میری نشاندہی کے مطابق ان تمام مزارات پر جائیں تو ایسے ایسے روح فرسا مناظر سامنے آئینگے کہ رونگٹے کھڑے ہو جائینگے۔ اور مسلمانوں کے بزرگان دین جو خدا کے محبوبین میں ہیں ان سے اس بے تعلقی اور بے زاری اور عدم توجہی کو خدا معاف نہ کرے گا۔

جونپور کی تاریخ میں سب سے نمایاں بات یہ ہے کہ یہاں ہمیشہ سیاست کا بازار گرم رہا۔ اور کبھی یہاں کے باشندوں کو امن وسکون نصیب نہیں ہوا۔ مسلمانوں کی آمد کے بعد اور آبادی کے خلط ملط ہونے اور یہاں ایک قابل ذکر طبقہ کی نشو ونما شرقی سلطنت اور اس کے کچھ پہلے ہی سے شروع ہو چکی تھی جسکے متعلق پروفیسر علی مہدی خاں نے "ملّا محمود" میں تفصیل سے ذکر کیا ہے۔

"صوفیائے کرام علمائے اعلام اور طالبان علم جو شہر کے گوشوں میں سیاسی انقلاب سے کوسوں دور اپنی زندگیاں بسر کر رہے تھے۔ شمار کئے جانے لگے تو ان میں زیادہ تر ایسے لوگ تھے جو ایران، عراق مصر اور عرب سے آکر ہندوستان میں بس گئے تھے۔ دہلی، آگرہ، لاہور وغیرہ مقامات سے جونپور میں آکر آباد ہو گئے۔ اور یہاں پہونچکر ان کو علمی وفنی مشاغل کے درس وتدریس کا بے ضرر اور شاندار موقع نصیب ہوا۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ جونپور کے قیام کو ان لوگوں نے اس غرض سے ترجیح دی کہ یہ لوگ بادشاہوں اور درباروں کی حاضری اور ان کے عتاب وخطاب اور ہمعصروں کی مخالفتوں کو برداشت کرنے کے بجائے درس وتدریس کی عالمانہ وفاضلانہ زندگی کو پسند کرتے تھے اور ایک ایسے خطے یا مقام میں آباد رہ کر زندگی گزارنا چاہتے تھے جہاں تعصب سے پاک علم وفن

کا تذکرہ ہوا اور وہ جونپور تھا۔" [1]

ان اسباب مذکورہ بالا کے پیش نظر جونپور کے باشندے دو طبقوں میں تقسیم ہو گئے تھے۔ ایک تو وہ گروہ تھا جو سلاطین و امرار کے ساتھ جنگوں میں شریک ہوتا تھا۔ اور مستقل طور پر مرکزی حکومت کی نظروں میں کھٹکتا رہتا تھا اور شرقی حکومت کی صوبہ داری وغیرہ کی راہ میں حائل ہوتا رہتا تھا۔ اور دوسرا گروہ علمار کا تھا۔ ان علمار کے متعلق بعض کتابوں اور روایتوں سے پتہ چلتا ہے اور مدت دراز گزرنے کے بعد بھی ان بیشمار شکستہ اور مدفون مزارات سے یقین ہوتا ہے کہ چودہ ۱۴۰۰ پالکیاں بیک وقت ان مشائخ وصوفیار کی نکلا کرتی تھیں اور لوگ جمعہ عیدین اور دوسرے مواقع پر ان کی زیارت کرتے تھے۔ یہ علمار سوا درس وتدریس اور خانقاہوں میں مریدوں کی تعلیمات وریاضت ومجاہدہ کے سیاست ملکی میں کسی حیثیت سے دخل انداز نہ ہوتے تھے اور نہ کسی سیاسی پارٹی سے ان کا تعلق تھا۔ اور یہی وجہ ہے کہ جتنی حکومتیں شرقی دور کے بعد یہاں قائم ہوئیں، ان سبھی نے ان علمار کرام کا پورا ادب واحترام کیا۔ جونپور اور دہلی دونوں جگہوں سے جاگیر وظائف ان کی آرام وآسائش اور خورد ونوش کے لئے مقرر تھے۔ لیکن تاریخ اور تذکروں سے پتہ چلتا ہے کہ کم ہی علمار اور مشائخ ان وظائف اور جاگیرات کو پسند کرتے تھے۔ ان میں سے کثیر تعداد ایسے علمار اور صوفیہ کی تھی جو متوکلانہ زندگی کو پسند کرتے اور تا زندگی خورد ونوش کا کوئی مستقل ذریعہ نہ تھا۔ اور ان کو ریاضت ومجاہدہ اور استغراق سے اس طرف توجہ کی فرصت ہی کہاں تھی۔ اور یہ سارے علمار ومشائخ ہجرت کرکے عرب بلاد اسلامیہ سے جونپور آئے تھے۔

ان علمائے کرام اور صوفیائے عظام کا پایہ علم وفضل میں اتنا بلند تھا کہ نہ صرف

---

[1] " ملا محمود " علی مہدی خاں۔

ہندوستان بلکہ بیرونجات کے دیگر ممالک سے اپنی خداداد قابلیتوں و صلاحیتوں اور علم و فضل کے باعث ہمیشہ خراج تحسین حاصل کرتے رہے اور تاریخ میں ایسی مثالیں موجود ہیں کہ جب کبھی انھوں نے اپنی اخلاقی اور روحانی طاقتوں کا بڑے بڑے بادشاہوں کے مقابلہ میں اظہار خیال کرنا چاہا تو کوئی بڑی سے بڑی طاقت بھی انھیں روک نہ سکی۔

علمار کی زیادہ تعداد خاص طور پر شرقی بادشاہوں کے زمانے میں مختلف مقامات سے آکر جونپور میں آباد ہوئی۔ اور اسی وقت سے "شیراز ہند" کہلانے لگا۔ شرقی حکومت کے بعد بھی علمار کا خاندان جونپور سے باہر نہ گیا بلکہ یہیں مستقل طور پر آباد ہو گیا۔ یہی علمار، فقرا، اور صوفیہ کرام جونپور کی آزاد شرقی حکومت کے روح رواں تھے جنکے سامنے دور دراز سے طالبان علم و فن آکر زانوے ادب تہہ کرتے تھے۔ یہی علمائے جونپور تھے جنھوں نے علم کی شمع بنگال، گجرات، حیدرآباد اور اودھ میں روشن کی۔ یہاں پر سیکڑوں مدرسے اور خانقاہیں کھل گئیں۔ جن کی سرپرستی حکومت کی طرف سے کی جاتی تھی اور یہ سلسلہ مغلیہ سلطنت کے خاتمہ کے بعد تک بھی جاری رہا۔ سید ریاست علی ندوی فرماتے ہیں کہ:-

"سلاطین شرقیہ کے عہد حکومت میں شہر جونپور "دار السرور" شیراز ہند" کہا جاتا تھا۔ ملا محمد اصفہانی سیر السلوک کا بیان ہے کہ یہاں صدہا مدرسے اور خانقاہیں اور مسجدیں تعمیر ہوئیں اور علمار فضلار دور دراز ملکوں سے آئے جن کے لئے وظیفے اور جاگیریں مقرر کی گئیں۔ جونپور کی تعلیمی و علمی برتری مغلوں کے شباب کے زمانہ تک قائم رہی۔ شاہجہاں بادشاہ کے عہد حکومت میں بدایوں، احمد آباد۔ دہلی اور جونپور، علم اور تعلیم کے ایسے مرکز تھے

کہ ہندوستان کے باہر ہرات و بدخشاں سے لوگ یہاں تعلیم و تحصیل کیلئے آتے تھے۔ اس عہد میں باکمالوں کی مسند درس کو شہرت عام حاصل تھی اور ان کے مدرسے علم و فن کی اعلیٰ تعلیم کے لئے ایشیا میں مشہور تھے"۔[1]

مغلوں کے دور آغاز سے عالمگیر کے زمانہ تک تعلیم کی اشاعت پر سلاطین امرا اور ہر عہد کے علمار و فضلا کی جو توجہ رہی اس کا اثر یہ تھا کہ ہندوستان کے مختلف صوبے گجرات۔ دہلی۔ آگرہ۔ بہار۔ جونپور اور الٰہ آباد مختلف دوروں میں تعلیم کے مرکز رہے اور جونپور میں ملا جیون اور معین الدین حقاق۔ ملا محمود۔ ملا دیوان عبد الرشید۔ قاضی نظام الدین کیکلانی۔ ملک العلمار قاضی شہاب الدین۔ ملا افضل استاد الملک ملا خیر محمدی خواجہ عیسیٰ تاج، حضرت مخدوم شیخ بہاؤ الدین چشتی، شیخ دانیال خضری چشتی رح شیخ شمس الحق بڑے حقانی، سید علی داود، مولانا الہداد چشتی، سید صدر جہاں اجملی، شیخ نصیر الدین گنبدی رح مرزا محمد مقیمی ہروی، مخدوم شاہ اڈہن چشتی، حضرت دیوان شاہ کبیر سہروردی، حضرت بندگی رح، مخدوم شیخ رکن الدین سہروردی رح کا مدرسہ خاص شہرت کا مالک رہا اور اس پر بادشاہ کی خاص نظر عنایت تھی۔

مغلوں کے دور آخر تک جونپور میں مدرسوں اور خانقاہوں کی کثرت تھی اس عہد میں بے شمار فرامین علمار کی جاگیر و وظائف کے لئے دیے گئے۔ یہ فرامین میری نظر سے گذر چکے ہیں اور موجود بھی ہیں۔ مولوی غلام علی آزاد نے "سبحۃ المرجان" میں اس دور کی تعلیمی رفتار کا نقشہ بہت موثر انداز میں کھینچا ہے۔

تاآنکہ برہان الملک سعادت خاں (ترجمہ: یہانتک کہ برہان الملک سعادت

---

[1] عہد اسلامی کا ہندوستان صفحہ ۲۸۱۔۲۸۷

نیشاپوری در آغاز جلوس محمد شاہ صوبہ
اودھ و اکثر بلاد عمدہ صوبہ الہ آباد
و نیز دارالسرور جونپور، غازیپور، کوڑہ
جہان آباد حکومت گردید. وظائف قدیم و
جدید یک قلم ضبط شدہ، مردمان آنجا را
از کسب علم باز داشتہ در پیشۂ سپاہ گری
انداخت و رواج تدریس و تحصیل آں
درجہ نہ ماند و مدرسے کہ از عہد قدیم
دراں علم و فضل بود یکقلم خراب افتاد[1]

خاں نیشاپوری شروع تخت نشینی محمد شاہ
میں صوبہ اودھ اور اکثر بڑے بڑے
شہر کل صوبہ الہ آباد کے اور دارالسرور
جونپور، غازیپور، و کوڑہ جہان آباد کا
حاکم ہو گیا۔ اور تمام نئے پرانے وظیفوں کو
بند کر کے وہاں کے لوگوں کو علم حاصل کرنے سے روک
کر پیشۂ سپاہ گری میں لگا دیا اور
رواج تدریس و تحصیل اس درجہ پر نہ رہا
اور وہ مدرسے جو زمانہ قدیم سے مخزن
علم و فضل تھے سب ایک دم برباد
و ویران ہو گئے۔"

جونپور میں علمی ترقی کے ذمہ دار اور شرقی حکومت کی کامیابی اور شہرت کا سہرا انھیں علماء و فضلاء کے سر ہے جو عرب ممالک سے آکر یہاں آباد ہو گئے تھے اگر آپ بغور تاریخ کا جائزہ لیں تو آپ کو شرقی سلطنت کے عروج اور یہاں پر بے مثل عمارتوں کا وجود دراصل ابراہیم شاہ شرقی کی علمی سرپرستیوں اور امیر تیمور کے حملے کے بعد آئے ہوئے علمائے کرام کے ساتھ عزت و احترام اور انکی قدردانی کا نتیجہ ہے۔ پروفیسر علی مہدی خاں نے "ملا محمود" میں بڑے پتے کی بات کہی ہے۔

"جونپور علوم کا مرکز نہیں تھا بلکہ علماء و فضلاء کا مرکز تھا۔ یہ علماء یا انکے

---

[1] سبحۃ المرجان غلام علی آزاد

آباؤاجداد اور ان کے اسناد کثرت سے ایسے تھے جنھوں نے عرب
ایران، عراق، مصر اور دوسرے مقامات سے تحصیل علوم کرکے فارغ
التحصیل کا درجہ حاصل کیا تھا اور تب جونپور میں مستقل قیام کی غرض سے
آکر آباد ہو گئے تھے۔ اس لئے ہم بلاپس و پیش یہ کہہ سکتے ہیں کہ جونپور کی
تہذیب درحقیقت ہندوستان کے تمام مسلمانوں کی تہذیب کا نمونہ
تھی۔" [۱]

شرقی سلطنت کے آغاز میں جونپور کو جو عروج حاصل تھا اور اس وقت
سلطنت کے زوال اور سکندر لودی کی تباہ کاریوں کے بعد جو کیفیت ہوئی اس نے
روز بروز کے عروج اور یہاں کی علمی ترقیوں کو نیست و نابود کر دیا۔ اور یہ بات
افسوس کے ساتھ کہی جاتی ہے کہ جونپور میں جو قدیم آثار و اخبار مدرسے اور خانقاہیں
قائم تھیں مغلیہ سلطنت کے اختتام کے بعد یہاں کے مسلمانوں اور علماء نے باقی رکھنے
کی کوشش نہیں کی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ بڑی بڑی عظیم الشان خانقاہیں، مدرسے
گنبد و مینار، مزارات اور مسجدیں خاک کا ڈھیر ہو گئیں اور یہاں کے علماء کی تصنیف
کردہ نادر کتابیں کیڑوں کی غذا بن گئیں۔ کبھی کسی کو ایک کتاب بھی شائع کرنے
کی توفیق نہ ہوئی اور نہ اس عظیم الشان شہر پر جو شیراز ہند کہلاتا تھا کوئی مبسوط تاریخ
لکھنے کی زحمت گوارا کی گئی اس غفلت و لاپرواہی نے شرقی سلطنت اور "شیراز
ہند" کو جو نقصان پہنچایا ہے اس کی تلافی ناممکن ہے۔ اس سلسلہ میں پروفیسر
علی مہدی خاں نے جو سطور حوالۂ قلم کی ہیں ملاحظہ ہو:۔

اگر آپ اسپین کی تاریخ اٹھاکر دیکھیں تو آپ کو معلوم ہوگا کہ

---

[۱] ملا محمود علی مہدی خاں

وہاں کے مسلمانوں نے ایک بہت بڑی ذہنی جدوجہد کا مظاہرہ
کیا اور علمائے متقدمین اور متاخرین کی تصنیفات کو جو بنیادی علوم کی
حامل تھیں مختلف مقامات سے حاصل کر کے تشنگانِ علم کو سیراب ہونے کا
موقع دیا جسکے نتیجے میں اسپین کے جامعہ نے اویرؔوز جیسے مفکر اعظم
اور ابن خلدون جیسے مؤرخ پیدا کر دیئے۔ اس کے بعد فاطمی سلطنت
نے بقدر ہمت ایسے اداروں کی ہمت افزائی کی۔

اس سے انکار کی گنجائش نہیں کہ جونپور اسپینؔ اور مصر کی طرح اپنی علمی ترقیوں
کو منظر عام پر نہ لا سکا مگر مفکرین و حکمار کی ایک کثیر تعداد پیدا کر دی جن کے تمام آثار
و اخبار برباد ہو گئے۔ ان قدیم اور نادر کتابوں کا پتہ نہ رہا جو یہاں کے علمار نے
تصنیف کی تھیں۔ مگر ان علمار کے عظیم الشان کارناموں اور شرقی دور کی عمارتو
نے جونپور کو چار چاند لگا دیا اور وہ عزت و شہرت بخشی جو رہتی دنیا تک یادگار رہیگی
یہ بات ممکن تھی کہ اگر سکندر لودی کے حملے نے شرقی سلطنت کے ساتھ یہاں کے
علمی و تعمیری کارناموں کو تہس نہس کر دیا ہوتا تو شاید علمی ادارے یا علمار کسی نہ کسی
صورت میں باقی رہتے۔

مگر جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ جو آثار اخبار باقی رہ گئے تھے اس کو یہاں کے
مسلمان باقی نہ رکھ سکے بلکہ خود اپنے ہی ہاتھوں انھیں برباد اور ویران کیا تو
پھر کیونکر اس قسم کی تاویل درست اور قابل قبول ہو سکتی ہے۔ ناظرین اس
کتاب میں علمار صوفیہ۔ فقرار، شعرار، علمار، مصنفوں اور خوش نویسوں کی
ایک طویل فہرست اور ان کے حالات دیکھ کر عبرت میں کھو جائیں گے۔ حالانکہ ان
بزرگوں کی یہ تعداد شیراز ہند جونپور کی عظمت و شہرت کے لحاظ سے ناکافی ہے مگر
جو کچھ ملا ہے وہ بہت ہی تجسس و تحقیق عرق ریزی اور کوشش و کاوش سے حاصل

کیا گیا ہے کہ مزید براں تقریباً ناممکن ہے۔ مجھے موجودہ مسلمانوں کی نوجوان نسل کو دیکھ کر بہت کوفت ہوتی ہے۔ انھیں نہ اسلامی تعلیمات سے کوئی واسطہ ہے اور نہ اسلامی تاریخ اور اپنے آبا و اجداد اور علماء و صوفیہ کے عظیم کارناموں کا پتہ ہے اور کثیر تعداد تو اردو زبان سے نابلد ہے۔ ان کے دل سے اسلام اور صوفیائے کرام کا ادب و احترام بھی جاتا رہا ہے۔ ان کے سارے تاریخی آثار و اخبار مزارات پر غیروں کا قبضہ ہو رہا ہے اور وہ خود خاموش تماشائی بنے ہوے کرکٹ وکیرم و ادبی مشغلہ میں مشغول ہیں۔ لباس شکل و صورت اور عمل سے تو مسلمان ہونے کی بھی نفی ہوتی ہے۔

آبادی جونپور ۱۳۶۲ء سے لیکر مغلیہ سلطنت کے زوال تک تمام حالات و واقعات کو ہم نے تفصیل سے بیان کیا ہے اور خاصکر شرقی سلطنت کا نظم و نسق تہذیب و تمدن، معدلت گستری۔ انسداد جرائم۔ بازار بھاؤ سکے و تعمیرات اور علمی ترقیوں پر کافی روشنی ڈالی ہے۔ جونپور کو جسقدر تفصیل سے پیش کیا گیا ہے اور ایک ایک واقعہ کی نشاندہی کی گئی ہے، یہانتک کہ ایک ایک مزار کو دیکھا گیا ہے اور ہر قبرستان کا جائزہ لے کر اس کی چوحدی اور نمبر و رقبہ تک لکھ دیا گیا ہے کہ شاید اب بھی مسلمانوں کو مذہبی غیرت خواب غفلت سے بیدار کرے۔ ناظرین کتاب میں ملاحظہ فرمائیں۔

یہ حقیقت ہے کہ تاریخ نویسی کے بارے میں ہمیشہ جونپور پر بدقسمتی کے بادل چھائے رہے اور اختر تابندہ بدلیوں کے اوٹ اور تعصب کے پردوں میں روپوش رہا۔ حد ہو گئی کہ تغلق عہد سے لے کر مغل دور تک سیکڑوں تاریخ کی کتابیں لکھی گئیں جسمیں اکثر و بیشتر جو شرقی دور کی تھیں سکندر لودی اور جونپور کی بارہا تباہ کاریوں اور بربادیوں کی نذر ہو گئیں۔ اس کے بعد کی کتابوں

میں شمالی ہند کی سب سے بڑی شرقی سلطنت جو ایک صدی تک نہایت
آب و تاب کے ساتھ قائم رہی جس نے علم و فن کی پوری سرپرستی کی۔ اسکو سوچے
سمجھے منصوبے کے تحت نظر انداز کر دیا گیا۔ محض جستہ جستہ واقعات کتابوں میں
ملتے ہیں ۔ نظم و نسق، علم و فن، تمدن و معاشرت اور فوجی نظام سے قصداً گریز
کیا گیا ہے۔ اس کتاب کی تیاری میں جو پریشانیاں اور مصیبتیں اٹھانی پڑی ہیں۔
اور مضامین کی فراہمی میں در بدر کی خاک چھاننی پڑی ہے اس کا فیصلہ خود ناظرین
کر سکتے ہیں۔ پھر بھی اس کتاب کا سیکڑوں تصویروں اور غیر مطبوع اور نایاب
مضامین کے ساتھ اس آب و تاب سے شائع ہونا محض تائید خداوندی اور
امداد غیبی ہے ۔ اور اگر اس کو جونپور کے بزرگان دین کی باطنی توجہ کہا جائے تو بیجا نہ ہوگا۔

سید اقبال احمد

۲۱ راگست ۱۹۸۲ء

# جونپور



## مولانا صفی کا خراج عقیدت

(یہ نظم مولانا صفی لکھنوی نے جونپور میں آل انڈیا شیعہ کانفرنس کے اجلاس منعقدہ ۱۹۱۷ء میں خود پڑھی تھی۔ چونکہ جونپور سے متعلق اس سے بہتر کوئی نظم ابتک نہیں کہی گئی۔ اس لئے ہم اس نظم کو جونپور کی تاریخ کا سرنامہ قرار دے کر سب سے پہلے درج کرکے ہدیۂ ناظرین کرتے ہیں۔ اس نظم کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ موصوف نے جونپور کی تاریخ کا غائر مطالعہ کرنے کے بعد یہ نظم لکھی ہے۔ (مؤلف)

جونپور اے مولد سلطان عادل شیرشاہ ۔۔۔ تیرے آثار قدیمہ تیری عظمت کے گواہ
کہہ رہا ہے قلعۂ شاہی یہ باحال تباہ ۔۔۔ مدتوں تک ہند کی ہم بھی رہے ہیں تختگاہ

ایک غافل قوم کی کھوئی ہوئی عظمت ہیں ہم
ہم سے عبرت کا سبق لو منظر عبرت ہیں ہم

جونپور ارباب علم و فضل کے دارالسرور ۔۔۔ کہتے تھے "شیراز ہند" اکثر تجھے اہل شعور
تجھ میں تھے شاہان شرقی کے عمارات و قصور ۔۔۔ خود تری تاریخ آبادی ہے "شہر جونپور"

اب کہاں وہ بام و در سب ہو گئے زیر و زبر
نام تک میں ہے ترے رنگ تغیر کا اثر

اے زمین قلعہ وہ تیری سپاہیں کیا ہوئیں افسران پُرجگر کی وہ نگاہیں کیا ہوئیں
شہر میں مشہور تھیں جو درسگاہیں کیا ہوئیں وہ مشائخ کیا ہوئے وہ خانقاہیں کیا ہوئیں
تھے اسی مورچے میں جو صاحب تاج و نگیں
شمع تک ان کی لحد پر اب کبھی جلتی نہیں

سوتے ہیں کنج لحد میں پاؤں پھیلائے ہوئے کوئی تو کہدے زیارت کو ہیں لوگ آئے ہوئے
قلعہ میں مہماں پڑے ہیں چھاؤنی چھائے ہوئے چپہ چپہ دیکھتے پھرتے ہیں گھبرائے ہوئے
رہ رہ کے کہتے ہیں کہ اے خلوت نشینو السلام
السلام اے قبر کے عزلت گزینو السلام

وہ شمالی حصے میں اک پرفضا بارہ دری خوشنما فیروز شہ کے وقت کی صنعت گری
دیتی ہے روکار سے یوں داد معنی گستری میں نے دیکھے ہیں بہت سے دور چرخ چنبری
دُھس بتاتا ہے کہ چوٹوں سے بدن سب چور ہے
قلعہ کہتا ہے کنواں دل کا مرے ناسور ہے

قلعۂ سنگیں بناد کھلا رہا ہے شان طور ہر جگہ ہے قدرت حق کے کرشموں کا ظہور
جب نگاہ شوق کرجاتی ہے خندق سے عبور بہہ رہی ہے گومتی پچھم کی جانب تھوڑی دور
آجتک جب اک ذرا چڑھتا ہے آب گومتی
قلعہ کے پابوس کو بڑھتا ہے آب گومتی

یہ حصار کہنہ مشہور زمانہ تھا کبھی ان خرابوں میں جلالت کا خزانہ تھا کبھی
ہر نشیمن میں ہمارا آشیانہ تھا کبھی دادگاہ خلق اس کا آستانہ تھا کبھی
معدلت کے مشغلوں سے کب یہ خالی اب بھی ہے
صدر دروازے پہ دیکھو کوتوالی اب بھی ہے

وہ یہیں کے پھول تھے انکا یہی تھا خانہ باغ سمجھے جاتے تھے جو ملک ہند میں روشن چراغ

قدرداں بھی پائے تھے ویسے ہی حامل تھا فراغ　　ان چراغوں سے جلا کرتے تھے اور اکثر چراغ

کیا ہوئے وہ صوفیانِ پاک طینت کیا ہوئے
کیا ہوئے وہ خازنانِ علم و حکمت کیا ہوئے

یہ اثر خوش خلقیوں کا ہے انھیں کی ہمنشیں　　عطر ایسا پھول ایسے جو نہیں ہوتے کہیں
سیکڑوں ہی دفن اس خطے میں ہیں زیرِ زمیں　　غنچہ رو، دل شگفتہ، نازک اندام و حسیں

سب کہاں کچھ لالہ و گل میں نمایاں ہو گئیں
خاک میں کیا صورتیں ہونگی جو پنہاں ہو گئیں

وہ ترا پل یادگارِ منعمانِ باسبق!　　دے رہا ہے ہم کو استقلال کا اب تک سبق
شہر کی ہستی کا گو سیلاب نے الٹا ورق　　اس نے دکھلائی مگر شانِ ثباتِ راہِ حق

نقش عہد اکبر غازی ہے یہ جسرِ قدیم
کیوں نہ سمجھیں اہلِ دل اس کو صراط المستقیم

جونپور اے شاہدِ پہلو نشین گومتی　　خوب ہی تو نے چنی ہے آستین گومتی
لکھنؤ کے بعد اونقش نگین گومتی　　پڑتی ہے تجھ پر نگاہ دوربین گومتی

کیوں محبت کو تری سمجھیں نہ خوش منصبی
ہم کو تیرے ساتھ ہے اک گونہ ہم مشربی

منتخب دو سبزہ زاروں میں ہوا اک آبجو　　بادہ کش دو، ایک کاسے میں لالِ آرزو
ایک شفاف آئینہ دو مہوشوں کے روبرو　　دیکھئے نقشہ تو شہر جونپور و لکھنؤ

ایک دریا پر بسے ہیں شان ساحل ایک ہے
دل بظاہر ہیں جدا لیکن رگِ دل ایک ہے

---

# شیراز ہند جونپور

**آباد ہونے سے پہلے کا جونپور** | شاہان تغلق اور شاہان شرقیہ کے عہد میں خصوصاً اور دوسرے زمانوں میں عموماً ہر لحاظ سے جونپور عظیم اہمیتوں کا مالک اور مشہور رہا ہے۔ فیروز شاہ تغلق سے پہلے یہاں باقاعدہ آبادی نہیں تھی اور نہ کسی حکومت کا پتہ چلتا ہے۔ اور غالباً یہی وجہ ہے کہ قدیم جونپور کے متعلق تاریخی کتب بھی خاموش ہیں۔ بعض تاریخوں سے صرف اتنا معلوم ہوتا ہے کہ "رام چندر" جی کے زمانے میں یہاں کچھ رشی منی رہتے تھے۔ مہابھارت میں اس کا قدیم نام جمدگن پورہ ایک مشہور رشی "جمداگنی" کے نام پر تھا۔ اس رشی کی سکونت جیتھا تھی جو دریائے گومتی کے داہنے ساحل پر ظفرآباد اور جونپور کے درمیان واقع ہے۔ اسی طور پر ایک رشی کا استھان کوٹھیا بیر پرانی بازار کے راستے میں داہنی طرف بتلایا جاتا ہے جہاں پر نشاندہی کے طور پر پتھر کا شکستہ چبوترہ اور پتھر بھی موجود ہے۔

---

[1] جمدگن رشی کے لڑکے پرسرام جی تھے جو رامچندر جی کے ہمعصر تھے۔ ترتیا جگ کے زمانہ میں برہمنوں اور چھتریوں میں بڑی لڑائیاں ہوئیں اسلئے کہ پنجاب کے راجہ ارجن نے جمدگن رشی کو قتل کر دیا تھا۔ بس اسیوقت سے دونوں قوموں کے درمیان خون خرابہ شروع ہو گیا۔ پرسرام جی بہت شجاع اور بہادر تھے چھتریوں کو نیست و نابود کرنیکی قسم کھالی تھی۔ اور خود سپہ سالار ہو کر میدان جنگ میں اتر آئے اور چھتریوں کو ۲۱ مرتبہ شکست دی۔
(تاریخ راج بنارس ۱۰-۱۲)

کرار بیر کا قیام بھی زمانۂ قدیم میں یہیں پر تھا جس کا استھان قلعہ سے متصل پچھم طرف تھا۔ شکستہ مندر کے کھنڈر پر جدید تعمیر شدہ مندر اس وقت بھی موجود ہے اسی طور پر ایک اور موری "آٹھ بھجی" دیوی کی محلہ رو ہٹہ میں ڈاکٹر کیدار ناتھ کے مکان کی تعمیر کے سلسلے میں کھدائی میں برآمد ہوئی ہے جسکے متعلق ماہرین اور پروہتوں کی رائے ہے کہ اس کا زمانہ آج سے ۵ سو سال پہلے کا ہے اور یہ وہی زمانہ تھا جب یہاں پر شرقی سلطنت تھی اور ابراہیم شاہ تخت نشین تھا۔ اسوقت اس قسم کے بہت سے چھوٹے بڑے مندر دریا کنارے تھے۔

اگر اس شہر کو عہد فیروز شاہ سے دیکھا جائے اور اس کی عظمت اور اہمیت کو سمجھنے کی کوشش کی جائے تو تمام الجھن اور پریشانیاں دور ہو جاتی ہیں۔ کیونکہ قدیم جونپور کی تحقیق کے لئے ہمارے پاس نہ تو کوئی تاریخی سرمایہ ہے اور نہ یہ سرزمین کوئی تاریخی اہمیت رکھتی ہے اور یہی وجہ ہے کہ قدیم جونپور کی تحقیق سے کسی کو دلچسپی نہیں پیدا ہوتی اور جس نے کوشش کی وہ حقیقت سے دور جا پڑا۔

مسٹر اومنی بندیل کھنڈ کے کلکٹر نے یہاں کے کسی پتھر کی لکھاوٹ دیکھ کر اس کا پرانا نام یوناپورا تجویز کر دیا۔ حالانکہ اس مقام کی کسی عمارت میں لگا ہوا کوئی پتھر جس پر کچھ تحریر ہو، یا اس مقام پر زمین کے نیچے سے برآمد ہوا ہو، وہ قدامت پر دلیل نہیں بن سکتا اور خصوصاً ایسی صورت میں جبکہ سیکڑوں برس گذرنے کے بعد اس پتھر کو پڑھنے کا موقع ملا ہو اور اس کی لکھاوٹ بھی کسی فن سے تعلق نہ رکھتی ہو۔ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ وہ پتھر کسی گری ہوئی عمارت کا ملبہ رہا ہو اور وہاں سے لا کر لگا یا گیا ہو۔ یا سنگتراشوں اور معماروں نے اپنی طرف سے کچھ لکھ دیا ہو بہت اطمینان کرنا ہوگا ورنہ اس قسم کے بہت سے شکوک و شبہات ہیں جو اس نوعیت کی تحقیق و ریسرچ کی تردید کرتے ہیں۔

جنرل کننگھم نے بھی لال دروازہ مسجد کے ایک پتھر کی بے تک لکھاوٹ دیکھ کر جونپور کا چند نام تجویز کر دیا۔ چنانچہ موصوف اپنی شہرۂ آفاق رپورٹ میں لکھتے ہیں "یاموننیا۔ یام پورا۔ یا ایوتھیم پورا جونپور کا پرانا نام تھا۔" حالانکہ لال دروازہ مسجد کے پتھر کی لکھاوٹ بالکل غیر فنی اور غیر مناسب جگہ پر ہے۔ اس کو دیکھنے کے بعد قطعی اس بات کا یقین نہیں ہوتا کہ اس کو کسی فنکار نے کھودا ہے یا کسی راجہ یا بادشاہ کے حکم سے یہ کام کیا گیا ہے۔ ان تحریروں پر مفصل بحث عمارت کے باب میں ملاحظہ فرمائیے۔

گزیٹیر جونپور کے مصنف نے ان تمام ناموں کی تاویل کرتے ہوئے لکھا ہے کہ تمام ناموں کا صحیح تلفظ ایودھیاپورہ ہو سکتا ہے کیونکہ رامچندر جی کے زمانے میں جونپور کا حاکم کرار بیر تھا جو ایک سرکش دیو تھا اور رامچندر جی نے اس کو قتل کیا تھا۔ اس لئے ممکن ہے رامچندر کی فتح کے بعد لوگوں نے اس خطۂ زمین کو احتراماً ایودھیاپورہ پکارا ہو۔ اور قدامت کے سلسلے میں یہ بھی تحقیق مشکل ہے کہ ایودھیاپورہ موجودہ جونپور کا نام تھا یا ظفرآباد کا۔ کیونکہ جونپور گزیٹیر کا مصنف لکھتا ہے۔ "چونکہ ظفرآباد جونپور کا ایک حصہ ہے۔ اس لئے یہ فیصلہ کرنا مشکل ہو جاتا ہے کہ ظفرآباد قدیم ہے یا جونپور[1]"

عدم آبادی کے وجوہ | ہمیں کسی تاریخ یا مستند ذرائع سے اس بات کا پتہ نہیں چلتا اور نہ ان ناموں کا نشان ملتا ہے کہ فیروز شاہ تغلق سے قبل جونپور کی زمین پر کوئی باقاعدہ آبادی اور اس پر کسی کی حکومت تھی۔ اور ظفرآباد کی قدامت اور حکومت میں کسی قسم کے شبہہ کی گنجائش نہیں کیونکہ تمام مؤرخین لکھتے ہیں ظفرآباد

---

[1] کننگھم کی رپورٹ۔ گزیٹیر جونپور۔ جغرافیہ جونپور مطبوعہ ۱۹۳۶ء۔

منہیج گپتا بنسی راجاؤں کے زمانے سے آباد تھا۔ اور حکومت کا آغاز راجہ بجے چند
و جے چند راجہ قنوج کے زمانے سے ہوا ہے اور اسی خاندان کا راجہ سکیٹ سنگھ
آخری حکمراں تھا۔ ظفر آباد کی قدیم آبادی وسلطنت اور جونپور کا فیروز شاہ تغلق کے
زمانے سے آباد ہونا اور حکومت وسلطنت کے قائم ہونے کی سب سے بڑی دلیل یہ
ہے کہ مورخین محمود غزنوی وشہاب الدین غوری، قطب الدین ایبک اور ملک
افضل وغیرہ کی آمد اور ظفر آباد پر حملہ راجہ جیپال وجے چند اور سکیٹ سنگھ کے
مقابلہ میں لکھتے ہیں اور تاریخ سے یہ بھی ثابت ہے کہ اول حضرت مخدوم آفتاب ہند
اور حضرت مخدوم چراغ ہند" ایک کثیر جماعت کے ساتھ بغرض اصلاح و تبلیغ
ظفر آباد آئے اور شہزادہ ظفر خاں ان بزرگوں کی مدد کے لئے غیاث الدین

---

قنوج کی تحقیق | یہ شہر بھی جونپور کے شرقی بادشاہوں کے زیر نگیں رہا ہے۔ قنوج کو راجہ سورج نے گنگا کنارے آباد کیا اور عظیم الشان دلکش جاذب نظر بتخانہ بنا کر اسمیں چاندی سونے کے بت رکھے اور پرستش شروع کی۔ اسنے اودھ کے بجائے قنوج کو پایہ تخت قرار دیا اور یہانتک اس شہر کو رونق دی کہ اس کی تعمیرات ۲۵ کوس تک پھیل گئی۔ اسنے ڈھائی سو سال حکومت کی ہے۔ یہ راجہ شاہ ایران کیقباد کا ہمعصر تھا۔ مورخین لکھتے ہیں کہ قنوج بہت وسیع شہر تھا یہاں پر ہزاروں جوہریوں اور عطاروں کی دوکانیں تھیں چنانچہ مہلبی اپنے جغرافیہ عزیزی میں لکھتا ہے کہ قنوج ملتان سے دو سو بیاسی فرسخ ہے۔ راجہ کے پاس ڈھائی ہزار ہاتھی ہیں۔ قدیم یمنی مورخ جس کی ترتیب اس نے جزیرہ سسلی میں ۵۴۸ھ میں کی ہے لکھتا ہے کہ قنوج تجارت کی بہت بڑی منڈی ہے اور اس وسعت پنجاب سے کشمیر تک ہے۔ ابو سعید مغربی سیاح لکھتا ہے کہ میں نے ۵۶۵ھ میں اپنے سفر کے دوران دیکھا کہ یہ شہر گنگا کے دونوں کنارے پر بہت خوبصورت آباد ہے۔

---

[1] تاریخ آئینہ اودھ مطبوعہ آگرہ، مرقع بنارس، گزیٹر جونپور مسٹر ایچ آر نیول۔

تغلق کے حکم سے راجہ سکیٹ سنگھ کے خلاف دہلی سے ۷۴۱ھ مطابق ۱۳۴۳ء میں ایک لشکر جرار لے کر آیا۔ اس سے ثابت ہے کہ ظفرآباد تغلقوں کے پہلے آباد تھا جس پر قنوج کے راجاؤں کی حکومت تھی۔ علاوہ اس کے ملک افضل شہاب الدین غوری کا حملہ اور جامع مسجد ظفرآباد جو حقیقتاً شہزادہ ظفر کی بنوائی ہوئی ہے۔ نیز حضرت مخدوم چراغ ہند کے گیٹ کا کتبہ اس کی آبادی و قدامت پر ناقابل تردید شہادت ہے لہ

اگر اس وقت ظفرآباد کی طرح جونپور بھی آباد ہوتا اور اسکی صورت بارونق شہر یا قصبہ کی ہوتی اور یہاں بھی ان راجاؤں کے محلات، قلعے، عظیم الشان مناور اور حکومت و سلطنت ہوتی تو کوئی وجہ نہ تھی کہ مسلم سلاطین اور مجاہدین ظفرآباد کے بعد یہانتک نہ آتے جبکہ یہ لوگ ہزاروں میل کا سفر کر کے جونپور سے چند میل کے فاصلہ پر موجود تھے۔ البتہ رشی منی قدیم دریائے گومتی کے کنارے رہتے تھے۔ بعد کو ٹھاکر لوگ بھی آ آکر آباد ہونے لگے جس کی تائید گزیٹر جونپور سے بھی ہوتی ہے۔

جونپور میں مسلمانوں سے قبل رگھوبنسی خاندان کے کچھ ٹھاکر آباد تھے، جو اجودھیا کے راجہ رامچندر جی سے اپنا سلسلۂ نسب ظاہر کرتے ہیں۔ اس کے بعد بچگوتی لوگ آکر آباد ہوئے، پھر قنوج کی حکومت کے زوال کے بعد درگ بنسی خاندان کے ٹھاکر بھی آباد ہوئے۔

---

لہ اجودھیا یا دوسرے مقامات سے ان ٹھاکروں کی آمد اور آباد ہونے کا اصلی سبب یہ ہے کہ راجہ بنار (بنارس) کے دو لڑکیاں تھیں۔ ایک لڑکی کی شادی دیوکنو۔ پسر راجہ اجودھیا

---

لہ تجلیات العارفین قلمی۔ چراغ نور۔ گزیٹر جونپور۔ جغرافیہ دارالسرور جونپور قلمی غیر مطبوعہ

پھر پرتاب گڈھ سے[1] بسین خاندان کے ٹھاکر بھی آکر آباد ہو گئے۔ منڈیاہوں کے بیاس ٹھاکر بھی اسی زمانے میں جونپور آکر آباد ہوئے جن کا سلسلۂ نسب ظفرآباد کے راجہ مہپال سے ملتا ہے (گزیٹیر جونپور)

بھروں کی آبادی اور حکومت | فیروز شاہ کے آباد کرنے کے قبل گو اس مقام پر رشی اور سادھو رہتے تھے اور وقتاً فوقتاً ٹھاکر بھی آ آکر آباد ہو رہے تھے۔ مگر ان کی حکومت وسلطنت کا بالکل نام ونشان نہیں ملتا۔ اور نہ اس مقام کی امتیازی صورت و حیثیت کا پتہ چلتا ہے۔ اس کی اصل وجہ یہ ہے کہ جونپور اور اس کے نواح بنارس و مرزاپور میں اس وقت بھروں اور سوئریوں کا بہت زور اور قبضہ تھا۔ گھروار راجپوتوں نے اپنی حکومت کے استحکام کے بعد ان قدیم باشندوں کو ان اطراف سے نکالنا شروع کیا مگر کامیابی نہ ہو سکی۔ اور یہ لوگ قلعہ بنا کر حکومت

سے کی او اس کو تعلقہ بنار (بنارس، جہیز میں دیا اس وجہ سے یہ ٹھاکر لوگ اجودھیا سے آکر بنارس اور اطراف میں آباد ہوئے۔ دوسری لڑکی ورگ بنسی چھتری کے سردار رزوتم رائے کو بیاہی گئی اور یہ لوگ اعظم گڈھ سے یہاں آئے۔ گوتم چھتریوں کا قصبہ بیڈیاہو[1] (جونپور) میں رہا۔ (تاریخ بنارس)

ایودھیا۔ سو برس تک ایودھیا بھی جونپور کے شرقی سلاطین کے زیر نگیں رہا ہے۔ ایودھیا کو بعد میں اودھ بھی کہنے لگے۔ ایودھیا کے حدود گورکھپور سے قنوج اور اتری پہاڑی سے الٰہ آباد کی سرحد تک تھے پورب میں بہار، اتر میں پہاڑیاں، دکھن میں مانک پور اور پچھم میں قنوج تک پھیلی تھی۔ یہاں کی دو ندیاں سرجو اور گھاگھرا ہیں۔ قدیم میں اسے ایودھیا کہتے تھے، جو شری رامچندر جی کی جائے پیدائش ہونے کی وجہ سے بہت ہی مشہور و مقدس رہا ہے۔ اس مقام کو شری رامچندر جی کی نسبت کی وجہ سے بہت اہم تیرتھ استھان مانا گیا ہے۔

نگر سے تین کلومیٹر بہنے کے بعد سرجو ندی گھاگھرا میں مل جاتی ہے اور قلعہ کے نیچے سے بہتی ہے نگر کے نزدیک دو مزار ہیں جو حضرت شیث و حضرت ایوب علیہ السلام پیغمبر کی کہی جاتی ہیں۔ اور نزدیک کبیر داس جی ایک عظیم فقیر کے نام سے موسوم ہیں۔ اور اپنے عارفانہ کلام کی وجہ سے بہت مشہور ہیں۔ انکی قبر بھی رتن پور کے مقام پر لوگ بتلاتے ہیں۔

کر رہے تھے۔ چنانچہ گزیٹیر جونپور کا مصنف لکھتا ہے کہ:۔

"پہلے جونپور پر سوئری اور بھر قوم کی حکومت تھی۔ سوئریوں کا قلعہ چندوک میں تھا اور بنارس کی سرحد تک ان کا قبضہ تھا چندوک میں ابتک ایک بلند کھنڈیا موجود ہے۔ بھر قوم جونپور میں کثرت سے موجود تھی جن کو آخر میں راجپوت اور مسلمانوں نے کمزور کر دیا۔ بھروں کا مختلف مقامات پر باقاعدہ قبضہ تھا....

...... ان بھروں کے مختلف قلعے بھی تھے۔ ایک بڑا قلعہ سلطان پور میں تھا۔ راجگان قنوج کے عہد میں چھوٹی چھوٹی قومیں خصوصاً بھر وسُہر اور سوریوں نے جو سابق میں بندیل کھنڈ اور بنارس کے اطراف میں رہتی تھیں۔ مرزاپور کے دکھنی حصوں اور اطراف و نواح میں اپنا قبضہ جمائے ہوئے تھیں، کچھ حصہ بنارس کا بھی قبضہ کر لیا تھا اور مختلف مقامات پر گڑھیاں اور کوٹ بنا کر حکمرانی

---

(بقیہ صنا کا) حالانکہ ان کا مزار گھر میں ہونا زیادہ مشہور اور صحیح ہے۔ ایودھیا میں، پہلے سورج کنڈ بہرائچ اور بلگرام بھی شامل تھے، اور ان پانچ ضلعوں سے متعلق ۱۳۸ پرگنے تھے۔ موجودہ ایودھیا فیض آباد سے کچھ میل کی دوری پر ہے اور اس کا اشنان گھاٹ ہے۔ گھاٹ سے متعلق عمارت قطاروں میں کھڑی نظر آتی ہیں۔ ایسے دلکش مناظر ہیں کہ دل میں کشش پیدا ہوتی ہے۔ درشن و اشنان کرنے والوں میں مردوں اور عورتوں کی بہت بھیڑ ہوتی ہے۔

(حاشیہ صنا لسین) ایسا معلوم ہوتا کہ قنوج کے راجاؤں کے دور حکومت اور اس کے کچھ وقت کے بعد تک ضلع کا اندرونی حصہ جو ساحل گنگا تک پھیلا ہے۔ بھروں کے قبضہ میں تھا۔ پرتاب گڈھ کے متعلق

شروع کر دی تھی۔[1]

یہ بات نہیں کہ ان بھروں کا قبضہ محض مرزاپور[2] اور جونپور میں تھا۔ بلکہ بھدوہی میں یہ لوگ بہت ہی کثرت سے آباد تھے۔ چنانچہ بھدوہی کی تحقیق کے متعلق پربھو پرتاپ گوری شنکر لکھتے ہیں کہ:۔

"آج جس مقام کو بھدوہی کہتے ہیں جو بنارس کا ایک حصہ ہے۔ عہد قدیم میں وہ آنند بن کہلاتا تھا۔ سنگن بن اور کنچن بن بھی اسی کا نام تھا۔ جب یہ حصہ بھر راج کے زیر حکومت تھا تو اس کا نام بھردوئی تھا۔ بھروں کی دوہائی۔ چنانچہ کاغذات سرکار انگلشیہ میں ۱۸۲۸ء تک کے قبل پٹہ بھردوئی کے نام سے تھا۔ چونکہ بھر قوم میں بیرو جی کی پوجا ہوتی ہے۔ اسی وجہ سے یہ بگڑ کر بھدوہی ہو گیا ہے۔ بھدوہی کی ابتدائی تاریخ جب اس نام سے موسوم تھا آنند بن بھی کہلاتا تھا۔ قوم مُسہر، بھیل، راج بھر اس پر حکمراں تھی۔[2]

---

(بقیہ صلا۶۱)

بھروں کے مکمل حالات کا پتہ نہیں چلا ہے۔ پہلے جو لوگ آئے وہ سوم بنشی تھے اور جھوسی سے آئے تھے۔ جیسا کہ ان کے خاندانی حالات سے ظاہر ہے۔ بھروں کا مرکزی مقام سئی ندی کے قریب مندوک نامی گاؤں میں تھا جو پرتاب گڈھ سے رائے بریلی والی جانے والی سڑک پر ۱۸ کلومیٹر کی دوری پر موجود ہے۔ گزیٹیر پرتاب گڈھ سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ بھروں سے سوم بنشی ٹھاکروں نے بےدخل کر کے قبضہ کیا تھا۔ اس سے پہلے دوسرے راجپوت وہاں آباد تھے۔ جو تیرہویں صدی عیسوی

---

[1] منتخب التواریخ لاعبدالقادر بدایونی صفحہ ۱۵۳-۱۵۲، آئین اکبری ابوالفضل، گزیٹیر، فیض آباد۔

[2] گزیٹیر پرتاب گڈھ صفحہ ۱۴۴، ۱۴۹ مطبوعہ سنہ ۱۹۰۴ء الٰہ آباد

لیکن اسوقت بعد وہی ترقی کے بام عروج پر ہے۔ یہ ہندوستان میں قالین سازی کا بہت ہی بڑا مرکز ہے۔ اور ایسی ایسی قالینیں جن پر ایسے جاذب نظر نقش و نگار پھول پتیاں بنتی ہیں کہ انھیں دیکھ کر آنکھیں خیرہ ہو جاتی ہیں اور دیکھنے والا ورطۂ حیرت میں ڈوب جاتا ہے۔ یہاں سے بیرونی ممالک میں قالینیں بہت جاتی ہیں۔ یہ صنعت زیادہ تر مسلمانوں کے ہاتھ میں ہے۔ یہاں پر بھی بزرگان دین کے مزارات اور آستانے ہیں۔

اسی طرح جونپور کے موجودہ قلعے کی جگہ میں قدیم میں بھروں کی خام کوٹ تھی۔ اور اس کے آس پاس جنگل تھا اور یہی ان کی حکومت کا صدر مقام تھا۔ یہ اینٹوں کا بنا تھا۔ فیروز شاہ تغلق نے جب جونپور آباد کیا ہے۔ اس وقت موجودہ قلعہ کی شکل صرف

---

(بقیہ ص۶۲ کا) کے درمیان یہاں سے نکالے گئے۔ اسیوقت گہیر شاہ دکھشت اٹاوہ کے پوربی حصہ سے آئے اور سئی ندی کے کنارے بھگر نامی مقام پر آباد ہو گئے۔ انھوں نے بھی بھروں سے جنگ کی اور ضلع کے حصہ میں بلکھیادیا نامی مقام پر اپنا راج قائم کیا۔ لیکن وہ زیادہ عرصہ تک قائم نہ رہ سکا اور اس کے لڑکے رامدیو کو بسگوتری چھتری نیتاؤں نے وہاں سے بھگا دیا جسکا نام بریار سنگھ چوہان تھا۔

کنڈہ تحصیل میں بسین ٹھاکروں نے اپنا قبضہ جمایا۔ مانک پور مسلمانوں کے قبضہ کے پہلے کا کچھ علم نہ ہو سکا۔ لیکن رلئے راد ھونے مانک پور راج کو حاصل کیا اور اپنا قبضہ جنگلوں کو صاف کر کے کر لیا۔ سنہ ۱۳۰۰ء میں فیروز شاہ تغلق کے دور حکومت میں کڑہ مانک پور اور اودھ کا کچھ بھاگ مردان دولت ملک الشرق کے قبضہ میں تھا جو بعد میں نصیر الملک کے خطاب سے نوازے گئے۔ پھر ایک برس کے بعد وہ واپس بلا لئے گئے۔ اور حکومت اس کے لڑکے شمس الدین کے ہاتھوں میں ہوئی۔ سنہ ۱۳۹۴ء میں ملک الشرق ملک سرور خواجہ جہاں نے دہلی سے خود مختار ہو کر ایک آزاد حکومت کی بنیاد ڈالی اور جونپور کو پایۂ تخت قرار دیا۔ اس نے ہندو سرداروں سے دوستی بڑھا کر اپنی حکومت کے حدود متعین کئے اور پھر کچھ دنوں کے بعد پرتاب گڈھ دہلی سے الگ ہو کر شرقی راج جونپور کے ماتحت ہو گیا۔[۱]

---

[۱] گزیٹیر پرتاب گڈھ ص۱۴۲-۱۴۹ مطبوعہ ۱۹۰۴ء الہ آباد۔

بلند بھیٹے کی تھی، جسکو صاف کراکر فیروز شاہ نے اینٹ اور پتھر سے ایک عظیم الشان مستحکم اور باہیبت قلعہ تعمیر کرایا۔ اس طرح بدلاپور۔ چندوک۔ پہلی شہر اور قریات بیندٹھا ان کے قلعوں، کوٹوں اور گڑھیوں کے نشانات ٹیکرے کے طور پر اب بھی موجود ہیں بھروں اور سہروں کی قوم قدیم میں تہذیب یافتہ نہ تھی اور نہ ان لوگوں کی آبادی وحکومت اس نوعیت کی تھی جسطرح راجاؤں یا بادشاہوں کی ہوتی تھی۔ یہ لوگ جنگلوں اور ویرانوں میں پھوس کے مکانات بناکر رہتے تھے اور یہی وجہ ہے کہ ان کو بن کا راجہ کہا جاتا ہے اور کچھ لوگ راج بھر بھی کہتے ہیں۔ گزیٹیر مرزا پور سے ظاہر ہوتا ہے کہ قدیم تاریخ اس پر بالکل خاموش ہے کہ یہ لوگ کہانتک پھیلے ہوئے تھے لیکن ان کی کہانیاں بہت سے مقامات پر مشہور ہیں۔ بہت سے قدیم تالاب گڑھی اور ٹیلے کوٹ بھر راجاؤں سے متعلق ہیں۔ بھروں کا راج اتر ہیں بعد وہی اور دکھن میں برٹہر تک پھیلا ہوا تھا۔ اس کے دونوں پرگنے انھیں کے ناموں سے مشہور رہیں۔ ان کے بنائے ہوئے تالاب اور قلعے ٹوٹی پھوٹی حالت میں اب بھی موجود ہیں۔ تالابوں کی تعداد بہت زیادہ ہے۔ قریب قریب ہر تین میل پر یہی ثبوت ملتا ہے۔ ان باتوں سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہونچ جاتی ہے کہ ان کا راج پورب سے پچھم بہت دور تک پھیلا ہوا تھا اور گنگا ندی کے دکھنی ساحل تک قدیم میں بھروں کا ہی قبضہ تھا۔ جس میں خاص طور پر مرزا پور شہر سے چھ میل پچھم اوراوجھلا ندی سے آننت بھوجا مندر تک کا علاقہ ذکر کے لائق ہے۔[1]

پمپاپور نگر قدیم میں بہت وسیع تھا جس میں ۱۵۰ مندر تھے اس

---

[1] گزیٹیر مرزا پور حصہ دوم ص۲۰۲---۲۰۰ مطبوعہ ۱۹۱۱ء الہ آباد۔

شہر کو اورنگ زیب نے اپنے قبضہ میں کر لیا تھا۔ ممکن ہے کہ یہ بات صحیح نہ ہو لیکن نگر کے ملبے سے اس بات کا ثبوت ملتا ہے۔ اٹشھ بھوجا بنگلے کے نیچے ایک عظیم عمارت سے قلعہ کا پتہ چلتا ہے۔ اس عمارت سے ہندو دھرم کی جھانکی دیکھ پڑتی ہے جس کے ایک حصہ میں مندر ہے جو اپنے حسن و جمال میں بے نظیر ہے۔ اور اس زمانے کے فن تعمیر اور موجودہ ہندو فن تعمیر میں کوئی میل نہیں ہے۔ کچھ مورتیاں قدیم باشندوں کی شکل و صورت کی ہیں جس کی شناخت ان کی پگڑی اور لمبی ڈاڑھی سے ہوتی ہے اور یہ ممکن ہے کہ یہ بھر راجاؤں کی ہوں۔ کچھ مورتیاں ہندو فن تعمیر سے مشابہ ہیں جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ لوگ بھی مہذب تھے اور ان کا رہن سہن بھی بلند تھا۔ اس بات کا پتہ نہیں چلتا کہ ان لوگوں نے کب اور کیسے ان حصوں پر قبضہ کیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ آریوں کے حملہ کے پہلے زیادہ تر ضلعوں پر ان کا ہی قبضہ تھا۔ بنارس اور اس سے ملحق ضلعوں اور غازیپور کے متعلق یہ نہیں کہا جا سکتا کہ آریوں کے حملے کے وقت یہ لوگ کہاں تک ہٹائے گئے۔ لیکن اس میں ذرا بھی شک نہیں کہ مذہبی جنگ کے زمانے میں بھروں کا اقتدار قدیم جگہوں پر تھا۔ اس سے ظاہر ہے کہ قدیم میں جہاں سے تاریخ کی ابتدا ہوتی ہے۔ ساحل گنگا تک انھیں کے زیر اقتدار تھا اور انھیں کی آبادی تھی۔[1]

**جونپور کے ناموں کی اصل حقیقت** | جونپور کے عہد قدیم کے مختلف نام جو مؤرخین یونا پورا یام پورا۔ وسینڈر پورا یا مونیا پورا۔ جوہن پورا۔ جمدگنی پورا۔ ایوتھیم پورا لکھتے ہیں وہ اسی دور کی پیداوار ہیں جبکہ اس مقام پر بھروں کا قبضہ اور حکومت تھی۔ اور

---

[1] گزیٹیر مرزاپور حصہ دوم صفحہ ۲۰۰ تا ۲۰۲ مطبوعہ ۱۹۱۱ء الہ آباد۔

کہیں کہیں رشی منی بھی رہتے تھے۔ بعد کو ٹھاکر لوگ بھی آکر آباد ہو رہے تھے۔ یہ ان کی آبادیوں کے بعض حصوں یا قوموں اور بزرگوں کے ناموں کی نشاندہی کرتے ہیں۔ یہ بالکل اسی طور پر جیسے کہ بھدوہی کو بھر دہ دئی آنند بن کنجن بن اور سنکھن بن کہتے تھے۔ جو ان کی بستیوں کے نام تھے جیسے آج کل موضعوں کے نام ہیں اور یہ تمام بھروں کے زمانے کی پیداوار ہیں۔

انگریز مؤرخین کی من گھڑنت باتیں اس سلسلے میں قابل ذکر ہیں۔ مسٹر تھارنٹن نے لکھا ہے کہ اس شہر کی بنیاد کا تعلق گومتی کے سیلاب سے متعلق ہے کیونکہ گومتی ندی بیچ سے بہتی ہے۔ مسٹر کھنگم کا خیال ہے کہ مسلمانوں کی حکومت سے پہلے یہ ہندؤں کا شہر تھا کیونکہ مسلمانوں نے ایک مندر گرا کر مسجد بنائی۔ لیکن اس قدیم ہندو شہر کا کہیں بھی تاریخوں میں ذکر نہیں ملتا ہے۔ شاید یون پورا نام رہا ہو۔ کچھ ہندو اور دوسرے لوگوں کا کہنا ہے کہ اس کا نام سمو نیاپورا تھا جسکو ادبی زبان میں جن پور بھی کہہ سکتے ہیں۔ جس طرح کل جگ سے کلیاون بنا ہے۔ جسکا اشارہ لال دروازہ مسجد کے پتھر کی ایک لکھاوٹ سے ملتا ہے۔ اس مسجد کی تعمیر کے بعد مسلمانوں نے اس کا نام جونپور رکھ دیا ہو گا۔ کیونکہ ابجد کے اصول کے مطابق ۷۷۲ھ تاریخ نکلتی ہے۔

مسٹر کھنگھم کا کہنا ہے کہ ہر ہندو اسکو جمن پور کہتا ہے۔ مسٹر ویلیر ان کے اس خیال کی سخت مخالفت کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ اسے جونپور کہتے ہیں ابتدائی زمانہ میں مسلمان ہمیشہ جون (جمن پور) کہتے لکھتے تھے۔ مسٹر ادمنی کی ایک لکھاوٹ بندیل کھنڈ میں ملی ہے۔ جس میں یونا پور گومتی کے ساحل پر لکھ دیا گیا ہے جس سے جونپور کا اشارہ ملتا ہے۔ لیکن مسٹر ویلیر نے اسکو بھی مختلف وجوہات کی بنا پر نہیں مانا ہے۔

اس سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ جونپور کے نام کے متعلق جو من گھڑنت اور

بے سروپا باتیں لکھی گئی ہیں اسے تاریخ کی روشنی میں تسلیم نہیں کیا جاسکتا ہے صحیح بات تو یہ ہے کہ یہ بھروں کے زمانے کا اجڑا ہوا شہر تھا جسکو فیروز شاہ تغلق نے اپنے چچازاد بھائی محمد تغلق جو جونا شاہ کے نام سے مشہور تھا۔ اس کے نام سے بطور یادگار یہ شہر بسایا جسکا نام پہلے جوناپور تھا۔ اور آگے چل کر جونپور ہو گیا [1]

مسٹر واکر کی غلط بیانی | مسٹر اے۔ سی واکر صاحب کی تحقیق اور حکومت کے متعلق لکھتے ہیں کہ :۔

"۱۰۱۹ء میں جب محمود غزنوی کا حملہ پورب میں جونپور و بنارس تک ہوا اسوقت یہ حصہ بھر قوم اور سوئریوں کے قبضہ میں تھا۔ جب راجپوت شاہان قنوج کو مسلمانوں نے پسپا کیا تو انھوں نے باری باری ان کو نکال کر اپنی حکومت بارہ تیرہ چودہ صدی میں قائم کی۔ لیکن اس میں بھی شاہان دہلی نے مداخلت کی کیونکہ محمد بن سام نے مقام منہج تک جو متصل جونپور ہے، راجپوتوں کا خاص قلعہ تھا حملہ کیا۔ اور ربنجے چند کے جانشین جے چند کو شکست دی لیکن اس نے صرف جے چند کے خزانے کو لے کر اکتفا کیا۔ اس مہم کے دوران میں بنارس کے بہت سے مندروں کو توڑا اور غالباً جونپور و ظفرآباد کے مندروں کو بھی نہیں چھوڑا (مساجد جونپور ص۔)

مسٹر واکر نے محمود کا حملہ ظفرآباد یا جونپور غلط لکھا ہے کسی بھی کتاب سے اس کی تائید نہیں ہوتی۔ اس غلطی کی اصل وجہ یہ ہے کہ قدیم مؤرخین نے محمود غزنوی کی

---

[1] ڈیلرس رپورٹ : ۲۳۶۸ ۱۰ ادا مطبوعہ ۲۶ مئی ۱۸۸۵ء الہ آباد۔

آند منج تک لکھی ہے جو بالکل درست ہے لیکن مؤرخین مابعد نے منج کو مینپج سمجھ لیا جو ظفر آباد کا قدیم نام تھا جبکہ یہ حصہ قنوج کے راجاؤں کے زیر حکومت تھا جس کی تفصیل یہ ہے :-

ہندوستان پر محمود غزنوی کے حملے کے متعلق اختلاف ہے۔ طبقات اکبری نے بارہ حملے لکھے ہیں مگر ملا نظام الدین احمد نے سولہ حملوں کی تعداد بتائی ہے اور مسٹر ایلیٹ صاحب نے سترہ حملے بتلائے ہیں۔

پہلا حملہ ۳۹۰ھ میں اس نے کیا اور مفتوحہ مقام پر اپنے عامل چھوڑ کر غزنی چلا گیا۔ دوسرا حملہ اس نے پشاور اور دمنیدر پر ۳۹۲ھ میں کیا۔ تیسرا حملہ اس نے بھیرا پر کیا جسکو بھاٹیا، بھٹیہ اور بھٹنا بھی کہتے ہیں جو ۳۹۵ھ میں ہوا۔ چوتھا حملہ ملتان پر ۳۹۶ھ میں ہوا۔ پانچواں حملہ نواسہ شاہ کے خلاف ۳۹۸ھ میں کیا۔ چھٹا حملہ ۳۹۹ھ میں نگر کوٹ پر کیا۔ ساتواں حملہ نارائن پر ۴۰۰ھ میں کیا گیا۔ آٹھواں حملہ ملتان پر ۴۰۱ھ کیا۔ نواں حملہ نندونہ پر ۴۰۴ھ میں ہوا۔ دسواں حملہ تھانیسر پر ۴۰۵ھ میں کیا۔ گیارہواں حملہ لوہ کوٹ پر ۴۰۶ھ میں ہوا۔ بارہواں حملہ قنوج و متھرا پر کیا گیا جو ۴۰۹ھ میں تھا۔ [1]

اس حملے کے متعلق تاریخ عتبی کا بیان ہے کہ :-

"محمود نے ۴ رجب ۴۰۹ھ مطابق دسمبر ۱۰۱۸ء میں
دریائے جمن کو عبور کیا اور شعبان یعنی جنوری ۱۰۱۹ء میں وہ
قنوج پہونچا اور اس کے سات قلعے فتح کئے جن کے کھنڈرات
اب بھی موجود ہیں۔ اس کے بعد وہ منج گیا جو دریائے پانڈو پر

---

[1] فرشتہ۔ عتبی۔ روضۃ الصفا۔ الفنسٹن کی تاریخ ہند (محمد قاسم سے بابر تک)

کاتھ پور سے دس میل جنوب کی طرف واقع ہے جس کا
قدیم نام سنجھاون یا منجھاون تھا۔ یہ جگہ قنوجی برہمنوں
کا صدر مقام تھا۔ یہاں سے فراغت کے بعد وہ چندل ہور
کے قلعے پر پہنچا۔"

اس سلسلہ میں محمود کا جو راستہ متعین کیا گیا ہے۔ اس میں بھی آپس میں مورخین میں سخت اختلافات ہیں۔ بعض مورخین نے متھرا۔ مہابن اور بلند شہر پر حملہ پہلے قرار دیا ہے اور بعض نے قنوج کے پہلے حملے کے بعد متھرا وغیرہ کا ذکر کیا ہے۔ مگر صحیح یہی ہے کہ وہ پہلے متھرا وغیرہ فتح کرتا ہوا تب قنوج گیا[1]

اب ناظرین غور فرمائیں کہ منج یا اکثر نسخوں میں منیج لکھا ہے کتنی بڑی غلطی پیدا ہو گئی ہے کہ مورخین مابعد نے اس کو منیہج پڑھ لیا ہے جو ظفرآباد کا قدیم نام تھا۔ حالانکہ منج کاتھ پور سے دس میل جنوب میں قنوجی برہمنوں کا صدر مقام تھا۔

ان قدیم تاریخوں سے منج اور منیہج کا فرق قطعی طور سے واضح ہو گیا اسلئے یہ بات بالکل درست ہے کہ محمود منیہج یعنی ظفرآباد تک قطعی نہیں آیا تو پھر جونپور آنے کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا ہے۔

شہاب الدین غوری کے لئے مسٹر اے۔ سی واکر صاحب کا یہ کہنا کہ اس نے ظفرآباد کے بعد جونپور کے مندروں کو بھی توڑا حقیقت پر مبنی ہو سکتا ہے۔ حالانکہ ظفرآباد کے بعد جونپور میں آمد کا ذکر کسی کتاب میں میری نظر سے نہیں گزرا اور باوجود چھان بین تلاش و تحقیق کے اس بات کا پتہ نہیں چلا کہ یہاں پر مندر تھے بھی یا نہیں۔ البتہ ظفرآباد میں

---

[1] عتبی۔ روضۃ الصفا۔ محمد قاسم سے بابر تک ص۱۳۰۔۱۳۲۔ منتخب التواریخ بدایونی،

جے چند وغیرہ کے منادر، محل اور قلعے تھے اور وہاں کے حملے کے سلسلے میں توڑ پھوڑ کے واقعات درست ہیں۔

**بودھوں اور برہمنوں کے زمانہ میں مندروں کی مسماری**

بودھوں کے عروج کے زمانہ میں بنارس جونپور اور اس کے اطراف میں کثرت سے ان کی خانقاہیں اور منادر تھے۔ جیسا کہ بھاسکر نے لکھا ہے کہ سب سے پہلے جونپور میں بودھ مت کے لوگ آباد تھے اور اس وقت ویدک دھرم بالکل ہی دب گیا تھا اور ہندوستان کے ہر حصے میں بودھی چھائے ہوئے تھے۔ یہ بات تو زیادہ قرین قیاس ہو سکتی ہے کہ اس دور میں اس جگہ بھی ان کی خانقاہیں اور منادر رہے ہوں جسکو اچاریہ شنکرا اور دیانندجی کے زمانے میں ویدمذہب کی اشاعت کے سلسلے میں مسمار کیا گیا ہے۔ کیونکہ بودھوں کی عمارتوں کے توڑ پھوڑ کے بارے میں تاریخ کے اوراق لبریز ہیں۔ چنانچہ ساتویں صدی میں برہمن بودھوں کی سلطنت مٹا کر اپنی حکومتیں قائم کرنے کا خواب دیکھ رہے تھے اور چاہتے تھے کہ بنارس متھرا، اس کے نواح اور دوسرے جن جن مقامات پر مندروں کو بودھوں نے اپنے دور میں توڑ کر خانقاہیں بنائی ہیں۔ ان پر پھر قبضہ ہو کر دوبارہ بت پرستی جاری ہو جاوے۔ مگر چونکہ راجہ مہاراجہ سب بودھ مذہب کے پیرو تھے اس لئے دم مارنے کی جگہ نہ تھی اور اسی حکومت کی سرپرستی ہونے کی وجہ سے بدھ مذہب بارہ سو سال تک ہندوستان میں رائج رہا۔ کہاں یہ جماعت ابتدائی دور میں خاموشی کے ساتھ کسی باغ اور ویرانے میں مقیم ہوتی تھی اور اب یہ شکل تھی کہ بھکشو بال اور ناخن بڑھائے۔ کھوپڑی

کا ہار پہنے ہوئے دربدر گداگری کرتے تھے۔ جب برہمنوں نے یہ صورت حال دیکھی تو اپنی کمینگاہوں سے نکلکر بودھ مذہب اور ان کی خانقاہوں پر حملے شروع کر دیئے۔ بودھوں کے استیصال کیلئے جو وسائل برہمنوں نے اختیار کیا اسکے متعلق راجہ شیو پرشاد ستارۂ ہند لکھتے ہیں کہ

سوامی شنکراچاریہ نے غیر مذہب والوں کو خوب درست کیا جو بدھ مذہب کے پجاری تھے سب ہندوستان سے نکالے گئے یا وید کے پیرو بنائے گئے۔ بدھوں کے سب بہار اور اسٹوپ توڑ ڈالے گئے اور جلا دیئے گئے۔ ان کی جگہ شیوجی کی مورت قائم ہوئی۔ اور یہ مظالم محض بنارس، الہ آباد اور قنوج تک محدود نہ تھے۔ بلکہ سب جگہ ایسا کیا گیا۔ یہانتک کہ کشمیر سے لیکر کنیاکماری تک پھر برہمنوں کی پوجا ہونے لگی۔ بنارس وغیرہ میں خانقاہیں برباد کی گئیں۔ سارناتھ، قنوج اور الہ آباد۔ میں بدھوں کے مندر اور ستون منہدم کئے گئے۔ ان تمام وسائل اور ذرائع کو استعمال کرنیکے بعد برہمن اپنے کھوئے ہوئے اقتدار کی واپسی کا خواب دیکھنے لگے[۲]

اسطور پر نور و قرات جو جلال آباد اور پشاور کے درمیان واقع ہے کہ کثرت سے بدھوں کے معابد پائے جاتے ہیں۔ طبقات اکبری[۳] کا مصنف لکھتا ہے کہ "وہاں میوے کثرت سے پیدا

---

[۱] مرقع بنارس ص۶۳، آئین اکبری ابوالفضل، [۲] آئینہ تاریخ عماص ص۹۱، ۹۰ مرقع بنارس ص۶۱، ۹۰، تو مونکا عروج و زوال، تاریخ ہند لالہ لاجپت رائے حصہ اول جونپور کا اتہاس از بھاسکر [۳] طبقات اکبری کے مصنف خواجہ نظام الدین احمد ہیں۔ یہ اکبر اعظم کے مشہور مصنفین میں شمار ہوتے ہیں آپکے والد خواجہ مقیم ہروی بابر بادشاہ کے دیوان تھے۔ ہمایوں کے عہد میں وزیر رہے اور مرزا عسکری کے ساتھ گجرات کے نظم و نسق پر مقرر رہے۔ اکبر ہی نے خواجہ نظام الدین احمد کو گجرات اور جونپور میں بخشی گیری پر مقرر کیا تھا۔ ان کی پیدائش ۹۵۱ھ میں ہوئی۔ وہ آصف خاں کے ساتھ ایک جنگ کر گئے ہوئے تھے کہ راوی ندی کے کنارے سخت بخار کی لپیٹ میں آ گئے۔ اور ۴۵ سال کی عمر میں ۱۵۹۴ء میں ان کی وفات ہوگئی۔ ان کی سب سے پہلی کتاب طبقات اکبری ۹۷۶ء سے شروع ہو کر اکبر بادشاہ کے ۳۸ سال کے حالات پر مشتمل ہے۔ ملا عبدالقادر بدایونی طبقات اکبری کو تاریخ نظامی کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔

(منتخب التواریخ بدایونی ص۳۰۴، ص۴۹۴۔)

ہوتے ہیں۔ سردی زائد ہے اور لوگ شیر کی پرستش کرتے تھے۔ شیر کی پرستش سے مراد بودھ کی پرستش ہے کیونکہ اسے ساکیہ سینھ کہتے تھے اور سنھ یا سنگھ کے معنی شیر کے ہیں "۔[1]

ان تاریخی حقائق کی روشنی میں یہ بات زیادہ قرین قیاس اور درست ہے کہ فیروز شاہ کے آباد کرتے وقت یہ مقام بودھوں کے زمانے کا لٹا پٹا اور اجڑا ہوا شہر تھا۔ جس میں ان کی قدیم عمارتوں کے ملبے اور کھنڈرات موجود تھے جن پر بھروں کا قبضہ تھا۔ اس کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ یہاں پر ہا تھی [ہاتھی] اور شیر کا ایک عظیم مجسمہ شیر کی مسجد کے سامنے پورب طرف نصب ہے جو اس بات کی شہادت ہے کہ بودھوں کی فتح اور عروج کے زمانے میں یہاں کسی عمارت کے صدر گیٹ پر نصب تھا۔ ہاتھی کو نیچے اور شیر کو اوپر بودھوں کی فتح اور برہمنوں

ہاتھی اور شیر کا مجسمہ

کی شکست کی صورت میں دکھلایا ہے۔ کیونکہ شیر بدھوں کا مذہبی نشان مانا گیا ہے۔ جیسا کہ اشوک اعظم کی لاٹ میں بھی شیر ہی شیر ہے اور ہاتھی برہمنوں کا ہے۔ چونکہ برہمنوں کا زوال ہوگیا تھا۔ اس لئے ہاتھی پر شیر سوار ہے۔

یہ بات درست ہے کہ فیروز شاہ نے قلعہ کی تعمیر اور بعد کو شرقی بادشاہوں نے اپنے محلات اور عظیم الشان مسجدوں میں بنارس وظفر آباد اور یہاں کی عمارتوں کے پڑے ہوئے کچھ ملبے استعمال کئے اور کافی پتھر چنار و مرزاپور کی پہاڑی سے بھی ان عمارتوں میں لاکر لگائے گئے۔ اگر ان عمارتوں کو بغور دیکھا جائے تو اس کے اندر لگے ہوئے کچھ پتھر اس بات کی شہادت دیتے ہیں کہ وہ کسی دوسری عمارت کے ہیں جن کو اس میں لاکر لگایا گیا ہے اور وہ یقیناً مندروں یا بودھوں کی خانقاہوں اور اسٹوپ کے ہوں گے جیسا کہ بعد کو شرقیوں کی عمارتوں کے ملبے سے یہاں کے پل اور دوسری عمارتیں تعمیر کی گئیں جس کو سکندر لودی نے گرایا تھا۔ لیکن یہ بات قطعی درست نہیں ہے کہ مسلمانوں کی اس سرزمین میں آمد تک اس جگہ پر بودھوں یا برہمنوں کے مندر تھے اور مسلمانوں نے اسے توڑ کر مسجد کی شکل دیدی ہو۔

جونپور کی آبادی اور سلطنت کی بنیاد | اس شہر کو فیروز شاہ تغلق نے اپنے مربی آقا اور چچا زاد بھائی محمد بن تغلق عرف جونا شاہ کے نام پر ۱۳۶۱ء میں دریائے گومتی کے شمالی کنارے پر زمین ہموار قابل آبادی دیکھ کر آباد کیا۔ اور اس کا نام جوناپور رکھا جو بعد کو کثرت استعمال سے جونپور ہوگیا۔ فیروز شاہ ایک لائق متدین اور دوراندیش بادشاہ تھا۔ اس نے اس سرزمین پر نامور علماء، فضلاء اور صوفیہ کو لاکر بسایا۔ ان کے

[1] شیراز ہند جونپور محمد بن تغلق کے نام پر آباد کیا گیا جو اپنے باپ غیاث الدین تغلق کی وفات کے بعد ۷۲۵ھ مطابق ۱۳۲۵ء میں تخت نشین ہوا۔ یہ بادشاہ شیریں بیان اور فصیح اللسان تھا۔ اس کو

نئے مسجدیں خانقاہیں اور مدرسے تعمیر کئے گئے اور بڑی بڑی جاگیریں دی گئیں جب اس کے جود و سخا عطا و بخشش اور علم دوستی کا شہرہ ممالک اسلامیہ اور دیگر ملکوں میں پہونچا تو ہر فن کے اہل کمال نے اس شہر کو اپنا مسکن بنایا اور چاروں طرف علم کا دریا بہ کر دور کے ملکوں اور شہروں کو سیراب کرنے لگا۔ یہ امر مسلمہ ہے کہ اس نئے شہر کی بنیاد مندروں یا بودھ دور کے کھنڈروں پر رکھی گئی تھی جس پر بھر و مسہر اور دوسری قومیں قابض تھیں۔

جونپور اپنے جائے وقوع کے لحاظ سے بنگال پر حملہ کے لئے قلعہ تھا۔ اور حکومت دہلی کے لئے ہمیشہ سپر کا کام دیتا رہا۔ اور غالباً یہی وجہ تھی کہ خواجہ جہاں ملک سرور نے اسے سلطنت شرقیہ کا پایہ تخت قرار دیا۔ اور اس خاندان نے ایک صدی تک حکومت کی اور انھیں خصوصیات کی بنا پر اکبر اعظم نے جونپور کو بہت

(بقیہ صفحہ ۷۳ کا) علوم فارسی میں اعلیٰ درک اور کمال حاصل تھا۔ مؤرخین لکھتے ہیں کہ فی البدیہہ عربی و فارسی میں ایسے مراسلات لکھواتا تھا کہ بڑے بڑے اہل کمال متحیر ہو جاتے تھے۔ یہ بادشاہ زبردست قیافہ شناس تھا۔ اس کو فن تاریخ میں بھی ایسی مہارت حاصل تھی کہ اس کے روبرو لوگوں کو گفتگو کی مجال نہ تھی۔ حکمت و نجوم۔ علم ریاضی منطق و فلسفہ میں کمال رکھتا تھا۔ شعر و شاعری سے بھی گانے نگاؤ اور تعلق رکھتا تھا۔ اس نے شراب کبھی نہیں پی۔ بیوہ، غریب اور محتاجوں کی ضرورتوں کا خاص خیال رکھتا تھا۔ اس کے حسن سلوک اور علم دوستی اور قدردانی کا یہ عالم تھا کہ دربار میں مقدرہ عرب خراسان فارس اور شیراز کے اہل کمال کھنچے چلے آرہے تھے۔ بادشاہ کے دسترخوان پہ فقہاء علماء یا قضاۃ و مشائخ ہوتے جن کی تعداد دو سو تھی۔ اس کے علاوہ بادشاہ کے دسترخوان پر پانچسو امراء کھانے میں شریک ہوتے۔ اور بارہ سو مغنی ہر وقت حاضر رہتے۔ اس میں ان ایک ہزار مغنی کی تعداد شامل نہیں ہے جو موسیقی کی تعلیم کے لئے قصر شاہی کے اندر رہتے تھے۔ ایک ہزار شاعر بھی دربار سے متعلق تھے۔ ان میں بعض کو بڑی

ترقی دی اور اس کا نام سرکار جونپور رکھا۔ الہ آباد کے قلعہ کے تعمیر ہونے کے بعد یہاں سے حکومت منتقل ہوئی۔[1]

ملا محمد اصفہانی اسوقت کے عروج کا نقشہ کھینچتے ہیں۔

"ہندوستان کے تمام صوبوں کے اہل کمال اور صاحب علم بھرے پڑے تھے خصوصاً صوبہ جات اودھ و الہ آباد کے جہاں پر شہر اور گاؤں کی کثرت تھی۔ طالبان علم و فن دور دراز سے آکر سیراب ہوتے جونپور الہ آباد کے نواح میں ہے جس کو فیروز شاہ تغلق نے آباد کیا تھا"[2]

ظفر آباد جو جونپور سے چھ میل کے فاصلہ پر ہے اس کا ستارہ بہت عروج پر تھا۔ سلطان غیاث الدین تغلق کے زمانے میں شاہزادہ ظفر وہاں کا حاکم اور غیاث الدین کی ایک لڑکی کی شادی حضرت مخدوم چراغ ہند قدس سرہٗ سے ہوئی تھی۔ اس وقت حضرت مخدوم آفتاب ہند رحمۃ اللہ علیہ و حضرت مخدوم چراغ ہند قدس سرہٗ و حضرت مخدوم ملا قیام الدین رحمۃ اللہ علیہ اور ملا بہرام منطقی رحمۃ اللہ علیہ اور دوسرے بزرگان دین کے فیض اور کمال کے چرچے پورے ملک میں تھے۔ فیروز شاہ کو بھی ان بزرگوں سے عقیدت اور محبت تھی خود بھی حاضر ہوتا۔ اور دیگر امرا روشہنشاہ اور طالبان علم و فن دور دراز سے آتے اور حاضری دینا سعادت دارین سمجھتے تھے۔[3]

---

(بقیہ ص ۱۲۵ کا) جاگیریں مقرر تھیں اور بعض نقد تنخواہ بیس ہزار سے چالیس ہزار تنکہ تک پاتے تھے۔ اس کی داد و دہش کا یہ عالم تھا کہ تاتارخاں والی ستارگاؤں کو جب بہرام کا خطاب دیا تو اسکے ساتھ ایک ہی دن میں ایک سو ہاتھی، ہزار گھوڑے، اور ایک کروڑ تنکہ سرخ اشرفی بھی مرحمت فرمائی۔ ملک سنجر بدخشانی کو ۸۰ لاکھ تنکہ ملک عماد الدین کو ۷۰ لاکھ تنکہ اور مولانا ظفر الدین اپنے پیر و استاد کو ۴۰ لاکھ ایک روز میں دیا۔ اور ملک غازی کو جو ایک فاضل شاعر تھا ایک لاکھ تنکہ انعام دیا تھا۔

---

[1] جونپور نامہ قلمی۔ مورخ کو فرشتہ تاریخ ہفت اقلیم قلمی۔ تجلی نور قلمی حصہ سوم۔ بھارت کا اتہاس۔ گزیٹیر جونپور

[2] سیر الملوک اصفہانی

[3] تاریخ فرشتہ۔ مرآۃ عینیٹ۔ جونپور نامہ۔ محمد قاسم سے بابر تک۔ گزیٹیر جونپور

۷۵۲ھ میں فیروز شاہ محمد بن تغلق کی وفات کے بعد تخت نشین ہوا۔ چونکہ حاجی الیاس فرمانروائے بنگال نے بغاوت اور شر و فساد برپا کیا تھا اس کو فرو کرنے کیلئے فیروز شاہ ۷۵۴ھ مطابق ۱۳۵۲ء میں بنگال کی طرف گیا اور گیارہ مہینے تک واپس نہیں آیا۔ اس مہم میں اسکو کامیابی حاصل ہوئی اور حاجی الیاس کو شکست دیکر قلعہ پنڈوہ میں قید کر دیا۔ اس لڑائی میں ایک لاکھ اسی ہزار بنگالی افواج قتل ہوئیں۔ چونکہ اسکو بنگال کی آب و ہوا راس نہ آئی۔ اسلئے وہ ظفر آباد ہوتا ہوا دھلی واپس گیا۔

کچھ دنوں کے بعد حاجی الیاس کا انتقال ہو گیا اور اس کا لڑکا شمس الدین سکندر جانشین ہوا۔ ۷۶۰ھ مطابق ۱۳۵۸ء میں وہ پھر شمس الدین سکندر کی سرکوبی کیلئے بنگال[عہ] گیا۔ اسمیں ستر ہزار سوار اور بیشمار پیدل فوج ساتھ تھی۔ چار سو ستر ہاتھی

---

عہ بنگال۔ ابوالفضل نے آئین اکبری میں لکھا ہے کہ بنگال کے پورب میں سمندر اتر اور دکھن میں پہاڑ اور پچھم میں بہار ہے۔ اس کے اتر میں ایک اور جگہ کچھ اور کامروپ کے نام سے مشہور ہے۔ یہاں کے حسن اور جادو کی شہرت ہے۔ بنگالہ میں ایک درخت ایسا ہے جسکی ڈالیوں کے کاٹنے سے رس ٹپکتا ہے جسکو آجکل ڈابھ کہتے ہیں۔ یہاں پر ایک خاص آم ہوتا ہے جو درخت پر نہیں بلکہ انگور کی بیل کی طرح پودوں پر اگتا ہے۔ ایک ایسا پھول بھی ہوتا ہے جو دو مہینوں تک خشک نہیں ہوتا اور نہ تو اس کے رنگ اور خوشبو میں کوئی فرق آتا ہے۔

اس سے لگا ہوا آسام ہے۔ تبت بھی اس سے لگا ہوا ہے چاٹگاؤں کی بندرگاہ بھی اسی صوبہ میں ہے۔ اونٹ گائے اور بھینس کی تعداد کم ہے۔ بنگال کا حقیقی نام بنگ ہے۔ قدیم حکمرانوں نے بیس گز چوڑے دس گز اونچے ٹیلے بنائے تھے ٹیلے کو یہاں کی زبان میں آل کہتے تھے۔ بنگ اور آل ملا کر بنگال ہو گیا۔ "آل" کے متعلق ڈاکٹر برنیر نے اپنی کتاب میں لکھا ہے کہ بارش سبب ہر طرف دلدل اور پانی سے راستے

بھی ہمراہ تھے لیکن اس مہم کا نتیجہ یہ ہوا کہ صلح ہو گئی۔ واپسی میں پد مادی چھوٹا ناگپور کے جنگل میں شکار کھیلتا ہوا پھر ظفر آباد حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ اور حضرت مخدوم چراغ ہندؒ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ کیونکہ برسات کا موسم تھا۔ اس لئے برسوں قیام کرنا پڑا۔ دوران قیام میں فیروز شاہ ایک روز سیر و تفریح کی غرض سے دریا کے شمالی کنارے پر آیا اسکو اس جگہ کا منظر بیحد پسند آیا جہاں سے دریائے گومتی کراس کر کے جاتی ہے۔ لہ

---

(بقیہ ص۲ کا) بند ہو جاتے تھے تو بنگال والے اونچی اور چوڑی دیوار بناتے تھے۔ اور اس کو "آل" کہتے تھے جس کی مدد سے آمد و رفت ہوتی تھی۔ "آل" چبوترے سمیت انھیں دیوار دل کا نام تھا۔ بنگال میں گرمی و سردی کم اور بارش زیادہ ہوتی ہے۔ بنگال میں ندیوں کا شمار مشکل ہے۔ سب سے بڑی ندی گنگا ہے جسکے سرچشمہ کا پتہ نہیں چلتا ہے۔ ہندؤں کا کہنا ہے کہ یہ مہادیو کی جٹا سے نکلی ہے۔ لیکن یہ درست نہیں معلوم ہوتا ہے۔ کیونکہ یہ ندی ہمالیہ سے گنگوتری نامی جگہ سے نکلی ہے۔ دہلی، آگرہ، الہ آباد، بنارس ہوتی ہوئی بنگال میں داخل ہوتی ہے۔ دواریکا کے بعد کے پرگنے کے قریب اس کی دو شاخیں ہو جاتی ہیں۔ ایک شاخ پورب میں چاٹگاوں ہوتی ہوئی سمندر میں گرتی ہے اور دکھن کے تین گروں میں تقسیم ہو جاتی ہے۔ پہلی سرسوتی، دوسری جمنا اور تیسری گنگا کہلاتی ہے۔ ان تینوں کے سنگم کو تربینی کہتے ہیں تیسری شاخ سات گانؤں میں جاتی ہے۔ اور سیکڑوں شاخوں میں تقسیم ہو جاتی ہے۔ بنگال کی دوسری ندی برہمپتر ہے۔ یہاں کی سب سے بڑی پیداوار دھان ہے، اور اتنے قسم کا دھان ہوتا ہے کہ اگر ہر قسم میں سے ایک ایک چاول لیا جائے تو مٹکا بھر جائے۔ اس کی کھیتی سال میں تین بار ہوتی ہے۔ دھان کا پودا ایک رات میں ایک بالشت تک بڑھ جاتا ہے۔ بنگالیوں کی خاص غذا چاول اور مچھلی ہے اور آج بھی وہ مچھلی کو اولیت کا درجہ دیتے ہیں۔

بنگال کے قدیم حکمرانوں میں راجہ بھگدت سے سنت سنگھ تک چوبیس کھتری راجاؤں نے دو ہزار

لہ تاریخ فرشتہ۔ سراج عفیف۔ جونپور نامہ۔ مہر نامہ۔ بابر تک۔ گزیٹیر جونپور۔

فیروز شاہ کے دماغ میں وہیں ایک شہر آباد کرنے کا خیال پیدا ہوا۔ اس نے ماہرین کے ذریعے جتنے رقبہ میں شہر آباد کرنا تھا اس کا پورا جائزہ لیا اور بچشم خود دیکھا کہ شہر کے لحاظ سے قلعہ کی تعمیر کہاں مناسب ہوگی۔ اس کے بعد اراکین سلطنت کے مشورے کے بعد دریائے گومتی کے شمالی کنارے پر شہر کی بنیاد رکھی گئی اور کرار بیر کے کنڈھ سے متصل قدیم بھروں کی کوٹ پر جس کی

---

(بقیہ حاشیہ ۱) چار سو اٹھارہ برس تک حکومت کی ہے۔ اس کے بعد راجہ بھوج گوریا سے راجہ منی بھوج تک نو کائستھ راجاؤں نے پانچسو بیس سال تک حکومت کی ہے راجہ روسور سے راجہ ادھر تک گیارہ راجاؤں نے ایک دوسرے کائستھ خاندان نے سات سو چودہ برس تک حکومت کی ہے۔ پھر راجہ بھوپال و راجہ جگ پال سے لہراؤ تک دس دوسرے کائستھ راجاؤں نے حکومت کی ہے۔ پھر سوکھا سین سے راجہ توجہ تک سات راجاؤں نے حکومت کی۔ ان اکسٹھ راجاؤں کی حکومت چار ہزار پانچسو چوالیس سال تک بنگال میں رہی ہے۔ بنگال پر اکبر اعظم کے دور حکومت تک پچاس مسلمان بادشاہ تین سو برس تک راج کرتے رہے جن کا تعلق سلطان شمس الدین بیگرہ سے شروع ہوتا ہے۔ نصیب شاہ کے بعد شیر شاہ سور نے بنگال پر حکومت کی۔ اس کے بعد یہ صوبہ ہمایوں بادشاہ سے بھی متعلق رہا۔ شیر شاہ کے لڑکے سلیم شاہ نے محمد خاں کو بنگال کا حکمراں بنایا تھا۔ محمد خاں کے قتل کے بعد اس کا لڑکا خضر خاں بہادر شاہ کے خطاب سے بنگال کا حاکم ہوا۔ پھر سلیم شاہ کا ایک ابیر تاج خاں بادشاہ ہوا۔ اور اس کے بعد بھائی سلمان شاہ نے بھی حکومت کی، پھر اکبر بادشاہ نے بایزید اور داؤد کے عہد میں بنگال کو دہلی کی مرکزی حکومت میں شامل کر لیا۔ بنگال کا صوبہ سو برس تک جونپور کے شرقی بادشاہوں کے زیرنگیں رہا ہے بلکہ شرقی بادشاہ اڑیسہ پر بھی اپنا قبضہ جمائے ہوئے تھے۔ (آئین اکبری ابوالفضل، منتخب التواریخ بدایونی ص ۲۳۹۔۲۴۱، بنگال گزیٹیر ص ۲۴۳)

[۱] فیروز شاہ تغلق کے باپ کا نام رجب تھا۔ یہ دو بھائی تھے ایک کا نام غیاث الدین اور دوسرے کا

شکل ایک مٹی کے بلند ٹیلے کی تھی، ایک سنگین اور باہیبت قلعہ تعمیر کرایا جو آج تک قلعۂ فیروز شاہ کے نام سے موجود مشہور ہے۔ قلعہ و شہر کی بنیاد ایک ساتھ عمل میں آئی۔ گمان غالب یہ ہے کہ قلعہ و شہر کا آغاز و اختتام ۱۳۶۲ء لغایت ۱۳۶۴ء تک ہوگیا ہوگا۔[1] غرضکہ ایک قلیل مدت میں قلعہ کی تعمیر اور شہر آباد کیا گیا۔ بازار نفیس اور عمدہ مکانات تعمیر ہوگئے اور ہر طرح شہر کو رونق دی گئی۔ قلعہ کی تعمیر اور شہر آباد کرنے کے لئے دہلی اور اور دولت آباد سے بہترین معمار و صناع بلائے گئے اور تھوڑے عرصہ میں جونپور عظیم شہرت و عظمت کا مالک ہوگیا۔ جو علما و فضلا باہر سے لاکر آباد کئے گئے۔ ان کو حکم دیا گیا کہ وہ اپنے نام سے ایک ایک محلہ آباد کریں۔ چنانچہ جونپور کا سب سے قدیم محلہ فیروز شاہ پور ہے۔ اسی رواج اور قاعدے کے مطابق شرقی اور مغل دور میں بھی بزرگوں، گورنروں، صوبہ داروں نے اپنے اپنے نام سے کافی محلے آباد کئے جو آج بھی اسی نام سے پکارے جاتے ہیں اور کاغذات سرکار میں درج ہیں۔ جونپور میں ۹۰ فیصد محلے بزرگان دین اور گورنروں اور ناظموں نے اپنے نام سے آباد کیا ہے۔ جیسا کہ محلے کی تفصیل اور فہرست سے آپ کو معلوم ہوگا۔

---

(بقیہ صفحہ ۷۸ کا) ابوبکر تھا۔ سلطان علاؤالدین خلجی کے عہد حکومت میں تینوں بھائی خراسان سے دہلی آئے۔ غیاث الدین تغلق ملازمت شاہی میں داخل ہوکر رفتہ رفتہ ترقی کرکے دیپال پور کے گورنر مقرر ہوئے اور باقی دونوں بھائی بھی بلند عہدے پر سرفراز ہوئے۔ غیاث الدین کی دلی خواہش تھی کہ وہ رجب کی شادی کسی راجہ کی لڑکی سے کرے۔ اسی درمیان میں اسے پتہ چلا کہ رانا مل بھٹی کی لڑکی حسین و جمیل ہے۔ غیاث الدین نے رجب کی شادی کا پیغام راجہ کو دیا پہلے راجہ نے انکار کیا۔ مگر بعد کو راضی ہوگیا۔ شادی کے چند روز بعد فیروز تغلق پیدا ہوا۔ غیاث الدین نے اسکی پیدائش کا بڑا جشن منایا۔ فیروز ابھی سات سال کا تھا کہ رجب مر گیا۔ غیاث الدین نے اسکی

مورخین لکھتے ہیں کہ فیروز شاہ [1] کے زمانے ہی میں جونپور کو اس درجہ ترقی ہو گئی کہ شہر کے حدود چار کوس تک پھیلے ہوئے تھے۔ (جونپور کا جغرافیہ قلمی)

**سنہ آبادی میں اختلاف** | اس بات میں اختلاف ہے کہ جونپور کب آباد ہوا؟ اس کے متعلق کئی ایک روایتیں ہیں جو ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔

(۱) جہاں آرا لکھتے ہیں کہ اس شہر کی آبادی ۷۶۰ھ میں ہوئی جب فیروز شاہ بنگال کی فوج کشی کے بعد واپس آیا اور ظفرآباد میں قیام کیا۔

(۲) مولوی خیر الدین صاحب اٹھارہویں صدی کے مصنف فارسی جونپور نامہ میں لکھتے ہیں کہ ۷۶۰ھ میں فیروز شاہ نے بنگال کی واپسی پر اس کی بنیاد رکھی اور قاعدۂ ابجد سے اس کی تاریخ ۷۷۲ھ تجویز کیا جو یقیناً آغاز نہیں انجام (وز تکملہ) کی تاریخ ہو گی۔

(۳) تاریخ محمدی کے مصنف نے ۷۷۵ھ پر زور دیا ہے۔

(۴) ملا محمد اصفہانی نے سیر الملوک میں ۷۷۲ھ لکھا ہے۔

(۵) ڈاکٹر ایشوری پرشاد نے "بھارت کے اتہاس" میں ۱۳۵۹-۶۰ء تجویز کیا ہے۔

(۶) ڈاکٹر محمد یٰسین صاحب نے تاریخی جائزے میں ۱۳۵۹-۶۰ء پر زور دیا ہے۔

(۷) جغرافیہ جونپور کے مصنف نے ۷۷۲ھ لکھا ہے۔

(۸) ملا عبد القادر بدایونی نے بھی ۱۳۵۹ء پر زور دیا ہے۔

---

(بقیہ صفحہ ۷۹ کا)

پرورش اپنے بیٹے کی طرح کی۔ ابھی فیروز چودہ سال کا تھا کہ غیاث الدین کا بھی انتقال ہو گیا

---

[1] فیروز شاہ کو تعمیرات کا بیحد شوق تھا اور آثار قدیمہ کی طرف توجہ کرنے اور محفوظ کرنے کا فخر اور سہرا اسی بادشاہ کو حاصل رہا۔ تفصیل ذیل سے اس بات کا اندازہ ہوگا کہ فیروز

۱ ان اختلافات کے پیش نظر کسی صحیح نتیجے پر پہونچنے کے لئے دوسرے واقعات و حالات کا پتہ لگانا ہوگا کہ فیروز شاہ نے اس شہر کی بنیاد رکھنے کے بعد کب کون کام انجام دیا ہے اور ان واقعات کی روشنی میں یہ بات وثوق کے ساتھ کہی جاسکتی ہے کہ ۷۶۲ھ و ۷۷۵ھ دونوں غلط ہیں۔ اگر ۷۷۲ھ صحیح ہے تو اس صورت میں کہ یہ اس کے انجام کی تاریخ ہوگی۔ کیونکہ ۷۶۵ھ میں فیروز تغلق نے مسجد اٹالہ کی بنیاد رکھی اس لئے آغاز ۷۷۲ھ میں تسلیم کیا جائے تو اس لحاظ سے فیروز تغلق کی جونپور میں آمد اور موجود ہونا سات برس اور دس برس پہلے معلوم ہوتا ہے۔ مگر دوسرے ذرائع سے بھی اس کی تردید ہوتی ہے۔ مثلاً ظفرآباد وہ دوبارہ آیا ۷۶۱ھ و ۷۶۲ھ میں اور اس نے ظفرآباد کا نام شہر انور رکھا جس کا سنہ از روے ابجد ۷۶۲ھ ہوتا ہے۔ مگر اس واقعہ سے شبہ پیدا ہوتا ہے کہ وہ ۱۳۵۹ء کی برسات کے بعد اڑیسہ کے مقام جاج نگر چلا گیا تھا اور

---

(بقیہ صفحہ کا) اور محمد تغلق شاہ تخت نشین ہوا۔ محمد تغلق کسی وقت فیروز تغلق کو اپنے پاس سے جدا کرنا گوارا نہ کرتا تھا۔ اپنی نگرانی میں آئین فرمانروائی کی پوری تعلیم دلوائی۔ تمام نشیب و فراز سے آگاہ و باخبر کیا۔ اور نائب باربک کا خطاب دیکر بارہ ہزار سوار اسکی ماتحتی میں کر دیئے۔ پورے چھبیس سال اپنی نگرانی میں رکھ کر اسکے حسن خدمات اعلیٰ قابلیت و صلاحیت کی بنا پر تخت نشینی کی وصیت کر گیا (شمس سراج عفیف۔ محمد قاسم سے بار ٹنک۔ منتخب التواریخ عبدالقادر بدایونی)۔

(بقیہ صفحہ کا) شاہ نے اپنے آباد کردہ شہر جونپور کی تعمیر اور ترقی اور رونق دینے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی ہوگی۔ فتح آباد اور حصار فیروزہ کے علاوہ اس نے حسب ذیل شہر آباد و تعمیر کئے۔ فیروزآباد۔ ہانی کھیڑہ۔ تغلق پورہ۔ ملک کموت اور جونپور۔ اس نے محلات بھی کثرت سے تعمیر کرائے جیسے فیروز کوشک۔ نزول کوشک۔ فتح آباد کوشک۔ جونپور جو غالباً فیروز شاہ پور ہو یہاں قلعہ سے اتر ایک محلہ ہے،

سنہ ۱۳۶۴ء تک واپس آیا، اس لئے یہ بات کہی جاسکتی ہے کہ وہ ظفرآباد ہوتا
ہوا سنہ ۱۳۶۱ء میں گیا ہو اور اسی درمیان میں بنیاد رکھی ہو۔ پس سنہ ۷۵۹ھ د سنہ ۷۶۰ھ
اس لئے غلط ہے کہ فیروزشاہ ان دنوں حاجی الیاس اور شمس الدین سکندر
کی سرکوبی کے لئے بنگال کی طرف گیا تھا۔ سنہ ۷۶۱ھ کے ایام برسات میں واپس
آیا۔ چونکہ حضرت مخدوم چراغ ہند[۳] کو اس کی چچازاد بہن غیاث الدین تغلق کی لڑکی
منسوب تھی۔ اس لئے ظفرآباد ان کے آستانہ پر قیام کیا۔ سنہ ۷۷۶ھ و سنہ ۷۷۵ھ اس
لئے غلط ہے کہ فیروزشاہ نے اٹالہ مسجد کی بنیاد سنہ ۷۶۵ھ میں رکھی تھی ظاہر ہے کہ
جونپور شہر کے آباد ہونے علماء و فضلاء، افواج کثیرہ کے قیام اور کثرت آبادی

---

(بقیہ صفحہ ۸۱ کا) کوشک شکار، کوشک بند۔ کوشک سا مورہ خاص شہرت کے مالک ہیں۔ اس نے
پانی کے بند بھی کثرت سے بنوائے، اس میں بند فتح خاں۔ بند مالیجا۔ بند مہپال پور، بند شکر خاں
بند سالورہ اور وزیرآباد بہت مشہور ہیں۔ دہلی، فیروزآباد اور جونپور سب ملا کر اس نے ایک سو
بیس خانقاہیں تعمیر کرائیں جو طالبان علم سے بھری رہتی تھیں اور غربا مساکین کو کھانا ملتا تھا۔
اس کے زمانہ میں ملک غازی شحنہ وزیر تعمیرات تھا جو اپنے فن میں بڑا ماہر تھا۔ جونپور کا قلعہ
اور اندرونی اسی کے زیر نگرانی تعمیر ہوئی۔ اور مسجد اٹالہ کی بنیاد بھی اسی کے مرتب کردہ نقشے کے مطابق
سنہ ۱۳۶۵ء میں رکھی گئی تھی۔ اس دور میں چوب تراشوں، سنگ تراشوں، آہنگروں اور معماروں
کی ایک ماہر جماعت ہر وقت موجود رہتی تھی۔ فیروزشاہ نے آثار قدیمہ کی حفاظت کا وہ عظیم الشان
کارنامہ انجام دیا ہے جسکی تاریخ میں نظیر نہیں اس نے اس کام کو اپنی جدید تعمیرات پر ترجیح دی
(بقیہ صفحہ ۸۳ پر)

---

(حاشیہ صفحہ ۸۱، اڑیسہ) ابوالفضل نے آئین اکبری میں اڑیسہ کا منظر اس طرح کھینچا ہے کہ اسوقت کا سارا
نقشہ نظروں کے سامنے آجاتا ہے۔ آج کی حالت اسوقت سے بالکل مختلف ہے۔ اڑیسہ ایک عرصہ
دراز تک جونپور کے شرقی بادشاہوں کے ماتحت رہا ہے۔ یہاں پر انیس[۱۹] پختہ قلعے ہیں۔ یہاں کے حکمرانوں

کے بعد ہی اتنی عظیم الشان مسجد کی ضرورت پڑی ہوگی۔ اس لئے درست یہی ہے کہ جونپور کی آبادی آغاز و اختتام ۷۶۲ھ لغایت ۷۶۴ھ یا زیادہ سے زیادہ ۷۶۵ھ جیسا کہ از روئے قاعدہ ابجد شہر جونپور کی تاریخ ۷۶۲ھ نکلتی ہے جو یقیناً اس کے اختتام کی ہوگی ہوگیا ہوگا۔[۱]

جونپور کے پہلے اور دوسرے حکمراں | شہر کے تکملہ کے بعد فیروز شاہ نے اس کا معائنہ کیا۔ شہر کا طرز آبادی وضع قطع دیکھ کر بہت خوش ہوا اور مستقل طور پر حاکم فوج کو یہاں پر رہنے کا حکم دیدیا اور دہلی کی طرف چلا گیا۔ اُسوقت سے جونپور دارِ حکومت ٹھہرا اور ظفرآباد کی آبادی و رونق میں روز بروز کمی ہونے لگی۔ سب سے پہلے جونپور کے گورنر ظفر مقرر ہوئے۔ ۱۳۷۶ء کے بعد جونپور ظفرآباد کا علاقہ ناصر خاں کی سپردگی میں آیا اور ان کی وفات جونپور ہی میں ہوئی اور قبرستان تغلقیہ میں دفن ہوا۔ اس کے بعد شاہزادہ علاؤالدین جونپور کا حاکم ہوا۔

---

(بقیہ ص۸۲ کا) چنانچہ اس نے گذشتہ گورنروں شہنشاہوں اور اولیاء اللہ کے مزارات، سرائیں، نہریں مسجدیں تالاب اور محلات از سر نو مرمت کرا کے نقش و نگار کو درست کرایا ہے۔ (فتوحات فیروز شاہی شرقی منومنٹ شمس سراج عفیف۔ محمد قاسم سے بابر تک ص۲۷-۲۹)

(بقیہ ص۸۲ کا ح اڑیسہ) کو گجپتی کہتے تھے۔ یہاں آٹھ ماہ بارش کا موسم، تین ماہ گرمی اور ایک ماہ جاڑا پڑتا ہے۔ چاول کی پیداوار بہت زیادہ ہوتی ہے۔ یہاں کے باشندے چاول پھل اور ترکاری کھاتے ہیں۔ مرد صندل کا استعمال کرتے اور زیورات پہنتے تھے۔ عورتیں صرف بدن کا نچلا حصہ ڈھانکتی تھیں۔ مکان پھوس کے ہوتے تھے، مندر بہت ہی بلند اور خوبصورت ہیں۔ ہاتھی بہت زیادہ ہوتے ہیں۔ یہاں کے باشندوں کی زبان بنگالی سے مختلف ہے۔ یہاں ترکش سے کھجور کے پتوں پر لکھا جاتا ہے۔ پھولوں میں چمپا کا

---

[۱] جونپور نامہ فارسی خیرالدین شرقی منومنٹ۔ سیر الملوک، جونپور۔

یوں تو فیروز شاہ کے عہد ہی میں جونپور کو ایک امتیازی حیثیت حاصل ہو گئی تھی۔ چنانچہ صوبہ دار بجائے بنارس کے جونپور میں رہنے لگے تھے۔ اور بنارس کی وہ سیاسی حیثیت ختم ہو گئی تھی جو جونپور کے آباد ہونے کے قبل تھی اور بنارس دہلی کے بجائے جونپور کے ماتحت ہو گیا تھا۔ اس زمانے میں بنارس کے حاکم سید نیار الدین تھے لے شہر کی آبادی و قلعہ کی تعمیر کے ساتھ ساتھ ۷۶۲ھ کی تعمیر کردہ ایک مسجد دریبہ میں ہے۔ جس کو خلیل اللہ نے بنوایا تھا۔ اور آپ ہی جونپور کے قاضی تھے۔ میر سجاد صاحب مرحوم نے اس مسجد کی از سر نو مرمت کرائی تھی اور اشعار ذیل کندہ تھے۔

کرد مسجد بنا خلیل اللہ
۷۶۲

| | |
|---|---|
| جد امجد کرد ایں مسجد بنا | سالِ او از نام او ترقیم شد |
| در بنارِ حال ایں سجاد گفت | مسجد کہنہ ز نو ترمیم شد |

---

(بقیہ ص۸۲ کا) پھول زیادہ ہے۔ کیوڑے کے جنگل بہت زیادہ ہیں اور عرق کیوڑہ یہاں کا بہت ہی مشہور ہے۔ پان بھی مختلف قسم کے ہوتے ہیں اور لین دین کوڑیوں میں ہوتا ہے۔

راجہ مکند دیو کا نو محلا مشہور ہے۔ پرشوتم نگر میں شور ساگر کے ساحل پر جگناتھ جی کا مندر ہے۔ شری جگناتھ جی کے متعلق ہندوؤں میں مشہور ہے کہ جب کہ نیلگری کے راجہ اندرمن چار یا پانچ ہزار برس پہلے اس نگر کو بسایا تو ایک خواب دیکھا جسکے مطابق اس کو لکڑی کا باون انگل چوڑا، ڈیڑھ ہاتھ لمبا ایک ٹکڑا سمندر میں ملا۔ یہ لکڑی دیوتا کی مورت تھی۔ اس پر اس نے ہیرے جواہرات جڑ دا کر اس کا نام جگناتھ رکھا جگناتھ جی کے میلے میں اس مورتی کا سولہ پہیوں کے رتھ پر جلوس نکلتا ہے۔ جسکے نیچے مرنا ثواب سمجھا جاتا ہے۔

اس مسجد سے متصل دکھن طرف خانقاہ عبدالباری تھی جو بہت قدیم اور مشہور خانقاہوں میں ہے۔ مسجد سے متصل پورب اور دکھن جانب ایک قدیم طرز کا حوض ہے۔ صحن میں قدیم کنوئیں سے متصل ایک بہت بڑا وسیع موٹا پتھر رکھا ہوا ہے جو حوض پر ڈھکن کا کام دیتا تھا۔ اس کا صدر دروازہ تعمیر کا قدیم ساخت کا بنا ہے۔ جس پر ۱۰۱۵ھ تحریر ہے۔ یہ چیزیں تاریخی حیثیت سے بہت اہمیت رکھتی ہیں۔

**فیروز شاہ کی وفات اور تغلق سلطنت کا زوال**

فیروز شاہ کو آخر عمر میں دو صدمات نہایت سنگین پیش آئے۔ اول تو اپنے لائق و فائق وزیر خانجہاں[1] کی وفات، دوسرے اپنے بیٹے فتح خاں[2] (ولیعہد) کا انتقال۔ اس کے بیٹے میں حکومت و سلطنت کی پوری اہلیت و صلاحیت موجود تھی۔ اگر زندہ رہ جاتا تو اس بات کی پوری امید تھی کہ تغلقوں کا شیرازہ نہ بکھرتا

---

(بقیہ ص۸۴ کا) ایک دوسرا مندر سورج مندر کہلاتا ہے جس کی عمارت بہت ہی پرشکوہ ہے۔ اس میں سورج، ستاروں اور پجاریوں کی صورتیں ہیں۔ اس مندر کی مورتیاں فن سنگتراشی کی دنیا میں نادر الوجود ہیں۔ قریب دو ہزار برس پہلے راجہ نرسنگھ دیو نے اس مندر کو تعمیر کرایا تھا جس کے اخراجات میں ملک کی بارہ برس کی لگان لگ گئی تھی۔ اس کے نزدیک اور دوسرے اٹھائیس منادر ہیں، لوگوں کا کہنا ہے کہ اسی مقام پر شری کبیر داس کی سمادھ ہے۔ اڑیسہ بھی جونپور کے شرقی بادشاہوں کے زیر نگیں رہا ہے۔ (آئین اکبری ابوالفضل، منتخب التواریخ بدایونی ص۲۴۹، گزیٹیر اڑیسہ)

[1] خانجہاں کا اصلی نام کنو تھا۔ اسلام لانے کے بعد خان جہاں مقبول نام رکھا گیا۔ اس کے لڑکے کا نام جونا شہ تھا۔ یہ دونوں فیروز شاہ کے لائق وزیروں میں تھے اور تلنگانہ کے ہندو تھے۔ تمام

اور یہ دونوں سانحات تین سال کے اندر ہوئے جس نے فیروز شاہ کی کمر توڑ دی اور تمام منصوبے خواب و خیال ہو کر رہ گئے۔ اور تعمیرات کا سلسلہ بند ہو گیا۔ گو فیروز شاہ نے خانجہاں کی وفات کے بعد اس کے بیٹے جونا شاہ کو عہدہ وزارت دیا۔ مگر وہ بات کہاں ہو سکتی تھی جو خانجہاں کے دور میں تھی۔ اس نے تمام ممالک محروسہ کو ایک رشتہ اتحاد میں پرو دیا تھا جونا شاہ وزیر کے خلاف فیروز شاہ کے دوسرے بیٹے محمد خاں کے بھائی ناصر الدین نے ایسی سازش کی جسکی وجہ سے اس کو عہدہ وزارت سے برطرف ہونا پڑا۔ اس کے بعد فیروز شاہ نے ناصر الدین کو تمام انتظامات سپرد کیا۔ مگر وہ ان فرائض کو انجام نہ دے سکا۔ اور ملک کے اندر سخت شورش و فساد پیدا ہو گیا۔ بادشاہ مجبوراً اپنی پیرانہ سالی کے باوجود خلوت کدہ سے باہر آیا اور بمشکل بدنظمی پر قابو حاصل کر کے اپنے پوتے یعنی فتح خاں کے بیٹے کو تخت نشین کیا۔ اور اس کا انتقال ۸ رمضان ۷۹۰ھ کو حوض خاص شمسی کے پاس

---

(بقیہ ص ۸۵ کا) امور سلطنت ان ہی کے سپرد تھا اور خود فیروز شاہ آزاد تھا۔ تعمیرات وغیرہ میں مصروف رہتا تھا۔ (عمدۃ الکلام فی سلاطین اسلام ص ۳۶۶ محمد قاسم سے بابر تک)

فیروز شاہ کے تین بیٹے تھے۔ فتح خاں، ظفر خاں اور ناصر الدین محمود، اور سب کے سب اس کے ساتھ امور سلطنت میں دخیل و شریک تھے اور سکوں پر بھی ان کا نام ہوتا تھا۔ فتح خاں و ظفر خاں فیروز کی زندگی ہی میں مر گئے تھے۔ فتح خاں اس مقام پر دفن ہوا جو جگہ نبی کریم کے نام سے مشہور تھی۔ اس کی قبر پہ وہ پتھر نصب کیا گیا جو حضرت مخدوم جہانیاں کہیں سے لائے تھے اور جس پر ایک نشان قدم تھا۔ (عمدۃ الکلام فی تاریخ سلاطین اسلام ص ۳۶۶ محمد قاسم سے بابر تک)

اس کا مقبرہ شکستہ حالت میں موجود ہے۔ (محمد قاسم سے بابر تک)

فیروز شاہ کی وفات کے بعد ہی سے تغلق سلطنت کا بہت تیزی کے ساتھ زوال شروع ہوگیا۔ کوئی بھی قوی عزم عقل و تدبر سے بھرپور بادشاہ نہ ہوا جو اس سلطنت کو بچا لیتا اور شورش و طوفان پر قابو حاصل کر لیتا اور یہی بد نظمی اور افراتفری تھی جس نے جونپور یا دوسری جگہوں پر تعمیر اور ترقی کا کوئی کام نہونے دیا۔ فیروز شاہ نے جونپور کو اس خیال سے آباد کیا تھا کہ وہ بنگال کی چڑھائی کے لئے قلعہ کا کام دے سکے۔ اور دہلی کی طرف سے کسی بھی حملے کا خوف و خطر باقی نہ رہے۔ مگر چند واقعات و سانحات نے اس بات کا موقع نہ دیا کہ وہ پورے طور پر اس خیال کو عملی جامہ پہنا سکے اور اپنے حدود سلطنت کو مستحکم کر سکے۔

فتح خاں جو تمام امیدوں اور تمناؤں کا سہارا تھا مر گیا۔ دوسرا لڑکا ظفر بھی زندہ نہ تھا مجبوراً ارکین سلطنت نے فتح خاں کے لڑکے تغلق شاہ ثانی فیروز شاہ کے پوتے کو بادشاہ بنا دیا۔ مگر اس کا مشغلہ محض لہو و لعب تھا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ امراء و غلاموں کے ہاتھوں قتل ہوگیا۔ اس کے بعد ظفر خاں کے لڑکے ابوبکر کو امراء نے تخت پر بٹھایا۔ اس حالت کو دیکھ کر ناصر الدین محمود ایک لشکر جرار لے کر دہلی کی تسخیر کے لئے بڑھا اور کئی بار شکست کھانے کے بعد بھی وہ اپنے ارادے پر جما رہا۔ آخر ۷۹۲ھ مطابق ۱۳۹۰ء میں تخت دہلی پر قابض ہوگیا۔ ہر چند اس کا زمانہ سلطنت صرف چار سال تھا مگر اس کی نااہلی اور نالائقی کی وجہ سے چاروں طرف فتنہ و فساد شروع ہوگیا۔ اس شورش و بغاوت کا شروع ہونا تھا کہ تغلق سلطنت کی رہی سہی طاقت بھی ختم ہوگئی۔

ناصر الدین ہمایوں کے بعد علاء الدین سکندر عرف ہمایوں پسر ناصر الدین

محمد شاہ بادشاہ دہلی ہوا۔ اس کے وقت میں جونا شاہ وزیر سلطنت مثل اپنے باپ کے رہا اور جملہ امور سلطنت و اختیارات بدستور قائم و بحال رہے ایک ماہ سولہ روز سلطنت کر کے بتاریخ ۱۷ ربیع الاول سنہ ۷۹۴ھ مطابق سنہ ۱۳۹۲ء کو وفات پائی۔ ایک طرف فیروز شاہ کی وفات کے بعد شورش و فساد کی آگ بھڑکی ہوئی تھی۔ اور تخت نشینی کے واقعات نمودار ہو رہے تھے۔ اور ان حالات کو دیکھ کر ہر وزیر خودمختار اور حکمراں ہونے کا خواب دیکھ رہا تھا۔ دوسری طرف سکندر شاہ کی تخت نشینی کے بارے میں شہزادگان اور امراء کے درمیان سخت نا اتفاقی اور اختلاف پیدا ہو گیا جسکی پاداش میں پندرہ دن تک تخت نشینی کا معاملہ مہمل رہا اور کوئی بادشاہ نہ تھا۔ آخرکار نہایت غور و فکر کوشش و جانفشانی سے محمد شاہ تغلق کا نہایت کمسن لڑکا ہمایوں کا بھائی جسکا نام محمود شاہ تھا خواجہ جہاں ملک سرور بانیٔ سلطنت شرقیہ کی کوشش بلیغ سے بمشورہ جملہ اراکین و امرائے سلطنت دہلی کا بادشاہ ہو گیا اور نہایت شان و شوکت سے رسم تاجپوشی عمل میں آئی۔ چونکہ ملک میں بغاوت اور طوائف الملوکی کا دور دورہ تھا۔ اسوجہ سے جملہ امور سلطنت معطل تھے

سلطنت دہلی کی تقسیم | جب محمود شاہ بادشاہ[1] کی تخت نشینی مکمل ہو گئی تو اس نے امیروں کا انتخاب کر کے باغیوں کی سرکوبی کیلئے ہر سمت روانہ کیا۔ جو وقت یہ امیر دہلی سے پروانۂ گورنری لے کر اپنے اپنے صوبہ میں روانہ ہونے لگے تو محمد شریف منجم شاہی دربار دہلی نے پیش گوئی کی کہ جس ساعت یہ امیر دہلی سے روانہ ہو رہے ہیں۔ ہر صوبہ دار اپنے اپنے صوبہ کا مالک و مختار ہوگا۔ چنانچہ یہ پیش گوئی

---

[1] محمود شاہ کی وفات میں اختلافات ہیں فرشتہ نے سنہ ۱۴۱۱ء اور دولت خاں لودی کے جلوس پر بیٹھنے کے متعلق جو تاریخ تخت نشینی ربیع الاول سنہ ۱۴۱۲ء لکھا ہے۔ اسی کے ساتھ یہ بھی ظاہر ہے کہ چودہ مہینے تک کوئی حکمران نہیں رہا۔ تاریخ مبارک شاہی کا مصنف جو تاریخ نویسی کے سلسلے میں بڑی احتیاط برتتا ہے۔ اس نے محمود شاہ کی وفات سنہ ۱۴۱۲ء جو قائم کیا ہے۔ د تاریخ فرشتہ محمد قاسم سے بار ربک سنہ ۱۴۱۲ء، تاریخ آئینہ اودھ ابوالحسن مانکپوری صفحہ ۱۶۲، امپیریل گزٹیر آف انڈیا جلد دوئم صفحہ ۳۷۲،

بالکل صحیح ثابت ہوئی۔ غرضکہ جب امیر تیمور دہلی کو تاخت و تاراج کر کے واپس ہوا تو سلطنت دہلی اس طور پر تقسیم ہو گئی تھی اور ہر شخص اپنی جگہ پر آزاد اور خود مختار بنا ہوا تھا [۱]

| | |
|---|---|
| (۱) دہلی اور دوآبہ | اقبال خاں کے قبضے میں تھا۔ |
| (۲) گجرات | سید خضر خاں کے قبضے میں تھا |
| (۳) ملتان۔ دیپل پور۔ سندھ | 〃 〃 〃 |
| (۴) صوبہ کالپی | محمود خاں کے قبضہ میں تھا |
| (۵) قنوج۔ اودھ۔ کڑا۔ ڈلمئو سنڈیلہ۔ بہرائچ۔ جونپور | خواجہ جہاں ملک سرور کے قبضہ میں تھا۔ جو محمود شاہ کا متبنّیٰ تھا اور اس کو ملک الشرق کا خطاب دیکر اس اطراف میں بھیجا تھا [۲] |
| (۶) دہار | دلاور خاں غوری |
| (۷) سمانہ | غالب خاں |
| (۸) بیانہ | شمس خاں |

ہر گورنر مرکز کی کمزوری کا ناجائز فائدہ اٹھا کر آزاد و خود مختار ہو گیا تھا۔ فیروز تغلق کی وفات کو دس سال بھی نہ گزرے تھے کہ سلطنت تغلقیہ کا شیرازہ اس طور پر منتشر ہو گیا کہ آخر کار وہ سلطنت ختم ہی ہو گئی۔ [۳]

شاہزادہ علاءالدین | شاہزادہ نصیر خاں کا بھانجا تھا۔ جب اہل ہوا تو مالک

---

[۱] فیروز شاہی شمس سراج عفیف۔ طبقات اکبری۔ بھارت کا اتہاس ایشوری پرشاد۔ محمد قاسم سے بابر تک۔ تاریخ فرشتہ۔ جغرافیہ دارالسرور قلمی۔ تاریخ ہند مولوی ذکاءاللہ۔ [۲] عمدۃ الکلام فی سلاطین اسلام۔ [۳] بھارت کا اتہاس۔ گزیٹر جونپور۔ محمد قاسم سے بابر تک۔ دی پٹھان کنگس۔ فرشتہ

محروسہ اطراف جونپور پر خود قابض و متصرف ہوا۔ چونکہ آفتاب سلطنت تغلقیہ طوائف الملوکی کے برج میں پہونچ گیا تھا۔ شاہزادہ علاء الدین خود ہی اپنے کو سلطنت کا حقدار سمجھتا تھا۔ دہلی کے بادشاہ کی اطاعت ترک کر کے پوربی علاقہ میں اپنی آزاد سلطنت کی بنیاد رکھ لی اور چنار کے قلعہ میں اپنا صدر دفتر قائم کیا اور وہیں رسم تاجپوشی ادا کر کے تخت سلطنت پر بیٹھا گر موت نے نجات نہ دی اور انتقال کر گیا۔ اب شرقی سلطنت کسی دوسری قسمت کی طرف منتقل ہونے کو تھی کہ اس کی وفات کے بعد ہی ملک سرور ملک الشرق بن کر اس کی جگہ آگیا اور سلطنت شرقیہ کا حاکم ہو گیا۔ ملک سرور کے تفصیلی حالات انکی جگہ پہ سپرد قلم ہوں گے۔ علاء الدین ہفت بادشاہان کے مقبرے میں دفن ہوا۔ شاہزادہ نصیر خاں کی قبر کے پاس دوسری قبر علاء الدین کی ہے۔ شاہزادہ[۵۱] علاء الدین نے سولہ[۱۹] سال سات ماہ حکومت کی۔ یہ تمام قبریں اٹک چوک جونپور کے شاہی قبرستان میں ہیں۔

شاہزادہ نصیر خاں | شاہزادہ نصیر خاں کو ملک بہروز علی کہتے ہیں۔ دہلی کے فیروز تغلق کا چھوٹا لڑکا تھا۔ کہا جاتا ہے بعد فتح ظفرآباد ۲۱ھ میں سب سے پہلے شاہزادہ ظفر خاں ظفرآباد کا حاکم تھا۔ اور چند سال حکومت کر کے دستکش ہوا۔ اور اس کی جگہ تاتار خاں بھیجا گیا۔ اس کے بعد ۷۲۵ھ مطابق ۱۳۲۶ء میں تاتار خاں کو ترقی دے کر ملک بنگالہ روانہ کیا گیا اور ظفرآباد کی حکومت کے لئے عین الملک کو بھیجا گیا۔ جب سلطان فیروز ۱۳۶۱ء مطابق ۷۶۲ھ میں بغرض تادیب حاجی الیاس بنگالہ کو دہلی سے کوچ کیا تو پہلے ظفرآباد میں آیا اور برسات گذاری اور اپنے حکم سے شاہزادہ نصیر خاں کو ظفرآباد کا حاکم بنایا اور برسات ختم ہونے کے بعد لکھنوتی (بنگال) روانہ

ہوگیا۔ اور ۷٦۲ھ میں واپس آگیا۔ ظفرآباد میں قیام کیا۔ سیروتفریح کر کے محل وقوع کو دیکھا اور ظفرآباد سے کچھ فاصلے پر ایک نیا شہر بسانے کا حکم دیا۔ اور تمام لشکر وعہدیدار کو جونپور روانہ کردیا۔ اور ہمراہ حاجی مئو دہلی واپس چلا گیا۔ اب شاہزادہ نصیر خاں جونپور کا حاکم بن گیا۔ اور اپنے نام سے سب سے پہلا محلہ منڈی نصیر خاں آباد کیا۔ جو قریب مسجد اٹالہ واقع ہے۔ اور اسی محلے میں اپنے رہنے کے لئے محل تعمیر کرایا۔ مگر زمانہ کے حادثات کا شکار ہو کر مکان کی بنیاد تک باقی نہیں ہے۔

شاہزادہ نصیر خاں نہایت مدبر صاحب سیف و علم تھا۔ انیس[۱۹] سال تک جونپور میں حکومت کی۔ غریبوں سے ہمدردی رعایا سے عدل وانصاف امرار وعلما سے اخلاق ومروت فقرا سے عزت وحرمت سے پیش آتا سرکش لوگ اس سے مثل بید کانپتے تھے۔ حاجی الیاس کا استیصال ایسا کیا کہ نہ تو اس کا نام ونشان باقی رہا نہ اس کے خاندان کے کسی شخص کا نام۔

شاہزادہ نصیر خاں کی خوشی کے لئے اس کے باپ فیروز تغلق نے شہر کو آباد اور پررونق کیا۔ قلعہ کی تعمیر کی اور شہر و بازار میں بہت سی عمارتیں بنوا کر جونپور میں رونق پیدا کردی۔

جب فیروز تغلق دہلی پہنچا تو دہلی سے ارباب علم وفن، پیشہ ور اور تجار کو جونپور بھیجا تاکہ آبادی میں اضافہ ہو اور علم دین کا چرچا۔ شاہزادہ نصیر خاں نے اپنے باپ کے حکم کے مطابق مہمانوں کی بہت عزت اور قدر کی اور ہر ممکن سہولت ان کو بہم پہونچائی۔ اور ہر شخص کے رہنے کے لئے مکان فراہم کیا۔ اور اکثر وبیشتر کے وظائف مقرر کئے۔ جب انتقال ہوا تو مانک چوک میں مقبرہ ہفت شاہزادگان میں دفن کیا گیا۔ قبراول بڑی اور سنگین اسی

شاہزادے کی ہے لہ

قبرستان شہزادگان تغلق | یہ قبرستان محلہ مانک چوک شہر جونپور میں واقع ہے۔ کہتے ہیں یہ محلہ منعم خان خاناں کے دیوان مانک چند کا آباد کردہ ہے۔ پہلے یہ محلہ بہت ہی آباد اور گلزار تھا۔ یہاں پر ہزاروں جوہریوں، عطاروں اور خوشبو سازوں کی دوکانیں تھیں اور ہر طرف پھاٹک لگے ہوئے تھے۔

یہ قبرستان پورب طرف پختہ گلی کے اندر ایک چہار دیواری میں واقع ہے۔ اس میں سات شاہزادگان دفن ہیں۔ قبریں اسوقت بھی بہت ہی اچھی حالت میں ہیں اور بڑی بلند و بالا اور سنگین ہیں۔ اگرچہ آثار اور ملبے سے ظاہر ہوتا ہے کہ کسی زمانے میں یہاں پر عالیشان عمارتیں رہی ہونگی۔ جو مسمار ہوگئیں اور ڈھیر اب بھی باقی ہے مگر یہ قبریں جامع خانقاہ کی قبروں کے مقابلہ میں پست حیثیت ہیں۔ دیکھنے والوں کا دل قبول نہیں کرتا کہ یہ قبریں شاہان شرقیہ کی ہونگی۔ اگر اسے بفرض محال مان بھی لیا جائے تو بادشاہوں کی قبریں ایک جگہ اور بیگمات و شاہزادگان دوسرے مقامات پر دفن ہوں، یہ بات یقین میں نہیں آتی۔ ہاں اگر یہ قبریں شاہزادہ نصیر خاں اور شاہزادہ علاءالدین

لہ

اور ان کے برادران اور متعلقین کی مان لی جائیں تو تعجب نہ ہوگا۔ کیونکہ یہ لوگ آبادی جون پور کے بعد یہاں کے حاکم ہوئے اور مستقل سکونت رکھتے تھے۔ اسی سبب سے یہ مقام ہفت قبر شاہزادگان مشہور ہوگیا۔

یہ قبریں پتھر کی ہیں۔ انمیں سے دو قبریں گھیرے کے باہر ہیں۔ اور سات قبریں گھیرے کے اندر ہیں۔ تحقیق کرنے سے پتہ چلا ہے کہ گھیرے کے باہر والی دونوں قبریں والدین شاہزادہ علاؤالدین حاکم جونپور باقی قبریں حاکم جونپور اور اس کی زوجہ اور اس کے تین بھائیوں کی ہیں جن کے نام علی الترتیب شہزادہ ظفر مظفر و شاہزادہ منصور ہیں۔ ان ہی قبروں کو ہفت قبر بادشاہ کے نام سے لوگ یاد کرتے ہیں۔

۱۳۲۲ھ مطابق ۱۹۰۲ء میں جب گورنر جنرل لارڈ کرزن صاحب بعد دربار دہلی جونپور تشریف لائے تو دونوں قبرستان کا معائنہ کیا اور بعد معائنہ حکم صادر فرمایا کہ شکستہ قبروں کی مرمت کی جائے اور ہر قبر پر شناخت کے لئے کتبہ لگا دیا جائے تاکہ لوگوں کو صحیح طور پر آگاہی ہو سکے۔ اس وقت قبروں کی شناخت کے لئے مولوی نورالدین زیدی طلب کئے گئے اور ان کی شناخت کے مطابق ہر قبر پر بادشاہوں کے نام کی تختیاں لگائی گئیں۔ [1]

---

[1] تجلی نور قلمی حصہ سوم ص ۵۹-۶۰

# ملک سرور خواجہ جہاں

۱۳۸۹ء میں جب ناصرالدین محمود شاہ بن فیروز شاہ تخت پر بیٹھا تو ملک سرور کو اپنا وزیر مقرر کیا اور خواجہ جہاں کا خطاب عطا کیا گیا مگر اسلام خاں نے دیکھا کہ اگر اس عہدہ پر قائم رہا تو پھر ہلوگوں کی قدر و منزلت گھٹ جائیگی اس لئے اس کی مخالفت شروع کر دی اور اُسکو درجہ سے ہٹا دیا گیا۔ چونکہ ملک سرور اسی قابلیت کا مالک اور بہترین سیاستدان تھا ۱۳۹۲ء میں سکندر اور محمود کے عہد میں پھر وزیر ہو گیا اور اپنی فطری صلاحیت و ذہانت کی وجہ سے ۱۳۹۳ء میں اور بھی ترقی کر کے بہت بلند درجہ پر پہونچ گیا مگر اس کے بعد ہی تغلقیہ سلطنت کی اور بھی حالت بگڑ گئی۔ اور ملک میں ہر طرف بغاوتیں رونما ہونے لگیں۔

چونکہ ملک سرور کی کوشش بلیغ سے محمود شاہ تخت دہلی پر بیٹھا تھا اس خصوصیت کی بنا پر ملک سرور کی اس درجہ عزت و حرمت اور قدر و منزلت کرتا تھا کہ اس نے خواجہ جہاں کو تبنی کر کے ملک الشرق کا خطاب دیکر

قنوج سے بہار تک علاقہ اسکی قلمرو میں دیدیا اور ماہ رجب ۷۹۶ھ مطابق ۱۳۹۳ء میں ہندوستان کے علاقہ ہائے کول، کھرولا، اٹاوہ، اور کیتھل[۱] اور مضافات میں قنوج ہوتا ہوا جونپور میں داخل ہوا۔ اس نے ان مضافات کے بلوے کو بھی فرو کیا۔ اس کے ہمراہ ایک کثیر فوج اور بہت جنگی ہاتھی بھی تھے، چونکہ انتظام کی پوری صلاحیتیں اس کے اندر موجود تھیں۔ رفتہ رفتہ قنوج کڑہ بندیلہ۔ ڈلمئو۔ بہرائچ۔ بہار۔ کول۔ اٹاوہ اور ترہت وغیرہ بھی اسکے قبضہ میں آگئے۔ تعجب تو یہ ہے کہ شمالی ہند کی اتنی عظیم اور شہرت یافتہ سلطنت شرقی کا بانی جس کا سو برس تک پایہ تخت جونپور تھا۔ حالات پردۂ خفا میں رہ گئے اس کی سلطنت کے آغاز وغیرہ کے بارے میں اسوقت کے ریکارڈ بالکل خاموش ہیں۔ اور ملک سرور کی ابتدائی زندگی پر خاطر خواہ روشنی نہیں ڈالتے ہیں جسکی وجہ سے قرائن کا سہارا لینا پڑتا ہے۔ جس سے مورخین کے اختلافات رونما ہوتے ہیں شمس سراج عفیف کا مصنف جو اس کا ہمعصر ہے اور جس نے اپنی مشہور زمانہ تاریخ مکمل کی تھی یہ پہلا شخص ہے جس نے اس پر کچھ روشنی ڈالی ہے۔ لیکن سراج عفیف نے صرف اس کے نام کا تذکرہ کیا ہے اور سلطنت شرقی کی بنیاد کا ذکر کرتا ہے جیسی تفصیل کی ضرورت

---

[۱] یہ قنوج راج میں ایک محال تھا۔ ابوالفضل نے آئین اکبری میں اور ابن بطوطہ سیاح نے سرگرہ مواز کو اسی کے نزدیک بتایا ہے۔ ان لوگوں کا کہنا یہ ہے کہ پانڈو کی رانی دروپدی یہاں کے راجہ کی لڑکی تھی۔ وہاں کے ایک ٹیلہ کو اب بھی راجہ دروپد کا ٹیلہ کہا جاتا ہے۔ غیاث الدین بلبن کے عہد میں یہ ڈاکوؤں کی پناہ گاہ تھی۔ اس نے قلعہ کو مسمار کرا کے ایک کوٹ بنوائی۔ مغلوں کے عہد میں اس نگر کا نام بہت ہی کم ملتا ہے۔

(آئین اکبری ص ۱۹۲ جلد ۲ ہسٹری آف انڈیا ڈاکٹر منز ص ۱۱۱، منتخب التواریخ بدایونی ص ۱۱۹، سفرنامہ ابن بطوطہ سیاح)

تھی وہاں اسکے مطالعہ سے مایوسی کا اظہار ہوتا ہے۔ پھر سلطنت کے خاتمہ کے متعلق "مناقب سلطان محمد" میں پڑھا جا سکتا ہے لیکن یہ تذکرہ اب ناپید ہے۔ ان تذکروں کی روشنی سے صرف یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ملک سرور ایک معمولی گھرانے کا خواجہ سرا تھا۔ اور سلطان فیروز تغلق کا وفادار ہونیکی وجہ سے شاہی خزانہ کی حفاظت پر ترقی دیکر مامور کیا گیا۔ "تاریخ محمدی" کا مصنف جس نے اسکا تذکرہ کیا ہے۔ اس نے بھی اپنی کتاب "تاریخ داؤدی" مصنفہ ۱۴۳۸ء میں وہ پہلے تین شرقی بادشاہوں کا ہم عہد بھی تھا خصوصا سلطان ابراہیم شاہ شرقی کا جسکے خلاف ایک فوجی سپاہی کی حیثیت سے کالپی کے حکمرانوں کی طرف سے ایرج میں جنگ کی تھی۔ اس نے بھی ملک سرور کا ذکر فیروز شاہ کے دور میں صرف شحنۂ شہر یعنی دہلی کے گورنر کی حیثیت سے کیا ہے۔ اسلئے یہی نتیجہ نکالا جا سکتا ہے کہ ملک سرور جو وفاداری اور دیانتداری اور رعایا پروری کی اعلیٰ خوبیوں اور صلاحیتوں سے مزین تھا کو شاہی خزانہ کی محافظت کے عہدے سے ترقی دے کر شحنۂ شہر کے عہدۂ جلیلہ پر مامور کیا گیا۔ باقی اسکے کام اور فرائض اور تمام امور حسنہ کے بارے میں ہمیں کوئی تفصیل نہیں ملتی ہے۔ لیکن اسکے عظیم کارناموں کے پیش نظر ہم یہ کہنے پر مجبور ہیں کہ خواجہ جہاں ملک سرور نے قلیل مدت میں اپنی بہترین سیاست کا مظاہرہ کیا کہ بلا جنگ و جدال تمام علاقہ ہائے مذکورہ بالا کے لوگ مطیع و فرمانبردار ہو گئے اور ساتھ ہی اس نے تمام قلعوں، فوجی بارکوں اور سرکاری عمارتوں کی بھی مرمت کرائی جو ویران و برباد و خراب ہو گئے تھے۔ [1]

جب ان علاقہ ہائے مذکورہ پر ان کا پورا قبضہ و تسلط اور اس طرف سے اطمینان کلی ہو گیا تو اس نے لکھنوتی، ستارپور، جاجنگر کے راجاؤں پر ایسا اثر ڈالا کہ ان لوگوں نے بھی اطاعت قبول کر کے سلطنت شرقی جونپور سے اپنا الحاق کر لیا اور شاہی رسم کے مطابق جو تحفہ تحائف اور ہاتھی ہر سال دہلی بھیجتے تھے۔ اس کو جونپور بھیجنا شروع کر دیا۔

---

[1] تجلی جونپور۔ سلاطین جونپور۔ محمد قاسم سے بابر تک۔ تذکرۃ الکرام۔ تاریخ خلفائے عرب و الاسلام ۔ تاریخ فرشتہ۔ مبارک شاہی ۱۹۳۱ء، حیات شبلی ۱۹۴۳ء،

ملک الشرق اب بالکل آزاد و خودمختار سلطنت کے مالک ہو گئے تھے۔ اوران کو اتابک[1] اعظم کا خطاب بھی ملا تھا۔ یہ حالات دگرگوں ہو گئے ہوتے۔ اگر ملک الشرق ابتدا ہی سے سید خضر خاں کے بھتیجے سید مبارک شاہ و سید ابراہیم شاہ کو اپنے پاس نہ رکھے ہوتے اور پسر متبنیٰ نہ قرار دیا ہوتا۔

سید خضر خاں فیروز شاہ کے زمانے میں اپنے باپ ملک سلیمان کی وفات کے بعد ملتان کے گورنر تھے جن کو بعد میں ذاتی رنجش کی وجہ سے سارنگ خاں نے معطل کر دیا تھا۔ مگر جب امیر تیمور نے ۱۳۹۹ء میں دہلی کو زیروزبر کیا تو سید خضر خاں نے فرضی بادشاہ محمود اور اقبال خاں کو ملتان اور دیپال پور سے بیدخل کر دیا۔ اوران کی اولاد قابض ہو گئی۔ آخر میں اقبال خاں ۱۴۰۶ء میں ایک لڑائی میں مارا گیا۔ چھ برس بعد سید خضر خاں نے پورے طور پر ملتان اور دیپال پر اپنا پورا تسلط کر لیا اور اپنے کو امیر تیمور کا وائسرائے مشہور کر کے حکومت کرتا رہا۔

سید خضر خاں کی اپنے دونوں بھتیجوں سید مبارک شاہ و سید ابراہیم شاہ کی وجہ سے خواجہ جہاں پر نظر خاص تھی۔ اگر یہ لوگ ابتدا ہی سے شامل حال نہ ہوتے اور ملک الشرق خواجہ جہان اپنے لڑکوں کی طرح تعلیم و تربیت نہ کرتا اور پسر متبنیٰ نہ قرار دیتا تو پھر آزاد شرقی حکومت اور علاقہ ہائے مذکور پر قبضہ و تسلط ناممکن تھا۔ اور یہ تمام عنایات ملک الشرق خواجہ جہاں پر سید خضر خاں کی سید رجب علی سید مبارک شاہ و سید ابراہیم شاہ کے عزیز خاص ہونے کی وجہ سے تھیں ملک سرور خواجہ جہان کے لقب سے زیادہ مشہور ہوا۔ وہ اپنی ذہانت، ذاتِ سیا

---

[1] اتابک اعظم یہ بہت بڑا لقب ایران کے بادشاہوں کا تھا۔ ان کا پایۂ تخت شیراز تھا۔

اور فطری صلاحیت کی خوبیوں کی بدولت اس درجہ شہرت اور منزلت
حاصل کر چکا ہے اور اتنی عظیم الشان شمالی ہند کی سب سے بڑی حکومت
شرقیہ کی بنیاد ڈالی ہے جو تاریخ میں جلی حروف سے لکھنے کے قابل ہے۔
یہ محمد تغلق کے عہد میں خواجہ سرا تھا۔ پھر خواجہ سراؤں کا سردار بنایا
گیا۔ یہ عہدہ دربار کے افسروں سے بھی بلند تھا۔ پھر داروغۂ فیل خانہ ہوا۔ اسکے
بعد محمود شاہ کے عہد میں گورنر بنایا گیا۔ آخر میں ملک الشرق کا خطاب عطا
کیا گیا۔ آہستہ آہستہ وہ تمام صفات حسنہ کا حامل ہو گیا۔ جو ایک اچھے اور کامیاب
بادشاہ میں ہونی چاہیے۔ مؤرخین کا یہ کہنا بالکل غلط ہے کہ وہ ہیجڑہ تھا اور
تلنگانہ کے ایک برہمن خاندان سے اس کا تعلق تھا۔ اصل میں تلنگانہ سے
خانجہاں کا تعلق تھا۔ مؤرخین کو محض خانجہاں اور خواجہ جہاں[1] سے یہ غلط فہمی ہوئی
ہے جس کو وہ خود نہ سمجھ سکے اور نہ اس کی تحقیق و تفتیش کی طرف دھیان[2] دیا۔

---

[1] خانجہاں — خواجہ جہاں اور خواجہ جہاں ملک سرور یہ تین الگ الگ شخصیتیں ہیں۔
جن میں سے خانجہاں اور خواجہ جہاں کا ذکر سلطان محمد تغلق ہی کے عہد سے ملتا ہے خانجہاں
پہلے ہندو تھا۔ اور قبل اسلام اس کا نام کٹو تھا۔ یہ تلنگانہ کا رہنے والا تھا۔ یہ اپنی صفات
حسنہ کی وجہ سے راجہ تلنگانہ کا مقرب خاص ہو گیا۔ جب محمد تغلق نے راجہ تلنگانہ کو دہلی بھیجا
تو کٹو بھی ساتھ تھا۔ راستے میں راجہ کا انتقال ہو گیا اور کٹو محمد تغلق کے پاس حاضر
ہو کر مسلمان ہو گیا اور بادشاہ نے ان کا نام مقبول رکھا۔ یہ بالکل جاہل تھا لیکن حد در
کا ذہین تھا۔ محمد تغلق نے اسکی خدا داد عقل و فراست دیکھ کر خانجہاں اور قوام الملک کا

---

[2] گزیٹیر جونپور۔ کنگز آف دی ایسٹ ص ۳۲۔ سلاطین جونپور ص ۔ تاریخ ہند مولوی ذکا اللہ۔ مرأۃ الاسرار قلمی
جونپور نامہ خیر الدین۔ مرأۃ آفتاب نما قلمی جغرافیہ جونپور قلمی۔ عمدۃ الکلام ص ۶۸-۶۷۔ ۳۔ تاریخ فرشتہ

خواجہ جہاں ملک سرور بڑا ہی دیندار تھا۔ اس کو بزرگوں سے خاص عقیدت و محبت تھی۔ اس کے عہد حکومت میں جونپور کے اندر علمائے کرام کی مسند درس بچھی ہوئی تھی۔ علمائے قنوج کے خطوط علمائے جونپور کے نام بادشاہ کی توجہ خاص کے لئے آیا کرتے تھے۔ اسی دور میں سید جلال الدین بخاری مخدوم سید جہانیاں جہاں گشت تشریف لائے تھے۔ بادشاہ مخدوم شاہ کا بہت معتقد تھا۔ وہ اور اس کے وزیر اعلیٰ ابراہیم شاہ شرقی برادر مبارک شاہ پسر متبنیٰ ملک الشرق نے بیعت کی۔ حضرت مخدوم جہانیاں عمل یا حیّ یا قیّوم کے زبردست ذاکر تھے۔ اس کی طاقت سے مقام اوچہ جو پنجاب میں واقع ہے اور مخدوم صاحب کا وطن مالوف ہے۔ وہاں سے مانک پور سیکڑوں کوس کا فاصلہ دو پہر تک طے کر لیتے تھے۔ حضرت مخدوم سید جہانیاں نے بڑی سیاحت کی تھی۔ وہ جونپور دو بار تشریف لائے۔

---

(بقیہ حاشیہ ص۹۸ کا) خطاب دے کر ملتان اس کی جاگیر میں دیدیا۔ کچھ دنوں بعد دہلی کا نائب وزیر ہو گیا اور فیروز شاہ کے عہد میں درجۂ وزارت پر فائز ہوا۔ یہ حقیقت ہے اور مؤرخین متفق ہیں کہ فیروز شاہ جیسے متقی پرہیزگار۔ اور رحمدل بادشاہ کی کامیابی کا انحصار تمام تر اسی وزیر کی عقل و فراست اور دانشمندی پر تھا۔ بارہا فیروز شاہ دہلی سے برسوں دور رہا مگر امورِ سلطنت میں کوئی خلل نہیں ہوا۔ خانجہاں خواجہ نصیر الدین دہلویؒ سے بیعت تھا اور اسی وجہ سے فیروز شاہ بھی اس کی بڑی قدر و منزلت کرتا تھا۔ اور بارہا کہا کرتا تھا کہ حقیقتاً دہلی کا بادشاہ خانجہاں ہے۔ خانجہاں عورتوں کی طرف بہت مائل تھا۔ کہا جاتا ہے کہ اس کے حرم میں دو ہزار خواصیں روم اور چین کی تھیں۔ اس کی وفات ۷۷۰ھ مطابق ۱۳۶۸ء کو ہوئی۔ اس وقت اس کی عمر ۸۰ سال کی تھی۔ فیروز شاہ کو بہت رنج ہوا اور اس کے بیٹے جوناشاہ کو وزیر مقرر کیا جو بیس سال تک خدمت انجام دیتا رہا۔ اس نے ۷۸۹ھ میں ایک عالی شان کالی مسجد دہلی میں

دوسری بار ایک عرصہ دراز تک مقیم رہے۔ سید ابراہیم شاہ نے ان کے قیام پذیر ہونے کے لئے محلہ بلوچ ٹولہ جونپور میں ایک مکان اور ایک مسجد خط طغرا سکے کتبوں سے مزین بنوائی تھی۔ مگر یہاں سے بھی آپ نے چند سال کے بعد سکونت ترک کر دی اور قنوج چلے گئے۔ آپ نے بڑے بڑے کاملین سے خیر و برکت حاصل

---

(بقیہ ص ۹۹ کا) تعمیر کرائی تھی اور وہیں انتقال ہوا۔ [1]

دوسرا خواجہ جہاں احمد ایاز تھا۔ اسکو محمد تغلق نے ملک کبیر اور قتلغ خاں کے انتقال کے بعد دہلی کی نظامت سپرد کی تھی مگر محمد تغلق کے انتقال کے بعد امراء خراسان نے لوٹ مار شروع کر دی تو اس کو علم ہوا اور فیروز شاہ تغلق بھی اسوقت نہ تھا، وہ فیروز شاہ کو اپنا بیٹا کہا کرتا تھا۔ اس نے فیروز کی عدم موجودگی میں رفع فساد کی بنا پر محمد تغلق کے ایک فرضی بیٹے کو تخت نشین کر دیا۔ جب خواجہ جہاں کو یہ علم ہوا کہ فیروز شاہ زندہ ہے اور دہلی کی طرف آ رہا ہے تو اس نے غلطی محسوس کی۔ اولاً فوج فراہم کرنی شروع کی۔ مگر جب اسے معلوم ہوا کہ خانجہاں وغیرہ اور دیگر امراء مل گئے ہیں تو اس نے سلامتی اسی میں دیکھی کہ فیروز شاہ تغلق سے مل کر اصل حالات سے مطلع کر دے۔ اس کی عمر اسوقت اسّی سال کی تھی اور ضعف بھی بہت بڑھ گیا تھا۔ مگر ہمت کر کے سر برہنہ گلے میں زنجیر ڈالے فتح آباد فیروز شاہ کے پاس حاضر ہوا۔ فیروز شاہ نے اس کی بڑی عزت کی اور قصور معاف کر دیا۔ مگر لوگوں نے یہاں رہنے کی مخالفت کی اور وہ سمانہ کا حاکم بنا کر بھیجا گیا کہ بقیہ عمر وہیں عبادت و ریاضت میں صرف کر دے۔ مگر امراء نے مشورہ کر کے ایک شخص شیر خاں کو اس کے پیچھے روانہ کیا کہ وہ قتل کر دے۔ خواجہ جہاں نے دیکھ کر سمجھ لیا اور اس سے کہا کہ مقصد میں سمجھتا

---

[1] محمد قاسم سے بابر تک ص ۱۹-۲۱۸ بحوالہ سراج شمس عفیف - آثار صنادید باب ۳ ص ۲۶

کی حضرت مخدوم سید جہانیاں کو بیعت شیخ الاسلام سید المحدثین حضرت شیخ عفیف الدین ابوالفرح قرشی سے تھی اور خرقہ اپنے چچا حضرت صدرالدین سے حاصل کیا تھا۔ وہ کلاہ ارادت شیخ الاسلام سید المحدثین شیخ عفیف الدین عبداللہ المطری سے مسجد نبوی میں سر پر رکھا تھا و بیعت و خلافت شیخ نصیر الدین محمود سے تھی۔

---

(بقیہ صفحہ ۱) ہوں اسلئے جب نماز شروع کروں تو قتل کیا جائے۔ چنانچہ جب خواجہ جہاں وضو کرکے سجدے میں گیا تو شیر خاں نے تلوار سے اس کا سر قلم کر دیا۔ خواجہ جہاں حضرت نظام الدین اولیا محبوب الٰہیؒ سے بیعت تھا۔ [۱]

ناظرین غور فرمائیں کہ خان جہاں جو تلنگانہ کا رہنے والا تھا۔ وہ فیروز شاہ کی زندگی میں ۷۷۳ھ میں مرگیا۔ اور اس کے لڑکے جونا شاہ خانجہاں ابن خانجہاں کا انتقال بھی دہلی میں ہوا۔ تیسرا خواجہ جہاں بھی فیروز شاہ کی تخت نشینی کے بعد قتل کردیا کردیا گیا۔ ان تینوں میں سے کسی کے لئے بھی یہ نہیں کہا جاسکتا کہ یہی خواجہ جہاں ملک سرور تھا۔ اور جونا شاہ پسر خانجہاں کا خطاب بھی جونا شہ خانجہاں تھا نہ کہ خواجہ جہاں ملک سرور۔ اور ملک سرور خواجہ جہاں تو اسوقت خواجہ سرا تھا یا خواجہ سراؤں کا سردار تھا۔ اورچونکہ شرقی سلطنت کی بنیاد ۷۹۶ھ میں فیروز شاہ کے انتقال کے بعد رکھی گئی تھی اور اسوقت وہ تینوں مرچکے تھے۔ اس لئے بلا شبہ کہا جاسکتا ہے کہ ملک سرور خواجہ جہاں تلنگانہ کا رہنے والا نہ تھا بلکہ سید رجب علی اور مبارک شاہ کے ساتھ ہو پڑا ہے یلد خضر کے پاس دہلی آیا تھا اور ان لوگوں کا غلام تھا جسکو محمد تغلق کی خدمت کے لئے دیا گیا تھا۔

---

[۱] حضرت مخدوم سید جہانیاں | آپ عربی فارسی کے علاوہ اپنے شاگردوں کو ہندی اردو میں بھی تعلیم دیتے تھے۔ ان کی محفوظ تحریرات سے بھی اس کا اندازہ ہوتا ہے کہ وہ ملتانی اور

[۲] شمس سراج عفیف ص ۵۵۔ محمد قاسم سے باربرنگ ص ۲۱۵ء فیروز شاہی شمس سراج عفیف حیدرآباد

آپ کی وفات ۷۸۵ھ مطابق ۱۳۸۴ء میں ہوئی۔ آپ سے حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانیؒ نے بھی فیض حاصل کیا ہے۔ (تذکرۃ الاکرام)

---

(بقیہ صا۱۰۱) سندھی زبان میں بھی گفتگو کرتے تھے۔ ایک بار فیروز شاہ تغلق سے بات چیت ہوئی۔ حضرت مولانا صدرالدین نے جامع العلوم میں لکھا ہے کہ دلی کے زمانۂ قیام میں حضرت مخدوم نے شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا ملتانی کے پوتوں اور اپنے عزیزوں کے وظیفہ کے متعلق ہندی زبان میں بات چیت کیا ہے۔ ایک بار حضرت مخدوم نے اپنے چھوٹے بھائی حضرت راجو قتال کو مخاطب کرتے ہوئے کہا تھا۔ "ستان راجے اسان خواجے" یعنی ہم وزیر اور تم بادشاہ۔ اور خود حضرت راجو قتال کا کہنا ہے کہ انھوں نے فیروز شاہ تغلق کو مخاطب کرتے ہوئے کہا تھا: "کاکا فیروز چنگا ہے۔" تاریخ اوچ کے مصنف نے بھی حضرت راجو قتال کا ایک بیان قلمبند کیا ہے۔ ایک بار حضرت راجو قتال دلی کا سفر کرتے ہوئے ایک درخت کے نیچے آرام کرنے لگے کہ چڑیوں نے شور مچانا شروع کر دیا تو اس سے پریشان ہو کر کہنے لگے۔ "مو یا نیند کرنے دو"

پروفیسر حسن عسکری پٹنہ نے ایک آرٹیکل میں حضرت امام الدین راجگیری کے قلمی نسخے کے حوالے سے حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشت کا ایک واقعہ لکھا ہے کہ کسی نے حضرت مخدوم سے درخواست کیا کہ جس طرح عبادت وغیرہ روزہ نماز آپ کرتے ہیں اسی طرح میں بھی کرتا ہوں لیکن مجھے کچھ حاصل نہ ہوا۔ اس پر حضرت مخدوم صاحب نے فرمایا۔ "کھانڈا ہے پھانڈا کہاں" یعنی اخلاص کی کمی ہے۔ اسی طرح حضرت مخدوم صاحب کے ایک مشہور خلیفہ حضرت قیام الدین قوام ف ۱۴۱۰ء لکھنؤ میں رہتے تھے۔ انھوں نے اپنے بھتیجے اور مرید حضرت شاہ مینا کی پیدائش ۱۴۷۹ء کہا تھا" ہاں آوا مورا مینا" یہ اردو زبان کا آغاز تھا۔ اس قسم کی باتوں اور واقعات سے پریم و محبت اور اردو زبان کی ترقی کی

حضرت مخدوم جہانیاں کے فیض سے بخارا، غزنی، غور، کابل، بنگال دکن، قنوج، جونپور، اوچھ، میان دوآب مثل آفتاب کے روشن ہیں، ملک سرور خواجہ جہاں کی شرقی سلطنت کا قیام اور سید ابراہیم شاہ کی علم نوازی، حکومت کی وسعت اور استحکام اور علمار کی سرپرستی حضرت سید مخدوم جہانگیر اشرف سمنانیؒ[۱] اور آپ ہی کی توجہ اور دعا کا نتیجہ ہے۔ ملک الشرق کو حضرت مخدوم سے بے انتہا عقیدت تھی اور اکثر و بیشتر خدمت بابرکت میں حاضر رہتا تھا شرقی سلطنت

---

(بقیہ ص۱۰۲) طرف اشارہ ملتا ہے۔ زبان جھگڑے کا گھر نہیں بلکہ آپسی میل ملاپ کا ایک بہت بڑا ذریعہ تھی۔ حضرت مخدوم جہانیاں کا وصال ۱۳۸۴ء میں لکھا ہے جو ہر لحاظ سے اہمیت رکھتا ہے کیونکہ مؤرخین اور سیرت نگاروں کا کہنا ہے کہ وہ دو بار جونپور آئے۔

یہ بات یاد رکھنے کی ہے کہ جب حضرت مخدوم یہاں آئے اس وقت ملک الشرق ملک سرور خواجہ جہان موجود تھا۔ ملک سرور کے پسر متبنیٰ مبارک شاہ اور وزیر اعظم ابراہیم شاہ شرقی نے حضرت مخدوم جہانیاں سے بیعت کیا تھا یہاں تک کہ حضرت مخدوم جہانگیر اشرف سمنانیؒ سے ملتے وقت کہا کہ حضرت میں حضرت مخدوم جہانیاں سے مرید ہو چکا ہوں لیکن میرے صاحبزادگان آپ ہی کے دست مبارک پر بیعت ہونگے۔ شیخ علیم الدین ترمذ کے رہنے والے تھے۔ قنوج ان کی جائے پیدائش ہے۔ حضرت مخدوم نے ان کو جونپور بھیجا۔ اور وہ سلطان ابراہیم شاہ شرقی کے دربار میں رہے۔ ملک الشرق کا وجود جونپور میں ۱۳۹۴ء کے پہلے نہیں ملتا ہے اور نہ ابراہیم شاہ شرقی ہی کا پتہ ملتا ہے۔ حضرت مخدوم جہانیاں کا وصال ۱۳۸۴ء میں ہوا تھا۔ اس لئے یہ حالات قابل غور ہیں کہ کون بات درست اور کون غلط ہے۔ اس لئے میں یہی کہتا ہوں کہ حضرت مخدوم کی وفات ۱۳۸۴ء سراسر غلط ہے۔ (الدر المنظوم ص۱۱۰، تجلیات شاہد ورق ص۱۵، اردو زبان کا اصل مولد سندھ ص۵۰، تاریخ اوچ ص۱۰۱، مناقب الولایت قلمی ص۱۲، اردو نثر کا آغاز اور ترقی ص۲۰، سبع سنابل میر عبد الواحد بلگرامی ص۲۰۰، تذکرہ صوفیائے سندھ ص۱۸۰، مخدوم جہانیاں جہاں گشت ص۲۰۳، تاریخ آئینہ اودھ ص۴۵)

کے قیام اور جونپور پایۂ تخت ہونے کے بعد مبارک شاہ و سید ابراہیم شاہ شرقی نے تمام امور سلطنت خود انجام دینا شروع کر دیا۔ خواجہ جہاں ملک سرور نے ملک عماد الملک بختیار خاں کو تمام مصاحبین میں منتخب کر کے وزیر سلطنت بنایا اور عماد الملک کا خطاب دیا۔ آپ کے والد ماجد شیخ حاجی خاں اعظم ملک الشرق کے ہمراہ سردا لشکر ہو کر دہلی سے جونپور آئے تھے، ان کے ہمراہ عماد الملک بھی آئے اور یہیں پر علوم عقلیہ و نقلیہ کی تکمیل کی۔ آپ زبردست عالم تھے۔ اسوقت بڑے بڑے اولیائے کاملین اور علمائے اجل ہی گورنر، وزیر، جرنیل اور سپہ سالار ہوا کرتے تھے۔

خواجہ ملک سرور نے جونپور کو کافی رونق بخشی اور علماء و فضلاء کو جمع کرنا شروع کر دیا۔ اس دور میں بھی علم دین کی پوری سرپرستی کی گئی۔ یہاں خانقاہیں اور مدرسے کھل گئے، جس میں فوجی تعلیم کا بھی ایک شعبہ رکھا گیا۔ ہر عالم و صوفی کو ایک اچھا فوجی سپاہی بھی ہونا ضروری تھا۔

قلعہ شاہی میں شیخ اخی قدس سرہٗ کی خانقاہ تھی۔ خواجہ جہاں اپنے نام کا سکہ جاری نہ کر سکا۔ اور اس کا انتقال ۱۳۹۹ء مطابق ۸۰۲ھ میں ہوا۔ خانقاہ نوحہ گراں میں جامع مسجد سے اُتر دفن ہوا۔ مزار پختہ عالیشان موجود ہے اور رعب و جلال ٹپک رہا ہے۔ اس نے اپنی زندگی میں سید مبارک شاہ کو متبنیٰ اور وارث تخت و تاج بنا دیا تھا جو سلطنت شرقیہ کے استحکام اور بقا کے لئے اس کی قابلیت و صلاحیت اور ذہنی فراست و تدبر کی زندہ شہادت ہے[۱]

---

[۱] مرآۃ الاسرار قلمی۔ ظہور قبیلی۔ تجلیات العارفین قلمی ص۲۶، اخبار الاخیار، انیس المعاشقین سیغ الانساب۔ تاریخ فرشتہ۔ غرابت نگار۔ خزانۃ الجلالی۔ تاریخ آئینۂ اودھ ص۱۶۸، تجلی نور قلمی ص۶۹۰۔ گزیٹر جونپور۔

**ملک سرور خواجہ جہاں کے کارناموں کا تفصیلی جائزہ!**

ملک سرور کی تاریخ کا زیادہ تعلق سلطان فیروز شاہ کے صاحبزادے سلطان محمد شاہ (۱۳۹۰ء تا ۱۳۹۳ء) سے ہے۔ جس کی تخت نشینی کے لئے اس نے منصوبہ تیار کیا اور اس کے لئے بہت کام کیا کئی اسباب کی بناء پر سلطان فیروز شاہ اپنے آخری دور حکومت میں پریشان تھا۔ اپنے لائق شہزادے جو کہ اس کی آخری امید تھی، کی موت (۱۳۷۹) سے اسے سخت صدمہ پہونچا۔ اور اس کے وزیر خانجہاں کی سازش اور اس کے پوتے ظفر خاں کے قتل (۱۳۸۷ء) سے اس کا دماغی توازن کھو گیا۔ ناامید ہوکر اور یہ محسوس کرکے کہ اب حکومت کے قابل نہیں ہیں اس نے اپنے وارث کی حیثیت سے اپنے چھوٹے بیٹے محمد خاں کو سلطان محمد شاہ کا خطاب دے کر انتخاب کیا اور انتظامی ذمہ داریاں اس کو سونپ دیں مگر سلطان محمد کے برتاؤ نے امیروں کو ناراض کر دیا۔ سلطان فیروز کے لئے امیر سلطان محمد کے خلاف اٹھ کھڑے ہوئے اور شہزادے کو سرمور پہاڑیوں پر بھاگ جانے پر مجبور کر دیا۔ سلطان فیروز نے اپنا شاہی خطاب اپنے پوتے تغلق شاہ جو کہ فتح خاں کا بیٹا تھا کو اسی طرح دیدیا۔ حالانکہ اسوقت ملک سرور کی دہلی شہر کے گورنر کی حیثیت سے مشہور شخصیت تھی مگر افسوس کہ ہمارے مؤرخ سلطان فیروز شاہ کے آخری دور حکومت میں ملک سرور کا کہیں ذکر نہیں کرتے ہیں۔

۱۸ رمضان ۷۹۰ھ مطابق ۲۰ ستمبر ۱۳۸۸ء تا ۱۳۸۹ء کو فیروز شاہ نے داعیٔ اجل کو لبیک کہا۔ اس کا جانشین سلطان تغلق شاہ ہوا۔ مگر سلطان تغلق شاہ (۱۳۸۸ء تا ۱۳۸۹ء) پانچ ماہ بعد قتل کر دیا گیا اس کے اس مختصر عہد حکومت میں ہمیں ملک سرور کی حیثیت کا کوئی ذکر نہیں ملتا ہے۔ حالانکہ

شروع کے شرقی سلطانوں کے بارے میں کافی علم ہے۔ فرماتا ہے کہ جب سلطان تغلق شاہ تخت نشین ہوا تو اس نے اپنے افسران کے عہدوں میں کافی تبدیلیاں کیں مگر ان میں ملک سرور کا تذکرہ نہیں ہے۔ ممکن ہے کہ وہ اپنے قبل والے عہدے پر ہی رہا ہو۔ ان پانچ ماہ میں دہلی شہر کے شحنۂ شہر کی حیثیت سے تعینات رہا ہو۔ کیونکہ اگلے حکمراں کے دور میں ہم اسے اسی عہدے پر پاتے ہیں۔ ملک سرور کی زندگی کے ہم عہد ذرائع کی عدم موجودگی میں علاوہ سلطان ابوبکر شاہ کے دور کی تواریخ دتاریخ مبارک شاہی، ہمیں بعد کے مؤرخ جیسے نظام الدین احمد (تاریخ اکبری کا مورخ) کے واقعات پر ہی اکتفا کرنا پڑتا ہے۔ حالانکہ مؤرخ فرشتہ نے سلطان ابوبکر شاہ کے عہد میں اس کا شحنۂ فیل کے طور پر ذکر کیا ہے یحییٰ جو شرقی سلطانوں کا ہمعصر ہے اور جس سے نظام الدین احمد بھی موافقت کرتے ہیں۔ سلطان ابوبکر شاہ کے عہد میں شحنۂ شہر کے طور پر ذکر کرتا ہے۔ ممکن ہے کہ ایک شخص جو سلطان فیروز اس کے بعد والے حکمراں کے عہد میں شحنۂ شہر رہا ہو۔ وہ سلطان ابوبکر شاہ کے زمانہ میں بھی اسی اسامی پر تعینات رہا ہو۔

جب سلطان ابوبکر شاہ تخت نشین ہوا مرکز کے معاملات پرسکون نہیں تھے۔ تغلق سلطنت کی تاریخ کے اسی نازک دور میں ملک سرور کے کاموں پر روشنی ڈالنے کے لئے بہت کم ذرائع ہیں۔ حالانکہ اسی بادشاہ کے آخری دور میں اس کا ذکر کرتے ہیں، جیساکہ بعد والے مواقع ظاہر کرتے ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ وہ اس سیاسی حالت کا بنظر غائر مطالعہ کر رہا ہو اور اپنے مالک محمد شاہ کو گدی پر پھر واپس لانے کا سنہرا موقع تلاش کر رہا ہو۔

یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ملک سرور کی تواریخ اپنے مربی سلطان محمد شاہ (۱۳۹۰ء تا ۱۳۹۴ء) جو فیروز شاہ کا بیٹا تھا، سے متعلق ہے۔ مؤخرالذکر نے سلطان محمد شاہ کی جگہ اپنے پوتے تغلق شاہ کو اپنا جانشین بنایا۔ سلطان محمد شاہ جو جائز حقدار تھا اپنی کھوئی ہوئی گدی کو پھر حاصل کرنے کی امید لگائے تھا۔ مرکز میں سامانا کے امرا کے ساتھ ساتھ ملک سرور بھی اس کا مددگار و معاون تھا۔ اس وقت سلطان محمد شاہ نگرکوٹ میں خیمہ زن تھا اور دہلی کی فتح کی امید لگائے تھا۔ جب ملک سرور کا منصوبہ مکمل ہوگیا تو سامانا کے امرا نے سامانا کے گورنر سلطان خوشدل کو قتل کر دیا۔ اور سلطان محمد شاہ کو دعوت دی کہ نگرکوٹ سے دلی آکر سلطان ہونے کا اعلان کر دے۔ سلطان محمد شاہ کے لئے یہ ایک بہت ہی اچھا موقع تھا۔ (مارچ ۱۳۸۹ء) میں اس نے جلد ہی سامانا پہونچ کر بادشاہ ہونے کا اعلان کر دیا۔ اس موقع پر ملک سرور نے سلطان محمد شاہ کی پوزیشن کو مضبوط بنانے کے لئے کچھ امرا بھی سامانا خاموشی سے بھیج دیئے کہ حوصلہ پاکر دارالسلطنت پر حملہ کر دے۔ جب سلطان محمد شاہ دلی کے قریب پہونچا ملک سرور نے کچھ اور امراء پیدل فوج اس کی مدد کے لئے بھیجدی۔ جس سے سلطان کی فوج بڑھ کر پچاس ہزار ہوگئی۔ مگر ستارے اس کی ہمنوائی نہیں کر رہے تھے اور سلطان ابوبکر شاہ سے شکست کھاکر (۱۳۸۹ء تا ۱۳۹۰ء) وہ جلیسر کی طرف بھاگ گیا۔

سلطان محمد شاہ نے ہمت نہیں ہاری اور اپنی اس کوشش کو جاری رکھا۔ یہاں تک کہ سلطان ابوبکر کے خلاف اس کے طالع نے کامیابی عطا کی۔ سلطان ابوبکر شاہ کے امرا اس کی ناعاقبت اندیشی سے نالاں تھے اور انھوں نے بغاوت کر دی۔ دہلی کے شحنۂ شہر ملک سرور کے لئے یہ ایک سنہرا موقع تھا کہ اپنے مربی کی مدد کرے۔ اب ملک سرور نے کھلے عام صوبائی گورنروں اور

سرداروں کو جمع کیا اور پچاس ہزار فوج کے ساتھ سلطان محمد شاہ سے شامل ہونے کیلئے تیز رفتاری کے ساتھ جلیسر کی طرف چلدیا۔ سلطان محمد شاہ اس سے اتنا خوش ہوا کہ اسے خواجہ جہاں کا خطاب دے کر وزارت کا عہدہ سونپ دیا۔ سلطان محمد شاہ نے ملک سرور کے مددگاروں کو بھی خطابات عطا کئے۔ ملک نصیر الملک کو خضر خاں، خواص الملک کو 'خواص خاں' اور سیف الملک کو 'سیف خاں' کے خطابات سے نوازا ۔۔ دوسری بار شعبان ۷۹۱ھ اگست ۱۳۸۹ء میں اس نے دلی کی طرف کوچ کیا۔ مگر کھدلی کی جنگ میں وہ پھر شکست کھا گیا اور اس سے وہ ناامید ہو گیا۔ وہ ملک سرور اور دوسرے معاون کے ساتھ وہ جلیسر واپس گیا اور وہیں خیمہ زن ہو گیا۔

اپنی لگاتار فتوحات سے حوصلہ مند ہو کر سلطان ابو بکر شاہ نے اپنے مخالفوں کو مکمل طور پر دبانے کا فیصلہ کیا۔ اس نے اپنی فوج جمع کی۔ اور جلیسر کی طرف روانہ ہو گیا۔ جہاں کہ سلطان محمد شاہ خیمہ زن تھا۔ جب سلطان محمد نے یہ سنا تو اس نے اپنے سردار اور فوج کو لے کر دوسرے راستہ سے دلّی کو روانہ ہو گیا۔ سلطان ابو بکر شاہ اپنے مخالف کی حرکت کو دیکھ کر تو فوراً دلّی واپس ہوا۔ سلطان محمد شاہ حالات کو اپنے خلاف پاکر پھر جلیسر لوٹ گیا۔

سلطان محمد شاہ | اب سلطان محمد شاہ نے امیر تیمور سے مدد لینے کا فیصلہ کیا۔ اس نے اپنے وفادار دوست ملک سرور کو مشرقی علاقہ کا گورنر بنا کر سلطان الشرق کے خطاب سے سرفراز کیا۔ شہزادہ ہمایون کو اسی کی شاگردی میں دے کر وہ سمرقند کو روانہ ہو گیا۔ اسی درمیان امیر حاجب سلطانی سلطان ابو بکر شاہ کا دشمن بن گیا۔ وہ اور دیگر فیروز شاہی امرا نے سلطان محمد شاہ کو خفیہ خطوط روانہ کئے اور تخت قبول کرنے کے لئے دعوت دی۔ سلطان ابو بکر شاہ

نے حالات کو اپنے خلاف پاکر ایک جنگ جو اور بہادر میواتی کی مدد حاصل کرنے کے لئے دہلی سے روانہ ہو گیا۔ دہلی کے امرا سے یہ خبر پاکر سلطان محمد شاہ کو حوصلہ ہوا اور سمرقند کا سفر ملتوی کر دیا۔ اور دہلی کی طرف روانہ ہوا۔ اور ۱۹ رمضان ۷۹۲ھ مطابق ۳۱ اگست ۱۳۹۰ء میں تخت نشین ہو گیا۔

ملک سرور کو جس نے محمد شاہ کے لئے جانفشانی سے کوشش کی تھی۔ امیر حاجب سلطانی کی جگہ دیدی گئی۔ ان سب باتوں نے سرداروں اور جاں نثاروں کے حوصلے بلند کر دیئے اور وہ لوگ جنگ کیلئے میدانیں کو دگئے جسنے سلطان محمد شاہ کے لئے سنہرا موقع فراہم کیا تھا۔ اسلام خاں کے خاندانی لقب کے ساتھ امیر حاجب سلطانی وزیر بنا اور ملک سرور اس کا نائب مقرر ہوا اپنی اس تنزلی کے باوجود ملک سرور اپنے مربی کا وفادار بنا رہا۔ اور بڑی تندہی کے ساتھ اس کی خدمت کی۔

اب سلطان محمد شاہ کے لئے راستہ صاف ہو گیا۔ اس نے اپنے نائب وزیر کی صلاح و مشورہ پر سرکاری انتظامات کئے۔ ۱۳۹۴ء میں جب یہ خبر پہونچی کہ رئیس ڈلمؤ اور قنوج کے ہندوؤں نے بغاوت کر دی تو وہ مرکز میں امن قائم نہ رکھ سکا۔ بغاوت کو دبانے کے لئے اس نے وزیر اسلام خاں کو روانہ کیا۔ مگر باوجود کوشش کے کامیابی حاصل نہ ہوئی۔ اس پر سلطان محمد شاہ خود بغاوت دبانے روانہ ہوا۔ انھیں دبایا اور مستقبل میں اس علاقہ کی حفاظت کے لئے محمد آباد نام کے قلعہ کی بنیاد ڈالی۔ قلعہ کی عمارت کی دیکھ بھال کے لئے ابھی وہ جلیسر ہی میں تھا کہ ملک سرور نے اسے اطلاع بھیجی کہ اسلام خاں کا ارادہ ملتان جاکر بغاوت کرنے کا ہے۔ جون ۱۳۹۲ء میں سلطان محمد شاہ تیز روی سے مع فوج دہلی پہنچا۔ اس موقع پر ملک سرور

کو وزارت کا عہدہ سونپا گیا۔

سلطان محمد شاہ کی وفات تک ملک سرور اس عہدہ پر فائز رہا، اور بڑی وفاداری و ایمانداری سے اس کی خدمت انجام دی۔ سلطان محمد شاہ بھی اس پر بہت بھروسہ کرتا تھا۔ یہاں تک کہ کبھی کبھی اس پر مرکز اور حکومت کی پوری ذمہ داری سونپ دیتا تھا۔

۱۳۹۳ء کے اواخر میں مرکز کے معاملات ملک سرور کے چارج میں دے کر جلیسر میں محمد آباد کو قلعہ کی تعمیرات کی نگرانی کے لئے چلا گیا۔ لیکن سلطان محمد شاہ کے دن اب گنے جا رہے تھے۔ وہ بیمار پڑ گیا اور ۱۷ ربیع الاول ۷۹۶ھ بمطابق ۲۰ جنوری ۱۳۹۴ء کو وہیں انتقال کر گیا۔ اس نے چھ سال اور سات مہینے حکومت کی ۱۹ ربیع الاول ۷۹۶ھ بمطابق ۲۲ جنوری ۱۳۹۴ء کو سلطان محمد شاہ کا دوسرا بیٹا ہمایون خاں سلطان علاء الدین سکندر شاہ کے خطاب کے ساتھ تخت سلطنت پر جلوہ افروز ہوا۔ اس نے اپنے والد بزرگوار کے عہد کے سبھی افسران کو ان کے انھیں عہدوں پر مستقل کر دیا۔ وفادار درباری اور سکندر شاہ کے اتالیق ملک سرور کو صرف عہدۂ وزارت پر مستقل کیا اور سلطنت کے سارے امور کی ذمہ داری اسے سونپ دی۔ سکندر شاہ کے مختصر عہد حکومت میں وہ بہت ہی شان و شوکت سے رہا۔ آخر الذکر ۵ جمادی الاول ۷۹۶ھ بمطابق ۸ مارچ ۱۳۹۴ء میں اس دنیائے فانی سے کوچ کر گیا اپنے معزز وزیر کے ہاتھوں میں سلطنت کے امور سونپ کر۔

اب سلطان محمد شاہ کا سب سے چھوٹا بیٹا ہی تخت کے لئے سب سے طاقتور امیدوار تھا۔ یحیٰ اور نظام الدین احمد کے مطابق اعلیٰ افسران اور سلطنت کے گورنر جیسے سامانا کے گورنر غالب خاں، رائے کمال الدین مبارک خاں ہلاجو اور کرنال

کا گورنر خواص خاں اس کی تخت نشینی کے خلاف تھے۔ وہ محمود کی اجازت کے بغیر شہر چھوڑ دیا اور اپنی جاگیروں میں جانا چاہتے تھے۔ جب خواجۂ جہاں ملک سرور کو یہ خبر ملی اس نے انھیں زیادہ مراعات دے کر شہر واپس چلنے پر مجبور کیا اور اپنے نئے بادشاہ کی موافقت میں کیا۔ اس طرح ملک سرور کی وفاداری اور محبت نے نئے سلطان کی مدد کی جو پندرہ دن کی سعیٔ بسیار کے بعد تخت نشین ہوا۔ ۲۰ جمادی الاول ۷۹۶ھ بمطابق ۲۳ مارچ ۱۳۹۴ء اس نے اپنا خطاب سلطان ناصرالدین محمود شاہ رکھا۔ ملک سرور کی وفاداری اور خدمات سے وہ اتنا متاثر ہوا کہ اس نے اس کو عہدۂ وزارت پر قائم رکھا۔ ملک سرور کے دوسرے ساتھیوں کو بھی اونچے خطابات مرحمت کئے۔ اس نے مقرب خاں کو مقرب الملک کا خطاب دیا اور اسے تخت کا وارث نامزد کیا۔ عبد الرشید سلطانی کو سادات خاں کا خطاب دیکر باربیک (امیر حاجب) مقرر کیا۔ ملک سارنگ کو سارنگ خاں خطاب بخش کر دیپال پور کا گورنر بنا دیا۔ ملک دولت یار دبیر کو دولت خاں کا خطاب دے کر عریض ممالک کا عہدہ سونپا۔

اس طرح سے مرکز میں اپنے وزیر خواجۂ جہاں ملک سرور کی مدد سے اپنی پوزیشن محفوظ کر لی۔ سلطنت کے امور اُس وقت افسوسناک حالت میں تھے۔ بڑے افسران خودغرض ہو گئے تھے۔ مرکز کے سیاسی حالات نے سلطنت کے امن کو بہت عرصہ تک خطرے میں ڈالے رکھا۔ سلطان محمود نے اپنی تخت نشینی ابھی مضبوط نہیں کر پائی تھی کہ خبر پہونچی کہ جونپور اور اس کے قرب وجوار میں حالت بہت خراب ہے۔ ان مواقع پر سلطان محمود نے ملک سرور کو صوبہ کا گورنر مقرر کرنا مناسب سمجھا۔ اس کے باوجود کہ مرکز میں اُس کی خدمات کی اشد ضرورت تھی۔ اُس کی اس تقرری کے وقت سلطان محمود نے اسے سلطان

الشرق کے خطاب سے سرفراز کیا جو کہ ایکبار اس کے مربّی سلطان محمد نے اسے عطا کیا تھا۔ اس نے اسے بغاوت کو دبانے کے لئے بیس ہاتھی اور ایک بڑی فوج بھی دی۔ یہ واقعہ ۷۹۶ھ رجب کے مہینہ بمطابق مئی ۱۳۹۴ء میں ہوا۔

ملک سرور کی زندگی کا دوسرا دور

ملک سرور اپنی زندگی کے اب دوسرے دور میں داخل ہوا۔ اس کو سونپا گیا صوبہ بغاوتوں اور مشکلات سے بھرا ہوا تھا۔ اور جونپور جاتے وقت کول، اٹاوہ، کھروا، کمپل اور قنوج کے قرب و جوار کی بغاوتیں دبانی پڑیں۔ رؤسا اور زمیندار وں نے مالگذاری بند کردی تھی۔ ہندو سرداروں نے اس کے ماتحت علاقہ جات لوٹ لئے اور برباد کر دیئے۔ ہر طرف لاقانونیت کا راج تھا۔ اور عام انسان کی زندگی محفوظ نہیں تھی۔ ایسی حالت میں ملک سرور نے اپنے متبنٰی بیٹے ملک مبارک کو ملک الشرق کا خطاب دے کر مرکزی امور اس کے چارج میں دیدیئے جبکہ وہ خود فوج لے کر روانہ ہوگیا۔ ہمارے ذرائع اس پر روشنی نہیں ڈالتے ہیں کہ وہ کس تاریخ کو کتنی فوج لے کر روانہ ہوا۔ جو معلوم ہے وہ یہ ہے کہ اس نے ڈالمئو، کول، اودھ، اٹاوہ، قنوج، سندیلہ اور بہرائچ کے باغیوں پر حملہ کر کے مکمل طور پر دبا دیا۔ ملک کے اس حصے کو روندکر وہ بہار اور ترہت کی طرف متوجہ ہوا۔ جنوبی بہار کے مہاراجہ ہرراج اور مہاراجہ کمار گنیج راج اسی وقت سے بغاوت کئے تھے اور ملک کے امن و امان کو درہم و برہم کر دیا تھا۔ خواجہ سرور نے اُدھر کوچ کیا اور غوث گھاٹ میں جنگ کی مہاراجہ ہرراج ہار گیا۔ اور مار ڈالا گیا۔ بھوج پور شہر پر قبضہ کر لیا گیا۔ مہاراجہ کمار گجراج اور قنوج مقابلے کی تاب نہ لاکر فرار ہو گئے۔ سلطان الشرق نے پورے علاقے پر قبضہ کرلیا۔

اور ہر جگہ قانون و امن کو نافذ کیا۔ نکالے ہوئے لوگ برسوں تک پہاڑیوں اور جنگلوں سے نکل کر گوریلہ جنگ کرتے رہے لیکن سلطان الشرق کی وفات ۱۳۹۹ء تک انھیں کامیابی نہ ہوئی۔ اس طرح سلطان الشرق اپنے فرائض کو انجام دیکر مرکز کو بڑی شان و شکوہ کے ساتھ واپس ہوئے۔

ہمارے مؤرخ ہمیں بتلاتے ہیں کہ اڑیسہ میں جاج نگر کے رئیس اور لکھنوتی کے بادشاہ نے اپنا سالانہ خراج اور ہاتھی دینا بند کر دیا تھا۔ جو کہ وہ سلطان فیروز کو بھیجا کرتے تھے۔ سلطان الشرق نے اپنے متبنی بیٹے ملک مبارک کو ان کو زیر کرنے کے لئے بھیجا۔ مبارک شاہ نے ایک بڑی فوج لے کر ان پر حملہ کیا اور فوراً ہی انھیں دبا دیا اور مجبور کیا کہ وہ مستقل طور پر دہلی کے سلطان کو سالانہ خراج اور ہاتھی بھیجتے رہے۔

سلطان الشرق کی طاقت | سلطان الشرق خواجہ جہاں نے اب بڑی طاقت حاصل کر لی۔ اب وہ اپنی حکمرانی میں آزاد تھا۔ دوسری طرف دہلی کا مجبور سلطان تھا۔ مرکز میں ملو اقبال نے طاقت حاصل کر لی تھی۔ اور سلطان محمود اسی کے ہاتھوں میں کٹھ پتلی تھا۔ تمام صوبوں کے گورنر کسی حد تک آزادی کا حظ اٹھا رہے تھے۔ اسی درمیان خبر پہونچی کہ سمرقند کا امیر پنجاب فتح کر کے دلی کے قریب پہونچ رہا ہے۔ سلطان محمود جس کے تخت کو قرار نہیں تھا۔ مخالف امیدوار کی فتحیابی کی خبر سے پریشان ہو کر پہلے گجرات کے ظفر خاں اور پھر مالوہ کے دلاور خاں کے یہاں پناہ لینے کے لئے دلی سے بھاگ گیا۔ سلطان الشرق جو اسوقت انتہائی طاقت حاصل کئے ہوئے تھا دلی کے معاملات کا گہرا مطالعہ کر رہا تھا۔ اس نے یہ طے کیا کہ اپنی آزادی کا اعلان کرنے کا یہی سنہرا موقع ہے۔ اس نے اپنا خطاب اتابک اعظم

رکھا اور اپنے نام کے سکے ڈھلوائے اور مساجد میں اپنے نام کا خطبہ پڑھوایا حالانکہ اس کے سکّوں کا کوئی نشان نہیں ملتا، جبکہ سوم، چہارم پنجم، اور ششم شرقی حکمراں کے سکے ملے ہیں۔

**سلطان الشرق کی سلطنت کے حدود پر ایک نظر**

سلطان الشرق کی آزاد حکومت کی وسعت و حدود کیا ہیں؟ سلطان الشرق نے ہندوستان کی سب سے زیادہ زرخیز علاقہ پر حکومت کی ہے سبھی ذرائع اس پر اتفاق کرتے ہیں۔ کہ شمال میں اس کی سلطنت کی حد کوئل (موجودہ علیگڈھ) بشمول اتر پردیش کے سبھی زرخیز اضلاع اور شمال و شرق میں شمالی بہار میں ترہٹ تک جو نیپال اور ہمالیہ کی ترائی کی سرحدوں کو چھوتی تھی۔ مغرب میں قنوج مرکزی حیثیت سے اور اس کے قرب وجوار کا علاقہ شامل تھا مگر مہاراجہ ہرراج اور مہاراج کمار بجراج کا شہر بھوجپور بھی اور اجین کی سرحد تک کا علاقہ اس کے قبضہ میں تھا۔ بگھیل کھنڈ بندیل کھنڈ کے سبھی علاقے بشمول بھوپال اسٹیٹ اس کی سلطنت میں شامل تھے۔ اور جاج نگر کے رؤسا و بنگال کے حکمراں اس کے باجگذار تھے۔

**سلطان الشرق کی وفات اور تاریخوں میں اختلاف**

سلطان الشرق ملک سرور کی جب اچانک وفات ہوئی وہ پورے عروج پر تھا۔ طبقات ناصری کا مصنف لکھتا ہے کہ اس کے جنازے میں سلطان الشرق کی مملکت کے سبھی حصوں سے کئی ہزار لوگ شرکت کے لئے آئے۔ اس کی تاریخ وفات پر تضاد ہے یحیٰ کے مطابق ربیع الاول ۸۰۲ھ بمطابق نومبر ۱۳۹۹ء ہے۔ اور نظام الدین احمد کے مطابق اس کی حکومت سولہ سال تک رہی۔ ہادی اور نورالحق بھی اس کی پیروی کرتے ہیں۔ بظاہر وہ سب غلطی پر ہیں کیونکہ تیسرے

حکمراں کے سکوں کی تاریخ سے مطابقت نہیں ہوتی ہے جو ابراہیم شاہ نے ۸۰۳ھ؍ ۱۴۰۰ء میں رائج کئے تھے۔ فرشتہ اور خواجہ عبدالباقی نہاوندی جو اس کی پیروی کرتے ہیں بتاتے ہیں کہ سلطان الشرق نے چھ سال اور کچھ مہینے حکومت کی وہ بھی غلط ہیں کیونکہ اتنے عرصہ کی حکومت سے دوسرے حکمراں مبارک شاہ کے لئے وقت ہی نہیں بچتا ہے۔ یحییٰ کے مطابق سلطان الشرق رجب ۷۹۶ھ بمطابق مئی ۱۳۹۴ء کو جونپور کی طرف روانہ ہوتا ہے۔ اور اس کی وفات ربیع الاول ۸۰۲ھ بمطابق نومبر ۱۳۹۹ء کو بتایا ہے۔

اس طرح سے سلطان الشرق ملک سرور نے گورنر و آزاد حکمراں کی حیثیت سے پانچ سال چھ مہینے تک حکومت کی۔

سلطان الشرق راستباز، امن وانصاف کا پرسی تھا۔ بمطابق محمد بحامد خاں جو شرقی روایات کا صحیح صحیح بیان کرنیوالا ہے۔ لکھتا ہے کہ اس کا دور حکومت امن وخوش حالی سے معمور تھا۔ جب جونپور اس کی تقرری ہوئی تو پورے علاقہ میں بغاوت پھیلی ہوئی تھی۔ اس نے باغیونکو دبایا۔ قلعوں کو پھر حاصل کیا۔ اور لائق کمانڈروں کے تحت کافی فوج اور گولہ بارود جمع کیا۔ زمینداروں پر اس کی شان وشوکت کا یہ اثر ہوا کہ وہ اُسے از خود آکر خراج ادا کرنے لگے۔ سلطان الشرق ملک سرور ایک مذہبی انسان تھا اور اس نے مملکت کے مختلف حصوں میں اسلام کی ترقی کے لئے علماء بھیجے اور بسائے۔ وہ مخدوم جہانیاں جلال بخاری کے مرید مخدوم شیخ اخی راجگیری کا مرید تھا۔ وقتاً فوقتاً سلطان الشرق مخدوم شیخ اخی راجگیری کی خدمت میں حاضر ہوتا اور مملکت جونپور کے لئے دعائے خیر کراتا۔ کبھی کبھی مذہبی معاملات میں تضاد ہو جانے پر بھی وہ بعقیدت تمام اس کے حل کے لئے مخدوم شیخ اخی راجگیری کی خدمت میں حاضر ہوتا۔ حضرت مخدوم

شیخ اخی بھی اس کی سلطنت کی وسعت اور استحکام کے لئے برابر دعا کرتے تھے۔

اس میں خداداد لیاقت تھی۔ وہ فن تعمیر کا دلدادہ تھا۔ جب وہ جونپور پہنچا تھا اس نے وہاں پر تمام کھنڈرات پائے۔ حکمراں کے رہنے کے لئے کوئی مکان نہیں تھا۔ اس نے راجہ وجے چندر کی مسمار شدہ عمارتوں کے ملبے سے ایک محل تعمیر کرایا۔ اس کا نام اس نے بدیع منزل رکھا۔ اور اسی دوران میں سلطان فیروز شاہ کے بنیاد ڈالے ہوئے قلعہ کو مکمل کرایا۔ اس نے شہر کا نام بھی دارالسرور (The Abode of Bliss) رکھا۔ شہر کا نام اور کئی خوبصورت عمارتیں سلطان ملک سرور کے تہذیبی و تمدنی رجحان کو ظاہر کرتی ہیں۔ ان عمارتوں میں سے کسی کے نشانات آج نہیں ملتے ہیں۔ دارالسرور دور دراز کے علماء، صوفی، سنت کی کشش کا مرکز بن گیا۔ آرٹ، تہذیب و تمدن اور ادب کی بہت بڑی ترقی ہوئی۔ دو سو پچاس سال بعد مغل شہنشاہ شاہجہاں نے اس شہر کی خوبصورتی اور عمارتوں کی بناوٹ کی خوب خوب تعریف کی اور اسے شیراز ہند اور دارالعلم کے ناموں سے پکارا ہے۔ [۱]

---

انگریزی

[۱] شرقی سلطان آف جونپور باب دویم صفحہ ۲، طبقات ناصری جلد سویم صفحہ ۲۷۳ تاریخ حقی صفحہ ۲۷۲، فرشتہ جلد دوم صفحہ ۵۹، عبدالباقی نہاوندی جلد اول صفحہ ۹۷، بندرابن صفحہ ۴۳، حسن یحییٰ صفحہ ۴۱۵، شمس سراج عفیف صفحہ ۳۹-۱۲۸،

# نقشہ حدود سلطنت شرقیہ کیلئے

## کتب حوالہ جات حسب ذیل ہیں

(انھیں کتابوں کی روشنی میں شرقی سلطنت کے حدود کا تعین کیا گیا ہے۔ فرد گذاشت کیلئے معافی خواہ ہوں)

(۱) مرقع عالم ص۱۵ - حضرت مولانا شرف الدین بی۔اے، برج باسی ورلڈ ایٹلس، جون پور گزیٹیر ص۱۹۱، گزیٹیر بنارس ص۱۹۱-۱۹۳، امپریل گزیٹیر آف انڈیا جلد دوم ص۳۷۴-۳۷۵، گزیٹیر غازیپور ص۱۵۹، مرزاپور گزیٹیر ص۲۰۹، پرتاب گڈھ گزیٹیر ص۱۴۹-۱۵۰، فیض آباد گزیٹیر جلد سوم ص۱۵۲، باندہ گزیٹیر ص۱۶۳ جلد اول، گزیٹیر الہ آباد جلد سوئم ص۱۶۰، گزیٹیر اٹاوہ جلد اول ص۱۳۲-۱۳۳، گزیٹیر مین پوری ص۱۴۹-۱۵۰، گزیٹیر بلیا ص۱۴۴-۱۴۵، گزیٹیر فتحپور ص۱۴۹، تاریخ آئینۂ اودھ — ابوالحسن مانک پوری اردو۔ تاریخ آئینۂ اکبری - ابوالفضل فارسی - تاریخ فرشتہ جلد اول و دوم - ابوالقاسم فرشتہ۔ فارسی و اردو ترجمہ، سلاطین جونپور قلمی، سید غوث علی وکیل اردو، تجلی نور قلمی فارسی جلد سویم۔ مولوی نورالدین زیدی۔ منتخب التواریخ ملا عبدالقادر بدایونی، فارسی، محمد قاسم سے بابر تک، علامہ نیاز فتحپوری، اردو، شرقی سلطنت کے حدود ۱۳۹۳ء سے ۱۴۹۹ء تک۔ کنگ آف دی ایسٹ ص۱۲۰ مولوی فصیح الدین نظامی بدایونی۔ دی شرقی سلطنت آف جونپور ۱۳۹۴ء تا ۱۴۷۵ء، نقشہ مرتبہ میاں محمد سعید ایم۔اے۔پی۔ایچ ڈی لندن، ایف۔آر۔اے۔ایس مطبوعہ ۱۹۷۲ء کراچی اسکے علاوہ دیکھئے بنگال، بہار، اڑیسہ و بیانہ، کانپور، فرخ آباد وغیرہ کے گزیٹیر اور وہاں پر شرقی مسجدوں، خانقاہوں وغیرہ پر لگے ہوئے کتبات جو اس کتاب میں پیش کئے گئے ہیں۔ طبقات اکبری ملا نظام الدین احمد فارسی جونپور نامہ فارسی مولوی خیرالدین، ملا محمود انگریزی علی مہدی خاں، تذکرہ شاہان جونپور فارسی، جونپور نامہ اردو منشی نظیر الدین۔ جغرافیہ جونپور سید ذوالفقار حیدر، دیار پورب میں علم اور علماء، مولوی قاضی اطہر مبارکپوری شرقی راج جونپور کا اتہاس۔ ص۱۲۵ ہندی، شرقی راج کی سیمائیں بھارت کے مانچتر میں، جونپور کا اتہاس۔ شری ترپرد بھاسکر ہندی۔

شجرہ مندرجہ صفحہ ۱۱۷ "سلاطین جونپور" ایک قلمی کتاب سے لیا گیا ہے مگر شجرۂ خاندانی قلمی راجہ ارادت جہاں میں ہے کہ سید محمد الیاس اور سید محمد خضر خاں سگے بھائی تھے جنکا سلسلہ نسب گیارہ واسطوں سے حضرت زید شہید ابن امام حضرت سید زین العابدینؓ تک پہنچتا ہے۔ اس شجرہ میں حسین شاہ کے بعد کسی کا ذکر نہیں ہے۔ اور نہ سید رجب علی کی ملک قرنفل کوئی عرفیت ہے۔

شجرۂ خاندانی راجہ ارادت جہاں میں ہے کہ سید رجب علی کی شادی سید خضر خاں کی بہن سے ہوئی تھی۔ اور سید ابراہیم شاہ شرقی کی شادی سید خضر خاں کی لڑکی ملکہ خاتون سے۔ اس طور پر ابراہیم شاہ سید خضر خاں کے بھانجے و داماد تھے۔ شجرۂ خاندانی میں ہے کہ سید مبارک شاہ کی اولاد بنگال کی حکمراں ہوئی۔

لین پول نے لکھا ہے کہ سید مبارک شاہ ابراہیم شرقی کے باپ کا نام تھا۔ ابوالفضل نے اکبر نامہ میں لکھا ہے کہ ابراہیم شرقی کے باپ کا نام قرنفل تھا۔ مراۃ الاسرار قلمی میں ہے کہ قرنفل نام مبارک شاہ کے پدر کا تھا۔ اسکے علاوہ ڈاکٹر آرسی ماجومدار ڈھاکہ یونیورسٹی اور دوسرے مؤرخین نے لکھا ہے کہ مبارک شاہ اور ابراہیم شاہ دونوں بھائی تھے [۱] اور یہی درست بھی ہے۔ لین پول نے ابراہیم شاہ کو مبارک شاہ کا لڑکا لکھنے میں غلطی کی ہے۔

اس بات کی تحقیق کہ یہ خاندان اصل باشندہ کہاں کا تھا اور کب ہندستان آیا! اس سلسلے میں میر کاظم علی اپنی تصنیف "احوال جونپور" میں لکھتے ہیں کہ:۔

"اصلش از بلدۂ ہویزہ از ولایت ایران       اصل وطن شہر ہویزہ ملک ایران تھا۔

---

[۱] تذکرۃ الکرام۔ تاریخ خلفائے عرب والاسلام صفحہ ۶۶۲ ایڈوانس ہسٹری آف انڈیا۔ مراۃ الاسرار فارسی

پدرش در ہویزا حاکم بود واز طبقۂ سادات
موسوی باندک ناچاقی از پدر خود آزردہ
شدہ و برادر خود مولانا ابراہیم کہ ذکرش
بیاید، ہندوستان آمد و چندے در دہلی
ماندہ بحسب خواہش در بخدمت ملک الشرق
در قصبۂ سرور پور کہ دراں زماں خواجہ
مذکور حاکم آں دیار بود آمد، خواجہ در
عزت وحرمت مولانا مبارک دقیقہ فرو
نگذاشت وخدمت عمدہ تجویز نمودہ
بحضور خود نگاہ داشت. مولانا بسبب
نیکی خدمت در اندک ایام از اماثل و
از قراں زماں تفوق جست و مدار علیہ
مہمات جزوی وکلی گردید. کلید نظم ونسق
مملکت جونپور در دست مولانا تفویض شد
مولانا در بند وبست ملک سپاہ نیز بعضی
نمودہ، سپاہ، رعیت ولشکر را از خود راضی
داشت تا آنکہ روزے ملک
الشرق استفسار احوال مولانا مبارک کرد
مولانا در گذارش آں تامل نمود. ملک
دراں نہایت استبداد کرد مولانا لا
علاج شد و مفصل ظاہر کرد داں

آپ کے والد ہویزا کے حکمراں تھے اور طبقۂ
سادات موسوی سے تھے۔ باپ سے ناچاقی
ہو گئی اسلئے رنجیدہ ہو کر اپنے بھائی براہیم
کو لے کر جنکا ذکر آگے آئے گا ہندوستان آئے
اور کچھ روز دہلی میں قیام کر کے حسب خواہش
ملک الشرق قصبہ سرور پور میں کہ اس زمانے
میں ملک شرق وہاں کے حاکم تھے آئے
خواجہ نے عزت وحرمت خاطر مدارات میں
مولانا مبارک کی کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا
اور عمدہ خدمت تجویز کیا اور خود دیکھ بھال
کرتا رہا۔ مولانا اپنی نیک خدمت کی بدولت
بہت جلد دوسروں سے سبقت لے گئے
اور سلطنت کے جزو وکل کے مالک ہو گئے
اور جونپور کا نظم ونسق مولانا کے ذمہ ہو گیا
مولانا مبارک نے انتظام ملک وسپاہ میں
کمال دانشمندی کا مظاہرہ کیا اور
سپاہ ورعیت اور لشکر کو راضی وخوش رکھا
ایک دن ملک الشرق نے مولانا سے ان کے
حالات دریافت کئے مولانا مبارک نے
بتانے میں ذرا تامل کیا۔ ملک الشرق نے
پھر سختی سے پوچھا۔ مولانا مبارک لاعلاج

ملک الشرق در ولایت ایران بلدہ تبریزا ایلچی فرستادہ درخواست تصویر مولانا مبارک شاہ و مولانا ابراہیم شاہ کرد پدر بزرگوار مولانا مبارک شاہ و ابراہیم شاہ کہ بادشاہ تبریزا بود بعد دریافت ماجرائے تصویر بہ ایلچی حکم کرامت فرمودہ بملک الشرق نوشت کہ برائے خاطر شما مرقع تصویر فرستادہ شد لیکن آں نور دیدگاں را بایں صوب رخصت فرمایند کہ چشم ما روشن کرد۔

ہو گئے اور کل قصہ ظاہر کر دیا۔ ملک الشرق نے اسی وقت شہر تبریزا ملک ایران ایلچی روانہ کیا اور مولانا مبارک اور مولانا ابراہیم کی تصویر طلب کی۔ مبارک شاہ کے پدر بزرگوار نے کہ بادشاہ تبریزا تھے ایلچی سے بعد دریافت ماجرائے تصویر ملک الشرق کو لکھا کہ آپ کی خاطر سے میں نے تصویر مبارک شاہ و ابراہیم شاہ بھیجدی ہے لیکن میرے نور دیدگاں کو اسطرح رخصت کرنا کہ میری آنکھ روشن ہو۔

الحاصل چوں از تقدیر الٰہی سلطنت جونپور بہ مولانا مبارک شاہ مقدر بودہ۔ بعد وفات ملک الشرق باتفاق ارکان دولت بر تخت سلطنت جلوس نمودہ مبارک شاہ خطاب خود ساخت و یک سال چند ماہ سلطنت کرد و در سنہ ۸۰۲ھ وفات یافت۔" (احوال جونپور قلمی از میر کاظم علی)

مختصر یہ کہ چونکہ اللہ پاک نے مبارک شاہ کے مقدر میں سلطنت لکھی تھی بعد وفات ملک الشرق باتفاق ارکان دولت تخت سلطنت پر بیٹھا اور خود مبارک شاہ خطاب رکھا۔ ایک سال چند ماہ سلطنت کر کے سنہ ۸۰۲ھ میں وفات پائی۔
(از "احوال جونپور" مصنفہ میر کاظم علی)

"سلاطین جونپور" میں ہے کہ :۔

مبارک شاہ و ابراہیم شاہ ملک سلیمان ولد خضر خاں کے ہمراہ محمد تغلق کے عہد حکومت میں ایران سے دہلی آئے۔ ان کا نسب نامہ سادات

موسوی سے ملتا ہے مگر بیان الانساب میں ہے کہ یہ خاندان ۷۸۶ھ
میں شاہجہان آباد وارد ہوا۔ سلسلہ نسب امام سید زین العابدینؓ
تک پہنچتا ہے۔ خواجہ جہاں ملک سرور بھی ان کے ساتھ آیا جو غلام تھا
چونکہ وہ بہت عقل و فہم تدبر و فراست کا مالک تھا۔ اس کو دربار
شاہی میں جگہ مل گئی۔ ملک مروان دولت جو فیروز شاہ کے زمانے
میں ملتان کا صوبیدار تھا اس نے ملک سلیمان ولد خضر خاں کو اپنا پسر
متبنیٰ قرار دیا تھا۔ اس کے مرنے کے بعد ملک سلیمان اس کی جگہ ملتان
کا گورنر ہوا۔ ملک سلیمان کی وفات کے بعد اس کا لڑکا سید خضر خاں انکا
قائم مقام قرار دیا گیا۔"

یہی تفصیل کچھ فرق کے ساتھ شجرۂ خاندانی راجہ ارادت جہاں میں بھی ہے۔
کہ یہ لوگ محمود تغلق کے عہد میں دہلی آئے اور دربار میں ملازم رہے۔ ان کے ہمراہ ایک
غلام بھی تھا جسکا نام ملک سرور تھا۔ بادشاہ نے اس کو اپنی خدمت کے لئے پسند کیا۔ وہ
شاہی ملازم ہو گیا جو ترقی کر کے شرقی سلطنت کا بانی ہوا۔ سید محمد خضر ملتان و دیپال
پر حکمراں رہے اور سید ابراہیم شاہ شرقی وغیرہ جونپور کے بادشاہ تھے۔[1]

مراۃ الاسرار میں ہے کہ :۔

| | |
|---|---|
| "سلطان مبارک شاہ بجائے پدر | سلطان مبارک شاہ اپنے باپ کی |
| بر تخت نشست کہ پسر خواندہ سلطان | جگہ تخت پر بیٹھا کہ منہ بولا لڑکا سلطان |
| الشرق بود اما در بعض کتب می نویسد کہ | الشرق کا تھا بعض کتابوں میں لکھا ہے کہ |
| قرنفل نام پدر مبارک ست کہ سقا کار | قرنفل نام مبارک شاہ کے باپ کا تھا |
| سلطان الشرق بود چونکہ مبارک سر آمد دور | اور یہ سقا سرکار سلطان الشرق تھا |

---

[1] سلاطین جونپور تلمی ص۴۰ شجرۂ ارادت جہاں ۔ عمدۃ الکلام فی تاریخ اسلام ص۳۶

| | |
|---|---|
| مطبوع داشت سلطان الشرق در خورد سال ورا بفرزندی خود قبول نموده تربیت کرد تا چناں شد بعد از وفات او باتفاق ارکان دولت بر تخت سلطنت نموده[1] | مبارک شاہ کو سلطان الشرق بچپن ہی سے اپنی فرزندی میں لے لیا تھا تعلیم و تربیت کی۔ بعد وفات سلطان الشرق بہ اتفاق ارکان دولت تخت سلطنت پر بیٹھا۔ |

بیان الانساب سادات زیدیہ میں ہے کہ:۔

| | |
|---|---|
| سید سلطان محمود شرقی بن سلطان سید ابراہیم شرقی والیٔ جونپور کہ برادر عم زاد حضرت سید نظام الدین ناصحی بودند واز صبیہ سلطان سید علاء الدین بدایونی کہ نام نامی آں عفیفہ حضرت بی بی راجے بود مناکحت کرد ازاں یک پسر سید سلطان حسین شرقی و یک دختر سیدہ بی بی بوجود آمدند۔ پس متواتر نوشتہ جات در شاہجہان آباد فرستادہ ایشاں را طلبیدہ چنانچہ حسب الطلب برادر موصوف گام سرعت جانب خلافت جونپور بسال ہفت صد و شصت و شش ہجری متوجہ از شاہجہان آباد و بر سر کوہ | سید سلطان محمود شرقی ولد سید ابراہیم شرقی حضرت سید نظام الدین ناصحی کے چچا زاد بھائی تھے سلطان علاء الدین بدایونی کی دختر حضرت بی بی راجے سے انکا نکاح ہوا۔ ان سے ایک لڑکا سلطان حسین شرقی اور ایک لڑکی سیدہ بی بی پیدا ہوئی۔ شاہجہان آباد میں متواتر خطوط ان کی طلبی کے آئے۔ چنانچہ برادر موصوف کے طلب کرنے پر ۷۶۶ھ میں جانب خلافت جونپور عازم ہوے۔ شاہجہان آباد ترک کرکے کوڑہ جہان آباد اور الہ آباد عبور کرکے مع اہل و عیال |

---

[1] مرأۃ الاسرار قلمی

جہان آباد و الہ آباد عبور نمودہ با اہل و
عیال بمنزل مقصود یعنی دار الخلافت
جونپور برگرفت و حضرت شاہ سید سلطان
محمود شرقی دخترے داشتہ کہ نام نامی آں
صبیہ سیدہ بی بی بود در حبالۂ نکاح پسر
ارشد سید سلطان نظام الدین بلخی ناصحی
یعنی بہ حضرت بندگی سید خواجہ یوسف
خاں ناصحی بلخی در آوردند. ازاں عفت
پسران و چند دختراں بوجود آمدند ازاں
جملہ دختران کلاں سیدہ بی بی از میر سید
آخوند عرف میر سید سلونی ابن میر سید
کرم اللہ نبیرہ سید بڈے مورث اعلیٰ
حضرات سادات بجگاؤں کتخدا گردید
عفیفہ دوئم ماں بی بی دختر سید حسین شاہ
شرقی در حبالۂ نکاح میر سید بندگی جلال
الحق قاضی خاں ناصحی ظفر آبادی در
آوردند. دو دختر اول جان بی بی پسر
سید درویش کلاں نبیرۂ حضرت مخدوم
سید اسد الدین آفتاب ہند ظفر آبادی
کتخدا بودند. ازاں یک پسر میر سید
مرتضیٰ بوجود آمدند لاوارث فوت کرد

کے منزل مقصود یعنی دار الخلافت
جونپور پہنچ گئے۔
حضرت شاہ سید سلطان محمود شرقی
کی دختر نیک اختر جن کا نام نامی
سیدہ بی بی تھا۔ سید سلطان نظام
الدین بلخی کے بڑے لڑکے یعنی حضرت
بندگی سید خواجہ یوسف خاں ناصحی
بلخی کے حبالۂ نکاح میں آئیں۔ ان
سے سات لڑکے اور چند لڑکیاں
پیدا ہوئیں۔ ان میں سے بڑی لڑکی
سیدہ بی بی کا نکاح میر سید آخوند
عرف میر سید سلونی سے ہوا جو میر سید
کرم اللہ کے صاحبزادے اور سید بڈے
کے نواسے تھے۔ یہی سادات بجگاؤں کے
مورث اعلیٰ ہیں۔ دوسری لڑکی ماں بی بی
دختر حسین شاہ کا نکاح میر سید بندگی
جلال الحق قاضی خاں ناصحی ظفر آبادی
سے ہوا۔ اور پہلی لڑکی جان بی بی میر سید
درویش کلاں سے بیاہی گئیں جو حضرت
مخدوم سید اسد الدین آفتاب ہند کے نواسے
تھے۔ ان سے ایک لڑکا سید مرتضیٰ پیدا ہوئے

...... سید سلطان ابراہیم ادھم در
آخر سلطنت خلیفہ ہارون رشید در
سال یکصد و ہفتاد و پنج ہجری از
ملک عرب بعزم اقامت بخارا آمدن
.... سلطان سید ابراہیم ادھم
از دختر شاہ بلخ و بخارا مناکحت کرد
لہٰذا باعث حصول سلطنت شد و خطاب
سلطان التارکین یافت و در ایام
حکومت آنجا کہ قریب سی۳۰ سال پرداخت
ہم ترک سلطنت کرد ...... حضرت
قاضی میر سید تاج الدین ابراہیم ناصحی
یکے از بزرگان حضرت سید ابراہیم ادھم
منافی طے کردہ معاودت از بخارا بر
افراشت و از بخارا در شاہجہاں آباد۔
در سال ہفت صد و ہشت ہجری مع
اہل و عیال گوشہ گرفت [1]

جو لاولد انتقال کر گئے ......
سید سلطان ابراہیم ادھم خلیفہ ہارون
رشید کی سلطنت کے آخری زمانے میں یعنی
۱۷۵ھ ہجری میں ملک عرب سے بغرض قیام
بخارا آئے اور بادشاہ بلخ و بخارا کی
دختر سے نکاح کیا اور یہ ذریعہ حصول
سلطنت کا ہوا۔ اور سلطان التارکین
خطاب پایا۔ وہاں تیس۳۰ برس قیام
کرکے سلطنت ترک کر دیا ....
............ حضرت
قاضی میر سید تاج الدین ابراہیم ناصحی
نے بسلسلۂ قرابت بخارا کی سکونت
ترک کر دی اور ۷۰۸ھ ہجری میں
مع اہل و عیال شاہجہان آباد
تشریف لائے اور گوشہ گیر ہو گئے

ان مؤرخین کے درمیان کچھ اختلاف بھی ہے۔ کسی نے بخارا لکھا ہے اور کسی نے تبریز ملک ایران۔ چونکہ ایران اور بخارا اس زمانے میں قریبی تعلقات رکھتے تھے۔ اسلئے مبارک شاہ اور ابراہیم شاہ کا ایران سے آنا اور ایرانی

---

[1] بیان الانساب السادات زیدیہ ص۱۳۱-۱۲۹ مطبوعہ ۱۹۱۴ء

النسل ہونا قطعی درست ہے، اور سب سے پہلے یہ لوگ ۸۰۰ھ میں شاہجہان آباد میں وارد ہوئے۔ ان لوگوں کی آمد کے بارے میں میر کاظم علی مصنف احوال جونپور کے بیان کی کسی تاریخ سے مطابقت نہیں ہوتی۔ بلکہ تاریخ کی کڑیاں بکھری نظر آتی ہیں۔ کہ یہ لوگ ملک سرور کے پاس کس تعلق اور رشتہ سے آئے۔ حالانکہ یہ بات مسلم ہے کہ سید ابراہیم شاہ و سید مبارک شاہ سید خضر خاں کے بھانجے تھے اور سید ابراہیم شاہ داماد۔ ایسی صورت میں ان لوگوں کی آمد اور دریافت حال کے بارے میں جو ہے وہ درجہ یقین کو نہیں پہونچتا کیونکہ مؤرخین لکھتے ہیں کہ سید خضر خاں کے والد بھی ملتان کے گورنر تھے۔ جن کی قائم مقامی خضر خاں کو دی گئی اس لئے بھی ان کی آمد ان تعلقات کی بناء پر خضر خاں کے یہاں ہونی چاہیے بلکہ ان لوگوں کی آمد اور ملک سرور سے قدیم تعلقات اور اسی سے منسلک سید خضر خاں کے واقعات اور سید محمود شاہ شرقی و سید حسین شاہ شرقی کی لڑکیوں کی شادیاں سید جلال الدین قاضی خاں ناصحی اور سید آفتاب ہند کے بیٹوں اور پوتوں سے ہونے کی تفصیل جس طور سے سلاطین جونپور۔ عمدۃ الکلام۔ گزیٹر جونپور، مرآۃ الاسرار۔ شجرہ خاندانی اور بیان الانساب زیدیہ میں ملتی ہے۔ اس سے تاریخ کی کڑیاں ایک دوسرے سے مل جاتی ہیں اور واقعات میں ربط و تسلسل پیدا ہو جاتا ہے اس لئے یہ ماننا پڑتا ہے کہ یہی واقعات صحیح ہیں اور یہ بات تمام مؤرخین نے لکھی ہے کہ ملک سرور خواجہ جہاں کو سالار رجب نے محمود تغلق کی خدمت کے لئے دیا تھا۔ یہ وہی سید رجب علی ہیں جو سید ابراہیم شاہ شرقی کے والد ہیں۔ اس طور پر یہ کہانی درست ہے کہ ان لوگوں کے ہمراہ خواجہ جہاں بھی آیا تھا۔ ورنہ اگر ملک سرور سے ان دیرینہ تعلقات اور سید خضر خاں کی حکومت اور رعب و جلال کو نظر انداز کر دیا جائے تو پھر یہ مسئلہ زیر بحث رہ جاتا ہے کہ ملک سرور نے کیونکر کس تعلق

ورشتہ کی بناء پر مبارک شاہ کو متبنیٰ کر لیا تھا۔ اور شمالی ہند کی سب سے بڑی سلطنت شرقیہ کا بادشاہ ہونے کی وصیت کر گیا تھا لہٰذا یہی درست ہے کہ ملک سرور بھی ان ہی لوگوں کے ساتھ ہویزا (ایران) یا بخارا سے آیا اور انھیں قدیم و دیرینہ تعلقات و رشتہ کی بناء پر مبارک شاہ کو پسر متبنیٰ قرار دیا۔ اس کی تائید مراۃ الاسرار سے بھی ہوتی ہے۔ کہ

"سلطان الشرق در خورد سال او را بفرزندی خود قبول نمودہ تربیت کرد۔"

اس کی وجہ یہ ہے کہ سید مبارک شاہ کم عمر تھا کہ اس کے باپ سید رجب علی کا انتقال ہوگیا۔ چونکہ ملک سرور پہلے ان لوگوں کا غلام تھا اور اس وقت برسرِ حکومت تھا اس نے قدیم تعلقات کی بناء پر اپنے آقا کے فرزند کی تعلیم و تربیت اور پشت پناہی کی۔ چونکہ اس کے کوئی اولاد نہ تھی اس لیے پسر متبنیٰ بھی قرار دیدیا۔

جغرافیہ دارالسرور قلمی میں ہے کہ مبارک شاہ ملک سرور کا داماد تھا۔ اس کی تائید تجلیات العارفین قلمی سے بھی ہوتی ہے مگر اور تمام مؤرخین لکھتے ہیں کہ وہ لاولد تھا[۱] انسائیکلوپیڈیا ورلڈ ہسٹری ولیم یل لنگر میں ہے کہ:۔

"ملک سرور خواجہ جہاں اور اس کا پسر متبنیٰ مبارک شاہ اور ابراہیم شاہ جس نے علم و فن کی قدردانی اور محافظت کی ہو سکتا ہے کہ نایجرین[۵] (بنگر و افریقن) رہے ہوں۔ اسی طور پر بعض لوگوں نے ماوراء النہر کا باشندہ

---

[۱] تجلی نور حصہ سوم ص۲۴ طبقات ناصری۔ مراۃ العالم سیر الملوک سلاطین جونپور ص۵ فرشتہ جغرافیہ دارالسرور قلمی، [۵] انسائیکلوپیڈیا یائی ولیم یل ینگر ص۳۲۴، الٰہ آباد گزیٹیر جلد۲ ص۱۶۰

لکھا ہے جس کا تعلق بھی ایران سے ہے۔ مگر دوسری تاریخوں سے نہ اس کی تائید ہوتی ہے اور نہ واقعات کا ربط و تسلسل ہی ملتا ہے۔ اس لئے کہ اس تحریر میں شبہ کا اظہار کیا گیا ہے۔

# سیّد مبارک شاہ

ملک سرور خواجہ جہان کی وفات کے بعد ۱۳۹۹ء میں ملک سرور کا پسر متبنیٰ مبارک شاہ تخت نشین ہوا۔ اس کی تخت نشینی کی جونپور میں بڑی خوشیاں منائی گئیں۔ تمام اراکین دولت اور مصاحبین نے چراغاں کئے۔ جشن جلوس پر شعرائے جونپور نے تہنیتی قصائد اور قطعات پیش کئے۔ بادشاہ وارکان دولت نے انعام کثیرہ سے نوازا۔ فراہی نے حسب ذیل قطعہ پڑھا تھا۔

گشت چوں بادشہ مبارک شاہ  شادی آمادہ گشت برپا جش
سال تاریخ ایں خجستہ جلوس  شد نگہبان "عالم آرا جشن"
۸۰۲ھ

(ترجمہ) "جب مبارک شاہ بادشاہ ہوا تو خوشیاں منائی گئیں اور جشن برپا کئے گئے۔ اور اس مبارک جلوس کی تاریخ یہ ہے یعنی دنیا کا سنوارنے والا اس جشن کا نگہبان ہے۔"

تخت نشینی کے بعد تمام ممالک محروسہ کو اپنے قبضہ و اقتدار میں لاکر انتظامات کو درست کیا اور ۸۰۲ھ میں خطبہ و سکہ اپنے نام کا جاری کیا۔ سلطان محمود دہلی نے جب مبارک شاہ کی تخت نشینی کی خبر سنی تو آگ بگولہ ہوگیا۔ کیونکہ ملک سرور نے اس کی کمزوری اور افراتفری کا ناجائز فائدہ اٹھا کر خودمختار سلطنت شرقیہ

کی بنیاد رکھی تھی۔

**مبارک شاہ اور مورخین کے اختلافات** شرقی سلاطین میں دوسرا بادشاہ مبارک شاہ کی مدت حکومت بہت ہی قلیل صرف دو سال ہے۔ اور اس پر ستم ظریفی یہ ہے کہ تمام مورخین کے درمیان بعض غیر ضروری امور پر سخت اختلافات ہیں۔ ربیع الاول ۸۰۲ھ مطابق ۱۳۹۹ء میں سلطان الشرق ملک سرور کی وفات کے بعد اس کا پسر متبنیٰ ملک مبارک قرنفل شرقی امرا کی رائے اور مشورہ سے تخت نشین ہوا۔ اور سلطان مبارک شاہ کا خطاب اختیار کیا۔ ہمارے مورخین اس کے اصلی نام پر کوئی روشنی نہیں ڈالتے ہیں۔ یہانتک کہ اس کا حسب و نسب بھی بلا وجہ اختلاف کا سبب بنا ہوا ہے۔ یحییٰ بدایونی نورالحق تاریخ حقی کے مصنف۔ طاہر حسن اور بندرابن وغیرہ ملک قرنفل کے متعلق ایک غلط فہمی کا شکار رہیں۔ فرشتہ ان کو ملک واصل کہنے میں غلطی پر ہے۔ اسی طرح غلام حسن بھی، اور یہ لوگ غلطی سے ان کے والد کا نام قرنفل ان کے نام سے جوڑ دیتے ہیں۔ طبقات اکبری اور جونپور نامہ کے مصنف دو ہی ایسے مورخ ہیں جو اس کا صحیح نام ملک مبارک یا مبارک خاں لکھتے ہیں۔

اور یحییٰ نے اس مسئلہ پر جو اپنے خیال کا اظہار کیا ہے، اس میں بھی اختلاف ہے۔ ان کا کہنا ہے کہ مبارک شاہ خضر خاں کا داماد یا چچیرا بھائی تھا۔ اور وہ ملک سلیمان کا بیٹا تھا جو دہلی کی سید حکومت کا بانی تھا۔ مولوی فصیح الدین بدایونی نے سید خضر خاں کی بہن کا لڑکا لکھا ہے اور پھر دوسرے مقام پر سلطان فیروز شاہ کا سقہ بردار بتایا ہے۔ سر وولزلی اور آر سی مجمدار کا یہ خیال ہے کہ شرقی حکمراں نیگرو افریقن تھے۔ اور یہ نتیجہ انھوں نے لفظ قرنفل سے اخذ کیا ہے۔ حالانکہ عربی شعرائے قرنفل حسن و جمال کے معنیٰ میں لیا ہے۔

شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ اور ملا عبدالقادر بدایونی اور نعمت اللہ وغیرہ نے

لکھا ہے کہ سلطان حسین شرقی کی بیگم اور والدہ دہلی کے سید اور شاہی خاندان کی شہزادیاں تھیں۔ اور خیرالدین محمد کا بیان ہے اُس کے لڑکے جلال خاں کی شادی سید نصیب شاہ رالی بنگال کی لڑکی سے ہوئی تھی۔ ان تمام مصنفین کے خیال سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ شرقی حکمراں سادات تھے۔ کیونکہ دہلی اور بنگال کے سادات بادشاہ اپنی لڑکیوں کی شادیاں افریقہ کے نیگرو افریقن سے نہیں کر سکتے تھے۔ خیرالدین محمد کے علاوہ تمام مؤرخین مبارک شاہ کی زندگی تخت نشینی کے قبل کے واقعات نہیں لکھتے ہیں اور خود خیرالدین نے بھی بہت اجمال سے کام لیا ہے۔

جمادی الاول ۸۰۳ھ مطابق جنوری فروری ۱۴۰۱ء میں مبارک شاہ شمس خاں کو زبیانہ، مبارک خاں اور بہادر ناہر میواتی کے ہمراہ ایک مہم پر روانہ ہوا اور جب وہ کالی ٹڈی پر پہونچا جو پٹیالی کے قریب ہے تو سلطان مبارک شاہ کے بہی خواہان اور زمینداران نے باغیانہ روش اختیار کی۔ دوسرے روز اُن کے خلاف سخت معرکۂ جدال و قتال ہوا اور باغیوں کو شکست فاش ہوئی اور مبارک شاہ اس مہم سے فائز المرام ہو کر جونپور واپس ہوا۔[۱]

ملّو اقبال خاں نے جونپور کی تسخیر کا ارادہ کیا اور ایک لشکر جرار لے کر دہلی سے جونپور کی طرف بڑھا۔ جب مبارک شاہ ملّو اقبال کی آمد سے مطلع ہوا تو دشمنوں کو روکنے کے لئے ایک کثیر فوج کے ہمراہ دہلی کی طرف روانہ ہو گیا۔ اس کی فوج میں افغان، مغل، تاجیک اور راجپوتوں کی ایک عظیم جمعیت تھی۔ دریائے گنگا کے کنارے دونوں لشکر فروکش ہو گئے۔ خیمۂ و خرگاہ کے عکس سے سطح آب میں

---

[۱] طبقات اکبری حصہ سوم ص ۲۷۰، فرشتہ جلد دوم ص ۵۹۱، یحییٰ ص ۱۶۹، بدایونی جلد اول ص ۲۷۲، تاریخ حقی فارسی ص ۳۷، نورالحق فارسی ص ۳۰۵، طاہر فارسی ص ۱۶۹، حسن فارسی، بندرابن ص ۲۰۳، فرشتہ جلد اول، غلام حسن فارسی ص ۲۱۶، ۲۷۰، جونپور نامہ، کنگ آف دی ایسٹ۔

قوس قزح کے رنگ دکھائی دیتے تھے۔ درمیان میں دریا حائل تھا۔ دو
مہینے تک دونوں لشکر آمنے سامنے پڑے رہے۔ کسی کی یہ جرأت و ہمت
نہ ہوئی کہ ایک دوسرے پر حملہ کرتا۔ آخر کار بارش زور پر شروع ہو گئی۔ اور
گنگا میں طغیانی کے آثار نمودار ہو گئے۔ دونوں بادشاہ تنگ آکر بے مجادلہ و
بے محاربہ اپنے اپنے مقامات پر واپس چلے گئے۔ جب مبارک شاہ جونپور لوٹ
کر آیا تو اسے معلوم ہوا کہ سلطان محمود مالوہ[1] سے پھر دہلی آگیا۔ اور اقبال
خاں سے مل کر ایک ساتھ جونپور پر دونوں حملہ کی تیاریاں کر رہے ہیں۔ مبارک
شاہ نے بھی اس حملہ کو روکنے کے لئے ایک ترتیب سے لشکر فراہم کیا۔ اور
ابھی دشمن سے سامنا نہ ہوا تھا کہ موت کا پیغام آگیا اور وہ فوت ہو گیا[2]

---

[1] یہ صوبہ سپیرا ندی کے کنارے بسا ہوا ہے۔ اسکی راجدھانی اجین تھی جو گیارکی راج میں
شامل ہو گیا۔ علاء الدین خلجی کے بعد ۱۳۹۸ء ۱۵۳۲ء تک مالوہ کے بادشاہ خود مختار رہے
بہادر شاہ والئ گجرات نے اس کو ختم کر کے اپنے راج میں شامل کر لیا۔ ۱۵۷۰ء میں اکبر اعظم
نے اس کو دوبارہ دہلی کے ماتحت کر لیا۔ ۱۶۵۸ء میں اورنگ زیب اور دارا شکوہ میں
فیصلہ کن جنگ اسی صوبہ میں ہوئی۔

۱۷۹۲ء میں ہولکر مرہٹہ سردار نے اس علاقہ کو برباد کر کے اجین کو بھی جلا دیا۔ ۱۸۱۰ء
میں یہاں مرہٹوں کا اختیار رہا اور یہ سندھیا مرہٹوں کی راجدھانی رہی۔ اس کے بعد مالوہ
کی راجدھانی گوالیار ہو گئی۔ اجین کو ہندو مرکز مان کر لمبائی و چوڑائی کی ناپ کرتے تھے۔
یہاں محمد شاہ بادشاہ دہلی کے عہد حکومت میں راجہ جے سنگھ نے ایک رصد گاہ بھی تعمیر

(بقیہ صـ۱۴۴ پر)

[2] تاریخ ہند جلد ۲ ذکاء اللہ صـ۴۰۴۔ تاریخ فرشتہ۔ جونپور نامہ قلمی خیر الدین۔ سلاطین جونپور صـ۴۰۵

مبارک شاہ ایک قوی ہیکل جوان تھا اور اس کے اندر ملک سرور کی صحبت دیرینہ کی وجہ سے امور سلطنت اور جہانبانی کی تمام صلاحیتیں موجود تھیں۔ مرأۃ الاسرار میں ہے کہ "اس کا باپ سلطان الشرق کے یہاں سقائی پر مامور تھا۔" مگر فصیح الدین نے کنگز آف دی ایسٹ میں لکھا ہے کہ:۔

"مبارک شاہ ہو سکتا ہے کہ فیروز شاہ کا ایک کوزہ بردار (سقا) رہا ہو جیسا کہ اکثر مؤرخین نے لکھا ہے مگر سقا کو غلام کے مترادف نہ سمجھنا چاہیئے یہ انگریزی کے ترجمہ میں غلطی سے مستعمل ہو گیا ہے۔ یہ ایک شخص کا ایسا عہدہ ہے جو شاہی خاندان کے نوجوانوں کے مساوی سمجھا جاتا ہے۔ انگریزی میں غلام کے ترجمہ کی وجہ سے یہ غلطی پیدا ہو گئی ہے۔"

پتہ نہیں مولوی فصیح الدین نے مبارک شاہ کو کیسے فیروز شاہ کا سقا (کوزہ بردار) لکھدیا۔ میں نے بہت تلاش کیا مگر کسی کتاب میں نظر نہ پڑا۔ معلوم ہوتا ہے کہ مولوی فصیح الدین کو فارسی عبارت سے کچھ غلط فہمی ہو گئی ہے اور غلطی سے انھوں نے بجائے اس کے باپ کے خود مبارک شاہ کے لئے تحریر کر دیا۔ دوسری غلطی یہ کی ہے کہ بجائے ملک الشرق کے فیروز شاہ کا کوزہ بردار لکھدیا۔ جو سراسر غلط ہے۔ مرأۃ الاسرار کی عبارت بالکل صاف ہے کہ:۔

"اما بعضے کتب می نویسد کہ قرنفل نام پدر مبارک است کہ سقائے سرکار ملک الشرق بود۔"

ہو سکتا ہے کہ اس کا باپ سقار کی خدمت پر مامور رہا ہو اور آجکل اصطلاح میں یہ عہدہ محکمہ آب رسانی کے عہدے کے برابر ہے۔ غلام کے معنی میں اس کا استعمال بالکل

(صـ۱۳۳ کا بقیہ حاشیہ) کرائی تھی۔ اس وقت شہر کے حدود ۶ کوس میں تھے۔ قدیم شہر کے ٹیلے اب بھی جو ایک میل کی دوری پر موجود ہیں اپنے عہد زریں کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔ (بقیہ صـ۱۳۵ پر)

غلط ہے۔ بلکہ اس قسم کے عہدے، بہت ہی ایماندار، دیانتدار اور خاص عزیز لوگوں کو جن کی طرف سے پورا اطمینان اور بھروسہ ہو دیا جاتا تھا۔ فصیح الدین نے شبہ کا اظہار کرتے ہوئے اپنی کمزوری کو پوری طور پر ظاہر کر دیا ہے۔ اس لئے مبارک شاہ کے لئے سقا کی کہانی بالکل غلط ہے۔ اگر رہا بھی ہوگا تو مبارک شاہ کا باپ رجب علی۔

---

(ص۱۲۴ کا بقیہ حاشیہ) ہندو مورخین اور مذہبی کہانیوں سے معلوم ہوتا ہے کہ آج سے چار ہزار برس پہلے ایک رشی مہاواہ نے اگنی کنڈ بنا کر ریاضت و مجاہدہ شروع کیا۔ بدھ مذہب کے ماننے والے راجہ اکثر ان ریاضت کے استھانوں کو بند کرنے کے لئے مزاحمت کرتے تھے۔ کیونکہ یہ آگ میں انسانوں کو جلایا کرتے تھے۔ مہاواہ کی دعا سے اس اگنی کنڈ سے ایک انسان کا مجسمہ ظاہر ہوا۔ اس نے گدی پر بیٹھ کر پھر سے برہمنی مذہب کو ترقی دی اور اس نے دکھن سے آکر مالوہ کی راجدھانی بنایا۔ اس کی پانچویں پشت میں گدی نشیں لاولد فوت ہوگیا۔ اور اس کا جانشین آدت پنوار ہوا۔ اسی شخص سے پنوار خاندان کی حکومت کا آغاز ہوتا ہے۔ پنوار کے بعد گندھرپ راجہ ہوا۔ اسکو ہندو دیوتا اور اوتار جیسا سمجھتے ہیں۔ گندھرپ کا لڑکا بکرماجیت ہے جو ایک مشہور فاتح ہوا ہے۔ اسی راجہ سے ہندؤں کا بکری سن کی ابتدا ہوتی ہے۔ اسکی وفات کے بعد راجہ چندر پال ہوا۔ ۱۰۲۱ بکری میں راجہ بھوج گدی پر بیٹھا۔ اس کی حکومت میں تعلیم کی بڑی ترقی ہوئی۔ پانچسو اہل علم اور صاحب فن اس کے دربار سے متعلق تھے۔ اسمیں عالم براج اور دوسرا دھن پال ہوا۔ جنہے بہت سی کتابیں لکھی ہیں۔ جو بہت ہی دلچسپ اور مفید تھیں۔ راجہ بھوج کے بعد اس کا لڑکا جے چند حکمراں ہوا۔ پھر اسکے بعد تونور خاندان کے بزرگ جیت پال نے پنوار خاندان سے حکومت حاصل کرلی۔ اس خاندان کا آخری راجہ کنور پال کے بعد حکومت کی باگ ڈور چوہان خاندان کے ہاتھوں میں آگئی۔ مالدیو کے عہد میں شیخ شاہ نے غزنی سے آکر مالوہ کو فتح کرلیا۔ اس کا لڑکا علاءالدین اسکا جانشین ہوا۔ پھر انک دیو کی اولاد میں سے ایک شخص جیت پال نے حکومت

(بقیہ ص۱۲۶ پر)

# ملک اکرم شمس الدین

المعروف بہ

# ابراہیم شاہ

**رسم تاجپوشی** سید مبارک شاہ کے انتقال کے بعد مسند شاہی کی وراثت کے لئے کسی اختلاف رائے یا فتنہ وفساد برپا ہونیکی گنجائش نہ تھی اسلئے سید مبارک شاہ کا چھوٹا بھائی سید ابراہیم شاہ جو علم وحکمت، فراست وتدبیر میں اپنا ثانی نہ رکھتا تھا اور اپنے بڑے بھائی مبارک شاہ کے کارمنصبی کو سنبھالنے میں ہر قسم کا تجربہ رکھتا تھا، تخت نشین ہوا۔ ؎

(صفحہ ۱۲۵ کا بقیہ حاشیہ) پر اپنا قبضہ جمالیا۔

آگے چل کر جلال الدین افغان نے نترسین کے عہد میں ہندوؤں سے حکومت چھین لی، اسی کے بعد پنترسین کالڑ کا کھڑک سین کا قبضہ مالوہ پر ہوگیا۔ سنت سنگھ کے عہد میں دکن سے شاہزادہ بہادر شاہ نے حملہ کر دیا۔ مگر شہاب الدین غوری نے اسکو شکست دیدی، اسکے بعد محمود کے مرتے ہی مالوہ کا صوبیدار دلاور خاں غوری آزاد ہوگیا۔ اسوقت گجرات کا صوبیدار ظفر خاں اور ملتان کا خضر خاں اور جونپور کا مالک سرور خواجہ جہاں تھا۔

؎ سلاطین جونپور قلمی ص، گزیٹر تحبوہ صہ ۱۴۹، ۵۲ آئین اکبری ابو الفضل "راجگان ہند" منتخب التواریخ بدایونی صہ ۱۹۵-۱۹۴

رسم تاجپوشی میں بنگال بہار ۔ ترہت ۔ اودھ اور قنوج کے امراء اور راجگان نے بیش بہا تحائف نذر کیے ۔ عزیز و اقارب اور رعایا نے چراغاں کیے اور خوشیاں منائیں ۔ مدرسوں اور خانقاہوں میں لنگر خانے جاری ہوئے ۔ غربار اور محتاجوں میں انواع و اقسام کے کھانے تقسیم کیے گیے دارالخلافہ جونپور کے بیشتر مقامات پر نقار خانے اور چوکیاں بٹھائی گئیں ! علماء اور فقرا خلعت شاہی سے سرفراز کیے گئے ۔ شعراء نے قصائد اور تہنیت نامے پیش کیے ۔ غرضکہ اس تقریب میں جونپور کی خاک کا ذرہ ذرہ شاد و مسرور نظر آرہا تھا ۔ [۵۷]

---

[۱] بہار کا علاقہ بھی سو برس تک جونپور کے شرقی بادشاہوں کے زیر نگیں رہا ہے ۔ بہار پٹنہ سے ۴۶ میل کی دوری پر واقع ہے ۔ بہار کا صوبہ اسی نام سے متعلق ہے ۔ اس وقت بہار صوبے کی صورت میں ہے ۔ یہاں ہندوستان کے عظیم بزرگ حضرت شیخ مخدوم شرف الدین یحییٰ منیری کا مزار مبارک ہے ۔ آپ ساتویں صدی ہجری کے بہت ہی عظیم صاحب کشف و کرامات و خرق عادات بزرگ تھے ۔

آپ کا نام احمد اور لقب شرف الدین مخدوم جہاں و برہان المحققین خطاب ہے ۔ آپ ۶۶۱ھ میں پیدا ہوئے ، حضرت مولانا شرف الدین ابو توامہ سے سنارگاؤں میں جاکر تحصیل علوم کیا اور فراغت پائی ، پھر طلب خدا ہوئی تو دلّی پہونچے ، اور حضرت شیخ نجیب الدین فردوسی سے بیعت ہوئے ، وہاں کی واپسی پر راجگیری کے پہاڑ پر گوشہ نشینی اختیار کرکے یاد الٰہی میں مشغول ہوگئے ، اور بارہ سال تک وہاں کسی آدمی سے ملاقات نہیں کی جن اتفاق کہ کسی آدمی نے آپ کو اس حالت میں دیکھا کہ ایک درخت کی ٹہنی پکڑے ہوئے کھڑے

---

[۵۷] سلاطین جونپور ص۵

شرقی سلطنت کے درباری شاعر قرآہی نے اس جشن جلوس کے موقع پر قطعہ ذیل پڑھ کر کافی انعام حاصل کیا۔

زہے شاہ بحر سخا عدل گستر ۔۔۔ باو تاج و تخت و نگیں شد مسلّم
بروں آر سال جلوس ہمایوں ۔۔۔ ز سلطان اہل صفا شاہ عالم

۱ ۸ ۰ ۴

---

(ص۱۳۷ کا بقیہ حاشیہ) ہیں اور چیونٹیاں حلق میں آجا رہی ہیں۔ اور آپ کو کچھ خبر نہیں تھی۔ بارہ سال تک جنگل میں اسی حال میں رہے۔ خورد و نوش کا کوئی سوال ہی نہ تھا۔ صرف درختوں کی پتیاں کھاکر ریاضت شاقہ میں مشغول رہے۔ راجگیری کا جنگل اس وقت بہت ہی وسیع تھا اور وہاں اکثر جوگی رہا کرتے تھے، ایک جوگی نے آپ سے سوال کیا کہ مرد کامل کی پہچان کیا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ اگر وہ اس جنگل کو کہے کہ سونا ہو جا تو وہ سونا ہو جائے۔ آپ کی زبان مبارک سے یہ الفاظ کا نکلنا تھا کہ تمام جنگل سونا ہو گیا۔ آپنے جنگل کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ تو اپنی اصلی حالت پر آجا اور وہ واپس آگیا۔

راجگیری کے پہاڑ میں آپ کا حجرہ ہے جسکو مخدوم کنڈ کہتے ہیں۔ آپنے اتنی ریاضت و مجاہدہ کیا کہ بیان سے باہر ہے۔ اس کے بعد بہار ہی کی سکونت اختیار کی۔ مگر بہار سے کبھی کبھی راجگیری چلے جاتے تھے۔ آپ کے محامد اور مناقب بہت ہیں۔ آپ کا علم اور فضل و کمال حیطۂ بیان سے باہر ہے۔ آپ کے مکتوبات و ملفوظات دیکھنے سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ کس پایہ کے بزرگ تھے، حضرت مولانا شاہ مظفر بلخیؒ اپنے علم ظاہر کے نشہ میں چور اور طلب خدا میں اس غار میں پہونچے اور مناظرہ اور مباحثہ میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا۔ مگر خود کو جب مغلوب پایا تو دست حق پرست پر بیعت ہو گئے اور آپ کے فیض اور توجہ باطنی سے اس درجہ کے کامل ہوئے کہ آپ کے بعد جانشین ہوئے۔

جو آپنے اپنے مرید و خلیفہ اور صاحب اسرار و رموز حضرت شیخ مظفر بلخیؒ کو تحریر

رسم تاجپوشی کے بعد ابراہیم شاہ نے سلطنت کے اراکین وعہدہ داران کا بہ نظر عمیق جائزہ لیا۔ مبارک شاہ اور خواجہ جہاں ملک سرورکے عہد کے امرا اور جاگیرداروں اور عہدہ داروں میں سے بیشتر کو ان کی جگہوں پر رکھا اور کچھ امرا اور عہدہ داروں کا اضافہ بھی کیا۔

---

(صفحہ ۱۲۸ کا بقیہ حاشیہ) کئے تھے۔ اس کے لئے ہدایت تھی کہ وہ کسی کو نہ دکھائیں تاکہ اسرار ربوبیت افشا نہ ہو جائیں، اسی لئے جب آپکے مریدین کبھی درخواست کرتے کہ مکتوبات عطا ہوں تاکہ ان کی نقل کرکے استفادہ کریں تو آپ وصیت شیخ کی محافظت اور اسرار الٰہی کے اخفا کی خاطر کسی کو نہ دیکھاتے تھے، اور مہر لگا کر ارسال کیا کرتے تھے۔ اور وہ مجموعہ مکتوب دو سو سے زیادہ تھے اور حضرت شیخ مظفرؒ نے رحلت کے وقت وصیت کی کہ اسکو میرے کفن میں رکھ دینا۔ ان کی وصیت کی تعمیل میں تمام مکتوب کفن میں رکھ دیئے تاکہ اس بزرگ کے اسرار الٰہی پوشیدہ رہیں۔ اظہار ربوبیت اور عالم غیب و ملکوت و جبروت و لاہوت و ناسوت کے راز افشا کرنا مشائخ کے طریقہ کے خلاف ہے۔ کیونکہ مرد کامل کے سامنے لوح محفوظ و تمام کائنات اور عالم غیب مثل کھلی ہوئی کتاب کے ہے۔ اور سب کے اندر اسکو سننے کی طاقت نہیں ہے۔ اور یہ اسرار راز الٰہی ہے۔ سخت منع ہے۔

حضرت سید مخدوم جہانگیر اشرف سمنانیؒ بیعت و زیارت کی غرض سے بہار آئے۔ لیکن اسوقت پہونچے کہ آپکا جنازہ تیار ہو چکا تھا۔ چنانچہ حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرفؒ نے نماز جنازہ پڑھائی۔ حضرت مولانا حسین نوشتہ توحید جنھوں نے آپ کی ہدایت کے مطابق حضرت شاہ بدیع الدین قطب المدار سے کتاب عوارف المعارف حضرت شیخ الشیوخ شیخ شہاب الدین سہروردیؒ جونپور آکر ختم کی ہے، حضرت مولانا نظیرالدین جونپوری، قاضی شمس الدین جونپوری حضرت قاضی بدر الدین ظفرآبادیؒ۔ حضرت مولانا تقی الدین اودھیؒ اور حضرت مولانا

قاضی نصیرالدین گنبدی جو مبارک شاہ کے عہد میں بعہدۂ قضا مامور تھے ابراہیم شاہ نے اپنے دربار میں مشیر سلطنت کی حیثیت سے داخل کیا اور اپنے برادر سید مخلص کو وزیر خاص کا درجہ عطا کیا۔ قاضی نظام الدین کیسلانی کو قاضی کا عہدہ دیا۔ قاضی شہاب الدین دولت آبادی ملک العلماء کو قاضی القضاۃ کا منصب جلیلہ عطا کیا۔ ملک شجاع الملک اور ملک میر ضیا حضرت عثمان شیرازی۔ حضرت سید صدر جہاں اجمل اور سید فتح علی شاہ جو قدیم خیرخواہان سلطنت سے تھے، نائب وزیر اور امراء دربار کے عہدوں پر مامور کئے

---

(ص ۱۳۹ کا بقیہ حاشیہ) زین الدین وغیرہ چالیس خلفاء کامل آپکے ہوے ہیں۔ آپ کی عمر ۱۲۱ سال کی ہوئی ہے۔ آپ کی ولادت ۶۶۱ھ اور وفات ۷۸۲ھ میں ہوئی ہے۔ [۱]

بہار میں ایک قدیم قلعہ کا کھنڈر بطور نشان اب بھی موجود ہے۔ جس میں بودھوں اور برہمنوں کی عظیم الشان عمارتوں کے نشان نظر آتے ہیں۔ یہاں پر بودھوں کی تعلیم گاہوں کی لمبی لمبی دالانیں اب بھی دیکھ پڑتی ہیں۔ اس مدرسہ کو "دیہار" کہا جاتا تھا، جو بگڑ کر بہار ہو گیا۔ "دیہار" کے لغوی معنیٰ یونیورسٹی کے ہیں۔ مہاراجہ ہرشں کے عہد میں بہار، بنگال، کامروپ اور آسام مہاراجہ کے زیر نگیں تھے۔ اس کے بعد پال اور سین خاندان بنگال، بہار اور اڑیسہ اور پوربی علاقو پر حکومت کرنے لگا، گوپال، دھرم پال، دیوپال اور کچھ راجاؤں نے اپنی حکومت کو وسعت دی۔

متھلا دیش جس میں چپارن اور دربھنگہ بھی شامل تھا کو رام پال نے اپنے ماتحت

---

[۱] سیرۃ الشرف ص ۱۲، سمات الاخیار حاشیہ ص ۴۰، اخبار الاخیار، انوار صوفیہ ص ۲۲-۲۱۸،

گئے۔ شاہ فیروز جو ابراہیم شاہ کے معتمدین میں سے تھے وزیر خزانہ مقرر کئے گئے۔ نند لال اپنی دیانت داری اور حسن قابلیت کی وجہ سے سلطنت کے دیوان مقرر ہوئے ان کے علاوہ اور بہت سے امرا، نامور کو عہدے تقسیم کئے گئے۔

جنگی تیاریاں | ابراہیم شاہ نے اکثر و بیشتر نئے عہدے داروں کا اضافہ کر کے اپنی سلطنت کی بنیاد کو مستحکم کر لیا اور پھر سلطنت کے دوسرے شعبوں کی طرف نگاہ ڈالی۔ سب سے پہلے اپنی فوجی طاقت کا جائزہ لیا۔ مبارک شاہ کے عہد کی فوج اس کی نگاہ میں بہت حقیر ثابت ہوئی۔ ہاتھی اور گھوڑوں کی تعداد بھی اطمینان بخش نہ تھی۔ اس لئے اس نے اطراف و جوانب میں امرا کو خریداری اسپ و فیل کے لئے ہدایات جاری کیں۔ داؤد خاں، یار خاں، سمپت سنگھ وغیرہ اصطبل کے داروغہ تھے۔ گھوڑوں کے عیب و ہنر اور ان کی نسل اور پرورش سے کما حقہ واقفیت رکھتے تھے۔ چند ماہ میں طرح طرح کے تازی و ترکی گھوڑے اور فن جنگ میں مہارت رکھنے والے لڑاکا ہاتھی راجدھانی میں آنا شروع ہو گئے۔ یار خاں جو خواجہ جہاں کے وقت کا ایک وفادار اور بوڑھا داروغہ اصطبل تھا۔ اس کی نگرانی میں گھوڑے داغ کر کے اصطبل میں داخل کئے جانے لگے۔ غرضکہ اسپ و فیل کی طرف سے بھی ابراہیم شاہ کو کافی اطمینان ہو گیا۔ باہر سے آئے ہوئے ہاتھی اور گھوڑے جو اثنائے راہ میں بیمار ہو کر دار السلطنت میں پہنچے تھے ابراہیم شاہ نے ان کو امرا اور عہدیداران میں تقسیم کر دیا کہ وہ علاج کرا کے اپنے مصرف میں لائیں۔[1]

(صفحہ ۱۴۰ کا بقیہ حاشیہ) کر لیا۔ اس خاندان کے کمزور ہو جانے پر دکھن کے ایک راجہ سمنت سین نے حملہ کیا اور پال راجاؤں کے ایک وسیع حکومت کو اپنے قبضہ میں کر لیا۔ اُسکے پوتے بلال سین نے بہت شہرت حاصل کر لیا۔ یہ علم و فن کا بڑا قدرداں اور محافظ تھا اور خود بھی مصنف تھا۔ اُس نے گنگا اور جمنا میں کود کر خودکشی کر لی تھی۔ اُسکی

[1] سلاطین جونپور، تذکرہ درویشیہ۔

فوج کے ملازمین میں کچھ بددلی دیکھ کر ابراہیم شاہ نے فوجیوں کو لباس اور جدید اسلحے تقسیم کئے اور ان کی تنخواہوں میں اضافہ کر دیا۔ ابراہیم شاہ کی فوج میں سب سے اہم عراقی دستہ تھا جس پر ابراہیم شاہ ناز کیا کرتا تھا یوں تو ابراہیم شاہ کی فوج میں راجپوتوں کی اکثریت تھی مگر عراقی دستہ کو پوری فوج پر افضلیت حاصل تھی جسکے سپہ سالار حضرت خالص مخلص تھے۔ ابراہیم شاہ رسالداروں اور سپہ سالاروں میں افغان، مغل، تاجیک، راجپوت اور سادات سبھی داخل تھے ان میں عماد الملک بختیار خاں۔ دبیر الملک قتلغ خاں، ملک شجاع الملک اور سید مخلص وغیرہ ممتاز درجوں پر فائز تھے۔ ان کے علاوہ مہر علی، سہیل خاں، رسول خاں تاتار خاں، ملک مبارک کنگ، ملک علی گجراتی، مہربان خاں، ملک کالو، شیخ چاند۔ افسر الملک سید عبداللہ، رحیم داد خاں کرد۔ باہن سنگھ، بھوجا سنگھ رائے سنگھ، ساونت سنگھ وغیرہ مایہ ناز افسروں میں سے تھے اور جنگی معرکوں کا کافی تجربہ رکھتے تھے۔ رسالدار نعمت خاں کو جو خواجہ جہاں کے ہمراہ دہلی سے آیا تھا اور بھوجا سنگھ کو جو قنوج کے راجاؤں کے خاندان سے تھا ابراہیم شاہ بیحد مانتا تھا۔ یہ دونوں رسالدار ضعیف تھے اور جنگوں کے معاملہ میں بیحد تجربہ کار تھے۔ ابراہیم شاہ ان دونوں رسالداروں کی رائے اور مشورے سے فوج کو ترتیب دیا کرتا تھا۔

ابراہیم شاہ کی فوج میں مسلمانوں کے علاوہ ہندوؤں کی بھی کافی تعداد تھی۔ جو آس پاس کے جاگیرداروں اور زمینداروں کی زیر نگرانی تربیت پاتے

---

(صفحہ ۱۴۱ کا بقیہ حاشیہ) کچھ کتابوں کو راجہ لچھمن سین نے پورا کیا۔ یہ وہی لچھمن سین ہے جو محمود ولد بختیار خلجی اور اس کے اٹھارہ ساتھیوں کے حملہ سے گھبرا گیا تھا اور سنہ ۱۱۹۹ء میں بنگال مسلمانوں کے حوالے کر دیا تھا۔ لہ

---

لہ جنرل ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال جلد ۱ صفحہ ۴۲، مسلم ثقافت ہندوستان میں صفحہ ۶، منتخب التواریخ بدایونی صفحہ ۱۶۱، راجگان ہند مولوی نجم الغنی خاں رامپوری صفحہ ۲۱۲۔

ستھے اور اسی لئے اس کے لشکر میں ہندو اور مسلمان سلطنتوں پر حملہ کرنے میں کبھی ابتری پیدا نہ ہوئی لے

ملو اقبال سے جنگ ابراہیم شاہ اپنے بڑے بھائی مبارک شاہ کی دفعتاً موت کے بعد سلطنت کے نظم ونسق میں مصروف تھا کہ دہلی کے ملو اقبال خاں اور ناصرالدین محمود شاہ میں باہم ساز باز ہو گیا جو اس وقت مالوہ میں تھا اور دونوں نے طے کیا کہ سب سے پہلے قنوج فتح کر لیا جائے، اس کے بعد دونوں مل کر جونپور پر حملہ آور ہوں۔ ایک قنوج پر اکتفا کرے دوسرا جونپور پر۔ چنانچہ اس قرارداد کے تحت دونوں مع لشکر قنوج تک بڑھ آئے۔ ابھی دریا عبور نہ کیا تھا کہ ابراہیم شاہ کو اس کی خبر ہو گئی۔ اس نے فوراً لشکر کشی کا حکم صادر کر دیا اور حدود سلطنت کے ہر علاقہ سے فوجیں مع سرداروں کے آکر قلعہ شاہی میں جمع ہونا شروع ہو گئیں۔ جب ابراہیم شاہ کو اطمینان ہو گیا تو ایک کثیر فوج عماد الملک بختیار خاں کی ماتحتی میں روانہ کر دی لے

قنوج کے قریب پہنچتے ہی ملک نعمت خاں نے عماد الملک کو مشورہ دیا کہ غنیم کو پوری طاقت مجتمع کرنے تک انتظار کیا جائے اور فوجوں نے دریائے گنگا کے کنارے خیمے ڈال دیئے۔ اتنے میں ابراہیم شاہ بھی اپنے خاص سرداروں کے ساتھ موقع پر پہونچ گیا۔

ادھر حسن اتفاق کہ ملو اقبال خاں اور محمود شاہ میں کچھ اختلاف رائے واقع ہو گیا اور اقبال خاں سلطان محمود شاہ کی شرطوں پر لڑنے کے لئے کسی طرح راضی نہ ہوا۔ سلطان محمود نے حالات کو دیکھتے ہوئے اقبال خاں سے شکار کا بہانہ کیا۔ اور مع اپنے چند رفقائے کار کے سیدھا ابراہیم شاہ کے پاس

---

لے فرشتہ۔ گزیٹیر جونپور۔ تاریخ ہند مولوی ذکاءاللہ صفحہ ۴ ، کنگ آف دی ایسٹ۔

حاضر ہو گیا۔ ابراہیم شاہ سلطان محمود کو دیکھ کر دریائے استعجاب میں غرق ہو گیا اور محمود کی بلا اطلاع عزیمت کو ایک سیاسی چال تصور کر کے محمود کو خاطر میں نہ لایا بلکہ محمود سے خلاف توقع برتاؤ سے پیش آیا۔

محمود سے جنگ | سلطان محمود سمجھتا تھا کہ ابراہیم شاہ خاندان تغلق کا پروردہ اور نمک خوار ہے وہ اسے جونپور کا بادشاہ تسلیم کر لے گا اور خود ماتحت بن کر رہے گا مگر ابراہیم شاہ کی بے رخی دیکھ کر بلا کسی خواہش کا اظہار کئے ہوئے پھر قنوج واپس گیا اور وہاں کے امیر ہروی کو جسے ابراہیم شاہ نے مامور کیا تھا قلعہ چھوڑنے پر مجبور کیا۔ چنانچہ امیر ہروی نے بغیر جنگ کئے قلعہ چھوڑ دیا اور سلطان محمود شاہ نے اسی پر اکتفا کر لی۔

سلطان محمود کا ارادہ بدل جانے کی وجہ سے ملو اقبال خاں کی قوت بھی ختم ہو گئی اور اب اس میں اتنی طاقت نہ تھی کہ وہ ابراہیم شاہ سے تنہا مقابلہ کر سکے۔ اس لئے اس نے دہلی کا رخ کیا اور یہ دیکھ کر ابراہیم شاہ بھی جونپور واپس چلا آیا۔[۱]

۱۴۰۵ء میں سلطان محمود شاہ نے قنوج[ع] میں آکر قیام کیا اور فوجوں کی تیاری

---

ع قنوج بھی سو برس تک جونپور کے شرقی بادشاہوں کے ماتحت رہا ہے۔ راجہ ہرش بودھ مذہب کا ماننے والا پہلا آخری راجہ تھا۔ اس کی وفات ۶۴۸ء میں ہوئی۔ اس نے بودھ دھرم کو بہت ہی طاقتور بنایا۔ اپنی قابلیت اور غیر جانبداری کی وجہ سے اس نے بودھوں اور برہمنوں میں میل کرایا۔ اور اپنی حکومت کو بہت ہی وسعت دی۔ لیکن اس کی وفات کے بعد ہی

---

[۱] تاریخ فرشتہ ج ۲ ص ۳۰۵، جونپور نامہ خیر الدین مطبوعہ، گزیٹیر جونپور۔ کنگ آف دی ایسٹ۔

شروع کر دی تاکہ دہلی پر حملہ کر کے قابض ہو جائے۔ ملو اقبال خاں اس وقت دہلی میں موجود نہ تھا، کیونکہ وہ ۸۰۵ھ میں گوالیار کی تسخیر کو گیا ہوا تھا۔ اس وقت راجہ گوالیار نرسنگھ دیو کا انتقال ہو چکا تھا اور اس کا لڑکا برم دیو گوالیار کا حاکم تھا۔ اقبال خاں کی آمد سن کر برم دیو قلعہ میں محفوظ ہو گیا۔ اقبال خاں کی فوجوں نے محاصرہ کیا مگر قلعہ فتح نہ ہو سکا۔ اس لئے نواح میں لوٹ مار کر کے واپس ہو گیا۔ کچھ دنوں بعد پھر قلعہ پر یلغار کی اور برم دیو نے مقابلہ کیا۔ اس مرتبہ بھی برم دیو شکست کھا کر قلعہ میں پناہ گزیں ہوا اور اقبال خاں اطراف میں قتل و غارتگری کر کے واپس لوٹ لوٹ آیا۔ دو برس بعد اقبال خاں نے اٹاوہ پر حملہ کیا اور راہ میں رائے سیمر اور رائے بھالا وغیرہ سے چار ماہ تک جنگ و جدل میں مصروف رہا جب اسے

---

(ص ۱۴۴ کا بقیہ حاشیہ) ان دونوں کا میل جول ختم ہو گیا اور بھارت چھوٹے چھوٹے راجوں میں تقسیم ہو گیا۔ اس کے عہد حکومت میں بھارت کی راجدھانی قنوج تھی۔ البیرونی نے کتاب الہند میں لکھا ہے کہ قنوج اور اس کے قریبی علاقے بھارت کے وسط میں واقع ہیں اس لئے اسکو مدھیہ دیش کہتے ہیں۔

بنگال کی سرحد سے لے کر گجرات اور کاٹھیاواڑ تک قنوج راج پھیلا ہوا تھا جغرافیہ کے لحاظ سے یہ علاقہ سمندروں اور پہاڑوں سے برابر کی دوری پر ہے۔ یہ سرد اور گرم حصوں اور بھارت کی پو۔ پی اور پچھمی سرحد کے وسط میں پڑتا ہے۔ یہ ایک سیاسی مرکز تھا۔ کیونکہ قدیم زمانہ میں یہاں پر بڑے بڑے بہادروں اور راجاؤں کی سکونت رہی ہے۔ قنوج کا ایک راجہ ہرش وردھن بڑی شہرت کا مالک تھا۔ اس کی طرف سے ملک میں سرائیں بنوائی گئی تھیں وہ علم و فن کا بڑا قدرداں اور محافظ تھا۔

معلوم ہوا کہ محمود شاہ قنوج سے دہلی کی طرف بڑھ رہا ہے تو اس نے پھر قنوج
کا رخ کیا۔ محمود شاہ نے اسوقت قلعہ میں پناہ لی۔ اقبال خاں نے وہاں
پہونچ کر قلعہ کو حصار میں لے لیا۔ اور مدتوں جنگ جاری رکھی۔ آخر کار محرم
۸۰۸ھ میں عاجز آکر واپس لوٹ آیا۔ اور پھر سمانہ کا رخ کیا۔ فیروز شاہ کا
خانہ زاد بہرام خاں ترک اسوقت سمانہ کا حاکم تھا۔ اقبال خاں کے پہنچتے ہی
اس نے کوہ دھمور میں پناہ لی۔ اور اقبال خاں اس کے تعاقب میں کوہ دھمور
تک پہنچ گیا۔ دونوں میں قتل و غارت کا بازار گرم ہونے ہی والا تھا کہ حضرت
علیم الدین نبیرۂ سید جلال الدین بخاری نے دونوں کے درمیان صلح کرا دی۔
مگر اقبال خاں نے مع بہرام کے ملتان کو مراجعت کی۔ ملتان میں اسوقت
سید خضر خاں حاکم تھا۔ اقبال نے خضر خاں کو قلعۂ ملتان سے نکال باہر کیا۔
اور وہاں اپنے نام سے خطبہ اور دہلی کا سکہ جاری کیا۔ اس کے بعد تلونڈی
میں رائے داؤد اور رائے ہیولدرائے رتی کو اسیر کیا اور بہرام خاں ترک
کا پوست کھنچوایا اور راجودھن کے قریب فروکش ہوا۔[۱]

---

(ص۱۴۵ کا بقیہ حاشیہ) ۷۴۲ء میں مالتی مادھو اور اتر رام چرتر کا مصنف بھوتی بھا کا دربار کا شاعر
تھا۔ یشو وردھن کے بعد جو راجہ گدی پر بیٹھے طاقتور نہ تھے۔ اُسکے بعد ۸۲۰ء سے ۸۴۰ء
تک کی فتح کے بعد پوربی پنجاب اور اترپردیش کا زیادہ حصہ اور گوالیار کا علاقہ قنوج کے
ماتحت ہو گیا۔ اس کے بعد کچھ زمانہ تک مختلف راجہ قنوج پر راج کرتے رہے۔ آخر میں ویشال
دیو چوہان نے قنوج کے ساتھ دہلی پر فتح کا جھنڈا لہرایا اسی کا بھانجہ پرتھوی راج چوہان تھا۔[عہ]

---

[۱] کنگز آف دی ایسٹ۔ جونپور کا اتہاس۔ تاریخ فرشتہ۔ تاریخ ہند ذکاء اللہ۔ [عہ] البیرونی پروفیسر سخاؤ ص۱۹۸،
مسلم ثقافت ہندوستان میں ص۳۰۴، ڈاکٹر ایشوری پرشاد ص۹،

خضر خاں ملتان[1] میں شکست کھانے کے بعد سے اقبال خاں کی تاک میں لگا ہوا تھا۔ اور پنجاب۔ ملتان اور دیپال پور میں آہستہ آہستہ فوج اکٹھا کر رہا تھا۔ موقع پاکر انیسویں جمادی الاول ۸۰۸ھ کو اقبال خاں پر حملہ آور ہوا اس جنگ میں ملو اقبال خاں کو بری طرح شکست ہوئی۔ اسلام خاں لودی کے سپاہیوں نے ملو اقبال خاں کا سر کاٹ کر خضر خاں کے پاس لا حاضر کیا۔ اور خضر خاں نے وہ سر فتحپور میں اقبال خاں کے دروازے پر آویزاں کر دیا۔

**ابراہیم شاہ کا قنوج پر حملہ** جب اقبال خاں کا نام ونشان مٹ گیا تو دولت خاں لودی اور اختیار خاں نے ناصر الدین محمود کو قنوج سے دہلی طلب کیا اور چند آدمیوں نے اسے دہلی کا بادشاہ بنا دیا۔ اب ناصر الدین محمود نے دولت خاں لودی کو ایک لشکر گراں دیکر سمانہ بھیجا جہاں کا حاکم بیرم خاں ترک

---

[1] ملتان بڑا ہی قدیم شہر ہے۔ سکندر اعظم کے زمانہ میں یہ نگر پالی ذات کی راجدھانی تھی۔ جنرل کننگھم کی رائے میں یہ سورج دیوتا کے مندر کی نسبت سے اُس کا یہ نام پڑا ہے ۱۰۶۱ء میں ایک چینی سیاح بھارت آیا تھا۔ اس نے بھی ملتان کے اس مندر اور سورج دیوتا کا تذکرہ کیا ہے۔ اس وقت ملتان کا علاقہ پانچ میل تھا چچ نامہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ ۷۱۲ء میں جب محمد بن قاسم نے ملتان پر فتح حاصل کی۔ اُس وقت بیاس ندی اس کے دکھن اور پورب میں بہتی تھی۔ بیاس کا قدیم نام دی پاشا ہے اس کے سرچشمہ کو ویاہ کنڈ کہتے ہیں۔ کلوں پہاڑ سے نکلتی ہے۔ اکبر اعظم نے ستلج اور دیاس کے درمیان بھاگ کو بیت جالندھر اور بیاس راوی کے وسطی بھاگ کو باری کے نام سے یاد کیا ہے۔ ستلج سے دیاس تک ۵۰ کوس دیاس سے راوی تک سترہ کوس ہے ابوالفضل نے آئین اکبری

بچہ تھا جو فیروز شاہ باربک کا پروردہ تھا۔ اور ۱۴۰۶ء کو خود قنوج کی طرف روانہ ہوا۔ محمود کی قنوج کو روانگی کی خبر پاتے ہی ابراہیم شاہ بھی جونپور سے اپنے بہادر جانبازوں کی ایک بڑی سپاہ کے ساتھ قنوج کو روانہ ہو گیا۔ دونوں فوجیں کچھ دنوں قنوج کا محاصرہ کئے پڑی رہیں آخر کار بے نیل و مرام اپنے اپنے مقام کو واپس ہو گئیں۔

اس جنگ سے محمود شاہ کے لشکر کے آدمیوں کی ہمتیں پست ہو گئیں اور سلطان کا ساتھ چھوڑ کر لوگ اپنے اپنے وطن کو مراجعت کرنے لگے۔ محمود جب دہلی پہنچا تو وہاں بھی فوجی حالات قابل اعتماد نہ تھے۔

ابراہیم شاہ نے اس موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے قنوج کی طرف کوچ کر دیا۔ اور چار ماہ تک قنوج کا محاصرہ کئے پڑا رہا۔ جب دہلی سے کوئی امداد نہ پہونچی تو ملک محمود ترمذی حاکم قنوج نے ناچار ہو کر ابراہیم شاہ سے امان طلب

---

(ص ۱۴۷ کا بقیہ حاشیہ) میں اس کا ذکر کیا ہے۔

عرب مورخ بلاذری نے ۸۴۰ء ملتان کے اس بت کا ذکر کیا ہے۔ اصطخری نامی سیاح نے ۹۵۱ء میں لکھا ہے۔ اس مندر کے متعلق تقدس کے خیال کی وجہ سے ہندو اس شہر پر حملہ نہیں کرتے تھے۔ اس سیاح نے اس مندر کو ٹھیک بازار کے بیچ میں بتلایا ہے۔ ابن حوقل نامی سیاح نے لکھا ہے کہ "یہ بت آدمی کی طرح چبوترے پر بیٹھا ہے۔ آنکھوں میں دو جواہر ہیں اور جسم میں سرخ کھال چڑھی ہوئی ہے۔ پتہ نہیں چلتا کہ جسم کس چیز سے تراش کر بنا ہے۔ ابن حوقل کے تھوڑے دن بعد ہی کرامتیہ نے ملتان کو اپنے قبضہ میں کر لیا اور اس مندر کو گرا کر اس مقام پر مسجد بنائی۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ جب ابوریحان بیرونی ملتان آیا تو اس بت کا وجود نہ تھا۔ لیکن ادریسی نامی سیاح نے ۱۱۳۰ء میں اس کا ذکر کیا ہے،

کی اور قلعہ کو بغیر کشت و خون کے ابراہیم شاہ کے حوالہ کر دیا۔ ابراہیم شاہ نے پوری برسات قنوج میں گزاری۔ اور اسی اثنا میں جنگی تیاریوں میں بھی مصروف رہا۔[1]

**ابراہیم شاہ کا دہلی پر حملہ** فوجوں کی تیاری کر کے ابراہیم شاہ ماہ جمادی الاول ۸۰۹ھ / ۱۴۰۶ء کو دہلی پر حملہ کی غرض سے روانہ ہوگیا۔ چونکہ ابراہیم شاہ عقل و فراست شجاعت اور عالی ہمتی اور عدل و سخاوت میں مشہور تھا، اس لئے دہلی کے بعض امرائے کبار مثلاً تاتار خاں ولد سارنگ خاں، ملک خاں، غلام اقبال خاں وغیرہ سرداروں نے آکر ابراہیم شاہ کا استقبال کیا، اور اس کے شریک ہوگئے۔ اب ابراہیم شاہ کی فوجی طاقت زیادہ قوی ہوگئی اور اس نے سنبھل کی طرف قدم بڑھایا اور اسد خاں لودی جو اس وقت سنبھل کا حاکم

---

(صفحہ ۱۴۸ کا بقیہ حاشیہ) ادریسی کے زمانہ میں راوی ندی نگر کے نیچے سے بہتی تھی۔ ایک فرانسیسی سیاح ۱۶۵۵ء عہد اورنگ زیب میں آیا تھا، اس کا بیان بھی ابن حوقل سے ملتا جلتا ہے۔ اورنگ زیب نے اس کو توڑ کر قلعے کے اندر وہ مسجد بنوائی جو مولراج کے عہد میں ملتان کو اپنے ماتحت کرتے وقت میگزین کی صورت میں استعمال کی گئی تھی اور آگ لگنے سے اڑ گئی تھی جنرل کننگھم کا لکھنا ہے کہ میں نے ۱۸۵۳ء میں اس کے کھنڈروں کا معائنہ کیا تھا جو ٹھیک قلعہ کے بیچ میں تھا۔

ان کے اس بیان سے عربی مؤرخین کے بیانات کی تصدیق ہوتی ہے کہ یہ مندر بازار کے چوک میں تھا۔ تیمور کے عہد میں راوی ندی نگر اور قلعے کے دونوں طرف بہتی تھی اور اس کی ایک دھارا دونوں کے درمیان سے نکلتی تھی۔ قلعہ جواب پرہلاد پوری کا مندر ہے

---

[1] تاریخ فرشتہ۔ تاریخ ہند ندا کا اللہ۔ گزیٹر جونپور گزیٹر الہ آباد صفحہ ۱۹۶۔ امپیریل گزیٹر آف انڈیا جلد دوم صفحہ ۲۰۲۔ مین پوری گزیٹر صفحہ ۱۵۰۔

تھا شہر چھوڑ کر بھاگ گیا۔ ابراہیم شاہ نے سنبھل کا انتظام تاتار خاں کے سپرد کیا۔ اور آگے بڑھ کر دریائے جمنا کے کنارے فروکش ہوا۔ ابھی دریائے جمنا پار کرنے کی تیاریوں میں مصروف تھا کہ مخبر خبر لے کر حاضر ہوئے کہ مظفر شاہ گجراتی نے الپ خاں والی منڈو اور ہوشنگ خاں والی مالوہ کو گرفتار کر کے قبضہ کر لیا ہے اور محمود شاہ کی مدد کو آرہا ہے تاکہ اس کو ساتھ لے کر قنوج اور جونپور پر حملہ کرے۔

ابراہیم شاہ نے اس خبر کو سنکر جونپور کو مراجعت کی اور سنبھل میں تاتار خاں کو خبردار کر دیا۔ جب محمود شاہ کو معلوم ہوا کہ ابراہیم شاہ جونپور چلا گیا تو اس نے دہلی سے روانہ ہو کر سنبھل پر حملہ کر دیا اور تاتار خاں کو شکست دے کر سنبھل پر قابض ہو گیا۔ اب ابراہیم نے اپنے شہر کے نظم و نسق اور آراستگی کی طرف توجہ کی اور اپنے دل و دماغ سے کچھ دنوں کے لئے سنبھل کو واپس لینے یا دہلی پر قبضہ کرنے کا خیال نکال دیا[1]

---

(ص ۱۴۹ کا بقیہ حاشیہ) اس سے سورج دیوتا کے مندر سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ ممکن ہے کہ سورج کنڈ کا جو مندر ہے اس سے سورج کنڈ کا جو مندر نگر سے پانچ میل کی دوری پر ہے۔ اس کے علاوہ ملتان میں شاہ رکن عالم کا مقبرہ بے مثل اور لاجواب ہے۔ پچاس فٹ کی کرسی پر سونٹ اونچا بنایا گیا ہے۔ کہا جاتا ہے یہ مقبرہ غیاث الدین تغلق نے اپنے لئے تعمیر کرایا تھا۔ لیکن محمد شاہ تغلق نے اس کو شاہ رکن عالم کو دیدیا۔

(آئین اکبری ابوالفضل، چچ نامہ، تحفۃ الکرام، تاریخ معصومی، گزیٹیر ملتان منتخب التواریخ بدایونی ص ۱۶۷، ۱۹۳، ۱۹۴، جنرل کننگھم رپورٹ بھاگ ص ۵، ۱۳۳)

---

[1] تاریخ فرشتہ جلد دوم، امپیریل گزیٹیر آف انڈیا جلد دوم ص ۲۷۴۔

اس کے دربار میں سب سے زیادہ قدرو منزلت فراہی شاعر کی تھی جو ابراہیم شاہ کے عہد کا درباری شاعر تھا۔ ابراہیم شاہ جنگی معرکوں میں بھی اسے اپنے ہمراہ رکھتا اور اسکے کلام سے خوش ہوکر انعام و خلعت سے سرفراز کیا کرتا۔

ابراہیم شاہ کے دربار میں مؤرخ، منجم، شعرآء، علمآء اور فن سپہ گری کے ماہرین کی اچھی خاصی تعداد تھی۔ قاضی سخا مؤرخ بھی تھے اور علم نجوم کے ماہر بھی تھے بدرالدین بدر۔ ربیع۔ کمال۔ جلالی۔ عرشی وغیرہ شعرا بھی دربار سے منسلک رہے۔ پنڈت نارائن داس جیوتش کے زبردست ماہر تھے۔ ان کا خاندان شرقی خاندان کے آخری دور تک دربار سے منسلک رہا۔ شاہی حکیموں میں سید ابراہیم کا پایہ بہت بلند تھا جو خوشنویسی کے بھی بہترین ماہر اور ہفت قلم قاضی شہاب الدینؒ کے شاگرد تھے۔ ؎[1]

ابراہیم شاہ کا دسترخوان | ابراہیم شاہ کو کھانے پینے کا بے حد شوق تھا۔ اپنے عہد سلطنت میں اس نے دسترخوان کی زینت کا خاص طور پر خیال رکھا۔ اس کے دسترخوان پر ہر دو وقت ڈھائی تین سو اشخاص شریک طعام ہوا کرتے تھے۔ جنہیں اس کے قرابتدار، امرا اور مہمان سب ہی شامل تھے۔ سفر میں بھی ابراہیم شاہ کا دسترخوان کافی وسیع ہوتا۔ مطبخ خانے کا انتظام اپنے عزیز قریب ابو سعید خاں کے سپرد کر دیا تھا جو اس کام میں کافی مہارت رکھتے تھے۔ [2]

نرخ اجناس بہ عہد ابراہیم شاہ شرقی | ابراہیم شاہ کے عہد میں غلہ، گھی، دودھ اور ترکاریوں کا نرخ اتنا ارزاں تھا کہ ایک شخص دو روپے میں ایک ماہ آرام سے گزار لیتا تھا۔ جسکی

---

[1] سلاطین جونپور [2] سلاطین جونپور۔ تجلیات العارفین

تفصیل حسب ذیل ہے۔ لہ

| اجناس | فی روپیہ | وزن |
|---|---|---|
| ۱۔ گیہوں | ایک روپیہ کا | ۲ ½ من |
| ۲۔ جو | " | ۵ ½ من |
| ۳۔ چنا | " | ۴ من |
| ۴۔ گھی تازہ | " | ۲۰ سیر |
| ۵۔ شکر دیسی | " | ۱۸ سیر |
| ۶۔ گوشت بکری فربہ | " | ۸ سیر |
| ۷۔ گوشت گاؤ | " | ۲۰ سیر |
| ۸۔ چاول پلاؤ قسم اعلیٰ | " | ۳ من |
| ۹۔ روغن تلخ | " | ۳۵ سیر |
| ۱۰۔ جلائے سوختنی | " | ۵۰ من |

ملازمین خاص | سقا ۱۶ جاروب کش ۱۴ بادکش ۱۸ باورچی ۱۰ توشہ بردار ۲۲ خدمتگار ۴۰ کفش بردار ۷ پارچہ بردار ۸ دھوبی ۸ حجام ۱۰ مہتر ۲۰۔ حکیم ۳ اتالیق ۱۴ کنیزیں ۴۰ مامائیں ۲۵ خواجہ سرا ۴ (سلاطین جونپور قلمی)

تاریخ فرشتہ نے لکھا ہے کہ تنکا چاندی کا ہو یا سونے کا ایک تولہ کا ہوتا تھا۔ چاندی کے تنکے کی قیمت ۵۰ جیتل (تانبے کا پیسہ) تھا۔ جیتل کے وزن میں کچھ شبہ ہے۔ کچھ مؤرخین کی رائے ہے کہ ایک تولہ تانبہ یا پونے دو تولہ بتاتے ہیں۔ من کتنے سیروں کا ہوتا تھا معلوم نہیں ہوتا۔

---

لہ شرقی سکہ تنکہ کو انگریزی وزن میں تبدیل کرکے یہ نرخ لکھے گئے ہیں (مؤلف)

علاؤالدین خلجی کے عہد میں سامانوں کا نرخ

| اجناس | فی روپیہ | وزن |
|---|---|---|
| (۱) گیہوں | ½۷ جیتل | ۱ من |
| (۲) جو | ۴ جیتل | ۱ من |
| (۳) ماش | ۵ جیتل | ۱ من |
| (۴) چاول | ۵ جیتل | ۱ من |
| (۵) چنا | ۵ جیتل | ۱ من |
| (۶) موٹھ | ۳ جیتل | ۱ من |
| (۷) کھانڈ سفید | ½۱ جیتل | ۱ سیر |
| (۸) مصری | ½۲ جیتل | ۱ سیر |
| (۹) شکر | ½۱ " | ۳ سیر |
| (۱۰) | ½۵ " | ۱ من |

علائی دور حکومت کا من موجودہ من کے وزن کے مطابق ½۱۲ سیر کا تھا موجودہ ½۵ چھٹانک علائی دور کے ایک سیر کے برابر تھا۔ ایک جیتل قریب قریب دو پرانا یا نیا ۲ پیسے کے برابر قیمت میں تھا۔ اس حساب سے معلوم ہوا کہ ۱۹۶۱ء کے بھاؤ اور روپیہ کی قیمت کے مطابق علائی دور حکومت کے ایک من موجودہ ۴۰ کلو گیہوں کی قیمت ۷۰ پیسہ ¾ ہندوستانی سکہ تھی۔

محمد تغلق کے عہد میں اجناس کا بھاؤ | اس عہد کے مصنف کا بیان ہے کہ محمد بن تغلق کے عہد حکومت میں سامانوں کا یہ بھاؤ تھا۔

| اجناس | فی روپیہ | وزن |
|---|---|---|
| ۱۔ گیہوں | ۷۵ پیسے کا | ایک من |

| | | |
|---|---|---|
| ۲- جو | ۵۰ پیسے کا | ایک من |
| ۳- چاول | ۸۷ " " | " " |
| ۴- چنا | ۵۰ " " | ۲ " |
| ۵- بکرے کا گوشت | ۱۲ " " | ۶ سیر |
| ۶- بطخ و مرغابی | ۷۵ " " | ایک عدد |
| ۷- مرغی | ۳۷ " " | ۴ عدد |
| ۸- شکر | ۵۰ پیسہ کی | ۵ سیر |
| ۹- مصری | ۵۰ " " | ۴ سیر |
| ۱۰- بھیڑی و بکری | ۴ روپیہ کی | ایک عدد |

( فضل اللہ عمری اردو ترجمہ ص۶۸ )

**فیروز شاہ تغلق کے عہد میں سامانوں کا بھاؤ**

تغلق اور شرقی بادشاہوں اور خاص طور سے فیروز شاہ تغلق کے عہد حکومت میں سامانوں کا بھاؤ قریب قریب ایک ہی تھا۔ یہاں پر فیروز شاہ تغلق کے عہد کا بھاؤ جس میں جونپور بھی شامل ہے۔ فیروز شاہ کی راجدھانی دہلی تھی۔ مناسب یہ ہے کہ راجدھانی کا بازار بھاؤ درج کیا جائے تاکہ سمجھنے میں آسانی ہو۔ حالانکہ مرکز میں صوبوں سے کچھ قیمتیں زیادہ ہی ہوتی ہیں:-

| اجناس | فی روپیہ | وزن |
|---|---|---|
| ۱- گیہوں | ۸ جیتیل | ایک من |
| ۲- جو | ۴ " | " |
| ۳- جوار | ۴ " | " |
| ۴- دلیہ | ۱ " | ۱۰ من |

| اجناس | فی روپیہ | وزن |
|---|---|---|
| ۵۔ گھی | ۲ ۱/۲ جیتل | ایک سیر |
| ۶ شکر | ۲ یا ۲ ۱/۲ " | ایک سیر |

(نوٹ) گھی اور شکر کا بھاؤ شمس سراج عفیف نے نہیں لکھا ہے۔ لیکن مارکوئس ہسٹنگز نے اپنی تحقیق کے مطابق لکھا ہے۔ ایڈورڈ ٹامس نے اپنی مشہور کتاب پھٹان کنگس میں بھی یہی لکھا ہے۔

(شمس سراج عفیف، طبقات اکبری، فرشتہ، دی پھٹان کنگس)

**ابراہیم لودی کے عہد حکومت میں سامانوں کا بھاؤ**

تاریخ داؤدی اور دوسرے مؤرخین کا بیان ہے کہ سلطان ابراہیم لودی کے عہد حکومت میں کپڑا اناج اور دوسری چیزیں اتنی سستی تھیں کہ اس کے پہلے کبھی دیکھی نہیں پڑتی ہیں۔ علاء الدین خلجی کے عہد حکومت میں جو چیزیں سستی تھیں اس کی وجہ قانون کی سختی تھی۔ مگر ابراہیم لودی کے عہد میں اناج کی پیداوار اتنی زیادہ تھی کہ لوگ اس بھاؤ میں بیچنے پر مجبور تھے۔ یہ درست ہے کہ محمد تغلق۔ فیروز تغلق اور ابراہیم شاہ شرقی جونپوری اور سکندر لودی کے عہد میں بھی چیزیں بڑی سستی تھیں لیکن اتنی سستی نہ تھیں۔ ابراہیم لودی کے عہد میں ایک بہلولی سکہ کا ۱۰ من اناج ملتا تھا۔ بہلولی ایک پیسہ کا وزن ایک تولہ ۸ ماشہ ۴ رتی تھا۔ ایک بہلولی پیسہ کا ۵ سیر گھی اور ۱۰ گز کپڑا اگر کوئی سوار دہلی سے آگرہ تک کا سفر کرے تو صرف ایک بہلولی سکہ کرایہ تھا۔

(تاریخ داؤدی سٹرابلیٹ جلد ۴ ص ۴۷۵۔ ۴۷۶)

**دسمبر ۱۹۸۱ء میں بازار بھاؤ**

شرقی بادشاہوں کی راجدھانی جونپور میں ۱۹۸۱ء کا جو بازار بھاؤ ہے یہاں پر درج کیا جارہا ہے۔ مرکز اور ہندوستان کے دوسرے صوبوں میں بازار نرخ کم نہ ہوگا بلکہ گراں ہی ہوگا۔

| اجناس | فی روپیہ | وزن |
|---|---|---|
| ۱۔ گیہوں | ۶۸ روپیہ | ایک من یعنی ۴۰ کلو |
| ۲۔ جو | ۵۶ ،، | ،، ،، ،، |
| ۳۔ چنا | ۱۶۰ ،، | ،، ،، ،، |
| ۴۔ مٹر | ۱۵۰ ،، | ،، ،، ،، |
| ۵۔ دال ارہر | ۲۰۰ ،، | ،، ،، ،، |
| ۶۔ دال ماش | ۲۲۵ ،، | ،، ،، ،، |
| ۷۔ چاول کوہ نور اور ڈبل تاج باسمتی ۱۶۰ ،، سنہ ۱۹۸۱ء میں و سنہ ۱۹۸۲ء میں ۲۲۰ روپیہ رقم | | ،، ،، ،، |
| ۸۔ چاول درمیانی درجہ | ۱۳۰ ،، | ،، ،، ،، |
| ۹۔ گھی دیسی چند دسی | ۴۰ ،، | ایک کلو |
| ۱۰۔ گھی ڈالڈا | ۱۶ ،، | ،، ،، |
| ۱۱۔ تیل سرسوں | ۱۶ ،، | ،، ،، |
| ۱۲۔ گڑ | ۴ ،، | ،، ،، |
| ۱۳۔ چینی سفید مارکٹ میں | ۷ ،، | ،، ،، |
| ۱۴۔ دودھ اصلی بازار میں | ۴ ،، | ،، ،، |
| ۱۵۔ دہی جماؤ | ۸ ،، | ،، ،، |
| ۱۶۔ چائے ایک کپ معمولی | ۳۵ پیسہ | ایک کپ |
| ۱۷۔ پان عام طور سے | ۲۰ پیسہ و ۲۵ پیسہ | ایک بیڑا |
| ۱۸۔ گوشت بکری کا | ۱۶ روپیہ | ایک کلو |
| ۱۹۔ گوشت بھینس کا | ۴ ،، | ،، ،، |
| ۲۰۔ مٹھائی دیسی | ۲۲ ،، | ،، ،، |
| ۲۱۔ مٹھائی ڈالڈا | ۱۴ ،، | ،، ،، |

# سلطان محمود شاہ شرقی

ابراہیم شاہ شرقی کا بڑا بیٹا سلطان محمود شاہ اپنے باپ کے انتقال کے بعد شرقی سلطنت کے تخت کا وارث ہوا۔ ابراہیم شاہ اپنی حیات میں اسے اپنا دایاں بازو سمجھ کر ہر وقت اپنی جان کے ساتھ رکھتا۔ باپ کے انتقال کے بعد سلطنت کا صحیح وارث تھا اور مزید براں باپ کی وصیت اور امرائے سلطنت کی سفارش بھی موافق تھی ۱۴۴۲ء میں جونپور کے تخت شاہی پر متمکن ہوا۔ امرائے سلطنت نے رسم کے مطابق تاجپوشی کے فرائض انجام دیئے۔ ہر طرف سے تہنیت ہائے مبارک باد کے پیغامات آئے۔ دربار اور شہر میں جشن منایا گیا اور شہزادہ تمام اعیان سلطنت کے ہمراہ نظام سلطنت سے باخبر ہوا۔ کسی شاعر نے تخت نشینی کی تاریخ کہی۔

سریر آرا چو شد ملک اتابک | بسال فرخ و ایام مسعود
نوشتم مصرعۂ تاریخ از فکر | مبارک باد جشن شاہ محمود[1]

محمود شاہ کو اس واقعہ کی اہمیت کا پورا لحاظ کرنا پڑا۔ ابراہیم شاہ نے جب تسخیر کالپی کا ارادہ کیا اور ہوشنگ غوری کے مقابلہ کے لئے کالپی کے

---

[1] سلاطین جونپور قلمی۔ تجلی نور قلمی حصہ سوم

قریب پہونچا تو اسے مخبروں نے خبر دی کہ مبارک شاہ بن خضر خاں جونپور پر حملہ آور ہونے والا ہے۔ اس لیے کالپی کی مہم کو چھوڑ کر جونپور کو مراجعت کی تھی اور یہ معاملہ یہیں رک گیا تھا۔ محمود شاہ نے تخت شاہی پر قدم رکھتے ہی اس معاملہ کو سر کرنے کی فکر شروع کر دی۔ چنانچہ اس نے امرائے سلطنت میں سے جو لائق اعتماد اور بھروسہ تھے مع تحائف بیش بہا سلطان محمود خلجی فرمانروائے دہلی کی خدمت میں روانہ کیا اور پیغام میں تحریر کیا کہ:۔

"نصیر خاں ولد قادر خاں ملازم ہوشنگ غوری صراط مستقیم شریعت محمدی سے گمراہ ہو کر مرتد ہو گیا ہے۔ اور قصبہ شاہ پور جہاں مسلمانوں کی اکثریت ہے اور کالپی سے زیادہ آباد ہے، مسلمانوں پر طرح طرح کے مظالم ڈھا کر ان کو شہر بدر کر دیا ہے اور انکی عورتوں کے ساتھ سلوک ناروا سے پیش آیا ہے اور بعض کو کافروں کے حوالے کر کے اسلام کی توہین کی ہے۔ چونکہ سلطان ہوشنگ خاں سے شرقی خاندان کے تعلق آجتک دوستانہ رہے ہیں اور بعد سلطان ہوشنگ خاں کالپی کے اہالیان کو ایسے زبوں حالات کا سامنا کرنا پڑا[۱] تھا۔ لہٰذا مناسب مزاج خیر سمجھ کر عرض حاضر کی کہ اس کا تدارک کیا جائے اور اگر حقیر کو اجازت ہو تو اس دشمن اسلام کی سرزنش کر کے دین محمدی کا پرچم اس دیار میں لہراؤں اور وہاں کے اہالیان کو دشمن کی قید سے نجات دلاؤں۔"

---

[۱] تاریخ فرشتہ۔ تاریخ ہند مولوی ذکاءاللہ

بادشاہ محمود خلجی کے پاس جب یہ عرضداشت پہونچی تو اس نے اپنے امرائے سلطنت و مفتیان دین کے روبرو پیش کیا اور جمیع حضرات کی رائے سے تدارک فتنۂ کالپی کاٹ پایا۔ چنانچہ سلطان خلجی نے جواب میں محمود شرقی کو لکھا :-

"اس فتنہ کا دفع کرنا ہر بادشاہ پر جو شعار اسلامی کا پابند ہے لازم ہے اور بنا بریں مجھ پر بھی اسی قدر لازم ہے مگر فی الحال خبر آئی ہے کہ میوات میں کچھ مفسدان نے علم بغاوت بلند کیا ہے اور امور سلطنت میں تخریب کا باعث ہو رہے۔ بدیں وجہ مجھ پر فرض ہے کہ میں پہلے میوات کے فسادیوں اور باغیوں کی سرزنش کیلئے روانہ ہو جاؤں اور آپ کالپی کے اہالیان کو مصائب سے سبکدوش فرمائیں۔ اور آپ کے ارادوں کو خدا کامیاب کرے۔ اور فتح نصیب کرے۔" [۱]

جب سلطان محمود خلجی کے دربار سے قاصد واپس آیا تو محمود شرقی سلطان محمود خلجی کا پیغام سن کر بہت خوش ہوا اور انتیس ۲۹ زنجیر فیل اور تحائف سلطان محمود خلجی کی خدمت میں روانہ کرکے شکر گذار ہوا۔

ادھر ایلچی مع تحائف روانہ ہوئے ادھر محمود شاہ شرقی نے جنگی تیاریاں شروع کر دیں۔ محمود شاہ کو جنگی تیاریوں میں زحمت محسوس نہ ہوئی۔ اسکے باپ کے وقت کے امرائے دولت اور فوجی افسران، ہاتھی، گھوڑے، سپاہ اور خزانۂ طبل و علم سب کچھ موجود تھا فوراً کالپی کی تسخیر کے لئے روانہ ہوگیا۔ جب کالپی کے حاکم نصیر خاں کو سلطان محمود شرقی کے خط اور ارادوں

---

[۱] تاریخ فرشتہ جلد دوم۔ تاریخ ہند مولوی ذکا اللہ۔

کا علم ہوا تو اس نے بھی دربار خلجی کے در کی زنجیر ہلائی اور ایک خط سلطان محمود خلجی کی خدمت میں بھیجا کہ:۔

"یہ علاقہ جو سلطان ہوشنگ نے کمترین کو مرحمت کیا تھا۔ سلطان محمود شرقی چاہتا ہے کہ بزور شمشیر چھین لے اور خود متصرف ہو لہٰذا فقیر کی حمایت سلطان کے ذمہ واجب ہے۔"

محمود خلجی نے اس خط کو پڑھ کر غور کیا کہ نصیر خاں ہر حیثیت سے دہلی کا تابع فرمان رہے گا۔ اس سے کسی قسم کا خطرہ نہیں مگر محمود شاہ شرقی اس باپ کا بیٹا ہے جس کی نظر ہمیشہ تخت دہلی کی طرف سے بد رہی۔ کالپی تک شرقی سلطنت کا قیام دہلی کے لیے ایک بڑا خطرہ ہوگا۔

محمود خلجی نے ایک درباری معتمد علی خاں کو طلب کیا۔ سلطان شرقی کی حیثیت کے مطابق تحائف ساتھ کیے اور ایک محبت آمیز خط کے ساتھ جونپور روانہ کیا۔ اس خط کا مفہوم یہ تھا کہ:۔ [1]

"نصیر خاں حاکم کالپی نے ہمارے پاس ایک مکتوب روانہ کیا ہے اور خدائے قادر و قہار کے خوف سے تائب ہو کر اقرار کیا ہے کہ آئندہ کوئی قدم جادۂ شریعت سے باہر نہ نکالے گا اور کوئی امر بدعات شنیعہ وغیر مسنونہ اندرون علاقہ شاہ پور اور کالپی پیدا نہ ہونے دیگا اور جملہ احکام الٰہیہ کی تعمیل و نفاذ میں کوتاہی نہ کریگا۔ دیگر یہ کہ یہ علاقہ سلطان ہوشنگ غوری نے ملک عبدالقادر غلام خاص اپنے کو عنایت فرمایا تھا اور وہ لوگ دربار خلجی سے اطاعت

---

[1] تاریخ فرشتہ جلد دوم۔ تاریخ ہند مولوی ذکاء اللہ۔

وفرمانبرداری میں منسلک رہے اس لئے اخلاص پناہ اور
سلطنت دستگاہ پر بھی لازم وواجب ہوا کہ اس کے جرائم گذشتہ
کو دامن عفو سے چھپا دوں اور آپ سے اس پر صدمہ نہ پہونچانے
کی سفارش کروں۔"

ابھی علی خاں جواب لے کر واپس نہ ہوا تھا کہ ایک دوسری عرضی نصیر خاں نے
سلطان محمود خلجی کی خدمت میں بہ تعجیل اس مضمون کی روانہ کی کہ :-
"فقیر سلطان ہوشنگ خاں کے وقت سے حضور کا پروردہ اور
نمک خوار ہے۔ سلطان محمود شرقی عرصہ سے بغض وعناد رکھتا ہے
اور کالپی پر چڑھائی کر کے خود اس ولایت پر متصرف ہوا ہے
اور مسلمانوں کی عورتوں کو اسیر اور جلاوطن کر کے چندیری کی طرف
کوچ کیا ہے۔ اس خبر کو حضور کے گوش گذار کرنا فریضہ سمجھا"[1]

اس خط کو نصیر خاں نے محمود خلجی کے پاس اس انداز سے نمک مرچ لگا کر بھیجا
کہ محمود خلجی محمود شرقی کی طرف سے بدظن ہو گیا اور ۲ر شعبان ۸۴۸ھ کو اجین[ع۵]

---

ع۵ محمود خلجی اور محمود شاہ شرقی کے درمیان اسی مقام پر جنگ ہوئی تھی۔ سپیرا ندی کے
کنارے ۔ یہ شہر عیسیٰ مسیح کے پہلے سے آباد ہے۔ سب سے پہلے یہ مالوہ کے راجاؤں کی راجدھانی
تھی ۔ پھر راجہ بکرماجیت نے بھی اس کو راجدھانی بنائی۔ اس کا قدیم نام آونتکاپور ہے۔ اس کا ذکر
دیا بھارت میں بھی آیا ہے۔

ہندؤں کے مقدس تیرتھ استھانوں میں اجین کا ذکر ملتا ہے۔ شمس الدین

---

[1] تاریخ فرشتہ۔ تاریخ ہند۔ مولوی ذکاء اللہ۔

سے چندیری اور کالپی کی طرف عازم ہوا۔ ایک تو نصیر خاں کے خط کا انداز تحریر دوسرے محمود شرقی کا کالپی سے چندیری کی طرف پیشقدمی کرنا محمود خلجی کے باعث اطمینان نہ ہوا۔ سلطان محمود خلجی کی روانگی کی خبر پاکر نصیر خان بھی آکر چندیری میں ملاقی ہوا۔ اور وہاں سے ایرچہ کی جانب متوجہ ہوا۔ سلطان محمود شرقی بھی اپنی فوج لے کر ان کے مقابلہ کے لئے روانہ ہوا۔ محمود خلجی نے ایک لشکر جرار کو حکم دیا کہ شرقی لشکر پر حملہ آور ہو۔ اور دوسرا دستہ سامان کو برباد کردے۔ چنانچہ محمود خلجی کے لشکر کا ایک حصہ تو مجادلہ اور محاربہ میں مصروف ہوا اور دوسرا سامان کے برباد کرنے میں لگ گیا صبح سے شام تک دونوں طرف کے تلوار کے دھنی بہادر اپنے اپنے فن کا کمال دکھلاتے رہے اور اپنی نقد جانیں بادشاہ کے حکم پر پیش کرتے رہے مگر شام ہوتے ہی دونوں فوجیں اپنی اپنی قیام گاہ میں آکر فروکش ہوگئیں۔

دوسرے دن محمود خلجی نے عماد الملک کو بھیجکر راستہ غنیم کا روک دیا۔ محمود خلجی کی اس چال کو دیکھ کر محمود شرقی نے قلب لشکر میں قیام کیا۔ محمود خلجی نے پھر ایک فوج شرقی فوج کو تاخت وتاراج کرنے کے لئے بھیجی۔ اس لشکر نے شرقی لشکر اور مضافات میں قتل و غارت کا بازار گرم کیا اور غنائم کثیر سے دامن بھر کر واپس

(بقیہ ص۱۹۴ کا) التمش نے اس پر ۱۲۳۲ء میں پہلی بار فتح حاصل کی تھی۔ یہاں کے حکمرانوں نے مانڈو نگر کو اس کی راجدھانی بنایا۔ اکبر بادشاہ کے عہد حکومت میں دہلی کا ماتحت صوبہ بن گیا تھا۔ تیرہویں صدی عیسوی میں مہاراجہ سندھیا، دولت راؤ سندھیا مراٹھوں کے ماتحت رہا۔ ایک معمولی قصبہ ہے۔ انگریزوں کے عہد میں اس کی مردم شماری ۲۵ ہزار سے زیادہ تھی۔ ایک دروازہ چوبیس کھمبا کے نام سے مشہور ہے۔ اسکو راجہ بکرماجیت نے بنوایا تھا۔ برہمنوں کا کہنا ہے کہ اس بھون میں ۲۴ جوگی رہتے تھے جو روز ایک شخص کو راجہ بنا کر رات کو اس کا خون چوس لیتے تھے۔

ہوگئے۔ ابھی میدان قتال میں آتش جنگ سرد نہ ہوئی تھی کہ آسمان پر ابر نمودار ہوا اور معًا بارش کا آغاز ہو گیا۔ اس موقع کو غیر مفید سمجھ کر دونوں فوجوں نے ہاتھ روک لیا۔ اور اپنی اپنی ولایتوں کو واپس چلی گئیں۔ [1]

سلطان محمود خلجی ابھی چندیری ہی میں تھا کہ اس کو خبر ملی کہ محمود شاہ شرقی بریار کی طرف بڑھ رہا ہے۔ محمود خلجی نے فوراً بریار کے مقدم کے پاس کمک بھیجدی محمود شرقی نے سوچا تھا کہ محمود خلجی چندیری میں قیام کرے گا۔ بریار پر قبضہ کے لئے میدان صاف رہے گا۔ مگر محمود خلجی کی طرف سے کمک کی آمد دیکھ کر جنگ کا آغاز نہ کیا اور اپنے دائرے میں قیام کیا۔ [2]

---

(بقیہ ص۱۹۵ کا) راجہ بکرماجیت نے ان جوگیوں کو قتل کرادیا۔ اس کی یادگار میں ہر سال دسہرا اور نیم اشٹمی کے دن بھگوتی دیوی مہاکالی کا میلہ لگتا ہے۔ ایک قدیم مندر مہاکالی مہادیو کے نام سے مشہور ہے۔ یہ مندر بعد کی تعمیر ہے۔ اس کے علاوہ سپرا ندی کے گھاٹ رانی باغ، بھرتھری کی گفا اور کال یادا بھون اور بنیر بنیاد کی مسجد مشہور ہے۔ (منتخب التواریخ بدایونی ص۲۰۵ جلد دوم)

ع۵ یہ شہر پسیوا ندی کے کنارے تھا۔ اب یہ ایک گاؤں کی صورت میں باقی ہے۔ گوالیار سے ۱۰۵ میل، آگرہ سے ۱۷۰ میل اور دہلی سے ۲۷۰ میل کی دوری پر ہے۔ پہاڑی پر ایک مضبوط قلعہ اب بھی موجود ہے۔ بابر شاہ نے اس قلعہ کا مفصل ذکر اپنی تزک بابری میں اور ابوالفضل نے آئین اکبری میں کیا ہے۔ اس شہر میں ۱۴ ہزار پکے بھون ۳۴ بازار، ۳۶۰ سرائے اور بارہ ہزار مسجدیں تھیں۔ ہمیں اس کی تعداد میں شک معلوم ہوتا ہے جس کی تائید بدایونی کے حاشیہ نگار سے بھی ہوتی ہے۔ سیر المتاخرین میں ہے کہ شہر میں اتنا بڑا مندر تھا کہ گھنٹہ بجنے کی

---

[1] تاریخ فرشتہ، تاریخ ہند ذکاءاللہ [2] فرشتہ۔ تاریخ ہند ذکاءاللہ۔

برہار کے لوگ محمود خلجی کے زیر حکومت رہ کر بے حد آرام کی زندگی بسر کیا کرتے تھے اس لئے کسی دوسری سلطنت کے ماتحت رہنے کو پسند نہ کرتے تھے۔ اور نہ کسی امیر یا زمیندار نے برہار حاصل کرنے میں محمود شرقی کی مدد کی اس لئے اس نے مجبور ہو کر ایک مکتوب شیخ الاسلام جائیلدہا کے نام لکھ کر روانہ کیا کہ ہم دونوں سلاطین آپسمیں ایک دوسرے کے خلاف لڑ رہے ہیں اور دونوں طرف کے مسلمان تہ تیغ ہو رہے ہیں اور مسلمانوں کا خون بہنے نہ پائے۔ قصبہ ایرچھ اور راٹھ جو ہمارے تصرف میں آیا ہے ہم اسے نصیر خاں کو واپس کر دینگے۔"

حضرت شیخ الاسلام نے یہ خط اور ایلچی زبانی پیغام سن کر فوراً اپنے خادم کو محمود خلجی کے پاس بھیجا اور ایک مکتوب نصیحتانہ بھی اس کے ہمراہ بھی کر دیا۔ اور تاکید کی کہ صلح کن راہ پر عمل کیا جائے۔ اور خونریزی سے اجتناب کیا جائے۔

محمود خلجی نے کہ شیخ الاسلام کا بے حد ادب اور احترام کرتا تھا فوراً خادم سے خط لے کر چاک کیا اور پڑھ کر جواب میں کہلا بھیجا کہ محمود شرقی جب تک کالپی کا علاقہ نصیر خاں کو واگذار نہ کرے گا میں صلح کرنے پر تیار نہیں ہوں۔ چونکہ نصیر خاں کے علاقوں پر محمود شرقی قابض ہو گیا تھا۔ پرگنہ راٹھور کو اس نے غنیمت سمجھ کر محمود خلجی کی خدمت میں عرض کی کہ سلطان محمود شرقی نے حضور اشرف کے سامنے شیخ الاسلام جائیلدہا کی خدمت میں وعدہ کیا ہے کہ میں اس کے قادر خاں کی اولاد

---

(بقیہ صفحہ ۱۹۶ کا) آواز اس کے باہر نہیں نکلتی تھی۔ بابر نے لکھا ہے کہ میں نے اس قلعہ کو تین گھنٹہ میں اپنے قبضہ میں کیا تھا۔ انگریزوں نے جھانسی کے بدلے میں اس شہر کو لے لیا تھا۔
(سیر المتاخرین فارسی ص۱۱۴، حاشیہ منتخب التواریخ ص۱۲، تزک بابری۔ آئینہ اکبری ابوالفضل۔

سے نصیر خاں سے مزاحم اور متعرض نہ ہونگا۔ امیدوار ہوں کہ پھر اس کا لشکر اس ملک میں دوبارہ قدم نہ رکھے اور بعد ۴ ماہ کے کالپی۔ ایرجہ اور قصبات میرے سپرد کرے۔"[1]

جب بنیاد صلح کی شیخ کی توجہ ظاہری و باطنی سے مستحکم ہوگئی اور ایلچی سلطان محمود شرقی کا عنایات شاہی سے مستفیض ہوکر رخصت ہوا۔ سلطان محمود خلجی شادی آباد مندو کی طرف اور سلطان محمود شرقی جونپور کی طرف روانہ ہوے[2]

جونپور پہونچکر محمود شاہ شرقی نے اپنے دارالخلافہ کی درستگی سلطنت کے نظم و نسق اور خدمت علما و فقرا میں گذارنا شروع کر دیا۔ ابراہیم شاہ کی روح ضرور خوش ہوئی ہوگی کیونکہ یہی جذبات اس کے دل میں بھی تھے جو حیات مستعار کی بیوفائی کیوجہ سے اپنے ہمراہ قبر میں لے گیا۔

کچھ دنوں علما و فقرا و امرا کی خاطرداریوں میں گذار کر اور سپاہ کو تازہ دم بناکر محمود شاہ نے ایک مرتبہ پھر مملکت چنار کی تسخیر کا ارادہ کیا اور وہاں پہونچکر اس کو تاخت و تاراج کیا۔ اور وہاں کے سرکشوں اور مفسدوں کو گرفتار کیا۔ بہتوں کو تہ تیغ کیا اور بعضوں کو شہر بدر کیا اور بعض قصبوں اور پرگنوں میں تھانے بٹھا کے پھر جونپور واپس چلا آیا اور پھر کچھ دنوں آرام کرنے کے بعد اڑیسہ کی طرف رخ کیا۔ اڑیسہ کے حالات اس کے زمانے میں اچھے نہ تھے۔ ابراہیم شاہ شرقی کی حیات تک اڑیسہ کے اکثر علاقے باجگذار رہے۔ مگر اب اڑیسہ میں سرکشی پھیل چکی تھی اور اس کو دبانے کے لئے محمود شاہ شرقی کو جانا ہی پڑا۔ وہاں پہونچکر محمود شرقی نے بہت سرکشوں کو قتل کیا۔ بتخانوں کو مسمار کیا اور اطراف

---

[1] تاریخ فرشتہ۔ آئینہ اودھ۔ تاریخ ہندذکاءاللہ۔ [2] تاریخ فرشتہ جلد دوم۔

سکے بیشتر مقامات کو لوٹ کر کافی مقدار میں مال غنیمت حاصل کیا اور امرائے ہمرکاب اور سپاہ کے افسران بھی مال غنیمت سے آسودہ ہوگئے۔

دہلی میں جب افغانوں نے حمید خاں کو گرفتار کرکے موکلوں کے سپرد کیا تو ملک بہلول کو دہلی کا بادشاہ بنایا۔ ملک بہلول نے ۸۵۵ھ میں اپنے بڑے بیٹے خواجہ بایزید کو دہلی کی سلطنت پر اپنا قائم مقام بنا کر ملتان اور دیپالپور چلا گیا۔ اور وہاں پہونچکر فوج کی فراہمی میں مصروف ہوگیا۔ مگر بعض امرائے علاءالدین نے کہ بہلول لودی کو بادشاہ تسلیم کرنے سے اختلاف رکھتے تھے۔ سلطان محمود شرقی کو پیغام بھیجا کہ وہ آکر دہلی کے تخت پر قبضہ کرلے۔

چنانچہ اس پیغام کو پاتے ہی سلطان محمود شرقی نے ۸۵۶ھ میں ایک جرار لشکر لے کر دہلی کو روانگی کردی اور وہاں پہونچکر پورے طور پر دہلی کا محاصرہ کرلیا۔ خواجہ بایزید پسر بہلول لودی کو یہ خبر پہونچی تو فوراً دیپالپور سے روانہ ہوکر موضع بیرہ میں مقیم ہوا جو صدر دہلی سے ۱۵ کوس کے فاصلہ پر ہے۔ موقع

---

ع۵ سلطان محمود شرقی جونپوری نے جب ۱۴۵۲ء میں دہلی کو گھیر لیا تو اس وقت بہلول لودی دیپالپور میں موجود تھا۔ دیپالپور منٹگمری ضلع میں دیاس ندی کے نزدیک پاک پٹن سے ۲۸ میل کی دوری پر پورب کی طرف ہے اوکاڑہ کے اسٹیشن سے ۱۷ میل دکھن میں ہے۔ جنرل کننگھم کی تحقیق کے مطابق اس کو راجہ دیوپال نے بسایا تھا بطلیموس نے اپنے جغرافیہ میں جس ڈیڈالہ شہر کا ذکر کیا ہے یہ وہی دیپالپور ہے۔ فیروز شاہ تغلق نے یہاں پر ایک شہر کی تعمیر کی تھی اور ایک جامع مسجد بھی بنوائی تھی۔ غلاموں اور خلجیوں کے عہد حکومت میں یہ پنجاب کی راجدھانی تھی۔ چونکہ یہ لاہور اور ملتان کے وسط میں تھا۔ اس لئے چنگیز خاں کے حملہ کی روک تھام کے لئے اس کی بڑی ہی اہمیت تھی۔ یہاں سے دونوں طرف کا باسانی انتظام ہو سکتا ہے۔

(بقیہ صفحہ ۲۰۱ پر ملاحظہ ہو)

پاکر بہلول کے سپاہی محمود شرقی کے باربردار جانور مثل اونٹ اور بیل وغیرہ چراگاہ سے ہانک لے گئے۔ جب اس کی اطلاع محمود شاہ شرقی کو ہوئی تو اس نے فتح خاں ہروی کو جو اس کے امرا میں سے بیحد مستعد افسر تھا مع تیس ہزار سوار اور تیس زنجیر فیل بہلول لودی کے مقابلہ کو بھیجا اور افغانوں نے تین گروہ میں تقسیم ہو کر مقابلہ کیا۔ بہلول لودی کا بھتیجہ قطب خاں لودی پسر اسلام خاں لودی نامی تیر اندازوں میں تھا۔ اس نے فتح خاں کی فوج کے ہاتھی کو کہ فوج میں سب سے آگے چلتا تھا۔ ایک ضرب تیر سے ناکام کر دیا اور وہ ہاتھی پھر میدان جنگ کے لائق نہ رہا۔ اور دریا خاں لودی کو للکار کر کہا جو محمود شرقی کی سپاہ کا نامی سردار تھا کہ تیری ماں بہنیں دہلی کے قلعہ میں اسیر ہیں۔ تجھکو جنگ میں غیر کی مدد کرنے میں شرم نہیں آتی؟ جا ناموس کی حفاظت کر۔ [1]

قطب خاں کے یہ جملے سن کر دریا خاں نے یہ جواب دیا کہ میں پسپا ہوتا ہوں مگر خبردار تعاقب نہ کرنا۔

قطب خاں نے قسم کھائی کہ "میں پیچھا نہ کرونگا" یہ سنتے ہی دریا خاں نے جنگ سے منہ موڑ لیا اور واپس چلا آیا۔ اس کے پلٹتے ہی فتح خاں ہروی، شکست کھا کر گرفتار ہوا۔ چونکہ فتح خاں نے رائے کرن بھائی پتھورا کو قتل کیا تھا۔ اس لئے رائے کرن آگے بڑھ آیا اور فتح خاں کا سر کاٹ کر بہلول لودی کی خدمت میں حاضر کر دیا۔ [2]

محمود شاہ شرقی کے اس بہادر جرنیل کے قتل ہو جانے کے بعد اس کی ہمت پست ہو گئی اور دہلی کا محاصرہ ختم کر کے جونپور واپس چلا آیا۔ اب بہلول لودی کی

---

[1] تاریخ فرشتہ۔ [2] آئینہ اودھ

بادشاہت مضبوط ہوئی اور اس نے ہر طرف اپنے رعب و جلال کا سکہ جاری کر دیا۔

بہلول لودی کی شاہی نے اطراف و جوانب میں ارتعاش پیدا کر دیا تھا۔ جدھر پہنچ جاتا لوگ بلا جنگ کیے سر تسلیم خم کر دیتے اور ملازمت قبول کر لیتے۔ بعض جو بہلول لودی کو خاطر میں نہ لائے ان میں احمد خاں میواتی بھی تھا احمد خاں کا رنگ بیڈھب دیکھ کر بہلول لودی نے میوات کی سمت روانگی کر دی۔ بہلول لودی کی آمد کی خبر سن کر احمد خاں نے نہایت تزک و احتشام سے اس کا استقبال کیا اور آخر کار رشتۂ اطاعت میں منسلک ہو گیا۔ بہلول لودی نے سات پرگنے احمد خاں کے تصرف سے نکال لئے اور باقی علاقہ کا اس کو حاکم بنا کر وہاں سے واپس ہوا اور قصبہ برن میں پہونچا۔ دریا خاں لودی نے بادشاہ کی آمد کی خبر پاکر سنبھل سے آکر استقبال کیا اور بادشاہ کی خدمت میں سات ہاتھی پیش کیے۔ وہاں سے بہلول لودی علاقہ کول پہنچا اور عیسیٰ خاں کا علاقہ بدستور بحال رکھا۔ پھر برہان آباد جاکر سکیٹ اور مبارک خاں لوہانی کا علاقہ بھی بحال رکھا مگر بھوئیں گاؤں جاکر رائے پرتاب پر خراج مقرر کیا۔ وہاں سے رابری پہنچا رابری کا حاکم قطب خاں بن حسین خاں افغان قلعہ میں پناہ گزیں ہوا۔ اور بہلول لودی نے یہ فتح کر لیا۔ اس کے بعد اٹاوہ گیا وہاں کے حاکم نے اطاعت قبول کی لہٰذا اس کی جاگیر اسے بحال کر دی۔

---

(بقیہ صہ۱۹۹ کا) تیمور کے حملہ کے وقت یہ ملتان کے برابر کا شہر تھا۔ اس میں چوراسی مسجدیں تھیں بابر کے عہد میں یہ شہر لاہور کے برابر تھا۔

(منتخب التواریخ بدایونی صہ۱۱۵)

جوناں خاں بہلول لودی سے ناراض ہوکر سلطان محمود شرقی کے پاس حاضر ہوا اور ہر طرح وفاداری اور اطاعت کا اقرار کیا۔ محمود شرقی نے اسے شمس آباد کا حاکم بنا دیا۔ اور ۸۶۱ھ میں اٹاوہ[ع] بہلول لودی پر حملہ کر دیا پہلے روز دونوں فوجیں دن بھر سرگرم پیکار رہیں۔ دوسرے دن قطب خاں اور رائے پرتاب نے صلح کا پیغام بھیجا۔[1]

---

ع ابوالفضل نے اپنی مشہور کتاب آئین اکبری میں صرف اتنا لکھا ہے کہ یہ اٹاوہ چمبل ندی کے کنارے پر بسا ہے۔ یہاں پر چوہان راجہ حکومت کرتے تھے۔ کانپور اور آگرہ کے بیچ میں یہ ایک اوسط درجہ کا شہر ہے۔ گزیٹیر اٹاوہ میں لکھا ہے کہ اس ضلع کی تاریخ نامکمل ہے۔ ایک کہاوت سے ظاہر ہوتا ہے کہ چکرنگر جمنا اور چمبل کے دوآبہ میں مہابھارت کا ایک چکر اس میں موجود تھا لیکن اس کے آثار بہت ہی مشکوک ہیں۔ بہت سے پرانے ٹیلے ہیں۔ جس سے قدیم قلعوں اور شہروں کا پتہ چلتا ہے جو اسوقت بھی موجود ہیں۔ یہ منج اور کرارکوٹ کے نام سے مشہور ہیں۔ لیکن ابھی ان پر قبضہ نہیں ہوا جو کہ بھروں کے ماتحت تھے۔ یہ لوگ دوآبہ کے اوپری حصے میں آباد تھے۔ جنکو بارہویں صدی عیسوی میں راجپوتوں نے نکال دیا اس کے کافی ثبوت موجود ہیں کہ اسوقت اس مقام پر اتری حصے میں سنگار ندی کے کنارے کافی گھنے جنگل تھے اور دکھنی حصے میں ۱۹۲۵ء تک جنگلی آبادی رہی ہے۔

جو بھی آبادی رہی ہو لیکن تاریخی تحقیق سے بلا شبہ کہا جا سکتا ہے کہ یہ لوگ موریہ راجاؤں کی رعایا رہے اور بعد میں گپت بنش ہو گئے۔ ساتویں صدی عیسوی میں جب ترقی ہوئی تو یہ ضلع ہرش وردھن کے راج میں شامل ہو گیا ۶۴۸ء میں راجہ ہرش کی وفات کے بعد ایک مرتبہ طوائف الملوکی پھیلی تھی۔ لیکن قنوج کی حکومت پھر آٹھویں صدی عیسوی میں قائم ہو گئی تھی۔ اور وہاں کے سرداروں کی حکومت پھر زندہ ہو گئی جسکو محمود غزنوی نے ۱۰۱۸ء میں گدی سے (بقیہ ص۲۰۳ پر ملاحظہ فرمائیں)

---

[1] تاریخ ہند مولوی ذکاء اللہ۔ تاریخ آئینہ اودھ۔ فرشتہ۔ گزیٹیر اٹاوہ۔ کنگ آف دی ایسٹ مولوی فصیح الدین بدایونی سلکر جونپور ۱۹۲۲ء، گزیٹیر جونپور، سلاطین جونپور قلمی۔

| بہلول لودی اور محمود شرقی کا صلحنامہ | بہلول لودی کے پیغام صلح کو محمود شرقی نے منظور کر لیا۔ جس کے شرائط یہ تھے۔ |
|---|---|

"مبارک شاہ بادشاہ دہلی کے ماتحت جتنے علاقے تھے اب وہ بہلول لودی کی ملکیت قرار پائیں (۲) اور جو علاقے سلطان ابراہیم شاہ بادشاہ جونپور کے ماتحت تھے اب وہ محمود شرقی کی ملکیت میں رہیں (۳) سات ہاتھی جو فتح خاں کی شکست میں بہلول لودی کو ہاتھ آئے تھے اسے بہلول لودی محمود شرقی کو واپس کرے۔ (۴) اور شمس آباد کا علاقہ جوناں خاں سے نکال کر بہلول لودی کو ملے۔"

چنانچہ اس صلحنامہ کی بنا پر محمود شرقی نے جونپور کو مراجعت کی جب بہلول لودی نے جوناں خاں سے شمس آباد کا علاقہ طلب کیا تو جونا خاں راضی نہوا۔ بہلول لودی نے بزور قوت جوناں خاں کو وہاں سے نکال کر شمس آباد پر قبضہ کر لیا اور اس علاقہ کو رائے کرن کے سپرد کر دیا۔ جب یہ خبر سلطان محمود شرقی کو پہنچی تو وہ پھر ایک جرار لشکر لے کر جوناں خاں کی مدد کے لئے جونپور سے روانہ ہو گیا اور شمس آباد

(بقیہ صفحہ ۲۰۲ کا) اتارا۔ اس کے بعد گہر دار دل نے پھر قنوج پر اپنا قبضہ کر لیا۔ ان کی حکومت کا واضح ثبوت ایک تانبے کی تختی سے ملتا ہے۔

محمود غزنوی بارہویں صدی عیسوی کے وقت ورن جو کہ کوسچند کا قلعہ تھا اور متھرا پر قبضہ کرنے کے بعد قنوج چلا گیا۔ اور یہ ممکن ہے کہ وہ شہر سے ہوتا ہوا گیا ہو۔ اس کے بعد وہ منج گیا جو برہمنوں کا قلعہ کہا جاتا ہے۔ وہاں کے لوگوں نے ڈٹ کر محمود کا مقابلہ کیا مگر جب دیکھا کہ مسلمانوں کا مقابلہ نہیں ہو سکتا اور ان کا ہی خون خرابہ ہوگا تو میدان جنگ سے بھاگ کھڑے ہوئے مگر پھر بھی بہت سے لوگ موت کے گھاٹ اتار دئے

سے اطراف میں فروکش ہو گیا۔ قطب خاں لودی اور دریا خاں لودی نے ایک رائے ہو کر شرقی لشکر پر شبخون مارا۔ اتفاق سے قطب خاں لودی کا پاؤں گھوڑے کی زین میں پھنس گیا اور گھوڑے کے بدکنے سے زمین پر آرہا۔ شرقی فوج کے سپاہیوں نے دوڑ کر زندہ گرفتار کر لیا۔

جب قطب خاں محمود شرقی کے پاس لایا گیا تو اس نے قتل کرنا مناسب نہ سمجھا۔ بلکہ جونپور بھیجکر قید میں رکھا۔ اب بہلول لودی نے شہزادہ جلال خاں اور شہزادہ سکندر خاں اور عماد الملک کو رائے کرن کی مدد کے لئے شمس آباد بھیجا کہ سب مل کر محمود شرقی کے مقابل مضبوط مورچہ قائم کریں اور خود فوج لیکر دوسری طرف سے وہاں آگیا۔ دونوں لشکر اطراف شمس آباد میں فروکش ہو گئے۔ ابھی جنگ کا آغاز نہ ہوا تھا کہ دفعتًا سلطان محمود شرقی کی طبیعت ناساز ہوئی اور مرض یہانتک شدت اختیار کی کہ دوسرے ہی دن ۸۶۲ھ کو انتقال کر گیا۔ مدت سلطنت بیس سال چند روز رہی۔

محمود شاہ ابراہیم شاہ شرقی کی طرح علم دوست اور علم پرور تھا۔ اپنے زمانے کے علمار فقرا اور بزرگان دین کی بیحد خدمت کرتا تھا۔ ہر شخص کے وظائف اور

---

(بقیہ صفحہ ۲۰۳ کا) گئے۔ اور ایک بار پھر محمود کو قنوج کے رائے سے مقابلہ کرنا پڑا۔ اس قلعہ کے چاروں طرف گھنا جنگل تھا جس میں بہت بڑے بڑے سانپ تھے۔ جنگل میں اتنا اندھیرا تھا کہ چودہویں کے چاند کی روشنی بھی اس کے اندر نہیں پہونچ سکتی تھی۔

محمود شاہ تغلق کے عہد حکومت میں تغلق حکومت مضبوط نہ تھی اور طوائف الملوکی پھیلی ہوئی تھی۔ اس نے خواجہ جہاں ملک الشرق کو امن و امان کے قیام کیلئے بھیجا۔ اس نے اپنی ایک اچھی خاصی فوج تیار کی اور قنوج

---

لہ تاریخ فرشتہ۔ تاریخ ہند مولوی ذکاءاللہ۔

امداد کوشش اپنے والد کے بحال رکھا۔ محمود شاہ کی تخت نشینی کے وقت اسے پورا عملہ ابراہیم شاہ شرقی کے عہد کا ملا جو نظام سلطنت کو سنبھالے ہوئے تھا۔ اس نے تمام افسروں، امیروں اور جاگیرداروں کو اسی انداز سے دیکھا اور ویسے ہی سلوک کئے جیسا اس کے باپ ابراہیم شاہ شرقی نے کئے تھے۔ [1]

راجے بی بی کے تاریخی کارنامے | محمود شاہ کو عمارتوں کی تعمیر سے بھی کافی دلچسپی تھی چنانچہ لعل دروازہ مسجد اور مسجد سے متصل کئی عمارتیں تعمیر کرائیں۔ مسجد سے شمال کی جانب اس نے ایک محل تعمیر کرایا تھا جو نماز گاہ کے نام سے مشہور تھا۔ یہ نماز گاہ اس کی بیوی راجے بی بی کی فرمائش پر تعمیر ہوئی تھی۔ محمود شاہ شرقی نے اسکی تعمیر میں کافی روپیہ صرف کیا تھا اور بہترین کاریگروں نے تیار کی تھی۔ اس عمارت کی شہرت کی وجہ یہ تھی کہ اس میں مدرسہ، مہمان خانہ، حوض اور باغ سب کچھ تھا۔ لعل دروازہ محل کی طرح نماز گاہ میں بھی لال پتھر استعمال کئے گئے تھے۔ راجے بی بی اسی محل میں اپنے ملازموں، کنیزوں اور سہیلیوں کے ساتھ رہتی تھیں، اور انھیں کے نام سے یہ محل موسوم تھا۔ [2]

"سلطان محمود کی شادی سید علاءالدین بدایونی کی لڑکی بیگم راجے بی بی سے ہوئی تھی ۱۴۴۴ء میں ملک اتابک خطاب کر کے تخت پر بیٹھا" (بیان الانساب)

"تاریخ آثار بنارس" کے مصنف نے لکھا ہے کہ سلطان محمود شاہ شرقی نے بنارس کی ایک غریب عورت راجے بی بی سے شادی کرلی تھی جو سید طالب علی عرف سید طالھن کی بیٹی تھیں۔ سید طالھن ایک زمانے میں راجہ جے چند کی طرف سے

---

(بقیہ صفحہ ۲۰۴ کا) واناوہ کی طوائف الملوکی کو ختم کیا اور پھر قنوج واناوہ بھی جونپوری حکومت میں شامل ہوگیا۔
(آئین اکبری، منتخب التواریخ بدایونی صفحہ ۱۵۲، گزیٹر اناوہ صفحہ ۱۲۷-۱۲۹)

---

[1] سلاطین جونپور قلمی، کنگ آف دی ایسٹ فصیح الدین بدایونی، [2] سلاطین جونپور۔ تجلیات العارفین، کنگ آف دی ایسٹ

بنارس کے حاکم تھے۔ کمسنی میں باپ کا انتقال ہو گیا تھا۔ والدہ نے ان کی پرورش کی تھی اور مصنف "بیان الانساب السادات زیدیہ" کا قول ہے کہ راجے بی بی سید علاء الدین بدایونی کی لڑکی تھیں۔

"راجے بی بی بڑی ذہین اور پر مغز تھیں۔ اپنی دانشمندی اور طباعی کی بنا پر امور سلطنت اپنے ہاتھوں میں لے کر حسن وخوبی سے انتظامات کئے..... محمود شرقی نے غلام انبیاء کو اپنے عہد حکومت میں بنارس کا حاکم بنا کر بھیجا تھا۔ غلام انبیا نے ایک بازار اپنے نام سے انبیا منڈی کے نام سے قائم کی اور محمود شاہ شرقی کے نام سے ریشمی ملبوسات میں ایک جدید طرز کا کپڑا بننے لگا جو "محمودی" کے نام سے مشہور رہے اور کہیں کہیں اب بھی تیار کیا جاتا ہے۔

(تاریخ آثار بنارس)

---

عہ (حاشیہ ص۲۰۵ کا)

<u>راجے بی بی اور تاریخی غلط بیانی</u> | اگر یہ صحیح ہے کہ سید طالعن راجہ جے چند والیٔ قنوج کی طرف سے بنارس کے حاکم تھے تو پھر راجے بی بی کا اُنکی دختر ہونا اور محمود شاہ شرقی سے شادی ہونا تاریخی حیثیت سے غلط ہو جاتا ہے کیونکہ راجہ جے چند قطب الدین کے ہاتھوں سنہ ۱۱۹۳ء میں قتل ہو جاتا ہے۔ محمود شاہ شرقی کے والد ابراہیم شاہ شرقی کی تخت نشینی سنہ ۱۴۰۲ء میں ہوئی۔ اس طرح جے چند اور ابراہیم شاہ شرقی کے درمیان ۲۰۸ سال کا زمانہ حائل ہے۔ جے چند کی وفات کے بعد سید طالعن زیادہ سے زیادہ ۵۰ سال زندہ رہے ہونگے۔ اور راجے بی بی وفات کے کچھ سال قبل پیدا ہوئی ہونگی۔ کیونکہ باپ کا انتقال کمسنی میں ہو چکا تھا۔ اگر سنہ ۱۴۰۲ء ہی شادی کا سال مان لیا جائے تو راجے بی بی کی عمر بروقت شادی ۱۶۴ سال تسلیم کرنا پڑے گی جو بالکل غلط ہے چونکہ بیان الانساب اور دوسرے مؤرخین متفق ہیں کہ راجے بی بی سید علاؤ الدین بدایونی کی لڑکی تھیں اسلئے

"راجی بی بی کی ایک سہیلی فیروزخانم تھیں جسے ملک نے گلبدن کا خطاب دیا تھا۔ بڑی زیرک اور دانشمند تھیں۔ گلبدن بنارس کا مشہور ریشمی پارچہ ان ہی کے نام سے موسوم ہے۔"

راجی بی بی نے اپنی سلطنت میں اسلامی مہینوں کے نام عورتوں کی آسانی کے لئے حسب ذیل رائج کرائے تھے۔ جو آج بھی اسی طرح عورتوں میں رائج ہیں۔

| عربی | محرم | صفر | ربیع الاول | ربیع الاخر |
|---|---|---|---|---|
| جونپوری | داہا | تیرہ تیزی | بارہ وفات | بڑے پیر |
| عربی | جمادی الاول | جمادی الآخر | رجب | شعبان |
| جونپوری | مدار | خواجہ دن | مدرجب | شبرات |
| عربی | رمضان | شوال | ذیقعدہ | ذی الحجہ |
| جونپوری | روزہ | عید | خالی | بقرید |

راجی بی بی نے بنارس چوک میں ایک شاندار مسجد تعمیر کرائی جو کافی بلندی پر واقع ہے۔ (تاریخ آثار بنارس)

---

(صفحہ ۲۰۶ کا بقیہ) ہم بھی اسی رائے سے اتفاق کرتے ہیں۔ (آثار بنارس صفحہ ۸۱-۸۰۔ چراغ زد فرشتہ۔ بیان الانساب صفحہ ۱۳۱-۱۳۰ منتخب التواریخ۔ محمد قاسم سے بابر تک)

# سُلطان محمد شاہ شرقی

شمس آباد میں محمود شرقی کے انتقال کے بعد ۸۶۲ھ ۱۴۵۷ء میں اس کا بیٹا محمد شاہ شرقی وارث تخت و تاج ہوا۔ جشن تاجپوشی حسب روایات خاندانی بڑے تزک و احتشام سے منایا گیا۔ کسی شاعر نے حسب ذیل قطعہ پیش کیا۔

محمد شاہ راشاہی مبارک — شود ما مون از بیداد و از ظلم
یکے از عقل چوں تاریخ پرسید — برآمد سن مبارک گفت الحکم
۸۶۲ھ

محمد شاہ شرقی عرف شاہزادہ بھیکن خاں دوران جنگ میں جو بہلول لودی کے خلاف جاری تھی۔ اپنے والد کے ساتھ شمس آباد کیمپ میں موجود تھا اور موجودہ صورت حال سے کسی قدر با خبر بھی تھا۔ اسی لئے بی بی راجی نے اپنے باقی فرزندوں، جلال خاں حسن خاں اور حسین خاں کو نظر انداز کر کے تخت سلطنت پر بٹھا دیا۔ [1]

بی بی راجی چونکہ خود ایک قابل شہزادی تھی اور شاہانہ دل و دماغ اور سوجھ بوجھ رکھتی تھی اس لئے اس نے سلطنت کے ہنگامی حالات پر قابو پانے کے لئے محمد شاہ کو مشورہ دیا کہ وہ بہلول لودی سے اس صلحنامے کے تحت صلح کرلے جو اس کے باپ نے مرنے سے قبل مرتب کیا تھا۔ چنانچہ محمد شاہ نے بہلول لودی کے پاس پیغام بھیجا کہ جنگ ملتوی

---

[1] تاریخ فرشتہ۔ سلاطین جونپور۔ تاریخ ہند ذکاء اللہ، جونپور نامہ فارسی خیرالدین

کردی جائے اور دونوں سلطان آپس میں اس شرط پر راضی ہو جائیں کہ سلطان محمود کے مقبوضہ علاقوں کا مالک محمد شاہ کو قرار دیا جائے اور بہلول لودی اپنے مقبوضہ علاقوں پر قابض رہے۔ اس پر دونوں سلطان راضی ہو گئے اور محمد شاہ مع اپنی فوج کے جونپور چلا آیا۔

جب بہلول لودی دہلی سے واپس ہونے لگا تو بھاسکر جی کی تاریخ[1] میں ہے کہ "بہلول لودی کی بیوی جو ساتھ میں تھی اس نے کہا جب تک میں اپنے بھائی قطب خاں کو شرقی بادشاہ کی قید سے چھڑا نہ لونگی دہلی نہ لوٹونگی۔"

فصیح الدین صاحب اپنی تاریخ[2] میں لکھتے ہیں کہ "جب بہلول لودی دہلی میں آیا اور حرم سرا میں داخل ہونا چاہا تو دروازہ بند تھا اور اسے اپنی بیوی کے طعن آمیز جملے سننے پڑے۔ کہ جب تک وہ قطب خاں کو رہا نہ کرا لے گا حرم سرا کے اندر قدم نہ رکھنے پائے گا۔"

فرشتہ میں ہے کہ بہلول جب دہلی پہونچا تو شمس خاتون بہلول کی بیوی نے بہلول لودی کو مجبور کیا کہ وہ اس کے بھائی کو شرقی قید سے رہا کرائے ورنہ اس پر خواب وخور حرام ہے۔"

بیوی کے ان جملوں کا بہلول لودی پر بہت اثر پڑا۔ چنانچہ اس نے بقولے جونپور اور بقولے شمس آباد کا رخ کیا۔ قطب خاں صرف بہلول لودی کا سالا ہی نہ تھا بلکہ بہلولی سپاہ کا روح رواں ایک سردار بھی تھا۔ بہلول اس بہادر جرنیل کی کمی اپنی سلطنت کی بقا میں کمی کے مترادف سمجھتا تھا لہٰذا بیوی کے تقاضوں کے علاوہ وہ خود بھی قطب خاں کی رہائی کی فکر میں تھا۔

---

[1] جونپور کا اتہاس۔ تر پوری بھاسکر [2] کنگ آف دی ایسٹ "King of the East"

صلحنامے کے بعد محمد شاہ جونپور چلا آیا تھا کیونکہ یہاں حسن خاں اس کے خلاف سازش میں مصروف تھا۔ اور قطب خاں کی مدد سے کوئی منصوبہ تیار کر رہا تھا۔ محمد شاہ کو جونپور پہونچتے ہی اس کا علم ہو گیا۔ مگر بہلول لودی کے شمس آباد کی طرف بڑھنے کی خبر سن کر وہ بھی شمس آباد کی طرف روانہ ہو گیا اور سرستی[1] میں آکر قیام کیا۔ اور اس کے ساتھ میں جلال خاں اور حسین خاں اس کے دونوں بھائی بھی تھے۔ لودی نے جب رابری میں آکر قیام کیا تو اس کو معلوم ہوا کہ شمس آباد میں متعین لودی کے گورنر رائے کرن کو محمد شاہ نے ہٹا کر جونا خاں کو اس کی جگہ گورنر بنا دیا ہے اور جنگ کی تیاریوں میں مصروف ہے اس لئے بہلول لودی نے رابری سے ہٹنا مناسب نہ سمجھا۔ زمیندار رائے پرتاب جو خانوادۂ لودی سے منسلک تھا محمد شاہ کی آن بان دیکھ کر لودی کا ساتھ چھوڑ کر محمد شاہ سے آکر مل گیا۔[2]

محمد شاہ نے حسن شاہ اور قطب خاں کی سازشوں سے اندیشہ کیا اور جونپور کے کوتوال کو ایک خفیہ خط لکھا کہ حسن شاہ اور قطب خاں کو پوشیدہ طور پر قتل کر دیا جائے ورنہ یہ لوگ شرقی سلطنت کا قلعہ قمع کر دینگے۔ یہ خبر حسن

---

[1] قدیم مؤرخین نے سرسہ کا نام سرستی لکھا ہے۔ آئین اکبری میں ابوالفضل نے سرسہ لکھا ہے۔ یہ شہر سرسوتی ندی کے ساحل پر ہے اور اس نام پر اس کا نام بھی پڑا ہے۔ جو لوگ اسکو راجہ سارس کے نام سے متعلق بتاتے ہیں۔ وہ غلط فہمی میں مبتلا ہیں۔ قدیم شہر ۱۳۲۶ء کے قحط میں برباد ہو چکا تھا موجودہ شہر کو ۱۸۳۷ء میں میجر تھارسبی نے بسایا تھا۔ اس کی آبادی سترہ ہزار تھی۔ قدیم شہر کے کھنڈہر موجودہ آبادی کے دکھن اور پچھم میں نظر آتے ہیں سب سے پہلے گھاگھرا ندی کی شاخ نکلی تھی جو بعد کو سوکھ گئی ہے۔ ابن بطوطہ سیاح نے یہاں کے چاولوں کی بڑی تعریف کی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت چاول بہت زیادہ تعداد میں ملتا تھا مگر اب ایسا نہیں ہے۔ منتخب التواریخ بدایونی ص۳۲، آئین اکبری ص۲۱۱

[2] تاریخ فرشتہ تاریخ ہند مولوی ذکا اللہ۔

خاں کی والدہ راجے بی بی کو بھی معلوم ہو گئی۔ انھوں نے کوتوال کو لکھا کہ میری موجودگی میں محمد شاہ کا پیغام نہیں چل سکتا اور شہزادہ حسن خاں قتل نہیں کیا جا سکتا۔ لے

کوتوال نے محمد شاہ کو اطلاع دیدی کہ آپ کی والدہ راجے بی بی شہزادہ حسن خاں کی موافقت میں ہیں۔ خاکسار آپ کے حکم کی تعمیل سے قاصر ہے۔ محمد شاہ نے فوڑا ایک خط اپنی والدہ کو جونپور لکھا کہ اگر آپ میرے پاس تشریف لادیں تو حسن خاں کے واسطے کچھ علاقے مقرر کر کے اسکے حوالے کر دوں تاکہ مجھے اس کی طرف سے اطمینان ہو جائے اور وہ آوارہ گردی سے نجات پا جائے۔

بی بی راجے محمد شاہ کا خط پاتے ہی جونپور سے شمس آباد کو روانہ ہو گئیں اور شمس آباد پہونچ گئیں۔ ان کو یہ خبر نہ تھی کہ یہ محمد شاہ کی چال ہے۔ جب بی بی راجی نے جونپور سے باہر قدم نکالا تو کوتوال نے محمد شاہ کے حکم کی آزادی سے تعمیل کر دیا یعنی شاہزادہ حسن خاں کو قتل کر دیا اور محمد شاہ کو اطلاع کر دی۔ جب حسن خاں کے قتل کی بی بی راجی کو خبر ہوئی تو اس کو بے حد رنج ہوا اور قنوج میں اس نے حسن خاں کی موت کے سلسلے میں قرآن خوانی وغیرہ کرائی اور رسم تعزیت ادا کی۔ اور بجائے محمد شاہ کے پاس جانے کے قنوج ہی میں قیام کیا۔ محمد شاہ کو اپنی والدہ کی اس حرکت پر غصہ آگیا اور اس نے ایک خط والدہ محترمہ کے پاس بھیجا کہ لے

"دیگر شہزادوں کا بھی یہی حال ہوگا (یعنی میرے ہاتھ سے قتل ہونگے) بہتر ہے کہ آپ سب بیٹوں کا سوگ منائیں۔"

یہ خط بھیجکر پھر محمد شاہ بی بی راجی سے ملنے نہ گیا۔

---

لے تاریخ فرشتہ۔ تاریخ ہند ذکا اللہ۔

اس واقعہ کا جلال خاں اور حسین خاں دونوں بھائیوں پر کافی اثر پڑا[1] اور دونوں خائف ہو کر کہیں ہٹ جانا چاہتے تھے کہ دونوں نے سلطان شہ اور جلال خاں اجودھی کے مشورے سے یہ طے کیا کہ محمد شاہ کو خط لکھا جائے جس کا مضمون یہ تھا۔ ''بہلول لودی کا لشکر آپ کے لشکر پر شبخون مارنے کی تیاری میں مصروف ہے لہٰذا اس کی مدافعت کے واسطے ہم لوگوں کو حکم دیا جائے کہ ہم لوگ سلطان شہ اور جلال خاں اجودھی کی معاونت سے بہلول لودی کے لشکر پر قبل شبخون مارنے کی تاخت لاویں اور اس کے سارے منصوبے کو خاک میں ملادیں''

اس خط کو پڑھ کر سلطان محمد شاہ نے شہزادہ حسین خاں اور جلال خاں اجودھی کو ہمراہ تیس ہزار سوار اور ایک ہزار زنجیر فیل کے بہلول لودی کے لشکر پر حملہ کرنے کے لئے روانہ کردیا۔ اس خبر کو پاتے ہی بہلول لودی نے بھی ایک لشکر کثیر ان کے مقابلے کے لئے روانہ کردیا۔

حسین خاں جب روانہ ہونے لگا تو اس نے چاہا کہ اپنے بھائی جلال خاں کو بھی ساتھ لے لے اور ایک شخص کو اسکے لینے کیلئے بھیجا بھی مگر سلطان شہ نے کہا کہ توقف کا مقام نہیں ہے جلال خاں کے پاس جب حسین خاں کا پیغام پہونچا تو وہ بھی محمد شاہ سے علیحدہ ہو کر بھائی کی معاونت کو چلا۔ جب مقام جھرنہ میں پہونچا تو وہاں لشکر کا جماؤ دیکھ کر سمجھا کہ حسین خاں کا لشکر ہے نزدیک آکر مل گیا مگر یہ لشکر بہلول شاہ لودی کا تھا اور جلال خاں وہاں پہونچتے ہی بہلولی سپاہیوں کے ہاتھوں وہاں اسیر ہو گیا۔

بہلول لودی جلال خاں کی گرفتاری سے بہت خوش ہوا اور سوچا کہ قطب خاں

---

[1] تاریخ فرشتہ، تاریخ ہند ذکاء اللہ

کی رہائی کا اچھا ذریعہ ہاتھ آیا ہے۔ محمد شاہ قطب خاں کو دے کر اس کے بدلے میں جلال خاں کو واپس لے سکتا ہے۔

جلال خاں کی گرفتاری سے حسین خاں بے حد سست پڑ گیا۔ اور اس کی طبیعت جنگ میں نہ لگی۔ یہ دیکھ کر محمد شاہ بھی قنوج کو روانہ ہوا۔ بہلول کی فوجوں نے تعاقب کر کے کچھ سامان محمد شاہ کی فوج کا لوٹ لیا اور گنگا[1] کے کنارے تک پیچھا کرتے چلے آئے۔ حسین خاں سیدھے جونپور دارالخلافہ پہونچا اور اپنی والدہ سے ملا۔ محمد شاہ کی نالائقی اور اس کے ظلم و جور پر بڑی دیر تک دونوں میں گفتگو ہوئی۔ آخر دونوں ماں بیٹوں کی گفتگو کا نتیجہ یہ نکلا کہ راجے بی بی نے تمام امرائے دربار کو جمع کر کے حسین خاں کو تخت شاہی پر بٹھا دیا۔ اس خبر کو سن کر بہت سے امرا نے محمد شاہ کا ساتھ چھوڑ دیا اور جونپور دارالخلافہ میں حاضر ہو کر حسین خاں کی مسند نشینی اور شاہی کو تسلیم کر لیا اور کچھ درباری امرا ایسے بھی تھے جو محمد شاہ کی شمع رفاقت کا پروانہ بنے رہے۔ [۷۵]

---

[1] یہ ندی گڑھوال میں ہمالیہ پہاڑ سے نکلتی ہے۔ اور ۱۵۰۷ میل بہہ کر بنگال کی کھاڑی میں گرتی ہے۔ گنگوتری کی چوٹی جہاں سے ایک چشمہ بھاگیرتھی نام سے نکلتا ہے۔ سمندر سے ۱۳۸۰۰ فٹ بلند ہے۔ جب بھاگیرتھی کے ساتھ جاہنوی اور الکھ نندا مل جاتے ہیں تو یہ سب مل کر گنگا کہلاتی ہے۔ الکھ نندا بھاگیرتھی سے پریاگ میں ملتی ہے اور ہردوار میں پہاڑ سے نکلتی ہے۔ پریاگ یعنی الہ آباد میں جمنا بھی گنگا سے مل جاتی ہے۔ چشمہ سے ملنے کی جگہ تک سب ہی جگہوں پر ہندوؤں کے مقدس تیرتھ گاہیں ہیں۔ ویدک زمانہ میں گنگا کو اتنی اہمیت حاصل نہ تھی۔ یہ تقدس دو ڈھائی ہزار سال پہلے سے حاصل ہوا ہے۔ حالانکہ بھارت میں دو اور بھی گنگا سے بڑی ندیاں سندھ اور برہمپترا ہیں۔ لیکن گنگا ندی

(بقیہ ص ۲۱۴ پر)

[۷۵] تاریخ فرشتہ۔ تاریخ ہند مولوی ذکاء اللہ۔ آئینہ اودھ

ایک سلطنت کے دو بادشاہ ہو گئے۔ ظاہر ہے کہ ایک دوسرے کا جانی دشمن ہو جائے گا۔ حسین خاں نے ملک مبارک گنگ اور ملک علی گجراتی اور کئی اور نامی وگرامی امرا کو گنگا کے کنارے اجگر گھاٹ پر جہاں محمد شاہ کا قیام تھا روانہ کر دیا کہ وہ جا کر محمد شاہ کا کام تمام کر دیں۔ جیسے ہی یہ لشکر اجگر گھاٹ پہونچا۔ محمد شاہ کے لشکر میں انتشار پھیل گیا۔ اور بہت سے امرا محمد شاہ کا ساتھ چھوڑ کر حسین خاں کے لشکر میں آکر شامل ہو گئے۔ اور دونوں طرف سے جنگ شروع ہو گئی۔ محمد شاہ وہاں سے بھاگ کر قریب کے ایک باغ میں پناہ گزیں ہوا۔ حسین خاں کی فوج نے وہاں بھی محاصرہ کر لیا اور جنگ شروع کر دی۔ محمد شاہ تیر اندازی میں بڑا مشاق تھا۔ کوئی نشانہ مشکل ہی خالی جاتا تھا۔ اس نے جب ترکش پر ہاتھ ڈالا تو وہاں ایک پیکان بھی موجود نہ تھا۔ یہ کام اس کی والدہ راجی بی بی نے ایک سلاحدار کی معرفت پہلے ہی سے انجام دے دیا تھا کہ اسکی لاعلمی میں سب تیر ترکش سے نکلوا لئے تھے۔ محمد شاہ بہت جھنجھلایا۔ آخر کار تلوار ہاتھ میں لے کر میدان میں اتر پڑا۔ اور حسین خاں کے بہت سے بہادر سپاہیوں کو قتل کیا کہ دفعتاً ایک تیر مبارک گنگ کا محمد شاہ کے ایسا کاری لگا کہ اس کے صدمے

---

(بقیہ ص۲۱۳ کا) کا جتنا حصہ میدان سے گذرتا ہے اتنا اور کسی ندی کا نہیں اور نہ تو ان سے میدانوں کو کوئی خاص فائدہ ہی پہونچ پاتا ہے۔ سمندر میں گرنے سے ۲۴۰ میل پہلے اس میں بہت سی شاخیں ہو جاتی ہیں۔ سب سے بڑی شاخ کو میگھنا کہتے ہیں۔ پچھمی شاخ ہگلی کہلاتی ہے۔ ان دونوں کے درمیان بہت سی شاخیں ہیں جنکا شمار بہت مشکل ہے۔ ہمالیہ اور وندھیاچل پہاڑوں کے درمیان کا پورا پانی اسی ندی میں آتا ہے۔ جس کی وجہ سے کبھی مئی سے باڑھ کا منظر دیکھ پڑتا ہے۔ اور ستمبر میں یہ باڑھ اپنے شباب پر ہوتی ہے۔ ساری دنیا کی ندیوں میں سب سے زیادہ پانی اسی گنگا ندی کو سمندر کو ملتا ہے۔ (آئین اکبری ص۱۲۹، بدایونی ص۱۱۲)

سے جانبر نہ ہو سکا۔ اور وہیں دم توڑ دیا۔ [۱]

محمد شاہ نے کل ۵ ماہ حکومت کی۔ دوران حکومت میں سلطنت کے نظم و نسق کو اس نادانی اور لاپروائی سے قائم رکھا کہ رعایا، درباری امراء۔ فوج کے سپاہی اور سردار کوئی بھی خوش نہ رہا۔ غیر تو غیر اس نے اپنے سگے بھائی حسن کو قتل کرا کے اپنے کو تمام لوگوں کی نظر سے گرا دیا۔ اور آخر میں اپنی والدہ راجے بی بی کو ایسا ناراض کیا کہ انھوں نے پھر محمد شاہ کا منہ دیکھنا گوارہ نہ کیا۔

محمد شاہ کے پاس فوج تھی، ہاتھی گھوڑے تھے، امرا اور درباری مصاحبین تھے۔ خزانہ اور طبل و علم تھا مگر حکومت کی قابلیت نہ تھی۔ اس کو خدا نے بادشاہی کے لائق دل و دماغ ہی عطا نہ کیا تھا۔

تاریخوں کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ محمد شاہ اپنے تینوں بھائیوں حسین خاں حسن خاں اور جلال خاں سے قوت و دبدبہ میں بہت زیادہ تھا۔ چوڑا سینہ، قوی ہیکل اور شیر صفت بہادر تھا مگر حکومت کے اصول سے بالکل ناواقف تھا۔ دربار میں بہت کم لوگ اس کے موافق تھے مگر اسے اس کی خوبی قسمت سمجھنا چاہیے کہ راجے بی بی اپنے فرزندوں میں سب سے زیادہ محمد شاہ کو چاہتی تھیں اور جتنا چاہتی تھیں اتنا ہی ڈرتی بھی تھیں کہ نہ معلوم کب فتنہ و فساد پر آمادہ ہو جائے اور یہی وجہ تھی کہ اپنے شوہر محمود شرقی کے انتقال کرتے ہی محمد شاہ کو بادشاہ بنا دیا۔ [۲]

سلاطین جونپور میں ہے کہ "محمد شاہ فن سپہ گری اچھی طرح جانتا تھا تیر اندازی، شمشیر زنی اور گھوڑ سواری میں اپنا جواب نہ رکھتا تھا۔ اپنے باپ کے ساتھ

---

[۱] تاریخ فرشتہ۔ تاریخ ہند مولوی ذکاء اللہ۔ گزیٹیر جونپور۔ [۲] تاریخ آئینہ اودھ ص ۱۲۱ گزیٹیر جونپور سلاطین جونپور قلمی، کنگ آف دی ایسٹ۔

لڑائیوں میں غنیم پر شیروں کی طرح جھپٹ پڑتا جب یہ بادشاہ ہوا تو اس کو چند ساتھی ایسے مل گئے تھے جو اس کے اوپر سے اپنی جانیں نثار کرنے کے لئے تیار تھے۔ دشمن کی صف پر ایسا زوردار حملہ کرتے تھے کہ دشمن کی صف جنگ کو پامال کئے بغیر نہ پلٹتے تھے۔"

محمد شاہ نے اپنے نام کا نیا سکہ جاری کیا تھا اس کو اس کی خبر نہ تھی کہ اس کی مدت حکومت صرف ۵ ماہ ہوگی۔

# سلطان حسین شاہ شرقی

حسین شاہ ۱۴۵۸ء سے ۱۵۰۵ء تک اپنے بھائی محمد شاہ کے بعد ۱۴۵۸ء میں تخت نشین ہوا اور اپنا لقب حسین شاہ رکھ کر اپنے نام کا سکہ و خطبہ جاری کیا رسم تاجپوشی پر دربار کے ایک شاعر نے قطعۂ ذیل پیش کیا:—

صد شکر حسین شاہ شرقی　　بر تخت جہاں نشست از جنگ
تاریخ بگو ز روے اقبال　　سلطان حسین شاہ اورنگ

حسین شاہ شرقی کو اپنے باپ دادا کی وراثت میں شمالی ہند کی بہت وسیع سلطنت ملی تھی جس کا پایۂ تخت جونپور تھا۔ غور فرمایئے کہ ایک طرف اس کی سرحدیں ہمالیہ سے لیکر مالوہ، بندیل کھنڈ، بگھیل کھنڈ تک اور دوسری طرف بنگال کی سرحدوں سے لیکر دہلی دروازہ تک تھیں۔ لیکن انسان حرص کا پتلا ہوتا ہے۔ اب بھی اس کو اطمینان نہ تھا۔ پہلے تو اس نے بہلول لودی سے صلح کر کے بہت ہی اچھے اور بلند خیالات کا مظاہرہ کیا لیکن بعد کو اپنی بیگم کے کہنے میں آکر سارا امن و سکون غارت کر دیا خود بھی پریشان ہوا اور ملک و قوم کا عظیم نقصان ہوا اور آخر میں اس جنگ و جدل اور حرص و ہوا کا انجام یہ ہوا کہ سلطنت شرقیہ ختم ہو گئی۔ اور حسین شاہ نے ایک پناہ گزیں کی زندگی بسر کی ہے۔

بہلول لودی سے صلح | بہلول لودی کی فوجیں جونپور کے ماتحت علاقوں شمس آباد اور اطراف میں پڑی ہوئی تھیں۔ اس لئے سب سے پہلے حسین شاہ نے بہلول لودی سے ایک صلح کی جس کا مضمون یہ تھا کہ "چار سال تک حسین شاہ دہلی اور دہلی کے ماتحت علاقوں کی طرف قدم نہ بڑھائے گا"۔ [1]

اس صلح کے بعد حسین شاہ نے قطب خاں کو جو بہلول لودی کی بیوی کا بھائی تھا اور سات ماہ سے شرقی بادشاہوں کی طرف سے قلعہ جونپور میں مقید تھا۔ رہا کر دیا اور انعام واکرام سواری اسپ اور قیمتی تحائف اور خلعت فاخرہ کے ساتھ بہلول لودی کی خدمت میں روانہ کر دیا۔ حسین شاہ کے اس اقدام کا بہلول لودی پر کافی اثر پڑا۔ دہلی کا بادشاہ ہوتے ہوئے اس کی غیرت نے تقاضا نہ کیا کہ وہ خاموشی سے قبول ومنظور کرلے لہٰذا اس نے بھی اس کے بدلے میں شاہزادہ جلال خاں برادر حسین شاہ کو بڑے اعزاز واحترام وتحائف کے ساتھ حسین شاہ کے پاس بھیج دیا۔

اس طرف سے اطمینان ہو جانے کے بعد حسین شاہ نے اپنے دربار کے مصاحبین، امراء، اور جاگیرداروں پر نظر ڈالی۔ محمد شاہ کا دم بھرنے والے اور اس کے حمایتی افسروں اور امیروں کو یکقلم برخاست کر دیا کسی کو قتل کیا کسی کو عہدے سے برطرف کر دیا۔ کسی کو معطل کیا۔ اور کسی کی جاگیر ضبط کرلی۔ اور برخلاف اس کے اپنے امرائے خاص اور وفادار ملازمین کو انعام واکرام، عہدے سے اور منصب سے سرفراز کیا۔ اس طرح پورے دارالخلافہ میں امن وسکون اور خوشحالی قائم ہو گئی۔

حسین شاہ کا عقد | بہلول لودی سے صلح ہو جانے کے بعد دونوں سلطنتوں کے تعلقات

---

[1] تاریخ فرشتہ۔ تاریخ ہند ذکاء اللہ۔ گزیٹیر جونپور، جونپور نامہ، تجلی نور قلمی دی شرقی سلطنت آف جونپور۔ انگریزی ایڈیشن کراچی

بیحد خوشگوار ہو گئے۔ اس لئے بہلول لودی نے حسین شاہ کو صلاح دی کہ وہ علاء الدین
خلجی کی لڑکی خونزہ بیگم سے جو ایک سادات خاندان سے تعلق رکھتی ہے عقد
کرلے۔ چنانچہ بہلول کی اس سفارش کو حسین شاہ نے بخوشی منظور کرلیا۔ اور بی بی خونزہ
حسین شاہ کے عقد میں آکر شرقی سلطنت کی ملکہ جہاں بن گئیں۔ [1]
اڑیسہ پر حملہ اپنی شاہی کا اعلان کرنے کے بعد ہی حسین شاہ نے فوجی طاقت کو بڑھانا
شروع کر دیا تھا چنانچہ ۳ لاکھ سوار اور ایک ہزار چار سو زنجیر فیل جمع کر کے اس نے
سب سے پہلے ولایت اڑیسہ کا رخ کیا۔ اثنائے راہ میں اس کی فوجوں نے
ترہت کو تاخت و تاراج کیا اور بہت سے قیمتی مال و اسباب، ہاتھی گھوڑے
اور نقد روپئے ہاتھ آئے۔ اسی سلسلہ میں ترہت اور اس کے آس پاس کو
کو بھی درست کیا۔ وہاں سے حسین شاہ کی فوجوں نے اڑیسہ پر چڑھائی کر
دی اور خوب اچھی طرح لوٹا مارا۔ اڑیسہ کے راجا کپلیشور نے بے بس اور ناچار ہو کر
حسین شاہ کی خدمت میں اپنا وکیل بھیجا۔ اس کی معرفت یہ پیغام دیا کہ "اڑیسہ کا راجہ
اطاعت گزار رہنے اور خراج ادا کرنے کی درخواست کرتا ہے اس پر ظلم و تعدی بند
کی جاوے"۔ اڑیسہ کے راجہ کی اس درخواست پر حسین شاہ نے اپنے لشکر کو لوٹ
مار اور غارت گری سے فوراً روک دیا اور اڑیسہ کو آزاد کر دیا۔ حسین شاہ کے اس
اقدام سے خوش ہو کر راجہ اڑیسہ نے شکریے میں ۳۰ ہاتھی اور ایک سو گھوڑا اور اشیاء
نفیسہ اور زر نقد بے شمار جو ایک بادشاہ کی نذر کے شایان شان تھا پیش کیا اور
حسین شاہ مع اپنے لشکر کے جونپور چلا آیا اور دارالسلطنت کے تعمیری کاموں میں مشغول
ہو گیا۔ اس کے بعد اس نے ۱۴۶۹ء میں چنار یا چنار کے قلعہ کی مرمت اور بعض حصہ

---

[1] Kings of the East

کی از سرِ نو تعمیر کی جو خراب و خستہ حالت میں تھے۔ [1]

گوالیار پر حملہ

اب سلطان حسین شاہ نے اپنے بڑے نامی سرداروں کو ساتھ لے کر گوالیار کو تسخیر کرنے کا ارادہ کیا۔ اور وہاں پہونچتے ہی قلعہ گوالیار کا محاصرہ کر لیا۔ کافی دنوں تک قلعہ فتح نہ ہوا۔ اور محاصرہ جاری رہا۔ آخر کار گوالیار کا راجہ مان سنگھ ایک طویل محاصرہ کی تاب نہ لا کر عاجز ہوا اور حسین شاہ کا اطاعت گزار رہنے کی درخواست کی۔ سرداروں نے جب راجہ کا پیغام حسین شاہ کو دیا اس نے سلک تابعین میں داخل کر لیا۔ اور محاصرہ ختم کر کے گوالیار سے مراجعت فرمائی۔ راجہ گوالیار نے بڑی تعداد میں تحائف اسپ و فیل، باربردار، سراپردہ، سیاہ اور نقد روپے حسین شاہ کی نذر کئے۔ اس سفر کی واپسی پر حسین شاہ کی فوج میں ایک شاندار اضافہ ہو گیا اور شرقی سلطنت ایک طاقتور سلطنت ہو گئی۔ [2]

بہلول لودی ابھی تک دہلی [a] میں مقیم تھا۔ بعد گذر جانے مدت صلحنامہ چار سال

---

[a] یہ شہر قدیم حضرت عیسیٰ مسیح کے پہلے سے آباد ہے۔ سب سے قدیم علاقہ قطب صاحب کی لاٹ کا علاقہ ہے۔ موجودہ پرانی دہلی شاہجہان آباد سے گیارہ میل کی دوری پر بسی ہے۔ ہندو راجاؤں کے عہد حکومت کے آخری دنوں میں پرتھوی راج عرف رائے پتھورا کی راجدھانی تھی، جو لال کوٹ کے نام سے مشہور تھی، ۱۱۹۳ء میں سلطان شہاب الدین غوری نے رائے پتھورا کو ہرا کر دہلی کو اپنے مقبوضہ علاقوں کی راجدھانی بنا لیا تھا۔ اس کے بعد قطب الدین ایبک اور اس کے جانشینوں کی راجدھانی

---

[1] فرشتہ جلد دوم ص۶۰۱ اور دیگر مؤرخین نے قلعہ بنارس لکھا ہے۔ مولوی فصیح الدین اور بھاسکر نے چنار لکھا ہے۔ [2] طبقات جلد سوم ص۲۸۳، کیٹلاگ آف دی کوئنس ان دی انڈین میوزیم، کلکتہ — جلد دوم ص۲۰۷، طاہر ص۶۰۵، طبقات ص۲۸۴، بادی ص۹۶، نورالحق ص۳۲۵، حسن ص۲۱۸،

شمس آباد میں داخل ہوا۔ اور جونا خاں کو وہاں سے نکال باہر کرکے اس کی جگہ رائے کرن کو حاکم بنادیا۔ اسی درمیان قطب خاں بہلول لودی کا ساتھ چھوڑکر حسین شاہ کے پاس چلا آیا اور مبارز خان اور رائے پرتاپ بھی بہلول سے جدا ہوکر حسین شاہ سے مل گئے۔ اور دہلی واپس چلا گیا۔

**حسین شاہ کا دہلی پر حملہ** حسین شاہ اپنی بیگم خوتزہ بیگم کو بہت چاہتا تھا جو بداؤں اپنے میکے میں مستقلاً رہا کرتی تھی۔ یہ بیگم اپنے حسن وجمال کی وجہ سے حسین شاہ پر پوری طرح حاوی تھی۔ وہ موقع بموقع حسین شاہ کو دہلی پر حملہ کرنے کی ترغیب دلایا کرتی تھی کیونکہ وہ اس بات کو نہ بھولی تھی کہ یہ تخت کبھی اس کے باپ کا تھا۔ آخرکار حسین شاہ پر اس کا جادو کارگر ثابت ہوا۔ اور وہ دہلی پر حملہ کرنے کے لئے تیار ہوگیا۔

---

(بقیہ صنہ۲۲ کا) رہی۔

لال کوٹ سے پہلے یہاں کی آبادی اندر پرست کہلاتی تھی اور راجہ اننگ پال کا قدیم قلعہ بھی اندر پرست میں شامل تھا اور اسکو اندر دیوتا کا استھان سمجھا جاتا تھا۔ اس کے بعد اننگ پال ثانی نے ۱۰۵۲ء میں لال کوٹ بسایا تھا۔ لوہے کی لاٹ پر یہی تاریخ کھدی ہوئی ہے۔ دہلی کو دوسری بار تغلق آباد کہا گیا۔ یہ قلعہ اور شہر قطب صاحب سے چار میل پورب متھرا کی سڑک پر ہے۔ یہاں غیاث الدین تغلق شاہ کا مقبرہ ہے۔ اس مقبرہ میں سلطان محمد بن تغلق شاہ آرام فرماتے ہیں۔

پتہ نہیں اول بار دہلی کی آبادی کی کونسی تاریخ تھی۔ اور ستارے کہاں اور کس برج میں گردش کر رہے تھے کہ یہ بار بار بسی اور ہمیشہ اجڑتی اور بستی ہی رہی اور جو بھی آیا اس نے اپنی پسند اور اپنی مرضی سے اس کو بساتا رہا۔ لیکن اس سرزمین کو مرکزی حکومت کا پایۂ تخت ہونیکی خصوصیت ہمیشہ حاصل رہی جو بہت بڑی خوش قسمتی کی بات ہے۔ دہلی ہمیشہ پایۂ تخت اور آئندہ بھی رہیگی۔

۸۷۳ھ/۱۴۶۸ء میں ایک لاکھ چالیس ہزار جرار سوار اور چودہ سو کوہ پیکر ہاتھی لے کر دہلی کی طرف روانہ ہوگیا۔ قطب خاں ولد حسین خاں افغان، مبارز خاں اور رائے پرتاپ کے ساتھ دینے کی وجہ سے حسین شاہ کے حوصلے کافی بلند ہو چکے تھے اور اسے فتح دہلی کا بھی یقین ہوگیا تھا۔

جب حسین شاہ کے اس حملے کی خبر بہلول لودی کو پہونچی تو وہ دہلی میں سردار قطب خاں اور خواجہ جہاں کو چھوڑ کر پنجاب جارہا تھا راستہ سے پلٹ آیا۔ مگر حسین شاہ کے لشکر کی تیاری اور شان و شوکت کی خبر پاکر اس کی ہمت پست ہو چکی تھی اس لئے اس نے سب سے پہلے محمود خلجی حاکم مالوہ کے پاس ایلچی بھیجکر مدد کی درخواست کی اور شرط یہ رکھی کہ درصورت امداد بیانہ سلطان محمود خلجی کی نذر کر دیا جائے گا۔ ابھی یہ سلسلۂ نام و پیام جاری تھا کہ حسین شاہ نے دہلی کا محاصرہ کرلیا [1] اور دہلی کے تمام بڑے بڑے امرا حسین شاہ کے طرفدار ہو گئے۔ [1]

---

(بقیہ ص۲۲۱ کا)

دہلی کو تیسری بار تغلق شاہ کے لڑکے سلطان محمد نے بسایا تھا۔ اسوقت یہ جہاں پناہ شہر کے نام سے مشہور تھی، جو موجودہ دہلی اور سیری کے وسط میں ہے۔ اسوقت کی عمارات اور ہزار کھمبوں والے کھنڈہر آج سے کچھ پہلے تک موجود تھے۔ چوتھی بار دہلی کو سلطان علاؤ الدین خلجی نے بسایا تھا اور سیری نامی شہر کے نام سے مشہور ہوئی تھی۔ یہاں پر بادشاہ نے قلعہ بھی تعمیر کیا تھا۔ جو ال ول کے نام سے مشہور ہوا۔ حضرت قطب صاحب کی طرف جاتے ہوئے اس کے کھنڈہر نظر آتے ہیں۔

---

[1] تاریخ فرشتہ جلد اول ص۳۲۴، ۲۳۰۔ گزیٹر جونپور، طبقات جلد اول ص۳۰۶، ۳۰۷، طاہر ص۲۱۲۔ مشتاقی ص۱۱، بدایونی حصہ اول ص۳۰۸

اب بہلول لودی نے مجبور ہو کر حسین شاہ کے پاس پیغام بھیجا جس میں نہایت عاجزی سے ظاہر کیا کہ مجھے صرف دہلی کا علاقہ چھوڑ دیا جائے اور ایک شرقی گورنر کی حیثیت سے دہلی میں رہنے دیا جائے باقی علاقوں سے مجھے کوئی سروکار نہ نہ ہوگا۔

فرشتہ لکھتا ہے :-

"سلطان بہلول لودی نے بہت عاجزی سے پیغام بھیجا۔ حتیٰ کہ لکھا اگر آپ ۲۸ کوس دہلی میرے قبضہ میں چھوڑ دیں تو سلک ملازمین میں منسلک ہو کر اس شہر کی داروغگی میں قیام کروں۔"

مگر حسین شاہ نے اس شرط کو ٹھکرا دیا اور جواب میں کہلا بھیجا کہ ہم کو دہلی کا تخت چاہیئے۔ حسین شاہ کے اس جواب سے بہلول لودی دل شکستہ ہو گیا اور مجبور و ناچار ہو کر آمادۂ جنگ ہوا اور اپنی فوج جمنا کے کنارے لگادی۔ حسین شاہ کو بہلول لودی کی کمزوری کا احساس تھا۔ اس لئے اس نے اپنی فوج کو کئی دستوں میں تقسیم ہو کر قریب کے مقامات میں لوٹ مار کرنے سے نہ روکا اور بہلول لودی کے حملہ کی پروا نہ کی۔

حسین شاہ کے لشکر کو لوٹ مار میں منتشر دیکھ کر بہلول لودی کے لشکر نے رات میں دریائے جمنا کو عبور کر لیا اور حسین شاہ کے لشکر پر اچانک شبخون مار دیا۔ اس حملہ میں حسین شاہ کی فوج کے اکثر امراء اور سردار جھولوں میں گرفتار ہوئے حتیٰ کہ ملکۂ جہاں بھی اسیر کر لی گئیں اور بہت سا سامان بھی بہلول کے سپاہیوں

(بقیہ صـ۲۲۳ کا) دہلی کی پانچویں شکل وہ ہے جسے محمد بن تغلق نے دہلی کو سیری اور شہر پناہ سے ملا کر تعمیر کیا تھا۔ یہ علاقہ اتر اور پورب کی طرف سے پہاڑوں جیسا قدرتی ڈھنگ سے گھرا ہوا ہے۔

کے ہاتھ آیا۔ حسین شاہ لشکر میں موجود نہ تھا۔ دور ہی سے شبخون کی خبر سنکر ٹھہر گیا۔ اور تمام لشکر لے کر جونپور چلا آیا۔ [1]

جب حسین شاہ کے قیدی اور ملکہ جہاں بہلول لودی کے سامنے پیش کیے گئے تو اس نے نہایت عزت و احترام کے ساتھ حرم کو جونپور واپس بھیجدیا۔ یہاں یہ نتیجہ نکالنا غلط ہوگا کہ بہلول لودی نے حسین شاہ سے مرعوب ہوکر یہ اقدام کیا۔ بلکہ اصل وجہ یہ تھی کہ اسکو معلوم تھا کہ ملکۂ جہاں کس کی لڑکی تھی اور اسے حسین شاہ کے عقد میں دینے والا کون تھا۔ اس نے ایک طرف تو شرقی خاندان پہ بار احسان لاد دیا۔ اور دوسری طرف علاء الدین خلجی سے سرخرو ہوا۔

لودی کے اس شریفانہ عمل کا نتیجہ یہ ہونا چاہیے تھا کہ ملکۂ جہاں زندگی بھر بہلول لودی کی ممنون احسان رہتیں مگر برخلاف اس کے وہ حسین شاہ کو دہلی پر حملہ کرنے کے لئے متواتر کوشش کرتی رہیں اور افسوس کہ ان کا یہ خواب شرمندۂ تعبیر نہ ہوسکا۔ اس جنگ کے بعد فریقین کے سرداروں اور سلطنت کے ذمہ دار لوگوں کے ذریعہ یہ طے پایا کہ دونوں بادشاہ ایک دوسرے پر کبھی حملہ نہ کرینگے۔ اور اپنی اپنی مقبوضہ ملکتوں پر قابض رہینگے۔

---

(بقیہ صـ۲۲۳ کا) ابن بطوطہ نے اپنے سفرنامہ میں اس شہر کا ذکر کیا ہے۔ اور اسوقت یہ بہت بڑا شہر ہو گیا تھا۔ دہلی چھٹویں بار فیروز آباد کے نام سے مشہور ہوئی۔ یہ شہر ہمایوں کے مقبرے سے موجودہ شہر کے آثار میں بہت دور تک پھیلا ہوا ہے۔ جہاں فیروز شاہ کی لاٹ کھڑی ہے۔ یہ قلعہ کا حصہ تھا۔ اس کو فیروز شاہ نے بسایا تھا۔ دہلی کی ساتویں شکل شاہجہاں آباد ہے۔ جسکو شاہجہاں بادشاہ نے ایک نقشہ کے مطابق بسایا تھا۔ جسمیں لال قلعہ اور جامع مسجد بھی شامل تھی۔ دہلی کی آخری شکل نئی دہلی ہے جو انگریزوں کے دور حکومت میں اس شکل میں آئی ہے۔ حالانکہ یہ سارے لوگ دہلی کو مختلف ناموں سے بناتے اور بساتے رہے لیکن یہ ہمیشہ دہلی ہی کہلائی۔ ما میں شک

جنگ میوات | کچھ دنوں بعد بہلول لودی نے احمد خاں میواتی کے خلاف ہو کر میوات پر چڑھائی کردی کیونکہ احمد خاں میواتی نے دہلی پر حملہ کرنے میں حسین شاہ کا ساتھ دیا تھا۔ جب بہلول لودی مع لشکر میوات پہونچ گیا تو خان جہاں نے احمد خاں کو بہت دلائی اور اس کو اپنے ہمراہ جونپور لایا اور اسی دوران میں رستم خاں حاکم کول بھی حسین شاہ کے پاس حاضر ہوا۔ سب کے مشورے کے مطابق احمد خاں میواتی کو ایک کثیر فوج اور سامان دیکر حسین شاہ نے روانہ کیا اور احمد خاں نے میوات پہونچتے ہی بہلولی لشکر کے خلاف اعلان جنگ کردیا۔ ابھی جنگ کا آغاز ہی تھا کہ خان جہان نے مداخلت کرکے جنگ روک دی اور دونوں بادشاہ بذریعہ صلحنامہ ۳ برس کے لئے خاموش ہو گئے۔ [۱]

جنگ اٹاوہ | بعد انقضائے میعاد ۳ برس ۱۴۷۵ء میں حسین شاہ نے اٹاوہ کا محاصرہ کرلیا۔ وہاں اس وقت بہلول لودی کا خویش حکمراں تھا۔ اس نے احمد خاں میواتی اور رستم خاں کول کے حاکم کو حسین شاہ کی سیت میں دیکھ کر بلا جنگ کئے اٹاوہ پر حسین شاہ کو قبضہ دیدیا۔ اور اسی درمیان میں احمد خاں جلوانی بھی حسین شاہ سے آکر مل گیا۔ احمد خاں جلوانی حسین شاہ کا بیحد معتقد اور وفادار سردار تھا۔ اس نے بیانہ [ع۵] میں اپنی علیحدہ حکومت قائم کرکے خطبہ اور سکہ حسین شاہ

---

(بقیہ ص۲۲۴ کا) کہ اسکی قدامت اپنی جگہ پر قابل فخر ہے۔ (تاریخ فرشتہ، سفرنامہ ابن بطوطہ منتخب التواریخ بدایونی ص۲۱ کنگ آف دی ایسٹ)

ع۵ ابن بطوطہ سیاح لکھتا ہے کہ بیانہ بہت ہی خوبصورت شہر ہے۔ بازار اچھے ہیں۔ اور جامع مسجد بڑی ہی بے مثل ہے۔ یہ دہلی سے سو میل دکھن اور پچھم میں ہے۔ اکبر اعظم

---

[۱] تاریخ فرشتہ۔ تاریخ ہند مولوی ذکاءاللہ۔

کے نام جاری کر دیا اور شرقی سلطنت کی ماتحتی کا اعلان کر دیا۔

دہلی پر دوسرا حملہ | ملکۂ جہاں اپنی پہلی شکست بھولی نہ تھیں اور انھوں نے حسین شاہ کو ورغلا کر دہلی پر پھر حملہ کرنے کے لئے تیار کر لیا۔ چند اکابرین سلطنت نے مخالفت بھی کی حتیٰ کہ حضرت خواجہ عیسیٰ تاج رحمۃ اللہ علیہ نے بھی حسین شاہ کو سمجھایا مگر ملکۂ جہاں کی خاطر حسین شاہ کو زیادہ عزیز تھی۔ اس لئے اس نے اپنے ارادے میں تبدیلی نہ کی اور ۱۴۷۰ء کو ایک لاکھ سوار اور ایک ہزار زنجیر فیل لے کر دہلی پر چڑھائی کر دی۔ بہلول لودی نے پہلے کی طرح حسین شاہ سے پھر عاجزی کے ساتھ صلح کی درخواست کی۔ مگر حسین شاہ نے درخواست ٹھکرا دی کہ "تخت یا تختہ" غرضکہ دونوں فوجیں صف آرا ہو گئیں اور قنوج کے قریب کئی دنوں تک جنگ ہوتی رہی۔ اس جنگ میں فریقین کے بیشمار بہادر سپاہی زخمی اور قتل ہوئے۔ آخر کار حسین شاہ کو شکست نصیب ہوئی اور بہلول لودی کے سپاہیوں نے اس مرتبہ بھی شرقی لشکر کو موقع پا کر لوٹ لیا اور حسین شاہ سیدھا جونپور چلا آیا۔ اس شکست کے بعد حسین

---

(بقیہ ص۲۲۵ کا) کے دور حکومت میں بیانہ کا علاقہ آگرہ راجدھانی کے ماتحت رہا ہے۔ ابوالفضل نے آئین اکبری میں لکھا ہے کہ بیانہ زمانۂ قدیم میں بہت خوبصورت اور صاف و شفاف شہر تھا۔ یہاں پر ایک قلعہ بھی ہے۔ قدیم مورتیوں اور عظیم الشان مندروں کی کثرت ہے۔ ان کھنڈروں سے اب بھی ہتھیار اور تانبے کے پرانے برتن نکلتے ہیں۔ یہاں ایک بڑا مینار بھی ہے۔ یہاں کا آم بہت ہی اچھا ہوتا ہے۔ کچھ آم وزن میں ۶۰۰ گرام سے بھی زیادہ ہوتے ہیں۔

یہاں شکر بڑی ہی صفائی سے بنتی تھی۔ ایک کنواں اس شہر میں ایسا ہے کہ اس کے پانی کے اثر سے شکر کے لڈو وزن میں سیر سیر بھر کے باندھ لئے جاتے ہیں ان لڈوؤں کو گنڈورا بھی کہتے تھے۔ سرسوں اور چنے کی پیداوار کثرت سے ہوتی ہے۔

شاہ کی ہمت بجائے پست ہونے کے اور قوی ہوگئی۔ اور وہ تخت دہلی کا ایک مستقل دشمن ہوگیا۔ [1]

دہلی پر تیسرا حملہ | جونپور پہونچنے کے بعد حسین شاہ لشکر کی فراہمی میں لگا رہا اور ایک روز دہلی سے ۲۰ میل کے فاصلہ پر سکرہ کے مقام پر بہلول کے مقابلہ کو آیا

---

(بقیہ صفحہ ۲۲۶ کا) یہاں کی مہندی بہت ہی سرخ ہوتی ہے۔ اس شہر میں مزارات بھی بہت ہیں۔ ابوالفضل نے جس کنوئیں کا ذکر کیا ہے وہ پتھر کی ایک لکھاوٹ سے ظاہر ہوتا ہے کہ ۱۴۲۹ء محمد خاں واحدی صدیقی جو اسوقت بیانہ کے حاکم تھے اس کنوئیں کو بنوایا تھا جنرل کننگھم نے اس لکھاوٹ کو پڑھنے میں غلطی کی ہے۔ اس کنوئیں پر ایک اور پتھر کی لکھاوٹ فارسی اور دیوناگری زبان میں ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۴۲۹ء میں ٹھاکر امر سنگھ نے اس کنوئیں کی مرمت محمد خاں واحدی کے عہد میں کرائی تھی۔ کننگھم صاحب نے لکھا ہے کہ یہ کنواں اب بھی موجود ہے۔

بیانہ میں ابوبکر قندھاری کی خانقاہ بہت مشہور ہے۔ اس کے متعلق عوام میں یہ شعر زبان زد ہے کہ:-

گیارہ سو تہتر بھاگ تیج روی وار؛ وجے مندر گڑھ توڑیا ابوبکر قندھار

ترجمہ "پھاگن کے مہینہ میں تیسری تاریخ کو سمت ۱۱۷۳ میں ابوبکر قندھاری نے بیانہ کے قلعے پر فتح حاصل کی" یہ ۱۱۱۶ء کا زمانہ ہے جو بہرام ولد مسعود غزنوی کی جانشینی کا سال ہے۔ اس بادشاہ کے جانشینی کے شروع میں غزنوی سپاہ بھارت آئی تھی۔ روضۃ الصفا میں بہرام کے بارے میں لکھا ہے۔ اور جس سے ظاہر بھی ہوتا ہے کہ سید سالار مسعود غازیؒ ان کے سپہ سالار تھے کیونکہ بیانہ کا قلعہ انہیں کے ذریعہ فتح ہوا تھا۔ اس شعر سے سپہ سالار مسعود غازی کے بھارت آنے کا صحیح سال معلوم ہوتا ہے۔ ابوالفضل نے جس بینار کا ذکر کیا ہے

اور یہاں بھی حسین شاہ ناکام ہی رہا لیکن صلح برابر کی ہوئی اور حسین شاہ اٹاوہ اور بہلول لودی دہلی چلا آیا۔

وفات راجے بی بی اسی زمانے میں حسین شاہ کی والدہ راجے بی بی نے اٹاوہ میں انتقال کیا۔ اسوقت اٹاوہ شرقی سلطنت میں ایک اہم مقام تھا اور حسین شاہ مع اپنے اہل وعیال کے وہیں مقیم تھا۔ راجے بی بی کے انتقال کی خبر سنکر گوالیار کے راجا کلیان مل کے لڑکے رائے کرن اور قطب خان بن حسین خاں اور آس پاس کے بہت سے امرا اور روسا حسین شاہ کے پاس برائے تعزیت حاضر ہوئے اور بے حد ہمدردی کا اظہار کیا۔

قطب خاں بے حد عیار ومکار شخص تھا۔ جسے حسین شاہ ابتک نہ سمجھ سکا تھا۔ اس نے حسین شاہ کو نہایت دناداریانہ انداز میں یقین دلایا کہ "بہلول لودی

---

(بقیہ ص۲۲۷ کا) وہ بھی موجود ہے۔ یہ حقیقت میں مسجد کا موذنہ ہے۔ جہاں اذان دی جاتی تھی۔ جو قلعہ میں موجود ہے اور بہت ہی دور سے نظر آتا ہے۔ اب اس کی صرف دو منزل باقی رہ گئی ہے۔ پہلی منزل ساڑھے ۲۶ فٹ پر اور دوسری منزل ۳۲ فٹ پر ہے۔ تیسری منزل میگزین کے بارود میں آگ لگنے سے گر گئی تھی۔ مینار پر عربی میں ایک لکھاوٹ ہے۔

لال پتھر کی بنی ہوئی ایک باؤلی بھی ہے جو سلطان قطب الدین خلجی کے عہد ۱۳۱۸ء میں ملک کافور نے تعمیر کیا تھا جو اب بھی موجود ہے۔ بیانہ کا موجودہ شہر آگرہ بمبئی والی سڑک پر بھرت پور راج میں پڑتا ہے۔ یہ شرقی بادشاہوں کے بھی اتحت رہا ہے۔ یہاں پر شرقی عہد حکومت کے بہت سے بزرگوں کے مزارات موجود ہیں جس پر لکھاوٹیں ہیں۔

سفرنامہ ابن بطوطہ، جنرل کننگھم رپورٹ سروے آف انڈیا، منتخب التواریخ بدایونی ص ۱۶۴، ۱۶۳، آئین اکبری ابوالفضل۔

بادشاہت کرنا نہیں جانتا اُنکی آپ کے نوکروں کے برابر بھی وقعت نہیں۔ خوبی تقدیر سے دہلی پر حکومت کر رہا ہے۔ آپ کو خدا نے ہر طرح اپنی عنایتوں کا مرجع بنایا ہے اسلئے آپ میں شاہی کے تمام صفات موجود ہیں اور آپ ہی کو دہلی کی بادشاہت زیب دے گی۔ میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ جب تک آپ کو دہلی کا بادشاہ نہ بنا لوں گا چین سے نہ بیٹھوں گا۔"[۱]

حسین شاہ کو اپنے دام فریب میں گرفتار کر کے قطب خاں رخصت لیکر فوراً بہلول لودی کے پاس پہونچ گیا اور کہا کہ مجھے حسین شاہ اپنے ساتھ سے کسی طور بھی جدا کرنے پر راضی نہیں ہے بمشکل اس سے حیلہ تلاش کر کے آپ کے پاس حاضر ہوا ہوں تاکہ آپ کو اس کے ارادوں سے صحیح طور پر باخبر کردوں حسین شاہ آپ کا قطعی دشمن ہے اور دہلی کے تخت پر قبضہ کرنے کا تہیہ کر چکا ہے۔ اس وقت اس کے پاس اچھے اچھے ہوشیار تجربہ کار افسر اور فوج کی ایک بہت بڑی تعداد موجود ہے۔ کسی دم میں حملہ کر کے دہلی پر قابض ہوا چاہتا ہے۔"

علاء الدین کی وفات | اسی دوران میں سلطان علاء الدین جس نے بہلول لودی کو دہلی کا تخت سونپ دیا تھا۔ اور بداؤں میں مستقل سکونت اختیار کر لی تھی ۱۴۷۸ء میں انتقال کر گیا۔ جب حسین شاہ کو علاء الدین کے انتقال کی خبر پہونچی تو وہ فوراً اٹاوہ سے روانہ ہو کر بداؤں آگیا۔ اور رسم تعزیت ادا کی اور علاء الدین کے حقدار نوا سا سید عباس اور سید حیدر کو ہٹا کر بداؤں کو اپنے قبضہ میں لے لیا۔ اور اسی سلسلے میں تاتار خاں کے بیٹے مبارک خاں حاکم سنبھل کو قید کر کے علاقہ سنبھل پر بھی قبضہ کر کے جونپور کی شرقی سلطنت میں شامل کر لیا۔

---

[۱] تاریخ فرشتہ۔ تاریخ ہند ذکاء اللہ۔ منتخب التواریخ بدایونی، رنگنگ ٹی ڈی ایسٹ۔

دہلی پر چوتھا حملہ | بدایوں اور سنبھل پر قبضہ کر لینے کے بعد حسین شاہ کے حوصلے بہت بڑھ گئے۔ اور فوجیں اکٹھا کرنا شروع کر دیں اور دریائے جمنا کے کنارے آکر ڈٹ گیا۔ اس خبر کو پاکر بہلول لودی نے خان جہان کے بیٹے حسین خاں کو میرٹھ بھیجدیا۔ اور خود سرہند سے دہلی آگیا اور اپنی فوجوں کو جمنا کنارے لگا دیا۔ دریائے جمنا کے کنارے سے دونوں طرف کی فوجیں ایک دوسرے کو اچھی طرح دیکھ رہی تھیں۔ بہلول لودی نے حسین شاہ کی کثیر فوج کو دیکھ کر قطب خاں کے جلے یا دکئے اور اپنے سالے قطب خاں ولد اسلام خاں کو صلح کے لئے روانہ کر دیا۔ حسین شاہ نے بہلول لودی کا پیغام پاکر اپنے درباری امرا اور لشکری سرداروں کو طلب کیا۔ سب کے سامنے قطب خاں نے راجے بی بی کے ان کے احسانات

---

۵ۓ بدایون بریلی سے ۲۷ میل کی دوری پر روہیل کھنڈ ریلوے لائن پر ایک شہر ہے اسلامی تاریخ میں اس کا ذکر ۱۲۰۲ء سے ملتا ہے۔ جبکہ قطب الدین ایبک نے بدایون کے قلعہ کو فتح کیا تھا۔ شہر کے وسط میں سلطان شمس الدین التمش کی یادگار میں ایک مسجد ہے۔ حالانکہ وہ بڑی نہیں ہے مگر بہت ہی خوبصورت اور جاذب نظر ہے۔ پورے روہیل کھنڈ میں ایسی خوبصورت مسجد نہیں ہے۔ یہ قدیم زمانہ میں درس و تدریس علماء اور صوفیہ کا بڑا مرکز رہا ہے۔ حضرت نظام الدین اولیاء محبوب الہٰی اور مشہور مؤرخ ملا عبدالقادر بدایونی اور بہت سے اہل علم اور صاحب فن حضرات اس سرزمین میں پیدا ہوئے۔ شہر کے باہر بہت ہی زیادہ تعداد میں علماء اور صوفیہ کے مزارات ہیں۔

---

بدایونی ص۳۱۱۔ گزیٹر بدایون، تاریخ بدایون مولوی مجیب الدین۔

کو دوہرایا جو اس کے ساتھ بزمانۂ اسیری قلعہ جونپور میں کئے گئے تھے۔ حسین شاہ قطب خاں کی باتوں میں آگیا اور شرائط صلح پر فریقین کے دستخط ہو گئے۔ طے یہ پایا کہ دریائے گنگا کے اس پار کے تمام علاقوں پر حسین شاہ کا قبضہ رہے اور اس پار کے علاقے بدستور بہلول لودی کے پاس رہیں۔

حسین شاہ اس صلح نامے کے بعد اپنی فوجوں کو لے کر جونپور کی طرف روانہ ہوا۔ مگر بہلول کے سپاہیوں نے دغا بازی کی اور شرقی سپاہ کا خزانہ اور ہاتھی گھوڑے لوٹ لئے۔ اور بڑے بڑے امرا اور افسروں کو جو پیچھے رہ گئے تھے قید کر لیا۔ جس میں وزیر شرقی قتلغ خاں اور بدھو نائب عرالقن بھی تھے۔ فوج میں بھگدڑ دیکھ کر بہلول لودی نے حسین شاہ کا پیچھا کیا اور کیتھل۔ شمس آباد۔ ساکٹ۔ کول مارہرہ اور جلالی وغیرہ علاقوں کو اپنے قبضہ میں کر لئے اور ہر پرگنہ میں اپنے شقہ دار مقرر کر دیے۔ اُدھر حسین شاہ موضع رام پچھرا میں اپنی شکست خوردہ فوجوں کو لئے پڑا ہوا تھا۔ اس نے پیچھا کرنے والی فوجوں کا ڈٹ کر مقابلہ کیا اور پھر صلح ہو گئی اور یہ طے پایا کہ دونوں سلطان اپنی اپنی قدیم حدود کے اندر حکمراں رہیں گے۔ اس کے بعد حسین شاہ جونپور چلا آیا۔ [1]

**دہلی پر پانچواں حملہ** حسین شاہ چین لینے والا آدمی نہ تھا۔ وہ اپنی شکستوں کا بدلہ لینے کی فکر میں لگا رہتا تھا۔ یا یوں سمجھئے کہ ملک جہاں کی خواہش کی تکمیل کے لئے اپنے کو وقف کر چکا تھا۔ اس نے ایک مرتبہ پھر فوجوں کو اکٹھا کر کے دہلی کا رخ کیا۔

بہلول لودی حسین شاہ کے متواتر حملوں سے گھبرا گیا تھا اور چاہتا تھا کہ کوئی ایسی فیصلہ کن جنگ ہو جائے جس سے حسین شاہ کی ہمت ہمیشہ ہمیشہ کے

---

[1] تاریخ فرشتہ۔ تاریخ ہند۔ گزیٹر جونپور۔ سلاطین جونپور (قلمی)۔

سے پست ہو جائے۔ اس لئے اس نے اس بار حسین شاہ سے مقابلہ کے لئے چاروں طرف سے امیروں کو طلب کیا اور بعض سرداروں کو خلعت و انعام کا وعدہ کر کے بلالیا۔ اور بہت ہی طاقتور فوج ترتیب دیکر حسین شاہ کے مقابلہ کو آیا۔ حسین شاہ کو لودی کی زبردست تیاریوں کی خبر نہ تھی۔ مگر سون ہرن کے پاس دونوں لشکروں میں گھمسان کی جنگ ہوئی اور دونوں طرف کے جانباز سپاہی معرکۂ کارزار میں کام آئے۔ میدان جنگ لالہ زار بن گیا۔ اور نتیجہ میں شکست نے پھر حسین شاہ شرقی کے قدم چومے۔ لہ

یہ شکست حسین شاہ شرقی کی سلطنت کے لئے ایک "موت کا گھونسا" ثابت ہوئی۔ اور ایسی تباہی آئی جو کسی جنگ میں نصیب نہ ہوئی تھی۔ شرقی فوجوں کے پاؤں اکھڑ گئے اور بھگدڑ مچ گئی۔ لودی سپاہیوں نے حسین شاہ کے لشکر کا تعاقب کر کے پھر لوٹا مارا۔ اور حسین شاہ مع اپنے لشکر کے رابری میں آکر مقیم ہوا۔ بہلول کو جب علم ہوا تو اس نے رابری تک حسین شاہ کا پیچھا کیا۔ اور وہاں پھر جنگ کا آغاز ہوا۔ حسین شاہ نے وہاں بھی شکست کھائی۔ اور وہاں سے جمنا عبور کر کے نکل گیا۔ مگر دریا عبور کرتے وقت اس کے کچھ لڑکے اور گھر کے لوگ دریا میں ڈوب کر مر گئے۔ ؎

یہاں سے حسین شاہ سیدھا گوالیار پہونچا۔ راستے میں اس غریب الوطن قافلے کو کچھ ڈاکوؤں نے لوٹ کر اور بھی تباہ کر دیا۔ جب وہ گوالیار پہونچا تو وہاں کے راجا نے حسین شاہ کے ساتھ نہایت شرافت اور ہمدردی کا برتاؤ کیا۔ حسین شاہ کی خاطر تواضع میں نہایت الوالعزمی اور فراخدلی سے کام لیا۔ کافی تعداد

---

لہ تاریخ فرشتہ۔ تاریخ ہند مولوی ذکاء اللہ، بدایونی ص۲۰۲، کنگ آف دی ایسٹ ۲ے جونپور کا اتہاس زیبا کر
تاریخ فرشتہ۔ بدایونی ص۲۰۲،

میں ہاتھی گھوڑے۔ سپاہی اور نقد روپے نذر کئے اور کالپی تک حسین شاہ کو اپنی حفاظت میں پہنچا دیا۔

اسی درمیان میں بہلول لودی ہیبت[۱] خاں کرکر کی مدد سے اٹاوہ میں ابراہیم ولد مبارک شاہ شرقی پر حملہ کر دیا۔ ابراہیم تین دن تک بڑی دلیری سے لڑتا رہا آخرکار اٹاوہ اسے بہلول لودی کی نذر کرنا پڑا اور ابراہیم وہاں سے حسین شاہ کے پاس چلا آیا اور ابراہیم شاہ اور حسین شاہ دونوں جونپور چلے آئے۔

اٹاوہ پر قبضہ کرنے کے بعد بہلول لودی خود ایک فوج لے کر حسین شاہ پر حملہ کی غرض سے بڑھا اور جمنا[۵] کے کنارے پہونچکر فوجیں لگا دیں۔ حسین شاہ بھی یہ خبر پاتے ہی دوسرے راستے سے کالپی پہونچ گیا۔ رائے ترلوک چند نے جو بکسر کا حاکم تھا۔ بہلول لودی کے لشکر کو دریا پار کرنے میں بہت مدد دی اور لودی کے لشکر نے آسانی سے دریا عبور کر لیا۔ اور موضع راکانویں جو کالپی کے قریب ہے آموجود ہوا اور معمولی جھڑپیں ہونے لگیں۔ جب پورا لشکر لودی کا دریا عبور کر کے آگیا تو معرکے کی جنگ ہوئی کہ فریقین کی سینکڑوں

---

۵ یہ ندی پہاڑ سے نکل کر دکھن کی طرف بہتی ہے۔ پانی پت۔ دہلی۔ آگرہ۔ الٰہ آباد اسکے ساحل پر بسے ہوئے ہیں۔ آدھی دوری پر الٰہ آباد کے نزدیک اس میں آکر گنگا ندی مل جاتی ہے۔ گنگا اور جمنا کے سنگم کو تربینی کہتے ہیں۔ یہ ہندوؤں کی مقدس جگہ ہے۔ جمنا کی لمبائی ۸۶۰ میل ہے، گنگا کی ۱۶۵۰ میل اور دریائے سندھ کی لمبائی ۱۷۰۰ میل ہے۔ دنیا کی سب بڑی ندی یعنی جس کی لمبائی دنیا میں سب سے زیادہ ہے۔ مسی سیپی ہے۔ ۳۶۰۰ میل جو امریکہ میں بہتی ہے۔ دریائے نیل ۲۰۰۰، والگا ۲۴۰۰، فرات ۱۸۰۰، برہم پترا ۱۶۸۰، جیحون

۱ بعض مورخین ہیبت خاں کو بہت خونخوار بھیڑیا لکھتے ہیں۔ وہ لوگوں کو معاف کرنا جانتا ہی نہ تھا اور بیدریغ خون بہاتا تھا۔

جانیں ضائع ہوئیں۔ آخر کار حسین شاہ جنگ سے ہمت ہار کر ولایت بھیٹھ (ریوا) چلا آیا۔ بھیٹھ کے راجا نے حسین شاہ کی کافی مدد کی اور مطیع ہو کر کئی لاکھ تنگہ نقد و فیل و اسپ وغیرہ پیش کئے اور خادمانہ طور پر حسین شاہ کے ساتھ جونپور تک آیا۔ لہ

ادھر بہلول لودی نے جونپور پر حملہ کی تیاری کی۔ اور جب جونپور پہونچا تو حسین شاہ بہرائچ کے راستے سے قنوج پہونچ گیا۔ جب بہلول کو معلوم ہوا تو وہ بھی قنوج پہونچا اور دریائے رہٹ کے کنارے فریقین پھر نبرد آزما ہو گئے۔ کچھ دنوں جنگ جاری رہی۔ آخر میں حسین شاہ کو یہاں شکست ہوئی اور بہلول لودی دہلی واپس چلا آیا۔

---

(بقیہ صـ۲۳۳ کا) ۱۲۰۰، دجلہ ۱۱۴۰، ستلج ۱۰۰۰، صیحون ۱۰۰۰، اور گوداوری ۹۰۰ میل لمبی ہے۔ جہانگیر بادشاہ نے اپنی کتاب تزک جہانگیری میں لکھا ہے قدیم کتابوں میں ہے کہ جمنا کا چشمہ بند و قلند پہاڑ میں ہے اور وہاں پر اتنی سردی پڑتی ہے کہ کوئی انسان وہاں تک پہونچ نہیں سکتا ہے ـــ (منتخب التواریخ جلد اول صـ۱۶۷) لہ جونپور کا انہاس از بھاسکر۔ فرشتہ، بدایونی صـ۲۰۲

عہ۔ بہرائچ گونڈہ سے ۳۰ میل کی دوری پر ہے۔ گھاگھرا ندی کے ساحل پر ایک بہت قدیم شہر ہے۔ ابو الفضل نے آئین اکبری میں لکھا ہے کہ:۔ بہرائچ اودھ کا بہت بڑا شہر ہے اور سرو ندی کے کنارے بسا ہوا ہے۔ ابن بطوطہ سیاح نے اپنے سفرنامہ میں لکھا ہے کہ:۔ یہ ایک خوبصورت شہر ہے جو سرجو ندی کے ساحل پر آباد ہے۔ سرجو ایک بڑی ندی ہے جو خود اپنے کناروں کو کاٹتی رہی ہے جب محمد تغلق عرف جونا شاہ سید سالار مسعود غازی کی خدمت میں اپنی عقیدت کے اظہار اور قدمبوسی کے لئے گیا تو ایک بڑی کشتی جس میں ۳۰۰ آدمی بیٹھے ہوئے تھے ڈوب گئی۔ سید سالار مسعود غازی کا مزار مبارک ایک عظیم الشان گنبد میں ہے۔ اسی روضہ کے قریبی جنگل میں گینڈا رہتا ہے۔

سرجو قدیم تاریخ ہند میں گھاگھرا ہی کو کہا جاتا ہے۔ لیکن آجکل گھاگھرا کی ایک معاون ندی کا

دہلی پہونچکر بہلول لودی نے پھر فوج اکٹھا کرنا شروع کیا۔ کیونکہ اس کو یقین ہوگیا تھا کہ جونپور کی فتح کیلئے معمولی لشکر کام نہ دے گا۔ چنانچہ اس مرتبہ پھر بہلول لودی نے نئے نئے امیروں نے اور سرداروں کو ساتھ لیا اور جونپور کی تسخیر کے لئے روانہ ہوگیا۔ اثنائے راہ میں بہت سے علاقے جو دہلی سے نکل کر شرقی سلطنت میں شامل ہوگئے تھے واپس لے کر پھر سلطنت دہلی میں شامل کیا اور قطب خاں اور خاں جہاں کو مجھولی میں مقرر کیا ۱۴۸۲ء میں مبارک خاں لوہانی کو جونپور کا حاکم بنا دیا اور خود دہلی چلا آیا۔

---

(بقیہ صفحہ ۲۳۴) نام ہے۔ جو نیپال کے پہاڑوں سے نکل کر ... میل بہنے کے بعد کٹائی گھاٹ کے نزدیک گھاگھرا ندی میں گرتی ہے۔ ڈیڑھ سو برس پہلے یہ ندی گونڈا ضلع میں بہتی ہوئی کہیں آگے جاکر گھاگھرا میں گرتی تھی۔ ایک انگریز تاجر جو جنگل و پہاڑ سے لکڑی کاٹ کر لایا کرتا تھا۔ اس ندی کا رخ موڑ کر آج کل کے موجودہ رخ پر لگا دیا ہے۔

مغلوں کے عہد حکومت میں یہاں حاکم اور ناظم رہا کرتے تھے۔ یہاں سے مکانوں کی تعمیری لکڑیاں اور تمباکو باہر بھیجا جاتا ہے۔ اس جگہ کو فیروز شاہ تغلق کے والد سالار اجب نے خوبصورت بنانے کے لئے بہت ہی کوشش کی ہے۔ بہرائچ کے نزدیک دوکوئی گاؤں ہے جہاں اکبر اعظم کے دور حکومت میں تانبے کے سکے ڈھالے جاتے تھے۔ اس کے متصل جگہ نہیں چرا اسی نامی جگہ بہت ہی مشہور ہے۔ یہاں ہولی کے موقع پر آگ خود روشن ہوتی ہے۔ نمک سار نام کا ایک قلعہ ہے۔ جو گودی ندی کے ساحل پر موجود ہے۔

یہاں پر ایک حوض برہم وترکنڈ کے نام سے مشہور ہے۔ اس کے پانی میں بہت ابال ہے۔ اس میں جو چیز بھی پھینکی جاتی ہے وہ پانی کی طاقت سے اوپر آجاتی ہے۔ آدمی

جب حسین شاہ کو معلوم ہوا تو وہ ایک کثیر فوج لے کر پھر جونپور آپہنچا اور مبارک خاں لوہانی کو ہٹا کر جونپور پر قبضہ کر لیا۔ مجھولی میں مقیم بہلول لودی کے افسروں نے بھی حسین شاہ سے ساز باز کرنا شروع کر دیا۔ جب بہلول کو اس کا علم ہوا تو وہ پھر جونپور پہونچا۔ جب قصبہ ہلدی میں پہونچا تو اس کو علم ہوا کہ قطب خاں کا انتقال ہو گیا۔ اس نے چند روز قیام کر کے قطب خاں کے لوازم تعزیت میں گزارے اور پھر جونپور میں لشکر کے ساتھ داخل ہوا۔ حسین شاہ مقابلہ کی تاب نہ لا کر پورب کی طرف چلا گیا اور علاقہ چنار (مرزاپور) میں قیام کیا جس کی سالانہ آمدنی ۵ لاکھ روپیہ تھی۔

---

(بقیہ ص ۲۳۵ کا) اس میں ڈوب نہیں سکتا ہے۔ انارکلی نامی جگہ بہت ہی نزدیک ہے۔ جہاں پر سید سالار گھومنے جایا کرتے تھے۔ یہ بہت ہی دلفریب جگہ ہے۔ سید سالار مسعود غازی جہاں پر بیٹھے تھے وہاں پر ایک لکڑی کی چھتری بنی ہوئی ہے۔ انارکلی کے نیچے ایک جھیل ہے اس میں سے ایک ندی بہرائچ کے نیچے سے نکلتی ہے۔ بہرائچ بھی جونپور کے شرقی بادشاہوں کے ماتحت سو برس تک رہا ہے۔

جہانگیر بادشاہ کے عہد حکومت میں حضرت عبدالرحیم چشتی نے سید سالار مسعود غازیؒ کے بارے میں ایک کتاب قلمبند کی ہے۔ اس کا ترجمہ کچھ دنوں کے بعد شیخ عبدالرحمن ایٹھوی کے نام سے شائع ہوا۔ اس کتاب میں سید سالار مسعود غازیؒ کے والد کا نام ملک ساہو اور والدہ صاحبہ کا نام ستر معلہ لکھا ہے۔ اس کتاب کے مطابق ان کی پیدائش ۴۰۵ھ اور جائے پیدائش اجمیر شریف اور وفات کی تاریخ ۱۰۳۲ء ہے۔ یہ کتاب تاریخ کے اصول پر پوری نہیں اترتی ہے۔ صرف قصے اور کہانیوں کا مجموعہ ہے۔ ابوالفضل نے آئین اکبری میں لکھا ہے کہ سید سالار مسعود غازیؒ محمود غزنوی کے عزیزوں میں ہیں۔ مرأۃ مسعودی کے

بہلول لودی نے ۱۴۸۶ء میں اپنے بیٹے باربک شاہ کو جونپور کا حاکم بنادیا۔ اور خود کالپی پہونچکر قبضہ کر لیا اور آہستہ آہستہ شرقی سلطنت کے تمام علاقوں پر قبضہ کر کے سلطنت دہلی میں شامل کیا۔ نئے مفتوحہ علاقوں کو اپنے امرا اور سرداروں میں تقسیم کر دیا اور اپنے دوسرے لڑکے سکندر لودی کو دہلی طلب کیا۔ کہ اس کے سپرد بھی کوئی کار منصبی کر دے۔ سکندر کی والدہ نے سکندر کو جونپور آنے سے باز رکھا اور کہا کہ "اس طلب میں خیر نہیں۔ حبس وقید کے سوا کوئی چارہ نہیں ظاہر ہوتا" ماں کے کہنے سے سکندر نے آنے سے انکار کر دیا۔ اس انکار سے بہلول لودی کو غصہ آگیا اور سکندر کو لکھا کہ "اگر تو نہیں آسکتا تو میں خود آتا ہوں۔ چنانچہ سکندر نے اپنے باپ کی اس تحریر پر شرقی وزیر قتلغ خاں سے جو اس وقت دہلی میں اسیر تھے مشورہ کیا اور اصابت رائے سے بھی مشورہ کیا جو بیحد عقلمند اور صاحب تدبیر تھا۔

---

(بقیہ صفحہ ۲۳۶ کا) مصنف نے بھانجہ بتلایا ہے۔ تاریخ فرشتہ نے عزیز لکھا ہے اور یہ لکھا ہے کہ وہ ہندوؤں کے ہاتھوں بہرائچ میں شہید ہوئے ہیں۔ دارا شکوہ نے اپنی کتاب سفینۃ الاولیا میں شیخ عبدالحق محدث دہلوی کے حوالے سے لکھا ہے کہ "سید سالار مسعود غازی سلطان محمود غزنوی کے فوجیوں میں تھے۔ یہاں پر انہوں نے بہت سے مقامات کو فتح کیا۔ اور آخر میں ۴۱۹ھ میں وہ شہید ہوگئے۔ فرشتہ کا یہ کہنا درست ہے کہ وہ سلطان محمود کے عزیزوں میں تھے اور کسی زمانے میں وارد ہندوستان ہوئے لیکن اس میں لکھا ہوا سن غلط معلوم ہوتا ہے کیونکہ ۵۵۵ھ میں غزنی کے بادشاہ استنے طاقتور نہیں تھے کہ بھارت جیسے ملک میں اپنی فوج بھیجتے۔ سید سالار رح نے اسلام کی تبلیغ واشاعت کا عظیم کارنامہ ہندوستان میں انجام دیا ہے۔ ان کی درگاہ پہ ہر سال ہندو مسلمان لاکھوں کی تعداد میں آتے ہیں۔ وہ دونوں میں اتنے محبوب

**بہلول لودی کا انتقال** سکندر لودی ابھی اپنے والد کو کوئی جواب نہ دے سکا تھا کہ ۱۴۸۹ء میں بہلول لودی دہلی جاتے ہوئے راستہ میں ملوی گاؤں کے قریب گرمی اور تپش کی وجہ سے انتقال کر گیا۔ بہلول لودی کے انتقال کے بعد دہلی کی وراثت میں بڑے جھگڑے پڑے مگر ۱۴۸۹ء میں سکندر لودی دہلی کا بادشاہ ہوگیا۔ گزیٹر الہ آباد کے مطابق جونپور کی شرقی حکومت کے خاتمہ کے بعد ملک میں بڑی افراتفری پھیل گئی۔ یہ طوائف الملوکی بہلول لودی کی وفات کے بعد اس کے جانشینوں میں تخت وتاج کی وجہ سے ہوئی۔ حسین شاہ شرقی تو شکست کھا چکا تھا۔ پھر بھی اپنی کھوئی ہوئی طاقت اکٹھا کرنے میں مصروف ہوگیا۔ کیونکہ اس کی ہندو رعایا اس کی مدد کے لئے پورے طور پر تیار تھی۔ باربک اور سکندر لودی میں اختلاف عروج پر تھا۔ گزیٹر الہ آباد ص۱۶۱،

---

(بقیہ ص۲۳۷ کا) ہوئے کہ ۱۹۱۰ء اور اس کے پہلے کی مردم شماری کی رپورٹ میں پنج پیریا ہندوؤں کی تعداد شمالی ہند میں بہت زیادہ ہے بلکہ ایک ذات کی شکل اختیار کر گئی تھی جو سب کے سب ہر سال وہ گاجے باجے کے ساتھ ان کی زیارت کو جاتے تھے۔ اور منتیں اور مرادیں مانگتے تھے۔ اور ان کی مرادیں بھی پوری ہوتی تھیں۔

جب فیروز شاہ تغلق عقیدت کے پھول نچھاور کرنے ان کی درگاہ پر آیا تو اس نے سید ابو جعفر امیر جاہ بہرائچی سے جو اپنے وقت کے عارف باللہ تھے، سید سالار کے بارے میں دریافت حال کیا تو آپ نے فرمایا کہ سید سالارؒ اتنے عظیم ہیں کہ تم جیسا بادشاہ اور مجھ جیسا فقیر دونوں اس دربار میں حاضر ہیں۔ انھیں امیر محمد جاہؒ کے بارے میں مشہور ہے کہ انگلیوں کے بل چلتے تھے۔ احتراماً درگاہ کے قریب دیوار میں پاؤں نہ رکھتے تھے۔ بادشاہ نے اس کا سبب پوچھا تو آپ نے فرمایا کہ اس

قبضہ کرلیا ہے۔ اور باربک شاہ جسکے سپرد جونپور کا نظم و نسق کیا گیا تھا جونپور سے فرار ہو کر بہرائچ میں پناہ گزیں ہوا۔" [1]

اس خبر کو سنتے ہی پولو کی لکڑی پھینک کر سکندر لودی نے تڑپ کر کہا "میں ابھی جا کر باغیوں کا قلع قمع کرتا ہوں"۔ یہ کہہ کر سکندر فوراً خاں جہاں کے پاس آیا اور مشورہ کیا کہ ایسے حالات میں اسے کیا کرنا چاہیئے۔ خاں جہاں اور دربار کے چند معتمدین نے مشورہ دیا کہ "آپ کا فوراً جونپور پہونچنا ضروری ہے تاخیر سے مطلق کام نہ لیا جائے"۔

جب سکندر روانہ ہونے لگا تو مصاحبین نے کہا "حضور ناشتہ سے فراغت کرکے روانگی کریں"۔ مگر سکندر نے جواب دیا۔ "اب جونپور پہونچکر ہی ناشتہ کرونگا" اور روانہ ہوگیا۔

سکندر لودی نے اتنی جلدی کی کہ دہلی سے جونپور کی مسافت دس دن میں طے ہوگئی اور فوجوں نے بھی اس سفر میں بڑی تیز رفتاری کا مظاہرہ کیا۔ سکندر نے ڈلمؤ پہونچکر اپنے بھائی باربک شاہ کو ہمراہ لیا جو جان بچا کر یہاں بھاگ آیا تھا۔

جونپور پہونچکر باغیوں سے انتقام لینا شروع کر دیا۔ اس خبر کو سنکر رائے سہدیو نے مبارک خاں کو رہا کر کے فوراً اسکندر لودی کے پاس بھیجدیا۔ اور جوگا بھی سکندر لودی کی آمد سن کر حیران ہوگیا۔ آدھا کھانا چھوڑ کر بھیگا کپڑا پہنے ہوئے۔ بھاگ کر جمند پہونچا جو بہار کے علاقہ میں ہے اور جہاں حسین شاہ پہلے موجود تھا۔

جب سکندر لودی کو معلوم ہوا کہ حسین شاہ جمند میں ہے اور جوگا باغی بھی وہیں پناہ گزیں ہے۔ تو جوگا کے تعاقب میں بہار کے علاقہ میں داخل ہوا۔ اور تھوڑے

(بقیہ ص ۲۳۹ کام) کے لئے جاتے تھے۔ اکبر بادشاہ نے بھی اس کا ذکر کیا ہے۔ (سفرنامہ ابن بطوطہ جلد ۲ ص ۲۲۹، آئین اکبری، مراۃ مسعودی، منتخب التواریخ جلد اول ص ۱۶۱) [1] بھارت کا اتہاس۔ گزیٹیر جونپور۔ فرشتہ۔ تاریخ داؤدی۔ کنگس آف دی ایسٹ، بدایونی ص ۲۰۶، گزیٹر غازیپور ص ۱۵۹، شرقی راج کا اتہاس۔

[1] گزیٹر جونپور، بھارت کا اتہاس، فرشتہ، نعمت اللہ ص ۵۴-۵۵، طبقات ص ۳۱۷،

فاصلے پر خیمہ زن ہوا۔ وہاں سے اس نے حسین شاہ کے پاس پیغام بھیجا جس میں نہایت عاجزی سے لکھا کہ "جوگا باغی کو یا تو آپ خود سزا دیں یا اس کو قلعہ سے باہر کر دیں تاکہ اس کو مناسب سزا دیجائے۔"

حسین شاہ نے اس کے جواب میں سکندر لودی کو لکھا کہ "جوگا میرا ایسا ہی خادم ہے جیسا سکندر کا باپ بہلول لودی تھا۔" اور یہ بھی کہا کہ "اگر سکندر نے ایسا ہتک آمیز مطالبہ پھر کیا تو سزا پائے گا۔" گزیٹر جونپور میں ہے کہ "حسین شاہ نے جواب دیا کہ جوگا کو مانگنے کا جواب جوتوں سے دیا جائے گا۔"

تاریخ داؤدی میں ہے کہ سکندر لودی نے حسین شاہ کے قاصد میران سید خاں سے کہا کہ "آپ سادات ہیں اور آپ کا سلسلۂ نسب رسول اللہ تک پہونچتا ہے آپ کو لازم ہے کہ آپ اپنے مالک کو تنبیہ کر دیجئے کہ جوگا کو رہا کرنے کے سلسلے میں ایسے کلمات زبان پر نہ لادیں۔" اور یہ بھی پیش گوئی کی کہ "حسین شاہ کو عنقریب سخت ہزیمت اٹھانا پڑے گی۔ اور تم قیدی بنائے جاؤگے۔ یہ واقعات یہیں پیش آئینگے جہاں تم دونوں باعزت اور لائق احترام سمجھے جاتے ہو۔"

سکندر کی زبان سے یہ الفاظ سن کر میران سید خاں نے عرض کی میرا کام صرف پیغام پہونچانا تھا سو پہونچا دیا مجھے حق نہیں کہ آپ سے سوال و جواب کروں۔" یہ کہہ کر حسین شاہ کے پاس چلے آئے۔ دوسرے دن سکندر لودی نے جنند کے قلعہ پر حملہ کر دیا اور فریقین میں سخت جنگ ہوئی۔ حسین شاہ قلعہ چھوڑ کر بریلی کی طرف چلا گیا اور سکندر لودی نے حسین شاہ کے کچھ امیروں اور سرداروں کو گرفتار کر لیا۔ جس میں میران سید خان بھی تھے۔ جب میران سید خان کو ہتھکڑی ڈالکر سکندر لودی کے سامنے پیش کیا گیا تو بولے آپ کی پیش گوئی سچی ثابت ہوئی۔ ہم حاضر ہیں۔" میران سید خان ایک سادات النسب اور

سپچے سپاہی ہے۔ سکندر لودی نے ان کا کافی احترام کیا اور انعام واکرام سے سرفراز کر کے قید سے رہا کر دیا۔ لہ

جب سکندر کو معلوم ہوا کہ حسین شاہ قلعہ سے فرار ہو کر بریلی عہ چلا گیا ہے تو اس کا تعاقب کر کے بریلی پہونچا اور وہاں بھی حسین شاہ کو شکست دی اور دہاں سے سکندر لودی جونپور آیا اور باربک شاہ کو پھر سے جونپور کا حاکم بنا دیا۔ اس مرتبہ سکندر نے جونپور میں ۶ ماہ قیام کیا۔ اور شرقی بادشاہوں کی بنوائی ہوئی تمام عمارتوں کو مسمار کرنا شروع کر دیا۔

**شاہی عمارتوں کا انہدام** | سکندر لودی بادشاہ اور حسین شاہ شرقی میں جب مقابلہ ہوا تو حسین شاہ کو ہر بار ہزیمت اٹھانا پڑی۔ حسین شاہ جہاں جہاں بھاگ کر جاتا سکندر کبھی پیچھا نہ چھوڑتا اور حسین شاہ کو شکست دیتا یہاں تک کہ حسین شاہ روپوش ہو گیا اور پھر ملک گیری کی خواہش نہ کی۔ حسین شاہ کے لئے یہی مناسب تھا جو سکندر کے ہاتھوں ہوا مگر شرقی سلاطین کی بنوائی ہوئی عمارتوں نے کیا قصور کیا تھا جو ایک سرے سے منہدم کر دی گئیں۔ دشمنی تو حسین شاہ سے تھی۔ ملک سرو

---

عہ۔ بریلی رام پور سے ۲۹ میل کی دوری پر ہے۔ پہلے ایک چھوٹا سا شہر تھا۔ یہ بہت زمانہ تک جونپور کے شرقی بادشاہوں کے ماتحت رہا ہے۔ جب مغلوں کا زوال ہونے لگا تو بریلی میں روہیلوں نے قبضہ کر لیا۔ اٹھارہویں صدی عیسوی میں یہاں کے حکمراں حافظ رحمت خاںؒ تھے۔ انھوں نے بریلی کو اپنا پایۂ تخت قرار دیا۔ ۱۷۶۱ء میں احمد شاہ ابدالی نے مرہٹوں کو شکست دیا تھا۔ اس جنگ میں حافظ رحمت خاں نے ابدالی کی مدد کی تھی ۱۷۷۴ء میں اودھ کے نواب نے انگریزوں کے اشارے پر حملہ کر کے اس

---

لہ گزیٹر جونپور۔ تاریخ فرشتہ۔ کنگ آف دی ایسٹ۔ تاریخ داؤدی۔ منتخب التواریخ۔ گزیٹر فیض آباد ص ۱۵۳۔

مبارک شاہ، ابراہیم شاہ، محمود شاہ، محمد شاہ تو دشمن نہ تھے۔ ان کی بنوائی ہوئی عمارتوں کا انہدام سکندر کے اوصاف حسنہ پر ایک بدنما دھبہ ہیں۔ سکندر نے قلعہ فیروز شاہی، لعل دروازہ، راجے بی بی کا محل، بدیع منزل، روشن محل اور بہت سی شاہی عمارتوں کو خاک کا ڈھیر بنا دیا۔ عمارتوں کے بعد جب سکندر نے مسجدوں کے انہدام میں ہاتھ لگایا تو جونپور کے علماء نے سکندر کے خلاف کفر کے فتوے دیدیئے۔ سکندر نے ہاتھ تو روک لیا۔ مگر مسجد کا کچھ نہ کچھ حصہ مسمار ہو چکا تھا۔ جو آجتک اسی حالت میں ہے۔ اور سکندر کے ظلم ناروا کا فریادی ہے۔[1]

عمارتوں کے انہدام کے بعد سکندر شکار کھیلنے کی غرض سے اودھ کی طرف روانہ ہوگیا۔ ابھی وہ شکار میں معروف ہی تھا کہ جونپور میں پھر بغاوت پھیل گئی جسمیں باربک شاہ بھی شریک تھا۔ جب سکندر کو بغاوت کی خبر ہوئی تو اس نے کالا پہاڑ نامی ایک مشہور فوجی جرنیل کو بغاوت دبانے کے لئے بھیجدیا اور ساتھ ہی ساتھ اعظم ہمایوں شیروانی اور خانخاناں لوہانی کو بھی روانہ کر دیا اور مبارک خاں کو تاکید کر دی کہ کرا مانک پور سے جونپور کے لئے روانہ ہو جائے اور باربک شاہ کو گرفتار کر لیا جائے۔ چنانچہ مبارک شاہ نے ۱۴۹۴ء میں جونپور پہونچکر باربک شاہ کو قید کر لیا اور زنجیر میں جکڑ کر

---

(بقیہ صفحہ ۲۴۲ کا) شہر کو برباد کر دیا تھا۔ اس جنگ میں حافظ رحمت خاں شہید ہوئے تھے۔ حافظ رحمت خاں کا مقبرہ اور حضرت شاہ نیاز بریلویؒ کا مزار مبارک زیارت گاہ خاص و عام ہے۔ اعلیحضرت مجدد ملت حضرت مولانا احمد رضا خاںؒ عاشق رسول کا بھی وطن ہے۔ اسی سرزمین نے مفتیٔ ہند قطب زماں عارف باللہ حضرت مصطفےٰ رضا خاں صاحب جیسی عظیم

[1] گزیٹر جونپور۔ جونپورنامہ خیر الدین۔ کنگ آف دی ایسٹ۔ جونپور کا اتہاس۔ بھاسکر۔

کر دہلی روانہ کر دیا۔ شکار سے فراغت پانے کے بعد سکندر لودی خود بھی جونپور پہونچ گیا اور شرقی سلطنت کے نمکخواروں اور ہمدردوں اور بغاوت میں حصہ لینے والوں کو سزائیں دیں اور اس کے بعد جونپور کی سلطنت کو جمال خاں ولد سارنگ خاں کے حوالے کر کے جو شیر شاہ کا پہلا مربی تھا۔ دہلی روانہ ہو گیا [۱]

سنہ ۸۹۴ھ میں سکندر لودی نے بلبھدر راجہ بھٹ پر جو پنّا کے علاقے میں تھا چڑھائی کر دی، وہاں ایسی وبا پھوٹ پڑی کہ سکندر کے بہت سے گھوڑے مر گئے، اور فوجی طاقت بیحد کمزور ہو گئی۔ سکندر وہاں سے جونپور چلا آیا۔ ادھر جونپور کو پھر ایک بلائے ناگہانی کا سامنا ہوا۔ ایک تو قحط نمودار ہو گیا اور دوسرے شاہی ملازمین کی تنخواہیں رک گئیں۔ فوج کے سپاہی افسران اور دیگر عہدیداران پریشان ہو کر بھاگنے لگے۔ جونپور کا یہ حال دیکھ کر حسین شاہ نے پھر کچھ فوجیں اکٹھا کیں اور سکندر پر حملہ کی غرض سے روانہ ہو گیا۔

**سکندر لودی اور حسین شاہ کی آخری جنگ**

سکندر لودی کو بھی حسین شاہ کے ارادوں کی خبر ہو گئی اور اس نے پورب کا رخ کیا۔ بنارس [ع] سے تیس [۳] میل کے فاصلہ پر بہار کے علاقے میں دونوں فوجوں کا

---

(بقیہ صفحہ ۲۴۳) ہستی یہیں پیدا ہوئی ہے۔

[۱] گزیٹیر جونپور۔ جونپور نامہ خیر الدین فارسی، تجلی نور قلمی جلد ۲ فارسی۔

[ع] ابو الفضل نے آئین اکبری میں الہ آباد کے ساتھ بنارس کا بھی ذکر کیا ہے۔ انھوں نے لکھا ہے کہ وارانسی جسے عرف عام میں بنارس کہتے ہیں۔ دو ندیوں برنا اور اَسّی کے وسط میں آباد ہے۔ اس لئے اسے وارانسی کہتے ہیں۔ قدیم

سامنا ہوگیا۔ اور تھوڑی جنگ ہونے کے بعد سکندر اپنی کمزوری کا احساس کرکے وہاں سے کنتت کی طرف چلا گیا اور راجہ بھٹا اور راجہ بھدڑ کے لڑکے سے مدد کا طالب ہوا۔ دونوں راجاؤں نے سکندر لودی کی اتنی مدد کی

---

(بقیہ صفحہ ۲۴۴ کا) کتابوں میں اس کا نام کاشی لکھا ہے۔ یہ نگر دھنش کی شکل میں بسا ہوا ہے۔ اس میں گنگا ندی دھنش کی دوسری صورت میں بہتی ہے۔ قدیم میں یہاں پر ایک مندر تھا جس کا لوگ طواف کرتے تھے۔ بہت دنوں تک بنارس بھارت کا تعلیمی مرکز رہا ہے۔ طالبان علم و فن دور دور سے یہاں تعلیم حاصل کرنے کے لئے آیا کرتے تھے۔ اور بڑی عقیدت و محنت سے تعلیم حاصل کرتے تھے۔ سنہ ۴۱۰ھ میں اس شہر پر پہلا حملہ اور ۴۱۲ھ میں دوسرا حملہ ہوا تھا۔ بنارس جونپور سے ۳۹ میل کی دوری پر ہے۔ ہندوؤں کے سات بہت مشہور تیرتھ استھان ہیں۔ نمبر ۱ اجودھیا جہاں شری رامچندر جی کا جنم ہوا تھا۔ نمبر ۲ متھرا جہاں شری کرشن جی کی پیدائش ہوئی ہے۔ نمبر ۳ ہردوار، نمبر ۴ کاشی نمبر ۵ کانچی جو دکھنی بھارت میں ہے نمبر ۶ اونتیکا پوری یعنی اجین نمبر ۷ دوارکا۔ ان سات مقدس جگہوں میں بنارس کا تیسرا مقام ہے۔

جونپور خود ہی ایک پاکیزہ جگہ ہے کیونکہ یہاں پر سیکڑوں علما و مشائخ کے مزارات ہیں اور بنارس کے ان بزرگوں نے مشائخ اور علمائے جونپور سے علوم ظاہری و فیض روحانی حاصل کیا ہے۔ اسکے علاوہ یہ ہندوؤں کے تیرتھ استھانوں سے گھرا ہوا ہے۔ بنارس کبھی ایک صدی عیسوی تک جونپور کے شرقی بادشاہوں کے ماتحت رہا ہے۔ چونکہ شرقی بادشاہوں کا پورا اتہاس نہیں ملتا ہے اس لئے صرف اتنا پتہ چلتا ہے جیساکہ بنارس گزیٹیر میں لکھا ہے کہ حسین شاہ شرقی کے عہد حکومت میں بنارس کے گورنر غلام امین تھے جن کے نام پر بسا ہوا امین آباد محلہ اور ایک وسیع و عریض پارک اب بھی موجود ہے۔

بنارس کی قدامت | بھارت میں شاید اس سے زیادہ پرانا اور کوئی شہر نہ ہوگا۔ ہندو اس کو

کہ سکندر حسین شاہ کے مقابلہ کے لئے پھر تیار ہو گیا۔ غرضکہ دونوں فوجیں ایک دوسرے کے خلاف پھر صف آرا ہو گئیں۔ ۹ دن کی مسلسل جنگ کے بعد حسین شاہ کو میدان سے ہٹنا پڑا۔ گزیٹر مرزا پور میں لکھا ہے کہ راجہ بھڈ نے بھی مدد کی لیکن آگے چل کر بھاگ گیا اور جنگ میں شامل نہیں ہوا۔ اس سال سکندر نے اس کے مقبوضہ علاقہ پر چڑھائی کر دی اور اس کے لڑکے نرسنگھ دیو سے اآباد کے مقام پر جنگ کی اور پنّا تک چلا گیا۔ جنگ کا کوئی اثر نہیں ہوا۔ کیونکہ بادشاہ کو ناکام ہو کر واپس ہونا پڑا تھا۔ (گزیٹیر مرزا پور صفحہ ۱۰۹)۔

---

(بقیہ صفحہ ۲۴۵ کا) جنت کا دروازہ کہتے ہیں اور مرنے سے پہلے وہاں اشنان کرنا ضروری سمجھتے ہیں۔ بودھ دھرم کے ماننے والے بھی بنارس کو بہت مقدس مانتے ہیں۔۔۔۲۵۰۰ سال قبل مسیح مہاتما گوتم بدھ نے اپنا پہلا وعظ یہیں پر کہا تھا جہاں آج کل سارناتھ ہے اور وہاں پر مہاتما گوتم بدھ کی یادگاریں بہت ہی عظیم الشان اور حسین و جمیل اسٹوپ بنا ہے۔ جس میں مہاتما گوتم بودھ کا سونے کا مجسمہ نصب ہے۔ اور دیواروں پر چینیوں نے پچی کاری کی ہے۔ اسٹوپ کے چاروں طرف بہت بڑا پارک ہے جو رنگ برنگ کے پھولوں اور حسین و جمیل پودوں سے بھرا پڑا ہے کہ دیکھنے والے قدرت کی صناعی میں کھو جاتے ہیں اور غور و فکر کے دریچے کھل جاتے ہیں۔ اسی سارناتھ کو مرکز مان کر لنکا، جاپان، چین، برہما، تبت اور نیپال میں بودھ مبلغ بھیجے جاتے تھے۔

ابوالفضل نے آئین اکبری میں بنارس پر محمود غزنوی کے حملہ کا ذکر کیا ہے۔ اور دوسرے قدیم مؤرخ ان کی تائید نہیں کرتے ہیں۔ شہاب الدین غوری کے بارے میں حملہ کا ذکر سب نے کیا ہے اور یہی بات بالکل درست ہے کیونکہ محمود غزنوی تو کانجر سے واپس چلا گیا تھا بنارس کی آبادی بہت گھنی ہے۔ مکانات بہت خوبصورت ہیں۔ بازاروں میں بہت ہی چہل پہل

یہ بات نوٹ کرنے کے قابل ہے کہ جب جونپور میں قحط پڑا تھا اور سپاہیوں کی تنخواہیں رک جانے سے ان میں بداعتمادی پیدا ہو گئی تھی، حسین شاہ کو سکندر سے سلطنت واپس لینے کا اچھا موقع مل گیا تھا۔ مگر قنوج کے راجا سالباہن کی مدد سے سکندر کو کافی تقویت پہونچ گئی۔ اور وہ نازک موقع گذر گیا۔ اب سکندر حسین شاہ کو گرفتار کر سکتا تھا۔

---

(بقیہ ص۲۴۶ کا) اور بھیڑ رہتی ہے۔ راستے بہت پتلے ہیں۔ بنارس کی چار چیزیں بہت مشہور ہیں۔ خوبصورت عورتیں، متوالا سانڈ، پتلی سیڑھیاں۔ ڈھرت سنیاسی جیسا کہ کبیر داس جی نے کہا ہے۔

رانڈ، سانڈ، سیڑھی، سنیاسی ان سے بچے تو سیوے کاشی

بنارس مندروں کا شہر ہے۔ بہت سے مقامات پر مہادیو جی کا شیوالہ نظر آتا ہے۔ وسط شہر میں دشاشومیگھ گھاٹ ہے۔ اسی سے متصل وشیشور جی کا مشہور مندر ہے، جو پوری دنیا کے مالک کہے جاتے ہیں۔ اس کا گنبد سونے کا بنا ہوا ہے۔ اسی کے آگے قدیم مندر سے ملی ہوئی اورنگ زیب کی بنوائی عظیم الشان مسجد ہے۔ جس کو گیان باقی کہتے ہیں۔ اس مندر کو اورنگ زیب نے کیوں منہدم کرایا تھا۔ اس کے متعلق شری بشمبر ناتھ پانڈے موجودہ صدر کانگریس آئی یو۔ پی فرماتے ہیں۔

**بنارس کے مندر کے انہدام کا سبب**

"اورنگ زیب کے لشکر میں کتنے راجہ اور جرنیل تھے۔ وہ جب اورنگ زیب کے ساتھ جاتے تھے تو پالکیوں میں ان کی رانیاں بھی ساتھ ہوتی تھیں۔ ایک بار جب لشکر بنارس کے قریب سے گذر رہا تھا تو رانیوں نے بادشاہ کو درخواست دیا کہ اگر انھیں اجازت ہو تو وہ بنارس کے مندروں کی یاترا کر آئیں۔ گنگا اشنان اور مندروں میں پوجا پاٹھ

چنانچہ سکندر لودی نے حسین شاہ کا پتہ لگا کر چند اعلیٰ افسروں کے ہمراہ پٹنہ کا رخ کیا۔ مگر جب حسین شاہ کو سکندر کے آنے کی خبر معلوم ہوئی تو اس نے بہار کا علاقہ ملک کھانڈو کے حوالے کر کے مع چند افسروں کے مقام کھرگاؤں چلا گیا۔

جب بنگال کے بادشاہ علاؤ الدین کو حسین شاہ کا حال معلوم ہوا تو انھوں نے حسین شاہ کو اپنے یہاں بلا کر مہمان کیا۔ علاؤ الدین کے لڑکے کی شادی حسین شاہ کے لڑکی سے ہوئی تھی۔ اس لئے علاؤ الدین نے حسین شاہ کو

---

(بقیہ صفحہ ۲۴۷ کا) کی اورنگ زیب نے بخوشی اجازت دیدی اور اپنی فوج کا ایک دستہ پالکیوں کی حفاظت کے لئے مقرر کر دیا۔ جب تین دن کے بعد پالکیاں واپس آئیں تو ایک پالکی کم تھی۔ چھان بین کے بعد معلوم ہوا کہ ایک راجہ کی رانی واپس نہیں آئی۔ فوراً فوج کو حکم دیا گیا کہ بنارس شہر کو گھیر لیا جائے اور رانی کی تلاش کی جائے۔ جب فوج نے سارا بنارس چھان مارا تب جا کر وہ رانی ایک مندر کے نیچے تہہ خانے میں بند پائی گئی۔ اس حالت میں کہ مادرزاد ننگی تھی اور اس پر جو ظلم و جور ہوا تھا بیان کر رہی تھی۔ اورنگ زیب نے جب اس ظلم کی داستان سنی تو اس نے کہا کہ یہ مندر جہاں ایک پاکباز عورت پر اتنا ظلم روا رکھا گیا ہے بھگوان کا استھان نہیں شیطان کا گھر ہے۔ اور سزا کے طور پر اس مندر کو منہدم کا کرنے کا حکم جاری کر دیا۔ ممکن ہے یہ حکم ناجائز اور غلط ہو مگر اورنگ زیب کی نیک نیتی پر کسی قسم کا شبہ نہیں کیا جا سکتا ہے۔ (اورنگ زیب اور شیواجی اردو ایڈیشن صفحہ ۱۶-۱۵، اخبار بلٹز مؤرخہ ۱۶ / اکتوبر ۱۹۷۶ء صفحہ ۱۶)

اسی طرح اورنگ زیب نے دکن کی جامع مسجد کو بھی منہدم کرا دیا تھا کیونکہ وہ اس کے خلاف سازشیوں کا اڈا بن گئی تھی۔ اور خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ کی مسجد

بہت اعزاز و احترام سے مہمان کیا۔ اور حسین شاہ کو سیاست سے علیحدہ ہو جانے کی صلاح دی۔ چنانچہ حسین شاہ نے علاء الدین کے مشورہ پر عمل کیا۔ اور سیاست سے ہمیشہ کے لئے الگ ہو کر ۱۴۹۵ء؁ ۹۰۱ھ؁ میں وہیں انتقال کیا۔ یہ مقام بنگال کی حکومت کا دارالسلطنت تھا۔

---

(بقیہ صفحہ ۲۴۸) مزار کو منہدم کرا دیا تھا۔ ندی کے کنارے پتھر کی سیڑھیوں کے سیکڑوں گھاٹ ہیں جن پر اشنان اور پوجا پاٹھ کیا جاتا ہے۔ سویرے اشنان اور پوجا پاٹھ کا منظر بہت دلفریب ہوتا ہے۔ اسی لئے بنارس کا سویرا بہت مشہور ہے۔ کنارے کنارے نیپالی مندر اور دھرہرا کی مسجد قابل دید ہے۔ مندر لکڑی کا بنا ہے۔ جس پر مردوں اور عورتوں کی برہنہ تصویریں ہیں۔ مسجد کا مینار ۵۰ فٹ بلند ہے۔ ایک مینار گر چکا ہے۔ سنسکرت کی تعلیم کا بنارس صدر مرکز ہے۔ یہاں کے پنڈت پورے بھارت میں مشہور ہیں اور عزت کی نظر سے دیکھے جاتے ہیں۔ شیخ محمد علی ایرانی جن کا تخلص حزیںؔ تھا۔ وہاں کے برہمنوں کے بارے میں لکھا ہے کہ ؎

از بنارس نہ روم معبد عام است اینجا ہر برہمن پسر لچھمن و رام است اینجا

ترجمہ۔ میں بنارس سے نہیں جاؤں گا کیونکہ یہ جگہ عوام کی عبادت گاہ ہے۔ اور یہاں کا ہر برہمن خود کو رام و لچھمن کی اولاد سمجھتا ہے۔

واقعہ یہ ہے کہ انھیں ایران سے یہاں آئے ایک عرصہ گذر گیا تھا۔ جب ایران سے بلاوے کا خط آیا تو انھوں نے بنارس سے اپنے نہ جانے کی وجہ بیان کرتے ہوئے مذکورہ بالا شعر بھی تحریر کیا تھا۔ جو اس سرزمین سے محبت کی بہت بڑی دلیل ہے۔

بنارس مذہبی تاریخی اور صنعتی خصوصیات کا مرکز

اس میں شک نہیں کہ بنارس اپنی تاریخی، مذہبی اور صنعتی خصوصیات کی وجہ سے صرف بھارت ہی میں نہیں بلکہ

**حسین شاہ کی وصیت** | مرنے سے پہلے حسین شاہ نے صرف ایک خواہش ظاہر کی تھی وہ یہ کہ ان کی لاش جونپور بھیجدی جائے۔ اور خاندانی قبرستان میں باپ داداکے پہلو میں دفن ہو۔ چنانچہ بعد وفات شہزادہ جلال شاہ نے حسین شاہ کی لاش جونپور بھیجدی جو جامع مسجد کے اتر خانقاہ نوگراں میں ابراہیم شاہ اور محمود شاہ کی قبر کے قریب سپردِ خاک کی گئی۔[1]

حسین شاہ شاہان شرقی میں آخری بادشاہ تھا۔ اتفاق سے اسے سلطنت کے لئے پر امن دور نصیب ہوا۔ اور اپنے دادا ابراہیم شاہ کی طرح بہت سے تعمیری کام کرسکتا تھا۔ مگر افسوس کہ اپنی محبوبہ ملکہ کی خواہش پوری کرنے کی کوشش میں دہلی کے بادشاہوں سے مسلسل جدوجہد اور جنگ وجدل میں مصروف رہا اور خود ہی شرقی سلطنت کی تباہی کا سبب ہوا۔[2]

---

(بقیہ صفحہ ۲۴۹ کا) دنیا کے دوسرے ملکوں میں بھی بہت مشہور ہے۔ بنارس کا قدیم نام کاشی ہے، کاشی سنسکرت لفظ کاش سے بنا ہے جسکے معنی روشنی کے ہیں۔ ویدوں میں کاشی کو سچی معرفت ونور حاصل کرنے کی بہترین جگہ بتایا گیا ہے۔ حصول آزادی کے بعد اس شہر کو وارانسی کے نام سے موسوم کیا گیا ہے۔ جس کی توجیہہ یوں کی جاتی ہے کہ جب برنے اپنی

---

[1] گزیٹیر جونپور صفحہ ۱۵۶ تا ۱۶۴ سلاطین جونپور قلمی صفحہ ۳۸-۳۴، آئینۂ اودھ صفحہ ۱۹۱-۱۹۲-۱۶۹ مطبوعہ نولکشور ۱۸۹۶ء تاریخ ہند مولوی ذکاء اللہ صفحہ ۲۱۲-۲۱۱ تجلی نور قلمی حصہ سوم۔ جونپور نامہ فارسی خیرالدین۔ کنگ آف دی ایسٹ تجلیات لعارفین۔ گزیٹیر مرزاپور صفحہ ۱۱ جونپور کا اتہاس بھاسکر جی۔ ہندی،

[2] تاریخ فرشتہ۔ جغرافیہ جونپور حصہ دوم۔ کنگ آف دی ایسٹ از نصیح الدین۔ ہندوستان پر اسلامی حکومت صفحہ ۲۸۹-۹۰ جونپور کا اتہاس از بھاسکر۔ گزیٹیر الہ آباد،

# احوال شاہزادگان شرقیہ

مولوی خیرالدین محمد مصنف "جونپور نامہ فارسی" رقمطراز ہیں کہ "حسین شاہ اپنے چھوٹے لڑکا کے جلال خاں کے پاس جو نصیب شاہ والی گور کا داماد تھا۔ جا کر پناہ گزیں ہوا اور وہیں مدت العمر قیام کیا اور آخر میں وہیں انتقال بھی کیا۔"

حسین شاہ کے انتقال کے بعد شاہزادہ جلال خاں نے اپنے باپ کی نعش حسب وصیت جونپور بھیجدی اور جامع مسجد میں اتر جانب صحن خانقاہ میں دفن کرایا۔

---

(بقیہ صفحہ ۲۵ کا) برتری جتانے کے لئے ایک سر اور بڑھا کر پانچ سر کر لئے تو شیوجی کو طیش آگیا۔ اور انھوں نے پانچواں سر قلم کر دیا۔ لیکن شیوجی ایسا کر کے گناہ کبیرہ کے مرتکب ہوئے۔ اور اپنے اس گناہ عظیم کو دھونے کے لئے دریائے گنگا کے کنارے وہ جس مقام پر پہونچے اور جہاں انھوں نے اپنا خون آلود دامن دھو کر مکتی حاصل کی۔ اس جگہ کا نام وارانسی پڑ گیا۔ جسکا مطلب ہے گناہوں کو دھونے والا۔

مؤرخین اس شہر کو چار ہزار برس پرانا بتاتے ہیں۔ تاریخ سے یہ تو معلوم ہو گیا کہ بنارس کا پہلا حکمراں راجہ کاشی تھا۔ کہا جاتا ہے کہ اس نے بارہ سو سال قبل مسیح اس شہر پر حکومت کی ہے۔ یہ وہ جگہ ہے جہاں آیورویدک علاج کی ابتدا ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی سے

نصیب شاہ والیٔ گور (بنگال) کے بجز دختر کے کوئی فرزند نہ تھا جو اس کی سلطنت کا وارث ہوتا۔ اس لئے نصیب شاہ کے انتقال کے بعد جلال خاں گور کا بادشاہ ہوا۔ اور اپنا نام جلال الدین شاہ رکھا۔ لہ

جلال الدین شاہ نے اپنے خسر معظم کے سمجھائے ہوئے طریقوں پر نظام سلطنت کو باقی رکھا۔ اس کے انتقال کے بعد اس لڑکا محمود شاہ وارث تخت ہوا۔

محمود شاہ بھی اپنے باپ کے اصول پر قائم رہا۔ اپنے باپ کی نعش جونپور بھیجکر اپنے دادا کے پہلو میں دفن کرایا۔ اور بعد تجہیز و تکفین بنگال واپس آیا۔ اسی زمانے میں شیر شاہ نے فتوحات کے سلسلے میں سر اٹھایا۔ اور ہمایون ولد بابر شاہ نے اس کا پیچھا کیا۔ ہمایون نے ایک خط محمود شاہ کے نام لکھا کہ :۔

---

(بقیہ صـ۲۵۱ کا) ۲۵ سال پہلے گوبند گرو ناتھ کی ادارت میں ہوئی تھی۔ یہاں سے اردو کا "بنارس اخبار" جاری ہوا۔ پھر دوسرا اخبار مہاراجہ بنارس کی سرپرستی میں "باغ بہار" نام سے اردو میں جاری ہوا۔ جہاں ۱۸۵۷ء میں سرسید کا مشہور اخبار "تہذیب الاخلاق" پہلی بار منظر عام پر آیا۔ یہ وہ عظیم تاریخی مقام ہے جس کے بارے میں مشہور ہے کہ یہاں مہاتما گوتم بدھ کے تیس ہزار پجاریوں کی تیس عبادت گاہیں تھیں جس کے متعلق البیرونی جس نے ۱۲ سال بنارس میں رہ کر سنسکرت کی اعلیٰ تعلیم حاصل کی اور اپنے فارسی اور عربی علوم و فنون سے اہل بنارس کو مالا مال کیا۔ اس عرب سیاح نے اپنی کتاب الہند

---

لہ جونپور نامہ خیر الدین۔ تاریخ آئینہ اودھ۔ تجلی نور حصہ سوم

"شیر شاہ ملک ہند میں فتنہ و فساد پر آمادہ ہے۔ میں اسکی سرزنش کے واسطے پیچھے لگا ہوا ہوں۔ اگر آپ کے ممالک محروسہ میں قدم رکھے تو اسیر کر لیا جائے۔"

اور آخر میں یہ بھی وعدہ کر لیا کہ:۔

"بعد دفع کرنے فتنہ شیر شاہی کے پورا بہار اور بنگال کا علاقہ محمود شاہ کی قلمرو میں رہے گا۔ اور خود محض دہلی پر اکتفا کرے گا۔"

اس خط کو پاکر محمود شاہ نے چالیس ہزار جرار فوج تیار کر لی اور ہمایوں کے پاس حاضر ہوا۔ سلطان ہمایوں نے اسے شاہی اعزاز سے نوازا اور اپنے پہلو میں بٹھایا۔ اور بہت دیر تک جنگی معاملات پر بحث ہوتی رہی۔ محمود شاہ بھی خاندانی شاہزادہ تھا۔ اس کی رگوں میں باپ دادا کا خون موجود تھا جب

---

(بقیہ ص۲۵۲ کا) میں لکھا ہے کہ "ہندوؤں کے علوم کی اعلیٰ درسگاہیں بنارس اور کشمیر میں بہت زیادہ ہیں۔ آج یہاں کی یونیورسٹیوں اور مختلف صنعتوں اور علوم و فنون کی ترقی دیکھ کر اس نظریے کو مزید تقویت ملتی ہے کہ تاریخ ماضی کی اعلیٰ قدروں کو نے کر چلتی ہے روندتی نہیں ہے۔ [۱]

---

[۱] (خطبۂ صدارت حکیم عبدالحمید دہلوی۔ اخبار پیغام مؤرخہ ۹ ستمبر ۱۹۶۱ء کالم ۲ ص۲، قوموں کا عروج و زوال ص۸۴۰-۸۴۱، اخبار بلٹز مؤرخہ ۱۶ اکتوبر ۱۹۶۰ء ص۱۲، آئین اکبری ابوالفضل سفرنامہ رائے بہادر لالہ امین چند، منتخب التواریخ بدایونی ص۲۰۷-۲۰۸ گزیٹر بنارس ص۱۹۱،

ومذہب کے معاملات میں ہمایون کو کافی تسکین بخش جوابات دیئے۔ ہمایون محمود شاہ کی طرف سے بالکل مطمئن ہو کر اپنی ساری فوجوں کو چھوڑ کر چنار گڑھ چلا گیا اور تاکید کی کہ شیر شاہ اگر اس طرف کا رخ کرے تو پوری جوانمردی سے مقابلہ کرنا۔[1]

غرضکہ شیر شاہ کی فوجیں مقابلہ میں آگئیں اور محمود شاہ نے بھی اپنی فوجوں کو جنگ کا حکم دیدیا۔ فریقین میں سخت معرکہ آرائی ہوئی۔ نتیجہ محمود شاہ زخم کھاکر گھوڑے سے زمین پر آگیا اور شیر شاہ کے سپاہیوں نے محمود شاہ کو اسی حالت میں شیر شاہ کے سامنے پیش کیا۔ شیر شاہ نے شہزادہ کا نام اور پتہ پوچھا اور خاندان دریافت کیا اور مرتے وقت بھی چہرے پر جلال شاہانہ دیکھ کر آنکھوں میں آنسو بھر کر فرمایا "اگر کوئی وصیت کرنا چاہو تو میں اس کو پوری کرنے کے لئے تیار ہوں، تمہاری موت کا مجھے بیحد صدمہ ہے۔" دم توڑنے سے پہلے محمود شاہ کی زبان سے یہ الفاظ نکلے۔

"میری لاش کو جونپور میں میرے شاہی خاندان میں اب وجد کے پہلو میں دفن کرادیجئے گا۔"

چنانچہ شیر شاہ نے محمود شاہ کی وصیت حرف بحرف پوری کردی اور اس کی لاش کو جونپور بھیجکر بزرگوں کے روضہ میں دفن کرادی۔ اور محمود شاہ کے متعلقین کو املاک شاہی سے سرفراز کیا اور محصول جونپور برائے مصارف لکھ دیا جب ہمایون نے ایران سے واپس آکر ہندوستان پر حملہ کیا تو تمام افغانوں کو جو ہندوستان میں چاروں طرف حکومت کر رہے تھے۔ شکست دے کر مار بھگایا اور دہلی کے

---

[1] جونپور نامہ مولوی خیر الدین۔ آئینہ اودھ۔ جغرافیہ جونپور اردو

تخت پر قبضہ کر کے خطبہ اور سکہ اپنے نام کا جاری کیا[1]

ہمایون بادشاہ کے زمانے میں افغانوں کو پھر موقع نہ مل سکا کہ وہ اپنی حکومت قائم کر سکتے یہانتک کہ آہستہ آہستہ ان کا استیصال کلی ہو گیا۔ جب ہمایون کو انتظامات ملکی سے فراغت ہوئی تو اس نے سلطان محمود کی تلاش میں قاصد روانہ کئے۔ قاصدوں نے خبر دی کہ محمود شاہ شیر شاہ سے جنگ کر کے قتل ہوا۔ اب اس کا لڑکا سلطان حسین موجود ہے۔ ہمایون نے یہ معلوم کر کے فوراً سلطان حسین کے پاس قاصد روانہ کیا اور ملنے کا اشتیاق ظاہر کیا۔ خط کو دیکھتے ہی سلطان حسین دہلی روانہ ہو گیا۔ دہلی پہونچکر جیسے ہی ہمایون سے شرف باریابی حاصل کیا ہمایون بادشاہ نے فرط محبت سے گود میں بٹھالیا اور منصب ہفت ہزاری عطا کر کے عمر خاں کے خطاب سے سرفراز فرمایا اور صوبہ بہار کی جاگیر بخش دی۔ سلطان حسین عمر خاں صوبہ بہار میں کچھ دنوں قیام کر کے باجازت حضور سلطان جونپور آیا۔ جامع مسجد اور مقبرۂ بزرگان کے قرب میں ایک عالیشان مکان تعمیر کیا اور جونپور میں اپنے نام سے محلہ بازار اور سرائے آباد کی اور پھر بہار چلا گیا۔

حسین شاہ عمر نے اپنے حسن سلوک سے بہار اور اطراف بہار کے تمام راجاؤں کو اپنا مطیع کر لیا اور ایک عظیم الشان جمعیت حاصل کر لی۔ ہمایون بادشاہ کے عہد تک بڑے احترام و عزت کے ساتھ گزر کی۔ ہمایون بادشاہ کے انتقال کے بعد جب اکبر بادشاہ تخت نشین ہوا تو بعض شاہی چغلخور ملازموں نے اکبر بادشاہ کے کان بھرے کہ سلطان حسین عمر شاہ بہار میں بغاوت کر کے دہلی سے الگ ہونے کے منصوبے بنا رہا ہے۔ اس خبر کو سنکر اکبر بادشاہ سلطان

---

[1] جونپور نامہ مولوی خیر الدین - آئینہ اودھ۔

حسین عمر شاہ کی طرف سے بدظن ہو گیا۔ اور تنبیہہ کے سلسلے میں ایک پیغام بھیجا کہ تمھارے خلاف شکایتیں موصول ہیں کہ تم بغاوت پر کمر بستہ ہو۔ [1]

عمر شاہ کو بغاوت کا بے بنیاد الزام سن کر بے حد افسوس ہوا اور مغلیہ سلطنت کی وفاداری اور خوش عقیدتی پر ایک دھچکا پہونچا۔ اس نے فوراً حکومت کو ترک کیا اور اپنا ذاتی مال و خزانہ غربا اور فقرا میں تقسیم کر کے بہ لباس درویشی جونپور چلا آیا۔ جب اکبر بادشاہ کو اصل واقعہ کی اطلاع ہوئی تو چغلخوروں کو اپنے دربار سے علیحدہ کیا اور حسین عمر شاہ کے لئے خلعت سرفرازی بھیجا، مگر حسین عمر شاہ نے بادشاہ کی خدمت میں معذرت پیش کی اور اپنے بیٹے قطب خاں کو اکبر بادشاہ کی خدمت میں روانہ کر دیا۔ اکبر بادشاہ نے باپ کا منصب و جاگیر اور بہار کی سیر قطب خاں کو بخشدی۔ قطب خاں کے انتقال کے بعد اس کا لڑکا حسن خاں اپنے باپ کے منصب و جاگیر پر قابض رہا۔ اور پانچسو بیگھہ زمین مزروعہ و محاصل بازار و محلہ برائے خرچ خدام روضہ سلطان حسین شاہ بھی معاف کر دیا گیا۔ [2]

جب اورنگ زیب بادشاہ دہلی کے تخت کا وارث ہوا، تو اس نے حسن خاں کی تمام جاگیریں ضبط کر لیں اور حسن شاہ کے لڑکوں محمد خاں اور محمود خاں کے لئے نقد وظیفہ مقرر کر دیا۔ اور بہادر شاہ بادشاہ کے عہد میں جاگیرات سیر حوالی جونپور بنام مراد شاہ و محمد شاہ پسران جلال شاہ خلف حسین عمر خاں مقرر ہوا۔ در عہد محمد شاہ بادشاہ برہان الملک نواب سعادت علی خاں نے تمام جاگیریں اس خاندان کی ضبط کر لیں صرف چند مواضع حوالی جونپور برائے خرچ مسجد و مدرسہ و خانقاہ و خرچ طلبہ

---

[1] جونپور نامہ مولوی محمد فخر الدین۔ تاریخ آئینہ اودھ صفحہ ۱۱۱ کنگ آف دی ایسٹ، تجلی نور جلد ۲ فارسی قلمی۔ [2] جونپور نامہ مولوی خیر الدین

بنام حسین شاہ و حسن شاہ پسران محمد شاہ واگذار کیا۔ جب نواب صفدر جنگ جونپور میں تشریف لائے، حسن شاہ اور حسین شاہ کو اپنے حضور میں طلب کیا۔ اور بہت محبت سے پیش آیا۔ دیہات جاگیر مع محلہ و بازار بدستور بحال رکھا کارپردازان نواب شجاع الدولہ نے حسب الحکم سرکار دو مواضع دیہات و آمدنی محلہ و بازار واگزار کیا باقی ضبط کر لیا۔ کچھ دنوں بعد یہ دونوں مواضعات بھی واپس لے لئے گئے۔ مگر محصول محلہ و بازار رعایا سے بحال رکھا۔ حالانکہ فرامین سلاطین و اسناد حکامان ان مواضع و آراضی کی موجود نہیں ہے۔ لیکن شرقی بادشاہوں کی خانقاہ میں کرم شاہ و غلام حسین شاہ وغیرہ اس خانقاہ میں آباد تھے جو اپنے کو شرقی خاندان کا کہتے تھے۔ ان کی اولادیں بھی آباد ہیں۔

نوٹ :۔ اس خانقاہ کی عمارت میں جو لوگ آباد ہیں وہ اور اس کے علاوہ بہت سے لوگ اپنے کو شاہان شرقی کی نسل کا ظاہر کرتے ہیں۔ مگر ان کے پاس کوئی خاندانی کاغذات، شجرہ یا اور کوئی دوسرے ثبوت موجود نہیں ہیں جن سے ان کی باتوں کی تائید ہوتی ہو۔ مولوی نورالدین زیدی نے جن لوگوں کا اپنی تصنیف تجلی نور میں موجود ہونا ذکر کیا ہے وہ اس کے ذمہ دار ہیں[1]

---

## شاہانِ شرقیہ کی قبریں

جونپور کے اکثر معتبر لوگوں سے سنا گیا ہے کہ جامع مسجد کے شمال میں جو

---

[1] جونپور نامہ مولوی خیرالدین محمد۔

خانقاہ ہے اس کے احاطے میں سلاطین شرقیہ کی قبریں ہیں۔ اور عینی شاہد سے یقین ہو جاتا ہے کہ یہ قبریں شاہان شرقیہ کے علاوہ اور کسی کی نہیں ہو سکتیں۔ اور یہ خانقاہ قبروں کے مجاور اور ان کے لئے تعمیر کی گئی تھی۔ جو ان قبروں پر قرآن خوانی کیا کرتے تھے۔ اس کے علاوہ جو عمارت رہائش گاہ تھی وہ یا تو زلزلہ کے صدمے سے گر گئی یا سکندر لودی کے ہاتھوں مسمار کردی گئی۔ اس خانقاہ کے صحن میں چھوٹی بڑی سب ملا کر ۷۵ قبریں ہیں۔ جس میں شاہان و بیگمات اور شاہزادگان مدفون ہیں۔ سلاطین شرقی کے پسماندگان میں سے ۱۹۰۵ء میں سرآمد خاندان مراد علی شاہ تھے وہ فرماتے ہیں کہ میرے آبا و اجداد سے سلاطین شرقیہ کی قبروں کی شناخت درج ذیل ہے۔

(۱) قبر پختہ گچ شدہ جس پر عالی شان لوح مزار نصب ہے اور احاطہ کے پس پشت شمالی دیوار کے قریب ہے شاہزادہ ہاشم کی ہے۔ اور پوربی

قیمت انگریزی روپیہ سے ۴ گنا زیادہ تھی اس لئے اکبری دور کی مالگذاری آٹھ آنہ فی ایکڑ کے حساب سے سمجھنا چاہیئے۔

اکبر بادشاہ کے عہد میں زمین اور اس کی پیداوار کے لحاظ سے مالگذاری مقرر کی گئی تھی اور وہ مالگذاری ہمیشہ نقد وصول کی جاتی تھی۔

ابراہیم شاہ شرقی سے حسین شاہ شرقی تک ۵ قسم کے سونے کے سکے چلتے تھے اور ۳ یا ۴ قسم کے چاندی اور تانبے کے سکے تھے جو دہلی کے سکوں کے برابر قیمت رکھتے تھے۔ محمود شاہ کے عہد میں چاندی کے سکے جاری ہوئے مگر بہت کمی کے ساتھ۔ باربک نے جو سکہ جاری کیا تھا وہ شرقی سکوں سے مختلف تھا اور اس پر جونپور بھی لکھتا تھا۔

اکبر بادشاہ نے یہاں دام جاری کیا جو چوکور اور گول دونوں دو طرح کے تھے۔ اکبری عہد تک جونپور میں اسلامی سلطنت کی کچھ شان نظر آئی مگر اکبر کے انتقال کے بعد جونپور میں زوال شروع ہو گیا[1]

## جون پور کے پرگنوں کی دوسری تفصیلات

(۱) پرگنہ انگلی تحصیل شاہ گنج :۔ یہ پرگنہ جونپور سے ۲۶ میل اتر کی طرف ہے۔
(۲) بدلا پور :۔ راری جونپور سے ۱۹ میل اترا ور پچھم سلطان پور روڈ پر ہے۔
(۳) بادشاہ پور، پرگنہ مونگرہ، مچھلی شہر۔ جونپور سے ۲۱ میل الہ آباد روڈ پر ہے۔

---

[1] گزیٹر جونپور، ویلس رپورٹ۔

اس موضع کے لیے کہا جاتا ہے کہ ابراہیم شاہ شرقی نے آباد کیا تھا۔ مگر بادشاہ کو نام مغلوں کا رکھا ہوا ہے۔

(۴) بخشا پرگنہ، راری، تحصیل جونپور: — یہ جونپور سے ۹ میل اتر پچھم سلطانپور روڈ پر ہے۔

(۵) پرگنہ موگرہ، تحصیل مچھلی شہر: — یہ جون پور سے ۲۰ میل الہ آباد روڈ پر ہے۔

(۶) بڑا گاؤں پرگنہ انگلی تحصیل شاہ گنج: جون پور سے ۲۵ میل شاہ گنج سے سوراپور روڈ پر ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اس گاؤں کو شاہ محمد نیاز رح نے آباد کیا تھا۔

(۷) برسٹھی، پرگنہ برسٹھی، تحصیل منڈیاہوں: — یہ جونپور سے ۱۸ میل الہ آباد روڈ پر ہے۔

(۸) بشارت پور، پرگنہ راری، تحصیل جون پور: — جونپور سے ۶ میل اتر پچھم سلطانپور روڈ پر ہے۔ اس گاؤں کی کچھ تاریخ بھی ہے۔ پہلی جنگ آزادی ۱۸۵۷ء میں شری مادھو سنگھ زمیندار نے کچھ انگریزوں کو پناہ دے کر ان کی جان بچائی تھی۔ امن قائم ہونے پر مادھو سنگھ کو بہت کافی انعام دیا گیا۔ اور ان کے لڑکوں کو انگریزی سرکار نے اچھے اچھے عہدے دیئے۔ شری چھتر پال سنگھ جونپور کے آنریری مجسٹریٹ بھی تھے۔ اور مادھو بازار مادھو سنگھ کا بسایا ہوا اب بھی موجود ہے۔

(۹) بیالسی پرگنہ، تحصیل کراکت — اس پرگنے کا نام بیالسی اس لئے پڑا کہ پہلے اس میں ۴۲ مواضعات شامل تھے۔ اور رگھو بنشی خاندان کے ماتحت تھا۔ اس کے بعد بنارس راج کے ماتحت ہوگیا اور پھر ۱۸۱۸ء میں انگریزی حکومت میں شامل ہوگیا۔

(۱۰) بلوائی، پرگنہ انگلی، تحصیل شاہ گنج — شاہ گنج سے ۷ میل کی دوری پر ہے۔

(۱۱) چاندا، تحصیل شاہ گنج ـــــ یہ بھی سلطانپور روڈ پر ہے۔ یہ پرگنہ سیکڑوں برس تک بیش راجپوتوں کے قبضہ میں تھا۔ مگر نواب وزیر کے عہد حکومت میں بنارس کے راجہ بلونت سنگھ کو دیدیا گیا۔ انگریزی حکومت میں سنگرامئو میں تھا۔ پھر ڈنکنی بندوبست میں اودھوت سنگھ کو مل گیا تھا

(۱۲) پرگنہ چندوک تحصیل کراکت ـــــ جون پور سے ۲۲ میل دکھن وپورب اعظم گڈھ روڈ پر ہے۔ گزیٹر جون پور میں ہے کہ چاند خاں ولد افتخار خاں نے اس نام پر ابراہیم شاہ شرقی کے عہد میں بسایا تھا۔ اور سیکڑوں سال تک یہ خاندان یہیں آباد رہا۔ اس خاندان کے آخری شخص نے گوشہ نشیں ہوکر ویرانے میں سکونت اختیار کی۔ ان کی بڑی شہرت ہوئی، ان کا مزار سائیں کے نام سے مشہور ہے۔ اور بازار کے دکھن وپورب کی طرف کچھ میل کی دوری پر اب بھی موجود ہے۔ اور حاضری دینے والونکو بڑا فیض حاصل ہوتا ہے۔ اور ۴ اپریل کو ہر سال عرس ہوتا ہے۔ شرقی دور حکومت سے پہلے اس کا نام چندوک نہیں تھا۔ اس گاؤں پر گنیش رائے کا قبضہ تھا۔ جو ۲۰ کوس کے رقبہ پر قابض تھے۔

(۱۳) دریا پار، تحصیل کراکت ـــــ کراکت روڈ پر ہے۔

(۱۴) گرہوارا۔ پرگنہ تحصیل مچھلی شہر ـــــ الہ آباد مارگ ہے

(۱۵) گورا بادشاہ پور ـــــ پرگنہ ستر مو تحصیل جونپور ـــــ جونپور سے ۹ میل پورب اعظم گڈھ روڈ پر ہے۔ یہ پرگنہ پہلے ڈونور راجپوت کے قبضہ میں تھا۔ اور اس کا نام گورا تھا۔ لیکن مغل دور حکومت کے بادشاہ اورنگ زیب کے عہد میں گورا پر قابض شخص نہین اولاد چھوڑ کر مرگیا۔ اس میں کیسر سنگھ بھی تھا جو اپنی خوشی سے مسلمان ہوگیا۔ اور اپنا نام کبیر خاں رکھا اور اورنگ زیب بادشاہ کو ایک درخواست دی۔ جب اورنگ زیب کو یہ معلوم ہوا کہ وہ مسلمان ہوگیا ہے

تو اس کی بہت مدد کی اور گوپالکا علاقہ اس کو دے دیا۔ اس نے اس کا نام گورا بادشاہ پور رکھ دیا۔

(۱۶) غوث پور، پرگنہ انگلی تحصیل شاہ گنج ـــــ جونپور سے ۱۷ میل کی دوری پر کھٹہن روڈ پر ہے۔ یہ موضع ماہل کے راجہ ادوارت جہاں کے قبضہ میں تھا۔ اور گڑھا مبارک پور میں رہتے تھے۔ جب ۱۸۵۷ء میں انھوں نے جنگ آزادی کا جھنڈا لہرایا تو انگریزی سرکار نے ان کو اور ان کے لڑکے راجہ مظفر جہاں کو پھانسی دیدی اور ان کی ساری ریاست زمینداری ضبط کر لی اور رائے ہنگن لال اور دوسرے جاگیرداروں کو دیدی۔ اور موضع غوث پور رائے ہنگن لال کو ملا جس کی مالگذاری سرکاری نصف کردی گئی تھی۔ یہاں پر زمانہ قدیم میں حضرت غوث پاک کے روضۂ مبارک سے ان کے شیدائیوں اور عاشقوں نے اینٹ وغیرہ لاکر یہاں نصب کیا۔ اور یادگار میں روضہ کی تعمیر کی۔ جہاں ہر سال عرس ہوتا ہے۔ اور بہت دور دراز سے غوث پاک کے شیدائی آتے ہیں اور فیض پاتے ہیں۔

(۱۷) گھسوا، پرگنہ تحصیل مچھلی شہر ـــــ جونپور سے ۲۰ میل کی دوری پر ہے۔

(۱۸) گوپالا پور، پرگنہ تحصیل منڈیاہوں ـــــ جونپور سے ۱۹ میل مرزاپور روڈ پر ہے ـــ

(۱۹) گُزرا، پرگنہ تحصیل کراکت ـــ جونپور سے ۲۰ میل کی دوری پر ہے۔

(۲۰) گلزار گنج، پرگنہ تحصیل جونپور ـــــ جونپور سے ۱۲ میل الہ آباد روڈ پر ہے

(۲۱) جلال گنج، پرگنہ بیالسی تحصیل کراکت ـــ جونپور سے ۱۱ میل دکھن بنارس روڈ پر ہے۔ جلال گنج یہ بہت بڑا بازار ہے۔ یہ سکندر لودی کے لڑکے جلال خاں کا بسایا ہوا ہے۔ جو جونپور کا لودیوں کے زمانہ میں گورنر تھا۔ اس نے یہاں پر بہت سے مکانات تعمیر کرائے۔ جس کو ۱۵۲۷ء میں ہمایوں نے مسمار کرادیا۔ سئی ندی پر اس نے ایک سنگین

پل بھی تعمیر کرایا جس کے تعمیر کی تاریخ ۱۵۱۰ء ہے۔ یہ پل ۳۹ فٹ لمبا اور ۹ پھیلوار کھمبوں پر بنایا گیا ہے۔ ۱۸۷۱ء کے سیلاب میں اس کا کچھ حصہ گر گیا تھا۔ پھر ۱۸۹۴ء اور ۱۹۰۳ء کی بھیانک باڑھ نے بھی اس کے کچھ حصہ کو نقصان پہونچایا۔ ریلوے پل سے یہ پل کچھ نیچا دکھلائی دیتا ہے۔

خان زماں علی قلی خاں کا بھائی جب اپنی ماں کو جونپور کے قلعے سے لے کر بھاگا ہے تو اس نے اس پل کے دو دروں کو توڑ ڈالا تھا تاکہ اکبری فوج اس کا پیچھا کرنے میں کامیاب نہ ہو۔ منعم خاں خانخاناں ناظم تعمیرات اکبری نے اس پل کی مرمت کرائی تھی۔

(۲۲) جمیتھا، پرگنہ حویلی تحصیل جونپور — یہ جونپور اسٹیشن سے ۴ میل پورب ہے پھر قدیم زمانہ میں یہاں جم دگنی رشی رہتے تھے۔ پھر بھروں کا مرکزی مقام ہو گیا تھا۔

(۲۳) گریاؤں، پرگنہ گھیسو، تحصیل مچھلی شہر — یہ جونپور سے ۲ میل الہ آباد روڈ پر ہے۔ یہ پرگنہ آج کل بیر گنج کے نام سے مشہور ہے جو کہ گاؤں کے سادات کا آباد کیا ہوا ہے۔

(۲۴) کٹاہٹ، پرگنہ گھیسو، تحصیل مچھلی شہر — یہ مچھلی شہر سے ۲ میل دور بدلاپور روڈ پر ہے۔ اس کا دوسرا نام ساگر ہے۔ ۱۸ ویں صدی عیسوی میں شیخ منگلی میاں کا اس پر پورا قبضہ تھا۔ جنھوں نے ایک خام قلعہ بھی تعمیر کرایا تھا قلعہ ٹوٹ کر خاک کا ڈھیر ہو گیا۔ لیکن اس کا ایک دروازہ ۱۹ ویں صدی کی ابتدا تک ان کی عظمت کی یاد دلاتا رہا۔

(۲۵) کھپرا، تحصیل جونپور — جونپور سے ۱۲ میل پچھم الہ آباد روڈ پر ہے۔

(۲۶) کھیتا سرائے — پرگنہ انگلی، تحصیل شاہ گنج — یہ جونپور سے ۱۶ میل

اتر شاہ گنج روڈ پر ہے۔ اس موضع کو سب سے پہلے کھیتل داس کھتری نے آباد کیا تھا۔ مگر نواب شجاع الدولہ کے عہد حکومت میں اس کا نام سڑا کھیتا پڑ گیا۔ یہ موضع مسلمانوں کے قبضہ میں عرصہ دراز تک رہا۔ جن کے وارث وہاں کے ایک رئیس قائم علی تھے۔ ان کے خاندان کے لوگ بھی موجود ہیں۔ یہاں پر غازی میاں کا میلہ اب بھی لگتا ہے۔ اور لوگ عقیدت میں بہرا یچ پیدل جاتے ہیں۔

(۲۷) کھٹہن، پرگنہ انگلی تحصیل شاہ گنج ـــــ جونپور سے ۱۸ میل اتر پچھم ملہنی روڈ پر ہے۔

(۲۸) کوڑی پور، پرگنہ چاندہ، تحصیل شاہ گنج ـــــ جونپور سے ۳۲ میل سلطانپور روڈ پر ہے۔ اب کوڑی پور سلطانپور میں شامل ہو گیا ہے۔

(۲۹) ملہنی، پرگنہ حویلی، تحصیل جونپور ـــــ جونپور سے ۹ میل اتر کھٹہن روڈ پر ہے

(۳۰) مانی کلاں، پرگنہ انگلی تحصیل شاہ گنج ـــــ جون پور سے ۱۲ میل اتر شاہ گنج روڈ پر ہے۔

(۳۱) مہراواں، پرگنہ انگلی تحصیل شاہ گنج ـــــ جون پور سے ۹ میل اتر شاہ گنج روڈ پر ہے۔ یہ گاؤں ایک پنوار راجپوت مہرن سنگھ کا بسایا ہوا ہے۔

(۳۲) مفتی گنج، پرگنہ دریا پار، تحصیل کراکت ـــــ یہ جونپور سے ۱۱ میل دور کراکت روڈ پر ہے۔ اس موضع کو مفتی خاندان نے بسایا تھا جن کی اولاد میں ابتدائے عہد انگلشیہ میں مفتی کرم اللہ تھے۔ جو ڈنکن صاحب کے وقت میں جونپور کے جج اور حاکم پرگنہ مقرر کئے گئے تھے۔

(۳۳) نیور ٹیا، پرگنہ گوپالا پور، تحصیل منڈیاہوں ـــــ منڈیاہوں سے ۸ میل کی دوری پر ہے۔ اس میں راجپوتوں کی سیکڑوں برس تک آبادی تھی جنگ آزادی ۱۸۵۷ء میں سنگرام سنگھ نے اس پر اپنا قبضہ جما لیا تھا جو بڑے ہی بہادر تھے۔

(۳۴) پٹی نریندرپور، پرگنہ انگلی تحصیل شاہ گنج ـــــ یہ جونپور سے ۲۴ میل دور شاہ گنج روڈ پر ہے۔ یہ موضع نریندر رائے کا بسایا ہوا ہے۔ بعدکو دوبے اسٹیٹ اور محمد سعید خاں رئیس کے قبضہ میں ہو گیا۔

(۳۵) پلکہا، پرگنہ انگلی تحصیل شاہ گنج ـــــ یہ جونپور سے ۲۲ میل کھٹھن روڈ پر ہے یہ گومتی ندی کے کنارے آباد ہے اور قریب قریب ہمیشہ یہ سیلاب کا مرکز رہا ہے، طوفان ہو سیلاب ہو اور سوکھا ہو یہ علاقہ سب کی زد پر ہے اور ہماری سرکار ایک پل نہ بنا سکی ہے۔ اور جو حالت ۱۹۴۷ء میں تھی وہی آج بھی ہے۔

(۳۶) پسارا، تحصیل کراکت ـــــ کراکت کے ارد گرد یہ پرگنہ ہے۔

(۳۷) قریات دوست، پرگنہ تحصیل جونپور ـــــ یہ پرگنہ اکبر کے وقت کا آباد ہے۔ خواجہ دوست ناظم تعمیرات اکبری تھے۔ انھوں نے اپنے نام سے یہ پرگنہ آباد کیا تھا۔ عید گاہ شاہی انھیں کے زیر نگرانی تعمیر ہوئی ہے۔

(۳۸) قریات مینڈھا ـــــ یہ پرگنہ گومتی ندی کے کنارے پر ہے اور پورب پچھم و اتر دکھن بہت دور تک پھیلا ہوا ہے۔ جس میں راجپوت اور برہمن کثیر تعداد میں ہیں۔ مینڈھا بی بی ایک مالدار عورت تھیں۔ یہ پرگنہ انھوں نے اپنے نام سے بسایا ہے۔ اکبر اعظم کے عہد حکومت میں بھی اس پرگنے کا نام ملتا ہے۔ جونپور میں یہ علاقہ سب سے زیادہ پس ماندہ اور ہماری سرکار کی نظر کرم سے محروم ہے۔

(۳۹) رام پور دھنوا، تحصیل منڈیاہوں ـــــ جونپور سے ۲۱ میل مرزاپور روڈ پر ہے۔

(۴۰) رہتی، پرگنہ بیالسی تحصیل کراکت ـــــ جونپور سے ۱۳ میل بنارس روڈ پر ہے۔

(۴۱) صبرحد، پرگنہ انگلی، تحصیل شاہ گنج ـــــ جونپور سے ۲۰ میل اتر شاہ گنج روڈ پر ہے۔ یہاں پر قدیم زمانہ میں بھروں کی آبادی تھی۔ اب بھی ان کی کوٹوں کے

نشان نظر آتے ہیں۔ اس کے بعد مسلمان آکر آباد ہوئے اور ان کی ہمیشہ کثرت رہی ہے۔ یہاں پر ایک عربی مدرسہ جامع فاروقیہ کے نام سے انجمن شبان المسلمین کی زیر نگرانی چل رہا ہے۔ اس میں غریب، یتیم، اور نادار طلبا کو کھانا اور کپڑا بھی دیا جاتا ہے۔ آبادی کے پورب طرف حضرت شاہ الٰہی بخش کا عالیشان مقبرہ ہے۔ حضرت شاہ صاحب عارفین باللہ میں سے تھے۔ ہر سال ان کا عرس ہوتا ہے۔ ہندی کے ایک عظیم شاعر حضرت نور محمد شاہ کامیاب یہیں کے باشندے تھے اور کچھ لوگوں کا کہنا ہے کہ یہاں ان کی سسرال تھی۔

(۴۲) سمودپور، پرگنہ انگلی، تحصیل شاہ گنج ـــــ جونپور سے ۲۶ میل کی دوری پر ہے۔ یہاں پر ایک ڈگری کالج ہے۔

(۴۳) سرائے خواجہ، پرگنہ انگلی، تحصیل شاہ گنج ـــــ جونپور سے ۸ میل اتر شاہ گنج روڈ پر ہے۔ کہا جاتا ہے کہ بکسر کی جنگ کے بعد جاتے وقت نواب شجاع الدولہ کے ایک درباری سید احمد خواجہ نے یہیں قیام کیا اور اس کو آباد کیا ہے۔ یہاں پر ایک تھانہ ہے اور سال میں لکڑی کے سامانوں و مویشیوں کا بہت بڑا میلہ لگتا ہے۔

(۴۴) سارے مئو، پرگنہ تحصیل جونپور ـــــ یہ جونپور، جویلی کراکت اور اعظم گڈھ سے گھرا ہوا ہے۔

(۴۵) سے پتھا، پرگنہ انگلی تحصیل شاہ گنج ـــــ جون پور سے ۲۶ میل شاہ گنج روڈ پر ہے۔ یہ موضع راجہ جونپور اور محمد سعید خاں کے قبضہ میں تھا۔

(۴۶) سوجان گنج ـــــ پرگنہ گرواڑہ، تحصیل مچھلی شہر ـــــ یہ جونپور سے ۲۶ میل پچھم میں ہے۔ یہاں مسٹر جے، ڈی، تبروالس کی انڈیگو فیکٹری تھی۔ راجہ بازار کے بیش ٹھاکروں نے ۱۸۴۴ء میں ان کے مکان میں ان کو قتل کر دیا تھا۔

(۴۷) سکھ لال گنج، پرگنہ تحصیل منڈیاہوں، ــــ یہ منڈیاہوں سے ۴ میل دکھن اور پچھم میں ہے اس موضع کو منشی سکھ لال نے آباد کیا تھا جو راجہ چیت سنگھ بنارس کی سرکار میں ملازم تھے۔ ان کے خاندان کے ایک شخص مہیش نرائن تھے جنکے قبضہ سے ساری جائدادیں نکل گئی تھیں۔

(۴۸) سوراپور، پرگنہ انگلی، تحصیل شاہ گنج ــــ یہ جونپور سے ۲۵ میل اتر پچھم میں ہے۔

(۴۹) ترہٹی، پرگنہ منگرا، تحصیل مچھلی شہر ــــ یہ جونپور سے ۳۴ میل دکھن اور پچھم میں ہے۔

(۵۰) انگلی، اس کی تفصیل مخدوم سید کلاں کے ذکر میں ملاحظہ فرمائیں ــــ

گزیٹر جونپور، اور ریلس رپورٹ سے تمام پرگنوں کی تفصیلات لی گئی ہیں

(۵۱) موضع گرینی چوکیہ ــــ یہاں پر ایک بہت بڑا عربی مدرسہ ریاض العلوم ہے۔ جہاں عربی و فارسی اور فقہ و قرآن کی تعلیم ہوتی ہے۔ اور طلباء کے خورد ونوش کا بندوبست مدرسہ کی طرف سے ہے۔ ایک عالیشان مسجد کی بھی تعمیر کی گئی ہے۔ اور برابر مدرسہ کی توسیع کا کام جاری ہے اور جدید عمارت کی تعمیر ہوتی رہتی ہے اس مدرسہ کے مہتمم حضرت مولانا حاجی صوفی شاہ عبدالحلیم صاحب ہیں جو حضرت مولانا شاہ وصی اللہ صاحبؒ کے خلفاء و مریدین میں ہیں۔ حضرت شاہ صاحب دور حاضر کے صاحب کشف و کرامات بزرگ تھے۔ ایک زمانے نے آپ کی ذات بابرکات سے فیض روحانی حاصل کیا ہے۔ اور بے شمار مریدین ملک میں پھیلے ہوئے ہیں۔ اور بندگان خدا کو مستفید کر رہے ہیں۔ مولوی محمد عمر صاحب کا اس مدرسہ کے انتظام میں خاص ہاتھ ہے۔ اس میں شک نہیں کہ سرزمین شیراز ہیں علم دین کی بقا اور فروغ کا ایک زبردست کام آپ حضرات انجام دے رہے

ہیں۔ اور جونپور کے ان چند عربی مدارس نے چودہویں صدی عیسوی کے شیراز ہند کی ایک یاد تازہ کر دی ہے۔

جونپور میں اسلامی سلطنت کا زوال | اکبر کے انتقال کے بعد صوبے کی تقسیم کر کے ناظموں کے ہاتھ میں دیدیئے گئے۔ ناظموں کا کام یہ تھا کہ مالگذاری وصول کریں اور ان سے بحفاظت صوبہ دار یا فوجدار کے پاس الہ آباد روانہ کر دیا کریں۔ ان ناظموں میں دو ناظم بہت بڑے جاگیر دار تھے (۱) مرزا اچین قلیچ اور (۲) جہانگیر قلی خاں۔ مرزا اچین کے والد قلیچ خاں اور جہانگیر قلی خاں کے والد خان اعظم مرزا کوکہ تھے۔ یہ دونوں ناظم جاگیر دار جہانگیر کے عہد تک قائم رہے۔

جہانگیر بادشاہ کا عہد حکومت | جہانگیر کے عہد میں الہ آباد کی اہمیت کم ہو گئی۔ اس عہد میں جونپور سے متعلق کوئی خاص واقعہ کا کوئی ذکر نہیں ملتا ہے۔ صرف اتنا ملتا ہے کہ مرزا برخوردار عالم ۱۶۱۳ء میں مرزا رستم جو کہ چھ ہزاری منصب دار تھے، گورنر مقرر کر دیئے گئے۔ اور وہ اس عہدے پر کافی دنوں تک برقرار رہے۔ ۱۶۲۲ء میں جب شاہجہاں نے اپنے والد جہانگیر کے خلاف علم بغاوت بلند کیا تو رستم اس وقت الہ آباد میں تھے ۱۶۲۴ء میں جہانگیر نے پرویز وغیرہ کو بغاوت کو فرد کرنے کے لئے بھیجا لیکن اس کے آنے کے پہلے عبداللہ خاں نے قلعہ کو گھیر لیا تھا۔ اور ساتھ ہی ساتھ سب کے گنگا کے ساحل تک اپنا قبضہ جما لیا تھا۔

گزیٹیر جونپور میں ہے کہ ۱۶۲۴ء میں جب شاہجہاں نے بنگال میں علم بغاوت بلند کیا اور جونپور سے الہ آباد جا رہا تھا تو جہانگیر نے خان اعظم مرزا کوکہ کو شہزادے کو روکنے کے لئے ہدایت کی مگر مرزا کوکہ روک نہیں سکے۔ اس کی پاداش میں مرزا کوکہ نوکری سے برطرف کر کے علاقہ گجرات بھیجدیئے گئے۔

شاہجہاں کا عہد حکومت | پرویز نے حالات کا جائزہ لے کر بڑی بڑی کشتیاں

اکٹھا کیں اور گنگا ندی پار کر کے دشمن پر حملہ کر دیا جو کہ جونپور اور اس کے بعد
الہ آباد بھاگ گیا۔ جہاں پر شاہجہاں سکونت پذیر تھا۔ شاہجہاں نے اپنی فوج

لال قلعہ دہلی کا ایک منظر

اکٹھا کر کے گنگا کے ساحل پر ٹونس ندی تک حملہ کر دیا اور محمد زماں خاں تہرانی کی شاہی فوج جو نبور کی حفاظت کیلئے چھوڑ دیا۔ شاہجہاں نے اپنی خاص فوج کے ساتھ گنگا پار کیا اور محمد زماں خاں کو جھوسی سے ہٹنے پر مجبور کیا۔ اس کی وہ فوج جو کہ خان دوراں کی ماتحتی میں ٹونس پر تاخ

شاہ جہانی جامع مسجد دہلی کا ایک منظر - نمبر ۸

دفا بض ہوئی تھی۔ شکست کھا کر منتشر ہو گئی اور پھر اس کے بعد خان دوراں قتل کر دیا گیا۔ اس نقصان اور ناکامی کے بعد شاہ جہاں دکھن کی طرف چلا گیا۔ لیکن اسکے بعد بھی پرویز نے اسکا پیچھا کیا۔ مگر ۱۶۲۵ء میں صلح ہو گئی۔ شاہ جہاں کے دور حکومت میں کوئی خاص واقعہ رونما نہیں ہوا۔ اس صوبہ کا ۱۶۳۲ء تک کوئی ذکر نہیں ہے۔ جبکہ کمال خاں گورنر کی جنگ میں پرتاپ سنگھ نے قتل کیا۔ پرتاب گڈھ کے وہ سوم دنشی ٹھاکر تھے۔ آگے چل کر ۱۶۵۵ء میں سلامت خاں کو حکومت سونپ دی گئی۔ [1]

**اکبر کا علمی شغف اور علماء کی سرپرستی**

اپنے بزرگوں کی طرح اکبر بھی علماء و فقراء کا بڑا دلدادہ قدر شناس و علم پرور تھا۔ اس نے اس اطراف کے امصار و دیار کے علماء و مشائخ کی بڑی قدر دانی کی، وہ مولانا الہ داد بن کمال الدین حسینی متوفی ۹۹۱ھ کا بڑا قدر داں تھا۔ ان کے والد ایک زبردست عالم اور مفتیٔ وقت تھے۔ وہ جب علی قلی خاں خان زماں کی سرکوبی کے لئے جونپور آیا تو مولانا الہ داد کے علم و کمال کا شہرہ سنکر حضرت شیخ عبد النبی گنگوہی کو انکی خدمت میں بھیجا کہ وہ مولانا سے مل کر ان کے فضل و کمال کا اندازہ لگائیں اور مجھے باخبر کریں، حضرت شیخ عبد النبی نے واپس آ کر مولانا کے متعلق بڑے والہانہ انداز میں ان کی تعریف و توصیف کی، اکبر بادشاہ کو شوقِ ملاقات دامنگیر ہوا، مولانا کو اپنے دربار میں بلانا چاہا۔ لیکن اقلیم علم و فن کے اس تاجدار کی غیرت ملی نے بادشاہ سے ملنے سے صاف انکار کر دیا۔ آخر میں اکبر ان سے ملاقات کے لئے وقت کا منتظر تھا۔ جب وہ نماز کے لئے مسجد میں آئے تو اکبر نے آپ سے ملاقات کی اور افتاء کا عہدہ پیش کیا جسکو حضرت مولانا الہ داد چشتی نے با اصرار ہزار و کمال آرزومندی بادشاہ کی دیکھ کر منظور کر لیا۔ [2]

یہ کہا جاتا ہے کہ جونپور کے حضرت علامہ محمد یزدیؒ کا شمار عہد اکبری کے اکابر علماء و مشائخ میں تھا اور سب سے پہلے آپ ہی نے جونپور کی جامع مسجد کے منبر سے اکبر کے دین الٰہی کے خلاف صدائے احتجاج بلند کی ہے، جس کی صدا سارے قلمرو میں گونج اٹھی اور علماء کو اس فتنۂ دین

---

[1] گزیٹر الہ آباد جلد سوم ص۱۷۔ گزیٹر جونپور مسٹر ایچ، آر، نیول۔ [2] نزہۃ الخواطر جلد چہارم ص۴۳، دیار پورب میں علم اور علماء ص۴۴، دیار پورب میں علم اور علماء ص۸۱-۸۰

الہیٰ کیخلاف بجد تقویت ملی ہے۔ لیکن یہ فتنہ بھی علماء سوء کی آپسی چپقلش اور جھگڑے فساد سے وجود میں آیا تھا۔

قاضی اطہر مبارک پوری نے مراۃ الاسرار و حدائق البیان کے حوالے سے لکھا ہے کہ "حضرت شیخ جمال الدین ہانسوی کی اولاد میں حضرت شیخ ابراہیم دانشمند نبیرۂ حضرت شیخ اسمٰعیل کلاں محمد آباد گہنہ بڑے صاحب خوارق و کرامات بزرگ ہوئے ہیں۔ اکبر نے تسخیر بنگالہ پر جاتے ہوئے انکی خدمت میں حاضری دی تھی۔ اور انکی زبان مبارک سے نیک فالی کے الفاظ سنکر نتیجابی کا یقین حاصل کیا تھا۔

تجلیٔ نور فارسی میں ہے کہ حضرت ملا شمس نور بن نور الدین جونپوری متوفی ؁ھ اپنے وقت کے مشہور علماء و فضلاء میں گذرے ہیں، آپ حضرت قطب الاقطاب دیوان محمد رشید جونپوری کے ماموں اور استاد تھے، حضرت ملا محمود جونپوری نے آپ سے تعلیم حاصل کی ہے اکبر نے حضرت مولانا شمس نور کو اپنے بیٹے پرویز کی تعلیم پر مقرر کیا۔ اور آپ نے الہ آباد جاکر یہ خدمت انجام دی ہے۔ اس کے بعد اکبر نے حضرت ملا شمس نور کو جونپور میں عہدۂ قضاء پر مامور کیا تھا۔

**سلطان محمد جہانگیر کی علمی سرپرستی و قدردانی** دیگر مغل بادشاہوں کی طرح جہانگیر بادشاہ بھی اصحاب فضل و کمال اور شعراء و ادباء کا بڑا قدرداں تھا اور وہ اس گروہ خاص سے عقیدتمندانہ ملتا تھا اور ان کی عزت و تعظیم کرتا تھا۔ استاذ الملک ملا محمد افضل جونپوری متوفی ؁ھ اس دیار و امصار کے اساتذۂ عظام میں سے تھے اور حضرت ملا محمود جونپوری اور حضرت دیوان محمد رشید جونپوری فضلائے دہر کے استاد تھے، ان کے علم و فضل کا طوطی ہر طرف بولتا تھا اور جہانگیر جیسے علم پرور بادشاہ کا عہد سلطنت تھا۔ حضرت شیخ محمد مصطفیٰ جونپوری اس عہد کے علمائے کبار میں سے تھے۔ اور علماء کی سرپرستی اور غرباء پروری میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔ انھوں نے ایک محلہ اپنے نام سے جونپور میں مصطفیٰ آباد (بھنڈاری) آباد کیا ہے۔ ۳ھ

---

۱ھ مراۃ الاسرار بحوالہ حدائق البیان ص۲۳۲، ۲ھ تجلیٔ نور فارسی قلمی ۳ھ تذکرۃ العلماء ص۴۴ دیار پورب میں علم اور علماء صفحہ ۸۰ تا ۸۱۔

بھنڈاری کی وجہ تسمیہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ وہ روزآنہ غریبوں اور مسکینوں کو لنگر (بھنڈارہ) تقسیم کرتے تھے۔ آپ سے جین قلیچ خاں لاہوری نے تعلیم حاصل کی تھی۔ جب جین قلیچ خاں جہانگیر کے خلاف بغاوت میں قتل کیا گیا تو شیخ مصطفےٰ بھی گرفتار ہوگئے اور سنہ ۱۰۳۲ھ میں اجمیر شریف میں جہانگیر کے روبرو (پیش) ہوئے۔ جہانگیر نے حضرت شیخ یوسف تستری سندھی کو حکم دیا کہ شیخ مصطفےٰ جونپوری سے معقولات کے دقیق مسائل میں مناظرہ کریں، چنانچہ ایک ہفتہ تک مجلس مناظرہ گرم رہی آخر میں شیخ محمد یوسف نے آپ کے فضل وکمال کے اعتراف کے بطور جہانگیر سے آپکی سفارش کی۔ جہانگیر نے شیخ مصطفےٰ کو نہ صرف معاف کردیا بلکہ حرمین شریفین روانہ کیا، اور حج وزیارت کی واپسی کے بعد جونپور میں فوت ہوئے [1]۔

آپ کا مزار مبارک محلہ مصطفےٰ آباد بھنڈاری کی گلی میں بائیں جانب ٹھنکر مہاراج کے مکان سے متصل دالان کے بائیں پختہ گھیرے میں ہے۔ مزار پتھر کا ہے۔ اور بہت ہی صاف ستھرا ہے۔ باونڈری بھی بہت خوبصورت ہے لیکن جگہ بہت ہی تنگ ہے۔ گیٹ بھی اس کا بہت ہی شاندار ہے اس میں لوہے کا دروازہ لگا ہوا ہے۔ یہ مزار حضرت شیخ مصطفےٰ جونپوری کا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم مکان لالہ جی، پورب فرش پختہ سرکاری، اتر سڑک سرکاری وگیٹ، دکھن مکان ٹھنکر مہاراج کا ہے مزار سے متصل پچھم میں رات کی رانی وجوہی کے خوشبودار پودے ہیں۔ ایک پودا کامنی کا بھی ہے مورخہ ۱۲ مارچ ۱۹۸۶ء بروز جمعرات بوقت ۵ بجے شام سروے کیا ہے

**شاہجہاں کی علمی سرپرستی اور علماء کی قدردانی**

شاہجہاں علم وفن کا بڑا قدرداں تھا، اس نے بہت ہی عدل وانصاف اور امن وامان کے ساتھ حکومت کی ہے علماء وصوفیہ کی سرپرستی وقدردانی مدارس ومساجد کی کفالت اور عمارتوں کی تعمیر اور اس میں تزئین وآرائش اور نزاکت وزیبائش اسکے دور حکومت کا ایک طرۂ امتیاز ہے۔ اور تاج محل تو شاہجہاں کے ذوق تعمیر کی ایک ایسی یادگار ہے جسکا شمار دنیا کے سات عجائبات میں ہے۔

**روضۂ تاج محل کے بارے میں ایک تاریخی واقعہ**

لارڈ ولیم بینٹنگ انیسویں صدی کی چوتھائی میں

---

[1] تذکرۃ العلماء صہ ۲۴۳، دیار پورب میں علم اور علماء صہ ۸۱

(۱۸۳۵ء۔ ۱۸۲۹ء) ہندوستان کے گورنر جنرل تھے۔ انھوں نے ایک بار حکم دیدیا تھا کہ روضہ تاج کو گرادیا جائے مگر عملاً وہ اس میں کامیاب نہ ہوسکا۔ اس بات کا انکشاف ۷، فروری ۱۹۰۰ء میں اسوقت کے وائسرائے لارڈ کرزن نے کیا تھا۔ لارڈ کرزن نے کلکتہ کے ایک جلسہ عام میں کہا کہ اُن دِنوں ایسٹ انڈیا کمپنی کی اقتصادی حالت بہت ہی خراب تھی کمپنی کو بحران سے نکالنے کے لئے سابق برطانوی گورنر جنرل لارڈ بینٹنگ نے چاہا کہ تاج محل کے سنگ مرمر کو فروخت کردیں۔ اس سے ان کے اس زمانہ میں ایک لاکھ روپیہ حاصل ہونے کی امید تھی جب یہ خبر پھیلی تو عوام نے اسکی بڑی مخالفت کی۔ اب لارڈ بینٹنگ بگڑ گئے اور انھوں نے غصہ میں آکر یہ حکم دیا کہ تاج محل کو زمین کے برابر کردیا جائے۔ انکے اس حکم سے عوام کی مخالفت بہت زیادہ بڑھ گئی۔ ہندو اور مسلمان دونوں نے ملکر شدید احتجاج کیا اور میدان جنگ میں اتر آئے۔ حتیٰ کہ یہ اندیشہ پیدا ہوگیا کہ اگر تاج کو گرایا گیا تو عوامی بغاوت شروع ہوجائیگی۔ لارڈ بینٹنگ کے مشیروں نے انکو صورت حال کی نزاکت بتائی۔ چنانچہ حالات کے پیش نظر اپنا حکم واپس لے لیا۔ "غور فرمائیں کہ تاج محل کو عوام نے نہیں بچایا۔" اس خبر کو پڑھ کر ایک شخص نے کہا۔ "بلکہ تاج محل کو اس کے حسن نے بچایا۔" اگر روضہ تاج اتنا حسین نہ ہوتا جس کا شمار دنیا کے سات عجائبات میں ہے تو برطانیہ کے عظیم اقتدار کے مقابلہ میں اس کو ہندوؤں اور مسلمانوں کی اتنی بڑی مشترک حمایت ہرگز نہ حاصل ہوتی[1]

تاج کا حسن، محبت اور آنکھوں میں ٹھنڈک پیدا کرتا ہے۔ وہ شاہجہاں کی ہندوستان سے بے پناہ محبت کی ایک ایسی عظیم یادگار ہے۔ جس کا جواب نہیں ہے۔

**تاج کے حسن کو مفکرین عالم اور ادیبوں کا خراج عقیدت** | شاہجہاں نے تاج محل کی تعمیر اور اس کی آرائش وزیبائش اور حسن وجمال کی یکتائی میں اتنی فیاضی اور فراخدلی سے کام لیا ہے کہ جسکا جواب ہندوستان کی کسی تعمیر میں نظر نہیں آتا ہے تاج کی نسوانی پیکر تراشی استاد احمد کا سب سے عظیم کارنامہ ہے۔ استاد احمد نے اسکے طول وعرض اور بلندی کے ابعاد میں ایسا تناسب رکھا ہے

---

[1] نو بھارت ٹائمز ۱۸ رجون ۱۹۶۹ء۔ رسالہ جنوری ۱۹۸۱ء ص۹

کہ عمارت نسوانی جسم میں ڈھل گئی ہے دنیا میں کوئی ایسا مقبرہ نہیں ہے جسمیں صرف ایک خاتون دفن ہوا اور مقبرے سے
نسائیت ٹپکے یہ بات اور خصوصیت صرف روضۂ تاج کو حاصل ہے اور یہی وجہ ہے کہ تاج جب مکمل ہوا تو حسن کچھ
اس انداز سے ماورائی ہو گیا کہ اسکا ذکر حسن و عشق کی داستان کے ساتھ ساتھ ہر ادب کا شہکار انشائیہ بنتا چلا

گیا اور رابندر ناتھ ٹیگور جیسے مہان سنت او ربنگالی ادب کے شہنشاہ کو یوں کہنا پڑا۔

"تاج وقت کے رخسار پر آنسو کا دمکتا موتی ہے۔"

اور ٹیلر نے جب تاج کو دیکھا تو جذبات میں پکار اٹھا۔

"تاج اتنا خوبصورت اتنا مکمل اور اتنا نازک ہے کہ میں اس کے نزدیک جانے سے ڈرتا ہوں، کہیں میری یہ قربت سے مجروح نہ ہو جائے۔"

اور مسٹر امرناتھ نے وہ بات کہی ہے جو شاعرانہ خیال نہیں بلکہ آسمانی آواز ہے۔

"تاج ایک نظم ہے جو شاہجہاں کے غمِ محبت میں ڈوب کر سنگ مرمر میں جذب ہو گئی ہے"

اور مسٹر شٹس نے تو تاج کو ایسا خراجِ عقیدت پیش کیا جو آپ اپنی مثال ہے۔

"تاج ہر اندازِ اظہار سے ماورائی ہے وہ انسانی ہاتھوں کا تخلیق کردہ پاکیزہ ترین مقدس پیکر ہے۔ اے فرشتو! اسے شیشے کے فانوس سے ڈھک دو، کہیں فضا کی سانس اسے صدمہ نہ پہونچا دے۔"

تاج محل وہ پہلی عمارت ہے جو دور سے بھی حسین ہے اور نزدیک سے بھی خوبصورت ہے۔ تاج سحر کے وقت خوابیدہ نظر آتا ہے۔ دوپہر کو اسکی چمک خیرگی بداماں ہو جاتی ہے۔ بر مغرب زردگاب بن جاتا ہے چاندنی میں اسکے حسن کے اظہار کیلئے کوئی تشبیہ نہیں ملتی۔ پس منظر کے بدلنے کیساتھ ساتھ تاج کے حسن میں بھی نئی رنگینی پیدا ہو جاتی ہے۔ ایک حسن کا بہتا ہوا دریا اور سنگیت کا امڈتا ساگر بن جاتا ہے۔ تاج ملہار کا گیت اور بھیرویں کی کومل تان ہے۔ تاج سنگ مرمر کا کھلتا ہوا کنول ہے۔ برگ گل پر تراشے ہوئے ہیرے کا محل ہے۔ عارضِ ممتاز پر ڈھلکا ہوا آنسو ہے۔ آغوشِ عشق میں سویا ہوا حسن ہے۔[1]

ایک طرف دنیا کے مفکرین، ادیبوں اور دانشوروں کے روضۂ تاج کے بارے میں یہ عقیدتمندانہ جذبات اور پاکیزہ خیالات ہیں اور دوسری طرف آگرہ میں تاج کے حسن و جمال اور اس کے تقدس و پاکیزگی اور رنگ و روغن کو برباد اور تہہ و بالا کرنیوالی متھرا ریفائنری اور دوسری فیکٹریاں ہیں جسکے کثیف دھوئیں کے اثرات سے تاج کا تقدس مجروح اور داغدار ہو رہا ہے۔ اور اسوقت بھی تاج کے

[1] آل انڈیا ریڈیو کے پروگرام نئی دہلی جلد۵ شمارہ ۴۳ مقالہ احسن عزمی "تاج محل ایک حقیقت ایک افسانہ" ۱۵ دسمبر ۱۹۶۵ء

شیدائی بیقرار ہو کر چلا رہے ہیں لیکن انکی آواز صدا بصحرا ہو رہی ہے۔ حالانکہ تاج ہندوستان کے فن تعمیر کی آبرو اور سات عجائبات میں سے ہے دیکھئے وقت کیا فیصلہ کرتا ہے اور تاج کی قوت ارادی کتنی مضبوط ہے۔ کہ وہ فضا کی کثافت اور آلودگی کے باوجود اپنے حسن وجمال اور جذب وکشش کو باقی رکھتا ہے شاہجہاں کے عہد زریں میں جونپور کی رونق پھر دوبالا ہوگئی اور وہ دوبارہ دار العلم اور دہلی ثانی اور شیراز ہند کے معزز لقب سے نوازا گیا۔ مولوی غلام علی آزاد بلگرامی نے مآثر الکرام میں لکھا ہے کہ "صاحبقران ثانی شاہجہاں انار اللہ برہانہ می گفت پورب شیراز ماست" اسکو مولوی خیر الدین نے تذکرۃ العلماء میں لکھا ہے کہ "حضرت صاحبقران شاہجہاں بادشاہ شہر جونپور را شیراز ہند فرمود وبدار العلم موسوم می نمود" یعنی شاہجہاں صاحبقراں نے جونپور کو شیراز ہند کہہ کر دار العلم کے نام سے موسوم کیا ہے [1]

حیات شبلی میں علامہ سید سلیمان ندوی نے فرمایا ہے کہ "قصبہ مئو شاہجہانی دور حکومت میں خاص توجہ کا مستحق رہا ہے۔ مئوناتھ بھنجن شاہزادی جہاں آرا بیگم بنت شاہجہاں کی جاگیر تھا۔ اسی لئے اسکا نام جہاں آباد رکھا گیا۔ شاہزادی نے اپنے شوق سے یہاں کپڑا بننے والے کاریگروں کو آباد کیا اور جامع مسجد بنوائی جس سے متعلق مدرسہ اور اسکے چاروں طرف طلبہ کے لئے اقامت گاہ تھی" [2]

**سلطان عالمگیر اورنگ زیب پر ایک نظر** اورنگ زیب ایک عالم دین متبع شرع محمدی اور فقیر منش بادشاہ تھا۔ وہ زہد و ورع میں اپنا جواب نہ رکھتا تھا۔ وہ علماء اور صوفیہ کا دل سے قدرداں تھا۔ اسکے دور حکومت میں جونپور اور شمالی ہند میں علوم اسلامیہ کو بیحد فروغ حاصل ہوا ہے اس نے اپنے دور حکومت میں فقہ اسلامی کی عظیم کتاب "فتاویٰ عالمگیری" کی تدوین کرائی جو بہت بڑا علمی اور عظیم کام تھا، اور بعد کے آنیوالوں کیلئے ایک عظیم سند تصور کی گئی ہے۔ اورنگ زیب کے بچاس سالہ دور حکومت اور اسکے دینی مذہبی اور علمی کارناموں کا جائزہ لینے کیلئے ایک مستقل کتاب کی ضرورت ہے۔ اس سلسلہ میں مولوی خیر الدین محمد نے جونپور کے علماء ومشائخ کے سلسلہ میں جو کتاب "تذکرۃ العلماء" لکھی ہے اس کا اقتباس ہدیہ ناظرین ہے۔

"در واقعات عالمگیری مسطور است کہ اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ خود عالم باعمل

---

[1] مآثر الکرام جلد اول ص۲۲۱، تذکرۃ العلماء ص۴۰ [2] حیات شبلی سید سلیمان ندوی ص۵

وعالم باعمل بود، قدردانی علماء بیش از بیش می نمود واز عہد شاہزادگی منظور داشت تا جونپور مثل زمان سلاطین شرقیہ از کثرت فضلاء ومشائخ وانبوہ وہجوم طلبۂ علوم وکاسبان فیوض رونق پذیر باشد، چوں بر سریر سلطنت نشست بر منیع واجب التبلیغ ناظم جونپور جہت ترقیم احوال مدرساں ومشائخاں این شہر صادر گردانید، وسوانح نگاران ووقائع نویساں را احکام تہدید برائے تحقیقات کوائف بود وباش این گروہ فرستاد القصہ در عہد آنحضرت نمونہ گلزار ارم شدہ وتمام شہر وقصبات ونواحی آں مدرسہائے قدیم تاسیس یافتند وبسے خانقاہ ومدرسہ تعمیر جدید شدند چنانچہ در مفتی محلہ سید ابوالبقاء، ومیر مبارک وملا محمد حفیظ ودر محلہ شاہ مدار مولانا نور الدین مداری ودر محلہ دیبہ میر عبدالباری، ودر محلہ سپاہ فرزندان شیخ محمود بمچنان ہر محلہ جونپور مدرسہ بود، کہ دراں مدرسہ تعلیم فیوض طالبان می پرداخت ودر ہر کوچہ خانقاہے کہ درویشے دراں کاسبان فیوض حق را رہبری بر داخت۔"[1]

ترجمہ:۔ واقعات عالمگیری نامی کتاب میں لکھا ہے کہ اورنگ زیب عالم باعمل وعامل باعلم بادشاہ تھا۔ وہ بہت زیادہ علماء وصوفیہ کی قدردانی فرماتے تھے۔ اور شاہزادگی کے زمانے ہی میں اس کا خیال رکھتے تھے کہ جونپور علماء وفضلاء اور مشائخ کی کثرت اور طالبان علم کا ہجوم اور روحانی فیوض وبرکات حاصل کرنے والوں کی بھیڑ بھاڑ میں سلاطین شرقی کے عہد زریں کی طرح بارونق ہو۔ چنانچہ جب وہ بادشاہ ہوئے تو شہر جونپور واطراف وجوانب کے مدرسین ومشائخ کے حالات لکھنے کا حکم ناظم جونپور کو دیا، اور وقائع نگاروں کو تاکید کی کہ وہ اس جماعت کے بود وباش اور آرام وتکلیف کے بارے میں معلومات روانہ کریں۔

کہنے کی بات یہ ہے کہ اورنگ زیب کے عہد سلطنت میں جونپور پھر گلزار ارم ہوگیا اور اس کی قدیم شان وشوکت لوٹ آئی۔ شہر اور اس کے اطراف وقصبات میں قدیم مدارس کی ازسر نو تعمیر ہوئی۔ اس کے علاوہ

---

[1] تذکرۃ العلماء فارسی صہ۱۵، مولوی خیر الدین محمد،

بہت سے نئے مدارس اور خانقاہیں بھی تعمیر ہوئیں، چنانچہ مفتی محلہ میں مدرسہ میر ابو البقا و مدرسہ میر مبارک اور مدرسہ ملا محمد حفیظ، محلہ شاہ مدار میں مدرسہ مولوی نور الدین مداری، محلہ دریبہ میں مدرسہ میر عبد الباری، محلہ سپاہ میں مدرسہ فرزندان شیخ محمود قائم ہوئے، اسی طرح اس عہد میں جونپور کے ہر محلہ، اطراف و جوانب میں مدرسہ جاری تھا، ان مدرسوں میں علمائے کاملین طلبا کو علوم ظاہری کا درس دیتے تھے، اور یہاں کی ہر گلی میں خانقاہیں تھیں جس میں صوفیہ اور مشائخ مریدین کو روحانی فیض سے مالا مال کر رہے تھے۔"

غرضیکہ اورنگ زیب نے تعلیم و تربیت کی طرف بہت توجہ دی، اسی وقت کے ایک بزرگ حضرت شیخ عبد اللطیف بن عبد الہادی مٹھن پوری حضرت قطب الاقطاب دیوان محمد رشید جونپوری رح کے خلفا میں تھے، ان کا آبائی وطن نظام آباد کے اطراف میں مٹھن پور تھا۔ آپ سے اورنگ زیب سے بہت گہرے تعلقات تھے۔ آپ کے نام رقعات ملتے ہیں۔ اسی عہد کے ایک اور عظیم بزرگ حضرت سید قیام الدین رح سگڑی گورکھپوری متوفی ۱۱۲۸ھ حضرت دیوان محمد رشید رح جونپوری کے مرید و خلیفہ اور بڑے ہی زاہد و عابد اور پاکیزہ درویش تھے، آپ کا آبائی وطن اطراف سگڑی، اعظم گڈھ میں تھا، لیکن آخر میں قیام گورکھپور ہوگیا۔ آپ کا وصال ۲۸ صفر ۱۱۲۸ھ کو ہوا ہے۔ [1]

اسی عہد عالمگیر کی ایک نمایاں ہستی حضرت قاضی حبیب اللہ جونپوری متوفی ۱۱۰۵ھ کی تھی۔ اولاً آپ اورنگ زیب کی طرف سے جونپور کے قاضی مقرر ہوئے۔ اس کے

---

[1] سمات الاخیار ص۱۶۲۔

بعد ڈھاکہ کے قاضی بنائے گئے، جہاں پوری زندگی گذری، بہت ہی متقی پرہیزگار اور زہد و ورع میں بے مثال تھے، اسی عہد کی ایک قابل قدر ذات حضرت مولانا شکر اللہ جنیدی رح متوفی ۱۱۳۵ھ کی ہے، اپنے والد کی اجازت اور حکم سے آپ بیجاپور اورنگ زیب کے پاس گئے۔ وہاں آپ کی بڑی قدردانی ہوئی اور بادشاہ نے آپکو بہت نوازا تھا۔

حضرت مولانا قاضی عبد الصمد جونپوری رح اپنے عہد کے ماہرین فقہ میں گذرے ہیں، دہلی تشریف لے گئے اور عالمگیر کے حکم سے فتاوی عالمگیری کی تدوین میں شریک ہوئے، بعد میں دکن میں کسی جگہ کے قاضی نامزد کئے گئے۔ آخر میں لکھنؤ میں سکونت اختیار کی، اورنگ زیب ان کی بڑی قدر و منزلت کرتا تھا، اور کئی گاؤں جاگیر میں دیا تھا۔ [۱]

اودھ کے نواب | مآثر الکرام میں ہے کہ برہان الملک سعادت علی خاں نیشاپوری جب صوبہ اودھ کا حاکم ہوا تو اس نے صوبہ الہ آباد کے اکثر بڑے شہروں جیسے جونپور، بنارس، غازیپور، کڑہ مانک پور، کوڑا جہاں آباد وغیرہ کو اپنی حکومت میں شامل کر کے قدیم و جدید مدرسوں و خانقاہوں کے وظائف، جاگیریں، معافیاں جو شاہی دور سے چلی آرہی تھیں ضبط کرلیں، جس کی وجہ سے شرفاء و نجباء نے بڑی پریشانی اٹھائی، اور معاشی تنگی و بدحالی نے لوگوں کو حصول علم سے باز رکھ کر پیشۂ سپہگری میں ڈالدیا اور تعلیم و تدریس کا رواج ختم ہو گیا، جو مدرسے مدتوں سے معدن علم و فضل تھے اب برباد ہو گئے، اکثر ارباب کمال کی محفلیں اجڑ گئیں۔

برہان الملک کی وفات پر اس کے بھانجے ابو المنصور صفدر جنگ کو یہاں

---

[۱] تذکرۃ العلماء مولوی خیر الدین، دیار پورپ میں علم اور علماء، قاضی اطہر۔

کی حکومت ملی، اس کے دور میں بھی وظائف اور جاگیریں بدستور ضبط رہیں۔
۱۱۵۹ھ میں محمد شاہ عالم کے آخری عہد میں الہ آباد کی صوبہ داری بھی صفدر جنگ کے حوالے کردی گئی تو وظائف اب تک کسی صورت میں باقی تھے وہ بھی نہ رہ سکے بلکہ سب یک قلم ضبط کر لئے گئے اور احمد شاہ کے دور میں نواب صفدر جنگ وزیر اعلیٰ ہوا تو نائب صوبہ دار نے وظیفہ یاب خاندانوں پر اور بھی سختی کی اور اس کتاب یعنی مآثر الکرام کی تصنیف ۔ کے وقت ۱۱۶۸ھ تک یہ حوادث زمانہ سے پامال وبرباد اور تباہ حال رہے ہیں، اس تباہی وبربادی کے عینی شاہد مولوی خیرالدین محمد شیعی الہ آبادی ہیں، وہ اپنی کتاب تذکرۃ العلما، میں لکھتے ہیں کہ محمد شاہ کے عہد سلطنت میں نواب برہان الملک سعادت علی خاں نیشاپوری صوبہ اودھ اور سرکار بنارس وجونپور کا حاکم ہوا۔ وہ ۱۱۴۷ھ میں جونپور آیا چونکہ اس شہر کے علما، وصوفیہ، امرا، وحکام کی حاشیہ نشینی کے عادی نہیں تھے۔ اس لئے ان میں سے کوئی بھی اس کے در دولت پر حاضر نہیں ہوا، ایک دن نواب برہان الملک، حضرت مخدوم الملک شیخ غلام غوث کی ملاقات کے لئے نکلا، اس وقت وہ ہاتھی پر سوار تھا۔ مخدوم الملک کی خانقاہ کے قریب ایک درخت تھا جس کی شاخیں ہاتھی کے گذرنے میں حائل تھیں۔ شاخ کٹنے تک نواب وہیں پڑا رہا اسے امید تھی کہ خود مخدوم الملک شیخ غلام غوث یا ان کا کوئی آدمی استقبال کے لئے ضرور آئے گا اور وہ اس کے ساتھ خانقاہ حاضری دے گا، مگر ایسا نہیں ہوا اور وہ غیظ وغضب سے واپس ہوکر اپنے مصاحبوں سے کہا کہ شہر کے علماء ومشائخ مالداری کے غرور میں خود کو بلکہ خدا کو فراموش کرچکے ہیں اور خیمے میں جاکر حکم دیا کہ یہاں پر جتنے قدیم وجدید خانوادے ہیں ان سب کی جاگیریں ضبط کرلی جائیں۔ اس حکم سے مشائخ ومدارس کی جاگیریں، طلبا وفقرا

کے سب وظیفے اور روزینے یک قلم موقوف کر دیئے گئے۔ اس معاشی تنگی نے یہاں کے باشندوں کو تحصیل علم سے روک دیا۔ دور دراز سے آئے ہوئے طلبا دست نگر ہو کر در بدر پھرنے لگے۔ مشائخ و مدرسین نے مدرسوں اور خانقاہوں کو چھوڑا اور سب مدرسے ویران ہو گئے اور خانقاہیں الّو چمگادڑ کا مسکن بن گئیں [1]

۱۷۲۷ء میں اودھ پر قابض ہونے سے ۵ سال قبل ہی ان چاروں سرکاروں کو نواب مرتضیٰ خاں سے اس شرط پر لے لیا تھا کہ ۷ لاکھ روپیہ سالانہ میر مرتضیٰ خاں کو ملتا رہے گا اور یہ علاقہ ۸ لاکھ سالانہ پر میر رستم علی کو لکھ دیا تھا۔

میر رستم علی نے تحصیل گنگاپور بنارس کے ایک بھوبہار برہمن منسارام نامی کو نوکر رکھا کہ علاقے کے کاروبار کو سنبھالے۔ منسارام نے اپنی قابلیت کے زور پر تمام علاقوں پر کنٹرول کر لیا اور نواب کی خدمت کر کے ۴ سرکار کے بدلے میں ۱۳ لاکھ روپیہ وصول کرایا۔

۱۷۳۶ء میں نواب سعادت علی خاں نے اودھ کو نواب صفدر جنگ کے حوالے کر دیا اور خود دہلی چلا گیا۔ اس موقع سے فائدہ اٹھانے کے لئے میر رستم علی نے نواب صفدر جنگ سے ملاقات کی اور چاہا کہ نواب سعادت علی خاں کے قبضے سے علاقے نکال لئے جائیں۔ اس سلسلہ میں میر رستم علی نے جونپور کے ناظم سے بھی ملاقات کی۔ اس نے کہا منسارام کے اختیار میں سب کچھ ہے بغیر اس کی مدد کے کچھ نہ ہو سکے گا۔ اس کے بعد میر رستم علی منسارام کو جونپور بھیجا کہ نواب صفدر جنگ سے بزور حاصل کرے اور بزور حاصل کرنے

---

[1] مآثر الکرام جلد اول ص ۲۲۲۔ تذکرۃ العلما، فارسی تالیف ۱۲۱۴ھ ص ۱۴۰،۱۵ مولوی خیرالدین الہ آبادی

کی قوت نہ ہو تو بلے بوڑے تحائف کا لالچ دے کر کام بنا لے۔ اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو بجائے آٹھ لاکھ مالگذاری کے ۴ لاکھ سالانہ منظور کرا لے۔ منسارام اپنے اس منصوبے میں کامیاب ہو گیا۔ وہ اس طرح کہ غازیپور کا علاقہ شیخ عبداللہ کو دیدیا گیا جو نواب سعادت علی خاں کا خاص آدمی تھا۔ اسی اثنا میں میر رستم علی کو پھر خطرہ پیدا ہوا اور اس نے دوسرا پیغام بھیجا کہ وہ منسارام کو چھوڑ کر بات چیت کرے۔ مگر منسارام نے اپنے کو درمیان سے کٹتے ہوئے دیکھ کر جلد ہی ۱۳ لاکھ کے وعدے پر تین سرکاریں نواب سے لے لیں اور تین لاکھ پر غازی پور کا علاقہ شیخ عبداللہ کو پہلے ہی دیا جا چکا تھا اب نواب صفدر جنگ کو ۱۶ لاکھ روپیہ سالانہ ملنے لگا۔

منسارام ۳ علاقوں کی وصول تحصیل کرنے کے باوجود بھی جونپور کا گورنر نہ بن سکا کیونکہ یہ عہدہ نواب صفدر جنگ نے اپنے قبضہ میں رکھا تھا۔ جب ۱۷۳۹ء میں منسارام کا انتقال ہو گیا تو تمام سندیں اس کے لڑکے بلونت سنگھ کے نام منتقل کر دی گئیں اور وہ اپنے باپ کے فرائض انجام دینے لگا۔

سب سے پہلے بلونت سنگھ نے ایک کثیر رقم اور تحائف دہلی بھیجکر راجہ کا لقب اور اعزاز حاصل کیا۔ اور کچھ دنوں نواب کے ایجنٹ مقررہ بنارس کو مالگذاری دیتا رہا اور نواب صفدر جنگ کا رعب داب بھی قائم رہا مگر جب بلونت سنگھ کو معلوم ہوا کہ نواب سعادت علی خاں دہلی سے کہیں اور چلے گئے تو ۱۷۴۹ء میں بلونت سنگھ نے نواب کے ایجنٹ کو بھگا کر بھدوہی پر قبضہ کر لیا۔ اور مالگذاری دینے سے انکار کر دیا اور علی قلی خاں کو شکست دیدی جو اس وقت الہ آباد میں تعنات تھے [۱]

[۱] گزیٹیر جونپور۔

راجہ بلونت سنگھ دوسرے سال کچھ دنوں کے لئے نواب صفدر جنگ کو فرخ آبادی پٹھانوں سے جنگ کی تیاری میں ادھر ادھر بھاگے بھاگے رہنا پڑا۔ ان پٹھانوں کا لیڈر احمد خاں بنگش تھا۔ احمد خاں بنگش کی شورش یہاں تک بڑھی کہ اس نے اودھ پر قبضہ کر لیا۔ اسی دوران میں نواب صفدر نے جونپور کے ایک متمول رئیس شیر زماں خاں کی لڑکی سے شادی کر لی تھی اور

---

احمد خاں بنگش | احمد خاں بنگش اور نواب صفدر جنگ میں ۱۷۵۰ء میں ایک پہر دن چڑھے جنگ ہوئی۔ صفدر جنگ کی طرف فوجیوں اور ہتھیاروں کی تعداد بہت ہی زیادہ تھی۔ مگر احمد خاں بنگش کی سوجھ بوجھ کی وجہ سے صفدر جنگ کے سپاہیوں اور ہتھیاروں کا نقصان ہوا۔ کامگار خاں بلوچ صفدر جنگ کا نائک فوج کا ساتھ چھوڑ کر بھاگ گیا۔ جس کی وجہ سے فوجیوں میں بھگدڑ مچ گئی۔ صفدر جنگ نے فوراً محمد علی خاں اور نور الحسن بلگرامی کو سردار کی مدد کا حکم دیا۔ مگر کوئی خاص فائدہ نہیں ہوا۔ اس وقت نصیر الدین حیدر خاں نے مست ہاتھی سے اپنے مددگاروں کے ساتھ افغانوں پر حملہ کیا۔ لیکن مصطفیٰ خاں کے ہاتھوں شہید ہو گیا۔ حالانکہ مصطفیٰ خاں بھی اس جنگ میں مہلک زخموں کی تاب نہ لا سکا اور اس کی موت واقع ہو گئی۔

اتنا ہونا تھا کہ افغانوں نے صفدر جنگ کے ہاتھی کو چاروں طرف سے گھیر لیا۔ ہاتھی بان اور خواص کو قتل کر دیا۔ نواب صفدر بندوق کی گولی لگنے سے بے ہوش ہو گیا اور پھر دیہاتیوں نے فوج کا سارا مال و اسباب لوٹ لیا۔ صفدر جنگ نے شاہجہاں آباد کے نزدیک جمنا ندی کے ساحل پر سانس لی۔ اور احمد خاں بنگش سے دوبارہ جنگ کرنے کا مشورہ کیا۔ سب لوگوں نے جنگ

صاحب زماں خاں اس کے بھتیجے کو اس بات پر آمادہ کیا کہ وہ جا کر فیض آباد۔ اعظم گڈھ اور بنارس پر قبضہ کر لے اور ایک کثیر فوج اس کے ساتھ کر دی۔ بلونت سنگھ نے نئے سردار کی آمد کا پرتپاک خیر مقدم کیا اور خط و کتابت

(بقیہ ص۲۲۹ کا) کے حق میں مشورہ دیا۔ لیکن قدرے ترمیم کے ساتھ لچھمی نرائن کی رائے مناسب سمجھی گئی کہ مراٹھوں کے سردار جیا پا اور ملہار راؤ میں سے کسی ایک کو بلوانا چاہیئے۔ ملہار راؤ باجی راؤ پیشوا کا چھوٹا لڑکا تھا۔ ۷۰ ہزار بہادر سپاہیوں اور ہتھیاروں سے لیس ہو کر کوٹہ اور بوندی میں گھوم رہا تھا۔ حکیم نجم الغنی خاں رام پوری نے لکھا ہے کہ مراٹھوں سے مدد لینے کے لئے سید عبد العلی نے توجہ دلائی تھی۔ بادشاہ سے معافی تلافی کے بعد احمد بنگش پر حملہ کرنے کی اجازت جاوید خاں خواجہ سرا کے ذریعہ لی گئی

صفدر جنگ نے لچھمی نرائن کے بھائی رام نرائن کو یہ کام بحسن و خوبی انجام دینے کیلئے مقرر کیا۔ رام نرائن ان کی فوج میں گیا اور بات چیت کے بعد یہ فیصلہ کیا کہ افغانوں پر فتح حاصل کرنیکے بعد ایک کروڑ روپیہ مراٹھوں کو دیا جائے گا۔ رام نرائن واپس آ گیا۔ ملہار راؤ کا یہ پیغام پہونچا دیا۔ کہ ہمارا شاہ جہاں آباد کے نزدیک آنا مناسب نہیں ہے۔ ہم اپنے منصوبہ کے مطابق جنگ کرینگے۔ کوئی دوسری فوج ہماری فوج میں شامل نہ ہوگی۔ لیکن احمد خاں بنگش ان تمام تدبیروں کے باوجود پھر فتحیاب ہوا۔ فتح کے بعد احمد خاں نے اپنے بڑے لڑکے محمود خاں کو لکھنؤ اور اودھ بھیجا، اور مرتضیٰ خاں کو اٹاوہ، خدا بندہ خاں کو بلگرام، منصور علی خاں کو پھپھوند، اعظم خاں کو شکوہ آباد۔ منور خاں کو سانڈی پالی، محمد امین خاں کو غازیپور بھیجا اور خود الہ آباد روانہ ہو گیا۔ [۱]

---

[۱] تاریخ فرخ آباد اردو جلد دوم ص۲۷۳، تاریخ اودھ نجم الغنی خاں جلد اول ص۱۸۱-۱۹۲، عہد بنگش الطاف علی ص۱۱۶-۱۱۹، شرقی راج جونپور کا اتہاس ص۲۸۰-۲۸۱،

شروع ہوگئی۔ جب نئے سردار نے بلونت سنگھ کو کمزور پایا تو اس پر حملہ کر دیا بلونت سنگھ جونپور سے فرار کر کے اکبرپور چلا آیا اور یہاں فوجی تیاریاں کرنے لگا اور موقع پاکر جونپور پر حملہ کر دیا۔ ۶ گھنٹے کی جنگ کے بعد جونپور کے قلعہ پر قبضہ کر لیا۔ ادھر زماں خاں اپنے سرداروں کو جونپور سپرد کر کے نظام آباد چلا آیا۔ بلونت سنگھ نے مڑیاہوں آکر پھر فوجی تیاریاں شروع کر دیں اور احمد خاں کے پاس بھی قاصد روانہ کر دیا کہ اگر صلح ہو جائے تو بہتر ہے۔ بنگش نے جواب میں کہلایا کہ تم نصف حصے پر قابض رہو باقی چھوڑ کر مڑیاہوں چلے جاؤ۔ اسوقت نواب صفدر جنگ جونپور کے پوربی علاقوں کی طرف بڑھ رہا تھا تاکہ احمد خاں بنگش کو الہ آباد میں شکست دے سکے۔ ادھر بلونت سنگھ نے شیر زماں خاں کو حکم دیا کہ وہ حال کے مقبوضہ علاقوں کو خالی کر دے مگر شیر زماں خاں نے انکار کر دیا۔ اور جونپور پر حملہ کر دیا۔ دونوں فوجوں کا سیدن پور میں مقابلہ ہوا مگر لڑائی نہیں ہوئی۔ کیونکہ بلونت سنگھ کا سپہ سالار بھی پٹھان تھا۔ دونوں طرف کے سرداروں نے کہا کہ ہم آپسمیں ایک دوسرے کے خلاف جنگ نہیں کر سکتے۔ راجہ پریشان ہو کر شیر زماں کے پاس گیا اور انکو چاندی پور روانہ کر دیا۔ اب راجہ کی فوج میں ایک بغاوت پھیل گئی اور شیر زماں خاں چاندی پور سے چڑھ کر اعظم گڈھ میں آگیا اور اسی وقت راجہ نے حکم دیا کہ وہ یہیں رہ کر اپنے اہل و عیال کی دیکھ بھال کیا کرے۔[۱]

نواب صفدر جنگ ان حالات کا پتہ لگا کر فوراً آپہونچا اور چاہا کہ راجہ بلونت سنگھ کی گوشمالی کرے مگر بلونت سنگھ فرار ہو کر چنار گڈھ پہونچ گیا۔ اور وہاں سے خط و کتابت شروع کر دی۔ بلونت سنگھ کے خطوط کچھ اس چاپلوسی اور ملائمت

---

[۱] گزیٹر جونپور

سے لکھے گئے تھے کہ نواب صفدر جنگ پانی پانی ہوگیا اور بلونت سنگھ کی غلطیوں کو معاف کردیا اور ۱۷۵۲ء میں اسے پھر راجہ تسلیم کرلیا اور تمام حقوق عطا کر دیے۔ بلونت سنگھ اس نئے اعزاز کی خوشی میں ۲ لاکھ روپیہ سالانہ اضافہ کرکے مالگذاری دینا شروع کی۔ اب بلونت تھوڑے ہی عرصہ میں پھر طاقتور بن گیا اور ان سرداروں کو ڈھونڈنے لگا جو اس کے خلاف ہو گئے تھے اور جس کو پایا اس کی نادیب بھی کی۔

**نواب صفدر جنگ اور جاگیرات کی ضبطی**

نواب برہان الملک کے انتقال کے بعد نواب ابوالمنصور صفدر جنگ داماد سعادت علی خاں حاکم ہوئے۔ انھوں نے بھی جونپور کے غربا کے ساتھ یہی طریقہ جاری رکھا۔ ان کے نائب نکلین خاں نے اکثر منصب داروں کی جاگیریں ضبط کرلیں، اور نواب شجاع الدولہ کے عہد میں اس ضبطی میں اور بھی اضافہ ہوا۔ اور پورے قلمرو میں ہر خاص و عام یکساں طور پر اس کی زد میں آگئے۔ جب نواب شجاع الدولہ کو انگریزوں کے مقابلہ میں شکست ہوئی اور وہ فرار ہوگئے اور مسٹر بارتھ اودھ کی چاروں سرکار کے انتظام پر مامور ہوئے تو اس نے تمام لوگوں کی جاگیریں اور وظیفے واپس کر دیئے مگر اسی سال لارڈ کلیف نے صلح و مصالحت کے بعد ان سرکاروں کو نواب شجاع الدولہ کو واپس کر دیا۔ اور ان کے کارپردازوں نے پھر وہی اختیار کر لیا۔ پھر جب نواب آصف الدولہ کے ہاتھ میں حکومت آئی تو انھوں نے مختار الدولہ کے ہاتھوں ممالک محروسہ کے تمام اضلاع کے حکام کو غربا کی تمام جاگیریں بحال کر دیا۔ مگر ایلچ خاں اس کار خیر سے مانع ہوا اور اس نے طرح طرح کے حیلے بہانے سے آصف الدولہ کو باز رکھا۔ حالانکہ آصف الدولہ بڑا غربا پرور تھا۔

سنہ ۱۱۹۶ھ میں گورنر مسٹر ہیسٹنگز کلکتہ سے بنارس آکر راجہ چیت کو ان کی بدنظمی و نااہلی کی وجہ سے ضلع بدر کیا اور علی ابراہیم خاں کو مقرر کر کے کچھ لوگوں کی جاگیریں پھر واپس کر دی گئیں۔ قاضی اطہر صاحب مبارک پوری فرماتے ہیں " نوابان اودھ صرف شیعہ ہی نہیں تھے بلکہ اس مذہب و عقیدہ کے زبردست داعی و مبلغ تھے، جاگیروں کی ضبطی اور وظیفوں کی بندش میں ان کی تنگ نظری کو بڑا دخل رہا ہے۔ جو خانوادے شیعہ ہو جاتے انکی جاگیریں بحال کر دی جاتیں اور عزاداری کے لئے معافیاں بھی دی جاتی تھیں ان کی یہی کوششیں تھیں جن کی بدولت ہزاروں خاندان سنی سے شیعہ ہو گئے۔

مولانا عبدالحئی نے گل رعنا میں لکھا ہے کہ نواب آصف الدولہ نے شاہ علی اکبر مودود چشتی کے مشورہ اور ملا محمد علی فیض آبادی کی تحریک سے نواب حسن رضا خاں نے جمعہ و جماعت قائم کر کے سب سے پہلے مولوی سید دلدار علی نصیر آبادی کی اقتدا میں ۱۳ر رجب المرجب سنہ ۱۲۰۰ھ میں نماز ادا کی ہے اور یہ پہلا دن تھا کہ وسط ہند میں شیعوں نے اپنا جمعہ و جماعت علیحدہ کر لیا اور نائب امام کی حیثیت سے مجتہدین کے ہاتھ میں زمام مذہب دیدی گئی تھی[1]

بغاوت و آزادی ۱۸۰۷ء میں راجہ بلونت سنگھ نے ایک فوج ہمت بہادر کے خلاف بھیجی جو پرگنہ گر دارہ میں موجود تھا۔ فوجوں کے پہنچتے ہی وہ براری کے کچے قلعے میں جا کر چھپ رہا۔ یہ مقام دریائے سئی کے کنارے واقع ہے۔ راجہ نے وہاں بھی تعاقب کر کے حملہ کر دیا اور ہمت بہادر سنگھ کو وہاں سے بھاگنا پڑا۔ مگر اس کا لڑکا نندن سنگھ راجا کے سپاہیوں کے ہاتھوں گرفتار ہو گیا اور گنگا پور میں قید کر دیا گیا۔ حتیٰ کہ وہیں اس کی موت واقع ہو گئی۔

---

[1] تذکرۃ النبلاء ص۱۵ تا ۱۸، گل رعنا ص۱۵۲، دیار پورب میں علم اور علماء قاضی اطہر مبارکپوری اردو ص۱۱۹ تا ۱۲۵

بلونت سنگھ اس کے بعد مچھلی شہر میں آیا۔ یہاں اس کو معلوم ہوا کہ بہت بہادر سنگھ نے کافی تیاری کر کے ایک بہت بڑی فوج اکٹھا کر لی ہے۔ اس لئے راجہ نے فوراً صلح کر لی اور اپنے لڑکے بدھ سنگھ کو مامور کر دیا کہ وہ ۸۰ ہزار سالانہ مالگذاری وصول کر کے خزانے کو بھیجتا رہے اور جاگیر کا انتظام بھی کرتا رہے۔

ابھی ایک دوسرا حریف راجہ بلونت سنگھ کا مچھلی شہر میں قبول محمد بھی تھا جس نے راجہ کے خوف سے اپنے کو قلعہ میں محفوظ کر لیا تھا۔ راجہ میں اور قبول محمد میں خط وکتابت کے ذریعہ ملاقات طے ہو گئی۔ مگر جیسے ہی قبول محمد راجہ سے۔ ملنے آیا راجہ نے اسے گرفتار کر لیا۔ اور گنگاپور میں قید کر دیا۔ وہیں قبول محمد کی بھی موت واقع ہوئی۔ اس گرفتاری کی وجہ راجہ نے یہ ظاہر کی کہ قبول محمد نے غلط وعدہ کر کے اسے دھوکا دیا تھا۔ اسی زمانے میں نواب صفدر جنگ کا انتقال ہو گیا اور نواب شجاع الدولہ اس کا جانشیں ہوا۔

شجاع الدولہ | نواب شجاع الدولہ بڑے کرّوفر کا نواب تھا۔ اس نے نظام سلطنت ہاتھ میں لیتے ہی مفسد عناصر سے علاقہ کو پاک کیا اور ایسا ضبط ونظم کیا جس سے رعایا کافی خوش حال ہو گئی۔ جب راجہ بلونت سنگھ نے نواب شجاع الدولہ کا حال سنا تو اس کی خدمت میں ۵ لاکھ روپیہ سالانہ مالگذاری میں اضافہ کی پیشکش کی کیونکہ اس درمیان میں راجہ بلونت سنگھ نے اپنے علاقہ کو کافی وسیع بھی کر لیا تھا اور غازی پور بھی اپنی سلطنت میں شامل کر لیا تھا۔

۱۷۶۱ء میں راجہ بلونت سنگھ کی سلطنت بہت وسیع ہو گئی اور قوت میں بھی کافی اضافہ ہو گیا۔ اس کی پالیسی نہایت مفید ثابت ہوئی۔ اس نے بڑے بڑے مفسد زمینداروں کو کچل کر رکھ دیا۔ اور سب کا علاقہ قبضہ میں کر کے ہر ایک جگہ ایک ایک ڈپٹی مقرر کر دیا۔ اسے ایسا کرنے میں کتنی لڑائیاں بھی لڑنی پڑیں۔

مثلاً ۱۷۶۳ء میں خوش حال سنگھ زمیندار انگلی نے بغاوت شروع کردی مگر راجہ نے فوراً سرکچل دیا۔ پھر دوسری بغاوت چندولی میں ہوئی جہاں کئی ہارے ہوئے زمیندار چندولی کے قلعے میں جمع ہو گئے تھے اور راجہ کے خلاف اعلان جنگ کر کے ایک عرصہ تک لڑتے رہے۔ آخر کار جونپور سے فوجی امداد پہونچنے پر سب کے سب شکست کھا کر ادھر ادھر بھاگ گئے اور ان کے قلعہ کو راجہ کے سپاہیوں نے مسمار کر کے خاک کا ڈھیر بنا دیا

سراوستی یا گونڈہ | ہندؤں کی متبرک کتب میں مذکور کوشل دیس میں واقع ہے، مسورہ نشی راجہ رام چندرجی اجودھیا سے اس پر حکومت کرتے تھے۔ ان کی وفات کے وقت کوشل دو حصوں میں تقسیم ہو گیا تھا۔ ایک شمالی اور دوسرا جنوبی اور دریائے گھاگھرا ان کی سرحد بناتا تھا۔ بودھوں کے عہد میں یہ ضلع سراوستی حکومت میں شامل کر لیا گیا۔ گونڈہ اور بہرائچ کی سرحد پر بہت سے کھنڈرات پائے جاتے ہیں۔ جو سہیت، مہیت کے نام سے مشہور ہیں۔ سہیت، مہیت کے جائے وقوع کے بارے میں مختلف خیالات ہیں۔ اس کی جائے وقوع کہیں بھی ہو مگر یہ ظاہر ہے کہ مہاتما گوتم بدھ کا مشہور شہر سراوستی ضلع گونڈہ کے قرب میں ہی تھا۔ ساتویں صدی عیسوی میں جب چینی سیاح ہوانگ سانگ آیا ہے تو اس کے بھی جائے وقوع مذکور پر کھنڈرات ہی کھنڈرات پائے جاتے ہیں۔ شہر سراوستی اجاڑ اور برباد ہو گیا تھا۔ اس کے چاروں طرف بہت سے قدیم باشندے آباد تھے مگر تاریخ میں ہندو عہد کا کہیں پتہ نہیں چلتا ہے۔ بودھوں کی بارہویں یا تیرہویں صدی عیسوی تک ترقی ہوتی رہی مگر بعدہٗ سہیل دل نام کا مقامی راجہ ہوا۔ جس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ اس نے سید سالار مسعود غازیؒ سے کئی بار جنگ کی ہے۔

سہیل دل پر ایک نظر | سہیل دل یا سہیل دیو راجپوت، بھر، تھارو، یا ڈوم یا جین بتایا گیا ہے۔

مقامی کہانیاں اس کا تعلق سہیت مہیت ، اشوک اور دوسری جگہوں سے جوڑتی ہیں ۔ یہ کہانیاں اسے ہندوؤں کی سازش یا مرنے والوں کی سردار بتلاتی ہیں کہ سید سالار مسعود غازیؒ کے حملہ کی مخالفت میں کی گئی تھی جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ سید سالار خود بہرائچ میں شہید کر دیے گئے ۔ جبکہ ہندو سردار بھی اپنی جان کھو بیٹھا تھا ۔ اشوک پور دوسرا جنگ کا مقام ہے جہاں حضرت سید سالار مسعود غازیؒ کا ہتیلا پیر شہید ہوا ۔ سہیت مہیت میں جین دھرم نے خوب ترقی کی ۔ ان کی کھنڈرات میں تبدیل شدہ بہت مدت بعد وہاں پر جین مندر بنوایا گیا جو ابھی تک موجود ہے ۔

گونڈا ضلع میں مسلمانوں کے حملہ کے بعد پھر بربریت کا دور دورہ ہو گیا ۔ گونڈا کوئی قدیم اسلامی شہر نہیں ہے ۔ جن کے باشندے دعویٰ کریں کہ وہ سید سالار مسعود غازی کی نسل سے ہیں ۔ اور کئی صدیوں تک ہندوؤں کو برتری حاصل رہی ۔ شمس الدین التمش کی حکومت تک اجودھیا بھی بربریت کا شکار رہا ۔ اجودھیا کے حاکموں کی گھاگھرا کے اس جانب کوئی طاقت نہیں تھی اگر تھی تو صرف کنارے پر مکمل گونڈہ پچھڑی ہوئی ذاتوں ڈوم ، تھارو ، پاسی اور بھر وغیرہ کے قبضہ اقتدار میں تھا ۔ ۱۳۷۲ء میں ڈوم حکومت کا خاتمہ کرہ امانک پور کے صوبیدار ملک عین الدین کے ہاتھوں ہوا ۔

پہلی ذات جن کا ذکر کیا گیا ہے بندھیل گوٹی کلہن اور ویس ہیں ۔ مؤخر الذکر کے بارے میں کچھ پتہ نہیں چلتا ہے ۔ اور یہ اندازہ لگتا ہے کہ یہ ملکی باشندے ہیں ۔ بندھیل گوتی اور مہاج سنگھد کے وارثوں نے ایک طاقتور حکومت قائم کر لی جسکا صدر مقام کھرا سا تھا ۔ یہ حکومت ضلع کے جنوبی حصے میں پھیل گئی ۔ اس سلسلہ میں مسلمان مؤرخوں کے بہت ہی کم حوالے ملتے ہیں ۔ یہ ضلع بہرائچ سرکار میں شامل تھا ۔ اس کی کوئی الگ سے تاریخ نہیں ہے ۔ بہرائچ سے اجودھیا جانے والی سڑک گونڈا اور کھرا سا میں پڑتی ہے ۔

اور بہت سے گورنروں نے اسے اکثر یاد کیا ہے۔ غیاث الدین تغلق بادشاہ دہلی کی حکومت
تک اس کا کوئی تذکرہ نہیں ہے۔ جب وہ بنگال جا رہا تھا تو یہاں کے مقامی سردار
نے اس کی ماتحتی اختیار کی۔ بعد میں لکھنوتی جاتے ہوئے فیروز شاہ تغلق نے بھی یہی راستہ
اختیار کیا۔ کھراسا کے راجہ نے بھی اسی کا ساتھ دیا تھا۔ لے

جونپور پر انگریزی راج | ۱۷۶۴ء میں جونپور اور بنارس ایسٹ انڈیا کمپنی کے ہاتھ میں
آگیا۔ کیونکہ بکسر کی جنگ میں کمپنی غالب رہی اور مسٹر میری ایٹ ریزیڈنٹ بنا دیئے
گئے اور انھوں نے جملہ انتظام حکام کے حوالہ کر دیا اور اس طرح جونپور کے حالات
بہت ہی جلد اعتدال پر آگئے۔

راجہ بلونت سنگھ کی موت | اب راجہ بلونت سنگھ بیمار ہو گئے اور ان کے
علاقوں کی حالت بہت ابتر ہو گئی۔ یہ دیکھ کر اکثر زمیندار اپنی اپنی جائدادیں واپس
لینے کی فکر میں لگ گئے۔ چنانچہ مچھلی شہر کے فوجدار نے قلعہ پر قبضہ کر لیا۔
اور بلونت سنگھ کے لڑکے بدھ سنگھ کو مانگر میں شکست دے کر
قتل کر دیا۔ اسی لڑائی میں راجہ کا دوسرا لڑکا بشن سنگھ بھی مارا گیا۔ مگر دوسرے
ہی دن راجہ کا تیسرا لڑکا دھن سنگھ جو گرواره کا انچارج تھا۔ اس نے چڑھائی
کر کے فوجدار خاں کو مار بھگایا اور اپنے سرداروں کی مدد سے دشمنوں کا صفایا
کر دیا۔ اس کے بعد ۱۷۷۰ء میں راجہ بلونت سنگھ کا انتقال ہو گیا۔ اور اس
کا واقعی حقدار لڑکا اور وارث چیت سنگھ باپ کا وارث ہوا۔ ٹے

راجہ چیت سنگھ نے سب سے پہلے نواب وزیر کی معرفت صلح کر کے

---

لے گونڈہ گزیٹیر VOL × LIV صـ ۱۳۷ تا ۱۴۷ مطبوعہ الہ آباد ۱۹۰۵ء

ٹے گزیٹر جونپور M.H.R. نیول مطبوعہ الہ آباد ۱۹۰۴ء

اپنے کو راجہ تسلیم کرایا۔ اور مالگذاری میں بھی کافی اضافہ کر دیا۔ اس اضافہ مالگذاری کے عوض میں راجہ چیت سنگھ کو اتنا علاقہ ملا کہ جونپور کا بھی کچھ حصہ اس میں آگیا۔ جو نواب شجاع الدولہ کے ماتحت تھا۔ مگر طے یہ ہوا کہ اس علاقہ میں نواب شجاع الدولہ کی فوج جونپور کے قلعہ کے اندر مقیم رہے گی اور بشیر خاں کوتوال کو قلعہ میں مامور کیا گیا۔ قلعہ کے باہر پھاٹک کے سامنے ایک پتھر اب تک نصب ہے جس پر فارسی زبان میں ایک طویل عبارت کندہ ہے جس کا ترجمہ یہ ہے کہ جونپور میں جو لوگ غریب و نادار اور سادات ہیں حاکم جونپور و فوجدار کیلئے لازم ہے کہ رقم وقف شدہ سے ان کی امداد کیا کریں اور ایسا کرنے کے لئے ہندوؤں کو ان کے اور مسلمانوں کو ان کے مذہبی پیشوایان کی قسم دی گئی ہے تاکہ وہ اس کام میں غفلت و کوتاہی نہ کریں[1]

یہ پتھر اس عہد کا ہے جب دہلی میں شاہ عالم ثانی تخت نشین ہوا تھا۔ اور اودھ میں نواب شجاع الدولہ برسر اقتدار آئے اور چیت سنگھ کو راجہ کا خطاب ملا تھا اور وہ جونپور کے کچھ علاقوں کا مالک بھی تھا۔ مذکورہ بالا پتھر شجاع الدولہ کے ایما پر بشیر خاں کوتوال جونپور نے نصب کر دیا ہے۔

معافیات اور جاگیرات کی ضبطی کا حکم | برہان الملک، آصف الدولہ اور نواب شجاع الدولہ کی طرف سے اودھ میں معافیات اور جاگیرات کی ضبطی کا نتیجہ ہوا کہ بڑے بڑے نامی گرامی مشائخ کے خانوادے اور وہ مقامات جو عہد شرقی سے علما، صوفیہ اور مشائخ کبار کے مرکز تھے نوابان اودھ کے دور میں اقتصادی بدحالی کی وجہ سے خود بخود شیعہ ہو گئے۔ اور جاگیر و جائداد کی ضبطی کے خوف و لالچ کی وجہ سے ان کے اخلاف نے اپنے اسلاف کا مذہب اہلسنت ترک کر کے شیعیت اختیار کر لی، چنانچہ سید میر علی عاشقان سلر پُری جو مشائخ کبار

---

[1] گزیٹیر جونپور مسٹر نیول

یں گذرے ہیں۔ ان کے خاندان والے بھی اسی دور میں شیعہ ہوئے۔ نواب شجاع الدولہ نے بکسر کی لڑائی کے بعد صوبہ اودھ میں تمام مذہبی معافیوں کی ضبطی کا حکم صادر کیا، سید امیر ماہ بہرائچی جو بڑے باکمال بزرگوں میں گذرے ہیں کی اولاد میں دو بھائی سید غلام محمد اور سید غلام رسول معافی کی بحالی کے لالچ میں آبائی مذہب کے بجائے امامیہ مذہب اختیار کر لیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ نصف معافی ضبط اور نصف بحال ہو گئی۔ اور اس وقت سے یہ خانوادے بجائے مراسم عرس کے تعزیہ داری کرنے لگے، لیکن اسکے باوجود نواب سعادت علی خاں کے عہد میں وہ بھی نصف ضبط ہو گئی۔

راجے سید حامد شاہ مانکپوری کا خاندان عہد شرقیہ ہی سے جاگیر دار تھا۔ ان کو گونڈہ میں دو پرگنے اور سلون میں دو پرگنے جاگیر کی صورت میں دیئے گئے تھے۔ اور زمانہ فرخ سیر میں بہت ہی پر اثر تھے۔ لیکن نوابان اودھ کا دور آتے ہی ان پر زوال آگیا، اس خاندان میں سید احمد ثانی بخوف ضبطی و معافی جاگیر امامیہ ہو گئے۔ اور ان کے لڑکوں میں بھی دو شیعہ ہو گئے۔ حافظ امان اللہ بنارسی نواب برہان الملک کا نشانہ بنے اور ان کو جو مراعات اور جاگیر میں عہد اورنگ زیب میں ملی تھیں سب ضبط ہو گئیں۔ بہت سے خانوادے عسرت کے باوجود اس کا مقابلہ بھی کرتے رہے اور دوسرے صوبوں کے نوابان اور روسا کے یہاں جا کر ملازمت بھی کر لی یا انگریزوں کے مدارس میں نوکر ہو گئے۔ اس دور میں مدرسے، امام باڑے اور چوک بکثرت تعمیر ہوئے۔

قصبہ مؤ مبارکپور میں اس کی کوششوں سے اندازہ ہو گا، مولوی رمضان علی نے یہاں آکر نواب شجاع الدولہ کے عہد ۱۲۰۹ھ میں بہت شاندار عمارت امام باڑہ تعمیر کیا تھا، اس زمانہ میں اتنی شاندار عمارت اس دیار و امصار میں نہیں تھی۔ اسی نوابی عہد میں جونپور شیراز ہند میں بھی حضرت مخدوم شاہ اڈھن چشتی رح حضرت مخدوم شیخ شمس

السحق بڑے حقانی رح اور حضرت سید احمد خضری رح اور ظفر آباد میں حضرت مخدوم سید اسد الدین آفتاب ہند رح وغیرہ بزرگان دین کے بہت سے خاندان والوں نے مذہب امامیہ اختیار کیا تھا۔ اسی طرح حضرت دیوان شاہ کبیر سہروردی رح اور حضرت مخدوم شاہ بڑے اور دوسرے جونپور کے مشائخ کے خانوادوں نے امامیہ مذہب اختیار کیا ہے [1]

**۱۷۷۵ء کے عہد پر ایک نظر** ۱۷۷۵ء میں نواب شجاع الدولہ کا انتقال ہوگیا۔ اور نواب آصف الدولہ نے ان کی جگہ سنبھالی۔ اسی سال ۲۱ مئی ۱۷۷۵ء کو صلحنامہ کے مطابق آصف الدولہ کو بنارس کا علاقہ کمپنی کے حوالے کرنا پڑا اور ۱۷۷۶ء میں راجہ چیت سنگھ کو پورا علاقہ سپرد کردیا گیا۔ اور کمپنی سے یہ طے پایا کہ کمپنی کی طرف سے مسٹر فرانس فوک ریزیڈنٹ نگراں رہینگے۔ مسٹر فوک زیادہ دن نہ رہ سکے اور ستمبر ۱۷۷۷ء میں ان کی جگہ ٹامس گراہم بھیجدیئے گئے [2]

لارڈ ہیسٹنگز کے زمانہ میں مسٹر ٹامس گراہم کونسل کے ممبر ہوگئے اور ۱۷۸۱ء میں ولیم مارکھم ریزیڈنٹ مقرر ہوگئے اور دو برس بعد پھر مسٹر ادک ریزیڈنٹ مقرر ہوگئے۔ مگر ۱۷۸۶ء میں استعفا دیدیا اور مسٹر جیمس گرانٹ ان کی جگہ پر مامور ہوئے اور انھوں نے بھی ۱۷۸۶ء میں استعفا دیدیا اور ۱۷۸۷ء میں جاتھن ڈنکن نے ان کی جگہ سنبھال لی اور سرکار کے حالات روز بروز بہتر ہونے لگے۔

**۱۷۷۶ء کا جونپور میں ایک واقعہ** ۱۷۷۶ء میں ایک واقعہ اہم یہ گذرا کہ جونپور کا ایک بنیا امامیہ کے ایک مذہبی اور مقدس مقام "پنجہ شریف" کے متصل ایک مندر بنوانا چاہتا تھا۔ اسی کے قرب میں ایک قدم رسول کا مقبرہ پہلے ہی سے تھا۔ مسلمانوں نے بغرض رفع فساد اس بنیے کو بہت سمجھایا مگر وہ بوجہ ایک جماعت کے نہ مانا۔ لیکن محرم کے مہینہ میں مسلمانوں

---

[1] مقدمہ آثر الکرام اردو ص ۲۱۴ مولوی عبدالحق بابائے اردو۔ تاریخ آئینہ اودھ ص ابوالحسن انکپوری دیار پورب میں علم اور علماء قاضی اطہر مبارکپوری اردو ایڈیشن ص ۱۱۲-۱۱۱ ۔ [2] گزیٹر جونپور

کا بھی ایک ہجوم زیارت کے لئے وہاں اکٹھا ہوگیا۔ اس روز ہندؤں کی تعداد کم تھی انمیں سے کچھ ذی اثر حضرات بنارس گئے اور ریزیڈنٹ سے واقعہ بیان کیا۔ اسنے راجہ صاحب کے پاس بھجوادیا۔ راجہ نے ایک افسر کو تفتیش وتحقیق کے لئے جونپور بھیجا۔ اور فوج کا ایک دستہ بھی آگیا کہ دونوں طرف کے شرپسندوں کو دبائے مگر یہ فوج بلوائیوں کو منتشر نہ کرسکی۔ آخر میں راجہ بنارس نے راجہ مانڈو کو لکھا کہ اپنی پوری فوج کے ہمراہ جونپور پہونچ جاؤ۔ جب راجہ مانڈہ اپنی پوری فوج لے کر جونپور میں داخل ہوئے تو موقع پر ہلکا سا تصادم ہوکر پورے شہر میں امن بحال ہو چکا تھا۔ [1]

۱۷۸۱ء میں سرکار انگلشیہ نے جونپور کا نظم ونسق راجہ بنارس سے نلے لیا کیونکہ شہر کی اچھی حالت نہ تھی۔ ۱۷۸۸ء میں ڈنکن صاحب نے جونپور کا معائنہ کیا۔ انھوں نے یہاں کے حالات پر بیحد افسوس کا اظہار کیا۔ جونپور کی شان وشوکت کا زوال اور رعایا کی بدحالی سے بیحد متاثر ہوئے۔ ڈنکن صاحب نے سب سے پہلے مفتی کریم اللہ کو جونپور کا پہلا جج اور اضلاع اور مضافات میں مجسٹریٹ مقرر کیا۔ اس عہد کے واقعات عام طور سے کتب تواریخ میں تفصیل سے پائے جاتے ہیں۔

ڈنکنی بندوبست | ڈنکن صاحب نے جونپور کے پورے علاقہ کا بندوبست شروع کردیا اور اس سلسلہ میں انھوں نے سب سے پہلے مسٹر جان نیو (JOHN NEAVE) کو اعلیٰ افسر مقرر کیا مگر ان کو یہاں پر بیحد زحمتیں برداشت کرنا پڑیں خصوصًا مالگذاری کی وصول تحصیل میں بڑی دشواریاں پیش آئیں۔ پہلے نواب کلب علی بیگ اس کام کے لئے مامور تھے۔ مسٹر جان نیو نے کلب علی بیگ کی مدد

---

[1] گزیٹیر جونپور مسٹر H.R نیول

ب کے لئے ملڑی میں ملازمت کرلی۔ بھنیاؤں کے سب سے زیادہ خود سر زمیندار تھا کہ شیو دیال سنگھ کا مقابلہ کیا جا سکے اور ساتھ ہی ساتھ ان خود سر زمینداروں سے بھی مالگذاری وصول کی جا سکے جو علاقہ اودھ اعظم گڈھ کی سرحدوں پر اپنے قلعوں میں رہتے تھے۔ ان میں سب سے زیادہ خود سرانگلی اور قریات بینڈھا کے راجکمار تھے۔ ان کے علاوہ ابدھوت سنگھ تعلقہ دار سنگرامؤ اور سلطنت بہادر سنگھ تعلقدار بدلاپور بھی ان خود سروں کا ساتھ دے رہے تھے۔ [۱]

ان سب کے علاوہ ایک بدنام تعلقہ دار میوپور ضلع سلطان پور بھی تھا جس نے بسولی اور بھر سر پر قبضہ کر رکھا تھا۔ یہی گروہ ایک مستقل بدنظمی کا بانی تھا۔ یہ گروہ نہ تو اودھ کو مالگذاری ادا کرتا تھا اور نہ انگریزوں کو دینے پر تیار تھا جب اس گروہ پر زیادہ زور ڈالا جاتا تھا تو ان میں کا ہر ایک اپنے بجائے دوسرے کو مالک بنا دیتا تھا اور اس طرح مالگذاری ایک عرصہ سے رکی ہوئی پڑی تھی۔

جب یہ حالت تمام علاقے میں پھیل گئی تو سرکار انگلشیہ کی طرف سے ایک زبردست فوج ان کی سرکوبی کے لئے بھیجی گئی۔ پہلا رسالہ کیپٹن باوجونیر کے ماتحت روانہ کیا گیا۔ اس سے حسب منشا نتیجہ برآمد ہوا مگر ملک میں بدنظمی اور ابتری بڑھتی گئی۔ ڈنکن صاحب نے پرانا طریقہ عامل والا منسوخ کر کے تعلقہ داروں سے براہ راست مالگذاری ادا کرنے کا اقرار نامہ لکھوایا اور ۱۷۹۵ء میں مستقل بندوبست کا اعلان کر دیا گیا اور ۱۸۱۸ء تک جونپور میں پھر امن و سکون ہو گیا۔ ۱۸۵۶ء تک نہ کوئی باغی سر اٹھا سکا اور نہ رعایا بدحالی کا شکار ہوئی۔ [۲]

فیض آباد اور اکبر کا نظم حکومت | عہد اکبری میں موجودہ ضلع فیض آباد دو صوبوں یا دو سرکاروں میں منقسم تھا۔ حالانکہ شرقی حکومت کے زمانہ میں یہ جونپور کے ماتحت رہا ہے۔ اکبری عہد

---

[۱] گزیٹر جونپور [۲] گزیٹر جونپور

میں نصف مغربی حصہ اودھ صوبہ یا سرکار میں تھا جسکا صدر مقام اجودھیا تھا۔ اور باقی نصف جونپور سرکار کے صوبہ الہ آباد میں تھا۔ جو کہ جونپور کے ۴۱ محال میں سے پانچ میں شامل تھا۔ یہ بات ذہن میں رکھنے کی ہے کہ خصوصاً ۱۸۶۹ء میں سبھی پرگنے تبدیل ہو گئے۔ اسوقت اجودھیا میں ٹکسال تھی اور یہی حال اکبرپور اور ٹانڈہ کا تھا اور ان تینوں جگہوں پر سکے ڈھلتے تھے۔

اودھ سرکار | شہر اودھ اور اس کے آس پاس کے قریبی اضلاع جسے اودھ یا حویلی جانتے تھے۔ اس میں دو محال تھے جو موجودہ پرگنہ حویلی اودھ سے ملتا جلتا تھا۔ اس میں مزروعہ رقبہ ۲۸۶۵ - بیگہہ تھا اور جس پر برہمن اور کرمی قابض تھے۔ ایک چھوٹی سی فوج تھی جس میں پانچ گھوڑ سوار اور ۵۰۰ سو پیدل سپاہی تھے۔ موجودہ پچھم رتھ اس وقت ایک بڑا محال تھا جس کی زیر کاشت زمین کا رقبہ ۲۸۹۰۸۵ بیگہ اور مالگذاری سالانہ ۴۴۰۱۰۴۷۴ ۲۴ دام تھی۔ بچگوٹی اور گھلوت زمیندار تھے۔ ان کے پاس پچاس سوار اور پانچ سو پیدل سپاہ تھی۔ آئین اکبری میں منگالسی کا کوئی تذکرہ نہیں ملتا ہے جو کہ موجودہ پرگنہ سے کچھ اور جس میں کھنڈاسا کا بھی کچھ حصہ شامل تھا، باقی ضلع بارہ بنکی کے رودولی میں شامل تھا۔ منگالسی محال کی مالگذاری ۱۲۶۰۷۵۳ دام تھی۔ اور زیر کاشت رقبہ ۱۶۴۰۱ بیگہ تھا۔ یہ علاقہ سوم بنشیوں کی ملکیت میں تھا ان کے پاس بیس سوار اور ایک ہزار پیدل سپاہ تھی۔ اکسپنس کا پرگنہ اس وقت سرداپالی کے نام سے مشہور تھا اور یہ نام ۱۷۴۳ء تک قائم رہا۔ جبکہ حسن پور کے راجہ نے یہاں پر ایک قلعہ بنوایا اور پھر اسی کو اپنا صدر مقام بنایا۔ اس کی زیر کاشت زمین ۵۸۱۷۰۰ بیگہ تھی اور مالگذاری ۱۲۰۲۳۵ دام تھی، آخری چھوٹا سا محال سئی پور کا تھا جو موجودہ التفات گنج کا قدیم نام تھا۔ اس میں ٹانڈہ کا بھی شمالی و مغربی گوشہ شامل تھا۔ زیر کاشت زمین ۵۹۹۷ بیگہ اور مالگذاری ۳۰۸۷۸۸ دام تھی۔ سپاہ

پیدل ۵۰۰ رہی۔ بدقسمتی سے یہاں مختلف اقوام کے لوگ زمیندار تھے۔ التفات گنج کا بانی خواجہ التفات علی خاں تھا۔ جسے یہ پرگنہ نواب صفدر جنگ کی طرف سے جاگیر میں ملا تھا۔

جونپور سرکار | اس ضلع کے محال کا جہاں تک تعلق ہے جونپور سرکار کی از سر نو آبادی کا معاملہ شامل ہے۔ پرگنہ ٹانڈہ کا باقی حصہ خواص پور ٹانڈہ کہلاتا تھا جو کہ اس کی شمولیت تک محفوظ و قائم رہا۔ اس میں زیر کاشت زمین ۱۷۳۶۵ بیگہ اور مالگذاری ۹۸۶۹۵۳ دام تھی۔ یہ کائستھوں کے زیر اقتدار تھا۔ سوار تین سو پیدل مہیا کرتے تھے۔ اکبرپور جو اس وقت سنجھولی کہلاتا تھا کی بنیاد اکبر اعظم کے عہد میں رکھی گئی تھی۔ اس کا مزروعہ رقبہ ۴۶۸۱۵ بیگہ اور مالگذاری ۹۲۹۰۹ ۳۸۲ دام تھی۔ ۵۰ سوار ایک پیدل۔ زمینداروں میں سید، راجپوت اور برہمن تھے۔ منجھورا جس کا نام تبدیل نہیں ہوا میں ۱۷ ۶۴ بیگہ زیر کاشت زمین اور مالگذاری ۲۰۱۶۴ ۴ دام تھی۔ برہمن اور بچگوتی زمیندار تھے۔ سپاہ دو سو پیدل تھی۔ سرہر پور کے کچھ حصہ پر اٹھارہویں صدی کے وسط میں سادات قابض تھے۔ اس میں کچھ حصہ ماہل پرگنہ کا بھی شامل تھا۔ اکبر اعظم کے عہد حکومت میں ۱۸۸۵۱ بیگہ زمین زیر کاشت اور مالگذاری ۱۱۶۴۰۹۵ دام تھی۔ اس کے مالک راجپوت تھے۔ سپاہ دس سوار اور ۴۰۰ ۲ پیدل مالگذاری تقسیم در تقسیم کی وجہ سے عہد اکبری کے وقت اس ضلع اور اس کی حالت کا موازنہ مشکل ہے۔ کھنڈاسا کو چھوڑ کر اور شہر پور کا کچھ حصہ شامل کر کے قریب ۳۸۷۸۶۰ ایکڑ زمین زیر کاشت اور مالگذاری ۴۰۲۸۰۰ روپیہ جس میں ۲۲۲۱۲ روپیہ شامل نہیں ہے جو مذہبی اور دوسرے امور خیر کے لئے مقرر تھا۔

ٹانڈہ پرگنہ و تحصیل | یہ فیض آباد سے اکبرپور جانے والی سڑک پر تحصیل کا صدر مقام ٹانڈہ ایک بڑا قصبہ ہے۔ یہ فیض آباد سے تقریباً ۵۵ کلومیٹر اور اکبرپور سے ۲۰ کلومیٹر پر واقع ہے۔ اکبرپور سے ٹانڈہ کو پختہ سڑک جاتی ہے اور ہر قسم کی سواریوں کی بہتات ہے۔ دوسری سڑک مشرق کی سمت ہنسور اور رام نگر سے ہوتی ہوئی سلطان پور جاتی ہے۔ دکھن میں شہر پور سے ہو کر جونپور جاتی ہے۔ یہ قصبہ سکراول اور آنسو پور گاؤں کی زمینوں پر آباد ہے۔

لفظ ٹانڈہ کے معنی انگریزی مؤرخین کی دریافت کے مطابق کارواں کے ہیں۔ یہ عہد قدیم میں بنجاروں کا پڑاؤ تھا جو گھاگھرا پار سے کشتیوں کے ذریعہ اپنا مال لاتے تھے۔ جیسے جیسے وقت گذرتا گیا یہ پڑاؤ ایک قصبہ کی شکل میں ترقی کر گیا اور دہلی کے بادشاہ فرخ سیر نے اس کو رسولپور کے شیخ خاندان کے ایک فرد محمد حیات کو جاگیر کی صورت میں بخشدیا تھا۔ اس وقت سے اس کا بہت عروج ہوا۔ اس میں سبھی ذات کے لوگ آباد تھے خصوصاً انصاری اور ہندو بنکروں کی تعداد بہت ہی زیادہ تھی جنھوں نے اپنے بہترین کام کی وجہ سے ملک اور بیرون ملک شہرت حاصل کرلی۔ نواب سعادت علی خاں نے اس کی خوش حالی اور ترقی کیلئے بہت کوشش کی تھی۔ ایک یوروپین سوداگر جسکا نام جان اسکاٹ تھا یہاں آباد ہوگیا تھا اور اس کے ذریعہ روئی کی تجارت کو بہت ترقی ہوئی۔ اس کے تحت پورے پرگنے کی جاگیر تھی۔ اور وہ ٹیکس وصول کرتا تھا۔ یہ جاگیر ۱۷۹۶ء تک اسی کے ماتحت رہی بعدہٗ یہ رسولپور کے غضنفر علی اور آسوپور کے حسن علی کے ہاتھوں میں گئی۔ اس کے بعد انگریزی سرکار کے زیر انتظام ہوگئی اور پھر مالگذاری اور دوسرے ٹیکس سرکار کے ذریعہ وصول ہونے لگے۔ تمام بنکر بڑے پیمانہ پر اپنی تجارت کرتے تھے لیکن یہاں کی جامدانی کا کپڑا بڑی شہرت کا مالک تھا۔

ٹانڈہ کی دیگر تفصیلات کافی عرصہ ہوا کہ ٹانڈہ میں ٹاؤن ہال کے علاوہ ایک پولیس تھانہ، ایک پوسٹ آفس، ایک مویشی خانہ اور ایک اسپتال بھی تھا۔ اور ایک مڈل اسکول بھی رہا ہے۔ اور ایک چھوٹا سا ٹاؤن ایریا بھی رہا ہے۔ اور مئو مبارکپور میں ایک اور پرائمری اسکول بھی تھا۔ رقبہ میں بہت پہلے قریب قریب ۵ ہزار مکان تھے جس میں بہت ہی کم پختہ تھے ہفتہ میں صرف دو دن بازار لگتا تھا۔ سوموار اور جمعرات کو قصبہ سے مغرب سمت دو کلومیٹر پر آسوپور ہے جہاں پر عہد قدیم کے ایک نامور بزرگ حضرت شیخ ہارونؒ کا مقبرہ ہے آپ اپنے وقت کے اولیا و کبار اور فضلائے روزگار ہوئے ہیں۔ بڑی ریاضت شاقہ برداشت کی اور

بعد کو مکاشفہ اور تصرفات و کرامات سے سرفراز ہوئے آپ عربی النسل ہیں اور قریب ۵ سو برس قبل تبلیغ اسلام کے جذبے کے تحت اس علاقہ میں آئے تھے اور جو اس عہد کی غیر مہذب قوموں کے ہاتھوں شہید کئے گئے ہیں۔ بھادوں کے پہلے اتوار کو یہاں ہر سال میلہ لگتا ہے جہاں بہت بڑی تعداد میں ہندو مسلمان قرب وجوار سے خراج عقیدت پیش کرنے کے لئے آتے ہیں۔ آج بھی آپ کے فیض کا دریا رواں ہے۔

یہاں سے دو کلومیٹر دور پچھم میں امام باڑہ ہے۔ محرم کے موقع پر یہاں تعزیئے دفن کئے جاتے ہیں۔ پاس ہی سید سالار مسعود غازیؒ کا چبوترہ بھی ہے جسکو مسلمانوں نے آپ کی یادگار میں بنوایا ہے اور ہر سال جیٹھ کے پہلے دن یہاں بھی ایک بڑا میلہ لگتا ہے۔ ٹانڈہ میں رام لیلا کا میلہ، کارتک کا میلا اور رام نومی کا میلہ بھی لگتا ہے۔ اسی موقع پر قریب ہزار با عقیدتمند ہندو گھاگھرا میں اشنان کرتے ہیں۔ مئو مبارکپور کو شامل کرتے ہوئے ۱۸۶۹ء کی مردم شماری کے مطابق ۱۳۵۴۳ ہو گئی تھی۔ ۱۹۰۱ء کی مردم شماری میں اس کی آبادی ۱۹۵۳۲ ہو گئی تھی۔ آخری مردم شماری ۱۹۴۶ ہندو، ۱۰۸۳۸ مسلمان تھے۔ جین ۱۲۰، ۱۴ کرسچین، اور ۳۵۰ آریہ اور دوسرے لوگ تھے۔ وسعت و عروج و ترقی اور رونق کے لحاظ سے یہ اودھ میں تیسرے نمبر کا قصبہ ہے۔ ۱۸۶۷ء میں ٹانڈہ میں میونسپل بورڈ قائم ہوا۔ اس وقت بورڈ میں ۱۳ ممبر تھے[1]

اس وقت ٹانڈہ بہت عروج اور ترقی پر ہے اور یہاں کا تیار شدہ کپڑا ملک و بیرون ملک میں بڑی ہی قدردانی کی نظر سے دیکھا جاتا ہے۔ یہاں ہر مذہب و ملت کے لوگ بستے ہیں اور بہت ہی خوش حال ہیں۔ یہاں پر عربی کے کئی ایک بڑے مدارس ہیں۔ جہاں طلبہ ملک کے اکثر حصوں سے آتے ہیں اور دستار بندی و سند فراغت حاصل کرتے ہیں۔ یہاں پر سیاست کی بھی خوب گرم بازاری ہے۔ قریب قریب ہر ذات کے لوگ آباد ہیں اور یہاں ہر گھر میں لوم لگنا ضروری ہے۔ زیادہ تر تجارت انصاریوں کے ہاتھوں میں

سے قابل دید مسجدیں تعمیر ہوئی ہیں۔ اور نمازیوں سے مسجدیں بھری رہتی ہیں۔ اور دینداری کا بھی چرچا ہے۔ اسی کے ساتھ دردمندل، رحمدلی، خدمت خلق، عدل وانصاف صدق دلی اور خداترسی کی سخت ضرورت ہے جس سے پاکیزہ انسان بنتا ہے اور اس کا مقصد زندگی پورا ہوتا ہے۔ اگر خدا کی رضا وخوشنودی چاہتے ہو تو اس کے بندوں کی بلا اختلاف مذہب و ملت وذات پات پوشیدہ خدا کی رضا اور رغبت کے ساتھ خدمت کرو۔ اور اس کی مصیبت اور پریشانی میں بلاغرض کام آؤ، یہی باتیں ہیں جس سے خدا کی رضا وابستہ ہے۔ اس زمانہ میں انسانیت اور آدمیت مفقود ہے۔ کیا خوب کہا ہے ؎

خدا تو ملتا ہے، پر آدمی نہیں ملتا!!
یہ چیز وہ ہے جو دیکھی کہیں کہیں میں نے

# جنگ آزادی ۱۸۵۷ء

۱۸۵۷ء جونپور کے لیے پھر جنگ کا سال ثابت ہوا۔ جس کی تفصیل آگے ھدیۂ ناظرین کی جارہی ہے۔

آزادی کی لڑائی شروع ہونے سے پہلے ملک میں امن وسکون ختم ہونے لگا اور زمینداروں میں لاقانونیت پیدا ہوگئی اور رعایا میں آہستہ آہستہ بدنظمی کی وجہ سے گھبراہٹ پیدا ہونے لگی۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ نیلام خریدنے والوں کی تعداد بڑھنے لگی

---

(ص ۳۴۷ کے لے کا حوالہ کتب ملاحظہ فرمائیے) لے فیض آباد گزیٹر ذکر ٹانڈہ ص ۲۷۰ فیض آباد گزیٹر ذکر فیض آباد
XLIII. 107 ص ۱۶۲ تا ۱۶۵ مطبوعہ الہ آباد ۱۹۰۵ء۔

پرانے زمینداروں کی خودسری اور موجودہ زمینداروں کی ادائے مالگذاری کے سلسلے میں بددیانتی ترقی کرنے لگی۔ ایسے زمینداروں پر بھروسا نہیں کیا جاسکتا تھا اودھ اور اس کے آس پاس میں پھیلے ہوئے تھے اور سب آپس میں ایک دوسرے سے ساز باز رکھتے تھے اور بعض آپس میں رشتہ دار بھی تھے۔

جونپور کا نظم و نسق سنبھالنے کے لئے اسوقت جو عملہ تھا اس میں مسٹر ایچ فین (H. FANE) مجسٹریٹ ضلع اور مسٹر کیوپیج (Mr. CUPPAGE) جوائنٹ مجسٹریٹ تھے۔ اور فوج کے سلسلے میں صرف ایک دستہ لدھیانہ کے سکھوں کا تھا۔ جو خزانہ کے پہرے کے لئے رکھا گیا تھا۔ اس دستے کے لفٹننٹ مسٹر مارا (MrMARA) تھے۔

مئی ۱۸۵۷ء میں جب چاروں طرف جنگ کی افواہ پھیلنے لگی تو سرکار انگلشیہ کے افسران کو اطمینان تھا کہ سکھ رجمنٹ اس کی محافظت کے لئے کافی ہے۔ مگر یہ خیال بالکل غلط ثابت ہوا اور سکھ رجمنٹ ہی اس جنگ کی بانی قرار پائی۔ کیونکہ افواہ سے سکھ رجمنٹ ہی زیادہ متاثر ہوئی۔ اگر غور کیا جائے تو یہ واقعہ در حقیقت خلاف امید اور اتفاقی تھا۔[1]

جنگ آزادی کی ابتدا لڑائی کی ابتدا یوں ہوئی کہ سکھوں کو یہ خبر معلوم ہوئی کہ بنارس میں سکھ رجمنٹ پر برٹش رجمنٹ نے گولی چلادی اور بہت سے سکھ ضائع ہوگئے اس کا سننا تھا کہ سکھ برانگیختہ ہوگئے اور انھوں نے اس کا بدلہ لینا شروع کردیا۔ سکھوں نے سب سے پہلے یہاں کے انگریز مجسٹریٹ مسٹر مارا اور جوائنٹ مجسٹریٹ مسٹر کیوپیج کو مار ڈالا جبکہ یہ دونوں اپنی جانیں بچانے کے لئے جیل کی طرف بھاگ رہے تھے۔ اس کے بعد سکھوں نے خزانہ پر چھاپہ مار کر پورا خزانہ لوٹ لیا اور خزانے کے ملازم انگریزوں کو جو کچہری

---

[1] گزیٹر جونپور

میں اکٹھا ہو گئے تھے ہتھیار رکھ کر بھاگنے پر مجبور کر دیا۔

رائے ہیگن لال کی خدمات | یہ لوگ بھاگ کر کراکت پہونچے جہاں ہیگن لال نے ان کو پناہ دی رائے ہیگن لال ایک قدیم ملازم سرکار تھے جب ڈوبھی کے باغی رگھو بنسی زمینداروں کو معلوم ہوا تو چاروں طرف سے آکر انگریز پناہ گزینوں کو آکر محاصرہ میں لے لیا تاکہ اس ہنگامی حالات سے فائدہ اٹھائیں۔ رائے ہیگن لال نے انگریزوں کو جس میں ۱۶ مرد، پانچ عورتیں اور گیارہ بچے تھے، پسیوانیل کے کارخانے میں بحفاظت بھیجدیا۔ وہاں سے ۹ جون کو والنٹیرلوں کے دستہ کی حفاظت میں بنارس آگئے۔ لہ

سکھوں کا دستہ جونپور میں لوٹ مار اور غارت گری کا بازار گرم کرنے کے بعد اودھ کی طرف چلا گیا۔ اس دستہ کا غم و غصہ جو ابھی تک صرف انگریزوں ہی تک محدود تھا، ایک مستقل بلوہ کی صورت اختیار کر گیا۔ خزانے پر پوری طور پر لوٹ مار کی گئی۔ اور ساتھ ہی ساتھ ایسی ضعیف العمر عورتوں اور کمسن بچوں کو بھی قتل کر دیا گیا جنھوں نے اپنی زندگی میں روپیہ کی صورت تک نہ دیکھی تھی۔ مشتعل مجمع نے تمام یوروپین بنگلوں کو لوٹ لیا اور آزادانہ طور پر جو چاہا سو کیا۔ ان حالات کو دیکھ کر شہر کے چند معززین نے ایک کمیٹی کی تشکیل کی جو ان حالات کی اصلاح کرے۔ مگر یہ کمیٹی مفید ثابت نہ ہو سکی کیونکہ اس کے ممبروں میں آپس کا مذہبی اختلاف پیدا ہو گیا اور مکمل لاقانونیت اور بد نظمی پھیلی رہی۔ استنے میں مسٹر فیڈ (MR. FADE) ایک دن کے واسطے بنارس سے معائنہ کے لئے آگئے۔ انھوں نے سب سے پہلے مسز ساوندرس مِتھیوز اور دیگر کارخانہ داروں کو جو بشالت پور کے مادھو سنگھ کے یہاں پناہ گزیں تھے لے جا کر جونپور کے قلعہ میں محفوظ کیا۔

راجہ شیو غلام کے خدمات | مسٹر فیڈ نے راجہ شیو غلام دوبے کو جونپور کا چارج دیدیا اور

---

لہ جونپور گزیٹر

خود چلے گئے۔ راجہ شیو غلام کے زمانے میں جونپور کی حالت زیادہ قابل اطمینان نہیں ہوئی۔ اور اطراف میں بدستور بدنظمی قائم رہی۔ جو زمیندار اپنی زمینداریوں سے محروم ہو چکے ان کو موقع مل گیا تھا کہ وہ اس بدعملی سے فائدہ اٹھائیں۔ اس لئے طاقتور زمیندار کمزور زمیندار کی جائدادوں پر زبردستی قبضہ کر رہے تھے جو زیادہ طاقتور تھے وہ اودھ میں غارتگری پھیلانے کے لئے چلے گئے جہاں سکھ دستہ پہلے سے موجود تھا اور وہاں بھی بلوائیوں نے کافی تباہیاں کیں۔

ڈوبھی کے راجپوت | جونپور میں سب سے خطرناک کارنامہ ڈوبھی کے رگھوبنسی راجپوت زمینداروں کا تھا۔ انھوں نے بنارس اور آعظمگڈھ ضلعوں کا تار کاٹ کر ذریعہ رسل و رسائل کو منقطع کر دیا اور آس پاس کے مقامات میں لوٹ مار شروع کر دی۔ یہانتک کہ جون کے آخر میں ایک مشترکہ فوج جس میں یوروپین سکھ اور ہندوستانی سوار بھرتی کئے گئے تھے۔ مسٹر چاپ مین (Mr. CHAPMAN) کی ماتحتی میں بنارس سے جونپور بھیجی گئی جس نے جونپور میں آزادی کے متوالوں کے ساتھ سخت کارروائیاں شروع کر دیں۔ جب متوالوں کا زور کم پڑ گیا تو وہ تھوڑے ہی دنوں بعد پھر بنارس واپس چلی گئی۔ مسٹر ٹیلر نے اس فوج کی مدد سے بلوائیوں کو اتنا دبایا کہ ان کے خیالات پست ہو گئے اور ۷؍ جولائی کو پھر واپس آگئے۔

غرضکہ ۸؍ ستمبر تک کچھ نہ کچھ واقعات لوٹ مار کے رونما ہوتے رہے مگر اعظم گڈھ سے ایک نیپالی دستہ بلا لیا گیا جس کی کمانڈ کرنل رفتن کر رہے تھے۔ وہ اسٹیشن پہونچ کر کیپٹن بائلبو اور لفٹننٹ مائلس، ہال اور کیمپ سے ملے۔ یہ لوگ بنارس میں مقیم تھے اور ملازم بھی نہیں تھے۔ ان کی مدد سے حالات پر

---

گزیٹر جونپور

جلد قابو پالیا گیا۔ نیپالی دستہ جونپور میں کئی دنوں تک مقیم رہا۔ اسوقت شہر کا انتظام مسٹر ایف۔ ایم لنڈ (Mr. F. M. LIND) کے ماتحت تھا۔

پولیس کی نئی تنظیم | اس زمانے میں پولیس کی از سر نو تنظیم ہوئی۔ ہر تھانہ پر انکو تعینات کیا گیا جس کا سلسلہ جلالپور تک تھا۔ ایک شخص گنگا سرن تھا۔ جو بنارس روڈ پر خطرہ بتانے کے لیے گھوما کرتا تھا اور کراکت کا انتظام رلئے ہیگن لال کے سپرد کر دیا گیا تھا جو سرکار کی طرف سے جونپور میں پہلے ہی سے ذمہ دار بنا دیئے گئے تھے۔ انھوں نے ایک انٹیلی جنس ڈیپارٹمنٹ (Inteligence Dept) قائم کیا تھا جو موجودہ حالات اور بعد کے حالات پر قابو پائے اور مسٹر کاربنگی کی نگرانی میں کام کرے۔

اعظم گڈھ کی جنگ | ۸ ر ستمبر کو کرنل رمٹن کو یہ خبر ملی کہ اعظم گڈھ میں کچھ شر پسندوں نے پھر لڑائی چھیڑ دی ہے۔ انھوں نے فوراً کیپٹن بائیلو کو روانہ کر دیا اور ان کے ساتھ ۱۲۰۰ گورکھا جوانوں کا ایک دستہ روانہ کر دیا۔ منڈوری میں جنگ آزادی کے متوالوں سے سامنا ہوگیا۔ گورکھوں نے تمام لوگوں کو پسپا کر دیا اور ۲۷ ر ستمبر کو مسٹر فٹن خود سول افسروں کو لے کر مبارک پور پہونچ گئے جہاں راجہ ارادت جہاں نے مضبوطی سے قبضہ جما رکھا تھا۔ اور جس نے اپنے کو نائب ناظم ہونے کا اعلان کر دیا تھا۔

"راجہ ارادت جہاں کی جنگ اور ان کو کیسے گرفتار کر کے قید کیا گیا اور کیوں پھانسی دی گئی؟ یہ حالات تفصیل سے ملاحظہ فرمایئے۔"

## جنگ آزادی ۱۸۵۷ء کا پہلا شہید[۱]

راجہ سید ارادت جہاں نائب ناظم اضلاع جونپور۔ اعظم گڈھ

---

[۱] راجہ ارادت جہاں پہلے شخص تھے جنھوں نے انگریزوں کے خلاف علم بغاوت بلند کیا تھا۔

۱۸۵۶ء میں واجد علی شاہ تاجدار اودھ معزول کئے گئے اور صوبہ اودھ حکومت برطانیہ میں شامل ہوگیا۔ اس واقعہ نے تعلقداران، راجگان۔ زمینداران اور نوابین میں ایک بے چینی پیدا کردی اور ہر شخص یہ سوچنے پر مجبور ہوا کہ یہی سلوک ہمارے ساتھ بھی ہونے والا ہے۔ چنانچہ نواب باندہ کے یہاں ۱۸۵۶ء میں ایک شادی کے موقع پر تعلقداران وراجگان موجود تھے۔ رسم شادی سے فراغت کے بعد ایک میٹنگ ہوئی۔ جس میں یہ طے پایا کہ اس سلسلہ میں مختلف مقامات پر جلسے کئے جائیں اور غور کیا جائے کہ ہم تعلقداروں اور راجاؤں ۱۲ انگریزوں کے ساتھ کیا رویہ ہوگا۔ چنانچہ باندہ۔ فرخ آباد۔ الہ آباد۔ مہوبا۔ مظفر نگر۔ جھانسی۔ روہیلکھنڈ۔ کانپور۔ لکھنؤ۔ گونڈہ۔ اور گورکھپور وغیرہ میں متعدد جلسے ہوئے اور چار قرار دادیں باتفاق رائے پاس ہوئیں جن پر سختی سے عملدرآمد کرنے کا اقرار کیا گیا۔

(۱) حکومت برطانیہ کو مالگذاری دینا بند کر دیا جائے۔

(۲) جتنے نیل کے کارخانے انگریزوں کے ہاتھ میں ہیں زبردستی واپس لے لئے جائیں۔

(۳) تمام تعلقہ دار آپس میں ایک دوسرے سے ہر قسم کا تعاون کریں۔ اور انگریزی فوج میں ابتری پیدا کی جائے۔

(۴) بہادر شاہ بادشاہ دہلی کو اپنا بادشاہ تسلیم کیا جائے اور مالگذاری بجائے انگریزوں کے براہ راست دہلی بھیجی جائے۔

جنگ کی ابتدا | تمام تعلقہ داروں نے اپنے اپنے علقوں میں ان قراردادوں پر عملدرآمد شروع کر دیا۔ راجہ ارادت جہاں کے ماتحت جونپور۔ اعظم گڈھ۔ بنارس۔ بلیا اور مرزاپور اضلاع آئے کہ یہاں کے انتظام کو سنبھالیں۔ جب ارادت جہاں نائب ناظم سے مالگذاری طلب کی گئی تو آپ نے صاف انکار کر دیا اور کہا کہ نائب ناظم نے حکومت دہلی سے الحاق کر لیا ہے اور مالگذاری دہلی روانہ کریں گے۔ اس انکار پر ۲۵ ستمبر کو شاہی قلعہ جونپور پر جہاں ارادت کا دفتر تھا انگریزی فوج نے حملہ کر دیا۔ راجہ ارادت جہاں بغرض شرکت چہلم سید الشہداء مبارکپور پرگنہ ماہل میں مقیم تھے۔ مہتاب رائے دیوان ریاست قلعہ میں موجود تھے۔ معمولی مقابلہ کے بعد گرفتار کر لئے گئے۔ اس جھڑپ میں قلعہ کی عمارت کو کافی نقصان پہونچا۔ فصیل کے علاوہ عمارت کے بعض حصے کو نقصان پہونچا۔ مہتاب رائے نے کہا میں کچھ کر نہیں سکتا۔ مالک ریاست مبارکپور میں ہے۔ ان سے مل کر آپ لوگ گفتگو کریں۔ چنانچہ ۲۷ ستمبر کو ایک فوج مع توپ خانہ مبارکپور روانہ کر دی گئی۔

لڑائی کا منظر | مہتاب رائے دیوان کو چند انگریز افسروں کی حراست میں دریا کے راستے سے مبارکپور روانہ کیا گیا۔ راجہ ارادت جہاں کو جب اس واقعہ کی اطلاع ہوئی تو ان کو

سنے اپنے فوجی افسران امر سنگھ اور مخدوم بخش کو انگریزوں کے مقابلہ میں بھیجا۔ امر سنگھ
نے انگریزی فوجوں پر ایسا حملہ کیا کہ مہتاب، رائے دیوان کو آزاد کرالیا۔ اور جب انگریزی فوجیں
علاقہ مبارک پور میں داخل ہوئیں تو باقاعدہ جنگ کا آغاز ہوگیا اور یہ سلسلہ ۴ روز تک
جاری رہا۔ راجہ ارادت جہاں نے اپنے لڑکے سید مظفر جہاں کو لکھا کہ مع فوج کے ماہل سے
مبارک پور پہونچ جاؤ۔ چنانچہ مظفر جہاں نے سب سے پہلے ماہل کی تحصیلداری اور
تھانہ پر قبضہ کرلیا اور ایک فوج راجہ فصاحت جہاں آف پوئی کی سپہ سالاری
میں روانہ کی۔ ان فوجوں سے مبارک پور سے ۴ میل کے فاصلہ پر مقام تگھرہ میں
سامنا ہوگیا۔ چونکہ انگریزی فوج مبارک پور پہونچ چکی تھی۔ یہاں مختصر فوج تھی اس
لئے انگریزی کمانڈر نے بجائے جنگ کے صلح کی گفتگو کی۔ اور راجہ فصاحت جہاں بھی صلح پر
راضی ہوگئے۔ انگریزی کمانڈر نے راجہ فصاحت جہاں کو اس صلح کے سلسلے میں راجہ
ارادت جہاں کے علاقے دینے کا وعدہ کیا۔ غرضکہ راجہ فصاحت نے مبارک پور پہونچ
کر صلح کی بات چیت شروع کردی اور سمجھایا کہ مفت میں جانیں ضائع ہونگی، دیکھنا
چاہئے کہ انگریز شرائط صلح کیا پیش کرتے ہیں۔ راجہ ارادت جہاں صلح کے لئے تیار
ہوگئے۔ اور قلعہ موجی پور اور مبارک پور کے درمیان ایک آم کے باغ میں فریقین
صلح کے لئے اکٹھا ہوگئے۔ راجہ ارادت جہاں کے دونوں سپہ سالار امر سنگھ اور
مخدوم بخش اس صلح کی برابر مخالفت کرتے رہے۔ اور امر سنگھ قلعہ موجی پور میں اور
مخدوم بخش کوٹ مبارک پور میں رک گئے۔ راجہ ارادت جہاں مع اپنے ۴۰ ملازموں
راجہ فصاحت جہاں کے ہمراہ ۴ بجے دن کو بعد نماز عصر آم کے باغ میں پہونچ
گئے جہاں انگریز کمانڈر پہلے سے انتظار کر رہا تھا۔

**راجہ ارادت جہاں کی پھانسی** برسات کا زمانہ تھا۔ بھٹے کی تیار فصلیں چاروں طرف
کھڑی تھیں۔ انگریزی فوجیں کھیتوں میں چھپی ہوئی تھیں۔ جیسے ہی راجہ ارادت

جہاں آم کے باغ میں پہونچے ان کے ۴۰ ملازمین گرفتار کر لئے گئے اور سب کو پھانسی دیدی گئی۔ راجہ ادارت جہاں کو جب پھانسی دی جانے لگی تو انھوں نے راجہ فصاحت جہاں سے کہا بھائی جان اور کوئی حسرت ہے؟ اور پھانسی کے تختے پر لٹک گئے۔ اس طرح جنگ آزادی کے ہیرو نے ہندوستان کو آزاد کرانے کا راستہ دکھا دیا۔

راجہ ادارت جہاں کے سپہ سالار امر سنگھ نے قلعہ موجی پور میں مورچہ قائم کیا اور انگریزوں سے لڑتا ہوا مارا گیا۔ یہ جنگ آزادی کا دوسرا شہید تھا۔ مخدوم بخش مبارک پور میں لڑتے لڑتے روپوش ہو گیا۔ کوٹ مبارک پور اور قلعہ موجی پور کو لوٹ کر تباہ و برباد کر دیا گیا۔ اور راجہ فصاحت جہاں سے انگریزوں نے کہا کہ جب تم اپنے بھائی کے نہ ہوئے تو ہم پر کوئی اطمینان نہیں کر سکتا۔ یہ کہہ کر ان کو بھی تختۂ دار پر لٹکا دیا۔

**راجہ مظفر جہاں سے چھڑپ** ماہل میں راجہ مظفر جہاں بن راجہ ادارت جہاں نے والد کے قتل کا بدلہ لینے کے لئے ۱۶ ہزار سپاہیوں کو اکٹھا کیا جس میں مخدوم بخش بھی تھے اور مقام تگھرہ میں انگریزی فوج پر ٹوٹ پڑے۔ بہت سے سپاہیوں کو قتل کیا۔ اور سامان چھین لیا۔ انگریزی فوجیں وہاں سے بھاگ کھڑی ہوئیں۔ راجہ سید مظفر جہاں اسی طرح انگریزوں کے خلاف ۱۸۶۰ء تک لڑتے رہے آخر میں گرفتار ہو کر آگرہ جیل میں نظر بند ہو سے۔ تمام املاک ضبط کر لی گئیں۔

راجہ مظفر جہاں نے جنگ سے پہلے مستورات کو خراسوں سے نیپال روانہ کر دیا تھا۔ اور جب رہا ہوئے تو موضع ڈھولی میں میر حسین علی اور شیر علی کے یہاں پناہ لی جہاں آج بھی یہ خاندان آباد ہے۔

سید مظفر جہاں کی اولادیں اسوقت سید ذوالفقار جہاں بقید حیات ہیں۔ ور اپنے خاندان کی پرورش کر رہے ہیں۔ افسوس ہے کہ موجودہ گورنمنٹ نے

جنگ آزادی کے اتنے بڑے ہیرو کے خاندان کو غربت اور گمنامی میں پڑا رہنے دیا۔

**راجہ ارادت جہاں کا خاندان**

اس خاندان کے مورث اعلیٰ سید احسن آخوند میر تھے جو ہمایون بادشاہ کے ہمراہ ایران سے ہندوستان آئے تھے اور اس فوج کے سپہ سالار تھے جو شاہ طہماسپ نے ہمایون بادشاہ کو ہندوستان فتح کرنے کے لئے دی تھی۔ آخوند میر کی اولاد میں سید جان علی تھے جو خاندان زمان علی قلی خاں کی سرکوبی کے لئے ایک فوجی دستے کے کمانڈر بنا کر جونپور بھیجے گئے تھے۔ راجہ ماہل، راجہ انگلی۔ راجہ سہادی کو گرفتار کر کے امن قائم کیا۔ اکبر بادشاہ نے اس کے صلے میں "جان" کا خطاب دیا۔ اور سید جان علی جان جہاں مشہور ہوئے اور بادشاہ نے علاقہ ماہل جاگیر میں دیدیا اور راجہ کا خطاب بھی عطا کیا۔ سید جان جہاں نے مواضعات رَنّو، دکھن پٹی۔ پرتی۔ بسواں۔ کسوریا۔ گدو پور۔ شیخوپور۔ دریاپور راجہ پور وغیرہ اپنے سپاہیوں میں تقسیم کئے۔ سید جان جہاں نے اپنی سکونت کے لئے خراسان نامی ایک موضع آباد کیا۔ جو اب بگڑ کر خراسوں ہو گیا ہے۔ راجہ شمشاد جہاں نے شمس آباد اور راجہ دیدار جہاں نے دیدار گنج آباد کیا۔ اسی طرح بشارت پور اور ارادت نگر بھی آباد ہوئے ہیں۔

راجہ ارادت جہاں اور راجہ مظفر جہاں کی ضبط شدہ جائداد مہاراج بنارس راجہ جونپور اور مولوی کرامت علی (ملا ٹولہ) کو دی گئی۔ مگر ان لوگوں نے تعلقات کی بنا پر جائداد لینے سے انکار کر دیا۔ راجہ مظفر جہاں اور مولوی کرامت علی خوشنویسی میں ایک استاد کے شاگرد تھے۔

راجہ ارادت کی جائداد حسب ذیل لوگوں کو دی گئی:۔

(۱) رائے ہیگن لال　　(۲) مہیش نرائن

(۳) ذوالقدر بہادر　　(۴) میر رعایت علی

(۵) منشی حیدر حسین (۶) سید حسن

(۷) علی بخش خاں (۸) منشی صفدر حسین

(۹) مولوی حسن علی (۱۰) میر محمد تقی (۱۱) عبدالمجید منصف (۱۲) میر اصغر علی وغیرہ

جنگ آزادی کا دن | راجہ ارادت جہاں کو گرفتار کر کے پھانسی دینے کے بعد دوسرا قدم انگریزوں نے آدم پور فتح کرنے کا اٹھایا جہاں امر سنگھ راجہ ارادت جہاں کا سردار مقابلہ کر رہا تھا۔ امر سنگھ موقع پر گرفتار ہو کر قتل کر دیا گیا۔ ۵ اکتوبر کو فوج پھر جونپور واپس آگئی۔ مگر ابھی تک شہر میں پورے طور پر امن بحال نہیں ہوا تھا۔ سرحدی مقامات پر جو پولیس چوکیاں قائم تھیں وہ مستقل طور پر بلوائیوں کے حملہ کا شکار ہو رہی تھیں [۱]

جنگ آزادی کے دوسرے مناظر | کرنل رفٹن نے الہ آباد کے حالات سن کر فوج کو وہاں روانہ کر دیا۔ مگر مسٹر لنڈ کے پیغام پر پھر واپس بلا لیا کیونکہ مسٹر لنڈ کو سلطانپور کے ناظم مہدی حسین کی بغاوت کی خبر مل گئی تھی۔ مسٹر رفٹن ۱۹ اکتوبر کو سنگرامئو پہونچے۔ وہاں معلوم ہوا کہ حسن یار خاں نے ۱۵۰۰ سو آدمیوں کو لے کر سنگرامئو پر حملہ کر دیا ہے جو اس وقت کو دھوا میں موجود تھا۔ اور رندھیر سنگھ تعلقدار کو تعلقہ چھوڑنے پر مجبور کر رہا ہے۔ غرضکہ کچھ مشکلوں کے بعد حسن یار خاں باغی کو دبا لیا گیا مگر اس کو ماتحتوں کی ایک کثیر تعداد کرنل رفٹن کی فوج کے اردگرد چکر لگاتی رہی اور تاک میں تھی کہ فوجوں کو مار بھگائے۔

کرنل رفٹن نے اس خطرے سے نجات پانے کے لئے ایک حملہ کو دھوا پر کیا۔ جس کے نتیجے میں حسن یار خاں شکست کھا کر بھاگ نکلا اور حسن پور جا کر مہدی حسین سے

---

[۱] مذکورہ بالا حالات، راجہ ذوالفقار جہاں نے اپنے خاندانی کاغذات سے حقیر کی فرمائش پر لکھوئے جس کے لئے حقیر شکرگزار ہے۔ (مؤلف) [۲] گزیٹر جونپور

مل گیا کرنل رفٹن اور مسٹر لنڈ مہدی حسین کی طاقت زیادہ دیکھ کر جونپور چلے آئے تاکہ فوج میں اضافہ کیا جائے، اور فوج کے لئے بنارس آرڈر بھیج دیا گیا۔ مگر اسی درمیان میں مسٹر رفٹن کو خبر ملی کہ لوگ چاندہ میں بڑی سرگرمی میں مصروف ہیں، جہاں ان کا قلعہ بھی ہے۔ کرنل رفٹن ۱۱۰۰ گورکھا اور ۲۰۰ بندوقیں لے کر روانہ ہوئے اور ۳۰ اکتوبر کو کوڑی پور میں داخل ہو گئے جہاں سے دشمنوں کا اڈا ۲ میل رہ جاتا تھا اور وہیں رات میں قیام کیا۔ صبح اٹھتے ہی گورکھوں نے تیار فصل کی آڑ میں سے گولیاں برسانا شروع کر دیں اور آدھے گھنٹے میں اپنی پوزیشن مضبوط کر لی۔ اپنے سے چوگنی فوج کو مار بھگایا اور توپ کی ایک بیٹری پر قبضہ بھی کر لیا۔ مہدی حسین شکست خوردہ ہو کر بھاگ نکلا۔ یکم نومبر کو فوجیں جونپور واپس آگئیں۔ مگر ۳ دن کے اندر ہی پھر اترولیہ ضلع اعظم گڈھ پر حملہ کے لئے بلائی گئیں۔ وہاں سے ۲۲ نومبر کو واپس آکر پھر سنگرامئو واپس جانا پڑا یہاں مہدی حسین اور مظفر جہاں ماہلی نے مل کر سولہ ہزار تربیت یافتہ جوانوں سے انگریزی فوجوں کو شکست دے کر واپس کر دیا۔ پولیس چوکیاں توڑ ڈالیں کیونکہ سرحد کے تمام جنگ آزادی کے سپاہی آپس میں مل گئے تھے اور اپنی طاقت میں کافی اضافہ کر رکھا تھا۔

اہل جونپور کی قربانیاں | اس پارٹی کے زور پکڑ جانے کی وجہ سے راجپوت زمینداروں کی وصول تحصیل میں فرق آگیا تھا۔ پنڈت کشن نرائن نے اس سلسلے میں بہت عمدہ خدمات انجام دیے۔ مگر ۲۴ دسمبر کو ان پر راجہ ارادت جہاں کے ایجنٹ مخدوم بخش نے حملہ کر دیا۔ اس مقام کا نام نگھرا ہے جو اس وقت کھوتھن تحصیل کا صدر مقام تھا۔ خوش قسمتی سے حملہ کی خبر سنتے ہی پنڈت کشن نرائن نے تمام ضروری کاغذات اور خزانہ وہاں سے منتقل کر دیا تھا۔ پنڈت نے ان بہادروں سے بڑی دلیری سے مقابلہ کیا۔ مگر آخر کو جونپور چلا آنا پڑا۔ ان لوگوں نے ۲ جنوری ۱۸۵۸ء کو تحصیل کو لوٹ کر برباد کر دیا تھا۔

۲، دن بعد پھر خبر آئی کہ بدلاپور پر حلہ ہو گیا مگر راجہ بازار کے راجہ مہیش نرائن سنگھ نے اپنے علاقے کے چپراسیوں کی مدد سے بلوائیوں کا منہ پھیر دیا۔ اور اس کے بعد دیوان رنجیت آف کدھوا اور راجہ حاتم علی آف مچھلی شہر نے گردوارہ کے تمام لوگوں کو ہمت دلائی اور اہم خبروں کے پہونچانے میں خود بھی ان لوگوں سے مل گئے۔ اس لیے جونپور کی فوج میں ایک زبردست اضافہ کر دیا گیا۔ اور جنرل فرینک کو اس فوج کا کمانڈر بنا کر موقع پر بھیجدیا گیا تاکہ وہ اودھ کے پوبی علاقوں کی لڑائی کو دبانے کی کوشش کریں اور پچھمی سرحد کی حفاظت کے سلسلے میں سر کولن کیمبل کو بھی لکھنؤ روانہ کر دیا گیا اور ان کی ماتحتی میں ۳۰۰۰ نیپالی، ۲۳۰۰ انگریزی سولجرس اور ۲۰ توپ کر دی گئی جہاں پران کا ہیڈ کوارٹر تھا۔ اسکے بائیں جانب بدلاپور اور دائیں جانب اعظم گڈھ کا قرب تھا۔

انگریزوں کی تنگ دود | ۲۱ جنوری ۱۸۵۸ء کو فوجی دستہ بدلاپور سے بائیں طرف چل کر سکندرا ضلع الہ آباد پہنچا۔ وہاں اس نے نائب ناظم فضل عظیم کو شکست دی۔ اور وہ بھاگ کر اودھ چلا گیا۔ وہاں سے وہ فوجی دستہ بدلاپور واپس آیا۔ اور پھر سنگرامئو کی طرف مارچ کر دیا۔ اور ۱۹ر فروری کو تمام فوج لکھنؤ پہنچ گئی۔ اس فوج نے ۲۱ر فروری کو چاندہ اور ۲۳ر فروری کو سلطانپور پر قبضہ کر لیا۔ فوج کی اس کارروائی سے شہر کو کسی قدر نجات ملی مگر پھر بھی پوری بدعملی کا خاتمہ نہ ہو سکا۔

مارچ میں کنور سنگھ نے اعظم گڈھ اور اترولیا پر بڑا دلیرانہ حملہ کر دیا حالانکہ وقتی طور پر لارڈ مارک کیر کے بہادر سپاہیوں نے بلوائیوں کو پسپا کر دیا تھا۔ مگر پھر بھی خطرہ باقی تھا۔ اسی اثناء میں سر ایڈورڈ لیوگارڈ لکھنؤ سے آ گئے انھوں نے ۶ر اپریل کو سلطانپور سے گذر کر ۵ دن بعد گھرا ہو چکر تیاری کی اور ۳۰۰۰ جنگ آزادی کے متوالوں سے مقابلہ کیا۔ یہ لوگ اسوقت غلام حسین کی قیادت

میں تھے اور جونپور پر حملہ کی غرض سے بڑھ رہے تھے۔ سر ایڈورڈ پوری تیاری ساتھ ۱۲ میل آگے بڑھ گئے۔ مگر اس خبر کو سنکر کہ دشمن بھی آگے بڑھ رہے ہیں۔ انھوں نے اتفاقی طور پر حملہ کر دیا اور ایک ہلکی سی جھڑپ کے بعد مار بھگایا۔ گورکھا فوجوں نے جنگ آزادی کو کچلنے میں بڑی بہادری کا مظاہرہ کیا۔ وہاں سے سر ایڈورڈ دوسرے دن دیدار گنج پہونچے۔ اور ۱۳ اپریل کو پھر جونپور واپس آگئے اور گورکھا فوج کی تین کمپنیوں کو رخصت دیدی اور یہاں سے اعظم گڈھ پہونچے جہاں ان کو کنور سنگھ سے مقابلہ کرنا پڑا۔ کنور سنگھ شکست کھا کر گنگا پار اتر کر بہار کی سرحد میں روپوش ہوگیا۔ اب آزادی کی لڑائی کی تیزی سست پڑگئی اور خاتمہ قریب آگیا تھا۔ جہانتک اس جنگ آزادی ۱۸۵۷ء کا تعلق جونپور سے ہے جونپور کافی تباہ و برباد ہوگیا تھا۔ مئی ۱۸۵۸ء میں پھر ایک حملہ جوشی سنگھ نے مچھلی شہر کے علاقہ پر کیا مگر اطراف کے باشندوں نے اس حملے کو پسپا کر دیا۔ اس کے بعد بدلاپور کے درگپال سنگھ اور مڑیاہوں کے سنگرام سنگھ نے کئی مرتبہ لوٹ مار اور غارت گری کے لئے سر اٹھایا۔ مگر پولیس اسٹیشنوں تک آنے کی ہمت نہ پڑی۔ یہ منوالے زمیندار گرفتار بھی نہ ہوسکے تھے کیونکہ حملہ کرنے کے بعد فرار ہوکر روپوش ہو جاتے تھے۔

سب سے اہم اور آخری واقعہ یہ پیش آیا کہ کرنل کیری کو پوربی اضلاع کی حفاظت کے سلسلے میں جانا پڑا جہاں لوگوں نے بڑی قوت پکڑ رکھی تھی۔ جب یہ اعظم گڈھ سے دوست پور پہونچے تو وہاں لارڈ کلائڈس سے ملاقات کی جو ادودھ میں بہت بڑے بڑے دستوں کی سرکوبی کر رہے تھے۔ اس کے بعد پھر کوئی اہم واقعہ نیا پیش نہیں آیا۔[1]

---

[1] گزیٹر جونپور

جنگ آزادی کے بلوائیوں کا ساتھ دینے والے کثرت سے تھے۔ وفاداروں کی فہرست میں صرف چند نفوس تھے۔ ان میں ایک رائے ہیگن لال تھے جن کو بعد میں ڈپٹی کلکٹر بنا دیا گیا اور دوسرے راجہ مہیش نرائن ہیں جن کو جونپور اور اودھ میں بڑی جائدادیں عطا کی گئیں۔ اور تیسرے مادھو سنگھ بشالت پور والے ہیں جن کو ۱ہزار مالیت کی خلعت اور ...۲ ہزار روپیہ کی جائداد دی گئی۔ کیونکہ انھوں نے انگریزی کارخانہ داروں کی حفاظت کی تھی۔

اسی سلسلے میں مچھلی شہر کے میر رعایت علی کو انعام دیا گیا جنھوں نے سنگرامئو میں انگریزوں کی ایک بڑی پارٹی اور بچھڑے ہوئے خاندان کی حفاظت کی تھی۔ اور تحصیل کے خزانے کو بچایا تھا۔ اور وفاداری کے عوض میں ۲ ہزار روپیہ سالانہ تحصیل کی زمینداری بھی دی گئی تھی۔ اور کنگا سرن بھی قابل ذکر ہے (ریاست دیرا (سلطانپور) کے راجہ رستم شاہ نے بھی نمایاں خدمات انجام دی تھیں۔ ان کا نام ان پانچ وفاداروں میں شمار کیا جاتا ہے جو سرکار کے بیحد وفادار رہے۔

۱۸۶۵ء میں شہر جونپور بجائے الہ آباد کے بنارس کمشنری میں ضم کر دیا گیا اور ۱۸۹۱ء میں پختہ کر دیا گیا۔ [1]

جنگ آزادی ۱۸۵۷ء کے سلسلے میں انگریزوں نے جن کو باغی قرار دیا اور جنکو تختہ دار پر لٹکا دیا اور جن کی جائدادوں پر قبضہ کرکے فقیر بنا دیا در اصل یہی لوگ اس جنگ آزادی کے ہیرو تھے اور زمانہ آج ان کے کارناموں پر فخر کر رہا ہے۔ ان میں سے راجہ ارادت جہاں مبارک پور۔ راجہ مظفر جہاں ماہل۔ بخت سنگھ، زمیندار کنور پور اور امر سنگھ کا نام ہمیشہ باقی رہے گا کیونکہ اپنی جان، اپنا

---

[1] گزیٹر جونپور

مال، اور اپنا سب کچھ دے کر بتادیا کہ جنگ آزادی اس طرح لڑی جاتی ہے"۔ لیکن ہماری سرکار ۱۹۴۷ء سے اب تک اہل جونپور سے سوتیلے پن کا سلوک کر رہی ہے۔

**جونپور میں کانگریسی رجحانات**

۱۸۹۴ء میں جونپور کے محلے اردو میں ایک خفیہ سیاسی میٹنگ ہوئی جس میں کانگریس کی حمایت کے لئے سرکاری ملازمین شریک تھے۔ اس میٹنگ میں بمبئی کے ایک پارسی نے بھی تقریر کی تھی اور شہر میں ایک جلوس بھی نکالا گیا تھا۔ ہر طرف لوگ وطن پرستی کے جذبے میں قومی نعرے لگا رہے تھے۔ اسی زمانے میں کئی محلوں میں جلسے کئے گئے اور لوگوں کے ذہنوں میں یہ بات ڈالی گئی کہ ملک ہمارا ہے اور اس پر ایک بدیشی قوم حکومت کر رہی ہے۔ اسلئے ہمارا فرض ہے کہ کانگریس کمیٹی کی مدد کریں تاکہ وہ ایک طاقتور جماعت بنکر بدیشی حکومت کو نکال باہر کرسکے۔ یہ جلسے آہستہ آہستہ کامیاب ہونے لگے۔

۱۹۰۵ء میں سری کرشن گوکھلے کی صدارت میں ضلع کانگریس کمیٹی کا سالانہ اجلاس ہوا۔ اس میں کانگریس کے مقاصد کی وضاحت کرتے ہوئے یہ طے کیا گیا کہ سب سے پہلے ولایتی چیزوں کا استعمال ترک کر دیا جائے اور اس کی جگہ اپنے دیش کی بنی ہوئی چیزیں استعمال کی جائیں۔

**مصطفےٰ احسن جونپوری دوسری جنگ آزادی ہیرو**

جب پہلی جنگ عظیم شروع ہوئی تو جونپور کے سیاسی رہنماؤں نے سب سے الگ اپنا قدم اٹھایا تھا جونپور کے ایک مشہور شخص مصطفےٰ احسن نے جو اس وقت کانپور کے ایک بینک میں ملازم تھے۔ ہندوستان کی تنظیمی جماعت کی امداد کے سلسلے میں بیرونجات کے ملکوں کا سفر کیا تھا۔ یہ جونپور کے محلہ چتر ساری کے رہنے والے تھے۔ تنظیمی سلسلے میں وہ کیلیفورنیا پہونچ گئے، اور وہاں کے ہندستانیوں کو اکٹھا کر کے ان میں تنظیم اور حمایت کا جذبہ پیدا کیا۔ جب انگریزی سرکار کو ان کی سیاسی سرگرمیوں کا علم

ہوا تو ان کو لاہور کیس میں ماخوذ کیا گیا اور کوما گاٹا مارو" کیس میں بھی وہ ایک نمایاں حیثیت رکھتے تھے۔ غرضکہ موصوف کو سزائے موت سنادی گئی اور رنگون جیل میں قید کر دیا گیا۔

۱۹۲۱ء میں جب پرنس آف ویلز ہندوستان میں تشریف لائے۔ تو موصوف کی سزائے موت میں تخفیف کر کے حبس دوام میں تبدیل کر دیا گیا اور ان کو کالا پانی بھیج دیا گیا۔ اس سلسلہ میں موصوف کی پوری کارروائی ۱۹۱۸ء میں شائع شدہ ہنٹر کمیٹی کی رپورٹ میں دی گئی۔

**۱۹۱۷ء کا منظر** ۱۹۱۷ء میں جب اینی بسنٹ نے "ہوم رول" کا مطالبہ کیا تو اس وقت اس کی ایک شاخ جونپور میں کھلی تھی۔ ۱۹۱۹ء میں جب جلیانوالہ باغ میں گولی چلی تھی تو جونپور کے رہنماؤں نے یہاں بھی کانگریس کمیٹی کی ایک شاخ قائم کرلی۔ ضلع بھر میں جلسے کئے گئے اور والنٹیر بھرتی کئے گئے۔ متعدد جلوس بھی نکالے گئے۔ اس سے لوگوں میں پھر جذبۂ وطن بیدار ہو گیا اور دلوں میں آزادی کی لہر دوڑ گئی۔ اس وقت تلک جی کا انتقال ہو چکا تھا۔ گاندھی جی نے کانگریس کی باگ ڈور اپنے ہاتھوں میں سنبھال لی تھی۔

**جونپور میں گاندھی جی اور جواہر لال کی آمد** گاندھی جی نے اپنی تعلیمات "ترک موالات" "اچھوتوں کی ترقی" ولایتی اشیا کا ترک استعمال" اور کھدر پہننے کی ترغیب دینا شروع کی۔ گاندھی جی کی تعلیمات پر کاربند ہونے میں جونپور نے بھی ہمت واستقلال کا ثبوت دیا اسوقت جونپور میں مولانا محمد علی، مولانا شوکت علی، بی اماں، پنڈت موتی لال نہرو سروجنی نائیڈو۔ سوامی شردھانند، پنڈت جواہر لال نہرو۔ پنڈت مدن موہن مالوی جیسے وطن پرستوں کے بھی قدم یہاں آئے۔ اور ان لوگوں نے جذبۂ وطن پرستی کی روح پھونک دی۔ اور ہندو مسلمان دونوں ایک ہو گئے۔

اہل جونپور کے کارنامے

سائمن کمیشن کے خلاف ۳ جنوری ۱۹۲۸ء کو جونپور میں صدائے احتجاج بلند کی گئی۔ ۲ اکتوبر ۱۹۲۹ء کو مہاتما گاندھی جی بھی جونپور تشریف لائے تھے اور جونپور نے سوراج فنڈ میں کافی امداد کی تھی۔ [1]

۳۱ دسمبر ۱۹۲۹ء میں لاہور کے اجلاس میں آزادی کے مطالبہ کا اظہار کیا گیا اور ۲۶ جنوری ۱۹۳۰ء کو جونپور کے ہر مقام پر آزادی کے سلسلے میں اندولن شروع کر دیا گیا۔ جس میں بہت سے وطن پرست اور وطن دوست مجاہدین گولی کا نشانہ بنے۔ اور کتنی گودیں سونی ہوئیں اور کتنوں کے سہاگ لٹ گئے۔

۱۶ جون ۱۹۳۲ء کو ضلع بورڈ پر جھنڈا لہرانے کی تحریک چلائی گئی اور شری گوردھن لال چیرمین میونسپل بورڈ کے عہد میں کانگریسی جھنڈا میونسپل بورڈ کی عمارت پر لہرا دیا گیا۔ تقریباً ۲۵ ہزار افراد نے اس تقریب میں حصہ لیا تھا اور اسی وقت ڈسٹرکٹ بورڈ کی عمارت پر بھی جھنڈا لہرا دیا گیا۔

مشرقی اضلاع میں جونپور جنگ آزادی کا مرکز

۱۹۳۵ء میں کانگریس کی جینتی دھوم سے منائی گئی۔ اور ۱۹۳۶-۳۷ء کے چناؤ میں بھی کانگریس فتحیاب ہوئی برٹش سرکار نے اسوقت "لڑاؤ اور حکومت کرو" کی اسکیم پر عمل کیا۔ مگر جونپور کے ہندو اور مسلمان شانہ بشانہ جنگ آزادی میں حصہ لیتے رہے۔ ۱۹۴۰ء میں صوبائی کانگریس کے والنٹیروں کا مطالبہ کیا گیا اور جونپور میں ... ۳۰ کے قریب والنٹیر تیار کر لئے گئے۔

۱۹۳۱ء سے ۱۹۴۲ء تک جونپور مشرقی اضلاع میں اس تنظیم کا مرکز رہا۔ مگر ۱۹۴۲ء کے اندولن میں پولیس اور فوج کے ذریعہ جونپور کے لوگ بھی

---

[1] جونپور اتہاس از بھاسکر

مظالم کا شکار ہوئے۔ نہ معلوم کتنے مارے گئے کتنے برباد ہوئے اور کتنوں کو سزائیں دی گئیں۔ کتنی ماؤں کی گود سے بچے جدا ہوئے۔ کتنی بہنوں کے سہاگ اجڑ گئے۔ غرضکہ مظالم برداشت کرنے کے سلسلے میں جونپور نے دیگر مقامات کے مقابلے میں برابر کا حصہ لیا۔ [1]

کانگریس کی فتح | آخر میں ایک وقت ایسا آیا کہ برٹش سرکار نے کانگریس کا مطالبہ منظور کرکے ہندستان چھوڑ دیا۔ اور ۱۵ اگست ۱۹۴۷ء کو جونپور نے بھی مکمل آزادی کا پرچم لہرایا اور ۱۹۵۲ء کے انتخاب میں پنڈت جواہر لال نہرو نے بھی جونپور سے اپنی محبت کا اظہار کرتے ہوئے مچھلی شہر کو اپنا حلقۂ انتخاب بنایا اور یہاں کے عوام نے پنڈت جواہر لال نہرو کو منتخب کرنے کا شرف حاصل کیا۔ جونپور کی یہ خصوصیت قابل ذکر ہے کہ ۱۹۴۷ء میں جب پورے بھارت میں ہندو مسلمان خون کی ہولی کھیل رہے تھے اور قتل و غارت گری کا بازار گرم تھا اور ایک جنون سوار تھا۔ اسوقت بھی جونپور میں امن و امان تھا اور یہانتک کہ کسی میں بھی اس کا اثر تک نہیں اور یہی بات جونپور میں آج بھی ہے کہ ہندو مسلمان دونوں شانہ بشانہ رہے ہیں۔ اور تمام مذہبی تقریبات مل جل کر منانیکا فخر حاصل ہے۔

آخری منظر | ۱۹۴۲ء کے اندولن سے پہلے جنتا کے اندر آزادی کی روح پھونکنے والوں میں شری گوپال داس کا بھی نمایاں مقام ہے۔ آپ چار بار جیل گئے تھے۔ ۱۹۳۶ء میں کسان مزدور سنگھٹن پہلی بار آپ ہی نے کیا تھا اور مہاتما گاندھی جو اس تحریک کے روح تھے۔ ناگپور میں ملاقات کی تھی جہاں ہندستان کے چنے ہوئے لوگ بلائے گئے تھے۔ ۱۹۴۲ء کے اندولن میں بڑھ چڑھ کر حصہ لینے والوں میں راج نرائن مصرا کا بھی نام آتا ہے۔ اسی طرح

---

[1] جونپور کا اتہاس از بھاسکر

گوری شنکر کپتان، سورج ناتھ اپادھیا، رام شرومن دوبے، ماسٹر جگناتھ اور گیا پرشاد وغیرہ نے بھی کافی سرگرمی سے کام کیا ہے۔ ان لوگوں کو پھانسی کا حکم ہوا تھا جسکو ۱۹۴۷ء میں مہاتما گاندھی جی اور پرشوتم داس ٹنڈن نے ختم کرایا تھا۔

اسی طور پر شری رام سنیہی، رام چندر لال، کیدار ناتھ، اکبری رام مور، اور راجہ رام نے تھانے میں جاکر یوسف دارو غہ کی بندوق چھینی تھی۔ ہرگووند سنگھ، عبدالرؤف جعفری، راجدیو سنگھ، دیپ نرائن ورما، راما شنکر لال، گجراج سنگھ، رام نریش سنگھ بیربل سنگھ، بھگوتی دین تیواری، دوارکا پرشاد موریا اور شری نظام الدین صدیقی نے بھی جونپور میں انگریزوں کے خلاف زبردست محاذ قائم کیا تھا۔ نظام الدین کئی بار جیل گئے مگر اپنے اصولوں سے نہ ہٹے۔ مہاتما گاندھی، پنڈت جواہر لال نہرو، پنڈت گووند ولبھ پنت ان کی بیحد عزت کرتے تھے۔

شری راجدیو سنگھ، شری رام لگن سنگھ، سورجنا تھ اپادھیا، سید علی ظہیر، عبدالحمید قوم اور مولوی سید حامد حسن مرحوم نے کانگریس کی ازاول تا آخر بہت خدمت کی ہے اور ان لوگوں کے ساتھ عبدالرب انصاری بھی ہمیشہ منسلک رہے۔ سید حامد حسن مرحوم میں قومی و مذہبی اور حب الوطنی کا بیحد جذبہ تھا۔ آپ بہت دنوں تک آنریری مجسٹریٹ بھی رہے ہیں۔ خدا رحمت کرے بہت خوبیاں تھیں، مرنے والے میں۔ جونپور نے ۱۸۵۷ء اور ۱۹۴۲ء کے آزادی کی جنگ میں نمایاں حصہ لیا اور بیحد ملک و قوم کی خدمت کی لیکن جونپور کو سوائے حسرت ویاس اور وعدہ کے اب تک کچھ نہ ملا۔ کانگریسی نیتاؤں نے صرف اپنی جھولیاں بھریں اور اس ضلع کو کچھ نہ دیا۔ اور یہی وجہ ہے کہ آزادی کے ۲۶ سال بعد بھی یہ ضلع افلاس کا شکار ہے۔

# وزرا سلاطین

## و

## امرائے جونپور

**عمادالملک بختیار خاں** آپ کا سلسلہ نسب شیخ ادہمی سے ملتا ہے۔ آپ کے والد ماجد شیخ حاجی خان اعظم سلطان الشرق ملک سرور اتابک اعظم کے ہمراہ سردار لشکر ہو کر دہلی سے جونپور آئے تھے۔ ان ہی کے ہمراہ عماد الملک بختیار خاں بھی وارد جونپور ہوئے۔ نیک طینت، ذہین اور طباع ہونے کے باوجود بیحد شجاع تھے۔ علوم عقلیہ اور نقلیہ میں کامل دستگاہ رکھتے تھے۔ آپ کی قسمت مرتبہ کی بلندی میں یاوری کر رہی تھی اس لئے جلد ہی تقرب سلطانی حاصل کر لیا۔ اور چند ہی دنوں میں معتمد الیہ ہو گئے۔

سلطان الشرق اتابک اعظم نے جس وقت دوبارہ جدید شرقی سلطنت کا سنگ بنیاد رکھنے کا ارادہ کیا تو تمام مصاحبین میں سے آپ کو منتخب کر کے وزیر سلطنت بنایا اور عماد الملک کے خطاب سے سرفراز فرمایا۔ آپ سلطان الشرق سے لے کر ابراہیم شاہ شرقی تک عہدۂ وزارت پر فائض رہے۔ سلطان ابراہیم شاہ آپ کے علم وفضل

اور قابلیت پر اتنا بھروسہ رکھتا تھا کہ بڑے بڑے مہمات ملکی و جنگی جو در پیش ہوتے تھے آپ ہی پر چھوڑ دیتا تھا۔ اور آپ بھی اس فکر میں لگے رہتے تھے کہ دہلی کی سلطنت پر کسی طرح قبضہ ہو جائے اور بادشاہ کو موقع بموقع اس کی ترغیب بھی دیا کرتے تھے۔

ایک مرتبہ ملک العلماء قاضی شہاب الدین سے اور آپ سے علماء کے سلسلہ میں کچھ بحث چھڑ گئی۔ قاضی نظام الدین کیکلانی آپ کے طرفدار تھے۔ اس بحث کا نتیجہ یہ ہوا کہ رفتہ رفتہ آپس میں شکر رنجی بڑھتی گئی اور اس کا اثر امور سلطنت پر پڑنے لگا۔ یہ دیکھ کر سلطان ابراہیم شاہ نے دونوں علماء سے کہ سلطنت میں ممتاز درجہ رکھتے تھے آپس میں میل جول رکھنے کی درخواست کی۔ دونوں علماء نے اپنے اپنے دلوں کی کدورت دور کر دی اور آپس میں پھر دونوں شیر و شکر ہو گئے۔

ملک عماد الملک نہایت خلیق و منکسر مزاج تھے۔ آپ کے سامنے دربار میں جو بھی حاضر ہوتا خوش خوش واپس جاتا یہانتک کہ دشمن بھی سامنے آجاتا تو سر نیاز خم

کردیتا۔ ان ہی خوبیوں کی وجہ سے آپ کا زمانۂ وزارت بہت شاندار گزرا۔

آپ کا مقبرہ فیض باغ میں شرقی دور کا تعمیر کردہ نہایت عالیشان ہے۔ مگر مرمت نہ ہونے کی وجہ سے نہایت خراب حالت میں ہے۔ اور چمگادڑوں کا مسکن ہے۔ [۱]

**دبیر الملک قتلغ خاں** | آپ عماد الملک کے بڑے لڑکے تھے۔ والد کے انتقال کے بعد ابراہیم شاہ شرقی نے آپ کو عہدۂ وزارت سپرد کیا۔ آپ نے امور وزارت کو اپنے والد سے زیادہ قابلیت سے انجام دینے کی کوشش کی۔ جہات مالی و ملکی میں

مقبرہ دبیر الملک قتلغ خاں ۱۵

اپنی خوش انتظامی کا ایسا نمونہ پیش کیا کہ بادشاہ سے دبیر الملک خطاب حاصل کیا۔ ملک قتلغ خاں ملک العلماء قاضی شہاب الدینؒ کے شاگرد و مرید تھے۔ خود بھی بڑے پائے کے

---

[۱] مشاہیر جونپور قلمی حصہ سوم صفحہ ۷۰-۶۹

علماء وفقراء میں شمار کئے جاتے تھے۔ آپ کی طبیعت شروع ہی سے درس وتدریس تحصیل علوم کی طرف مائل تھی۔ والد کے انتقال کے بعد آپ کا دل یک بیک دنیا کی طرف سے پھر گیا۔ اور تمام مشاغل سے دست بردار ہو گئے۔ مگر بادشاہ کے اصرار پیہم سے آپ نے منصب وزارت قبول کر لیا۔ اور ابراہیم شاہ سے لے کر حسین شاہ شرقی اور شرقی سلطنت کے زوال تک آپ اپنے عہدے پر فائز رہے۔

آپ کا سلسلہ خانوادہ چشتیہ سے تھا۔ اور خود خلیفہ بھی تھے۔ سیکڑوں سال بعد ۱۲۲۶ھ میں آپ کی قبر سے کچھ ایسی کرامتیں ظاہر ہوئیں کہ دور دور سے حاجتمند آنے لگے اور اکثر مرادیں پانے لگے۔ پہلے یہ مقام باغ کہنہ کے نام سے مشہور تھا۔ اور حافظ عابد حسین وکیل و رئیس جونپور کی زمینداری میں تھا۔ بہت زمانہ کے بعد مولوی فرید الحق نے اس باغ کو دو سو روپیہ سالانہ مالگذاری پر ان سے لے لیا اور اس باغ میں مکان بنوا کر سکونت اختیار کی ۱۹۰۶ء سے مولوی فرید الحق نے حضرت قتلغ خاں کا عرس شروع کیا یہ عرس ذیقعدہ کی ۲۳،۲۴ اور ۲۵ تاریخ کو ہوتا ہے جسکا سلسلہ آج بھی جاری ہے۔ آپ کے مقبرے کی عمارت بڑی عالیشان و پرشکوہ ہے[1]

**ملک شجاع الملک** آپ عماد الملک کے نواسے اور عوام میں بدھو کے نام سے مشہور تھے۔ پہلے شرقی سلطنت میں نائب وزیر بنائے گئے اور دبیر الملک قتلغ خاںؒ کی وفات کے بعد آپ کو عہدۂ وزارت پر مامور کیا گیا۔ آپ بھی علم و فضل میں یگانہ روزگار تھے۔ جب آپ نائب وزیر سلطنت تھے تو بہلول لودی نے جونپور پر حملہ کیا اور شرقی سلطنت کے کچھ امرار کو گرفتار کر لیا تو بدقسمتی سے

---

[1] تذکرۃ الامرا رسیوم فارسی قلمی ص۲۳-۱، تجلی نور قلمی ص۴۲،۳۰

اپنے والد کے ساتھ آپ بھی گرفتار کر لئے گئے۔ مگر بعد صلح جب آپ رہا ہوئے تو بجائے نائب کے وزارت کا عہدہ اور شجاع الملک کا خطاب دیا گیا۔ بہلول لودی سے دوسری جنگ میں جب حسین شاہ شکست کھا کر بنگال چلا گیا تو بہلول لودی نے آپ کو جونپور کے قلعہ میں قید کر دیا اور وہیں آپ کی وفات بھی ہوئی۔ اور عماد الملک کے باغ کہنہ کے اندر دفن کئے گئے۔ آپ کی قبر پختہ ہے اور قبر پر ایک چھوٹا قبہ بھی موجود ہے۔

**ملک خالص مخلص** کہا جاتا ہے کہ ملک خالص اور ملک مخلص یہ دو بھائی تھے اور دونوں بھائی فوجی جرنیل کے عہدہ پر رہ کر ملک خطاب حاصل کر چکے تھے۔ آپ لوگ ایران کے مشہور مقام مازندران کے رہنے والے تھے۔ خوبی تقدیر سے وطن کی سکونت ترک کر کے ہندوستان آئے اور دہلی پہونچکر کچھ عرصہ تک فوج شاہی میں ملازم رہے بعد ازاں تقدیر نے یاوری کی سپاہی سے افسر بنا دیئے گئے اور شرقی سلطنت کے وقت خواجہ جہاں سلطان الشرق کے ہمراہ جونپور آئے اور اپنے حسن کارکردگی سے بادشاہ کو اتنا خوش کیا کہ بادشاہ نے ناظم جونپور بنا دیا۔ اسی زمانے میں آپ نے ایک مسجد محلہ بازار بھوا میں تعمیر کرائی جسکا نام مسجد "خالص مخلص" رکھا۔ جو آج کل چار انگلی مسجد کے نام سے مشہور ہے اور اور "محکمہ آثار قدیمہ" کے زیر اہتمام ہے۔ آپ کا بسایا ہوا ایک موضع خالص پور آجتک آباد ہے۔ وفات کے بعد اسی مسجد کے باہر صحن میں دفن ہوئے۔ نشان قبر موجود ہے۔ ف

خالص مخلص ایک شخص کا نام تھا یا دو بھائی تھے۔ اس میں مؤرخوں میں اختلاف ہے بعض خیال سے حضرت خالص اور حضرت مخلص دو بھائی تھے اور یہی قرین قیاس بھی ہے کیونکہ قبریں دو ہیں۔

بقول تاریخ فرشتہ۔ تاریخ محمدی اور تاریخ مولانا بدایونی یہ لوگ سلطان ابراہیم شاہ

---

لہ تجلی نور حصہ سوم قلمی

کے بھائی تھے۔ ؎۱

شہزادہ فیروز شاہ آپ کا سلسلۂ نسب خاندان سلاطین چغتائی سے ملتا ہے۔ جب بابر بادشاہ نے ملک ہندوستان پر لشکر کشی کی اور دہلی پر قبضہ کر کے اعلان شاہی کیا۔ اسوقت شاہزادہ فیروز شاہ بھی دہلی میں موجود تھا اور بابر بادشاہ کے ہمراہ ہندوستان میں آیا تھا۔ بابر فیروز شاہ کی بہت قدر کرتا تھا۔ اس نے سب سے پہلے اطراف میرٹھ میں آپ کو جاگیر دی۔ پھر جب بہادر خاں لوہانی نے افغانوں کے بل بوتے پر خود کو سلطان محمد خان مشہور کر کے شرقی سلطنت میں فتنہ و فساد پھیلانا شروع کیا تو بابر بادشاہ نے خود سر افغانوں کی تنبیہہ اور سرکوبی کے لئے شہزادہ فیروز کو مامور کیا اور دس ہزار جرار فوج کے ساتھ جونپور روانہ کر دیا۔ یہاں پچاس ہزار افغان بابری فوج کا مقابلہ کرنے کے لئے موجود تھے۔ دونوں میں سخت معرکہ آرائی ہوئی۔ نتیجہ میں شاہزادہ فیروز شاہ کو شکست ہوئی اور جونپور سے واپس چلا گیا۔ مگر کچھ زمانہ کے بعد بابر شاہ نے جونپور پر پھر حملہ کیا اور افغانوں کو پسپا کر کے جونپور پر قبضہ کر لیا۔ سلطان محمد خاں شکست خوردہ روپوش ہو گیا۔ اور حاکم جنید برلاس کی جگہ شاہزادہ فیروز شاہ کو جونپور کا حاکم بنا دیا۔

شاہزادہ فیروز شاہ نے جونپور کو از سر نو آباد کیا اور رعایا کے دلوں میں اطمینان کلی کر کے شہر میں امن و امان قائم کیا اور افغانی فتنہ کا ہمیشہ ہمیشہ کے لئے سد باب کر دیا اور بقیہ عمر اپنی جونپور میں نہایت نیک نیتی اور ایمان داری سے گذاری یہانتک کہ پیغام اجل پر لبیک کہہ کر گوشۂ قبر آباد کیا اور محلہ جمال

---

؎۱ فرشتہ، تاریخ محمدی، بدایونی۔ دی سلطنت شرقی آف جونپور۔

خاں متصل محلہ مدفن ہے۔ روضۂ فیروز شاہ پختہ و بلند لب سڑک اب تک موجود ہے[1]

مقبرہ فیروز شاہ گورنر محلہ سپاہ جونپور ۱۶

اس مقبرہ میں ایک مزار ہے جو بہت ہی جاہ و جلال کا مالک ہے۔ دوسرا اتر طرف ہے نصف سے زیادہ مزار مقبرے کے چبوترے پر مین بند دروازے کے سامنے ہے اور نصف مزار باہر ایک چبوترا جدید تعمیر کرکے اسی پر کر دیا ہے۔

میرٹھ نمبر ۱ | مؤرخین نے لکھا ہے کہ میرٹھ عیسیٰ مسیح کے پہلے سے آباد ہے۔ میرٹھ کی جامع مسجد کے نزدیک بودھ مذہب کے آثار ملتے ہیں۔ گیارہویں صدی عیسوی میں سید سالار مسعود غازیؒ نے اسی پر فتح حاصل کی تھی۔ مسلمانوں کے عہد حکومت میں یہاں پر عالیشان عمارتیں تعمیر ہوئیں۔ کیونکہ ملک کی راجدھانی دہلی یہاں سے نزدیک تھی۔ اسلئے بڑی چہل پہل تھی۔ اور اس کو بہت ہی اہمیت حاصل تھی۔ اٹھارویں صدی کے آخر میں سکھوں، مراٹھوں، روہیلوں اور جاٹوں کی لوٹ مار سے یہ شہر برباد ہوگیا تھا بعد کو پھر اس کو رونق دی گئی ہے۔

انگریزوں کے دور حکومت میں اس کی آبادی سوا لاکھ تھی۔ شاہی زمانہ کی مسجد ایک اونچے ٹیکرے پر ہے۔ شہر سے باہر شاہ پیر کی درگاہ سنگ مرمر سے تعمیر ہوئی ہے۔ اس کی نقاشی بہت ہی بلند پایہ کی ہے۔ لیکن روضہ کا کام اوپر سے ادھورا نظر آتا ہے۔ یہ شاہ صاحب جہانگیر بادشاہ کے پیر تھے۔ مقبرہ نور جہاں بیگم کی یادگار میں تعمیر ہوا ہے۔ شہر سے باہر ایک میل پر نوچندی دیوی کا مندر ہے جہاں نئے چاند کی خوشی میں نوچندی کا میلہ لگتا ہے، میرٹھ کی چھاؤنی قدیم میں انگریزوں کا کیمپ تھی۔ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی کی لڑائی کی ابتدا اسی میرٹھ کی چھاؤنی سے ہوئی تھی [۱]

(نوٹ ۱۳ اگست ۱۹۸۲ء میں یہاں بہت بڑا دوسرا ہندو مسلم فساد ہوا تھا جسکا سلسلہ مہینوں تک چلتا رہا ہے۔ اور در اصل یہ ہندو مسلم فرقہ دارانہ فساد نہ تھا بلکہ سیاستدانوں کے اقتدار کی جنگ کی ہولی ہندوؤں و مسلمانوں کے خون سے کھیل گئی۔ اور یہ ملک کیلئے کتنی شرمناک بات ہے۔

---

[۱] آئین اکبری ابوالفضل، منتخب التواریخ بدایونی جلد اول ص ۱۷۳

بدیع منزل | بدیع منزل تعمیر کردہ ملک الشرق ملک سرور خواجہ جہاں کہا جاتا ہے کہ یہاں زمانۂ قدیم میں جو راجہ کے محلات کے کھنڈر تھے۔ اسی مقام کو سلطان الشرق نے اپنی رہائش کے لئے پسند کیا۔ یہ جگہ حوض خاص کے سامنے والی سڑک کے دکھن میں تھی۔ یہ محل قابل دید اور جاذب نظر تھا۔ اس میں مختلف الوان سے پچی کاری کی گئی اور نقش و نگار بنائے گئے تھے۔ اس محل میں سلطان مبارک شاہ شرقی اور سلطان ابراہیم شاہ شرقی کی بھی سکونت رہی ہے۔ [1]

چہل ستون محل | سلطان ابراہیم شاہ شرقی جو بہت ہی شوقین اور علم و ادب کا دلدادہ اور سرپرست تھا۔ اس نے کچھ دنوں کے بعد یہ طے کیا کہ قلعۂ فیروز شاہی میں ایک عظیم محل کی تعمیر کی جائے۔ اس چہل ستون محل کی تعمیر اور آرائش و زیبائش میں کافی وقت لگا تھا۔ صبح صادق کے مصنف کا بیان ہے کہ جب یہ محل تکمیل کو پہونچا تو سلطان نے کچھ مزدوروں کو آپس میں بات کرتے سنا کہ ایک مزدور دوسرے سے کہہ رہا تھا کہ سلطان ابراہیم شرقی کا محل اب مکمل ہو گیا ہے۔ اس لئے مزدوروں کی ضرورت نہ ہوگی۔ اب ہم لوگ روزی کہاں سے پائیں گے۔ دوسرے روز اس سخی اور فیاض سلطان نے اس نو تعمیر کو مسمار کرنے کا حکم دیا۔ اس کے بعد پھر اُسی جگہ پر ایک دوسرے عظیم الشان محل کی تعمیر شروع ہو گئی۔ اور اس بار بہت کافی عرصہ کے بعد یہ محل تیار ہوا۔ اور اس کا نام چہل ستون رکھا گیا۔ جس میں ۴۰ کھمبے تھے۔ اس میں بہت ہی بلند و بالا منزلیں تھیں اور بڑا رعب و جلال ٹپکتا تھا۔ اور اسی میں سلطان ابراہیم شرقی کی سکونت تھی اور اسی میں علمی و ادبی محفلیں بھی ہوتی تھیں۔ یہ محل قلعہ شاہی میں شرقی حمام سے پچھم دکھن طرف تھا۔ بعد کو اس میں عدالتوں کا قیام بھی عمل میں آیا۔ کہا جاتا ہے کہ ۱۸۵۷ء

---

[1] ڈاکٹر زبیر جلد اول گزیٹر جونپور ص ۲۴۶، جونپور نامہ فارسی مولوی خیرالدین ص ۳۶،

کی جنگ آزادی میں یہ چہل ستون کی عمارت راجہ ادارت جہاں مائل کا دفتر نظامت تھا جس پر انگریزوں نے دکھن سے گولہ باری کر کے مسمار کر دیا [۱]

**محل بی بی راجے** | سلطان محمود شرقی کی بیگم راجے بی بی نے ایک نئی رہائش کا خیال ظاہر کیا۔ دہلی کے عظیم الشان آرام دہ محلات کے مقابلہ میں اس نے اپنے خسر کے تعمیر کردہ محل کو اس نے اپنے ذوق لطیف کے مطابق نہیں پایا۔ چونکہ راجے بی بی ایک مذہبی خاتون تھیں اور ان کی مذہبی وابستگی اور تعلیمی سرگرمی سے تاریخ کے اوراق بھرے ہوئے ہیں اور اس مذہبی وابستگی کی عظیم یادگار لال دروازہ مسجد ہے۔ جو عورتوں کی عبادت کے لئے مخصوص تھی۔ انھوں نے اپنے ذوق لطیف کی تکمیل کے لئے ایک جدید محل کی تعمیر کے لئے جامع مسجد کے قرب میں حکم دیا جسکے آثار اب بھی موجود ہیں۔ یہ عظیم الشان محل جو راجے بی بی کا تعمیر کردہ تھا۔ ۱۹۰ فٹ طول اور ۴۰ فٹ عرض میں رہا ہے۔ اس محل کی زیب و زینت کے لئے اسکے چاروں کونوں پر حسین و جاذب نظر برجیاں بنی ہوئی تھیں۔ اور بہت ہی آراستہ و پیراستہ تھا۔ افسوس کہ سکندر لودی کے حملہ نے اس کو تہس نہس کر دیا۔ بعد میں عمر خاں جو حسین شاہ شرقی کے پر پوتے تھے۔ انھوں نے اس کی مرمت بھی کرائی جو جونپور کا حکمراں خاندان اس کو بطور رہائش کے استعمال کرتا رہا۔ اور پھر یہ شکستہ یادگار بھی استبداد زمانہ سے نہ بچ سکی اور لوگ اس کے ملبے کو اٹھا کر لے گئے [۲]

**مقبرہ شاہزادہ ابراہیم** | یہ مقبرہ محلہ سپاہ میں سید صدر جہاں اجملؒ کے مزار

---

[۱] صبح صادق۔ سید حسن عسکری۔ تاریخی کارروائی کانگریس سینٹیسوین میٹنگ علی گڈھ جلد اول ۱۹۶۲ء صہ ۲۵، گزیٹر جونپور صہ ۲۳۸، [۲] جونپور نامہ فارسی صہ ۵۲، گزیٹر جونپور صہ ۲۴۳ سے ۲۴۴، جونپور نامہ فارسی صہ ۷۶

مبارک اور ان کے گھیرے کے بعد بھیتر کے مزارات سے دکھن واقع تھا۔ یہ سلطان ابراہیم شاہ شرقی کے بے نام لڑکے کا تھا۔ اور یہ لڑکا سید صدر جہاں اجملؒ سے مرید بھی تھا۔ اور اپنی خواہش اور نزول رحمت و برکت کے لئے آپ کے پائنتی دفن کیا گیا۔ یہ بہت ہی خوبصورت گنبد نما بارہ دری تھی۔ جس میں شہزادے کی قبر تھی۔ اس کے کھمبے پتھر کے تھے۔ اس کے اردگرد بزرگان دین کے مزارات تھے اور زمین مزروعہ حفاظ کے لئے دی گئی تھی تاکہ کلام پاک کی روزانہ تلاوت اور ایصال ثواب کرتے رہیں۔ لیکن یہ مقبرہ مسمار ہو گیا اس کے سارے پتھر کے ملبے اسی جگہ پر آج بھی پڑے ہوئے ہیں۔ اور گردش ایام سے بدرنگ ہو گئے ہیں۔ کھیت پر لوگوں نے قبضہ کر لیا ہے۔ [۱]

مقبرہ حضرت سلیمان شاہؒ: حضرت سلیمان شاہ ابراہیم شاہ شرقی کے عہد کے بہت بڑے عارف باللہ تھے۔ جن کا وصال ۱۴۶۲ء میں ہوا ہے۔ ان کا مزار و مقبرہ ڈسٹرکٹ جیل کے اندر واقع ہے۔ اور سلیمان شاہ کی درگاہ کے نام سے مشہور ہے۔ یہ روضہ خود بی بی راجے نے اپنی نگرانی میں تعمیر کرایا ہے۔ یہ ۶۵ مربع فٹ کے بلند چبوترے پر ہے۔ یہ اینٹوں کا بنا ہے اور قدیم زمانے کے چونے کا پلاستر ہے۔ اور بہت ہی عالیشان گنبد ہے۔ اس کی باہری ناپ ۴۴ فٹ + ۴۴ فٹ ۶ انچ ہے۔ اس کی اندرونی ناپ ۲۹ بائی ۳۹ فٹ ہے۔ اس کے اطراف میں تین تین محرابیں ہیں جس میں درمیانی محراب سب سے بڑی ہے۔ اور اس کا صدر دروازہ نصف گنبد نما ہے اور پھول پتیوں کے نقش و نگار سے

---

[۱] جونپور نامہ فارسی ص۲۔ شرقی منومنٹ مولوی فصیح الدین بدایونی کلکٹر جون پور ۱۹۲۲ء۔

مزین ہے۔ اس کے ستون ہشت پہل ہیں۔ اس کی اندرونی دیواریں سادہ

مقبرہ حضرت سلطان [illegible]

ہیں۔ لیکن سجاوٹ ہے۔ اس میں سب سے کشش والی چیز گنبد ہے اور

رنگ برنگ کی پچیکاری ہے۔ اس میں فارسی زبان میں درج ذیل کتبہ ہے جس سے سال وفات ظاہر ہوتا ہے۔

سلطان شاہ بود مقبول دادر ‌ ‌ ‌ نہ شد او را کسے فقیر ہمسر

کہ تاریخش شمار دو لام ہر بار ‌ ‌ ‌ بگو سہ مرتبہ اللہ اکبر

یہ جگہ مرجع خلائق ہے اور جمعرات کی شب میں لوگ زیارت کو آتے ہیں[1]

**مقبرہ حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدار مکن پور**

حضرت زندہ شاہ قطب المدار ہندوستان کے بہت ہی مشہور و معروف اور باکمال اور نادر الوجود فقرا میں ہیں۔ آپ حلب شام کے رہنے والے اور حضرت طیفور بسطامیؒ سے بیعت تھے۔ وہاں سے ہندوستان آئے اور سیر و سیاحت کے بعد جونپور میں ایک عرصہ تک رہے۔ پھر مکن پور کانپور چلے گئے اور وہیں مستقل سکونت اختیار کر لی۔ سلطان ابراہیم شاہ شرقی آپ سے بڑی عقیدت و محبت رکھتا اور بہت ہی عزت و تعظیم سے پیش آتا تھا۔ آپ کے وصال کے بعد مکن پور میں ابراہیم شاہ شرقی جونپوری نے بہت ہی عالیشان مقبرہ تعمیر کرایا جو فن تعمیر کا ایک اعلیٰ نمونہ ہے۔ یہ مقبرہ ۳۱ فٹ ۶ انچ مربع میں ہے اور گنبد سے ڈھکا ہوا ہے۔ مزار و مقبرہ ایسن ندی کے کنارے ہے۔ کہا جاتا ہے کہ مخلوق خدا پانی کی قلت کا سخت شکار تھی۔ آپ کی دعا سے یہ ندی جاری ہوئی ہے اور آپ کے سرہانے سے بہتی ہے۔ اس کی چہار دیواری ۷ فٹ کے گھیرے میں ہے اور یہ حرم سے منسوب ہے۔ یہاں عورتوں کو جانے کی سخت ممانعت ہے۔

کہا جاتا ہے یہاں نہ عورتیں جا سکتی ہیں، نہ کھانا پکا سکتی ہیں، نہ چراغ

---

[1] فرہر جلد اول ص ۶۱-۶۲، گزیٹر جونپور ص ۲۴۸، شرقی مونومنٹ فصیح الدین۔

جلا سکتی ہیں اور نہ اشعار وغیرہ پڑھ سکتی ہیں۔ اس عظیم الشان مقبرے کے دو پھاٹک ہیں اور وہاں کے کتبے کے مطابق یہ بعد کے تعمیر کردہ ہیں۔ پہلا پھاٹک چورکا دروازہ کہلاتا ہے۔ اور اس کے کتبے کے مطابق سلطان حسین شرقی جونپوری کے عہد حکومت ۸۷۳ھ مطابق ۶۸-۱۴۶۹ء میں تعمیر ہوا ہے۔ دوسرا پھاٹک سوداگر دروازہ کہلاتا ہے۔ اس کی تعمیر تاریخ ۹۹۹ھ مطابق ۹۴-۱۴۹۳ء ہے۔ اس مبارک روضہ کی زیارت کو جس میں آپ کا مزار مبارک ہے۔ ہر سال عرس کے موقع پر ہزارہا مرد و زن ہند و پاک کے آتے ہیں اور عقیدت کے پھول نچھاور کرتے ہیں۔

داراشکوہ ایک صوفی منش شہزادے نے حضرت شاہ بدیع الدین قطب المدارؒ کے عرس کا چشم دید منظر اس طرح بیان کیا ہے کہ "در ہر سال ۱۷ جمادی الاول کہ عرس ایشاں است قریب بہ پنج و شش لک آدم مرد و زن صغیر و کبیر از اطراف و جوانب ہندوستان درآں روز بزیارت روضہ شریف ایشاں با علما ہائے بسیار جمع میشوند و ہمہ نذر و نیاز می آرند و کرامات و خوارق عجیبہ و غریبہ نیز نقل می کنند واز چہار حصہ اہل ہند وضیع و شریف دو حصہ مرید حضرت پیر دستگیر غوث الثقلین شاہ محی الدین سید عبدالقادر جیلانی اند۔ اشراف بیشتر حصہ مرید شاہ قطب المدار اند اجلاف و بیشتر نیم حصہ مرید حضرت خواجہ معین الدین چشتی و نیم حصہ مرید حضرت مخدوم بہاء الدین زکریا ملتانیؒ" [1]

امیر مرزا ہندو بیگ | عراق کے رہنے والے نجیب الطرفین سادات سے تھے۔ بابر بادشاہ کے زمانے میں وارد ہندوستان ہوئے۔ جب بابر بادشاہ کو آپ کی آمد

---

[1] مرأۃ المداری فارسی ص۱۴۲ تا ۱۶۱، منو نٹل اینٹی کیوٹیز جلد دوئم ص۱۶۹-۱۷۰ و ص۳۲۵
سفینۃ الاولیاء، داراشکوہ ص۲۲۲-۲۲۳ فارسی۔

کی اطلاع ہوئی اور آپ کی قابلیتوں اور صلاحیتوں کا اندازہ ہوا تو امرائے دربار میں شامل کر لیا اور منصب سہ ہزاری عطا کیا۔ بعد ازاں گڑھ مکھتیشور کے راجہ نے بعہدہ تولیہ داری دہلی سے آپ کو طلب کر لیا اور پھر اس کے بعد میرٹھ کی حکومت سپرد ہوئی۔

میرٹھ میں آپ نے نہایت نیکنامی کی زندگی بسر کی۔ اہالیان میرٹھ سے اس قدر شفقت و محبت سے پیش آئے کہ حاسدین کی نظروں میں کھٹکنے لگے اور نوبت یہانتک پہونچی کہ بادشاہ تک آپ کی شکایت پہونچادی گئی کہ مرزا ہندو بیگ عیش و عشرت کے عادی ہیں۔ رعایا کی تکلیف کا احساس نہیں۔ کار سرکار میں تساہلی کرتے ہیں۔ اتفاق سے ان شکایتوں کو سنکر بادشاہ نے ناراضگی کا اظہار کیا۔ اور کچھ دنوں آپ عتاب شاہی کا شکار رہے۔ مگر جب بادشاہ کو علم ہوا کہ ساری شکایتیں بر بنائے حسد کی گئی تھیں تو آپ کے لئے بخشش و عطایا کے دروازے کھول دیئے گئے اور پھر مقربان بارگاہ میں سے ہو گئے۔

شاہزادہ فیروز کے انتقال کے بعد آپ کو جونپور کا حاکم بنا دیا گیا۔ اور ۹۵۰ھ میں جب بنگالہ میں شیر شاہ کے فتنہ و فساد کو دبانے کے لئے آپ کو بھیجا گیا تو اثنائے راہ میں آپ کا انتقال ہو گیا۔ آپ کی نعش آپ کے اعزا جونپور لائے۔ اور محلہ ککرہ میں عیدگاہ کے دکھن جانب دفن کی گئی۔ جس پر ایک رفیع الشان مقبرہ بنا ہوا ہے۔ اسوقت یہ مقبرہ خراب و خستہ حالت میں اور مرمت طلب ہے [۱]

مقبرہ مرزا ہندو بیگ محلہ عمر پور رہر بند ظفپور تقریباً ۸۰ فٹ کے ایک شکستہ

---

[۱] تذکرۃ الامراء جلد سوم قلمی ص۳

مربع چبوترہ ہے۔ مقبرہ کے پورب میں دروازے کے باہر ایک شکستہ مزار ہے۔ جس پر چلبل کا ایک درخت ہے اس کے باہر دروازہ نما چہار دیواری کے باہر ایک مزار اتر جانب بہت قدیم ہے۔ اس کے پائنتی ایک قبر خام ابھی حال

مقبرہ مرزا احمد بیگ ۱۵۱

کی معلوم ہوتی ہے۔ ۶ درخت چلبل کے چھوٹے اور بڑے مقبرے کے پورب میں چبوترے پر ہیں۔ دو درخت چھوٹا بڑا اتری چبوترے پر ہے۔ دو درخت کچھ بڑا پچھم میں، چلبل کا ایک درخت خودرو ذرا بڑا کانٹے دار کسی جنگلی پھول کا ہے۔ دکھن میں ۷ درخت چھوٹے بڑے چلبل کے ہیں اور ایک درخت لسوڑے کا ہے۔ مقبرے کا دکھنی حصہ بالکل منہدم ہو گیا ہے۔ اور اسی جانب ایک بڑا درخت مقبرے کی منہدمہ دیوار میں چلبل کا ہے۔ مقبرے کی باقی نصف چھت میں جو لٹکی ہوئی ہے ایک بڑا گلدستہ بہت ہی حسین اور جاذب نظر اب بھی موجود ہے۔ جس میں کئی رنگوں سے رنگ آمیزی کی گئی ہے۔

یہ گلدستہ ۔۔ ۴ سال قبل مغل دور کی فنون لطیفہ کی یاد تازہ کر رہا ہے۔ چوحدی حسب ذیل ہے۔ پچھم کھیت مزروعہ، بعدۂ دیوار پختہ پورب قبرستان قدیم کی دیوار رکھیت مزروعہ اتر کھیت مزروعہ بعدۂ حدود مقبرہ کی دیوار، کھیت مزروعہ دکھن (سروے مؤرخہ ۲ر فروری ۳۴ء)

خان اعظم بابا بیگ جلائر | اصل نام میر محمد باقر عرف ارادت خاں تھا۔ اولاً نواب آصف خاں مرزا جعفر نے آپ کو سیالکوٹ و گجرات میں فوجداری پر مامور کیا اور بعد میں اپنی دختر سے آپ کی شادی کردی خان اعظم ایک عرصہ تک سیالکوٹ و گجرات میں ضبط و نظم سلطنت میں کوشاں رہے۔ اور پھر متھرا کے تولیہ دار مقرر کر دیے گئے۔ اور پھر بہار کی حکومت سپرد کر دی گئی۔ ۲۱ سنہ جلوس اکبری میں کشمیر میں صوبہ دار بنا کر بھیج دیے گئے۔

جسوقت مرزا میرک حاکم جونپور کے مرنے کی خبر پائی آپ نے بادشاہ کو ایک عرضی روانہ کی جس میں لکھا کہ "کشمیر میں بیحد سردی پڑتی ہے۔ اور میں ایسی سردی برداشت کرنے کی قوت نہیں رکھتا۔ اگر بہ نظر ترحم شاہانہ مجھے جونپور بھیجدیا جائے تو میری عزت افزائی کا باعث ہوگا۔"

بادشاہ نے عرضی دیکھتے ہی آپ کو کشمیر سے طلب کر کے جونپور کا حاکم بنادیا۔ جونپور پہونچکر آپ نے صرف ۲ سال حکومت کی اور چہتر سال کی عمر میں ۱۰۵۹ سنہ کو دنیائے فانی سے رحلت کی۔ آپ نے محلہ تارٹلہ میں مسجد شاہ کبیر کے پورب جانب دریا کنارے مکان پختہ اور ایک باغ "بہشت منزل" کے نام سے بنوایا تھا اور بعد انتقال اسی باغ کے صحن میں مدفون ہوئے۔ قبر شکستہ حالت میں موجود ہے۔ آج کل اس کو نواب کا باغ کہتے ہیں۔ [۱]

---

[۱] مشاہیر جونپور قلمی سوم ص ۷۷-۷۹،

سیالکوٹ ملا | برہمنوں کے کہنے کے مطابق اس شہر کی بنیاد آج سے پانچہزار سال قبل ایک سول یا سال نامی راجہ نے رکھی تھی۔ جو پانڈوں کا چچا یا ماما تھا۔ اپنے نام سے متعلق اس کا نام سیالکوٹ رکھا تھا۔ اس خاندان نے قریب قریب ۱۵ سو سال حکومت کی ہے۔ اس کے بعد وہاں اتنی بڑی اور بھیانک بارش آئی کہ وہ قریب ایک ہزار سال تک آباد ہی نہ ہو سکا۔ ایک دوسرے راجہ لیباہن نے اس کو آباد کیا اور یہاں ایک قلعہ بھی تعمیر کرایا۔ اس کا تعلق سیاکی اولاد سے تھا۔ اور یہی وجہ ہے کہ کچھ لوگوں کی رائے کے مطابق اس کا نام سالیباہن بھی نے کیا تھا۔ اور سیا لفظ کی مناسبت سے سیالکوٹ نام رکھا گیا۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ شہاب الدین غوری نے لاہور پر حملہ کیا تھا۔ جبکہ وہاں غزنی خاندان کا آخری بادشاہ خسرو ملک حکومت کرتا تھا۔ سیالکوٹ پر بھی اس نے چڑھائی کی تھی۔ اس وقت سیالکوٹ ہندو راجہ کے قبضہ میں تھا۔ غزنوی کے حملہ میں راجہ کو شکست ہوئی۔ لیکن جہانتک سیالکوٹ کی بنیاد رکھنے کا تعلق ہے وہ غلط ہے۔ کیونکہ اس کی بنیاد آج سے کئی ہزار سال پہلے رکھی گئی تھی۔ یہ سچ ہے کہ راجہ شالباہن نے جس قلعہ کی مرمت کرائی اس کی حالت بہت خراب تھی۔ مگر یہ کہنا کہ راجہ نے خود یہ قلعہ تعمیر کرایا غلط ہے۔ یہ بات تاریخ سے بھی ثابت ہے کہ اس نے ضرور اس قلعہ کی مرمت کرائی ہے [۱]

امیر الامراء خان زماں علی قلی خاں شیبانی | حیدر سلطان باپ کا نام قوم کا اُزبک تھا۔ اور شیبانی خاندان سے تھا۔ شاہ طہماسپ نے جو فوج ہمایوں بادشاہ کے ساتھ کی

---

[۱] آئین اکبری ابوالفضل ص۱۷۵، منتخب التواریخ بدایونی ص۵۵، سیالکوٹ گزیٹر

تھی۔اس میں حیدر سلطان بھی تھا۔باپ کے انتقال کے بعد ہمایون نے علی قلی خاں
کو داروغہ باورچیخانہ بنا دیا۔بعد میں علی قلی خاں اور اس کے بھائی بہادر خاں کو
فوج میں بھرتی کر لیا۔دیپالپور کی مہم میں جب شاہ ابوالمعالی افغانوں کے لشکر میں
گھر گئے تو ان ہی دونوں بھائیوں نے نہایت شیرانہ حملے کر کے مہم سر کی تھی اور جب
قنبر دیوانہ نے سنبھل میں سرکشی کی تو علی قلی خاں کو بادشاہ نے خان زماں کا خطاب
دیکر مہم سر کرنے سنبھل روانہ کیا۔قنبر دیوانہ قلعہ سنبھل میں بعد جنگ مارا گیا۔اور اسکا
سر کاٹ کر علی قلی خاں نے بادشاہ کی خدمت میں بھیجا۔

جب ہیمو بقال نے تغلق آباد میں شاہی لشکر کو شکست دیکر دہلی کے تخت
پر قبضہ کر لیا۔تو خاں زماں نے بادشاہ کا حکم پاتے ہی شادی خاں سے جنگ ترک

---

سنبھل کی تاریخی حیثیت | مرادآباد سے ۲۵ کلومیٹر کے فاصلہ پر آباد یہ تاریخی قصبہ سنبھل عہد قدیم میں علوم
وفنون اور تہذیب وثقافت کا مرکز رہا۔شرقی عہد حکومت میں یہ سو برس تک جونپور کے ماتحت تھا۔
جب قنبر دیوانہ نے سنبھل میں بغاوت وشرکشی کا جھنڈا لہرایا تو امیرالامرا علی قلی خانِ زماں جونپوری
کو اس کی سرکوبی کیلئے بھیجا گیا تھا۔

مغلیہ عہد میں اس خطہ کو مرکزی حیثیت حاصل تھی۔ہندوستان کی قدیم تاریخ میں بھی اس کا
ذکر ملتا ہے۔تاریخ کے اوراق الٹیئے تو آپ کو معلوم ہوگا کہ سنبھل، پرتھوی راج چوہان
کے نانا راجہ جگات کے عہد حکومت میں یہ آباد ہوا تھا۔وید مقدس میں بھی اس کا ذکر آیا
ہے۔کہا جاتا ہے کہ ویدک عہد میں یہ سنبھلا گرام کے نام سے موسوم تھا اور اس کی توجیہ یہ
پیش کی جا سکتی ہے کہ جب راجہ جگات کوڑھ کے مرض میں مبتلا ہوا تو اس نے اس علاقہ میں
آکر غسل کیا اور پھر صحتیاب ہو گیا۔اس وقت کی صورت جنگل کی تھی۔راجہ پنڈتوں سے اس
کے متعلق تحقیق کی تو معلوم ہوا کہ یہ سنبھلا گرام ہے۔

کرکے وہاں کا رخ کیا۔ جب ہیمو کے مقابلہ میں فوجیں روانہ ہوئیں تو ایک فوج کا سپہ سالار خود اکبر بادشاہ تھا۔ اور دوسری فوج کی سپہ سالاری خانزماں علی قلی خاں کو دی۔ پانی پت کے میدان میں ہیمو بقال سے سامنا ہوا۔ علی قلی خاں شیر کی طرح ہیمو کی فوج پر جھپٹ پڑا اور سارا توپ خانہ اور ہاتھی گھوڑا چھین لیا۔ جب ہیمو نے دوبارہ فوج ترتیب دے کر ہوائی ہاتھی پر سوار ہو کر مقابلہ کیا تو علی قلی خاں نے ہیمو کو زندہ گرفتار کر کے بادشاہ کے پاس حاضر کر دیا۔ اس جنگ کے صلے میں سنبھل کا علاقہ اور دوآبہ علی قلی خاں کی جاگیر میں آیا [1]

ایک انگریز مؤرخ بلاک مین اپنی تاریخ میں لکھتا ہے کہ "مغلیہ سلطنت کی بنیاد رکھنے میں بیرم خاں کے بعد دوسرا نمبر خانِ زماں علی قلی خاں کا آتا ہے۔ سنبھل کی سرحد کے آس پاس

---

(بقیہ حاشیہ ص ۳۸۶ کا) راجہ نے اسکو آباد کرنیکا حکم دیا اور یہاں ایک قلعہ بھی تعمیر کرایا اس نے سنبھل کو ایکسو چھتیس پورہ اور ایک سو چودہ محلوں میں بسایا تھا جس کا رقبہ ۱۹ کوس تھا۔ ایک روایت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ سنبھلا گرام چار یگوں میں مختلف ناموں سے آباد رہا ہے۔ ست یگ میں "ہان" ترتیا میں "مہدگری" دواپر میں پنگل اور کلجگ میں سنبھل کے موجودہ نام سے اسکا تذکرہ ملتا ہے۔

پرتھوی راج چوہان کے عہد حکومت میں سنبھل کو دارالسلطنت ہونے کا فخر حاصل رہا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ سات مسلم سلاطین کے زمانہ حکومت میں بھی اسے دارالسلطنت کی حیثیت حاصل رہی اور تاریخ فرشتہ کے بیان کے مطابق عہد اکبری میں سرکار سنبھل کی تقسیم چالیس پرگنوں پر مشتمل تھی۔ جسکا رقبہ ۹۲،۰۹۰،۴۰ بیگھہ ۲ بسوہ اور مالگذاری شاہی ۶۹۹،۴۰،۴۹۱ دام نقد میں تھی۔

سنبھل کی تاریخی اہمیت کے ساتھ ساتھ علمی و ادبی حیثیت سے بھی ہندوستان کے اہم

تمام افغان چھائے ہوئے تھے۔ رکن خاں افغان نے سرکشی کی تو خان زماں نے لکھنؤ تک مطلع صاف کر دیا۔ ابھی خان زماں لکھنؤ میں تھا کہ حسن خاں بیس ہزار افغان لے کر چڑھ آیا۔ علی قلی خاں اور بہادر خاں نے ایسی شکست فاش دی کہ دشمن بہت سا مال غنیمت چھوڑ کر بھاگا۔ سبد لیا اور دلسنگار ہاتھی اس معرکہ میں ہاتھ آئے۔ اور خان زماں نے ۹۶۴ھ میں جونپور پر بھی قبضہ کر لیا اور سکندر عدلی کو جونپور سے نکال باہر کیا۔

---

(بقیہ حاشیہ ص۴۸۷ کا) ترین مراکز میں شمار ہوتا تھا۔ یہاں پر دور دراز سے تشنگان علم دفن آتے تھے اور یہاں کے علماء اور مشائخ کے سامنے زانوئے ادب تہہ کرتے تھے۔ یہاں کے مدرسوں میں "مدرسۃ الشرح" عہد قدیم میں بہت مشہور تھا۔ اس سرزمین کے مشہور عالم و بزرگ حضرت شیخ حاتم رح تھے جن کے نام سے آج بھی سرائے حاتم آباد ہے۔ اور حضرت شیخ عزیز اللہ امام وقت ملتان کی سکونت ترک کر کے سنبھل آئے اور ایک عرصہ دراز تک علم کی شمع روشن کی ہے ان کے شاگردوں میں حضرت مولانا حاتم اسرائیلی اور حضرت شیخ اللہ دیے جونپوری جن کی تصانیف کثیرہ بہت ہی مشہور و معروف ہیں۔ حضرت شیخ حاتم رح ایک جید عالم اور کامل بزرگ تھے۔ اور ان کا مدرسہ علم و دانش کا اہم مرکز تھا۔ اس کے متعلق مصنف خلاصہ ایوان مفصل رقمطراز ہیں کہ "حاتم سرائے میں بہ عہد سلاطین ہمایون، شیر شاہ، جلال الدین محمد اکبر، جہانگیر، و شاہجہاں صاحبقران ایک عظیم الشان دارالعلوم تھا جس میں دور دراز سے طلباء علوم و فنون حاصل کرنے آتے تھے۔ یہ مدرسہ کئی صدیوں تک سرچشمہ علوم و فنون بنا رہا۔ منہاج سراج، ضیاء الدین برنی، ابوالفضل، ملا عبدالقادر بدایونی، منشی عبدالرحمٰن اعظم پوری، شیخ عثمان، شاہ کامل، حضرت شیخ حمید الدین مفسر سنبھلی اسی دارالعلوم کے فیض یافتہ ہیں۔ ملا عبدالقادر بدایونی نے لکھا ہے کہ "۱۲ برس کی عمر میں والد صاحب کے ہمراہ سنبھل تحصیل علم کے لئے

ملا پیر محمد خانِ زماں سے بہت جلتے تھے۔ بادشاہ سے شکایت کی کہ خانِ زماں کے ارادے بد ہیں۔ چنانچہ اکبر بادشاہ نے خان زماں کی تنبیہہ کے لئے کچھ سرداروں کو خانِ زماں کے پاس بھیجا۔ ملا پیر محمد کو شاہم بیگ کے معاملہ میں اپنے دربار سے نکال دیا تھا۔ خود تو بادشاہ سے معافی مانگ کر معاملہ سدھار لیا مگر ملا پیر محمد ناخوش ہی رہے۔ جس زمانے میں کوڑیا افغانوں نے بنگالہ میں سر بغاوت بلند کیا خان زماں جونپور میں تھا۔ شاہی حکم پاتے ہی بنگالہ پر چڑھ دوڑا۔ افغانوں کو کاٹ کاٹ کر ڈھیر لگا دیئے اور بادشاہ کو اتنا خوش کیا کہ سارے گناہ دھل گئے۔ [۱]

ابھی خان زماں جونپور ہی میں تھا کہ سکندر عدلی کا لڑکا شیر خاں کے نام سے چنار کا مالک ہوگیا اور اپنے باپ کا بدلہ لینے کے لئے جونپور پر حملہ آور ہوا۔ وہ دریائے گومتی اتر کر سلطان حسین شاہ کی شرقی مسجد کی طرف بڑھا اور چاہتا تھا کہ لعل دروازہ پر حملہ کریں اتنے میں خان زماں مع لشکر کے دشمن کی فوج پر ٹوٹ پڑا۔ دشمن شکست کھا کر بے شمار ساز و سامان چھوڑ کر بھاگا۔

خان زماں نے اس لڑائی میں ہاتھ آیا ہوا سامان اور ہاتھی گھوڑے بادشاہ کے پاس نہیں بھیجے۔ اسلئے بادشاہ کو خان زماں پر بغاوت کا پھر شک ہوا۔ اور خان زماں کی تنبیہہ کے لئے روانہ ہو گئے۔ جیسے ہی کڑہ مانک پور پہونچے خان زماں کو اس کا علم ہوگیا۔ دونوں بھائی بادشاہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور تحفے تحائف

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۳۰۸ کا) پہونچا تھا اور شیخ حاتم کے مدرسہ میں تعلیم پاتا تھا۔ [۲]

---

[۱] تاریخ ہند بلاک مین۔ فرشتہ۔ تاریخ ہند مولوی ذکاء اللہ، تجلی نور حصہ سوم قلمی [۲] تاریخ فرشتہ احسن التواریخ۔ غلام احمد شوق فریدی۔ خلاصہ ایون مفصل حصہ اول مطبوعہ ۱۹۲۶ء صفحہ ۱۴۷ ضمیمہ قومی آواز مورخہ ۲۱ نومبر ۱۹۸۲ء صفحہ ۳ کالم ۱-۲ سعادت علی صدیقی۔

نذر کرکے بادشاہ کو خوش کر لیا۔ پلتہ دلیل۔ سبد لیا اور جگ موہن ہاتھی پاکر اکبر بے حد خوش ہوا۔

کچھ دنوں کے بعد مخالفین نے پھر خانِ زماں کے خلاف اکبر کے کان بھر دیئے اور اکبر نے ۹۷۱ھ مطابق ۱۵۶۳ء میں ملا عبد اللہ سلطانپوری۔ مولانا علاء الدین لاری۔ شہاب الدین احمد خاں اور وزیر خاں کو بھیجا کہ خان زماں کو راہ راست پر لائیں

ادھر فتح خاں اور حسن خاں افغان لشکر کثیر لیکر قلعہ رہتاس گڈھ سے اٹھے اور سلیم شاہ کے بیٹے کو بادشاہ بناکر بہار کی حکومت پر قابض ہو گئے۔ اور بعض علاقے خان زماں کے بھی دبا لیئے۔ دونوں بھائیوں نے ابراہیم خاں ازبک اور مجنوں خاں قاقشال کو آگے بڑھایا مگر دشمن ریلتا ہوا آگے بڑھ آیا۔ پھر خان زماں نے حسن خاں تبتی کو آگے بڑھایا مگر وہ بھی ناکام رہا۔ اتنے میں خان زماں دشمن کے توپ خانے پر شست باندھ کر چڑھ گیا اور توپ داغدی۔ توپ دغنے سے پٹھانوں کے اوسان خطا ہو گئے اور ایک ہاتھی بگڑ کر دشمنوں کی فوج کو ریلتا ہوا چاروں طرف بھاگنے لگا۔ دشمن سمجھے کہ یہ خان زماں کا داؤں ہے۔ سارا سامان جنگ چھوڑ کر بھاگے اور فتح کا سہرا خان زماں کے سر بندھا۔

اس جنگ کے بعد لوگوں نے بادشاہ کے کان بھرے کہ مال غنیمت میں سے خان زماں نے کچھ نہیں بھیجا۔ اس جنگ میں حاصل کئے ہوئے صف شکن اور کوہ پارہ ہاتھیوں کی تعریف کرکے بادشاہ کو لالچ دلایا۔ چنانچہ بادشاہ نے اس مرتبہ منعم خاں خانخاناں کو روانہ کیا۔ خان زماں بھی شاہی لشکر سے مقابلہ کرنے کے لئے آگے بڑھا۔ اور دریائے جونسہ کے کنارے دونوں کا سامنا ہو گیا۔

---

لے فرشتہ۔ تاریخ ہند ذکاء اللہ۔ مآثر الامرا۔ تجلی نور سوم قلمی

دونوں طرف سے کشتیوں پر لوگ آئے۔ صلح و مصالحت کی باتیں ہوئیں۔ صف شکن اور کوہ پارا ہاتھی اور کچھ تحفے تحائف دیکر بادشاہ سے اپنی خطا معاف کرالی۔

خطا معاف ہونے کے بعد خاں زماں کا دل اور بڑھ گیا۔ اس نے چنار گڑھ سے شکار کرتے کرتے غازیپور اور جونپور پر دھاوا بولدیا۔ اور حکومت کرنے لگا۔ اکبر بادشاہ کو پیغام بھیجا "ملک حضور کا مال ہے۔ میں بھی حضور کا ہوں۔ قدیمی نمکخوار و جاں نثار ہوں۔ انتظام ہی تو کرتا ہوں تباہ تو نہیں کرتا۔ اس پر لوگوں نے بادشاہ کو بھڑکا دیا کہ اس جواب کی تہ میں بہت خطرے ہیں فوری سد باب کی ضرورت ہے۔ بادشاہ نے فوراً اشرف خاں میر منشی کو بھیجا کہ جونپور کا انتظام سنبھال لو۔ اور خان زماں کی ماں کو قید کر لو۔

---

غازیپور | اس شہر کے بنیاد کی تاریخ "حق استقلال" سے نکلتی ہے۔ جو ۷۴۰ھ مطابق ۱۳۳۰ء ہے۔ اور یہ بات درست معلوم ہوتی ہے۔ لیکن اس امر کا یقین کرنا مشکل ہو جاتا ہے کہ یہ شہر اور دوسرے شہروں کی طرح محمد بن تغلق کے دور حکومت تک کیلئے محفوظ رہا ہوگا، ابھی تک نہیں کہ غازیپور کا نام مسلمانوں نے رکھا ہے۔ اس کے علاوہ نام رکھنے کا کوئی دوسرا سبب نہیں ہے۔ اور اس کی کوئی دوسرے طریقہ سے تائید ہوتی ہے۔ جیسا کہ ہندوؤں کے کہنے کے مطابق یہ واقعہ ہے کہ راجہ بانگھا تا پرتھوی راج کا جانشین تھا۔ اس نے اپنی نجات کیلئے جگناتھ جی کی یاترا کا فیصلہ کیا۔ لیکن کھٹوٹ تالاب میں یا بیچ برہمنوں کے کچھ کہہ دینے سے اس کی خواہش کی تکمیل ہوگئی۔ اس لئے وہیں رہنے لگا اور قلعہ بھی بنوایا اور اس طرح اس نے کافی علاقہ پر قبضہ کر لیا۔ اس کا بھتیجہ جو اس کا جانشین تھا، ایک مسلمان کو پکڑ لیا جس کی بیوہ ماں نے بادشاہ کے یہاں درخواست دی۔ جس کے نتیجہ میں۔ ۴۴

خان زمان اسوقت اودھ کے علاقے میں تھا۔ بادشاہ کی آمد کی خبر پاتے ہی جنگلوں میں جا چھپا۔ بہادر خان اپنے بہادر دلاوروں کے ساتھ جونپور آیا۔ قلعہ میں سے ماں کو نکالا اور بادشاہ کے آنے کی خبر سنکر وہ بھی دریا پار اتر گیا۔ خان زماں میرزا میرک رضوی کے ساتھ پھر ماں کو خانخاناں کے پاس بھیجا کہ وہ قصور معاف کرا دیں اور یہ شعر لکھ کر بھیجا ؎

بدین امید ہائے شاخ در شاخ
کرم ہائے تو مارا کرد گستاخ

اس مرتبہ بھی خان زماں نے قصور کو اکبر بادشاہ نے معاف کر دیا اور معاملات رفع دفع ہو گئے۔ اور کچھ دنوں فریقین میں کوئی تلخی پیدا نہ ہوئی۔ [1]

اتفاق سے حاسدوں نے پھر اکبر بادشاہ سے خاں زماں کی چغلی کھائی کہ وہ آزاد ہوا چاہتا ہے۔ اور بادشاہ حاسدوں کی باتوں میں خان زماں کی تنبیہ کیلئے روانہ ہو گیا اس مرتبہ بادشاہ کے اہل و عیال ساتھ تھے۔ جنھیں جونپور میں چھوڑ کر سندرم

---

(بقیہ حاشیہ ص۲۹۱ کا) بہادروں کی ایک ٹکڑی سید سالار مسعود غازیؒ کی قیادت میں اس کو پ پا کرنے کے لئے بھیجی گئی۔ یہ فوج کھٹہٹ پہونچی اور حملہ کر کے قلعہ پر اپنا قبضہ جما لیا اور راجہ کو قتل کر دیا۔

اب اس کے بعد اس کے بھتیجے نے ایک فوج اکٹھی کر لی لیکن دو بار شکست ہو گئی ہیو ندی کے ساحل پر اور دوسری شکست غازیپور میں ہوئی۔ پھر غازیپور میں فتح کے بعد سید سالار مسعود غازی نے ایک شہر آباد کیا۔ انھوں نے یہ پورا علاقہ اپنے چھ لڑکوں میں بانٹ دیا جنھوں نے برسوں اس سرزمین پر اپنی حکومت قائم رکھی۔ یہاں شیخ صدیقی اور یوسف پور سے انصاری آ کر آباد ہوتے رہے۔ یہیں پر محلہ نورالدین پور میں حضرت شاہ عبدالعلیم آسی عارف باللہ کا مزار اقدس ہے

[1] دربار اکبری۔ فرشتہ۔ تاریخ ہند ذکاءاللہ۔ گزیٹیر جونپور

ہاتھی پر سوار ہو کر رات ہی کرارہ مانک پور پہونچا اور دریا عبور کر کے صبح سکراول کے مقام صفوف جنگ آراستہ کر دیا۔ پیر کا دن عید قرباں کی پہلی تاریخ ۹۷۴ھ مطابق ۱۵۶۷ء کو دونوں فوجوں کا سامنا ہوا۔ علی قلی خاں اور بہادر خاں دونوں بھائی ایسے لڑے کہ شاہی فوج کے دانت کھٹے کر دیے۔ مگر اکبری قسمت کا ستارہ عروج پر تھا۔ خان زماں لڑتے لڑتے تیر کھا کر زمین پر آ گئے۔ اور ہاتھی کے ریلے نے کچل دیا۔ ابھی سسک رہے تھے کسی نے سر کاٹ کر بادشاہ کے سامنے پیش کر دیا جو آگرہ روانہ کر دیا گیا۔ بادشاہ کو اس جنگ کی کامیابی پر بڑی خوشی ہوئی مگر ایک نامور بہادر کے کھونے کا صدمہ بھی ہوا۔ جو مدتوں باقی رہا۔

خاص حوض کے وسطی ٹیلے پر علی قلی خاں زماں جونپوری کی بغیر سر کی قبر

جب خان زماں کا لشکر تتر بتر ہونے لگا تو نظر بہار بہادر خاں کو ایک گھوڑے پر سوار کر کے اکبر کے سامنے لایا۔ اکبر نے کہا "یہ ہماری رعایات اور قدر دانی کا بدلہ تم نے دیا ہے؟" بہادر خاں نے آنکھیں نیچی کر لیں۔ اس کے بعد قتل کا حکم دیدیا گیا۔

---

۱ دربار اکبری۔ تجلی نور قلمی مآثر الامرا، ذخیرۃ الخوانین جلد اول ڈاکٹر سید معین الدین فارسی ص ۲۹

بدایونی نے لکھا ہے کہ ۱۵۶۵ء میں جونپور سے قریب اعظم گڈھ کے ایک پرگنے نظام آباد میں اکبر کا جشن ولادت منایا گیا۔ پہلے نظام آباد بھی جونپور میں تھا۔ اس موقع پر بادشاہ کو سونے اور چاندی میں تولنے کا جلسہ ہوتا تھا۔ عربی و شمسی، دونوں مہینوں کے مطابق سال میں دو بار یہ جشن منعقد ہوتا تھا۔ تولنے کے بعد ان چیزوں کو برہمنوں اور دوسرے غریبوں اور مسکینوں میں تقسیم کیا جاتا تھا۔ (بدایونی ص۳۱۳)

خان زماں علی قلی خاں سخی تھا۔ عالی ہمت تھا اور شجاع و جری تھا۔ امیرانہ مزاج رکھتا تھا۔ فکر کا تیز اور مزاج کا ذکی تھا۔ علماء شعرا اور اہل کمال کا بڑا قدرداں تھا۔ غازی پور میں زمانیہ اسی کا آباد کیا ہوا ہے جو پہلے شہر تھا۔ غزالی۔ الفتی اور سلطان تبکلی خان زماں کے درباری شعرا تھے۔ بہادر خاں خود بھی شاعر تھا۔

دونوں بھائیوں کے قطعات تاریخ تو بہت سے لکھے گئے۔ مگر سب سے مختصر تاریخ درج ذیل ہے۔

"دو خون شدہ"

خان زماں کی بغیر سر کی لاش اعزہ جونپور لائے اور مقام "خاص حوض" جونپور میں شاہم بیگ کے پاس وسطی ٹیلہ پر دفن کر دیا اب بھی چبوترہ پر نشان قبر ہے ضرورت ہے کہ ایسے بہادر نوجوان کی یادگار کے سلسلے میں قبر کی حفاظت کی جائے تاکہ برباد ہونے سے بچ جائے۔

**اکبر بادشاہ پر ایک نظر**

اکبر بادشاہ کے متعلق مؤرخین لکھتے ہیں کہ وہ بالکل ان پڑھ تھا۔ لیکن اس کی حقیقت کیا ہے ملاحظہ فرمائیں۔

ہمایوں کی پوری زندگی ادھر ادھر گھومنے اور پریشانیوں میں گزری۔ اس حقیقت سے سبھی باخبر ہیں کہ ابھی اکبر کی عمر صرف بارہ سال کی تھی کہ اس کے والد ہمایوں کا انتقال ہو گیا۔ اس حالت میں اکبر کی باقاعدہ تعلیم کیسے ہو سکتی تھی۔

اکبر کی عمر جب چار برس چار ماہ اور چار دن کی ہوئی تو اس نے اپنی تعلیم شروع کی۔ ابوالفضل نے آئین اکبری میں اس امر کو تفصیل سے لکھا ہے۔ اس کے استادوں میں ملا شیخ حسام الدین۔ ابراہیم۔ اور ملا بایزید کے علاوہ نقیب خاں، ملا عبدالقادر، بیرم خاں تھے۔ اور مولانا عبداللطیف اکبر کو دیوان حافظ پڑھایا کرتے تھے تعجب ہے کہ ایک طرف ابوالفضل نے بڑی تفصیل سے اس کے استادوں کے نام گنائے ہیں اور پھر دوسری طرف ان پڑھ بھی بتایا ہے۔

ابوالفضل نے آئین اکبری میں لکھا ہے کہ اکبر کے کہنے پر لفظوں کی پہچان کا ایک نیا طریقہ معلوم کیا گیا۔ جس سے بچے برسوں کی تعلیم کچھ دنوں میں حاصل کر لیتے تھے۔ ظاہر ہے کہ لفظوں کی پہچان کا اتنا مشکل طریقہ جس شخص نے دریافت کیا ہے اس کے لئے یہ کہنا بڑا ظلم ہوگا کہ وہ ان پڑھ تھا۔ لیکن یہ بڑی خوشی اور تعجب کی بات ہے کہ وہ کم تعلیم کے باوجود وہ علم و فن اور اس کی سر پرستی میں بہت کوشاں تھا۔ کم ہی بادشاہوں میں یہ خوبی رہی ہوگی۔ اس کی دلچسپی اتنی بڑی ہوئی تھی کہ فارسی کی مشہور کتابوں میں شاید ہی کوئی ایسی ہو جو اس کے سامنے نہ پڑھی ہو۔ یا جو اس کے سامنے نہ پڑھی گئی ہو۔ اخلاق ناصری، کیمیائے سعادت، قابوس نامہ، مکتوبات شیخ یحییٰ منیری، گلستاں، بوستاں، مثنوی جام جم، شاہنامہ، خمسہ شیخ نظامی، امیر خسرو، اور مولانا جامیؔ کی کتابیں، خاقانی، انوری اور عنصری کے دیوان اور تمام مذاہب کی کتابیں اور تاریخیں اس کے سامنے روزانہ رہتی تھیں۔ اور سنائی جاتی تھیں اور اکبر ان کا مطلب خود سمجھتا تھا۔

شعر و شاعری میں بھی اکبر اعظم کا خاص مقام تھا۔ وہ خود فارسی کا اعلیٰ درجہ کا شاعر تھا۔ ابوالفضل نے خود اکبر کے اشعار نقل کئے ہیں۔ تاریخی کتابوں میں اکبر کی ایک کتاب کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔ علی قلی خان زمان جونپوری بھی ایک اعلیٰ درجہ کا شاعر تھا۔ اس کا تخلص سلطان تھا۔ جب اس نے بغاوت کی تو اکبر کے پاس

اس نے شعروں میں خط بھیجا ہے۔ اکبر نے اس کا جواب اسی طریقہ سے شعروں میں دیا ہے۔ [1]

**بہادر خاں** | سلطنت مغلیہ میں نوکری سے قبل بہادر خاں کا نام محمد سعید خاں تھا۔ بعد میں بہادر خاں کا خطاب حاصل کیا۔ یہ خان زماں علی قلی خاں کے چھوٹے بھائی تھے اور اکبری دربار میں منصب پنجہزاری پر فائض تھے۔ جب ہمایون بادشاہ کو شاہ طہماسپ نے ہندوستان فتح کرنے کے لئے فوج دی تو اس میں بہادر خاں بھی اپنے باپ اور بھائی کے ہمراہ ہندوستان میں آئے۔ جب ہمایون نے قندھار فتح کیا تو بہادر خاں کو سب سے پہلے قندھار کے قلعہ کا محافظ بنایا۔

ہمایون کی وفات کے بعد بہادر خاں اکبری فوج میں بعہدہ سپہ سالاری نوکر ہوئے۔ اور اپنے بھائی علی قلی خاں کے ساتھ بہت سی مہمات پر سایہ کی طرح ساتھ رہے اور اکبر بادشاہ کو اپنی جوانمردی اور فتوحات سے خوش رکھنے میں ہمیشہ کامیاب رہے۔ آخرش اپنے بھائی کی رفاقت میں شاہی لشکر سے جنگ آزما ہو گئے۔ اکبر بادشاہ ان کی اس حرکت پر غیظ میں آگیا اور شہ باز خاں کو حکم دیا کہ بہادر خاں کو قتل کر دیا جائے۔ اکبر بادشاہ سے سکراول کے مقام پر علی قلی خاں اور شاہی لشکر میں جنگ ہوئی۔ بہادر خاں بھی اپنے بھائی کی طرف سے جنگ میں شریک تھے۔ جب گرفتار ہوئے تو شہ باز خاں نے بادشاہ کے حکم سے ان کو میدان کارزار میں قتل کر دیا۔ یہ واقعہ ۹۷۵ھ مطابق ۱۵۶۵ء میں در پیش ہوا۔ بہادر خاں کا سر کاٹ کر علی قلی خاں کے سر کے ساتھ آگرہ بھیجدیا گیا اور جسم کو اعزہ جونپور لائے اور علی قلی خاں کے مزار کے پاس دفن کر دیا جو ایک پختہ چبوترے پر شاہم بیگ کی قبر کے پائنتی ہے

---

[1] اکبر نامہ جلد اول صـ۲۷۰، بداونی جلد سوم صـ۱۹۵، آئین اکبری صـ۵۰۲، مآثر الامرار جلد اول صـ۶۳۰، ریاض الشعرا

قبر منہدم ہو چکی ہے صرف نشان قبر باقی ہے۔ یہ قبر بھی جانباز بہادر کی ہے
اور قابل توجہ ہے۔ لہ

شاہم بیگ | اکبر اعظم کے عہد میں نہایت حسین وجمیل اور خوش مزاج ایک نوجوان
تھا جسکا نام شاہم بیگ تھا۔ اس کے حسن وجمال کی کافی شہرت تھی۔ مولوی ذکاءاللہ
نے ان کے باپ کا نام ساربان لکھا ہے۔ مگر گزیٹر جونپور کے انگریز مورخ نے شاہ
حیدر الفتی لکھا ہے اور یہی صحیح ہے کیونکہ دوسرے ذرائع اور لوح مزار کے
کتبہ سے اس کی تائید ہوتی ہے۔

شاہم بیگ اکبر بادشاہ کے خواصوں میں ملازم تھا۔ اور بادشاہ کی خاص اس
پر نظر عنایت تھی۔ علی قلی خاں بھی شاہم بیگ سے محبت کرنے لگا۔ اور جب
جالندھر جانے لگا تو اسے بھی اپنے ہمراہ لے گیا۔ علی قلی خاں شاہم بیگ کی
محبت میں ایسا اسیر ہوا کہ اپنے فرائض سے بھی غفلت برتنے لگا۔ علی قلی خاں شاہم
بیگ کو بڑے ناز ونعم سے رکھتا۔ اپنی خاص مسند پر بٹھاتا اور دست بستہ
ہو کر نہایت عاجزی سے شاہم شاہم کہہ کے مخاطب کرتا۔ ان باتوں کی خبر لا پیر محمد کو
ہوئی اور پھر بادشاہ کے کانوں تک پہونچی۔ بادشاہ نے خان زماں
کو ایک نصیحت آمیز خط لکھا جسمیں انجام بد سے ڈرایا اور لکھا کہ یہ
کام میری اطاعت کے خلاف ہے۔ بہتر ہے کہ شاہم بیگ کو ہمارے
پاس روانہ کر دو۔ تمہارا قصور معاف کر دیا جائے گا۔

خان زماں کو شاہم بیگ کی جدائی شاق گزری اور اس نے
حیلے حوالی سے کام لیا۔ بادشاہ نے ناراض ہو کر سلطان
حسین جلائر کو قصبہ سندیلہ حکم دے کر روانہ کیا کہ وہ علی قلی
خاں کو سرکشی سے روکیں۔ بابا بیگ جلائر نے حتی الامکان کو ہر رخ

سے سمجھایا اور نصیحت بھی کی۔ مگر علی قلی خاں[۳۹] پر ان کی باتوں کا کوئی

مزار شاہم بیگ کا عکس فوٹو ۱۹۷۲ء

اثر نہ ہوا اور عشق کا بھوت سر سے نہ اترا۔ اور جب اسے خبر ملی کہ بادشاہ

لوح مزار شاہم بیگ فوٹو ۱۹۷۲ء

بیحد ناراض ہوکر خود ہی تشریف لارہے ہیں تو مجبور ہوکر شاہم بیگ کو اپنے سے جدا کر دیا۔

وہ علی قلی خاں کو چھوڑ کر قصبہ شہر پور چلا گیا جو عبد الرحمٰن پسر مؤید بیگ کی جاگیر میں تھا۔ عبد الرحمٰن بھی شاہم بیگ سے محبت کرنے لگا۔ شاہم بیگ کبھی کبھی آرام جاں کو یاد کرتا۔ اور عبد الرحمٰن سے اسکو بلوانے کے لیئے اصرار کرتا۔ آرام جاں ایک طوائف تھی جو علی قلی خاں کی منظور نظر تھی۔ بعد میں علی قلی خاں نے اس سے عقد بھی کر لیا تھا۔ شاہم بیگ سے علی قلی خاں نے کوئی بات پردہ میں نہ رکھی تھی۔ اس کو اپنی خلوت میں بھی شرکت کرنے کا مجاز کر دیا تھا علی قلی خاں کی بزم خلوت وجلوت میں شرکت کرتے کرتے شاہم بیگ کو بھی آرام جاں سے والہانہ عشق پیدا ہوگیا تھا اور اسی لئے اس نے عبد الرحمٰن سے آرام جاں کو بلوانے کی فرمائش کی۔

علی قلی خاں جو اپنی آمدنی کا دو تہائی حصہ شاہم بیگ پر خرچ کرنے میں خوشی محسوس کرتا تھا۔ آرام جاں کو شاہم بیگ کے حوالے کر دیا اور عبد الرحمٰن اپنی نگرانی میں رکھنے لگا۔ شاہم بیگ نے آرام جاں سے ویسے تعلقات پیدا کر لئے۔ جیسے آرام جاں سے علی قلی خاں کے تھے مگر کچھ دنوں بعد عبد الرحمٰن کی بھی رگ شہوانی میں حرکت ہوئی اور جنسی میلان طبع سے مغلوب ہوگیا۔ شاہم بیگ نے عبد الرحمٰن کی نیت اور ارادوں کی قدر کرتے ہوئے آرام جاں کو عبد الرحمٰن کے حوالے اس

---

سندیلہ | سندیلہ ضلع ہردوئی کا ایک مرکزی مقام ہے۔ یہ لکھنؤ سے ٣٢ میل کی دوری پر اتر پچھم میں ہے۔ پان اور گھی بہت زیادہ ہوتا ہے۔ یہاں کے لڈو اور دسہری آم بہت مشہور ہیں۔ (بدایونی ص ١٦٣)

امید بر کر دیا کہ علی قلی خاں کی طرح یہاں بھی وہ محرم راز رہے گا. مگر عبدالرحمٰن نے آرام جاں کو اپنے تصرف میں لانے کے بعد شاہم بیگ کو قریب نہ آنے دیا. شاہم بیگ عبدالرحمٰن کی اس حرکت پر آگ بگولہ ہو گیا اور موقع پاکر عبدالرحمٰن کو قید کرا دیا. جب اس کی اطلاع عبدالرحمٰن کے بھائی مؤید بیگ کو ہوئی تو وہ مسلح ہو کر شاہم بیگ پر چڑھ آیا. دونوں میں ایک ہلکی جنگ ہوئی. آخر میں ایک تیر سے شاہم بیگ کا انتقال ہو گیا. جب اس واقعہ کی اطلاع اکبر بادشاہ کو ہوئی تو بہت خوش ہوا۔ اور علی قلی خاں نے عبدالرحمٰن کو قتل کرنا چاہا، مگر وہ گنگا کے کنارے نکل گیا۔ اور علی قلی خاں تعاقب کر کے ناکام واپس لوٹ آیا۔

علی قلی خاں نے شاہم بیگ کی نعش جونپور لا کر خاص حوض کے وسطی ٹیلے پر دفن کر دیا. اور ایک نہایت شاندار چبوترہ سنگی اور مقبرہ تعمیر کرا دیا. اور اس پر ایک لوح مزار بھی نصب کرا دیا. کچھ عرصہ ہوا مقبرہ منہدم ہو گیا. مگر مزار بہت ہی عالیشان باقی ہے۔ لوح مزار پر اشعار ذیل کندہ ہیں۔ [1]

| | |
|---|---|
| بروز مرگ جز چشم تر من | سیہ پوشے نباشد بر سر من |
| شاہم گل حدیقۂ خوبی کہ از شرف | واحسرتا کہ از نظرم ناپدید شد |
| ظلمے کہ رفتہ است بر آں نوجوان نگر | بر حضرت حسین ز قوم یزید شد |
| سلطاں کہ بست لب ز سخن نیست بلبلے | کز ہجر گل خموش ز گفت و شنید شد |

تاریخ فوت او چو طلب کردم از جہاں
بر کند روئے خویش کہ شاہم شہید شد
۹۶۹ھ

**ابراہیم بیگ خاں ازبک میرزا** ابراہیم خاں ہمایوں بادشاہ کے امرا میں سے تھا اور خان زماں اور بہادر

خاں کے ہمراہ ہندوستان آئے تھے۔ جب ہمایوں نے ہندوستان فتح کیا تو حیدر سلطان کی سفارش سے اولاً شاہ ابوالمعالی کے ہمراہ لاہور میں تعینات کئے گئے۔ تاکہ اگر شیر شاہ سوری کوہستانی علاقہ سے حملہ آور ہو تو اس کا فوری تدارک کیا جاوے۔

جوقت علی قلی خاں مورد عتاب خسروانہ ہوئے ان کی جگہ پر ابراہیم خاں طلب کئے گئے اور مضافات جونپور میں موضع نہ پُرپوران کو جاگیر میں دیا گیا ابراہیم خاں علی قلی خاں کے ساتھ ساتھ تھے جوقت علی قلی خاں نے اپنی والدہ کو اپنے قصور کی معافی کے لئے بادشاہ کی خدمت میں روانہ کیا تھا۔ ابراہیم بیگ خاں کے ہمراہ گئی تھیں کیونکہ یہی اس وقت سب میں بزرگ، سن رسیدہ اور قابل بھروسہ تھے۔

چنانچہ ابراہیم خاں جب والدۂ علی قلی خاں کو لے کر بادشاہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور منعم خاں نے بھی زور دیا۔ تو علی قلی خاں کو جاگیر پھر واپس مل گئی۔ اور دوسری بار جب علی قلی خاں اور بہادر خاں نے بغاوت کی تو ابراہیم خاں سکندر خاں کے ساتھ اودھ کی جانب روانہ ہو گئے۔ وہاں سے سکندر خاں تو بنگالہ چلا گیا۔ ابراہیم خاں جونپور چلے آئے۔ اور منعم خانخاناں کے سامنے سر نیاز خم کر کے اپنی خطا معاف کرائی اور مصاحبین خانخاناں میں داخل ہو گئے۔ پھر خانخاناں کی سفارش پر ان کو جونپور کی دیوانی پر مامور کر دیا گیا۔ کچھ زمانے تک اسی عہدہ پر مامور رہے۔ اور آخر کار داعئ اجل کو لبیک کہی۔

ان کا مقبرہ پختہ عالیشان محلہ کٹگھرہ عیدگاہ کے پیچھے موجود تھا جو مرمت نہ ہونے کی وجہ سے مسمار ہو گیا۔ نشان قبر اور ملبے کا ڈھیر باقی ہے۔[1]

---

[1] مشاہیر جونپور قلمی سوم ۵۵

شہر پور کی تحقیق | شہر پور عہد قدیم میں بڑی مشہور جگہ رہی ہے۔ اس لئے اسکی تحقیق ضروری ہے۔ مؤرخین لکھتے ہیں کہ عبدالرحمٰن جنگو شاہم بیگ نے اپنی معشوقہ کو حوالہ کر دیا تھا۔ شہر پور بھی ان کی جاگیر میں تھا۔ شہر پور اکبر پور میں ہے اور یہ بھی سو برس تک جونپور کے شرقی بادشاہوں کے ماتحت رہا ہے۔

ملا عبدالقادر بدایونی کا بیان ہے کہ شہر پور جونپور سے ۴۵ میل پر ہے۔ اور میر کاظم علی نے اپنے قلمی جونپور نامے "احوال جونپور" میں لکھا ہے کہ ابراہیم شاہ شرقی وغیرہ ہویزا کے رہنے والے تھے۔ وہاں سے سب سے پہلے دہلی آئے پھر شہر پور وارد ہوئے، جہاں ملک الشرق خواجہ جہاں ملک سرور تھا۔ اور دوسرے مؤرخین شہر پور کا نام ضرور لیتے ہیں لیکن جائے وقوع کے بارے میں خاموش ہیں۔

گزیٹیر فیض آباد کے مصنف مسٹر H. R نیول لکھتے ہیں کہ ۱۵۶۶ء میں اودھ سکندر خان اور خان عالم کی جاگیر میں تھا۔ ابراہیم خان شیبانی جو خان زماں علی قلی خان جونپوری کے چچا تھے شہر پور پر قبضہ کر لیا تھا۔ یہ دونوں شخص خان زماں کے ساتھ اس کی بغاوت میں شریک تھے۔ آگے چل کر خان زماں کی جگہ پر منعم خان خانخاناں مقرر ہوئے جس نے قصبہ اکبر پور کو آباد کیا اور جونپور کا شاہی پل بھی تعمیر کرایا۔

اجودھیا ایک مشہور شہر تھا۔ اسی طرح اکبر پور (ٹانڈہ) کا نام بھی تاریخ اودھ دوسرے سرکاری کاغذات میں ملتا ہے۔ یہاں قابل کاشت زمین ۱۵۸،۴۶ بیگھہ اور لگان ۹۵۸۲۳،۲۹ دام تھی۔ سپاہی مدد کی صورت میں ۵ گھوڑا اور ۲۰۰۰ پیادہ پڑتا تھا۔ اس میں سید، راجپوت اور برہمن زمیندار تھے۔ حقیقت میں شہر پور اکبر پور ہی میں تھا۔ اٹھارہویں صدی

میں کچھ حصہ پر سیدوں نے قبضہ کر لیا تھا۔ اور نئے پرگنے اور محال میں شامل کر لئے۔ باقی میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی۔[1]

میر معز الملک اکبری | میر معز الملک مشہد مقدس کے اکابرین اور سادات موسوی میں سے تھے۔ اکبر بادشاہ کے عہد سلطنت میں ہندوستان آئے۔ اور امرائے شاہی میں شامل ہو گئے۔ بادشاہ نے منصب سہ ہزاری سے سرفراز

مقبرہ میر معز الملک اکبری [illegible] وارڈ نمبر ۲۴

فرمایا۔ سنہ جلوس میں جب خان زماں نے بغاوت کی تو بادشاہ نے دیگر امراء کے ساتھ آپ کو بھی علی قلی خاں کی تنبیہ کے لئے روانہ کیا۔ جب شاہی فوجیں

---

[1] منتخب التواریخ بدایونی ص ۳۳۶۔ احوال جونپور فارسی قلمی نسخہ مملوکہ مولوی خیر الدین۔ گزیٹر فیض آباد مسٹر ایچ۔ آر نیول آئی سی۔ ایس ص ۱۵۴ تا ۱۵۶ مطبوعہ الٰہ آباد ۱۹۰۴ء

علی قلی خاں کے مقابلہ میں صف آرا ہوئیں تو خان زماں نے میر معز الملک کے پاس پیغام بھیجا کہ مجھے شاہی لشکر سے جنگ کرنا مقصود نہیں ہے۔ اور مانک پور روانہ ہو گئے۔ ان کے چلے جانے کے بعد بادشاہ نے میر معز الملک کو جونپور کا حاکم بنا دیا۔ آپ کے حسن خدمات کے سلسلے میں بادشاہ نے بہار کے علاقے میں کچھ پرگنے آپ کی جاگیر میں اضافہ کر دیا۔

میر معز الملک بھی علی قلی خاں سے کم نہ تھے۔ ان کے دماغ میں بھی بغاوت کی لہر دوڑ گئی۔ اور آمادۂ بغاوت ہو گئے۔ چنانچہ ۹۷۴ھ ۱۲ جلوس اکبری میں علم بغاوت بلند کیا۔ اکبر بادشاہ نے باسط خاں ترکمان کو جو مانک پور کے جاگیردار تھے میر معز الملک کی گرفتاری پر مامور کیا۔ باسط خاں میر معز الملک کو گرفتار کر کے براہ دریا بادشاہ کے پاس روانہ کیا۔ میر معز الملک کا پیمانۂ عمر لبریز ہو چکا تھا۔ بادشاہ تک پہونچنے کی نوبت نہ آئی۔ کشتی جب حدود آمادہ میں دریائے جمنا سے گذر رہی تھی، یکایک تموج میں پھنس گئی اور میر معز الملک دریائے جمنا کی نذر ہو گئے۔ نعش کو آپ کے متعلقین کے سپرد کر دیا گیا جو جونپور میں لا کر موضع چاچک پور میں دفن کر دی گئی۔ گنبد شکستہ حالت میں اب تک موجود ہے۔ [۱]

**میرزا میرک رضوی** مشہد کے سادات رضویہ میں سے تھے۔ ہمایوں کے ساتھ ہندوستان آئے۔ علی قلی خاں کے ہم خیال ہو گئے۔ سنہ ۱۰ جلوس اکبری میں علی قلی خاں کی سفارش سے قرب شاہی حاصل کیا۔ سنہ ۱۲ جلوس میں جب خانزماں نے دوبارہ علم بغاوت بلند کیا تو میرزا میرک رضوی باقی خان

---

[۱] تذکرۃ الامرا حصہ سوم فارسی قلمی ص ۹۱-۹۰۔

یک بیک فرار ہو کر خان زماں سے جا ملے۔ لیکن خان زماں جب قتل کر دیئے گئے تو بادشاہ نے ان کو بھی گرفتار کرالیا اور ہر طرح کی ایذا پہونچانے کا حکم دیدیا۔ چار روز تک روزانہ میرزا میرک کو ہاتھی کے پیر کے نیچے روندا گیا لیکن چاروں مرتبہ ان کو کوئی گزند نہ پہونچی۔ اول تو ایسی موت ان کی قسمت میں لکھی نہ تھی اور دوسرے یہ کہ بادشاہ کا غیظ و غضب بھی کم ہو گیا تھا۔ اس لئے ان کو جاں بخشی کا حکم دیدیا گیا اور بعد میں انھوں نے بادشاہ کو اتنا خوش رکھا کہ بادشاہ نے عواطف شاہانہ سے پہلے سے زیادہ نوزا اور ان کے شایان شان منصب اور رضویخاں کا خطاب عطا کیا۔ ۱۹ سنہ جلوس میں جونپور کی دیوانی سپرد کر دی گئی اور ۲۴ سنہ جلوس میں بنگال کی بخشی گری پر مامور کیا گیا۔ ۲۵ سنہ جلوس میں جب بنگال کے جاگیرداروں نے شورش بلند کی تو میرزا میرک رضوی کو مظفر خاں صوبہ دار کے ہمراہ فتنہ و فساد دبانے کے لئے کر دیا گیا۔ اور میرزا میرک نے بغیر قتل و خون کے نہایت خیر سگالی سے شورش کو دبا دیا۔

چونکہ میرزا میرک جونپور کو اپنی سکونت کے لئے پسند کرتے تھے اس لئے بادشاہ نے ان کو بنگال سے واپس بلا کر پھر اسی عہدے پر مامور کر دیا۔ چند سال جونپور میں حاکم رہے اور پھر راہی ملک بقا ہوئے۔ انھوں نے اپنے زمانۂ حیات میں ایک محلہ رضویخاں آباد کیا اور ایک سرائے بھی قائم کی جو کچی سرائے کے نام سے مشہور ہے۔ اور پختہ سرائے کے پاس ہے۔ اس سرائے کے صحن میں ایک پختہ عالیشان چبوترہ ہے۔ اسی میں میرزا میرک کی قبر اب تک موجود ہے۔ سنگین چبوترہ مرمت طلب ہے [1]

---

[1] تجلی نور حصہ سوم ص ۹۰-۹۵

عہد قدیم میں اس چبوترہ پر ایک عالیشان مقبرہ تھا جو امتداد زمانہ سے منہدم ہوگیا ہے۔ اور سارا ملبہ پتھر کی بڑی بڑی چٹانوں کا وہیں پڑا ہے۔

نواب غازی خاں | غازی خان سیستان کے منگول مرزایان میں سے تھے اور ہمایون بادشاہ کے ساتھ وارد ہندستان ہوئے۔ سب سے پہلے ان کو فوج میں افسری کی جگہ ملی۔ جب اکبر بادشاہ کے حکم سے منعم خانخاناں علی قلی خاں کی تنبیہ کے لیے روانہ ہوئے۔ تو نواب غازی خاں بھی منعم خاں کے ساتھ تھے اور بعد سر ہو جانے شورش کے جونپور ہی میں قیام کیا اور محلہ کٹگھرہ میں مکان تعمیر کرالیا۔

کریم النفس صاحب فیض اور دور اندیش تھے۔ عادتاً سخی دست تھے۔ جونپور میں اپنے نام سے ایک محلہ آباد کیا۔ جو شہر سے پچھم جانب ہے اور اس کا نام محال غازی خاں ہے اور ایک پختہ اور کشادہ کنواں بھی تعمیر کرایا جو "غازی خاں کا اندارہ" کے نام سے پکارا جاتا ہے۔

ایک دفعہ اکبر بادشاہ کو علی قلی خاں کی بغاوت کے سلسلے میں جونپور آنا پڑا تو اسوقت نواب غازی خاں اکبری لشکر میں تعینات تھے۔ اور علی قلی خاں کے مقابلہ میں جنگ آزما ہو کر قتل ہوئے۔ ان کی نعش اعزہ جونپور لائے اور محلہ کٹگھرہ میں آبادی سے قریب لب سڑک دکھن جانب دفن کردیا۔ اور ایک بلند و پختہ مقبرہ تعمیر کرادیا۔ جو مرمت نہ ہونے کی وجہ سے گر گیا۔ اب اس خاندان کا کوئی فرد اس محلہ میں موجود نہیں ہے۔ [1]

---

[1] تذکرۃ الامرا، حصہ سوم قلمی فارسی صا ۹۱۔۹۰۔

**خواجہ میر عبدالغنی رح** نام عبدالغنی اور سادات ہروی میں سے تھے۔
ہمایون بادشاہ جب ایران واپس آکر ہندوستان کا بادشاہ ہوا تو آپ
بھی ہمایون کے ساتھ ایران سے آئے تھے اور ملازمان شاہی میں
داخل ہوگئے۔ سب سے پہلے گجرات میں تعینات کئے گئے اس کے بعد لاہور
میں متعین ہوئے اور فرائض منصبی انجام دیتے رہے۔ ہمایون کے انتقال
کے بعد جب اکبر تخت دہلی پر رونق افروز ہوا اور تمام امور سلطنت
بیرم خاں کے سپرد کر دیا تو عبدالغنی بھی بیرم خاں کے سپرد کر دیئے گئے۔
اور اپنے حسن عمل سے رفتہ رفتہ بیرم خاں کے مقربین میں سے ہو گئے۔
اور مقدر نے یہانتک یاوری کی کہ دربار اکبری میں رسائی ہو گئی اور اکبر
بادشاہ کے مقربین خاص میں سے ہوگئے اور "خواجہ میر" کا خطاب حاصل
کیا۔ جب بیرم خاں کا ستارہ اوج سے پستی کی طرف مائل ہوا تو بیرم خاں
کی صحبت سے بالکل کنارہ کش ہو گئے اور صرف دربار کی حاضری میں
وقت گذارنے لگے جس وقت منعم خاں خانخاناں علی قلی خاں کی شورشیں
دبانے کے لئے جونپور روانہ کئے گئے۔ خواجہ میر بھی منعم خاں کے ساتھ
جونپور آئے۔ خواجہ میر ایک قوی اور دلیر انسان تھے۔ علی قلی خاں سے
مانک پور کے قریب جنگ کے وقت شاہی لشکر کی طرف سے کمالات کے جوہر
دکھائے تاریخوں میں ہے کہ لڑتے لڑتے یکبارگی گھوڑے سے کود کر زمین
پر آرہے اور اکتالیس دشمنوں کو ایک سانس میں تلوار کے گھاٹ اتار دیئے
خواجہ میر کے اس کارنامے سے اکبر بادشاہ کی نظروں میں ان کی قدر و منزلت
بے حد بڑھ گئی اور ان کا شمار سلطنت کے شجاعان نامور میں ہونے لگا۔ اور
بادشاہ کی طرف سے سہ ہزاری منصب عطا کیا گیا۔

آخری عمر میں خیالات میں کچھ ایسی تبدیلی آئی کہ تارک الدنیا ہو کر گوشہ نشین ہو گئے اور یاد حق میں مصروف ہو گئے۔ آپ کو جونپور کی آب و ہوا پسند آئی اور ۹۹۸ھ میں دریائے گومتی کے قریب ایک مکان پختہ رہائش گاہ ایک خانقاہ اور مدرسہ بلند و عالیشان تعمیر کرایا۔ مکان کی تعمیر کا کتبہ یہ ہے۔

بقعۂ خیرے چناں آباد شد     عاقبت تاج سر زہاد شد

پیشوائے مقتدیان خواجہ میر     آنکہ او سر حلقۂ اوتاد شد

ساخت بہر آخرت قصر بلند     نام او از غیب "فیض آباد شد"

پیر معنیٰ گفت در گوشِ دلم

"فیض حق" تاریخ فیض آباد شد

۹۹۸ھ

خواجہ میر نے علاوہ مدرسہ خانقاہ اور مکان کے ایک محلہ بھی اپنے نام سے آباد کیا تھا جو خواجہ میر کے نام سے ایک عرصہ تک مشہور رہا مگر بعد میں مفتی محلہ میں ضم ہو گیا۔ خواجہ میر سنہ ۱۰۰۱ھ/۱۵۹۲ء خوابستان عدم میں میٹھی نیند سو گئے۔ مفتی محلہ میں اپنی خانقاہ کے قریب دفن ہوئے۔ قبر پختہ ابھی تک موجود ہے۔ ایک عالیشان اور بلند مقبرہ تعمیر تھا جو ایک امتداد زمانہ سے منہدم ہو گیا۔ اگر کوئی لوح مزار لگا دیا جائے تو نشان باقی رہ سکتا ہے۔[1]

اگر مسلمانان جونپور ادنیٰ توجہ بھی دیئے ہوتے تو اس محسن اعظم کی یادگار باقی رہتی لیکن ایسا دنیاداری کی شراب میں مست ہیں جسکی مستی اترنے کا نام نہیں لیتی ہے اور یہ نشہ موت پر ختم ہوگا۔

---

[1] تجلی نور سوم قلمی فارسی

نواب محمد محسن خاں ذوالقدر | آپ تاتار کے افغانوں کی نسل سے تھے۔
آپ کا قیام برہان پور میں تھا۔ وہاں آپ کے رعب، داب کا سکہ جما ہوا تھا۔ آپ مدتوں علی وردی خاں کے ہمراہ غازی پور بنارس میں نیک نامی کے ساتھ زندگی بسر کرتے رہے۔ آپ کے کارناموں کا اکبر بادشاہ کو علم ہوتا رہتا تھا، کہ یک بیک مقدر نے رسائی کی اور محمد محسن خاں کو تقرب شاہی حاصل ہوگیا۔ اور ایک وقت ایسا آیا کہ آپ کو ذوالقدر کا خطاب بھی بادشاہ کی طرف سے عطا کیا گیا۔

سنہ ۱۲ جلوس اکبری میں آپ نے منعم خاں خانخاناں سے رابطہ واتحاد واخلاص بڑھانا شروع کیا اور خانخاناں کی سفارش پر آپ بادشاہ کی طرف سے منصب سہ ہزاری سے سرفراز کئے گئے۔ اور جونپور کی تولیہ داری سپرد کر کے جونپور بھیج دیئے گئے اور منعم خاں کے حلقہ بگوشوں میں بسر کرنے لگے۔

نواب محمد محسن خاں صاحب حوصلہ و بذل و نوال تھے۔ غربا و مساکین کے ساتھ روزانہ حسب حیثیت سلوک کیا کرتے تھے اور اپنا ہاتھ برائے بخشش و اکرام ہمیشہ کشادہ رکھتے تھے۔ علی قلی خاں کے قتل کے بعد جب بادشاہ نے ان کی تمام جائداد اور محلات ضبط کر کے منعم خاں کے حوالے کئے تو علی قلی خاں کے دیوان لکھمن داس کا خاص محل نواب محمد محسن خاں کے حصہ میں آیا۔ ۹۷۵ھ، ۱۵۶۷ء میں نواب محمد محسن خاں نے اس حویلی کو شکست کرا کے از سرِ نو مکان تعمیر کرایا اور وہیں قیام کرنے لگے اور ایک سنگین حمام و مسجد بھی مکان کے قریب تعمیر کرائی اور اسی وجہ سے اس محلہ کا نام حمام دروازہ پڑا جو آج تک مشہور ہے۔ آپکی عظیم یادگار ایک سنگین

مسجد ہے [1]

**خواجہ دوست** | خواجہ دوست منعم خانخاناں کے بہت گہرے اور جاں نثار ساتھیوں میں سے تھے۔ انھوں نے منعم خانخاناں کی اس درجہ مزاج دانی کر لی تھی کہ خواجہ دوست سے زیادہ کسی کو عزیز

مقبرہ حضرت خواجہ دوست جونپور

نہ رکھتے تھے۔ اور زیادہ تر ان کی رائے سے اتفاق کر کے عمل کیا کرتے تھے۔ پرگنہ جات گھسوہ اور قریات دوست ان کو جاگیر میں ملے تھے۔ اس وجہ سے پرگنہ قریات۔ قریات دوست کے نام سے موسوم ہوا۔ آپ نے قیام کی غرض سے جونپور میں محلہ سپاہ کے قریب ایک پختہ مکان تعمیر کرایا اور آس پاس عزیزوں کو بسایا۔ اس محلہ کا نام خواجہ

---

[1] تجلی نور سوم قلمی فارسی

دوست رکھا جو آجتک خواجہ دوست کے نام سے مشہور ہے۔

جونپور کا پل۔ جلال پور کا پل۔ گذر کا پل بحکم منعم خانخاناں خواجہ دوست کی نگرانی میں تیار ہوا۔ جسوقت وفات ہوئی تو آپ جونپور کے شہری حصہ سے ہٹ کر فتح گنج اور پل گذر کے درمیان کی سڑک جو الہ آباد جاتی ہے۔ لب سڑک دفن کیے گئے۔ آپ کی قبر پر پختہ گنبد موجود ہے۔ اس مقبرے کی مرمت نہ ہوئی تو جلد ہی گر جائے گا۔[1] کافی زمین تھی جو لوگوں کی نذر ہو گئی اور مسلمان سوتے رہے۔

**احمد بیگ خاں عرف مرزا شیخا** مرزا شیخا جود و کرم اور نامور لوگوں میں سے تھے۔ شاہجہاں اور اورنگ زیب کے زمانے میں جونپور کے حاکم تھے۔ بادشاہ نے ان کو منعم خاں خانخاناں کی حویلی میں جو محلہ ناڑتلہ جونپور دریائے گومتی کے کنارے واقع تھی رہنے کے لئے اجازت دیدی تھی۔ اسی حویلی میں آپ نے سکونت اختیار کی۔ مرزا شیخا نے اسی حویلی کے متصل ایک باغ اور ایک عمارت پختہ اور ایک کچی سرائے تعمیر کرائی۔ آج تک وہ باغ نواب کے باغ کے نام سے دریا کنارے موجود ہے اور سرائے بھی مرزا شیخا کی سرائے نام سے کتاب میں باقی ہے۔

مرزا شیخا نے ۲ برس تک جونپور میں حکومت کی۔ اسی عرصہ میں اعظم گڈھ کے راجہ نے بادشاہ کے خلاف سرکشی کی اور شاہی فوج جنگ آزما ہوئی۔ مرزا شیخا نے اس جنگ میں اپنی ہمت اور بہادری کے

---

[1] تجلی نور سوم قلمی فارسی

ایسے جوہر دکھائے جس سے بڑے بڑے سورماؤں کے چھکے چھوٹ گئے۔ آخرش اسی لڑائی میں شمشیر کے زخم سے ہلاک ہو گئے۔ اعزہ نے لاش اعظم گڑھ سے لاکر جونپور میں پل شاہی کے قریب پچھم جانب دفن کر دیا۔ پختہ قبر ابتک موجود ہے۔ [1]

**جمال خاں لوہانی** جمال خاں لوہانی افغانوں میں سے تھے۔ انکے والد احمد خاں لوہانی بزمانہ اکبر بادشاہ سپاہیوں میں ملازم تھے اور منعم خاں خانخاناں

مقبرہ جمال خاں لوہانی

کے ساتھ جونپور میں وارد ہوئے۔ اور مسجد اٹالہ کے قریب سکونت اختیار کی اور اپنا ذاتی مکان بنوایا۔ جب جمال خاں سن شعور کو پہونچے تو مرد عالی حوصلہ اور صاحب اوج رسا تھے ہی تحصیل علم کی طرف مائل ہو گئے۔

---

[1] مشاہیر جونپور قلمی فارسی حصہ سوم

تحصیل علم سے فراغت کرکے دہلی روانہ ہوگئے۔ وہاں نواب سعد اللہ خاں کے حلقۂ ہوا خواہان میں شامل ہوگئے۔ اور تقرب سلطانی بھی حاصل کرلیا۔ نواب سعد اللہ خاں عالم زمانہ و مخصوصین دربار شاہی میں شمار کئے جاتے تھے۔ ان کی سفارش پر جمال خاں کو اولاً مالوے میں تولیہ داری کا عہدہ سپرد کیا گیا۔ بحسن کارکردگی بزمانۂ شاہجہاں بادشاہ جونپور کے حاکم بنا کر بھیج دیے گئے۔ اور یہی جمال خاں کی دلی تمنا تھی۔ اجل نے زیادہ دن زندہ رہنے نہ دیا۔ چند روز حکومت کرکے قضا کر گئے اور حدود خاص حوض میں شاہ گنج کی پختہ سڑک کے پچھم جانب دفن کئے گئے۔ پختہ مقبرہ ابتک موجود ہے۔ مگر مرمت طلب ہے۔ اور فوری توجہ کی ضرورت ہے۔ [1]

**حضرت دیوان بازید شاہؒ** | بازید شاہ لوہانی افغانوں میں سے تھے ہمایوں بادشاہ کے عہد میں دہلی آئے اور شاہی خیر خواہوں میں شامل ہوگئے۔ اکبر بادشاہ کے عہد میں جب علی قلی خاں نے شورش بلند کی اور منعم خاں خانخاناں کو ان کی تنبیہ کے لئے جونپور روانہ کیا گیا تو دیوان بازید خاں بھی خانخاناں کے ساتھ جونپور آئے۔ خانخاناں بازید خاں کی بہت عزت واحترام کرتے تھے۔ بعد سرہونے مہم کے خانخاناں نے بازید خاں کو بادشاہ کی طرف سے جاگیر دلوا کر آباد کردیا۔ دیوان بازید شاہ بہت متقی اور پرہیزگار تھے۔ انھوں نے اپنے بسائے ہوئے محلہ میں سکونت اختیار کی۔ اور اسی کے قرب میں ایک مسجد بھی تعمیر کرائی جو اب

---

[1] تذکرۃ الامراء سوم فارسی قلمی، مشرقی منومنٹ ص ۱۵۔

بھی موجود ہے۔

بازید شاہ نے اپنے نام سے ایک محلہ آباد کیا۔ جو اب تک بازید پور کے نام سے مشہور ہے۔ بازید خاں کا انتقال جونپور ہی میں ہوا۔

اور اپنے محلہ کے قریب پولیس لائن کے متصل پچھم دفن کئے گئے۔ ایک بلند چبوترے پر پچھم طرف پختہ قبر اب بھی موجود ہے جس پر شمعدان ہے۔ بازید خاں کے لڑکے محمد اسمٰعیل خاں خانخاناں کی سفارش پر الہ آباد کی صوبہ داری پر مامور کئے گئے وہاں پرگنہ مونگرہ کے بھروں نے شاہی سلطنت کے خلاف شورش مچا رکھی تھی۔ محمد اسمٰعیل نے بھروں کو شکست دیکر شورش کو دبا دیا اور بحکم بادشاہ اسوقت مونگرہ کا نام مونگرہ بادشاہ

پوررہ کہا گیا۔ ابھی تک محمد اسمٰعیل کے خاندان کے لوگ وہاں زمیندار ہیں۔ بعد وفات اپنے والد کی آغوش میں پورب طرف سپرد خاک کئے گئے۔[1] نوٹ میں حضرت بازید شاہ اور حضرت اسمٰعیل شاہؒ دونوں حضرات کے مزارات ظاہر ہیں۔ دونوں حضرات بڑے خدا پرست اور سخی اور فیاض تھے وہ فقرا کے دل سے قدر داں تھے۔

جمال خاں لودی | جمال خاں لودی قوم افغان سے تھے۔ اور شروع زمانے میں بہلول شاہ لودی کے امرا میں شامل تھے مگر بعہد سلطان سکندر لودی ستارۂ قسمت اوج وبرتری پر پہونچا کہ شاہزادہ جلال پسر سکندر کے اتالیق مقرر ہوئے جب سلطان باربک کو سکندر نے قید کیا تو ان کی جگہ شہزادہ

مقبرہ جمال خاں لودی

مقبرہ جمال خاں لودی محلہ جمال خاں جونپور ۶۶

---

[1] مشاہیر جونپور قلمی فارسی مولوی نور الدین زیدی

جلال خاں کو جونپور کی حکومت سپرد کی او۔ اپنے اتالیق جمال خاں کو جونپور کی فوج کا سپہ سالار مقرر کیا۔

چونکہ جمال خاں مرد دوراندیش اور دلیر تھے۔ اکثر جنگوں میں کارنمایاں بھی انجام دیا تھا اور جلال خاں کے اتالیق رہ چکے تھے۔ اس لئے عہدۂ سپہ سالاری سے ترقی دے کر عہدۂ وزارت سے سرفراز کیا اور جملۂ انتظام سلطنت سپرد کرکے خود برائے نام بادشاہ رہا۔

جمال خاں نے دوران جنگ میں سپاہیان فوج کو اس عمدگی اور شائستگی سے لڑایا کہ سلطان ابراہیم لودی پریشان و ششدر رہ گیا اور قریب تھا کہ جلال خاں کی فتح ہو جائے کہ یکایک آفتاب جمال خاں زوال میں آگیا۔ آخر جمال خاں کو شکست ہوئی اور قتل ہوگیا۔ سلطان جلال خاں فرار ہوگیا۔ نعش جمال خاں محلہ بلوچ ٹولہ میں سپرد خاک کی گئی۔ اب تک مقبرہ عالیشان و سنگین یادگار موجود ہے۔ اس محلہ کا نام محلہ جمال خاں مشہور ہے [۱] مقبرہ مرمت طلب ہے۔

**مخدوم الملک شیخ شاہ عبداللہؒ** آپ حضرت مخدوم شیخ محمد بن عیسیٰ بن تاج کی اولادوں میں سے تھے۔ یہ خاندان جونپور کے مشائخ العظام میں شمار کیا جاتا تھا۔ جسوقت ہمایوں بادشاہ جونپور میں آیا اور حضرت مخدوم محمد عیسیٰ بن تاج کی قبر کی زیارت کو گیا۔ اس وقت شاہ عبداللہ سجادہ نشین تھے۔ انھوں نے ہمایون بادشاہ کی ملازمت قبول کرلی۔ اور بادشاہ نے عبداللہ شاہ کو چند دیہات معافی گذر بسر کے لئے عنایت کیا۔

---

[۱] تذکرۃ الامراء والعمارات فارسی قلمی صفحہ ۲۰۶، جلد سوم شرقی مونمنٹ صفحہ ۸

اور شاہ عبداللہ کا دربار شاہی میں مرتبہ بلند ہوگیا۔

جب ہمایوں کی وفات کے بعد اکبر بادشاہ جونپور میں آیا تو شاہ عبداللہ بھی اکبری دربار میں حاضر ہوئے۔ اکبر بادشاہ نے ان کی بہت تعظیم و تکریم کی اور جائداد و مخدوم الملک کے خطاب سے سرفراز فرمایا۔ تعداد جاگیر معافی کو دوچند کر دیا اور منصب چہار ہزاری عطا کر کے ان کا نام درج فہرست امرائے دربار اکبری کرا دیا۔ رقعات ابوالفضل میں ایک خط بنام مخدوم الملک ہے

دربار اکبری کیلئے امرائے خاص ہونے کے علاوہ کریم النفس وصاحب بذل واہل الرائے بھی تھے۔ اس لئے ہر مرحلہ جو جونپور میں لاینحل ہوتا تھا شاہ عبداللہ کے پاس فیصلہ کے بھیجا جاتا تھا اور آپ نہایت حسن و خوبی سے انجام دیا کرتے تھے۔ انتقال کے بعد محمد بن عیسیٰ بن تاج کے احاطہ میں دفن کیے گئے آپ کی وفات کا اہل شہر پر کافی دنوں تک اثر رہا۔ مزار پر کوئی کتبہ نہیں ہے۔[1]

شیخ محمد ماہ | شیخ محمد ماہ شیخ محمد سمیع کے نواسے تھے۔ فارغ التحصیل، مدبر منتظم اور اہل الرائے تھے۔ اپنی قابلیتوں کے ذریعہ تقرب شاہی حاصل کیا۔ محمد شاہ بادشاہ ان کی اتنی عزت کرتا تھا کہ خطوط میں بڑے بڑے القاب و آداب استعمال کرتا تھا۔ اور امرائے شاہی میں داخل کر لیا تھا۔ جونپور کے پیچیدہ معاملات کو بھی ان کے سپرد کیے جانے کا حکم دیدیا تھا اور منصب سہ ہزاری بھی عطا کیا تھا۔

جس وقت نواب سعادت علی خاں برہان الملک نے ان کے دیہات

---

[1] تجلی نور سوم فارسی قلمی

معافی وغیرہ ضبط کرلی تو یہ سید ہے دہلی روانہ ہو گئے اور محمد شاہ بادشاہ سے اپنی معافی وجاگیر واپس ملنے کی کوشش کی. محمد شاہ نے برہان الملک سعادت علی خاں کو لکھکر تمام معافی وجاگیر واپس کرادی. خانقاہ اور روضہ حضرت مخدوم عیسیٰ بن تاج جگہ جگہ سے شکستہ ہو گیا تھا۔ شیخ محمد ماہ نے ازسرنو مرمت کرائی اور دروازے پر یہ کتبہ کندہ ہے۔

"خاکروب این درگاہ شیخ محمد ماہ"

محلہ مسجد تلہ جونپور میں مقبرہ حضرت مخدوم بن محمد بن عیسیٰ بن تاج کے پورب طرف محلہ ارزن میں مکان مسکونہ مخدوم الملک و شیخ محمد ماہ کا تھا۔ جو مولوی علی جواد و مولوی علی حماد کے قبضہ میں تھا۔ اسی خاندان کے لوگ سکونت پذیر ہیں[1]

شیخ محمد سمیع جونپوری | یہ مخدوم الملک کے برادرزادہ تھے۔ بعد وصال مخدوم الملک سجادہ نشین ہوئے۔ اور دربار اکبری کے امرا میں داخل ہو گئے۔ انکا ذکر آئین اکبری میں کافی تفصیل کے ساتھ درج ہے۔ اکبر بادشاہ کی قدر دانی کی وجہ سے جونپور کی عدالت سپرد کی گئی اور ضبط و نظم کے سلسلے میں اکثر مقامات پر بھیجے گئے۔ نیک دل، صاحب مروت اور جونپور کے مشائخ عظام میں شمار ہوتے تھے۔ جونپور کے لوگوں سے بیحد انکسار سے پیش آتے تھے۔ وفات کے بعد احاطہ مخدوم محمد بن عیسیٰ بن تاج میں دفن کئے گئے۔ آپ کے مزار مبارک پر کوئی کتبہ نہیں ہے۔

شیخ محمد مصطفیٰ رح | برادرزادہ مخدوم الملک تھے اور جونپور کے نامی گرامی

---

[1] مشاہیر جونپور سوم قلمی و فارسی

علما اور رئیسوں میں شمار ہوتے تھے۔ اکبر بادشاہ نے مخدوم الملک کے قرابتدار ہونے کی وجہ سے دہلی طلب کر لیا۔ اور اپنے مصاحبینِ خاص میں داخل کر لیا۔ اس کے بعد اکبر آباد میں بعہدۂ فوجداری تعینات کیا۔ چند سال بعد لاہور میں قاضی القضات مقرر کئے گئے اور دو سال تک یہ خدمت انجام دیتے رہے۔ آخر کار حج کرنے کی اجازت لے کر جونپور چلے آئے اور تمام عمر یادِ حق میں گذار دی۔

بعد وفات احاطۂ روضۂ مخدوم محمد بن عیسیٰ بن تاج میں دفن ہوئے[۱]

مرزا احسن بیگ | مرزا احسن بیگ نواب غازی خان کے ہمراہ جونپور آئے اور اکبر اعظم کی سرکار میں ممتاز عہدے پر فائض ہو گئے۔ ان کا انتقال ۹۷۲ھ میں ہوا اور محلہ کٹگھرہ میں دفن ہوئے۔ ان کا مقبرہ بدلاپور روڈ پر نواب غازی خاں کے مقبرے کے مقابل داہنی طرف کھیت میں بسواڑی سے متصل پورب طرف واقع ہے۔

یہ مقبرہ بڑا عالیشان تھا۔ اسمیں بڑی کاریگری وصناعی کا مظاہرہ کیا گیا تھا۔ ہر رخ پر دروازے نما نہایت شاندار محرابی پھاٹک تھا۔ اور قریب ۵۰ فٹ مربع میں چبوترے پر یہ مقبرہ واقع تھا۔ ۱۹۳۶ء کے سیلاب عظیم میں یہ مقبرہ مرمت نہ ہونے کی وجہ سے گر گیا ہے مگر دکھن کی طرف کا محرابی چہرہ بدستور سلامت ہے جس پر پچی کاری کا کام بنا ہوا ہے۔ اس کی مرمت کی طرف نہ تو سرکار نے کوئی توجہ دی اور نہ اہل جونپور نے[۲]

---

۱؎ مشاہیر جونپور قلمی فارسی۔ آئین اکبری،
۲؎ شرقی منومنٹ ص۲۶

ہے۔ اس کے علاوہ جونپور کے حالات پر جتنی کتابیں ہیں وہ زیادہ تر اسی فارسی جونپور نامے سے ماخوذ ہیں اس لئے ان مصنفین کو بھی دشواری پیش ہوئی اور وہ سند اور حوالے سے عاجز رہے اور واقعہ کہاں سے کہاں پہونچ گیا۔ زبانی باتوں پر اعتبار کرکے ۵۰ برس بعد یہ لکھ دینا کہ "بعضے میگویند" تاریخی حیثیت سے کوئی وزن نہیں رکھتا۔ اور نہ اعتبار کیا جاسکتا ہے۔ جب تک کہ اس زمانے کی کوئی مستند کتاب کا حوالہ نہ مل جائے

آج کے ترقی یافتہ دور میں بال کی کھال نہیں بلکہ تاریخ کی کھال کھینچی جارہی ہے اور یہ قومی یکجہتی کا دور ہے نہ کہ فرقہ پرستی پیدا کرنے کا۔ اس لئے بغیر کسی خاص شہادت اور دستاویزی ثبوت کے اتنے عظیم اور نتیجہ خیز واقعہ کو کسی بھی صورت سے تسلیم نہیں کیا جاسکتا ہے اور ایسی صورت میں جبکہ اٹل دیوی مندر کی فرضی کہانی بیان کرنے والے ان قدیم فارسی مورخین میں مولوی خیرالدین محمد اور مولوی نورالدین زیدی کا تعلق سرکار انگلشیہ سے رہا ہے۔ تاریخ کا بغور مطالعہ کیا جائے تو واقعات کی فرضی تصویر پیش کرنیکے دوسرے محرکات بھی سامنے آجاتے ہیں۔

لہٰذا ہم قارئین کو دھوکے میں رکھنا نہیں چاہتے اور نہ پانچسو سال پرانے واقعے کے متعلق اپنی فرضی رائے ظاہر کرکے مولوی خیرالدین محمد و مولوی نورالدین زیدی جیسی شہرت حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ مولوی صاحب ایک دوسری جگہ رقمطراز ہیں کہ:

| | |
|---|---|
| "سلطان فیروز شاہ تغلق وقتیکہ | سلطان فیروز شاہ تغلق نے بوقت تعمیر قلعہ |
| بناء حصار جونپور را انداخت روزے | جونپور ایک روز مندر اٹل دیبی |
| اٹل دیوی را دیدہ"[1] | کا دیکھا۔ |

اس کا صاف مطلب ہے کہ جب فیروز شاہ نے جونپور کا قلعہ تعمیر کرانا شروع کیا تو وہ اس مندر سے لاعلم تھا اور ایک روز اتفاق سے اس کی نظر اٹل دیوی پر بھی پڑ گئی۔ ان بے سرو پا باتوں سے صاف ظاہر ہے کہ فیروز شاہ نے جونپور کا قلعہ تعمیر کرانا شروع کیا

[1] تجلی نور حصہ سویم ص۱۰۳

تو وہ اس مندر کو نہیں جانتا تھا۔ ایک روز اتفاق سے اٹل دیوی پر نظر پڑ گئی۔ اسی طرح جغرافیہ جونپور جو مولوی خیر الدین محمد کے فارسی جونپور نامہ ۱۸۳۲ء کے اڑتیس برس بعد ۱۸۷۲ء کی تالیف ہے، اس میں ہے کہ :۔

" فیروز شاہ نے جب بت خانہ کرار بیر کو توڑ کر قلعہ تعمیر کیا۔ ایک روز بلندی کر یوہ پر جس کو کرار بیر کہتے ہیں آیا۔ تو دور سے دیول اٹالہ نظر پڑا۔ کثرت فوج اسلام سے حکم اس کے توڑنے کا دیا۔" [۱]

## حقیقت کی تلاش

اسی عبارت کو اور مصنفین نے بھی اپنی تصنیفات میں نقل کیا ہے۔ اگر غور کیا جائے تو یہاں پر تمام مصنفین نے غلطی کی ہے کیونکہ جب کوئی بادشاہ کسی نئے شہر کی بنیاد رکھتا ہے اور اس کو آباد کرنا چاہتا ہے تو شہر آباد کرنے سے قبل جتنے رقبے میں جس شان سے وہ شہر آباد کرنا چاہتا ہے اتنے خطے اور رقبے کا پورا جائزہ لیتا ہے اور دیکھ بھال کرتا ہے کہ کر فوج کی ضرورت کی فراہمی اور غنیم سے حفاظت وغیرہ اور دخول و خروج کے راستے دور دراز مقامات سے آمد و رفت سے متعلق پورے طور پر سہولت و محافظت کو سمجھ لیا جاتا ہے۔ مگر یہاں یہ سب مورخین فیروز شاہ کو بالکل ہی لاعلم قرار دیتے ہیں۔ اس کا کھلا ہوا مطلب یہ ہے کہ فیروز شاہ نے نئے شہر کو آباد کرنے سے قبل حالت و صورت کا قطعی جائزہ نہ لیا اور نہ یہ طے کیا کہ اس کو کتنے رقبے میں یہ شہر آباد کرنا ہے۔ ان مصنفین کے بیان کے مطابق بس وہ ظفر آباد سے روانہ ہو کر کشتی سے اس مقام پر اترا اور یہ طے کیا کہ یہاں پر ایک شہر آباد کیا جائے اور وہیں پر قلعہ تعمیر کرنے کا حکم دے دیا۔ جب قلعہ تیار ہو گیا تو اس کی بلندی سے دیول اٹالہ نظر پڑا۔ حالانکہ قلعہ فیروز شاہی اٹالہ مسجد سے اتر طرف زیادہ سے زیادہ ۴۰۰ قدم کے فاصلے پر واقع ہے۔ تعجب ہے فیروز شاہ نے میل دو میل کا

---

[۱] جغرافیہ حصہ اول ص۴۴

جائزہ لینا تو درکنار سو دو سو قدم تک نہ دیکھا۔ جہاں وہ نئے شہر کی بنیاد رکھ رہا ہے اور قلعہ تعمیر کرانا چاہتا ہے تاکہ سلطنت کے استحکام میں معاون و مددگار ہو اور روز روز کی بنگال کی بغاوت کے لئے کس حد تک اس کو دبانے میں یہ فوجی چھاؤنی مددگار ہوگی۔ اس بات کا جائزہ لینا ضروری ہے کہ اس کی کیا کیفیت ہے اور اس میں شہر آباد کرنے کی کہاں تک گنجائش ہے۔ مولوی خیر الدین اور دوسرے مورخین کی یہ بات کیونکر تسلیم کی جا سکتی ہے اور اُسے کیسے تاریخی حیثیت حاصل ہو سکتی ہے

## مورخین کی غلط بیانیاں

حالانکہ مورخین نے یہ بھی لکھا ہے کہ فیروز شاہ کو یہ زمین ہموار سطح پسند آئی اور ایک شہر آباد کرنے کا خیال پیدا ہوا۔ اسکا کھلا ہوا مطلب یہ ہے کہ فیروز شاہ نے قلعہ کے اس پاس دو چار میل کا جائزہ ضرور لیا ہوگا۔ خود مولوی نور الدین زیدی چراغ نور کے صفحہ ۲۶ پر لکھتے ہیں کہ :۔

" ۷۶۰ھ ہجری مطابق ۱۳۵۹ء میں فیروز شاہ حاجی الیاس کے
مرنے اور سکندر کی تخت نشینی کی خبر سُن کر بقصد لکھنوتی ظفر آباد آیا۔
اسی اثنار میں بارش کا موسم آگیا۔ برسات بھر یہیں قیام کیا اور
پھر ۷۶۱ھ ہجری مطابق ۱۳۶۰ء میں فیروز شاہ بنگالہ سے پلٹ
کر پھر ظفر آباد حضرت مخدوم چراغ ہند کی خدمت میں حاضر ہوکر
چھ سات ماہ تک قیام کیا۔"

ظفر خان کو مدت گذر چکی تھی اور فیروز شاہ سالوں ظفر آباد رہ چکا تھا۔ جونپور، جو براہ دریا ظفر آباد سے محض تین میل کے فاصلہ پر ہے کسی کو بھی اٹالہ دیول اور دیگر عظیم الشان مندر کا پتہ نہ رہا ہو اور پتہ بھی کب چلے تعمیر قلعے کے درمیان جب اس کی بلندی پر گیا ہو۔ یہ بات بالکل بعید از قیاس ہے کہ فیروز شاہ نے چھ سات ماہ قیام کے دوران صرف قلعہ کی زمین کا معائنہ کیا اور محض ۴۰۰ قدم کے فاصلے کا مندر اس وقت دکھائی دیا جب وہ تعمیر قلعہ کے بعد اس کے ٹیلے پر چڑھا ان بے بنیاد باتوں سے اندازہ ہوتا ہے کہ مولوی خیر الدین محمد اور ان کی تصنیف کو ماخذ بنانے والے اور دوسرے تمام مصنفین حقیقت سے بہت دور ہیں۔ اور ایک دوسرے کی نقل کر کے ایسی بہت

سی بے سروپا اور خلاف حقیقت باتیں لکھدی ہیں جن کا تاریخی حیثیت سے کچھ بھی وزن نہیں ہے فیروز شاہ کو شہر آباد کرنے اور قلعہ کی بنیاد رکھنے کے قبل جس حصے پر وہ شہر آباد کرنا چاہتا تھا اس کی کیفیت اور اس کی حالت کا پورا علم تھا اور فیروز شاہ ایسے ذہین بادشاہ کے لئے ایسی بات بڑی تعجب خیز ہے۔

مولوی صاحب یہ بھی رقمطراز ہیں کہ "ابراہیم شاہ کے عہد میں دیول اٹالہ بجے منڈل خاص حوض۔ دیول چاچک پور توڑ کر مسجدیں تعمیر کی گئیں۔ برہمنان دیول اٹالہ کے پجاری نے عہدنامہ فیروز شاہی پیش کیا۔ سلطان ابراہیم شرقی نے اس عہدنامے کی پابندی نہیں کی لیکن بخیال ایفار وعدہ فرمایا کہ :-"

"دروازۂ آں بت خانہ را برقرار دادند و نقش بتاں را
حک سازند و بر ہر سنگے کہ ہر نقشے بت است چہرۂ اش را
تراشیدہ و آں سنگ را دیگر داں ہمانجا نصب سازند پس
کار پردازان سرکار در عرصہ چند سال ہر سہ بت خانہ را شکستہ
مساجد ایشاں بنا ساختند۔"

ترجمہ :- دروازہ اس بت خانہ کا قایم رہے گا اور نقش بتوں کے مٹا دیے جائیں اور جو بت پتھر پر بنے ہوئے ہیں ان کا چہرہ تراش دیا جائے اور وہ پتھر الٹ کر لگایا جاوے پس سرکاری ملازموں نے چند سال میں تینوں بت خانوں کو توڑ کر عالیشان مسجد بنایا۔

اب آپ ہی خیال کریں کہ سب سے پہلے مولوی صاحب لکھ چکے ہیں حالانکہ اس کے اوپر بھی محققانہ نظر ڈالنی ہے کہ اٹالہ مسجد کے متعلق خون خرابہ کے درمیان فیروز شاہ نے عہدنامہ لکھا تھا۔ اگر یہ تسلیم کر لیا جائے تو وہ عہدنامہ صرف اٹالہ مسجد کے لئے تھا۔ وہاں پر اور دوسرے مندروں کا کوئی ذکر نہیں تھا۔ لیکن اسی جگہ پر ابراہیم شرقی کے متعلق اتفاقاً اور تین مندروں کو معاہدے میں شامل کر لیا گیا ہے۔ اور سب کے پتھروں کو رگڑ کر اور صاف کرکے مسجد میں لگا!

جاتا لکھ دیا ہے اور یہ لطیفہ بھی خوب رہا کہ ابراہیم شرقی نے ایک طرف تو عہدنامہ کی پابندی نہیں کی اور چار عظیم الشان مندر و محل توڑ ڈالے پھر درمیان میں وعدہ پورا کرنے کی غرض سے فرمایا کہ دروازے ان بتوں کے قائم رکھے جاویں۔ مگر مورتیوں کو رگڑ کر صاف کر دیا جاوے اور ان بتوں کے چہرے کو تراش کے الٹ کر لگا دیا جائے۔ تین سال کے اندر تمام بت خانوں کو اسی طور پر مسجد بنا لیا گیا۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ اس افسانہ نویسی کا کیا مطلب تھا اور نہ جانے کیونکر ان مورخین نے کیسے ایسی بے سر و پا باتیں لکھ ماریں۔ آج کے تحقیقی دور میں جب کہ بال کی کھال نہیں بلکہ تاریخ کی کھال کھینچی جا رہی ہے یہ بات کب یقین کی جا سکتی ہے اور اس سے کس طور پر ایفاء وعدہ ہوتا ہے اور مندر توڑ کر مسجد بنانے یا پتھر نکال نکال کر بتوں کو رگڑ رگڑ کر نصب کرنے میں کون سا فرق پیدا ہوا۔ پھر قبلہ رخ کا لحاظ کس طور پر کیا گیا۔ کیونکہ اس بیان سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ موجودہ مسجد اٹالہ محض تبدیل شدہ مندر ہے۔ اگر یہ درست ہے تو قبلہ رخ اس کا درست نہ ہونا چاہئے حالانکہ درست ہے اور آستانہ درست ہے کہ جس طرح کہ تمام مسجدیں ابتدا سے قبلہ رُخ پر تعمیر ہوئی ہے۔

**تضاد و اختلاف** اس مسجد کا نام اٹالہ مسجد مشہور ہونے کے سلسلے میں مولوی صاحب رقمطراز ہیں کہ:۔

> "بعضے مرد ماں میگویند کہ ہرگاہ سلاطین شرقیہ از انتظام مہمات ملک فراغت کردہ بدار الحکومت خود می آمدند ہمیشگی قیام و بسر اوقات ایشاں در ایوانہا ایں مسجد انبار می شد ایں رسم تاہنوز در حکام ایں شہر رواج داشت واز ایں جہت ایں مسجد را مسجد اٹالہ می گفتند" [1]

ترجمہ:۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ سلاطین شرقیہ جب انتظام و مہمات ملک سے فارغ ہو کر اپنے دار الحکومت میں آتے اور قیام و بسر اوقات

---

[1] جونپور نامہ خیر الدین محمد فارسی قلمی۔

سی بے سروپا اور خلاف حقیقت باتیں لکھدی ہیں جن کا تاریخی حیثیت سے کچھ بھی وزن نہیں ہے
فیروزشاہ کو شہر آباد کرنے اور قلعہ کی بنیاد رکھنے کے قبل جس حصے پر وہ شہر آباد کرنا چاہتا تھا
اس کی کیفیت اور اس کی حالت کا پورا علم تھا اور فیروز شاہ ایسے ذہین بادشاہ کے لئے ایسی بات
بڑی تعجب خیز ہے۔

مولوی صاحب یہ بھی رقمطراز ہیں کہ "ابراہیم شاہ کے عہد میں دیول اٹالہ بجے منڈل
خاص حوض۔ دیول چاچک پور توڑ کر مسجدیں تعمیر کی گئیں۔ برہمنان دیول اٹالہ کے پجاری
نے عہد نامہ فیروز شاہی پیش کیا۔ سلطان ابراہیم شرقی نے اس عہد نامے کی پابندی نہیں کی لیکن
بخیال ایفار وعدہ فرمایا کہ :-"

"دروازۂ آں بت خانہ را برقرار دادند ونقش بتاں را
حک سازند ؛ بر ہر سنگے کہ ہر نقشے بت است چہرۂ اش را
تراشیدہ و آں سنگ را مہ دگرداں ہمانجا نصب سازند پس
کار پرداز ان سرکار در عرصہ چند سال ہر سہ بت خانہ را شکستند
مساجد ایشاں بنا ساختند :" لے

ترجمہ :- دروازہ اس بت خانہ کا قایم رہے گا اور نقش بتوں کے مٹا
دیے جائیں اور جو بت پتھر پر بنے ہوئے ہیں ان کا چہرہ تراش
دیا جائے اور وہ پتھر الٹ کر لگایا جاوے پس سرکاری ملازموں
نے چند سال میں تینوں بت خانوں کو توڑ کر عالیشان مسجد بنایا۔

اب آپ ہی خیال کریں کہ سب سے پہلے مولوی صاحب لکھ چکے ہیں حالانکہ اس
کے اوپر بھی محققانہ نظر ڈالنی ہے کہ اٹالہ مسجد کے متعلق خون خرابہ کے درمیان فیروز شاہ نے عہد نامہ
لکھا تھا۔ اگر یہ تسلیم کر لیا جائے تو وہ عہد نامہ صرف اٹالہ مسجد کے لئے تھا۔ وہاں پر اور دوسرے
مندروں کا کوئی ذکر نہیں تھا۔ لیکن اسی جگہ پر ابراہیم شرقی کے متعلق اتفاقاً" اور تین مندروں
کو معاہدے میں شامل کر لیا گیا ہے۔ اور سب کے پتھروں کو رگڑ کر اور چھاف کر کے مسجد میں لگایا

جاتا لکھ دیا ہے اور یہ لطیفہ بھی خوب رہا کہ ابراہیم شرقی نے ایک طرف تو عہدنامہ کی پابندی نہیں کی اور چار عظیم الشان منادر و محل توڑ ڈالے پھر درمیان میں وعدہ پورا کرنے کی غرض سے فرمایا کہ دروازے ان بتوں کے قائم رکھے جاویں۔ مگر مورتیوں کو رگڑ کر صاف کر دیا جاوے اور ان بتوں کے چہرے کو تراش کے الٹ کر لگا دیا جائے۔ تین سال کے اندر تمام بت خانوں کو اسی طور پر مسجد بنا لیا گیا۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ اس افسانہ نویسی کا کیا مطلب تھا اور نہ جانے کیونکر ان مورخین نے کیسے ایسی بے سروپا باتیں لکھ ماریں۔ آج کے تحقیقی دور میں جب کہ بال کی کھال نہیں بلکہ تاریخ کی کھال کھینچی جا رہی ہے یہ بات کب یقین کی جا سکتی ہے اور اس سے کس طور پر ایفاء وعدہ ہوتا ہے اور مندر توڑ کر مسجد بنانے یا پتھر نکال نکال کر بتوں کو رگڑ رگڑ کر نصب کرنے میں کون سا فرق پیدا ہوا۔ پھر قبلہ رخ کا لحاظ کس طور پر کیا گیا۔ کیونکہ اس بیان سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ موجودہ مسجد اٹالہ محض تبدیل شدہ مندر ہے۔ اگر یہ درست ہے تو قبلہ رخ اس کا درست نہ ہونا چاہئے حالانکہ درست ہے اور اتنا درست ہے کہ جس طرح کہ تمام مسجدیں ابتدا سے قبلہ رُخ پر تعمیر ہوئی ہے۔

## تضاد و اختلاف

اس مسجد کا نام اٹالہ مسجد مشہور ہونے کے سلسلے میں مولوی صاحب رقمطراز ہیں کہ :۔

"بعضے مردماں میگویند کہ ہرگاہ سلاطین شرقیہ از انتظام مہمات ملک فراغت کردہ بدار الحکومت خود می آمدند ہمیشگی قیام و بسر اوقات ایشاں در ایوانہا ایں مسجد انبار می شد ایں رسم تا ہنوز در حکام ایں شہر رواج داشت واز ایں جہت ایں مسجد را مسجد اٹالہ می گفتند؟" [۱]

ترجمہ :۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ سلاطین شرقیہ جب انتظام مہمات ملک سے فارغ ہو کر اپنے دار الحکومت میں آتے تو قیام و بسر اوقات

---

[۱] جونپور نامہ خیر الدین محمد فارسی قلمی۔

وجے چند نے اُٹل دیوی مندر کی تعمیر کی تھی۔

پرتھوی راج راسو کا کہنا ہے کہ قنوج کے راجہ وجے پال نے کٹک کے سورج ونشی راجہ مکند دیو پر حملہ کیا تھا جس کی وجہ سے اس نے اپنی لڑکی کی شادی وجے پال کے لڑکے جے چند سے کر دی تھی، اس کے بطن سے سنجوگتا نامی لڑکی سمبت ۱۱۲۳ بکرمی میں پیدا ہوئی۔ یہاں پر یہ بات قابل غور ہے کہ جے چند کے باپ کا نام وجے پال تھا نہ کہ وجے چند، اور اس کے عہد حکومت کا آغاز سمبت ۱۲۲۴-۲۵ بکرمی مطابق ۱۱۶۸ء سے ہے اور اس زمانے میں کٹک پر گنگا ونشیوں کا راج تھا نہ کہ سورج ونشیوں کا۔ مکند دیو نام کے راجہ کا نہ تو سورج ونشیوں میں پتہ چلتا ہے اور نہ گنگا ونشیوں میں جس کی حکومت کٹک پر رہی ہو۔ اس سمبت ۱۱۲۳ء آمد یا سمبت ۱۱۲۳ بکرمی میں جے چند کی شادی، مکند دیو کی لڑکی سے ایک فرضی افسانہ ہے۔

اسی طرح یہ بھی لکھا ہے کہ جے چند کے مہایگ کرنے اور سنجوگتا کے سویمبر کی جو کہانی دی گئی ہے وہ کسی بھی مستند کتاب سے یا کسی پتھر کی لکھاوٹ سے نہیں لی گئی ہے۔ بلکہ رمبھا منجری ناٹک کے مصنف ہیم چند سوری کے یہاں جس کا خاص موضوع جے چند ہے کوئی ایسی کہانی نظر نہیں آتی ہے۔ اس کتاب میں یہ بھی لکھا ہے کہ وجے چند نے انہلواڑے کے راجہ بھولا بھیم یعنی بھیم دیو دوئم پر حملہ کیا تھا یہ ممکن نہیں ہے کیونکہ بھیم دیو دوئم کا دور حکومت ۱۲۳۵-۹۸ بکرمی مطابق ۱۱۴۱-۷۹ء ہے اور وجے چند کا عہد حکومت سمبت ۱۲۲۴-۲۵ بکرمی مطابق ۱۱۶۸-۶۹ء میں ہے۔ یہ ایسی زبردست تاریخی غلطیاں جنھیں دور کرنا تو الگ رہا بار بار دہرایا گیا ہے بے تک باتیں اور بلا سر پیر کے افسانے بنام تاریخ لکھ دیئے گئے ہیں۔ اسی طرح ان کتابوں میں ایسی بہت سی غیر تاریخی باتیں لکھی ہیں جن کا کوئی ثبوت نہیں ہے اور نہ تاریخ کی کسوٹی پر پوری اترتی ہیں اور جس سے بہت سی غلط فہمیاں پیدا ہوتی ہیں اور بات کہاں سے کہاں پہونچ جاتی ہے۔

## تاریخ نویسی پر ایک نظر

بکرمی سمت کے غلط ہونے کے متعلق اور یہ کہ اس کی کہاں تک تاریخی اہمیت ہے. کوی راج سانول داس کی ایک تحریر جو ۱۸۸۶ء رائل ایشیاٹک سوسائٹی بنگال کے پرچے میں طبع ہوئی تھی اس میں لکھا ہے کہ

مسلمانوں کے یہاں تاریخ نویسی کا قدیم سے ایک طریقہ تھا. لیکن ہندوں کے یہاں قدیم سے ایسا کوئی طریقہ نہ تھا۔ اس میں اگر کوئی رواج تھا تو بس اتنا کہ ونشاولیاں بنائی جاتی تھیں۔ تاریخی واقعات کا ذکر صرف بھانٹوں کی کتابوں یا کویتاؤں میں ملتا تھا اور وہ بھی بہت مختصر طور پر۔ یہ بات یاد رکھنے کی ہے کہ ایسی کتابوں میں جو ونشاولی سمت ۱۶۰۰ بکرمی کے بعد کی ہیں اس پر تو کسی طرح سے اعتبار کیا جا سکتا ہے۔ لیکن سمت ۱۴۷۰ بکرمی کے وسط کی زیادہ تر غلط ہیں اور سمت ۱۴۰۰ بکرمی سے پہلے بالکل غلط اور ناقابل اعتبار ہیں اس لئے سمت ۱۴۰۰ بکرمی سے پہلے تاریخی واقعات کے متعلق بڑے غور وفکر کی ضرورت ہے۔ اور اٹالہ مسجد کے متعلق جو باتیں کہی گئی ہیں انھیں سمت ۱۴۰۰ بکرمی یا اس سے پہلے کی دکھایا گیا ہے۔ اس لئے کوی راج سانول داس کے بیان کے مطابق ناقابل توجہ ہیں۔ [1]

اٹالہ مسجد کے متعلق اٹل دیوی مندر کی کہانی سرا سر بے بنیاد ہے اور اس کا رشتہ وجے چند یا جے چند سے جوڑنا ایک علمی خیانت اور تاریخ پر ایک بدنما داغ ہے. کیونکہ اس کی ذرا بھی حقیقت نہیں ہے۔ اسی طرح پرتھوی راج راسو میں لکھا ہے کہ رانیاں پرتھوی راج سے درخواست کرتی ہیں کہ وہ انھیں شکار کا منظر دکھلائے کہ شکار کیسے کھیلا جاتا ہے. تیرہرتا

---

[1] پرتھوی راج راسو پر نقد و تبصرہ پروفیسر محمود خاں شیروانی ص ۴۲۲-۴۲۱

اور سُور کس طرح مارے جاتے ہیں اور کتّوں کے شکار کا کیا طریقہ ہے۔ پرتھوی راج رانیوں کی یہ درخواست منظور کرتا ہے، اور ایک مہینہ کے لئے پانی پت میں جانے کا فیصلہ کرتا ہے۔

جب ڈیرے خیمے کھڑے ہو جاتے ہیں اور رانی گھومنے جاتی ہیں تو دیکھتی ہیں کہ باغ میں باؤلیاں بڑی صاف ستھری بنی ہیں۔ درخت پھلوں اور پھولوں سے لدے ہیں، چڑیاں چہچہا رہی ہیں، آم ولیموں وغیرہ کے درخت پھلوں سے لدے ہوئے جھوم رہے ہیں۔ کیلے بادام، انار، اتار، کھجور، اور چھوہارا، سوپاری، کیوڑا، رکتکی، گلاب، فالسے، لونگ، صندل، انگور اور بیر کے درختوں کی کثرت ہے۔ اس میں مور، چکور، لال، فاختہ وغیرہ چڑیاں کو دیکھ رہی ہیں سنجوگتا رانی جھگڑ و نامی نوکر کو اچار لانے کا خاص طور سے حکم دیتی ہے۔

غور فرمایئے کہ مذکورا بالا باتیں کسقدر من گھڑنت ہیں۔ سب سے خاص بات یہ ہے کہ 'اچار' ایرانی لفظ ہے اور مسلمانوں نے ہی اس لفظ کو بھارت میں رائج کیا ہے۔ یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا پرتھوی راج کے عہد میں اس لفظ 'اچار' کا اتنا زیادہ رواج ہو چکا تھا کہ عام طور پر ہر موقع پر بولا جائے۔ اس بات پر یقین کرنا بہت مشکل ہے۔ ابو الفضل کی آئین اکبری میں ۲۵ قسم کے اچاروں کا ذکر ہے اور ان کی قیمت بھی بتائی ہے۔

(آئین اکبری ابو الفضل ص ۲۴، ۲۔ فارسی)

پرتھوی راج راسو نے تو جھوٹ کی انتہا ہی کر دی ہے۔ لکھتا ہے کہ پانی پت کے باغوں میں بادام، انگور، سوپاری، صندل اور لونگ کے درخت پائے جاتے ہیں۔ یہ بات وہی شخص لکھ سکتا ہے جس کو درختوں زمین اور موسم کے بارے میں کچھ نہ معلوم ہو۔ لونگ مشرقی جزائر سے آتی ہے جس میں جاوا سماترا خاص طریقہ سے قابل ذکر ہیں۔ بادام کشمیر، ایران اور افغانستان میں ہوتا ہے۔ صندل اور سوپاری کا تعلق دکھنی بھارت سے ہے۔ اور پھر سب پھلوں کا موسم بھی الگ الگ ہوتا ہے جو آب و ہوا اور زمین و مٹی کے اقسام پر زیادہ منحصر ہے۔ اور یہاں آپ نے دیکھا کہ پرتھی راج راسا کے مصنف نے تمام پھلوں کا ایک ہی موسم لکھ دیا ہے۔ کیونکہ رانیاں جب پانی پت کے باغ میں گئی ہیں تو تمام مذکورا بالا درخت پھولوں اور پھلوں سے لدے

ہوئے تھے۔ اس سے یہ بات صاف طریقہ سے ظاہر ہو جاتی ہے کہ پرتھی راج راسو کتاب کا قطعی تعلق پرتھوی راج کے زمانے سے نہیں ہے اور صرف فرضی کہانی بنائی گئی ہے۔

اگر جونپور میں اتنے عظیم الشان کئی ایک مندروں کا وجود تسلیم کر لیا جائے کہ جس کو تبدیل کر کے یا توڑ کر اس کے سامان سے اٹالہ جھنجری اور خالص مخلص جیسی سنگین اور پرشکوہ مسجدیں بن سکتی ہیں تو پھر یہ بھی ماننا پڑے گا بلکہ اس کو مانے بغیر چارہ کار نہیں کہ اس وقت یعنی ۱۱۹۸ء یا اس کے قبل و بعد کا زمانہ قطب الدین ایبک ۱۲۰۶ء تا غایت ۱۲۳۵ء میں جونپور بہت عروج پر تھا جہاں عظیم الشان محلات و بازار تھے اور اس کی بہت گھنی آبادی تھی۔ مگر کسی بھی مستند تاریخ سے فیروز شاہ تغلق کے آباد کرنے سے قبل ۱۳۶۲ء کے پہلے نہ تو اس شہر کا نام و نشان ملتا ہے اور نہ اس کے نام کے بارے میں پتہ چلتا ہے۔ سوائے بھروں کی آبادی و حکومت یا قیاس آرائیوں کے جس کے بارے میں بھی کثیر اختلافات ہیں۔

پروفیسر حبیب صاحب نے اپنی مایہ ناز کتاب "مسلم رول ان انڈیا" جس کی ابتدا انھوں نے ۱۲۰۶ء سے کی ہے اور اختتام ۱۲۹۰ء پر ہے۔ یہ کتاب غلام خاندان پر اعلیٰ درجہ کی تحقیق ہے۔ جس میں موصوف نے جزئیات تک کو اپنی کتاب میں درج کیا ہے۔ اس کتاب میں حدود سلطنت کے کئی نقشے بھی ہیں۔ ایک نقشہ ۱۲۳۵ء کا ہے۔ اس نقشہ میں علاوہ اور شہروں کے بنارس، مرزاپور، الہ آباد بھی ہے جس کو کڑہ کر کے دکھلایا ہے مگر جونپور کا کہیں نام و نشان نہیں ہے۔ تعجب ہے کہ اگر جونپور واقعی آباد ہوتا اور وہاں پر جے چند وغیرہ کے تعمیر کردہ اتنے عظیم الشان محلات و منادر ہوتے تو کوئی وجہ نہ تھی کہ اس کو نظر انداز کیا جاتا۔ اس کے علاوہ شہاب الدین غوری اور جے چند کے درمیان جو لڑائیاں ہوئی ہیں اس میں بھی کہیں جونپور کا ذکر نہیں ہے۔ سوائے ظفر آباد کے جیسا کہ جے چند کے محلات کے لئے بھی کہا جاتا ہے کہ جونپور میں تھے اور جو بات سب سے بڑی ہے وہ یہ کہ شہاب الدین غوری جیسا نڈر شخص جونپور کے ان عظیم الشان مندروں کو کب چھوڑ سکتا تھا جبکہ وہ جے چند کے تعمیر کردہ تھے اور اسی سے نبرد آزما بھی تھا۔ اصل میں توڑنا شہاب الدین کے لئے قابل تسلیم ہو سکتا

تھا مگر کہیں ذکر نہیں ہے۔ اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ جونپور ۱۳۶۲ء میں آباد ہوا اور یہ منادر کی کہانیاں حقیقت پر مبنی نہیں ہیں۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جتنی باتیں اس سلسلہ میں مولوی خیرالدین محمد اور دوسرے مورخین مصنفین نے لکھی ہیں غیر تحقیقی ہیں جو تاریخ نویسی سے ذرا بھی لگاؤ نہیں رکھتیں۔

اس کے علاوہ تجلی نور حصہ سوئم میں مولوی نورالدین زیدی لکھتے ہیں کہ کچھ حصہ اس مندر کا فیروز شاہ نے توڑا اور کچھ حصہ جو بچ گیا تھا اس کو ابراہیم شرقی نے توڑ کر مسجد تعمیر کرائی" مگر خود ہی "چراغ نور" ص ۱۲۸ پر تحریر فرماتے ہیں کہ "فیروز شاہ توڑنا چاہتا تھا مگر باز رہا۔ ابراہیم شرقی نے اس ویران بت خانے کی جگہ مسجد تعمیر کرادی۔" مولوی خیرالدین لکھتے ہیں کہ "فیروز شاہ نے کچھ حصہ توڑ کر معاہدہ لکھکر دے دیا کہ جتنا حصہ ٹوٹ چکا ہے وہ اسی طرح قائم رہے گا۔ ابراہیم شاہ شرقی نے بخیال ایفاء وعدہ عمارت مندر کو قائم رکھا اور بنا پتھروں پر مورتیاں تھیں ان کو تراش کر پھر نصب کرادیا۔"

فصیح الدین لکھتے ہیں کہ ایک روز اس کی نظر اٹالہ دیوی مندر پر پڑی۔ لوگ کہتے ہیں کہ سلطان نے کہا کہ وہ اس کو ضرور ہٹائے گا۔ اس کے درباری خان جہاں نے فوراً مندر کے قریب مسجد بنوانی شروع کر دی۔"

اس میں کوئی بات بھی ایسی نہیں ہے جس کو عقل سلیم قبول کر سکے۔ علاوہ اسکے جونپور کو فیروز شاہ تغلق نے سنہ ۱۳۶۰ء میں آباد کیا تھا۔ اس وقت اس حصہ پر بھر قوم کی حکومت اور آبادی تھی۔ اور کافی حصہ جنگل کی صورت میں تھا۔ ندی کے کنارے اور دوسری طرف صاف ستھری جگہوں پر سادھو رشی بھی اپنا ڈیرہ جمائے ہوئے تھے۔ فیروز شاہ کے آباد کرنے سے کچھ ہی قبل یہاں پر ٹھاکر لوگ بھی آباد ہو رہے تھے۔ تحقیق سے پتہ چلا ہے کہ اس وقت شیتلا دیوی جم دگن رشی۔ کرار بیر۔ کوٹھیا بیر۔ اشٹھ بھجی دیوی۔ اچل دیوی۔ اور شنکر بھگوان کے مندر موجود تھے جو جنگل اسی طرح پائے جاتے تھے جس کی تائید کیرت لتا" مصنفہ ودیاپتی سے بھی ہوتی ہے مرحوم لکھتے ہیں۔:-

(جونا پور) میں چمکدار لمبے لمبے سونے کے کلسوں مورتوں
اور تمام لوازمات سے مرصع شوالے دکھائی دیتے تھے۔"

اور ودّیاپتی نے ابراہیم شرقی کے دور کا واقعہ بھی قلمبند کیا ہے ۔[1]

ظفر آباد قنوج کے راجہ جے چند اور بیجے چند کی چھاؤنی تھی۔ یہاں پر ان کی سپاہ اور فوج رہتی تھی۔ کبھی کبھی راجہ بھی حکومت کے انتظامی امور کے جائزے کیلئے آجایا کرتے تھے۔ مگر ان لوگوں کے راج محل قنوج ہی میں تھے۔ چنانچہ ظفر آباد کا کوٹ آسنی شہاب الدین غوری اور دبجے چند کی لڑائی کے کچھ ہی پہلے کا ہے اور اس نے اپنا کچھ سامان پرتھوی راج کی شکست کے بعد قنوج سے ظفر آباد میں منتقل کر دیا تھا۔ اس سے ثابت ہے کہ جے چند یا دبجے چند کی اصل سکونت قطب الدین کی جنگ سے پہلے قنوج ہی تھی اور وہیں پر ان لوگوں کے محلات و منادر تھے، ورنہ ظفر آباد میں شہاب الدین کے حملے سے کچھ ہی قبل کوٹ آسنی بنانے کی کوئی وجہ نہ تھی جب کہ خیر الدین وغیرہ جے چند اور دبجے چند کا تعلق جونپور سے اور پہلے سے ظاہر کر رہے ہیں ۔[2]

## ایک دوسری کہانی

نصیح الدین صاحب شرقی منومنٹ میں تحریر فرماتے ہیں کہ۔

" فیروز شاہ تغلق کے جانے کے بعد جونپور میں مسلمانوں کا دبدبہ ختم ہوگیا۔ جب ابراہیم شاہ شرقی ۱۴۰۲ء میں تخت نشین ہوا تو دیکھا کہ مسجد کے آس پاس بہت سے مندر بن چکے تھے جس کی وجہ سے نماز میں پریشانی ہوتی ہے۔ اس نے ۱۴۰۸ء میں اٹالہ مسجد کی تعمیر کی۔ اس مسجد میں بہت سے پتھروں پر سنسکرت میں کھدی

---

[1] گزیٹر جونپور، تاریخ راج بنارس، تجلی نور سوم قلمی فارسی شرقی مونمنٹ۔ کیرت لتا ص ۳۳
[2] چراغ نور ص ۱۶

ہوئی تحریرات سے ثابت ہوتا ہے کہ حال کے
بنے ہوئے مندروں سے یہ پتھر لئے گئے ہیں۔" ۲؎

یہاں پر فصیح الدین صاحب نے خیرالدین محمد سے ہٹ کر ایک دوسری کہانی پیش کی ہے جس سے ان کے قبل کی تاریخیں خالی ہیں۔ اس مقام پر یہ امر تصفیہ طلب رہا کہ ابراہیم شاہ نے کون سا مندر منہدم کرایا۔ اٹل دیوی کا جس کا نصف حصہ فیروز تغلق کے دور میں گر چکا تھا یا جدید مندر جو فیروز شاہ کے بعد مسجد کے قریب تعمیر کیا گیا تھا۔ اور یہ بھی پتہ نہیں چلتا کہ حقیقت میں کن مندروں کے پتھروں کو تراشں کے الٹ کر لگایا بیان کیا جاتا ہے۔ چار پانچ سو برس پہلے کے واقعہ کو بلا کسی سند اور حوالے کے لکھ دینا افواہوں اور زبانی باتوں پر یقین کرنا تاریخ و تحقیق کی روشنی میں کوئی وزن نہیں ہے۔ البتہ ان شرقی مسجدوں میں دوسری مذہبی و غیر مذہبی عمارتوں کے پتھر جو از خود منہدم ہو گئی تھیں یا کسی ہندو فرقہ کی طرف سے منہدم کی گئی تھیں جگہ جگہ استعمال ہوئے ہیں۔ جیسا کہ مورخین کو معلوم ہے کہ بودھوں اور برہمنوں کے درمیان بنارس سے کنیا کماری تک بڑی لڑائیاں ہوئی ہیں جن میں ایک فریق نے دوسرے فریق کے سیکڑوں مندروں کو توڑا یا اپنے طور پر بودھوں کے وہاروں میں بدل دیا ہے اور ایسا زیادہ ہوا کہ ان ٹوٹے ہوئے مندروں کے سارے ملبے پڑے رہ گئے۔ اور جب مسلمانوں کی حکومت قائم ہوئی تو یہ تمام ملبے ان مسلم بادشاہوں کی قانونی ملکیت ہو گئے۔ انھوں نے اپنے ساتھ نئے لائے پتھروں میں جہاں ممکن ہو سکا اپنی مسجدوں اور محلات کی تعمیر میں ان پتھروں کو بھی استعمال کیا ہے۔ لیکن ایسا شاذ و نادر ہوا ہے کہ کسی مندر کو توڑ کر اسی کے جملہ پتھروں اور سامان سے مسجدیں بنی ہوں۔ کیونکہ کسی عبادت گاہ کی تعمیر کسی دوسرے مذاہب کی عبادت گاہ کو توڑ کر کرنا اسلامی شریعت میں منع ہے۔

کنیا کماری ہندوستان کے جنوبی سرے پر واقع ہے۔ یہاں قدرت کی

---

۱؎ شرقی مونمنٹ

نیرنگی دیکھئے کہ تین سمندر ملتے ہیں اور ان سے تین طرح کی ریت نکلتی ہے اور تین مذاہب کے ماننے والوں کی بود وباش ہے۔ اس ضلع میں جو پہلے ریاست ٹراونکور میں شامل تھا آج تامل ناڈو کا جزو ہے۔ ہندو عیسائیوں کی آبادی تقریباً برابر ہے۔ یہ مقام مذہبی حیثیت سے بہت ہی مقدس ہے۔ ہندوؤں کے عقیدے کے مطابق یہاں پاروتی دیوی نے بھگوان شیو کے دل میں اپنی جگہ بنانے کیلئے تپسیا کی تھی جبکہ عیسائیوں کے لئے اس کا تقدس اس بات میں ہے کہ سینٹ زیویر یہاں اترے تھے۔

کہا جاتا ہے اسی جگہ سمندر کی ایک عظیم چٹان پر شری دیویکا نند نے دھیان کیا اور روحانی کمالات حاصل کئے ہیں۔ اس چٹان پر سوامی جی کی ایک یادگار قائم ہے۔ سوامی جی انسان کامل تھے اور تارک الدنیا رشی تھے۔ انھوں نے بلا اختلاف مذہب وملت پریم اور انسانیت دوستی کے جذبے کے فروغ میں اپنی زندگی کو وقف کر دیا تھا۔ ان کے وعظ اور نصیحت آمیز باتوں میں روحانی گہرائی ہے اور پریم کا رس ٹپکتا ہے۔ انھوں نے مخلوق خدا کی بے غرض خدمت کی ہے اور زندگی کا حق ادا کر دیا ہے۔ افسوس کہ ہندوؤں، مسلمانوں، عیسائیوں نے سیاسی مصلحت کے پیش نظر اپنی اپنی مذہبی تعلیمات کو فراموش کر کے اور ان صوفیوں اور رشیوں کے پاکیزہ نقش قدم کو چھوڑ کر انسانیت دشمنی کی راہ پر چل پڑے ہیں۔

ان شرقی مساجد کو دیکھنے کے بعد اندازہ ہوتا ہے کہ کہیں کہیں استعمال شدہ پتھر دوسری عماتوں کے لگائے گئے ہیں اور وہ یقیناً جونپور کے اطراف کی شکستہ اور عظیم وقدیم عمارتوں سے لائے گئے ہیں نہ کہ کسی مندر کو توڑ کر اس میں لگایا گیا ہے۔

## اٹل حقیقت کا سراغ

کتب قدیم سے ہندو دھرم کی اہم کتابوں میں یہاں پر کوئی اٹل دیوی کا ذکر نہیں ملتا ہے۔ اور نہ دیوی بھاگوت میں اٹل دیوی نام کی کوئی دیوی ہیں البتہ اچل دیوی کا نام ہے جس کا مندر بھی محلہ راسمنڈل جونپور میں موجود ہے۔ مونیر ولیم کی ڈکشنری جو نہرو میوزیم دہلی میں ہے اور بے حد اہم کتابوں میں ہے اس میں بھی اٹل دیوی نام کی کوئی دیوی نہیں ہے بلکہ اچل دیوی

کا نام ہے۔ اگر کوئی مندر ایسا رہا بھی ہو تو اس کا تعمیر کرنا ہے جے چند یا وجے چند کیلئے غلط بیان کیا جاتا ہے۔ البتہ اس کے پہلے کا ہو سکتا ہے جو بعد کو بودھوں اور اچاریہ شنکر کی لڑائی میں توڑا گیا ہو کیونکہ الہ آباد، بنارس، مرزا پور، قنوج اور اطراف و جوانب میں شنکر اچاریہ کے پیروؤں کے توڑ پھوڑ کے واقعات سے تاریخ کے اوراق بھرے پڑے ہیں جس کی تفصیل میں نے اس کتاب میں آبادی جونپور کے سلسلے میں پیش کی ہے اس کی تائید میر علی ضامن صاحب ترمذی کے حاشیہ چراغ نور صـ ۱۳۸ سے بھی ہوتی ہے۔ ترمذی صاحب اس طرح رقمطراز ہیں

"اٹل دیوی کا دیول بہت ہی پرانا تھا۔ اور راجہ
بجے چند سے کہیں پہلے کا تھا۔ یہ بودھ مت کے زمانے
کا تعمیر تھا۔ ہندوؤں کے زمانے میں مندر ہوا اور مسلمانوں
کے زمانے میں مسجد کی صورت پکڑ لی"

اب ناظرین خود ہی فرمائیں کہ جونپور کے ایک اور مورخ علی ضامن ترمذی نے اور دوسرے مورخین سے ہٹ کر ایک دوسری کہانی پیش کی ہے۔ ایسی قسمت آزمائی میں جونپور کے ان مورخین میں سے کس کی بات صحیح مانی جائے اور پھر یہ کہا جائے کہ اٹل دیوی مندر کا یہ اعجاز تھا کہ اس کو جس قسم کی اور جس مذہب کی عبادت گاہ بنانا ہو معمولی سی ترمیم و تنسیخ سے بن جاتی تھی۔ یہ بودھوں کے زمانے میں وہار۔ ہندوں کے وقت میں مندر اور مسلمانوں کے عہد میں مسجد بنی۔ جونپور کے علاوہ شائد ہی کہیں ایسا مندر یا شیوالہ رہا ہو جو حکومت بدلنے کے ساتھ اپنی تعمیری خصوصیات و مذہبی روایات کے ہمراہ تبدیل ہو جاتا تھا۔

سلاطین جونپور مولوی سید غوث علی وکیل و تجلیات العارفین میں ہے کہ:۔

"ابراہیم شاہ نے مسجدیں بھی تعمیر کرائیں۔ سب سے پہلے
لشکریوں کی سہولت کیلئے قلعہ سے اتر ایک مسجد جامع تعمیر
کرائی جو مسجد اٹالہ کے نام سے مشہور ہے حالانکہ اس کی
ابتدا کئی برس پہلے فیروز تغلق نے خواجہ کمال جہاں کی

نگرانی میں کی تھی۔ اور سنگ بنیاد حضرت مخدوم صدرالدین
چراغ ہند سہروردی ظفرآبادی نے رکھا تھا۔"[1]

## آخری فیصلہ

اٹالہ مسجد کی شہرت کی یہ وجہ مولوی خیرالدین محمد و مولوی نورالدین زیدی کی تحریر کے مطابق بادشاہ کا کسی مہم پر جانے کے قبل اسی مسجد میں قیام اور واپسی کے بعد مع سامان و اسلحے کے آنا قرین قیاس ہے کیونکہ یہ مسجد جامع قلعہ کے قرب میں ہے جہاں ہر وقت تازہ دم فوجیں تیار رہتی تھیں اور اکثرت افواج کی بنا پر اس محلہ کا نام ہی اٹالہ (فوجیوں کا محلہ) پڑ گیا۔ اٹالہ ترکی لفظ ہے جو فوج کے معنی میں کثرت سے مستعمل ہوتا ہے۔ الہ آباد کا محلہ اٹالہ بھی اسی وجہ سے موسوم ہوا کہ وہاں پر فوج رہتی تھی جس کی مناسبت سے یہ مسجد جامع بھی اٹالہ مسجد کے نام سے (فوجیوں کی مسجد) مشہور ہو گئی۔

"سلاطین جونپور" یہ کتاب ۱۸۲۰ء میں لکھی گئی اور جونپور پر لکھی جانے والی اردو میں سب سے پہلی کتاب ہے۔ اس کے اندر کہیں بھی اس قسم کے توڑ پھوڑ کے واقعات نہیں ہیں۔ اس کے علاوہ دوسری پرانی و قدیم کتابیں مثلاً مناقب درویشیہ۔ مناقبات درویشیہ، بیاض درویشیہ۔ تذکرہ درویشیہ۔ جو ظفرآباد اور وہاں کے بزرگوں کے حال میں ہے۔ یہ بھی توڑ پھوڑ کے ذکر سے خالی ہیں۔

"تجلیات العارفین" میں اٹالہ مسجد کی تعمیر کے متعلق تحریر ہے کہ:۔

"جونپور کی روز افروز آبادی دیکھ کر فیروز شاہ نے ایک
عالی شان مسجد کی بنیاد رکھی جس کو اپنی پیرانہ سالی اور
حکومت کی شورش اور بغاوت کے دبانے سے فرصت
ہی نہیں ملی کہ وہ مسجد کو مکمل کر سکے۔ یہ شرف قدرت
کی طرف سے ابراہیم شاہ شرقی کو مقسوم ہو چکا تھا۔

---

[1] تجلیات العارفین ص۴۵۔ سلاطین جونپور ص۲۵

لہذا اس نے زر کثیر صرف کر کے عالی شان مسجد تعمیر
کرا کے مکمل کیا جو نو جیوں کی نسبت سے مسجد اٹالہ کے
نام سے مشہور ہوئی اور اسی شان و شوکت کے ساتھ
آج تک موجود ہے۔" سلہ

اسی کتاب میں آگے تحریر ہے کہ :۔

دہلی کی تباہی کے بعد سے دہلی کے بہترین معمار ،
سنگتراش اور مصوروں کی ایک بڑی جماعت جونپور
میں جمع ہو گئی تھی۔ بادشاہ شرقی فنکاروں کی قدر کرتا تھا
سنگتراشی میں ہندو کاریگروں کا پایہ بلند تھا کہتے ہیں
کہ مسجد اٹالہ کی تعمیر میں مصر و یونان سے بھی کاری گر
لائے گئے تھے۔ بادشاہ شرقی کی یہ خواہش تھی کہ
تعمیرات تغلقیہ سے بہت بلند اور نیا راستہ ان مسجدوں
کی تعمیر میں اختیار کرے۔ جو دنیا میں عجائب روزگار
ثابت ہوں۔ کہتے ہیں کہ دہلی سے آئے ہوئے معماروں
میں اکرام اللہ شمس الدین چراغن۔ قاسم علی۔ واحد
خاں اور نبی بخش کا پایہ بہت بلند تھا اور ہندو
معماروں میں پورنماشی۔ رام کبیر۔ سنت بخش سنگھ
بھی قابل ذکر ہیں۔ ان لوگوں کی ماتحتی میں
اور بہت سے کاریگر کام کرتے تھے۔ خواجہ کمال
جہاں کی نگرانی میں اُن کے نقشے کے مطابق مسجد
کی تعمیر ہو رہی تھی۔ اس کا سنگ بنیاد حضرت مخدوم
چراغ ہند رحمۃ اللہ علیہ نے رکھا تھا۔ (تجلیات العارفین قلمی۔ اسلامک کلچر علم)

مسجد اٹالہ کی تعمیر کے سلسلے میں مختلف مورخین کے نظریات مع حوالے کے پیش کرنے کا مطلب یہ ہے کہ قارئین کرام پر واضح ہو جائے کہ مورخین نے واقعات کو پیش کرنے میں کیسی کیسی فروگذاشتیں کی ہیں اور ایک دوسرے کے نظریات آپس میں کتنے مختلف ہیں۔ کوئی مورخ اٹالہ مندر ہونے میں اختلاف رکھتا ہے تو کوئی مندر توڑ کر مسجد کی تعمیر میں اختلاف رکھتا ہے کوئی مندر توڑ کر مسجد بنانے کی موافقت کر رہا ہے تو کوئی مندر کا وجود ہی تسلیم نہیں کرتا اور ایسی تفصیلات پیش کرتا ہے جس کو کسی بھی طور پر تاریخی حیثیت نہیں دی جا سکتی۔ غرض کہ ہر شخص اس میں ایک دوسرے سے کچھ نہ کچھ اختلاف ضرور رکھتا ہے۔

ہمارے نزدیک سب سے اہم بحث یہاں پر مندر توڑ کر مسجد بنانے کی ہے جس نے ہر پڑھنے والے کے ذہن کو کافی متاثر کیا ہے۔ ان متاثر ہونے والوں میں ۲ گروہ ہیں ایک گروہ تو وہ ہے جو اس اقدام کو مستحسن اور واجب سمجھتا ہے اور ایک دوسرا گروہ ہے جو مندر توڑ کر مسجد بنائے جانے کو ظلم اور زیادتی کے مترادف خیال کرتا ہے نتیجے میں دونوں گروہ کے جذبات کا تصادم استقلال حاصل کر لیتا ہے اور ہر زمانے میں نابناؤ کی صورت پیدا ہوتی رہتی ہے۔ اگر دونوں گروہ نفس واقعہ پر غیر متعصبانہ نظر ڈالیں تو اصل حقیقت تک پہونچا جا سکتا ہے اور ہر گروہ کا ذہن جذباتی تاثرات سے پاک رہ سکتا ہے

بات صرف اتنی ہے کہ مسلمان جب شروع شروع ہندوستان میں بحیثیت فاتح داخل ہوئے تو تاریخیں شاہد ہیں کہ جس حصۂ زمین کو فتح کیا وہاں مندر بھی توڑے اور مسجدیں بھی تعمیر کیں۔ کسی مقام کو ہندوؤں نے چھوڑ کر دوسری جگہ آباد کر لی اور کسی جگہ موجود رہ کر اپنے سامنے مسجدیں بنتے ہوئے دیکھیں اور بعض مقامات تاریخوں میں ایسے بھی ملتے ہیں جہاں لوگوں نے مسلمانوں کے حملوں کے بعد یا صوفیائے کرام کی تبلیغ کے اثر سے دین اسلام قبول کر لیا۔ ایسی صورت میں ان کے معبدگاہوں کی تبدیلی بھی لازم آتی ہے یعنی جہاں مندر تھے وہاں مسجدیں بنائی گئیں۔ یہ ایسے واقعات ہیں جس سے انکار نہیں کیا جا سکتا مگر جونپور کے شرقی بادشاہوں کو حصول سلطنت کے لئے کوئی جنگ وجدال نہیں کرنی پڑی

اس لئے اس نگاہ سے ان بادشاہوں کو بھی دیکھنا درست نہیں اور نہ جونپور کوئی قدیم شہر تھا جیسے کہ بنارس وغیرہ ہے لہذا اٹالہ مسجد کی تعمیر کے تقریباً چار پانچسو برس بعد یعنی ۱۸۳۲ء میں اس واقعہ کو لکھنے والا مسلمان مورخ بغیر کسی خاص شہادت و ثبوت کے اگر فیروز شاہ تغلق یا ابراہیم شاہ شرقی کو مندر شکن اور اسلام دوست بادشاہ ظاہر کرنے کے جذبات کے تحت سنی سنائی باتوں پر لاعلمی سے مندر کو توڑ کر مسجد بنانے کا واقعہ درج کر دے تو اس کے زمانے اور ماحول اور اس کی فطرت کے خلاف نہ ہوگا۔ لہذا ہم اب سے بیشتر کے مصنفین سے متفق ہونے سے قبل ان کی تحقیقات پر جن کا اساس محض سنی سنائی باتوں پر ہے عدم اعتماد ظاہر کرتے ہوئے قارئین کرام سے گذارش کریں گے کہ وہ بچشم خود اس مسجد کو دیکھ کر ان کی تصنیفات کا جائزہ لیں اور ان کی اس اختلاف رائے اور تضاد بیان سے نتیجہ نکال کر اپنے دلی مناقشات اور ذہنی انتشار کو دور کریں۔ اگر ناظرین اس مسجد کو بچشم خود دیکھ لیں تو اس قسم کے تمام شکوک و شبہات خود بخود رفع ہو جائیں گے اور یہ بات طے ہو جائے گی کہ مندر کو توڑ کر مسجد بنانے کی کہانی سراسر غلط ہے۔ آزاد بھارت میں اس طرح کی غلط فہمیاں دور کرنے کی سخت ضرورت ہے تاکہ قومی یکجہتی کی بنیادیں مستحکم ہوں اور فرقہ پرستی کی جڑیں کٹ جائیں اور یہی میرا نشا ہے

## شرقی طرز تعمیر

شرقی مسجدوں سے زیادہ کوئی اور عمارت اتنی حسین اور ٹھوس نہیں ہے جس میں زیادہ ایسی نئی باتیں مل سکیں جو فنی اور تعمیری خوبیوں کی بنا پر اس سے اچھا نمونہ پیش کر سکیں یہ مسجد شرقی فن تعمیر کی آغاز اور جونپور کے خاص طرز کا نمونہ ہے اور شرقی طرز تعمیر کا اولین اور بہترین شاہکار ہے۔

اس میں ایک چبوترہ ہے جس کے تین طرف دالانیں ہیں جو دو منزلہ ہیں ہر رخ کے درمیان تین پھاٹک ہیں۔ اس کی چھت کا درمیانی حصہ محراب سے گھرا ہوا ہے جو خالص مصری طرز کا ہے اس کے چوکور صحن کا قطر ایک سو ستر فٹ ہے اور چاروں طرف مختلف حصے ہیں۔ تین طرف دالان نما کمرے ہیں اور پچھم طرف خاص عبادت گاہ کا

ہال ہے۔ یہ کھمبے بہت وسیع ہیں جو بیالیس فٹ کے دور میں ہے۔ باہری حصے میں برآمدے ہیں جو طلبار کے رہنے کے لئے بنائے گئے تھے۔ پوری مسجد کا گھیرا دو سو اٹھاون فٹ ہے۔ اندر سے دیکھنے میں اس کے تین رُخ نظر آتے ہیں اور تینوں رُخ کے سامنے پھاٹک ہیں۔

اس مسجد میں عورتوں کا بھی خاص لحاظ رکھا گیا ہے جو شرقی طرز تعمیر کی انفرادی خصوصیت ہے۔ چنانچہ اس کے اتر دکھن کے گوشے پر ایک بہت ہی وسیع ہال ہے جو دوسری منزل پر ہے اور اس کی دیواروں کو جالیوں سے گھیر دیا گیا ہے تاکہ ہوا اور روشنی برابر پہونچتی رہے۔ یہ جالیاں بڑی مستحکم اور حسین ہیں۔ چھت کے پتھروں میں بھی طرح طرح کے نقش و نگار بنے ہوئے ہیں۔

عورتوں کے داخل ہونے کا آتری دکھنی کونے پر راستہ باہر سے الگ ہے

اگر اس مسجد کے وسط میں کوئی شخص کھڑا ہو کر اس کے مرکزی محراب کو دیکھے تو اس کے ذہن میں مصری طرز تعمیر کا پورا تصور پیدا ہو جاتا ہے۔ مرکزی محراب سو فٹ سے زیادہ اونچا ہے۔ اس کے گنبد کی اونچائی پچھتر فٹ ہے اور گھیرا ۵۵ فٹ ایک اہمیت رکھتا ہے یہ گنبد اندر سے ستاون فٹ بلند اور ۳۵×۳۰ فٹ مربع میں ہے۔ ہال بہت ہی وسیع اور کشادہ ہے۔ سولہ محرابیں زمین سے ملی ہوئی ہیں جو راستے کا کام بھی دیتی ہیں۔ اور اس ہال کو کافی حسین بنا دیا ہے۔ محرابیں نقش و نگار اور بیل بوٹوں کے کام سے سجی ہوئی ہیں۔ اس کے بعد بیس فٹ کی بلندی پر ہوا روشنی اور خوبصورتی کے لئے آٹھ اور محرابیں بنائی گئی ہیں۔ ان خوشنما محرابوں اور سنگ سیاہ کی پچیکاری نے اس گنبد اور ہال کو جو حسن و جمال بخشا ہے وہ دیکھنے ہی سے تعلق رکھتا ہے۔ کاریگران کی فنی مہارت دیکھکر حیرت ہوتی ہے کہ انھوں نے اپنے فن کا بہت ہی عظیم الشان مظاہرہ کیا ہے۔[1]

---

[1] گزیٹیر جونپور۔ شرقی آرکیٹیکچر پرسی براؤن۔ کننگھم رپورٹ۔ تاریخی جائزے

پرسی براؤن نے اس کی ساخت پر اظہار خیال کرتے ہوئے کہا ہے کہ:۔

"عمارت کی یہ ساخت نہایت اچھی کہی جا سکتی ہے۔ اور جونپور کے معماروں کی یہ بہترین فنکاری کا نمونہ ہے۔ اس کے قطعات کی تقسیم میں بھی بہترین فنکاری کی خوبیاں نظر آتی ہیں۔ اسکا ہال ۳۵ × ۳۰ فٹ مستطیل نما ہے جس کی چھت پوری گنبد بن گئی ہے۔ مسجد کے سامنے کا حصہ تین حصوں میں تقسیم کر کے بے حد خوبصورتی سے ترتیب دیا گیا ہے جو اپنے محرابی دروازوں کا بار سنبھالے ہوئے ہے۔ اس کے دوسرے منزلے کو آٹھ محرابوں کے اوپر قائم کیا گیا ہے جو نقشی دار ہیں اور اندھیرا نہیں ہونے پاتا اور سب سے اوپر کا حصہ اینٹوں کی مدد سے بنا ہوا ہے جس کا ہر کونہ سولہ گوشہ کا درجہ بن گیا ہے۔ ہر رخ پر محراب ہے اور یہ طریقہ گنبد کو مضبوط بنانے کے لئے اختیار کیا گیا ہے۔" [1]

مسجد کا صحن اکیاسی فٹ مربع میں ہے۔ پچھم طرف خاص نماز کے لئے دالان نما عمارت ہے جس پر تین بڑے بڑے گنبد ہیں جو ستونوں پر کھڑے ہیں۔ ان گنبدوں کو چھپانے کے لئے گنبد کے ہر رخ پر محرابیں بنی ہیں جن کے اوپر مصری طرز کے بیل بوٹے ہیں۔ دائیں بائیں دو چھوٹی چھوٹی اندر محرابیں ہیں جو انکے چہروں کے حسن میں اضافہ کرتی ہیں۔ اندرونی حصوں میں پورب اتر و دکھن طرف قطاروں میں دالانیں ہیں جس کا سلسلہ ایک پتھر کی پتلی سی دیوار کھڑی کر کے باہر تک چلا آیا ہے۔ تین پھاٹک ہیں اس میں سے اتر و دکھن کے پھاٹک پر گنبد بنے ہوئے ہیں۔ البتہ پورب کے پھاٹک پر کوئی گنبد نہیں ہے۔ پچھے

---

[1] شرقی آرکیٹیکچر پرسی براؤن۔ گزیٹیر جونپور

دیکھ کر تعجب ہوتا ہے کہ ایسا کیوں کیا گیا جب کہ بہ مقابلہ اور پھاٹکوں کے پورب کے پھاٹک کا چہرہ بے حد حسین ہے اور کاریگروں نے اپنے فن کا کامل مظاہرہ کیا ہے۔ سکندر لودی نے اس گیٹ کو بھی مسمار کرا دیا تھا جسکو بعد میں درست کرایا گیا اور تعمیر میں آسانی کا خیال کرتے ہوئے گنبد کو نظر انداز کر دیا گیا ہوگا۔

اس تعمیر کے سلسلے میں بہت سے کاریگر تغلق آباد دہلی سے بلائے گئے اور کچھ کاریگر جونپور سے دہلی ٹریننگ حاصل کرنے کے لئے بھی بھیجے گئے تھے۔ بہر حال جونپور کے کاریگروں کا اس تعمیر میں زبردست ہاتھ ہے۔ سنگ تراشی میں جونپور کے ہندو کاریگروں نے بڑی دلچسپی سے کام لیا تھا۔ یہ مسجد ہندو مسلم فن تعمیر کا بہترین نمونہ ہے ۱؎

## چودہویں صدی کے فن تعمیر پر ایک نظر

اور سچ تو یہ ہے کہ مسلم ریاستیں جو دہلی راج سے الگ ہو کر اپنی خود مختار اور آزاد ریاستوں کی بنیاد ڈالی تھی، انھوں نے بآسانی اس فن تعمیر کو اپنایا مگر مقامی رنگ دے کر ایک نئے فن کو جنم دیا، یہی وجہ ہے کہ اس چودہویں صدی کے فن تعمیر پر ہندو فن تعمیر غالب اور ظاہر ہے۔ خاص طور سے جونپور اور گجرات کی شاہی عمارتوں میں لو گنبد اور نوکیلے محراب کو چھوڑ کر جو مصری فن تعمیر سے لیا گیا ہے۔ اور سب ہی میں ہندو فن تعمیر کی جھلک موجود ہے۔ محافظ خاں کی مسجد جس کی تعمیر پندرہویں صدی عیسوی میں ہوئی ساتھ ہی ابو تراب خاں کا مقبرہ جس کی تعمیر سولہویں صدی عیسوی میں ہوئی اس کی نظیر اور زندہ شہادت ہے

اس کے ساتھ ہندو راجاؤں نے بھی اس عہد میں جن عمارتوں کی تعمیر کی اس میں بھی ہندو مسلم فن تعمیر کی پوری جھلک موجود ہے۔ ریاست جودھپور کے علاقے میں رنپور کا مندر جو ۱۴۳۹ء میں تعمیر ہوا ایک چوکور اونچی کرسی پر بنا ہے۔ جس کی دیوار پر آخری کنارے کے علاوہ مختلف رنگوں کی آمیزش سے مزین ہیں۔ اسی طرح اس کے گنبد کی سطح بھی خالی ہے

---

۱؎ برسی براون رپورٹ تجلیات العارفین۔

اس کے کھمبوں کی بناوٹ مسجدوں کے کھمبوں سے ملتی جلتی ہے اور فن تعمیر کا یہ نمونہ کسی جین یا ہندو مندر میں نہیں پایا جاتا ہے۔ اس سے اس تبدیلی کا پتہ چلتا ہے جو بہت آسانی سے اس عہد زریں میں رائج تھی۔ اور راجہ مان سنگھ کی عمارت بھی اس جدید طرز تعمیر سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکی۔ چودھویں صدی سے سولہویں صدی کا دور ہندوؤں اور مسلمانوں میں مذہبی اور تہذیبی لین دین کا عہد ہے اور یہ بات بغیر دلی محبت و اتحاد کے ممکن نہیں ہے۔

مغلوں سے پہلے ہندوستان میں مسلمانوں نے فن تعمیر کا جو عظیم الشان مظاہرہ کیا اس کی جانب مورخین کو جتنی توجہ دینی چاہئے تھی وہ نہیں دے سکے ہیں۔ اور یہ بالکل سچ ہے کہ اسی زمانے میں جو ہندوؤں اور مسلمانوں کی محبت و یکجہتی کا عہد زریں ہے فن تعمیر میں ہندوؤں اور مسلمانوں کے حسین امتزاج کی بنیاد پڑی ہے اور ساتھ ہی ساتھ بہت کامیابی حاصل ہوئی ہے۔ پندرہویں صدی عیسوی میں کچھ ایسی شاہی عمارتوں کی تعمیر ہوئی ہے جن کو فن تعمیر کا انوکھا شاہکار کہا جاسکتا جس کی تصدیق جونپور کی اٹالہ و جامع مسجد مانڈو اور احمد آباد کی مسجدوں کو دیکھنے کے بعد ہوتی ہے۔ جونپور کے ان فنی شہپاروں کو دیکھنے کے بعد بلاشبہ یہ کہا جاسکتا ہے کہ اس صدی میں کیا ہندو کیا مسلمان سب ایک دوسرے میں ضم ہوگئے تھے ؟

فن تعمیر میں ہندو مسلم امتزاج ہندوؤں اور مسلمانوں کی مذہبی ریت رواج کی جھلک سے نمایاں ہے۔ اسی طرح ہندو مسلم طرز تعمیر کے حسین امتزاج میں ہندوؤں اور مسلمانوں کی مذہبی روح کی جھلکیاں نظر آتی ہیں۔ جیسا کہ جونپور کی شرقی مسجدیں اس صداقت کی گواہ ہیں۔ مسلمانوں نے ان مسجدوں کے نقشے تیار کئے اور ہندو اور مسلمان کاریگروں نے مل کر اس کو آخری شکل دی اور ہندو کاریگروں کی اتنی شہرت تھی کہ بقول مصنف ظفر نامہ تیمور نے دہلی میں کئی ہزار ہندو سنگ تراشوں کو یکجا کیا' اور اس میں جو بہت بڑے فن کار تھے انہیں اپنے لئے ذاتی طور پر چن لیا۔ اور باقی کو امرا میں بانٹ دیا۔ اس نے سمرقند میں ایک عظیم الشان مسجد کا نقشہ تیار کیا اور یہ حکم دیا کہ پتھر کے اوپر نقش و نگار بنانے والے اس کام پر لگائے جائیں اور ہندو کاریگروں نے بھی اس مسجد کو آخری شکل دی۔ یہی وجہ تھی کہ

جونپور میں مسجدوں کی تعمیر کے وقت پتھر پر نقش و نگار بنانے کے لئے کچھ تو دہلی سے بلائے گئے۔ اور کچھ جونپور کے تھے۔ (سروے آف انڈین ہسٹری ص۱۳۳، ہندوستان کے عہد وسطی کی ایک جھلک ص۴۴ سے ص۴۶ تک)

اس موقع پر برنی بماؤں کا اظہار خیال قابل ذکر ہے۔

"جس معمار نے اس مسجد کا خاکہ اور تعمیر کے جملہ پہلوؤں کا نقشہ ترتیب دیا ہوگا اس کے لئے کہا جا سکتا ہے کہ وہ اپنے فن میں اپنا جواب نہ رکھتا ہوگا۔ یہ بات پایۂ تحقیق کو پہنچ چکی ہے کہ اس مسجد کی تعمیر میں بہت سے ہندو کاریگروں نے بھی کام کیا ہے جن کو مسلمان کاریگروں کی ماتحتی میں ان کے نقشے کے مطابق کام کرنا پڑا ہوگا۔"

اگر اس مسجد کو بغور دیکھا جائے اور ہندو فن تعمیر پر بھی غائر نظر رکھی جائے تو یہ بات اس عمارت کے ایک ایک نقش و نگار و بیل و بوٹوں سے ظاہر ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ بہت سے لوگ جنھیں ہند و مسلم آرٹ کے امتزاج کا علم نہیں ہے اس کو مندر کہنے لگتے ہیں۔ ڈاکٹر سید عابد حسین مرحوم نے فن تعمیر پر اپنے بلند پایہ خیالات کا اظہار اس طرح کیا ہے۔ حقیقت میں مسلمانوں کی صاف دلی کے اظہار کا سب سے بڑا ذریعہ فن تعمیر کا تھا۔ اس کا موقع تھا کہ مسلمانوں اور ہندوؤں کے خیالات کا ایک دوسرے پر اثر پڑے۔ ہندوستان کے مسلمانوں میں سب سے زیادہ طاقت ور اور مالدار مسلمان بادشاہ تھے۔ اور وہی عظیم الشان اور فلک بوس عمارتوں کی تعمیر بھی کر سکتے تھے مگر تعمیر کرنے والے ہندو معمار اور سنگ تراش تھے۔ کیونکہ مسلمان معمار باہر سے لائے نہ تھے عمارت کے جو نقشے کسی مسلمان بادشاہ کے دل و دماغ میں آتے تھے وہ بھی ہندو ماحول اور تہذیب و تمدن کے مطابق ہی ہوتے۔ آگے چل کر یہی شکل و صورت حقیقت میں تبدیل ہو جاتی تھی اور اسی کو ہندو سنگ تراش نقش و نگار کی صورت میں پیش کر دیتے تھے یہ بہت ہی غور و فکر کی بات ہے کہ ہندوؤں اور مسلمانوں کے خیالات و اتحاد کی یکسانیت کے لئے اہم شخصیتوں کی کوشش سے اتنی کامیابی نہیں ملی جتنی کہ فن تعمیر کے ذریعہ ملی ہے

دہلی کے بادشاہوں کی پہلی صدی عیسوی یعنی تیرھویں صدی عیسوی میں ہندو مسلم امتزاج کا طریقہ چل پڑا۔ جسے کچھ تبدیلی کے ساتھ چودھویں صدی عیسوی میں جونپور، بنگال، گجرات اور دکھن کے آزاد حکمرانوں اور بندیل کھنڈ اور راجپوتانہ کے ہندو راجاؤں نے بھی اپنایا۔ [۱]

اس مسجد میں یہ بات دیکھنے کی ہے کہ سب سے زیادہ حسین اور متاثر کرنے والا اس کا مرکزی محراب ہے۔ یہ نہایت ہی پرشکوہ اور رعب و جلال سے بھرپور ہے جس کو دائیں بائیں کے کشادہ اور حسین ستون اٹھائے ہوئے ہیں۔ اس کے حسن کا انحصار طرز تعمیر وضع قطع صناعی نقاشی نقش و نگار مصری طرز کے بیلوں خوشنما گلاب اور کنول کے پھولوں پر ہے نہ کہ اور مسجدوں کی طرح بیش بہا سنگ مرمر اور خیرہ کن رنگ و روغن پر۔ اس کا تعلق محض چمک دمک ہی پر نہیں ہے بلکہ کمال تو یہ ہے کہ خالص معمولی پتھر، چونے گارے اور کنکر، اینٹ مٹی سے بے حد اچھوتے پن کا مظاہرہ کیا گیا ہے جبکہ یہ مسجد شرقی طرز تعمیر کی آغاز تھی۔ اس کو حسن و جمال اور فنی اصول سے بھرپور ہونا غیبی مدد نہیں تو اور کیا ہے؟

مسٹر فرگوسن کی رائے ہے کہ:

> "یہ مسجد ایک صحن پر مشتمل ہے جس کے مغرب میں عبادت خانہ کی خاص عمارت کا حصہ ہے۔ وسطی عمارت پر ایک سنگین گنبد ہے جس کے سامنے مصری احرام کی شکل کا پھاٹک ہے۔ یہ پھاٹک اپنی بلند قامتی سے مینار کا کام بھی دیتا ہے۔ اس پھاٹک کی وضع مصری معبدوں کے دروازوں ...... کی طرح ہے۔ یہ عظیم محراب اٹالہ مسجد کی انفرادی خصوصیت ہے۔" [۲]

صحن کے تینوں کناروں پر غلام گردشیں ہیں جو خانقاہ کا کام دیتی ہیں۔ ان عمارتوں کے وسط میں خوشنما محرابیں ہیں۔ جونپوری

---

[۱] قومی تہذیب کا مسئلہ ہندوستان کے عہد وسطیٰ کی ایک جھلک۔ [۲] فرگوسن۔ پورٹ

طرز تعمیر کے ہر نمونے بے مثال ہیں اور اپنی سادگی سے حسن
پیدا کرتے ہیں۔" ؎۱

سب سے زیادہ جو چیز غور کرنے کی ہے اور جس پر مسجد کی بقا کا انحصار ہے وہ اس کے حصار کی مضبوط کھیچی دیواریں ہیں۔ اگر ان دیواروں میں ذرا بھی فنی نقص آتی رہتا اور دیواریں جنبش کرجاتیں تو پوری عمارت ڈھیر ہو جاتی۔ پرسی براؤن نے اس کے متعلق اپنا اظہار خیال کرتے ہوئے کہا ہے

اٹالہ مسجد کی تعمیر کے سلسلے میں سب سے اہم اور فنی چیز اس کے حصار کی دیواریں ہیں جن کو بغور دیکھنے کی ضرورت ہے۔ قبلہ رخ کی دیوار میں جس کے قریب کوئی کھلا ہوا حصہ نہیں ہے خاص کر بے حد ہوشیاری سے فن کو کام میں لایا گیا ہے جس کی مثال اس طرح کی دوسری عمارت میں نہیں ملتی ہے۔ اس سے اس کے معماروں کی فنکارانہ صلاحیت کا اندازہ ہوتا ہے۔

"جونپور کی شان قائم کرنے کے لئے مسجدوں کے مدد دکے قیام میں ایک بہت بڑا زمین کا حصہ تین بڑے بڑے چبوتروں کی شکل میں پہلے قائم کر لیا گیا جو درمیان کے مخصوص تینوں چبوتروں سے ملا ہوا ہے۔ اس حد بندی سے بھی فن تعمیر کی خوبیاں اور انجنیروں کی قابلیتوں اور صلاحیتوں کا بخوبی اندازہ ہوتا ہے۔" ؎۲

مارکس ولزلی کے عہد میں اس مسجد کا پوربی گیٹ جس کے گنبد بھی شکستہ ہو گئے تھے خیرالدین محمد نے درست کرایا اور اس پھاٹک کے گنبد کو اپنی تعمیر میں نظر انداز کر دیا۔ جنرل کننگھم نے اپنی رپورٹ میں لکھا ہے کہ ۱۸۶۵ء کے آخر میں جب جونپور آیا تو گنبد کا اوپری حصہ گر گیا تھا اور اپنے آخری دور میں ہم نے دیکھا کہ یہ منشی حیدر حسین کی بدولت اصلی حالت میں آگیا۔ اس کے بعد حضرت صوفی محمد کامل ولید پوری نے اس مسجد کی از سر نو مرمت کرائی اور یہ کام تین سال جاری رہا ہے۔ ؎۳

---

؎۱ تاریخی جائزے ص۳۰۲۔ ؎۲ شرقی آرکیٹیکچر انگریزی مسٹر پرسی براؤن

بندوبست حال کے خسرہ میں اس مسجد کا آراضی نمبر ۸۸ اور رقبہ ۲۰۱۰ (دو ایکڑ ۱۰ ڈسمل) ہے

اس مسجد کے متعلقین اور انتظامیہ کمیٹی کے اراکین نے مسجد کے باہر سڑک دو دکانوں کی جدید فن کارانہ رنگ میں تعمیر کرا کے اور اس کے پوربی صدر گیٹ کے سامنے آرائش و زیبائش اور اس کے حسن میں اضافہ کے لئے مسجد کے شایان شان جو سنگین فرش لگایا ہے وہ ایک عظیم کارنامہ ہے اور حقیقت تو یہ ہے کہ بلا شان گمان سنہ ۱۹۸۲ء میں ان دوکانوں کی تعمیر صرف تائید غیبی ہے۔ اور اگر اس کو جمال کے کمال اور استقلال کا مظاہرہ کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔ اس سلسلہ میں انتظامیہ کمیٹی کے اراکین مبارکباد کے مستحق ہیں۔

## ایک اور پتھر پر کتبہ

یہ پتھر دکھن جانب زنانی جالیوں کے قریب دیوار کے ایک محراب میں نصب ہے۔ خط میں فن خطاطی کا مظاہرہ بالکل نہیں ہے۔ حالانکہ شرقی دور کے تمام خطوط طغریٰ، خط کوفی، خط شکست اور شفیعہ کے اعلیٰ نمونے ہیں۔ اس کتبہ کے اشعار حسب ذیل ہیں ؎

| | |
|---|---|
| شکر مرحق را کہ عہد مملکت فیروز شاہ | خسروے کامل برافت اہل ایماں را مدار |
| از زماں شست و پنج و ہفت صد بہ نگری | غرۂ شوال یکشنبہ بوقت سازگار |
| صاحب خیرات خواجہ کامل خان جہاں | کرد ایں مسجد بنائے رضائے کردگار |

ترجمہ:- خدائے برحق کا شکر و احسان ہے کہ فیروز شاہ کے عہد مملکت میں جس نے اپنے ایمان کے تقاضے کو پورا کیا اور ۷۶۵ھ کی تاریخ اور ماہ غرۂ شوال یکشنبہ کے دن نیک ساعت میں خواجہ کمال خان جہاں نے جو کہ وزیر تعمیرات اور بہت ہی سخی و فیاض ہیں اس مسجد کی بنیاد خدا کی رضا اور خوشنودی کے لئے رکھی ہے۔

اس کتبہ سے اس کی نشاندہی ہوتی ہے کہ فیروز شاہ کے عہد سلطنت ۷۶۵ھ میں اس مسجد کی بنیاد خواجہ کمال خان جہاں وزیر تعمیرات کے ہاتھوں رکھی گئی۔ لیکن کتبہ کے نشان خط کا تعلق قطعی عہد فیروز شاہ یا عہد شرقی سے نہیں ہے۔ اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ پتھر بھی بہت ہی معمولی اور چھوٹا ہے اور کسی خصوصیت کا بھی حامل نہیں ہے۔ ان مذکورہ بالا وجوہات کی بنا پر میری رائے ہے کہ اس لکھاوٹ کا تعلق عہد فیروز شاہی یا عہد شرقی سے قطعی نہیں ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ آج سے ۸۰ سال قبل مولوی خیر الدین محمد یا حضرت صوفی محمد کامل دیلد پوری کے عہد میں جب اس مسجد کی کافی دنوں تک مرمت ہوتی رہی ہے اس

کتبہ کا کمڑا کر کے اس مسجد میں واقفیت کے لئے رکھدیا گیا ہے۔ یہ کتبہ جہاں اس وقت نصب ہے یہ ۱۹۸۶ء میں ہوا ہے۔

اس کے اندرونی محراب پر خط طغریٰ میں ایک کتبہ ہے جس کے حروف بہت ہی فنکارانہ اور اُبھرے ہوئے ہیں جس میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، آیت الکرسی اور وہ حدیث درج ہے جو مساجد کے فضائل میں ہے۔ محراب کے اندر بھی آیت الکرسی سنگ موسیٰ پر اُبھری ہوئی ہے۔ ایک اور کھاوٹ

مرکزی محراب پر رنگ سیاہ میں ابھری ہے جو سطح زمین سے ۳۰ فٹ کی بلندی پر ہے۔ اس کے تمام حروف عربی خط میں نظر آرہے ہیں اور کافی ٹوٹ گئے ہیں۔ اس محراب پر تین محرابی طاقوں میں لفظ اللہ ابھرا ہوا ہے۔ اتر دکھن کے گیٹ کے باہر خط شکست میں کتنے ابھرے ہوئے حروف تھے جس میں تعمیر مسجد کے بارے میں تحریر تھا وہ اس وقت شکست ہو گئے ہیں۔ کہیں کہیں حروف اب بھی نظر آرہے ہیں جس سے اس عظیم کتبات کی نشاندہی ہوتی ہے۔

عورتوں کی نماز کے لئے اتر دکھن دونوں جانب دوسری منزل میں جالیوں اور خوشنما جھمروں سے مرصع دو بڑے وسیع ہال کو نکالا گیا ہے جس کا راستہ بھی اندر و باہر سے ہے۔ اور یہ بات جونپور کی اٹالہ

مسجد کے لئے مخصوص ہے۔ اور حقیقت تو یہ ہے کہ شرقی بادشاہوں کی اس بے مثال یادگار کی اہل جونپور نے قدر دانی نہ کی۔ حالانکہ یہی عظیم و پر شکوہ اور نادر المثال مسجد جو فن تعمیر کا ایک شاہکار ہے اور جس کا جواب پوری دنیا میں نہیں ہے۔ اگر مسلمانانِ جونپور محسوس کرتے تو آج اس مسجد کا ایک دوسرا نقشہ ہوتا۔

# مسجد خالص مخلص

ابراہیم شرقی کے عہد کی تعمیر کردہ مسجدوں میں یہ مسجد بھی ہے۔ ملک خالص مخلص ابراہیم شرقی کے بھائی اور خاص درباریوں میں تھے اور اس وقت نظامت جونپور پر مامور تھے۔ ان کی سکونت اسی مقام پر تھی۔ سید عثمان شیرازی؟ امیر تیمور کے حملہ کے وقت دہلی سے جونپور تشریف لائے اور اسی مقام پر قیام کیا۔ آپ اولیائے کاملین سے تھے۔ آپ کے کمال کا شہرہ سن کر لوگ جوق در جوق آنے لگے اور آپ کے حلقۂ ارادت میں داخل ہو گئے۔ چونکہ مریدین کی ایک جماعت کثیر آپ کے ہمراہ رہتی تھی۔ اس صورت حال کو دیکھ کر ابراہیم شرقی نے مسجد کی ضرورت محسوس کرتے ہوئے مسجد اور اس سے متصل ایک خانقاہ تیار کرائی جو مسجد خالص مخلص اور خانقاہ شیرازی کے نام سے مشہور ہوئی۔ مگر مولوی خیرالدین کہتے ہیں :۔

"یہ دیول بھی راجہ بجے چند کا بنوایا ہوا تھا جس میں روز آنہ برہمنیا بجے منڈل سے آتا اور خاص حوض کے پختہ تالاب میں غسل کر کے اور پاک صاف ہو کر یہاں آتا اور پوجا کرتا۔"[۱]

مگر خیرالدین محمد اور نورالدین اور دوسرے مورخین نے کوئی حوالہ و ثبوت نہیں پیش کیا خود میں نے بھی ان منادر کے متعلق کافی تحقیق و تفتیش کی مگر کچھ پتہ نہ چلا۔ مولوی خیرالدین محمد نے تو یہاں تک لکھا ہے کہ راجہ بجے چند نے لاکھوں روپیہ خرچ کر کے بنوایا تھا۔ پتہ نہیں اخراجات کی یہ تفصیل انھیں کہاں سے دستیاب ہو گئی جبکہ وہ جونپور کی شرقی عمارتوں کے متعلق اخراجات کی تفصیل پیش کرنے سے قاصر ہیں۔

مولوی نورالدین نے لکھا ہے کہ :۔

---

[۱] جونپور نامہ خیرالدین محمد

"بجے منڈل سے راجہ بجے چند برہنہ پا آتا تھا"! لہ

غور کیا جائے کہ اس کا جا تعین بیمراج پور قرار دیا ہے جہاں بیر دگ شاہ کا مزار ہے اور وہاں سے وہ خاص حوض جا کر غسل کرتا تھا، پھر خالص مخلص کی مسجد جو پہلے بت خانہ تھی وہیں پوجا پاٹ کرکے پھر بجے منڈل بیمراج راج پور واپس جاتا تھا ناظرین بیمراج پور سے خاص حوض تک میلوں کے فاصلے پر نگاہ رکھتے ہوئے غور فرمائیں کہ ان مورخین نے کتنی آسانی سے راجہ بجے چند کا یہ سفر طے کرا دیا ہے۔ حالانکہ اس پر غور نہیں کیا کہ اگر راجہ بجے چند کا محل بیمراج پور ہوتا تو وہ خود ہی دریائے گومتی کے کنارے نہایت ہی پُرفضا مقام پر واقع ہے۔ مندر بھی وہیں ہونا چاہیئے یہ بات قرین قیاس نہیں کہ بیمراج پور میں محل ہو اور اشنان گھر خاص حوض پرانی بازار میں جس کا فاصلہ میلوں ہے۔ ان دونوں کے درمیان مندر ہو اور وہ بھی راجہ ننگے پاؤں روز صبح کو ہر موسم میں اتنا طول طویل سفر طے کرے۔ اور یہ بات بھی سمجھ میں نہیں آتی کہ آخر لاکھوں روپیہ خرچ کرکے راجہ بجے چند نے اس مندر کو تعمیر کرایا۔ اس کے علاوہ دیول اٹالہ کی بھی نشاندہی کی جاتی ہے اور کہا جاتا ہے کہ یہ عظیم الشان بت خانہ تھا جس کے ہر در و دیوار پر بت بنے ہوئے تھے۔ اس کے علاوہ ایک سنگین بتخانہ محلہ سپاہ میں بھی بتلایا جاتا ہے۔ ان مورخین نے اس دور کی کوئی تاریخ پیش نہیں کی ہے کہ ان کثیر عظیم الشان منادر کی ضرورت کو سمجھا جاسکے۔ اور قدیم تاریخ کے اوراق بھی ان کی موجودگی سے خالی ہیں کہ جس مقام پر اتنے عظیم الشان منادر ہوں اس کی آبادی کے متعلق اندازہ کرنا دشوار ہے۔ اور ان تحریرات سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ راجہ بجے چند وجے چند نے قنوج سے ترک سکونت کرکے جونپور کو اپنا پایۂ تخت قرار دے کر یہیں پر مستقل سکونت اختیار کرلی تھی۔ مگر تاریخ بالکل اس تفصیل سے بھی خالی ہے بلکہ بجے چند اور شہاب الدین غوری کے معرکہ ۱۱۹۴ء تک ان کا براہ راست تعلق قنوج ہی سے ثابت ہوتا ہے۔ البتہ اس نے منیچ (ظفرآباد) میں ایک خام کوٹ آسی تعمیر کرائی تھی اور یہ مقام قنوج کے راجاؤں کی فوجی چھاؤنی تھا۔ فتحیابی کے بعد ظفرآباد میں شہاب الدین غوری کا دربار ہوا جس میں تمام مہاراجگان شریک ہوئے اور اس نے اُدے پال کے دیوان راجہ جیت سنگھ کو حکومت سپرد کی۔ اس سلسلہ میں بھی جونپور کا ذکر اور تفصیل کسی کتاب میں نہیں ملتی۔ جس کی تفصیل آثار مسجد کے سلسلہ میں گذر گئی ہے

---

لہ چراغ نور

ان شہادتوں کی موجودگی میں جب تاریخ خاموش ہے ہم یہ فیصلہ کرنے پر مجبور ہیں کہ ان مورخین کی تحریرات کی بنیاد محض زبانی باتوں پہ ہے۔ راجہ بجے چند کا تعلق ظفرآباد سے تھا۔ جونپور میں نہ ان کے محلات تھے اور نہ مندر بلکہ فیروز شاہ کی آبادی کے وقت اس مقام پر بھروں کا قبضہ اور حکومت تھی۔ البتہ ٹھاکر لوگ اجودھیا اور اطراف و جوانب سے آکر آباد ہو رہے تھے۔ [۱]

فن تعمیر کے لحاظ سے یہ مسجد خاص شرقی آرٹ کی مظہر ہے جس کی وجہ سے اسکو خاص مرتبہ

مسجد خالص مخلص نمبر ۴۱

حاصل ہے۔ پرسی براؤن کے بیان کے مطابق یہ مسجد ۱۴۲۹ء میں اور گزیٹیر جونپور کی تحقیق کے مطابق ۱۴۱۷ء میں تعمیر ہوئی ہے۔ زیادہ صحیح ۱۴۱۷ء ہے۔ اس مسجد کے ستون و گنبد بالکل مسجد اٹالہ کی طرح ہیں۔ البتہ اس کی بناوٹ میں سادگی کو کافی دخل ہے کہ اس کا مرکزی محراب بھی سادہ ہے۔

ڈاکٹر تبین صاحب نے درست لکھا ہے کہ :-

"گنبد کے سامنے چھوٹے چھوٹے کنگوروں کی منڈیر ہے جو
جونپور طرز تعمیر کے لئے بالکل انوکھی چیز ہے" [۲]

---

[۱] گزیٹیر جونپور۔ [۲] پرسی براؤن۔ تاریخی جائزے گزیٹیر جونپور

مولوی خیر الدین محمد نے لکھا ہے کہ :۔

"اس مسجد میں ایک پتھر محراب پر جہاں امام کھڑا ہوتا ہے اسکے
بائیں طرف عجیب صفت کا لگا ہوا تھا کہ کوئی بچہ یا بوڑھا ناپے تو
چار انگل ہوتا تھا اس بنا پر یہ خالص مخلص چار انگل کی مسجد
مشہور ہو گئی"

ڈاکٹر لیسین صاحب نے بھی ان کی پیروی کرتے ہوئے لکھا ہے کہ :۔

"خواہ انگلیاں کتنی موٹی یا پتلی کیوں نہ ہوں جو کوئی ناپے
یہ پتھر چار انگل کے برابر ناپ میں ہوتا ہے اور ہندو مسلمان
سب اس کا احترام کرتے ہیں"

مگر صحیح یہ ہے کہ اس وقت مسجد کے کسی بھی پتھر میں یہ خصوصیت موجود نہیں ہے اور نہ اس واقعہ کا ثبوت کوئی مستند پرانی کتاب سے ملتا ہے۔ میرے خیال میں جیسے کہ اس مسجد کی تعمیر مندر توڑ کر ہونا بیان کیا جاتا ہے ایسی ہی چار انگلی مسجد کی شہرت کا معاملہ ہے۔ اس مسجد کا وسطی حصہ جو چہرہ کہا جاتا ہے وہ بڑا بارعب ہے۔ اس مسجد میں اور شرقی عمارتوں کے خلاف نقش و نگار کا نہ ہونا یہ عثمان شیرازی رحمۃ اللہ علیہ کی رائے کو کافی دخل کا ثبوت ہے البتہ اس کے استحکام کی طرف پوری توجہ کی گئی ہے۔ اس کا رقبہ بندوبست کے خسرہ دکھتوتی میں نمبر ۲۵ ۸۴ ۔ ڈسمل ہے

ایک زمانہ گذرنے کے بعد جب یہ مسجد ویران ہو کر بطور مکان کے استعمال ہونے لگی تو اس نے تمام حسن و جمال کھو دیا۔ اس کی چھت دس کھمبوں کی قطار پر ہے۔ یہ ستون ۳۰ فٹ بلند ہیں۔ سکندر لودی نے اس مسجد کو بھی نقصان پہونچایا۔ اور ۱۸۷۱ء اور ۱۸۹۴ء کے سیلاب نے رہی سہی کسر پوری کر دی۔ جب مسٹر دلنڈ صاحب بہادر جونپور تعینات ہو کر آئے تو انھوں نے مسجد کو کوئریوں سے صاف کرایا جو بطور مکان استعمال کر رہے تھے۔ [1]

---

[1] جونپور نامہ خیر الدین محمد۔ شرقی مونمنٹ، خسرہ کھتوتی بندوبست حال

# جھنجری مسجد

یہ مسجد محلہ سپاہ شہر جونپور میں دریائے گومتی کے آتری کنارے پر واقع ہے۔ اس کو ابراہیم شرقی نے مسجد اٹالہ اور مسجد خالص مخلص کی تعمیر کے دوران بنوایا تھا۔ چونکہ یہ محلہ خود ابراہیم شاہ شرقی کا آباد کیا ہے اور یہاں پر فوج اور ہاتھی گھوڑے اونٹ اور خچر رہتے تھے۔ بزرگان دین اور اولیاء کرام کا بھی مسکن تھا۔ یہیں پر حضرت قاضی نصیرالدین گنبدی۔ حضرت ابوالفتح سوبرنیس۔ سید صدر جہاں اجمل اور مولانا سراج الدین منہاج وغیرہ کی بھی بود و باش تھی۔ ان کی خانقاہیں اور مدرسے تھے۔ مریدین اور طلبا کی بھی کثیر تعداد رہتی تھی اس چیز نے بادشاہ کو ایک عالیشان مسجد تعمیر کرنے پر مجبور کر دیا۔ خیرالدین اور مورخین مابعد کا یہ لکھنا غلط ہے کہ یہ مسجد خاص طور پر سید صدر جہاں اجمل کے نماز پڑھنے کے لئے تعمیر کی گئی تھی مسجد کے ثلثہ صحن کی وسعت جس کا اکثر و بیشتر حصہ کھیتوں میں شامل ہوگیا ہے اس کی ضرورت کو ظاہر کر رہا ہے۔

اس مسجد کے متعلق بھی خیرالدین اور مؤلف جغرافیہ جونپور نے لکھا ہے کہ یہ بت خانہ تھا جس کو راجہ جے چند نے بنوایا تھا۔ مگر مولوی نظیرالدین نے تاریخ جونپور اور مولوی نورالدین نے چراغ نور میں لکھا ہے کہ اس بت خانہ کو راجہ بجے چند جے چند کے باپ نے بنوایا تھا۔ [1]

فصیح الدین نے جے چند لکھا ہے۔ البتہ گزیٹر جونپور نے ان لوگوں کی پیروی کرتے ہوئے اس کو جے چند کا لکھا ہے۔ اس کے متعلق بھی اختلاف ہے۔ کوئی جے چند کا کہتا ہے کوئی بجے چند کا مگر کوئی حوالہ اور ثبوت نہیں ہے

اٹالہ مسجد، خالص مخلص اور جھنجری مسجد کے لئے کوئی کہتا ہے کہ یہ مندر جے چند نے بنوایا تھا اور کوئی کہتا ہے کہ اسے بجے چند نے بنوایا تھا۔ اس سلسلہ میں سخت اختلافات ہیں۔ مگر کسی کتاب سے اس مقام یا ان محلوں کی آبادی اور حالت و کیفیت کا کچھ پتہ نہیں چلتا۔ جہاں پر یہ عظیم الشان

---

[1] جونپور نامہ فارسی خیرالدین۔ جغرافیہ جونپور ص۳۵۔ چراغ نور ص۱۳۱۔ تاریخ جونپور ص۱۸۱

منادر تھے۔

مورخین یہ بتانے سے بھی قاصر ہیں کہ ان مندروں کا نام کیا تھا اور کس دیوی دیوتا کے نام پر تعمیر کئے گئے تھے۔ میں نے بہت تحقیق کی مگر ان مندروں کا وجود اور اس کی ضرورت بجے چند اور دبجے چند کی جونپور میں متقل سکونت و حکومت اور محلات و منڈل کا کچھ بھی تاریخ سے پتہ نہیں چلتا لہذا یہاں بھی مندر کا وجود محض فرضی ہے اور غلط شہرت کی وجہ سے کتاب میں تحریر ہو گیا ہے جس کی کچھ بھی اصل نہیں ہے۔

اس مسجد کے خاص مرکزی محراب پر بہت ہی خوبصورت و حسین جھنجریاں ہیں جو دیکھنے والوں کو محو حیرت کر دیتی ہیں۔ جنرل کننگھم اور ڈاکٹر فزہر نے جھنجریوں کے حسن و جمال کی وجہ سے اس کو زنجیری مسجد لکھدیا ہے۔ سکندر لودی نے اس مسجد کو بھی منہدم کرا دیا مگر اس وقت بھی بچے ہوئے مرکزی محراب سے ظاہر ہے کہ اگر اٹالہ و جامع مسجد کے مقابلہ میں سائز کا لحاظ نہ کیا جائے تو یہ مسجد خوبصورتی اور نقش و نگار کی نزاکت کے لحاظ سے سب سے آگے ہے۔

مرکزی محراب کے نصف حصے پر خط طغری میں آیۃ الکرسی ابھری ہوئی ہے۔ اور وہ عبارت بھی ہے جس میں تعمیر مسجد کی طرف رغبت دلائی گئی ہے۔ اس آیۃ الکرسی کے حروف کافی لانبے اور چوڑے ہیں اور فن نسخ و طغریٰ کا اعلیٰ نمونہ ہیں۔ مسجد کے کافی پتھر سکندر لودی کے توڑنے کے بعد یہاں کے پل وغیرہ میں لگے ہیں۔ اس کو سیلاب نے کافی نقصان پہونچایا ہے۔ اس وقت بھی یہ عمارت نہایت دلچسپ اور پسندیدہ ہے۔ عربی عبارت جو خط طغریٰ میں ہے پورے شہر کی عمارت میں ایک نمونہ ہے۔ حالانکہ یہ چیزیں تباہی کی حالت میں ہیں مگر محکمہ آثار قدیمہ حفاظت کر رہا ہے۔ مرکزی حصے کا ستون جو محراب کو تھامے ہوئے ہے ۲۵ فٹ بلند ہے اور محراب کا حلقہ ۲۳ $\frac{۳}{۴}$ فٹ ہے اتنی چھوٹی ہوتے ہوئے بھی یہ مسجد اپنی شان و شوکت اور رعب و جلال میں بہت اہمیت کی حامل ہے اور دیکھنے والوں سے خراج تحسین حاصل کیا کرتی ہے۔[۱]

بندوبست حال میں اس کا نمبر $\frac{۲}{۲}$ $\frac{۱۳}{۲۲}$ جلد ۲۲ ڈسمل ہے۔[۲]

---

[۱] کننگھم رپورٹ۔ شرقی آرکی ٹکچر و ڈاکٹر فزہر۔ شرقی مونٹ۔ تاریخی جائزے۔ گزیٹر جونپور۔ جونپور نامہ خیرالدین محمد
[۲] خسرہ کھتونی بندوبست حال

# مسجد لال دروازہ

یہ مسجد بی بی راجے زوجۂ سلطان محمود شاہ شرقی کی تعمیر کردہ ہے جو شہر کے آدھ میل کے فاصلے پر محلہ بیگم گنج جونپور میں واقع ہے۔ یہ مسجد مقابلۃً اور شرقی مسجدوں کے چھوٹی جامع مسجد کے رقبہ سے نصف سے بھی کم ہے۔ اسکا باہری رقبہ ۲۱۲ فٹ × ۱۸۸ فٹ ہے۔ بی بی راجے نہایت دور اندیش اور منتظم کار عورت تھیں امور سلطنت میں انھیں پورا دخل تھا۔ سید علی داؤد کی آمد کے بعد یہ مسجد بی بی راجے نے اپنے محل سرائے ملحق تعمیر کرایا۔ اسی سے متصل آپ کی خانقاہ مدرسے کی عمارت تھی جس کو سکندر لودی نے مسمار کرادیا۔ مسجد کا نام نمازگاہ تھا اور اس محلہ کا نام بی بی راجے کے محل سرا کے سُرخ دروازے کی وجہ سے لعل دروازہ پڑ گیا اور ایک مدت کے بعد یہ مسجد بھی محلہ کے نام پر لال دروازہ مشہور ہوگئی۔ اس کا صحیح نام نمازگاہ تھا۔

مولوی خیر الدین محمد نے غلطی سے لکھا ہے کہ ۸۶۰ھ میں یہ مسجد تعمیر کی گئی اور جغرافیہ جونپور میں بھی ہے۔ پرسی براؤن نے البتہ ۱۴۴۵ء لکھا ہے۔ نور الدین زیدی نے گنج ارشدی کے حوالے سے ۸۶۰ ہجری لکھا ہے۔ فصیح الدین کا زور بھی ۸۶۰ ہجری یا اس کے دو چار برس پہلے بزمانۂ سلطنت محمود شاہ شرقی تعمیر ہوئی ہے۔ ۸۶۰ ہجری میں تو شائد راجے بی بی پیدا ہوئی ہوں گی اور ابراہیم شاہ کو تخت نشین ہوئے چار سال ہوا تھا۔ اگرچہ اس کا طرز دوسری شرقی مسجدوں کی طرح ہے مگر پچھمی دیوار جس پر گنبد کا بہت بڑا وزن ہے پتلی اور کمزور ہے۔ اس میں بھی تین دروازے ہیں۔ صحن مسجد کی وسعت کے لحاظ سے بالکل ٹھیک ہے۔.. البتہ مسجد چاروں طرف سے بند ہے اس مسجد میں لگے ہوئے پتھر کچھ باہر سے لائے گئے ہیں جو یقیناً کسی عمارت کا ملبہ ہے

مسجد کے مرکزی محراب میں سنگ موسیٰ پر کلمہ لا الہ الا اللہ محمد الرسول اللہ ابھرا ہوا لکھا ہے جس کا خط بے مثل لاجواب ہے۔ اور خط نسخ میں ایک جدت ہے۔ مرکزی محراب کو ڈھانکنے والی چادر بہت حسین ہے۔ محراب کا اوپری حصہ گر گیا ہے جس سے پورے محراب کے

گرنے کا اندیشہ ہے۔ اندرونی محراب پر جہاں امام کے کھڑے ہونے کی جگہ ہے۔ آیۃ الکرسی اور قرآن کی دوسری آیت اُبھری ہوئی ہے۔ اس کا خط بہت ہی شاندار اور اپنی مثال آپ ہے۔ اندر سے مسجد کے حصہ کی پیمائش ۱۶۸ ½ × ۳۵ ½ فٹ ہے۔ اور مسجد گنبد دالان اور ہر طرف کمرے سے مزین ہے اور جانے کے لئے چار راستے ہیں اور دو دالانوں کے اوپر سے وسطی کمرے کے ہر طرف جس کا رُخ

عکس مسجد لعل دروازہ تعمیر کردہ راجے .بی.بی نمبر ۴۳

صحن کی طرف ہے۔ ایک گیلری ہے جس پر دوسری منزل کھڑی کی گئی ہے۔ اور ایک طرف زنانہ صرف کے لئے زینے سے راستہ بنا دیا گیا ہے اس کی ناپ ۴۸ ½ × ۴۴ ½ فٹ ہے۔ اور گنبد کا قطر ۲۲ ۲/۴ ہے۔ اس کے سامنے ایک کمرہ ہے جو اس مسجد کا سب سے نرالا حصہ ہے۔ اس کے پشت کی دیوار سا

ہے اور جگہ جگہ سے اپنی کمزوری کے باعث پھول کر باہر کی طرف نکل آئی ہے۔ اگر مرمت کی طرف فوری توجہ نہ کی گئی تو پوری مسجد گر جاوے گی۔ اس مسجد میں عورتوں کا زیادہ لحاظ رکھا گیا ہے جس سے اس کی خوبصورتی میں اچھا خاصہ اضافہ ہوگیا ہے اور حقیقت میں یہ مسجد بیگمات کو نماز پڑھنے کے لئے بنائی گئی ہے۔

پرسی براؤن نے لکھا ہے کہ "اس مسجد کو ایک ہندو معمار کما ڈ نے بنایا تھا مگر کہیں بھی ہندو عمارت کی جھلک نہیں اور مسجد ٹھیک اپنی وضع پر بنی ہے۔" ڈاکٹر نیلین نے پتہ نہیں کہ کن وجود کی بنا پر لکھا ہے کہ "لال دروازہ مسجد کی ایک ایک اینٹ سے ہندو طرز دصناعی عیاں ہے۔" حالانکہ پرسی براؤن نے صاف لفظوں

لال دروازہ مسجد کے چہرہ کا کتبہ

مسجد لال دروازہ کے اندرونی محراب کا کتبہ نمبر ۴۴

میں اسکی تردید کی ہے[1] میرے خیال سے ہر دور کی صناعی کو اسی دور میں پہونچکر دیکھنے کے بعد ہی صحیح رائے قائم کی جاسکتی ہے۔ ایسے جب سے مدرسہ جامعہ حسینیہ کا قیام عمل میں آیا ہے مسجد آباد ہے اور مرمت بھی ہوگئی ہے اور ہر وقت اذان و نماز کی صدائیں گونجتی ہیں۔ اس کا نمبر و رقبہ بندوبست حال میں ۸۰ ۶-۷ ڈسمل درج ہے۔

---

[1] جونپور نامہ خیر الدین محمد، جغرافیہ جونپور، گزیٹیر جونپور، شرقی مونمنٹ پرسی براؤن رپورٹ، تاریخی جائزے، چراغ نور، تجلی نور حصہ سوم قلمی۔ رقبہ و نمبر کے لئے دیکھئے بندوبست حال۔

# مسجد جامع الشرق جونپور

یہ جونپور کی سب سے بڑی اور عظیم الشان مسجد ہے اور شرقی فن تعمیر کا آخری شاہکار ہے۔ یہ کھٹہن روڈ پر محلہ عمر خاں میں واقع ہے۔ اس کی بلندی دو سو فٹ سے بھی زائد ہے۔ اس کے گنبد اور مرکزی محراب خاص شہرت اور عظمت کے مالک ہیں۔ یہ مسجد حسین شاہ شرقی جونپوری کا آخری کارنامہ ہے جس نے شرقی سلطنت اور جونپور کو چار چاند لگا دیا ہے۔ اور یہ کہنا بجا ہے کہ شرقی فن تعمیر کا دنیا میں جواب نہیں ہے۔ اور شرقی فن تعمیر کی یادگاریں صرف جونپور میں موجود ہیں۔

اس مسجد کے آغاز اور اختتام تعمیر کی تاریخوں میں سخت اختلاف ہے۔ (۱) گزیٹر جونپور نے آغاز تعمیر ۱۴۳۸ء اور اختتام ۱۴۷۸ء لکھا ہے۔ (۲) مولوی خیر الدین محمد نے بحساب ابجد "مسجد جامع الشرق جونپور" تاریخ تکمیل ۸۵۲ھ ہجری لکھا ہے جو مطابق ۱۴۴۷ء ہے۔ (۳) فصیح الدین نے ابتدا ۸۴۲ھ ہجری اور اختتام تعمیر ۸۵۲ھ ہجری لکھا ہے۔ (۴) پرسی براؤن نے ۱۴۷۰ء پر زور دیا ہے جو اختتام تعمیر کی تاریخ ہے۔ (۵) ڈاکٹر سید محمد یٰسین نے بھی حسین شاہ شرقی کی تعمیر ۱۴۷۰ء ہی تجویز کیا ہے۔ (۶) جغرافیہ جونپور نے آغاز ابراہیم شاہ شرقی کے ہاتھوں ۸۴۲ھ ہجری اور تکمیل حسین شاہ نے کی ہے لکھا ہے۔ اور صحیح یہی ہے کہ آغاز ابراہیم شاہ کے ہاتھوں ۱۴۳۸ء اور تکمیل ۱۴۷۰ء میں حسین شاہ شرقی نے کیا ہے۔ اصل حقیقت تک پہونچنے کے لئے ابراہیم شاہ شرقی کے عہد سے لیکر حسین شاہ شرقی کے زمانے تک تاریخ کا پورا جائزہ لینا ضروری ہے۔ یہ صحیح ہے کہ مسجد کی بنیاد ابراہیم شاہ کے نقشے کے مطابق اسی زمانہ میں رکھی گئی تھی جس کا تکملہ بعض وجوہ کی بنا پر محمود شاہ کے زمانے میں نہ ہو سکا مگر اس عالیشان مسجد کی تعمیر جاری رہی۔ حسین شاہ نے اپنے عہد میں اس کی تکمیل کی ہے۔

یہ مسجد بہت ہی وسیع، کشادہ اور بارعب ہے۔ اس کا دکھنی گیٹ زمین کی سطح سے ۲۰ فٹ بلندی سے شروع ہوتا ہے۔ جہاں تک پہونچنے کے لئے ۲۷ زینے طے کرنے پڑتے ہیں دکھنی پھاٹک اتنا شاندار اور بارعب ہے کہ معلوم ہوتا ہے کہ اپنے دیکھنے والوں کو ابھی ہیبت ڈالے گا۔

اس کے اندرونی صحن کی وسعت ۲۱۹ × ۲۱۷ فٹ ہے اور ہر رُخ کے درمیان میں ایک پھاٹک ہے۔ پورب کا پھاٹک سکندر لودی نے مسمار کر دیا ہے۔ اس مسجد کا پورا گھیرا ۳۲۰ فٹ پورب پچھم ہے اور ۳۰۷ فٹ اتر دکھن ہے۔ اور باہر دالان کی سطح کے نیچے دو کانوں کی قطاریں ہیں اس مسجد کے پشت کونے کے گھماؤ کو چھوڑ کر ۲۳۵ × ۵۹ فٹ ہے۔ اس میں پانچ قطعات ہیں اور ہر طرف درمیان میں ایک روم ہے جو ۲۹ ½ مربع فٹ میں ہے۔ اور چھوٹے کھمبوں کے کمرے ۲۵ × ۴ اور ۴۴ × ۷ فٹ کے ہیں جس کے گرد زنانی گیلری اور اس کے بعد بلند کمرہ ۴۹ ۳۰ × ۳۹ - ۷ فٹ کا ہے جس کا رُخ اُتر سے دکھن کی طرف ہے۔ سب سے اونچا ستون ۸۴ ½ فٹ بلند ہے۔ درمیانی محراب جو اس سے ملا ہوا ہے وہ زمین سے ۷۰ فٹ بلند ہے جو دائیں بائیں جالی سے ملے ہوئے ہیں۔ ان میں سے اوپر کو راستہ جاتا ہے۔ گنبد ۲۷ ½ فٹ بلند ہے۔ اور بالکل ہی پتھر کا بنا ہوا ہے جو ۳ فٹ کا موٹا ہے۔ دائیں بائیں کمرہ کی مناسبت برابر ہے۔ اور خوبصورت گنبد میں پچھمی حصہ کو جہاں ختم کیا گیا ہے ۸۵ فٹ اونچا اور ۷۰ فٹ چوڑائی میں بنایا گیا ہے۔ اس عالیشان عمارت کے بازوؤں میں محرابی ستون ہیں جس پر سے دو بڑے ہال کو دیکھا جا سکتا ہے جس کا سلسلہ اندرونی حصے سے ہے۔ اس ہال کا اندرونی حصہ ۳۸ فٹ قطر میں ہے جو مسجد اٹالہ سے بڑا ہے۔[1]

مرکزی محراب بڑا ہیبت ناک اور وسیع ہے جس میں پچیکاری اور جالی کا کام نہایت صفائی سے کیا گیا ہے۔ اور طرح طرح کی مصری طرز کی بیلوں اور پھولوں سے مزین ہے جو شرقی عمارتوں کا خاصہ ہے۔ اس میں شک نہیں کہ یہ مسجد اپنے حسن و جمال کے لحاظ سے جونپوری صناعی کی آخری معراج ہے۔ اس میں نہایت حسین جھنجریاں اور جالیاں ہیں جو نزاکت میں اپنا جواب نہیں رکھتیں اور دیکھنے والا ان کے بنانے والوں کو یاد کرتا ہے:

وسطی ہال سے ملحق گنبد کی وضع کمرخی یعنی پہلدار ہے۔ درمیانی ہال کے دونوں طرف جس کا سلسلہ کھلے ہوئے محرابوں سے ہے۔ یہ حصہ بھی مضبوط ستونوں پر قائم ہے جو دور تک پھیلا ہوا ہے اور دوسری منزل سنبھالے ہوئے ہے جس میں جالی دار پتھر سے کمرہ بنایا گیا ہے۔[2]

---

[1] گزیٹر جونپور، پرسی براؤن، شرقی آرکی ٹیکچر انگریزی [2] تاریخی جائزے، گزیٹر جونپور

یہ کمرہ عورتوں کے لئے مخصوص تھا۔ مگر اس کی بناوٹ میں کاریگروں نے دوسری عمارتوں سے بالکل علٰحدہ شکل دی ہے۔ دونوں جانب کاریگروں نے ایک مضبوط کمرہ ۲۵ فٹ لمبا ۱۴ فٹ چوڑا

مسجد جامع الشرق جونپور تعمیر کردہ حسین شاہ شرقی جونپوری سنہ ۱۴۷۰ء نمبر ۴۵

قائم کیا ہے۔ جس کی اونچائی ۵۴ فٹ ہے۔ اس کے محرابی راستوں سے روشنی آتی ہے جو صحن کے رُخ پر کھلے ہوئے ہیں اور اس کے مقابلہ میں تین محراب اندرونی دیواریں ہیں۔ چھت کا ڈیزائن بڑا انوکھا ہے اور بڑا وسیع ہال ہے۔

پرسی براؤن نے اس مسجد کی بڑی تعریف کی ہے۔ لکھا ہے کہ :۔

"اس جامع مسجد کو دیکھنے میں ایک دلچسپی پیدا ہوتی ہے۔ کسی ستون پر جو کسی جہت سے قائم کئے گئے ہیں کوئی بوجھ نہیں ہے۔ اور اندرونی حصہ میں ایک ایسی کھلی ہوئی جگہ نکالی ہے کسی دوسری ہندوستانی عمارت میں نظر نہیں آتی اور یہ ہرگز معمولی چیز نہیں ہے۔ اسی طرح کی ایک اور مسجد میں بھی کوشش کی گئی تھی جو بنگال میں مسجد آدینہ کے نام سے تھی۔ وہ اس کے سو سال پہلے بنائی گئی تھی۔ مگر چونکہ وہ اینٹوں سے بنی تھی اس لئے گر گئی۔ میرے خیال میں شاذ ہی کسی مسجد میں ایسی صنعت اور ایسا سامان ملے گا" [1]

اس مقام پر یہ بات سوچنے کی ہے کہ یہ مسجد جس زمانے میں تعمیر ہوئی ہے اس وقت اتنے بڑے پتھروں و شہتیروں کو اوپر لے جانے اور ان کو صحیح مقام پر بٹھانے کے لئے نہ مشینیں تھیں اور نہ دوسرے ذرائع تھے۔ آج اس مشینی دور میں بھی اسے دیکھنے والا حیرت میں پڑ جاتا ہے کہ اس زمانے کے لوگ کتنے ذہین اور فن تعمیرات پر کامل عبور رکھتے تھے۔ پرسی براون نے اس مقام پر اپنے خیال کا اظہار کرتے ہوئے لکھا ہے کہ :۔

"بنوانے والے نے تعمیر شروع کرنے سے پہلے چالیس فٹ اربار حدود گھیر کر کونوں پر چار گھاؤ قرار دئے اور اندر باہر دو دیواریں گھومتی ہوئی ہر کونے تک پہونچادیں۔ اس ترکیب سے مسجد کو وسط میں ہونے اور اپنی ساخت کے مطابق اترنے میں بہت مدد دی جس کا

---

[1] پرسی براون رپورٹ مشرقی آرکی ٹیکچر انگریزی

نتیجہ یہ ہوا کہ یہ مسجد پتھر کے خالص ٹکڑوں کی مدد سے ایسی مستحکم
اور شاندار بن کر تیار ہو گئی جیسا سوچا گیا تھا اور ظاہر ہے
اس کے وزن کو سنبھالنے کے لئے اتنی مستحکم بنیاد بھی
قائم کی گئی ہوگی۔" لے

پرسی براون نے اس کے ایک خاص نقص کی طرف بھی توجہ دلائی ہے ان کے خیال میں اگر اس کو ۱۰ فٹ لمبائی اور مل جاتی تو فن تعمیر کے ہر نکتہ نظر سے یہ عمارت مکمل تھی مگر اس کے باوجود ہر دیکھنے والا اس عمارت کی ساخت اور رعب سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ اس مسجد کے اختتام پر شرقی فن تعمیر ہمیشہ کے لئے ختم ہو جاتا ہے جس کی یادگار جونپور میں باقی رہ جاتی ہے۔ جونپور میں مسجد اٹالہ شرقی دور کے فن تعمیر کی سنگ بنیاد اور آغاز ہے۔ اس لحاظ سے آغاز و انجام پر نظر رکھتے ہوئے دونوں مسجدوں کا اگر تقابل کیا جائے تو بہت مفید نتیجہ برآمد ہوگا۔

دونوں مسجدوں کی تعمیر میں ۶۲ سال کا وقفہ رہا ہے۔ ظاہر ہے کہ جن کاریگروں نے اٹالہ مسجد کی تعمیر میں حصہ لیا ہوگا وہ شاید ہی اس مسجد کی تعمیر کے وقت زندہ رہے ہوں گے مسجد کی سجاوٹ اور مصری طرز کے نقش و نگار مرکزی محراب کی گولائی۔ اور رعب و جلال۔ کنول اور سورج مکھی پھولوں کی صفائی اور طرح طرح کی جالیوں سے ظاہر ہوتا ہے کہ فن نے اس مدت میں کافی ترقی کر لی تھی اور جہاں تک اس کی ساخت کی طرز کو بہترین کہنے کا تعلق ہے وہ یقینی ہے کہ ہندوستان میں اس طرز کی خالص پتھر کی عمارت شرقی فن کا انوکھا شاہکار ہے۔ معماروں کی کاریگری و دستکاری اور اس کے ناظم و افسر تعمیرات کی رائے سے ظاہر ہے کہ انھوں نے بڑی بڑی پتھروں کی شہتیروں چٹانوں اور بندھنوں سے ایک ایسی عمارت کھڑی کر دی ہے جو اپنا آپ نظیر ہے۔ اور جس کا ہندوستان میں جواب نہیں۔ اگر اس عمارت کو پچھلے حصے سے دیکھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ ہمالیہ کی آہنی دیوار کھڑی ہے جس پر دست قدرت

---

لے گزیٹر جونپور۔ پرسی براؤن شرقی آرکیٹکچر انگریزی۔ شرقی مونڈ

نے حسین برجیوں اور گنبدوں سے گلکاریاں کی ہیں۔ اس حصہ کو دیکھ کر ایسا رعب طاری ہوتا ہے کر دیکھنے والا محو حیرت ہو کر سب کچھ بھول جاتا ہے۔ عمارت حسین ہونے کے ساتھ بہت ٹھوس اور مضبوط بھی ہے۔ اس کی تعمیر میں شرقی اور راجپوت آرٹ ہر حصے سے نمایاں ہے جو بھی نہیں ہر ہندوستانی عمارت کا خاصہ رہا ہے۔ [۱]

برسی براؤن اس کی بناوٹ کے متعلق لکھتے ہیں:۔

"جو جانفشانیاں کاریگروں نے اس کی تعمیر میں اٹھائی ہیں وہ
ایک دیکھنے والے پر ضرور ایک اثر پیدا کرتی ہیں۔ یہ طریقۂ تعمیر
جس کا اثر اس زمانے میں باہر کی عمارتوں پر بھی پڑا جیسا کہ
اٹاوہ اور قنوج کی مسجدوں میں دیکھا جا سکتا ہے شرقی دور کی
تعمیر تک محدود رہا۔"

جونپور کی مسجدوں کے ستون اور مرکزی مصری طرز کی محرابیں ہیں جو گنبدوں کو ڈھانک لیتی ہیں شرقی طرز کی اہمیت اور کنجی ہے جو ہندوستان کی دوسری مسجدوں میں نظر نہیں آتی۔ جانی مارشل نے شرقی طرز کی محرابوں کی تعریف کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:۔

"یہ مسجدوں کی شان و شوکت کو دوبالا کرتی ہیں اور عبادت
خانوں کو زیادہ پُر اثر بناتی ہیں۔"

ان مساجد کے خالق واقعی لائق صد ستائش ہیں کہ انھوں نے اپنے جدید طرز کا اتنا اچھوتا اتنا مکمل اور حسین اور ناقابل نقل طریقہ اپنایا جس سے اِن مساجد میں ایک انوکھاپن ظاہر ہوتا ہے۔ وی۔ اے۔ اسمتھ کی رائے ہے کہ:۔

جونپوری فن تعمیر میں یہ بات کہی جا سکتی ہے کہ تغلقی عمارت کی
جسامت اور خدوخال وسطوت بدرجہ اتم موجود ہے لیکن یہ درست
ہے کہ دہلی کی عمارت کی سادگی جونپوری مسجدوں میں نہیں ہے
نسبتاً زیادہ سجاوٹ اور جاذبیت کی حامل ہیں۔ اس کی اصل
وجہ ہندو اور اسلامی طرز تعمیر کی آمیزش ہے جس کا نمونہ جونپور کی

مسجدیں ہیں !!

یہ بات دیکھنے ہی سے ظاہر ہوتی ہے کہ شرقی مساجد تغلق اور مغل مسجدوں سے کہیں،
زیادہ آراستہ اور سجاوٹ سے بھرپور ہیں باوجود اس کے ان مساجد میں سنگ سیاہ، سنگ موسیٰ، سنگ

مسجد جامع الشرق جونپور کے دکھنی گیٹ کا ایک منظر [۲۶]

سُرخ اور طرح طرح کے حسین وجمیل پتھروں کا بالکل استعمال نہیں۔ بعض لوگوں نے اس سجاوٹ اور محراب کے طرز کو دیکھ کر لکھا ہے کہ اس کی غلام گردشیں مندروں کا حصہ تھیں جن کو خوبصورتی سے مسجدوں میں تبدیل کر دیا گیا ہے۔ مگر یہ بات غلط ہے اور شرقیوں کے طرز تعمیر و ذوق و شوق پر کامل عبور نہ رکھنے کا نتیجہ ہے جس کی تردید ڈاکٹر ٹیلین اور فرگوسن کے بیان سے ہوتی ہے۔

فرگوسن اس کے متعلق بیان فرماتے ہیں۔

"جونپور کے طرز تعمیر میں ہندو مسلم امتزاج کی بڑی وجہ یہ ہے کہ شرقی حکمرانوں نے اپنی تعمیرات میں ہندو معماروں سے کام لیا اس کے علاوہ نومسلم کاریگروں نے بھی جونپوری تعمیرات میں حصہ لیا۔ اور یہ لوگ وہ تھے جو اپنے قدیم فن اور روایات کو نہیں بھولے تھے۔" [۱]

فرگوسن کے بیان کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ تجلیات العارفین قلمی میں چند ہندو کاریگروں کے نام دیئے ہیں اور لکھا ہے کہ فن سنگ تراشی میں ہندو معماروں کا پایہ بہت بلند تھا۔ اس میں شک نہیں کہ اتنی بڑی عظیم القامت عمارت جو خالص پتھروں کی چٹانوں سے بنی ہے اور جس کو محراب دار ستون بلا کسی لاگ اور سہارے کے اٹھائے ہوئے ہیں گہری معلومات کو دخل ہے اور یہ امر طے شدہ ہے کہ اس میں ماہر فن کاریگروں اور نقشہ نویسوں کی خدمات حاصل ہوئی ہوں گی تب اس میں یہ خصوصیات پیدا ہوئی ہیں۔ آخر میں فرگوسن نے بڑے پتے کی بات لکھی ہے۔

" اس کے ستون اپنے محرابوں کے ساتھ اپنا خود نمونہ ہیں اور قدیم نقیات کا وہ زمانہ پیش کرتے ہیں جو اسلامی ترقی کے دَور سے بہت ہی قریب رہا ہے۔ اس مسجد کے قلعے کے دروازے جیسی سادگی اس وقت کی یاد دلاتی ہے کہ ایک زمانہ میں اسلام فوجی نظام تھا

---

[۱] گزیٹر جونپور۔ تاریخی جائزے۔ پرسی براؤن۔ جان مارشل۔ ڈاکٹر فرگوسن

اور جہاں کہیں بھی اس کی چھاونیاں تعمیر ہوتی تھیں تو زیادہ تر
آغاز میں مسلمانوں کو احکامات حاصل کرنے کے سلسلے میں
ان چھاؤنیوں کو ٹھوس اور مضبوط دیواروں میں پناہ لینی
پڑتی تھی۔ قلعے ان کے مستقل گھر ہو جاتے تھے اور ان کے
دروازے انکی پناہ کا مضبوط ذریعہ"[1]

## جامع مسجد کے دیگر حالات

مگر آج مسلمانوں نے اپنے ماضی کی عظیم تاریخ کو بالکل فراموش کر دیا ہے۔ ورنہ جامع الشرق جیسی عظیم شان پُر شکوہ اور بے مثال مسجد جس کے فن تعمیر اور نمونے کا جواب دنیا میں نہیں ہے ایسی بے قدری نہ کی جاتی اور نہ بے اعتنائی و بے توجہی کا شکار ہوتی۔ اس کی بے حرمتی اور غلط استعمال کو دیکھ کر خون کے آنسو آتے ہیں اور اس بات کا قطعی یقین نہیں ہوتا کہ عہد ماضی کے یہی مسلمان تھے جو علم تاریخ و اخلاق تھے جنھوں نے تمام ایشیا اور یورپ میں اپنے علم وفن کا ڈنکا بجایا ہے۔ مسجد کے چاروں طرف گندگی کا ایک انبار گرا ہوا ہے جو لا انتہا ہے۔ نیچے کے اس کے مقدس کمروں کو لوگوں کی شقاوت نے مرغی گھر اور مویشی خانہ سمجھ لیا ہے اور مسجد کی حرمت و صفائی اور اس کی حفاظت و بقا کے لئے وہ جذبات و خیالات نہیں جس سے اسلامی شان عیاں ہو کہاں چودہویں صدی کے وہ مسلمان تھے جنھوں نے ایسی پُر شکوہ مسجد تعمیر کی جس کے فن کا جواب نہیں ہے اور کہاں آج کے یہ مسلمان ہیں جو اس کی تقدیس کو پامال اور حسن کو داغدار کرنے بھی نہیں شرماتے۔ اور بے باک و جری ہیں۔

قوم کی بے حسی اور اسلام و شعائر اسلام کی تذلیل و بے حرمتی اور مذہب سے بے رخی کی علامہ اقبال نے کتنی صحیح عکاسی کی ہے۔ ؎

متاعِ دین و دانش لُٹ گئی اللہ والوں کی
یہ کس کافر ادا کا غمزۂ خونریز ہے ساقی

---

[1] شرقی آرکی ٹیکچر۔ پرسی براؤن انگریزی۔ گزیٹر جونپور انگریزی بشرقی مونمنٹ انگریزی

حضرت مولانا صوفی ظفر احمد صاحب نے بے حرمتی کے پیش نظر اس کی صفائی کا عظیم کارنامہ انجام دیا ہے جس کے لئے ان کو جنگ آزما ہونا پڑا اور جو بات بھی مسجد کے شان و عظمت کے خلاف تھی سب کو دور کر دیا تھا اور یہ جذبہ ان کے دل میں موجزن ہے اس لئے امید ہے کہ اس مسجد کو اصلی رنگ روپ میں لانے کے لئے وہ اس کی پھر سے مکمل صفائی ضرور کرائیں گے

اس کے اتری گیٹ سے متصل بہت ہی عظیم الشان خانقاہ تھی جس کا اکثر و بیشتر حصہ گر کر مسمار ہو گیا ہے۔ یہ خانقاہ طلاب و حفاظ کی رہائش اور بود و باش کے لئے تعمیر ہوئی تھی تاکہ تلاوت کلام پاک سے شاہان شرقی کو دائماً و ابداً ایصال ثواب کرتے رہیں اور ان کے خورد و نوش کا انتظام حکومت وقت کی طرف سے کیا جاتا تھا۔ اسی خانقاہ کا ایک جزو اتر میں پختہ قبرستان کا ہے جس میں تمام مزارات سنگین ہیں اسی میں تمام شاہان شرقیہ، شہزادے، بیگمات اور دیگر متعلقین دفن ہیں۔ اسی میں چند مزارات پر کتبات بھی ہیں جس میں کچھ کا تعلق عہد شاہی سے ہے اور اس کے تین کتبات لارڈ کرزن گورنر جنرل ہند کی قدر دانی کی زندہ شہادت ہیں

اس مسجد کے پچھم میں اس کے ڈھالو پختہ پشتہ پر بھی کافی گندگی ہے اور لوگ اس کو ذاتی طور پر استعمال کر رہے ہیں۔ اسی طور پر مسجد کے دکھنی و پوربی گیٹ اور اس کے گوشوں پر ایسی گندگی ہے جس کو دیکھنے کے بعد اس امر کا یقین ہی نہیں ہوتا ہے کہ اس محلہ میں مسلمان بھی آباد ہیں اور اگر ہیں تو انہیں اسلام اور پیغمبر اسلام کی بلند پایہ تعلیمات اور مسجد کی حرمت کے احکام سے کوئی واسطہ و سروکار نہیں ہے اور ان کا احساس بالکل مر چکا ہے۔ اس عظیم الشان پر شکوہ اور جاذب نظر مسجد جس کو دیکھنے کیلئے ملک و بیرون ملک سے سیاح اور مورخین آتے ہیں اور جو تاریخ کا عظیم سرمایہ ہے اس کے چاروں طرف گندگی اور غلاظت اور تعفن مسلمانان جونپور کے چہرے پر ایسا بدنما داغ ہے جس کو عہد حاضر اور مستقبل کا مورخ کبھی فراموش نہیں کر سکتا ہے۔ اس لئے مسلمانان جونپور سے عرض ہے کہ وہ پہلی فرصت میں اسکی صفائی کرا کے مسجد کے باہر خوشنمائی پیدا کریں۔

## باب شرقی پر ایک نظر

قبلہ محترم حضرت مولانا صوفی ظفر احمد صاحب امام عیدگاہ شاہی و جامع مسجد جونپور نے سب سے عظیم الشان اور تاریخی کارنامہ یہ انجام دیا ہے کہ سکندر لودی کا مسمار کیا ہوا پر شکوہ باب شرقی کی تعمیر ثانی کا مسلمانان جونپور کے مالی

تعاون سے آغاز کر دیا ہے اور نصف کے قریب تعمیر ہو چکی ہے۔ روپیہ کی فراہمی کا ایسا انوکھا، نرالا اور سادہ طریقہ اپنایا ہے جو عہد ماضی کے بزرگوں اور صالحین کی زندگی کی یاد تازہ کر دیتا ہے۔ یہ باب شرقی عہد قدیم کے نمونے اسی شان و شوکت، نقش و نگار، تراش و خراش اور انواع و اقسام کی بیلوں اور خوشنما گلاب اور کنول کے پھولوں سے مزین ہے۔ اور جو کام بھی پتھر پر بنے ہیں وہ صفائی پاکیزگی میں آپ اپنی مثال اور صناعی کی آخری معراج ہیں اور جونپور کے سنگتراشوں نے اپنے فن کا بہترین مظاہرہ کیا ہے۔ باب شرقی کے اختتام اور برسوں کے سرد و گرم تھپیڑوں کے بعد پھر کوئی بھی یہ نہیں کہہ سکتا ہے کہ یہ باب شرقی تعمیر ثانی ہے۔ اس کی تعمیر میں تمام پتھر مرزا پور کی پہاڑی اور اہرورا سے ٹرکوں کے ذریعہ لائے گئے ہیں۔ اور قابل تعریف بات تو یہ ہے کہ اتنا عظیم الشان شاہی کام اور مولانا موصوف نے باہر کے لوگوں کے سامنے دست تعاون دراز نہیں کیا، کوئی رسید نہیں چھاپی اور نہ کسی کو کہیں بھی سفیر بنا کر بھیجا ہے۔ اتنا بڑا کام کیسے جاری ہے اور آہستہ روی سے اپنی منزلیں طے کر رہا ہے۔ حضرت مولانا موصوف کے خلوص انکی دیانت و صداقت اور حضرت مخدوم خواجہ محمد عیسیٰ بن تاج چشتی رح کے تصرف باطنی، فیض و کمال اور خصوصی توجہ کا نتیجہ ہے۔ اور اس امر کی قوی امید ہے کہ مستقبل قریب میں یہ باب شرقی اپنی قدیم روایات عظمت و رفعت اور شان و شوکت کے ساتھ نمودار ہوگا۔ اس کی سیڑھیاں کافی عرصہ ہوا کہ حضرت مولانا محمد داؤد قاسمی صاحب حال مقیم پاکستان نے از سر نو تعمیر کرائی تھی۔

## باب شرقی کا کتبہ

باب شرقی پر ۴۲×۵۲ سائز میں عربی زبان میں سنگ موسیٰ پر ایک شاندار کتبہ ہے جس کی ترتیب حسب ذیل ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

مسجد جامع الشرق

سنہ ۸۵۲ھ

آغاز تعمیر ثانی باب شرقی

۲۱ شوال المکرم ۱۳۹۹ھ یوم جمعہ

اس کتبہ کی کتابت جناب سبط حسن خاں صاحب محلہ تارتلہ شہر جونپور شاگرد رشید حافظ محمد یعقوب صاحب

مرحوم نسخ و نستعلیق کے امام و ماہر فن، کی ہے ۔ اس میں ذرا بھی شک نہیں کہ یہ کتبہ عربی رسم الخط میں انوکھا شاہکار ہے اس کے کاتب نے دوائر و دامن ۔ جوڑ توڑ۔ وصل و فصل۔ نشست و کرسی اور نوک پلک میں وہی پابندی کی ہے جو اس فن کے لئے مقرر ہے جس نے باب شرقی کی زیب و زینت اور رونق کو دوبالا کر دیا ہے ۔

اس کی سنگ سازی تزئین و آرائش چمک دمک پتھر اور رنگ کا انتخاب جناب محمد یٰسین صاحب محلہ ڈھالگر ٹولہ شہر جونپور جن کی کتبہ سازی کی دوکان بمبئی میں ہے بڑی عقیدت سے حضرت مولانا موصوف کی اجازت سے کرائی ہے ۔ اس میں شک نہیں کہ رنگ کے انتخاب زمین اور حروف میں تضاد و اختلاف تاکہ کتبہ جاذب نظر اور حسن و جمال کا مرقع ہو فن کار نے کمال دانائی سے اپنے فن کا مظاہرہ کیا ہے اور کمال تو یہ ہے کہ اس حسین کتبہ کو پتھر کے حسین چوکھٹے اور فریم میں فٹ کیا ہے وہ بہت ہی حسین اور دلفریب ہے کہ دیکھنے والا متاثر ہوئے اور ذوق لطیف کی داد دیئے بغیر نہیں رہ سکتا ہے ۔ بلاشبہ ان تمام چیزوں کو دیکھنے سے مولانا موصوف کی نفاست طبع اور حسن انتخاب کا بھرپور اندازہ ہوتا ہے ۔

مسجد کے اندرونی محراب میں امام کے کھڑے ہونے کی جگہ پر بھی دو کتبات میں جو فنکار کے فن کا پتہ دیتے ہیں لیکن اٹالہ مسجد کے اندرونی محراب کے کتبہ کے مقابلہ کے نہیں ہیں ۔

## خراج تحسین

حضرت مولانا موصوف نے جامع مسجد کے باب شرقی کی تعمیر ثانی کے قبل مرکزی محراب کا اوپری حصہ جو بہت ہی مخدوش حالت میں تھا اسکا ۔۔۔ پتھر اُتار کر اس کی مرمت بالکل شاہی انداز پر کرائی ہے اور پتھروں کے تراش خراش اس کی صفائی لطافت نزاکت میں فنی نقطۂ نظر کا اتنا لحاظ رکھا ہے کہ دیکھنے والا اسکو تعمیر نو نہیں کہہ سکتا ہے ۔ جونپور میں شرقی مساجد کا کام مولوی خیرالدین محمد منشی امام بخش مرحوم منشی حیدر حسین مرحوم اور حضرت مولانا صوفی عارف باللہ محمد کامل ولیدپوری نے برسوں انجام دیا ہے لیکن مسجد جامع الشرقی کے باب شرقی کی تعمیر ثانی حضرت مولانا صوفی ظفر احمد صاحب مدظلہ العالی کا اتنا عظیم الشان تعمیری کارنامہ ہے جس کو یا تو کوئی بادشاہ کرا سکتا ہے یا کوئی فقیر جس کو تائید غیبی حاصل ہو۔ ساتھ ہی مسلمانان جونپور جنہوں نے اس کے مرکزی محراب کی مرمت اور باب شرقی

کی تعمیر ثانی میں حصہ لیا اور مالی تعاون دیا اور جن لوگوں نے اس کام میں رات دن ایک کیا ہے اور ہر سرد و گرم برداشت کر رہے ہیں وہ ایک مورخ کی نظر میں مبارکباد کے مستحق ہیں۔ اور اللہ رب العزت روز جزا انھیں بے حد حساب اجر عطا کرے گا جس کا شمار انسانی دسترس سے باہر اور فہم سے بالاتر ہے۔

حاجی منشی امام بخش صاحب مرحوم نے اس مسجد کی مرمت کے سلسلے میں وہ عظیم الشان کارنامہ انجام دیا ہے جو رہتی دنیا تک یادگار رہے گا۔ حضرت مولانا کرامت علی صاحبؒ ملا ٹولہ و حضرت مرزا استفادت علی ۱۵۱ھ محلہ قضیانہ کے سر اس مسجد کی آبادی اور صفائی اور تعلیم قرآن کا سہرا ہے جن کی کوششوں سے یہ مسجد پھر سے آباد ہوئی اور نماز و اذان ہونے لگی۔ یہ مدرسہ قرآنیہ حضرت مولانا کرامت علی صاحبؒ و حضرت مولانا سخاوت علی صاحبؒ کا قائم کردہ ہے اور آج تک وہ اپنے کام کو انجام دے رہا ہے لیکن بد انتظامی و منتظمین کی آپسی نزاع کی وجہ سے نہ پہلی جیسی تعلیم ہے اور نہ وہ رونق ہی ہے۔

## جامع مسجد جونپور کا آراضی نمبر و رقبہ اور دیگر تفصیل

| نمبر شمار | نمبران لوکل اراضی بندوبست | رقبہ جات: بیگہ | رقبہ جات: بسوہ | رقبہ جات: دھور | نمبران بندوبست حال | | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۳۸ | ۵ | ۵ | ۸ | ۲۱ | ۳۰۲۵ | مسجد معہ گوشہ |
| ۲ | ۱۳۹ | ۵ | ۲ | ۱۴ | - | - | شاہراہ مسجد معہ گوشہ |
| ۳ | ۱۴۰ | ۲ | ۱ | ۱۷ | ۷۔۶۔۵۔۴ | ۵۲ ڈسمل | معہ گوشہ خانقاہ و قبرستان |
| ۴ | ۱۴۱ | ۵ | ۷ | ۸ | ۳۔۲ | ۳۸ ڈسمل | زمین نماز جنازہ و چبوترہ شکستہ |
| ۵ | ۱۳۷ | ۵ | ۳ | ۱۴ | | | حاشیہ مسجد |
| ۶ | ۱۳۲ | ۵ | ۵ | ۲ | | | گوشہ مسجد کلاں |
| ۷ | ۱۳۱ | ۵ | ۳ | ۵ | | | حاشیہ مسجد کلاں |

| نمبر شمار | نمبران توکل اراضی بندوبست | رقبہ جات — بیگہ | بسوہ | دھور | نمبران بندوبست حال | | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۰۱ | ۵ | ۲ | ۱۴ | | | پرتی مسجد کلاں |
| ۹ | ۱۰۲ | ۵ | ۵ | ۲ | | | پرتی مسجد کلاں |
| ۱۰ | ۱۰۳ | ۵ | ۵ | ۲ | | | گوشہ مسجد کلاں |
| ۱۱ | ۱۰۴ | ۵ | ۵ | ۶ | | | آراضی مسجد کلاں |
| ۱۲ | ۱۰۶ | ۵ | ۱ | ۷ | | | آراضی مسجد کلاں |
| ۱۳ | ۱۰۷ | ۵ | ۱ | ۵ | | | آراضی مسجد کلاں |
| ۱۴ | ۱۱۶ | ۵ | ۵ | ۱۵ | | | آراضی مسجد کلاں |
| ۱۵ | ۱۱۷ | ۵ | ۳ | ۱۵ | | | آراضی مسجد کلاں |
| | کل میزان | ۸ بیگہ | ۱۲ بسوہ | ۹ دھور | ۵ ایکڑ | ۵، ڈسمل | |

(نوٹ: اس چیز کی وضاحت ضروری ہے کہ بندوبست سابق کے کچھ نمبران بندوبست حال کے نمبران معلوم نہیں کیا ہوسکے ہیں۔

نقل رجسٹر جمع بندی موضع عمر خاں پرگنہ حویلی ضلع جونپور بابت ۱۲۹۴ف مطابق ۱۸۸۶ء
حقیقت چہارم نمبر مسجد ۲۵-۳ (۳ ایکڑ ۲۵ ڈسمل) ذریعہ مقدمہ نمبر ۵۳ منفصلہ ۴ اگست ۱۸۸۴ء باجلاس منشی احمد علی صاحب بہادر۔
عدالت حسب منظوری جناب کلکٹر صاحب بہادر جونپور مورخہ ۱۵ اگست ۱۸۸۴ء۔ ۱۸ اگست ۱۸۸۴ء بابت نمبر زیر مسجد کلاں سے نام قیصر ہند بہادر کا خارج ہوا اور نام وقف سنت والجماعت کا درج ہونا قرار پایا
مورخہ ۳۱ اگست ۱۸۸۵ء

مثل حلوائی سے نواب سر عبد المجید نے توسیع شاہراہ جامع مسجد کیلئے -/72 میں ۲۲ جون ۱۹۰۳ء کو یہ زمین جامع مسجد کیلئے خرید کی ہے۔ دیگر تمام معلومات بذریعہ سید ظفر الحسن صاحب سینیر وقف انسپکٹر شہر جونپور سے ہمیں ملی ہیں میں ان کا بہت مشکور ہوں۔ سید اقبال احمد مؤلف )

# روشن محل، جنت محل

بہت سی شرقی عمارتیں ایسی تھیں جن سے جونپور کی رونق تھی۔ ان میں خصوصیات کے ساتھ شاہی محلات تھے۔ کافی عرصہ گذرا کہ وہ سب گر کر خاک کا ڈھیر ہو گئے اور محض تودۂ خاک ہے شرقیوں کی مسجدیں دیکھ کر ان کے ذوق تعمیر پر پوری روشنی پڑتی ہے کہ ان کے محلات کسقدر عظیم الشان و پر شکوہ رہے ہوں گے۔

ہم کو شرقیوں کے کئی محلات کے نشانات ملتے ہیں۔ ایک شاہی محل قلعہ کے اندر تعمیر کیا گیا تھا اور چہل ستون پر مشتمل تھا۔ دوسرا بیراج پور میں خواجۂ جہاں نے بنوایا تھا اس ٹیلے پر جہاں آج پیر دمک شاہ کا مزار ہے۔ اس کے آس پاس بدیع منزل جن کے در تک پختہ دیواروں اور پختہ گچ کے نشانات آج بھی ملتے ہیں۔ اس محل کی تفصیل نہیں ملتی کہ وہ کس قسم تھے تیسرا بی بی راجے کا محل جس کو مسجد کے دکھن میں کہا جاتا ہے اس کا کچھ تفصیل سے ذکر ملتا ہے چوتھا جنت محل جو بدیع منزل سے متصل پورب طرف خاص حوض پر تھا۔ پانچواں روشن محل جو محل سرا کا نام تھا جو جنت محل سے پورب و دکھن خاص حوض پر تھا۔ گزیٹر جونپور نے بھی شرقیوں کے محلات کی نشاندہی خاص حوض پر کی ہے۔ مگر کوئی تفصیل نہیں ملتی البتہ جنت محل، روشن محل اور بدیع منزل کی کچھ تفصیل ملتی ہے یہ امر طے شدہ ہے کہ شرقیوں کے محلات خاص حوض ہی پر تھے جس کو سکندر لودی نے بڑی بے دردی سے مسمار کرایا ہے۔ شرقیوں کے عہد حکومت میں ساری آبادی اسی طرف تھی اور قلعہ شاہی کے قرب میں محض زیادہ تر فوجیں رہتی تھیں۔ جن کا سلسلہ محلہ سپاہ تک پھیلا ہوا تھا۔ اس وجہ سے بھی شاہی محل کا اسی طرف ہونا قرین قیاس ہے۔ ابراہیم شاہ شرقی نے شہر کے اتر دکھن کے ٹیلے پر جو ۳۰ یا ۴۰ فٹ بلند تھا اور بدھوں کے زمانے کا مسمار شدہ تھا بہت بڑا محل تعمیر کر دیا اور اس کا نام جنت محل رکھا۔ [1]

---

[1] سلاطین جونپور میں اس کی تفصیل یہ ہے کہ "ہر محل ایک دوسرے سے تقریباً سو ڈیڑھ سو

(بقیہ ص ۵۱۸ کے حاشیہ پر)

اسی سے متصل پورب د دکھن کی طرف محل سرا تھی جس کا نام روشن محل تھا اس عمارت میں عجیب دغریب فنکاری کا مظاہرہ کیا گیا تھا۔ ان محلات کے وسط میں ایک خوشنما بڑا حوض تھا جو اتنا گہرا تھا کہ خود بخود پانی کے فوارے اُبل رہے تھے۔ اس حوض کی خوبیاں بیان نہیں کی جا سکتیں اس کو سنگ سرخ سے ایسا مزین کیا تھا اور صفائی بیٹھی کی تھی کہ ایک کھلا ہوا پھول معلوم ہوتا تھا۔ ہر وقت حوض پانی سے لبریز رہتا تھا۔ جب پانی بھر آتا تھا تو تمام بیل بوٹے بیلے دکھائی دیتے تھے اور یہ معلوم ہوتا تھا کہ حوض کیا ہے ایک جنت کا خوشنما باغ ہے جس میں گلہائے رنگارنگ کھلے ہوئے، ایکین کو دعوت نظارہ دیتے ہیں۔ ان محلات کا سلسلہ بدیع منزل لعل دروازہ تک پھیلا ہوا تھا۔ اس محل کا دروازہ پورب طرف بہت ہی بلند اور وسیع تھا جس کا چہرہ پچیکاریوں اور لعل و جواہر سے روشن تھا۔ دروازے کے اوپر بلندی پر ایک گھنٹہ اور بہت بڑا روشنی کا لیمپ نصب تھا۔ گھنٹہ بجانے کے لئے ایک فوجی دستہ متعین تھا جو دور دور تک ہر خطرے کی نگرانی کرتا تھا۔ شام ہوتے ہی محل کے صدر گیٹ کا لیمپ خود بخود روشن ہو جاتا تھا جس کی روشنی کہتے ہیں کہ دور دور کئی میل پہونچتی تھی [۱]

دو یا پتی نے کیرت لتا میں ابراہیم شاہ کے روشن محل کا نقشہ اس طور پر کھینچا ہے

"دربار خاص روئے زمین پر آپ اپنی مثال تھا۔ وہاں غربار بھی بادشاہ سے اپنی عرضداشت کرتے تھے۔ وہاں امن وسکون

---

(بقیہ حاشیہ صہ ۵۱۳) قدم کے فاصلے پر حوض کے ارد گرد واقع تھا جو ۱۴۰ ایکڑ آراضی کے رقبہ میں تھا۔ حوض کے چاروں طرف گھاٹ مردانہ اور زنانہ الگ بنائے گئے تھے۔ اس حوض کے پورب و دکھن جانب ایک محل تھا جو روشن محل مشہور تھا اور محل سرا کا نام جنت محل تھا۔ اس محل کو بہت زیادہ سجایا گیا تھا اور سب سے پہلے اس کی تعمیر کی گئی ہے۔ محل کے دروازے پر ایک قمقمہ کا لیمپ روشن رہتا تھا جو مصالحہ سے خود بخود جلتا تھا۔ ابراہیم شاہ نے ان محلات کی تعمیر محمد خاں معمار کی نگرانی میں کرائی تھی جو بوقت غلبۂ امیر تیمور، دہلی سے جونپور آئے تھے۔ تحفۃ ۲۵۰۲

[۱] گزیٹیر جونپور، شرقی مونمنٹ صہ ۳۱۹۰۲۰ - تجلیات العارفین قلمی صہ ۴۴۲،۳۰۲ - سلاطین جونپور قلمی

تھا۔ دنیاوی خوف کا پتہ نہ تھا۔ وہاں دشمن اور دوست سب
سر نیاز خم کرتے تھے۔ ہر شخص اپنی قسمت کا لکھا ہوا نیک و
بد پا جاتا تھا۔ یہ بادشاہ (ابراہیم شاہ) سب لوگوں سے اوپر تھا
اس کے اوپر صرف خدا تھا۔ محل کے بیچ کے دروازے پر
صدر گاہ: ... بادرچی خانہ اور پانی کی سبیل اور
اسلحہ خانہ وغیرہ دیکھ کر سب آ کہتے تھے بہت اچھا ہے۔ معلوم
ہوتا تھا صانع عالم آج تک اسی صنعت میں مصروف
تھا۔ ان محلوں میں ہیرا جڑے ہوئے کلس بھی آراستہ تھے
جن کی پیشانی پر سورج کے رتھ کو لے کر چکر کاٹتے ہوئے
ستائس گھوڑوں کی اٹھائیس ٹاپیں بجتی تھیں۔ محل کی
تزئین و آرائش طرح طرح کے گلدستوں، فواروں، قد
آدم جلی آئینوں اور دل آویز مرقعوں سے کی گئی تھی جس کا
سچا حال واقف کاروں سے پوچھ کر معلوم کر لیا۔ اندر کی بات
کون جانے۔ [1]

یہ ہے شرقی بادشاہوں کے محل کی جھلک جو چشم دید ہے اور خود ودیاپتی نے اس کو بیان کیا ہے۔ تنگ دل اور کوتاہ بینوں کے نزدیک یہ ساری باتیں جو زیبائش و آرائش میں بیان کی گئی ہیں سب کی سب خلاف دین اور مذہب کے مخالف ہیں۔ لیکن اس میں بادشاہ کی مذہبی رواداری کو پورا دخل ہے اور یہی چودھویں صدی عیسوی کا خاصہ رہا ہے اور یہ قومی یکجہتی اور جذباتی ہم آہنگی اور مذہبی رواداری کی ایسی اعلیٰ مثال ہے جس کی نظیر اس بیسویں صدی کے ترقی یافتہ دور میں عنقا ہے اور بالکل ناممکن ہو گئی ہے۔ اس سے ہندو، مسلمانوں اور ملک کے حکمرانوں اور سیاستدانوں کو سبق لینے کی ضرورت ہے۔ اگر ملک کی محبت دل میں ہے تو اپنے اندر تبدیلی پیدا کریں اور تمام مذاہب کے ساتھ انصاف اور

---

[1] کیرت لتا ص ۵۳ تا ۵۰

رواداری کا طریقہ اپنائیں۔

# جامع مسجد مچھلی شہر

مچھلی شہر کی یہ جامع مسجد حسین شاہ شرقی کے عہد میں تعمیر ہوئی ہے۔ مچھلی شہر کا مولوی خاندان اصلی باشندہ عرب کا تھا وہاں سے وہ لوگ غزنی (افغانستان) اور وہاں سے قاضی نظام الدین ہاشمی دہلی آئے۔ امیر تیمور کے حملے کے بعد آپ مع اہل و عیال ابراہیم شاہ شرقی کی قدر دانی کا شہرہ سن کر جونپور تشریف لائے۔ یہاں پر ۱۴۱۶ء میں آپ مچھلی شہر اور گھسوہ میں قاضی کے عہدے پر مامور کیے گئے۔ یہ جامع مسجد دراصل آپ ہی کے وقت کی تعمیر شدہ ہے اور شرقی دور کی ایک چھوٹی موٹی یادگار ہے۔ مسجد کی بناوٹ سے بھی شرقی عہد کا پتہ چلتا ہے لیکن بعد کے زمانے میں کچھ ترمیم و تنسیخ بھی ہوئی۔ اس میں اندر کوئی مرکزی محراب نہیں ہے حالانکہ یہ محراب شرقی مسجدوں کا خاصہ ہے۔ اس کا صدر گیٹ اتر طرف ہے۔ جو بعد کا تعمیر شدہ ہے۔ دریافت کرنے سے معلوم ہوا کہ اندر باہر کے رخ پر قدیم زمانے کا ایک کتبہ تھا جو ضائع ہو گیا۔ افسوس کہ اپنے ورثہ کی جو ایک قدیم تاریخی یادگار تھی مسلمان قدر نہ کر سکے۔

مسجد کے اندر کچھ بھی حسن و جمال نہیں ہے اور نہ دوسری شرقی مسجدوں کی طرح جاذبیت اور کشش ہے۔ سادگی کو بہت زیادہ دخل ہے جس سے بانی کے مزاج اور طبیعت کا پتہ چلتا ہے۔ اس کے قرب میں بعد کو اور مسجدیں بھی تعمیر ہوئیں۔ قرب و جوار میں کثیر مساجد کی وجہ سے سب ویران اور غیر آباد ہو رہی ہیں۔ یہ مسجد مولوی محمد عمر صاحب مرحوم جعفری کے زیر اہتمام رہی ہے جو اسی خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔ مسجد کی اگر مناسب دیکھ بھال اور مرمت ہوتی رہی تو شرقی یادگار ایک عرصہ تک باقی رہے گی۔

مچھلی شہر بھی عہد شرقی سے مغلوں کے دور تک علماء کرام اور بزرگان دین کا مرکز رہا ہے جس کا ذکر اس کتاب میں اہل اللہ کے تذکرہ میں ہے۔ البتہ مچھلی شہر کے مقابر و مزارات کا موقع معائنہ اور چودھری نہ لکھ سکا۔ اول تو کتاب کی ضخامت مانع آئی دوسری بات مسلمانوں کی بے اعتنائی عدم تعاون اور اور اہل اللہ سے ان کی بے تعلقی اور قدر دانی کے فقدان نے بھی اتنے ہی پر اکتفا کرنے پر مجبور کیا۔

# شرقی عہد حکومت کی تعمیر شدہ شمالی ہند و جونپور کی عمارات کے

# کتبات

## حضرت سید محمد سیتانی ؒ کی مسجد پر کتبہ

یہ کتبہ فارسی زبان بہار پٹنہ میں سید محمد سیتانی ؒ کے روضۂ مبارک سے متصل مسجد پر ہے۔ یہ سید ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے عہد حکومت میں سید قطب عارض ؒ کی زیر نگرانی تعمیر ہوئی ہے۔ اس مسجد کے اختتام کی تاریخ ۱۴۰۶ء ہے۔ اس مسجد پر فارسی زبان میں اشعار دل کندہ ہیں جو خط طغرٰی کا اعلیٰ نمونہ ہے اور سنگ تراشی کے فن کی جتنی بھی تعریف کی جائے وہ کم ہے اور نادر الوجود کتبہ ہے۔

یہ کتبہ فارسی زبان میں حسب ذیل ہے ؎

در عہد بادشاہِ جہانگیر جم نشاں
برہانِ روزگار براہیم در جہاں
نو کرد قطب احمد عارض بنا یقیں
تاریخ سال ہی صد و بد و ہفت دریاں

ترجمہ:- اس مسجد کی تعمیر ایسے بادشاہ کے عہد حکومت میں ہوئی جسکی دنیا میں بہت عزت اور شہرت ہے۔ اسکا نام ابراہیم شاہ شرقی ہے جسکا شمار جہانگیر اور جمشید کی صف میں ہے۔ اس مسجد کو نئی

حضرت سید محمد ستانی ؒ کی مسجد کا کتبہ

شکل قطب احمد عارضؒ نے دی ہے جو ولایت کے آفتاب ہیں اور جن کی روح عالم لاہوت کا طواف کر رہی ہے۔ [1]

## حضرت سیّد شاہ فضل اللہ گوشائیںؒ کے روضہ کا کتبہ

آپ بہت بڑے عارف باللہ اور عاشق خدا گذرے ہیں اور جام مئے الست پی کر مست و بے خود رہتے۔ بس دیدار الٰہی زندگی کا مقصد تھا۔ فنافی اللہ تھے۔ آپ کا یہ روضہ پٹنہ بہار شریف میں ہے۔ اس پر جو فارسی زبان میں کتبہ ہے وہ امتداد زمانہ سے جگہ جگہ سے شکست ہوگیا ہے اور بڑی مشکل اور کاوش سے پڑھا جاتا ہے۔ حضرت شاہ صاحبؒ کا یہ روضہ سلطان حسین شاہ شرقی جونپوری نے ۱۴۸۶ء میں تعمیر کرایا ہے۔ اس روضہ کا گنبد بہت عظیم الشان جاذب نظر اور قابل دید ہے۔ اس روضہ پر کتبہ فارسی زبان میں حسب ذیل ہے اور فن کا اعلیٰ نمونہ ہے ؎

سلطان حسین خسرو شاہ صباح و شام ۔۔۔ زو سرفراز گشت ........ در زمیں مدام
آں گنبد کہ گنبد گردوں سبز فام ۔۔۔ صف دار صف شکن ملک الشرق بھیکہ ملک
نازد ...... اللہ الدولت دیں ملک لشکرش ۔۔۔ در کار زار گشت زسر نیک انجام

از ماہ سال اول و زسال معبود
ہجرت ہشت صد و نود و دو کے شد تمام

ترجمہ:۔ سلطان حسین شاہ شرقی جونپوری جو رات اور دن پر حکومت کرتا ہے اس کی سخاوت سے زمین ہری بھری ہے اس روضہ کا ایسا عظیم الشان سر بفلک گنبد ہے کہ آسمان کا نیلا گنبد بھی شرمندہ ہے۔ ملک الشرق بھیکہ ملک جو بڑے بہادر ہیں ان کے مذہبی سرمایہ پر ملک و قوم دونوں کو فخر ہے کیونکہ میدان جنگ میں ان کی تلوار سے سماں بدل گیا ہے۔ سال کا پہلا مہینہ اور ۸۹۲ء ہجری مطابق ۱۴۸۶ء اس روضہ کی تکمیل کی تاریخ ہے۔ جہاں تک تاریخی قرائن کا تعلق ہے حضرت سید محمد جونپوری مہدی موعود علیہ السلام کا فیض اور اس جنگ میں فتح آپ کا زندہ تصرف ہے [2]

---

[1] (EIAPS. P 42 PL. XII. ARIE, 1955— 56 No, D 82 -)
[2] ARIE, 1962-63 , D-24

## جامع مسجد بلگرام کے مرکزی محراب کا کتبہ

یہ مسجد ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے عہد حکومت میں خانِ اعظم فتح خاں ولد فتح خاں کے حکم کے بموجب ۱۴ ربیع الآخر اتوار کے دن ۸۴۲ھ ہجری مطابق ۱۴۳۸ء میں تعمیر ہوئی

جامع مسجد بلگرام کے مرکزی محراب کا کتبہ نمبر ۴۹

اس مسجد کے مرکزی دروازے پر بائیں جانب فارسی اشعار میں ایک کتبہ ہے جس کا زیادہ حصہ امتداد زمانہ کی نذر ہوگیا ہے۔ لیکن اس وقت "تنقیح الکلام فی تاریخ بلگرام" علی گڈھ ایڈیشن ۱۹۳۶ء میں محمود بلگرامی نے اس کتبہ کو جس طرح پڑھا ہے وہ حسب ذیل ہے ؎

عہد شاہ ختم شاہاں شاہِ ابراہیم شاہ
از ولایت دیں بامرو از عنایت حق الاہ

شد عمارت باز سر مسجد جامع جہاں | از اشارت خانِ اعظم فتح خاں بن فتح خاں
بودسے ہشت صد چہل و دو تاریخ قمری بیں | چاردہ مہہ روز یک شباں ربیع الآخر
در عمارت ایں بنائے نور افزائے جہاں | او بفرمائش ملک رانیک نامی فتح خاں

از دعائے بندۂ اضعف منتخب عالم رجہاں
عاقبت شاں راچہ جوئی جنت الماویٰ مکاں

ترجمہ: ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے عہد حکومت میں اللہ کی مہربانی سے ملک کے اندر مذہب اسلام کی تبلیغ و اشاعت ہوئی۔ یہ مسجد جس کی روشنی دنیا میں پھیلی ہوئی ہے اس کی تعمیر کے لیے فتح اللہ خاں نے ابراہیم شاہ شرقی سے درخواست کی خدا کے نیک بندوں کی دعا جو اس کے یہاں مقبول و منظور رہے اُس کیلئے وہ قطعی فکر مند نہیں ہے کیونکہ اسکا مکان جنت میں بنا ہے [۱]

## عنبر درگاہ پٹنہ بہار کا ایک کتبہ

بہار شریف پٹنہ کی عنبر درگاہ کے میدان میں پڑے ہوئے دو سنگین چھوٹے کھمبوں پر محمود شاہ شرقی جونپوری کے عہد حکومت میں تعمیر شدہ ایک کتبہ ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس جامع مسجد کی تعمیر محمود شاہ شرقی، لد ابراہیم شاہ شرقی جونپوری نے کی ہے۔ یہ اشعار فارسی زبان میں اس طرح ابھرے ہوئے ہیں کہ نظر کو کھینچ لیتے ہیں اور توجہ اپنی طرف مرکوز کر لیتے ہیں ؎

مسجد جامع بہ توفیق خداوند الاہ ! | واز طفیل مصطفائے صاحب تمکین وجاہ
شد بہ عہد دولت شاہی کہ ہیبت عدل او | مغرب و مشرق گرفت از پشت ماہی تا بہ ماہ
آں کہ بود شاہ ابراہیم عادل سرفراز | آفتاب سلطنت شاہ جہاں محمود شاہ

---

[۱] (EIAPS. 1962, PP44-45, PL. XII b, AIRE 1958—59, D, 197, TANQIHUL-KALAM FI TARIKHUL BILGRAM P. 123)

ایں بنائے خیر را کرد نصیر ابن بہا
مقطع شق بہار و دستگیر و داد خواہ
اشرف الحق اکرم دار شدہ و جود این چنیں
دولت آوردہ بہ تدبیر و عالم پناہ
نزہت بیت المقدس حرمت بیت الحرام
مسجد بہ نمود چوں بیت علوئے بارگاہ
بندہ فضل شد نو نشتہ بست و ہفتم از صیام
ہی صد و پنجاہ و نہہ تاریخ بود سال و ماہ

ترجمہ :- اس مسجد کے تعمیر کنندہ کو خدا کا حکم اور خاص مدد اور حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا اور توجہ حاصل ہے اس مسجد کا تکملہ اس عادل بادشاہ کے عہد حکومت میں ہوا ہے جس کی سلطنت پورب سے پچھم تک اور تحت الثریٰ سے چاند تک پھیلی ہوئی ہے۔ وہ شہنشاہ اعظم بادشاہی آسمان کا سورج محمود شاہ شرقی جو ابراہیم شاہ شرقی کا لڑکا ہے اس مقدس کام کو نصیر ولد بہا نے کیا ہے جو مقبول بارگاہ الٰہی ہیں اور بہار کے لوگوں کی پریشانیوں کو دور کرنے والے ہیں اور لوگوں کے مددگار اور درخواست پر غور کرنے والے ہیں۔ اس لئے یہ مسجد بیت المقدس کی حرمت

عنبر درگاہ پٹنہ بہار کا کتبہ ع: ۵

اور کعبہ کی عزت ہے۔ اور حقیقت میں یہ خدا کا گھر نظر آتا ہے۔ فضل اللہ نے اس کے افتتاح تاریخ ۲۷ رمضان ۸۵۹ھ ہجری مطابق ۱۴۵۵ء لکھی ہے [1]

## دوسری عنبر درگاہ پٹنہ بہار کا کتبہ

اس عنبر درگاہ پٹنہ بہار کی تعمیر ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے عہد حکومت ۱۴۲۱ء میں ہوئی ہے

اس درگاہ کی پچھلی دیوار پر یہ اشعار حضرت تقی جن کا تخلص خستہ تھا بادشاہ کے حکم سے تحریر کیا ہے۔ یہ اشعار فارسی زبان میں اس طرح ہیں ؎

در عہد ظل حق ابراہیم شاہ آں کہ ماجوج فتنہ را برہمہ صد نفور کرد
قاذن ملک کہ خواندہ فلک آفتاب دیں از روشنی خویش جہاں پرُ ز نور کرد
اسلام را نہال ز سر سبز و تازہ شد کفار را از بیخ بر افگندا دور کرد

ہی صد و سی و بیخ از بعد ہجرت نبی
خستہ تقی کہ خامہ رواں بر سطور کرد

**ترجمہ:-** ابراہیم شاہ شرقی جونپوری جو عدل کا آفتاب ہے اور جس کی حکومت بہار پر ہے۔ اور جس نے باغیوں کا اپنے حسن تدبیر سے بالکل خاتمہ کر دیا ہے اور رعایہ امن و امان کی زندگی بسر کر رہی ہے۔ قاضی جو آسمان مذہب پر چمکتے ہوئے آفتاب ہیں۔ انھوں نے اپنی باطنی روشنی سے دنیا کو منور کر دیا ہے اور اسلام کے درخت کو اپنی قربانی سے ہرا بھرا رکھا ہے

---

[1] اینول رپورٹ آف انڈیا — EIAPS, 1962 PP52 PL X UP بلیٹ ۱۹۵۳ء و ۱۹۵۴ء CPI جرنل آف دی ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال
X LOII 1873 PP 306-07

اور خدا کے منکروں کو
نیست و نابود کر دیا ہے۔
خستہ نے حضرت محمد صلی
اللہ علیہ وسلم کی ہجرت
سے سنہ ۸۲۵ ہجری مطابق
سنہ ۱۴۲۱ء میں یہ اشعار قلمبند
کئے ہیں۔

EIAPS.P.43,
PT XII G.
ARE 1953-
1954 No G.93

دوسری عنبردگاہ پٹنہ بہار کا کتبہ نمبر ۱

# بہار پور پٹنہ بہار کی مسجد پر ایک کتبہ

اس مسجد کو بزرگوں سے عقیدت و محبت میں محمود شاہ شرقی ولد ابراہیم شاہ شرقی جونپوری نے تعمیر کرایا تھا۔ اس کا سن تعمیر ۸۵۴ھ ہجری مطابق ۱۴۵۰ء ہے۔ اس مسجد کے صدر محراب پر فارسی زبان میں اشعار ذیل کندہ ہیں ؎

بارک اللہ در زمان ناصر دنیا و دیں
شاہ محمود بن ابراہیم شاہ راستیں
صفدر گیہاں پناہ مملکت صدر کریم
یافتہ توفیق خیر از رب العالمیں
مسجد جامع بنا کرد آں چناں کہ اندر جہاں
طاق بنیاد آمدش با ماہ و ماہی ہمنشیں
محراب و منبر از فرۂ علوئے مرتبہ
یافت آں رونق کہ تحسیں می کنہ نہ الامیں
بایں ندا از عالم بالا ہمی آید فرود
ھذہ جنات عدن فادخلوا خالدین
چارشنبہ بست و ہفتم ہی ز ایام صیام
ہی صد و پنجاہ و نہ بود ست تاریخ نین
در بقائے خیر او حمد ہمی خواہد بجاں
روح پاک شیخ شرف الحق و دیں معیں

ترجمہ :- خدا کا شکر ہے کہ ایسے بادشاہ کے عہد حکومت میں جو مذہب اسلام کا محافظ اور مخلوق خدا پر شفقت کرنیوالا ہے۔ یہ محمود شاہ شرقی ولد ابراہیم شاہ شرقی جونپوری ہے جسکو

بہار پور پٹنہ بہار کی مسجد پر ایک کتبہ نمبر ۵۲

خدا نے اپنی مہربانی سے بہادر، عادل اور سخی بنایا ہے۔ اُس نے ایک ایسی مسجد کی تعمیر کی ہے جس کے محراب پر چاند جیسی چمک اور مجلی جیسا حُسن ہے۔ اس مسجد کے محراب و مینار بہت ہی بلند اور پرشکوہ ہیں اور حسن و جمال میں یکتا ہونے کی وجہ سے دور ہی سے نظر آتے ہیں کہ آسمان سے جبریل امین بھی اس کی تعریف میں رطب اللسان ہیں اور ہاتف غیبی کی آواز ہے کہ یہ مسجد زمین پر جنت ہے اس میں پاکیزگی اور خاموشی سے داخل ہو۔ اس مسجد کے اختتام کی تاریخ ۲۷ رمضان المبارک دوگے دن ۸۵۹ھ ہجری مطابق ۱۴۵۵ء ہے۔ احمد کی خدا سے یہی دعا ہے اور وہ دل سے چاہتا ہے کہ حضرت شیخ شرف الحق، جو اسلام کے مبلغ تھے ان کی روح کو اعلیٰ درجات حاصل ہوں۔ ے

## ہندوستانی میوزیم کلکتہ کا ایک کتبہ

یہ کتبہ پٹنہ بہار شریف کی ایک جامع مسجد میں نصب تھا۔ اس مسجد کی تعمیر محمود شاہ شرقی ولد ابراہیم شاہ شرقی نے کی تھی۔ بعد کو کسی خاص وجہ کی بنا پر اس کتبہ کو محکمہ آثار قدیمہ نے حفاظت کے لئے اور تاکہ لوگ استفادہ کریں ہندوستانی میوزیم کلکتہ میں رکھدیا ہے۔ یہ کتبہ فارسی زبان میں ہے جس کے اشعار حسب ذیل ہیں۔ ے

شد بہ توفیق الٰہ و از طفیل مصطفیٰ — مسجد جامع بہ عہد شاہ دین پرور بنا

شاہ محمود ابن ابراہیم عادل شاہ آنکہ — کشور از شاہاں ستاند تاج بخشد بر گدا

بانی ایں مسجد آں مسند شریعت ہست کہ — ذات پاکش قرۃ العین نبی مرتضےٰ

سرور و صدر جہاں آں سید اجمل کہ شد — ملک و ملت دین و دولت را در آں ابتہا

کرد فرمانش بنائے خیر ملک الشرق کاں — مقطع این خطہ نصیر ابن بہا

ایں بنا شد استوار از طاق کسریٰ در بہار — کعبہ در عظمت و رفعت بیت معمور علا

غرۂ ماہ رجب بود ہی صد و چہل ہفت سال

کاندریں مسجد اقامت شد بتائید خدا

ترجمہ :- آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو مومن دنیا میں خدا کا گھر بناتا ہے کہ اس میں خدا کی عبادت کی جائے تو خدا اس کے لئے آخرت میں اس سے اچھا گھر بنائے گا۔

---

EIAPS. 1962, PP. 50-51, PLXVd, AREE, 1955-56, D.87, JASB XLII(1873) P.P. 306

اس جامع مسجد کی بنیاد خدا کی توفیق اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی باطنی توجہ سے رکھی گئی۔ یہ عہد عادل بادشاہ محمود شاہ شرقی ولد ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کا ہے جس کی تعریف دنیا کے سب ہی بادشاہ کرتے ہیں اور جو غریبوں اور محتاجوں کو تاجدار بناتا ہے۔ اس کا ایمان اور دین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور ولایت مآب مولیٰ علی رضؓ کے نقش قدم پر چلنے سے محفوظ ہے۔
جس ذات اقدس نے اس مسجد کی تعمیر کی ہے وہ عظیم شخصیت سید اجمل کی ہے جس کی چوکھٹ پر شاہ و گدا سب ہاتھ پھیلائے کھڑے رہتے ہیں۔ اس نیک کام کی طرف ملک اشرف نے توجہ دلائی ہے جس کا تخلص نصیر ابن بہا ہے۔ بہار شریف میں اس کی بنیاد حکومت طاق کسریٰ سے زیادہ مستحکم ہے اور اس سے زیادہ عظمت کی مالک ہے اور حرمت میں کعبہ نظیر ہے اور بلندی میں بیت المعمور ہے۔ اس جامع مسجد کی تعمیر غرہ ماہ رجب ۸۲۶ہجری مطابق ۱۴۲۳ء میں خدا کی رحمت اور مہربانی سے ہوئی ہے لے

## حضرت برہان شہید کے مزار کا ایک کتبہ۔

حضرت برہان شہید شرقی عہد کے بڑے ہی باکمال فقراء میں گذرے ہیں۔ محمود شاہ شرقی جونپوری فقراء پرست بادشاہ کو آپ سے والہانہ عقیدت ومحبت تھی۔ آپ کا مزار مبارک بیچے جنڈی مسجد کے نزدیک موضع ہتھ گاؤں ضلع فتح پور میں ہے۔ آپ کا تصرف آج بھی جاری ہے۔ آپنے تبلیغ اسلام کا زبردست کارنامہ انجام دیا ہے اور آخر میں شہادت کا درجہ پایا۔ آپ کی سکونت مذکورا بالا گاؤں میں تھی۔ آپ کے مزار مبارک پر فارسی زبان میں ایک کتبہ محمود شاہ شرقی کے عہد کا ہے۔ ہر چند کہ امتداد زمانہ سے بہت سے اشعار ٹوٹ گئے ہیں اور پڑھے نہیں جاتے لیکن جو کچھ موجود ہیں وہ اسطرح ہیں ؂

| | |
|---|---|
| درعہد شہنشاہ محمود نام | کہ ....... مدام |
| درود تحیات بر مصطفیٰ | علیہ الصلوٰۃ وعلیہ السلام |
| زلطف جاہ تالو غدیر | حدیقہ بہ کرد ملک نیک نام |

لے
(EIABS.1955-56 P.P 12 PL 112; ARIE 1955-56, No.D, 91 JASA, XLII (1873) P.305; EPIGRA, PHIAINDIGA, VOL.33, P 293)

| | |
|---|---|
| کرمقطع فتح خاں ابن فتح خاں | شد از سیعیٔ یوسف قدام |
| بہ ربع خیمۂ سما نما ماہ | براثنائے رجب ایں شد تمام |

حضرت برہان شہید کے مزار کا کتبہ ۹۲۵

ترجمہ: خدا کے سوا کوئی معبود نہیں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم خدا کے برگزیدہ پیغمبر ہیں۔ بس شہنشاہ کے عہد حکومت میں جس کا نام محمود ہے اور ان بزرگوں کی توجہ اور دعا سے صدا اس کی حکومت قائم رہے گی۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر درود وسلام ہو۔ آپ کی عنایت اور توجہ سے اس بادشاہ نے میدانوں ریگستانوں، کنوؤں اور نالابوں کو اس نے چمن بنایا ہے جس سے قلمرو میں بہار آگئی ہے۔ فتح خاں ابن فتح خاںؒ اور یوسف خاںؒ کی کوششوں نے اس کام کا تکملہ ۸۴۹ھ مطابق ۱۴۴۵ء اور رجب کی دوسری تاریخ میں کیا ہے۔

# نو تعمیر جامع مسجد کا ایک کتبہ

یہ مختصر کتبہ نو تعمیر مسجد کا بلگرام ضلع ہردوئی کی جامع مسجد پر نصب ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ محمود شاہ شرقی جونپوری نے ملک مانک بھٹی کی مدد سے اس جامع مسجد کی از سر نو مرمت کرائی ہے اور بالکل جدید کر دیا ہے۔ اس مسجد کے نو تعمیر کا کتبہ یار خان اعظم فتح خاں نے ۸۴۵ھ مطابق ۱۴۴۲ء میں تیار کرا کے نصب کرایا ہے۔ کتبہ کی عبارت درج ذیل ہے

(۱) تجدید شد ایں عمارت در عہد میمون شہنشاہ محمود ابن ابراہیم
شاہ شرقی سعیٔ کامل ملک مانک بھٹی۔

(۲) بہ تعمیر یار خان اعظم فتح خاں ہردی خمس و اربعین وثمانیۃ

توجمہ "اس مسجد کی تعمیر نو محمود شاہ شرقی ولد ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے عہد زریں میں ملک مانک بھٹی کی کوششوں سے یار خان اعظم فتح خاں نے ۸۴۵ھ ہجری مطابق ۱۴۴۲ء میں کی ہے اور یہ کتبہ نصب کیا ہے۔"

---

ع۔ (EIAPS, 1962, P.49, PL. XIV D, ARIE, 1961–62)

# جاجموٗ کانپور میں حضرت مخدوم شاہ کے مقبرے پر ایک کتبہ

یہ کتبہ جاجموٗ ضلع کانپور میں قطب الاقطاب حضرت مخدوم شاہ کے مقبرے پر ہے۔ حضرت مخدوم شاہ چودہویں صدی عیسوی کے اولیاء کبار میں گذرے ہیں اور کانپور اور اس کے اطراف میں اسلام کی تبلیغ اور مخلوق خدا کی بہت خدمت کی ہے۔ آپ کے مقبرے کی تعمیر بست نفیر منش اور صوفی دو بادشاہ محمود شاہ شرقی جونپوری نے کی ہے۔ جس کی تعمیر کا سن ۸۵۰ھ مطابق سنہ ۱۴۴۶ء ہے۔ اس کے مرکزی محراب پہ عربی خط میں یہ کتبہ نصب ہے اور اپنے فنکار کے فن کا پتہ دے رہا ہے

جاجموٗ کانپور میں حضرت مخدوم شاہ کے مقبرے کا کتبہ نمبر ٥٦

بالشرع والدین شیخ ابن شیخ المشائخ غیاث الحق والشرع
والدین رضی اللہ عنہ المعمار اضعف العباد حماد
بن شیخ ابراہیم ابن شیخ محمد ابن شیخ علاء الحق
والدین فی احدیث السلطان العادل ابو المجاہد
محمود شاہ ابن ابراہیم شاہ شرقی سلطان سن خمسین
.......... کاتب حامد عبد الوہاب

ترجمہ :۔ اسرار مذہب کے جاننے اور بیان کرتے والے شیخوں کے شیخ حضرت مخدوم شاہؒ ہیں جو مذہب اسلام کے مبلغ اعظم ہیں۔ خدا اُن سے راضی ہے۔ اس مقبرے کی تعمیر حماد ولد شیخ ابراہیم ولد شیخ محمد ولد شیخ علاء الحق جنھوں نے عادل بادشاہ محمود شاہ ولد ابراہیم شاہ شرقی کے عہد حکومت ۸۵۰ھ ہجری مطابق ۱۴۴۶ء میں اس کا تکملہ کیا۔ اور حامد عبد الوہاب نے اس کتبہ کو لکھا ہے۔

## جامع مسجد قنوج

جامع مسجد قنوج تعمیر کردہ ابراہیم شاہ شرقی

یہ مسجد قنوج ضلع فرخ آباد میں قلعہ کہنہ کے وسط میں واقع ہے اور ایک اونچے ٹیلے پر ہے۔ مسٹر کننگھم صاحب کا کہنا ہے کہ ابراہیم شاہ شرقی جونپوری نے ۱۴۰۶ء میں اس کی تعمیر کی ہے۔ اس کے دالان کی لمبائی ۱۰۸ فٹ اور چوڑائی ۲۶ فٹ ہے

جامع مسجد قنوج تعمیر ابراہیم شاہ شرقی جونپوری نمبر ۵

---

ے EIAPS, P.47, PL. XIID, ARIE, 1958-59, D 196, BILGERAM

اس کے آنگن کے دیوار کی بلندی ۱۲ فٹ ہے۔ دالان کی چھت میں تین گنبد ہیں جو بالکل سپاٹ کھمبوں پر چار قطاروں میں کھڑے ہیں۔ اس کی اگلی صورت مرمت کی وجہ سے تبدیل ہوگئی ہے۔ کننگھم نے لکھا ہے کہ یہاں پہلے مندر تھا جس پر ابراہیم شاہ شرقی نے مسجد بنوائی ہے اور اس میں کھمبے مندر ہی کے لگے ہیں۔ یہ مسجد بہت ہی حسین اور جاذب نظر ہے۔ اس کے مرکزی محراب پر اشعار ذیل کندہ ہیں ؎

| | |
|---|---|
| شہریار ہمہ آفاق شہ ہفت اقلیم | بو المظفر شہ شاہان جہاں ابراہیم |
| ہمدم عیسیٰ و ہم نام خلیل یزداں | آنکہ بنمود جہاں را ید بیضا چو کلیم |
| درگہش قبلۂ اقبال شدہ شہاں را | سر ہمیں........ .... (عبارت شکستہ ہے) |
| مسجد ساخت عالی کہ بگیرد بر مہر | کمترین پایۂ او چرخ بریں از تعظیم |

نیلگوں گنبد طاقش کہ بریں رفعت اوج
چہ احساس است متین و چہ بنائے است عظیم
...... ذیقعدہ سن بست و ششم ہی صد و بود

ترجمہ: شرقی حکمراں جو دنیا کے بادشاہوں پر فتح پانے والے ابراہیم شاہ شرقی جونپوری ہے مخلوق کی خدمت و شفقت میں حضرت مسیح کا ہم صفت ہے اور نام میں اللہ کے دوست حضرت خلیلؑ کا ہم نام ہے جس نے دنیا کو ید بیضا کی طرح زندہ معجزہ دیا ہے۔ ایسی عظیم الشان پرشکوہ اور جاذب نظر مسجد جو سر کو اوپر کھینچ لیتی ہے۔ جس کی عظمت و رفعت کے سامنے آسمان بھی پست مرتبہ ہے۔ اس مسجد کا نیلا گنبد اور محراب اس کی بلندی پر نازاں ہے اور فخر کرتا ہے۔
اس مسجد کی تعمیر ۸۲۶ھ ہجری مطابق ۱۴۲۵ء میں ہوئی ہے۔ ؎

---

؎ غرابت نگار ص۱۴۶ ARIE, 1963-64, D, P.P. 321-

# مقبرہ حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشت قنوج

جہاں گشت قنوج تعمیر کردہ حسین شاہ

مقبرہ حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشت قنوج نمبر ۵۹

یہ مقبرہ قنوج ضلع فرخ آباد میں واقع ہے۔ سید حسین شاہ شرقی جونپوری کے عہد حکومت ۸۸۱ہجری مطابق ۱۴۷۶ء میں تعمیر ہوا ہے۔ یہ مقبرہ ۲۵ فٹ مربع میں ہے۔ اس مقبرے کے چاروں طرف دیواریں ہیں۔ اس کے کونے پر چار اونچی برجیاں ہیں اور دکھن طرف دروازہ ہے اس مقبرے کی تعمیر سید راجو قتال ولد جلال ثانی نے کرائی ہے۔

جنرل کننگھم نے اپنے سروے رپورٹ میں اس مقبرے کی بڑی تعریف۔ اس مقبرہ میں دو مزارات ہیں۔ یہ مقبرہ قنوج کے محلہ سکھانہ میں واقع ہے۔ اور حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشت کے نام سے مشہور ہے۔ اور آج بھی مرجع خلائق بنا ہوا ہے۔ مقبرہ عہد شرقی کی جملہ خوبیوں کا مظہر ہے۔ اور سلاطین شرقی کو حزب اللہ صوفیاء کرام سے جو دلی عقیدت اور لگاؤ تھا اس کا ایک زندہ ثبوت اور بولتی تصویر ہے۔ اس کے مرکزی دروازے پر فارسی زبان میں یہ کتبہ نصب ہے۔

| | |
|---|---|
| ایں شد بدیں کہ از چرخ برتر ست | ایں طاق بے نظیر کہ بازیب و زیور ست |
| شد بنا بہ عہد ہمایوں حسین شاہ | کہ اندر زمانہ ذات جلالش مظفر ست |
| ترتیب کرد شاہ ہری خاں فتح خاں | کہ فضل حق جہاں ہمادرا مظفر ست |
| بادا ہزار سال حیاتش بہ کام ملک | کیں ملک بردوام بہ ذاتش مقرر است |
| ہشتاد و یک وہی صد واز ہجرت نبی | تاریخ ثبت گشت: زماہ پیمبر است |
| بنائے طاق سید راجوے بن جلال | کہ آفاق از جمال و کمالش منور است |

کاتب حروف عالم مکیں کہ قائل است

امیدوار مغفرت از حضرت اکبر است

ترجمہ: یہ بے مثل گنبد جو آسمان سے بھی عظیم ہے۔ اور اس کا محراب حسن و جمال میں یکتائے روزگار ہے۔ اس کی تعمیر حسین شاہ شرقی جونپوری کے عہد مبارک میں ہوئی ہے۔ جس وقت بادشاہ فتح یاب ہوا، اس کا نقشہ شاہ ہری خاں نے بنایا ہے جو خدا کی رحمت سے دنیا گھیرے ہوئے ہیں۔ خدا کرے کہ ان کی عمر ہزار سال کی ہو۔ اور یہ ملک جو ان کا ہے صدا اُن کے پاس رہے۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہجرت سے ۸۸۱ھ کے بعد رمضان المبارک کے مہینہ ۱۴۷۶ء میں یہ کام پورا ہوا۔ اس مقبرے کے بنوانے والے سید راجو ولد جلال ہیں۔ ان کے باطنی کمالات اور اس عظیم کام کی چمک دمک سے دنیا جگمگا رہی ہے۔ ان اشعار کو کندہ کرانے والا کا ایمان کامل ہے اور اس کو نجات کی قوی امید ہے کیونکہ وہ واصل بحق ہے۔

---

رائل ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال ۱۸۷۳ء صہ ۲۱ ۳۲۹۲۹ ARIE, 1963-64, D,3

مفتاح التاریخ صہ ۱۲۵، واقعات دار الحکومت دہلی جلد سوئم صہ ۲۱۱،

اینول رپورٹ آف دی آرکی لاجیکل سروے آف انڈیا ناردرن سرکل ۱۹۰۶ء صہ ۲۱

## حضرت مخدوم چراغ ہند کے صدر گیٹ کا کتبہ

جونپور سے ۱۰ کلو میٹر ظفر آباد میں حضرت چراغ ہندؒ کے صدر گیٹ پر ایک کتبہ ہے جو غیاث الدین تغلق بانی سلطنت تغلیہ کے عہد کا نصب کردہ ہے۔ یہ کتبہ ظفر آباد کی فتح کے بعد اس کی شہر پناہ کی دیوار پر پہلے نصب تھا۔ جب شہر پناہ کی دیوار وں کا وجود ختم ہو گیا تو بخیال حفاظت یہ کتبہ اس گیٹ پر نصب کر دیا گیا۔ اس کتبہ کا خط بہت ہی فنکارانہ ہے اور اس خط کا کاتب اپنے فن کا امام تھا اور یہ کتبہ خط ثلث میں تحریر ہے اور اس پر خط کوفی غالب ہے۔

مسلمانوں کی بد مذاقی باعث عبرت ہے کہ عمارت کے ساتھ اس کتبہ پر بھی نہ جانے کب سے چونا کلی کرتے چلے آرہے ہیں جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ساری عبارت سفید و سپاٹ ہو گئی ہے حروف شکستہ اور بھدے ہو گئے ہیں کیونکہ چونا کلی پتھر کو کھا جاتی ہے اور اس کے حسن و حیات کو معدوم کر دیتا ہے۔ کتبہ کو پڑھنے کے لئے ایک محقق اور سیاح کو کافی پریشانی کا سامنا ہوتا ہے۔ یہ صرف اس گیٹ کا ہی معاملہ نہیں ہے کہ صبر آجائے جونپور کی تمام عمارتوں کے کتبات کے ساتھ یہ ظلم روا رکھا گیا ہے۔ ان پتھروں کے کتبات پر چونا کلی کا یہ اثر ہوا کہ سارے حروف جڑ بنیاد سے اکھڑ گئے ہیں اور ٹوٹ کر گر گئے ہیں۔ میں نے جونپور اور ظفر آباد کے تمام کتبات کو مزدور لگا کر صاف کرایا اور پینٹر سے رنگ آمیزی کرائی تب پڑھا گیا اور فوٹو لیا جا سکا ہے۔ اس گیٹ کا کتبہ فارسی زبان میں حسب ذیل ہے:-

| | |
|---|---|
| بعہد ملک ذو القرنین ثانی | بنائے شہر را از عدل بانی |
| غیاث دین و دنیا بو المظفر | سلیماں خاتم و جمشید و افسر |
| نہ باشد ایں حصار چراغ ایواں | کہ در رفعت گذشت از فرق کیواں |
| شہ آفاق تغلق شاہِ اعظم | کہ بروے شد جہانگیری مسلم |
| دو شنبہ بست و ہفتم روزہ بودہ | ربیع الاول ماہ ستودہ |
| ہمایوں سال ساعتِ وقت مسعود | ز ہجرت ہفت صد و بست و یک بود |
| شدہ از فرمان گردوں آستانہ | نیا از سعی مشہور زمانہ |

مظفر شد چوں مامور ایں شہر　　ظفرآباد نامش ماندہ در دہر
بچشم بد نگہدارش خدا پاک
کہ تا نامش منور شد بہ افلاک

حضرت مخدوم چراغ ہند کے صدر گیٹ کا کتبہ نمبر ۹۱

ترجمہ: یہ اس بادشاہ کا زمانہ ہے جو اپنے وقت کا ذوالقرنین ثانی ہے اور جو شہروں کی بنیاد عدل و انصاف پر رکھتا ہے۔ وہ بادشاہ غیاث الدین تغلق ہے جو دین و دنیا کا مالک ہے اور فتح و نصرت اسکا قدم چومتی ہے جسکے عہد مبارک میں حضرت سلیمانؑ کی انگوٹھی کی خاصیت اور جمشید کے طرز کی حکومت سے وہ تغلق شاہ اعظم ہے اور اس کے لئے آسمان سے جہانگیری مسلم ہے جس نے اس شہر پناہ کی دیوار بہت پر شکوہ بنوائی ہے جس کی بلندی آسمان کے ستارے کیواں کی مانگ سے بھی بازی لے گئی ہے۔ دوشنبہ کا دن تھا اور ربیع الاول کی اٹھائیس تاریخ اور نہایت ہی مبارک گھڑی ۷۲۱ھ ہجری تھی اس کی کوشش سے یہ جگہ آسمان کے نیچے اعلیٰ درجہ کی بن کر تیار ہو گئی جس کی زمانہ بھر میں شہرت ہے۔ فتح یابی کے بعد یہ شہر آباد کیا گیا اور ظفر آباد اس کا نام صدا دنیا میں باقی رہے گا۔ خدا نظر بد سے اس ظفر آباد کو محفوظ رکھ تاکہ اس کا نام آسمان پر بھی روشن ہو اہل زمین کیلئے روحانی مرکز ہے

ظفر آباد میں حضرت مخدوم چراغ ہندؒ کے گیٹ کا کتبہ آج سے چھ سو چوراسی سال قدیم ہے ایک مورخ اور سیاح کیلئے تو یہ تاریخ کا عظیم سرمایہ ہے لیکن عوام ایک نظر دیکھنے کے روادار نہیں ہیں اور اسی کا نام ذہنی زوال ہے

## حضرت مخدوم جہانیاں کی مسجد کا ایک کتبہ

محلہ بلوچ ٹولہ جونپور میں مخدوم جہانیاںؒ کی تغلقی منہدم مسجد میں شرقی عہد کے فن کا ایک شاہکار کتبہ پڑا تھا۔ سیکڑوں سال کے بعد یہ کتبہ میری نظر سے گذرا۔ انو مسٹر کی مدد سے اس کو دست کرایا۔ حالانکہ امتداد زمانہ سے کافی حروف شکست ہوگئے ہیں۔ یہ کتبہ خط ثلث کا انوکھا شاہکار ہے۔ اس خط کا کاتب بلاشبہ اپنے فن کا امام تھا۔ اس میں خط ثلث پر خط کوفی کا اثر غالب ہے۔ اور ایک نئے انداز میں اپنے فن کا ناقابل تسخیر مظاہرہ ہے۔ دیکھنے والا حیرت میں کھو جاتا ہے یہ آج سے چھ سو سال پہلے کا خط ہے جو ماضی کا عظیم ورثہ ہے۔ لیکن مسلمانوں کو اب اپنے ماضی سے کیا واسطہ اور سروکار ہے وہ تو حال میں ایسا مست و سرگرداں ہیں کہ ماضی اور مستقبل کی یاد اور فکر سے یکسر بے پروا اور غافل ہیں بس مذہبی روایات پر قناعت کئے ہوئے ہیں۔

نہیں معلوم انھیں کب فرصت ملے گی اور ہوش آئیگا کہ اپنے شاندار ماضی سے چلا لیکر اپنے روشن مستقبل کی فکر کریں گے۔ ماضی انھیں آواز دے رہا ہے اور یہ خواب غفلت میں سو رہے ہیں۔

مخدوم جہانیاںؒ کی مسجد کا کتبہ

محلہ بلوچ ٹولہ جونپور میں حضرت مخدوم جہانیاں کی مسجد کا کتبہ نمبر ۲

## حضرت سراج الدین منہاجؒ کی مسجد کا کتبہ

یہ کتبہ اسی محلہ بوج ٹولہ میں عہد شرقی کے ایک بزرگ حضرت قاضی سراج الدین منہاجؒ کی مسجد میں لگا تھا مسجد فنائی تھی منہدم ہوگئی تو یہ کتبہ بھی ایک عرصہ دراز تک زمین پر پڑا ہوا زمانہ کے سرد و گرم کا مقابلہ کرتے ہوئے زندہ تھا جب مسماۃ ننھی بیگم کی مسجد سنہ ۱۲۵۲ھ میں تعمیر ہونے لگی تو سپاہ کے قاضی صاحبان نے بخیال ادب و احترام اور حفاظت اس کتبہ کو اس مسجد کے محراب میں نصب کرا دیا ہے. معلوم ہوتا ہے کہ اس کی آیت الکرسی کے کاتب حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدین دولت آبادیؒ ہفت قلم ہیں خط ثلث کی پختگی کمال فن کو ظاہر کر رہی ہے۔

ہندوستان کے بہت سے ماہران فن اور خوشنویسوں نے مختلف مقامات پر آیت الکرسی کو خط ثلث میں پیش کیا ہے اور جونپور کی بھی بہت سی مسجدوں میں آیت الکرسی محراب میں موجود ہے. لیکن ان بعض خطوط میں وصل و فصل نشست کرسی دوائر و دامن اور جوڑ و توڑ دیکھنے کے

ننھی بیگم کی مسجد محلہ سپاہ میں نصب عہد شرقی کا ایک کتبہ ع۶۳

بعد وہ تمام کتبات پھیکے پڑ جاتے ہیں۔ دونوں کتبات ایسے حسین اور جاذب نظر ہیں کہ چھ سو سال کے بعد بھی ان کی آب و تاب میں کمی نہیں آئی ہے اور کمال تو یہ ہے کہ اس کا پتھر بھی معمولی ہے لیکن اس کی تقدیر بدل گئی ایک شاعر نے کتنے پتے کی بات کہی ہے۔

یوں تو پتھر کی بھی تقدیر بدل سکتی ہے
شرط یہ ہے کہ قرینے سے تراشا جائے

## اٹالہ مسجد کے اندرونی محراب کا کتبہ

اس کتبہ کے کاتب حکیم سید محمد ابراہیم ؒ ہیں جن کا مزار الحاج حافظ محمد زکریا مرحوم کی مسجد کے پورب میں کچھ اونچائی پر ہے اور مسلمانوں کی عدم توجہی کی وجہ سے شکست و برباد ہو رہا ہے۔ آپ اعلیٰ درجے کے خوشنویس تھے اور اس فن میں حضرت قاضی شہاب الدین دولت آبادی ہفت قلم کے شاگرد تھے۔ اس کتبہ کی آیت کو آپ نے اس انداز سے طغرائیت میں پیش کیا ہے کہ ایک نئے خط کا طرز اور آغاز ہو گیا ہے۔ یہ کتبہ سنگ موسیٰ پر ہے اور بہت ہی دلکش اور جاذب نظر ہے۔ کتبہ کو غور سے اور بار بار دیکھنے کے بعد یہ بات بلا کسی مبالغہ کے کہی جا سکتی ہے کہ یہ خط چودہویں صدی عیسوی کا عظیم شاہکار ہے اور آج بیسویں صدی میں بھی اپنی مثال آپ ہے اور ہر دیکھنے والا فنکار اپنا سر دھنتا ہے۔ کتابت کا نمونہ صفحہ ۵۴۹ پر کتبہ نمبر ۲ ملاحظہ فرمائیے۔

# جھنجھری مسجد کے چہرے کا کتبہ

یہ مسجد ۱۴۱۷ء عیسوی میں ابراہیم شاہ شرقی جونپوری نے تعمیر کرائی تھی اور محلہ سپاہ میں گومتی ندی کے کنارے پر واقع ہے۔ اس مسجد کے محراب کی گولائی میں آیت الکرسی خط ثلث میں ابھری ہوئی ہے جو تقریباً چھ سو سال پہلے لکھی گئی تھی۔ اس کے کاتب کا نام معلوم نہ ہو سکا لیکن سید صدر جہاں اجمل؟ قاضی نصیر الدین "گنبدی" اور قاضی شہاب الدین جیسے ہفت قلم کا اس وقت موجود ہونا ذہن کو اسی طرف لے جاتا ہے اور اس میں اول الذکر دو حضرات تو سپاہ کے قریب محلہ چاچک پور میں ہی سکونت پذیر تھے۔

اس خط کے شان نمود اور اس پر قلم کی گرفت اور زور ظاہر کرتا ہے کہ اس کا کاتب اپنے فن کا امام رہا ہے اور قلم کی جنبش پر اسے فنکارانہ قدرت حاصل تھی۔ اس نے اپنی کتابت میں کمال مہارت کا اظہار کیا ہے۔ وہ چوڑی پٹی جو اترے بکھن کو گئی ہے اس میں وہ حدیث کندہ ہے جو تعمیر مسجد کے فضائل میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمائی ہے یہ پٹی اور حروف کی جسامت کسی صورت سے ۱۸ انچ کی چوڑائی سے کم نہیں ہے۔ اور خط ثلث کا ایسا نادر نمونہ ہے کہ آج بیسوی صدی میں بھی فنکاروں سے خراج تحسین حاصل کر رہا ہے اور سیاحوں سے داد طلب کر رہا ہے۔ خط کا نمونہ صفحہ ۵۵۱ پر ملاحظہ ہو۔

# مسجد دیوان شاہ کبیر کا کتبہ

اس مسجد کے اندرونی محراب پر یہ کتبہ ہے اور قابل تعریف بات ہے کہ یہ کتبہ سہروردیہ سلسلہ کے ایک عظیم بزرگ اور امام وقت حضرت دیوان شاہ کبیرؒ کے ہاتھ کا ہے۔ اس کے نیچے آپ کا نام پڑھا جا سکتا ہے۔ آپ کا زمانہ آج سے چار سو سال قبل کا ہے۔ آپنے ہمایوں اور اکبر بادشاہ کے عہد میں بہت سے کتبات لکھے ہیں۔ آپ نسخ و نستعلیق دونوں خط کے ماہرین فن میں گذرے ہیں۔ اور آپ نے اپنی زندگی میں خوشنویسی میں بہت سے شاگرد پیدا کئے ہیں۔ خط تو نادر الوجود ہے اور اس سلسلہ میں رنگ سازی کی جتنی تعریف کی جائے کم ہے۔ کاتب کا نام فخر دین ہے۔ جو آپ کی کنیت ہے۔ نمونہ ملاحظہ ہو

مسجد دیوان شاہ کبیر کا ایک کتبہ

مسجد دیوان شاہ کبیر کا کتبہ نمبر ۶۶

## لال دروازہ مسجد کے مرکزی محراب کا کتبہ

یہ کتبہ لعل دروازہ مسجد زاجے بی بی کے مرکزی محراب پر سنگ موسیٰ میں ہے۔ اس کے کاتب کا نام معلوم نہ ہو سکا۔ اس محلہ میں حضرت سید مخدوم علی داؤدؒ کے صاحبزادے اور اجل خلفاء مشائخ وقت حضرت مخدوم سید عبد القادرؒ کی سکونت تھی اور ان کی خانقاہ و مدرسہ بھی تھا۔ مگر اب اس کا نام و نشان بھی نہیں ہے۔

مرکزی محراب کے کتبہ میں لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ بہت سے خوشنویسوں کا لکھا ہوا ملتا ہے۔ لیکن اس کے کاتب نے اپنے فن کو حد کمال تک پہونچا دیا ہے۔ فن شناس نظریں خود ہی اس کا اندازہ کر سکتی ہیں کہ کلمہ شریف کے پانچ سات الفاظ میں کاتب نے کتنی سحرنگاری سے کام لیا ہے جتنا غور کیجئے لطف بڑھتا جاتا ہے۔ اس کتبہ کا فوٹو لینے کے لئے دو سیڑھیاں پاندراوٹ کی لے جانی پڑیں پھر چاک سے کتبہ کو صاف کرنا پڑا کیونکہ یہ کتبہ سنگ موسیٰ میں ہے۔ اس کے بعد فوٹو گرافر نے سیڑھی پر چڑھ کر فوٹو لیا ہے۔

لال دروازہ مسجد کے مرکزی محراب کا کتبہ ۶۷

## سید مظفر جہاں ہفت قلم کے کتابت کا ایک نمونہ

سید مظفر جہاں بے مثال خطاط تھے ان کے یہاں بہت سی وصلیاں تھیں جو برباد ہوگئیں۔ اس وصلی میں آپ نے تمام خطوں کو پیش کیا ہے جو اس وقت رائج تھے غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان ۱۵ خطوں میں زیادہ تر ایسے ہیں جن پر آپ کو پورا عبور تھا کیونکہ ان خطوں کے اسلوب اور نوک پلک۔ دائرہ اور دامن۔ جوڑ توڑ۔ وصل فصل نشست وکرسی میں آپنے وہی پابندی کی ہے جو ان کے لئے مقرر ہے۔ خط کی پختگی یہ بتاتی ہے کہ آپ اپنے وقت کے یگانۂ روزگار خوشنویس تھے۔ اس وصلی میں سب سے پہلے آپ نے اوپر خط توقیع کو پیش کیا ہے اس کے نیچے دائیں بائیں پہلے خط طغریٰ بعد میں خط شفیعہ اور پھر خط ملغزی ہے تیسری سطر میں دائیں سے بائیں پہلے خط

سید مظفر جہاں حسینی ہفت قلم کے کتابت کا ایک نادر نمونہ۔

تعلیق پھر ریحان پھر محقق پھر خط بہار اور پھر خط درے پیش کیا ہے۔ اور چوتھی سطر پوری یہ سطر خط نستعلیق کی ہے۔ پانچویں سطر میں پہلے ناگری پھر سنبلی پھر شکست پھر تاکیتی پھر شکستہ آمیز پھر شکست ریحاں پیش کیا ہے۔ آپ نے سب سے آخر میں خط شکست کا بہترین نمونہ پیش کیا ہے۔ آپ خوشنویس زمانہ رجب علی کے شاگرد تھے۔

رجب علی کے قطعات بوسیدہ حالت میں موجود ہیں۔ لیکن اس فن کے قدر داں قبروں میں آرام کر رہے ہیں۔ اب تو مسلمان معموں کی کتابت میں سرگرداں ہیں جس کی دلچسپی کے سامنے یہ عظیم الشان کتبے پھیکے اور بے رس نظر آتے ہیں۔

## حضرت مولانا کرامت علیؒ جونپوری کی کتابت کے نمونہ

حضرت مولانا کرامت علی شاہؒ جونپوری خود کرامت کا زندہ نمونہ تھے۔ بنگال و آسام میں زندگی بھر تبلیغ اسلام کا کارنامہ انجام دیا ہے اور ہزار ہا بندگان خدا کو مشرف بہ اسلام کیا ہے اور نہ جانے کتنے خاندان کی اصلاح فرمائی ہے۔ غرضیکہ ان کے عظیم الشان تبلیغی کارناموں کی گونج سیکڑوں سال گذرنے کے بعد بھی بنگال و آسام کے در و دیوار سے آرہی ہے۔

حضرت مولانا کرامت علی شاہؒ خوشنویسی میں ماہر فن رجب علی کے شاگرد تھے۔ سید مظفر جہاں اور حضرت مولانا کرامت علیؒ خوشنویسی میں پیر بھائی تھے۔ سیرت کرامت علیؒ میں آپ کو منشی عبد الغنی کا شاگرد بتایا گیا ہے۔ ممکن ہے کہ دوسری ہی بات درست ہو۔

آپ خط نسخ و نستعلیق دونوں کے ماہر تھے۔ اس فوٹو میں بسم اللہ کی چڑیا اور خط بہار کا نمونہ سید مظفر جہاں کے ہاتھ کا تحریر کردہ ہے۔ ساتھ میں قطعات کی صورت میں حضرت مولانا کرامت علی شاہؒ کا نمونہ بھی موجود ہے۔ عہد قدیم میں ہر مدرسہ کے ساتھ خوشنویسی کی تعلیم بہت ہی ضروری تھی۔ فی زمانہ اس کا رواج نہیں ہے۔ اب تو علم دین روزی روٹی کے لئے حاصل کیا جاتا ہے خدا شناسی کی بات تو پرانی اور دقیانوسی ہے۔

# مغل دور کی عمارتیں

## شاہی پل جونپور

تاریخ منعمی میں ہے کہ اس پل کو دریائے گومتی پر جلال الدین محمد اکبر بادشاہ کے عہد میں باہتمام منعم خاں خانخاناں جونپور آباد ہونے کے دو سو برس بعد ۹۷۲ھ میں تعمیر ہوا۔ کتبوں سے ظاہر ہے کہ تعمیر کا کام ۴ سال میں ختم ہوا تھا۔ یہ پل شہر جونپور کو دو حصوں میں تقسیم کر دیتا ہے۔ ایسا خوبصورت اور پائیدار پل شاذ و نادر ہی بھارت میں ملے گا۔ اس پل کی سطح بالکل سڑک اور زمین کے برابر ہے جو بہت ہی اعلیٰ درجے کی کاریگری اور صناعی کا نمونہ ہے۔

شہر کو دو حصوں میں تقسیم کرنے کا بڑا ہی دلفریب منظر ہے اور شاید ہی کوئی جگہ ایسی ہو کہ ندی بیچ شہر سے بہتی ہو اور اس پر تعمیر پل کی سطح سڑک کے برابر ہو۔ دنیا میں جتنے بھی پل ہیں وہ سطح سڑک سے اونچے ہیں یا نیچے۔ اس لحاظ سے بھی یہ نادر الوجود پل ہے

اکبر بادشاہ جس زمانے میں علی قلی خاں کی تادیب کیلئے جونپور آیا اور قلعہ شاہی میں قیام کیا، ایک روز مصاحبین کے ہمراہ بغرض سیر و تفریح کشتی پر دریا میں نکلا۔ جب کشتی قلعہ سے کچھ آگے پچھم جانب پہونچی تو دیکھا کہ ایک عورت منہ چادر میں چھپائے زار و قطار رو رہی ہے۔ اس کے رونے پر بادشاہ کا دل بھر آیا۔ اس عورت سے رونے کا سبب دریافت کیا۔ عورت نے بیان کیا کہ میں ایک بیوہ عورت ہوں اور اردو بازار سوت بیچنے گئی تھی۔ ایک چھوٹا بچہ گھر میں چھوڑ آئی ہوں۔ وہ اکیلا ہے۔ شام ہوگئی ہے ملاح کشتی لے کر اس پار چلا چلا گیا اور مجھے چھوڑ دیا۔ پتہ نہیں کہ بچے کا کیا حال ہے۔ بادشاہ نے اپنی کشتی میں اس عورت کو بٹھا کر دریا کے پار اتار دیا۔ اور فوراً حکم فرمایا کہ محتاجوں اور بیواؤں کے لئے سرکاری کشتی مہیا رکھی جائے۔ اور منعم خانخاناں سے مخاطب ہو کر کہا کہ سلاطین شرقیہ مدت دراز تک

یہاں سلطنت کرتے رہے اور انھوں نے یہاں عظیم الشان محل اور مسجدیں تعمیر کیں اگر ایک پل مستحکم اس دریا پر بنا جاتے تو صدہا سال تک ان کا نام و نشان باقی رہتا۔ خانخاناں نے عرض کیا کہ :

" دفتر خداوندی میں یہ عظیم کار خیر اور حسن عمل بندگان والا صفات کیلئے مقدر تھا "

بادشاہ اکبر کو یہ بات بہت پسند آئی اور اسی وقت تعمیر پل کا حکم صادر کر دیا خانخاناں نے پل تعمیر کرنے کی تدبیریں شروع کر دیں ۔ اچھے اچھے معماروں اور کاریگروں سے مشورہ کیا۔ ان لوگوں نے عرض کیا کہ ابراہیم شاہ شرقی کو پل بنانے کا ارادہ تھا مگر مجبوراً کچھ دور ہٹ کر کیونکہ وہاں پانی گرمی میں بہت کم رہتا ہے۔ بادشاہ نے جو حکم دیا کہ پل قلعہ کے قریب تعمیر کیا جائے۔ خانخاناں نے اس حکم کو سنایا تو معماروں اور کاریگروں نے کہا کہ اس مقام پر پانی بہت رہتا ہے اور ایک بہت گہرا غار ہے جس کی گہرائی اور اس کی انتہا بھی آج تک کسی کو معلوم نہیں ہو سکی ہے ۔ مگر خانخاناں نے کہا کچھ بھی ہو بادشاہ کے حکم کی تعمیل ضروری ہے معماروں نے کہا درست ہے کل آپ اس جگہ کا معائنہ کریں اور کشتی پر سوار ہو کر چلیں اور ایک تھیلی اشرفی سے بھری ہو۔ دوسرے روز حسب مشورہ مع تھیلی اشرفی سے لبریز خانخاناں اس غار پر گیا۔ معماران بھی ساتھ تھے ۔ ایک کاریگر نے ایک تھیلی اشرفی سے بھری اسی مقام پر دریا میں ڈال دیا جہاں پل تعمیر کرنا تھا اور کہا کہ ایسی سو تھیلیاں دریا کی نذر کی جائیں تو البتہ ایک مستحکم پل تعمیر ہو گا ۔

خانخاناں نے کہا ایسی ہزار تھیلیاں غرق کرنی پڑیں تب بھی پل کا بننا منظور ہے آخر شش دکھن طرف پہلے پانچ طاق کا مستحکم پل تعمیر کرایا۔ دریا کا رخ پھیر دیا گیا ہے کہ اس حصہ کا پانی کم ہو جائے۔ مگر اس حکمت اور تدبیر سے بھی پانی کم نہیں ہوا۔ پھر دوسری تدبیر یہ کی گئی کہ بہت سی مضبوط کشتیاں تیار کرا کے اس پر پتھر اور سیسے سے پایا باندھا اور اسکو دھے لنگر پر باندھ کر آہستہ سے چھوڑ دیا۔ وہ کشتی جب سطح زمین پر پہونچ گئی تو دوسری تیسری تہ بہ تہ اس وقت تک ڈالی گئی جب تلک پایہ کی شکل پانی پر نمودار نہ ہوئی اسی طور پر

تمام پائے بنائے گئے اور اس کے اندر لوہے کی شہتیریں بھی استعمال کی گئیں تب پانچ طاق کا ڈھنی پل تیار کیا گیا۔

## ایک حقیقت افروز واقعہ

سید شاہد علی صاحب سبز پوش جو دیوان مین المعارف کے مرتب ہیں۔ یہ دیوان بحر الاسرار قاسم الانوار قطب العرفاء والعشاق حضرت شاہ محمد عبد العلیم صاحب آسی کا ہے۔ حضرت آسی صاحب سید شاہد علی صاحب کے پیر مرشد تھے۔ موصوف نے حضرت آسی کی زبانی گومتی ندی کے اس پل کا واقعہ اس طرح تحریر فرمایا ہے۔

حضرت شاہ شیخو مجذوب سلسلۂ سہروردیہ کے بزرگ تھے اور قطب الاقطاب حضرت محمد رشید جونپوری صاحب خانقاہ رشیدیہ و مصنف مناظرۂ رشیدیہ کے گہرے دوست اور معاصر تھے۔ جونپور کا پل جو اپنے استحکام کے لحاظ سے بے نظیر ہے انھیں کی دعا سے بنا تھا واقعہ یہ تھا کہ اکبر بادشاہ جونپور کے دورے پر آیا ہوا تھا۔ شام کو دریا کے سیر پر کشتی سے نکلا دریائے گومتی بہت جوش پر تھا۔ دیکھا کہ ایک عورت دریا کنارے بیٹھی رو رہی ہے۔ اکبر نے اپنی شاہی کشتی سے عورت کو دریا کے پار اتار دیا اور منعم خانخاناں کو حکم دیا کہ اسی جگہ پر پل بنا دو۔ منعم خانخاناں نے کاریگروں کو بلا کر پل بنانے کا حکم دیا۔ کاریگروں نے کہا کہ اس جگہ بہت بڑا کنڈ ہے یہاں پل نہیں بن سکتا، کچھ ہٹ کر بنایا جائے۔ خانخاناں نے کہا بادشاہ نے مجھ کو اسی جگہ پل بنانے کا حکم دیا ہے۔

اگر پل اس جگہ نہ بنا تو میری بڑی ذلت ہوگی۔ کاریگروں نے کہا کہ اس کنڈ کو روپیوں سے پاٹا جائے تب پل تعمیر ہو سکتا ہے۔ مقصد یہ تھا کہ بہت کثیر دولت خرچ ہوگی۔ خانخاناں آمادہ ہو گیا۔ پہلے کاریگروں نے خشکی میں پانچ طاق کا پل بنایا اور دریا کو کاٹ کر اس طرف لے گئے پھر بھی اس جگہ پل نہ بن سکا۔ عاجز آکر کاریگروں نے جواب

دے دیا۔ منعم خاں خانخاناں خود ٹوپیاں بنا کر اپنے لئے بہت حلال غذا کھاتے تھے۔ اس مال حلال سے دو چار روپیہ ان کے پاس موجود تھا۔ اسی روپے سے جونپور کے فقرا اور اولیاء اللہ کی دعوت کی چونکہ مال طیب تھا ان بزرگوں نے ان کی دعوت قبول کر لی۔ کھانے سے فراغت کے بعد منعم خاں خانخاناں نے دست بستہ عرض کیا کہ آپ لوگ دعا فرمائیں کہ اس جگہ پل تیار ہو جائے حضرت شاہ شیخو مجذوبؒ نے دعا کی بقیہ اولیاء اللہ نے آمین کہی۔ اسکے بعد کاریگروں نے جو اینٹ جہاں رکھی وہ ہلنے کا نام نہیں لیتی تھی جس جگہ پر ان بزرگوں نے دعا کی تھی خانخاناں اسی جگہ ایک چھوٹی سی مسجد تعمیر کرادی جس کا نام 'مستجاب الدعوات' ہے۔ یہ مسجد پل کے شمالی حصہ سے پور نیچے اتر کر ۴۰ - ۵۰ قدم کے فاصلے پر تعمیر کرائی اور ایک عالی شان مسجد حضرت شاہ شیخو مجذوبؒ کے لئے دونوں پل کے درمیان واقع ہے۔ اس پل کا مادۂ تاریخ "صراط المستقیم" ہے۔ حضرت آسیؔ نے اس پل کے بارے میں یہ شعر کہا ہے۔

پل بھی ہے فخر جونپور آسیؔ

خواب گاہ جناب شیخو ہے ع۔

اس دور کے ایک شاعر نے اس کی تاریخ "بعشرت" کہی ہے جس سے ۹۷۲ھ ہجری نکلتا ہے۔ خانخاناں نے اس کے صلے میں نو سو بہتر اشرفی عطا کی۔ تاریخ سے یہ بات ثابت ہے کہ مُہر اکبری بیس[2] روپیہ کی ہوتی تھی۔ اس حساب سے انیس[19] ہزار چار سو چالیس[19440] روپیہ ہوتا ہے اور ان اشعار کو بیچ کی محراب پر پچھم طرف اتر دکھن جانب بہت خوشخط حروف میں کندہ کرا کے نصب کرا دیا پتھر پر اس وقت حروف شکستہ ہو گئے ہیں جو پڑھے نہیں جاسکتے۔ جو کچھ ضابطۂ تحریر میں آسکے وہ یہ ہیں:۔

| | |
|---|---|
| مقامے ساخت سلطان السلاطیں | سرشتہ آب و خاکش از مسرت |
| بعشرت کامراں بادا کہ آمد | دیہ او قبلۂ ارباب حاجت |
| الٰہی تا قیامت باد معمور | ازیں بانی بنائے دین و دولت |

چو از پیر خرد تاریخ آں جست

حکیم پر خرد گفتہ "بعشرت"

۹۷۲ھ ۱۵۶۴ء

اس کے بعد دس طاق کا پل تیار کیا گیا۔ دونوں پلوں کی بناوٹ ایک ہی طرح کی ہے
اس میں شک نہیں کہ پل کے استحکام اور حسن و جمال کا پورا پورا خیال رکھا گیا ہے۔ پتھر کی
صفائی اور سنگ تراشی اس طرح کی گئی ہے کہ دو پتھروں کے جوڑ بڑی صفائی سے مل جاتے
ہیں۔ اعلیٰ درجے کا اسپیشل مسالہ استعمال کیا گیا ہے جو دو پتھروں کو جوڑ کر ایک کر دیتا ہے
یہ پل بے حد شاندار ہے۔ ۲۶ فٹ اس کی چوڑائی ہے جس کے دونوں طرف
۲ فٹ ۱۲ انچ چوڑی فصیل ہے اور پتھر کے ہلکے کھمبوں پر گومٹیاں بنی ہیں جو ہر ستون پر
واقع ہیں۔ یہ لمبائی دو پلوں کو صرف ملاتی نہیں ہے بلکہ اس کے درمیان میں ۱۲۵ فٹ
لمبی زمین پر ایک شیر کا مجسمہ اور پل کا گیٹ اور دوسری طرف مسجد و دوکانیں ہیں۔

دکھنی پل کی لمبائی ۶۷۱ فٹ ہے اور پہلدار محرابوں سے بنی ہے جن میں ۹ ۱/۲
فٹ جگہ ہے اور ۷۱ فٹ کے ستون پر ٹھہرائے گئے ہیں۔ آخری پل کی لمبائی ۳۵۲ فٹ ہے
جو دس محرابوں پر واقع ہے۔

اس پل میں ایک خاص بات ذہن نشین کرنے کی ہے کہ اس پر سے گذرنے
والی سڑک نہ تو کہیں نیچی ہے اور نہ کہیں اونچی بلکہ شہر کی سڑک کے لیول میں ہے۔ اسی طرح کا
ایک اور لیول برج ۱۸۱۶ء کا لندن واٹرلو برج تعمیر ہوا اس کے بعد ایسے پل کی مثال نہیں ملتی
اور اس لحاظ سے یہ پل دنیا بھر میں اولیت کا درجہ رکھتا ہے۔

جغرافیہ جونپور کے مصنف نے لکھا ہے کہ :۔

"اس وقت منعم خاں نظامت جونپور پر مامور تھے پل کی
تعمیر و قلعہ کی مرمت میں تیس لاکھ روپیہ صرف ہوا۔ تین
سال کی مدت میں یہ پل بن کر تیار ہوا۔"

تاریخ منعمی میں لکھا ہے کہ :۔

خانخاناں کے حکم کے مطابق انجام پل کی طرف سخنوران حضور
اور شاعران جونپور کو دعوت دی گئی اور سب نے تعمیر پل کی تاریخ
کہی مگر کامیابی کا سہرا محمد محسن خاں پسر سید محمد ہاشم کے سر رہا۔"

یہ وہی محمد محسن ہیں جن کی تعمیر کردہ مسجد حمام دروازہ میں اب بھی شکستہ حالت میں موجود ہے۔ محمد محسن صاحب اعلیٰ درجہ کے باکمال شاعر تھے (تاریخ صراط المستقیم بے بد) سے نکالا۔ عدد صراط المستقیم کے ۹۸۱ ہوئے اور " بد "کے عدد چھ ہوئے۔ ۹۸۱ میں سے ۶ منہا کرنے کے بعد ۹۷۵ باقی رہتے ہیں۔ یہی عدد ۹۷۵ھ تعمیر دس طاق والے پل کے اختتام کی تاریخ ہے۔ خانخاناں نے خوش ہو کر نو سو پچھتر روپیہ انعام میں دیا اور کہا اگر اس تاریخ میں لفظ "بد" نہ ہوتا تو ہر روپیہ کے بجائے اشرفی دیتا۔

یہ تاریخ بھی پتھر پر اُبھرے ہوئے خط میں کندہ کرا کے پیشانی محراب جانب حمام نصب کرادیا ہے۔ وہ اشعار یہ ہیں:۔

خانخاناں منعم عالم مدار　　بست ایں پل را بتوفیق کریم
نام او منعم ازاں آمد کہ ہست　　بر خلائق ہم کریم و ہم رحیم
از صراط المستقیمش ظاہر است　　شاہ راہ سوئے جنات النعیم

رہ بتاریخش مرے گر افگنی
لفظ بد را از صراط المستقیم

ترجمہ:۔ خانخاناں منعم عالم مدار کو اللہ نے توفیق اس پل کی تعمیر کی عطا کی ان کا نام ہی نعمت دینے والا منعم ہے۔ اس لئے وہ دنیا والوں پر رحم و کرم کرتے ہیں۔ صراط المستقیم سیدھے راستے ہی سے ظاہر ہے کہ یہ شاہراہ جنات النعیم کی طرف ہے۔ تاریخ نکالنے کے لئے گر لفظ بد کی عدد چھ صراط المستقیم کی عدد نوسو اکاسی سے منہا کرکے جو بچے وہ تاریخ ہے۔ ۹۷۵ھ اور سہ دری کے اوپر دوسرے طاق کے پچھم طرف یہ اشعار پتھر پر اُبھار کر نصب کئے گئے ہیں ؎

سپہر کرم خانخاناں کہ باشد　　درش قبلۂ جملہ دلہائے آگاہ
چو پل بست از سنگ بر روئے دریا　　کزد بگذرد اہل دل گاہ بیگاہ

چوں از فضل اللہ شد بستہ ایں پل
ازاں گشت تاریخ او فضل اللہ
۹۷۵ھ

ایک فارسی کی لکھاوٹ اور بھی ہے جو درج ذیل ہے :۔

"این پل با حکام عالی نتیجۂ مشائخ العظام غوث الانام
خواجہ شیخ نظامی نظام الدین پسر حضرت اعلم مخدومی شیخ
عبدالعزیز بہنر مندی نادر العصر استاد افضل علی کابلی باتمام رسید"

## پل کے کھمبوں کی لمبائی چوڑائی

اس پل کے کھمبوں کی تعمیر میں بڑی کاریگری دکھائی گئی ہے کھمبے چو پہل یا ہشت پہل ہیں جن کی دھاریں کٹی ہوئی ہیں تاکہ پانی کا زور ٹوٹ جائے اور ان کھمبوں پر اثر نہ ہو۔

## ۵ طاق کے کھمبوں کی لمبائی اور چوڑائی درج ذیل ہے

(۱) پہلا پایہ پہلی دیوار ۲۲ فٹ ۶ انچ لمبی ۱۵ فٹ ۹ انچ چوڑائی
(۲) دوسرا پایہ دوسری دیوار ۱۸ " ۶ " " ۱۷ " ۶ " "
(۳) تیسرا پایا تیسری دیوار ۱۸ " ۶ " " ۱۶ " ۶ " "
(۴) چوتھا پایا چوتھی دیوار ۱۷ " ۶ " " ۱۵ " ۶ " "
(۵) پانچواں پایا پانچویں دیوار ۱۷ " ۶ " " ۱۵ " ۶ " "

## دس طاق کے پل کے کھمبوں کی لمبائی چوڑائی

(۱) پہلا پایہ متصل حمام ۱۲ فٹ لمبائی ۱۷ فٹ چوڑا ہے
(۲) دوسرا پایہ ۱۹ فٹ ۶ انچ ۱۷ " " "
(۳) تیسرا پایہ ۱۹ " ۶ " ۱۷ " " "
(۴) چوتھا پایہ ۱۹ " ۳ " ۱۷ " ۳ انچ چوڑا ہے
(۵) پانچواں پایہ ۲۲ " ۶ " ۱۸ " " "
(۶) چھوٹواں پایہ ۲۲ " ۶ " ۱۷ " ۳ انچ چوڑا ہے
(۷) ساتواں پایہ ۱۷ " ۹ " ۱۶ " ۶ " " "

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۸) | آٹھواں پایہ | ۱۷ فٹ ۹ انچ لمبا | ۱۶ فٹ ۶ انچ چوڑا ہے |
| (۹) | نواں پایہ | ۱۷ " ۹ " " | ۱۶ " ۶ " " " |
| (۱۰) | دسواں پایہ | ۱۶ " ۲ " " | ۱۵ " ۳ " " " |

اس کے کھمبے سب ٹھوس ہیں اور اعلیٰ درجے کے پتھر چن کر لگائے گئے ہیں۔ ایک کنارے سے دوسرے کنارے کا فاصلہ چھٹی ہوئی زمین کو لے کر ۶۵۴ فٹ ہے جسے خواجہ شیخ ناظم اللہ کے نقشے کے مطابق کابل کے استاد افضل علی نے تعمیر کیا اور مرزا فہیم کی نگرانی میں تیار ہوا فہیم کی نگرانی کی ڈاکٹر فوہرر نے تردید کی ہے مگر نصیح الدین تائید کرتے ہیں۔

جنرل کننگھم لکھتے ہیں کہ:۔

"یہ پل ہندوستان کا بہترین مرقع ہے۔ فہیم کی نگرانی میں تعمیر کی روایت مضبوط نہیں ہے۔"

اس پل میں ایک اچھی صنعت قابل دید یہ ہے کہ حمام سے متصل چوتھے طاق کے محراب پر دو مچھلیاں بنی ہوئی ہیں۔ اگر ان مچھلیوں کو داہنے طرف سے دیکھا جائے تو بائیں طرف والی مچھلی سنہرے دار کچھ سفیدی مائل نظر آوے گی اور داہنے طرف کی بالکل سپاٹ لال رنگ کی۔ اور ان مچھلیوں کو بائیں طرف سے دیکھا جائے تو داہنے طرف کی مچھلی سنہرے دار اور بائیں طرف کی مچھلی سپاٹ نظر آوے گی اسی طرح ایک محراب پر بنے دو شیروں کا بھی یہی حال ہے[۲]

## شاہی پل کا حمام

شاہی پل سے متصل ایک بہت ہی عالی شان حمام منعم خاں خانخاناں کا تعمیر کردہ تھا جس کی تعمیر کی ابتدا پل کے ساتھ ۹۷۲ھ مطابق ۱۵۶۴ء میں ہوئی اور پل کے ساتھ ۹۷۵ھ مطابق ۱۵۶۷ء اس کی تعمیر اختتام کو پہونچی۔ مولوی خیرالدین صاحب مصنف جونپور نامہ اس حمام کی ساخت اور بناوٹ کے متعلق لکھتے ہیں:۔

حمام کی بناوٹ نہایت خوشنما اور خوش قطع تھی اس حمام کے قبل اس شہر کیا اطراف و جوانب میں کوئی حمام نہ تھا۔ منعم خاں نے پل کے پورب طرف حمام تعمیر کیا تھا اور اس کے انتظام کے کئے داروغہ اور عملہ مقرر تھا۔ اور اخراجات کے لئے چند مواضعات

---

[۱] جغرافیہ دارالسرور قلمی صفحہ ۲۱۶-۲۱۵
[۲] جونپور نامہ فارسی۔ شرقی مونومنٹ صفحہ ۳۹-۴۰۔ کننگھم رپورٹ۔

وقف تھے۔ محمد شاہ کے عہد سلطنت تک یہ حمام
بخوبی آراستہ و پیراستہ تھا اور ہمیشہ گرم رہتا تھا۔ شہر
کے باشندے اور مسافر بلا روک ٹوک ہر کس و ناکس
غسل کرتا تھا۔ غسالان سرکاری طور پر مقرر تھے
اور ہر وقت حاضر رہتے تھے۔ نواب سعادت علی
خاں جب جونپور آئے تو انھوں نے تمام معافیات
ضبط کر لیں اسی کے ساتھ یہ معافی بھی ضبط کر لیا
جب اخراجات کے تمام دروازے بند ہو گئے تو حمام
کی رونق ختم ہو گئی مگر باوجود اس کے حکامان ضلع
نے دوسرے ذرائع سے اس کے اخراجات کو پورا
کرنے کی کوشش کی بدیں وجہ حمام قائم رہا۔
نواب ابوالمنصور خاں جب جونپور آئے اور یہاں
قیام کیا تو اس حمام میں غسل فرمایا اور اس حمام
کی مرمت کے لئے میر رستم علی کے وکیل منسارام کو
مقرر کیا اور چند مواضعات اس کے اخراجات کے
لئے بحال کیا۔ مگر جب منسارام و بلونت سنگھ نے
میر رستم علی پر تصرف پایا تو حمام کیلئے جو رقم وقف
تھی اس کو اپنے تصرف میں لانے لگے۔ جب ملازمین
حمام کا کوئی سہارا نہ رہا تو وہ بھی حمام کو چھوڑ کر بھاگ
گئے۔ اس وقت سے یہ حمام بند ہو گیا [۱]

---

[۱] جونپور نامہ فارسی قلمی۔ جغرافیہ دارالسرور

## پل کی مرمت

اول اس پل کی مرمت نواب صفدر جنگ کے زمانے۔ پھر ۱۷۴۸ء میں سید ناصر کوتوال جن کو نواب شجاع الدولہ نے جونپور کا انتظام سپرد کیا تھا پل کی مرمت کی ذمہ داری اپنے ذمے لے لیا۔ اس زمانے میں ایک عورت لاوارث مگر مالدار فوت ہوئی۔ یہ خبر سن کر کوتوال نے حکم دیا کہ اسکے مال سے پل کی مرمت کی جاوے۔

اس کے بعد ۱۷۸۴ء میں عماد الدولہ کو گورنر جنرل لارڈ ہیسٹنگز بہادر نے راجہ چیت سنگھ کو بے دخل کرنے کے بعد پل جونپور و بنارس کی مرمت کا حکم دیا اور مولوی خیرالدین جونپور کے مصنف کو یہ کام سپرد کیا گیا۔ مگر علی ابراہیم خاں داروغہ بنارس نے اس ذمہ داری کو اپنے سر لے لیا۔ انھوں نے معاملات کو اتنا طول دیا کہ مرمت نہ ہو سکی۔ مگر اسی درمیان میں لارڈ کارنوالس نے مسٹر ڈنکن صاحب ریزیڈنٹ بنارس کی تجویز کے مطابق جونپور اور بنارس کے پل کی مرمت کیلئے مامور کیا۔ انھوں نے راجہ شیولال دوبے کو پل جلال پور اور پل گنڈو بشن پور کی مرمت سپرد کی اور مفتی کرم اللہ کو پل جونپور کی مرمت کیلئے مقرر کیا۔ راجہ شیولال دوبے نے تمام سامان مرمت کا مہیا بھی کر لیا تھا کہ اسی درمیان میں مسٹر ڈنکن صاحب بمبئی چلے گئے۔ راجہ شیولال دوبے موقع غنیمت سمجھ کر سامان مرمت جو پل کے لئے مہیا تھا بیل گاڑیوں پر لاد کر اپنے گھر لے گئے اور اپنی عمارتوں میں صرف کیا۔ البتہ مفتی کرم اللہ نے دو طاق کی مرمت کرا دی جس میں ۴ ہزار روپیہ صرف ہوا۔

اس کے بعد مسٹر ابراہیم ولنہ صاحب کے زمانے میں شہر اور آبادی کی طرف توجہ کی گئی اور موصوف نے صاحبان کونسل کلکتہ کو لکھا۔ ۱۸۰۱ء میں مرمت کے لئے تمام اسباب و سامان مہیا کیا گیا۔ اور دو طاق کی مرمت ہو چکی تھی کہ موصوف کا تبادلہ ہو گیا اور مرمت کا کام ملتوی ہو گیا۔[۱]

پانچ طاق کے پل پر پورب پچھم دس گمٹیاں اور دس طاق کے پل پر دونوں طرف اٹھارہ گومٹیاں ہیں جن کے بنانے کا یہ منشا ہے کہ لوگوں کو دریا کی صاف و شفاف ہوا اور دریا کے پُر بہار اور دلفریب منظر سے اہالیان شہر لطف اندوز ہوں۔

---

۱۔ جونپور نامہ فارسی قلمی۔ جغرافیہ دارالسرور قلمی۔

## سیلاب گومتی اور شاہی پُل

اس پُل کے استحکام اور مضبوطی کا اندازہ اس بات سے ہوتا ہے کہ وقت تعمیر سے آج تک سیکڑوں مرتبہ اس پل کو سیلاب سے ٹکر لینا پڑا اور اس کی گمٹیوں کو بھی بار بار پانی نے ڈھک لیا تھا مگر اس پل کو کچھ بھی اثر نہ ہوا۔ سنہ ۱۷۷۴ء میں دریائے گومتی میں زبردست سیلاب آیا۔ شہر کی حفاظت اور دیکھ بھال کے لئے کیپٹن بارکر مع سپاہیوں کے یہاں پہونچ گئے۔ وہ دریا کے راستے کشتی سے آئے تھے۔ جب جونپور پہونچے تو پل پر سے گذر گئے اور ان کو پتہ نہ چلا کہ پُل کہاں ہے۔ کیونکہ پانی پُل کے اوپر کنارے بنی ہوئی گمٹیوں کی برجیوں سے بھی اونچا تھا۔

پھر دوسرا زبردست سیلاب سنہ ۱۸۷۱ء میں آیا جس نے پل کو چھپا لیا۔ اسی سیلاب کا پانی ۱۵ لغایتہ ۲۸ ستمبر کو ریلوے پل پر بھی آگیا تھا۔ اس سال ۱۲ ستمبر لغایتہ ۱۵ ستمبر تین روز میں سلطان پور میں چودہ ۱۴ انچ اور فیض آباد میں انیس ۱۹ انچ بارش ہوئی تھی۔ ہر طرف کا پانی دریائے گومتی میں آگیا تھا۔

پھر ۲۳ ستمبر سنہ ۱۸۹۴ء میں گومتی نے خطرہ کا نشان پار کر لیا تھا۔ مگر سنہ ۱۸۷۱ء سے آٹھ فٹ کم تھا۔ پھر دوبارہ پانی چڑھنے لگا اور دھارا بہنے لگا۔

اس کے بعد سنہ ۱۹۰۳ء کا سیلاب بھی بہت زبردست تھا۔ اس سیلاب میں بھی پانی پل کے اوپر تھا اور ایک تہائی شہر خالی ہو چکا تھا۔[1]

اس کے بعد سنہ ۱۹۳۶ء کا سیلاب بھی زبردست تھا۔ شہر میں کئی جگہ کشتیاں چلنے لگی تھیں۔ اور اس سیلاب نے قہر ڈھا دیا تھا۔

سنہ ۱۹۵۵ء کا سیلاب بھی قابل ذکر ہے جس میں پل کے اوپر سے پانی بہتا تھا صرف پل کی گمٹیوں کی برجیاں دکھائی دے رہی تھیں

اس کے بعد سنہ ۱۹۷۱ء میں بھی زبردست سیلاب آیا کہ نصف شہر خالی ہوچکا

---

[1] گزیٹر جونپور انگریزی۔ جغرافیہ فارسی قلمی۔ تاریخ منعمی قلمی فارسی کتب خانہ دار العلوم دیوبند۔ ضلع سہارنپور

تھا۔ اور پانی پل بنی ہوئی گمٹیوں کے اوپر سے بہہ رہا تھا۔ تین گمٹیاں گر گئیں جو آج تک نہ بن سکی
ہیں۔ پھر ایک بہت بڑا سیلاب سنہ ۱۹۸۰ء میں آیا۔ جس نے گذشتہ تمام سیلابوں کا ریکارڈ اس
معنیٰ میں توڑ دیا کہ پانی ۶۵ روز تک ٹھہرا رہا۔ اور صرف سرکار کی غیر دانشمندانہ پالیسی کا نتیجہ
تھا۔ کہ جو ڈیم لبریز تھے ان کا پانی مسلسل اسی میں لگا دیا۔ اور ٹھہراؤ اور عظیم سیلاب نے شہر کی تین
حصہ آبادی کو مکان سے نکال باہر کر دیا اور لوگ خانہ بدوشوں کی زندگی گذارنے پر مجبور ہو گئے۔ گویا سنہ ۱۹۵۵ء
اور سنہ ۱۹۷۱ء کے بھیانک سیلاب سے کم تھا لیکن اتنی بڑی مدت کے ٹھہراؤ نے لوگوں کو تباہ کر دیا۔
درخت اور کتنے مکانات نے دم توڑ دیا۔ اور اب تو ہر سال سیلاب آتا ہی رہتا ہے اور کسانوں
و دوکانوں کا نقصان عظیم ہوتا ہے۔ سیلاب آنے کی تین وجوہات قابل ذکر ہیں اول ایک تو
گومتی ندی کا بالو سے پٹاؤ دوسرے قدیم شاہی زمانے کے نالوں کا بند ہونا اور تیسرے اس ندی میں
ڈیم کا پانی لگا دینا۔ اگر سرکار ایک بار ہمت کر کے صرف سلطانپور سے سید پور تک گومتی ندی کی
کھدائی کرا کے اس کا بالو دونوں کناروں پر لگا کر راستہ بنا دے اور اس پر سر پت کے جھنڈ
درختان اور جگہ جگہ کھونٹ کر کے پتھر نصب کر دیئے جائیں جو کٹاؤ کو روکنے کا کام دیں اور ساتھ
ہی قدیم نالوں کی صفائی کرائی جائے اور یہی عمل سئی ندی کیلئے بھی کیا جائے تو میں دعوے کیساتھ
کہتا ہوں کہ ڈیم کا پانی لگانے کے باوجود سیلاب نہ آئیگا۔ لیکن اس کی شرط اولین یہ ہے کہ
اس منصوبے کو دیانتداری سے عمل میں لایا جائے۔ اور یہ بات ممکن نہیں ہے کہ ایمانداری سے کام
کیا جاوے تو پھر ایسے ہی سیلاب آتا رہے گا اور تباہی و بربادی ہوتی رہے گی۔

پہلے تو کچہری کا راستہ بھی بند ہو جاتا تھا اور لوگ بمشکل ٹرین سے کچہری جاتے تھے لیکن
شری کملاپتی ترپاٹھی سابق وزیر اعلیٰ اتر پردیش نے ایک جدید پل تعمیر کرا کے بڑی آسانی پیدا
کر دی ہے۔ اس نیک کام کے لئے اہل شہر ان کے مشکور ہیں۔

اس پل کی مضبوطی کا اندازہ اس سے ہوتا ہے کہ یہی شہر میں داخل ہونے کا مرکزی
راستہ اطراف و جوانب کے دوسرے شہروں سے تجارت کا سامان اور مسافروں سے بھری ہوئی
بسیں و ٹرکیں اور بیل گاڑیاں، ٹریکٹر اور دیگر سواریوں کے ہر وقت آنا و جانا رہتا ہے۔ اور
ٹرکوں پر تو ۱۰۰-۲۰۰-۳۰۰ من کا وزن ہوتا ہے۔ اور کاروں، رکشوں دیکھوں و پیدل چلنے والوں

کا تو شمار و قطار ممکن نہیں ہے۔ چلتے رہتے ہیں۔ کسی وقت بھی اس پل کو سکون نصیب نہیں ہے لیکن "صراط المستقیم" کو ذرا بھی جنبش نہیں ہے۔ آج کل کی بھاری ٹرائفک کو دیکھتے ہوئے منعم خاں خانخاناں اور اکبر اعظم کی نیک نیتی اور خدا ترسی کا اندازہ ہوتا ہے کہ انھوں نے جونپور کے لئے اتنا عظیم الشان رفاہ عام اور خدمت خلق کا کام کیا ہے جس کا جواب نہیں ہے

سرکار کی نااہلی اور سیاستدانوں کی خود غرضی اور بے توجہی اس عظیم الشان پل کیلئے ناقابل معافی ہے کہ سنہ ۱۹۴۷ء کے بعد اس پل کی مرمت تک نہیں ہوئی اور ہر سال سیلاب کے تھپیڑوں نے اب پل کی ہمت پست کر دی ہے۔ کئی بڑے بڑے گولر، پکڑ اور پیپل کے درختوں نے پتھروں کو اکھاڑنا شروع کر دیا ہے اور سیلاب کی تُندرو موجوں نے محراب کے بند و جوڑ کو ڈھیلا کر دیا ہے۔

میں پوچھتا ہوں کہ یہی دیش بھگتی ہے؟ کہ اپنے دیش کی ایک عظیم یادگار جو ایک عظیم رفاہ عام کا بھی کام انجام دے رہی ہے اس کو برباد کر دیا جائے۔ کیا آزادی کے بعد دیش بھگتی کا مفہوم بدل چکا ہے۔ سارا قصور جونپور کے نیتاؤں کا ہے جو اپنے مفاد میں اتنے اندھے ہو گئے ہیں کہ انھیں اپنے مفاد کے علاوہ کچھ نظر نہیں آتا۔

یہ خود تو کسی لائق نہیں ہیں۔ مگر کوئی درد مند جب ان تاریخی یادگاروں کے، جو ملی کا عظیم سرمایہ ہیں اور جن سے ہمت و ارادے بلندی اور استقامت پا سکتے ہیں، تحفظ اور بقا کی کوشش کرتا ہے تو یہ چیں بہ جبیں ہو جاتے ہیں جو صلاحیت کر دینے کی غرض سے فتنۂ عظیم کھڑا کر دیا جاتا ہے۔ پھر شر کی آگ اور ان کی لپٹوں سے یہ اپنے کاشانۂ مفاد کیلئے گرمی اور روشنی حاصل کرنے کی فکر میں لگ جاتے ہیں۔

یہ مفاد ہی تھا تاکہ کئی پشت کے لئے مالا مال ہو جائیں جب یہ آواز جونپور سے لکھنؤ تک گونجتی تھی کہ اس پل کو توڑ دیا جائے اسی کی وجہ سے سیلاب آتا ہے۔ حالانکہ سیلاب کی جو وجوہات ہیں اس کو میں نے گذشتہ اوراق میں بیان کر دیا ہے۔ یہ ملک و وطن کے ایسے سپوت ہیں کہ پندرہویں صدی عیسوی کی اس عظیم یادگار کی مرمت نہیں کرا سکتے ہیں کہ اسکو توڑ دیا جائے اور برباد کر دیا جائے تاکہ دونوں ہاتھ سے دولت بٹوری جا سکے۔ لیکن جونپور کے

باشندوں نے اس منصوبے کی سخت مخالفت کی اور بات ختم ہوگئی ۔

لیکن اس پل کی بربادی کا خاموش طریقہ اپنائے ہوئے ہیں اور وہ یہ کہ دس طاق والے پل کی ۳ گمٹیاں اور پانچ طاق والے پل کی ایک گمٹی ۱۹۷۱ء کے سیلاب میں گر گئی تھی۔ جو آج تک بن سکی اور ساتھ ہی بد تہذیبی اور ستم ظریفی کی انتہا ہے کہ اس جگہ پر راہ گیر پیشاب دیا خانہ تک کیا کرتے ہیں اور حکام ضلع اس کی طرف کوئی توجہ نہیں کر رہے ہیں اور نہ ہی اس کو بند کرانے کیلئے کوئی پابندی لگا رہے ہیں ۔ اور نہ کبھی اس کی صفائی نگرپالیکا کی طرف سے ہوتی ہے۔ پیشاب سے سخت تعفن اور گندگی ہے اور اس کی تیزابیت سے محراب کے پتھر کو سخت نقصان پہونچ رہا اگر دھیان نہ دیا گیا اور یہ سلسلہ جاری رہا تو وہ دن بھی آ پہونچے گا جب اس کے پتھر سڑ گل جائیں گے اور کتباؤں کے حروف ضائع ہو جائیں گے ۔ یہاں کے حکام اور سیاستداں یہ سب کچھ دیکھتے اور سمجھتے ہیں مگر خاموشی سے گذر جاتے ہیں۔ حقیقت تو یہ ہے کہ وہ دل سے چاہتے ہیں کہ عہد ماضی کی یہ عظیم یادگار جو تاریخ کا ایک عظیم سرمایہ اور مورخین کا بہت بڑا سہارا ہے وہ کسی بھی صورت سے برباد ہو جائے۔ میں وثوق کے ساتھ کہتا ہوں کہ اگر اس کی صفائی اور مرمت کیلئے فوری انتظام نہ کیا گیا تو وہ زمانہ بہت قریب ہے کہ ان کی مراد پوری ہو جائے اور یہ اپنے خاموش منصوبے میں کامیاب ہو جائیں ۔ حالانکہ یہ بات سرکار اور سیاستدانوں کے چہرے پر بدنما داغ ہے۔ میں کہتا ہوں کہ سیاح اور مورخین جو اس کو دیکھنے کے لئے آتے ہیں وہ اس حالت کو دیکھ کر کیا کہتے ہیں لیکن ذرا بھی احساس اور شرم و ندامت نہیں ہے ۔ حکومت اتر پردیش یا محکمہ آثار قدیمہ اس کی بقا کا معقول انتظام کرے

# پل جلال پور جونپور

سکندر لودی نے جب حسین شاہ شرقی کو شکست دے کر جونپور سے خارج کر دیا اور وہ بنگال چلا گیا تو اس نے اس کا بدلا شاہان شرقی کی عمارات سے لینا شروع کیا جو اسوقت جونپور میں بصورت مساجد و محلات موجود تھیں۔ اس نے محلات تو بالکل ہی منہدم کردئے اور شرقی مساجد کے گیٹ کو بھی مسمار کیا۔ اور اپنے بیٹے جلال خاں کو دیار شرقیہ کا حاکم مقرر کر کے خود آگرہ چلا گیا۔ چونکہ جونپور میں طوائف الملوکی پھیلی ہوئی تھی اسی وجہ سے حالات بہت خراب تھے۔ اس لئے جلال خاں نے یہاں اپنا قیام مناسب نہیں سمجھا اور جونپور سے ۱۲ کلومیٹر دور بجانب پورب دریائے سئی کے کنارے رہنا پسند کیا اور اس مقام کو اپنے نام سے آباد کیا۔ اور محل تعمیر کرایا اور اس مقام کو کافی رونق دی اور دریائے سئی پر ایک سنگین پل ۹ طاق کا تعمیر کرایا۔

سکندر لودی کی وفات کے بعد اس کا بڑا لڑکا ابراہیم لودی تخت نشین ہوا اس نے اپنے چھوٹے بھائی جلال خاں کو جونپور سے بلایا۔ اس کے دل میں کچھ خوف پیدا ہوا اس نے بادشاہ کے حکم کی خلاف ورزی کی۔ ابراہیم نے اس کے پابزنجیر حاضری کا حکم دیا۔ جلال خاں کو کسی طرح ابراہیم کے ارادے کی خبر ہو گئی وہ کالپی کو بھاگ گیا۔ ابراہیم لودی نے دریا خاں لوہانی کو جونپور پر مامور کیا اور خود جلال خاں کے تعاقب میں کالپی پہونچا اور بمشکل گرفتار کر کے آگرہ بھیجدیا۔ یہ پل جونپور کے پل سے ۷۰ سال قدیم ہے

۹۳۲ھ میں سلطان ابراہیم لودی پانی پت کے میدان میں بابر کے ہاتھوں قتل ہوا اس موقع کے دیکھتے ہوئے دریا خاں کے لڑکے بہادر خاں نے اپنا لقب بہادر شاہ اختیار کر کے بادشاہت کا اعلان کر دیا۔ بابر نے ہمایوں کو اس کی تادیب کے لئے مقرر کیا۔ شہزادہ جونپور آیا اور بہادر خاں کو سزا دی اور عمارت تعمیر کردہ جلال خاں کو مسمار کیا اور حکومت جونپور پر جنید برلاس کو مقرر کیا۔

علی قلی خاں کا بھائی بہادر خاں نے جب اپنی ماں کو قلعہ جونپور سے نکالا اور

راہ فرار اختیار کیا تو جلال پور ہی کے راستے سے گیا اور اس پل کو توڑ دیا تاکہ اکبری فوج اس کا تعاقب نہ کر سکتے اور وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہو گیا۔ منعم خاں خانخاناں جب خان زماں کے قتل کے بعد جونپور کے ناظم مقرر ہوئے تو انھوں نے اس پل کی مرمت کرائی مگر وہ استحکام نصیب نہ ہوا۔ باوجود اس کے کہ اس پل کی برابر ہی مرمت ہوتی رہی مگر روز بروز حالت خراب ہی ہوتی گئی۔ آخر کار ۱۲۰۲ھ میں جب الحکم ممتاز الدولہ مسٹر ڈنکن صاحب بہادر نے راجہ شیولال دوبے عامل جونپور کو اس کی از سر نو مرمت کیلئے مامور کیا اور مکمل طور پر مرمت کرائی گئی [۱]

# پل گذر موضع بشن پور

اس پل پر حکومت نے قدیم پل کو قائم رکھتے ہوئے ریلنگ کے ذریعہ نئی تعمیر ۱۹۸۲ء میں کرائی ہے جس نے پل کی چوڑائی کو کم کر دیا ہے یہ پل بھی موجودہ باربرداری کے لائق نہ تھا۔

یہ پل جونپور سے چار کوس کے فاصلے پر پچھم طرف واقع ہے۔ مولوی خیرالدین صاحب لکھتے ہیں کہ خواجہ دوست منصب دار جونپور کو بادشاہ نے حسن کارکردگی کی بنا پر پرگنہ گھسوہ ۵ قریات جاگیر میں دیا تھا۔ خواجہ دوست کو سیلاب اور برسات میں آمد و رفت میں سخت تکلیف ہوتی تھی۔ کارپردازان پل جونپور کو حکم دیا گیا کہ وہ اس کے بچے ہوئے سامان سے یہ پل تعمیر کریں۔ چنانچہ جونپور کے پل کے جو سامان بچ رہے تھے ان سے یہ پل ۹۷۷ھ میں تعمیر ہوا۔ ۱۸۳۰ء میں اس پل کا دو طاق ٹوٹ گیا۔ مسٹر ڈنکن صاحب بہادر نے راجہ شیولال دوبے کو اس کی مرمت کیلئے مقرر کیا۔ مگر انھوں نے مرمت کا مہیا کر دیا سامان اپنے محل میں استعمال کر ڈالا۔ آخر کار مسٹر ولند صاحب

---

[۱] جونپور نامہ فارسی قلمی۔ جغرافیہ جونپور قلمی۔ تاریخ سکندری

بہادر جج جونپور نے معائنہ کے بعد از سر نو دونوں طاق کی مرمت کرائی اور یہ پل پھر پہلے کی طرح مضبوط ہو گیا ۔[۱]

حکومت کی طرف سے اس پُل پر ۱۹۸۳ء میں جدید تعمیر ہوئی ہے کیونکہ پل بے حد مخدوش ہو گیا تھا اور بار برداری کے لائق نہ تھا ۔

# مسجد نواب محسن خاں حمام دروازہ

اس مسجد کو نواب محسن خاں نے تعمیر کیا تھا ۔ مولوی خیر الدین لکھتے ہیں کہ " یہ مسجد لکھمن داس کا بت خانہ تھا جس کو توڑ کر مسجد تعمیر ہوئی " مگر حقیقت یہ ہے کہ لکھمن داس علی قلی خاں کے دیوان تھے اور اس بغاوت میں وہ بھی شریک تھے ۔ جب علی قلی خاں قتل ہوئے اور ان کی جائداد ضبط ہو گئی تو ان کے ہمراہیوں اور ساتھیوں کی جائدادیں ضبط کی گئیں جس میں لکھمن داس بھی تھے ۔

نواب محسن خاں سے اکبر بہت ہی خوش تھا اور ان کی بہت قدر و منزلت کرتا تھا ۔ لکھمن داس کی حویلی انکو



مسجد نواب محسن خاں حمام دروازہ نمبر ۱۷

---

[۱] جونپور نامہ فارسی

دے دیا۔ نواب مذکور نے حویلی کے اندر تبدیلیاں کیں اور ایک مسجد بھی تعمیر کرائی۔ خود مولوی خیرالدین جونپور نامہ میں لکھتے ہیں کہ:۔

"لکھمن داس نے یہ بت خانہ اپنی حویلی کے اندر تعمیر کیا تھا"

ظاہر ہے کہ حویلی کے اندر کوئی چھوٹا کمرہ رہا ہوگا جس میں دیوان صاحب نے اپنے پوجا پاٹ کے لئے مورتیاں رکھدی ہوں گی۔ جیسا کہ عموماً ہندؤں کے مکانوں، محرابوں اور دوسری جگہوں پر پوجا پاٹ کے لئے مورتیاں رکھدیتے ہیں، جن کو مندر نہیں کہا جاتا اور نہ اسکا استدلال مندر پر ہو سکتا ہے۔ کیونکہ اس میں عام طور پر لوگ پوجا نہیں کرتے ہیں۔

نواب صاحب کی مسجد کی تعمیر مکمل نہ ہوئی تھی کہ ان کا انتقال ہو گیا۔ ان کے بعد ان کے لڑکوں نے اس کو مکمل کرایا۔ مسجد بالکل پتھر کی نہایت حسین ہے۔ اس کا بیچ کا محراب دیکھنے سے تعلق رکھتا ہے۔ اس وقت مسجد کی حالت بہت خراب ہے۔ زمین کا فرش ٹوٹ گیا ہے۔ پوری مسجد کی چھت شکست ہونے کی وجہ سے ٹپک رہی ہے۔ جگہ جگہ چھت کو اینٹوں کے کھمبوں پر روکا گیا ہے۔ صفائی بالکل نہیں ہے۔ اذان و نماز کا کوئی انتظام نہیں تھا۔ تعجب اور حیرت کی بات یہ تھی کہ ناصریہ مدرسہ کے ہونے پر بھی یہ مسجد ویران تھی مسلمان شیعہ سنی جھگڑوں میں دلچسپی لینے کو ہی اصل مذہب تصور کرتے تھے۔ لیکن اچانک حضرت مولانا محمود الحسن صاحب قبلہ کی آمد، نیتاگیری کے زوال اور مدرسۂ ناصریہ ایمانیہ کے عروج نے اس مسجد کو رونق بخشی اور اذان و پنج وقتہ نماز ہونے لگی ہے اور امید قوی ہے کہ اس کی از سر نو مرمت بھی ہوگی۔

اس مسجد میں تین کتبے ہیں۔ داہنی طرف کے کتبے پر اشعار ذیل پتھر پر ابھرے ہوئے ہیں[1]

---

[1] جونپور نامہ قلمی۔ شرقی مونمنٹ۔ جغرافیہ جونپور حصہ اول ص۵۲-۵۱

شکر کز توفیق حیّ لایموت — گشت محراب عبادت ایں کنشت
در جزائے آں خداوند کریم — بانیش را ساخت منزل در بہشت
سال تاریخ بنایش کلک عقل
مسجد نواب محسن خاں نوشت
۹۷۵ھ

ترجمہ:۔ شکر ہے اس مالک کا جسکے ہاتھ میں موت و زندگی ہے کہ اس نے عبادت خانہ بنانے کی توفیق عطا کی ہے خداوند کریم اس تعمیر کی جزا میں بہشت کے اندر عالی شان محل تیار کرے گا۔ سال تاریخ اس تعمیر کی عقل نے کہی کہ یہ مسجد نواب محسن خاں کی ہے
۹۷۵ھ

بیچ کے اندرونی محراب پر یہ عبارت پتھر پر ابھری ہوئی ہے:۔

مسجد محسن نواب خاں کے دو کتبے

مسجد محسن نواب خاں کے دو کتبے نمبر۲

" ایں بنائے شریف در ایام دولت صاحب قرآں اعظم مولا ملوک العرب و العجم حافظ بلاد ساخت خیر اللہ واسطہ امن و امان السلطان و السلطان الخاقان ابن الخاقان ابو المظفر جلال الدین محمد اکبر بادشاہ غازی بعافیت باتمام رسید ۹۷۵ہجری۔ (۱۵۶۷ء) "

ترجمہ:- یہ تعمیر شریف عہد سلطنت صاحب قران اعظم مالک
ملوک عرب اور عجم محافظ ملک املاک اللہ اپنے امن و
امان اور خیر و عافیت میں رکھے۔ بادشاہوں کے محافظ
بادشاہ اور بادشاہ کے لڑکے ابو المظفر جلال الدین محمد اکبر
بادشاہ غازی بعافیت اختتام کو پہونچی۔ سنہ ۹۷۵ھ بسنہ ۱۵۶۶ء

بائیں طرف یہ عبارت پتھر پر ابھری ہوئی تحریر ہے۔ "ایں بنائے عالی بتاریخ نہصد و ہفتاد و پنج باتمام رسید" یعنی تکمیل تعمیر عالی شان مسجد بتاریخ سنہ ۹۷۵ھ سنہ ۱۵۶۶ء ہے

مسجد محسن خاں ذوالقدر میں ایک کتبہ نمبر ۲

# مسجد حکیم محمد کحّال کیری بازار جونپور

یہ مسجد شاہی پل کے اتری کنارے پر نواب وزیر پارک کے باغ کے اندر واقع ہے حکیم محمد کحال اکبر اعظم کے عہد حکومت میں آنکھ کے معالجے کے لئے جونپور میں مقرر تھے موصوف امراض چشم کے ایک حاذق اور ماہر طبیبوں میں تھے جس کی وجہ سے لوگ آنکھ کے علاج کے لئے دور دراز مقامات سے جونپور آتے تھے۔ اس دور میں معصوم خاں نواسہ عبدالکریم خاں ولد عبدالرحیم خانخاناں جونپور کے ناظم تھے۔ حکیم صاحب کو حضرت شاہ شیخ مجدّد رحمہ اللہ سے بڑی عقیدت تھی چونکہ وہ خود زبردست عالم اور خوش عقیدہ اور فقراء کے قدردان تھے اور باطنی نظر کے حامل تھے۔

حکیم صاحب مسجد کے باہر شاہ راہ پر فرش بچھا کر بیٹھتے تھے۔ غرباء کا علاج مفت کرتے تھے اور امراء کو قیمت لے کر دوا کیا کرتے تھے۔ چونکہ حکیم صاحب کی مہارت اور تجربہ کا بہت شہرہ تھا اس لئے پانچ چھ سو روپیہ کا سرمہ روزانہ فروخت ہو جاتا تھا۔ ایک روز ملازم نے کہا کہ آج صرف سو روپیہ کا سرمہ فروخت ہوا ہے آمدنی کم ہو گئی ہے۔ یہ سنتے ہی حکیم صاحب نے ایک آہ سرد کھینچی اور کہا کہ افسوس جونپور غریب ہو گیا اور حکیم صاحب جونپور سے اکبرآباد چلے گئے

حکیم صاحب نے اس مسجد کو سنہ ۹۸۶ھ میں تعمیر کرایا تھا اور مسجد سے متصل مکان و حمام بھی تھا۔ اس مکان اور باغ کو مرزا شیخا نے نواب ابوالمنصور خاں سے خرید لیا تھا۔ اس باغ میں بابا بیگ جلائر کا عظیم الشان محل تھا۔ مکان وغیرہ مرمت نہ ہونے کی وجہ سے گر گئے تھے۔ اس کو توڑ کر ایک باغ لگوایا اور اس میں چہار دیواری کھنچوا دی۔ مسجد بھی بوسیدہ ہو گئی تھی۔ نواب سعادت علی خاں حاکم لکھنؤ نے اپنے وقت میں مرمت کرا دی یہ مسجد اس وقت تک اچھی حالت میں ہے اور صاف ستھری رہتی ہے نماز بھی پابندی سے ہوتی ہے۔ اس کے اتری محراب پر اشعار ذیل پتھر پر ابھرے ہوئے تحریر ہیں۔

فیضے کہ لا الہ است — از فضل محمد الرسول اللہ است
این مسجد عالی بنا کرد حکیم — آثار زماں اکبر شاہ است

ترجمہ :- لا الہ کے فیض سے اور محمد رسول اللہ کے (صلی اللہ علیہ وسلم) کے فضل و کرم سے یہ بڑی مسجد حکیم نے تعمیر کیا وہ زمانہ سلطنت اکبر بادشاہ تھا۔

بیچ کے اندرونی محراب پر آیت الکرسی بخط نسخ پتھر پر ابھری ہوئی ہے اور بائیں محراب پر دکھن طرف یہ اشعار ابھرے ہوئے خط میں تحریر ہیں ۱؎

مسجد حکیم محمد کحال

مسجد حکیم محمد کحال کے دو کتبے

یہ اپنے فن کا ایک نہایت عمدہ اور اچھوتا نمونہ ہے دیکھنے کے بعد سنگتراشی اور خوش نویسی کے فن میں جونپور نے کتنی مہارت اور ترقی حاصل کی تھی اس کا بخوبی اندازہ ہو جاتا ہے۔

---

۱؎ تاریخ جونپور اردو مطبوعہ منشی نظیر الدین

شد بعہد اکبر غازی شہ ملک رقاب — ایں بنا از لطف عام و فیض رحمان رحیم

در زمان خانخاناں منزلت معصوم خاں — آنکہ ہست از فیض رحمان و رحیم و ہم کریم

تا بماند ذکر باقی بانیٔ شاں بنا — ہر طریقے کاں بود مقبول طبع مستقیم

گفت مسکیںؔ دید چوں ابواب جنت در نظر

مسجد سلطان محمد بیت کمال و حکیم

ترجمہ

اکبر بادشاہ غازی کے عہد سلطنت میں جو ملک کا بادشاہ تھا فیض عام کیلئے رحمان و رحیم کے لطف و کرم سے یہ مسجد تعمیر ہوئی. خانخاناں کے زمانے میں یہ معصوم خاں کا مکان تھا جو فیض رحمان و رحیم و کریم سے مسجد بنی. ذکر باقی جو بنا میں شامل تھا ہر طریقہ پر ان کا ارادہ مقبول و مضبوط تھا. مسکینؔ نے کہا کہ مثل جنت کے دروازے دیکھ رہا ہوں ایک مسجد سلطان محمد دوسرا مکان کمال حکیم

مسجد حکیم محمد کمال کے محراب پر آیۃ الکرسی نمبر۶

۹۶۹ھ اس کے بعد سن تعمیر میں اختلاف ہے. فصیح الدین نے ۱۵۶۲ء اور نورالدین زیدی نے ۱۵۶۸ء میں لکھا ہے لیکن ۱۵۶۲ء صحیح ہے. [1]

---

[1] تاریخ جونپور ص۲۲-۲۳ - جغرافیہ جونپور ص۵۲-۵۵ - شرقی مونومنٹ ص۱۱۱، ۱۰۳

# مسجد شیر جونپور

اس مسجد کا نام "مسجد شاہ شیخو" ہے۔ یہ دونوں پل کے درمیان واقع ہے۔ چونکہ اس کے سامنے پتھر کا خوبصورت شیر اور ہاتھی کا مجسمہ ہے۔ جو بودھ دور کی یادگار ہے۔ اس مناسبت سے یہ مسجد شیر مشہور ہے۔

حضرت شاہ شیخو رحمۃ اللہ علیہ سہروردی سلسلہ کے ایک مجذوب فقیر تھے جو اسی پشتے پر رہتے تھے اکبر اعظم کے دور حکومت میں منعم خاں خانخاناں نے پل کی تعمیر کے بعد اس مقام پر ایک عالی شان پتھر کی مسجد اور خانقاہ حضرت شاہ شیخو کے لئے تعمیر کرائی۔ باہری حصوں میں دوکانیں ہیں۔ حضرت شاہ شیخو بعد وفات اپنے قیام گاہ مسجد کے صحن میں دفن ہوئے۔ آپ بہت بافیض بزرگوں میں ہیں۔ مزار مرجع خلائق ہے۔ مسجد نہایت حسین ہے اور اندرونی حصہ نہایت شاندار ہے۔ محراب پر آیۃ الکرسی کندہ ہے۔

حاجی علی حسین خاں مرحوم زمانہ سلاق میں شیر کی مسجد کے امام و مہتمم تھے۔ آپ بہت ہی دیندار اور متقی و پرہیزگار تھے۔ انھوں نے خالصاً لوجہ اللہ اس مسجد کی خدمت ایک عرصہ دراز تک کی ہے۔ ان کو حضرت شاہ شیخو مجذوب سے بھی گہری عقیدت تھی جن کا مزار مبارک اسی مسجد کے پورب اندرون مسجد ہے۔ اس مسجد کی خدمت اور حضرت شاہ شیخو سے والہانہ عقیدت کا صلہ آپ نے اللہ کی طرف سے یہ پایا کہ مسجد کے اندر دکھن جانب دفن ہوئے تاکہ تا قیامت

آذان کی آواز پنج وقتہ سنتے رہیں اور آستانۂ مبارک بھی نظروں کے سامنے رہے۔ آپ کی قبر مسجد شیر کے دکھن بیرون مسجد سنگین فرش کے پچھم میں ہے اور پوربی دیوار پر ایک سنگین لوح پر حضرت انیق جونپوری کے فارسی اور اردو کے اشعار ذیل کندہ ہیں۔

وائے حاجی علی حسین ہمہ مرد — ہمہ گریاں برفت او خنداں
آنکہ رونق فدائے مسجد بود — بسائی خویش با دل و جاں
یوم دوشنبہ و دھم ز رجب — کرد آباد روضۂ رضواں
بیگماں مومنِ حقیقی بود — شاہد اوست آیۂ قراں
بالیقیں گشت خاتمہ بالخیر — کلمۂ گفتہ شد بر یزداں

سال رحلت انیق ہاتف گفت
پاک باطن خدا پرست بداں ۱۳۵۲ھ

اسی لوح قبر پر بائیں اردو کی قطعہ تاریخ یوں کندہ ہے۔

حاجی علی حسین بحق خانِ شیر دل — یعنی امام مسجد شیخوئے باخبر
زینت فزائے مسجد ہزا تھی مخلصاً — سب اہل شہر جانتے ہیں اسکو خوب تر
آئی قضا تو چل بسے ہیہات حسرتا — گریاں ہیں آج مسجد و محراب و صحن و در
دسویں رجب دوشنبہ کو خالق سے یوں ملے — دولہا دلہن سے جیسے ملے شاد مرلبسر

سال وفات انیق ہے وردِ زبانِ خلق
حاجی علی حسین تھے دیندار و راہبر
۱۳۵۲ھ مطابق ۳۰ اکتوبر ۱۹۳۳ء

آپ کا مزار ہر طرف سے پختہ ہے اور وسط میں خام ہے۔ اس کی چوحدی اس طرح ہے۔ پچھم باونڈری مسجد اور ایک درخت انار، پورب میں دیوار جس پر لوح قبر نصب ہے بعدہ فرش سنگین مسجد اور ایک درخت نیم کا ہے۔ اتر مسجد شیرا دکھن میں نالی ہے بعدہ صحن مسجد اور ایک درخت شہتوت کا ہے قبر کے وسط میں خام جگہ پر بیلہ کا پھول دار پودا لگا ہے۔
موقع معائنہ ۱۰ دسمبر ۱۹۵۲ء بروز جمعہ بموجودگی حافظ پیار محمد مؤذن

# مسجد دیوان شاہ کبیرؒ محلہ تار تلہ جونپور

اس سنگین مسجد کو بابا بیگ جلائر نے عہد ہمایوں میں شروع کیا جو عہد اکبر اعظم میں تکمیل کو پہونچی۔ بابا بیگ کو حضرت دیوان صاحب سے والہانہ عقیدت تھی اور انھیں سے بیعت و ارادت تھی یہ مسجد حضرت دیوان شاہ کبیرؒ سہروردی کے لئے بابا بیگ نے تعمیر کرایا تھا۔ اسی مقام پر حضرت دیوان شاہ کبیرؒ کا مدرسہ و خانقاہ بھی تھی۔ اور بابا بیگ جلائر نے اپنے قیام کیلئے ایک عالیشان مکان ہشت منزل بھی بنوایا تھا۔ اس مسجد سے متصل چاروں طرف کافی زمین وقف تھی جس کا اس وقت کوئی پتہ نہیں چل رہا ہے۔ مسجد نہ اچھی حالت میں ہے اور نہ خراب کئی مزارات مسجد کے اندر بھی ہیں۔

حضرت دیوان صاحب کا مزار مسجد کے باہر درخت املی کے نیچے ہے۔ کچھ لوگوں نے اپنے متعلقین کو اس مسجد کے باہر صحن میں دفن کر دیا ہے۔ یہ طریقہ کسی طرح مناسب نہیں تھا۔ دیوان صاحب اعلیٰ درجے کے خوشنویس تھے۔ اس مسجد کے محراب کے اوپر جو اشعار سیاہ پتھر پر ابھرے ہیں وہ آپ کی خوشنویسی اور خطاطی کا اعلیٰ نمونہ ہے۔ وہ اشعار یہ ہیں۔

شکر کز باری توفیق باتمام رسید — ایں عبادت گہ آراستہ کعبہ نظیر
کہ بودبانی ایں پاک مکان بابا بیگ — ترک قبچاق نسب فائز خورشید منیر
بود از سال نبی نہصد و نہ سال بود — کہ شدہ جامع برُوئے زمیں نقش پذیر

سال تاریخ بنائیش کہ خرد کرد رقم
منزل پاک عبادت گہ اصحاب کبیر ؎[1]
۹۹۹ہجری

ترجمہ : اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ اس تعمیر کے اختتام کی توفیق ہوئی جو عبادت گاہ آراستہ مثل کعبہ کے ہے۔ اس پاک مکان کے تعمیر کنندہ بابا بیگ ہیں جو ترک قبچاق نسب مثل آفتاب روشن ہیں۔ اس تعمیر کی ابتداء ۹۹۸ھ ہجری میں ہوئی اور اس کی بنیاد زمین پر قائم کی گئی۔ اے خرد سال تاریخ اختتام تعمیر کی لکھ کہ یہ پاک مکان عبادت گاہ حضرت شاہ کبیرؒ ہے۔ ۹۹۹ھ

مسجد دیوان شاہ کبیر محلہ "تاڑتلہ" میں ہے۔ پہلے اس محلہ کا نام دیوان شاہ کبیر تھا۔ اس مسجد کے اتر میں اب بھی عربی کھجور کے درخت ہیں۔ مسجد کے دکھن گومتی ندی ہے۔ مگر مسلمانوں میں اب ذوق لطیف کہاں ہے اور نہ بزرگانِ دین کا ادب و احترام ہے جو خدا کے ادب کے مترادف ہے۔ وہ مسجد اور کعبہ سے زیادہ محترم ہیں کیونکہ وہ خود کعبہ ہیں اور انکا قلب عرش الٰہی ہے اس کتاب کے کاتب ابوذر انصاری صاحب کو شاید نہ معلوم ہو کہ مسجد کے اندر پچھم میں پہلا مزار حضرت مخدوم شیخ رکن الدین سہروردیؒ کا ہے جہاں بیٹھکر اکثر جاڑوں میں وہ کتابت کرتے تھے وہ خرق عادات اور تصرف، کشف و کرامات کے بادشاہ اور ولایت کے امام وقت تھے۔ عہد شرقی کے اولیاء کبار میں گذرے ہیں۔ اور مسجد کے باہر سہروردیہ مشائخ کبار کے مبارک مزارات ہیں جنکو مسلمان اپنے پیروں سے روندتے ہیں میں نے دردمندانہ طور پر ابوذر صاحب سے کہا کہ یہ بڑا مہنگا سودا پڑیگا اور انکی پاکبازی و ساری عبادت برباد ہو جائیگی

---

؎[1] جونپور نامہ فارسی قلمی۔ تاریخ جونپور ص ۳۶-۴۵۔ جغرافیہ جونپور۔ شرقی مونمنٹ مولوی فصیح الدین بدایونی کلکٹر جونپور ۱۹۲۲ء انگریزی ایڈیشن۔

# مسجد مستجاب الدعوات ماہنو مان گھاٹ جونپور

یہ سنگین مسجد لب دریائے گومتی اتری ساحل پر جین مندر سے متصل تعمیر ہے۔ اور مستجاب الدعوات کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ پل کی تعمیر کے وقت بڑی بڑی رکاوٹیں پڑ رہی تھیں اور کسی بھی صورت سے پانی کا زور کم نہ ہوتا تھا۔ منعم خاں خانخاناں نے فقراء کاملین کو جمع کر کے دعا خوانی کرائی اور پل کی تعمیر کے سلسلے میں جو رکاوٹیں تھیں وہ ان بزرگوں کی دعاؤں سے دور ہو گئیں اسی مقام پر بطور یادگار منعم خاں خانخاں نے مسجد تعمیر کرائی اور اس کا نام مستجاب الدعوات مشہور ہوا آج بھی اس مسجد کے فیوض و برکات جاری ہیں۔ دعا کی مقبولیت کا یہ عالم ہے کہ سخت سے سخت مشکلات و مہمات میں لوگ شب جمعہ میں ۱۱ بار آتے ہیں اور ان کی دعائیں مقبول ہوتی ہیں بشرطیکہ یہ ہے کہ پاک صاف ہو اور کپڑے بھی طاہر ہوں اور دلجمعی سے نہایت گریہ وزاری ادب اور حضور قلب کے ساتھ دعا میں مشغول ہو اس طور پر کہ دل پر خوف الٰہی سے رقت طاری ہو اور اشکوں کا سیلاب آنکھوں سے رواں ہو۔ اور اس کی رحمت و بخشش کی امید بارگاہ عطا میں ہاتھ پھیلائے رکھے۔ حضرت عارف رومیؒ نے آداب دعا میں فرمایا ہے۔

کام خود موقوف زاری دل ست

بے تفرع کامیابی مشکل است

(ترجمہ) تمہاری کامیابی کا راز عجز و انکسار اور گریہ وزاری میں پوشیدہ ہے اور بغیر آنسوؤں کی روانی کے کامیابی مشکل ہے۔

ہر کجا آب رواں سبزہ بود

ہر کجا اشک رواں رحمت شود

(ترجمہ) کیا تم نے دیکھا نہیں ہے کہ جہاں کہیں پانی ٹھہرا ہوتا ہے وہاں سبزہ اگ آتا ہے۔ بالکل اسی طرح جہاں اشکوں کا سیلاب آتا ہے۔ وہیں رحمت کا نزول ہوتا ہے۔ تمہارے زار و قطار رونے سے خدا کی رحمت جوش میں آتی ہے۔

راقم الحروف نے برسوں اس مسجد میں شب گذاری کی ہے اور بہت فیض حاصل کیا ہے۔ اس مسجد کے پختہ صحن کے بعد پورب و دکھن کے کونے پر حضرت سید لال شاہ مجذوب رح کا مزار مبارک ہے۔ مزار پر ایک درہے جو کھلا ہوا ہے۔ آپ بڑے بافیض اور صاحب کشف وکرامات بزرگ ہیں۔ ہر جمعرات کو مرد وزن کافی تعداد میں زیارت، ایصال ثواب اور اپنی حاجت براری کے لئے آتے ہیں۔ اور طوائفیں تو خاص طور سے آتی ہیں۔ یہاں ہر نیک دبد کی طرف توجہ ہوتی ہے اور فیض عام جاری ہے جناب علی احمد وعلی حسن نے اس مسجد کے دکھن ندی کی سمت درمیان میں پورب دکھن رخ پر ۳۰ دکانیں عام مسلمانوں کے تعاون سے نکالی ہے اور اس زمین کو مقدمہ بازی سے حاصل کیا ہے۔ اب کے آنگن کی چھت بہت ہی

لال مسجد

مسجد مستجاب الدعوات ہنومان گھاٹ جونپور نمبر ۷۹

وسیع ہے۔ اس تعمیر نے مسجد کی زمین کو محفوظ کر کیا ہے۔ علی احمد وعلی حسن کا یہ کام تعریف کے لائق اور لوگوں کو متاثر کرنے والا ہے۔ اس کا اجر آخرت میں بے حساب ملے گا۔ مسجد کے اندر اس میں کافی تعمیرات ہوئی ہیں اور اندر نل وغیرہ بھی لگ گیا ہے۔ اس مسجد کی جس طرح دیکھ بھال ہوتی ہے وہ لائق تحسین ہے۔ متواتر سیلاب کی وجہ سے مسجد کی دیواریں گر گئی تھیں جسکی مرمت ہوئی ہے۔ یہ لال مسجد کے نام سے مشہور ہو گئی ہے۔ اس کے مرکزی چہرے کے بائیں بازو پر **یا فتح فتیح** پتھر پر ابھرا ہے۔ جس سے تاریخ ۱۰۱۸ ہجری مطابق سنہ ۱۶۱۲ء نکلتی ہے عہ

---

عہ جونپور نامہ فارسی خیرالدین۔ تاریخ منعمی فارسی قلمی۔ جغرافیہ جونپور ص ۵۲-۵۳۔ تاریخ جونپور اردو ص ۴۶۔ شرقی مونومنٹ انگریزی

# مسجد عیدگاہ شاہی محلہ عمر پور جونپور

یہ عیدگاہ الہ آباد روڈ پر اکبری پل کے تھوڑے فاصلے پر واقع ہے، یہ ایک بہترین عمارت ہے سب سے پہلے حسین شاہ شرقی نے تعمیر کرایا تھا۔ عید الفطر اور عید الاضحیٰ کے مواقع پر

عیدگاہ شاہی کے صدر دروازہ کا منظر

شیتوں کا پل دریائے گومتی پر بنا کر بادشاہ مع افواج و اہلیان شہر نماز کے لئے جاتے تھے

سلطنت شرقیہ کے زوال کے بعد جونپور کی مرکزی حیثیت و رونق جاتی رہی کسی نے بھی اس عیدگاہ کی مرمت اور دیکھ بھال کی طرف توجہ نہ کی جس کی وجہ سے ساری دیوریں گر گئیں۔ مگر اکبر اعظم کے دور حکومت میں جونپور کو پھر ایک بار امتیازی حیثیت حاصل ہو گئی جب منعم خان خانخاناں یہاں کے ناظم مقرر ہوئے تو انھوں نے بادشاہ کے ایما سے عیدگاہ کی طرف خاص توجہ دی۔ اس کی دیواریں بلند از سر نو تعمیر کرائی گئیں اور صدر دروازہ نہایت بلند و عالیشان اور دربان کے لئے اس پر ایک کمرہ اور صحن مسجد میں ایک حوض اور کنواں بھی بنایا۔ حکام جونپور ہمیشہ دیکھ بھال کرتے اور اس عمارت کا خیال رکھتے تھے۔ عیدین میں صفائی و فرش اور شامیانہ کا انتظام کرتے اور نماز مسلمانوں کے ہمراہ ادا کرتے اور یہ دستور نواب کلب علی خاں کے وقت تک جاری رہا۔ اس کے بعد یہ انتظام راجہ شیولال دوبے کے سپرد کیا گیا۔ موصوف کچھ عرصہ تک سفیدی، صفائی اور فرش کا انتظام کرتے رہے۔ چند سال تک ان کے داماد جے گوپال پانڈے نے انتظام کیا اور خلعت قاضی و خطیب پہونچایا کرتے تھے۔ پھر سب بند ہو گیا۔ اور تمازت آفتاب کی وجہ سے مسلمانوں کو بڑی تکلیف ہونے لگی۔ آخر کار مسلمانوں نے نماز عیدین بجائے عیدگاہ کے جامع مسجد میں پڑھنا شروع کر دی۔ عیدگاہ پھر ویران ہو گئی اور کچھ افغان جو عیدگاہ کے قرب میں آباد تھے صحن میں کاشت کاری کرنے لگے۔ ۱۹۰۲ء میں مسٹر ابراہیم ولند صاحب کو اس کی اطلاع ہوئی۔ موصوف نے موقع کا معائنہ کر کے کاشت کاری کو فوراً بند کرایا۔ اور راجہ شیولال دوبے کو سفیدی، فرش اور شامیانہ کا حکم دیا۔ مسٹر ابراہیم

عیدگاہ شاہی کا اندرونی منظر

کے زمانے تک راجہ صاحب پابندی کے ساتھ اس خدمت کو کرتے رہے۔ مرزا احمد بخش ناظر جونپور کو عیدگاہ کی مرمت کا حکم دیا گیا۔ اس کی مرمت جاری تھی کہ مسٹر ابراہیم ولندما کا تبادلہ ہو گیا اور یہ کار خیر رک گیا۔ اس سے متصل چاروں طرف کافی افتادہ زمین تھی جس کا کافی حصہ کھیتوں میں شامل ہو گیا ہے۔ یا لوگوں نے اپنے مصرف میں لے لیا ہے۔

عیدگاہ کے باہری اتری حصہ میں بزرگان دین اور شہر کے کچھ خاندانوں کی قبریں ہیں۔ اسی طرح پچھم طرف افتادہ زمین پر سیکڑوں خام اور شکستہ قبریں ہیں اور عام مسلمانوں میں جو چاہتا ہے آزادی سے اپنے مردوں کو دفن کرتا ہے۔ مگر کسی کو عیدگاہ کی زمینوں کی دیکھ بھال یا حفاظت کی قطعی فکر نہیں ہے۔ ہر سال اس زمین کا کچھ نہ کچھ حصہ کھیت والے اپنے کھیتوں میں شامل کرتے جاتے ہیں

منتظمین کو بھی اس کی حفاظت کی کوئی فکر نہیں ہے۔ کثرت آبادی کی وجہ سے مسلمانوں کو نماز عیدین میں پوری عیدگاہ کے اندر پختہ فرش نہ ہونے کے سبب بہت پریشانی اور دقت ہوتی ہے کہ جائے نماز کی کمی کی وجہ سے بہت زیادہ آدمی زمین پر نماز پڑھتے ہیں۔ عیدگاہ کے کچے صحن میں جو گھاس اگتی ہے وہ کانٹے دار ہوتی ہے۔ اس کی صفائی تک نہیں ہوتی اس کو صاف ہونا چاہئے اور پختہ فرش کو وسیع ہونا چاہئے۔ حالانکہ خود عیدگاہ کے درختوں کے پھلوں اور عیدین میں مسلمانوں کی امداد سے کافی آمدنی ہو جاتی ہے جس سے صفائی کے اخراجات اور مرمت ہو سکتی ہے۔ عیدگاہ کی حفاظت کیطرف فوری توجہ کی ضرورت ہے۔ صدر گیٹ میں پیپل کے درخت سے شگاف آگیا ہے۔

منبر کے اوپر یہ اشعار پتھر پر ابھرے ہوئے ہیں ؎

منبر آں بنا کہ از رہ قدر — سر کیواں کشید از ہر سو

آسماں گو بلند پایہ بود — پست چوں پایہ زیر پائے او

واعظ او سراز علو دمکاں — می برو از سر یر سدرہ خرد

سال تاریخ او طلب کردم

ہاتف غیب گفت وعظ بگو

ترجمہ — یہ منبر از راہ عقیدت و بزرگی بنا۔ اس کی ہر طرف کی بلندی آسمان تک پہونچتی ہے گو آسمان کا پایہ بلند ہے۔ مگر اس منبر کے پائے کے مقابلہ میں پست ہے۔ جو واعظ اس پر بیٹھتا ہے اس کا سر علو مکان تک پہونچتا ہے اور اس کا جسم سدرہ کے قریب ہے۔ سال تاریخ جو مجھ سے طلب کرتے ہیں، ہاتف غیب نے کہا کہ وعظ بگو لکھ ۱۰۴۲ھ ۔ ۶۸ء

عیدگاہ شاہی کے منبر کا کتبہ

منبر این بنا کاز رہ عقیدۂ
سر گران کشیدہ از ہر سو
آسمان بلند پایہ بود
پیش [illegible]ن پایہ زیبا او
واعظ او سرا علو مکان
نا ورد بر پسیر بر سدرہ فرو
سال تاریخ او طلب کردم
ہاتف غیب گفت وعظ بگو

عیدگاہ شاہی کے منبر کا کتبہ نمبر ۸۲

منبر کے اوپر دوسری منزل یہ اشعار پتھر پہ ابھرے ہوئے ہیں۔

حامیٔ شرع نبیؐ منعم خاں — کہ بجاں پیرو احمدؐ باشد
در زمانش چہ بنا ہا نشنید — بازبس عمر موید باشد

ایں بنا دوست محمد چوں نہاد ظل عالیش مخلد باشد
بہر تاریخ بنایش گویند
مسجد دوست محمدؐ باشد سنہ ۹۶۹ھ

عیدگاہ شاہی کے منبر کے اوپر کا کتبہ

جای شرع نبی خان منعم
کہ بجان پی رو احمد
در زمانش چنین بنا باشد
یار نش عید موید
این بنا دوست محمد چو نہاد
ظل عالیش مخلد باشد
بہر تاریخ بنایش گویند
مسجد دوست محمد باشد

عیدگاہ شاہی کے منبر کا دور اکبری منبر

ترجمہ :۔ منعم خاں جو پابند شریعت نبیؐ ہے۔ جو اپنے جان کے ساتھ دین محمدیؐ کا پیرو ہے میں نے ایسی تعمیر زمانے میں نہیں سنا باوجودیکہ میری عمر بہت دراز ہے۔ یہ تعمیر دوست محمد نے کیا جو نیک نہاد ہے۔ جو زیر سایہ خلد کے تھا۔ تاریخ تعمیر کہہ رہا ہوں مسجد دوست محمد باشد وسطی محراب کے اوپر ابھرے ہوئے خط میں پتھر پر آیۃ الکرسی تحریر ہے۔ اس کے نیچے یہ اشعار ابھرے ہوئے خط میں ہیں۔

اکبر غازی جلال الدین محمد بادشاہ آنکہ در عہدش بنائے شرع بس مستحکم است
بس عمارت ہائے عالی شد بنا در عہد او خاص ایں منزل کہ مثلش در جہاں جائے کم است
چشم ما چوں ایں بزیر گنبد گردوں نہ دید ایں چنیں نادر بنائے تا بقائے عالم است

ترجمہ :۔ یہ تعمیر جلال الدین محمد اکبر غازی کے عہد سلطنت میں شرع کے مطابق مستحکم ہے۔ یہ عمارت جو اس عہد میں تعمیر ہوئی اس عمارت کے مثل دنیا میں عمارت کم ہے۔ میں نے ایسی عمارت اس آسمان کے نیچے نہیں دیکھا۔ یہ نادر عمارت جب تک دنیا قائم ہے قائم رہے گی۔

مرکزی محراب کے بائیں طرف کچھ بلندی پر یہ اشعار پتھر پہ ابھرے خط میں تحریر ہیں۔

سپہر عدل منعم خانخاناں — بنا ایں مسجد صاحب کمالے
سکندر حشمت و جمشید جاہے — ہمایوں طالعے فرخندہ فالے
وکیل خسرو بودہ بنا کرد
بعہدش عیدگاہے بے مثالے [1]

ترجمہ: عدل کے سپہر منعم خاں خانخاناں نے یہ مسجد تعمیر کرایا صاحب کمال ہوں سے وہ منعم خاں جو سکندر کی حشمت اور جمشید کی جاہ اور ہمایوں قدر اور نیک فال ہے۔ بادشاہ کے وکیل نے اس کو تعمیر کیا اپنے عہد میں بے مثال عیدگاہ ہے۔

قوم کی بدمذاقی اور جہالت پر افسوس ہوتا ہے کہ سیکڑوں سال سے ان کتبوں پر سفیدی پھیرتے پھیرتے خراب کر دیا ہے۔ حروف سب ٹوٹ گئے ہیں جس سے صحیح پڑھا نہیں جاتا بڑی کوشش صفائی اور رنگ آمیزی کے بعد اتنا پڑھا گیا ہے۔ اور فوٹو لیا ہے مسجد عیدگاہ کی دیواریں بڑی موٹی اور دس فٹ اونچی ہے۔ عیدگاہ تقریباً ۱۲ ایکڑ کے رقبے میں مع افتادہ زمین کے ہوگی۔ باہر کا افتادہ زمین اس کے علاوہ تھی جو صحن کے طور پر خوبصورتی کے لئے چھوڑ دی گئی تھی۔ مگر مسلمانوں کی عدم توجہی کے سبب ضائع و برباد ہو رہی ہے عیدگاہ کے منتظمین نے عیدگاہ کے پورب دکھن کافی دوکانیں تعمیر کرائی ہیں جو عظیم دانشمندانہ کام ہے اس سے عیدگاہ کو مستقل طور پر آمدنی کا ایک مستحکم ذریعہ ہو گیا ہے یہ بڑی خوش آئند بات ہے اور کمیٹی مبارک باد کی مستحق ہے۔

---

[1] جونپور نامہ فارسی قلمی۔ جغرافیہ جونپور ص۵۳-۵۴ تاریخ جونپور ص۴۶-۴۷۔ شرقی مونٹ ص۱۱۴-۱۱۵-۱۱۶

# مسجد و سرائے خام مرزا میرک رضوی

یہ مسجد پتھر کی بنی ہوئی نہایت حسین سرائے مرزا میرک کے اندر واقع ہے عہد عالمگیر بادشاہ میں یہ سرائے آباد تھی۔ مسجد درمیان سرائے واقع تھی بدیں وجہ منتظمین سرائے اس کی مرمت کراتے رہے۔ ۲۰۰ سال کے قریب ہوا کہ شیخ محمد ساکن قصبہ گھسوہ نے مرمت کرائی پھر مرمت کی طرف توجہ نہیں کی گئی ۱۵۰ برس ہوا کہ اس کی چھت گر گئی۔ پتھر بھٹیاروں نے خفیہ طور پر فروخت ڈالا۔ مسٹر ابراہیم ولنڈ صاحب کو اس واقع کی اطلاع ہوئی۔ موصوف نے اس معاملہ کو کوتوال شہر کے سپرد کیا۔ آخر کار وہ پتھر برآمد کئے گئے اور چوروں کو سزا دی گئی ۱۸۰۲ء میں ولنڈ صاحب نے سرائے کی ناگفتہ بہ حالات دیکھ کر منہدم کرا کے بازار کی صورت کردی اور مسجد کی مرمت کا حکم مرزا احمد بخش ناظر کو دیا گیا۔ اس مسجد کو سید مرزا میرک رضوی نے تعمیر کرایا تھا۔ اسی سرائے کے اندر ایک وسیع چبوترے پر ان کی قبر ہے اس مسجد سے متصل ہی ایک پختہ کنواں لب سڑک اب بھی موجود ہے [1]

# مسجد میر محسن بنام آیا

یہ مسجد پتھر کی بنی ہوئی محلہ رضوی خاں میں (لفٹین گنج) میں واقع ہے۔ اس مسجد کو میر محسن صاحب نے اکبر اعظم کے دور حکومت میں سنہ ۹۸۴ھ مطابق سنہ ۱۵۶۶ء میں تعمیر کرایا تھا مسلمانوں کی عدم توجہی کی وجہ سے مسجد کی حالت اچھی نہیں ہے۔ اس کے اندر پتھر پر ابھرے خط میں جو سفیدی کی وجہ سے بالکل پڑھے نہیں جاتے، اشعار ذیل کندہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| زفضل رضا میر محسن کہ او | بظل تو اور وحقا پناہ |
| بخاک درت اشک نیراں رسد | بیا تا بر ستیم از غیر راہ |
| جوابش چنیں داد پیر خرد | بیا تا برستیم از غیر راہ |

---

[1] جونپور نامہ فارسی قلمی خیر الدین

بدل گفت تاریخ ایں بقعہ را
چوں تاریخ جوئی بہ بخشند گناہ [۱]
۹۸۴ھ مطابق ۱۵۶۷ء

ترجمہ:۔ وہ میرمحسن جو تیرے فضل و رضا اور تیرا سایہ و پناہ کا طلب گار ہے
تیرے در کے خاک پر روتا حیران پریشان نامہ اعمال سیاہ لئے ہوئے
پہونچا ہے پیر خرد نے جواب دیا کہ تیرا یہ راستہ غیر راہ نہیں ہے
تو دل سے اس تعمیر عمارت کی تاریخ کہہ تاریخ کے ڈھونڈنے میں
تیرے گناہ بخش دیئے جائیں گے۔

اس مسجد کے حجرے میں ایک بزرگ عالم شاہ؟ رہتے تھے جو بہت ہی صاحب فیض بزرگ تھے۔ اہل جونپور نے ان سے بہت فیض اٹھایا ہے۔ اب بھی اہل حاجت حاضر ہوتے اور مقصود برآتا ہے۔ ان کا وصال اسی مقام پر ہوا اور مسجد سے پورب ۲۵ قدم کے فاصلہ پر دفن ہوئے۔ آپ کا مزار نیب کے درخت کے نیچے رام نرائن سنتھالیہ وکیل کے مکان سے متصل اب بھی موجود ہے۔ یہ مسجد بعد کو آپ کی مسجد مشہور ہوگئی۔ اس مسجد کے پورب و اتر مسجد کی افتادہ زمین پر عبدالرحیم صاحب وکیل نے دوکانیں تعمیر کرادی ہیں اور اوپر مکانات ہیں جس میں کرایہ دار آباد ہیں جس سے اچھی خاصی آمدنی ہوتی ہے لیکن اس آمدنی سے مسجد کا کوئی تعلق نہیں ہے۔ اب یہ تعمیر ان کی ذاتی ملکیت ہوگئی ہے۔

اس مسجد کی حالت بہت خراب تھی۔ عبدالشکور صاحب نے اس کی از سر نو مرمت کرائی اور اس کے دیوار و در پر چینی کے ٹکڑے لگا دیئے اور مینار بنوایا۔ فرش جدید بنوایا اور مختلف قسم کے پھولوں کے درخت لگوائے نماز پنجوقتہ کی سہولت کیلئے امام متعین کیا۔ بجلی لگوائی اور اس میں جمعہ بھی قائم کر دیا ہے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ عبدالشکور صاحب نے اہل خیر کی مدد سے وہ کام کیا جو ہزاروں سال زندہ رہے گا۔ خدا اس کام کے صلہ میں انہیں آخرت کی نعمتوں سے نوازے گا۔ آمین۔

---

[۱] تاریخ جونپور۔ شرقی مونمنٹ ص ۴۹

# پختہ سرائے جون پور

یہ سرائے پختہ سرائے کے نام سے موسوم ہے۔ اس کو منعم خاں خانخاناں نے ۹۷۶ہجری مطابق ۱۵۶۸ء میں اکبری پل کے فوراً ہی بعد اسی کے بچے ہوئے سامان سے تعمیر کرایا تھا۔ یہ سرائے دو پھاٹک سے گھری ہوئی تھی۔ اس میں شک نہیں کہ یہ پھاٹک اپنے وقت میں بہت ہی حسین رہے ہونگے۔ اب عدم توجہی کی وجہ سے بہت خراب حالت میں تھی، کبھی مرمت نہیں ہوئی تھی اس سرائے میں پچھم طرف ایک چھوٹی سی مسجد بھی ہے۔ گوکہ اس وقت مسجد کی وہ خوبصورتی نہیں ہے جو اکبری دور میں تھی مگر پھر بھی اپنی قدامت کو پورے طور پر ظاہر کر رہی ہے۔ ان دونوں پھاٹکوں کو نگرپالیکا نے گروا دیا۔ اور سرائے کی زمین پر اندرا مارکیٹ کے نام سے بہت سی دوکانیں تعمیر کرا دی ہیں۔

منعم خاں خانخاناں خود بھی ایک شاعر تھے اور انھوں نے علم و فن کی پوری سرپرستی اپنے دور میں کی۔ حضرت شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ کی نصیحتوں پر خوب عمل کیا ہے اور رفاہ عام کا عظیم الشان کارنامہ انجام دیا ہے۔ بعد کو سرائے کے اندر ترمیم کرکے دوکانیں بنوائی گئیں۔ آج کل پولیس چوکی اسی عمارت میں ہے۔ اور پٹرول کی ٹنکی۔ سبزی فروش، ہوٹل اور حلوائیوں کی دوکانیں ہیں۔ پختہ سرائے کی مسجد کی تعمیر سرائے کے ساتھ ہوئی تھی۔ ۱۹۸۳ء اور ۱۹۸۴ء میں اس کی از سر نو مرمت ہوئی ہے اور مینار و گنبد بنے ہیں۔ مسجد بڑی حسین ہے۔

# مسجد شاہ مظفر محلہ رضویخاں جونپور

یہ مسجد محلہ رضوی خاں میں اٹالہ مسجد سے ۲۰۰ قدم دکھن طرف لب سڑک واقع ہے۔ شاہ مظفر رحمۃ اللہ علیہ ایک کامل اولیاء اللہ اور خدا دوست بزرگ عہد اکبر بادشاہ میں تھے اسی مقام پر لب سڑک پورب طرف ان کی خانقاہ تھی مدرسہ تھا۔ توجفار جو منعم خاں خانخاناں کا غلام تھا شاہ صاحب کا مرید اور بیحد عقیدت مند تھا۔ اسی نے ان کی عبادت اور مریدین کی تعلیم کے لئے یہ مسجد اور خانقاہ بنوائی تھی۔ اب صرف مسجد باقی ہے اور خانقاہ مسمار ہو کر

بدل گفت - تاریخ ایں بقعہ را
چوں تاریخ جوئی بہ بخشد گناہ سلہ
۹۷۴ھ مطابق ۱۵۶۷ء

ترجمہ:۔ وہ میرمحسن جو تیرے فضل و رضا اور تیرا سایہ و پناہ کا طلب گار ہے
تیرے در کے خاک پر رہتا حیران پریشان نامہ عمال سیاہ لئے ہوئے
پہونچا ہے پیر خرد نے جواب دیا کہ تیرا یہ راستہ غیر راہ نہیں ہے
تو دل سے اس تعمیر عمارت کی تاریخ کہہ تاریخ کے ڈھونڈنے میں
تیرے گناہ بخش دیے جائیں گے۔

اس مسجد کے حجرے میں ایک بزرگ عالم شاہؒ رہتے تھے جو بہت ہی صاحب فیض بزرگ تھے۔ اہل جونپور نے ان سے بہت فیض اٹھایا ہے۔ اب بھی اہل حاجت حاضر ہوتے اور مقصود برآتا ہے۔ ان کا وصال اسی مقام پر ہوا اور مسجد سے پورب ۲۵ قدم کے فاصلہ پر دفن ہوئے۔ آپ کا مزار نیب کے درخت کے نیچے رام نرائن سنتھالیہ وکیل کے مکان سے متصل اب بھی موجود ہے۔ یہ مسجد بعد کو آپ کی مسجد مشہور ہوگئی۔ اس مسجد کے پورب و اتر مسجد کی افتادہ زمین پر عبدالرحیم صاحب وکیل نے دوکانیں تعمیر کرادی ہیں اور اوپر مکانات ہیں جس میں کرایہ دار آباد ہیں جس سے اچھی خاصی آمدنی ہوتی ہے لیکن اس آمدنی سے مسجد کا کوئی تعلق نہیں ہے۔ اب یہ تعمیر ان کی ذاتی ملکیت ہوگئی ہے۔

اس مسجد کی حالت بہت خراب تھی۔ عبدالشکور صاحب نے اس کی از سر نو مرمت کرائی اور اس کے دیوار و در پر چینی کے ٹکڑے لگا دیئے اور مینار بنوایا۔ فرش جدید بنوایا اور مختلف قسم کے پھولوں کے درخت لگوائے نماز پنجوقتہ کی سہولت کیلئے امام متعین کیا۔ بجلی لگوائی اور اس میں جمعہ بھی قائم کردیا ہے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ عبدالشکور صاحب نے اہل خیر کی مدد سے وہ کام کیا جو ہزاروں سال زندہ رہے گا۔ خدا اس کام کے صلہ میں انھیں آخرت کی نعمتوں سے نوازے گا۔ آمین۔

---

سلہ تاریخ جونپور۔ شرقی مومنٹ ضہ ۴۹

# پختہ سرائے جون پور

یہ سرائے پختہ سرائے کے نام سے موسوم ہے۔ اس کو منعم خاں خانخاناں نے ۹۷۶ھ ہجری مطابق ۱۵۶۸ء میں اکبری پل کے فوراً ہی بعد اسی کے بچے ہوئے سامان سے تعمیر کرایا تھا۔ یہ سرائے دو پھاٹک سے گھری ہوئی تھی۔ اس میں شک نہیں کہ یہ پھاٹک اپنے وقت میں بہت ہی حسین رہے ہونگے۔ اب عدم توجہی کی وجہ سے بہت خراب حالت میں تھی، کبھی مرمت نہیں ہوتی تھی اس سرائے میں پچھم طرف ایک چھوٹی سی مسجد بھی ہے۔ گوکہ اس وقت مسجد کی وہ خوبصورتی نہیں ہے جو اکبری دور میں تھی مگر پھر بھی اپنی قدامت کو پورے طور پر ظاہر کر رہی ہے۔ ان دونوں پھاٹکوں کو نگر پالیکا نے گروا دیا۔ اور سرائے کی زمین پر اندرا مارکیٹ کے نام سے بہت سی دوکانیں تعمیر کرادی ہیں۔

منعم خاں خانخاناں خود بھی ایک شاعر تھے اور انھوں نے علم و فن کی پوری سرپرستی اپنے دور میں کی۔ حضرت شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ کی نصیحتوں پر خوب عمل کیا ہے اور رفاہ عام کا عظیم الشان کارنامہ انجام دیا ہے۔ بعد کو سرائے کے اندر ترمیم کر کے دوکانیں بنوائی گئیں۔ آج کل پولیس چوکی اسی عمارت میں ہے۔ اور پٹرول کی ٹنکی۔ سبزی فروش، ہوٹل اور حلوائیوں کی دوکانیں ہیں۔ پختہ سرائے کی مسجد کی تعمیر سرائے کے ساتھ ہوئی تھی۔ ۱۹۶۳ء اور ۱۹۸۰ء میں اس کی از سر نو مرمت ہوئی ہے اور مینار و گنبد بنے ہیں۔ مسجد بڑی حسین ہے۔

# مسجد شاہ مظفر محلہ رضوی خاں جونپور

یہ مسجد محلہ رضوی خاں میں اٹالہ مسجد سے ۲۰۰ قدم دکھن طرف لب سڑک واقع ہے شاہ مظفر رحمۃ اللہ علیہ ایک کامل اولیاء اللہ اور خدا دوست بزرگ عہد اکبر بادشاہ میں تھے اسی مقام پر لب سڑک پورب طرف ان کی خانقاہ تھی مدرسہ تھا۔ تو جفار جو منعم خاں خانخاناں کا غلام تھا شاہ صاحب کا مرید اور بیحد عقیدت مند تھا۔ اسی نے ان کی عبادت اور مریدین کی تعلیم کے لئے یہ مسجد اور خانقاہ بنوائی تھی۔ اب صرف مسجد باقی ہے اور خانقاہ مسمار ہو کر

نیست و نابود ہوگئی نشان تک باقی نہیں ہے۔ اسی مسجد کے صحن میں اتر جانب شاہ مظفرؒ صاحب کا مزار پختہ اندر چہار دیواری کے ہے۔ آپ بہت ہی نیک دل اور صاحب فیض بزرگوں میں ہیں۔
مسجد کے مرکزی محراب پر یہ اشعار پتھر پر ابھرے ہوئے ہیں جس کے کافی حروف سفیدی کی وجہ سے ٹوٹ گئے ہیں میں نے اس کتبہ کی صفائی کرا کے رنگ آمیزی کرائی ہے اور اس کے بعد فوٹو لیا ہے۔

کتبہ مسجد شاہ مظفرؒ محلہ رضوی خاں لب سڑک جونپور نمبر ۴۸

| | |
|---|---|
| صد شکر کہ مسجد ایں بنا شد | در عہد شہ ملک ستودہ |
| شہ اکبر غازی آنکہ حکمش | زنگ از دل کافراں زدودہ |
| خورشید فلک مدار منعم | کز عکس رخش قمر فزودہ |
| از عدل طریق بجلم بستہ | وز لطف در کرم کشودہ |

توچفار بدولتش بنا کرد | ایں بقعہ کہ سر بچرخ سودہ
تاریخ بنائے او خرد گفت
از بہر خدا بنا نمودہ [1]

(ترجمہ) خدا کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ یہ مسجد تعمیر ہوئی۔ عہد میں ایک بڑے شہنشاہ اکبر بادشاہ کے حکم سے اس مسجد کی تعمیر سے کفار کے بھی دلوں کا زنگ دھویا جاتا ہے۔ منعم جو آفتاب فلک ہے اور جس کے چہرے کا حسن چاند سے بھی زیادہ ہے۔ جس کے عدل اور انصاف سے ظلم مٹ گیا اور جس کے لطف و کرم نے مخلوق خدا کو سیراب کر دیا۔ توچفار غلام نے اس مسجد کو تعمیر کرایا۔ یہ وہ پاک مکان ہے جس کی روشنی آسمان تک پہونچتی ہے۔ تاریخ تعمیر اے خرد کہو۔ واسطے خدا کے یہ تعمیر ہوئی۔
۹۷۵ھ مطابق ۱۵۶۷ء

# مسجد سرائے پہاڑ خاں

یہ چھوٹی سی مسجد محلہ رضوی خاں میں سرائے پہاڑ خاں میں لب سڑک ہے جو آج کل پالی ٹکنک اسکول کے پیچھے ہے۔ اس کو اعتفاد خاں عرف پہاڑ خاں نے سرائے کے ساتھ مسافروں کے نماز پڑھنے کے لئے ۱۰۱۵ھ میں بنوایا تھا۔ مسجد کی حالت بے حد خراب اور غیر آباد تھی حافظ محمد سلیمان صاحب بنارسی نے اللہ کے واسطے اس مسجد کو آباد کیا اور سفیدی و مرمت بھی اہل خیر حضرات کی مدد سے دہی کراتے ہیں۔ خود اذان دیتے ہیں اور نماز پڑھتے ہیں۔ مسجد لب سڑک ہے مگر کوئی توجہ کرنے والا نہیں ہے۔ حافظ محمد سلیمان صاحب کو بیعت و ارادت پھلواری شریف بڑی خانقاہ مجیبیہ سے حاصل ہے۔ بہت ہی نیک دل اور سادہ مزاج آدمی ہیں۔ اپنی مخلصانہ کوشش سے اس مسجد کو گلزار و آباد کرنے میں لگے رہتے ہیں۔

---

[1] تاریخ جونپور صفحہ ۴۲-۴۳

پہاڑ خاں عہد شاہجہاں بادشاہ میں حاکم جونپور تھے۔ پہاڑ خاں کا مکان مسکونہ بھی اسی جگہ تھا۔ مزار آپ کا صحن مسجد کے اندر ہے۔ پہلے کچھ افغان اس مسجد کے قریب رہتے تھے مسجد کے صدر محراب پر یہ اشعار پتھر کے اوپر ابھرے ہوئے ہیں مگر سفیدی کی وجہ سے حروف لوٹ گئے ہیں اور پڑھے نہیں جاتے ہیں

در عہد بادشاہ جہاں شاہ جہاں بسعی
ایں مسجدے کہ نیست نظیرش اگر جہاں
بقعہ بنا نمود وبخوبی تمام شد
از دولت عزیز جہاں اعتقاد خاں

سال بنار خواستم از پیر عقل گفت
لوح جبیں طاعتیاں کردہ ایں مکاں
۱۰۵۰ھ مطابق ۱۶۴۰ء

(ترجمہ) عہد سلطنت شاہجہاں بادشاہ کے یہ مسجد جس کی نظیر نہیں یہ کوشش تعمیر ہوئی۔ اس مسجد کی تعمیر بخوبی تمام عزیز جہاں اعتقاد خاں نے کیا ہے سال تاریخ اس کی "لوح جبین طاعتیاں کردہ ایں مکاں" ہے

# خانقاہ رشیدیہ جونپور

اس کا قطعی طور پر پتہ نہیں چلتا کہ خانقاہ رشیدیہ کی یہ بنا کس سنہ میں پڑی لیکن چھان بین کے بعد یہ ثابت ہوجاتا ہے کہ یہ شاہجہاں بادشاہ کا دور حکومت تھا۔ اس طرح اس کی تعمیر کو تقریباً ۳۵۰ سال سے اوپر ہی ہوتا ہے۔ بہرحال حضرت قطب الاقطاب شیخ محمد رشید قدس سرہٗ (دیوان جی) نے حسب الحکم راجی سید احمد مجتبیٰ حلیم اللہ سجادہ نشین خانقاہ حضرت شیخ مخدوم حسام الدین مانکپوری جونپور کا قیام اختیار فرمایا۔ اور آپ کی اولاد و اجداد اور خاندان کے لوگ آپ کے ہمراہ موضع بردہ ضلع جونپور سے چلے آئے اور یہ خانقاہ تعمیر کرائی۔

اس خانقاہ سے اتر متصل ایک مسجد اور ایک کنواں پختہ حضرت مخدوم دیوان محمد

رشید ؒ نے بنوایا تھا۔ یہ مسجد پہلے مسطح تھی بعد کو یہ مغل طرز کا گنبد بنا ہے۔ مسجد کا دروازہ پہلے پورب طرف تھا اب جدید بنا ہے تو دکھن طرف کر دیا گیا ہے۔ مسجد کی توسیع ۱۴۰۵ھ ۱۹۸۵ء میں ہوئی ہے خانقاہ بھی پہلے سفالہ پوش نہ تھی بلکہ چھپر پڑے ہوئے تھے۔

لکھا ہے کہ حضرت مخدوم صاحب دیوان جی ؒ اندرون خانقاہ بیٹھے ہوئے تھے اور موسلا دھار بارش ہو رہی تھی "چھپر اچھا نہیں ہے کہ بارش میں ٹپکنے لگا ہے"۔ کسی مرید نے کہا آپ نے فرمایا یہ پانی روکنے کے لئے نہیں بنا ہے بلکہ دھوپ کی روک کے لئے ہے حضرت شیخ بدرالحق ؒ کے اور بھائیوں نے جب اپنے گھر کی بنیاد ڈالی تو حضرت دیوان جی ؒ نے بھی خانقاہ کو سفالہ پوش بنوایا ہے۔ قدیم سے بزرگوں کی اصل نشست گاہ وہی دکھنی دالان تھی۔ جو ۱۹۸۲ء تک سفالہ پوش رہی ہے۔ ۱۹۸۳ء میں اس دالان کو حضرت مولانا شاہ محمد یٰسین صاحب مدظلہ العالی نے قدامت کو بطور برکت قائم رکھتے ہوئے نئے طرز کی پختہ کوہانی چھت کی صورت میں تعمیر کرایا ہے باقی اور جانب کے مکانات مختلف اوقات میں تبدیل ہوتے رہے ہیں۔ ۱۲۹۰ ہجری مطابق ۱۸۷۱ء کے سیلاب میں جب اور سمتوں کے مکان گر گئے تو حضرت قطب الہند ؒ نے پختہ تعمیر کرایا۔

خانقاہ کا قدیم صدر دروازہ پہلے پورب رخ تھا۔ آپ نے اتر طرف بہت ہی عظیم الشان گیٹ تعمیر کرایا ہے۔ مسجد سے متصل دکھن جانب ایک تنگ حجرہ تھا جس میں حضرت قطب الاقطاب دیوان جی ؒ ریاضت و عبادت فرماتے تھے اور خانقاہ میں پچھم طرف ایک حجرہ قدیم نشست گاہ دلان نما اور پچھم طرف والی دالان سے ملا ہے جس میں حضرت شیخ بدرالحق محمد ارشد ؒ عبادت کرتے، اس کو آس مرمت میں بھی اپنی اصل حالت میں رکھا گیا ہے۔ اسی طرح ایک قدیم حجرہ پورب طرف والی دالان سے ملا ہوا ہے وہ بھی اپنی اصلی حالت میں ہے اور اسی حجرہ میں اس خاندان کے بزرگوں کے تمام تبرکات ملبوسات اور قدیم و نادر اشیاء جو چینی اور تانبے کی بنی ہوئی ہیں اور جو اپنی تاریخ بھی اپنے اندر رکھتی ہیں اور ان تمام نوادرات و دیگر قیمتی اشیاء کو دیکھنے والا متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا ہے۔ اور یہ تمام اشیاء بزرگوں سے عظیم

نسبت کی وجہ سے لائق صد احترام و ادب ہیں۔ ان تمام چیزوں کی حفاظت اور سلیقہ سے رکھنا حضرت مولانا شاہ محمد یٰسین صاحب کا کارنامہ ہے۔ اور اس کے لئے وہ مبارک باد کے مستحق ہیں۔ اگر آپ توجہ نہ فرماتے تو یقیناً یہ سارا سرمایہ جو اپنے اندر ایک تاریخ ماضی رکھتا ہے برباد ہو جاتا۔

حضرت شیخ بدر الحق محمد ارشد رح والا عبادتی حجرہ بڑا متبرک اور مستجاب الدعوات ہے۔ حجرہ ہر وقت بند رہتا ہے اور ہر شام اس میں چراغ روشن ہوتا ہے۔ لوگ برابر ایصال ثواب اور حاضری کیلئے آتے ہیں اور فائز المرام ہوتے ہیں۔ اس خانقاہ شریف کی از سر نو مرمت کا کام حضرت مولانا شاہ محمد یٰسین صاحب مدظلہ العالی نے ۱۹۸۳ء سے شروع کیا ہے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ پوری خانقاہ خستہ اور قابل شکست ہو گئی تھی۔ اندرونی حصہ کی پوری مرمت اور اس کی سرجری اور پیوند کاری اس طرح کی گئی ہے کہ پوری عمارت اپنی قدیم شکل و صورت میں باقی ہے اور دیکھنے سے گمان ہوتا ہے کہ یہ تعمیر جدید ہے۔ اس سے حضرت مولانا کی تعمیری اور فنکارانہ صلاحیت اور خدا داد ذہن و فکر کا اندازہ ہوتا ہے اور صدر گیٹ تو ایسا پُر شکوہ اور آرائش و زیبائش اور نقش و نگار سے پُر ہے کہ دیکھنے والا پہلی نظر میں بے ساختہ جدید تعمیر کہنے پر مجبور ہے۔ اس گیٹ پر حسب ذیل کتبات ہیں۔

# خانقاہ کے صدر گیٹ کا کتبہ

۷ ۸ ۶
۹۲

یا رشیدُ اَغِثْنِیْ

اس کے بعد ایک شعر قطب الاقطاب حضرت دیوان محمد رشید رح جونپوری کا ہے ؎

راہ را گم کردہ حیرانی چرا　　　شمس حق را یاد کن گویا رشید

اس شعر کے دو معنیٰ ہیں۔ ایک ظاہری اور دوسرا باطنی، ظاہری معنیٰ تو یہ ہیں کہ

اگر تم مسافرت میں ہو اور راستہ بھٹک کر منزل مقصود
سے دور ہو گئے ہو تو کوئی حیرانی و پریشانی کی بات

نہیں ہے شمس حق کو یاد کرو جو کہ آپ کا لقب بھی تھا
اور 'یا رشید' کہو تو کوئی مردانِ غیب تمہیں راستہ بتا
دے گا۔

اس کے باطنی معنیٰ کا تعلق اسرار الٰہی اور معارف و حقائق سے ہے کہ
اگر راہ سلوک میں منزل مقصود تک پہونچنے میں دشواریاں
پیدا ہو گئی ہیں۔ یا حالت انقباض ہے اور حجابات
بشریہ حائل ہیں تو دل برداشتہ اور حیران و پریشان
ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ تم "شمس حق" حق کے
آفتاب یعنی رشید کو یاد کرو، اور باطنی توجہ کیساتھ
'یا رشید' کا ذکر کرو تو ساری پریشانی
رفع ہو جائے گی۔ اور تم فائز المرام ہو گے

یہاں اس امر کی وضاحت ضروری ہے کہ اولیاء کاملین کی ذات فنافی اللہ کے بعد باقی نہیں رہتی ہے۔ بلکہ ذات حق میں مل جاتی ہے پھر ان کو شمس حق کہو یا رشید کہو کوئی فرق نہیں ہے۔ یہاں من و تو کا فرق مٹ جاتا ہے اس بات کو عارف رومیؒ نے اس طرح فرمایا ہے ؎

اتصال بے تکیف بے قیاس     ہست رب الناس را با جان ناس

اولیاء کاملین اور عارفین باللہ کا اس ذات واحد سے ایسا اتحاد اور اتصال ہو جاتا ہے جس کی کیفیت نہ بیان ہو سکتی ہے اور نہ عقل اس کا احاطہ کر سکتی ہے۔ روح جو منبع حیات ہے اس روح اعظم سے مل جاتی ہے اور دونوں ایک ہو جاتے ہیں۔ یہی مرتبہ فنا کا ہے اور انسانی پیدائش کا یہی مقصد ہے۔

اس سے اولیاء کاملین کے مراتب اور مقام کا اندازہ تو آپ کو ہو جائے گا کہ ان کی ذات خود اپنی ذات نہیں ہے۔ نور مطلق اور ذاتِ حق ہے یا شمس حق ہے نور حق یا عالم اجسام کے اعتبار سے "محمد رشید" کہو سب ایک ہی ہے۔ جب ولایت کا تاج

رکھدیا گیا تو قطرہ سمندر میں مل کر ایک ہوگیا۔ خوب فرمایا ہے حضرت آسی صاحبؒ نے

فنافی اللہ جب ہم ہوگئے ذات الٰہی میں
ہمیں بندے بنے اپنے ہمیں اپنے خدا ٹھہرے

بس ادب کرو بغیر ادب کے یہ دونوں جہان کی دولت نہیں مل سکتی ہے جس نے اولیاء اللہ کی شان میں ذرہ برابر بھی گستاخی کی یا صرف اس قسم کی بات ہی کی یا محض دامنِ خیال ہی کو آلودہ کیا تو وہ مردود بارگاہ الٰہی ہوگیا۔ خوب فرمایا ہے حضرت عارف رومیؒ نے ؎

ہر کہ گستاخی کند اندر طریق　　گردد اندر وادیٔ حیرت غریق

ترجمہ: جس نے بھی اس پاکیزہ گروہ کی شان یا راہ سلوک وطریقت میں ذرا بھی گستاخی کی تو خدا کی طرف سے وہ ہمیشہ کے لئے وادیٔ حیرت میں غرق کر دیا جاتا ہے پھر اس کا سفینہ کبھی ساحل آشنا نہیں ہوتا ہے۔

اگر تمہیں باطنی دولت حاصل کرنی ہے تو ادب واحترام اور عشق ومحبت اور تصور شیخ کو اپناؤ۔ یہی ولایت ورضائے الٰہی کی عمارت کا بنیادی پتھر ہے۔ شک وشبہ والا کبھی فائز المرام نہیں ہوتا ہے۔ حضرت عارف رومیؒ فرماتے ہیں ؎

از خدا جوئیم توفیق ادب　　بے ادب محروم گشت از فضل رب
بے ادب تنہا نہ خود را داشت بد　　بلکہ آتش در ہمہ آفاق زد
از ادب پُر نور گشتش ایں فلک　　وز ادب معصوم وپاک آمد ملک

اگر تمہیں ادب اور عشق ومحبت کی لازوال دولت حاصل ہوگئی تو تمہیں وصل الٰہی ضرور حاصل ہوگا۔ دوسرا شعر حضرت عبد الرحمن جامیؒ عارف باللہ کا ہے کہ ؎

بہ مقامیکہ نشانِ کفِ پائے تو بود
سالہا سجدۂ صاحب نظراں خواہد بود

اس کا ترجمہ یہ ہے کہ
جس سرزمین پر اولیاء اللہ اور عارفین باللہ کے قدم پڑے ہوں

وہ جگہ از حد مقدس اور لائق صد احترام ہے۔ اور یہ مرتوں سے
اصحاب نظر کیلئے جائے سجدہ ہے۔ کیونکہ فنافی الذات
ہونے کے بعد یہ قدم اور وہ قدم دو نہیں ہیں۔ صرف چشم بصیرت
کی ضرورت ہے۔

اس شعر سے خانقاہ یا اس طرح کے دوسرے مقامات کے تقدس کا اظہار اور اس سے انبیاء اور اولیاء کے مقام و مراتب کا پتہ چلتا ہے۔ ان پاکیزہ روحوں کا ادب و احترام کرو۔ یہی باری تعالیٰ کی رضا و خوشنودی کا ذریعہ ہے۔ یہ ذات واحد میں اس طرح متحد ہیں کہ ان کو کسی طرح الگ نہیں کیا جا سکتا ہے اور نہ اس کی کیفیت بیان ہو سکتی ہے

## جدید تعمیرات

صدر گیٹ کے باہر افتادہ زمین جو پورب پچھم اور دکھن میں سڑک تک کافی وسیع ہے۔ اس میں سلیقہ مندی سے دوکانیں تعمیر ہو رہی ہیں۔ اسی طرح گیٹ کے اتر پختہ سرکاری فرش کے بعد مسجد سے سڑک تک افتادہ زمین ہے اس پر بھی دوکان کی تعمیر کا کام ہو رہا ہے۔ اس سے خانقاہ شریف کو سالانہ جو آمدنی ہو گی وہ حضرت مولانا شاہ محمد یٰسین صاحب کی بہت بڑی دین ہے۔ کمال تو یہ ہے مٹی اور قدیم ملبوں اور لاہوری اینٹوں کے اس ڈھیر کو دانائی کے ساتھ ہٹانا اور تعمیر کے اندر اسے کھپانا کہ ایک ایک اینٹ و مٹی کو سینے سے لگا کر استعمال کرنا حسن استعمال کا یہ سلیقہ لائق تعریف ہے

میری رائے میں خانقاہ رشیدیہ کی مرمت اس طور پر نئے سرے سے کرانا کہ اس کی قدامت میں بال برابر بھی فرق نہ آئے بلکہ قدامت میں اور چار چاند لگ جائے پھر باہری افتادہ زمین پر چوطرفہ دوکانوں کی تعمیر جو تعمیر جدید ہے اور اس مہنگائی کے دور میں اتنی عظیم الشان تعمیر کیلئے جس کا کام سالوں سے جاری ہے اور ختم ہونے کا نام نہیں لے رہا ہے روپیہ کی فراہمی اتنا بڑا اعجاز ہے کہ اس کو اس سلسلہ کے تمام بزرگان دین کا زندہ تصرف اور تائید غیبی اور رضائے الٰہی کے سوائے اور کیا کہا جا سکتا ہے۔ جن کو خاصان خدا کے زندہ تصرف اور کرامات میں یقین کامل نہیں ہے وہ آئیں اور بچشم خود اس زندہ کرامت کو دیکھ لیں اور عبرت حاصل کریں۔

اس خانقاہ کی از سر نو مرمت اور جدید تعمیرات کا سہرا حضرت مولانا شاہ محمد یسین صاحب مدظلہٗ العالی کے سر ہے۔ آپ نے نہایت فنکارانہ اور سلیقہ مندانہ طور پر بڑی مستقل مزاجی سے جم کر اور مزدوروں کے ساتھ مزدور ہو کر اس عظیم تعمیراتی کام کو انجام دیا ہے۔ اس سے قبل بھی محسنی بانار پرنیہ بہار کے دارالعلوم مصطفائی کی تعمیر کا عظیم الشان کام آپ اپنے غیبی ہاتھوں سے انجام دے چکے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ قضا و قدر نے اسی کام کی اعلیٰ صلاحیت کے ساتھ آپ کو پیدا کیا ہے۔

"ہر کس را بہر کارے ساختند"

کا اصول کائنات کے نظم و نسق میں جاری و ساری ہے۔

حضرت مولانا شاہ محمد یسین صاحب علوم ظاہری و باطنی سے مالامال اور پابند شریعت و طریقت ہیں۔ آپ بہت ہی وسیع معلومات اور گہرا مطالعہ رکھتے ہوئے بھی ہر وقت ورق گردانی کا سلسلہ جاری رکھتے ہیں اور علم کے حصول میں بڑے حریص ہیں۔ طبیعت میں عجز و انکسار بہت زیادہ ہے اور کلام میں وقار اور متانت و سنجیدگی کو بڑا دخل ہے۔ تصوف اور اس کے اسرار و حقائق اور معارف کے بیان میں بڑی قدرت رکھتے ہیں۔ بحر معرفت میں غواصی کے بعد ایسے ایسے موتی چن کر لاتے ہیں کہ سننے والوں کی عقل دنگ رہ جاتی ہے اور کبھی کبھی جذب غالب آجاتا ہے تو اس کے آثار چہرے اور گفتگو سے برملا ظاہر ہوتے ہیں۔

اس سلسلہ کے بزرگان دین سے والہانہ عشق و محبت اور عقیدت و الفت ان کے دل میں موجزن ہے یہی نہیں بلکہ ان کی ہر چیز اور ان سے جن چیزوں کو نسبت ہو گئی ہے اس سے بھی ویسا ہی تعلق و لگاؤ ہے جیسے کہ ان کی ذات خاص سے ہے۔ اس کی زندہ مثال پورب والی کوٹھری کے وہ تبرکات، اشیاء، ملبوسات اور تحریرات اور ظروف ہیں جس کو اکٹھا کر کے آپ نے ہر چیز کو الگ الگ قدیم طرز کے بکسوں اور گٹھری اور دوسری چیزوں میں عوام کی زیارت کے لئے سجایا ہے۔

حضرت مولانا موصوف نے اپنے اعلیٰ اخلاق و کردار اور صداقت و دیانت اور حسن عمل سے آنے والوں کے دلوں کو موہ لیا ہے۔ آپ معمولات کے بہت پابند اور منصب ارشاد و تلقین پر بھی فائز ہیں۔ اور خاص لوگوں نے آپ کے دست حق پرست پر

پر بیعت کی ہے۔ ۱۹۸۳ء میں آپ ہی کے دست مبارک سے خانقاہ شریف کی از سر نو مرمت اور جدید تعمیرات کا کام شروع ہوا ہے اور پورے ۱۹۸۴ء تک جاری رہے گا ممکن ہے کہ ۱۹۸۵ء میں یہ کام اپنے اختتام کو پہونچے۔ اس دور پر فتن میں جب کہ روٹی کپڑا اور تجارت ہی لوگوں کا مقصد زندگی ہے۔ آپ کی ذات گرامی اہالیان جونپور کیلئے کبریت احمر ہے۔ اور لوگ فیضیاب ہو رہے ہیں۔ تعمیر کے بعد یہاں پر ایک مدرسہ بھی کھولنے کا ارادہ ہے۔ خدا آپ کی عمر میں برکت دے۔ آمین ثم آمین۔

# جامع مسجد منڈیاہوں

یہ مسجد قصبہ منڈیاہوں میں جو تحصیل بھی ہے جونپور سے ۲۰ر کلومیٹر مرزا پور روڈ پر واقع ہے۔ اس مسجد کو قاضی خیرالدین نے اکبری دور میں اپنے قلعہ کے اندر ۹۹۸ھ ہجری مطابق ۱۵۸۹ء میں تعمیر کرایا تھا۔ جن لوگوں نے تاریخ تعمیر ۹۱۰ھ ہجری لکھا ہے وہ غلطی پر ہیں کیونکہ یہ تو اس کی بنیاد کی تاریخ ہے نہ کہ اختتام کی۔

مسجد کے صدر پھاٹک پر کوئی سجاوٹ نہیں ہے۔ یہ ۱۹۳۳ء کا تعمیر شدہ ہے شرقی مساجد کے مقابلہ میں یہ مسجد کم خوبصورت ہے۔ لیکن پھر بھی بہت وسیع ہے اور دیکھنے میں حسین معلوم ہوتی ہے۔ اس کے مرکزی محراب کے پتھر پر یہ اشعار ابھرے ہوئے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| بچوں خیرالدین شریعت منزلت را | تقاضائے رواج شرع دیں شد |
| بہ پیش قلعۂ خود ساخت مسجد | کہ از حکام آں حصن حصیں شد |
| بروئے حلقۂ قلعہ چو بینی | بزیب و زینت آں مسجد نگیں شد |
| بود نکرم ز تاریخ بنائش | بحمد اللہ اساس دین متیں شد ۹۹۰ھ |
| رسانیدم بغرض حیلۂ خویش | کہ تاریخش بانجام ایں چنیں شد |

پسندیدہ بفرمودہ بالغسور
زفیض حق چہ تاریخ متیں شد [۱]

---

[۱] شرقی مونٹ ص۵۵

ترجمہ :- خیرالدین نے اس منزل شریعت کو بہ تقاضائے شرع دیں اپنے قلعہ کے سامنے بنایا جو کہ اس قلعہ کے اوپر حکومت کرتی ہے۔ حلقۂ قلعہ کو دیکھنے میں یہ مسجد زیب و زینت میں نگینہ معلوتی ہے۔ بنا تعمیر کے تاریخ کی فکر ہوئی اللہ کا شکر ہے کہ "اساس دین متین شد" تاریخ نکلی اب بزرگوں نے اختتام تاریخ تعمیر لکھنے کا حکم دیا۔ ان کے فرمانے کے بموجب تاریخ پر غور کیا "زفیض حق چہ تاریخ متیں شد" تاریخ نکلی۔

# احسن المساجد۔ ملاٹولہ۔ جونپور

اس مسجد کا آغاز تعمیر حضرت مولانا شاہ محمد محسن صاحبؒ نے ۱۲۹۷ھ میں کیا اور ۱۳۰۱ھ میں یہ مسجد بن کر تیار ہو گئی۔ اور اس وقت سے آج تک تا دم تحریر اس میں اذان و نماز برابر ہوتی رہی ہے۔ کبھی یہ مسجد نمازیوں سے محروم نہیں ہوئی ہے اور یہ مسجد بڑی متبرک اور مستجاب الدعوات ہے کہ اس میں ملاٹولہ کے بڑے بڑے علماء اور مشائخ اور اولیائے کبار امت اور فضلاء روزگار نے برسوں متواتر نمازیں ادا کی ہیں اور اپنے مریدین وخلفاء کو درس علم ظاہر و باطن دیا ہے

اس مسجد میں ایک عرصہ دراز سے مدرسہ کرامتیہ نے علم کی شمع روشن کی ہے اور حضرت مولانا عبدالعزیز صاحبؒ پنجابیؒ نے جو ایک زبردست عالم اور فقیہ تھے اور بھی دوسرے علماء فضلاء نے درس و تدریس کے ذریعہ طالبان علم وفن کو سیراب کیا ہے اور بہترین تربیت سے نوازا ہے۔ آج بھی کتنے علماء کرام اسی مدرسہ کے فیض یافتہ ملک و اطراف ملک میں پھیلے ہوئے ہیں اور علم و ہدایت کی روشنی بکھیر رہے ہیں۔

یہ مسجد اندر سے بھی بہت کشادہ اور اس کا باہری صحن بھی بہت وسیع ہے اس کے دو گیٹ ہیں ایک پورب سے ہے اور دوسرا اتر طرف سے۔ مسجد کافی اونچائی

پر ہے۔ امام کے کھڑے ہونے کی جگہ ایک بڑا ہی شاندار کتبہ ہے جو حضرت مولانا شاہ محمد محسن صاحبؒ کا ہے۔ آپ اپنے وقت کے بہت بڑے خطاط تھے اور لوگوں کو اس فن کا بھی درس دیتے تھے۔ دوسرے گیٹ والا کتبہ حضرت مولانا شاہ ابوالحسین صاحبؒ کا ہے۔ آپ اپنے وقت کے نامور خطاطوں میں گذرے ہیں۔ خط کی سادگی اور صفائی انکے فن کی مہارت کا پتہ دیتی ہے۔

اس مسجد کی چھت امتداد زمانہ سے بوسیدہ ہوگئی تھی۔ حضرت مولانا شاہ صوفی ظفر احمد صاحب دامت برکاتہم نے ۱۹۷۶ء میں مسلمانان شہر جونپور کی توجہ مبذول کرا کے اس کی چھت اور فرش کو از سر نو تعمیر کرایا اور اس طرح اپنے دادا مرحوم حضرت مولانا شاہ محمد محسن صاحبؒ کی یادگار کی قدر دانی کرتے ہوئے اس کو نئی زندگی عطا کردی ہے اور جو کام بھی مرمت کا ہوا ہے وہ قابل تحسین وستائش ہے اور خلوص و دیانت کے طور پر اپنے ذاتی صرفہ سے اس تعمیر کی ۱۹۷۶ء میں ایک روئداد آمد و خرچ و نقشہ مسجد اور اسمار معاونین و عطایا اور اشیاء کا طبع کرا کے عام طور پر تقسیم کر دیا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ دیانت و صداقت کا اتنا عظیم مظاہرہ قابل عمل اور لائق تقلید ہے۔

مولانا موصوف جونپور کی جامع مسجد کے بھی منتظم و خطیب ہیں۔ ۱۹۸۰ء میں تعمیر کے اپنے کامیاب تجربہ کے بعد آپنے جامع مسجد کی مرمت اور پھر اسکے منہدم و مسمار پوربی گیٹ کی تعمیر ثانی کا آغاز کر دیا ہے جو آج سات برس کے بعد بھی متواتر جاری ہے۔ لاکھوں روپیہ صرف ہو چکا ہے اور ابھی کام ختم ہونیکا نام نہیں لے رہا ہے۔ بلکہ مرتوں کام جاری رہنا ضروری ہے

مگر یہ محض چونے گارے کی جڑائی اور سنگ و خشت سے تعمیر کا ہی سلسلہ نہیں ہے۔ اس کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ اسلامی اذہان کی تعمیر اور انسانی قلوب کو جوڑنے، درستگی احوال اور اصلاح سماج اور کردار سازی کی تحریک کے طور پر استعمال کی جا رہی ہے جسکو خود حضرت موصوف نے اپنی تقریر میں واضح کر دیا ہے چنانچہ تعمیر جامع مسجد کے ہر کام کو اصلاح و تشکیل کی تحریک کا وسیلہ بنایا جا رہا ہے۔ یہ وقت کی ایک بڑی اہم ضرورت تھی جسکی تکمیل کیلئے موصوف نے یہ مہم جاری کر دی ہے۔ کاش اہل جونپور قدر بھی کریں۔

# مسجد دارہ شکوہ میاں پورہ

میاں پورہ محلہ جونپور کے مشہور و معروف رئیس اور بزرگ میاں شیخ محمد ملا[؟]
کا آباد کیا ہوا ہے۔ مشہور ہے کہ یہ مسجد شاہزادہ دارہ شکوہ بن شاہ جہاں بادشاہ دہلی
کے حکم سے عہد شاہجہانی میں تعمیر کی گئی۔

شاہ جہاں کے عہد میں شاہزادہ دارہ شکوہ ملک کے نظم و نسق کے سلسلے
میں جونپور آیا۔ وہ یہاں شرقیوں کی تعمیر کردہ مسجدوں کو دیکھ کر متحیر ہوا اور خود

بھی اپنی یادگار کے طور پر ایک مسجد تعمیر کرائی۔ یہ مسجد دریائے گومتی کے کنارے
ہے اور سطح دریا سے ۵۰ فٹ بلندی پر واقع ہے اور اپنی صناعی کا بہترین نمونہ ہے

سیلاب کا سخت سے سخت مقابلہ کرنے کے باوجود بھی موجود ہے۔ یہ مسجد بہت ہی پُرفضا مقام پر واقع ہے جہاں سے دریا کا نظارہ بہت ہی اچھا معلوم ہوتا ہے اور دل کو فرحت وسکون اور مسرت کی عیش کامیاں حاصل ہوتی ہیں۔

اس مسجد کے پتھر کے مضبوط پشتے سے میاں پورہ سیلاب کی زد سے بچ گیا ہے ورنہ یہ محلہ کب ہی کا ویران ہو گیا ہوتا۔ اسی مسجد سے متصل نہایت ہی سنگین وخوبصورت ایک کنواں ہے جو اسی عہد کا ہے۔ ایک کنواں اور بھی سنگین اسی محلہ میں کھدائی میں برآمد ہوا ہے جس کا پانی شیریں ہے۔ یہ کنواں شیخ محمد ماہُ یا ان کے صاحبزادے محمد نوح کا تعمیر کیا ہوا ہے۔ مسٹر ڈنکن صاحب نے میرزاہد کی نگرانی میں اس مسجد کی مرمت کرائی اور چھت کو از سر نو بنوایا۔ [۱]

# پنجہ شریف جونپور

خواجہ میر کے بیٹے سید علی حضرت علی رضی اللہ عنہ ——— کے دست مبارک کا نشان جہانگیر بادشاہ کے عہد زریں میں عرب سے ۱۰۲۱ھ مطابق ۱۶۱۴ء میں لائے تھے۔ انھوں نے اس کو نصب کرنے کے لئے ایک مضبوط احاطہ بلند دروازہ کے ساتھ بنوایا۔ مگر وہ عمارت کے تکمیل ہونے سے پہلے ہی انتقال کر گئے۔ ان کی قبر مفتی محلہ جونپور میں خواجہ میر کے مقبرے کے اندر تھی۔ اس عمارت کی تکمیل ۱۰۸۰ھ مطابق ۱۶۶۶ء میں ہوئی تھی مگر مقبرہ گر کر مسمار ہو گیا۔

جناب امیر المومنین سیدنا حضرت علی کے دست مبارک کا نشان روضہ "شاہ کا پنجہ" کے نام سے مشہور ہے۔

شاہ کے پنجہ کی زیارت کا مجمع ۲۰ رمضان المبارک اور محرم کی نوچندی

---

[۱] شرقی سومنٹ ص ۶۵-۶۴ تجلی نور حصہ سوم قلمی ص ۱۹۵

جمعرات اور ۱۲ر شعبان کو ہوتا ہے۔ احاطہ و روضہ شاہ کے پنجے کی حالت اچھی ہے

صدر گیٹ پنجہ شریف جونپور نمبر ۸۷

بقیہ تعمیر روضہ مذکور مسماۃ چمن طوایف نے اپنے مال خاص سے پوری کی اور اس کا
صدر دروازہ نہایت بلند و عالیشان بنوایا ہے جس پر یہ قطعہ تاریخ ہے ؎

روضۂ شاہِ نجف کرد چمن چوں تعمیر
تاکہ سرسبز ازیں حسن عمل ہا باشد
سالِ تاریخ چنیں و چہ خرد گفت بلے
"پنجۂ دست یداللہ درایں جا باشد"

ترجمہ :- روضہ شاہ نجف چمن نے تعمیر کیا ہے تاکہ عمل نیک سرسبز رہے۔ اے خرد سال تاریخ کہو۔ ہاں ،
"پنجۂ دست یداللہ درایں جا باشد" [1]

پنجہ شریف تعمیر ۱۸۱۶ء بزمانہ نظرسر

اس پنجہ شریف کے اتر میں سو قدم کے فاصلے پر ایک روضہ حضرت عباس علمدار رضؓ و امام باڑہ تعمیر کرایا ہوا اسماۃ نورتن طوائف جو چمن طوائف کی لڑکی ہے اور ۱۲۹۸ھ مطابق ۱۸۸۰ء میں ایک دالان پختہ متصل صدر دروازہ بحکم طرف مردعلی خاں رئیس جونپور کا تعمیر کردہ ہے۔ ایک عرصہ گذر جانے اور دیکھ بھال نہ کرنے کی وجہ سے تمام عمارت شکست ہو گئی تھی کہ مولوی عنایت حسین خاں نے شیعیان جونپور سے چندہ کرکے اور کافی سعی و کوشش کے بعد از سرنو مرمت کرایا۔ یہ عمارت دیکھنے میں

---

[1] شرقی مونٹ ص۲۷ تجلی نور حصہ سوم قلمی۔ منظر الاحدیہ فارسی مطبوعہ ۱۹۱۲ء

بڑی خوبصورت معلوم ہوتی ہے۔ شہر سے الگ پورب طرف ۲ میل کے فاصلے پر موضع بابو پور میں یہ عمارت ہے۔

انتظام کا یہ عالم ہے کہ شاہ کے پیچھے سے متصل زمین جو بطور راستہ کے تھی اور زائرین جس پر بیٹھتے تھے کاشتکاروں نے جوت لیا ہے مگر ذرا بھی کان پر جوں نہیں رینگتی۔ خدارا شیعہ حضرات اپنے متبرک مقامات کی حفاظت کی طرف متوجہ ہوں اور ان کے آباو اجداد کے جو آثار ہیں ان کی دل وجان سے حفاظت کریں اس میں شیعہ و سنی کا کوئی سوال نہیں ہے سب کی ذمہ داری ہے۔

# حضرت عباسؓ علمدار پر ایک نظر

آپ وہی عباس علمدارؓ ہیں جو حضرت علی کی زوجۂ ثانی حضرت فاطمہ ام البنینؓ دختر کلابیہ کے بطن سے ہیں۔ ام البنین آپ کی کنیت ہے۔ تذکرہ نگاروں اور مورخین کا بیان ہے کہ جب آپ خانہ سیدہ میں بحیثیت زوجہ علی مرتضٰی داخل ہوئیں تو سب سے پہلے چوکھٹ سیدہ کو بوسہ دیا پھر صحن خانہ میں پہونچکر حسنین کے گرد طواف کیا اور ہاتھ جوڑ کر فرمایا کہ " شہزادو! ماں بن کر اور خادم بن کر آئی ہوں خدمت گذاری کا شرف عطا کرنا!" اور پھر وہ وقت بھی آیا کہ جب حضرت حسنین فرط مسرت سے دیوانہ ہو کر یہ خبر لیکر والد کی خدمت میں حاضر ہوئے کہ قادر مطلق نے ہمیں ایک چاند سا بھائی دیا ہے۔

حضرت علیؓ اس وقت مسجد میں سربسجود تھے فارغ ہوئے تو گھر تشریف لے گئے۔ اور جناب حسین اپنے احباب کو اس نو مولود کی خوشخبری سنانے چلے۔ حضرت مولا علیؓ نے گھر پہونچکر بچے کے کان میں اذان و اقامت کہی اور ماں سے کہا کہ میں نے اس بچہ کا نام "عباس" تجویز کیا ہے۔ کچھ دیر بعد جب حضرت حسینؓ گھر میں آئے تو بہن نے کہا کہ بابا جان نے ہمارے ننھے منے بھائی کا نام "عباس" رکھا ہے

جناب حسین نے فوراً وضو کیا اور نو مولود بھائی کو گود میں اٹھا کر اپنے لب ہائے مبارک کو آپ کے کان کی طرف جھکایا تو حضرت مولیٰ علیؓ نے فرمایا کہ " بیٹا ! میں نے اذان و اقامت کہہ دی ہے "۔ لیکن پھر بھی حضرت حسینؓ نے کان میں کچھ کہا اور باپ سے عرض کیا " بابا جان میں نے اذان و اقامت نہیں کہی ہے بلکہ مادر گرامی کا ایک پیغام تھا جو پہونچایا ہے "۔ حضرت مولائے کائنات یہ سن کر بے تاب ہوگئے اور دریافت کیا، " جان پدر جلد بتاؤ وہ پیغام کیا تھا جو بنت رسول جناب سیدہ نے اس ننھے سے بچے کیلئے دیا تھا "۔ حضرت حسین نے ارشاد فرمایا کہ مادر گرامی نے مجھ سے وصیت فرمائی تھی کہ جب کبھی اس گھر میں ایسا بچہ پیدا ہو جس کا نام " عباس " رکھا جائے تو میرا سلام کہہ دینا۔ چنانچہ والدہ محترمہ کا وہ پیغام میں نے پہونچا دیا ہے۔

شجاعت میں جناب عباسؓ کا اندازہ عقل و فہم سے بالاتر ہے۔ جس کی مثال واقعۂ کربلا کا دردناک سانحہ ہے کہ جب آل رسول کے پیاسے بچوں کیلئے سید الشہداء حضرت امام حسینؓ نے اپنے بھائی حضرت عباسؓ کو یہ کہہ کر اجازت دی کہ بھیا جاؤ اور پیاسے بچوں کیلئے سبیل آب کرو تو عباس نے فوراً مشکیزہ سنبھال لیا۔ آپ عازم نہر فرات ہوئے تو چار ہزار مسلح لشکر فرات پر پہرہ دے رہا تھا اور تا حد نظر کوفی و شامی نیزے اور تیر و تلواریں، گرز اور برچھیاں تانے ہوئے تھے۔ مگر آپ نے کسی ایک کی بھی پرواہ نہ کی اور تن تنہا ان سے مقابلہ کرتے اور ہزارہا دشمنوں کو بیک وقت دفع کرتے جب نہر فرات پر قابض ہوگئے تو اس وقت جسم پر کسی زخم کا نشان تو درکنار خراش تک نہ تھی۔ آپ نے مشکیزہ میں پانی بھرا اور ایک ہاتھ میں علم سنبھالے رہے۔ آپ کو اپنی متاع حیات سے زیادہ بچوں کیلئے حاصل کردہ یہ پانی عزیز تھا۔ اہل کفار نے جب یہ رنگ دیکھا تو انھوں نے آپ پر گھیرا تنگ کر دیا اور ہر جانب سے تیروں کی برسات شروع کر دی۔ ایک بدبخت نے آپکے بازو پر تلوار سے وار کیا وہ تن سے جدا ہوگیا۔ مگر ہاتھ کے شہید ہو جانے کے بعد بھی آپ نے پرواہ نہ کی اور مشکیزہ کو دانتوں سے دبا لیا۔ نیز دوسرے بازو سے دشمنوں پر وار

کرتے رہے ہمت و قوت اور شجاعت کا یہ عالم تھا کہ زخمی بازو سے بہتے ہوئے تیز تر لہو کے باوجود آپ جس طرف بڑھتے دشمنوں کی صفوں کی صفیں درہم برہم کر دیتے کیا دنیا میں شجاعت کی ایسی کوئی مثال دے سکتا ہے ؟

حضرت امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ حضرت عباس علمدار بڑی گہری بصیرت اعلیٰ معرفت اور پختہ ایمان و یقین کے مالک تھے ۔ حضرت امام زین العابدینؓ فرماتے ہیں کہ اللہ جناب عباس پر رحمتیں نازل فرمائے کہ انھوں نے حضرت امام حسینؓ کی پوری پوری مدد کی۔ ان کے دونوں بازو بھی کٹ گئے۔ مگر پھر بھی ہمت نہ ہاری۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے ان کو دو پر عنایت کئے۔ جن سے وہ جنت کے اندر فرشتوں کے مانند انھیں کے ساتھ گرم پرواز بھی ہوتے ہیں۔ بروز قیامت خداوند تعالیٰ کے یہاں جناب عباس کا رتبہ دیکھ کر تمام شہداء عظام رشک کریں گے۔

ایک روایت کے مطابق مولائے کائنات جناب علی مرتضیٰؓ نے اپنی وفات کے وقت حضرت امام حسین سے وصیت فرمائی تھی کہ اپنے تمام بھائیوں کے ساتھ محبت و شفقت سے پیش آنا۔ لیکن حضرت عباس کیلئے خاص طور پر حضرت امام حسینؓ سے شفقت و محبت کرتے رہنے کی وصیت فرمائی تھی چنانچہ حضرت عباس فرماتے تھے کہ میں تو حسین کا ادنیٰ غلام ہوں اور مجھے اس پاکیزہ نسبت سے فخر ہے"۔ یہی وجہ ہے کہ آپ نے زندگی بھر حضرت حسین کو آقا ہی کہا ہے۔

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ میدان کربلا میں "شمر بن جوشن" نے جو آپ کا ننہالی رشتہ دار بھی تھا جب کوفہ کے گورنر ابن مرجانہ نے یہ پیغام دیا کہ عباس اگر حسین کا ساتھ چھوڑ دیں تو انھیں اعزاز بھی ملے گا اور انعام و اکرام بھی اور یہ کہ عباس کو امان ہے"

اس بات پر حضرت عباس کا چہرہ غیظ و غضب سے سرخ ہو گیا اور غضبناک ہو کر فرمایا۔ تجھ پر لعنت ہے اور تیرے امان نامے پر بھی لعنت ہے

تو ہم کو امان دیتا ہے جب کہ فرزند رسول کو کوئی امان نہیں، سبط رسول پر تو عرصۂ حیات تنگ ہو اور مجھے انعام و اعزاز کا پیغام دیا جائے۔ یہ ہرگز نہیں ہو سکتا ہے۔ میرا مرنا اور میرا جینا سبطِ نبی کے ساتھ ہے۔

خدا کی قسم! مجھے اگر سات بار موت آئے اور سات بار مجھے پھر زندہ کر دیا جائے، تو بھی میں حسینؑ کا ساتھ نہیں چھوڑوں گا۔ میدان کربلا میں بوقت شہادت آپ کی عمر شریف ۳۶ - ۳۷ برس کے قریب تھی۔

آپ جتنے بہادر تھے اتنے ہی متقی و پرہیزگار بھی تھے اور آپ کو اپنے والد معظم حضرت علی رضؓ سے اخلاق، تہذیب، سخاوت اور شجاعت کے بہترین اوصاف ورثہ میں ملے تھے۔ نیز علم و حکمت اور عقل و دانائی میں آپ کا کوئی جواب نہ تھا۔ آپ جامعِ کمالات تھے۔

میں اہلسنت حضرات سے پوچھتا ہوں کہ انہیں علمائے اور حضرات اہلبیت رضوان اللہ علیہم اجمعین سے وہی محبت ہے جیسی کہ حضرت علی مولائے کائنات اور حضرت حسنین رضی اللہ عنہما کو تھی اور اگر محبت کا کوئی گوشہ نہیں ہے اور نہ تعلق ہے تو یہ کان کھول کر سن لیں کہ بغیر محبت اہلبیت کے بیڑہ پار ہونے والا نہیں ہے۔ یہ تو وہی بات ہے کہ نانا سے محبت اور نواسوں اور اہلبیت سے بے تعلقی۔ یہ تو بیر کے مترادف ہے۔

انصاف سے سوچئے کہ حضرات شیعہ کے بغض کے سبب سے اور اس وجہ سے کہ وہ اہلبیت کی محبت میں غلو سے کام لیتے ہیں اور حد سے گزر جاتے ہیں۔ اہلبیت سے کنارہ کشی اختیار کر لینا کہاں کی دانائی ہے۔ میں کہتا ہوں کہ آپ حدود کے اندر رہ کر محبت کا حق ادا کریں۔ اگر خدانخواستہ اہلبیت کرام کا دامن ہاتھ سے چھوٹ گیا تو میدان حشر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کیا منہ دکھائیں گے اور کیونکر شفاعت کے امیدوار و دیگر مراعات کے مستحق ہوں گے۔

اور یہ تقسیم کسی طرح درست نہیں ہے کہ مسلمانوں کا ایک گروہ صحابہ کرام سے محبت کرے اور دوسرا گروہ صرف اہلبیت سے۔ دونوں کی محبت شرط ایمان ہے۔ میں نے اسی لئے حضرت عباس کے کچھ حالات قلمبند کئے ہیں کہ اس کے مطالعہ کے بعد غور کریں کہ آپ کا کیا مقام و مرتبہ ہے۔ صحابہ کرام سے محبت وعقیدت اور جب اہلبیت کا حق ادا کیا جائے کیونکہ یہی لوگ صوفیہ کرام اور عارفین باللہ کی جماعت ہیں اور انھیں کی محبت اور طفیل میں ان کے سر پر ولایت کا تاج رکھا گیا ہے اور یہ سب سے بڑا اعزاز ہے جو خدا کے قرب ومحبت کی دلیل ہے۔ حضرت علی مولائے کائنات امام ولایت ہیں اور سارے سلسلے صوفیہ کے آپ ہی پر منتہی ہیں۔ اگر آپ کو اہلبیت کرام سے واقعی محبت ہے تو اس کا اظہار آپ کے اعمال و افعال سے ظاہر ہونا چاہیے

مسلمانوں کے باہمی اختلاف و زوال کا کتنا صحیح نقشہ جناب عبدالحمید صاحب ظفرآبادی نے کھینچا ہے ؎

نہ کوئی اہل ایماں ہے نہ کوئی اہل قرآں ہے
فقط آپس میں لڑنے کیلئے باقی مسلماں ہے

حضرت امام حسین سید الشہداء اور واقعۂ کربلا کے سلسلے میں جن کا معاندانہ نظریہ ہے وہ اپنے اس ناقص خیال کی اصلاح فرمائیں حقیقت واقعہ کیا ہے۔ جناب عبدالحمید صاحب فرماتے ہیں ؎

خلافت صدقۂ ادنیٰ ہے سرکار امامت کا
قدم چوما کرے گی حشر تک شاہنشہی تیرا

حضرت علی مولائے کائنات کے مقام و مرتبہ کے سلسلہ میں جناب عبدالحمید ظفرآبادی نے نذرانۂ عقیدت ومحبت حقائق کی روشنی میں اس طرح پیش کیا ہے ؎

علی وہ کہ جس کی خاک پا پہ خم ہے عظمت گردوں
کہ پروردہ نبی کی گود کا ہے فخر دوراں ہے
نبی کی گود میں کھولے نظر کعبہ میں پیدا ہو
خدا ہی نام حق مشکلکشا کا مرتبہ داں ہے

حضرت حسینؓ کا کیا شان و رتبہ ہے۔ جناب عبدالمبین صاحب امروہی فرماتے ہیں ؎

آئینۂ رسول میں عکسِ حسینؓ ہے

اور پیکرِ حسین میں انوارِ مصطفیٰ

اس سلسلہ میں جناب عبدالحمید ظفرآبادی نے تو اپنا سر اس چوکھٹ پر اس طرح رکھ دیا ہے کہ اب لوگ اٹھائیں تبھی یہ اٹھ سکتے ہیں ؎

بیشک نہیں غلام کسی اور کام کا

چوکھٹ رہے حسین کی سر اس غلام کا

حسرت دلِ حمید میں کیا گھر کرے کوئی

جنت کا تاجدار ہے بندہ امام کا

ممکن ہے مبصرین و ناقدین حضرت عباس علمدار کے اس تذکرہ کو بے موقع کہیں لیکن محب اور عاشق ہر قید و بند سے آزاد ہوتا ہے وہ تو محبت و عشق کیلئے جیتا و مرتا ہے۔ اور میں تو حُبِ اہلبیت میں سرتاپا غرق ہوں کہ اپنی خبر نہیں میں سوختہ جان و گنہگار ہوں اور کوئی توشۂ آخرت نہیں اور جو لوگ گناہوں میں ڈوبے ہوئے ہیں ان کے لئے حُبِ اہلبیت امن کا قلعہ ہے اور بس یہی میرا ایک سہارا ہے۔

دیکھئے عارف باللہ حضرت بوعلی شاہ قلندر پانی پتیؒ نے اللہ سے کیا دعا کی ہے اور اس دعا میں کتنا سوز و گداز و اثر اور کتنا عجز و انکسار ہے۔ فرماتے ہیں ؎

اے خدائے من بحق مصطفیٰ

از طفیلِ حرمتِ آلِ عبا

روزِ محشر دار با آلِ رسول

از طفیلِ مقبلاں گردد قبول

اور عشاقِ زمانہ عارف باللہ حضرت آسی صاحبؒ نے حقیقت کا اعتراف صحیح عجز کے ساتھ اس طرح کیا ہے۔ فرماتے ہیں ؎

آسیؔ نامہ سیاہ لائق دوزخ بھی نہ تھا
خلد میں الفتِ شاہِ شہدا نے بھیجا

اس لئے مجھ جیسے رند مشرب کو بھی تمام قید و بند سے آزاد سمجھنا چاہیئے۔ کیوں کہ میں ہر دقت اسی خیال اور یاد میں جی رہا ہوں۔ میری زندگی کی کتنی صحیح ترجمانی جناب ڈاکٹر بشیر بدر نے فرمائی ہے۔ فرماتے ہیں ؎

اُجالے تیری یادوں کے میں اپنے ساتھ رکھتا ہوں
نہ جانے کس گلی میں زندگی کی شام ہو جائے

یہاں پر یہ سمجھا جائے کہ مجھے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے محبت نہیں ہے اور میں بھی اوروں کی طرح کسی تقسیم کا نعوذ باللہ شکار ہوں۔ میں صحابہ کرام کی ویسی قدر و منزلت کرتا ہوں جیسا کہ حق ہے۔ کیوں کہ تمام اصحاب ہدایت کے ستاروں کے مانند ہیں لیکن حضرت آسیؔ صاحبؒ کا پیرو ہوں۔ فرماتے ہیں ؎

چار یارانِ نبیؐ میں آسیؔ
تبعیت مجھے ہر یار کی ہے
طلبِ راہِ خدا میں لیکن
پیروی حیدرؓ کرار کی ہے

حضرت شاہ محمد تقی اعظمی نے خاندان رسالت مآب کی محبت کا ایسا ڈنکا بجایا ہے جس کی گونج قیامت تک باقی رہے گی۔

ایک ایک غنچہ ہے ردکشِ آیات بینات
ایک ایک پھول جیسے خدا کی کتاب ہے

میں یہی بات اصحاب رسول کے بارے میں امامیہ حضرات سے کہتا ہوں کہ انھیں مولائے کائنات کی طرح اصحاب رسول مکرم کا بھی احترام کرنا چاہئے اور اب وہ اپنے طرز فکر کو بدلیں اور نزع کو ختم کریں۔

# صدر امام باڑہ جونپور

یہ امام باڑہ شہر جونپور سے اتر پچھم کے کونے پر موضع جگدیش پور میں واقع ہے۔ محمد شاہ بادشاہ دہلی کے عہد حکومت میں شیخ نبی محمد عرف منگلی میاں مورث اعلیٰ شیخ حاتم علی مچھلی شہری جو جونپور میں ناظم الٰہ آباد کے رسالدار تھے۔ اسوقت جونپور الٰہ آباد کے ماتحت تھا۔ مگر یہاں ایک ناظم رہتا تھا۔ منگلی میاں بہت ہی صاحب عزت و ثروت تھے۔ اسی زمانے میں آپ نے صدر امام باڑہ کی بنیاد شہر سے ۲ میل کے فاصلے پر دریائے گومتی کے کنارے ڈالی۔ اس کے بعد اہل شہر نے اکثر و بیشتر اسکی تعمیر کی طرف توجہ کی اور عمارت میں اضافہ ہوتا گیا اور برابر کام ہوتا ہی رہتا ہے۔

صدر امام باڑہ جونپور

عشرہ محرم اور چہلم اور ۲۸ صفر کو شہر کے تمام تعزیے اسی امامباڑے میں دفن ہوتے ہیں۔ مرد عورتیں بچے اور گرد و نواح کے دیہات کے لوگوں کا ایک کثیر مجمع ہوتا ہے۔ خاص طور پر چہلم کے دن شیخ محمد اسلام کے تعزیے کے ساتھ کثیر مجمع

ہوتا ہے اسی وجہ سے یہاں کا چہلم بہت مشہور ہوگیا ہے۔ بہت دور و دراز سے لوگ آکر شرکت کرتے ہیں۔

اندر امام باڑہ قدم رسول اور حضرت عباس علمدار رضؓ کا روضہ بھی ہے صدر پھاٹک بہت خوبصورت ہے اور ۱۲۹۵ھ مطابق ۱۸۷۸ء میں پھر سے تعمیر ہوا ہے۔ لکھنؤ کے مشہور شاعر میر نفیس کے یہ اشعار صدر پھاٹک پر کندہ ہیں ؎

اے زہے کربلائے پاک امام — یاں کرو گریہ فرض عین یہ ہے
یہ جو اس میں امام باڑہ ہے — جائے فریاد و شور شین یہ ہے
باب جس کا ہوا ہے نو تعمیر — مومنوں کے دلوں کا چین یہ ہے
ہے بجا کہئے گر درِ فردوس — باب جنت کا زیب و زین یہ ہے

سال تاریخ کہہ نفیس حزیں
خانۂ ماتم حسین یہ ہے [1]
۱۲۹۵ھ مطابق ۱۸۷۸ء

امام باڑے کے اندر جو قبریں ہیں وہ زمین کے برابر ہیں اور ان پر لگے ہوئے پتھروں پر متوفی کا نام اور سنہ وفات بھی کندہ ہے۔ ناموں میں عام طور پر حسنؓ حسینؓ علیؓ فاطمہؓ اور محمدؐ کے پاک نام شامل ہیں۔ مگر لوگ پتھروں پر آزادی کے ساتھ پاؤں رکھتے ہیں اور عورتیں بھی بچوں کو لیکر پتھروں پر بیٹھتی ہیں جو سخت بے ادبی ہے منتظمین کو ایسے لوگوں کو تنبیہہ کرنا چاہیے۔ جو بے ادبی کے خود بھی مرتکب ہوتے ہیں اور دوسروں کیلئے راستہ پیدا کرتے ہیں۔ ان کو ایسی راہ عمل اختیار کرنا چاہیے جو دربارِ حسینی کے شایان شان ہو۔ ادب ہی بنیادی پتھر ہے ادب نہیں تو کچھ بھی نہیں ہے

ادب کے بارے میں ایک عارف کامل نے کتنے پتے کی بات کہی ؎

ادب تاجے است از نورِ الٰہی — بنہ بر سر برو ہر جا کہ خواہی

(ترجمہ) ادب نور الٰہی کا ایک تاج ہے اس کو اپنے سر پر رکھو اور پھر جہاں جی چاہے جاؤ کوئی ڈر اور کھٹکا نہیں ہے۔ اور بغیر ادب کے کوئی مقام و مرتبہ نہیں ہے

---

[1] تجلی نور قلمی فارسی حصہ سوم صفحہ ۹۹ شرح مومنہ صفحہ ۱۲۳-۱۲۴

# پنجہ شریف حمزہ پور جونپور

۲۵۰ سال کے قریب ہوا کہ شاہ مرتضیٰ رئیس بکرنڈ جونپور حج و زیارت کیلئے مکہ معظمہ و مدینہ منورہ و کربلائے معلے گئے تھے واپسی کے وقت ایک پتھر جس میں نشان قدم مبارک حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور نشان دست اقدس حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہ اور حضرت عباس علمدار کے قبر کی اینٹ جونپور ساتھ لائے۔ کچھ روز تک بغرض حفاظت یہ چیزیں پنجہ شریف جونپور میں رکھی ہوئی تھیں اس کے بعد حمزہ پور جو ان زمینداری تھی لے گئے اور اس مقام پر ایک چبوترہ پختہ تعمیر کرا کے اس پر نصب کرا دیا اور چاروں طرف پختہ چہار دیواری بنوا دی اور اسی کے قریب ایک پختہ مسجد بھی تعمیر کرا دی۔ اسی درمیان میں یہ بات مشہور ہوئی کہ پنجہ شریف جونپور سے نشانات قدم رسول و پنجہ شریف اور وہ اینٹ لوگ حمزہ پور لیگئے [1]

یہ بات پنجہ شریف کے مجاوران کو سخت ناگوار ہوئی اور آپس میں صلاح و مشورہ کرکے ایک روز پوشیدہ طور پر رات کو حمزہ پور اس ارادے سے گئے کہ ان نشانات کو کھود کر جونپور اٹھا لادیں اور جونپور کے پنجہ شریف میں پھر نصب کر دیں۔ مگر جس وقت حمزہ پور کے پنجہ شریف میں قدم رکھا تو کیا دیکھتے ہیں کہ ایک بہت ہی خطرناک شیر اس کی حفاظت کر رہا ہے۔ اس شیر سے خوفزدہ ہو کر وہ لوگ اپنے ارادے سے باز آئے [2] اس مقام پر ہر سال عشرہ محرم و بروز پنجشنبہ شل جونپور ہزاروں کا مجمع ہوتا ہے

---

[1] سید علی ضامن صاحب ترمذی 'چراغ' کے حاشیہ پر تحریر فرماتے ہیں کہ جونپور کے اصل پنجہ شریف کا نشان شاہ رعایت علی صاحب مرحوم ساکن حمام دروازہ کسی حرکت سے اپنے مقبوضہ موضع حمزہ پور میں منتقل کرالے گئے اب جو نشان ہے۔ غیر مستند ہے سمجھ میں نہیں آتا کہ سید علی ضامن صاحب نے کس بنیاد پر یہ بات لکھدی ہے۔ سید اقبال احمد

[2] تجلی نور قلمی ص ۱۹۷

مردوں و عورتوں کا ہجوم ہوتا ہے اور بہت ہی مشہور جگہ ہے۔ اور حاجت مند لوگ پنجشنبہ کی رات کو وہاں جاتے ہیں اور دعا خوانی کرتے ہیں اور ان کی مرادیں بھی بر آتی ہیں[1]

## پنجہ شریف حمزہ پور کے دیگر حالات

اس وسیع چہار دیواری کے اندر مسجد کے پچھم میں پنجہ شریف کا روضہ ہے۔ بعدہٗ قدم رسول پاک کی عمارت ہے۔ اس کے بعد اتر میں حضرت عباس علمدار رضؓ

---

[1] چراغ نور قلمی ص ۱۹۷

کا روضہ مبارک ہے۔ پھر حضرت سیدہ فاطمۃ الزہرا کا روضہ مبارک حضرت عباس کے روضہ کے پورب میں ہے اور ان دونوں روضہ کے سامنے ایک حوض پختہ ۔ افٹ گہرا ہے۔ دو درخت بہت ہی قدیم مرسلی کے ہیں۔ ۵ درخت نیم کے اور درخت سوڑے کا چھوٹا دکھن جانب ہے ایک درخت اتر طرف مرسلی کا حضرت سیدہ کے روضہ کی پشت پر ہے۔

روضہ و احاطہ کے باہر اتر و پچھم کے کونے پر حضرت سبحان شاہؒ کا مزار مبارک ہے جو ایک کامل عارف باللہ ہیں گذرے ہیں۔ آپ کے پائنتی ایک نیم کا درخت ہے اس احاطہ و روضہ کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم درخت گولر دانجیرو ڈیہوری کے درختان ہیں و قبرستان، پورب میں صحن کشادہ و درخت آم۔ ایک درخت نیم ایک درخت بڑہل و مکان سکونتی مجاور صاحب اتر میں ڈیہوری کا جنگل۔ ایک درخت نیم۔ ایک درخت پکڑ ایک درخت ببول۔ دکھن میں ڈیہوری۔ بانس کی کوٹ اور نیم، آم و کٹہل کے درختان ہیں۔ اس عمارت کے مرکزی پوربی گیٹ کے سامنے بانیٔ روضہ مبارکہ اور ان کے متعلقین کی قبریں زمین کے برابر ہیں اس سے اس بات کا اظہار ہوتا ہے کہ زائرین انکی قبروں سے ہوتے ہوئے روضہ کے احاطہ میں داخل ہوں کیونکہ قبریں سیڑھی سے ملی ہوئی ہیں۔ اس سے پاکیزہ دلی اور عجز و انکسار کا اظہار ہوتا ہے۔ گیٹ کے باہر دائیں سمت امام کا چوک ہے اور بائیں جانب سید عباس صاحب الہ آبادی پرنسپل آئی ٹی آئی جونپور کی طرف سے ہینڈ پائپ لگایا جا رہا ہے جو یقیناً ایک عظیم کار خیر ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۲۵ جنوری ۱۹۸۲ء بوقت ۹ بجے صبح بموجودگی

عبد المجید شاہ عرف پکوڑ شاہ

# امام باڑہ کلو مرحوم

یہ امام باڑہ محلہ مخدوم شاہ اڈھن خاص شہر جونپور میں پورب سمت اس سڑک پر داہنی طرف واقع ہے جو طالاٹولہ اور دریہ کو جاتی ہے۔ سید فرحت علی خاں کے داماد ان کی جگہ ریاست کے مالک ہوئے تو انھوں نے عمائدین اور حکام سے کافی رابطہ قائم کرلیا اور اپنے مکان کی کافی مرمت کرائی اور رونق دی اور ایک پختہ امام باڑہ محلہ مخدوم شاہ اڈھن میں تعمیر کرایا۔ جس کے اندر کافی عمارت تھی۔ یہی امام باڑہ شیخ کلو کے امام باڑہ کے نام سے مشہور ہوا۔

امام باڑہ شیخ کلو مرحوم جونپور نمبر ۹۱

اس کے منتظمین اپنے اپنے وقتوں میں بڑے تزک واحتشام سے مجالس عزا

برپا کرتے اور واعظین مجتہدین کو ذاکری کیلئے باہر سے بلواتے تھے اور کافی روپیہ اپنی جیب خاص سے صرف کرتے تھے [1]

اس کا صدر دروازہ بہت پرشکوہ اور نقش و نگار سے مزین ہے۔ اتر و دکھن میں نازک و حسین برجیاں ہیں۔ اندرونی حصہ میں ایک چھوٹی او رفناتی مسجد ہے اور دکھن طرف عزاخانہ ہے جس میں مجلسیں ہوتی ہیں۔ اس کے سامنے بہت بڑا صحن ہے جہاں پہلے عمارت تھی۔ باہر کے حصہ میں امام باڑہ سے ملحق اتر دکھن افتادہ زمین جس پر کئی عدد دکانیں تعمیر ہوگئی ہیں اور اس سے امام باڑہ کی آمدنی میں مزید اضافہ ہوگیا ہے۔ اب یہاں پر شب بیداریاں بھی ہوتی ہیں اور انگاروں کا ماتم بھی ہوتا ہے۔

اس کے صدر گیٹ کے عظیم الشان محراب پر درود شریف اور اس کے نیچے یہ شعر لکھا ہے

بے ادب پا منہ اینجا کہ عجب درگاہ است
سجدہ گاہِ ملک در روضۂ شاہنشاہ است

ترجمہ: بے ادب یہاں پاؤں نہ رکھ یعنی ہر آنے والے کو اس مقدس گھر کا ادب و احترام لازم ہے کیونکہ یہ روضہ ایسے شاہنشاہ سے وابستہ اور منسوب ہے جہاں فرشتے سجدہ کرتے ہیں۔

اس عزا خانہ کی وضع قطع نہایت مستحکم ہے۔

## روضۂ کربلا امام پور

یہ کربلا کی پرشکوہ قابل دید اور عظیم الشان عمارت موضع امام پور پرگنہ انگلی غوث پور کی سرحد پر واقع ہے اور غوث پور کی درگاہ سے پورب و اتر میں ہے۔ ہمیں اس عمارت کا ذکر کسی بھی کتاب میں نہیں ملا ہے لیکن تاریخی قرائن سے معلوم ہوتا ہے

[1] تجلیٔ نور قلمی فارسی حصہ سوم صہ ۱۹۶

کہ امام پور کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ سید ضیاء الدین خاں بادشاہ دہلی کے عہد میں ترقی کرتے ہوئے وزیر سلطنت کے بلند عہدہ پر فائز ہو گئے۔ اور خان کے خطاب کے ساتھ منصب جاگیر الہ آباد و جونپور ان کو دی گئی۔ ان کی اولاد سے ایک صاحب سید امام خاں تھے جو موروثی جائداد کا انتظام کرتے تھے انھیں کے نام سے موضع امام پور منسوب ہوا ہے جہاں پر کربلا کا یہ روضۂ مبارک ہے۔

کہا جاتا ہے کہ راجہ ابو جعفر آف پیر پور کے خاندان کی کسی بیگم نے امید حصول ثواب دائمی و درجات عالیہ آخرت بطور صدقۂ جاریہ زر کثیر صرف کرکے یہ روضہ مبارک بالکل کربلائے معلی کے نقشے کے مطابق تعمیر کرایا ہے جو محمد شاہ بادشاہ دہلی اور نواب وزیر کے عہد کی تعمیر ہے۔

میں مورخہ ۲۱ جنوری ۱۹۸۲ء بروز جمعرات عبدالمجید شاہ اور فوٹو گرافر کے ہمراہ اس عمارت کے معائنہ کے لئے گیا میں نے جو حالات دیکھے ہیں ہدیۂ ناظرین ہیں۔

میرے وہاں پہونچنے پر سید تجمل حسین صاحب ایک بزرگ بہت ضعیف العمر گرتے پڑتے اور لڑکھڑاتے ہوئے تشریف لائے اور روضے کا گیٹ جو دکھن طرف ہے کھولا۔ اس کربلا کی عمارت کے اندر حضرت عباس علمدار رضؓ کا روضہ ہے۔ سید الشہداء حضرت امام حسین رضؓ اور سیدہ فاطمہ رضؓ کا بھی روضہ مبارک ہے۔ حضرت علی اصغر رضؓ کا جھولا ہے۔ گنج شہیداں ہے۔ زری مبارک اور حضرت عباس رضؓ کا کنواں بھی ہے حقیقت تو یہ ہے کہ جن حضرات کو اہل بیت رضوان اللہ علیہم اجمعین سے نسبت ہے انکی عقیدت اور محبت میں یہ چیزیں قابل احترام اور لائق زیارت ہیں اور تقاضائے ادب بھی ہے۔

اس روضۂ مبارک کے چاروں طرف قریب ۳۰۰ مربع فٹ سے زیادہ وسیع چہار دیواری ہے۔ اس باؤنڈری میں دو درخت کھرنی کے بہت ہی قدیم ہیں جو سیکڑوں سال کے معلوم ہوتے ہیں۔ ۱۱ درخت آم کے ہیں۔ ایک درخت رہائشی کھنڈہر شدہ مکان سے ملحق کٹہل کا ہے۔ ایک درخت کھجور کا دکھن جانب ہے

دو مینار عظیم الشان جاذب نظر اور قابل دید ہیں۔ جو تعمیر کرانے والے کی عالی حوصلگی
عقیدت ومحبت کو ظاہر کر رہے ہیں۔ میناروں نے اس عمارت کو چار چاند لگا دیا ہے
مگر افسوس کہ عمارت کے بیرونی حصے اور اس مینار پر بیسوں سال سے سفیدی نہیں ہوئی ہے۔

عمارت کربلا امام پور۔ جونپور نمبر ۹۲

سید تجمل حسین جن کی عمر اس وقت ان کے بیان کے مطابق ۱۰۵ سال کی ہے
موجود تھے انھوں نے مجھے بتلایا کہ میں ۶۰ سال سے یہاں کا مجاور ہوں۔ ان کے والد کا

نام احمد علی تھا، دادا کا نام صاحب علی تھا۔ پردادا کا نام وارث علی تھا۔ انھوں نے یہ بھی کہا کہ سید عطا حسین وغیرہ میرے چچا بھی اس درگاہ کے مجاور رہے ہیں۔

روضہ کے باہر ایک مسجد ہے۔ اس عمارت کربلا کی چہار دیواری کئی جگہ سے ٹوٹ گئی ہے اس کا صدر گیٹ بھی منہدم ہو چکا ہے۔ کربلا کی عمارت کے دکھنی دروازہ پر ایک سنگین کتبہ نصب ہے جس کی تحریر تعمیر عمارت کے وقت کی نہیں لگتی ہے اور وہ صاف پڑھا بھی نہیں جا رہا ہے۔ تجمل حسین نے مجھ سے کہا کہ یہ کتبہ غلط ہے اور لوگوں نے زبردستی نصب کر دیا ہے۔ میں نے اس سلسلہ میں مولوی خیر الدین اور راجہ ابو جعفر کے موجودہ لوگوں سے خط و کتابت کی مگر کچھ معلوم نہ ہو سکا۔ بہرحال یہ کربلا امام پور کسی کی بھی تعمیر ہو قابل تحسین دلائق دید ہے اور اس کی قدامت کے پیش نظر باقی رہنا بیحد ضروری ہے۔

# قدم رسول زمین سپاہ

شہر جونپور میں عہد قدیم کے چھ قدم رسول ہیں۔ ایک حضرت خواجہ سید صدر جہاں اجملؒ کے مزار اور حضرت خواجہ شیخ ابو الفتح سو نبرسیؒ کے مزار کے درمیان ہے۔ یہ قدم رسول کی عمارت گری ہوئی ہے اور قدم رسول کا قدیمی اور بلند و بالا چبوترہ جھاڑ جھنکاڑ اور کانٹے دار ہلیس کی جھاڑی سے ایسا گھرا ہوا ہے کہ میں ہزار کوشش بعد کچھ دور جا سکا۔ مگر ہاتھ پاؤں کانٹوں سے زخمی ہو گئے۔ جائے قدم رسول پر ملبہ اور گندگی کا ڈھیر ہے۔ اس وسیع چبوترے کا رقبہ ۱۰ ڈسمل ہوگا اور ۳ ڈسمل مسجد کا رقبہ ہوگا۔ یہ مسجد عرصہ ہوا کہ منہدم ہو گئی تھی زاہد خاں بلوچ نے اس کی مرمت کرائی لیکن مسلمانوں کی عدم توجہی سے پھر زمین بوس ہو گئی اس مسجد کی پچھمی دیوار پر دو شعر کندہ تھے ؂

چوں زاہد خاں برائے طاعت حق　　عجائب مسجد عالی پرداخت

خرد از بہر تاریخ بنائش　　عبادت خانہ زاہد رقم ساخت

اس وقت ساری عمارت منہدم ہے بس اینٹ پتھر کے ملبہ کا ایک ڈھیر ہے۔ اس

منہدم قدم رسول اور کھنڈہر کی چوحدی حسب ذیل ہے ۔
پچھم پھاگو یادو کا کھیت ۔ پورب راجہ موریہ کا کھیت ہے ۔ اتر راجہ موریہ کا کھیت ہے
دکھن بہاری موریہ کا کھیت ہے ۔

تذکرہ نگاروں نے اس قدم رسول کے بارے میں لکھا ہے کہ یہ قدم رسول
بربنا، خواجہ حضرت سید صدر جہاں اجملؒ جس کا واقعہ یہ ہے کہ ایک رات جس کی صبح
سعادت تھی جناب رسول اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی خواب میں زیارت ہوئی اور
صبح کو خواب کی صحت کیلئے آپ نے جس مقام پر قدوم مبارک کے نشان دیکھے
اسی جگہ یہ قدم رسول تعمیر کیا جو اسوقت منہدم اور ملبے کی ڈھیر کی صورت میں سید اجملؒ
کے نام سے مشہور ہے اور مسلمانوں کی عدم توجہی پر ماتم کناں ہے

# قدم رسول محلہ بلوچ ٹولہ

یہ قدم رسول حضرت شاہ بہرام خاںؒ بلوچ ، بوا پسی زیارت حرمین شریفین
مدینہ سے ہمراہ جونپور لائے تھے ۔ حضرت بہرام شاہؒ عہد شرقی میں گذرے ہیں ، آج
بھی محلہ باغ عرب میں بہرام خاںؒ کا گھیرا بہت مشہور ہے اور وہیں ایک وسیع اور بلند
چبوترے پر مزار مبارک ہے اور کانٹے دار جھاڑی اور جلیل کے قد آور درختوں سے
گھرا ہوا ہے ۔ حضرت بہرام شاہؒ کا قدم رسول سپاہ جانے والی سڑک کے دائیں دکھن
طرف ہے ۔ بارہ فٹ دیوار کے وسط میں ایک قبہ گنبد دار بنا ہوا ہے جس میں بہرام خاںؒ
کا لایا ہوا قدم رسول نصب ہے ۔ مورخہ ۱۵ ر جنوری ۱۹۸۲ء کو جب میں نے دیکھا تو یہ
نشان قدم فخر دو عالم سید کونین صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم بہت سے گجروں اور مالا پھول سے
ڈھکا تھا ۔ ایک بہت بڑا گھیرا جس کے اندر ۱۲ ر فٹ والا گھیرا ہے اور قبہ نما چار فٹ
مربع میں گنبد بنا ہے ۔ یہ بڑا گھیرا جس کے اندر ۱۲ ر فٹ کا گھیرا ہے پورب پچھم ۳۰ ر فٹ
ہے اور دکھن ۴۰ ر فٹ ہے اور اس کے چاروں طرف دروازہ عہد قدیم کا ہے ۔
گھیرے کی چوحدی حسب ذیل ہے ۔

پچھم کھیت نوروز علی جو نبی صاحب کے روضہ پر وقف ہے۔ پورب میں گھیرے کے باہر روضہ حضرت عباس علمدارؑ و زمین روضہ و نیم کا درخت۔ اتر میں مسجد و امام باڑہ متصل گھیرا قدم رسولؐ۔ دکھن میں کھیت انیس کا ہے۔ مسجد و امام باڑہ کا گیٹ پورب طرف ہے جس میں لوہے کا گیٹ لگا ہوا ہے۔ صدر گیٹ کے باہر اتر طرف ایک ۴ فٹ اونچی باونڈری میں جو ۱۵- ۱۵ مربع میں ہے وسط میں تعزیہ کا چوک ہے اور باقی افتادہ صحن ہے۔ مسجد و امام باڑہ کے سامنے صحن میں کاروں وغیرہ کی مرمت کا کارخانہ مقامات مقدس کی حرمت کے خلاف ہے۔ پکڑ کا ایک بہت ہی قدیم درخت بھی ہے جو بہت ہی چھتنار ہے۔ مسجد و امام باڑہ کے پچھم میں ایک کھجور کا درخت ہے۔ حضرت عباس علمدارؑ کا روضہ مبارک بڑا ہی عظیم الشان ہے جس پر چینی کے ٹکڑے نصب ہیں۔ قدم رسول کے اتر میں دیوار سے ملا ہوا عہد قدیم کے ایک بزرگ حضرت نجف علی شاہ کا مزار مبارک ہے۔ میرے موقع معائنہ کے وقت اقبال حسین صاحب متولی روضہ نبی صاحب جن کی عمر اس وقت قریب ۸۰ سال ہے موجود تھے۔ انھوں نے ہی تمام مذکورہ بالا واقعات کی نشاندہی کی ہے۔

# قدم رسول محلہ حسین آباد

خواجہ میرؒ جو امرائے اکبری میں گذرے ہیں جن کا مقبرہ مفتی محلہ میں تھا اور اب منہدم ہو چکا ہے۔ ان کے لڑکے سید علیؒ اس نشان قدم رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جہانگیر بادشاہ کے عہد حکومت میں زیارت حرمین شریفین کی واپسی میں عرب سے ۱۶۱۴ء میں جونپور لائے تھے۔ انھوں نے اس کو نصب کرانے کے لئے ایک مضبوط احاطہ و مقبرہ بلند دروازہ کے ساتھ تعمیر کرایا۔ لیکن وہ اس عمارت کی تکمیل کے پہلے ہی انتقال کر گئے۔ ان کی قبر خواجہ میر کے مزار کے قریب مفتی محلہ میں ہے۔ اس عمارت قدم رسول کی تکمیل ۱۶۶۶ء میں ہوئی ہے۔ یہ قدم رسول کا عالیشان روضہ پنجہ شریف جانے والی سڑک کے بائیں واقع ہے۔

یہ روضہ تقریباً ۸۰ فٹ طول اور ۴۰ فٹ عرض کی باونڈری میں ہوگا۔ اب قدم رسول کا چبوترہ شکست ہو رہا ہے اور روضہ کا جو وسیع چبوترہ تھا وہ بھی ٹوٹ رہا ہے۔ حالت خراب ہے۔ روضہ کے پچھم ایک قناتی مسجد ہے اس کی چوحدی یہ ہے پورب زمین افتادہ بعدہ مکانات رہا گستی۔ پچھم باونڈری و مسجد قناتی کے بعد آبادی اور نیم و مہوے کے درختان۔ اتر آبادی و مکانات اور ایک درخت نیم کا ہے۔ دکھن سڑک پختہ سرکاری جو پنجہ شریف کو گئی ہے۔

قدم رسول محلہ حسین آباد نمونہ نمبر ۹۳

# درگاہ قدم رسول باغ ہاشم

پٹنہ بہار کے محمد ہاشم کے باغ ہاشم محلہ حمام دروازہ میں ایک عظیم الشان درگاہ قدم رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ یہ نشان قدم مبارک فخر دوعالم سید ... کو محمد ہاشم زیارت حرمین شریفین کی واپسی میں کر شریف سے لائے تھے۔ اور باپ بیٹے میں یہ بات طے ہو گئی تھی کہ جس کا انتقال پہلے ہوگا اس کے سینے پر یہ نشان قدم مبارک بخیال بخاشش وبرکت وحصول درجات عالیہ نصیب ہوگا۔ حسن اتفاق کہ بیٹے کا انتقال پہلے ہو گیا جب وعدہ ان کے والد محمد ہاشم رح نے اپنے بیٹے کے مزار کے سینے پر یہ نشان قدم نصیب کرادیا ہے۔ یہ نشان قدم سنگ موسیٰ میں ہے اور ۱۰ ار انچ لانبا ہے۔

یہ دونوں باپ بیٹے بڑے ہی متقی وپرہیزگار اور اہل اللہ میں سے تھے یہ واقعہ اکبر اعظم کے عہد حکومت کا ہے۔ محمد ہاشم رح نے اس مزار اور درگاہ قدم رسول پر ایک عالیشان گنبد تعمیر کرادیا۔ یہ گنبد بہت ہی عظیم الشان اور پرشکوہ اور مغل آرٹ کا مظہر ہے۔ مزار قدم رسول فخر دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم پر ہر وقت سرخ رنگ کی چادر چڑھی رہتی ہے

یہ درگاہ قدم رسول پورانی بازار جانے والی سڑک سے بائیں طرف دو سو قدم کے فاصلے پر دکھن میں ہے۔ اس مقبرہ کا دروازہ دکھن سمت ہے۔ روضہ کے پورب اسی روضہ کے چبوترہ پر مقبرہ سے متصل دو مزارات اچھی حالت میں ہیں روضہ کے پورب کافی وسیع رقبہ میں مسجد تھی جو گر کر ڈھیر ہو گئی۔ لیکن اپنے وقت میں آرٹ کا مظہر اور قابل دید رہی ہو گی۔ اس وقت بھی کہیں کہیں نقش ونگار اور میناکاری کی جھلک موجود ہے۔ اس کے اندر ایک درخت جلبل کا ہے اور دوسرا مزار کے پچھم میں ہے۔ روضہ کے دکھن ۱۰ ار درخت جلبل کے اور ایک درخت کھجور کا ہے اور ایک تاڑ کا۔ اور روضہ کے دکھن سے پورب تک ۱۵ ار کوٹ بانس ہے۔ ایک دوسری ٹوٹی ہوئی عمارت پورب واتر میں ہے۔

یہ عمارت قبرستان تھی یا کچھ اور، اس کی اس شکستگی کی وجہ سے کسی فیصلے پر پہنچنا دشوار ہے اس میں اس وقت ۲۰ درخت ببول کے چھوٹے بڑے خود رو موجود ہیں جس پر کانٹے دار بیل کی لتر چڑھی ہے۔ اس میں بہت ہی خوشنما نازک پھول کھلے ہیں جو

درگاہ قدم رسول باغ ہاشم محلہ حمام دروازہ جونپور۔ نمبر ۹۴

واقعی قدرت کا لگایا ہوا باغ معلوم ہوتا ہے۔ اس کے صحن میں دو پختہ مزار ہیں اور چار مزار اس شکستہ عمارت کے باہر صحن میں ہیں۔ درگاہی کے بیان کے مطابق بندوبست حال کے خسرہ میں اس کا نمبر و رقبہ درج ذیل ہے جس کی صحت و عدم صحت کا میں ذمہ دار نہیں ہوں

نمبر۷ - ۱۰ر ڈسمل نمبر۸ - ۲۴ر ڈسمل نمبر۹ - ۲۴ر ڈسمل - اسی میں درگاہی کے بیان
کے مطابق درگاہ قدم رسول) وباغیچہ ہے - نمبر۱ ۲۰ ڈسمل پرتی وچاہ خام - نمبر۱۱ - ۸ ڈسمل
نمبر۱۲ - ۳۶ر ڈسمل ہے - چوحدی باغ ہاشم ... حسب ذیل ہے -
پچھم گلی سرکاری ومکان رہائشی - پورب میں کھیت مزروعہ درگاہی بعدہ نشان چہار دیواری
قدیم درگاہ قدم رسول کے اتر پرتی و اوسر بعدہ دیوار چہار دیواری قدیم - دکھن بسواری کھجور
کا درخت ہے یہاں پر ہر سال عرس ہوتا ہے اور عقیدت مندان ومتعلقین محمد ہاشم پٹنہ سے آتے
ہیں اور یہ بات مشہور ہے کہ یہ جگہ بڑی مستجاب الدعوات ہے - کیسی بھی جائز حاجت ہو اگر ۴۱
روز تک بلا ناغہ شب میں روضہ پر حاضر ہو کر بعد تلاوت کلام پاک درود شریف اور ایصال
ثواب کے اگر اپنا سوال گریہ وزاری کے ساتھ صاحب مزار سے کرے تو اس کی حاجت انشاء
اللہ ضرور پوری ہوگی - اولیاء کاملین جو فنا فی اللہ ہیں ان سے کچھ بھی کہنا خدا سے کہنا ہے - یہ شرک
و بدعت نہیں ہے بلکہ عین توحید ہے کیونکہ اتصال کے بعد دُوئی باقی نہیں رہتی ہے -

# قدم رسول زمین مبارک

کاغذات سرکاری میں اس قبرستان و قدم رسول زمین مبارک پرگنہ حویلی جونپور کا
آراضی نمبر ۷ - ۹ر ڈسمل اور آراضی نمبر۹ - ۳ر ڈسمل چبوترہ خام درج ہے - ایک عرصہ
دراز سے یہ متبرک جگہ جس میں اہل اللہ کے مزارات اور آثری دیوار میں نشان قدم رسول ہے
ویران پڑی ہوئی تھی اور بے حرمتی ہو رہی تھی اور اہل ایمان اس کے قرب میں اپنی سکونت رکھتے
تھے - کہا جاتا ہے کہ مورخہ ۹ر محرم الحرام ۱۴۰۲ھ مطابق ۷ر نومبر ۱۹۸۱ء کی شب میں یہ واقعہ رونما
ہوا کہ حضرت علی مولیٰ شیر خدا ولایت مآب رضی اللہ عنہ گھوڑے پر سوار تشریف لائے ہیں اور
صبح کو اس جگہ پر گھوڑوں کی ٹاپوں کے نشانات پائے گئے ہیں اور یہ جگہ خوشبو سے معطر تھی اسکا
سارے شہر و اطراف میں شور ہو گیا تھا - اور ہزارہا مرد و زن شیعہ اور سلم و غیر مسلم دیکھنے کیلئے
جمع ہو گئے اور اپنے طور پر واقعہ کی تصدیق کے بعد شکستہ مزارات اور قدم رسول نیز امام باڑہ
کی تعمیر کا پروگرام بنایا گیا -

مورخہ ۷ار جنوری ۱۹۸۲ء بروز اتوار بوقت ۴ بجے اس سلسلہ میں موقع پر گیا تو دیکھا کہ سیکڑوں مومنین اور مومنات جمع ہیں اور مجلس عزا کا پروگرام ہے لاوڈ سپیکر لگا ہوا ہے۔ مومنات خاص طور سے زیارت قدم رسول میں مصروف ہیں اور گریہ و زاری کر رہی ہیں اور لاؤڈ اسپیکر سے یہاں کی تعمیر کے لئے چندے کی اپیل کی جارہی ہے

میں نے بھی قدم رسول کو قریب سے جاکر دیکھا ہے یہ ایک قدیم لاہوری چھوٹی اینٹ کی دیوار میں نصب ہے۔ قدم رسول کے دکھن میں ۷ مزارات پختہ عہد قدیم کے ہیں، ان میں ۶ مزارات ایک قطار سے ہیں اور پچھم و دکھن میں ہے۔ اس میں پورب سمت والا مزار سنگین ہے اور باوجود امتداد زمانہ کے بہت ہی خوب صورت ہے۔ تاریخی قرآئن اور ان شکستہ آثار و مزارات کو دیکھنے کے بعد یہ بات کہی جاسکتی ہے کہ جن بزرگ کا مزار سنگین ہے آج سے ۲۰۰ سال قبل نشان قدم مبارک سید کونین فخر دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم حرمین شریفین کی زیارت کے بعد مدینہ منورہ سے لائے تھے اور اس کو اس جگہ عمارت تعمیر کر کے نصب کر دیا تھا۔ یہ تمام آثار و اخبار رسول و آل رسول سے عشق و محبت کی دلیل ہیں۔ اس کی چودھدی حسب ذیل ہے

پچھم سڑک سرکاری بعدہٗ کھنتی ریلوے لائن۔ پورب گڑھی بعدہٗ کھیت مزروعہ باغ بیر و مزارات بزرگان دین۔ اتر قبرستان عام و زمین خداوند۔ دکھن جانب چبوترہ متعلقہ قدم رسول و افتادہ زمین ہے۔

# کھوکھری مسجد مفتی محلہ جونپور

یہ قدیم مسجد مفتی محلہ کی دکھنی سرحد پر گومتی ندی کے کنارے واقع ہے۔ اور بہت ہی تاریخی اہمیت کی حامل ہے۔ اور کھوکھری کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ یہ مسجد اور خاص طور پر اس کا دکھنی حصہ اندر سے کھوکھلا ہے۔ اس طرح کھوکھلی بگڑ کر کھوکھری ہوگیا ہے

اس مسجد کا تعلق یقینی طور پر حضرت سیدنا امامنا سید محمد جونپوری مہدی موعود علیہ السلام کی ذات گرامی سے ہے۔ یہ مسجد شہر کے ہنگامے سے بالکل الگ تھلگ ویرانے میں ہے

اور حضرت سیدنا امامنا مہدی موعود کے سکونتی مکان سے دکھن سمت واقع ہے۔ اس مسجد کی تعمیر کے سلسلے میں تجلی نور میں یہ روایت ہے کہ :-

"اکبر بادشاہ غازی کے عہد حکومت میں ہاتھی کا ایک سوداگر بہت سا ہاتھی لے کر جونپور آیا۔ اس وقت جونپور کے ناظم منعم خاں خانخاناں تھے وہ ان کے پاس گیا اور دل میں ارادہ کیا کہ اگر ان ہاتھیوں کے فروخت میں منافع کثیر ہوا تو نصف رقم سے وہ ایک مسجد تعمیر کرے گا۔ اتفاق کہ اس کے دل کی مراد برآئی اور اس نے نصف منافع سے یہ مسجد تعمیر کرائی"

اس روایت کی صحت میں سخت احتمال ہے کیونکہ یہ سنی سنائی باتوں پر منحصر ہے۔ دوسری سب سے اہم بات جو ہے وہ یہ سمجھ میں نہیں آتی کہ بالکل غیر آباد علاقے اور ویرانے میں دریائے گومتی کے کنارے اس نے یہ مسجد کیوں تعمیر کرائی۔ اگر تعمیر کرانا ہی تھا تو ایسی مسجد شہر میں تعمیر کرانا چاہیے تھا۔ اور میں تو صاف طور پر یہ کہتا ہوں کہ اس قسم کی روایت حضرت سید محمد مہدی موعودؑ جونپوری سے خاص بے اعتنائی کا نتیجہ ہے اور جونپور کے مورخین نے جب شرقی مساجد کو مندر تحریر کرنے میں کوئی جھجک محسوس نہیں کی تو پھر کیا کہا جائے۔

یہ مسجد اتنی مضبوط اور پائیدار ہے کہ سیکڑوں سال سے سیلاب کا مقابلہ اور ٹکر لینے کے باوجود بھی زندہ ہے۔ اس مسجد کے پچھم میں سو قدم کے فاصلے پر چند اور بھی عبادتی حجرے موجود ہیں ان کا تعلق بزرگوں ہی سے ہے۔ اس مسجد کے تین در ہیں اور تعمیر کے کھمبے اور چوکھٹ بازو پتھر ہی کے بنے ہیں اور چھت بھی پتھر کی بڑی بڑی شہتیروں سے بٹی ہے جو ۱۱ و ۱۲ فٹ کی ہوگی۔ باقی مسجد عہد قدیم کی چھوٹی اینٹ و پتھر سے بنی ہے اور بزرگوں کی تعمیر ہونے کی وجہ سے ظاہری اور شاہانہ حسن شان سے محروم ہے۔

اس مسجد کی سب سے اہم خصوصیت اس کا دکھنی عبادتی حجرہ ہے جو مسجد سے ملا ہوا بھی ہے اور الگ بھی جو گومتی ندی سے متصل ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ مسجد سید محمد جونپوری مہدی موعود کے خاص معتقدوں نے خاص عبادتی منصوبے کے تحت

تعمیر کرایا تھا۔ یہ مسجد بہت مستجاب الدعوات ہے اور حقیقت تو یہ ہے کہ اس ہنگامہ خیز دور میں بھی بہت پرسکون ہے۔ اور اس دور میں بھی عبادت و ریاضت، مجاہدہ و ذکر و فکر کیلئے اس سے بہتر جگہ شاید ہی کہیں ہو، ہر طرف کھلا ہوا میدان ہے دکھن سے گومتی کی

کھوکھری مسجد مفتی محلہ گومتی ندی سے متصل جونپور نمبر ۹۶

لہریں مارتی ہوئی اس مسجد کو چھوتی اور پابوسی کرتی ہوئی گذرتی ہے اور پورب پچھم میں ہرے بھرے کھیت اور بزرگان دین کی قدیم قبرستان ہے۔ اکثر لوگ اپنی مصیبتوں اور

پریشانیوں سے جب عاجز آجاتے ہیں تو شب کو عبادت اور دعا کیلئے آتے ہیں اور ان کی پریشانیاں حضرت سیدنا امامنا مہدی موعود کی نسبت اور اس محلہ کے بزرگان دین اللہ مشائخ کی باطنی توجہ سے دور ہو جاتی ہیں۔ محمد عارف مُلّا ٹولہ نے ہمیں بتلایا کہ کافی عرصہ ہوا کہ مسجد کی حالت بہت خستہ ہو گئی تھی تو اس وقت عید دستری ٹھیکیدار نے اس کی از سر نو مرمت کرائی تھی۔ اس وقت بھی مسجد کی پچھمی دیوار جس پر اس مسجد کا انحصار ہے شکست ہو رہی ہے۔ ویرانے کی وجہ سے اس مسجد میں نہ کوئی موذن ہے نہ نمازی ہیں تمر علی جو آج سے ۱۸ سال پہلے غیر مسلم کیوٹ تھے ان کو ناصریہ عربیہ اسکول کے حضرت مولانا قبلہ حسنین مہدی نے مسلمان کیا تھا دیکھ بھال کرتے ہیں۔

# مسجد حضرت مُلّا شیخ محامدؒ

آپ مغلوں کے دور آخر کے باکمال اور مشہور و معروف علماء میں گذرے ہیں

مسجد حضرت ملا شیخ محامد جونپور نمبر ۹۰

آپ کو علوم عقلیہ و نقلیہ میں از حد کمال حاصل تھا۔ آپ نے اپنی عمر عزیز کا اکثر و بیشتر حصہ تحصیل علم اور درس و تدریس میں بسر کیا ہے۔ معقولات میں آپ کا مرتبہ بہت ہی بلند تھا اور یہی وجہ تھی کہ آپ کی فضیلت کا شہرہ سن کر شاہ عالم نے آپ کو دہلی مدعو کیا آپ تشریف لے گئے اور علمار شاہی میں داخل ہوئے اور روز بروز اعلیٰ مرتبہ پر ترقی ہی کرتے گئے۔ آخر میں بادشاہ نے شاہزادہ اکبر ثانی کا اتالیق مقرر کیا۔

زندگی کے دور آخر میں وطن کی محبت ستانے لگی اور جونپور تشریف لائے اور ایک محلہ اپنے نام سے "شیخ محامد" آباد کیا اور سکونت پذیر ہو گئے اور یہیں پر آپ نے رہائش کے لئے ایک مکان اور اس سے متصل ایک عالی شان مسجد تعمیر کرائی جس سے ملحق آپ کا مدرسہ بھی تھا۔ آپ نے کافی دنوں تک اپنے علوم و فنون سے اہل جونپور کو فیضیاب کیا ہے۔ یہیں پر آپ کا وصال ہوا۔ مسجد سے اتر ۵۰ قدم کے فاصلے پر اور اپنے رہائشی مکان سے باہر صحن میں دفن کئے گئے۔ مزار شکستہ حالت میں موجود ہے۔ مگر کوئی دیکھ بھال کرنے والا نہیں ہے۔

مسجد مرمت طلب اور بوسیدہ ہو گئی تھی جس کی مرمت ہوئی ہے۔ دکھن طرف لب سڑک ایک نیا بہت ہی حسین جاذب نظر گیٹ تعمیر ہوا ہے۔ لیکن آپ کے مزار مبارک کی مرمت کی طرف کسی نے بھی توجہ نہیں دی ہے۔ یہ بات ادب و احترام کے خلاف ہے مسجد دیکھنے میں سادگی کے باوجود بھی بہت بھلی معلوم ہوتی ہے اور تعمیر کرانے والے کی نیک نیتی کا پتہ دیتی ہے۔ یہ مسجد شاہ اکبر ثانی کے عہد کی ایک عظیم یادگار ہے۔[۱]

# مسجد حضرت مُلّا محمود مصنف شمس بازغہ

حضرت ملا محمود مصنف شمس بازغہ موضع ولید پور ضلع اعظم گڈھ میں ۱۰۲۳ھ مطابق ۱۶۱۴ء میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم گھر پر حاصل کی جب بلوغ کو پہنچے

---

[۱] تجلئ نور قلمی جلد سوئم فارسی ص ۸۴

تو آپ جونپور چلے آئے اور اپنے دادا سے پڑھنا شروع کیا جن کا نام شاہ محمدیؒ تھا آپ کا مدرسہ محلہ پیاہ میں تھا۔ ان کا وصال ۱۰۳۲ھ ہجری مطابق ۱۶۲۲ء عیسوی میں ہوا ہے اس کے بعد حضرت مُلّا افضل استاد الملک کی شاگردی اختیار کی۔ حضرت مُلّا افضلؒ کے والد کا نام حضرت شیخ حمزہؒ تھا۔ حضرت مُلّا افضل استاد الملکؒ ضلع رودولی میں ۱۶ ر رمضان المبارک ۹۹۷ھ ہجری مطابق ۱۵۸۸ء میں پیدا ہوئے۔ حضرت ملا محمودؒ نے کئی بار دربار شاہجہانی میں حاضری دی اور شاہ جہاں کا بیٹا شجاع آپ ہی کا شاگرد تھا۔ ۱۰۴۲ھ ہجری مطابق ۱۶۳۲ء میں پھر آپ جونپور تشریف لائے اور اس کے بعد اس سرزمین کو چھوڑ کر کہیں نہ گئے۔ ایک عظیم الشان مسجد اور اسی سے ملحق ایک مدرسہ بھی تعمیر کرایا اور اسی جگہ رہائشی مکان بھی تھا۔

آپ کے وصال کے بعد مسجد و مدرسہ اور مکان حافظ عابد حسین وکیل اور مولوی

مسجد حضرت ملا محمود [illegible]

محمد عثمان وکیل کی ملکیت میں آیا۔ جو حضرت مُلّا محمود کے خاندان سے تھے۔ حافظ عابد حسین نے

مسجد کی از سر نو مرمت کرائی اور حضرت مُلّا محمودؒ کے زمانے کا دروازہ تبرکاً قائم رکھا۔ تذکرہ نگاروں نے لکھا ہے کہ اس مسجد کے اندر حضرت مُلّا محمود درس دیا کرتے تھے اور بعض مقامی روایت کے مطابق جب لڑکوں کی چھٹی ہوجاتی تو پھاٹک بند کرکے چڑیا دگوریا) پکڑتے تھے جو مدرسہ میں گھونسلہ بنائے ہوئے تھے۔ اس وقت وہ قدیم مکان عابد حسین کا جسمیں محمد سفیان رہا کرتے تھے۔ ساجدہ نیشنل گرلس انٹر کالج ہے اور اسی کالج کی وجہ سے یہ مسجد بھی آباد با رونق ہے۔ اس کی مرمت و سفیدی و صفائی بھی ہوتی رہتی ہے اور اذان و نماز باجماعت و تراویح بھی ہوتی ہے۔ یہ مسجد عہد شاہجہانی کی ہے اور حضرت ملا محمود جونپوری کی عظیم اور لافانی یادگار ہے۔ لیکن حضرت ملا محمودؒ کے مزار کی حالت بے حد خراب ہے جس کی طرف توجہ ضروری تھی کیونکہ یہ بات حضرت مُلّا کے کمال فن اور ادب کے خلاف ہے [1]

## روضہ غوث پور

یہ روضۂ مبارک پرگنہ انگلی تحصیل شاہ گنج کے موضع غوث پور میں کربلا امام پور کے پچھم میں واقع ہے۔ کہا جاتا ہے کہ حضرت شاہ نگینہؒ جن کا مزار مبارک صدر گیٹ کے دکھن میں ہے اور حضرت شاہ محمد عمرؒ جن کا مزار مبارک حضرت شاہ نگینہؒ کے مزار کے دکھن ایک بلند چبوترے پر ہے۔ یہی دونوں حضرات حضرت غوث پاکؓ کی بشارت کے مطابق بغداد شریف کی واپسی میں اینٹ لائے تھے۔ چونکہ آپ صاحب کشف و کرامت اور ایک خدا رسیدہ بزرگ تھے اس لیے غیبی اشارے کے مطابق انھوں نے اس اینٹ کو کہیں زمین پر نہیں رکھا بلکہ احتراماً اس کو سینہ سے لگائے رکھتے تھے۔ جب آپ حضرات اس گاؤں میں پہونچے تو وہ اینٹ مذکور حضرت شاہ نگینہؒ سینے پر رکھ کر سو گئے رات میں خواب میں آپ کو اس امر کی بشارت ہوئی کہ اس اینٹ کو اسی گاؤں میں ایک

---

[1] ملا محمود از مہدی علی خاں انگریزی ایڈیشن ص ۵۷۔ تجلی نور حصہ سوئم قلمی فارسی ص ۱۵

روضہ تعمیر کرکے نصب کیا جائے۔ تاکہ اس سرزمین میں بھی حضرت غوث پاک رضی پیران پیر دستگیر کے فیض کا چشمہ جاری رہے۔ غالباً یہ عہد فرخ سیر بادشاہ دہلی کا تھا۔ اور اسی روضہ کی مناسبت سے اس موضع کا نام بھی غوث پور پڑگیا ہے اور یہی نام کاغذات سرکاری میں بھی درج ہے۔ ایک بہت بڑا احاطہ ہے جس کے اندر روضہ ہے جو روضۂ غوث پاک کے نام سے موسوم ہے۔ اس کے اوپر ایک گنبد ہے۔ گنبد کے اندر ایک چھوٹا سا قبۂ بچم دار ہے

روضہ غوث پور کا ایک منظر نمبر۹۹

جس میں وہی بغداد شریف کی اینٹ مبارکہ نصب ہے۔ اس میں ایک چھوٹا دروازہ لگا ہے

اور ہر وقت تالا بند رہتا ہے۔ وہ صرف زیارت کے لیے کھولا جاتا ہے۔ احاطہ کے اندر درخت کھجور ہے۔ دو مزار احاطہ کی دیوار کے باہر دکھن سمت ایک بلند چبوترے پر ہے جس میں ایک حضرت محمد عمر شاہ اور دوسرا حضرت مبارک شاہ کا ہے اور صدر گیٹ کے دکھن متصل ایک مزار حضرت شاہ نگینہ زر؟ کا ہے۔

اس روضہ اور احاطہ کی دیوار کے باہر پچھم میں ۱۵ مزارات عہد قدیم کے پختہ، شکستہ حالت میں ہیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ عہد قدیم میں یہاں پر علماء اور مشائخ کی سکونت رہی ہے جن کے روحانی فیض کا چشمہ آج بھی جاری ہے۔ اس قدیم قبرستان میں

۲۔ درخت نیم، ایک کھونٹی بانس ایک درخت پیپل، ایک درخت بکرٹ، ایک درخت کھجور اور دو درخت دیسی آم کا ہے۔ روضہ کے صدر گیٹ کے باہر بہت ہی کشادہ صحن ہے! اس روضہ سے ملی ہوئی اتطرف مسجد ہے جس کی توسیع ابھی حال میں ہوئی ہے اور بہت ہی خوبصورت تعمیر ہوئی ہے۔

ہر سال ۱۱ ربیع الآخر کو گیارہویں شریف کے عرس کا میلہ ہوتا ہے جس میں ہندوستان کے ہر حصہ سے زائرین اور عقیدت مندانِ غوث پاکؓ آتے ہیں اور سرزمین ہند کے بہت سے عقیدت مندوں کا یہ اعتقاد ہے کہ چاند غوث پور میں ہی دیکھنا ضروری ہے۔ اس لئے وہ ۱۵ روز پہلے ہی سے آجاتے ہیں۔ ایسا خیال صرف حضرت غوث پاکؓ سے والہانہ عقیدت ومحبت کی وجہ سے ہے۔ اس کو ہرگز شرک و بدعت نہیں کہا جاسکتا ہے۔

غرضیکہ ۱۱ ربیع الآخر کو ایک ازدحام ہوتا ہے جو بیان سے باہر ہے اور اسی گیٹ کے باہر کا صحن اور اس کی باؤنڈری باوجود اپنی کشادگی کے بھی ناکافی ہوتا ہے لوگوں کی مرادیں بر آتی ہیں اور منتیں پوری ہوتی ہے اور یہ حضرت غوث پاکؓ کے باطنی تصرف سے بعید نہیں ہے۔ حضرت آسیؔ ایک عارف کامل نے فرمایا ہے ؎

پوچھتے کیا ہو شہ جیلاں کے مراتب آسیؔ
ہر فضیلت کے وہ جامع ہیں نبوت کے سوا

غوث پور کے روضہ کے سروے اور معائنہ میں میرے ہمراہ حضرت عبدالمجید شاہ بھکڑ بھی تھے جیسا کہ آپ روضہ کے پاس نظر آرہے ہیں۔ اس روضہ کے احاطہ کی باؤنڈری ہے۔ عمارت پُرشکوہ نہیں ہے اور نہ عقیدت مندوں کے لحاظ سے ویسا انتظام ہی ہے۔ ایک رجسٹرڈ انتظامیہ کمیٹی اہلسنت والجماعت کی ہے جس کے منتظمین میں حکیم صاحب۔ گوّو درزی۔ عبدالصمد وکیل اور قاضی ضمیر الحسن وکیل بھی ہیں۔ یہ کمیٹی سنی وقف بورڈ سے رجسٹرڈ ہے [۱]

---

[۱] سروے ومعائنہ مورخہ ۱۲ جنوری ۱۹۸۲ء بوقت ۱۱ بجے دن ہمراہ عبدالمجید شاہ بھکڑ فوٹوگرافر

# مندر کرار بیر

یہ مندر گومتی ندی کے اتری کنارے پر قلعہ فیروز شاہی سے متصل پچھم و دکھن کے کونے پر واقع ہے۔ یہ جونپور کا سب سے قدیم مندر ہے جس کا زمانہ تعمیر جونپور کے آباد ہونے سے بہت پہلے کا ہے۔ اس وقت مندر کی قدیم عمارت تو موجود نہیں ہے مگر پتھر کا ٹھوس بہت بڑی جسامت کا جس کو گیرو سے رنگ دیا گیا ہے ایک بت موجود ہے جس عمارت کے اندر یہ بت موجود ہے وہ زمانہ حال کی تعمیر ہے اس کے متعلق مختلف روایات ہیں :-

"اہل ہنود کا یہ عقیدہ ہے کہ بعہد راجہ رام چندر والی اجودھیا کرار بیر ایک بڑا دیو جو موضع کرارہ ضلع جونپور میں رہتا تھا اور اکثر مسافروں کو تکلیف دیا کرتا تھا۔ راجہ رام چندر جی نے

مندر کرار بیر

مندر کرار بیر جونپور نمبر ۱۰۱

اس خبر کو سنا اور خود آ کر اس دیو ظالم کو ہلاک
کر کے اس کے جسم کے تمام ٹکڑوں کو چاروں طرف
پھینک دیئے۔ اس کے چیلوں نے پرستش
کی غرض سے اکٹھا کر کے اس مقام پر بت خانہ
بنا دیا۔ اس جوار کے راجگان اس پر تحفے
تحائف چڑھاتے تھے اور مرمت وغیرہ کراتے
تھے۔ فیروز شاہ تغلق ۷۶۲ھ مطابق ۱۳۶۱ء
میں جب جونپور کی آبادی کے لئے آیا تو اس نے
اس کو توڑ کر قلعہ تعمیر کرنے کا حکم دیا [1]

(۲) تاریخ جونپور کا مصنف لکھتا ہے :۔

"جب فیروز شاہ ۷۶۲ھ مطابق ۱۳۶۱ء میں جونپور آباد کرنے
کیلئے اس مقام پر آیا تو دریائے گومتی کے کنارے ایک
بت خانہ کو توڑ کر قلعہ تیار کیا۔" [2]

(۳) مولوی خیر الدین "جونپور نامہ" میں لکھتے ہیں :۔

سلطان فیروز تفریح کی غرض سے بطور سیر شاہی سوار موضع کرارہ
جو کہ بلندی پر دریائے گومتی کے کنارے واقع ہے وہاں ایک
زبردست بڑا بت خانہ دیکھا جس کو لوگ کرار بیر کہتے ہیں۔
حکم دیا کہ اس بت خانے کو توڑ کر اس مقام پر قلعہ تعمیر کیا جائے
اور اس کے گرد شہر آباد کیا جائے [3]

---

[1] جغرافیہ جونپور حصہ اول ص ۳۷ ۔ [2] تاریخ جونپور ص اردو ایڈیشن
[3] جونپور نامہ خیر الدین فارسی قلمی

(۴) پوتھی قنوج میں ہے کہ :۔

"بت خانہ دیول کرار بیر کو راجہ جے چند حاکم قنوج نے
سمبت ۱۲۱۶ بکرمی میں توڑا تھا"۔ ؎۱

(۵) فصیح الدین شرقی مونمنٹ میں لکھتے ہیں کہ :۔

"کرار بیر پرانے بھر خاندان کے سردار تھے"۔ ؎۲

(۶) گزیٹر جونپور لکھتا ہے کہ :۔

"راجہ رام چندر کے زمانے میں جونپور کا حاکم کرار بیر تھا
جو ایک دیو تھا۔ رام چندر جی نے لڑائی میں اُسے
مار ڈالا۔ ۱۱۶۸ء میں جے چند نے کرار بیر میں ایک
مندر بنوایا جس کو فیروز شاہ نے گرا کر اس کے پتھروں
سے قلعہ کی بنیاد رکھی تھی"۔ ؎۳

ان اختلافات کی موجودگی میں کسی صحیح نتیجہ پر پہونچنا بہت دشوار ہے اگر یہ روایت درست ہے کہ اس مندر کو شری رام چندر جی یا جے چند نے توڑا اور دیو کرار بیر کو قتل کیا تو پھر دوبارہ فیروز شاہ کے ہاتھوں توڑنے کی روایت ناقابل اعتبار ہے اگر یہ روایت درست نہیں تو فیروز شاہ تغلق کے ہاتھوں توڑا جانا درست ہے۔ مگر یہ بات بھی عجیب ہے راجہ جے چند نے ۱۱۶۸ء میں کرار بیر کا مندر تعمیر کرایا اور اس کے لڑکے جے چند نے اس کو توڑ ڈالا۔

مگر کرار بیر کی مورتی جس کا اوپری حصہ ٹوٹ چکا ہے مندر یا مورت کے توڑے جانے کی تردید کرتی ہے۔ کیونکہ اگر راجہ جے چند یا فیروز شاہ نے اسے توڑا ہوتا تو اصل چیز جو کرار بیر کی مورت تھی ہر گز نہ باقی رہتی۔ کم سے کم فیروز شاہ تو پہلے ہی اسے قلعہ کی بنیاد میں دفن کرا دیتا تاکہ آیندہ کسی مقام پر نصب کرنے کا سوال ہی نہ پیدا ہو اس لئے گمان غالب یہی ہے کہ مندر اپنی قدامت کی وجہ سے خود بخود گر گیا تھا جس کی

---

؎۱ پوتھی قنوج ہندی، ؎۲ شرقی مونمنٹ فصیح الدین۔ ؎۳ گزیٹر جونپور انگریزی مطبوعہ الہ آباد ص ۱۳۶

مورت وہیں موجود تھی بعد کے لوگوں نے اسے ایک مندر تعمیر کرا کے اس میں نصب کرا دیا یہاں پر بھی بہت بھیڑ ہوتی ہے اور دیہات سے معتقدین کی ایک کثیر بھیڑ آکر کڑاہی چڑھاتی ہے۔ نذر ونیاز اور تحفے تحائف گذراتی ہے۔ اور پھر یہاں سے شیتلاجی کے مندر کو جاتے ہیں۔ ایک جم غفیر ہوتا ہے اور زیادہ تر بھیڑ ملی ذات کے لوگ ہوتے ہیں

# مورخین کے اختلاف پر ایک نظر

وجے چند کا کرار بیر میں مندر کا تعمیر کرنا بہت ہی تعجب خیز ہے۔ کیونکہ اوپر اس امر کا ذکر ہو چکا ہے کہ کرار بیر بھر خاندان کے سردار تھے۔ جغرافیہ جونپور میں ہے کہ کرار بیر ایک دیو تھا جس کے ظلم کی وجہ سے شری رام چندر جی اسے قتل کرنے کے لئے ایودھیا سے یہاں آئے تھے۔ میرے خیال میں اس نام کا کوئی دیوتا آریوں، چوہانوں یا پری ہاروں میں نہیں ملتا ہے۔ اگر وجے چند کوئی مندر تعمیر بھی کراتا تو شری کرشن جی، شری ہنومان جی یا شری رام چندر جی کا ہوتا۔ اب ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ پرتھوی راج یا وجے چند کا تعلق کس خاندان سے ہے۔ گوالیار میں سمت نو سو بکری کے قریب پریہار راجہ بھوج کی تعریف میں ایک نظم ملتی ہے اس میں پریہاروں کو سورج بنشی بتلایا گیا ہے۔ شیخاواڑی کے مشہور ہرش مندر میں چوہان راجہ وگراراج کے عہد کا ایک پتھر ہے، جس پر تعریفی جملوں کے ساتھ سمبت ۱۰۳۰ بکرمی تحریر ہے۔

اس میں قنوج کے پریہاروں کو رگھو بنشی کہا گیا ہے۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ پریہار سب سے پہلے اپنے آپ کو رگھو بنشی (سورج بنشی) مانتے تھے نہ کہ اگنی بنشی۔ جینیوں کے مشہور مصنف ہیم چند نے اپنی تصنیف دواشرے میں راجہ بھیم دیو کے سفیر کا، جو چیری کے راجہ کرن کے پاس بھیجا گیا تھا کے متعلق کہا ہے کہ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ پرتھوی راج کے زمانے تک سوننگی راجہ اپنے آپ کو اگنی بنشی نہ کہہ کر چندر بنشی اور یادو (ولد) کی اولاد کہتے تھے۔

گوالیار کے راجہ تنور ڈیرم کے جین شاعر نے سمبت ۱۴۶۰ بکرمی میں ہمیر مہاکاو

لکھا ہے۔ اس سے سورج بنشی چوہان خاندان کے جنم کے متعلق اس قسم کی باتیں کہی جاتی ہیں

" ایک بار شری برہما جی کے ہاتھ سے کمل کا پھول گر گیا۔ جہاں
یہ پھول گرا تھا اس کا نام پشکر رکھدیا گیا۔ اسی جگہ پر برہما نے
راکشثوں کے ڈر سے سورج کا دھیان کیا۔ اس سورج سے
آدمی کی شکل کا ایک فرشتہ اتر آیا۔ اس کا نام چوہان رکھا گیا
یہ آدمی کی شکل کا فرشتہ حکومت کرنے لگا"

اس شہادت اور ثبوت کے ہوتے ہوئے دجے چند پر یہ الزام ہے کہ
اس نے کرار بیر کے مندر کی تعمیر کی ہے۔ اس سے اس مندر سے کوئی تعلق نہیں ہے
اور نہ اس کے علاوہ بجے چند یا دجے چند کا جونپور میں کسی بھی مندر کی تعمیر کا ذکر ہے[ھ]

# سیتلا جی کا مندر چوکیا دیوی

یہ مقام جونپور سے پورب کی جانب دکھن کے کونے پر ۲ میل کے فاصلہ
پر موضع چوکی پور اور دیو چند پور کی سرحد پر واقع ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اس جگہ پر
بہت پہلے سے ایک کمرہ میں سیتلا دیوی کی ایک سنگین مورت رکھی ہوئی تھی جس کا
تعلق جونپور کی آبادی کے زمانے سے تھا اور بہت سے یاتری درشن کیلئے آیا کرتے تھے
تقریباً سوا سو برس ہوا کہ ساہو جگرناتھ پرشاد ساکن محلہ مچھرہٹہ جونپور کے
کوئی اولاد نہ تھی۔ وہ ننگے پاؤں اس مندر تک آئے اور نہایت عقیدت مندی اور گریہ وزاری
سے اولاد کیلئے دعا کی۔ حسن اتفاق کہ ان کی دعا مقبول وقت میں کی گئی تھی قبول ہو گئی اور
ان کے یہاں اولاد نرینہ مسمی ساہو مادھو پرشاد پیدا ہوئے۔ اس واقعہ کے بعد ساہو جگرناتھ

---

ھ رپورٹ سالانہ جائزہ اثریات بابت ۱۹۰۳-۴ء صفحہ ۲۸، دو آشرے پترہ ۲۰ سے ۵۹ تک۔ پرتھوی راج راسو پر تنقید و تبصرہ پروفیسر محمود خاں شیرانی صفحہ ۴۵۵-۴۵۶

سیتلاجی سے بیحد معتقد ہوگئے اور انھوں نے اس جگہ پر ایک پختہ مندر بنوادیا۔ اس خبر سے شہر و دیہات ہر جگہ کے لوگ دور دراز سے منت مراد کے لئے آنے لگے۔

۱۸۶۰ء میں ساہو بہاری لال ساکن محلہ بنواگھاٹ نے اس مندر کی تعمیر میں اور بھی اضافہ کیا۔ پختہ چہار دیواری تعمیر کرادی اور ایک عمارت "ٹھاکردوارہ" کی بھی بنوادی اور اس کے سامنے ایک بہت ہی وسیع سنگین تالاب تعمیر کرادیا۔ یہ تالاب بہت ہی بارونق اور زر کثیر خرچ کرکے مستحکم بنوایا گیا ہے۔ مندر کے ارد گرد کافی افتادہ زمین بھی ہے۔ رفتہ رفتہ اس مقام کی بہت دور تک شہرت پھیل گئی۔ یہاں تک کہ ہر دوشنبہ کو جوق در جوق عقیدت مند ہندو مرد عورت آکر حاجت براری کیلئے دعا کرتے ہیں کڑھائی چڑھاتے ہیں اور ان کی منتیں اور مرادیں پوری ہوتی ہیں۔ اور خاص کر چیچک کے دنوں میں ہر سال شہر و دیہات کے لوگوں کا تانتا بندھا رہتا ہے۔ اور پورنماسی کے ایک روز قبل ہی سے کثیر مجمع تقریباً تین چار ہزار تک پہونچ جاتا ہے جس میں مرد عورتیں اور بچے سب ہی شریک ہوتے ہیں منت مانتے ہیں یا اتارتے ہیں۔ خوب پوریاں بکتی ہیں اور تفریح ہوتی ہے پھر اشنان کرتے ہیں اور مندر کرار بیر کے لئے بھی درشن کرنے جاتے ہیں۔

مندر سیتلا دیوی

# پانچوں شیوالہ

یہ شیوالہ تعمیر کردہ دیوان بندھو لال کا ہے جو پُرانی بازار کے رہنے والے تھے۔ آپ کے والد کا نام منشی دیبی دیال تھا۔ یہ لوگ اصلی باشندے موضع پرسرام پور پرگنہ راری کے تھے۔

کہا جاتا ہے کہ مغلیہ زمانۂ حکومت میں دو بھائی کھڑک سنگھ و پرسرام سنگھ نہایت ہی سربرآوردہ اور با اثر لوگوں میں شمار کئے جاتے تھے۔ کھڑک سنگھ نے اپنے نام پر ایک موضع کھڑک پور اور پرسرام نے اپنے نام پر ایک موضع پرسرام پور آباد کیا تھا۔ یہ دونوں مواضعات پرگنہ راری میں ہیں۔ ان دونوں بھائیوں کی اولادیں ابھی تک ان موضعوں میں آباد ہیں۔ دیوان بندھو لال پرسرام سنگھ کی نسل سے تھے۔ ان کے والد بسلسلۂ ملازمت جونپور میں منتقل ہو گئے تھے۔ علمی قابلیت اور انشا پردازی میں خاص شغف رکھتے تھے۔ مقدر نے یاوری کی مشہور لوگوں میں شمار ہونے لگے اور بنارس کے راجہ کی اسٹیٹ میں نائب دیوان کے عہدے پر فائز ہو گئے جب راجہ چیت سنگھ ریاست کے مالک ہوئے تو دیوان بااختیار کل ہو گئے اور بنارس سے جونپور تک ان کا طوطی بولنے لگا۔ دوران ملازمت میں آپ نے کافی دولت

پانچوں شیوالہ تصویر نمبر ۱۰۲

جمع کرلی تھی۔ آپ کے کام سے خوش ہوکر راجہ نے تین مواضع جونپور تحصیل میں بطور جاگیر دے دئے۔ اور انگریزی راج میں پانچ مواضعات مسلّم آپ نے اپنے نام بند وبست کرالیا۔ اس طرح ایک اچھی خاصی ریاست کے مالک ہوگئے۔ دیوا بندھو لال نے بڑی شان سے اپنی زندگی بسر کی۔ محلہ بازار بھوا پورانی بازار جونپور میں چند عمارتیں تعمیر کرائیں اور اپنے نام کی بقا کے لئے پانچ شوالے ایک ہی جگہ پر تعمیر کرائے جو پانچوں شیوالے کے نام سے مشہور ہوا۔ یہ شیوالے ابتک قائم ہیں اس کے علاوہ محلہ چوکا گھاٹ بنارس میں بھی ایک مکان پختہ تعمیر کرایا تھا۔ جونپور کی عمارتیں ان کے لڑکوں نے فروخت کر دیں محض شیوالہ باقی ہے۔ شیوالہ کی دیکھ بھال کے لئے اس میں ایک سادھو رہتا ہے مگر مرمت وغیرہ کا کوئی خاص انتظام نہیں ہے۔ صدر دروازے کے بائیں اور داہنی جانب کی دیواروں پر اپلی پاتھی جاتی ہے جس نے رہی سہی رونق کو بھی ختم کر دیا ہے۔[1]

## مندر جم دگن رشی موضع جمیتھا جونپور

اسی مقام پر جماد اگنی رشی کی سکونت تھی۔ یہ مقام دریائے گومتی کے داہنے ساحل پر ظفرآباد اور جونپور کے درمیان واقع ہے۔ پرسرام جی جم دگن رشی کے لڑکے تھے۔ رشی جی اس مقام پر اور اس کے علاوہ پورب طرف سو قدم کے فاصلے پر ایک دوسری جگہ بتائی جاتی ہے، رہتے تھے۔ یہ راجہ رام چندر جی کے ہمعصر تھے جس جگہ پر جم دگنی رشی کی سکونت تھی قدیم میں سوائے ایک کٹی کے اور کچھ نہ تھا۔ شری پرم ہنس جی نے اس مقام کو پسند کرکے تپسیا شروع کردی آپ زمانہ حال کے بزرگوں میں تھے۔ آپ نے محنت شاقہ برداشت کرکے

---

[1] تجلی نور حصہ سوم قلمی صفحہ ۱۴۰

بہت مجاہدہ کیا اور اپنی آتما میں اتنی طاقت اور صفائی پیدا کرلی تھی کہ سنہ ۱۹۰۴ء کو ماگھ کے مہینے میں ایک روز جلال میں آکر چار ہزار جنتا کو اکٹھا کرلیا جس میں ضلع کلکٹر بھی تھے۔ جب تمام لوگ اکٹھا ہوگئے تو آپ نے فرمایا کہ آج دنیا جل جاوے گی چنانچہ اسی شب میں یہ واقعہ پیش آیا کہ آپ نے دائیں ہاتھ میں گیتا و کنٹوپ لیا اور بائیں ہاتھ میں گھی کا گھڑا۔ اسی وقت آپ کی ناف سے یک بیک شعلے نکلنا شروع ہوگئے مگر نہ گیتا جلی نہ کنٹوپ محض گھی جل گیا۔ وہاں پر جو لوگ تھے متحیر ہوکر ہوش وحواس کھو بیٹھے۔ آخرکار لوگوں نے دریا سے ہزاروں گھڑا پانی لاکر آپ پر ڈالا کہ آگ

جمدگنی رشی کا مندر

بجھ جائے۔ مگر پانی ڈالنے سے آگ کے شعلے اور بھی بلند ہونے لگے اس حالت کو دیکھ کر سب کو آپ کی آتما کی شکتی کا یقین ہوگیا۔ لوگوں نے پیر پکڑ کر زار و قطار رونا شروع کیا۔

تین دن متواتر آپ کا جسم جلتا رہا تب جاکر راکھ ہوا۔ جس جگہ پر جیبتھا میں جماد اگنی رشی کا آشرم اور سکونت تھی۔ اسی مقام پر آج لب دریائے گومتی پرم ہنس جی کی سمادھی ہے اور نہایت مستحکم اور شاندار مندر گنبد نما بنا ہوا ہے۔ اس کے چاروں طرف

دالان ہے اس کے دکھن پچھم ہنومان جی کا مندر زمانۂ حال کی تعمیر ہے۔ یہ دونوں مندر نہایت صاف ستھرے ہیں۔ سطح دریا سے تیس چالیس فٹ کی بلندی پر داہنی طرف ہے دکھن میں کھیت اور پچھم طرف باغ ہے جس میں آم۔ تاڑ اور کھجور کے درختان ہیں جگہ بہت شاداب اور پُر فضا ہے اور قابل عبادت ہے۔ بابا نندگیر سادھو جو اسی موضع کے باشندے ہیں ان مندروں کے منتظم ہیں۔ انھوں نے یہ بہت بڑا کارنامہ انجام دیا ہے کہ یوپی گورنمنٹ سے مدد لیکر مندر تک پختہ سڑک بنوا دی ہے۔ سادھو جی بہت ہی با اخلاق اور شریف انسان ہیں۔ [1]

# مندر اچلا دیوی جونپور

یہ مندر روضہ جمال خاں میں واقع ہے جو محلہ سپاہ راسمنڈل اور نتو پور سے متصل ہے۔ یہاں پر کئی مندر ہیں۔

(۱) اچلا دیوی مندر اس کے پچھم میں ہنومان جی اور شنکر جی کے مندر ہیں۔

(۲) داہنے ہاتھ اتر جانب سے پہلی مورتی کالی جی جن کی زبان ٹوٹ گئی ہے

(۳) اس کے بائیں نیچے اچلا دیوی کی مورت ہے۔

(۴) اس کے بعد بھیروں جی کی مورت ہے۔

(۵) اس کے بعد گنیش جی کی جن کا سونڈ ٹوٹ گیا ہے مورت ہے

(۶) اس کے بعد سرسوتی دیوی کی مورت ہے۔

(۷) اس کے بعد شنکر جی کا لنگ ہے۔

پہلا ردم ۵ × ۶ کا دوسرا ردم باہر والا ۶ × ۷ مربع فٹ میں ہے

---

[1] سادھو دیا نندگیر نے تمام حالات خود نوٹ کرائے۔ جم دگن رشی کی موجودگی گزیٹر جونپور سے ثابت ہے۔ مؤلف

عمارت بے حد قدیم ہے۔ باباگنگا داس کا کہنا ہے کہ یہ مندر اس وقت کا ہے جب مسجد ٹھاکر بنی تھی اور مندر دیکھنے کے بعد ہی فیصلہ کرنا پڑتا ہے کہ بہت قدیم ہے۔ اس کے اندر جانے کا راستہ تنگ اور پانچ فٹ اونچا ہے۔ اگر کوئی شخص بے خیالی کے عالم میں چلا جائے تو اس کا سر زخمی ہوسکتا ہے۔

ان مندروں کی دیکھ بھال باباگنگارام کے مرنے کے بعد باباکالیداس کرتے ہیں۔ انھوں نے بتایا کہ یہ مورتیاں عمارت میں نہیں تراشی ہیں بلکہ یہ پتھر جن میں یہ مورتیاں ہیں کہیں سے لاکر نصب کیا گیا ہے مگر دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مندر کی تعمیر کے وقت مورتیاں موجود تھیں جن کی مناسبت سے پتھر کو تراش کر مورتوں کے حصوں کو اس میں لگا دیا گیا ہے۔ اگر بعد کو لاکر اور توڑ کر لگایا گیا ہوتا تو ان دونوں پتھروں کا جوڑ اتنا صحیح نہ بیٹھتا۔ کچھ نہ کچھ عیب ضرور رہ جاتا جو بہ آسانی نظر آسکتا تھا۔ ان مندروں پر جو گنبد ہیں وہ باہر سے گول اور اندر سے چوکور ہیں جس کی قدیم طرز کا پتہ چلتا ہے اور مورتیں بھی قدیم آرٹ کا نمونہ ہیں جن میں صفائی اور فنکاری کو کم دخل ہے۔

دوسرا روم ٦×٦ فٹ ہے۔ اسی سے ملا ہوا اتر جانب ٦×٦ فٹ کا

ایک کمرہ اور بھی ہے۔ اس میں سب سے اوپر سیتلا جی کی مورت ہے جو پتھر میں کھدی ہوئی ہے اور چیالس ہے اور اوپر پرانے طرز کا محراب ہے، جو اپنی قدامت ظاہر کر رہا ہے نیچے پانچ قسم کی سیتلا جی کی مورتیں ہیں۔

(۱) گھوڑے پر سوار ہاتھ میں ترسول

(۲) " " " پھول

(۳) " " " پھول اور تلوار

(۴) " " " لگام

(۵) " " " لگام و گود میں بچہ لئے ہوئے

یہ تمام مورتیں ایک لائین میں اتر طرف ہیں۔

گھوڑے کی شکل اور ٹانگ بہت بدنما اور بالکل غیر فنکارانہ ہے۔ اتنی قدیم معلوم ہوتی ہے جیسے اُس وقت جونپور میں یہ فن بالکل تاریکی میں تھا اس مندر کے دروازے چار فٹ سے زیادہ بلند نہیں ہیں اور جانے والا کافی جھک کر ہی اندر جا سکتا ہے

اس مندر سے سو قدم کے فاصلے پر دکھن طرف دریائے گومتی پر ایک سنگین گھاٹ باباگنگا داس کا تعمیر کردہ ہے جس کو انھوں نے بڑی کوشش و محنت اور جانفشانی سے بنوایا ہے اور یہ ان کی زندگی کا حاصل ہے اور خود اسی گھاٹ کے دکھن طرف برگد کے درخت کے سائے میں اپنی سمادھی کے اندر آرام فرما ہیں۔ مندر کی قدیم عمارت اور مورتیں اپنی قدامت پر گواہ ہیں۔

# بھگوان کرشن مندر گولر گھاٹ

یہ مندر گولر گھاٹ جونپور میں دریائے گومتی سے ۱۵ فٹ کی اونچائی پر واقع ہے یہ اینٹ چونے کا بنا ہوا بہت قدیم ہے اور دریا کے دکھنی طرف ہے اس کے دکھن پرانے طرز کا گنبد ہے۔ اس میں تین مورتیں ہیں۔ اتر طرف شری کرشن جی، درمیان میں شری جانکی جی اور پچھم میں ہنومان جی کی چومکھی مورت ہے۔ مونی بابا اور ناگا بابا کا کہنا ہے

کہ اس مندر کی تعمیر کو قریب ۴۰۰ و ۵۰۰ برس ہو چکا ہے۔ اس کے مہنت اس وقت ناگا بابا ہیں جن کی عمر اس وقت ایک سو چھبیس سال کی ہے۔ اس مندر پر کافی جائداد ہیں سلطانپور، پرتاب گڈھ، صدیق پور اور جونپور کے اطراف میں وقف ہیں۔ ناگا بابا کے جسم میں اتنی گرمی اور زہر کا اثر ہے کہ سانپ وغیرہ زہریلے جانور کاٹتے ہی خود مر جاتے ہیں۔ ناگا بابا چودہ زبانیں جانتے ہیں انھوں نے میرے سامنے کئی زبانوں میں بات کی تھی۔ انھوں نے امریکہ، لندن اور جرمنی کا سفر بھی کیا ہے اور پورے بھارت کی سیاحت کر چکے ہیں۔

مندر کی حالت اطمینان بخش نہیں ہے۔ مگر استحکام کا یہ عالم ہے کہ سیکڑوں سیلاب کا مقابلہ کرنے کے باوجود اسی آب و تاب اور شان کے ساتھ موجود ہے۔ پچھم میں مونی بابا کا پھوس کا بنگلے نما آشرم ہے۔ جہاں سیکڑوں آدمی ان کے درشن کو روز آتے ہیں۔ پورب میں زمین افتادہ ہے۔

ان تمام واقعات کو میں نے مندر پر جاکر ناگا بابا اور مونی بابا سے ملاقات کرکے انھیں کی زبانی نوٹ کیا تھا وہ راقم الحروف سے بڑے اخلاق و محبت سے ملے تھے اور دعائیں دی تھیں اور یہ جملہ بھی کہا تھا کہ تیرے اندر پریم کی اگنی ہے اس کو بجھنے نہ دینا یہ ایک دن شعلہ بنے گی۔

## شری ہنومان جی کا مندر محلہ راسمنڈل

یہ مندر قریب ۷۰ سال پرانا ہے۔ اس کی تعمیر جے گوپال پانڈے نے کیا تھا جو راجہ تبھو لال دوبے کے داماد تھے، اس کے پہلے یہ مقام آباد نہیں تھا اور مثل جنگل کے ویران تھا۔ اس مقام پر ایک سادھو کٹی میں رہتے تھے۔ جن کا کام صرف پوجا پاٹھ کرنا تھا اس طرح بہت سے لوگوں کو ان سے عقیدت ہو گئی اور اس مقام پر ایک مندر کی بنیاد ڈالی گئی چونکہ شری جے گوپال پانڈے کو اُن سے عقیدت تھی۔ اس لئے پانڈے جی نے سادھو جی کے کہنے سے شری ہنومان جی کی مورتی نصب کی تھی۔ اسی کے ساتھ ساتھ سادھو جی کی یادگار کے طور پر مندر کے اندر بھی دیوار میں شری جے گوپال پانڈے اور سادھو جی

کی مورتی بھی رکھی ہوئی ہے۔ اندر کی طرف گول گنبد میں شری ہنومان جی کی ایک بہت بڑی مورتی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اتنی بڑی مورتی بھارت میں کم ہی جگہ ملے گی جو کھڑی ہو۔ اس مورتی میں ایک خصوصیت ہے۔ ہنومان جی کی دوسری مورتوں میں یہ نظر آتا ہے کہ گدا ہاتھ میں لئے ہوئے ہیں اور میدان جنگ میں کبھی پہاڑ سر پر اٹھائے ہیں۔ لیکن اس مورتی میں ان کا بایاں ہاتھ سینے پر ہے اور داہنا ہاتھ کھڑا ہے اور چٹکی دبائے ہوئے ہیں۔ اور گدا بائیں طرف کھڑا ہے اور بائیں پاؤں سے راکشش کو دبائے ہوئے ہیں۔ اس مورتی کو دیکھنے سے دل بھگتی کی طرف مائل ہوجاتا ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ جو شخص پاکیزہ دلی کے ساتھ ایشور کا نام لیتا ہے اس کی ساری پریشانیاں چٹکی بجاتے دور ہو جاتی ہیں۔ یہ مورت ایشور بھگتی کی طرف خاص اشارہ کرتی ہے۔ لیکن اب تو دنیا کی بھگتی کے آگے ایشور بھگتی پھیکی پڑ گئی ہے۔ کس کا دل اس طرف جاتا ہے؟ ایشور بھگت تو سادھو بن گئے ہیں

اس کے دکھن میں رام باڑہ تھا جس میں شری رام چندر جی، بھرت جی، لچھمن جی، جانکی جی اور دوسرے دیوتاؤں کی مورتیاں لگی ہوئی تھیں ان مورتوں کو بڑے سلیقے سے چبوترے پر نصب کیا گیا تھا۔ لیکن اس وقت مورتیاں ٹوٹ گئی ہیں صرف دو مورتیاں باقی رہ گئی ہیں۔

مندر اندر سے بہت دیکھا ہے۔ اس سے متعلق اندر اور باہر کافی زمین ہے اس کے باہر دکھن طرف شری شیوجی کا ایک مندر تھا جو گر چکا ہے۔ اس کی مورتی شری ہنومان جی کے مندر کے پورب میں لگی ہوئی ہے۔ اس میں کچھ ہنڈی لگی ہے۔ بابو رامنیج داس وکیل مرحوم نے مجھے ۱۹۶۶ء میں بتلایا تھا کہ کچھ اور لوگوں نے بھی اس مندر پر اپنی جائداد چڑھائی ہے۔ اور راجہ جونپور کے یہاں سے بھی مدد ملتی رہی ہے۔

اس مندر کے پچھم اور دکھن اور شیوجی کی مندر کے دکھن گومتی ندی کے کنارے پر شری الوک تیشور جی کی مورتی زمین کے نیچے سے نکلی ہے۔ جو جینیوں کے دیوتا کہے جاتے ہیں۔ اس مقام پر اگر کھدائی کی جائے تو جینیوں کے مندر اور مزید مورتیاں مل سکتی ہیں اس کے علاوہ ندی کے کنارے اور بھی شوالے ہیں جن کے بارے میں کوشش کرنے

پر قیمتی معلومات حاصل ہو سکتی ہیں۔ اس کے علاوہ ندی کے کنارے کے شوالے کسودھنوا کے تعمیر کردہ ہیں۔

سنہ ۱۸۸۰ء میں شری ہنومان جی مندر کے مہنت شری گجادھر داس تھے، پھر بھگوان داس ہوئے پھر اس کے بعد موہن داس، دیو داس، سیتا رام، رگھوناتھ داس، چندر بنی داس مہنت ہوئے۔ سنہ ۱۹۶۵ء میں بابو کیشو داس مہنت ہوئے۔ اس طرح مجھے جو نام معلوم ہو سکے انھیں لکھ لیا ہے [1]

# مندر بابا باری ناتھ محلہ اردو بازار

۱۰۔ مندر بابا باری ناتھ محلہ اردو بازار جونپور

---

[1] ہنومان جی کے مندر سے متعلق یہ تمام معلومات بابو رامنج داس وکیل اور محمد صدیق خاں سے دریافت کرنے اور مندر کو اندر باہر سے دیکھنے کے بعد لکھا گیا ہے۔ دریافت کے وقت مندر میں اور بہت سے عمر رسیدہ لوگ موجود تھے ان سے بھی اس کی تصدیق کی گئی ہے۔ موقع معائنہ مورخہ ۱۲ اگست سنہ ۱۹۶۶ء

یہ مندر اردو محلہ میں پانی کی ٹنکی سے متصل دکھن طرف بہت بڑے گھیرے کے اندر ہے۔ چاروں طرف چھوٹی اینٹ کی دیواریں ہیں۔ اس کا رقبہ کئی بیگہ میں ہے۔ مرکزی دروازے کا رخ پچھم طرف ہے۔ اندر داخل ہوتے ہی ایک پکا کنواں اور برگد کا بہت پرانا درخت ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مندر تین سو سال قبل تعمیر ہوا ہے۔ اگر یہ درست ہے تو یہ زمانہ اورنگ زیب بادشاہ کا رہا ہے۔ مندر کی قدامت اور اس کی عمارت کو بغور دیکھنے کے بعد اس بات کا یقین ہو جاتا ہے۔ دکھن طرف ایک جانے کا راستہ ہے۔ اس کے پچھم طرف ایک بڑا دالان اتر و دکھن کے رخ پر ہے۔ اندر داخل ہونے کے بعد بابا پاری ناتھ کی سنگ مرمر کی ایک سمادھی درشن کے لئے بنا دی گئی ہے۔ لیکن اصل سمادھی نئی سمادھی کے پچھم میں ایک چھوٹی سی کوٹھری کے بھیتر ہے جس کی بناوٹ بھی قدیم ہے۔

اور پورب کے رخ پر مہاتما شیو جی کی ایک مورتی ایک گول گنبد میں ہے اس کے پچھم اور اتر میں ایک چھوٹی سی کوٹھری میں شری بھیرو جی کا مندر ہے۔ اتر کی طرف ایک کچے فرش کے بائیں ہاتھ شری ہنومان جی کی بہت بڑی مورتی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اتنی بڑی مورتی شری ہنومان جی کی اور کہیں جونپور میں نہیں ہے۔ پورب کی طرف ایک کوٹھڑی میں شری کالی جی کی مورتی ہے۔ اس کے بعد بابا برکھا ناتھ کی کٹیا ہے۔ بابا جی نے یہاں ۷۴ برس رہنے کے بعد انتقال کیا ہے۔ اس کے بعد بابا سدھ ناتھ اور اس کے پہلے بابا پھکڑ ناتھ تھے۔ اسی طرح بہت سے کن پھٹے سادھو ہوئے ہیں جنھوں نے تپسیا کی ہے

اس مندر کی بنیاد کن پھٹے سادھوؤں نے ڈالی ہے۔ مرنے کے بعد ان سادھوؤں کا داہ سنسکار نہیں ہوتا۔ یہ لوگ زمین میں کھڑے ہی گاڑ دیئے جاتے ہیں بابا پاری ناتھ اور ان کے بعد بہت سے کن پھٹے سادھو ہوئے ہیں، جن کی تین درجن سمادھیوں کو مندر کے گھیرے میں دیکھا جا سکتا ہے۔ اس گھیرے کے بھیتر پیپل کے ۲۴ عدد۔ برگد کا ایک عدد۔ املی کے ۵ عدد نیب کا ایک عدد اور آنولے کا ایک عدد پیڑ ہے اور دیکھنے میں یہ سب درخت صندلی ہیں۔ یہ مندر بہت ہی پرفضا مقام پر واقع ہے۔ اس کا دوسرا دروازہ پورب کی طرف ہے۔ موقع معائنہ ۷ راگست ۱۹۶۶ء

# مندر ہنومان گھاٹ جونپور

اگر آپ شاہی پل کے حمام سے پورب کی اور گھاٹ پر آئیں یا چہار سو کی سڑک سے گلی کے راستے سے ہوتے ہوئے دکھن کی طرف سے گھاٹ پر جائیں تو کچھ دور جانے کے بعد داہنے اور بائیں مندروں کا ایک حسین منظر نظر آئے گا۔ پجاری تلک مُندرا لگائے بیٹھے ہوں گے۔ اشنان کرنے والے جل چڑھاتے اور ہاتھ جوڑے پرارتھنا کر رہے ہوں گے۔ ایک طرف ٹاٹ چھاپ نائیوں کا ایک سلسلہ ہوگا جو بیٹے دولہوں کو مونڈ رہے ہوں گے۔ دیویاں پیپل کی گھنی چھاؤں میں مورتیوں کے سامنے عقیدت اور محبت سے جھکی پھول چڑھاتی اور پرارتھنا کر رہی ہوں گی۔ سب سے پہلے آپ کو داہنی طرف سیڑھی سے ملا ہوا ست نرائن جی کا مندر نظر آئیگا۔ یہ مندر پتھر کا بنا ہوا ہے۔ اس مندر کے باہری حصے میں بہت خوبصورت جالیاں اور جھنجھریاں بنی ہوئی ہیں۔ سنگ تراشوں نے اپنے فن کا اعلیٰ مظاہرہ کیا ہے۔ یہ دیکھنے میں بہت ہی حسین معلوم ہوتے ہیں۔ اس مندر کو رتو رام کیسرا نے تعمیر کرایا ہے۔

شری وشناتھ پنڈا جن کی عمر اس وقت ۱۹۶۶ء میں سو برس کی ہے۔ انھوں نے ہمیں بتلایا کہ مورتی کو قریب ۲۰۰ سال پہلے نصب کیا گیا ہے اس کے دروازے پر ایک کتبہ ہے جس پر اردو اور ہندی میں ۱۸۷۱ء درج ہے ظاہر ہے کہ یہ مندر کے اختتام کی تاریخ ہوگی۔ اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ وہ عمارت جس میں مورتیاں نصب کی گئی ہیں اس کی عمر سو سال سے زیادہ کی نہیں ہے اس میں وشنو بھگوان، رام، جانکی، شیوجی، پاروتی، لچھمی جی، گنیش جی، اور شری ہنومان جی کی مورتیاں نصب ہیں۔

اس کے بالکل سامنے درگا جی کا مندر ہے۔ یہ بھی پتھر کا بنا ہے اور باہر سے کوئی زیادہ خوبصورت نہیں ہے۔ اس کی تعمیر کو بھی سو سال سے

کچھ زیادہ ہوا ہوگا۔ اس کے اتری دروازے پر ہندی میں ایک کتبہ ہے۔ جس کے متصل شری گنیش جی کی مورتی ہے۔ یہ مندر پنچایتی ہے اور کیسروں نے مل کر اس کو بنوایا ہے۔ اس میں پہلے مورتی نہیں تھی آگے چل کر شری منگرو نامی کیسرا نے مورتی لاکر لگایا ہے۔ اسی سے ملا ہوا دکھن طرف ایک چھوٹا سا شری شنکر جی کا ایک مندر شری ہنومان جی کے مندر سے ملا ہوا ہے۔ شری شنکر دت شکل، جو شری درگا جی کے مندر میں پجاری تھے

مندر ہنومان گھاٹ تصویر نمبر ۱۰۰

انکا کہنا ہے کہ یہ مندر قریب ۲۰۰ سال قدیم ہے۔ اس میں شری شنکر جی اور شری پاروتی جی کی مورتیاں اور کئی ایک پنڈیاں ہیں۔ سب سے آخر میں ندی کی طرف شری ہنومان جی کا مندر ہے۔ یہ مندر بھی پنچایتی ہے۔ اور اس کی تعمیر میں بھی کیسروں کا ہاتھ ہے۔ یہ بھی قریب دو سو سال قبل تعمیر ہوا ہے۔ مگر عمارت دیکھنے میں سو برس سے زیادہ کی نہیں معلوم ہوتی ہے۔ اس کے پجاری اس وقت شری وشناتھ پنڈا ہیں۔ اس میں شری ہنومان جی کی تین مورتیاں ہیں اور شری شنکر بھگوان کی تین مورتیاں ہیں۔ ایک گنیش جی کی بڑی مورت ہے۔ شری شیتلا جی کی بھی ایک مورت ہے۔ اس مندر کے سامنے شری دوار کا مارواڑی نے ایک پکا گھاٹ بنوا دیا ہے۔ اسی کے متصل ایک دوسرا پکا گھاٹ شری رام لال ساہو کا بنوایا ہوا ہے۔

ان مذکورہ بالا مندروں میں ہر منگل کی رات کو بہت ہی بھیڑ ہوتی ہے

جس کا منظر بے حد حسین ہوتا ہے۔ اسی طرح تیسو راتری، پورنماشی اور دوسرے اشنان کے موقعوں پر میلا لگتا ہے۔ اشنان کرنے والوں میں مردوں اور عورتوں کا تانتا بندھ جاتا ہے اس سلسلے میں اگر صبح جونپور کی تعریف کی جاتی ہے تو بے جا نہیں ہے۔ جس کا منظر شاہی پل سے بہت دلفریب ہے۔

شری ہنومان جی اور شری درگا جی کے پورب لال مسجد ہے۔ جو شاہی پل کے ساتھ ساتھ منعم خان خانخاناں نے تعمیر کرایا تھا۔ حقیقت تو یہ ہے کہ یہ جگہ ہندؤں اور مسلمانوں کی مشترکہ عبادت کا ایک حسین سنگم ہے۔ حضرت شفیقؔ جونپوری نے کیا خوب کہا ہے

ناقوس کی آواز ہے اذانوں کی صدا بھی
دل کفر در آغوش ہے اور قبلہ نما بھی

یہ قومی یکجہتی اور میل ملاپ جونپور کی قدیم تہذیب کا روشن مینار ہے۔[۱]

مندر ہنومان گھاٹ کا دوسرا منظر نمبر ۱۰۲

[۱] میں نے ۱۹۹۶ء میں ان مندروں کے متعلق بابا وشناتھ پنڈا اور شری شنکر دت شکل پجاری سے دریافت کیا اور اس کے علاوہ وہاں موجود لوگوں سے اس کی تصدیق کی اور خود ان مندروں کو اندر باہر سے دیکھا ہے

# شری اشٹھ بھجی دیوی کا مندر

شری اشٹھ بھجی دیوی کی مورتی شہر کے ایک مشہور محلہ ردہٹہ میں شری ڈاکٹر کیدار ناتھ کے مکان کی تعمیر کے سلسلے میں زمین کی کھدائی میں برآمد ہوئی ہے۔ تحقیق کرنے والوں اور خود ڈاکٹر صاحب موصوف کا بیان ہے کہ یہ مورتی ۵۰۰ سے ۶۰۰ سال کی قدیم معلوم ہوتی ہے۔ اور ۵۰۰ - ۶۰۰ سال پہلے کا وہی زمانہ ہے جب کہ شرقی بادشاہوں کے عہد حکومت میں جونپور پایۂ تخت تھا۔

مورتی کو رنگ دینے سے اس کی قدامت پر کچھ اثر آگیا ہے۔ پھر بھی حقیقت اپنی جگہ پر ہے۔ میں نے خود ان مورتوں کو اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ ڈاکٹر صاحب نے اس مورتی کو اپنے مکان کے اندری حصے میں ایک خوبصورت مندر بنوا کر نصب کرا دیا ہے ڈاکٹر صاحب کا کہنا ہے کہ جس ڈرگ ونش کی یہ دیوی ہیں اسی ونش کا میں ہوں۔ اور ان کا

خاندانی تعلق اسی ضلع کے راجہ بازار کے مشہور باشندے درگ ونش خاندان سے ہے
آپ علمی سرپرستی کرتے ہیں اور دیوی بھگت ہیں۔ اور انہیں مطالعہ کا بھی شوق ہے [۱]

# شری داؤجی کا مندر

اس مندر کو شریمتی بکٹو شہوائن نے، جن کا تعلق کسودھن ذات سے ہے
تعمیر کرایا تھا۔ بابو بیچن لال کسودھن کے بیان کے مطابق اس کی تعمیر کو ۲۰۰ سال ہوگیا ہے
جب نواب وزیر کا عہد حکومت تھا اور مغل خاندان کے بادشاہ جلال الدین دویم گدی پر بیٹھا
تھا تو اسی وقت اس مندر کی تعمیر بھی عمل میں آئی تھی۔

اس مندر کا دروازہ پورب کی طرف ہے جس پر ہندی میں داؤجی کا مندر
لکھا ہے۔ اصل نام بلداؤجی ہے۔ جو شری کرشن جی کے بڑے بھائی ہیں۔ دکھنی حصہ میں
شری داؤجی اور ان کی پتنی شریمتی ریوتی جی کی مورتی ہے۔ اسی سے ملی ہوئی دو اور مورت
ہے۔ ان میں سے ایک شری رادھا کی اور دو شری کرشن کی ہے

دکھن طرف پورب کے کونے پر شری رام، لچھمن، جانکی اور شری ہنومان
جی کی مورتیں ہیں۔ یہ ایک چھوٹا سا خوبصورت مندر ہے۔ جو چکنے پتھروں سے سجا ہوا ہے اور
دکھن اور پچھم کے کونے میں شری جگناتھ جی کی مورتی ایک سادے کمرے میں ہے درمیان
میں ایک بڑا پکا آنگن ہے جس کے چاروں طرف دالانیں بنی ہیں۔ اتر کی طرف اوپر جانے
کے لئے سیڑھی ہے۔ مندر بہت ہی صاف ستھرا ہے۔ اس میں مستقل طور پر ایک پجاری رہتے
ہیں۔ جن کا نام راجو لوچن ہے۔ یہ ۱۸ سال سے اسی مندر میں ہیں۔ یہاں قرب کے لوگ
اس مندر میں درشن کرنے کے لئے سویرے آتے رہتے ہیں [۲]

---

[۱] یہ تمام حالات خود ڈاکٹر صاحب نے مجھے نوٹ کرایا تھا۔
[۲] ہم نے ۱۹۶۶ء میں خود جاکے اس مندر کا درشن کیا تھا اور وہاں کے لوگوں سے دریافت
کرکے لکھا ہے۔

# شری شیوجی کا مندر دھرماپور جونپور

یہ مندر جونپور شاہی پل سے ۶ میل پورب موضع دھرماپور میں ہے. اس کو راجہ کرشن دت دوبے نے تعمیر کرایا ہے۔ راجہ صاحب شیوجی کے بڑے بھگت تھے۔ اپنے زمانہ عروج میں اور بہت سے سماجی کام انھوں نے کئے ہیں۔ راجہ کالج بھی انھیں کے نام سے ہے، جو پہلے پریا ناتھ گھوش ہائی اسکول تھا۔ کچھ دنوں کے بعد انٹر کالج ہوا اور اب ان کے لڑکے راجہ یادویندر دت دوبے کے عہد میں ڈگری کالج ہے۔

شیوجی کا مندر دھرماپور جونپور نمبر ۱۱۰

مندر کی یہ عمارت قدیم نہیں ہے لیکن قابل دید ہے۔ مندر کی سجاوٹ کے لئے پوری کوشش کی گئی ہے اور پانی کا حوض بنا کر اس کے اوپر تعمیر کیا گیا ہے جس کے چاروں طرف رنگ برنگ کے پھول اور بیلیں لگی ہوئی ہیں۔

یہ مندر اپنی سجاوٹ اور حسن و جمال کی وجہ سے جونپور کے اور دیگر مندروں سے کم نہیں ہے اور دیکھنے والا اس کی تعریف کئے بغیر نہیں رہ سکتا ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ راجہ شری کرشن دت دوبے کو جیسا کہ شیو جی سے عقیدت تھی اس کا ایک زندہ ثبوت اور لافانی یادگار ہے۔ اور راجہ صاحب کے جذبۂ صادق کی نشانی ہے۔

# شری جگناتھ جی کا مندر راسمنڈل جونپور

یہ مندر اعظم گڈھ روڈ پر سڑک کے کنارے واقع ہے۔ اس کا دروازہ سڑک کی طرف ہے اور بہت ہی قدیم ہے۔ اس کی تعمیر کو تقریباً ۲۰۰ سال ہوئے ہوں گے۔ یہ مندر پنچایتی ہے اور گسودھنوں کا تعمیر کردہ ہے۔ تعمیر کے وقت بابا لچھمن داس اس کے پجاری تھے۔ اس کے بعد ان کے لڑکے درگا داس ہوئے۔ آخر میں ان کے لڑکے منگل داس ہوئے جو اس مندر کی دیکھ بھال کرتے تھے۔ اسوقت مندر کی حالت درست نہیں ہے۔

जगन्नाथ जी का मन्दिर रास मन्डल

مندر شری جگناتھ جی راسمنڈل جونپور نمبر ۱۱۱

آگے ایک پکا آنگن ہے اس میں پچھم اور دکھن اور اتر جانب دالانیں ہیں۔ اندر سے یہ مندر بہت کشادہ ہے اس میں شری مہادیو جی۔ جگناتھ جی۔ شری ست نرائن جی اور شری جانکی جی کی مورتیاں ہیں۔ مندر سڑک کے کنارے ہونے کی وجہ سے آباد ہے۔ برابر لوگ درشن کے لئے آتے

ہی رہتے ہیں۔ یہ بات لائق تحسین ہے کہ کسودھنوں نے اپنے زمانہ عروج میں بہت سے سماجی کام کئے ہیں۔ ندی کے کنارے کے مندر اور شیوالے، شری داؤجی کا مندر اور تالاب اس کی زندہ شہادت ہے۔

# تذکرہ شعرائے جونپور
## قومی یکجہتی کے تاریخی و ادبی سرمائے پر ایک نظر

حسن جس رنگ میں ہوتا ہے جہاں ہوتا ہے
اہلِ دل کے لئے سرمایۂ جاں ہوتا ہے

اور قدرت نے بڑی فیاضی سے کام لیا ہے۔ ساری کائنات حسن و جمال کی مظہر ہے بس نظر کی ضرورت ہے۔ اگر آپ کی نظر پاکیزہ و درست ہے تو ہر طرف حسن ہی حسن ہے کیا خوب کہا ہے حضرت بیدم شاہ وارثی رح نے ؎

نہ محرابِ حرم سمجھے نہ جانے طاقِ بت خانہ
جہاں دیکھی تجلی ہو گیا قربان پروانہ

افسوس کہ شیرازِ ہند جونپور کے بادشاہوں، ان کے درباریوں، شاعروں مصوروں اور موسیقاروں کی پوری تفصیل دستیاب نہیں ہے۔ کیونکہ جونپور کے شرقی بادشاہوں نے دہلی کی مرکزی تغلق حکومت سے الگ ہو کر شمالی ہند میں اپنی آزاد و خود مختار حکومت قائم کی تھی جس کا پایۂ تخت جونپور تھا۔ اور آخر میں دہلی کی لودی حکومت سے ایک عرصۂ دراز تک شاہانِ شرقی برسرِ پیکار رہے۔ اور ۱۱ بار حسین شاہ شرقی جونپوری نے دہلی پر حملہ کیا۔ جس کی وجہ سے شرقی حکومت کی دستاویزوں، تمام یادگاروں اور عظیم الشان محلات کو سکندر لودی نے مسمار کرا دیا۔ اور اس طرح جونپور کا تمام تاریخی و ادبی سرمایہ بھی برباد ہو گیا۔ بڑی ہی عرق ریزی اور کوشش و کاوش کے بعد کچھ تفصیل ملی ہے جس سے علمی سرپرستی اور دیش پریم کا اظہار ہوتا ہے وہ پیش کی گئی ہے

سب سے اہم اور خاص بات تو یہ ہے کہ جونپور کے شرقی اور مغل بادشاہوں کے یہاں ہندو مسلمان اور فارسی اور ہندی کا کوئی جھگڑا نہ تھا کیونکہ جونپور تقریباً سو برس تک علماء و صوفیاء کا مرکز رہا ہے۔ اور شعراء نے اپنے دیش پریم کا اظہار اس طرح

کیا ہے کہ اس سے زیادہ ممکن نہیں ہے۔ اس کی تصدیق میں مہاپنڈت تری راہل جی نے مئی ۱۹۵۷ء کی سرسوتی ہیم چندبجر مردت میں لکھا ہے کہ :۔

" جونپور کی بادشاہت کے زمانہ میں ہندو مسلمان دونوں کا درجہ برابر رہے۔ انھوں نے اُس تہذیب و تمدن کو بالکل فراموش نہیں کیا جس میں وہ سانس لے رہے تھے!"

اور میں تو یہاں تک کہتا ہوں کہ ان شعراء کرام نے حقیقت کے اظہار میں علماء کرام کے فتوؤں کی بھی پرواہ نہیں کی، اور بے خوف و خطر اپنے دیش پریم کے پاکیزہ خیالات کو فارسی، ہندی برج بھاشا اور اردو میں پیش کر کے وہ پریم کا رس گھولا ہے۔ جس کی سرشاری و سرمستی کو تاریخ ہمیشہ دہراتی رہے گی۔

## فارسی کیساتھ دوسری زبان کی سرپرستی

ان بادشاہوں اور درباری امراء نے فارسی زبان کی حفاظت کے ساتھ ساتھ ہندی زبان کی ترقی میں بہت قربانیاں دی ہیں اور اودھی بھاشا اور ادب کی ترقی میں بھی زبردست حصہ لیا ہے۔ لکھنوتی کے حکمراں نصیر الدین جن کی وفات ۱۳۲۵ء میں ہوئی ہے انھوں نے مہابھارت کا ترجمہ بنگالی زبان میں کرایا تھا۔ اسی صدی عیسوی میں فیروز شاہ خلجی نے کچھ سنسکرت کی کتابوں کا بھی فارسی زبان میں ترجمہ کرایا ہے۔ کشمیر کے حکمراں سلطان زین العابدین نے جن کی وفات ۱۴۷۰ء میں ہوئی ہے کئی زبانوں پر عبور رکھتے تھے، وہ تبتی زبان میں بڑی آسانی سے اپنے خیالات کا اظہار کرتے تھے انھوں نے بھی کشمیری زبان میں مہابھارت اور راج ترنگنی کا ترجمہ کرایا تھا سنسکرت زبان کا مشہور زمانہ شاعر ودیاپتی ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے عہد زریں میں جونپور آیا تھا اور اُس نے اپنی کتاب کیرت لتا میں اپنے سفر کے ذکر کے ساتھ بادشاہ اور جونپور کا تفصیلی ذکر کیا ہے۔ اُس نے بنگال کے حکمراں غیاث الدین کی بڑی تعریف کی ہے

اور یہاں تک لکھا ہے کہ ہندی زبان کی حفاظت اور ترقی میں علاؤ الدین حسین شاہ کا نام سنہرے حرفوں میں لکھنے کے لائق ہے اور اس کے دربار میں اکثریت ہندی اور بنگالی شعراء کی تھی۔

"تاریخ ادبیات بنگال" کے مصنف شری رمیش چندر نے لکھا ہے کہ قطبن ہندی کا مشہور شاعر اسی بادشاہ کا درباری شاعر رہا ہے جس نے ۱۵۰۳ء میں اپنی کتاب مرگاوتی اسی بادشاہ سے منسوب کی ہے۔ جس کی تصدیق دوسرے مورخین کے بیان سے بھی ہوتی ہے کہ قطبن علاء الدین حسین شاہ والیٔ بنگال کا درباری شاعر تھا۔ لیکن یہاں دوسرے مورخین کی یہ رائے بھی ہے کہ قطبن حسین شاہ شرقی جونپوری کا درباری شاعر تھا اور سمبت ۱۵۰۲ بکرمی میں زندہ تھا۔ مرگاوتی کا زمانہ تصنیف بھادوں بدی جیٹھ ۵۶۰ ہجری ہے۔

## تصنیفات کا جائزہ

۱۵۱۴ء میں قاضی محمود گجراتیؒ ہندی کے بہت بڑے شاعر تھے۔ جونپور کے بادشاہوں نے فارسی زبان کے ساتھ ہندی زبان کی سرپرستی کی ہے۔ ان کا دربار شاعروں اور موسیقاروں سے بھرا رہتا تھا اور اس سلسلہ میں صوفیہ کرام کی ذات گرامی پیش پیش رہی ہے۔ حضرت شیخ دانیال چشتی جونپوریؒ چودھویں صدی عیسوی میں پیدا ہوئے اور ۱۴۸۳ء میں ان کا وصال ہوا۔ آپ ہندی زبان کے بلند پایہ شعراء میں تھے۔ بنارسی داس جین کی اکبر بادشاہ نے شاہانہ سرپرستی کی ہے۔ آپ بھی ہندی کے بہت ہی مشہور شاعر تھے۔ سید علاؤ الدین لاجوری شرقی عہد کے بے مثل شاعروں میں تھے اور موسیقی میں ایجادیں کیا کرتے تھے۔ منجھن جونپوری ہندی کے مشہور زمانہ شاعروں میں تھے۔ انھوں نے ۱۵۴۵ء میں 'مدھومالتی' تصنیف کی ہے 'مدھومالتی' کی زبان بہت سادہ اور مؤثر ہے۔ اور اس کا اثر دل پر ایسا ہی پڑتا ہے جیسے کہ ملک محمد جائسی کی 'پدماوت' کے مطالعہ سے ہوتا ہے۔ شیخ نبی جونپوری نے جہانگیر بادشاہ کے عہد حکومت میں ہندی زبان میں "گیان دیپ" اور "رانی دیویانی" جیسی متاثر کرنے والی کتابیں تصنیف کر کے اپنے کو زندۂ جاوید بنا دیا ہے۔ نور محمد شاہ کامیاب، عالم جونپوری اور عثمان غازی پوری نے بھی ہندی ادب کی بے بہا خدمت کی ہے۔ جن کی تصنیفات "عالم کیلی"

اندراوتی۔ نل دمن اور انوراگ بانسری کی آج بھی ہند وپاک کی ادبی دنیا میں دھوم مچی ہوئی ہے۔

شیخ دانیال قطبن منجھن۔ جائسی۔ ملک محمد جائسی۔ شیخ عثمان غازی پوری۔ نور محمد شاہ کامیاب اور سید علاء الدین لاجوری کا تعلق بہر حال سرزمین شیراز سے رہا ہے جنھوں نے مسلمان ہوتے ہوئے بھی ملکی زبان کی ترقی اور دیش پریم کا صدا راگ الاپا ہے اور مختلف موضوعات پر ہندی زبان میں تصنیفات اور دوسری زبانوں سے ہندی میں ترجمہ کرکے زبان کو ادبی سرمائے سے مالا مال کیا ہے جس کو کبھی فراموش نہیں کیا جا سکتا ہے اور یہ قومی یکجہتی اور جذباتی ہم آہنگی کی لازوال کوشش ہے۔

## جوناشاہ کے درباری شاعر عصامی کا پریم راگ

ان مسلمان حکمرانوں امرار وزرار علمار اور صوفیہ کا ہندوستان کی مختلف زبانوں سے دلی تعلق دیش پریم پر روشنی ڈالتا ہے۔ فارسی زبان کے شعرار بھی اس ملک اور یہاں کے ایک ایک ذرے اور مناظر سے دلی عقیدت اور محبت کا بر ملا اظہار کرتے ہیں۔

محمد بن تغلق جس کی عرفیت جوناشاہ تھی اور جس کے نام پر فیروز شاہ تغلق نے از راہ تشکر جونپور آباد کیا اور اس کا نام جوناپور رکھا ہے۔ عصامی اس کے دربار کا عظیم شاعر اور فردوسی ہند تھا۔ اس نے بھی بھارت کے بادشاہوں کا ایک شاہنامہ لکھ کر خود کو فردوسی ہند کہلانے کا مستحق بنا لیا ہے۔ عصامی نے اشعار ذیل میں بھارت کی بڑی ہی محبت سے تعریف کی ہے اور لکھا ہے کہ جو بھی عرب دیش سے بھارت یا جونپور آگیا پھر اس نے واپس جانا گوارا نہ کیا اور اس نے اس سرزمین کو اپنا وطن بنا لیا اور اس سرزمین میں دفن ہونا باعث فخر و مسرت و مباہات جانا۔ اس نے اپنے اشعار کو ہندوستان کی محبت میں نادر استعارات اور تشبیہات سے بھر دیا ہے۔ وہ کہتا ہے۔

کسے کندریں بوستانِ طرب رسید از عراقین و سند و عرب

چناں بست اندریں خوش بلاد کہ از مولدِ خود کم آورد یاد

ترجمہ :۔ جو کوئی بھی ایران و عراق، عرب اور سندھ سے
بھارت آیا اس کا دل اس پاکیزہ اور حسین سرزمین میں اسطرح
لگ جاتا ہے کہ وہ اپنی جائے پیدائش کو بھی بھول جاتا ہے۔

پھر آگے کہتا ہے کہ ؎

جہاں دیدگانِ کہ گرد جہاں | بگردند ایم سیاحت کناں
نبندند خاطر بہ ہیچ از دیار | نہ گردند ماہی بہ شہر و قرار
ہم آخر چوں در ملکِ ہندوستاں | در آیند ناگہ سیاحت کناں
چناں دل دریں کشورِ خوش نہند | کہ دل بر نگیرند اگر جاں دہند

ترجمہ :۔ دنیا کے مخصوص سیاح دورانِ ساحت کسی ایک جگہ کبھی مقیم
نہیں ہوتے اور اپنا سفر سیاحت جاری رکھتے ہیں۔ لیکن جب وہ
سرزمین ہند میں قدم رکھتے ہیں تو ان میں ایسی مقناطیسی کشش
پیدا ہوتی ہے کہ بجائے سیاحت کرنے کے سکونت اختیار کر لیتے ہیں
اور یہاں سے جانا گوارا نہیں کرتے ہیں۔ اور یہاں رشتہ داریاں
کرتے ہیں جس کا صاف مطلب یہ ہے کہ اہلِ ہند کو صاحب کتاب
مانتے ہیں۔ انھیں اس ملک سے ایسی غائبانہ اور والہانہ محبت
ہو جاتی ہے کہ جان چلی جائے پھر بھی انھیں اپنی تکلیف و مصیبت
کا احساس نہیں ہوتا ہے۔ اور اس سرزمین میں دفن ہونا اپنے
لئے فخر سمجھتے ہیں۔

اب آپ ہندوستان کے تمام صوفیا اور شعرا کے مراکز اور خاص طور پر جونپور شیراز ہند
پر ایک غائرانہ نظر ڈالیں تو یہ صداقت مثل آفتاب کے روشن نظر آئے گی کہ ایران و عرب
مصر و عراق، بدخشاں و بخارا، افغانستان و ترکی سے آئے ہوئے ہزاروں اولیاء و
صوفیا اور شعراء اس سرزمین میں آرام کر رہے ہیں اور صدیاں بیت گئیں کہ ان کے مزارات
مقدسہ پر لوگ ایصال ثواب کے لئے آتے ہیں اور بامراد و فیض یاب ہوتے ہیں یہ علماء

وصوفیہ اور شعراء ہندوستان کے معمار اور اس ملک کی قومی یکجہتی اور جذباتی ہم آہنگی کے آئینہ دار ہیں۔ جن کا ادب و احترام اور اُن سے محبت ملک سے محبت ہے۔ یہ لوگ اس ملک کے عظیم محسن ہیں اور محسن کشی نسلی کھوٹ کے مترادف ہے

پھر آگے عقامی جذبۂ محبت سے ایسا سرشار ہوتا ہے کہ اسے اپنی خبر بھی نہیں رہتی ہے۔ اور اس طرح مستانہ وار کہتا ہے کہ ؎

سوادش شدہ زیبِ روئے زمیں
چوں خالِ بر رخسارِ نازنیں —!

ترجمہ:- یہ بھارت کی سرزمین دنیا کی تمام زمینوں کی رونق خلاصہ اور جان ہے جیسے کسی معشوقہ کے گال پر تل ہو۔

؎ چوں کبریت احمر درو خاک کِشت
بہرہر چار فصلش ہوائے بہشت

ترجمہ:- اس کی مٹی سے لال، ہیرا، سونا، اور گندھک پیدا ہوتی ہے اور اس کے موسم کی خوشگوار ہوائیں جنت سے ہو کر آتی ہیں۔

؎ سرشتہ ہمہ خاک او با گلاب
در و نمے دادہ نفعِ سحاب

ترجمہ:- اس سرزمین کی مٹی میں گلاب بسا ہوا ہے۔ اور اس کی مٹی پر شبنم کا اثر اس طرح پڑتا ہے جیسا کہ بدلی کا۔

؎ کشایش ہمہ گلبن و میوہ دار
زمین سایہ در سایہ از شاخ دار
معطر شدہ خاکش از بوئے گل
معطر شدہ آبش از روئے گل

ترجمہ:- اس ملک کی وسیع سرزمین رنگ برنگ کے پھولوں اور طرح طرح کے میوہ دار درختوں سے بھری ہوئی ہے اور اس زمین میں زرخیزی، شادابی، اور ٹھنڈک

اس کے سایہ دار و چھتنار درختوں کی وجہ سے ہے۔ اس کی مٹی پھول اور خوشبو سے بسی ہوئی مہک رہی ہے اور پانی گلاب کی طرح صاف و شفاف، خوشبودار و فرحت بخش ہے اور حقیقت تو یہ ہے کہ یہ سرزمین دنیا کی زمینوں کا خلاصہ اور انسانوں کی جنت ہے جہاں امن وامان اور خوشحالی و فارغ البالی ہے۔ آگے عصامی نے قلم کا جوہر دکھلاتے ہوئے لکھا ہے کہ

زخاکش قوی گشتہ اصلِ بشر
زبادش شدہ خوش ہوائے سحر

ترجمہ :- انسانیت اور محبت ویگانگت کی اصل اس پاکیزہ زمین کی دین ہے
اس کی فرحت بخش ہوا بہت ہی آہستہ روی سے دل کو طاقت
بخشتی ہے اور پژمردہ دلوں کو مسرت کا پیغام لاتی ہے[ع]

ان بادشاہوں، علما، صوفیہ اور شعرا، کی دل وسعت کے تذکروں سے تاریخ کے اوراق بھرے پڑے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ جونپور کے شرقی سلاطین کے سوسالہ دور حکومت میں قومی یکجہتی اور جذباتی ہم آہنگی کے جذبے کو بہت فروغ ہوا اور علم داد کی بلا اختلاف مذہب و ملت ایسی سرپرستی اور قدر دانی کی گئی کہ جونپور رشک دہلی ہو گیا اور اس کی چمک دمک کے آگے مرکزی حکومت بھی ماند پڑ گئی اور ایسی شہرت ہوئی کہ ایران و عرب، سمرقند و بخارا اور مصر و ترکی سے چودھویں صدی عیسوی میں طالبان علم وفن جونپور آنا شروع ہو گئے اور بھارت میں جونپور علم و ادب کا مرکز اور شیراز ہند ہو گیا۔ ان علمار اور مشائخ نے ایسا قومی یکجہتی کا رس گھولا کہ سوسالہ دور حکومت میں ایک بھی فرقہ وارانہ فساد کی نظیر نہیں ملتی ہے لیکن افسوس کہ حکمرانوں نے چودھویں صدی کی سوسالہ راجدھانی کے ساتھ سوتیلے پن کا ثبوت دیا ہے اور یہ جونپور اب تک سیاحوں کا مرکز تک نہ ہوسکا۔

---

ع ہندوستان کے عہد وسطیٰ کی ایک جھلک ص ۵۰۱ تا ۵۰۶، پنجاب میں اردو ص ۱۱۱ تا ۱۱۶، تاریخ ادبیات بنگال ص ۱۰۰ تا ۱۰۱، ہیم چند بکرمہ دت، راہا جی سی شاستری ۱۹۵۶ء، بحر ذخار قلمی، تجلیٔ نور جلد اول فارسی قلمی، گنج ارشدی فارسی قلمی، شرقی راج جونپور کا اتہاس ہندی ایڈیشن ص ۳۱۵ تا ۵۱۹۔

# صوفیائے ہند کے عظیم کارناموں پر ایک نظر

صوفیائے ہند نے ہندوستانی سماج کی اصلاح اور فلاح وبہبود اور امن و یکجہتی کا وہ کارنامہ انجام دیا ہے جس کے اثرات انیسویں صدی کی ابتدا تک قائم رہے ان کی نظر افراد کی اصلاح کی طرف زیادہ تھی۔ ان کی یہی آواز تھی کہ اپنی برائیوں کے خلاف جنگ کرو، کیونکہ اپنی برائیوں کو ہی دور کرنا اصل ہے اور تمام مذاہب کا یہی تقاضا ہے۔ چنانچہ چشتیہ سلسلہ کے عظیم بزرگ حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہی فرماتے تھے کہ یہ کیسا افتراق پھیلا ہوا ہے کہ فلاں مومن ہے، فلاں کافر ہے اور فلاں مطیع ہے اور فلاں منکر ہے اور فلاں شخص مسلم ہے اور فلاں آتش پرست و بت پرست ہے لیکن سچ تو یہ ہے کہ سب انسان ایک ہی زنجیر کی مختلف کڑیاں ہیں۔ اس کا مقصد صرف یہ تھا کہ تمام انسان انسانیت کے مرکز پر جمع ہو کر محبت و یگانگت کے ساتھ مخلوق خدا کی خدمت کریں اور امن واتحاد کی زندگی بسر کریں۔ [1]

حضرت نظام الدین اولیا محبوب الٰہی نے افراد کی اصلاح کی طرف سعی بلیغ کی ہے۔ ان کو اس ملک اور ہندوستانی سماج سے بلا اختلاف مذہب و ملت بے انتہا محبت تھی اور ساری زندگی آپ نے امن و یکجہتی کی تبلیغ کی ہے۔ آپ نے اپنے وعظ میں برابر فرمایا ہے کہ :-

> "اگر کسی نے تمہاری راہ میں کانٹا رکھا اور تم نے بھی اس کے جواب میں ایک کانٹا رکھدیا تو تم نے ایک کے بجائے دو کانٹے رکھدیئے۔ اور اس طرح یہ سلسلہ چل پڑے گا تو پھر زندگی میں کانٹے ہی کانٹے نظر آئیں گے اور بجائے محبت کے نفرت وحقارت بڑھتی جائے گی!" [2]

---

[1] مکتوبات قدوسی ص۳۴، [2] فوائد الفواد ملفوظات حضرت محبوب الٰہی

صوفیائے ہند برابر اس کی کوشش میں مصروف رہے کہ اپنے مذہب پر پوری سچائی اور ایمانداری سے قائم رہتے ہوئے دوسرے مذاہب کا احترام کیا جائے اور ان کی خوبیوں کا علانیہ اور صاف دل سے اعتراف ہو۔ صوفیہ کی پوری زندگی مذہبی رواداری کی عکاسی کرتی ہے۔ صوفیہ کرام نے جس طرح دوسرے مذاہب کو سمجھنے اور ان کے اچھے پہلوؤں کو سراہنے کا رویہ اپنایا تھا۔ اس کی تبلیغ و اشاعت کی تھی اس نے ہندوستانی سماج کی ساری فضا کو متاثر کیا اور بے تعصبی اور عام رواداری کے جذبات و رجحانات کو ترقی دی اور ایسی خوشگوار فضا ہموار ہوگئی کہ مسلمانوں کی تقریباً ایک ہزار سالہ دور حکومت میں ہندوستان کی سرزمین پر ایک بھی فرقہ دارانہ فساد نہیں ہوا خون کا ایک قطرہ بھی اس نام پر نہیں بہایا گیا۔ اور نہ فرقہ داریت نے سر اٹھایا اور نہ کسی طرح کی بے انصافی ہوئی۔

فی زمانہ جس قومی یکجہتی کی کوشش ہو رہی ہے اس کے کوئی اثرات اس لئے مرتب نہیں ہو رہے ہیں کہ جو لوگ قومی یکجہتی اور جذباتی ہم آہنگی اور امن وامان کی کوشش کر رہے ہیں وہ خود فرقہ داریت کے زہر سے خالی نہیں ہیں۔ اور جو کچھ وہ زبان سے کہہ رہے ہیں اس کو افسر شاہی عملی جامہ پہننے نہیں دیتی ہے اس لئے وہ صرف سیاسی بازی گری اور اقتدار و کرسی کی ہوس ہے اور ان کو اس ملک اور ہندوستانی سماج سے قطعی محبت اور پیار نہیں ہے۔ اگر دل کے اندر رواداری اور امن و پیار کے جذبات ہوتے تو اثرات کا ہونا ضروری تھا۔ اور آزادیٔ وطن کے ۴۷ سال کے اندر ہزار ہا فسادات نہ ہوتے اور فسادات اور بدامنی کیا ہیں؟ ملک کی بربادی۔ نہ کہ کسی مذہبی فرقہ یا ذات کی بربادی ہے۔

حقیقت تو یہ ہے کہ رواداری کی یہ کیفیت قلب انسانی میں اس وقت بیدار ہو سکتی ہے جب ہر شخص دوسروں سے اپنے اعمال و کردار کا محاسبہ کرنا ضروری سمجھتا ہو صوفیاء کا یہ خیال تھا کہ سماج کی صحت کا انحصار افراد کی اصلاح پر ہے اگر انفرادی زندگی میں سدھار پیدا ہو جائے اور مذہب کے اخلاقی اصولوں پر اچھی

زندگی کی تعمیر کی جائے تو اجتماعی زندگی خود بخود بہتر و قابل رشک ہو جائے گی۔ حکومت بھی حقیقتاً جماعت کے افراد کے اعمال و افکار کا پرتو ہوتی ہے۔

جیسا سماج ہوتا ہے ویسا ہی حاکم بھی ہوتا ہے۔ اسی بنیادی تصور کے پیش نظر حضرت نظام الدین اولیا محبوب الٰہی فرمایا کرتے تھے۔ اگر کسی ملک یا جماعت پر ظالم حکمراں مسلط کر دیا جائے تو اس کو برا کہنے اور کوسنے کے بجائے رعایا کو اپنی بداعمالیوں اور بدکرداریوں سے توبہ کرنی چاہئے۔

اس طور پر اگر کسی ملک کا حکمراں بہتر سماج کا خواہش مند ہے اور وہ ملک کی ترقی اور امن و امان کا خواہاں ہے تو اس کو پہلے اپنے کردار کا جائزہ لینا چاہئے اسی محاسبہ میں اجتماعی زندگی کی اصلاح و فلاح و ترقی کا راز پوشیدہ ہے۔ کیونکہ جب انسان اپنے نفس سے انتقام اور دشمنی کے جذبات نکال دیتا ہے اور اللہ کے بندوں کو اپنا کنبہ اور اولاد سمجھنے لگتا ہے تو وہ سماج اور ملک کیلئے باعث رحمت بن جاتا ہے اور اس پر خدا کی خاص نظر ہوتی ہے۔

اور پھر امن و یکجہتی کے رجحانات کو ترقی ہوتی ہے اور ملک کے اندر امن و امان کی فضا پیدا ہوتی ہے۔ ہندوستان کے صوفیاء کرام نے اپنے مذہب پر پوری سچائی سے قائم رہتے ہوئے دوسرے مذاہب اور عقائد کے ساتھ رواداری کا برتاؤ کیا ہے۔ اور ان کی قابل قدر باتوں کو ماننے میں کسی بخل اور تعصب سے کام نہیں لیا ہے۔ بلکہ ان کی بلند پایہ تعلیمات سے روشنی حاصل کیا ہے۔ ظاہر ہے کہ ایسی رواداری باطنی کمالات، وسعت قلب و نظر اخلاقی اور روحانی قوت اور جذبہ کی پیداوار ہے۔ اور در اصل یہی حقیقی رواداری ہے اور صوفیہ کی زندگی فکر اور عمل میں یہی رواداری کارفرما نظر آتی ہے۔

اٹھارہویں صدی عیسوی کے مشہور و معروف بزرگ حضرت سید حاجی وارث علی شاہ دیوہ شریف اور حضرت شاہ نیاز احمد بریلوی اور حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی میں ایسی ہی رواداری نظر آتی ہے کہ وہ تمام مذاہب

کو ایک درخت تصور کرتے تھے اور ان کے نظریات اور عقائد کو اس کی ڈالیاں کہتے تھے۔ حضرت شاہ نیاز احمد بریلویؒ نے کثرت جلوہ میں وحدت کی کارفرمائی کو اس طرح دکھایا ہے ؎

طوطی ہو جب داستاں سرا سو سو طرح سے دے نوا
ہر دم نئی بولے صدا اور ہے وہاں منقار ایک

تمام صوفیاء کرام کا انداز اسی طرح سوچنے کا تھا۔ اور یہ انداز سماج میں ہر طرح کے نظریاتی اور عملی تصادم کی فضا کو ختم کر کے محبت و یگانگت کے رشتے کو مضبوط کرتا ہے اور قومی یکجہتی اور جذباتی ہم آہنگی کو پروان چڑھاتا ہے۔ اسی انداز فکر کو لے کر صوفیاء ہند نے انسانی دوستی کی شمع روشن کی اور ہندوستان کے تہذیبی و تمدنی نقشے میں ہر تہذیب و مذہب کا رنگ بھر دیا تھا اور ان پاکیزہ خیالات کی تبلیغ و اشاعت نے وہ مقام حاصل کیا کہ کثرت وحدت میں سمائی ہوئی نظر آنے لگی اور تمام انسانی دل و دماغ ایک ہو گئے۔ اس سلسلہ میں سلاطین دہلی کے عہد زریں میں امیر خسروؒ نے ایک عظیم کارنامہ انجام دیا ہے انسانی ہمدردی کی ہم آہنگی میں ان کی عظیم خدمات ہیں جس کو فراموش کر دینا بہت بڑی کم ظرفی اور فرقہ پرستی ہے

عہد حاضر کے نامور مفکر اور مشہور مورخ و تذکرہ نگار جناب پروفیسر خلیق احمد نظامی نے صوفیہ کرام کی پاکیزہ زندگی اور محبت و یگانگت کے جذبات کو فروغ دینے کا جو تجزیہ کیا ہے وہ لائق تحسین اور اس دور میں قابل عمل ہے موصوف فرماتے ہیں :۔

"سماجی یکجہتی اور انسان دوستی کے جذبات بیدار کرنے اور ان کو ہندوستانی فضا میں بروئے کار لانے کے لئے صوفیاءً نے تین مختلف سطحوں پر مسلسل جدوجہد کی تھی۔ سماجی زندگی میں، زبانوں کے نشوونما میں، اور جذباتی ہم آہنگی پیدا کرنے میں۔ قرون وسطیٰ میں اگر کوئی جگہ ایسی تھی جہاں ہندو مسلمان، جوگی، قلندر، ملامتی، مداری، جوان اور بوڑھے

شہری اور دیہاتی، عورت اور مرد سب جمع ہوتے
تھے، وہ صرف صوفیاء کرام کی خانقاہیں تھیں"۔
اجودھن میں بابا فرید، اجمیر میں خواجہ معین الدین کے جماعت
خانے میں، گلبرگہ میں حضرت خواجہ سید محمد گیسو دراز حسنیؒ
کی خانقاہ میں، احمد آباد میں حضرت شیخ احمد مغربیؒ کی باٹ
میں، کشمیر میں رشی نور الدین کے مرکز میں، ہندو جوگیوں
اور صوفیوں میں تبادلۂ خیال کے حوالے ملتے ہیں۔ حضرت
شیخ نظام الدین اولیا محبوب الٰہیؒ کے جماعت خانے
میں ہر وقت ایک جم غفیر موجود رہا کرتا تھا اور وہاں چھوٹے
بڑے اور غریب امیر کا کوئی امتیاز نہ برتا جاتا تھا۔ ارشاد
و تلقین کی ہر بات ہر کس و ناکس کے لئے تھی۔ حضرات صوفیہ
نے تو مذہبی رواداری کی حد کر دی تھی کہ عوام سے رابطہ قائم
کرنے اور ان کے دلوں کی تسکین کا سامان مہیا کرنے
کے لئے بہت سے ہندوستانی رسم و رواج اور طور طریقہ
اپنے گرد بکھرنے والے لوگوں کے اختیار کر لئے تھے"۔

جونپور بھی چودھویں صدی عیسوی میں صوفیہ کرام کا عظیم مرکز تھا۔ یہ انھیں
بزرگان دین کی اعلیٰ تعلیمات تھیں کہ شرقی سلاطین جنھوں نے ۸۰ سال تک جونپور کو
پایۂ تخت بنا کر شمالی ہند پر حکومت کی ہے اور ان کی سلطنت کے حدود اٹاوہ سے بنگال و
اڑیسہ اور وندھیاچل سے نیپال کی سرحد تک پھیلے ہوئے تھے، ایک بھی فرقہ وارانہ فساد
کا تاریخوں میں ذکر نہیں ملتا ہے۔ وہ ہندوستانی تہذیب و تمدن میں ایسا رنگے ہوئے تھے
کہ ان کی تعمیر کردہ مسجدوں میں ہندوستانی تہذیب و تمدن کی جھلک صاف نظر آتی ہے۔

افسوس کہ مورخین نے صرف ہندوستان کی سیاسی تاریخ قلمبند کی ہے
اور صوفیہ کرام جو اس ملک کے معمار ہیں ان کو نظر انداز کر دیا۔ اگرچہ صوفیہ کرام کیساتھ اس

ملک کی تاریخ قلم بند کر کے ہو ملتوں کو بڑھایا جاتا تو فرقہ پرستی آج اس ملک کو تباہ نہ کر سکتی۔ میں نے ملک کے اتحاد و محبت اور یکجہتی کے پیش نظر اسی طرح کی تاریخ پیش کرنے کی کوشش کی ہے جس میں صوفیا کی تعلیمات کو مرکزی مقام حاصل ہے۔

## قومی یکجہتی اور جذباتی ہم آہنگی کیسے پیدا کی جائے

اس سلسلے میں ملک کے نامور اہل قلم اور پاکیزہ دل و دماغ کے مالک جناب ایم کرشن کمار ن میسور نے بہت ہی گہرائی سے قومی یکجہتی کا جائزہ لیتے ہوئے تحریر کیا ہے

"ہندوستان کے سابق انگریز حکمرانوں نے اپنی سیاسی مصلحت کے پیش نظر ہندوستان کی تاریخ کو توڑ مروڑ کر پیش کیا ہے یا نہیں آج اس غیر ضروری سوال پر بحث اور وقت ضائع کرنے کے بجائے ہمیں اس بات کو دیکھنا چاہئے کہ ہندوستان کی جو تاریخ ہمارے سامنے ہے کیا اس میں ایسے واقعات ہیں جنھیں روشن کہا جا سکتا ہے اور اگر ایسے واقعات ہیں تو ہمیں انہیں لوگوں تک پہونچانے میں بخل سے کام ہرگز نہ لینا چاہئے۔ مگر ہماری بدقسمتی یہ ہے کہ ان روشن واقعات پر جان بوجھ کر پردہ ڈال رہے ہیں اور ایسا محسوس ہوتا ہے کہ تاریخی سچائیوں کو چھپانے کی کوشش میں ہم ہندوستان کے سابق حکمرانوں سے بھی بازی لے جانا چاہتے ہیں۔"

"آج ہمارے ملک میں سب سے بڑا سوال یہ ہے کہ اس ملک میں آباد مختلف مذاہب کے ماننے والوں اور خصوصاً ہندؤں اور مسلمانوں کے درمیان تعلقات کو کس طرح خوشگوار بنایا جائے ان تعلقات کو بگاڑنے میں خود ہمارے درمیان پیدا شدہ غلط فہمیوں کو بہت بڑا دخل ہے۔ اور ان غلط فہمیوں کی جڑیں حال ہی میں نہیں بلکہ ماضی میں بھی پیوست کی گئی ہیں۔ اس لئے

ان غلط فہمیوں کو دور کرنے کے لئے ہمیں تاریخ ہی سے مدد لینی چاہیے۔ حالانکہ ہماری تاریخ بھی بہت زیادہ مسخ کی جا چکی ہے پھر بھی تاریخ کے صفحات میں ہمیں ایسے بے شمار واقعات ملتے ہیں جو ہماری غلط فہمیوں کو دور کرنے اور محبت پیدا کرنے کا موثر ذریعہ بن سکتے ہیں"!

یہ بات بھی قابل غور ہے کہ ہندوستان میں مسلمانوں کی آمد سے لیکر ۱۸۵۷ء میں مغلیہ سلطنت کے زوال تک ہندوستان کے ساتھ مسلمانوں کے حاکمانہ تعلق کے زمانہ میں مدت کم و بیش ایک ہزار سال رہی ہے۔ ظاہر ہے کہ ہندو قوم جو بہت بڑی اکثریت میں تھی اور جس میں بے انتہائی راجپوت جیسا بہادر اور غیور طبقہ بھی موجود تھا۔ اتنی طویل مدت خطۂ ہند پر مسلم اقلیت کی حکومت کو اس وقت تک ہندوستان کی اکثریت ہرگز گوارا نہیں کر سکتی تھی جب تک کہ مسلم اقلیت عظیم خوبیوں کی مالک نہ ہو، اور مسلمانوں کی سب سے بڑی خوبی بے تعصبی اور رواداری تھی جس نے ملک میں فرقہ وارانہ فساد ہونے نہیں دیا ہے۔ چنانچہ اس تاریخی حقیقت کو تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ مسلمانوں نے اپنی طویل مدت حکومت میں زیادہ اتحاد و محبت اعتدال پسندی اور بے انتہا رواداری کا ثبوت دیا ہے اور یہ تمام خصوصیات صوفیہ کرام کی تعلیمات کا پرتو تھیں۔

الغرض ہندوستان پر حکومت کرنے والے مسلم خاندانوں اور حکمرانوں کی تاریخ اور فہرست اتنی طویل ہے کہ اس تفصیل میں جانے کا یہ موقع نہیں ہے۔ اُس زمانہ کے دستور کے مطابق مسلمانوں نے ایک نئے ملک کی حیثیت سے ہندوستان کو فتح کر کے اپنی حکومت ضرور قائم کرلی تھی لیکن اس کا مقصد یہاں اسلام پھیلانا نہیں تھا اور نہ اس کا کوئی شعبہ ہی قائم تھا۔ اور نہ اس ملک کی دولت سمیٹ کر باہر لے جانا اور وہاں عمارات اور آرائش و زیبائش پر خرچ کرنا اور اس ملک کے باشندوں کو غلام بنانا تھا۔

اور جب ان تینوں کمزوریوں سے ان مسلم حکمرانوں کے دامن پاک تھے تو اس بات کو ماننا پڑے گا کہ ایک ہزار سال کی طویل مدت حکومت میں کسی مسلم حکمران نے

کوئی غلطی خلاف اسلام سرزد بھی ہوگئی ہو تو اس کا مسلمانوں کی اسٹیٹ پالیسی سے کوئی تعلق نہیں تھا اور اُس کی ذاتی غلطی کی بنا پر پورے مسلم دورِ حکومت کو موردِ الزام قرار دینا تاریخی دیانتداری نہیں ہے اور نہ کوئی دانشمندانہ کام اور ملک کی خدمت ہے۔

# مسلمانوں کی بے تعصبی و رواداری

یہاں پر مسلمانوں کی بے تعصبی اور رواداری کے ثبوت میں چند تاریخی دستاویزات پیش کی جا رہی ہیں۔ ہندوستان میں سب سے پہلے عربوں نے سندھ میں آکر محمد بن قاسم کے ذریعہ حکومت قائم کی تھی۔ لیکن کسی ایک بھی غیر مسلم ہندوستانی یا غیر ہندوستانی مورخ نے اس بات سے انکار نہیں کیا ہے کہ سندھ کی یہ مسلم حکومت اپنی خصوصیات حکمرانی کے لحاظ سے بہترین نہیں تھی۔ چنانچہ تمام مورخین اس بات پر متفق الرائے ہیں کہ اس حکومت کے زمانے میں حجاز کے مسلم اکابر فقہاء اور علماء نے یہ فتویٰ اور فیصلہ دیا تھا کہ:-

"ہندوستان کے باشندے مکّہ کے بت پرست جیسے کافر نہیں ہیں۔ کیونکہ یہاں کے ہندو بتوں کو خدا کا درجہ نہیں دیتے بلکہ بتوں کو خدا شناسی کا ایک وسیلہ سمجھتے ہیں۔ اس لئے ان کے ساتھ کافروں جیسا نہیں بلکہ اہل کتاب جیسا سلوک کیا جائے"

اور اسی فیصلے کے مطابق نہ صرف محمد بن قاسم کے دورِ حکومت میں سندھ کے باشندوں کو کامل مذہبی آزادی حاصل رہی بلکہ بعد کی مسلم حکومتوں نے بھی اپنی اسٹیٹ پالیسی اسی فیصلے کی بنیاد پر مرتب کی تھی۔ اور یہی طریقہ مسلمانوں کی سندھ میں ادو سو برس تک کی حکومت میں رائج رہا ہے۔ اور جنگ کے زمانے کے ٹوٹے ہوئے مندروں کی سرکاری خزانے سے مرمت کرائی گئی تھی۔

# مسلم دورِ حکومت کا آخری ورق

محمود غزنوی کے بعد ہندوستان پر حملہ کرنے والے مسلمانوں میں سلطان محمد غوری کا نام نظر آتا ہے۔ محمد غوری کے حملوں کے بعد ہی سے مسلمانوں کی حکومتوں

کا سلسلہ شروع ہوا ہے۔ جو سلطان قطب الدین ایبک سے لے کر ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی پر جاکر ختم ہوتا ہے۔ اس طویل دور حکومت میں حکومت کرنے والے مسلمان خاندان اور افراد ضرور بدلتے رہتے تھے لیکن ہندوستان میں مسلمانوں کی حکومت کا سلسلہ برابر جاری رہا ہے۔ اس پورے دور میں مسلمان بادشاہوں کی اسٹیٹ پالیسی وہی رہی ہے کہ ملک کی دولت اپنے اس دیش میں ہی رہے۔ سلطنت کی خوشحالی کے وسائل میں ہر شہری خواہ ہندو ہو یا مسلمان برابر کا حصہ دار تھا۔ ملک میں کامل مذہبی آزادی تھی کسی بھی سلمان کو اس بات کا حق نہیں پہنچتا تھا کہ وہ جبراً کسی کو مسلمان بنائے اور کسی بادشاہ اور افسر کو اس بات کی اجازت نہیں تھی کہ وہ اس ملک کی دولت کو باہر لے جا سکے۔ یا اس ملک کے باشندوں سے الگ تھلگ بود و باش اور رہائش اختیار کرے جیسا کہ انگریزوں کا طریقہ تھا۔ مسلمان ہمیشہ گھل مل کر رہے اور انھوں نے اپنی تہذیب و تمدن کو بھارت کی تہذیب میں سمو دیا تھا۔

اس بات کے جائزے کے لئے اس کا زندہ ثبوت اس ملک میں ہزار سالہ دور حکومت کے اندر تعمیر شدہ عمارات پیش کی جا سکتی ہیں۔ ان مسلمان حکمرانوں نے اپنے دور حکومت میں اس ملک کو اپنا وطن عزیز سمجھ کر ایسی ایسی عظیم الشان مسجدیں، قلعے، محل اور گنبد و مینار تعمیر کرائے جس کا جواب ملک و بیرون ملک میں نہیں ہے۔ انھیں عمارتوں میں بیجاپور، کرناٹک کا گول گنبد۔ عادل شاہ کے عدل کی ایک عجائب روزگار یادگار اور فن تعمیر کا اچھوتا شاہکار ہے۔ بیجاپور کرناٹک پردیش کا ایک مشہور تاریخی شہر ہے جو اپنی بے مثل عمارتوں کی وجہ سے ساری دنیا میں ایک الگ مقام رکھتا ہے۔ شولہ پور سے سو کلومیٹر دور یہ شہر سیاحوں کے لئے بڑا پر کشش اور حیرت انگیز مقام ہے۔ سیاح آتے ہیں اور مسلمانوں کے عہد حکومت اور فن تعمیر کو خراج عقیدت و تحسین پیش کرتے ہیں۔

کہا جاتا ہے کہ اس گنبد میں فن کا ایسا بے مثل مظاہرہ کیا گیا ہے کہ اگر اس کے اندر ایک سوئی بھی گر جائے تو ہزار ہا سوئیوں کے گرنے کی آواز ہوگی اور اگر کوئی ایک بار بھی زور سے سانس لے لے یا کھانس دے تو سارے شہر میں

لاؤڈ اسپیکر جیسی سخت آواز پیدا ہوگی ۔ ۵

## گول گنبد

سلطان یوسف عادل شاہ بیجاپور سلطنت کا بانی ہے جو بیس سال حکومت کرنے کے بعد سنہ ۹۱۶ ھجری میں فوت ہوگیا۔ اسکی بیوی ایک نومسلم مرہٹہ عورت تھی ۔ ولی عہد اسمٰعیل اسی مرہٹہ عورت کے بطن سے تھا اس بادشاہ کا سلوک غیر مسلموں سے برادرانہ اور بہت ہی روادارانہ تھا۔

ہندوستان کے ایک مورخ جناب اسرار الحق نے لکھا ہے کہ گول گنبد کی تعمیر سلطان محمد عادل شاہ نے سنہ ۱۶۲۶ء میں شروع کی اور سنہ ۱۶۶۵ء میں اس کا تکملہ ہوا۔ اس طرح سن تعمیر میں کچھ اختلاف ہے۔ عمارت کی سطح بناوٹ مربع نما ہے۔ جس کا رقبہ ۱۳۵ فٹ ۵ انچ ہے۔ عمارت کا کل رقبہ ۱۸۳۳ فٹ ہے۔ گنبد کے اوپر اندرونی حصہ میں ۱۱ فٹ کی گیلری ہے جس میں بیٹھنے کیلئے کرسیاں بھی ہیں۔ گنبد میں بہت فن کارانہ طور پر آواز کی گونج کا انتظام کیا گیا ہے۔ دیگر خصوصیات کے علاوہ ایک بات یہ بھی ہے کہ ایک بار تالی بجانے سے تقریباً ۱۰ بار اس آواز کی بازگشت سن سکتے ہیں اس کے لئے اس کو "بولی گنبد" بھی کہا جاتا ہے۔ گیلری میں کرسی پر بیٹھ کر دیوار سے کان لگا کر مقابل کی کرسی پر سے فون کی طرح بات کرسکتے ہیں۔

اس عمارت کے اندر وسط میں مستطیل کی شکل میں قبروں کا نمونہ بنایا گیا ہے۔ لیکن اصل قبریں نیچے تہہ خانے میں ہیں۔ اس میں پورب سے پچھم محمد عادل شاہ کا نواسہ، دوسری بیوی، محمد عادل شاہ کی چہیتی بیوی رمبھا کی، محمد شاہ کی بیٹی اور پہلی بیوی مدفون ہیں۔ جہاں تہہ خانے میں سخت اندھیرا ہے۔ مگر روشنی کا انتظام اتنا ہے کہ بخوبی قبریں دیکھی جاسکتی ہیں۔ جہاں دنیا کی بے ثباتی کا احساس شدت کے ساتھ ہوتا ہے۔ عجیب حسرت برستی ہے۔ جب کہ اس کے اوپر لوگوں کا ہجوم اور چہل پہل رہتی ہے اور لوگ اس بے ثباتی سے غافل سرگشتیاں کرتے ہیں۔ آپ اس عمارت سے

---

۵ تاریخ ہند کا ایک ورق از ڈی ایم کرشن بکارن میسور رسالہ دین و دنیا ماہنامہ نومبر ۱۹۸۲ء

بیجاپور شہر کا نظارہ کر سکتے ہیں۔ محمد عادل شاہ کی یہ عالیشان اور پُرشکوہ یادگار نہ صرف بیجاپور ہندوستان بلکہ دنیا میں ایک خاص مقام رکھتی ہے۔ اگر گول گنبد کوئی ایک مرتبہ دیکھ لے تو کوئی اُسے بھول نہیں سکتا۔

## جامع مسجد بیجاپور

۱۵۶۵ء میں عادل شاہ اول کے دور حکومت میں تعمیر کی گئی یہ جامع مسجد صرف بیجاپور میں نہیں بلکہ ہندوستان بھر میں سب سے بڑی مسجد ہے۔ دلی کی جامع مسجد کا صحن بڑا اور خوبصورت ہے۔ اسی طرح جونپور کی مسجد جامع الشرق چودہویں صدی کی یادگار کسی سے کم نہیں ہے لیکن وسعت کے لحاظ سے بیجاپور کی مسجد بڑی ہے۔ اس کا کل رقبہ ۱۱۶۳۰۰۰ فٹ مربع میں ہے اور اس کے کل تین دروازے ہیں۔ مشرق کا دروازہ بہت ہی عظیم الشان ہے اور بڑا ہی خوبصورت ہے جس کو اورنگ زیب نے بیجاپور پر حملہ کرنے کے بعد بنوایا تھا فرش پر کالی لکیروں سے ۲۲۵۰ مصلے بنے ہیں۔ لیکن امتداد زمانہ سے وہ صاف نظر نہیں آتے ہیں۔ مسجد کے اندر پورب سے پچھم تک ۷ محرابیں ہیں۔ اتر سے دکھن ۲۵، ۲۰ فٹ اور ۹ محرابیں ہیں۔ مسجد کے درمیانی محرابوں پر ایک بڑا گنبد بنایا گیا ہے۔ لیکن اس کی سجاوٹ سلطان محمد کے دور میں ملک یاقوت نے ۱۶۳۶ء میں کرائی ہے۔

ان ڈیزائنوں سے آراستہ محرابوں پر آیات قرآنی نقش ہیں اور اس پر سونے کے پانی کی پالش ہے۔ اس محراب پر ہمیشہ ایک ہرا پردہ پڑا رہتا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ سولہویں صدی کی یہ مسجد اپنی وسعت کے لحاظ سے ہندوستان میں اپنا جواب نہیں رکھتی۔ لیکن میں یہ بات بڑے اعتماد کے ساتھ کہتا ہوں کہ اگر آپ چودھویں صدی کی تعمیر شدہ جونپور کی شرقی مسجدوں کو دیکھ لیں اور اس کے مرکزی محراب پر ایک غائرانہ اور محققانہ نظر ڈالیں اور اس میں رنگ برنگ کی بیلیں اور گلاب، کمل اور سورج مکھی کے پھولوں اور فن تعمیر پر بھی آپ کی نظر ہو تو اس انوکھے فن اور تعمیر مینار کی مسجد دیکھ کر حیرت میں کھو جائیں گے۔[1]

---

[1] قومی آواز ضمیمہ ۲۰ مئی ۱۹۸۲ء صفحہ ۱۲ کالم ۱ تا ۵۔ شرقی راج جونپور کا اتہاس۔ شرقی آرکیٹیکچر بسلسلہ اردو

اسی طرح مسلمانوں نے اس ملک سے محبت کی وجہ سے ایسی ایسی عجائب روزگار گنبد و مینار اور مسجدیں بنائیں جس کا جواب دنیا میں نہیں ہے۔ فن تعمیر کی ایک اہم کڑی جونپور کی شرقی مسجدیں ہیں جو ہندو مسلم فن تعمیر کا حسین امتزاج اور فن کا انوکھا شاہکار ہے۔ اور چودھویں صدی عیسوی میں قومی یکجہتی اور جذباتی ہم آہنگی کی بے مثل یادگار ہے۔ یہ مسجدیں اتحاد و محبت کی بولتی ہوئی تصویریں ہیں۔

## مادرِ وطن کی محبت ہی قومی یکجہتی کی بنیاد ہے

ظاہر ہے کہ جب وطن سے محبت ہوگی تو فرقہ واریت ذات پات کو سر اٹھانے کا موقع نہ ملے گا اور اگر انتشاری قوتیں اپنے ذاتی یا جماعتی مفاد کیلئے اس قسم کی سرگرمیاں شروع بھی کرتی ہیں جن سے وطن کے مفاد کو نقصان پہونچتا ہے تو حکمرانوں کا اولین فرض ہے کہ وہ ایسی قوتوں کو ملک و قوم کے مفاد میں کچل دیں اگر اس میں ذرا بھی ڈھیل کی گئی اور ایسی قوتوں کو نظر انداز کیا گیا تو اس کا انجام ملک کے لئے بہت ہی خراب ہو سکتا ہے۔

ہندوستانی شعراء نے اپنے فارسی اور اردو کلام میں قومی یکجہتی اور جذباتی ہم آہنگی اور اتحاد و محبت پر بہت ہی زور دیا ہے جس میں علامہ اقبال کا نام سرفہرست ہے وہ مادر وطن کی محبت سے سرشار ہیں۔ ان کے دل میں وطن کا ایسا درد ہے کہ وہ اپنے دکھ اور درد کو بھول گئے ہیں۔ سید مظفر حسین برنی گورنر ہریانہ نے "اقبال اور قومی یکجہتی" میں بڑے پتے کی بات کہی ہے۔ موصوف فرماتے ہیں کہ :-

"وہ اپنے ہموطنوں کو للکارتے ہیں اور خبردار کرتے ہیں کہ وہ ماضی کی پُر فریب داستانوں میں نہ کھو جائیں، بلکہ زمانۂ حال کا شعور پیدا کریں۔ اور مستقبل کے انداز کو سمجھنے کی کوشش کریں۔ وہ سمجھتے ہیں کہ اس ملک کی مایوس کُن حالت محض آنسو بہانے سے نہیں سنورے گی!" ؎

رلاتا ہے ترا نظارہ اے ہندوستاں مجھ کو    کہ عبرت خیز ہے تیرا فسانہ سب فسانوں میں

نشانِ برگِ گل تک بھی نہ چھوڑا باغ میں گلچیں تری قسمت سے رزم آرائیاں ہیں باغبانوں میں

وطن کی فکر کر ناداں مصیبت آنے والی ہے
تری بربادیوں کے مشورے ہیں آسمانوں میں

پھر آگے سید مظفر حسین برنی رقمطراز ہیں کہ :-

" پھر وہ اور وضاحت سے کہتے ہیں کہ طبقات اور فرقوں کے جھگڑوں نے قوموں کو ہلاک کیا ہے وہ اس کا ماتم کرتے ہیں کہ ان کے ہموطنوں کو اس ملک کی بھلائی کا ذرا بھی پاس نہیں ہے" ؎

اجاڑا ہے تمیزِ ملت و آئین نے قوموں کو
مرے اہلِ وطن کے دل میں کچھ فکرِ وطن بھی ہے

آگے وہ نہایت ہی خلوص سے یقین رکھتے ہیں کہ فرقہ وارانہ اتحاد ہی عالمی اخوت کی بنیاد بن سکتا ہے ؎

محبت ہی سے پائی ہے شفا بیمار قوموں نے
کیا ہے اپنے بختِ خفتہ کو بیدار قوموں نے

وہ یہاں تک کہتے ہیں کہ غلامی بھی انسانوں میں باہمی تفریق پیدا کرنے کا دوسرا نام ہے اور انسان سے محبت ہی میں آزادی کی کلید بھی پوشیدہ ہے ؎

جو تو سمجھے تو آزادی ہے پوشیدہ محبت میں
غلامی ہے اسیرِ امتیازِ ما و تو رہنا [۱]

علامہ اقبال کے سامنے تو اس وقت کے مایوس کن ہندوستان کی تصویر ہے اور اس پر انھوں نے ماتم کیا ہے جب ملک غلام تھا۔ اور فرقہ پرستی اتنے شباب پر تھی۔ اس وقت تو یہی سمجھا جاتا تھا کہ آزادی کے بعد سب ٹھیک ہو جائے گا۔ کیونکہ آزادی کی بقا اور

---

[۱] 'اقبال اور قومی یکجہتی' سید مظفر حسین برنی گورنر ہریانہ ص ۲۲ تا ص ۲۴ ہریانہ ساہتیہ اکادمی چنڈی گڑھ

مستحکم ہندوستان کا تصور اسی وقت ممکن ہے کہ اتحاد و محبت کی فضا ہو، ذات پات، لسانی اور صوبائی تعصبات نہ ہوں، ہندو، مسلم، سکھ اور عیسائی کی تفریق نہ ہو اور سیاست داں ملکی مفاد کو قربان کر کے اپنے اقتدار کی بنیادیں مستحکم نہ کریں۔ ہر طرف عدل و انصاف کا بول بالا ہو اور سب کا جان و مال محفوظ ہو۔

لیکن آزادی کے بعد ان سیاستدانوں اور حکمرانوں نے ماضی کی تاریخ کو فراموش کر دیا اور مختلف تہذیبوں اور زبانوں کے ملک میں تعصب اور فرقہ پرستی کو ہوا دی۔ انگریزوں کی طرح اپنی بقا کیلئے وہ سب کچھ کیا جو ایک محب وطن کے لئے شرمناک اور بدنما داغ ہے اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ سارے ملک میں نفرت و حقارت اور جنگ و جدل کا ایک مزاج اور قتل و غارت گری کا بازار گرم ہو گیا۔ بھائی بھائی کا دشمن بن گیا اور ملک کا مستقبل خطرے میں پڑ گیا ہے۔ اور اگر میں یہ کہوں تو بیجا نہ ہوگا کہ ہندوستان تاریخ کے اس تاریک ترین دور کی طرف بڑھتا جا رہا ہے جس کو گلہ بانوں کی تہذیب کہا جاتا ہے۔

اگر علامہ اقبال اس پر آشوب دور میں زندہ ہوتے اور اپنی آنکھوں سے دیکھتے کہ اس روحانی ملک کو آزادی کے حصول کے بعد اس ملک کے سپوتوں نے کہاں پہونچا دیا ہے اور تہذیب و تمدن انسانیت و محبت اور مذہب کے تمام باقی ماندہ نقوش کو بھی مٹا دیا ہے اور درندوں کی زندگی گذار رہے ہیں تو جس ہمالہ کی عظمت و رفعت کا انھوں نے راگ الاپا ہے اس سے اپنا سر ٹکرا کر پاش پاش کر دیتے اور حضرت جگر مرادآبادی کا یہ شعر ان کی زبان پر ہوتا ؎

یہی ہے زندگی تو زندگی سے موت اچھی ہے
کہ انساں عالم انسانیت پر بار ہو جائے

علامہ اقبال کا ایمان تھا کہ اپنے وطن سے غداری سب سے زیادہ گھناؤنا جرم ہے جو کسی سے سرزد ہو سکتا ہے۔ "جاوید نامہ" میں وہ مریخ سیارہ میں دوزخ کے سب سے نچلے اور بدترین حصہ (اسفل السافلین) کا ذکر کرتے ہیں یہ ان لوگوں کے لئے مخصوص ہے جو اپنے وطن کے غدار ہیں۔ اقبال کہتے ہیں بنگال کا میر جعفر اور دکن کا میر

صادق دونوں نہ صرف انسانیت کے لئے بلکہ ملک اور مذہب کے لئے بھی باعثِ ننگ ہیں

جعفر از بنگال و صادق از دکن
ننگِ انساں، ننگِ دیں، ننگِ وطن

اور میں کہتا ہوں کہ علامہ اقبالؔ تو صرف ایک غداری پر بے انتہا چراغ پا ہیں۔ اور یہاں تو آزادی کے بعد ایسی غداریوں کا دفتر کا دفتر ہے۔ اور سب سے بڑی ملک سے غداری یہ ہے کہ ملک میں خون اور فساد کی ہولی کھیلی جائے۔ املاک تباہ ہوں۔ عورتیں بیوہ ہوں۔ بچے یتیم ہوں اور لوگ زندہ جلائے جائیں۔ شخصی آزادی پر ڈاکہ ڈالا جائے اور پھر بھی ملک کے غدار سب سے بڑے وفادار کہلائیں۔ اندھیر نگری چوپٹ راج کی مثل صحیح ہوجاتی ہے۔ اور اس سے بڑی اور کیا ستم ظریفی اور بدنصیبی ہوگی کہ ملک کی ہر دلعزیز اور محبوب وزیر اعظم مسز اندرا گاندھی کا قتل خود ان کا محافظ دستہ کرکے دنیا کی سب سے بڑی غداری کی تاریخ مرتب کرے۔ یہ برسوں سے بڑھتی ہوئی فرقہ پرستی اور اس ذہنیت کی غدارانہ حوصلہ افزائی اور تشدد کی لہر کی مجرمانہ سرپرستی کا نتیجہ تھا۔ میں بہت صفائی سے کہتا ہوں کہ اگر اس کی طرف توجہ نہ دی گئی اور اس کو ختم نہ کیا گیا تو جمہوریت ایک مذاق بن ہی گئی ہے ملک کی آزادی بھی خطرے میں پڑ سکتی ہے اور مستقبل میں بڑی تباہی اور بربادی کے بھی امکانات نمایاں ہیں

میں ملک کے سیاست دانوں اور حکمرانوں ارباب اقتدار سے پوچھتا ہوں کہ دوکان و مکان اور دوسری املاک اور ملک کے باشندوں کی قیمتی جانیں چاہے وہ کسی بھی نام سے موسوم ہوں حقیقت میں وہ ملک ہی کی امانت و سرمایہ ہیں انکو قتل کرکے اور جلاکر برباد کرکے خوش ہونے والا اور در پردہ یا کھلے عام ایسے لوگوں کی مدد کرنے والے، انکی پیٹھ ٹھونکنے والے ملک کے سب سے بڑے دشمن اور غدار ہیں اور جو حکومت فرار واقعی ملک کے ایسے غدار کو سزا نہ دے اور کیفر کردار تک نہ پہونچائے وہ ملک پر حکمرانی کے لائق نہیں ہے۔ اور اس میں کیا شک ہے کہ ملک میں بدامنی، طوائف الملوکی، قتل و غارت گری، لوٹ مار اور آتش زنی کا بازار گرم کرنے والے کسی دشمن ملک

سے ساز باز کئے ہوئے ہیں۔ اور انھی کے اشارے پر ملک کی پاک فضا کے اندر اس طرح کا زہر پھیلایا جارہا ہے۔ میری نظر میں ایسا ہر شخص قابل گردن زدنی ہے چاہے وہ کسی بھی مذہب فرقہ اور جماعت کا ہو۔ لیکن اب تو بے انصافی اور چشم پوشی کا طریقہ اپنایا جا چکا ہے دیکھئے وہ ملک کو کہاں لے جاتا ہے۔ کیونکہ یہاں ہر شاخ پر الو بیٹھا ہے۔

میرے دل میں وطن عزیز کی جو محبت ہے وہ تمام محبتوں پر غالب ہے اور ابوذر انصاری کا یہ شعر برجستہ حسب حال ہے:۔ کس کو وطن عزیز نہیں اپنا ابوذر

لیکن تمہارے دل میں سوادِ وطن ہے

اس لئے ملک کو اس حالت میں دیکھ کر جگر شق ہوتا ہے۔ اور اس کے لئے میں اس کے علاوہ اور کیا کر سکتا ہوں کہ سفید صفحات کو اپنے قلم سے سیاہ کروں اور اہل ملک کی توجہ مبذول کراؤں اور نتائج بد سے ڈراؤں، اگر پھر بھی میری حُبّ الوطنی گراں گزر رہی ہے اور یہ بھی کسی قسم کی فرقہ پرستی ہے اور اس پر بھی قید و بند ہے تو اس ملک میں جمہوریت ایک بے معنی لفظ ہے اور فیض احمد فیض مرحوم کا یہ شعر کتنا صحیح ہے کہ ؎

متاعِ لوح و قلم چھن گئی تو کیا غم ہے

کہ خونِ دل میں ڈبولی ہیں انگلیاں میں نے

اتحاد و اتفاق یگانگت و الفت ہی حب الوطنی کی سب سے بڑی علامت ہے۔ اور یہی وقت کی سب سے اہم ضرورت ہے۔ جناب سید مظفر حسین برنی گورنر ہریانہ جو ملک کے مانے ہوئے نقاد، خطیب اور اہل قلم ہیں، انھوں نے "اقبال اور قومی یکجہتی" جیسی مفید کتاب پیش کر کے ملک و قوم کی بڑی عظیم خدمت انجام دی ہے آپ نے جذبۂ ہمدردی اور محبت سے اس کو قلمبند کیا ہے وہ لائق تعریف اور قابل تحسین ہے۔ موصوف نے زبان کی سادگی، صفائی اور مافی الضمیر کی ادائگی میں علامہ شبلی اور سید سلیمان ندوی مرحوم کی یاد تازہ کر دی ہے۔

یہ کتاب اتنی مفید ہے کہ اس کو ملک کی ہر زبان میں پیش کر کے اسکولوں

کالجوں اور یونی ورسٹیوں میں جگہ دی جانی چاہیے اور عام مطالعہ گاہوں میں رہنا بہت سی غلط فہمیوں کو رفع کرے گا۔ اس وقت ہمارا ملک خود غرض سیاستدانوں مفاد پرست لیڈروں، اور تاریخی و مذہبی غلط فہمیوں، فرقہ پرستوں اور تشدد پسند طاقتوں کی کارفرمائیوں کی وجہ سے تباہی کے دہانے پر کھڑا حق پسندوں اور اہل انصاف کو آواز دے رہا ہے کہ میرے فدائی اور جاں نثار کہاں ہیں سامنے آئیں اور لہو کی ایک ایک بوند سے میری حفاظت کریں۔ اب بھی وقت ہے آزادی بچانے کا۔ خواب غفلت سے بیدار ہو جاؤ۔ ورنہ تمہارا انجام کیا ہوگا۔ فرماتے ہیں ؎

نہ سمجھو گے تو مٹ جاؤ گے اے ہندوستاں والو
تمہاری داستاں تک بھی نہ ہو گی داستانوں میں

اور قوم و ملک کی سچی خدمت داعیان مذہب وصوفیہ کرام اور رشیوں منیوں کے نقش قدم پر چل کر ممکن ہے ہر مذہب کے ماننے والوں کے دلوں سے مذہبی حرارت ختم ہو چکی ہے اور وہ اپنے مذہب کے آئین اور اصول سے دور ہو چکے ہیں ورنہ انسانیت سوز حرکات کے وہ مرتکب نہ ہوتے۔ علامہ اقبال فرماتے ہیں ؎

جس ساز کے نغموں سے حرارت تھی دلوں میں
محفل کا وہی ساز ہے بیگانۂ مضراب
بت خانہ کے دروازے پہ سوتا ہے برہمن
تقدیر کو روتا ہے مسلماں تہہ محراب

اگر صوفیوں، سنتوں اور بھگتوں کے نقش قدم پر چل کر خدا کی اطاعت اور بندوں کی خدمت کے ذریعہ وصل و قرب الٰہی حاصل کر لیتے تو صرف اپنی ہی تقدیر کے مالک نہ ہوتے بلکہ دوسروں اور ملک کی تقدیر بھی بدل دیتے علامہ اقبال نے کیا خوب کہا ہے

عبث ہے شکوۂ تقدیر یزداں تو خود تقدیر یزداں کیوں نہیں ہے

اقبال نے کہا ہے کہ مومن بنو کیونکہ نگاہِ مرد مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں

# حضرت مولانا نظام الدین علّامی سہروردیؒ

آپ حضرت مخدوم آفتاب ہند ظفر آبادی قدس سرہٗ کے ہمراہ پہلے ظفر آباد آئے جب فیروز تغلق نے جونپور آباد کیا جونپور میں سکونت اختیار کی۔ آپ حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ کے مُرید و خلیفہ تھے۔ اور شاعری میں بہت بلند مقام حاصل تھا۔ یوں تو صنف شاعری کے ہر شعبہ پر عبور تھا مگر مادۂ تاریخ نکالنے میں کمال حاصل تھا۔ کسی بزرگ کے انتقال پر جن کا پتہ نہ چل سکا تاریخ وفات آپ ہی نے کہی ہے۔

آپ کی وفات ۸۳۵ھ بعہد ابراہیم شاہ شرقی ہوئی۔ مزار مبارک محلہ تاڑ تلہ قرب مسجد حضرت دیوان شاہ کبیرؒ ہے۔

مادۂ تاریخ یہ ہے :-

از خرد جستیم تاریخ وفاتِ قطبِ حق
گفت مخدومِ زمانہ سالِ علامیؒ بخواں

# حضرت ملک العلما قاضی شہاب الدینؒ

آپ ابراہیم شاہی دور کے بلند پایہ شعراء میں شمار کئے جاتے ہیں علم و فضل میں آپ کا پایہ بہت بلند تھا۔ آپ کی بہت سی تصنیفات ہیں جن کا علیحدہ ذکر کیا گیا ہے یہ قطعہ آپ ہی کا کہا ہوا ہے۔ اس قطعہ کو آپ نے حضرت سید مخدوم جہاں گیر اشرف سمنانی رحمۃ اللہ علیہ کی شان میں کہا تھا۔

اے زہے جوشِ کرمت قطرہ بود دریائے
پیشِ او لاف زند بارشِ باراں تا چند
گر بفیضش نکند ابر بہاری شاداب
دعویٔ حسن کند گل بہ گلستاں تا چند

ترجمہ:- اے کہ تیرے کرم کے جوش سے قطرہ دریا ہو جاتا ہے

تو بارشِ باراں لاف زنی نہیں کر سکتی۔ اور اگر تیرے
فیض سے ابر بہاراں شاداب نہ کرے تو گلستاں میں
پھول دعویٰ حسن نہیں کر سکتا۔ یعنی آپ ہی کے فیض و
کرم سے بارش باراں و ابر بہاری اپنے فرائض انجام
دیتی ہے۔ کیونکہ عناصر اربعہ اولیاء کاملین کے تابع فرمان
ہوا کرتے ہیں۔

جس زمانے میں حضرت مخدوم سید اشرف جہانگیر اسمنانی اٹالہ مسجد میں
مقیم تھے اور ملک العلماء آپ کے پاس آئے تو برجستہ قطعہ ذیل پڑھا ؎

چہ خورشید است تاباں بر جبینش
کہ خورشید فلک زو ذرہ گردد
بگوہر سید است دریائے امواج
کہ دریائے جہاں چوں قطرہ گردد

ترجمہ:۔ ان کا چہرہ سورج کے مثل چمک رہا ہے۔ جس کو دیکھنے
کے بعد آسمان کے سورج کا جگر شق ہو جاتا ہے۔ وہ تو بہتی
ہوئی دریاؤں کے موتیوں کی لہروں کا سید ہے جس کو دیکھنے
کے بعد سب ندیوں کا پانی قطرہ میں تبدیل ہو جاتا ہے۔ اولیاء
کاملین روح کے سورج ہیں جن سے کائنات کی زندگی اور
سرسبزی و شادابی ہے۔ اُن کے اشاروں پر عناصر اربعہ
کان لگائے رہتے ہیں اور سرتابی نہیں کر سکتے ہیں۔

آپ کا دیوان جامع الصنائع تھا جس کو آپ نے حضرت مخدوم صاحب
کی خدمت میں پیش کیا تھا۔ ایک مرتبہ آپ نے ایک لڑکے کے طلب میں بادشاہ ابراہیم
شرقی کے پاس یہ قطعہ لکھ کر بھیجا تھا۔ اس قطعہ سے آپ کی ظرافت کا معیار واضح ہوتا ہے
جو نہایت اعلیٰ درجہ کا ہے۔

قطعہ

این نفس خاکسار کہ آتش سرے ادست
برباد گشت لائق بے آب کہ دل ادست
شخصے چناں زیست کہ پا بر سرم نہد
ریزد ہمہ منی و تکبر کہ در من است

آپ کی وفات ۸۴۶ھ بعہد محمود شاہ شرقی ہوئی تھی۔ اور مزار راج ڈگری کالج کے اندر ہے [1]

## حضرت مخدوم خواجہ عیسیٰ تاج

آپ عہد ابراہیم شاہ شرقی کے اولیاء کبار اور مشہور و معروف شاعروں میں تھے آپ کے اشعار زیادہ تر عربی میں ملتے ہیں۔ مگر فارسی زبان پر بھی آپ کو اچھی طرح عبور تھا نمونۂ کلام میں ایک قطعہ مل سکا ہے جو فارسی میں ہے:۔

ابراہیم شاہ شرقی نے کچھ روپیہ اور کپڑے آپ کی خدمت میں بطور نذرانۂ محبت بھیجا تھا۔ اس کو واپس کرتے ہوئے آپ نے دیکھئے کتنی بے اعتنائی سے جواب دیا ہے

من دلقِ خود با طلسِ شاہاں نمیدہم
من فقرِ خود بہ ملکِ سلیماں نمیدہم
از رنجِ فقر در دلِ گنجے کہ یافتم
ایں رنج را بہ راحتِ شاہاں نمیدہم

ترجمہ:۔ میں اپنی گدڑی بادشاہی کپڑے کے بدلے نہیں دوں گا۔
میں اپنی فقیری سلطان کے تخت کے بدلے میں نہیں دونگا
فقیری کی وجہ سے میں نے اپنے دل میں رنج و غم کا بہت
بڑا خزانہ اکٹھا کر لیا ہے میں رنج و غم کے اس خزانے

---

[1] بحر ذخار۔ تجلی نور حصہ اول فارسی قلمی۔ گنج ارشدی وغیرہ

کو بادشاہ کے آرام کے بدلے میں نہیں دونگا۔

آپ کا مقبرہ محلہ ارزن میں ہے وصال حسین شاہ شرقی کے عہد میں ہوا ہے

## حضرت باسطی جونپوری

حضرت مولانا عبدالقادر قلندر نام باسطی تخلص کرتے تھے اور ابراہیم شاہ شرقی کے دربار کی شعراء میں سے تھے آپ کا کلام نہایت بلند پایہ ہوتا تھا۔ آپ نے حضرت سید نجم الدین غوث الدھر قلندر کی تاریخ وفات لکھی ہے۔

والنجم اذا ھوا جو خواندم زامام
آغاز ندارد ایں کلام و انجام
از بہر امام دیں غوث الدھر
تاریخ وفات فہم کردند کرام

## حضرت دانیال خضری رح

صاحب خزینۃ الاصفیا تحریر فرماتے ہیں کہ آپ بظاہر مرید و خلیفہ حضرت سید راجی حامد شاہ مانکپوری رح کے تھے اور حضرت مخدوم خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی سے بھی فیض باطنی پایا۔ لیکن اصل تعلیم و تربیت حضرت خضر علیہ السلام سے حاصل کی تھی۔ بعض تذکرہ نگار حضرت راجے حامد شاہ سے بیعت کو نہیں مانتے ہیں۔ اور ساری تعلیمات حضرت خضر علیہ السلام سے ہی بتلاتے ہیں۔

آپ کی طبیعت موزوں تھی، عربی فارسی اور ہندی ہر زبان میں شعر کہتے تھے صرف ہندی زبان کی ایک چوپائی حاصل ہو سکی ہے۔

جگ جگ عمر حضرت جی خواجی
حضرت نبی رسول نواجی!
دانیال جیو پر گھٹ کینا
حضرت خواجہ خضر نہ دنیا [1]

---

[1] گنج ارشدی

# بنارسی داس جین

اردھ کتھانک اور دوسری کتابوں سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کے بزرگ گوالیار کے باشندے تھے۔ آپ کے دادا مولداس جین کو تجارت کا بڑا شوق تھا۔ اور وہ اپنے وقت کے مشہور تاجروں میں تھے۔ ۱۶۰۸ء میں کھڑک سین کی گوالیار میں پیدائش ہوئی۔ ابھی ان کی عمر صرف چار سال کی تھی کہ مولداس کی وفات ہوگئی شرقی بادشاہوں کے سنہرے دور میں علمی سرپرستی اور قدردانی کی شہرت گوالیار تک پہنچی ہوئی تھی اور ابراہیم شاہ شرقی جونپوری نے گوالیار پر حملہ کر کے کئی پرگنے اس کے اپنے قبضے میں کر لیا تھا۔ کھڑک سین کی وفات کے بعد مولداس کا گوالیار میں رہنا مشکل ہوگیا۔

جونپور کی شہرت سنکر ماں اور بیٹے یہاں آگئے جہاں پر اس کے رشتہ دار مدن سین جنیو پہننے پہلے سے آکر بس گئے تھے۔ بنارسی داس جین کے والد کھڑک سین کی پوری زندگی اسی پاکیزہ شہر میں گذری ہے۔ اور یہاں کے محلہ راسمنڈل میں گومتی ندی کے کنارے بنارسی داس کی پیدائش ہوئی ہے۔ بنارسی داس نے اردھ کتھانک میں جونپور کا ذکر کیا ہے۔

پورب دیس جونپور گاؤں ۔۔۔ بسے گومتی تیر سو ٹھاؤں
تہاں گومتی اِہی بدھ بہئے ۔۔۔ جیوں دیکھو تیوں کوی جن کہے
پرتھاہی دکھن مکھ بہی ۔۔۔ پورب مکھ پرواہ
بہرا اُتر مکھ بہی
گودے ندی اتھاہ

بنارسی داس نے اپنی تصنیف میں اس وقت کے جونپور کا جو نقشہ کھینچا ہے وہ اس طرح پر ہے۔

ان کا کہنا ہے کہ گومتی ندی کے کنارے بسے ہوئے اس شہر میں چاروں

ذاتوں کے لوگ رہتے تھے جہاں گھروں میں مختلف قسم کے باغ ہوتے تھے۔ ان ذاتوں میں درزی، تمولی، رنگ ریز، بڑھئی، گوالے، تیلی، دھوبی، تداف، حلوائی، کمہار کلال، کاچھی، کہار، مالی، کاغذی، کسان، بنکر، موچی، باری، پچھرے، ٹھٹھیرے، بھڑبھونجے سونار، نائی، لوہار، دھیور، پٹوا اور چمار، خاص طور پر تھے۔ نگر مٹھ، منڈپ، محلوں جھنڈوں سے بھرا ہوا تھا۔ شہر کے چاروں طرف باون سرائے۔ باون بازار اور باون منڈیاں تھیں۔

آپ اپنے وقت کے بہت ہر دلعزیز شاعر تھے۔ اس وقت عدالتوں اور درباروں کی زبان فارسی تھی۔ مگر عوام جس زبان کو استعمال کرتے تھے وہ یہی زبان ہے جس کو بنارسی داس جین نے اپنی تصنیف میں استعمال کیا ہے۔ آپ کی تصنیفات میں چار کتابیں بہت مشہور ہیں ۱۔ بنارسی ولاس' ۲۔ ناٹک سمے سار ۳۔ اردھ کتھانک ۴۔ نام مالا کوش۔ ان کتابوں میں اردھ کتھانک جو پہلی تصنیف ہے بہت ہی ہر دلعزیز ہے۔ اس کتاب میں آپ نے بچوں کی زندگی پر بہت ہی خوش اسلوبی سے روشنی ڈالی ہے جو ہندی ادب کا بہت عظیم سرمایہ ہے۔ اکبر بادشاہ کی وفات کی خبر جب جونپور میں پہونچی تو لوگوں نے اس سوگ میں نمایاں حصہ لیا اور خاص طور پر غم منایا اور اس وقت کا ایک منظر بنارسی داس نے اس طرح پیش کیا ہے۔

اس ہی بیچ نگر میں شور — بھیو اُدنگل چارہوں اور
گھر گھر در در دیئے کپاٹ — ہٹوانی نہیں بیٹھے ہاٹ
بھلے وستر اور بھوشن بھلے — تے سب گاڑے دھرتی تلے
داڑھی کمبل آنھوا کیش — نارن پہنے موٹے وستر
اونچ نیچ کوئی نا پہچان — دھنی دردر بھئے سمان
چوری جاری سے کہوں ناہیں — یوں سمے لوگ ڈرا ہیں

بنارسی داس کی زبان پوربی ہے۔ فارسی اور عربی لفظ جو اس وقت عام ہو چکا تھا ان کا استعمال بھی کہیں کہیں پایا جاتا۔ مثلاً شور اور در وغیرہ۔ آپ کی

وفات بعہد جہانگیر بادشاہ جونپور میں ہوئی [1]

## سید علاء الدین لاجوری ؒ

آپ خلیفہ و مرید حضرت خواجہ گیسو دراز رحمۃ اللہ علیہ کے تھے۔ مرد بزرگ صاحب ذوق و شوق تھے۔ علوم ظاہری و باطنی میں کمال کو پہونچے ہوئے تھے آپ کو موسیقیٔ ہند میں کمال حاصل تھا اور بلند پایہ شاعر بھی تھے۔ شعر فارسی زبان میں کہتے تھے۔ ابراہیم شاہ شرقی کے آخر دور میں آپ کی شاعری اوجِ کمال کو پہونچی ہوئی تھی۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو۔

نہ دانم آں گُلِ خنداں چہ رنگ و بو دارد
کہ مرغ ہر چمنِ گفت گوئے او دارد
بہ جہد جوئے نہ آید مراد خویش نیافت
کسے مراد بیاید کہ جستجو دارد
حدیث عشق تو تنہا نہ من ہمی گویم
کہ ہر کہ ہست ازیں گونہ گفتگو دارد
متاع دل بکفِ دلبرے بدہ تو علاؔ
کہ ایں متاعِ گراں مایہ رانکو دارد

ترجمہ:۔ میں کیا کہوں کہ وہ معشوق کیسا حسن و جمال رکھتا ہے۔ اور کیسے کمالات کا سرچشمہ ہے کہ چمنِ دہر کا ہر طائر اُسی کی خوبیوں کا گُن گا رہا ہے اور حمد و ثنا کی زمزمہ خوانی کر رہا ہے۔ صرف ذاتی سعی و کوشش سے وہ مطلوب حاصل نہیں ہو سکتا ہے۔ طلبِ صادق کے ساتھ اس کی خاص عنایت اور توجہ درکار ہے۔

---

[1] پنسیا کر پنڈت بھاسکر نند اردسمبر ۱۹۶۶ء ص ۴۰-۴۱

اگر جاذبۂ صادق نہیں ہے تو مراد کو نہ پہونچے گا۔ ایک
میں ہی اکیلا نہیں ہوں جو عشق و محبت کی بات کرتا ہوں
اور مطلوب حقیقی کا متلاشی ہوں بلکہ اس راہ کا ہر مسافر عشق
و محبت کی زبان میں بات کرتا ہے اور اسی خیال میں
مست و بے خود ہے۔ اس کی توجہ چاہتے ہو تو خیالات کو
تابع بناؤ۔ اے عـلاؔ تو باطنی دولت کو عام طور پر نہ
لٹا، کیونکہ اس بیش بہا خزانہ کی نہ تو سب حفاظت کر سکتا
ہے اور نہ اسرار الٰہی سننے کا اہل ہے۔ اگر تو اپنی زبان
نااہلوں کے سامنے نہ بند کرے گا تو فیض کا دروازہ بند
ہو جائے گا۔

آپ کی وفات بعہد حسین شاہ شرقی جونپوری ۱۴۸۵ء میں ہوئی۔ مزار مبارک محلہ کرار کوٹ تکیہ چاند شاہ میں بے نشان ہے ؎
ناظرین غور فرمائیں کہ آپ کا مقام و مرتبہ کتنا بلند ہے اور جو بات کہی ہے کس منزل سے متعلق ہے۔ اور ان کے مزار مبارک کو مسلمانوں نے کس حال میں رکھا ہے۔

# حضرت مخدوم دیوان محمد عبد الرشیدؒ

آپ نے اکبر، جہانگیر، شاہ جہاں اور عالمگیر چار بادشاہوں کا زمانہ پایا ہے اور بزمانۂ اکبر بادشاہ ۱۵۹۲ء میں پیدا ہوئے۔ آپ کا علمی معیار بہت بلند تھا۔ آپ کی تصنیف کردہ کئی کتابیں ہیں اور شعر و سخن سے کافی ذوق تھا۔ آپ کا تخلص شمسی تھا آپ کا مجموعہ کلام ہفت دیوان کے نام سے فارسی میں ہے۔ نمونۂ کلام ملاحظہ ہو۔

ہر گناہ او دعائے دیگر است ۔۔۔ پیچشِ زلفش بلائے دیگر است

---

؎ تذکرۃ الابرار۔ تجلئ نور حصہ اول قلمی

من بیکدم سیر عالم میکنم　　روح را دستے دپائے دیگراست
بر بدن صد زخم خنجر گر زنی　　کے بمیرم جاں بجائے دیگراست[ع]

---

راه راگم کرده حیرانی چرا　　شمس حق رایاد کن گویا رشید

---

ترجمہ:۔ اس کی ہر غلطی ایک دعا کی شکل میں بدل جاتی ہے اور اس کے زلف کی گانٹھ ایک نیا پھندا لگاتی ہے۔ میں ایک سکنڈ میں دنیا کی سیر کر لیتا ہوں۔ کیونکہ روح کے ہاتھ اور پاؤں دوسری طرح کے ہوتے ہیں۔ اگر تو میرے جسم پر خنجر کے سیکڑوں زخم بھی لگائے تو بھی میری موت نہیں ہوگی۔ کیونکہ میری جان دوسرے قسم کی ہے

---

اگر دوران سفر تم راستہ بھول گئے ہو تو کیوں اتنا حیران و پریشان ہو۔ شمس حق کو یاد کرو اور یا رشید کہو تو مردانِ غیب سے تمہیں کوئی راستہ بتا دے گا۔
شمس حق آپ کا لقب اور رشید نام مبارک تھا۔ آپ کے لقب اور نام کی یہ برکت تھی۔ فنافی اللہ کا یہ مقام ہے

# حضرت ملا عیوض

آپ جونپور کے رہنے والے تھے۔ علم و فضل اور درویشی میں آپ کا مرتبہ بہت بلند تھا۔ آپ ہمیشہ جذب کی حالت میں رہتے تھے اور کبھی جونپور میں دکھائی دیتے تھے تو کبھی بنارس میں۔ آپ کا تخلص حکمت تھا اور شیخ علی حزیں کے ہمعصر تھے۔

---

ع۔ بحر ذخار۔ اخبار الاخیار۔ گنج ارشدی۔ تجلی نور قلمی فارسی

نقل ہے کہ ایک روز بنارس میں ننگے سر ننگے پاؤں چاک دامن مجلس شیخ علی حزیں پہونچ گئے اور بلا تکلف مسند پر بیٹھ گئے۔ شیخ علی حزیں نے آپ کو دیکھ کر یہ مصرع فی البدیہہ پڑھا ع

دریں بزم رہ نیست بیگانہ را

ملا عیوض سے خاموش نہ رہا گیا اور برجستہ اس مصرع سے جواب دیا۔ ع

کہ پروانگی داد پروانہ را

دوسرا واقعہ آپ کے متعلق یہ مشہور ہے کہ ایک روز ملا عیوض وحشت زدہ سر شام بنارس پہونچے۔ لڑکوں نے پاگل سمجھ کر پتھر مارنا شروع کیا اور آپ کا سر پھٹ گیا۔ خون سے سارا جسم اور کپڑا تر ہوگیا۔ اتفاق سے اسی وقت شیخ علی حزیں کی پالکی گذری۔ آپ نے پوچھا کیا حال ہے؟ ملا عیوض نے برجستہ شعر پڑھا ے

سرم از سنگ طفلاں لالہ زار است
جنوں گل کردہ ایام بہار است

ترجمہ:۔ میرا سر لڑکوں کے پتھر مارنے کی وجہ سے پھول کی طرح کھلا ہوا ہے۔ میری وارفتہ مزاجی سے عشق و محبت کا شباب ہے اور بہار کا موسم ہے پھر کیوں نہ ہم سب مل کر بہار کے مزے لوٹ لیں۔

## حضرت منجھن جونپوری

حضرت منجھن کا نام بھی جونپور کے شعرا میں بہت بلند ہے۔ "مدھومالتی" آپ ہی کی تصنیف ہے جو عہد اکبری میں مقبول خاص و عام ہوئی۔ اس کتاب کے کچھ متفرق اوراق لوگوں کے پاس ہیں۔ مگر ریاست رامپور کے کتب خانہ میں مدھومالتی کا پورا نسخہ موجود ہے۔ اس نسخہ میں منجھن نے اس تصنیف کا زمانہ ۹۵۲ھ ظاہر کیا ہے۔

منجھن کی مدھومالتی اپنی زبان، جذبات اور تاثرات میں وہی درجہ رکھتی ہے جو جائسی کی پدماوت کو حاصل ہے۔ منجھن اپنے دور کے بہت مقبول شاعر تھے۔ اودھ کے

اندر اُن کے کلام کے آگے کسی کو فروغ نہ ہو سکا۔ بلکہ بہت سے شعرا نے بھی منجھن کی تقلید کی۔ اور مثنویوں کو اسی انداز میں پیش کیا ہے جو منجھن کے کلام کا رنگ ہے۔

کوششوں کے باوجود بھی ہم قارئین کے سامنے منجھن کے کلام کا نمونہ پیش نہیں کر سکے۔ جس کا ہمیں افسوس ہے ؎

## قاضی خوب اللہ

آپ جونپور کے رہنے والے تھے اور شعر و سخن سے فطری لگاؤ تھا اور کاملین کی صف میں آپ کا شمار ہے۔

نقل ہے کہ ایک روز قاضی خوب اللہ قاضی ثناء اللہ جونپوری کی ملاقات کو تشریف لائے۔ بعد مزاج پرسی و اشتیاق ملاقات نوکر کو حقہ لانے کا اشارہ کیا۔ نوکر نے حقہ حاضر کیا قاضی ثناء اللہ نے چند شعر حقہ کی مذمت میں پڑھا۔ اس کو سُن کر قاضی خوب اللہ نے بھی یہ قطعہ فی البدیہہ سُنا دیا۔

قطعہ

تمباکو گرچہ ہست زیاں کار بسے
زد فائدۂ ہیچ نہ دیدہ است کسے
آخر چہ ازیں چہ خوب باشد کہ ترا
خاموش کند زہر زہ گفتن نفسے

ترجمہ:۔ تمباکو اگرچہ نقصان پہونچاتی ہے مگر اس کے جو فائدے ہیں وہ ہر کسی کو دکھائی نہیں دیتے۔ آپ کے لئے یہی کیا کم ہے کہ جتنا وقت آپ کا کش لگانے میں صرف ہوتا ہے فضولیات سے بچاتا ہے۔ اور بندگان خدا کی دل آزاری اور غیبت سے محفوظ کرتا ہے۔

---

؎ جونپور کا اتہاس۔ تجلیٔ نور قلمی فارسی

# معین الدین حقّاق جونپوری

معین الدین نام اور حقاق تخلص تھا۔ آپ جونپور کے رہنے والے تھے آپ کو عربی وفارسی زبان پر پورا عبور تھا اور تا عمر درس و تدریس آپ کا مشغلہ رہا جونپور میں آپ کا مدرسہ بھی تھا۔

آپ ایک بار اورنگ زیب کی ملاقات کو دلی تشریف لے گئے۔ بادشاہ آپ کی قابلیت کا شہرہ سن کر ملاقات کا بہت متمنی تھا۔ آپ اعلیٰ درجہ کے شاعر تھے اور برجستہ کہنے والوں میں تھے۔ آپ کافی کالے تھے جب بادشاہ کے روبرو آپ کی حاضری ہوئی تو بادشاہ نے ازراہ تمسخر پوچھا۔ــــ "از سوادِ جونپور می آئی ؟"

آپ نے فوراً اورنگ زیب کو شعر میں جواب دیا ؎

سوادِ جونپور با سوادِ دیدہ را ماند

کہ از وے برنمی خیزند الاّ مردمِ بینا

مطلب اسکا یہ ہے کہ اورنگ زیب نے پوچھا کہ کیا آپ جونپور کی سیاہی میں سے ہو کر آئے ہیں (جو اتنے کالے ہیں ؟) آپ نے زود گوئی، برجستگی اور حاضر جوابی و علمی قابلیت کا جوہر دکھاتے ہوئے جواب دیا کہ جونپور کی سیاہی میں آنکھ کی پتلی کی سیاہی بھی شامل ہے اور یہی سبب ہے کہ وہاں سوائے مردم بینا کے نابینا پیدا نہیں ہوتے اور صاحب بصیرت ہوتے ہیں۔

آپ کی اس برجستگی اور حاضر جوابی پر اورنگ زیب بے حد محظوظ اور متاثر ہوا اور آپ کو درباریوں میں شامل کیا۔ اس کے بعد بادشاہ کے جشن سال گرہ پر آپ نے ایک بہت ہی مرصع قصیدہ سنایا جس سے بادشاہ بہت ہی خوش ہوا اور آپ کو ملک الشعرا کا خطاب عطا فرمایا[1] آپ کا مزار مبارک محلہ نصیب خاں منڈی میں غلہ منڈی کے اندر ہے۔

---

[1] تذکرۃ العلماء حصہ دوئم۔

# شیخ فیروز جونپوری

ملک ہوسنی کے کئی بیٹے تھے۔ ان میں شیخ فیروز امتیازی شان رکھتے تھے
انھوں نے اپنے خاندان کی شہرت اور عظمت کو چار چاند لگا دیا۔ ابراہیم شاہی عہد کے
بے مثل شاعر تھے۔ اور شعر و شاعری کے علاوہ فن سپہ گری میں بھی یگانہ تھے۔ سخاوت و
فیاضی میں وحید عصر اور یکتائے زمانہ سمجھے جاتے تھے۔ انھوں نے سلطان بہلول لودی
اور حسین شاہ شرقی کی جنگ کا پورا واقعہ نظم کیا تھا۔ اس کے دو شعر حضرت شیخ عبدالحق محدث
دہلوی نے لکھا ہے جس میں حسین شاہ شرقی بہلول لودی کو مخاطب کر کے کہہ رہے ہیں ؎

ایا قابض شہر دہلی بشنو
حیاتت چو خواہی ازیں جا برو
منم قابض ملک ما راست ملک
خدا داد ما را خدا راست ملک

ان دونوں اشعار کا مفہوم یہ ہے کہ:۔

حسین شاہ شرقی نے بہلول لودی سے کہا کہ میں دہلی پر قبضہ کرنا
چاہتا ہوں اگر اپنی زندگی چاہتے ہو تو یہاں سے چلے جاؤ میں
ملک پر قابض ہوں ملک میرا ہے۔ کیونکہ مجھے خدا نے دیا ہے
جو تمام ملک کا مالک ہے۔

ظاہر ہے حسین شاہ شرقی کی اس کوشش اور دہلی پر بار بار حملہ نے شرقی
سلطنت کا چراغ گل کر دیا۔ شیخ فیروز ۸۹۸ھ ۱۴۹۲ء میں بہرائچ کے کسی معرکہ میں شہید ہوئے
تھے اور وہیں آپ کا مزار ہے۔ [1]

---

[1] اخبار الاخیار۔ تذکرہ الامرا قلمی فارسی

## جمال الدین حسینی

جمال الدین نام حسینی تخلص تھا۔ اصل وطن ایران تھا۔ خان زماں علی قلی خاں کے ہمراہ جونپور تشریف لائے۔ آپ کو علوم عقلی و نقلی میں تبحر حاصل تھا اور منطق و فلسفہ میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے اکبر اعظم کے زمانے میں جب جونپور کو دوبارہ عروج حاصل ہوا اور اس کی حیثیت دارالخلافہ کی ہو گئی تو علماء و شعراء کی ایک کثیر تعداد نے پھر جونپور کو اپنا مسکن بنا لیا حسینی نے بھی اپنی سکونت کے لئے جونپور ہی کو پسند کیا۔ آپ اعلیٰ درجے کے شاعر تھے خصوصاً قطعہ تاریخ میں تو کمال حاصل تھا۔ شاہ حیدر الفتی آپ کے ہمعصروں میں تھے۔ اکبر ان لوگوں کی بہت قدر کرتا تھا۔ ان کے لئے جاگیر و وظائف مقرر تھے۔ شاہ حیدر الفتی کا انتقال آپ کے وقت میں ہوا۔ الفتی کے لوح مزار کا قطعہ حسینی کا کہا ہوا ہے۔ جس کا فوٹو الفتی کے ذکر میں دیا گیا ہے۔ بطور نمونہ چند اشعار ملاحظہ ہوں۔

سر سروراں حیدر نامجو — زمام آوران جہاں مرد کو

بہمت بلند و بدل ہوشمند — باخلاق خوش نافۂ مشک بو

پریشاں دل از ہجر فرزند بود — پئے او بجنت سرا کردہ پو

حسینی دگر جائے گفتار نیست

ترا خامشی بہ ازیں گفتگو

ترجمہ:۔ سرداروں کے سردار مشہور زمانہ حیدر بہت ہی ہمتی اور مضبوط دل کا تھا جس کا اخلاق مشک کی طرح مہک رہا ہے۔ بچے کے غم میں وہ بہت افسردہ تھا۔ اس کی کھوج میں دوڑتا ہوا جنت میں چلا گیا اے حسینی اس سے کہہ اب کہنے کی طاقت نہیں ہے اور تیری خاموشی ہی بہتر ہے۔ کیونکہ شاہ حیدر خود بھی صاحب کمال اور شعر و سخن کے دلدادہ تھے حسینی نے شاہم بیگ بن حیدر الفتی کے تمام واقعات اور شاہ حیدر کا اس سانحے سے متاثر ہونا بڑی تفصیل سے بیان کیا ہے جس کو ناظرین شاہ حیدر الفتی کے ذکر میں ملاحظہ فرمائیں ؎ ——— تذکرۃ الکرام)

# شاہ فیروز جونپوری

آپ کا سلسلۂ نسب خاندان سلاطین چغتائی سے ملتا ہے۔ آپ بابر بادشاہ کے ہمراہ ہندوستان تشریف لائے۔ سب سے پہلے آپ میرٹھ کے جاگیردار ہوئے۔ جب بہلول خاں لودہانی نے خود کو سلطان محمد خاں مشہور کر کے شرقی سلطنت کی حدود میں فتنہ وفساد برپا کیا تو شاہ فیروز اس کی سرکوبی کے لئے دس ہزار جرار لشکر کے ہمراہ جونپور بھیجے گئے۔ حالانکہ اس مہم میں انکو شکست ہوئی۔ پھر دوبارہ تیاری کے ساتھ حملہ کیا اور سلطان محمد کو شکست فاش ہوئی۔ شاہ فیروز نے جونپور پر قبضہ کر لیا اور یہاں کے حاکم ہو گئے۔ آپ کو شعر وشاعری سے بہت رغبت تھی اور خود بھی شاعر تھے۔ آپ کے زمانۂ حکومت میں شعر وسخن کی محفلیں برابر گرم ہوا کرتی تھیں۔ نمونہ کلام میں صرف ایک شعر مل سکا ہے ؎

به بیں کرامتِ بُت خانۂ مرا اے شیخ<br>
کہ چوں خراب شود خانۂ خدا گردد

آپ کا مقبرہ محلہ سپاہ کے راستے میں ہے [1]

# حضرت قطبن جونپوری

نام قطب الدین تھا۔ آپ کالپی کے مشہور ومعروف بزرگ حضرت شیخ برہان الدینؒ کے مرید وخلیفہ تھے اور گلزار ابرار محمد غوثیؒ کے بیان کے مطابق آپ بعد میں شطاریہ سلسلہ سے منسلک ہوگئے۔ آپ سلطان حسین شاہ شرقی جونپوری کے درباری شاعروں میں تھے۔ انھوں نے اپنی مشہور مثنوی "مرگاوتی" کو جو اودھی بھاشا میں ہے۔ حسین شاہ شرقی جونپوری کے نام سے منسوب کر دیا تھا۔ آپ نے اپنے زور کلام اور مخصوص انداز بیان کی وجہ سے شعر وسخن میں ایک مرتبہ حاصل کر لیا تھا۔

---

[1] تذکرۃ الامراء حصہ دوم

مرگاوتی کو ادبی دنیا میں بڑی اہمیت حاصل ہے۔ قطبنؔ نے اس مثنوی کی تصنیف ۱۵۰۱ء میں کی ہے۔ جب ان کے آقا اور مربی سلطان حسین شاہ شرقی جونپوری بنگال کے سلطان حسین شاہ کے یہاں پناہ گزیں تھے اور جلا وطنی کی زندگی گذار رہے تھے۔ قطبن کے چند اشعار بطور نمونہ ملاحظہ ہوں ؎

ساہے حسین اَہے بڑ راجہ　　چھتر سنگھاسن اُن کو ساجا
پنڈت اور بدھ وَنت سَمانا　　پڑھے پُران ارتھ سب جانا
دھرم یدھسٹر ان کو چھاجا　　پنڈ کا جو نکھ ڈنکا باجا
دانا دیہیا گنت نہ جانا　　راجہ بالی کرنَ سَمانا

ترجمہ:۔ حسین شاہ شرقی کی مدح کرتا ہوا لکھتا ہے کہ:۔

حسین شاہ بہت بڑا بادشاہ ہے۔ اور تاج وتخت اسی کو زیب دیتا ہے یہ بادشاہ بہت بڑا منصف، عالم اور عقلمند ہے۔ الہامی کتاب پُران پڑھا ہے اور اس کے معنیٰ اور مطالب بھی جانتا ہے۔ اور دھرم کے معاملہ میں راجہ یدھشٹر سے کسی طرح کم نہیں ہے۔ وہ بہت بڑا سخی اور فیاض ہے وہ لوگوں کو بہت نوازتا ہے اور اس کی گنتی اور شمار کو یاد نہیں رکھتا ہے۔ وہ اتنا بڑا دانی ہے کہ بالی اور کرنَ وغیرہ سے بھی بازی لے گیا ہے۔ بالی اور کرنَ ہندو دھرم کے مشہور و معروف سخی گذرے ہیں۔

یہاں یہ بات قابلِ توجہ ہے کہ قطبنؔ نے سخاوت اور فیاضی اور غریب پروری کا مقابلہ ایران و عرب کے رستم و سہراب اور نوشیروان و حاتم طائی سے نہیں کیا۔ بلکہ بہار کے راجہ یدھشٹر، بالی۔ اور کرن وغیرہ سے کیا ہے جو اس ملک کے بہت ہی نام آور بہادر اور بہت ہی سخی اور فیاض تھے۔ قطبنؔ اپنے ہمعصر منجھنؔ۔ ملک محمد جائسی اور رس خان سے زیادہ ہندو دھرم اور یہاں کی تہذیب و تمدن سے متاثر نظر آتے ہیں۔

مرگاوتی میں یہاں کے سنتوں۔ بھگتوں اور ہندو دھرم کی مذہبی کتھاؤں کی پوری

عکاسی موجود ہے ۔[1]

# حضرت عطائی جونپوری

آپ کا عبدالکریم نام اور عطائی تخلص تھا۔ آپ شعرائے عہد اکبری و جہانگیری میں سے تھے۔ تحصیلِ علوم و مشق سخن اپنے بڑے بھائی ملا عبدالعزیز سے کیا۔

شروع میں معنوی تخلص تھا۔ بعدہٗ عطائی تخلص اختیار کیا۔ آپ مُسلّم الثبوت شاعر تھے۔ اور ہر صنفِ سخن پر پورا عبور رکھتے تھے۔ قصیدہ پر زیادہ عبور تھا۔ آپ فارسی زبان پر کامل مہارت رکھتے تھے اور اسی میں شعر بھی کہتے تھے۔

مرزا صائب نے سفینۂ انتخاب میں آپ کے اشعار درج کئے ہیں۔ آپ کی قبر محلہ تاڑتلہ شہر جونپور قریب مسجد دیوان شاہ کبیر ہے۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو۔

بہارِ حسن تو داماں اگر برافشاند
چمن چمن گلِ خورشید برزمیں ریزد

خویش را در حسنت رسوائے عالم می کنم
چوں تو پیدا می شوی من خویش را گم می کنم [2]

---

[1] اے حلیم بجے، اے، ایس۔ پی جلد دوم ص۸۵، مصرا بندھو ونود جلد اوّل ص۹۹، اے حلیم ص۱۷، دی سلطنت شرقی آف جونپور ص۲۰۰۔ جونپور کا اتہاس بھاسکر جی ہندی ایڈیشن۔

[2] تذکرۂ صبحِ گلشن۔ گنجِ ارشدی و روزِ روشن

ترجمہ:- اگر تیرا حسن اپنا دامن چاک کر دے تو سورج کی کرن
ٹکڑے ٹکڑے ہو کر باغوں میں گر پڑے، میں نے اپنی
ذات کو تیرے حسن میں کھو کر رسوا کر دیا۔ اور جب تو ظاہر
ہوا تو میں پردے میں چھپ گیا۔

# حضرت الفتیؔ جونپوری

شاہ حیدر ہروی نام الفتی تخلص۔ آپ علم ریاضی کے بادشاہ تھے
گردشِ ایام کی ناموافقت کی وجہ سے ہندوستان آئے اور ہمایوں بادشاہ کی خدمت
میں حاضر رہ کر عزت حاصل کی۔ بعدہٗ علی قلی خاں کے درباری شاعر مقرر ہوئے۔ علی قلی
خاں کی بغاوت میں بھی ان کا ساتھ دیا۔ اور جونپور میں مستقل سکونت اختیار کی اور ۹۶۹ھ
مطابق ۱۵۵۴ء میں جونپور ہی میں انتقال فرمایا۔ آپ کی قبر پختہ خاص حوض کے پوربی ٹیلہ
پر درخت نیم کے نیچے بلند مقام پر ہے۔ لوح مزار پر یہ قطعہ کندہ ہے۔ آپ کی قبر
امتداد زمانہ سے شکستہ ہو گئی تھی۔ ممتاز صاحب محلہ رضا رزن نے مرمت کرائی اور
قدیم کتبہ کو نصب کرایا ہے۔ یہ مرمت کا کام ۱۹۸۳ء میں ہوا ہے۔

سرِ سروراں حیدرِ نامجو — زنام آوران جہاں مردگو
بہمت بلند و بدل ہوشمند — باخلاق خوش نافۂ مشک بو
پریشاں دل از ہجر فرزند بود — پئے او بجنت سرا کرد او
زیادش تن خود فراموش کرد — زخوں گریہ رو داشت در شستشو
ز تیغ ستم در شہادت رسید — بخوبی شنا ہم شمارش نکو
چو شد جائے حیدر بہشت بریں — بہشت بریں گفت تاریخ او
۹۶۹ھ

حسینی دگر جائے گفتار نیست
ترا خامشی بہ ازیں گفتگو

آپ شاعر خوش بیان دلپذیر کلام تھے ایک روز ایک مطلع پر ایک ہزار روپیہ خان

زماں کلی قلی خاں سے انعام پایا۔ وہ مطلع یہ ہے

مشت خاشاکیم و داریم آتشے ہمراہ خویش
دور بنود گر بہ سوزم از شرارِ آہ خویش

ترجمہ :۔ میں ایک مٹھی پھوس کی طرح ہوں. لیکن اپنے دل میں عشق و محبت کی آگ روشن رکھتا ہوں ۔ اس میں شک نہیں کہ ایک چھوٹی سی چنگاری سے میرا جسم بھسم ہو سکتا ہے ۔

اپنے نا: پرودہ بیٹے شاہم بیگ کی تاریخ وفات بھی آپ نے کہی ہے[1]

لوحِ مزار شاہ محمد افضل فاضل جونپور ۱۱۳

---

[1] تذکرۂ شعرائے فارسی ص۰

# حضرت بدر الحق شیخ محمد ارشدؒ

آپ قطب الاقطاب حضرت مُلّا دیوان عبدالرشید جونپوریؒ کے منجھلے بیٹے اور صاحب سجادہ اور تمام علوم ظاہری و باطنی سے سرفراز تھے۔ آپ اعلیٰ درجے کے شاعر بھی تھے اور صحیح مذاق شاعری رکھتے تھے۔ آپ کا کوئی دیوان مرتب نہ ہوسکا۔ صرف ملفوظاتِ رشیدیہ میں آپ کا کلام درج ہے۔ ملاحظہ ہو۔

رُخِ او بے نقاب باید دید
روز را آفتاب باید دید
لب لعلِ تو با پیالہ مدام
مست را با شراب باید دید [1]

ترجمہ:۔ اُس کے مُکھڑے کو بے نقاب دیکھنا چاہیئے اور دن کے سورج کی طرح دیکھنا چاہیئے۔ تیرے رنگین ہونٹوں کو صدا شراب کے جام میں دیکھنا چاہیئے اور شرابی کو ہمیشہ نشے کی حالت میں دیکھنا چاہیئے یہ عشق حقیقی کی طرف کامل پرواز ہے۔

حضرت بدر الحق شیخ محمد ارشد باکمال اور فنافی اللہ صوفیاء میں گذرے ہیں جن کے باطنی کمالات اور مقامات کے بارے میں مجھ جیسے تہی دست کا کچھ لکھنا سوئے ادب میں داخل ہے۔

آپ کا مقام و مرتبہ اور پرواز فکر آپ کے اشعار سے ظاہر ہے۔ آگے کچھ لکھنا اسرار سے پردہ اٹھانا ہے اور قارئین نامحرم اور نابالغ ہیں جن کے دودھ کے دانت بھی ابھی نہیں ٹوٹے ہیں۔ اس لئے خاموشی بہتر ہے۔

---

[1] سمات الاخیار

# حضرت محبوب الحق شاہ فصیح الدین

آپ مولانا جمیل جونپوری مرتب فتویٰ عالمگیری کے پوتے اور مولوی رضی الدین کے بیٹے تھے اور حضرت قمر الحق رشیدی کے مُرید تھے۔ آپ کو شعر و شاعری میں کافی دلچسپی تھی۔ ہر صنف سخن میں آپ کو عبور تھا۔ چونکہ آپ فنافی الشیخ یعنی عاشق پیر تھے۔ لہٰذا آپ کا کلام نعت و مدح پیر میں ہی زیادہ ہے۔ ملاحظہ ہو۔

دین و ایمانِ ماست قمر الحق — جان و جانانِ ماست قمر الحق
غم بے برگیٔ خودم نہ بود — سرو سامانِ ماست قمر الحق

از لحد ہیچ باک نیست فصیح
در شبستانِ ماست قمر الحق

ترجمہ :- میرا دین و ایمان قمر الحق میرے پیر مرشد ہیں۔ اور میری روح اور معشوق قمر الحق ہیں قبر میں مجھے اپنی بے مائیگی کا کوئی غم نہیں ہے اس لئے کہ میری اصل پونجی اور سرمایہ قمر الحق ہیں۔ قبر میں مجھے کسی بات کا خوف نہیں ہے۔ جبکہ میری قبر کو روشن کرنے والے قمر الحق ہیں۔

غور فرمائیں کہ یہ مقام پیر کامل اور عارف باللہ ہے۔ اور چونکہ پیر کامل کی ذات فنافی اللہ ہے اس لئے یہاں سب سے مُراد ذات خداوندی کا ہے۔ اور تصور شیخ میں قربت الٰہی کا راز پوشیدہ ہے۔ اسرار پر سے پردہ اٹھانا ہوگا ورنہ میں بہت کچھ لکھتا۔

# حضرت نور الحق شاہ حیدر بخش

آپ کا دوسرا نام چراغ علی لقب نور الحق و قطب الدین ہے۔ آپ حضرت محبوب الحق شاہ فصیح الدین کے صاحبزادے اور قمر الحق کے نواسے ہیں۔ سلسلۂ نسب خلیفہ رسولؐ حضرت ابوبکر صدیق تک پہونچتا ہے۔ آپ اولیائے کاملین میں گذرے

ہیں اور اپنے نانا حضرت قمر الحق سے بیعت تھے۔

شعر وسخن کا بھی آپ اچھا ذوق رکھتے تھے۔ آج سے دو سو[۲] برس پیشتر اردو زبان کی جو کائنات تھی اور جس حد تک نشو ونما ہوئی تھی وہ محتاج بیان نہیں مگر آپ نے عام فہم اور سلیس اردو میں نہایت فصیح اور بلند پایہ شعر کہے ہیں۔ ان کو پڑھنے کے بعد یہ بالکل ہی نہیں معلوم ہوتا کہ یہ دو سو[۲] برس پہلے کے اشعار ہیں ملاحظہ ہو ؎

جو دم کہ یادِ حق میں گذر جائے واہ واہ
یہ بارِ فرض سر سے اُتر جائے واہ واہ

غسل و وضو نہ ہو تو تیمم سے چل نکل
یہ خشک بندگی بھی جو تر جائے واہ واہ

آپ نے اردو میں ایک ساقی نامہ بھی لکھا ہے۔ جس کا ایک شعر دستیاب ہو سکا ہے۔ ملاحظہ ہو ؎

خدا مئے، نبی جام، ساقی علی
اسی کا نشہ ہے، خفی و جلی،

ایک مرتبہ آپ جونپور سے پٹنہ تشریف لے جا رہے تھے، خانقاہ جعفری میں پالکی سے اترے۔ پالکی سے اُترتے وقت ایک نو تعمیر مسجد پر نظر پڑی جس کو میر سید علی ابراہیم جعفری فیاضی نے بنوایا تھا آپ نے معاً فرمایا۔

" ذٰلِکَ مَقَامِ اِبرَاھِیمَ " سنہ ۱۱۹۰ھ

اس سے تاریخ بنا نکلتی ہے۔ دوسرے وقت قطعہ درست کر کے عطا فرمایا۔ ملاحظہ ہو

قطعہ

سید ابراہیم عالی جاہِ ما | کرد بیت اللہ بنا دلخواہِ ما
مصرعِ تاریخ اذ کردم رقم | بیت ابراہیم بیت اللہِ ما

وفات ۱۲۲۴ھ مطابق ۱۸۰۹ء کو ہوئی اور مزار بھمن پورہ ضلع سارن میں ہے[۱]

# حضرت غالب جونپوری

غالب تخلص۔ شیخ اسد اللہ نام۔ اولادِ سلطان محمود جونپوری برادر زادہ ملّا افضل استاد الملک۔ آپ جملہ کمالات صوری کے ماہر اور نظم میں پایۂ ارجمند اور سخن سنج تھے۔ مشق سخن حضرت آزاد بلگرامی کی خدمت میں کیا آپ نے ۱۱۶۳ھ مطابق ۱۷۴۹ء میں انتقال فرمایا۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو ؂

سیر مہتاب دو چنداں کند آرائشِ حسن
سایۂ زلف بہ رخسارِ تو زلفِ دگر است
دلِ دیوانہ را نالم کہ خاموشی است تقریرش
برنگ زلفِ خوباں بے صدا افتاد زنجیرش[۲]

ترجمہ:- چاند کو دیکھنے سے حسن میں اضافہ ہوتا ہے اور تمہارے چہرے پر زلف کا سایہ بجائے خود ایک زلف کا منظر پیش کرتا ہے۔
مجھے اپنے دل پر ذرا بھی اختیار نہیں ہے۔ اس کی خاموشی بھی گفتگو کے برابر ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ میرا دل معشوقہ کی زلفوں میں بلا وجہ پھنس جاتا ہے اور میری زندگی وصل و تربت کے اُدھیڑ بن میں گذرتی ہے۔ کیونکہ عاشق کیلئے معشوق کے علاوہ دوسرے تصورات شرک و حرام ہیں اور اس کا نام دفتر عشق سے کٹ جاتا ہے

---

۱ سمات الاخبار ص ۱۲۱-۱۲۲ ۔ ۲ تذکرہ شعراء فارسی ص ۹ بحر ذخار

# حضرت عزیز جونپوری

مُلّا عبدالعزیز نام اور عزیز تخلص تھا۔ قوم شیخ نبیرہ حضرت دیوان شاہ کبیر جونپوری۔ آپ تمام علوم سے فارغ ہو کر شاعری کی طرف راغب ہوئے اور شعرائے دیار و امصار سے مشق سخن کیا۔ اور درجہ استادی تک پہونچے۔ ہر صنف سخن پر آپ کو یکساں قدرت حاصل تھی۔ آپ کی تصنیفات بہت زیادہ ہیں۔ نظم و نثر میں آپ کی بیاسٹھ تصنیفیں ہیں۔ ازاں جملہ کتاب سیرت الادبأ مشہور ہے۔ بعد انتقال محلہ تارٹلہ جونپور اندر صحن مسجد سنگین بعد مزار حضرت رکن الدینؒ دفن ہوئے۔ پچھم میں دوسرا مزار آپ ہی کا ہے۔ نمونہ کلام فارسی کے سے

دلِ دیوانہ شد آئینہ دارِ شاہدِ وحدت
دُوئی بگذاشتم بیروں از چند ما و من رفتیم
گر بخورشید رخت لاف زند مہرِ منیر
آخر از گنبدِ فیروزہ نگوں خواہد شد،

ترجمہ :۔ میرا دیوانہ دل شاہدِ وحدت کا آئینہ ہے۔ اس لئے دُوئی ختم ہوگئی اور من و تو کا فرق مٹ گیا۔
اگر سورج معشوق کے چمکتے ہوئے رُخِ انور پر اپنی روشنی لے آئے تو ممکن ہے کہ ایک روز آسمان پر اُلٹ جائے کیونکہ میرا معشوق روح کا سورج ہے جس کا نور ازلی و ابدی ہے۔
اردو کلام ملاحظہ ہو سے

مسافرانِ عدم کا چلو پتہ پوچھیں
شکستہ قبریں ہیں کھولے ہوئے دہانوں کو [۱]

---

[۱] تجلی نور ذکر شعرائے فارسی صلا۔ صبح گلشن۔ گنج ارشدی

# حضرت عطائی ثانی جونپوری

تخلص عطائیؔ، نام شیخ شاہ محمد جونپوری۔ آپ قصبہ سانڈی مضافات اودھ کے رہنے والے تھے۔ مگر قول غالب یہ ہے کہ آپ جونپور کے رہنے والے تھے اور یہیں آپ کا مدفن ہے آپ کو علم فارسی میں دخل کامل تھا۔ آپ نے قلیل تنخواہ معلمی پر قناعت کیا حالانکہ آپ کے شاگرد بہت اونچے درجوں پر فائز تھے لیکن آپ نے اپنا قدم دائرۂ توکل سے باہر نہ نکالا اور کسی شاگرد کی امداد کی خواہش نہ کی۔ آپ کی سرمایۂ زندگی صرف شعر و شاعری تھی۔ آپ کی تصنیف میں عطائیؔ نامہ ہے جس میں غزلیں بہ ترتیب حروف تہجی درج ہیں۔ چند اشعار بطور نمونہ ملاحظہ ہوں ؎

خندۂ لعلِ لبت شد رونقِ بازارِ گُل
بوئے گیسوئے تو آید نافۂ تاتارِ گُل
خامۂ رنگیں عطائیؔ ہمچو بلبل مستِ شوق
در ثنائے روئے خوبت ریزد از منقارِ گُل

ترجمہ :- تیرے حسین لبوں کی مسکراہٹ نے بازار میں پھولوں کی قدر و قیمت بڑھا دی ہے۔ تیری زلفوں سے مشک نے خوشبو چرا لی ہے۔ عطائیؔ کا قلم مست بلبل کی طرح چلتا ہے۔ اور تیرے رُخِ روشن کی تعریف میں اپنی چونچ سے پھول نچھاور کرتا ہے۔ اس لئے کہ تیرا حسن ہی میری زندگی ہے۔ خدا کرے کہ یہ حسن و جمال صدا قائم رہے۔ کیونکہ جمال محبوب ہی عاشق کی زندگی ہے [1]

---

[1] تذکرہ شعراء صنا

# حضرت لائق جونپوری

آپ کا نام میر محمد مراد اور لائق تخلص تھا۔ سادات جونپور سے تھے عہد عالمگیر بادشاہ میں مدت تک سوانح نگاری کے عہدے پر لاہور میں مقرر رہے شوق حصولِ شاعری میں اصفہان سے پیدل دہلی تشریف لائے۔ مرزا صائب دلجوئی سے پیش آئے اور بطور عزیزوں کے ٹھہرایا اور کلام پسند فرمایا۔ میر عبد الجلیل بلگرامی سے بھی رابطۂ خاص تھا۔ آخر میں سرزمین جونپور کو پسند فرمایا۔ آپ ذہن رسا و فکر بلند روشن طبع فصاحت و بلاغت سے آراستہ شاعر رنگیں خیال و سخنور خوش بیان اور مسلم الثبوت استاد تھے۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو۔

گرہے زو بدہم زلفِ گرہ گیر کسے
کہ نشد و از سرِ ناخنِ تدبیر کسے

ترجمہ:- اگر میں تیری زلفوں میں گرہ لگا دوں تو وہ کسی بھی حالت میں کھل نہیں سکتی کیونکہ تیری زلف ہی گرہ گیر ہے۔ اور جب دو گرہوں کا اجتماع ہو جائے گا تو پھر سوائے کاتب تقدیر کے اور کون کھول سکتا ہے۔

جونپور ہی میں آپ کی وفات ہوئی اور خاص حوض کے اتر پچھم طرف دفن ہوئے۔ قبر آپ کی موجود ہے۔ مگر بہت شکستہ حالت میں ہے۔ مرمت کی ضرورت ہے۔ لیکن اہلِ جونپور اتنے زبردست فنکار کی اس آخری یادگار کی طرف سے غافل ہیں

# حضرت سخا جونپوری

نام سید سخاوت علی تخلص سخا۔ جونپور کے سادات میں سے تھے۔ آپ خوش فکر و بلند پرداز شاعر تھے۔ نمونہ کلام میں ایک غزل کے چند شعر دستیاب ہو سکے ہیں۔ ملاحظہ ہو ۔

گریہ از بس گہرِ اشک بدامانم کرد
در شبِ وصل تو شرمندۂ احسانم کرد
بے تو یک چشم زدن دیدہ بطوفانم داد
آنچہ دشمن نہ کند ہجر تو با جانم کرد
زلفِ او بود تسخا حاصل سرمایۂ عمر
شانہ آخر زکفم بردو پریشانم کرد [1]

ترجمہ :۔ موتیوں کو حاصل کرنے کے لئے میں نے اپنا دامن آنسوؤں سے بھر لیا ہے۔ تاکہ ملاقات کی رات میں اپنی بے پناہ محبت سے تم کو شرمندہ کر سکوں۔ تیری تو جو ہٹ جانے سے میری زندگی بے قرار ہو گئی ہے۔ جو سلوک میرے ساتھ دشمن بھی نہیں کر سکتا ہے وہ تیرے ہجر نے کیا ہے۔ اے تسخا اس کی زلفِ گرہ گیر میری زندگی تھی اس نے اپنی زلفوں میں کنگھی نہیں کی اور مجھے پریشان کر ڈالا ہے میرے معشوق کی کیا ادا ہے اور ہر ادا اس کی قاتل ہے۔ بس میری آرزو ہے کہ اس کی ادا پر اپنی زندگی قربان کر دوں کیونکہ یہی تقاضائے عشق ہے۔

## حضرت امانی جونپوری

آپ کا میر امان اللہ نام اور امانی تخلص تھا۔ آپ سادات عالی نژاد علوم متعارفہ میں کامل و ماہر تھے۔ ہر قسم کی نظم پر آپ قادر تھے اور تاریخ گوئی میں آپ استاد تھے بعہدِ اکبری ہمراہ خانخاناں جونپور تشریف لائے۔ آپ نے بحالت سواری عربی گھوڑے سے گر کر انتقال فرمایا۔ اور خاص حوض میں پورب طرف دفن ہوئے۔ قبر موجود ہے۔ نازک

---

[1] تجلی نور تذکرہ شعراء ص۔ تذکرہ صبح گلشن

خیال شاعر تھے اور مضامین جدت خیز ہوتے تھے۔ غزل کے دو شعر بطور نمونہ ملاحظہ ہوں۔

سینہ چاک است و جگر ریش و دل افگار مرا
کرد عشق تو بصد درد گرفتار مرا
آہ صد آہ کہ سوزِ جگر دانش دل
کرد رسوائے جہاں عاقبت کار مرا[1]

ترجمہ:۔ میرا سینہ زخمی، جگر ٹکڑے ٹکڑے اور دل پھٹ گیا ہے۔ تیری محبت نے مجھے سیکڑوں مصیبت میں پھنسا دیا ہے۔ افسوس صد افسوس جگر کی سوزش اور دل کی واقفیت نے دنیا میں رسوا اور آخرت میں بدنام کیا ہے۔ لیکن یہی بدنامی آخرت میں رنگ لائے گی۔ کیونکہ حسن پرستی میری تقدیر میں لکھی تھی۔

## حضرت سامان جونپوری

آپ کا نام میر محمد ناصر اور سامان تخلص تھا۔ آپ جونپور کے خوشحال لوگوں میں تھے اور علوم عقلی و نقلی میں کامل دستگاہ رکھتے تھے۔ جب آپ کو شاعری کا شوق پیدا ہوا تو بخیال مشقِ سخن شاہ جہان آباد گئے اور وہاں صحبت مرزا مظہر جانجاناں سے فیض پاکر فنِ عروض میں کامل ہوئے اور دربار شاہی میں کوشش فرماکر عہدۂ بخشی گری پر مقرر ہوئے جونپور تشریف لائے۔ مگر ناظمِ جونپور سے نہ بنی اور جھگڑا ہوگیا۔ اس میں آپ ۱۱۴۷ھ مطابق ۱۷۳۴ء میں شہید ہوگئے اور محلہ نصیب خاں منڈی میں دفن کئے گئے۔ آپ خوش فکر و نامور شاعر تھے۔ نمونۂ کلام ملاحظہ ہو۔

ہرگز مرا دماغِ سوال و جواب نیست
اے منکر و نکیر بحالم چہ محشر است[2]

---

1. تذکرۂ شعراء ص۷ تذکرۂ صبحِ گلشن 2. تذکرۂ شعراء و تذکرۂ صبحِ گلشن

ترجمہ:۔ مجھ میں سوال وجواب کی طاقت نہیں ہے۔ اسے سوال وجواب کے فرشتے منکر ونکیر یہ کیسی پریشانی ہے کہ مقام قبر میدان حشر کا منظر پیش کر رہا ہے۔

# شیخ نبی جونپوری

جونپور کے موضع دوست پور کے قریب مئو کے رہنے والے تھے۔ سمبت ۱۶۷۶ کو عہد جہانگیر بادشاہ میں آپ نے "گیان دیپ" نامی ایک مثنوی تصنیف کی جس میں راجہ گیان دیپ اور رانی دیویانی کی پُر اثر داستان ہے۔ یہ مثنوی حسن وعشق کا بہترین نمونہ خیال کی جاتی ہے۔ اس کے بعد کسی شاعر نے ان کا تتبع نہیں کیا اور یہ اپنے رنگ کے آخری شاعر تھے۔

ان کے بعد مغل سلطنت کو زوال پذیر دیکھ کر شاعروں نے بھی چولے بدلنے شروع کر دیئے۔ فارسی اور بھاشا میں علیحدہ علیحدہ تصنیفات کرنے کے بجائے دونوں زبانوں کو میل دینا شروع کر دیا۔ یعنی ہندی کی بنیاد پر فارسی عربی الفاظ کی مدد سے دیواریں اٹھا کر عمارت کو نئے نقشے میں پیش کرنے کی کوشش کرنے لگے جس کے نتیجے میں ایک علیحدہ زبان نکل آئی جسے اردو کہا جانے لگا۔

اس زبان نے اتنی مقبولیت حاصل کی کہ تمام شعراء نے اردو کے اپنانے میں ایک دوسرے سے سبقت کی اور نتیجہ یہ ہوا کہ پورے صوبے کی زبان اردو ادب میں تبدیل ہوگئی۔ جن لوگوں میں اس ممزوج زبان کو استعمال کرنے کی صلاحیت نہیں تھی وہ تھے فارسی داں یا ہندی داں اور اس طرح کے لوگ اپنے اپنے زاویہ نظر کو فارسی یا ہندی ہی میں پیش کرتے چلے آئے۔[۱] شیخ نبی کا کلام دستیاب نہ ہوسکا۔

---

[۱] جونپور کا اتہاس بھاسکر ہندی

# حضرت شادابی جونپوری

آپ کا نام محمد حسین اور تخلص شادابی تھا۔ آپ جونپور کے باشندے تھے
ہندی موسیقی میں نام آور اور عالی مقام تھے۔ موزوں طبع اور سخن سنج تھے۔ بندش مضمون
میں جادوگری کرتے تھے۔ ایام شباب میں ملازمت شاہی بھی کیا۔ بالآخر گوشہ نشین اور صاحب
توکل ہوگئے۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو :۔

نمی گردد بگرد مطلب دنیا دل دانا
کہ شمع کشتہ را بر سر نہ گردد ہیچ پروانا [۱]

ترجمہ :۔ بغیر فائدے کے کوئی عقل مند دنیا میں نہیں پھنستا ہے کیونکہ
جب شمع بجھ جاتی تو پتنگے نظر نہیں آتے ہیں اور سچا عشق پروانوں
کا ہوتا ہے

کیا خوب کہا ہے بیدم شاہ وارثی نے ؎

نہ محراب حرم سمجھے نہ جانے طاق بت خانہ
جہاں دیکھی تجلی ہوگیا قربان پروانہ

# حضرت لطیفی جونپوری

آپ کا نام لطیف الدین تخلص لطیفی تھا۔ آپ جونپور کے خوش فکر شاعر تھے
علوم ظاہری میں دخل کامل رکھتے تھے۔ نظم و نثر فارسی میں بہت لطافت پیدا کرتے
اور کلام بیان خوش فکر اور شیریں ہوتا تھا۔ آپ کے دیوان لطف سے دلآویزا در
معمور ہیں۔ بمنازل در جواب حدیقہ سنائی بکمال فصاحت و بلاغت نظم کیا ہے۔ کہتے
ہیں کہ اس گستاخی میں آپ مبروص ہوگئے۔ اس لئے کہ اولیاء کاملین سے گستاخی کو

---

[۱] ۔تذکرہ شعراء فارسی ص۔

خدا معاف نہیں کرتا ہے۔ نمونۂ کلام ملاحظہ ہو۔

ابروان و مژہ و چشمِ سیاہش نگرید
می برد دل بنگاہے بنگاہش نگرید[1]

ترجمہ: اس کی بھوؤں، پلکوں اور کالی آنکھوں کو دیکھو کہ ایک ہی نظر میں دل کو چھین لیتی ہیں اور کبھی واپس نہیں کرتی ہیں۔ اس کا کمالِ اصناعی کی آخری معراج اور حسن کا تاج ہے۔ جس نے دیکھا اس کی آنکھیں خیرہ ہو گئیں۔

## حضرت الفتؔ جونپوری

آپ کا نام پیر محمد اور الفتؔ تخلص تھا۔ آپ جمیع علوم و فضائل میں ممتاز تھے اور نظم میں عارفانِ حقائق، نکتہ سنج اور واقفانِ دقائق سخن پرور تھے۔ آپ کی خوش بیانی اور شیریں زبانی کا شہرہ دنیا میں تھا۔ بطور نمونہ دو شعر ملاحظہ ہوں۔

نہ خالِ عنبریں باشد براین رخسارِ دل جویش
نہ داغِ سینۂ ام عکسے ست بر آئینۂ رویش

بروزِ وصل شود تازہ داغِ فرقتِ ما
بساطِ عیش بود مایۂ کدورتِ ما[2]

ترجمہ: اس کے دل کھینچنے والے گالوں پر یہ تل کا دھبہ نہیں ہے بلکہ ہمارے سینہ کے دھبہ کا سایہ اس کے چہرے کے آئینہ پر ابھر آیا ہے۔

اس کے وصل کے دن میری تپش کا داغ تازہ ہوجاتا ہے
اور میری تکلیف کا سامان میرے آرام کا سامان بن جاتا ہے

---

[1] تجلی نور ص۲۲

[2] تجلی نور ص۲۲ ۔ نگارستانِ سخن

اور حُسن نکھر آتا ہے۔ خوب کہا ہے حضرت فراق مرحوم نے

وصال کے بعد آئینہ تو دیکھ لے دوست
ترے جمال کی دوشیزگی نکھر آئی

# حضرت قلیچ خاں

آپکا شمار نامور امراء کبار میں ہے اول آپ سورت میں بزمانہ اکبر بادشاہ قلعہ دار مقرر ہوئے۔ ۲۲ر جلوسِ اکبری میں گجرات بھیجے گئے اور شاہ جہاں بادشاہ کے عہد حکومت میں جونپور کا حاکم بنا دیا گیا۔ آپ نے دریائے گومتی کے کنارے جونپور میں پچھم طرف ایک نہایت عالیشان مکان اپنی سکونت کے لئے تعمیر کرایا اور تفریح کے لئے لب دریائے گومتی ایک نہایت پختہ و بلند اور جدید قطع کی بارہ دری تعمیر کی جو دو منزلہ تھی۔ اور اب بھی موجود ہے۔ مگر امتدادِ زمانہ سے ہیئت بگڑ گئی ہے۔

آپ بہت ہی ذی علم اور شجاع و بہادر تھے مفصل حالات بسلسلہ امرائ تحریر ہیں۔ درس تدریس سے آپ کو بہت لگاؤ تھا۔ طلبہ کو امداد میں دیا کرتے تھے شعر و سخن کا بھی اچھا مذاق تھا۔ رُباعیِ ذیل آپ کی کہی ہوئی ہے۔

عاشق ہوسِ وصال در سر دارد
صوفی ذوقے ز خرقہ در بر دارد
من بندہ آں کسم کہ فارغ ز ہمہ
دائم دلِ گرم تو دیدہ تر دارد[۱]

ترجمہ:۔ عاشق کا دل معشوق سے ملنے کے لئے بے قرار رہتا ہے۔ اور صوفی اپنے جسم پر گدڑی پہنتا ہے۔ میں اس شخص کا غلام ہوں جس کو ان باتوں سے سروکار نہیں ہے اور جو دل کی جلن کو

---

[۱] تجلیٔ نور قلمی فارسی حصہ سوم ص۲

آنسوؤں سے ٹھنڈا کرتا ہے۔ میں عاشقوں کا عاشق ہوں
اور اسی آگ میں جل رہا ہوں۔ زبان بند ہے۔ میں کیا
کہوں اگر کچھ کہتا ہوں تو عشق کی سراسر توہین ہے۔
آپ کی وفات جونپور ہی میں ہوئی اور اسی بارہ دری میں دفن ہوئے۔

## حضرت صفیر جونپوری

آپ کا نام شیخ محمد عیسیٰ اور صفیر تخلص تھا۔ آپ نے شوقِ تحصیلِ علم و کمال میں سیاحت فرمائی اور اکثر دیارِ امصار میں اہل کمال و دانش سے علوم و فیض حاصل فرمایا۔ آپ شاعر خوش فکر تھے۔ آپ کے کلام میں شوخی اور فکر سخن میں چاشنی اور مذاقِ سخن خوشگوار تھا۔ ملاحظہ ہو :-

زعشق زادہ ام و عشق زاد کرد دریغ
خبر نہ داد بہ رستم کسے کہ سہرابم[1]

ترجمہ:- میری پیدائش محبت سے ہوئی ہے اور محبت ہی میری زندگی
ہے۔ یہ خبر نہیں ہے کہ کون رستم ہے اور کون سہراب ہے میں اپنے
سے بھی بے خبر ہوں اور پتہ نہیں کہ کیا کہہ رہا ہوں۔

## حضرت فراہی جونپوری

آپ کا نام ملا ضیاء الدین ابو نصر اور تخلص فراہی تھا۔ آپ شعر و سخن میں بہت بلند پایہ رکھتے تھے۔ بعد حصول علم درسی شاعری کی طرف متوجہ ہوئے شاعر نازک خیال و شیریں گفتار تھے فنون نظم میں اپنے ہمعصروں میں برتری رکھتے تھے۔ بطور نمونہ تین مختلف غزلوں کے ایک ایک شعر ملاحظہ فرمایئے۔

---

[1] تذکرۂ شعراء ص۱

اظہارِ درد بر دلِ دلدار چوں کُنم
ترسم زخوئے نازکش اظہار چوں کنم
نے نالہ ماند در دل و نے آہ در جگر
لیکن مرا بخاطرِ یار آورندہ کیست
منم دریں چمن از بلبلانِ زار یکے
و لے بہ زاری من نیست از ہزار یکے

ترجمہ:۔ میں اپنے دُکھ کا اظہار اپنے دوست سے کیسے کروں کیونکہ
میں اس کی نازک مزاجی سے ڈرتا ہوں۔
میں چمن میں اکیلا ہوں اور میرے علاوہ سیکڑوں بلبلیں چہچہا رہی
ہیں لیکن میرے چہچہانے کے مقابلہ میں ہزاروں بلبلوں میں
کوئی بھی برابری نہیں کرسکتا ہے۔ کیونکہ جو تیری زُلفِ گرہ گیر
کا اسیر ہوگیا اس کا اس قید سے چھوٹنا محال ہے۔
آپ کی تصنیف میں نسخہ "منظوم" "نصابِ صبیاں" ہے۔ جونپور ہی میں آپ نے
انتقال کیا اور محلہ رضوی خاں میں اٹالہ مسجد کے پچھم دکھن دفن ہوئے۔ [1]

# حضرت جلال جونپوری

جلال تخلص نام میر جلال الدین تھا۔ آپ نظم و نثر فنون معانی و بیان میں
دستگاہِ کامل رکھتے تھے اور جملہ علوم میں ممتاز تھے۔ آپ خوش بیان و نکتہ سنج اور آبدار
مضامین لکھنے والے شاعر تھے ؎

تارِ موئے کارِ صد زنجیر کرد بند و بست زُلف را من دیدہ ام [2]

---

[1] تجلی نور حصہ دوم ص۱ گنج ارشدی۔ نگارستان سخن
[2] تجلی نور تذکرہ شعراء ص۱۱ و نگارستانِ سخن

ترجمہ:۔ تیرے بالوں نے ہزاروں زنجیروں کا کام کیا ہے۔ اور اس کی پکڑ کو میں نے بار بار دیکھا ہے۔ جو قیدی ہوگیا اس کی رہائی کی کوئی صورت نہیں۔

# شاعرِ اعظم حضرت عالمؔ جونپوری

عالمؔ نے جونپور ہی میں "عالم کیل" (عالم) تصنیف کی اور ان کی زوجہ شیخ نے دوہوں کی تصنیف کی ہے۔ جونپور کی یہ پہلی شاعرہ تھی۔ اس کے بعد کوئی شاعرہ کا نام آتا ہے جنکے کلام نے جونپور میں کافی مقبولیت حاصل کرلی تھی۔

مگر عالمؔ کا کلام اس زمانے میں ہر خاص و عام سے ہر طرف داد و تحسین حاصل کر رہا تھا۔ اور اسی شاعری کی بدولت عالمؔ کو بائیس گاؤں جاگیر میں شاہی عطیہ ملا تھا بڑا افسوس ہے کہ ایسے مشہور اہلِ فن کی کوئی یادگار باقی نہیں جو بطور نمونہ پیش کی جاسکے جس سے عالمؔ کی فنی صلاحیتوں کا اندازہ ہو۔ تذکرہ نگاروں کے بیان کے مطابق شاعرِ اعظم جناب عالمؔ ہندی تھے۔

# حضرت نور محمد شاہ کامیابؔ سرحدی

ضلع جونپور کی تحصیل شاہ گنج میں ایک مشہور موضع سرمد ہے۔ جو عہدِ قدیم میں بھروں سویریوں اور دوسری قدیم ذاتوں کا مسکن رہا ہے۔ اس کے علاوہ حضرت شاہ الٰہی بخش اور دوسرے اولیاء کاملین اور مجذوبانِ امت اس سرزمین میں آرام فرما ہیں عہدِ قدیم میں ولایت کے لئے یہ سرزمین بڑی زرخیز رہی ہے۔

نور محمد اسی موضع کے رہنے والے تھے۔ آپ شمس الدین حیدری کے داماد تھے اور آپ حضرت شاہ ابوالغوث گرم دیوان بھیرادی ہرادی متوفی ۱۱۸۷ھ سے بیعت وارادت رکھتے تھے۔

کامیابؔ صاحب باذوق شاعر وادیب تھے۔ انھوں نے اپنے پیر و مرشد کی مناقبِ غوثی کو تہذیب و تنقیح کرکے مقفع و مسجع عبارتوں سے آراستہ کیا ہے۔ کتاب

کی ابتدا میں آپ نے اپنے پیر مرشد کا ذکر بہت ہی زور دار لفظوں میں کیا ہے۔

بعد میں کامیاب اعظم گڈھ کے موضع بھادوں میں چلے گئے جہاں انکی سسرال تھی اور باقی زندگی وہیں گذاری۔ اور ۱۷۸۰ء میں انتقال کیا۔ اور وہیں دفن ہوئے

ان کی زبان بالکل صاف اور نکھری ہوئی بھاشا ہے جو پورب کی طرۂ امتیاز سمجھی جاتی ہے۔ بعض بعض مقامات پر طرز بیان میں جائسی کی پدماوت سے بہت آگے بڑھ گئے ہیں۔ فارسی زبان پر بھی آپ کو پورا عبور حاصل تھا اور فارسی کے اشعار میں اپنا تخلص کامیاب رکھتے تھے۔ ان کے کلام میں صنائع و بدائع کی کثرت ہوتی تھی انکی تین تصنیفات مل سکی ہیں۔ "اندراوتی" ان کی سب سے پہلی تصنیف ہے جو اب سے ۲۰۰ برس پہلے کی ہے۔ اس کے بعد آپ نے "نل دمن" اور "انوراگ بانسری" تصنیف کی ہے۔

نور محمد شاہ اچھے خاصے فارسی داں تھے مگر جذبات ہندی رکھتے تھے اس زمانے کے عوام ہندی داں تھے اس لئے عوام کے اندر جذبات و افکار پہنچانے کی غرض سے آپ نے زیادہ تر تصانیف ہندی ہی میں کیں۔ انوراگ بانسری کے دو شعر ملاحظہ ہوں

جہاں حسنین بتول سینہا    تہاں سمائی نہ دو سر دیہا
جہاں علی حیدر ہے اسد اللہ    وہاں کہاں آئیں پاوے راہ

علم تصوف میں آپ اپنے وقت کے امام تھے۔ بعد نماز عشا آپ اندراوتی کا درس دیتے تھے۔ آپ کا حافظہ بہت درست تھا۔ ہندی زبان کے بہت بڑے ماہر تھے۔ اندراوتی میں حقائق اور اعمال نیک کا ذکر ہے۔ اس میں اٹھائیس ۲۸ الجواب ہیں۔ نمونہ کلام یہ ہے۔

دین آپ جگ سرجن ہارا    جن آکاش بن کھمب سنوارا[1]

---

[1] انوراگ بانسری ص۱۳ ۔ جونپور کا اتہاس بھاسکر، دیار پورب میں علم اور علماء ص۴۵

# ملک محمد جائسیؒ

آپ اپنے وقت کے مشہور و معروف صوفیوں، سنتوں اور عاشقوں میں گذرے ہیں۔ آپ کی پیدائش ۱۴۹۲ء کے قریب راۓ بریلی ضلع کے جائس قصبہ میں ہوئی تھی۔ جب شرقی بادشاہوں کا سورج غروب ہو گیا تھا اور لودی سریر آرائے سلطنت تھے۔ ایک بلند ٹیلے پر بسا ہوا یہ مقام ہمیشہ بلند و بالا صوفیوں اور دانشور کے بھگتوں کی آماجگاہ رہا ہے۔ آپ کو بیعت و ارادت ایک روایت کے مطابق حضرت مخدوم شیخ مبارک بودلے جائسیؒ سے تھی جو عشاق زمانہ میں تھے۔ کہا جاتا ہے ملک محمد جائسی مہدویت کی طرف مائل تھے۔ لیکن مولانا سید نور محمد اکیلوی فرماتے ہیں کہ وہ مہدوی تھے۔

ڈاکٹر چھیل بہاری لال گپتا ایم اے، ڈی، فل، ڈی لٹ، یوپی، ای ایس اور ٹھاکر ڈیہہ سنگھ پرنسپل گورنمنٹ ڈگری کالج نینی تال کا اپنی کتاب "پدھ بھارتی" میں یہ لکھنا سراسر غلط ہے کہ آپ کو بیعت و ارادت حضرت سید مخدوم جہانگیر اشرف سمنانی کچھوچھویؒ سے تھی۔ کیونکہ حضرت مخدوم جہانگیر اشرف سمنانیؒ کا زمانہ تو چودہویں صدی عیسوی کی ابتدا کا ہے۔ جب کہ ملک محمد جائسی کی پیدائش تک نہیں ہوئی تھی اس لئے ان کا زمانہ پانا اور ان سے بیعت و ارادت کی بات سراسر بے بنیاد ہے۔

یہ بھی کہا جاتا ہے کہ ملک محمد جائسی ایک آنکھ اور ایک کان سے معذور تھے لیکن اپنی غیر معمولی خداداد صلاحیت وسیع النظری فقیرانہ خیالات اور خدا کے بندوں سے محبت کے جذبات کی وجہ سے بڑے بڑے اہل علم اور صاحب فن آپ کے عقیدت مندوں میں تھے۔ "پدماوت" کا زمانہ تصنیف ۱۵۴۰ء بتلایا جاتا ہے۔ یہ طویل نظم عشق حقیقی کی عکاسی کرتی ہے۔ آپ نے اس تصنیف سے بھگتی تحریک کو بڑی استقامت بخشی ہے مذہب اسلام سے انھیں گہرا شغف اور اس پر کامل یقین و ایمان تھا۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی سے آپ کو گہری عقیدت تھی۔ ان سب کے باوجود آپ کے دل میں مذاہب عالم اور ان کے بانیان سے ادب و احترام کا جذبہ پوری طرح موجزن

تھا اور اسی جذبۂ رواداری اور فراخ دلی و وسیع المشربی کی وجہ سے ہندوؤں کے مذہب اور ان کے ادبی سرمائے سے متعلق آپ کے خیالات بڑے پاکیزہ ہیں۔ ان کی تصنیفات میں پدماوت کے علاوہ اکھراوٹ، آخری کلام، چترریکھا ہے۔

شری رام چندر شکل کے مطابق پدماوت کی ابتدا ۱۵۲۰ء اور اس کا اختتام ۱۵۴۰ء میں ہوا ہے۔ "ہٹھ یوگ" کا اصول ان کی نظم پدماوت کا ایک لازمی اور لابدی جز بن گیا ہے۔ شاعر نے "پدماوت" کی ابتدائی کہانی ایک مشہور عالم حکایت سے اخذ کی ہے۔ اس نظم کا پہلا نصف حصہ پورا تخیلی ہے۔ لیکن آخری نصف حصہ جس کا خاص تعلق چتوڑ پر علاء الدین کے حملہ سے ہے، تاریخی حیثیت کا حامل ہے۔

صوفیوں کے عقیدے کے مطابق خدا کی ذات لامحدود، حسن و شادمانی اور بے پناہ صفات اور طاقت کا خزینہ ہے۔ ایک عاشق خدا کے حسن میں محو، مست و بیخود رہتا ہے۔ اور یہی مستی، بے خودی، محویت اور اپنی ذات کی فنا اور وجود کی نفی کے بعد انا الحق کہہ دیتا ہے جو سراسر اپنے مقام سے ہے۔ خدا کے قرب کا صرف ایک ہی ذریعہ عشق و محبت ہے اور اسکی ابتدا ہوتے ہی عاشق دردِ فراق سے بے قرار اور ہر وقت بے چین رہتا ہے۔ وہ کائنات کی نفی کرکے صرف اس کی قربت اور وصل کے لئے راستہ کی تمام مشکلات کی پرواہ نہ کرتے ہوئے اپنی منزل کی طرف ہر وقت گامزن ہے۔

جائسی نے اپنی نظم "پدماوت" میں عشق مجازی اور حقیقی دونوں ذرائع سے عشق ہی کو خدا کے حصول کا ذریعہ بتایا ہے اور گوناگوں استعارات تشبیہات سے کام لیا ہے۔ اس نظم میں راجہ رتن سین والی چتوڑ عاشق ہیں اور ان کی محبوبہ پدماوت شاہکار حسن و جمال ہے۔ اس طرح محبوب کے تصور میں فنا دردِ فراق اور وصالِ محبوب کی لافانی عکاسی طرح طرح کے اشاروں کنایوں اور حکایتوں سے ملتی ہے۔

جائسی کی مضمون آفرینی تخیلات کی فراوانی اور طرزِ بیان کی روانی قابلِ ستائش ہے۔ کہیں کہیں تو وہ اپنے محبوب کے تصور میں اتنا محو و بے خود ہیں کہ شکل و شباہت، خدوخال اور جسمانی آتار چڑھاؤ، چال ڈھال اور رنگ و روپ کا نقشہ

تک کھینچ دیتے ہیں۔ اس میں ذرا بھی شک نہیں کہ ان کی یہ کتاب اودھی زبان میں آد کا ایک شاہکار ہے۔ اگر آپ کو اودھی زبان پر پورا عبور اور مزاج بھی عاشقانہ ہے تو بہت لطف آئے گا۔ اور محبوب کے تصور میں کھو جائیں گے جو عشق کا منشا رہے۔

عشق و محبت اور روحانیت کے علاوہ جائسی نے رزمیہ شاعری کی عکاسی بھی بڑی کامیابی کے ساتھ کی ہے اور ان کی وسیع النظری اور پاکیزہ خیالات عالمی جذبات نے اس کلاسکی نظم میں چار چاند لگا دیا ہے۔ اور یہ تمام صوفی شعراء کا خاصہ رہا ہے اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ "پدماوت" کسی طرح بھی رامائن سے کم نہیں ہے ان کی اعلیٰ ظرفی، اودھی زبان کی شیرینی طرز بیان کی انفرادیت اور صلاحیت اس میں بدرجہ اتم موجود ہے۔ اور یہی نیک نیتی فراخ دلی اور وسیع المشربی کی وجہ سے ملک محمد جائسی کو مسلمان ہوتے ہوئے بھی ہندی کے بلند پایہ شاعروں میں جگہ دی گئی ہے

## خدا کا عاشق ہی بندوں سے محبت کرتا ہے

یہاں پر ایک ضروری بات کی طرف اہل ملک کی توجہ مبذول کرانا ضروری ہے کہ جو خدا کا عاشق ہے وہی اس کے بندوں سے بلا اختلاف مذہب و ملت محبت اور ان کی خدمت بغیر کسی غرض و غایت کے کر سکتا ہے۔ اور ملک سے محبت یہی ہے کہ اتحاد و محبت پیدا کیا جائے۔ فرقہ پرستی کا خاتمہ ہو اور تخریب پسند طاقتیں کچل دی جائیں۔ اگر آپس میں یکجہتی اور یگانگت و محبت نہیں ہے تو اس سے معلوم ہوا کہ اہل ملک کو ملک سے زیادہ اپنا مفاد عزیز ہے اور یہ ملک سے بے وفائی اور غداری ہے۔ دیکھئے علامہ اقبال کے پاکیزہ خیالات کو "اقبال اور قومی یکجہتی" کے مصنف سید مظفر حسین برنی نے اس طرح پیش کیا ہے۔ موصوف فرماتے ہیں کہ :-

> "ہندوستانی فکر کو اقبال کی سب سے بڑی دین ان کا نظریہ خودی (خود اعتمادی و خود انحصاری) ہے۔ یہ پیغام آج بھی اتنا ہی مطابق حالات ہے جتنا ان کے زمانے میں تھا۔ ان کی انسانی دوستی سے

اپنے وسیع تر مفہوم میں ہمیں اپنے اندر بلا لحاظ رنگ و نسل اور عقیدہ و مذہب، احترام انسانیت کا شعور پیدا کرنا چاہیے آج ہمارا ملک ایک بحرانی دور سے گذر رہا ہے۔ تفرقہ پیدا کرنے والی قوتیں اپنا کام کر رہی ہیں۔ فرقہ وارانہ فسادات آج بھی ہو رہے ہیں ملک کے مختلف حصوں میں علاقائی عصبیت کا عفریت سر اٹھا رہا ہے۔ نسلی جھگڑے آج بھی عام ہیں۔ لسانی مسائل بھی وقتاً فوقتاً اٹھتے رہتے ہیں۔ تاکہ عام لوگوں میں نفرت و اختلاف پیدا کریں۔ ذات پات مذہب، فرقہ یا علاقائیت کے نام پر ہونے والے یہ تمام جھگڑے ایسے برے شگون ہیں جن کے ہوتے چین کا سانس نہیں لیا جا سکتا۔ ان حالات کا تقاضا یہ ہے کہ رواداری، ہم آہنگی اور صلح و آشتی کے جذبات تمام فرقوں اور سب علاقوں میں پیدا کئے جائیں۔ ہمیں ایک بار پھر خلوص و محبت کے ساتھ اقبال کی اس پاکیزہ جذباتی اپیل کو یاد کر کے بروئے کار لانا چاہیے ؎

آ غیریت کے پردے اک بار پھر اٹھا دیں ۔۔۔ بچھڑوں کو پھر ملا دیں، نقش دوئی مٹا دیں
سونی پڑی ہوئی ہے مدت سے دل کی بستی ۔۔۔ آ! اک نیا شوالہ اس دیس میں بنا دیں

شکتی بھی شانتی بھی بھگتوں کے گیت میں ہے
دھرتی کے باسیوں کی مکتی پریت میں ہے[1]"

---

[1] اقبال اور قومی یکجہتی سید مظفر حسین برنی گورنر ہریانہ ص ۶۱

# پدماوت پر ایک غائر نظر

علامہ اقبال بھی صوفی شعرا کی صف میں ہیں۔ ان کے باطنی و روحانی پیر و مرشد حضرت عارف رومی رح ہیں۔ جن کی عقیدت و محبت میں وہ سرشار ہیں اور یہی وجہ ہے کہ ان کی پوری زندگی ملک و قوم کی نذر ہوگئی ہے۔

ملک محمد جائسی نے بھی صلح و آشتی محبت اور امن و امان کے قیام اور مخلوق خدا کی خدمت کے لئے عشق و محبت کی راہ اختیار کی ہے اور اس کا رخ ذات خداوندی کی طرف ہے۔ کیونکہ جب بندہ مولی کی مرضی کا تابع اور اس کا عاشق ہوگا تو اس کو لامحالہ مخلوق خدا سے محبت اور ملک کی تعمیر و ترقی سے تعلق و سروکار ہوگا۔ یہاں پر "پدماوت" سے نمونتاً چند اشعار ملاحظہ ہوں ؎

سوبدھی سوسا سنگھ کہہ مارا
کوبدھی سنگھ کنواں پار ہارا

ترجمہ:۔ عقل مند خرگوش نے شیر کو مار دیا۔ اور بے وقوف شیر کنوئیں میں مارا گیا۔ بہادروں میں اکثر بے وقوفی ہوتی ہے اور وہ اپنی حماقت کو شجاعت سمجھتا ہے مثل مشہور ہے کہ بے وقوف نہ ہوں تو عقلمند بھوکوں مرجائیں۔

کنچن جو رسے بھئے دس کھنڈا
پھوٹ نہ ملئے کانچ کر بھنڈا

ترجمہ:۔ اگر سونے کے دس ٹکڑے ہو جائیں تب بھی جڑ سکتے ہیں لیکن کانچ کا برتن اگر ٹوٹ جائے تو پھر وہ جٹ نہیں سکتا ہے۔ اور کسی کیمیکل سے جوڑ دیا جائے تو نشان بدستور باقی رہے گا اور کسی بھی وقت الگ ہو جائیگا۔

پُرش تہاں پنے کرے چھر
جہاں ور کئے نہ آنٹ
جہاں پھول تنہہ پھل ہیں
جہاں کانٹ تنہہ کانٹ

ترجمہ:۔ جہاں طاقت سے کام نہیں ہوتا وہاں آدمی چھل کپٹ و دغا فریب کرتا ہے۔ کیونکہ جہاں پھول ہوتا ہے وہیں پھل بھی آتے ہیں۔ مگر کانٹے کی جگہ کانٹے ہی کانٹے رہتے ہیں پھل نہیں آتے ہیں۔

# پدماوت میں عشق حقیقی کا نمونہ

پیئو دِیوگ آس باوَر جیئو
پپیہا نِت بولئے، پیئو پیئو

ترجمہ:۔ عاشق کا دل اپنے محبوب حقیقی کے فراق میں بے قرار ہو کر ایسا دیوانہ ہوگیا ہے کہ وہ پپیہا کے مانند ہر وقت اپنے معشوق کی رٹ لگائے رہتا ہے اور دنیا کی چمک دمک سے بالکل بے خبر ہے۔ اس کی دنیا بس معشوق کی یاد اور اسکا تصور ہے۔

آہی جو مارے برہا کے آگ اٹھے تیہی آگ
ہنس جو رہا سریر مہہ پنکھ جرا گا بھاگ

ترجمہ:۔ ناقابل برداشت دردِ فراق کی وجہ سے جو آہ نکلی وہ عشق محبوب سے اتنی گرم تھی کہ اس سے آگ کا شعلہ نکل پڑا جس سے روح جل اٹھی اور جسم کے قید و بند سے نکل بھاگی اور عالم بالا کی سیر کرنے لگی اور اپنے اصل سرچشمہ روح اعظم سے جا ملی ہے۔ اور یہی مقصد زندگی ہے۔

پربت سمندر اگم بیچ، بیہڑ گھن بن ڈھا آنکھ
کیمی کے، بھینٹو کنت تمہہ؟ نا موہی پاؤں نا پانکھ

ترجمہ:۔ منزل عشق میں گامزن ہونے کے بعد عاشق کہتا ہے کہ اے میرے محبوب تم تک پہونچنے والے راستے میں دشوار گذار پہاڑ، عمیق سمندر خاردار وادیاں اور درندوں سے بھرے ہوئے گھنے جنگل حائل ہیں ان کو پار کر کے میں تم سے کس طرح مل کر اپنی تشنگی بجھا سکتا ہوں درد فرقت سے میں تڑپ رہا ہوں۔ میرے پیروں میں نہ طاقت ہے اور نہ پر پرواز ہے جن سے چل کر یا اڑ کر تم تک پہونچ سکوں بس آنسو بہا رہا ہوں کہ شائد میرے محبوب کو رحم آجائے اور وہ خود آکر درشن دیدے۔

یہاں پر دشوار گذار پہاڑوں، گہرے سمندروں، خاردار وادیوں اور گھنے جنگلوں سے مراد کام، کرودھ، موہ، لوبھ، ایذا رسانی مخلوق خدا کے ساتھ بد سلوکی اور بے انصافی اور تمام صفات خبیثہ مراد ہیں۔ اور پیروں میں طاقت اور پر پرواز سے مراد نیک اعمال اور بے ریا عبادت، بندوں سے حسن سلوک و سخاوت مخلوق خدا کی خدمت اور ذات واحد سے عشق و محبت ہے۔

پیو سو کہے او سے دیسڑا، ہے بھنورا اہے کاگ
سو دھنی برہے جری موئی، تیہی کا دھوال ہمنہا لاگ

ترجمہ:۔ اے بھنورے اور اے کوّے تم کوچہ محبوب میں جانا تو میرے محبوب سے میرا یہ سندیسہ ضرور کہنا کہ جو عاشق تمہارے درد فرقت میں جل رہا ہے اسی کے دھنوئیں سے ہمارے رنگ کالے ہو گئے ہیں۔ اور وہ جل کر راکھ ہو گیا ہے۔

جیسے پتنگ آگی دھنس لیئی
اک بھونے، دو سر جیو دیئی

ترجمہ:۔ سچے عاشق ہمیشہ حصول محبوب کے لئے آگ میں جل کر
راکھ ہو جاتے ہیں اور زبان سے آہ تک نہیں نکلتی ہے۔
بالکل اسی طرح جیسے ایک پتنگا دیکھتا ہے کہ ایک مرگیا
ہے مگر دوسرا بھی عشق و محبت کی آگ میں جل کر اپنے
محبوب پر قربان ہو جاتا ہے۔ اسی لئے تمام صوفیہ کرام اور
عشاق نے فرمایا ہے کہ محبت کرو یہ اخلاص سے بھرا ہوا
بے ریا عمل ہے جو محبوب کو پسند ہے اور صرف یہی راہِ وصل
ہے۔ لیکن ایسے لوگ کہیں لاکھوں میں ایک ملیں گے جو
خدا سے محبت کریں اور عشق و محبت کی آگ میں جل جائیں۔ [1]

# سنتوں اور صوفیوں کی وطن دوستی

ملک محمد جائسی کی وفات ۱۵۴۲ء میں کہی جاتی ہے۔ ان کا مزار مبارک جائس قصبہ میں زیارت گاہ خاص و عام ہے۔ ضرورت ہے کہ ایسے عاشق اور سچے دیش پریمی کی عظیم یادگار جائس میں قائم کی جائے جنھوں نے پندرہویں صدی عیسوی میں ملک و قوم کو اپنی گرانمایہ تصنیفات سے نوازا ہے اور اودھی زبان کی لازوال خدمت کی ہے اور اہل وطن یقین کریں کہ یہی ایشور بھگت اور روحانیت کے تاجدار وہ چشتی ہوں یا نانک، محبوب الٰہی ہوں یا ملک محمد جائسی، کبیر ہوں یا تلسی، سور داس ہوں یا رس کھان انھیں سے اس ملک کی آبرو اور وقار قائم ہے۔

یہی صوفیا، ہند اور ایشور بھگت جو اپنے اپنے مزاروں اور سمادھیوں میں آرام کر رہے ہیں انھیں کی توجہ اور فیض سے اس ملک کی سرسبزی اور شادابی ہے اور انھیں کی ذات سے ملک کی ترقی و بقا وابستہ ہے۔ سچا دیش بھگت وہی ہے جو ان صوفیوں

---

[1] پدماوت ملک محمد جائسی اودھی، کتاب پانجلی ہندی، پدم بھارتی ڈاکٹر چھیل بہاری لال بحر ذخار قلمی ص ۳۵۳، ص ۳۴۰

اور سنتوں وبھگتوں کے نقش قدم پر چلے اور ملک کو اتحاد ومحبت کے رشتہ میں پرودے اور اس کے لئے اپنی جان تک کی بازی لگا دے جیسا کہ ہمارے بزرگوں نے کیا تھا اور سامراجیوں کے خونی پنجے سے ملک کو آزاد کرایا ہے۔ اور آج ہم نے انکو فراموش کردیا ہے۔ اور سچا دیش بھگت وہی سمجھا جا رہا ہے جو پکا فرقہ پرست ہے۔ اور اپنے ذاتی مفاد کے لئے ملک میں طوائف الملوکی، بد امنی پھیلا رہا ہے اور لوٹ مار و آتش زنی کا بازار گرم کر رہا ہے اور بے گناہوں کا خون بہا رہا ہے اور سب خاموش تماشائی بنے بیٹھے ہیں۔ اور پھر بھی اپنے کو دیش بھگت کہتے ہیں۔

یاد رکھئے اور تاریخ کے اوراق الٹئے تو آپ کو نظر آئے گا کہ ایسا ملک تباہ و برباد ہو گیا اور ایسے لوگ صفحۂ ہستی سے نیست و نابود ہو گئے۔ ان کو قحط، دیا بلا اور طرح طرح کی آفات ارضی وسماوی نے اپنی لپیٹ میں لے لیا اور پھر بلا امتیاز نیک و بد سب اس مظلوم کی چکی میں پس کر رہ گئے ہیں۔ اب بھی وقت ہے کہ اپنی گناہوں کی تلافی کی جائے اور اپنے اعمال وکردار کو درست کیا جائے ورنہ ہمارا بھی وہی حشر ہوگا جو گذشتہ قوموں کا ہوا ہے۔

## حضرت صافی جونپوری

آپ کا نام شاہ بدرالدین تخلص صافی تو م شیخ انصاری اولاد حضرت شیخ رکن الدین جونپوریؒ سے تھے۔ آپ تمام علوم ظاہری و باطنی سے آراستہ تھے۔ مشق سخن اکثر استاد زمانہ سے کیا۔ فکر بلند طبیعت حقائق پسند صاف گو سادہ روش تھے۔ معمہ گوئی میں آپ کو کمال مہارت تھی۔ یہ اشعار آپ کی یادگار ہیں۔

رُباعی

صافی نے دینار و درم می خواہد — نے درد و جہاں شادی غم می خواہد
از ہستی خود کہ سنگ راہش گردید — در ہر نفس خود نفسے کم می خواہد

رباعیٔ دیگر

گفتم بطبیب عشق از درد نہاں　　　گفتہ کہ غیر دوست بربند زباں
گفتم کہ غذا گفت بخور خونِ جگر　　　گفتم پرہیز گفت کزیں ہر دو جہاں

معمہ باسم علی

صد شکستہ دار د بفشہ تا بیار
بر شکستِ زلف را آں ماہرو

ترجمہ:۔ عشق ومحبت کا علاج کرنے والے حکیم سے میں نے اپنے پوشیدہ مرض کا ذکر کیا۔ اس نے کہا کہ اپنے دوست کے علاوہ کسی سے ظاہر نہ کر، میں نے کہا کہ کیا کھاؤں۔ اس نے کہا کہ خونِ جگر، میں نے کہا کہ کن چیزوں سے پرہیز کروں تو اس نے کہا کہ دونوں جہان سے۔

اس راہ میں اندھے، گونگے اور بہرے بنو گے تب وہ معشوق تمہاری طرف نظر التفات کرے گا۔ اس کے علاوہ اور طرف نظر گئی یا کسی غیر کا تذکرہ کیا تو تمہارا نام دفترِ عشق سے کٹ جائے گا۔ یہ راہِ عشق ہے اس میں محبت ومعرفت کی شراب پی کر بہکنا اور اس کا اظہار کرنا کم ظرفی اور کم مائیگی ہے۔ ایسا شخص منزلِ معرفت اور کمالِ عشق کو نہیں پاسکتا ہے۔ ابوذر انصاری صاحب نے بالکل صحیح کہا ہے کہ

جو پی کر ہر اک گام پر لڑکھڑائے
شمار اس کا رندوں میں ابوذر نہیں ہے

حضرت صافی کی وفات ماہ ربیع الاول ۱۱۱۱ھ مطابق ۱۶۹۹ء کو ہوئی۔ قبر آپ کی قیام گاہ محلہ تاڑتلہ جونپور میں متصل مسجد دیوان شاہ کبیر ہے۔[۱]

---

[۱] تذکرہ شعراء ص ۴۲

# حضرت خسرو جونپوری

آپ کا نام محمد احسن اور تخلص خسرؔ تھا۔ آپ جونپور کے مشہور شعراء میں تھے آپ پیدائشی با اخلاق اور درویش صفت بزرگ تھے۔ تمام عمر مجاہدۂ نفس اور عبادت میں گذارا۔ لب و لہجہ اہل زبان کا رکھتے تھے۔ آپ خوش بیان اور دقیقہ سنج شاعر تھے۔ نمونۂ کلام ملاحظہ ہو ؂

دیوانۂ راحت ترا ہر رنج و راحت می شود
سنگے کہ آید بر سرش سنگِ جراحت می شود
یاراں بجائے فاتحہ بعد از وفاتِ من
در کوئے او روید و دگر نالہ سر کنید[۱]

ترجمہ:۔ اے دوست تیرے دیوانے کو تیری محبت میں ہر تکلیف ایک راحت کا سبب بن جاتی ہے۔ جو پتھر کہ اس کے سر پر لگتا ہے وہ مرہم بن جاتا ہے۔
اے دوستو! میری موت کے بعد آپ لوگ فاتحہ نہ پڑھیں صرف میرے معشوق کی گلی میں چلے جائیں اور وہاں ماتم کریں کیونکہ میں شہیدِ عشق ہوں۔ اگر بعد از مرگ بھی اس نے میرے اوپر نظرِ التفات کی تو مقصدِ زندگی حاصل ہوگیا۔ دوست کے مارے ہوئے کا یہی فاتحہ ہے۔

# حضرت صمد جونپوری

آپ کا مُلّا عبد الصمد نام اور صمدؔ تخلص تھا۔ علوم متعارفہ میں کامل دستگاہ رکھتے

---

[۱] تذکرہ شعراء صفحہ زرنگارستان

تھے۔ آپ نے اپنی عمر سیر و سیاحت میں آزادانہ اور فقیرانہ گذارا۔ آپ معرکۂ سخنوری میں دلیر تھے۔ آپ کے کلام میں مضمون نیا ہوتا تھا اور نکات رنگین۔ آپ کا کلام پاکیزہ ہوتا تھا۔ جس کو ارباب ذوق پسند کرتے تھے۔ آپ نے ایک قطعہ سلامیہ گورکھپور سے احباب جونپور کو لکھا جو بہت مشہور ہے۔ ملاحظہ ہو۔

برخاک جونپور گر اے باد بگذری
زیں آب چشم و آتش دل تحفہ بری
بر فیض جونپور شد آز آب رنگ غرق
یونان زمیں کہ داد بر آفاق برتری ؎۱

ترجمہ:۔ اے ہوائے سحر اگر تو سرزمین جونپور سے ہو کر گذرے تو میرے
بہتے ہوئے آنسوؤں اور جلے ہوئے دل کا تحفہ لے جانا۔ جونپور
کی عظمت و رفعت اور فیض کے آگے یونان کی زمین غرق ہوگئی
جس کی اہمیت کی ساری دنیا میں شہرت ہے۔

اگر اہل جونپور اپنے علمی و ادبی سرمائے کو باقی رکھتے اور علماء، صوفیہ اور شعراء کی قدر کرتے تو آج ایبین و یونان پر بھی جونپور بازی لے جاتا۔ لیکن افسوس کہ صوفیہ کرام جو اس کائنات کا بے بہا سرمایہ اور محسن اعظم ہیں ان کے مزارات اور تعلیمات کو پامال کیا جا رہا ہے۔ یہاں تک کہ لوگ جوتے پہن کر ان کے مزارات کو روندتے اور ان پر بیٹھتے ہیں۔

## حضرت حسینؔ جونپوری

آپ کا نام ملّا سید حسین اور تخلص حسینؔ تھا۔ آپ فضائل علوم صوری و معنوی میں کامل تھے۔ عالم باعمل اور عبادت گذار تھے۔ مرید اور خلیفہ حضرت مخدوم

---

؎۱ تذکرہ شعراء صا۱۲

شاہ کبیر جونپوری سہروردیؒ کے تھے۔ طریقۂ فقراؔ سلوک و تزکیۂ نفس میں بہت کوشش فرمائی۔ آپ شاعری میں بلند پایہ رکھتے تھے اور اپنے زمانے کے مشہور شاعروں میں تھے۔ نمونۂ کلام ملاحظہ ہو۔

بے خود شدیم آفتِ مینائے ادب بود
ساقی کرم افزود کہ در نشہ کمی کرد[1]

ترجمہ:۔ میں شرابِ عشق کے نشے میں اپنے آپ کو بھول گیا تھا لیکن میرے ساقی نے مجھ پر کرم کیا اور نشے میں کمی کر دی تاکہ شریعت حقا کا دامن ہاتھ سے نہ چھوٹے۔ حالانکہ عاشق رند و دیوانہ تمام مذہبی قید و بند سے آزاد ہے۔

# حضرت بہادر جونپوری

بہادر تخلص اور بہادر خاں خطاب شاہی، نام محمد سعید خاں تھا۔ قوم اذبک سیستان سے اپنے بھائی علی قلی خاں کے ساتھ ہمایوں بادشاہ کے پاس دہلی آئے اور پھر جونپور میں سکونت اختیار کی۔ سرزمین جونپور اس وقت امن و امان کی جگہ تھی بالآخر خان زماں کی جنگ میں مارے گئے۔ صاحبِ سیف و قلم اور نبرد آزمائے رزم و بزم تھے۔ آپکے کلام میں لطافت و رنگینی و دلچسپی و دلپذیری زیادہ تھی۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو۔

آں شوخ جفا پیشہ دلِ سنگ گرفتہ
گویا بمن خستہ رہ جنگ گرفتہ

بنشست مہ من بہ سر مسند خوبی
شاہیست کہ جا بر سر اورنگ گرفتہ[2]

ترجمہ:۔ میرا معشوق پتھر کا دل رکھتا ہے اور مجھ جیسے کمزور دل سے لڑتا

---

[1] تذکرہ شعراء ص۱۲

[2] تذکرہ شعراء ص۱۳ فارسی مطبوعہ جادو پریس جونپور

چاہتا ہے۔ غور فرمائیں کہ عاشق تو خود ہی سوختہ جان اور
دل جلے ہوتے ہیں۔ اس راکھ کے ڈھیر میں اتنی سکت کہاں
کہ شعلہ بن سکے۔

## حضرت مجازی جونپوری

آپ کا نام ملا جمال اور تخلص مجازی تھا۔ آپ خاص کر فارسی زبان میں بہت زیادہ قابلیت رکھتے تھے بدیں وجہ آپ نے تمام عمر بچوں کی معلمی میں گذارا۔ صاحبِ توکل و رضا تھے۔ دل شاعری کی طرف مائل ہوا۔ آپ کا کلام حقیقت اور مجاز سے مملو ہوتا تھا۔ آپ صوفی مشرب شاعر تھے۔ نمونہ کلام یہ ہے۔

گفتمش سیم ساقیا داری
خاطرش رنجہ شد ز گفتنِ من
سخنے پاک صاف می گویم
گر غلط گفتہ ام بگردنِ من [1]

ترجمہ:۔ میں نے اپنے دوست سے کہا کہ تمہارا جسم چاندی کی طرح شفاف ہے۔ میری اس بات سے اس کا دل دکھ گیا میں سچی اور صاف بات کرتا ہوں جس کی ذمہ داری میرے اوپر ہے۔ اور اگر میں نے یہ بات غلط کہی ہو تو اس کے بدلے میں میری گردن حاضر ہے۔

## حضرت نامی جونپوری

منشی رتن چھوڑ داس نام اور نامی تخلص تھا۔ قوم کائستھ شریواستوا مقیم

---

[1] تذکرہ شعرا ص۱۴۱ فارسی مطبوعہ جادو پریس بازار الف خاں۔ جونپور

سنگا پور متصل قصبہ منڈیا ہوں کے رہنے والے تھے۔ آپ کے والد منشی رنجیت رائے بعہدۂ بخشی گری مدت العمر لاہور میں ممتاز رہے۔ وہیں ناؔمی صاحب نے نشو ونما پائی اور اچھے استادوں سے بھی علم حاصل فرمایا۔ نظم اور نثر میں بدرجہ کمال قدرت تھی بعد انتقال پدر بزرگوار ملازمت کی ضرورت پڑی۔ لہذا آپ نے سرکار نواب محسن خاں ذو القدر جونپوری کے یہاں بعہدۂ دیوانی ملازمت کیا۔ اور یہی وجہ آپ کے جونپور میں سکونت کی ہوئی۔ پھر اس کے بعد نواب خاں نیاز خاں غازی پوری کے یہاں ملازم ہوئے اور مدت تک وہاں رہے۔ آپ صاحب تصنیف کثیرہ ہیں۔ ازانجملہ دقائق الانشار۔ رقعات رنچھوڑ داس۔ دیوان ناؔمی آپ کی یادگار تصنیفات ہیں۔ نمونۂ کلام ملاحظہ ہو۔

گلشن امروز عجب تازہ بہارے دارد
بلبل وگل بہ چمن قول وقرارے دارد

ترجمہ:۔ آج کے دن بہار کا رنگ کچھ انوکھا سا ہے اور ایک نیا رنگ نظر آتا ہے کیونکہ پھول اور بلبل میں دوستی کی بنیاد پڑ گئی ہے۔ پھول کھلے ہوئے ہیں اور بلبلیں مستی میں ترانے الاپ رہی ہے۔ چمن میں نکھار ہے۔ وہ ترانے کیا ہیں۔ ذکر الٰہی اور مدح وثنا کے گیت ہیں۔

وہ اپنے وعدہ پہ آئیں گے ہمنشیں لیکن
ہمارے دل کو مگر کیوں یقیں نہیں ہوتا [۱]

## حضرت فنائی جونپوری

میاں یحییٰ نام فنائی تخلص۔ آپ شیوخ جونپور سے تھے۔ حسب ونسب

---

[۱] رقعات رنچھور داس وتذکرہ ناؔمی

میں مستند تھے۔ آپ صاحب توکل واستغنار درویش منش وآزاد روش نشاءِ حقیقت آگاہ اور ذہن تحقیق آشنا اور فکر انوار معرفت سے لبریز۔ خوش خیال اور حقیقت کا پردہ کھولنے والے بزرگ تھے۔ آپ کے ہندی اشعار جو پند و نصائح سے بھرے ہوئے ہیں، بہت زیادہ مشہور ہیں۔ نمونہ ملاحظہ ہو۔

کیا لے آئے کیا لے جانا شیخی ناحق نا ہانکو
من ہزار کوٹھلی میں گیہوں سنگ نہ جات چھٹانکو
روٹی کپڑے کے تم چاکر پیٹ بھرو تن ڈھانکو
باقی سب سرکار کی ضبطی نہیں مجال جو انکو تانکو

دیگر

مردوں کے گھر آنند بدھایا مُردوں کے گھر رونا ہے
جھوٹی پوتھی جھوٹا باچن جھوٹا ٹامن ٹونا ہے
کوئی کوٹ کرم کی دیکھی ہوگی وہی جو ہونا ہے
جب تک جس کا طالع یاور مٹی چھوئے تو سونا ہے [1]

# حضرت برق جونپوری

برقؔ تخلص منشی تلوک چند نام۔ آپ کاتب صاحب جونپوری کے لڑکے ہیں۔ آپ نے فارسی اس وقت کے اچھے استادوں سے پڑھ کر اچھی لیاقت حاصل کر لی تھی۔ اور بعہد سلطان محمد شاہ بزمرۂ محرران خالصہ مقرر ہوئے اور تازیست اپنے عہدے کو خوبی سے انجام دیا۔ آپ نظم و نثر دونوں پر قادر تھے۔ ذہن رسا اور باریک بین اور نزاکت آفرین۔ کلام میں بڑی نفاست ہوتی تھی۔ نمونۂ کلام ملاحظہ ہو۔

---

[1] تذکرہ شعراء صـ۱۳ فارسی

ہرگز بشکوہ وا نہ کنم لب ز اہلِ بزم
چوں شمع زیر تیغ بود گر زبانِ ما[1]

ترجمہ :۔ میں بھول کر بھی کبھی حرفِ شکایت زبان پر نہ لاؤں گا۔ چاہے
میری زبان شمع کی لَو کی طرح کیوں نہ کاٹ لی جائے۔ کیونکہ
دوست کی شکایت ناقابلِ معافی جرم ہے۔

## حضرت احقر جونپوری

منشی رام دیال نام احقر تخلص تھا۔ آپ حضرت برق جونپوری کے
لڑکے ہیں۔ آپ نے مدت تک سرکار انگلشیہ کی ملازمت کی۔ اولاً عدالت دیوانی بنارس
میں مقرر ہوئے بعدہ ریزیڈنسی میں مامور ہوئے۔ بعد حصول پنشن آپ نے جونپور
کی سکونت ترک کرکے الہ آباد میں سکونت اختیار کی۔ نظم و نثر فارسی میں کافی مہارت
رکھتے تھے اور قاضی محمد صادق خاں اختر سے مشقِ سخن فرمایا ؎

مرا از جور شیریں کے ز دل فریاد می آید
رفیقے داشتم فرہاد ہر دم یاد می آید

ترجمہ :۔ مجھے اس کے پیار بھرے ظلم پر کبھی رونا نہیں آتا۔ اور میں
فرہاد کو دوست کی طرح سمجھتا ہوں جو مجھے ہر وقت یاد
آتا ہے۔ وہ عشق و محبت میں ثابت قدم تھا اُس کو فنا نہیں
ہے اور آج بھی اس عاشقِ صادق کے قصے ہر خاص و عام
کی زبان پر ہیں۔ عشقِ صادق ہو اور ثابت قدم تو وہ زندہ
جاوید ہے۔

---

[1] تذکرہ مانی

# حضرت ثابت جونپوری

ثابت تخلص شیخ صدرالدین نام۔ جونپور کے رہنے والے تھے۔ آپ نے تمام فضائل علمی علمائے دیار سے حاصل فرمایا۔ زمانۂ سلطنت فرخ سیر بادشاہ آپ ایران کی سفارت پر مامور ہوئے اور مشق سخن فرمائی۔ جب ایران سے واپس ہوئے تو نواب آصف الدولہ کی ملازمت کی اور پھر بطلب سراج الدولہ حاکم بنگال راستہ میں انتقال کیا۔ آپ خوش گفتار اور سخن سنج تھے۔ نمونۂ کلام ملاحظہ ہو۔

صد شکر کہ سودائے چمن در سر من نیست
آلودۂ پرواز گلستاں پر من نیست[1]

ترجمہ:۔ شکر ہے کہ میرے سر میں باغ کی دیوانگی کا سودا نہیں ہے
اور میرا پر باغ کی پرواز سے گندہ نہیں ہے۔ میری پرواز
باغِ وحدت کی طرف ہے۔

# حضرت جذبی جونپور

تخلص جذبی نام میاں دوست علی۔ آپ جونپور کے ملّاؤں میں تھے اور شہر کے خوش گو شاعر تھے۔ تمام عمر معلمی میں بسر کیا۔ بالکل آزاد خیال اور قناعت پسند انسان تھے۔ صرف ایک تہمد پر اکتفا کر لیتے تھے۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو۔

گر بہ محشر ایں چنیں آں سروقامت بگذرد
از خرام او قیامت بر قیامت بگذرد[2]

ترجمہ:۔ اگر قیامت کے دن میدان حشر میں میرا معشوق گذر جائے تو
میدان حشر میں قیامت کے ساتھ ایک اور قیامت آ جائے

---

[1] نگارستان سخن، تذکرہ شعرا فارسی ص۱۸۰
[2] نگارستان سخن

میں اسی کا سودائی ہوں اور حسن و جمال میں مست و بیخود
ہوں اس لئے میں قیامت سے پہلے قیامت کا منظر
دیکھ رہا ہوں۔ اور جس نے اپنی زندگی میں یہ منظر دیکھ
لیا وہ قیامت کے تمام فتنوں سے محفوظ رہے گا

# حضرت شہرت جونپوری

شیخ محمد فصیح نام شہرت تخلص تھا۔ آپ مرد زور دار اور فن کشتی میں
بے بدل اور رستم ثانی تھے۔ اور شعر و شاعری کا بھی شوق تھا۔ سخن سنج اور خوش
گو تھے۔ آپ کی قبر محلہ اردو میں ہے۔ نمونہ کلام یہ ہے۔

اے دل چرا ز ننگ نمیرم کہ پیش یار
امروز غیر رحم بحال تو کردہ است[1]

ترجمہ:۔ اے دل میں شرم کی وجہ سے کیوں نہ مر جاؤں کہ آج میرے
دوست نے مجھے محبت بھری نظروں سے دیکھا ہے۔ اور
اس کا دیکھنا کسی قیامت سے کم نہیں ہے۔ جس کو اس
نے تاک لیا وہ پھر کسی کام کا نہ رہا۔ اور اس کا ہو گیا اور
جو اس کا ہو گیا تو ساری کائنات اس کی تابع فرمان ہے
کیونکہ عاشق معشوق اور عابد معبود اور ساجد مسجود ہوتا
ہے۔ اس لئے بے خودی اور دیوانگی میں عاشق کو سجدہ
روا ہے۔

---

[1] نگارستان سخن، تذکرۂ شعرا فارسی ص ۱۹۰

# حضرت نظمی جونپوری

نظمی تخلص مولوی روشن علی نام ۔ شیخ انصاری ۔ جملہ فضائل علم اور تمام علوم عربیہ و فارسیہ میں کامل دستگاہ رکھتے تھے ۔ علم ادب و ریاضی میں خاص عبور تھا ۔ آپ نے اپنی تمام عمر سرکار نواب مرشد آباد کے دربار میں گذارا ۔ آپ موزدل طبع اور سخن سنج فصاحت بلاغت سے آراستہ تھے ۔ آپ کا کلام پاکیزہ ہوتا تھا ۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو ۔

شد خاک در دفا سر ارباب دیں ہمہ
خوباں ہنوز بر سر آزاد وکیں ہمہ
با دیگراں بخندۂ شیریں کنی نگاہ
با ما بزہر چشم بچین جبیں ہمہ

ترجمہ :- اگرچہ میری زندگی محبت میں گذری ہے ۔ لیکن پھر بھی دنیا کے معشوق مجھے مٹانے پر تلے ہوئے ہیں ۔ اے دوست دوسروں پر ہنس کر اپنی نظر ڈالتا ہے ۔ لیکن مجھے گھور کر تیکھی نظروں سے ماتھے پر بل ڈال کر دیکھتا ہے ۔ اور مجھے اس کی تیکھی نظر کھا لئے جاتی ہے اور کیا رنگ دکھاتی ہے ۔

آپ نے مرشد آباد میں انتقال کیا اور موتی جھیل کے قریب دفن ہوئے[1]

# شیخ گلشن علی انصاری

والد کا نام عطاء اللہ انصاری ہے ۔ حضرت نظمی صاحب کے بھائی ہیں ۔ آپ اودھ میں شرقی دور کے مشہور و معروف مشائخ حضرت شیخ فتح اللہ اودھی

---

[1] نگارستان سخن ۔ تذکرہ شعرار فارسی ص ۱۹۰۱

کی اولاد سے ہیں۔ نتائج الافکار اور تجلیٔ نور کے مصنف اس طرح حالات بیان کرتے ہیں۔ بارہویں صدی ہجری کے فارسی شعراء میں آپ کا شمار ہے۔ آپ کی ولادت ۱۱۰۰ھ میں ہوئی۔ انھوں نے فارسی و مروجہ علوم اپنے والد سے پڑھا۔ اور صرف و نحو اپنے دیار و امصار کے بعض اساتذہ سے حاصل کی۔ خوش نویس بھی بہت اعلیٰ درجے کے تھے اور خط نستعلیق و شکستہ و ثلث بہت ہی اچھا لکھتے تھے۔ آپنے اول میر افضل ثابت کی خدمت میں مشق سخن کی۔ بعدہٗ شاگردانِ شیخ علی حزیں میں داخل ہو کر ارشد شاگردانِ شیخ میں آپ کا شمار ہوا۔ آپ ہر علوم میں پایہ بسیط و سرمایۂ رفیع رکھتے تھے۔ رمل جفر۔ عروض۔ قوافی اور معمہ میں آپ کی تصنیفات بہت زیادہ ہیں۔ اس کے علاوہ صنائع بدائع نثر میں رسالہ کوہ قاف، دمثنوی وصورت حال بسوانحمری خود دو دیوان فارسی یادگار ہیں باقی ہیں۔

بعدہٗ بہ تلاش ملازمت و روزگار وجاہ و منزلت، نواب شیر افگن کی خدمت میں پہونچے اور بہ زمانہ نواب شجاع الدولہ مدت تک رفاقت و مصاحبت نواب محمد علی خاں میں رہے۔ اور دس مواضعات معافی میں پایا۔ اور ۴۰۰ روپیہ پرگنہ ماہل سے ملتا تھا۔ آپ کا انتقال سنہ ۱۲۰۰ھ مطابق ۱۷۸۵ء ماہل میں ہوا۔ اور وہیں آپ کا مزار بھی ہے۔ حضرت گلشن علی انصاری کے اشعار کا نمونہ درج ذیل ہے۔

نقشِ بسم اللہ بر پیشانیِ دیوانِ ما — سرنوشتِ طابع سودات بر عنوانِ ما
رفتی از بزم طرب رفت و تمنا باقی است — بادہ شد صرف ہوا در دل بینا باقی است
لالہ در دشت نشانی ست ز مجنون کہ ہنوز — داغ ہائے غم او بر دل صحرا باقی است

دلم از اختلاطِ یار با اغیار می نالد — کہ چوں بلبل بہ بیند پہلوئے گل خار می نالد
در چشمِ فتنہ ساز تو باشد بلا نگاہ — باز آفتِ نگاہ تو دار خدا نگاہ [1]

---

[1] تذکرۂ شعرا صفحہ ۲۰۱ مولوی نورالدین زیدی۔ تذکرہ صبح گلشن، آب حیات، نتائج الافکار صفحہ ۶۰۸-۶۰۹

# رُباعی

شام آں بت مہ طلعت و خورشید قام
آمد بنظارۂ مہِ نو بر بام
او را یفلک نظر، مرا بر رویش
آں شوخ ہلال دید و من ماہِ تمام[1]

ترجمہ:۔ ہمارے دیوان کی پیشانی پر بسم اللہ کا نقش تحریر ہے۔ اور طالع پر عشق و محبت کی تحریر ثبت ہے۔ بزم عیش و طرب کی محفل سے وہ کیا چلا گیا کہ شراب کا جام خالی ہو گیا اور تمنا باقی رہ گئی اور نظر میخانہ کے در پر لگی ہوئی ہے۔

جنگل میں گل و لالہ مجنوں کی یاد دلا رہے ہیں اور یہ بھی نشانِ قدم کے طور پر باقی ہیں اور اُس کے عشق صادق کا داغ صحرا کے دل پر اب بھی قائم ہے۔

میرا محبوب رقیبوں سے بھی میل جول رکھتا ہے جس سے میرے لئے بڑی پریشانی کی بات ہے۔ یہ بالکل ایسا ہی ہے کہ جب گلاب کا شیدائی بلبل پھول کے ساتھ کانٹا بھی دیکھتا ہے تو رو رو کر اپنی جان ہلاکت میں ڈالتا ہے

وہ فتنہ ساز آنکھوں سے جدھر دیکھتا ہے عشق و محبت کی بساط الٹ جاتی ہے۔ خدا ایسی آفت و مصیبت سے محفوظ رکھے۔

وہ شوخ و نازنین اور چاند جیسا حسن و جمال رکھنے والا اتنا م

---

[1] تذکرۂ شعرا صفحہ ۱۲، مولوی نورالدین زبیری۔ تذکرہ صبح گلشن، آب حیات، نتائج الافکار صفحہ ۲۰۹،۲۰۸

چاند کے نظارہ کو بام پر گیا۔ میں یہ منظر دیکھ کر حیران رہ گیا
اُس کی نظر آسمان پر تھی اور میری نظر اس کے رُخ زیبا پر
وہ مہ کامل تو پہلے دن کا چاند دیکھنے گیا۔ اس کی نظر ہلال پر
تھی اور میری نظر مہ کامل پر۔ ذوق لطیف کب اس کی
اجازت دیتا ہے کہ چودھویں رات کے چاند سے نظر ہٹا کر
پہلے روز کا چاند دیکھا جائے

## حضرت عَزیز جونپوری

عزیز تخلص مولوی شیخ یوسف علی نام۔ اولاد مولوی شیخ گلشن علی فضائل علمیہ و محاسن انسانیہ سے آراستہ تھے۔ علوم عربی و فارسی علمائے جونپور سے پڑھا۔ بعدہٗ بہ تلاش معاش حکام انگلشیہ کی طرف متوجہ ہوئے۔ بتدریج عہدہ ہائے مختلفہ سے گذر کر آخر میں داروغہ چنگی جونپور ہوئے۔ بعد چند سال ملازمت ترک کر کے خانہ نشین ہو گئے اور ۱۳۰۶ھ مطابق ۱۸۸۸ء میں انتقال کیا اور محلہ تاڑتلہ میں متصل مسجد حضرت دیوان شاہ کبیر دفن ہوئے۔ نمونۂ کلام یہ ہے۔

دستِ حنائی میں یہ جھلک کیوں ہے نور کی
مہندی پسی ہوئی تو نہ تھی سنگِ طور کی

زلفیں تمھاری بڑھتی ہیں دیکھیں کہاں تلک
نالے بھی اپنے لیں گے خبر دور دور کی

وحشیوں کو کیا اجاڑے گا چمن سے باغباں
چار تنکے جب چنیں گے آشیاں ہو جائے گا

دیکھی تمھارے حسن کی میں نے بہار رات میلہ تھا اژدہام تھا دربار عام تھا[۱]

---

۱؎ تذکرہ شعرائے فارسی ص ۲۲

# حضرت معجز جونپوری

نام نظام خاں اور معجز تخلص تھا۔ اولاد صاحب زماں خاں شروانی جونپور کے تھے۔ زبان فارسی میں مہارت کامل آپ کو تھی۔ آپ تلاشِ جاہ و منزلتِ دنیوی میں دہلی گئے اور سواران شاہی میں ملازمت پائی۔ جس زمانہ میں دہلی سے عبداللطیف خاں بیدل کابل گئے اسوقت حضرت معجز ہمراہ تھے اور بہت گرم صحبت رکھتے تھے اور اصلاحِ سخن بھی لیتے رہتے اور تمام نکتہ ہائے شعر و شاعری تنہا المیناں سے حاصل کیا۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو۔

برگِ گل زیرِ کفِ پائے تو نیست
پشت پائے تو حنا می بندد[1]

ترجمہ:۔ تیرے پاؤں کے نیچے گلاب کی پنکھڑیاں نہیں ہیں۔ لیکن
تیرے پاؤں کی مہندی نے گھیر لیا ہے اور ایسی شوخی پیدا
کرلی ہے کہ توس و قزح کا گمان ہوتا ہے

# حضرت قادری جونپوری

قادری تخلص مولوی فخرالدین نام۔ عالم علوم عقلی و نقلی و جامع فضائل و کمالات و متقی پرہیزگار اور نیک کردار بزرگ تھے۔ باوجود اس قدر علم وسیع رکھنے کے شعر و شاعری اور سخن سنجی میں بھی کمال اور شہور دیار رکھتے۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو۔

جاں بحشم زغم امروز بلب می آید
سخت تر مشکل اینست کہ شب می آید

اشک ما دمبدم آلودہ بخوں می آید    تا بہ بینیم کہ چہ از پردہ بروں می آید[2]

---

۱؎ تذکرہ شعرار فارسی صہ ۲۳    ۲؎ تذکرہ شعرار فارسی صہ ۲۳

ترجمہ:- میرے کلام کا نتیجہ دکھ کے ساتھ اب زبان پر آرہا ہے۔ بڑی
معیبت تو یہ ہے کہ اب رات ہو رہی ہے۔
میرا آنسو خون آلود آرہا ہے۔ اب میں یہ دیکھتا ہوں کہ پردے
سے کیا ظاہر ہوتا ہے۔ کیونکہ میں نے زندگی بھر غم کھایا ہے
اور لوگوں کی تیشہ زنی برداشت کی ہے۔ دوست دشمن
دونوں کی بے وفائی کا شکار رہا ہوں کسی نے انصاف
نہیں کیا ہے۔

# حضرت مہر جونپوری

مہر تخلص میر مہر علی نام۔ ملا محمد حفیظ جونپوری کی اولاد سے تھے۔ آپنے
کافی علم حاصل کیا اور جملہ اوصاف بشری میں بلند مرتبہ رکھتے تھے۔ طبیعت نکتہ رس
اور شعر بہتر اور پاکیزہ کہتے تھے۔ آپ فصاحت و بلاغت و شیوہ بیانی و شیریں بیانی
میں بہت سربلند رہے۔ علی الخصوص تاریخ گوئی میں اپنا نظیر نہ رکھتے تھے۔ تاریخ
روضہ شاہ نجف مشہور بہ "پنجہ شریف" جونپور ملاحظہ ہو۔ یہ اشعار پنجہ شریف پر کندہ ہیں

روضۂ شاہ نجف کرد چمن چوں تعمیر
تاکہ سرسبز ازیں حسن عملہا باشد
سال تاریخ چنیں دجہ خرد گفت بلے
پنجۂ دست یداللہ در ایں جا باشد[1]

ترجمہ:- چمن نے شاہِ نجف کا روضہ تعمیر کرایا۔ تاکہ اس کا یہ نیک
کام ہمیشہ زندہ رہے۔ اس کی تعمیر کی تاریخ میری عقل نے
اس طرح نکالی۔ کہ یہاں پر خدا کے شیر کا ہاتھ اور پنجہ ہے

---

[1] تذکرہ شعراء صـ ۲۴

## حضرت حسن جونپوری

مولوی میر غلام حسن نام اور حسن تخلص تھا آپ علوم عربی و فارسی میں پوری قابلیت رکھتے تھے اور نثر و نظم میں استعداد کامل رکھتے تھے۔ آپ موزوں طبع اور شاعر خوش فکر تھے۔ آپ نظم کو زیب و زینت عطا کر دیتے تھے۔ اور نثر کو بہ ادائے دل ربائی آراستہ کر دیتے تھے۔ آپ صاحب تصنیف و تالیف بھی تھے کتاب "مناقب مرتضوی" آپ کی بہترین نظم ہے۔ اس نظم میں ایک ہزار شعر ہیں۔ اور نثر میں ایک تاریخ ہے جس میں انگریزوں کا تسلط ہندوستان میں دکھایا ہے۔ مجادلہ حسن و عشق کا ایک شعر ملاحظہ ہو۔

صورتِ او صورتِ آئینہ حیراں می کند
زلفِ او جمعیتِ خاطر پریشاں می کند

ترجمہ:۔ اس کا چاند سا مکھڑا مجھے پریشانی میں ڈال دیتا ہے۔ اور اس کے زلفوں کی بناوٹ دل کے چین کو ختم کر دیتی ہے اور میں تڑپنے لگتا ہوں۔ میں اپنی حسن پرستی کی غارت گری سے مجبور ہوں۔ اور پھر کر ہی کیا سکتا ہوں۔ کیونکہ قضا و قدر کا یہی فیصلہ ہے۔

۱۲۴۸ھ مطابق ۱۸۵۲ء میں آپ نے انتقال فرمایا اور مفتی محلہ جونپور میں دفن ہوئے۔ [۱]

## حضرت حسن ثانی جونپوری

مولوی حسن علی نام حسن تخلص تھا۔ آپ تمام علوم عقلیہ و نقلیہ میں

---

[۱] تذکرہ شعرائے فارسی ص۲۵

کامل استعداد رکھتے تھے۔ اور نظم و نثر عربی و فارسی بکمالِ متانت لکھنے پر قادر تھے ایکے جد الاجداد شیخ شاہ فتح اللہ بعہد سلطنت سلاطین تغلق دہلی آئے۔ چندے قیام کیا بعدہٗ بزمانہ شاہان شرقیہ جونپور آئے اور یہیں سکونت اختیار کی اور تصوف کی مجلس قائم کیا ایک روز حاکم وقت آپ کی مجلس میں حاضر ہوا، اور چند موضع معافی میں دیا لیکن آپ نے قبول نہ کیا۔ مولوی علی حسن نے علوم منقولات مولوی برکت علی الہ آبادی سے اور بعد اس کے ملا عسکری سے حاصل کیا۔ تکمیل نظم و اصلاح سخن مدت تک ملا محمد عمر و شیخ علی حزیں و سراج الدین علی خان آرزو سے فرمائی۔ بعد حصول کسب کمال سخن بطلب حکام انگریزی مدراس گئے اور ہیڈ مدرس مقرر ہوئے۔ بعدہٗ بعہدہ آفتاب عدالت صدر مدرس مامور ہوئے اور وہیں انتقال فرمایا۔ نسخہ "بصیرت الحکمت" جو طبعیات و الہیات میں ہے اور رسالہ "منتخب العزیز" در علم بیانی و چند رسائل علوم تکسیر و جفر و رمل وغیرہ آپ کی تصنیفات میں ہیں۔ اشعار فارسی نہایت پاکیزہ و موزوں کہتے تھے۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو۔

پُر از مشک ختن می بینم امشب کوہ و صحرا  
مگر باد صبا وا کردن زلف چلیپا را  
نزاکت آنقدر دارد کف پائے نگار تیش  
کہ برگ گل بجائے خار باشد آں کف پا را[1]

ترجمہ:۔ آج کے دن میں جنگل و پہاڑ کو مشک و عنبر سے بسا ہوا پا رہا ہوں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہوا نے معشوق کی زلفوں کو کھول دیا ہے ہمارے محبوب کے پاؤں کا تلوا اتنا نرم و نازک ہے کہ پھول کی پنکھڑیاں اور پتیاں بھی اس کے پاؤں میں کانٹے کی طرح چبھتی ہیں اور خون رِس آتا ہے جس کو دیکھ کر میرا جگر شق ہوتا ہے۔

---

[1] نگارستان سخن فارسی

# حضرت حسینی جونپوری

حسینی تخلص مولوی سید امام علی نام تھا۔ سید حسن علی کے لڑکے اور قصبہ منڈیاہوں ضلع جونپور کے رہنے والے تھے۔ بڑے وجیہہ و شکیل مرد قابل و ممتاز زمانہ علوم عربی و فارسی میں بقدر ضرورت قابلیت رکھتے تھے اور سرکار مہا راجہ بنارس میں عہدۂ افسریت پر مامور ہوئے۔ آپ موزوں طبع اور سخن سنج تھے۔ ہر قسم کی نظم کہنے پر قادر تھے۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو۔

بسکہ دارم دل یکے با عاشقانِ دردمند
گر کشم یک آہ صد جا میشود آتش بلند

ترجمہ:۔ عاشقوں کی طرح میرا دل درد اور زخموں سے بھرا ہوا ہے۔
اگر میں ایک بار آہ کروں تو ہزاروں جگہ پر آگ لگ جائے
اس لئے میں آہ کو پی جاتا ہوں۔

# حضرت امیر جونپوری

امیر تخلص حکیم سید امیر علی نام۔ علوم عربی و فارسی میں کمال استعداد رکھتے تھے۔ علمِ طب میں ماہر حکیم حاذق بڑے نباض اور قارورہ شناس تھے۔ خط نسخ و نستعلیق کے استاد تھے۔ تصوف سے گہرا لگاؤ۔ چشم بصیرت کے مالک اور بزرگوں کا بہت ہی ادب و احترام کرتے تھے۔ طبیعت موزوں اور بہت ہی نکتہ رس تھی۔ شعر و سخن میں بڑے قادر الکلام تھے۔ فارسی کلام بہت زیادہ ہیں۔ نمونۂ کلام ملاحظہ ہو ؎

دی شب زِ ساقی یا فتم در نشہ اشیائے دگر
یا آنکہ من بودم دگر یا بود صہبائے دگر
زاہد خیالِ خام تو از بہر حور و جنت است
محو جمالِ یار را باشد نہ پروائے دگر[1]

---

[1] تذکرہ شعرا فارسی ص ۲۸

ترجمہ:۔ پرسوں کی رات ہم نے اپنے معشوق سے نشے کی حالت
میں عجیب وغریب چیزیں پائیں۔ معلوم ہوتا تھا کہ میں اس
دنیا میں نہیں ہوں۔ یہ کیسی شراب تھی۔
اے زاہد تیرا خیال درست نہیں ہے۔ اور تیری عبادت
اور خدا پرستی صرف حصول جنت کے لئے ہے۔ جو دوست کے
رُخ انور کا عاشق ہے وہ کسی دوسری چیز کو بالکل نہیں
چاہتا ہے۔ اور نہ نظر اٹھا کر دیکھتا ہے۔ کیونکہ محبوب کے
علاوہ ہر خیال خیالِ غیر ہے جو عاشقوں کے نزدیک
شرک ہے۔

اے زاہد بہتر یہی ہے کہ تو اس خیالِ خام سے باز آجا اور ماسوا
سے کنارہ کش ہو کر اُسی کے آستانۂ عشق پر اپنا سر رکھ دے۔ اور ہر طلب و
خیال و آرزو سے ہاتھ اٹھالے اور بقول ابوذر انصاری صاحب کے یہ کیفیت پیدا
کر کہ ؎ کر کے جبیں کو خونِ تمنا سے لالہ زار
سجدے لٹا رہا ہوں تری بارگاہ میں

کیونکہ وہی ذات دنیا کے معشوقوں کے حسن و جمال کا سرچشمہ ہے اور ہر حسن اسی معشوقِ
حقیقی کے حسن کا پَرتوَ اور عکس ہے جس کو آخر میں وہ واپس لے لیتا ہے
ساری کائنات حسن و شباب کا آئینہ ہے بس نگاہِ بصیرت و محبت چاہئے۔ کیا
خوب کہا ہے ابوذر انصاری صاحب نے۔ یہ شعر ان کا ایک خاص کیفیت کا
حامل اور دردِ نہاں کا آئینہ دار ہے۔ فرماتے ہیں ؎

قبائے گُل ہو کہ غنچوں کی چاک دامانی
کہاں کرم کا ترے باغباں نشاں نہ ملا

# خواجہ حافظ اور علما واعظین کی پردہ دری

علامہ شبلی مرحوم نے شعرالعجم میں خواجہ حافظ کے ذکر میں لکھا ہے کہ ــ

"مخفی اور دقیق عیوب جس قدر علمار واعظین اور زہاد میں پائے جاتے ہیں کسی فرقہ میں نہیں پائے جاتے، چنانچہ امام غزالیؒ نے احیار العلوم میں اسکو نہایت تفصیل سے لکھا ہے۔ لیکن چونکہ یہ فرقہ ہمیشہ با اقتدار رہا ہے۔ اس لئے ان کے عیوب کو ظاہر کرنا آسان بات نہیں۔ امام غزالیؒ نے اس کا نتیجہ جو اٹھایا، یہ تھا کہ ان کی جان تک معرض خطر میں آگئی، اس لئے کسی کو ہمت نہ ہوئی شعر میں سب سے پہلے خیام نے یہ جرأت کی اور دل کے پھپھولے پھوڑے۔ اس کے بعد شیخ سعدیؒ نے دبی زبان میں کچھ کہا، لیکن جس دلیری، آزادی اور بے باکی سے خواجہ صاحب نے اس فرض کو ادا کیا ہے، آج تک پھر کسی سے نہ ہو سکا [1] فرماتے ہیں ؎

واعظاں کیں جلوہ بر محراب و منبر می کنند — چوں بہ خلوت می روند آں کار دیگر می کنند
مشکلے دارم ز دانشمند محفل باز پرس — توبہ فرمایاں چرا خود توبہ کمتر می کنند
گوئیا باور نمی دارند روزے داورے — کیں ہمہ قلب و دغا در کار داور می کنند

سب سے بڑا عیب مولویوں اور واعظوں میں ریاکاری کا ہوتا ہے اس لئے خواجہ صاحب نے نہایت دلیری سے ان کی برائیاں بیان کی ہیں ؎

گرچہ بر واعظِ شہر ایں سخن آساں نہ شود — تا ریا ورزد و سالوس مسلماں نہ شود

---

[1] شعرالعجم فارسی علامہ شبلی مرحوم حصہ دوئم ص ۲۲۲

ترجمہ:۔ حالانکہ واعظانِ شہر کو میری یہ بات بہت ہی گراں گزرے گی
لیکن یہ حقیقت ہے کہ جب تک ریا کرتا رہے گا. مسلمان نہیں
ہو سکتا ہے۔
آگے علامہ شبلی مرحوم فرماتے کہ ۔

"عیب چھپانے کی ایک بڑی چال یہ ہے کہ کوئی اور شخص
اگر وہ عیب کرتا ہوا نظر آوے تو نہایت ہی سختی سے اس
پر دار و گیر کی جائے، اس راز کو حضرت خواجہ صاحبؒ"
اس طرح فاش کرتے ہیں ؎

بادہ با محتسبِ شہر نہ نوشی زنہار        کہ خورد باتو مے و سنگ بہ جام اندازد

ترجمہ:۔ یعنی محتسب کے ساتھ کبھی بھولے سے بھی شراب نہ پینا' وہ تمہارے
ساتھ شراب بھی پیئے گا اور تمہارا پیالہ بھی توڑ ڈالے گا یعنی
تمہارا راز فاش کر دے گا اور دار و گیر کرے گا۔

مولویوں اور واعظین میں ریاکاری علانیہ نظر آتی ہے۔ اور مذہبی گروہ بھی اس کے
اثر اور اس لعنت سے خالی نہیں ہوتے ہیں۔ اس بنا پر حضرت خواجہ صاحبؒ
فرماتے ہیں ؎

مے خور کہ شیخ و حافظ و قاضی و محتسب        چوں نیک بنگری ہمہ تزویر می کنند
صوفیاں جملہ حریف اند نظر باز و لے        زاں ہمہ حافظ سود از دہ بدنام افتاد

علامہ شبلی فرماتے ہیں کہ:۔

" علماء کے اوصاف اور اخلاق پر خوب غور کرو تو نظر آئے گا
کہ عوام کی عقیدت مندی اور نیاز مندی کی وجہ سے ان میں
نہایت عجب اور غرور پیدا ہو جاتا ہے اور اس وصف کو
اس لئے ترقی ہوتی جاتی ہے کہ ان کو یہ باتیں مذہبی پیرائے
میں نظر آتی ہیں۔ وہ کسی کو برا کہتے ہیں تو سمجھتے ہیں کہ

امر بالمعروف کی تعمیل ہے۔ سلاطین اور حکام کی دربارداری
کرتے ہیں تو سمجھتے ہیں کہ احکام شرعی کے اجراء کے لئے
اس کی ضرورت ہے۔ کسی سے ذاتی عناد کی وجہ سے دشمنی
کرتے ہیں تو کہتے ہیں کہ یہ بغض للہ ہے۔ غرور اور فخر کرتے ہیں تو
سمجھتے ہیں کہ عزت نفس ہے۔ اس بنا پر یہ تمام عیوب ان میں
راسخ ہو جاتے ہیں، خواجہ صاحب نے ان تمام عیبوں کی
نہایت بلیغ اور لطیف پیرایوں میں پردہ دری کی ہے۔
فرماتے ہیں ؎

اگر از پردہ برون شد دل من عیب مکن　　شکر ایزد کہ نہ در پردۂ پندار بماند
در رہ ما شکستہ دلی می خرند و بس　　بازار خود فروشی ازاں راہ دیگر است

یعنی ہمارے بازار میں صرف خاکساری کی قدر و قیمت ہے
باقی خود پرستی تو اس کا راستہ تو دوسری طرف نکلا ہے

صوفیہ کرام کے نزدیک ریاکاری، نام و نمود، بندگانِ خدا کی پردہ دری، بدسلوکی اور
ان کے رازوں کا افشا ناقابل معافی گناہ ہیں۔

# اخلاقی تعلیم

خواجہ صاحبؒ کی اخلاقی تعلیم، اعلیٰ درجے کی فلسفہ انسانیت کی تصویر ہے
وہ جو کچھ کرتے ہیں کہتے بھی وہی ہیں۔ چنانچہ ارشاد فرماتے ہیں ؎

مباش درپئے آزار و ہر چہ خواہی کن
کہ در شریعت ما غیر ازیں گناہے نیست

ترجمہ: کسی کی بھی دل آزاری اور دل شکنی نہ کرو، اور جو چاہے کرو،
کیونکہ راہ طریقت میں اس سے بڑا اور کوئی گناہ نہیں ہے۔

ما نہ گوئیم بد و میل بہ ناحق نہ کنیم　　جامۂ کس سیہ و دلق خود ازرق نہ کنیم

ترجمہ:۔ فرماتے ہیں کہ نہ صرف اچھوں بلکہ بروں کو بھی ہم بُرا کہنا پسند
نہیں کرتے۔ کیونکہ بُرے کو بُرا کہنا چنداں مضائقہ نہیں
پھر بھی یہ امر برائی سے خالی نہیں ہے۔ اس لئے اس کام
کو چھوڑ دینا ہی بہتر ہے۔ فرماتے ہیں ؎

عیب درویش و توانگر بہ کم و بیش بد است
کارِ بد مصلحت آں است کہ مطلق نہ کنیم

ترجمہ:۔ ہم اپنے نکتہ چینیوں اور مخالفوں سے بھی ناراض نہیں ہوتے
اس لئے کہ اگر وہ حق کہتے ہیں تو حق کے بُرا ماننے کی کوئی
وجہ نہیں ہے، اور اگر وہ غلط کہتے ہیں تو غلط بات کا کیا
رنج اس کا وبال اس کے سر ہے۔ آگے فرماتے ہیں

؎ حافظ از خصم خطا گفت نگیریم براد
ور کہ حق گفت جدل با سخن حق نہ کنیم

ترجمہ:۔ ہماری مجلس عام ہے کسی کی تخصیص نہیں ہے جو چاہے آئے
ہم سب کے ساتھ یکساں برتاؤ کرتے ہیں۔ واعظوں اور زاہدوں
کی طرح ہمارا اخلاق دوست دشمن عزیز و بیگانہ کا زود مومنا
کی تفریق کی وجہ سے بدلا نہیں کرتا۔ خوب اور بہت ہی خوب
کہا ہے ؎

ہر کہ خواہد گو بیا و ہر کہ خواہد گو برو | گیرو دار و حاجب و درباں دریں درگاہ نیست
بندۂ پیر خرابا تم کہ لطفش دائم است | ورنہ لطف شیخ و زاہد ہست وگاہ نیست

ترجمہ:۔ جو چاہے آئے اور جو چاہے جائے یہاں کوئی دربان نہیں
ہے۔ یہاں تو لطف و کرم عام ہے۔ زاہدوں اور واعظوں
کی طرح نہیں کہ کسی پر ہے اور کسی پر نہیں ہے۔ ہم کو صرف
مہر و محبت اور خدمت خلق سے کام ہے۔ دشمنی بغض اور کینہ

و بدسلوکی و جفاگیری ہمارا طرزِ عمل نہیں ہے۔ بندگانِ خاص
کی نظرت ہی جُدا ہوتی ہے اور وہ بات ہر شخص کو نصیب نہیں
ہو سکتی ہے۔ محبوب کی خصوصی نظر کی ضرورت ہے۔ ؎[1]

# حضرت کاہش جونپوری

آپ کا نام حکیم اولاد علی کاہش تخلص نواسہ شاہ عنایت مخدوم کے تھے
آپ ۱۲۱۷ھ مطابق ۱۸۰۲ء میں پیدا ہوئے اور جب سن تمیز کو پہونچے تو پڑھنے میں
لگائے گئے۔ اولاً مختصرات عربیہ اپنے بزرگوں سے پڑھا بعدہٗ لکھنؤ گئے اور علمائے
فرنگی محل سے کافی فیض حاصل کیا اور علم طب حکیم مسیح الزماں سے پڑھا اور مطب میں
بیٹھے۔ ہر قسم کا تجربہ تھوڑے عرصہ میں حاصل کر کے حکیم حاذق بن گئے۔ آپ کو شاعری
سے بھی شوق تھا۔ کلام فارسی کی مشق و اصلاح مرزا قتیلؔ سے اور اردو کلام کی
مشق و اصلاح حضرت شیخ ہمدانی مصحفی سے کیا۔ آپ شاعرِ نازک خیال اور خوش گو
تھے۔ بعد تکمیل کمالات آپ جاہ و منصب کے حصول میں کوشاں ہوئے۔

اولاً ضلع گیا میں عہدۂ پیشکاری عدالت دیوانی مقرر ہوئے بعدہٗ سررشتہ
داری کے عہدہ پر مامور ہوئے۔ چند سال ملازمت کر کے ترک کر دیا اور گوشۂ قناعت
اختیار کیا۔ اور مجردانہ و فقیرانہ زندگی بسر کی۔

آپ کی تصانیف میں رسالۂ[1] فارسی رسالہ مکتوبات[2]۔ منتخب[3] العروض
دیوان[4] فارسی کلام۔ اور دو دیوان[5] اردو ہیں۔ نمونہ کلام فارسی۔

سینۂ ما دل ہمہ پُر داغِ تمنا کردی
اے فلک با تو چہ کردیم کہ با ما کردی

ترجمہ:۔ ہم نے اپنے دل کو خواہشات کے داغ سے بھر لیا ہے۔ اے آسمان تو نے

---

[1] شعر العجم جلد دہم ص ۲۲۰-۲۲۱ فارسی مطبوعہ انوار المطابع لکھنؤ

یہ سب کیا ہے یا کہ میں نے۔ میں اسی اُدھیڑ بُن میں لگا ہوا ہوں۔

نمونہ کلام اردو

مستی ملی تو دیکھ کے سوسن نے آہ کی
نرگس شہید ہو گئی ترچھی نگاہ کی
غنی ہوتا ہے ہر محتاج تیری آشنائی کا
حُباب بحر نے کاسہ لیا اُلٹا گدائی کا ؎۱

مسلکِ عشق میں منزلِ مقصود کیلئے سامانِ سفر پر بھروسہ کرنا حرام اور اس کا اہتمام کرنا ممنوع ہے۔ اور خیالات کو معشوق کے علاوہ کسی کیطرف بھی لگانا شرک ہے۔ اور چاہت دعشق میں اپنا کسی کو شریک دیکھنا معشوق کو ہرگز گوارا نہیں ہے۔ اپنی تمام خواہشات و خیالات کو جب تک اس کے تابع نہ کر دو گے عاشقِ حقیقی اور موحدِ تام نہیں ہو سکتے۔ کیونکہ یہی تقاضائے عشق ہے۔

## حضرت رازؔ جونپوری

شیخ محبوب علی نام اور تخلص رازؔ تھا۔ ملا شمس نوری کی اولاد سے ہیں مرد ذی استعداد خوش اخلاق نیک سرشت صاحب اولوالالباب تھے۔ تحصیل علوم عربی و فارسی کر کے ملازمت کی طرف مائل ہوئے اور سررشتہ دار عدالت دیوانی گورکھپور ہوئے۔ طبع موزوں رکھتے تھے مشق سخن نشترؔ لکھنوی سے کیا۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو۔

جگر سے دل میں دل سے چشم میں چشموں سے مژگاں میں
یہ خونِ نابِ جگر بھی تین منزل کر کے آتا ہے
ہزار بار سے گو کم نہیں ٹٹولے پر
نہ کھولے پر مرے صیاد نے نہ کھولے پر ؎۲

---

؎۱ تذکرہ شعراء فارسی ص۲۸ ؎۲ تذکرہ شعراء فارسی ص۳۲-۳۳

# حضرت نثار جونپوری

نثار تخلص شاہ نثار حسین نام. شاعران متاخرین جونپور سے تھے مگر آپ کی بلند آوازی کا سکہ استادی تک پہونچا۔ اصلاح سخن آپ نے اپنے باپ سے لیا۔ اردو کی ہر قسم کی نظموں پر آپ کو قدرت حاصل تھی کلام سادہ نمکین اشعار پاکیزہ اور چاشنی دار ہوتا تھا۔ نمونۂ کلام یہ ہے:۔

کہدو اُن سے جو ہیں کوثر کے لٹانیوالے
ہم بھی حاضر ہیں کئی خُم کے چڑھانیوالے ۱؎

# حضرت غبار جونپوری

غبار تخلص نام شاہ تامل الحسین۔ شاگرد رشید شاہ نثار حسین نثار۔ مرد قانع اور آزاد منش. تمام اوصاف حسنہ سے متصف تھے. کافی علمی لیاقت رکھتے تھے۔ آپ زیادہ تر اردو میں کہتے۔ اور بہت زود گو تھے۔ آپ کی عمر پچاس سال کی ہوئی۔ نمونۂ کلام ملاحظہ ہو۔

جنت میں جائیں گے تو جواں ہو کے جائیں گے
پیری ہماری ایک ہے اور ہیں شباب دو
عرش حق سے شبِ معراج کا تارا اترا
لوحِ محفوظ سے قرآن دو بارا اترا
اے فلک اپنے مقدر کی رسائی یہ ہے
برج رفعت میں پیمبر کا ستارا اترا

---

۱؎ تذکرہ شعراء فارسی ص۳۲۲ ج۲

شرم سے عیسیٰ مریم ہے عبث پردہ نشیں
اپنے گھر ہیں جیسے خالق نے اتارا اترا

## نظم بتوصیفِ شہر جونپور ملاحظہ ہو

لاکھ جان سے ہے ہمارا دل نثارِ جونپور
تاجِ فرقت ہفت گردوں ہے غبارِ جونپور
داغِ دنیا ہے چمن کو لالہ زار جونپور
واہ کیا فصلِ خزاں میں ہے بہارِ جونپور
گلشنِ جنت نہیں رنگیں بشانِ جونپور
حفظِ باری میں رہے یہ بوستانِ جونپور
عندلیب گلشنِ شیراز کا دم بند ہو
لب دمِ نغمہ جو کھولیں بلبلانِ جونپور
اے زمیں ٹھوکر لگائیں گور پر بہرام کی
پاؤں رکھتے ہیں فلک پر سرکشانِ جونپور
دیکھ کر کرتا ہے شرما کے فلک نیچی نظر
قصرِ جنت سے ہے اونچا ہر مکانِ جونپور [۱]

## حضرت کاتب جونپوری

کاتب تخلص سورج بھان نام۔ آپ منشی رنچھوڑ داس کے لڑکے ہیں۔ آپ کو علمی قابلیت و لیاقت اچھی تھی۔ دفتر شاہی میں بزمرۂ شقہ نویسان مدت تک مامور رہے۔ آپ مرد سخنداں سنجیدہ مزاج و موزوں طبع تھے

---

[۱] تذکرہ شعراء صفحہ ۳۲،۳۳،۳۴ فارسی

اصلاح سخن اپنے باپ سے حاصل کیا۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو۔

من جان و دل بغمزۂ جاناں فروختم
جنس گراں نگر کہ چہ ارزاں فروختم [1]

## حضرت عظیم جونپوری

عظیم تخلص غلام حسین نام۔ شاگرد شاہ نثار حسین نثار۔ علوم عربی و فارسی جونپور میں حاصل کیا۔ مدت تک سرکار انگلشیہ میں مختلف عہدوں پر ملازم رہ کر نائب تحصیلداری تک پہونچے بالآخر پنشن لیکر علحدہ ہوگئے۔ آپ شاعر محقق و صاحب دیوان ہیں۔ آپ رات دن شعر و شاعری اور تصنیف و تالیف میں مصروف رہے۔ نظم و نثر میں اکثر رسائل و کتب مثل مثنوی "تردید النوائب" و رسالہ انجمن نصیحت و رسالہ عروض و منتخب الالفاظ وغیرہ ہیں۔ نمونہ کلام یہ ہے

جہاں میں آج یہ ساماں ہے یارب کس کی آمد کا
در و دیوار سے اک غل ہے پیدا یا محمدؐ کا
جو ہیں دنیا پرست ان کو مبارک چاپلوسی ہو
نہ آیا ہمکو سکھلانے سے بھی کلمہ خوشامد کا

## حضرت غزالی مشہدیؒ

آپ فارسی کے باکمال شعراء میں گذرے ہیں اور استاد وقت تھے۔ تاریخ و قطعات اور قصائد میں آپ کا پایہ بہت بلند تھا۔ اصل وطن ایران تھا۔ آج سے ۴۷۵ سال قبل اکبر بادشاہ کے عہد سلطنت میں اول دہلی آئے اور بعد کو علی قلی خاں خان زماں جونپوری کی قدردانی کی شہرت سن کر جونپور آئے اور اسی کے درباری شاعر

---

[1] تذکرہ شعرا فارسی ص۱۔ [2] تذکرہ شعراء ص۳۵، ۳۶ فارسی

کی حیثیت سے رہے۔ جب آپ کے انتہائے کمال کا شہرہ اکبر بادشاہ تک پہونچا تو اکبر نے آپ کو اپنے درباری شعرا میں شامل کر لیا۔ اور آخر میں دربار اکبری کے ملک الشعراء ہو گئے۔ آپ کی وفات ۹۸۰ھ میں ہوئی۔

مُلّا عبدالقادر بدایونی کے بیان کے مطابق آپ کی وفات احمد آباد میں ہوئی اور اکبر بادشاہ کی اجازت اور حکم سے شکر گنج میں جہاں بڑے بڑے فن کار اور بادشاہ دفن ہیں وہیں آپ کو بھی باعزت سپرد خاک کیا گیا۔ جونپور کی عیدگاہ کے حکم میں افتخار خاں عرف صندل شاہ[۱] کے لوح مزار پر جو اشعار ہیں وہ آپکی ہی عرق ریزی کا نتیجہ ہیں۔ نمونۂ کلام ملاحظہ کیجیے۔

شورے شد از خواب عدم دیدہ کشو دیم
دیدیم کہ باقی است شب فتنہ غنو دیم
بے ہودہ نقد عمر غزالی مدہ زکف
بنگر کہ دوستاں و عزیزاں کجا شدند[۱]

ترجمہ:۔ میں غفلت کی نیند میں مست و بے خود سویا ہوا تھا کہ یک بیک میری آنکھ کھل گئی اور میں نے دیکھا کہ ابھی سیاہ رات کا پچھلا پہر ہے ستارے جگمگاتے اور سرگوشیاں کرتے نظر آرہے ہیں۔ اسی وقت ہاتف غیبی نے آواز دی کہ اے غزالی اپنی عمر عزیز و بے بہا کو بے کار کاموں اور دنیاوی مشاغل میں برباد نہ کر اور شہر خموشاں میں جاکر دیکھ اور عبرت و نصیحت حاصل کر کہ تیرے دوست اور قریبی رشتہ دار اور عزیز اور ماں باپ اور بھائی گھر بار اور مال و متاع چھوڑ کر کہاں جاکر ویرانے میں سوئے ہوئے ہیں۔ جہاں زندگی میں جانا انھیں گوارا نہ تھا

---

[۱] مشاہیرالاسلام جلد ۵ صـ۱۲۳۔ بدایونی جلد دوم صـ۲۵۶ کتبہ صندل شاہ

اور آج ان کا کوئی پرسان حال نہیں ہے۔ بس وہ ہیں
اور ان کی نیکیاں اور توشۂ آخرت ہے۔ جو انھوں نے
اپنی زندگی میں بھیجدیا تھا۔ اطلس و دیبا پر جنھیں نیند
نہ آتی تھی ان کا بستر فرش زمین ہے جس پر بیٹھنا بھی
انھیں گوارا نہ تھا۔

فردوسیٔ ہند حضرت میر انیسؔ فرماتے ہیں ؎

آغوشِ لحد میں جب کہ سونا ہوگا
جُز خاک نہ تکیہ نہ بچھونا ہوگا
آہ تنہائی میں کون ہوئے گا انیسؔ
ہم ہوں گے اور قبر کا کونا ہوگا

واقعی انسان اگر موت کا تصور ہر وقت اپنے سامنے رکھے جو اس کا صحیح انجام ہے تو وہ خدا پرستی کا سرچشمہ اور نیکیوں کا خزینہ بن جائے۔ لیکن وہ دنیا کے تعیش اور چمک دمک میں ایسا گم ہے کہ خود اپنی ہستی اور انجام ہی سے بے خبر ہے اور اس کو پھر بھی موحد ہونے کا دعویٰ ہے۔ حالانکہ وہ باوجود زبانی اقرار توحید کے بھی سر سے پاؤں تک شرک میں ڈوبا ہوا ہے۔ کیونکہ دنیا پرستی اور انجام سے بے خبری کا نام شرک ہے۔

## حضرت انصافؔ جونپوری

آپ کا نام شیخ محمد یحییٰ انصافؔ تخلص تھا۔ مرد گوشہ نشیں متوکل صاحب زہد و تقویٰ اور مرید و خلیفہ حضرت شاہ خوب اللہ الہ آبادی کے تھے۔ آپ سخنوری میں بلند مرتبہ رکھتے تھے اور خوش ادا و شیریں کلام تھے۔ مشاعروں میں برابر سبقت لے جانے اور پڑھنے کا انداز بڑا دل نشیں تھا۔ مشاعروں پر چھا جانے کی قوت تھی۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو ؎

چالاکیٔ نگاہِ تو نازم کہ سوئے من
دیدی چناں کہ چشم ترا ہم خبر نہ شد
از مذہبم نہ پرس نہ مومن نہ کافرم
من رسم ایں دیار نہ دانم مسافرم [۱]

ترجمہ :- تیری نگاہ کی تیزی پر مجھے فخر و ناز ہے ۔ جب کبھی وہ میری طرف دیکھتا ہے تو اس کو اپنا خیال نہیں رہتا ہے ۔ میرے مذہب کے متعلق تم کچھ نہ پوچھو کہ میں نہ مومن ہوں نہ کافر ہوں ۔ مجھے اس دنیا کے رسم و رواج کی بھی کوئی خبر نہیں ہے ۔ میں دریائے حیرت میں غرق ہوں اور حالت سفر میں ہوں ۔

## حضرت صدق جونپوری

صدق تخلص ۔ سید مبارک حسین نام ۔ آپ سادات بلند پایہ اور روسائے اعظم جونپور تھے ۔ مرد وجیہہ وسیع الاخلاق صاحب مروّت تھے ۔ حکامان انگریزی کی خدمت میں حاضر باش ۔ ممبر میونسپل بورڈ و ڈسٹرکٹ بورڈ و آنریری مجسٹریٹ اور وکیل دیوانی تھے ۔ علوم ظاہری بقدر ضرورت حاصل کیا تھا ۔ علم طب میں بھی دخل تھا ۔ مشق سخن حضرت شاہ غلام اعظم افضل الہ آبادی شاگرد شیخ امام بخش ناسخ ؔ سے کی تھی ۔ آپ خود اتنے پائے کے شاعر ہوئے کہ اکثر شعرائے جونپور آپ سے اصلاح لینے لگے ۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو ؎

سخن گوئی میں ہاتھ آیا ہے رتبہ مجھ کو موسیٰ کا
ید بیضا بنا مطلع مرے دیوان ادنیٰ کا

---

[۱] تجلی نور قلمی فارسی تذکرۂ شعراء ص۲۱

دکھاؤں کھینچکر شکلِ معانی لاکھوں صورت سے
مصور ہوں یہاں تیار ہے ہر رنگ کا خاکا

غم ہوا وحشت ہوئی سودا ہوا
ان بتوں کے عشق میں کیا کیا ہوا

صبح پیری خواب غفلت میں کٹی
سو گیا میں رات کا جاگا ہوا

ہوئے خاک عرش آستاں کیسے کیسے
زمیں کھا گئی آسماں کیسے کیسے

ادا ناز و انداز حسن و جوانی
ابس اک رات کے مہماں کیسے کیسے[۱]

# حضرت دانشؔ جونپوری

دانشؔ تخلص اولاد حضرت مخدوم چراغ ہند ظفر آبادیؒ سے تھے۔ بعد اکتساب علوم عربی و فارسی شوق شاعری و سخن گوئی پیدا ہوا۔ حکیم اولاد علی کاہشؔ کے شاگرد ہوئے اور مشق سخن کیا۔ طبیعت موزوں تھی آپ کا کلام رنگین ہوتا تھا نمونۂ کلام ملاحظہ ہوئے ؎

بہار آئی گلشن میں کھلے ہر سمت لالے ہیں
گل اندامون نے ڈیرے آجکل باغوں میں ڈالے ہیں

مرے فیض قدم سے پیاس بجھ جائے گی کانٹوں کی
یہی گر جادہ پیمائی ہے اور پاؤں کے چھالے ہیں

کہیں سنبل کہیں مار سیہ دانشؔ نے باندھا ہے
عجب پیچیدہ مضموں وصف کاکل میں نکالے ہیں[۲]

---

۱۔ تذکرہ شعرا ص۲۶،۲۷ ۲۔ تجلی نور حصہ سوم قلمی فارسی ص۱

# حضرت ہنرؔ جونپوری

سید محمد سعید خاں نام ہنرؔ تخلص تھا۔ آپ مصحفیؔ کے شاگرد تھے۔ مفتی محلہ جونپور کے رئیسوں میں سے تھے۔ آپ وکیل عدالت دیوانی تھے۔ آخر وقت میں بصارت چشم سے مجبور ہوگئے۔ شعر نہ لکھ پاتے اور نہ پڑھ پاتے تھے۔ مشاعروں میں سب سے آخر میں منبر پر آتے اور مصرع طرح دریافت کر کے فی البدیہہ پانچ سات شعر پڑھ کر آتے۔ یہیں انتقال کیا قبر مفتی محلہ جونپور میں ہے۔ آپ کا نمونۂ کلام ملاحظہ کیجئے۔

مرنے کے بعد بھی یہ مرا احترام ہے
آگے مرا جنازہ ہے پیچھے امام ہے

# حضرت ادیبؔ جونپوری

حکیم محمد امیر علی نام ادیبؔ تخلص تھا۔ آپ فصیح الملک حضرت داغؔ کے شاگرد تھے۔ طبابت پیشہ تھا۔ بہت قادر الکلام اور پختہ شاعر تھے۔ آپ کی پیدائش ۱۸۷۳ء میں ہوئی اور ۱۹۴۷ء میں انتقال فرمایا اور مزار حضرت حمزہ چشتی جونپوریؒ کے متصل دفن ہوئے۔ نمونہ کلام ملاحظہ فرمایئے

آپ جب چاہیں ہم سے آ کے ملیں دن گیا ہے کہیں نہ رات گئی
اُن سے رسم مراسلات گئی اب وہ قصہ گیا وہ بات گئی

جس نے سنا کلام ادیبؔ اس نے یہ کہا
ترکیب شعر بلبل ہندوستان ہے [1]

---

[1] تذکرۃ الشعراء فارسی حصہ سوئم

# حضرت رنگین جونپوری

راجہ ہرہردت ددبے نام ۔ رنگین تخلص تھا۔ حضرت غبار جونپوری کے شاگرد تھے۔ آپ کے والد کا نام ہری غلام تھا۔ صوفیانہ خیال رکھتے تھے شعر و شاعری میں ایسا مشغول ہوئے کہ جائداد اپنے بھائی شنکر دت کے حوالے کر دی۔ جو ایک ہزار روپیہ ماہوار جیب خرچ کو دیتے تھے۔ برہمن خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔ یاترا کی غرض سے دکھن چلے گئے اور وہیں سنہ ۱۸۹۲ء میں انتقال کیا۔

رنگین جونپور کے اچھا کہنے والوں میں مشہور تھے۔ ان کے مصاحبین میں شعرائے کرام کی کثیر تعداد تھی۔ برابر شعر و سخن کی محفلیں جمتی تھیں۔ راجہ ہرہردت اور شنکر دت دونوں بھائی لاولد تھے۔ اس لئے ان کی بیوہ رانی گمانی کنور نے راجہ شری کرشن دت ددبے کو اپنا متبنیٰ کیا جن کے لڑکے موجودہ راجہ یادویندر دت ددبے ہیں۔ راجہ ہری ہردت ددبے کا نمونۂ کلام ملاحظہ کیجئے۔

کھڑا ہوں دیر سے میرے حضور کچھ کہئے
قیامت آگئی پھنکتا ہے صور کچھ کہئے
گرا جو دیکھ کے میں بام سے جمال انکا
تو لوگ کہنے لگے حالِ طور کچھ کہئے

پہلے زبان کا کوئی جھگڑا اور رگڑا نہیں تھا۔ اور یہی وجہ تھی کہ بلند پایہ اور قابل قدر شعراء اور اہلِ قلم میں پنڈتوں اور کائستھوں کی عظیم خدمات ہیں اور بڑے بڑے صاحبِ فن گذرے ہیں۔ نوابوں اور راجاؤں کی ریاست میں شعراء کی بڑی قدردانی اور ہمت افزائی کی جاتی تھی اور خود راجہ کرشن دت جونپور کے عہد میں عظیم الشان کل ہند شاعرے ہوئے ہیں۔ یہ لسانیات کے عفریت آزادی کی دین ہے

# حضرت حفیظ جونپوری

حافظ محمد علی نام اور حفیظ تخلص اور خطاب سراج الملک تھا۔ آبائی مکان محلہ بلوا گھاٹ جونپور میں ہے۔ آپ حضرت امیر مینائی کے شاگرد تھے۔ آپ کے ہمعصروں میں ریاض خیر آبادی اور جلیل مانک پوری ہیں۔ آپ حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رح کے مرید تھے۔ آپ شاگرد تو امیر مینائی کے تھے لیکن آپ کا کلام حضرت داغ دہلوی سے متاثر نظر آتا ہے۔ آپ کے متعلق شفیق جونپوری نے لکھا ہے کہ فصیح الملک داغ دہلوی مرحوم کے بعد جن شعرا کو اقلیم سخن میں خاص مقبولیت حاصل ہوئی اُن میں حفیظ جونپوری صف اول کے شاعر تھے۔

حضرت مولانا حسرت موہانی رح نے آپ کا کلام انتخاب کرکے شایع فرمایا تھا۔ حکیم برہم اڈیٹر "مشرق" گورکھپوری اور شاہ نذیر ہاشمی غازیپوری جیسے ادیبوں نے حفیظ کے کلام پر بڑے قابل توجہ مضامین لکھے ہیں۔ دو دیوان "خمخانۂ دل" اور "غمگسار" شایع ہو چکے ہیں۔ آپ کی وفات ۱۹ ماہ صفر ۱۳۳۷ھ مطابق ۲۴ نومبر ۱۹۱۸ء کو ہوئی۔ آپ کی آخری آرام گاہ تکیہ چاند شاہ و جوہر شاہ محلہ کرار کوٹ ہے۔ نمونۂ کلام ملاحظہ ہو۔

بہت دُور تو کچھ نہیں گھر مرا
چلے آؤ اک دن ٹہلتے ہوئے

منہ دکھائے قضا تو دیکھیں ہم
کس ادا پر ہیں اس کی مرتے لوگ

اس شہر کو حفیظ کیا ہم نے لکھنؤ
ٹکسال چڑھ گئی ہے زباں جونپور کی

سفر عدم کا ہے توشے کی فکر کرتا جا
اُدھر رواج نہیں میہماں نوازی کا

شبِ غم بڑھا حد سے جب اضطراب — اٹھے اور اٹھ کر ٹہلنے لگے

---

ہم کب کے مر چکے تھے جدائی میں اے اجل — جینا پڑا کچھ اور ترے انتظار تک

دیگر

بیٹھ جاتا ہوں جہاں چھاؤں گھنی ہوتی ہے — ہائے کیا چیز غریب الوطنی ہوتی ہے

دن کو اک نور برستا ہے مری تربت پر — رات کو چادرِ مہتاب تنی ہوتی ہے

لٹ گیا وہ ترے کوچے میں دھرا جس نے قدم — اس طرح کی بھی کہیں راہزنی ہوتی ہے

ہجر میں زہر ہے ساغر کا لگانا منہ سے — مے کی جو بوند ہے ہیرے کی کنی ہوتی ہے

عکس پر ان کی نظر آئینہ کی ان پہ نگاہ — دو کماں داروں میں ناوک فگنی ہوتی ہے

تم بچھڑتے ہو جواب کرب نہ ہو وہ کم ہے — دم نکلتا ہے تو اعضا شکنی ہوتی ہے

ہوک اٹھتی ہے اگر ضبطِ فغاں کرتا ہوں — سانس رکتی ہے تو برچھی کی انی ہوتی ہے

نہ بڑھے بات اگر کھل کے کریں وہ باتیں — باعثِ طولِ سخن کم سخنی ہوتی ہے

نہیں مرتا ہوں تو ایذا نہیں جھیلی جاتی — اور مرتا ہوں تو پیماں شکنی ہوتی ہے

پی لو دو گھونٹ کہ ساقی کی رہے بات حفیظ
صاف انکار سے خاطر شکنی ہوتی ہے [1]

حفیظ جونپوری کی درجِ بالا غزل نے بہت زیادہ قبول عام پایا ہے۔ اہل نظر اس کے ایک ایک شعر پر سر دھنتے ہیں۔ اس کا مطلع اپنے اندر ایک مقناطیسی کشش رکھتا ہے۔ حفیظ صاحب کی یہ غزل دو غزلہ ہے اور اس میں بہت سے اشعار ہیں۔ ہم نے چند شعر "نمونۃً" پیش کر دیا ہے۔ ان کی صرف یہ ایک غزل بھی یہ تسلیم کرنے کیلئے کافی ہے کہ حفیظ ایک بلند پایہ شاعر اور پختہ کار و کہنہ مشق فنکار تھے

---

[1] خم خانۂ دل و غمگسار

# حضرت منصب جونپوری

مولوی منصب علی نام اور منصب تخلص تھا۔ آپ حضرت امیر مینائی کے شاگرد تھے۔ عربی فارسی پر کامل عبور تھا۔ چھتریہ ڈگری کالج میں پرشین ٹیچر تھے آپ صاحب دیوان شاعر تھے۔ پیدائش اور وفات جونپور میں ہوئی۔ قبر آپ کی محلہ گزار کوٹ لب دریائے گومتی ہے۔ نمونۂ کلام یہ ہے۔

یہ محفل میں جل مرنے کی خو ٹھیک نہیں پروانے میں
جب رازِ محبت فاش ہوا کیا لطف رہا مرجانے میں

مجرموں کو جرم کرنے کی کبھی جرأت نہ ہو
آگے آگے دل بڑھاتی گر تری رحمت نہ ہو[1]

# حضرت وحید جونپوری

وحید الحق نام وحید تخلص تھا۔ حضرت داغ کے شاگرد تھے۔ فیض باغ جونپور میں سکونت تھی۔ حضرت شاہ عبدالحق محدث دہلوی کے خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔ اور مختار عدالت تھے۔ آپ کی آخری آرام گاہ رشید آباد میں ہے۔ نمونہ کلام یہ ہے

ان دنوں فکرِ معیشت میں رہا کرتا ہوں میں
کیا کروں فکرِ سخن جب فکر سے فرصت نہ ہو[2]

# حضرت بخت جونپوری

حکیم مولانا قیام الدین نام اور بخت تخلص تھا۔ آپ اعلیٰ درجے کے حکیم اور عربی و فارسی کے عالم تھے۔ شعر و سخن میں حضرت امیر مینائی کے شاگرد تھے

---

[1] تجلی نور حصہ سوم فارسی

[2] تجلی نور حصہ سویم فارسی

آپ کچھ دنوں آنریری مجسٹریٹ بھی رہے۔ محلہ ملاٹولہ شہر جونپور میں مکان تھا تاریخ گوئی میں ملکہ حاصل تھا۔ بادشاہ دکن کے ولی عہد کی پیدائش پر ایک رسالہ تاریخ لکھا جس میں ہر صنفِ سخن پر تاریخ نکالی۔ آپ بہت قادر الکلام اور پختہ شاعر تھے۔ پیدائش جونپور میں ہوئی مگر انتقال آپ کا بنگال میں ہوا اور وہیں دفن بھی ہوئے۔ نمونۂ کلام ملاحظہ ہو۔

نشانِ خط نہیں اس بت کے روئے انور پر
نئی ہے بات کہ سبزہ اگا ہے پتھر پر
تمہارے آتے ہی ساری اذیتیں بھولے
کہو تو ہاتھ بھی رکھیں نہ قلبِ مضطر پر[لے]

# حضرت گہر جونپوری

شیخ التفات حسین نام اور گہر تخلص تھا۔ آپ مردِ مامور، صائب الرائے سنجیدہ طبع و خوش اخلاق، موزوں طبع۔ بلندیٔ فکر۔ رات دن مضمون کی تلاش میں لگے رہتے آپ شاہ نثار حسین نثار کے شاگرد تھے۔ اگرچہ آپ نے ہر صنف سخن میں خامہ فرسائی کی ہے مگر تاریخ گوئی میں عدیم البدل دبے ہنستے تھے۔ آپ کی قبر محلہ ڈھالگر ٹولہ شہر جونپور میں متصل مکان علی ہاشم مرحوم ایک چہار دیواری میں ہے افسوس کہ کوئی لوحِ قبر نہیں ہے۔ لیکن قبر آپ کی محمد علی باقر گہر اور زوجہ التفات حسین کے بعد پچھم طرف کی چہار دیواری سے متصل ہے۔ اور اسی میدان کے دکھن کے پھاٹک کے اندر آپ کا تعمیر کردہ امام باڑہ التفات حسین کے نام سے اب بھی موجود ہے۔ تاریخ تعمیر پختہ تعزیہ خانہ شیخ محمد اسلام صاحب جو بہ زبان فارسی ہے ملاحظہ ہو۔

---

لے تذکرۂ شعراء فارسی

بود شیخ اسلام از گلزار دیں تازہ گلے
ہمچو سلطاں ذی شرف رکنِ رکیں جنت مکیں
تعزیہ خانہ کہ از نامش بسا مشہور ہست
میشود آنجا بمحفل جمع اربابِ یقیں
کرد تعمیرش یکے از عاشقانِ بوتراب
نام پر نورش بشارت با علی حق گزیں
داد ہاتف ایں ندا ہنگام سالش اے اکبر
آستانِ سرورِ دیں کعبۂ ایمان و دیں ۱۳۰۵ھ

# حضرت انیقؔ جونپوری

حافظ محمد یعقوب نام انیقؔ تخلص تھا۔ فخرِ مشرق حضرت شفیقؔ جونپوری کے والد بزرگوار تھے۔ آپ نے زانوے تلمذ حضرت داغؔ کے روبرو تہ کیا۔ آپ صاحب دیوان شاعر تھے۔ محلہ مدار ٹلہ شہر جونپور میں سکونت تھی۔ آپ بہت متقی و پرہیزگار بزرگ اور عاشق رسول تھے اور میلاد شریف بڑے والہانہ اور مستانہ انداز سے پڑھتے تھے۔

یوں تو ہر صنف سخن پر طبع آزمائی فرماتے تھے۔ لیکن نعت گوئی میں آپ کو ملکہ حاصل تھا۔ آپ کا نعتیہ دیوان "دیوانِ انیقؔ" کے نام سے طبع ہو چکا ہے آپ کی قبر پر انوار پشت مزار شریف حضرت حمزہ حبشیؒ میں ہے۔ نمونہ کلام نعتیہ یہ ہے

ملا نام خالق سے نام آپ کا
کلام الٰہی کلام آپ کا
غلاموں کا ہے کام فریاد کرنا
مصیبت میں کام آنا کام آپ کا

# حضرت وحید ثانی جونپوری

عبدالوحید نام وحید تخلص تھا۔ مرزا فائز بنارسی کے شاگرد تھے۔ آپ ایم اے پاس گورنمنٹ ہائی اسکول جونپور کے انگلش ٹیچر تھے اور وطن بنارس تھا مگر ترک وطن کرکے جونپور میں رہنے لگے اور جونپور ہی کو محلہ رضویخاں میں وطن بنالیا۔ قبر شاہی عیدگاہ کے پچھم میں ہے اور لوح مزار نصب ہے۔ نمونہ کلام یہ ہے۔

گو دیر سے پہونچا اے ساقی میں آتو گیا مے خانے میں
گر مے نہیں بوندے سے ہی سہی کچھ تو ہے ابھی پیمانے میں

# حضرت موج جونپوری

منشی چھوٹے لال نام اور موج تخلص تھا۔ آپ حضرت داغ کے شاگرد تھے۔ منڈیاہوں تحصیل کے رہنے والے قوم کے کائستھ تھے۔ منشی رنچھوڑ داس نامی کے خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔ آپ کے آبا و اجداد سلطنت مغلیہ سے وابستہ تھے۔ خود آپ رانی دھن دئی کنور صاحبہ اردو بازار جونپور کے ریاست کے منیجر تھے۔ شعر و شاعری کا اچھا خاصا مذاق رکھتے تھے۔ آپ کا انتقال جونپور میں ہوا۔ آخری رسوم بھی یہیں ادا کی گئیں۔ نمونہ کلام یہ ہے

مروت کب تمہارا نام لینے دے گی محشر میں
مگر اتنا تو کہہ دیں گے اسی مجمع میں قاتل ہے[1]

# حضرت ناشاد جونپوری

منشی سنکٹھا پرشاد نام ناشاد تخلص تھا۔ حضرت شہیر مچھلی شہری کے

---

[1] تجلی نور تذکرہ شعرا فارسی

آپ شاگرد تھے۔ تحصیل مچھلی شہر میں پیدا ہوئے اور جونپور آکر مستقل سکونت اختیار کر لی۔ عربی فارسی پر آپ کو عبور حاصل تھا۔ کلام صاف ستھرا ہوتا۔ جونپور سے ایک ہفتہ وار اخبار ایڈیشنک کا اجرا کیا۔ اس اخبار کے اڈیٹر، پرنٹر اور پبلشر آپ خود ہی تھے۔ یہ اخبار عرصہ تک کامیابی سے جاری رہا۔ جونپور ہی میں آپ کا انتقال ہوا۔ نمونۂ کلام ملاحظہ کیجئے۔

آئینہ ہے جو اُس کے رُخِ انور کے سامنے
دلبر دکھائی دیتا ہے دلبر کے سامنے
میرا مقدمہ جو ہوا پیش دیکھئے
چُپ ہو گئے وہ داورِ محشر کے سامنے

# حضرت ہاشم جونپوری

نام میر محمد ہاشم تخلص ہاشم تھا۔ عربی فارسی میں فارغ التحصیل ہونے کے علاوہ انگریزی کی تعلیم بھی حاصل کی۔ سنہ ۱۸۹۰ء میں تحصیلدار اور سنہ ۱۸۹۳ء میں ڈپٹی کلکٹر ہوئے۔ سنہ ۱۹۱۳ء میں پنشن لے کر وطن آئے اور اسپیشل مجسٹریٹ مقرر ہوئے۔ سنہ ۱۹۲۰ء میں جونپور کے محلہ دریبہ میں انتقال کیا۔ شعر و شاعری سے کمالِ ذوق و شوق رکھتے تھے۔ فن تاریخ گوئی میں آپ اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔ تقریباً ڈیڑھ سو تاریخوں کا ایک مجموعہ طبع ہو چکا ہے۔ آپ کی ایک نظم "واقعہ دہلی" بہت مشہور ہے۔

دسمبر کی تیئسویں روز شنبہ — سنو قیصر آباد دہلی کا قصہ
گورنر کا تھا داخلہ شہر نو میں — امیر دار اکیس تھے حاضر جلوس میں
جلوس شہی چوک میں جبکہ آیا — کسی شخص نے پھینکا اک بم کا گولا
بچیں لارڈ اور لیڈی حسنِ خدا کی جا میں — نظر آگئیں سب کو قدرت کی شانیں

مسیحی کہا سال معجز بیاں نے
بڑی خیر کی خالقِ دو جہاں نے
۱۹۱۲ء

# حضرت ضامن جونپوری

سید علی ضامن نام ضامن تخلص تھا۔ آپ کے مورث اعلیٰ ترمذ سے آکر جونپور میں آباد ہوئے۔ آپ نے مشق سخن اپنے والد صدق جونپوری سے کی۔ آپ نے بی۔ اے علیگڈھ سے کرنے کے بعد پٹنہ میں قیام کیا اور وہیں ایک بڑے گھرانے میں شادی بھی کی۔ آپ نے جونپور کی تاریخ بڑی محنت اور کئی سال کی تحقیق کے بعد مرتب کی مگر آج تک وہ چھپ نہ سکی۔ ظفر آباد کی تاریخ "چراغ نور" پر آپ کے حواشی ہیں جو بڑے تحقیقی ہیں۔ پیدائش و وفات آپ کی جونپور میں ہوئی۔ آپ کی آخری آرام گاہ امام باڑہ شیخ کلو مرحوم مخدوم شاہ اڈھن ہے۔ نمونہ کلام یہ ہے۔۔ جو سلطان الہند حضرت خواجہ غریب نواز کیخدمت میں نذرانہ عقیدت ہے

فقیر دیر سے بیٹھے ہیں آستانے پر

امید آنکھوں میں ہے جلوہ گر غریب نواز

نہ بھولئے گا کہ ضامن کو آپ سے ہے نیاز

ہوا ہے اس کا بھی در تک گذر غریب نواز

### قطعہ تاریخ

تاریخ وفات ہجریش ضامن گفت

خواب لحد میر محمد ہاشم ۱۳۳۹ھ

# حضرت ذوالفقار جونپوری

سید ذوالفقار حسین نام ذوالفقار تخلص تھا۔ اور بقول جناب طاہر جونپوری صاحب جن کی عمر اس وقت تقریباً ۹۰ برس ہو گی' یہ ہنر جونپوری کی اولادوں میں ہیں مفتی محلہ میں سکونت تھی۔ جونپور سے انٹر پاس کر کے علی گڈھ سے فارغ ہوئے تاریخ آپ کا خاص موضوع تھا۔ اسلامی تاریخ پر بھی کافی عبور تھا۔ طاہر صاحب

کے بیان کے مطابق شاعری میں غالب دہلوی کے شاگرد نورالدین زیدی سے مشق سخن کا شرف حاصل کیا۔ فن عروض میں آپ مانے ہوئے استاد تھے۔ شہر جونپور میں آپ کے شاگردوں کی کثیر تعداد تھی۔ غزل۔ قصیدہ۔ مرثیہ۔ سلام۔ رباعی سب کچھ کہنے پر قادر تھے۔ ۱۲۹۶ھ میں پیدا ہوئے اور ۱۹۵۰ء میں انتقال کیا۔ آپکے کلام کا نمونہ یہ ہے

مزے تو آگئے قاتل کو رقص بسمل کے
تڑپ تڑپ کے نکلتے رہیں حوصلے دل کے
وہ ابخرات جو شیشے کو توڑ کر نکلے
برس رہے ہیں وہ میخانے پر گھٹا بن کے
ترے حضور میں آیا ہوں میں گدا بن کے
مگر خموش ہوں تصویر مدعا بن کے

## حضرت زیدی ظفر آبادی جونپوری

آپ کا نام مولوی نورالدین زیدی تخلص اور سلسلۂ نسب حضرت مخدوم آفتاب ہند زیدی ظفر آبادی سے ملتا ہے۔ آپ کو علوم عربی و فارسی اور منطق و فلسفہ میں کمال حاصل تھا۔ آپ اعلیٰ درجے کے خوش نویس بھی تھے۔ مدت تک سرکاری عہدوں پر فائز رہے اور تاریخ پر کئی کتابیں جیسے تجلیٔ نور حصہ اول تا حصہ سوئم وغیرہ لکھی ہیں۔ بزرگان دین کے تذکرے بھی آپ ہی کے رہین منت ہیں۔ شعر و سخن کا ابتدا ہی سے مذاق تھا۔ مرزا غالب دہلوی کے شاگرد ہوئے۔ کلام آپ کا فارسی میں ہوتا تھا مگر جب فارسی کا رواج کم ہوا تو اردو میں کہنے لگے۔ اردو کلام کی اصلاح میر ضامن علی جلال لکھنوی سے لیتے تھے۔ قطعات تاریخ میں آپ کو ملکۂ خاص حاصل تھا۔ ظفر آباد و جونپور کے بزرگان دین کی اکثر تاریخیں آپ کی کہی ہوئی ہیں۔ ۱۹۰۵ء میں پنشن لینے کے بعد خانہ نشین ہو گئے۔ نمونہ کلام فارسی

چشم براہِ نیک ندانم براہِ کیست
تارِ نگاہ رہگزر جلوہ گاہِ کیست
گل پیرہن دریدہ و بلبل شہیدِ ناز
بوئے تو اے صبا زرہ جلوہ گاہِ کیست

نمونۂ کلامِ اردو ۔ زیری

ان کے آنے کا جو وعدہ ہے سحر ہونے تک
کون جیتا ہے شبِ غم کے بسر ہونے تک
سیلِ خوں نابِ جگر تھم نہ سکے دیدوں میں
منہ سے خوں آنے لگا آنکھوں کے تر ہونے تک[1]

# شاہ عثمان فدائی جونپوری

جسٹس سر سلیمان صاحب کے والد ماجد مولوی شاہ محمد عثمان صاحب مرحوم فاروقی فدائی تخلص جونپور کے رہنے والے تھے۔ اردو فارسی عربی کے ماہر تھے۔ پیشہ وکالت تھا۔ آپ ۱۲۷۶ھ مطابق ۱۸۵۹ء میں پیدا ہوئے اور تکمیل علم مدرسہ حنفیہ جونپور میں کیا۔ آپ حضرت مولانا ہدایت اللہ صاحب کے نامور شاگرد تھے۔ آپ کو شاعری سے بھی بے حد شغف تھا۔ آپ نے حضرت آسی جونپوری عارف باللہ سے مشق سخن کیا ہے۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو۔

شاہد و ساقی و مطرب ہمہ مطلوب من است
کیش من پیروئ پیر مغانے دارد

آپ شیخ علی حزیں کے ہم پلہ شاعر تھے۔ شیخ علی حزیں فرماتے ہیں ؎

زہر غم ہجر تو بجاں کارِ دگر افتاد — امیدِ وصالِ تو بہ عمرِ دگر افتاد

---

[1] تذکرۃ الشعراء ۔ تذکرۃ الامراء حصہ دوم

فدائی صاحب فرماتے ہیں :

از دست بشد دل چونگاہم بہ برافتاد
چوں زلف بریدم ہمہ غمہا بہ سر افتاد

فدائی صاحب اردو میں بھی شعر موزوں کیا کرتے تھے اور مومن کے جانشین تھے

جینا آزار ہو گیا ہے          مرنا دشوار ہو گیا ہے
جو داغ تھا دل میں روشن          وہ شمع مزار ہو گیا ہے
سرمایۂ نشۂ جوانی          پیری میں خمار ہو گیا ہے
کچھ ٹھیک نہیں دل و جگر کا          جب سے غم یار ہو گیا ہے

اپنے استاد حضرت مخدوم شاہ عبدالعلیم صاحب آسی کے رنگ میں انکا شعر دیکھئے

اس دلق فقیری میں نہ کچھ مال نہ زر ہے
ہے ایک دل آگاہ جو اللہ کا گھر ہے

مومن کا انداز ملاحظہ ہو

ایک وہ ہیں جو ستم توڑ رہے ہیں ہم پر
ایک ہم ہیں جو سمجھتے ہیں کرم کرتے ہیں

# حضرت نگار ظفرآبادی جونپوری

آپ کا نام مولوی عبدالصمد زیدی اور تخلص نگار تھا۔ آپ مولوی نورالدین زیدی صاحب کے چھوٹے بھائی تھے۔ آپ اعلیٰ درجے کے شاعر تھے اور حضرت داغ دہلوی کے شاگرد تھے۔ آپکو ہر صنف سخن میں کمال حاصل تھا۔ برجستہ کہتے تھے۔ نمونۂ کلام یہ ہے

دیکھ لی شمع تری ہم نے بھی ثابت قدمی
سر کٹایا رہِ الفت میں تو رونا کیسا

کی تغافل نے ترے وہ بیداد ؛ کہ ستم کا بھی کچھ گلہ نہ رہا
اپنی حیرت نے وہ ہوا باندھی ؛ اڑ گیا رنگ آئینہ نہ رہا

بڑھا نام خدا میدان معنی میں قدم میرا
لوائے غزدۂ اِنَّا فتحنا ہے قلم میرا

آپ کا انتقال ظفرآباد جونپور میں ہوا اور اپنے خاندانی قبرستان محلہ قاضی احمد نور قصبہ ظفرآباد جونپور میں دفن ہوئے۔

# حضرت مصطفےٰ جونپوری

سید مصطفےٰ حسین نام مصطفےٰ تخلص حضرت غبار کے شاگرد تھے۔ فن تاریخ گوئی میں کامل مہارت رکھتے تھے۔ محلہ بارہ دوریہ میں سکونت تھی۔ پیدائش ووفات جونپور میں ہوئی۔ آپ کی قبر محلہ بارہ دوریہ میں ہے۔ آپ نے بہت سے قطعات تاریخی کہے ہیں جو اکثر لوح مزارات پر ملتے ہیں۔ حکیم ہدایت علی کے انتقال پر آپ نے قطعہ تاریخ کہا اور ان کے نام ہی سے وفات کا سنہ ہجری برآمد کیا۔ قطعۂ تاریخ ملاحظہ ہوے

حاذق حکیم تھے جو ہدایت علی قدیم
سوئے کریم خلق سے لی راہِ مستقیم
تاریخ مصطفےٰ یہ لکھوان کی فوت کی
تھے آدمی پرانے ہدایت علی حکیم

۱۳۴۱ھ

# حضرت احقر جونپوری

مولوی محمد مبین نام اور احقر تخلص تھا۔ اپنے چچا حضرت بخت جونپوری کے شاگرد تھے۔ تبلیغ اسلام کے سلسلے میں بنگال وآسام برابر تشریف لے جاتے تھے ہر صنف سخن میں طبع آزمائی کی ہے لیکن نعت گوئی آپ کا خاص میدان تھا۔ جونپور کے مشہور محلہ ملا ٹولہ میں آپ پیدا ہوئے اور آخری آرام گاہ بھی محلہ ملا ٹولہ جونپور میں ہے نمونۂ کلام ملاحظہ ہوے

زلفِ نبی پر سنبل و ریحاں نثار ہے
مجنوں نے رات کہدیا لیلیٰ کے سامنے

# حضرت شاہ عبدالعلیم آسی جونپوری

حضرت شاہ محمد عبدالعلیم نام اور آسی تخلص تھا۔ آپ اٹھارہویں صدی عیسوی میں خانقاہ رشیدیہ جونپور کے سجادہ نشین تھے۔ آپ بہت ہی صاحب کشف و کرامات بزرگ تھے اور اردو زبان کے عظیم صوفی شاعر تھے۔ جناب طفیل احمد انصاری مفتی محلہ جونپور نے لکھا ہے کہ:۔

"آپ ۱۹ ر شعبان ۱۲۵۰ھ مطابق ۱۸۳۴ء کو سکندر پور ضلع بلیا میں پیدا ہوئے۔ عربی و فارسی کی ابتدائی کتابیں بیون میں اپنے نانا مفتی احسان علی سے پڑھیں۔ تقریباً اٹھارہ سال کی عمر میں مزید تعلیم کیلئے جونپور تشریف لائے اور خانقاہ رشدیہ جونپور کے سجادہ نشین قطب الہند شاہ غلام معین الدین امیری سے بھی کچھ درسی کتابیں پڑھیں۔"

اس میں شک نہیں کہ آپ شعر و شاعری کی خدا داد صلاحیت لے کر پیدا ہوئے تھے۔ اور طالب علمی کے دوران آپ کو جونپور میں ایک اچھا ادبی احول مل گیا جس نے سونے پر سہاگے کا کام کیا۔ روانی طبع اور خدا داد صلاحیت نے حضرت آسی کو بہت ہی جلد ایک قادر الکلام شاعر بنا دیا۔ شعر و سخن میں آپ حضرت شاہ غلام اعظم افضل الہ آبادی سجادہ نشین دائرہ شاہ اجمل کے شاگرد تھے۔ افضل صاحب حضرت شیخ امام بخش ناسخ کے ارشد تلامذہ میں تھے۔ حضرت شاہ غلام اعظم افضل برجستہ کہنے والوں میں تھے اور فنافی الرسول کی منزل پر فائز تھے۔ ایک مقام پر عقیدت و محبت کا اظہار کرتے ہوئے فرماتے ہیں ؎

پہنچا ہے عرش پر تنِ خاکیٔ مصطفےٰ
کس شان سے گئی ہے زمیں آسمان پر

اور واقعی اس شان سے زمین آسمان پر گئی کہ پھر کبھی قیامت تک نہ جائے گی۔ حضرت آسیؒ ہندوستان کے ان باکمال شعراء میں گذرے ہیں جن کے کلام پر بڑے بڑے نقادوں نے بھی قلم اٹھانے کی جرأت نہیں کی ہے۔ حیرت ہے کہ مجنوں گورکھپوری جن کے قلم سے کوئی بھی نہ بچ سکا انھوں نے بھی حضرت آسیؒ کو بہت سراہا ہے اور ان کے فضل و کمال کی کھل کر داد دی ہے۔ جناب طفیل احمد انصاری نے ایک مقام پر تحریر فرمایا ہے کہ :-

"غازی پور میں حضرت آسی کے زمانۂ قیام میں وہاں چند کاملین فن جمع ہو گئے تھے۔ جن میں شمشاد لکھنوی کاشف لکھنوی۔ حاذق مہانی۔ ہنر غازی پوری وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ شعر و سخن کی خوب محفلیں منعقد ہوتیں اور مشاعرے ہوتے۔ مومن کے ارشد تلامذہ صغیر بلگرامی بھی شریک محفل ہوتے۔ صغیر ان دنوں ڈمراؤں ضلع آرا میں رہتے تھے جو غازی پور سے قریب ہے۔ آسیؒ کی ان سے چشمک رہا کرتی تھی۔ اس کا احوال ملاحظہ کیجئے

ایک مشاعرے کی زمین آتے ہیں کیوں، جاتے ہیں کیوں تھی، لیکن حضرت آسیؒ کے پاس مصرع غلط بھیجا گیا اور زمین ' آتا ہوں کیوں۔ جاتا ہوں کیوں بتائی گئی۔ آپ جب مشاعرے میں پہونچے تو اس بات کا علم ہوا اور آپ کو یہ حرکت سخت ناگوار گذری۔ آپ نے برجستہ مقطع میں اس کا اشارہ یوں کیا ؎

طرح کا مصرعہ ہوا ہے جمع کے صیغے کے ساتھ
میں غزل مفرد میں اے آسی پڑھے جاتا ہوں کیوں

پھر آپ نے برجستہ اسی زمین میں ایک غزل لاجواب کہہ کر پڑھ دی

حاضرین محفل دم بخود ہو کر سنتے رہے۔ اس کے ایک شعر میں مخالفین پر یوں چوٹ کی ہے ؎

شمع کے مانند ہے اپنا بھی کیا سوز و گداز
صورتِ پروانہ دشمن ہم سے جل جاتے ہیں کیوں

اس واقعہ کے بعد صغیر بلگرامی کی طرف سے ایک دوسرے مصرعہ طرح کا اعلان ہوا جس کی زمین تھی 'آتے کیوں ہو، جاتے کیوں ہو۔ اس زمین میں مومن کی ایک مشہور غزل ہے۔ جس کا ایک شعر یہ ہے ؎

کھول دو وعدہ کہ تم پردہ نشیں ہو نہ وصال
اپنی زلفوں کی طرح بات بناتے کیوں ہو

یہاں پر کھول دو وعدہ خلاف محاورہ ہے۔ جب اس زمین میں حضرت آسی غزل پڑھنے لگے تو صغیر سے آنکھ ملا کر یہ شعر پڑھا کہ دیکھئے محاورہ یوں نظم کرتے ہیں ؎

تم پری زاد ہو، وعدہ تو پری زاد نہیں
آپ اڑتے ہو اڑو، بات اڑاتے کیوں ہو

اس شعر میں تکرار لفظی ضرور ہے۔ لیکن باوجود اس کے محاورہ کو اس طرح نگینہ کی طرح بیٹھا دیا ہے کہ روانی کے ساتھ الفاظ کی تکرار گراں نہیں گذرتی۔ اسی غزل کا ایک شعر تصوف کے رنگ میں ملاحظہ ہو ؎

تم نہیں کوئی تو سب میں نظر آتے کیوں ہو
سب تمہیں ہو تو پھر منہ چھپاتے کیوں ہو[1]

---

[1] شاہ محمد عبد العلیم آسی حیات و فن، جناب طفیل احمد انصاری مفتی محلہ جونپور مطبوعہ نیا دور لکھنؤ ماہ اگست ۱۹۸۳ء

حضرت آسیؒ ایک عاشق اور درویش کامل و فنافی اللہ بزرگ تھے
وہ اکثر و بیشتر واردات قلبی کو شعر کے قالب میں ڈھال دیتے تھے اور زیادہ تر
تصوف کے حقائق و معارف اور رموز و نکات کو برملا بیان کرتے تھے۔ فرماتے ہیں

ے شعر گوئی نہ سمجھنا کہ میرا کام ہے یہ
قالب شعر میں آسی فقط الہام ہے یہ
اگر بیان حقیقت نہ ہو مجاز کے ساتھ
وہ شعر لغو ہے آسی کلام ناکارہ

جناب طفیل احمد انصاری نے بہت ہی گہرائی اور قریب سے حضرت آسیؒ کو
دیکھا ہے اور انھوں نے وہی بات کہہ دی ہے جو میں کہنا چاہتا تھا۔ اس لئے
میں اپنی بات ان کے الفاظ میں پیش کر رہا ہوں کیونکہ تقاضائے محبت یہی ہے

"حضرت آسیؒ ایک صاحب دل اور صاحب نسبت بزرگ
تھے جو بادۂ تصوف میں سرشار و مست رہتے تھے آپ کے
ہر شعر میں ایک تہہ نکلتی ہے اور مجاز کے پردے میں حقیقت
نمایاں ہوتی ہے۔ واردات قلبی کو آپ نے ایک خاص
پیرائے میں ندرت کے ساتھ بیان کیا ہے۔ ساتھ ہی
ساتھ تصوف کے دقیق مسائل کو اختصار کے ساتھ نہایت
خوبی اور صفائی کے ساتھ پیش کیا ہے۔ یہ بات خاص
کر قابل توجہ ہے کہ تصوف کے دقیق مسائل کو بیان
کرنے میں کلام کی رنگینی، دل آویزی اور رعنائی
متاثر ہونے نہیں پاتی۔ انداز بیان کی پختگی، خیالات
کی پاکیزگی اور لطافت مضامین کی علو شان حضرت
آسیؒ کی نمایاں خوبیاں ہیں[1]

---

[1] نیا دور لکھنؤ ماہ اگست ۱۹۸۳ء ص ۲۹

پوچھتے ہو کہ سرِّ وحدت کیا | ماسوا کی بھلا حقیقت کیا
---|---
نقدِ ہستی نثار یار کرے | یہ نہیں ہے تو پھر محبت کیا
واعظو! اسکو دیکھ لو پہلے | پھر کہو حور کیا ہے جنت کیا

ہو مسلّم وسعتِ ذوقِ نظر
قطرے میں جب سیرِ دریا کیجئے

سلوک راہ وفا میں فنا کے طور ہیں اور
جو آپ مار کے تیشہ مرا تو جھک مارا

انا الحق اور مشتِ خاکِ منصور!
ضرور اس نے اپنی حقیقت جانی

کس کی حسرت نے جگایا تھا ہمیں
نیند سوئے قبر میں نوشاہ کی

ایک دوسری جگہ حضرت منصور حلاجؒ کے بارے میں یوں اظہار فرماتے ہیں

ے انا الحق بھلا قول منصور تھا
بتاؤ تو بندہ خدا ہو گیا

غور فرمایئے کہ حضرت آسیؒ مقام فنا سے بات کر رہے ہیں اور حضرت منصورؒ کی روح مبارک سے ہمکلام ہیں۔ چونکہ قول انا الحق اور منصورؒ کی حالت میں صحیح مطابقت تھی اس لئے درست تھا۔ برخلاف اس کے فرعون نے یہی بات خدا کی نفی میں کہی اور اپنے کو رب کہا جو غلط تھا۔ اور فرعون کے قول اور حالت میں قطعی مطابقت نہ تھی اس لئے جھوٹ تھا۔ منصور حلاجؒ کی بات مقام فنا سے ہے۔

سکندر پور حضرت آسیؒ کا مولد تھا۔ اور یہ خطہ جونپور کی طرح گلاب، جنبیلی بیلا اور کیوڑہ کے لئے بہت ہی زرخیز ہے۔ حُسن اتفاق کہ یہاں گومتی ہے تو وہاں دریائے گھاگھرا ہے۔ صحرائے ختن کے مُشک دبو کی تعریف تو فارس کے شعرا نے خوب کی ہے۔ لیکن حضرت آسیؒ نے صحرائے سکندر پور کو کتنی حقیقت بیانی سے

پیش کیا ہے اور جو تعریف کی ہے وہ اپنی مثال آپ ہے۔ ملاحظہ کیجئے۔

؎ پرتوِ عارض ہے دریا نور کا
زلف صحرا ہے سکندر پور کا

غور فرمایئے کہ حضرت آسیؒ کا کیا مقام و مرتبہ تھا حالانکہ وہ گمنامی کی زندگی بسر کرتے تھے اور ان کو شہرت سے سخت نفرت تھی۔ جونپور سے شایع ہونے والا مشہور ہفتہ وار اخبار "جادو" کا جب ادبی ضمیمہ شائع ہوا تو اس سلسلہ میں حفیظ جونپوری جیسے قادر الکلام اور کہنہ مشق شاعر نے ایک نظم کہی تھی جس میں حضرت آسیؒ کی شاعرانہ عظمت اور ان کی عارفانہ رفعت کا اعتراف کیا ہے۔

؎ کلام اس میں آسی کا ہوگا اگر
لگائیں گے آنکھوں سے اہلِ نظر

افسوس کہ اس کتاب میں تفصیل کی گنجائش نہیں ہے ورنہ آپ کے اس مختصر ذکر سے طبیعت کو سیری نہیں ہو رہی ہے آپ کے کلام سے چند اشعار بطور نمونہ ملاحظہ ہوں ؎

رات تو رات ہے بس مردِ خوش اوقات کی رات
گریۂ شوق کی یا ذوقِ مناجات کی رات

گریۂ غم سے لگی رہتی ہے ساون کی جھڑی
کوئی موسم ہو یہاں رہتی ہے برسات کی رات

شبِ دیجور ہے یا ظلمتِ ایامِ فراق
کیا لکھی تھی میری تقدیر میں دن رات کی رات

رات دن ہوتی ہے اللہ رے تیری قدرت
عید کا روز ہے یاروں سے ملاقات کی رات

اب تو بھولے نہ سمائیں گے کفن میں آسی
ہے شبِ گور بھی اس گل سے ملاقات کی رات

## دیگر

چار یارانِ نبیؐ میں آسی — تبعیت مجھے ہر یار کی ہے
طلب راہِ خدا میں لیکن — پیروی حیدرِ کرار کی ہے

آخری زمانہ میں آپ کا میلانِ طبع سلسلۂ چشتیہ کی طرف بہت زیادہ ہو گیا تھا سلطان الہند حضرت خواجہ غریب نوازؒ کی خدمت میں اپنا نذرانہ عقیدت اس طرح پیش کیا ہے اور حضرت خواجہ کی روحِ پرفتوح سے بہت مالا مال ہوئے ہیں۔

ادا سے دیکھ لو جاتا رہے گلہ دل کا
بس اک نگاہ پہ ٹھہرا ہے فیصلہ دل کا
میں اور مے ناب مرا منہ یہ کہاں ہے
تلچھٹ بھی اگر دے کرم پیرِ مغاں ہے

---

وہاں پہونچ کے یہ کہنا صبا سلام کے بعد
کہ تیرے نام کی رٹ ہے خدا کے نام کے بعد
پیامبر کو روانہ کیا تو رشک آیا
نہ ہمکلام ہوا اس سے مرے کلام کے بعد

صوفیہ کرام کے یہاں خرقۂ فقیری کی بڑی اہمیت ہے۔ اس خرقہ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے شبِ معراج کی واپسی کے بعد خلفاً راشدین کی موجودگی میں سوال و جواب کے بعد حضرت علیؓ کو دیا تھا۔ دیکھئے حضرت آسیؒ نے کتنے والہانہ انداز میں اس کو پیش کیا ہے ؎

خرقۂ فقر کے رتبے عُرفا جانتے ہیں
یہ وہ جامہ ہے جسے آلِ عبا نے بھیجا
آسیؔ نامہ سیہ لائق دوزخ بھی نہ تھا
خلد میں الفتِ شاہِ شہداء نے بھیجا

تصوف کا ایک خاص رنگ ملاحظہ ہو اس میں آپ نے کتنی بے باکی اور صفائی سے اسرار سے پردہ اٹھایا ہے ؎

عشق کامل ہو تو مرشد نہیں ایسا کوئی
خود وہی قبلہ وہی قبلہ نما ہوتا ہے
دل جو تھا خاص گھر اس کا نہ بنایا افسوس
مسجد و دیر بنایا کرو کیا ہوتا ہے
بُتِ پندار جب دل سے جدا ہوتا ہے
یہی دل رتبے میں کعبے سے سوا ہوتا ہے

---

فنافی اللہ جب ہم ہو گئے ذات الٰہی میں
ہمیں بندے بنے اپنے ہمیں اپنے خدا ٹھہرے

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مقام و مراتب انسان کی فہم و ادراک سے بالاتر ہیں حضرت آسی آنے اسرار سے پردہ اٹھاتے ہوئے آپ کے مقام و مرتبہ کی ایک جھلک دکھائی ہے

وہی جو مستوئ عرش ہے خدا ہو کر
اتر پڑا ہے مدینہ میں مصطفےٰ ہو کر

۲ر جمادی الاول ۱۳۲۵ھ مطابق ۲ر فروری ۱۹۱۷ء شہر غازی پور محلہ نورالدین پور آپکی سسرال میں آپ کا وصال ہوا۔ اور مکان کے سامنے افتادہ زمین پر دفن ہوئے جناب مولوی محمد احمد امین سکندر پوری نے "لقد رضی اللہ عنہ" سے تاریخ وفات نکالی ہے ؎[1]

جناب طفیل احمد انصاری صاحب کی شعر و سخن پر گہری نظر ہے اور وہ ایک اچھے انشاء پرداز اور نقاد ہیں ان میں بلا کی ذہانت اور فطانت و ذکاوت ہے۔ وہ بہت سخن سنج ہیں اور جو کچھ کہتے ہیں اسمیں بڑی نزاکت ولطافت گہرائی اور گیرائی ہوتی ہے۔

---

[1] نیا دور ماہ اگست ۱۹۶۳ء۔ روزنامہ قومی آواز مورخہ ۱۷ر جون ۱۹۸۱ء سمات الاخبار، آجکل دہلی مولانا حسرت موہانی نمبر ص ۳۰۰

## دیگر

چار یارانِ نبیؐ میں آسیؔ — تبعیت مجھے ہر یار کی ہے
طلب راہِ خدا میں لیکن — پیروی حیدرِ کرار کی ہے

آخری زمانہ میں آپ کا میلانِ طبع سلسلۂ چشتیہ کی طرف بہت زیادہ ہوگیا تھا سلطان الہند حضرت خواجہ غریب نوازؒ کی خدمت میں اپنا نذرانۂ عقیدت اس طرح پیش کیا ہے اور حضرت خواجہ کی روحِ پُرفتوح سے بہت مالا مال ہوئے ہیں۔

ادا سے دیکھ لو جاتا رہے گلہ دل کا
بس اک نگاہ پہ ٹھہرا ہے فیصلہ دل کا
میں اور مئے ناب مرا منہ یہ کہاں ہے
تلچھٹ بھی اگر دے کرمِ پیرِ مغاں ہے

---

وہاں پہونچ کے یہ کہنا صبا سلام کے بعد
کہ تیرے نام کی رٹ ہے خدا کے نام کے بعد
پیامبر کو روانہ کیا تو رشک آیا
نہ ہمکلام ہوا اس سے مرے کلام کے بعد

صوفیہ کرام کے یہاں خرقۂ فقیری کی بڑی اہمیت ہے۔ اس خرقہ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے شبِ معراج کی واپسی کے بعد خلفاءِ راشدین کی موجودگی میں سوال وجواب کے بعد حضرت علیؓ کو دیا تھا۔ دیکھئے حضرت آسیؔ نے کتنے والہانہ انداز میں اس کو پیش کیا ہے ؎

خرقۂ فقر کے رتبے عُرفاً جانتے ہیں
یہ وہ جامہ ہے جسے آلِ عبا نے بھیجا
آسیؔ نامۂ سیہ لائق دوزخ بھی نہ تھا
خلد میں الفتِ شاہِ شہداء نے بھیجا

تصوف کا ایک خاص رنگ ملاحظہ ہو اس میں آپ نے کتنی بے باکی اور صفائی سے اسرار سے پردہ اٹھایا ہے ؎

عشق کامل ہو تو مرشد نہیں ایسا کوئی
خود وہی قبلہ وہی قبلہ نما ہوتا ہے
دل جو تھا خاص گھر اس کا نہ بنایا افسوس
مسجد و دیر بنایا کرو کیا ہوتا ہے
بُت پندار جب دل سے جدا ہوتا ہے
یہی دل رتبے میں کعبے سے سوا ہوتا ہے

---

فنا فی اللہ جب ہم ہو گئے ذات الٰہی میں
ہمیں بندے بنے اپنے ہمیں اپنے خدا ٹھہرے

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مقام و مراتب انسان کی فہم و ادراک سے بالاتر ہیں حضرت آسیؔ نے اسرار سے پردہ اٹھاتے ہوئے آپ کے مقام و مرتبہ کی ایک جھلک دکھائی ہے

وہی جو مستوئ عرش ہے خدا ہو کر
اتر پڑا ہے مدینہ میں مصطفےٰ ہو کر

۲ر جمادی الاول ۱۳۲۵ھ مطابق ۲ر فروری ۱۹۱۷ء شہر غازی پور محلہ نورالدین پور آپکی سسرال میں آپ کا وصال ہوا۔ اور مکان کے سامنے افتادہ زمین پر دفن ہوئے جناب مولوی محمد احمد امین سکندر پوری نے "لقد رضی اللہ عنہ" سے تاریخ وفات نکالی ہے [1]

جناب طفیل احمد انصاری صاحب کی شعر و سخن پر گہری نظر ہے اور وہ ایک اچھے انشاء پرداز اور نقاد ہیں ان میں بلا کی ذہانت اور فطانت و ذکاوت ہے۔ وہ بہت سخن سنج ہیں اور جو کچھ کہتے ہیں اسمیں بڑی نزاکت و لطافت گہرائی اور گیرائی ہوتی ہے۔

---

[1] نیا دور ماہ اگست ۱۹۶۲ء ۔ روزنامہ قومی آواز مورخہ ۱۷ر جون ۱۹۸۱ء سمات الاخبار، آجکل دہلی مولانا حسرت موہانی نمبر ص ۷۳...

# فخر مشرق حضرت شفیق جونپوری

الحاج حافظ ولی الدین نام اور شفیق تخلص تھا مشقِ سخن حضرت مولانا حسرت موہانی سے فرمائی۔ مولانا شفیق عربی و فارسی کے زبردست عالم اور حنفی المسلک تھے آپ کو سب سے پہلے علامہ اقبال سہیل اعظمی نے "فخر مشرق" کا شبلی منزل کے آل انڈیا مشاعرے میں خطاب دیا تھا۔ اس کے بعد آل انڈیا مدح صحابہ مشاعرہ لکھنؤ میں آپ کے فخر مشرق ہونے کا اعلان کیا گیا تھا۔

آپ ملک گیر شہرت کے مالک اور صف اول کے شاعر تھے۔ اور ہر صنف سخن میں کامیاب طبع آزمائی کی ہے۔ آپ کی آواز فطری اور نہایت مسحور کن تھی کہ سننے والا بے ساختہ یہ کہنے پر مجبور تھا کہ یہ وارالحن داؤدی کا پرتو ہے۔ آپ کے مومنین میں ایک عظیم مذہبی شخصیت مذہب امامیہ کے روشن خیال وسیع النظر مجتہد العصر حضرت مولانا شبیر صاحب رددولوی اعلی اللہ مقامہٗ کی تھی جو حضرت شفیق صاحب کی غزلوں نظموں، رباعیوں اور قصائد پر فخر سے داد دیا کرتے تھے۔ آپ حب وطن کے جذبے سے سرشار تھے۔ کلام میں جدت و ندرت انوکھاپن اور دل نشیں ترکیب الفاظ ہر جگہ موجود ہے

آپ واقعی بہت شفیق، خلیق اور ملنسار واقع ہوئے تھے۔ آپ کے دل میں محبت انکساری اور ہمدردی کا جذبہ کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا تھا۔ صوبائی اور مرکزی حکومت نے آپ کی قدر دانی کی اور آخر وقت تک وظیفہ ملتا رہا۔ حضرت مولانا عبدالسلام ندوی۔ علامہ نیاز فتحپوری۔ ڈاکٹر سید اعجاز حسین۔ آل احمد سرور۔ مولانا حضرت موہانی اور علامہ ماہر القادری جیسے مشاہیر اور نقاد شفیق صاحب کے کلام کو عہد حاضر کے شعراء کے مقابلہ میں اغلاط سے پاک اور فنی محاسن سے آراستہ تسلیم کرتے تھے

آپ کی آخری آرام گاہ حضرت حمزہ چشتی رح کے روضہ کے باہر دکھن میں ہے۔

نمونہ غزل کے اشعار ملاحظہ ہوں ؎

حریم نازتک اپنی نظر نے کام کیا　　　　ہزار آپ نے پردے کا اہتمام کیا

قضا چن چن کے کلیاں توڑتی ہے شاخ ہستی سے
ہزاروں پھول مرجھائے مگر ہم کو نہ موت آئی

فخر مشرق حضرت شفیق جونپوری پیدائش سنہ ۱۹۰۲ء وفات سنہ ۱۹۶۳ء نمبر ۱۱۴

چمن والوں نے آزادی تو پائی — بہار اب تک نصیب دشمناں ہے
میرے گلشن خدا جانے ترا انجام کیا ہوگا — جسے مالی بناتا ہوں وہی صیاد ہوتا ہے
خدا کی شان وہ اور انتظام مے خانہ — جسے خبر نہیں پیاسوں کی تشنگی کیا ہے
غبارِ راہ بھی اب تو چھپا جاتا ہے نظروں سے — سحر کو رونے بیٹھے شام بھی برباد کی آخر
تمہیں کالی گھٹا کا بھی نہیں پہچاننا آتا — نشیمن سے دھواں اٹھتا ہے تم کہتے ہو ساون ہے

تصرف تشنہ کامانِ جنوں کا پوچھتے کیا ہو
کہ ٹھوکر مار دیں تو چشمۂ زمزم نکل آئے

قصیدہ کے چند اشعار ملاحظہ ہوں۔ سید الشہدا کی شان میں کیسا عقیدت و محبت کا دریا بہایا ہے ؎

وہ قربانی کی دھن شوقِ شہادت وہ فداکاری
مسیح و خضر بھی کرنے لگے مرنے کی تیاری
یہ شوقِ جاں نثاری ہے یہ ذوقِ سرفروشی ہے
کہ دل ٹوٹے مگر ٹوٹے نہ پیمانے وفاداری
نہ دل کو دل سمجھتے ہیں نہ سر کو سر سمجھتے ہیں
محبت ہی محبت ہے مذاقِ ناز برداری
زمیں تپتی ہوئی وہ لو کا جھکڑ دھوپ کے شعلے
وہ ریگستاں میں ذوقِ جنوں کی گرم بازاری
غلافِ کعبہ کیا ہے بارگاہِ قدس کا پردہ
اسی پردے میں ستاری اسی پردے میں غفاری
جب اس پردے کو مجرم تھام کر آنسو بہاتا ہے
قسم ہے موتیوں میں تُل کے بکتی ہے گنہگاری

نظم کے چند اشعار ملاحظہ ہوں جس میں آپ نے وطن کی محبت کا راگ الاپا ہے اور یہاں کی عظیم شخصیتوں کے بارے میں عقیدت کا دریا بہایا ہے اور اہل وطن کو

قومی یکجہتی کا درس دیا ہے سب

اللہ میرے دیش کی شاداب فضائیں | آتی ہوئی جنت کے دریچوں سے ہوائیں
تیوہاروں کے ہیں میلے کہیں تیرتھ کی سبھائیں | پھاگن کے ہیں جھونکے کہیں ساون کی گھٹائیں

اللہ رے میرا دیش

زاہد کی مناجات ہے سادھو کی دعائیں ! | آتی ہیں کہیں کرشن کی بنسی کی صدائیں
دیکھیں جو شوالوں میں پجارن کی ادائیں | شوخانِ کلیسا بھی جبینوں کو جھکائیں

اللہ رے میرا دیش

جمنا ترے شاداب کنارون پہ نظر ہے | گنگا ترے بہتے ہوئے دھاروں پہ نظر ہے
بھیگے ہوئے ساون کی پھواروں پہ نظر ہے | بھارت تری آغوش کے تاروں پہ نظر ہے

اللہ رے میرا دیش

رادھا کہیں سیتا کہیں لچھمن ہیں کہیں رام | ہر سمت سے دیتا ہے کوئی پریم کا پیغام
نظروں میں ہے حسنِ رخِ گیسوئے ایام | کاشی ہے مری صبح تو متھرا ہے مری شام

اللہ رے میرا دیش

پیپل کے درختوں کے تلے صبحِ وطن دیکھ | مندر کی بلندی پہ وہ سورج کی کرن دیکھ
اک سمت پجارن کا عروسانہ چلن دیکھ | پاکیزہ نگاہیں ہوں تو گھونگھٹ کا پھبن دیکھ

اللہ رے میرا دیش

مسجد کے نمازی ہوں کہ مندر کے پجاری | دونوں کے قدم چومتی ہے بادِ بہاری
فردوس کی پھلواری ہے ہر باغ کی کیاری | مالن کہیں سلمیٰ ہے کہیں راجکماری

اللہ رے میرا دیش

ناقوس کی آواز اذانوں کی صدا بھی | دل کفر در آغوش ہے قبلہ نما بھی
بت خانہ کا جلوہ بھی ہے کعبہ کی ضیا بھی | ہے وحدتِ اقوام میں توحیدِ خدا بھی

کرسی پہ جگہ کے لئے کیوں حد سے گذر تو
راحت کی نشستیں ہوں محبت کے ہوں پہلو

سکھ ہوں کہ مسلماں کہ عیسائی کہ ہندو
سب ایک ہی ماتا کے ہیں بکھرے ہوئے گیسو

قطعات و رباعیات اور نعت میں بھی آپ کو ید طولیٰ حاصل تھا۔ راقم الحروف کے والد سید عبدالقدیر مرحوم کی وفات پر حسب ذیل قطعہ ارشاد فرمایا تھا ؎

سفر کرد از جہاں عبدالقدیر آہ
مزارش غیرتِ ماہ منیر است
شفیقؔ راز داں بر سنگِ مرقد نوشت
کہ ایں تربتِ عبدالقدیر است

علامہ اقبالؔ اور فخر مشرق حضرت شفیقؔ جونپوری نے سب سے زیادہ وطن کی محبت کا راگ الاپا، قومی یکجہتی، اتحاد و محبت کی دعوت دی اور ہندو دھرم کی عظیم شخصیتوں کا ادب و احترام کرتے ہوئے خراج عقیدت پیش کیا ہے۔ لیکن اہل وطن نے ایسے قادر الکلام اور صحیح فکر رکھنے والے فنکاروں کی قدر نہ کی اور نہ ملک کے اہل علم نے توجہ فرمائی اور صرف شفیقؔ ہی نہیں بلکہ غبارؔ۔ حفیظؔ۔ نازؔ۔ طارقؔ۔ دماغؔ اور وامقؔ جونپوری کو بھی قابل توجہ نہ سمجھا گیا۔ اور یہی بات ہے کہ اہل وطن میں صحیح جذبہ نہیں پیدا ہو رہا ہے۔ حضرت وامقؔ نے لطیف طنز میں کتنے پتے کی بات کہی ہے

فن کار کے کام آئی نہ کچھ دیدہ وری بھی
کرنا پڑی اس عہد میں دریوزہ گری بھی

اس میں شک نہیں کہ حضرت وامقؔ فکر و فن کے بادشاہ اور وقت کے نباض اور قارورہ شناس ہیں۔ اور کمال تو یہ ہے کہ ان کی جتنی بلند فکر و پرواز ہے ویسے ہی پرشکوہ الفاظ بھی ہیں۔ پھر ان کے کلام میں فنی معائب اور اصولی غلطیاں کیوں رہیں۔ اور شفیقؔ صاحب کا کلام اس سے پاک و صاف ہے۔ وہ ہر صنف سخن کے شاہزادے اور نثر کے امام ہیں۔ لیکن وامقؔ صاحب کو سخت شکایت ہے کہ ملک کے ناقدین اور مبصرین نے ان کے ساتھ انصاف نہیں کیا۔ لیکن نوصوف

ایس۔ ایم۔ عباس کی کتاب "فن اور شخصیت" جو انھوں نے شفیق جونپوری صاحب کے کلام کے انتخاب کے نام سے شایع کیا ہے جب اسکا مقدمہ لکھا تو خود انھوں نے شفیق صاحب کے ساتھ کہاں انصاف کیا ہے اور ایسی باتیں لکھی ہیں جو حضرت نظر فرشرقا کے شایان شان نہیں ہیں۔ انھوں نے سوا اس کے کرنا زیبا الفاظ استعمال کئے ہیں اور بیشہ زنی سے کام لیا ہے۔ شفیق صاحب کے فن اور کلام کا جائزہ لیتے وقت پتہ نہیں کہ وامق صاحب کس دنیا میں تھے۔

میں کہتا ہوں کہ خاندانی وجاہت اور افسری اور دیگر وجوہات کی بنا پر وامق صاحب احساس برتری کا شکار ہوگئے اور انھوں نے بجائے خود اپنا بلند مقام پیدا کرنے کے اس کام کو دوسروں پر چھوڑ دیا اور یہی وجہ ان کی جھنجھلاہٹ اور شکایت کی ہے ورنہ صاحب کمال تو اپنے کمال کی مستی میں ایسا محو ہوتا ہے کہ ان فروعات کی طرف وہ نظر ہی نہیں کرتا ہے۔

اگر یہ کہا جائے کہ وہ ترقی پسند تحریک کے روح رواں اور فلک کے آفتاب ہیں۔ پھر بھی مبصرینا نے ان کی طرف نظر نہ کی، اگر یہ تسلیم بھی کرلیا جائے کہ وہ آفتاب ہیں تو پھر بھی اس کا نور مستعار ہے۔ آفتاب روح سے اور اس سرزمین شیراز ہند جونپور میں ایسے ایسے باکمال علماء صوفیاء، عارفین باللہ اور شعراء گذرے ہیں جو حقیقت میں روح کے آفتاب ہیں جن کے نور کا سرچشمہ ذات باری ہے اور وہ فنا فی الذات باری ہیں۔ اور جن کے سامنے ہند و بیرون ہند کے طالبان علم و فن اور شعر و سخن نے زانوئے ادب تہہ کیا اور ظاہری و باطنی فیض و کمال سے مالا مال ہوئے ہیں۔ جب ان کی طرف ملک کے نقادوں، نباضوں تذکرہ نگاروں نے توجہ نہ کی اس لئے نہیں کہ اگر وہ توجہ کرتے تو خود ان کی بساط الٹ جاتی اور ان کا چاند گہن میں آجاتا۔ کیونکہ یہ روح کے آفتاب ہیں۔ جن کا مقام و مرتبہ عارف رومی رح نے یہ بیان کیا ہے ؎

آفتاب روح نے آن فلک کہ زنورش زندہ اند انس وملک

وہ ایم کوٹھیاوی راہی ہوں یا ڈاکٹر افغان اللہ خاں نے وامق صاحب سے بے اعتنائی اور عدم توجہی کا رونا تو خوب رو یا لیکن کسی نے بھی صفائی و پاک دلی کے ساتھ یہ نہیں بتایا کہ اس کی تلافی کیسے ہو گی اور ان کو کس طرح ان کا صحیح مقام ملے گا جس کے وہ مستحق ہیں۔ وامق جونپوری کے ساتھ یہ بے اعتنائی کیوں برتی گئی۔ میری نظر میں وامق صاحب کی صاف گوئی، فکر و فن کی بلندی، حقیقت پسندانہ مزاج، دوسروں پر اعتماد، احساس برتری اور خاندانی وجاہت نے ان نقادوں اور نباضوں کو ان کی طرف متوجہ نہ ہونے دیا اور جن اہل نظر اور مبصرین نے وامق صاحب کو قابل اعتنا سمجھا وہ صفر کے برابر ہیں اور انھوں نے بھی صرف حق رفاقت ادا کیا ہے۔

میں نے آج سے ۱۷ سال پہلے فخر مشرق حضرت شفیق جونپوری کے کلام کا انتخاب "پھول اور چراغ" کے نام سے ۶۰۰ صفحات میں ملک کے مشاہیر ادبار و شعرار اور مبصرین کی آرار کے ساتھ شائع کیا تھا۔ افسوس تو یہ ہے کہ اتنا جامع اور مانع انتخاب کو نہ تو ایس ایم عباس نے پڑھنے کی زحمت کی اور نہ وامق صاحب نے مطالعہ فرمایا۔ ورنہ ان سے شفیق صاحب کے بارے میں اتنی اہم فروگذاشت نہ ہوتی۔ بہر حال حضرت شفیق جونپوری پر وامق صاحب کا مقدمہ ان کے فن اور شخصیت پر ایسا داغ ہے جس کی تلافی ممکن نہیں اور کبھی مستقبل کا نقاد انھیں معاف نہ کرے گا۔ کیونکہ انھوں نے الزام تراشی اور بہتان بازی کی ہے۔ میں صفائی سے مزید کہتا ہوں شفیق میموریل کمیٹی کے صدر عزیز ربانی صاحب عزیز مرحوم کی زیر نگرانی یہ کتاب اتر پردیش اردو اکاڈمی کے مالی تعاون سے شائع ہوئی تھی اور انھوں نے بھی اس مقدمہ پر کوئی اعتراض نہیں کیا۔ پتہ نہیں کہ ان کے ضمیر نے اس مقدمہ کو کیسے گوارا کیا ہے۔

# حضرت نازؔ جونپوری

شیخ ثروت حسین نام والد کا نام علی رضا اور نازؔ تخلص تھا۔ آپ فخرِ وطن حضرت حفیظؔ جونپوری اور حضرت غبارؔ جونپوری کے شاگرد رشید اور حضرت داغؔ دہلوی سے متاثر تھے۔ اکثر کلام میں انھیں کا رنگ جھلکتا ہے۔ محلہ ڈھالگر ٹولہ شہر جونپور مقابل راج کالج ان کا مکان تھا۔ اس مکان کو شفیق احمد ٹائر والے نے ان کے نواسے شہریار سے خرید لیا ہے۔ حضرت نازؔ زود گو اور کہنہ مشق شاعر تھے۔ آپ عربی و فارسی کے زبردست عالم تھے۔ قرآن پاک بڑے زور سے پڑھتے تھے۔ طلسم ہوش رُبا کے بڑے شائق تھے۔ پیدائش اور وفات جونپور میں ہوئی۔ آپ کی قبر محلہ ڈھالگر ٹولہ میں نگر پالیکا انٹر کالج اور ہیرا شیخ التفات حسین گھر کے درمیان ہے لوح قبر نصب نہیں ہے اور نہ قبر کا اب کوئی نشان ہے۔ آپ چار غیر مطبوعہ دیوان چھوڑ گئے تھے جو برباد ہو گیا آپ جو کہتے برجستہ کہتے اور غضب کا کہتے۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو ؎

جب نہ تب تیکھی طبیعت جب نہ تب تیکھا مزاج
واہ ری تیری طبیعت واہ رے تیرا مزاج
مہربانی آپ کی جو آپ نے پوچھا مزاج
کیا غریبوں کی طبیعت کیا غریبوں کا مزاج

دیگر

جوشِ جنوں میں اُف ترے وحشی کا چیخنا
بند اپنے ہاتھ سے درِ زنداں کئے ہوئے
دامن کو چاک تابہ گریباں کئے ہوئے
پھرتے ہیں نازؔ کار نمایاں کئے ہوئے

یہ تو صحیح ہے کہ شیخ ثروت حسین مرحوم کا تمام غیر مطبوعہ کلام برباد ہو گیا اور مطبوعہ کوئی تھا ہی نہیں۔ لیکن ان کے لائق و فائق شاگرد نبی حسن عرف نبا جن کا

تخلص شوخ ہے۔ ان کے سینے میں ابھی تک بہت کچھ محفوظ ہے۔ اور وہ ناز صاحب کے دیوانہ اور فدائی ہیں اور دیوانہ وار ان کے اشعار سناتے ہیں۔ لیکن قوم کا مذاق ہی بدل گیا ہے۔ وہ اس کان سے سنتے ہیں اور واہ واہ کرتے ہیں اور دوسرے کان سے نکال دیتے ہیں۔ ان کے کلام کی طباعت کی طرف بالکل توجہ نہیں دیگئی جناب شوخ صاحب نے جو ان کا کلام راقم الحروف کو سنایا ہے وہ بطور نمونۂ کلام نذر ناظرین ہے۔

بتوں کو کرتا ہے سجدہ یہ کیا دل میں سمائی ہے
خدا کے گھر میں کس کے سامنے گردن جھکائی ہے

یہاں تک تو ہماری فاقہ مستی رنگ لائی ہے
کہ عزت آبرو سب پیٹ کے کُٹّے لگائی ہے

چٹائی ہے نہ پائی ہے اور نہ کوئی چارپائی ہے
مقدر کی نحوست ہے یہی اوڑھی بچھائی ہے

نہ گھر میں کوئی دھیلا ہے نہ پیسہ ایک پائی ہے
مگر اتنے سے قلبِ ناتواں میں جان آئی ہے

غریبوں نے اگر فاقہ کی بیحد مار کھائی ہے
امیروں کے یہاں نخوت سے بلغم کی چڑھائی ہے

خدا رکھے ابھی نیاؔز کا سن ہی کیا ہے بچہ ہے
مگر اس بت پر کیا ظالم طبیعت اس نے پائی ہے

# وزیر حسن نامی جونپوری

نام وزیر حسن اور نامی تخلص تھا۔ محلہ تاڑتلہ کے رہنے والے تھے گہوارۂ علم و فن میں آنکھ کھولی۔ علوم متداولہ علمار جونپور سے حاصل کیا۔ عربی فارسی اور اردو میں بلند پایہ استعداد رکھتے تھے۔ شعر و سخن کا ذوق فطری تھا۔ تاریخ پیدائش ۱۶؍شوال ۱۳۱۳ھ ہے۔ فکر و فن میں مرتبہ عالی رکھتے تھے اور بہت ہی زود گو، کہنہ مشق اور قادر الکلام شاعر تھے۔ آپ بہت ہی سادگی پسند خوش مزاج اور منکسر مزاج طبیعت اور عادت کے مالک تھے۔ نظم و نثر دونوں پر قابو تھا ہفتہ وار 'العادی' اور 'سرفروش' کے اڈیٹر بھی ہوئے۔ لیکن نام و نمود اور شہرت کی قطعی پرواہ نہ تھی۔ اتنے قادر الکلام تھے کہ کتنوں کو کہنہ مشق بنا دیا شاعری میں بڑے بڑوں کی آبرو رکھ لی ہے۔ آپ کا دیوان غیر مطبوعہ ہے۔ آخری آرامگاہ مسجد دیوان شاہ کبیرؒ سے متصل محلہ تاڑتلہ میں ہے۔

نامی صاحب کے حالات زندگی اور نمونۂ کلام کے سلسلہ میں ابوذر انصاری صاحب نے ان کے متعلقین اور زماں حسین جامی صاحب سے رابطہ کیا اور ان حضرات نے وعدہ بھی کیا لیکن تعجب ہے کہ کسی قسم کا کوئی تعاون نہیں کیا اور ایسا غائب ہوئے کہ تلاش کرنا دشوار ہوگیا۔ مجبوراً اسلم سہیل صاحب سے رابطہ قائم کرنے پر غزل کے چند متفرق اشعار بطور نمونہ کلام پیش کئے جارہے ہیں ؎

ہم نہ آتے عالم فانی میں لیکن آگئے
زندگی کے نام پر افسوس دھوکا کھا گئے

---

وہ جان جاں خفا خفا وہ مہرباں الگ الگ
عجیب میری زندگی کہ جسم و جاں الگ الگ

---

تڑپ رہا ہے ہر ایک ذرہ وجود میرا
یہ دل کا درد ہے ظالم کہاں نہیں ہوتا

جنوں شعاروں کو ناصح چلے ہیں سمجھانے　　　خوشا فریبِ خرد یہ بھی ایک دیوانے

---

غرورِ حسن کا صدقہ ذرا جواب تو دے　　　تجھے سلام کہا ہے تری تمنا نے

---

رنگ ہے آگ ہے پانی ہے جانے کیا　　　جام پینا ہے تو تجزیہ جام نہ کر

---

مستِ خرام نازِ چمن ہے کہ میکدہ　　　اُس گل کو جام اسکو سبو تم نے کردیا

---

اظہارِ آرزو پہ نگاہیں جھکی جھکی
نامی تری مراد تجھے غالباً ملے

حضرت علی رضی اللہ عنہ ولایت مآب کی شان میں سلام کے چند شعر ملاحظہ ہوں

جھکی نظر تو مودب ہوئے قلوب زمیں
اٹھی تو عرش کے تارے سلام کہتے رہیں

کربلا والوں سے ممتاز نہیں دیکھے ہیں
سر بریدہ و سرافراز نہیں دیکھے ہیں

لاشِ اکبر پہ یہ ماں کہتی تھی جاگو مرے لال
میں نے سونے کے یہ انداز نہیں دیکھے ہیں

درِ عباس سے مل جائے گی ہر ایک مراد
تو نے نامی ابھی اعجاز نہیں دیکھے ہیں

# نبی حسن عرف نبنّا صاحب شوخ

نام نبی حسن اور شوخ تخلص تھا۔ وہ اپنے رنگ میں منفرد، بہت ہی شوخ مزاج اور ناز مرحوم کے فدائیوں میں تھے۔ واقعی نبنّا صاحب اس ۷۰ سال کی عمر میں بھی اتنے شوخ تھے کہ میں ان کی شوخی کو کیا بیان کروں لڑکپن میں ان کی شوخ طبیعت کے پیش نظر ایک رندمشرب شاعر نے ایک نظر دیکھ کر برجستہ کہا تھا ؎

نوجوانی میں بھلا کیا وہ بُت پُر فن ہوگا
قاتلِ خلقِ خدا جس کا لڑکپن ہوگا

ذرا اس عمر میں ناظرین ان کی شوخ ادا کو ملاحظہ فرمائیں کہ ایک روز شعر سنانے لگے اور سنانے کے بعد خود محظوظ ہوئے کہ میں حیرت زدہ رہ گیا۔ اور یہی کہنے پر مجبور ہوا کہ ان پر یا تو عالم جذب طاری ہے یا یہ محویت ومستی میں کھو گئے ہیں۔

ازل سے حُسن پرستی لکھی تھی قسمت میں
مرا مزاج لڑکپن سے عاشقانہ تھا

غور فرمائیں کہ شوخ صاحب کی یہ عمر اور حُسن پرستی اور اس پر عالم مستی اور حقیقت تو یہ ہے کہ نہ کپڑا نہ جوتا اور نہ بستر اور نہ مکان اور نہ کھاٹ یا اور سب سے پہلے نیاز لاٹھی لئے ہنستے کھیلتے کودتے اور دانت نکالے چلے جارہے ہیں۔ موسلادھار بارش ہو رہی ہے۔ رات کی تاریکی اور تنہائی ہے اور اعظمی صاحب کا مرغ سمنٹ کی خالی بوری میں کندھے پر لٹکائے یہ صدا لگارہے ہیں "کہ اعظمی کھائیگا وہ آدمی کھائے گا" اور اس شعر کے مصداق ہیں ؎

جنوں شعاروں کو ناصح چلے ہیں سمجھانے خوشا فریب خرد یہ بھی ایک دیوانے

---

غرور حسن کا صدقہ ذرا جواب تو دے تجھے سلام کہا ہے تری تمنا نے

---

رنگ ہے آگ ہے پانی ہے جانے کیا جام پینا ہے تو تجزیہ جام نہ کر

---

مست خرام ناز چمن ہے کہ میکدہ اس گل کو جام اسکو صبو تم نے کردیا

---

اظہار آرزو پہ نگاہیں جھکی جھکی
نامی تری مراد تجھے غالباً ملے

حضرت علی رضی اللہ عنہ ولایت مآب کی شان میں سلام کے چند شعر ملاحظہ ہوں

جھکی نظر تو مودب ہوئے قلوب زمیں
اٹھی تو عرش کے تارے سلام کہتے رہیں

کربلا والوں سے ممتاز نہیں دیکھے ہیں
سر بریدہ و سرافراز نہیں دیکھے ہیں

لاش اکبر پہ یہ ماں کہتی تھی جاگو مرے لال
میں نے سونے کے یہ انداز نہیں دیکھے ہیں

در عباس سے مل جائے گی ہر ایک مراد
تو نے نامی ابھی اعجاز نہیں دیکھے ہیں

# نبی حسن عرف نبّا صاحب شوخ

نام نبی حسن اور شوخ تخلص تھا۔ وہ اپنے رنگ میں منفرد، بہت ہی شوخ مزاج اور نازؔ مرحوم کے فدائیوں میں تھے۔ واقعی نبّا صاحب اس ۷۰ سال کی عمر میں بھی اتنے شوخ تھے کہ میں ان کی شوخی کو کیا بیان کروں۔ لڑکپن میں ان کی شوخ طبیعت کے پیش نظر ایک رند مشرب شاعر نے ایک نظر دیکھ کر برجستہ کہا تھا ؎

نوجوانی میں بھلا کیا وہ بُتِ پُرفن ہوگا
قاتلِ خلقِ خدا جس کا لڑکپن ہوگا

ذرا اس عمر میں ناظرین ان کی شوخ ادا کو ملاحظہ فرمائیں کہ ایک روز شعر سنانے لگے اور سنانے کے بعد خود محظوظ ہوئے کہ میں حیرت زدہ رہ گیا۔ اور یہی کہنے پر مجبور ہوا کہ ان پر یا تو عالم جذب طاری ہے یا یہ محویت و مستی میں کھو گئے ہیں۔

ازل سے حُسن پرستی لکھی تھی قسمت میں
مرا مزاج لڑکپن سے عاشقانہ تھا

غور فرمائیں کہ شوخ صاحب کی یہ عمر اور حُسن پرستی اور اس پر عالم مستی اور حقیقت تو یہ ہے کہ نہ کپڑا نہ جوتا اور نہ بستر اور نہ مکان رور نہ کھاٹ یا اور سب سے پہلے نیاز لاٹھی لئے ہنستے کھیلتے کودتے اور دانت نکالے چلے جا رہے ہیں۔ موسلا دھار بارش ہو رہی ہے۔ رات کی تاریکی اور تنہائی ہے اور اعظمی صاحب کا مرغ سمنٹ کی خالی بوری میں کندھے پر لٹکائے یہ صدا لگا رہے ہیں کہ "اعظمی کھائیگا وہ آدمی کھائے گا!" اور اس شعر کے مصداق ہیں ؎

چند تصویریں بتاں اور چند حسینوں کے خطوط
بعد مرنے کے مرے گھر سے یہ ساماں نکلے

فوٹو نبی حسن عرف نبّاؔ صاحب شوخ جونپوری شاگرد رشید حضرت شیخ
ثروت حسین نازؔ جونپوری۔ فوٹو ۱۱۵

یہ تو آپ کی موجودہ زندگی ہے۔ اب ناظرین اس تصویر میں آپ کی ہئیت شکل وصورت خط وخال اور عمر ملاحظہ فرمائیں کیا کسی عاشق صادق سے کم ہیں شوخ، اور کیا شوخ نے مجنوں کی یاد تازہ نہیں کردی ہے ؟ مگر یہ شوخی اب رنگ لائی ہے اور بہار پر ہے۔ اب سوال یہ ہے کہ یہ عشق مجازی ہے یا حقیقی اسکا فیصلہ تو حق ہی کرسکتا ہے۔ لیکن اس فاقہ مستی اور بدحالی میں انکی شوخی ملاحظہ فرمائیں کہ ایک روز راقم الحروف کے کمرے میں آئے تو یہ شعر گنگنا رہے تھے ؎

شب وصل کیا مختصر ہوگئی ——— ذرا آنکھ جھپکی سحر ہوگئی

اسکے بعد حضرت شوخ نے اس عمر میں اپنی شوخی کا مظاہرہ کرتے ہوئے اس شعر پر تبصرہ فرمایا کہ عاشق سالہ نامرد تھا! پکا امرد پرست کہ معشوق بغل میں تھا اور نیند آگئی اور فرمانے لگے کہ بھیا میں نے تو اس عمر میں صرف معشوق کے تصور میں کئی راتیں حرام کردی ہیں ایک روز ذرا موج میں تھے کہ مشتری کے یہاں پہنچ گئے اور اپنی شوخی دکھلاتے ہوئے انکے لونہ زدہ کمرہ پر ایک نظر ڈالی تو کیا فرماتے ہیں۔ سنئے اور ان کی شوخی کی داد دیجئے

جا بجا یہ لونی نہیں تیرے دیواروں کی

خاک لپٹی ہے تیرے اگلے نمک خواروں کی

وہ پکے رند خراباتی تھے اور میکدے کے عاشق زار پیتے نہیں مگر ہر وقت مستی دمہ ہوشی سے سرشار رہتی اور یہ یقیناً معرفت کی مستی ہے۔ فرماتے ہیں ؎

مسجد ایسی بھری بھری کب ہے     میکدہ ایک جہان ہے گویا

میں کہاں تک انکے بارے میں بیان کروں انکا عشق اب دیوانگی کی حد میں پہنچ گیا ہے۔ ناظرین انکی تصویر دیکھ کر خود فیصلہ کرسکتے ہیں۔ آخر انکی شوریدہ مزاجی اور دیوانگی رنگ لائی خون میں حدت پیدا ہوگئی اور مورخہ ۹ دسمبر ۱۹۸۴ء بروز اتوار ان کا انتقال ہوگیا رات کو ۱۰ بجے اپنی آبائی قبرستان محلہ شیخ محامد ذبح خانہ کلاں سے اتر دفن کئے گئے

## بحر الکلام حضرت طریق جونپوری

نام حافظ معین الدین۔ تخلص طریق خطاب بحر الکلام۔ تعلیم عربی فارسی اور اردو بقدر رواج زمانہ۔ آبائی وطن شیراز ہند جونپور۔ زود گو۔ خوش گو۔ اور

خوش فکر، مست الست، گوشہ نشین شاعر تھے۔ تلمیذ سراج الملک حضرت حفیظ جونپوری اور تاج الشعراء حضرت نوح ناروی۔ قسام ازل نے آپ کو جذبۂ شعر و شاعری بدرجۂ اتم عنایت فرمایا تھا۔ محفل کی شرکتیں، ادبیات کے مطالعہ اور کلام حضرت آسی نے خصوصاً اس جذبۂ پاکیزہ کو اچھی طرح ابھارا اور پروان چڑھایا اور صحبت حفیظ اور نوح ناروی نے چار چاند لگایا۔ رنگ حفیظ اور بندش داغ کی جھلکیاں کلام میں بہت نمایاں ہیں۔

شاعر کی اٹھان کلام کی خوبیاں اور نئے دور کی جدت پسندیاں دیکھ کر حضرت افضل الدولہ مظفر الملک افضل علی خاں صاحب افضل لکھنوی بے حد شفقت فرماتے تھے اور اپنے اہم رسالہ "رسالہ منظر" میں خاص جگہ دیتے۔ آپ صاحب دیوان بھی ہیں۔ "گلزار طریق" اور "نشتر غم" دو دیوان ہیں۔ آج سے قریب ۵۰ سال پہلے ہندوستان کے تمام کامیاب رسالوں اور اخباروں میں آپکا کلام شائع ہوتا تھا۔ کوئی صنف شاعری ایسی نہیں جس میں آپنے کامیاب طبع آزمائی نہ کی ہو۔ زود گوئی ایسی کہ دریا کی روانی۔ خوش گوئی ایسی کہ لوگوں کو مسحور کر لے مگر رفتہ رفتہ یہ ذوق و شوق عشق و محبت اور تصوف و معرفت الٰہی کیطرف کھینچتا گیا اور ہر وقت مستغرق رہتے اور یا حق یا حق کہا کرتے تھے۔ خود ہی فرماتے ہیں ؎

کمند عشق نے کھینچا ہے سوئے عرش مجھے
شعاع نور کی لڑیاں ہیں یا ہیں زنجیریں

اور اس جاذبۂ حق نے ایسا اپنی طرف کھینچا کہ شعر و شاعری کا یہ درخشندہ ستارہ قطعی گوشہ نشین ہو گیا۔ نمونتہً چند اشعار ملاحظہ ہوں ؎

اک ایک قدم پہ پوچھتا ہے یہ دل بھی عجیب دیوانہ ہے
اب ختم نہیں ویرانہ ہے یا آگے بھی ویرانہ ہے

وہ بازار محبت اور یہ کم مائیگی اپنی ۔۔۔ بڑھاپا آنہ جس سوئے یہ حسرت لڑ گئی اپنی
وصل دشوار طلب حوصلہ دل ہی نہیں ۔۔۔ صبر ہوتا ہی نہیں عشق میں مشکل ہے یہی
جنت کے مزے لوٹے ساقی تری محفل میں ۔۔۔ کچھ رکھ لئے آنکھوں میں کچھ لیکے چلے دل میں
ماہ کیا چیز ہے خورشید میں وہ نور نہیں ۔۔۔ دل میں وہ جلوے عیاں ہیں جو سر طور نہیں

طریق کی منزل نہ پوچھو بندھا ہے رسوائیوں کا سہرا
عروس فطرت فریفتہ ہے وہ اس کو دولہا بنا کے نکلے

یہ عاشق و دیوانہ مدہوشی و سرمستی میں کفنی پہنے اور تہہ بند و لنگوٹا باندھے یا حق یا حق کہتا ہوا واصل بحق ہو گیا۔ اور اپنے سکونتی مکان واقع محلہ عبیر گڑھ ٹولہ نزدیک محلہ قضیانہ کے سامنے دفن ہوئے

# عارف باللہ حضرت بیدم شاہ وارثیؒ دیوہ شریف

آپ اٹاوہ کے رہنے والے تھے۔ دوران قیام اٹاوہ میں حضرت سیدنا وارث پاکؒ نے ایک عاشق مزاج بیدم شاہ کو تاڑا۔ آپ شاعر رنگین بیاں بھی اور کسی کے عاشق جانباز بھی۔ سرکار عالم پناہ حضرت وارث پاکؒ نے آپ کو دیکھا اور ایک ہی نظر میں ان کے عشق مجازی کو عشق حقیقی میں بدل دیا۔ پھر آپ دیوہ شریف آئے اور صرف ۱۷ سال کی عمر میں احرام (کفن) عطا فرما کر فقیری کی سند دیدی۔ آخر میں آپ نے اپنا وطن عزیز گھر بار مال و متاع چھوڑ کر دیوہ شریف میں رہائش اختیار کی اور سرکار وارث پاک کے قدموں میں اپنی جان دیدی جس کے متعلق آپ نے خود ہی فرمایا ہے ؂

اسی خاک آستاں پر کسی دن فنا بھی ہوگا
کہ بنا ہوا ہے بیدم اسی خاک آستاں کا

حضرت بیدم شاہ مسلک عشق کے پیرو تھے۔ حضرت سیدنا وارث پاک شہنشاہ عشاق تھے۔ آپکے سوانح نگاروں کا بیان ہے کہ سفر حج اور زیارت سرور کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد آپ پیدل نجف اشرف پہونچے اور یہاں اکیس روز قیام کیا۔ حضرت مولی علی مشکلکشا شیر خدا رضی اللہ عنہ سے بے انتہا فیوض باطنی کے بعد کربلائے معلیٰ کی زیارت کو روانہ ہوئے آپ والہانہ انداز میں ننگے سر ننگے پاؤں، پیدل سفر کرتے رہے۔ دشوار گذار راستے اور خاردار وادیوں کے مصائب جھیلتے ہوئے جب سواد کربلا میں پہونچے اور وہاں کی مٹی سے خون شہیداں کی بو محسوس کی تو دل بے قابو ہو گیا۔ اسی حالت میں گرتے پڑتے،

زار و قطار روتے دھوتے لرزہ بر اندام سید الشہداء امام عالیمقام علیہ السلام کے روضۂ اقدس پر
حاضر ہوئے یہاں پہنچکر آپکی حالت بالکل غیر ہوگئی مرقد انور میں باچشم خود اپنے جد امجد کا دیدار
اور آرام فرما دیکھ کر دنیا نظر میں ہیچ ہوگئی۔ اسکی منظر کشی حضرت کاوش وارثی نے بڑے
عقیدتمندانہ طور پر کی ہے۔ فرماتے ہیں ؎

وہ چہرہ چاند سا جو جلوہ گاہ مصطفےٰ ٹھہرا
اسی چہرہ پر آکر گرد غبار کربلا ٹھہرا

اب واپسی کے بعد حضرت سیدنا وارث پاکؒ نے اپنے لئے پلنگ، مسہری، تخت، چوکی پر سونا
اور آرام کرنا حرام کر لیا، پھر آپ زندگی میں کرسی، چارپائی تخت چوکی وغیرہ پر نہ کبھی بیٹھے
اور نہ لیٹے اور اسیوقت سے ترک لذات کی بھی ٹھان لی۔ چنانچہ شہیدان کربلا کی بھوک پیاس
کو یاد کرکے ہمیشہ کیلئے روزہ رکھنا اختیار فرمایا۔

حضرت بیدم شاہؒ سید الشہداء اور پنجتن پاک کی محبت میں فنا تھے۔ انکی بارگاہ میں نذرانہ
عقیدت لاحظہ ہو ؎

سراپائے شہید کربلا ہے مصحف ناطق | رہیں بیدم پارۂ قرآں تن تبیر کے ٹکڑے
بیدم یہی تو پانچ ہیں مقصود کائنات | خیر النساء حسین حسن مصطفےٰ علی

غرضیکہ مسلک عشق کی راہ بڑی کٹھن اور خار دار وادی ہے۔ اسمیں سوائے عاشق جانباز کے
کوئی دوسرا قدم نہیں رکھ سکتا ہے۔ چنانچہ راہ عشق کے بارے میں سرکار وارث پاک فرماتے ہیں
"عاشق کی آخری منزل محبوب کی ذات میں فنا ہو جاتا ہے اور یہی توحید کامل ہے چونکہ
عاشق کی زندگی موت کے مترادف ہوتی ہے اسلئے اسکا لباس بھی مردے جیسا ہونا چاہئے اسی وجہ
سے حضرت وارث پاکؒ اپنے فقراء کا احرام (کفن) عطا فرماتے وقت جتا دیتے تھے کہ "یہ
کفن ہے"، جسطرح مردے کو اسباب مال دنیا سے کوئی تعلق نہیں ہوتا ہے اسیطرح فقیر کو
چاہئے کہ دنیا اور دنیا کی لوازمات سے کوئی تعلق اور سرکار نہ رکھے۔ فقیر کو چاہئے کہ وہ اللہ
سے بھی نہ مانگے۔ کیا وہ نہیں جانتے جو شہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہیں"!

مل رہے گا جو اُن سے ملنا ہے | لب کو شرمندہ دعا نہ کریں

اور یہی طریقہ حضرت بیدم شاہ وارثی کا بھی تھا کہ "دعا مانگنا تسلیم و رضا کے خلاف" خود ہی فرماتے

| | |
|---|---|
| عرض حاجت ترے دربار میں ہے بے ادبی | مجھ سے محتاجوں کو بے مانگے ملا کرتا ہے |
| شکایتیں ہیں یہ کس کی دعا کے پردے میں | نہ مانگ ابر داں ذرا سمجھ تو سہی |

فقرا کاملین کے بڑے مراتب ہیں اسی لئے تو سرکار وارث پاکؒ فرمایا کرتے تھے کہ فقرا کا جہاں انتقال ہو، وہیں ان کے احرام میں لپیٹ کر دفن کر دیں۔ اسکے علاوہ یہ بھی حقیقت ہے کہ از روئے شریعت کہ شہدا کو کفن کے بجائے اُن کے لباس ہی میں دفن کرتے ہیں تو عاشقانِ الٰہی تو حقیقی شہید ہوتے ہیں کیونکہ شہید تو دشمن کی تلوار سے میدان کارزار میں مرتا ہے اور عاشق تو ادائے دوست ہی کے مارے ہوئے ہوتے ہیں

ایں کشتۂ دشمن است و آں کشتۂ دوست

حضرت سیدنا وارثِ پاکؒ یہ برابر فرماتے تھے۔ "مخلوق خدا کی خدمت کرنا ایمان کی نشانی ہے" ہندو حضرات بھی آپکے مریدین میں بہت زیادہ ہیں۔ ان کو مرید کرنے کے بعد فرماتے۔ "انصاف کا دامن نہ چھوڑنا۔ اب پتھر نہ پوجنا اور جھٹکے کا گوشت نہ کھانا"

حضرت بیدم شاہؒ کے لئے مشہور ہے کہ سفر جونپور میں آپ بھی حضرت سیدنا وارث پاکؒ کیساتھ آئے تھے اور ۲۲ روز تک یکا قیام پیلی کوٹھی اور آپ کی شاہی شاہجہانی مسجد میں رہا ہے۔ اسلئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ آپکے دیوان نور العین مصحف بیدم سے انکے عارفانہ اشعار جو اسرار و معارف سے لبریز ہیں قارئین کی اصلاحِ نفس و روح کیلئے پیش کئے جائیں: یہاں پر دیوان سے متفرق اشعار ہدیۂ ناظرین ہیں ؎

| | |
|---|---|
| زمیں روضہ کی تیرے روضہ کی زمیں ہو کر | اداکی نے رہی ہے عرش کی پہلو نشیں ہو کر |
| وہی چمکا عرب میں نور رب العالمیں ہو کر | رہا جو مدتوں تاج سرِ عرشِ بریں ہو کر |
| کہ آئے دہر میں تصویر صورت آفریں ہو کر | محمد سر سے پا تک مظہر حسن الٰہی ہیں |

ہمارے سر پہ بیدم ظل داماں محمد ہے
تو کیا کرے گا پھر خورشید محشر خشمگیں ہو کر

| | |
|---|---|
| چادر پڑی ہے گوشۂ داماں یار کی | قسمت کھلی ہے آج ہمارے مزار کی |

کیا فشار کیسی لذت فشار کی — لذت ملی ہے قبر میں آغوش یار کی
چومی رکاب اٹھ کے کسی شہسوار کی — ہمت تو دیکھئے مرے مشت غبار کی
اے اضطراب پردۂ راز نہاں نہ کھول — تجھ کو قسم ہے گوشۂ دامان یار کی
بادِ صبا مٹاتی ہے میرے مزار کو — مٹتی ہے یادگار ترے یادگار کی

بیدم جہاں میں صبح قیامت ہے جس کا نام
شاید وہی سحر ہے شب انتظار کی

یہی تقویٰ ہے یہی زہد یہی حسن عمل — کوئی سرمایہ نہیں تیری محبت کے سوا
عرصۂ حشر میں ہے شور کہ وہ آتے ہیں — یہ تو اک اور قیامت ہے قیامت کے سوا
ہے یہی میکدۂ پیر مغاں کی تعلیم — شغل کوئی نہیں شغل مئے الفت کے سوا
برہمن دیر کو کعبے کو گئے حضرت شیخ — ہم کہاں جائیں گے تیرے در دولت کے سوا

شیخ کی باتوں میں بیدم میرا جی کیا بہلے
اس کو آتا نہیں کچھ دوزخ و جنت کے سوا

جب دونوں ہی روشن ہیں اک تیری تجلی سے — پھر کعبہ تو کعبہ ہے بت خانے کو کیا کہئے
ان مست نگاہوں کی تاثیر معاذ اللہ — گردش میں زمانہ ہے پیمانے کو کیا کہئے

منزل مرے مقصد کی کعبہ ہے نہ بت خانہ — ان دونوں کے آگے چل اے ہمت مردانہ
سب نقش خیالی ہیں کعبہ ہو کہ بت خانہ — تو مجھ میں ہیں تجھ میں اے جلوۂ جانانہ
ساقی تیرے آتے ہی یہ شور ہے مستی کا — شیشہ پہ گرا شیشہ پیمانے پہ پیمانہ
یاں کافر و مومن کی تفریق ہے لاحاصل — ہر جا ہے یار کے جلوے ہیں اپنا ہے نہ بیگانہ

اگر چشم حقیقت ہیں سے دیکھیں دیکھنے والے — بتوں میں بھی نظر آتے ہیں جلوے کبریائی کے
واقعی قیدی زنجیر مذاہب ہیں وہ لوگ — جو سمجھتے ہیں خدا سبحہ و زنار میں ہے

جنون عشق کی نیرنگیاں ارے توبہ — کبھی خدا ہوں کبھی بندۂ خدا ہوں میں
حیات و موت کے جلوے ہیں میری ہستی میں — تغیرات دو عالم کا آئینہ ہوں میں
بقا کی فکر نہ اندیشۂ فنا مجھ کو — تعینات کی حد سے گذر گیا ہوں میں

اپنی ہستی کا اگر حسن نمایاں ہو جائے  
آدمی کثرتِ انوار سے حیراں ہو جائے

توڑ کر بتکدۂ بتِ پندار کو  
دیر کو کعبہ بنانا چاہیئے

جس جگہ یار کا نقشِ کفِ پا ہوتا ہے  
بس وہیں کعبۂ اربابِ وفا ہوتا ہے

سجدہ اُس سر کا ہے جو تن سے جدا ہوتا ہے  
یوں کہیں سجدۂ شکرانہ ادا ہوتا ہے

قطرہ جو بحرِ محبت میں فنا ہوتا ہے  
مٹ مٹا کر گہرِ دُرجِ بقا ہوتا ہے

بندہ جو مرضیِ مولا پر فدا ہوتا ہے  
خسروِ کشورِ تسلیم و رضا ہوتا ہے

للہ الحمد کہ اس کوچے کی میں خاک ہوا  
ذرہ جس کوچے کا خورشید نما ہوتا ہے

کشتیاں سب کی کنارے پہ پہنچ جاتی ہیں  
ناخدا جن کا نہیں اُن کا خدا ہوتا ہے

زاہدا ہوتی ہے یاں ترکِ خودی کی تعلیم  
میکدہ مدرسۂ اہلِ صفا ہوتا ہے

ہر کہ در کانِ نمک رفت نمک شد  
قطرہ دریا ہے جو دریا میں فنا ہوتا ہے

بتا ہی دیں تجھے زاہد کہاں سے آتے ہیں  
چھپے ہوئے درِ پیرِ مغاں سے آتے ہیں

زباں سے نام نہ لوں جانتا ہوں میں لیکن  
یہ تیر میری طرف جس کی کماں سے آتے ہیں

ملا کے خاک میں کرتے ہیں خاک بھی برباد  
بھلا وہ باز کبھی امتحاں سے آتے ہیں

ہر اک قدم پہ ہے صد گونہ احتیاط کا رنگ  
حضور نیر تو ہے یوں کہاں سے آتے ہیں

ہے جن کا وِرد کہ ناغہ نہ ہو صبوحی بھی  
وہ سوئے میکدہ پہلے اذاں سے آتے ہیں

قسم خدا کی ہم اس آستاں سے آتے ہیں  
نظر خدائی کے جلوے جہاں سے آتے ہیں

کھلی ہے جن پہ حقیقت قیودِ ہستی کی  
قفس بھی اُن کو نظر آستاں سے آتے ہیں

یہ کوئے میکدہ سے شیخ اور یہ ریشِ دراز  
کہاں کا عزم ہے حضرت کہاں سے آتے ہیں

کہی یہ خوب کہ بیٹھے گے کب تلک بیدم  
گئے تو زندہ ہم اُس آستاں سے آتے ہیں

کربلا نہر نجف یثرب و گیلاں اجمیر  
یہ مرے ساقی دیوہ کے ہیں میخانے چند

بتائے کیا کوئی تعبیر اُس خوابِ پریشاں کی  
ابھی زندہ ابھی مُردہ عجب ہستی ہے انساں کی

یہ بدلی کس مریضِ شامِ غم نے آخری کروٹ — زمیں ہے زلزلے میں جلوہ گاہ نازِ جاناں کی

یہاں کل غنچہ و گل تھے وہاں اب خاک اڑتی ہے — حقیقت میں نگاہوں میں یہ ہستی ہے بیاباں کی

یہ اقلیم محبت ہے یہاں کے مرنے والوں کو — کفن کیسا زمیں ملتی نہیں گورِ غریباں کی

اٹھا دے جلوہ گاہِ معرفت کا آخری پردہ — کہ نادیدہ تجلی ہے ابھی اک شمع عرفاں کی

تصدق ساقیٔ کوثر کا بیدم کو پلا ساقی! — مدینے کی نجف کی۔ کربلا کی اور خراساں کی

---

دل کی دنیا کا ہر اک گوشہ منورہ ہو گیا — اٹھ گیا پردہ کوئی پردے کے باہر ہو گیا

ذرہ ذرہ روکشِ خورشیدِ محشر ہو گیا — لو مبارک ہو کوئی پردے کے باہر ہو گیا

چلمن کے پردے سے ضیائے حسن جھلکی تھی کلیم! — آپ یہ سمجھے کہ وہ پردے کے باہر ہو گیا

نکہتِ گل اس کو سمجھوں یا کہوں نورِ نگاہ — اتنے پردوں میں بھی چھپ کر پردے کے باہر ہو گیا

میری ہستی ہی نقابِ صورتِ دلدار تھی! — مٹ گیا جب میں تو وہ پردے کے باہر ہو گیا

جلوہ گاہ ناز میں پہنچے تو ہوش اتنا نہیں — یار پردے میں ہے یا پردے کے باہر ہو گیا

تھی تو یہ بیدم کسی کے بے خودوں کی شان تھی
ذکرِ مے پر شیخ کیوں جامے کے باہر ہو گیا

میری ہستی والے شعر پر غائرانہ نظر ڈالیں کہ فنائیت کے بعد عشاق اور اولیاء کرام کے کیا مراتب ہوتے ہیں کہ وہ بجائے خود ہیں یعنی عبدیت ہی عین الوہیت ہے۔ اب وہ لوگ جو ان پاکیزہ ہستیوں کو اپنے جیسا بشر سمجھتے ہیں وہ اپنی خودساختہ توحید کے گریبانوں میں منہ ڈال کر جھانکیں۔

## حضرت دماغ جونپوری

عبدالمجید نام۔ حافظ قرآن۔ دماغ تخلص۔ والد کا نام مولوی قادر بخش تھا۔ سکونت محلہ کرارکوٹ شہر جونپور تھی۔ آپ نے علوم مروجہ کو اچھی طرح حاصل کیا۔ مذہب کی طرف رجحان بہت ہی زیادہ تھا نماز روزہ اور شرع کے بہت ہی پابند تھے۔ گردہ داڑھی تھی اور شیروانی پائجامہ زیب تن کرتے۔ سادہ زندگی اور بہت ہی وضعدار و منکسر مزاج تھے۔ الحاج حکیم منظور مرحوم

سے بڑا پیار انہ تھا۔ اور بہت ہی دراز قامت تھے۔ شعر و شاعری کی طرف فطری میلان تھا آپنے حضرت حفیظؔ جونپوری سے مشق سخن کیا تھا اور ہر صنف سخن میں طبع آزمائی کی ہے۔ آپکا انتقال ۳ر اپریل ۱۹۷۰ء کی شب میں ہوا۔ تکیہ چاند شاہ اپنے آبائی قبرستان میں اپنے استاد حضرت حفیظ جونپوری کے قرب میں دفن ہوئے۔ افسوس کہ استاد شاگرد دونوں کا نشان قبر نہیں ہے۔

انجمن ادب اردو جونپور کا ایک مشاعرہ بتاریخ ۲۰ر مئی ۱۹۵۲ء بیاد گار سراج الملک حضرت حفیظؔ مرحوم بمقام شیعہ کالج جونپور ہوا تھا جسکا طرح مصرع یہ تھا بطور نمونہ غزل کے اشعار ملاحظہ ہوں

ہمیں بھی ناز ہے اپنی زباں پر

ہے اردو چھائی کل ہندوستاں پر — کوئی کہہ دے نہیں ہے یہ کہاں پر

کوئی بولا کرے گو لاکھ ہندی — مگر آجائے گی اردو زباں پر

حفیظؔ جونپوری کی بدولت — ہے پہنچا جونپور آج آسماں پر

حفیظ استاد کے شاگرد ہیں ہم — ہمیں بھی ناز ہے اپنی زباں پر

دماغ اُس بُت سے اُمیدِ ترحُم

جو ہنستا ہو بھلا میری فغاں پر

## قطعہ نعت

قسم حق کی اگر ہوتے نہ ختم المرسلین پیدا! — نہ ہوتا آسماں پیدا نہ ہوتی یہ زمیں پیدا!

بنا کر ان کو خود خلاق عالم یوں پکار اُٹھا — ہوا ابتک نہ اب ہوگا کوئی ایسا حسین پیدا

دوسرا قطعہ

کیا بتاؤں کیا تیرے دلبر کی شان ہے — دونوں عالم سے نرالی مصطفےٰ کی شان ہے

حضرت داغ سے مراد ہیں حج کر ڈالیں داغ — میں تو کہتا ہوں محمد میں خدا کی شان ہے

## فضل حزیں جونپوری

نام فضل حسین اور تخلص فضل حزیں تھا عوام میں نجبی کے نام سے مشہور تھے۔ محلہ بلوچ ٹولہ جونپور سکونت تھی۔ آبائی پیشہ باربری اور جراحی تھا لیکن فضل حزیں باورچی تھے اور بڑی ہانڈی پکانے کے استاد مانے جاتے تھے۔ آپنے کسی سے مشق سخن نہیں کیا تھا۔ وہ پڑھا

لکھنا بالکل نہیں جانتے تھے۔ وہ واقعی فطری شاعر کہے جانے کے مستحق تھے۔ بلند پایہ شعر سخن کا مذاق رکھتے تھے۔ کمال تو یہ ہے کہ وہ فن عروض اصول و فروع اور اوزان والجا فصاحت وبلاغت، اشعار کے نشیب و فراز اور رطب و یابس پر پوری مہارت رکھتے تھے کلام میں برجستگی، کہنہ مشقی، اور پختگی تھی۔ ایک ننگ کٹی پنسل انکے کرتے کے جیب میں پڑی رہتی تھی جب شعر موضوع ہو جاتا کسی پڑھے لکھے آدمی سے نوٹ کرا لیتے۔ کہیں شادی وغیرہ میں کھانا پکا رہے ہیں کسی من چلے نے کہدیا کہ نجبی استاد فلاں شاعرے میں یہ طرح دی گئی ہے

اپنی زندگی کی آخری تصویر دیکھیں گے

دیکھئے فضل حزیں نے کتنی فنکارانہ گرہ لگائی ہے۔ ملاحظہ کیجئے

پسینہ موت کا ملتے ہیں یہ چھوٹا آئینہ لاؤ ، ہم اپنی زندگی کی آخری تصویر دیکھیں گے

حضرت امام غائب کو خراج عقیدت پیش کرتے ہوئے فرماتے ہیں

ابھی تو بارہواں ساقی سرا پردے کے اندر ہے ، غدیر غم کے متوالو یہ جائز نہ کم ہوگی

یوں تو فضل حزیں کا سارا سرمایہ برباد ہو گیا ہے۔ لیکن انکے شاگرد حبیب اللہ خاں رہبر نے ایک غزل سنائی ہے جو ہدیہ ناظرین ہے

خدا شاہد ہے اکی بے رخی دیکھی نہیں جاتی ، کہ اپنی حسرتوں کی خود کشی دیکھی نہیں جاتی

دم آخر ہے آجاؤ تو بیڑا پار ہو جائے ، کنارے آکے کشتی ڈوبتی دیکھی نہیں جاتی

نہ جانے کونسے بیکس کی میت دفن ہے اسمیں ، کہ جس کی قبر کی بھی بیکسی دیکھی نہیں جاتی

خدا کیواسطے رخ سے ہٹا دو زلف پیچاں کو ، شب مہتاب میں یہ تیرگی دیکھی نہیں جاتی

چلو جاؤ ہٹو رہنے دو سب کہنے کی باتیں ہیں ، ذرا سی بات میں یہ برہمی دیکھی نہیں جاتی

ابھی آئے ہو کچھ بولو تمہاری جان کا صدقہ ، کہ فصل گل میں مرجھائی کلی دیکھی نہیں جاتی

ایک اور شعر ملاحظہ ہو

شکوۂ تشنگی کروں کس سے ، گھر کا ساقی ہے گھر کا میخانہ

نوحہ کا ایک شعر دیکھئے

جیسے خدا کیلئے مر گئے خدا کیلئے ، حسین کام عجب کر گئے وفا کیلئے

رہبر، حکیم تحقیق اور برباد جونپوری نفل حزیں کے شاگردوں میں ہیں

# جناب محسن رضا جونپوری

آپ کا نام محسن رضا اور رضا تخلص تھا۔ آپ نے شعروسخن کا آغاز بنارس سے کیا جہاں نذیر۔ فرخ۔ ناقد۔ محشر اور مسلم حریری جیسے باکمال شعراء کی مسند دبی بچھی ہوئی تھی۔ ان حضرات کے ساتھ آپ مشاعروں اور ادبی محفلوں میں برابر شریک ہوتے رہے۔ اس کے بعد جونپور چلے آئے اور فخر مشرق حضرت شفیق جونپوری سے مشق سخن کیا اور انھیں کے دامن سے آخر وقت تک وابستہ رہے۔ آپ ایک عرصہ دراز تک نگر پالیکا جونپور ہی میں ملازمت کی اور مختلف عہدوں پر فائز رہ کر عظیم صلاحیت اور نیک نامی کا ثبوت دیا۔

منشی محسن رضا مرحوم دوران ملازمت دفتر سے فراغت کے بعد حافظ علاء الدین مرحوم کے ہوٹل میں اکثر بعد نماز مغرب بالائی منزل پر بیٹھا کرتے اور یہیں پر آپ کے احباب بھی آتے اور شعروسخن کا تذکرہ رہتا۔ آپ کے حلقۂ احباب میں سید غلام سمنانی، کامل شفیقی، عزیز ربانی، انور صدیقی ایم اے اور حضرت مولانا ظفر محسن وغیرہ اہل علم اور کاملان فن تھے۔ آپ بہت ہی شریف النفس، منکسر المزاج پاکیزہ دل، سادگی پسند اور بہت ہی وضعدار و خوددار تھے، آپ دوسروں کے کام آنے میں ذرا بھی پس و پیش نہ کرتے اور خدمت خلق کے جذبہ سے سرشار تھے یوں تو آپ نے ہر صنف سخن میں طبع آزمائی کی ہے مگر قصائد کے فن میں گویا تھے اور ہر میدان میں گوئے سبقت لے گئے اور ایک کہنہ مشق و خوش گو شاعر تھے

آپ کا دیوان "زخمہ" کے نام سے اترپردیش اردو اکاڈمی کے تعاون سے ۱۹۷۸ء میں شائع ہو چکا ہے۔ جس کا تعارف سید غلام سمنانی نے لکھا ہے یہ دیوان ۱۷۵ صفحات پر مشتمل ہے۔ مرحوم نے ایک نسخہ راقم الحروف کو یکم مئی ۱۹۸۲ء کو اس وقت پیش کیا تھا۔ جب میں محلہ عمر پور ہر بندھن پور ان کے

مکان پر مزارات کے سروے کے سلسلے میں گیا تھا۔

آپکا انتقال مورخہ ۸ ردسمبر ۱۹۸۲ء کو دن میں شدید فالج کے حملہ سے ہوا۔ اور ۹ ردسمبر ۱۹۸۲ء کو ۱۰ ربجے شب میں اپنے آبائی قبرستان محلہ عمر پور ہر بندھن پور جہاں آپکے دوسرے اعزا دفن ہیں دفن کئے گئے۔ بطور نمونہ چند اشعار لاحظہ ہوں۔

ہر چند دل تھا محوِ طوافِ حرم مگر — یاد آگئے ہیں دیر و کلیسا کبھی کبھی

یہ میرے دل کی بات ہے میرے دل سے پوچھئے — تمہارے غم سے کیا ملا تمہارے غم نے کیا دیا

زندگی کا درس دیتے رہے — زندگی سے دور ہم کتنے رہے

شائستہ آداب کلیسا نہ رہے ہیں — ہم نقش گر جلوۂ جاناں رہے ہیں

چھیڑو نہ رضاؔ ان کو دیوانے ہیں دیوانے — روتے ہیں تو روتے ہیں ہنستے ہیں تو ہنستے ہیں

## تاثرات و اظہار غم

۱۔ جناب پروفیسر سید غلام سمنانی صاحب

شاعرِ نغز گو ادیب شہیر — خوش نظر خوش بیاں وضع و حلیم

گرم دل مثلِ بادۂ سرجوش — نرم خو در چمن چوں موجِ نسیم

سالِ ترحیل گفت ہاتفِ غیب

مردِ محسن رضا صدیق کریم

۲۔ واحد جونپوری۔ برابر حادثے ہوتے رہینگے — یوں ہی اک ایک کو روتے رہیں گے

غریب اردو یہ بتلا دے کہاں تک — ترے محسن کو ہم کھوتے رہیں گے

۳۔ اشرف جونپوری

محفل شعر و سخن آج ہے سونی سونی — اے رضاؔ آپکے یوں اٹھ کے چلے جانے سے

زندہ رہتے ہیں سدا صاحبِ کردار اشرفؔ — روح مرتی نہیں ہے جسم کے مرجانے سے

۴۔ محشر جونپوری

مجھی کبھی سی طبیعت اداس محفل ہے — فراق دوست میں گریہ کناں مرا دل ہے

نگاہیں ڈھونڈھ رہی ہیں انھیں کو اے محشرؔ — نہیں ہیں بزم میں محسن رضا یہ مشکل ہے

۵۔ عشرتؔ طریقی جونپوری کشتیِ علم و ادب کا بادباں — ساحلِ عشرت کا تابندہ نشاں
دردمندانِ جہاں ہے یکساں — کاروانِ فکر و فن کا ناخدا

۶۔ ضیاؔ جونپوری

صاحب کردار اک فنکار رخصت ہو گیا — خوش کلامی کا دُرِ شہوار رخصت ہو گیا
چھوڑ کر اس دار فانی کو گیا باغ جناں — آہ وہ محسن رضا غم خوار رخصت ہو گیا

# عزیز ربانی عزیزؔ

آپ کا نام عزیز ربانی اور عزیزؔ تخلص تھا۔ فخر مشرق حضرت شفیقؔ جونپوری کے چھوٹے بھائی تھے۔ ۱۹۲۲ء میں پیدا ہوئے۔ علم ظاہری مروجہ و متداولہ کی تکمیل فرنگی محل سے کیا۔ شعر و سخن کا مذاق فطری تھا۔ آپ نے ایک علمی گھرانے میں آنکھ کھولی اور پروان چڑھے تھے۔ مشق سخن اپنے بڑے بھائی حضرت شفیقؔ جونپوری سے کیا جن کے شعر و سخن کا آفتاب اس وقت نصف النہار پر تھا۔ عزیزؔ ربانی میں ذہانت و فطانت بدرجۂ اتم اور فکر و فن بلند معیار تھا۔ وہ بہت زود گو، کہنہ مشق اور قادر الکلام شاعر تھے۔ اپنے مافی الضمیر کو ادا کرنے کی پوری قدرت اور صلاحیت تھی۔ یوں تو آپ نے ہر صنف سخن میں طبع آزمائی کی ہے۔ لیکن فطری رجحان آپ کا غزل کی طرف تھا۔ اس لئے آپ غزل گو شاعر تھے۔ گوناگوں صلاحیتوں کے مالک تھے۔ ایک عرصہ دراز تک نئی دنیا اردو جونپور کے ایڈیٹر پھر آخری عمر تک چیف ایڈیٹر رہے۔ ایک اچھے خطیب تھے۔ سیاست ہو یا مذہب ادب ہو یا صحافت خوب جوہر اپنی خطابت کا دکھاتے تھے۔ نثر کا پایہ بھی بلند تھا

تازندگی کانگریس سے منسلک رہے۔ لوگوں کے کام آنے میں کوئی دریغ نہ کرتے۔ اپنی صلاحیت اور رسوخ کے مطابق جو کچھ کر سکتے ضرور کرتے۔ وہ ہر قومی ا سیاسی ا مذہبی کام میں حصہ لیتے تھے۔ لیکن ان کا سیاسی نظریہ ہر ایک پر غالب رہتا۔ ان کی ساری زندگی سیاسی چپقلش۔ انفرادی اور سطحی کاموں میں گذر گئی۔ مستقل

تاریک رہا اور فکر سایہ کی طرح لپٹی رہی اور کاموں کا سلسلہ بہت دراز تھا۔

افسوس کہ عزیز ربانی کو قدرت نے جس درجہ کی ذہانت و فطانت اور صلاحیت عطا کی تھی اس کا صحیح استعمال انھوں نے نہیں کیا اور ملک و قوم اور وطن عزیز کے لئے محققانہ، تعمیری، اور ٹھوس و مفید کام نہ کر سکے۔ جس سے کہ کوئی استفادہ کیا جا سکے۔ جو کچھ انھوں نے کیا وہ ان کی صلاحیت کے خلاف تھا۔ اور یہی وجہ ہے کہ ان کاموں کی عمر صرف ایک رات تھی جب سویرا ہوا تو اس کے سارے آثار و نقش و نگار تک مٹ گئے تھے۔ لیکن انسان قضا و قدر کے فیصلے کے سامنے بے بس ہے

عزیز ربانی صاحب کو بمبئی کی واپسی کے بعد یکم جون ۱۹۸۴ء کو شدید قلبی دورہ پڑا مہینوں اسپتال میں بھرتی رہے۔ قریب ۶ ر ماہ قلبی بیماری کا شکار رہے اور بستر پر دراز تھے اور فکر ان کا تعاقب کئے ہوئے تھی۔ ڈاکٹر نے ان کے اٹھنے بیٹھنے، چلنے، پھرنے، بات کرنے اور کھانے پینے کے سلسلے میں سخت ہدایات کی تھیں۔ ادھر دو ماہ سے مرض میں کچھ افاقہ ہوا تھا اور گھر پر آ گئے تھے تو ڈاکٹر کی ہدایت کو نظر انداز کرنا شروع کر دیا تھا اور کام دھام چلنے پھرنے اور بات چیت کرنے کا سلسلہ دراز ہوا۔ مورخہ ۱۹ ر نومبر ۱۹۸۴ء کو شفیق میموریل کمیٹی کے سالانہ مشاعرے کی تیاری میں کافی محنت کی دل و دماغ تھکاوٹ کا شکار ہوا۔ پھر مشاعرہ میں آئے کافی دیر تک بیٹھے رہے اور خوب اپنی خطابت کا جوہر دکھایا۔ اور شری شنکر دیال شرما کا خط جو انگریزی میں تھا پڑھ کر سنایا اور مایوسانہ انداز میں کہا کہ شاید میری زندگی کا یہ آخری مشاعرہ ہو اور پھر آپ حضرات سے ملاقات نہ ہو سکے۔

یہ سب بد احتیاطی تو کیا ہی تھا ستم بالائے ستم یہ ہوا کہ ۲۹ ر نومبر ۸۴ء مطابق ۵ ربیع الاول بروز جمعرات رکشہ پر حضرت حمزہ حبشیؒ کے عرس میں بھی گئے اور وہاں خورد و نوش میں پرہیز کا دامن ہاتھ سے چھوٹ گیا اور کافی دیر تک بیٹھے رہے۔

کہا جاتا ہے کہ دوسرے روز پھر کہیں گئے کھانے اور پینے میں اسی طرح کی بدپرہیزی کو دہرایا۔ واپس آئے تو بے شدھ پڑے رہے۔ دوسرے دن قلب

کی حالت متغیر ہونا شروع ہوئی اور مورخہ ۲ دسمبر ۱۹۸۴ء کو طبیعت زیادہ خراب ہو گئی اور دن بھر بھاگ دوڑ ہوتی رہی لیکن خاص افاقہ نہ ہوا اور شام کو سخت قلبی دورہ پڑا لوگ آپ کو اسپتال لے لئے لیکن پھر کوئی تدبیر کارگر نہ ہوئی اور مورخہ ۲ دسمبر ۸۴ء ۸ بجے شب میں صدر اسپتال ہی میں آپ کا انتقال ہو گیا۔ دوسرے دن مورخہ ۳ دسمبر ۱۹۸۴ء بروز دوشنبہ بعد نماز عصر قبرستان حضرت حمزہ چشتیؒ میں حضرت شفیق جونپوری سے متصل پورب طرف سپرد خاک کئے گئے۔ آپ کے جنازے میں آپ کی مرنجامرنج طبیعت کی وجہ سے ہر مسلک، عقیدہ اور مکتبہ فکر کے لوگ شریک تھے۔ نمونۂ کلام میں غزل کے اشعار پہلے ملاحظہ ہوں ؎

پھر نہ برہم ہو نظام سحر و شام کہیں     پھر تری زلف پریشاں ہے خدا خیر کرے

---

زلفوں کی چھاؤں تھی گردش میں جام تھا     پھر کیا ہوا پتہ نہیں اس بیخودی کے بعد

---

## قطعات

آج ٹوٹا مری برسوں کی غلامی کا طلسم
اے خوشا وقت مرا عہد بہار آ ہی گیا
آج چلتی ہے فضاؤں میں مسرت کی نسیم
مرحبا اور گیتی کو قرار آ ہی گیا

---

کہا یہ اک فرشتہ نے فضائے آسمانی سے
خوشامد روک دیتی ہے زبان حق بیانی سے
جو حق گوئی کی دُھن میں موت آجائے انساں کو
تو ایسی موت بہتر ہے حیات جاودانی سے

اگر ہیں جیب میں سکے گل و گلزار اپنے ہیں
فقط احباب کا کیا ذکر ہے اغیار اپنے ہیں
اگر انساں ہے مفلس تو پھر ہوتا ہے کون اسکا
جہاں غربت ہے اپنے سے وہاں بیزار اپنے ہیں

---

کسے خبر کہ ادائے فسوں گری کیا ہے
سکونِ دل کسے کہتے ہیں سرخوشی کیا ہے
یہ آج کل دلِ مغموم سوچتا ہے عزیز
یہ زندگی ہے تو پھر ننگِ زندگی کیا ہے

---

## نعت و منقبت

ہے حسنِ ازل سیرت سلطان مدینہ
کس دل میں نہیں الفتِ سلطان مدینہ
اے باغ مدینہ ترے جلووں کے تصدق
تو خلد ہے تو نکہت سلطان مدینہ
اللہ رے مقبولیت عام کا عالم
رندوں میں بھی ہے مدحتِ سلطان مدینہ

---

اللہ رے پیغمبرِ امی تری تہذیب
اسلام میں دشمن سے بھی جائز نہیں کینہ
اے شیخ ترے وعظ میں تاثیر نہیں ہے
کیوں سوز بلالی سے ہے خالی ترا سینہ

سلطان الہند حضرت خواجہ غریب نواز کی بارگاہ میں نذرانۂ عقیدت یہ ہے

زہے تکمیل خواجہ کی رہے انعام خواجہ کا
جبین عرش پر لکھا ہوا ہے نام خواجہ کا

در جود و سخا سے کوئی واپس ہی نہیں آیا
خدا کی بخشش مخصوص ہے انعام خواجہ کا

ادب گاہیست زیر آسماں از عرش نازک تر
یہاں قدسی بھی لیتے ہیں ادب سے نام خواجہ کا

وہاں دن رات ہے برسی ہوئی بارش رحمت
جہاں ہوتا ہے ذکر پاک صبح و شام خواجہ کا

---

جناب کامل شفیقی نے بزم تعزیت عزیز ربانی عزیزؔ مورخہ ۴ر دسمبر ۸۴ء میں دفور جذبات اور جوش و خروش سے مغلوب ہو کر اپنے "تاثرات کا جو اظہار کیا ہے وہ ناظرین کے لئے قابل توجہ و باعث غور و فکر ہے۔ جناب کامل صاحب فخر مشرق حضرت شفیق جونپوری کے لائق شاگردوں میں ہیں۔ شفیق صاحب کی ان کے اوپر خاص شفقت اور نگاہ عنایت رہتی تھی۔ عزیز ربانی، شفیق صاحب کے بھائی تھے اس لئے کامل صاحب کے تاثرات غم فطری اور جوش عقیدت سے بھرپور ہیں۔

کامل صاحب ہندوستان کے اکثر و بیشتر مشاعروں میں شرکت کرتے رہے ہیں جس کی وجہ سے ادبا و شعرا میں کافی جانے پہچانے ہیں۔ وہ بہت ہی زود گو اور کہنہ مشق شاعر ہیں۔ جتنی ان کی فکر و پرواز بلند ہے ویسے ہی پر شکوہ الفاظ و تشبیہات و استعارے بھی ہیں۔ چونکہ وہ پر جوش انقلابی نظمیں کہنے والے شاعر ہیں اس لئے تعزیتی اشعار میں بھی وہی بیجا جوش و خروش بے خودی و بے نیازی اور سچائی و عقیدت کا رنگ غالب ہے۔

عزیز ربانی عزیز کی وفات کے دوسرے ہی دن کامل صاحب نے اپنے تاثرات کا اظہار کیا ہے۔ اس لئے اس سانحہ کا ان کے اوپر بہت اثر ہے۔ انھوں نے کیا کہا ہے یہاں پر چند اشعار بطور نمونہ ملاحظہ ہوں۔ فرماتے ہیں

تاریکیوں میں یاس کی ڈوبا ہوا ہے آج
روشن جو نام تجھ سے تھا شیراز ہند کا
محسوس ہو رہا ہے تری موت سے عزیز!
سورج غروب ہو گیا شیراز ہند کا

پھر آگے ایک دوسری جگہ فرماتے ہیں ؎

تجھ سا کہاں سے لائیں گے اب یہ سوال ہے؟
ثانی ترا نہیں کوئی ہندوستان میں۔

پھر ایک اور بند میں اس طرح ارشاد فرماتے ہیں ؎

ارباب علم طرز نگارش کے معترف
ہر لفظ میں ہزاروں معانی لئے ہوئے
تیری زبان جیسے فصاحت کا آبشار
تحریر گومنی کی روانی لئے ہوئے

ایک جگہ علامہ اقبال سے اس طرح تشبیہہ دی ہے ؎

شاعر بھی بے مثال تھا تو اپنے وقت کا۔
اقبالیت کی روح تری شاعری میں ہے

آخری بند میں اپنے تاثرات کی عکاسی اس طرح فرمائی ہے ؎

تو جس کا اک چراغ تھا تو جس کی روشنی
روشن وہ تیری راہ تمنا کریں گے ہم
اس بزم تعزیت میں یہ کرتے ہیں عہد آج
تیرے حسین خواب کو پورا کریں گے ہم

ہمیں تو پتہ نہیں کہ مرحوم کا کیا منصوبہ اور حسین خواب تھا جس کو ادھورا چھوڑ کر وہ چل بسے ممکن ہے کامل صاحب اور مرحوم کے درمیان کوئی رازدارانہ منصوبہ رہا ہو۔ اس کو تو جناب کامل صاحب ہی بتلا سکتے ہیں اور اب بتلانے کی ضرورت کو بھی انھوں نے آخری مصرع میں ختم کر دیا ہے اور بھرے مجمع میں اسکو پورا کرنے کا عہد فرما رہے ہیں۔ دیکھئے کیا اور کس طرح وہ پورا کرتے ہیں۔

---

# جونپور کی اردو صحافت پر
## ایک نظر

جونپور شہر سے ہی ۱۸۵۵ء کے آخر ہی سے اردو کے اخبارات نکلتے رہے جن میں سے چند نام درج ذیل ہیں۔ اُبدیشک۔ جادو۔ ہلال۔ الہادی۔ الکرامات طارق۔ مشرق۔ پیام مشرق۔ سرزمین۔ مستقبل۔ نئی دنیا۔ اور ترکمان

**اُبدیشک:** یہ اخبار منشی سنکٹا پرشاد آنجہانی نکالتے تھے۔ یہ آریہ سماجی آرگن تھا۔ اور یہ ایک عرصہ تک نکلتا رہا بعد کو بند ہوا۔

**جادو:** اس اخبار کو حافظ عبدالرحمن صاحب مرحوم نے نکالا تھا۔ اس اخبار کو جونپور کے اہل علم حضرات کی سرپرستی حاصل تھی۔ یہ اخبار ایک مدت تک نکلتا رہا۔ یہ اخبار تقریباً ۱۹۲۲ء تک نکلتا رہا ہے۔ اس کے ایڈیٹر حافظ عبدالرحمن کے بعد اس کی اشاعت بند ہوگئی۔

**ہلال:** یہ اخبار جونپور شہر سے ۱۹۰۹ء میں نکلا اس کے مدیر خاص حکیم مولوی نصیرالدین محمود نصیر جونپوری تھے۔ اس اخبار میں اسوقت کے شاہیر ادبا شعرا لکھتے تھے۔ مثلاً ریاض خیرآبادی۔ اکبر الہ آبادی۔ شاد عظیم آبادی۔ مولوی قطب الدین ایڈیٹر خلافت۔ نذیر ہاشمی۔ حفیظ جونپوری۔ چھوٹے لال مورخ۔ حکیم قیام الدین نکہت

وغیرہ وغیرہ۔ یہ اخبار ایک نمایاں علمی وادبی اخبار تھا۔ لیکن افسوس کہ بہت زیادہ دنوں تک نہ نکل سکا۔

اسی طرح جونپور کے دوسرے اخبارات میں الہادی، مشرق، الکرامت پیام مشرق، مستقبل، ترکمان وغیرہ کچھ ہی دن نکل کر بند ہو گئے۔ البتہ شہیر نے اس وقت دھوم مچا رکھی ہے اور ماضی کے تمام اردو اخبارات کی یاد تازہ کرتے ہوئے سب کو پیچھے چھوڑ دیا ہے۔ اس کے چیف ایڈیٹر احمد نثار۔ ایڈیٹر عاقل جونپوری بزنس ایڈیٹر ڈاکٹر آفتاب احمد۔ مینجنگ ایڈیٹر محمد عیسیٰ۔ ایڈورٹائزرنگ منیجر کرامت علی صدیقی آرٹسٹ ابن اثر اور اس کے مشیر خاص جناب مولانا عبدالحسیب صاحب ہیں۔

یہ اخبار جونپور کے تمام اخبارات سے زیادہ جاذب نظر اور حسن جمال کا مرقع ہے۔ اس کے عنوانات بھی سحر کن ہیں۔ افسوس کہ یہ اخبار ۱۹۸۴ء کے نصف آخر میں مالی خورد برد کا شکار ہو کر بند ہو گیا۔

اس کے علاوہ نئی دنیا اردو جونپور بھی یہاں کا پرانا اخبار ہے جس کے چیف ایڈیٹر جناب عزیز ربانی عزیز مرحوم تھے۔ ایڈیٹر انور کمال ہیں۔ اس کی مجلس ادارت میں ڈاکٹر الطاف احمد علیگ۔ طفیل احمد انصاری ایم اے، پی جی ڈی ایم ایڈ اور مجلس مشاورت میں حسب ذیل حضرات ہیں۔ الحاج شیخ محمد داؤد، مولانا منیر احمد سید صلاح الدین علامہ۔ ڈاکٹر ملک مظہر نشتر انصاری۔ محمود حسن۔ عباس خاں ایڈووکیٹ ڈاکٹر محبوب عالم، غلام محمد عرف بابو اور شیخ محمد انوار الحق وغیرہ۔

اس اخبار کی بھی حالت ایک عرصہ تک بہت ہی خراب رہی پتہ نہیں کہ ربانی صاحب اس کو کس طرح زندہ کئے ہوئے تھے۔ مگر شہیر کی آمد کے بعد اس میں ایک نئی روح پھونکی گئی۔ اور کتابت وطباعت میں جان آئی۔ مضامین بھی معیاری ہوئے۔ اور صفحات میں بھی اضافہ ہوا۔ اشاعت میں بھی کافی ترقی ہوئی۔ لیکن سب جذباتی معاملہ اور باسی کڑھی میں ابال ہے۔ یہ بھی کبھی کبھی نکلتا ہے

اب مسلمانوں میں علمی ذوق نہیں رہا۔ کتابوں کے مطالعہ کا شوق ہے مگر ادھار اور وہ بھی کوئی مذہب وادب کی معیاری کتابیں نہیں درکار ہیں بلکہ ناول

افسانہ اور جنسی ہوں تو پھر کیا بات ہے، رات دن پڑھیں گے اور کتاب بھی واپس نہ کریں گے۔ اور نئی نسل تو اردو سے بالکل ہی بیزار ہے وہ تو اردو جانتی ہی نہیں خط وغیرہ ہر چیز ہندی میں چاہئے۔ اردو کی کتابوں کی خریداری کا تو کوئی سوال ہی نہیں۔ اور نہ تو علمی ذوق ہی ہے۔ اگر اس کا سوال کیا جائے اور ان سے کہا بھی جائے تو فوراً مالی حالت خراب ہو جاتی ہے اور دل کا دورہ پڑنے لگتا ہے اور اپنی عدیم الفرصتی کا رونا روتے ہیں، وہ بھی کیسی عدیم الفرصتی کیا کوئی عبادت ریاضت ذکر و فکر اور مجاہدہ؟ نہیں بلکہ دنیا داری اور دنیا کی دولت کی تگ و دو میں اتنا پریشان رہیں کہ انھیں کتابوں کے مطالعہ کا موقع نہیں ہے لیکن اگر یہ معلوم ہو جائے کہ اسمگلنگ کا کپڑا گھڑی اور دوسرا سامان آیا ہے اور فلاں جگہ بک رہا ہے تو پھر کیا ہے رات و رات خرید لیں گے۔ پھر نہ مفلسی کا رونا ہے اور نہ وقت کی کمی کی شکایت ہے۔

اس وقت مسلمانوں کو اپنے عظیم ماضی اور تاریخی یادگار سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ انھوں نے اپنے عظیم محسنین صوفیہ اور مشائخ کی عظیم باطنی تعلیمات کو فراموش کر دیا اور ان کا ادب و احترام دلوں سے اٹھ گیا ہے۔ اور جس قوم نے یہ کردار ادا کیا اس کا مستقبل تاریک رہ گیا اور اس قوم میں خدا محسنین کی پیدائش بند کر دیتا ہے اور اس کا کروفر جاہ و جلال ادبار و نکبت میں بدل جاتا ہے اور ذہنی عیاشی اور زوال اور اس پر مسلط کر دیا جاتا ہے۔ کیا خوب کہا ہے علامہ اقبال نے ؎

قوت فکر و عمل پہلے فنا ہوتی ہے
جب کسی قوم کی شوکت کو زوال آتا ہے

اردو کے معاملہ میں مسلمانوں کا رویہ جارحانہ ہے وہ اپنے لڑکوں کو اردو نہیں پڑھاتے نہ اس کی علمی سرپرستی کرتے ہیں اور اس بقا کی ذمہ داری صرف حکومت پر ڈالتے ہیں

وغیرہ وغیرہ۔ یہ اخبار ایک نمایاں علمی و ادبی اخبار تھا۔ لیکن افسوس کہ بہت زیادہ دنوں تک نہ نکل سکا۔

اسی طرح جونپور کے دوسرے اخبارات میں الہادی، مشرق، الکرامت پیام مشرق، مستقبل، ترکمان وغیرہ کچھ ہی دن نکل کر بند ہو گئے۔ البتہ تنہیر نے اس وقت دھوم مچا رکھی ہے اور ماضی کے تمام اردو اخبارات کی یاد تازہ کرتے ہوئے سب کو پیچھے چھوڑ دیا ہے۔ اس کے چیف ایڈیٹر احمد نثار۔ ایڈیٹر عاقل جونپوری، جوائنٹ ایڈیٹر ڈاکٹر آفتاب احمد۔ مینجنگ ایڈیٹر محمود عباسی۔ ایڈورٹائزنگ منیجر کرامت علی صدیقی، آرٹسٹ ابن اثر، اور اس کے مشیر خاص جناب مولانا عبدالحسیب صاحب ہیں۔ یہ اخبار جونپور کے تمام اخبارات سے زیادہ جاذب نظر اور حسن جمال کا مرقع ہے۔ اس کے عنوانات بھی سحر کن ہیں۔ افسوس کہ یہ اخبار ۱۹۸۰ء کے نصف آخر میں مالی خرد برد کا شکار ہو کر بند ہو گیا۔

اس کے علاوہ نئی دنیا اردو جونپور بھی یہاں کا پرانا اخبار ہے جس کے چیف ایڈیٹر جناب عزیز ربانی عزیز مرحوم تھے۔ ایڈیٹر انور کمال ہیں۔ اس کی مجلس ادارت میں ڈاکٹر الطاف احمد علیگ۔ طفیل احمد انصاری ایم اے، پی۔ جی ڈی۔ ایم اور مجلس مشاورت میں حسب ذیل حضرات ہیں۔ الحاج شیخ محمد داؤد، مولانا منیر احمد سید صلاح الدین علامہ۔ ڈاکٹر مظہر نشتر انصاری، محمود حسن۔ عباس خاں ایڈوکیٹ ڈاکٹر محبوب عالم، غلام محمد عرف بابو اور شیخ محمد انوار الحق وغیرہ۔

اس اخبار کی بھی حالت ایک عرصہ تک بہت ہی خراب رہی پتہ نہیں کہ ربانی صاحب اس کو کس طرح زندہ کئے ہوئے تھے۔ مگر تنہیر کی آمد کے بعد اس میں ایک نئی روح پھونکی گئی۔ اور کتابت و طباعت میں جان آئی۔ مضامین بھی معیاری ہوئے۔ اور صفحات میں بھی اضافہ ہوا۔ اشاعت میں بھی کافی ترقی ہوئی۔ لیکن سب جذباتی معاملہ اور باسی کڑھی میں ابال ہے۔ یہ کبھی کبھی نکلتا ہے

اب مسلمانوں میں علمی ذوق نہیں رہا۔ کتابوں کے مطالعہ کا شوق ہے مگر ادھار اور وہ بھی کوئی مذہب و ادب کی معیاری کتابیں نہیں درکار ہیں بلکہ ناول

افسانہ اور جنسی ہوں تو پھر کیا بات ہے، رات دن پڑھیں گے اور کتاب بھی واپس نہ کریں گے۔ اور نئی نسل تو اردو سے بالکل ہی بیزار ہے وہ تو اردو جانتی ہی نہیں خط وغیرہ ہر چیز ہندی میں چاہئے۔ اردو کی کتابوں کی خریداری کا تو کوئی سوال ہی نہیں۔ اور نہ تو علمی ذوق ہی ہے۔ اگر اس کا سوال کیا جائے اور ان سے کہا بھی جائے تو فوراً مالی حالت خراب ہوجاتی ہے اور دل کا دورہ پڑنے لگتا ہے اور اپنی عدیم الفرصتی کا رونا روتے ہیں، وہ بھی کیسی عدیم الفرصتی کیا کوئی عبادت ریاضت ذکر وفکر اور مجاہدہ؟ نہیں بلکہ دنیا داری اور دنیا کی دولت کی تگ و دَو میں اتنا پریشان ہیں کہ انھیں کتابوں کے مطالعہ کا موقع نہیں ہے لیکن اگر یہ معلوم ہوجائے کہ اسمگلنگ کا کپڑا گھڑی اور دوسرا سامان آیا ہے اور فلاں جگہ بک رہا ہے تو پھر کیا ہے رات و رات خرید لیں گے۔ پھر نہ مفلسی کو رونا ہے اور نہ وقت کی کمی کی شکایت ہے۔

اسوقت مسلمانوں کو اپنے عظیم ماضی اور تاریخی یادگار سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ انھوں نے اپنے عظیم محسنین صوفیہ اور مشائخ کی عظیم باطنی تعلیمات کو فراموش کر دیا اور ان کا ادب واحترام دلوں سے اٹھ گیا ہے۔ اور جس قوم نے یہ کردار ادا کیا اس کا مستقبل تاریک رہ گیا اور اس قوم میں خدا محسنین کی پیدائش بند کر دیتا ہے اور اس کا کروفر جاہ وجلال ادبار ونکبت میں بدل جاتا ہے اور ذہنی عیاشی اور زوال اور اس پر مسلط کر دیا جاتا ہے۔ کیا خوب کہا ہے علامہ اقبال نے ؎

قوت فکر وعمل پہلے فنا ہوتی ہے
جب کسی قوم کی شوکت کو زوال آتا ہے

اردو کے معاملہ میں مسلمانوں کا رویہ جارحانہ ہے وہ اپنے لڑکوں کو اردو نہیں پڑھاتے نہ اس کی علمی سرپرستی کرتے ہیں اور اس بقا کی ذمہ داری صرف حکومت پر ڈالتے ہیں

# مغنیان جونپور

## مسلمان صوفیوں کی سرپرستی

قبل اس کے کہ جونپور کی موسیقی اور فنکاروں کی جنھوں نے اس کی ترقی کے لئے دل و جان سے کوشش کی ہے۔ یہ امر ضروری ہے کہ پہلے ہندستان کی موسیقی اور یہاں کے بادشاہوں عالموں اور صوفیوں کی دلچسپی اور سرپرستی کی طرف قارئین کی توجہ مبذول کرائی جائے۔

ساتویں صدی ہجری میں امیر خسروؒ جیسے عظیم موسیقار کی پیدائش اس کا بین ثبوت ہے کہ ہندستانی موسیقی مسلمانوں کی موسیقی بن چکی تھی۔ اور فارسی موسیقی غیر ملکی سمجھی جانے لگی تھی۔ اگر تاریخ کا گہری نظر سے مطالعہ کیا جائے تو ظاہر ہوگا کہ مسلمان بادشاہوں سے پہلے صوفیوں کی سرپرستی اس کو حاصل ہو چکی تھی۔ ملتان۔ اجودھن گوڑ اور دہلی کی خانقاہوں میں ایک سے ایک بلند پایہ فنکار آتے اور اپنے فن کا مظاہرہ اس لئے کیا کرتے کہ ان پر نظر کرم رکھی جائے۔ خلجی تغلق اور شرقی دور حکومت میں ہندستانی موسیقی کی مقبولیت کے بہت سے اسباب ملتے ہیں۔

اس حقیقت سے کون انکار کر سکتا ہے کہ جس شاہی خاندان نے فن کے نقطۂ نظر سے اسے پروان چڑھا کر اس سے متعلق ایجادات کیں وہ جونپور کا شرقی خاندان ہی تھا۔ اور اسی زمانے میں دکن کے بہمنی اور نظام شاہی خاندان میں اس سے دلچسپی زیادہ ہو گئی تھی۔ ابراہیم عادل شاہ تو اس فن کا جگت گرو تھا۔ جس کی عظیم یادگار گول گنبد ہے اس کی موسیقی سے محبت نے بیجاپور کے گھر گھر میں اس کا چرچہ کر دیا۔ مالوہ کے باز بہادر گجرات کے بادشاہ

ملکی زبان اور ہندی موسیقی دونوں کے سرپرست اور محافظ تھے۔ مالوہ کے باز بہادر کو روپ متی کے عشق نے ہندی شاعری اور موسیقی کا عالم بنا دیا تھا۔ آج بھی مالوہ کے گھروں سے اس کی محبت بھری موسیقی کی آواز آرہی ہے۔

اکبر بادشاہ اس فن کا بہت بڑا سرپرست اور محافظ تھا۔ اس کے عہد حکومت میں موسیقی کی بہت ترقی ہوئی۔ ابوالفضل نے اس کی تفصیل آئینِ اکبری میں لکھی ہے۔ انھوں نے آگرہ اور فتح پور کے فنکاروں کا بھی ذکر کیا ہے جس میں زیادہ تعداد مسلمانوں کی ہے۔ امیروں اور شریفوں کے بچوں کو جس طرح مدرسوں میں اور تمام مضامین پڑھائے جاتے تھے اسی طرح موسیقی کی بھی تعلیم دی جاتی تھی۔ ملک کے مختلف علاقوں میں موسیقی کے عالموں کی مانگ تھی۔

دہلی۔ آگرہ۔ جونپور اور احمد آباد کے گویئے بڑی اونچی تنخواہوں پر رؤسا اور معززین کے یہاں ملازمت کرتے تھے۔ اس عہد میں کتنے بڑے عالم ایسے تھے جو علمار ظاہر کی دار و گیر کے ڈر سے بظاہر موسیقی سے اپنا دامن بچاتے رہے۔ لیکن فن کے زبردست عالم اور قدر دان تھے۔ ملا مبارک ابوالفضل اور فیضی کے والد کے بارے میں معلوم ہوتا ہے کہ وہ موسیقی کے بڑے عالم اور امام فن تھے۔

اکبر بادشاہ نے ملا مبارک سے تان سین کی بہت تعریف کی اور اس کا گانا سنوایا تو صرف اتنا کہا کہ "ہاں گالیتا ہے"۔ عبدالقادر جیسا ملّا اور کٹر مذہبی شخص بھی بین بجانے میں بہت ماہر فن تھا۔ اسی خصوصیت کی وجہ سے اکبری دربار میں بلند مقام حاصل کر لیا تھا۔ لیکن ملا جی علمار کے فتوے کے ڈر سے میدان میں نہ آسکے۔

علامہ سعد اللہ شاہ جہانی، جن کی علمی قابلیت سے ان کے ہمعصر علماء بہت ہی خائف اور متاثر تھے، موسیقی کے فن پر کامل عبور

رکھتے تھے۔ ان کے استاد علامہ زماں حضرت شیخ عبدالسلام لاہوری تھے
ان کا موسیقی سے فنی تعلق اور اس کے علم و فن پر استادانہ عبور تھا جس طرح
ہدایہ وغیرہ فقہ کی کتابوں کا مطالعہ کرتے اور اس میں باریکیاں نکالتے
اور درس دیا کرتے تھے اسی طرح موسیقی کی گتھیوں کو بھی سلجھایا کرتے
تھے اور اس میں ایجادیں کیا کرتے

حضرت شیخ معالی خاں جو ملا طاہر پٹنی محدث گجراتی کے خاندان
سے گہرے تعلقات رکھتے تھے۔ اور قاضی القضاۃ شیخ عبدل؟ کے پوتے
تھے موسیقی کے نشیب و فراز پر انکی نظر گہری تھی جسکا تذکرہ معاصر الامراء میں بہت
تفصیل سے ہے۔

حضرت شیخ علاء الدین لاجوری جونپوری؟ جن کا مزار چاند علی شاہ
کی تکیہ کرار کوٹ جونپور میں ہے، اپنے وقت کے عظیم صوفی اور ہندوستانی
موسیقی کے بہت بڑے ماہر تھے۔ آلات موسیقی کے بھی موجد تھے "سیرت
الاولیاء" کے مصنف اور ان کے لڑکے حضرت شیخ گدائی" یہ دونوں
حضرات فن موسیقی کے بھی ماہر تھے۔ دور آخر میں حضرت مرزا مظہر علی جانجاناں
اور خواجہ میر درد فن موسیقی کے اتنے بڑے ماہر تھے کہ بڑے بڑے
کاملین اور ماہرین فن ان سے اصلاح اور درستگی کے لئے ان کو
سنایا کرتے تھے اور ان حضرات کا صرف سرہلا دینا اپنے لئے بہت بڑی
سند تصور کرتے تھے۔

شیر شاہ سوری کے عہد حکومت میں شیخ عبدالواحد بلگرامی بہت
بڑے صوفی اور عالم تھے۔ ملا عبدالقادر بدایونی نے لکھا ہے کہ ہندوستانی
موسیقی میں انھوں نے بڑی اصلاحات کی ہیں۔ سید نظام الدین مدعو ایکہ
سے کون واقف نہیں ہے وہ موسیقی کے زبردست عالم تھے۔ آپنے
کبھی دربار شاہی سے کوئی تعلق نہیں رکھا۔ متوکلانہ زندگی بسر کرتے

تھے اور ہر وقت ذکر و فکر میں مشغول رہتے اور مخلوق خدا کی خدمت ہی زندگی کا ماحصل تھا۔ حالانکہ آپ عربی، فارسی اور سنسکرت کے بہت بڑے عالم تھے۔ ہندی زبان میں شعر کہا کرتے تھے۔ ہندی موسیقی پر آپ نے دو کتابیں لکھی ہیں۔ 'ناد چندریکا' اور 'دھونانک'، حضرت شیخ بہاء الدین برناوی اور حضرت شیخ بہاء الدین زکریا ملتانیؒ بہت مشہور عالم دین اور صوفی تھے۔ اور موسیقی کے بھی زبردست عالم تھے اسلام خاں فاروقی چشتیؒ اکبر بادشاہ کے پیر حضرت شیخ سلیم چشتیؒ کے پوتے اور ابو الفضلؒ کے بہنوئی تھے۔ بہت ہی آزاد صوفی اور عاشق منش تھے۔ ۸۰ ہزار روپیہ ماہانہ موسیقی پر خرچ کرتے تھے۔[۱]

---

[۱] مآثر الامراء، غبارِ خاطر مولانا آزاد، گذشتہ لکھنؤ عبد الحلیم شرر ص ۱۱۵۔ نغمۂ راگ مراد علی خاں ص ۱۸۰۔ آئین اکبری ابو الفضل۔ فرشتہ جلد دوم مسلم ثقافت ہندوستان میں ص ۲۰۲ تا ص ۲۰۵

# حضرت امیر خسروؒ

## پر ایک نظر

حضرت امیر خسروؒ کا تعلق ماوراءالنہر کے شہر کش ترک قبیلہ لاچین سے ہے
آپ کے والد سیف الدین قبیلے کے سردار تھے۔ یہ قبیلہ شمس الدین التمش کے عہد
حکومت میں چنگیزی حملہ آوروں سے بچکر ہندوستان آیا۔ امیر خسرو کی والدہ غیاث
الدین بلبن کے وزیر عماد الملک کی بیٹی تھیں۔ خسرو کی پیدائش ۱۲۵۴ء میں شہر
پٹیالہ میں ہوئی تھی۔ پیدائش کے دوسرے روز ان کے والد اپنے قرب میں رہنے
والے ایک مجذوب کے پاس خرقہ میں لپیٹ کر لے گئے۔ مجذوب نے دور ہی سے
دیکھ کر کہا وہ شخص آتا ہے جو خاقانی سے بھی دو قدم آگے جائے گا۔ [۱]

خسرو کی تعلیم و تربیت ابتدا میں علاء الدین محمد کشلی خاں عرف ملک چھجو
نے کی اور یہ ۱۲۷۲ء کا واقعہ ہے۔ آگے چل کر امیر خسروؒ بلبن کے لڑکے بغرا خاں
کے ساتھی بن گئے جو سامانہ کا گورنر تھا۔ اس کے ساتھ وہ لکھنوتی میں بھی رہے
بعد کو وہ دہلی آئے اور بلبن کے بڑے لڑکے سلطان محمد کے ساتھ۔ ایک جنگ
میں کچھ دنوں تک وہ مغلوں کی قید میں بھی رہے۔ بعد کو شہزادے کے قتل کے
بعد وہ اپنی ماں کے ساتھ پٹیالہ میں رہنے لگے۔ سلطان صلاح الدین کے عہد میں
وہ امیر مصحف کے عہدے پر مامور ہوئے۔ اس کے بعد سلطان علاء الدین خلجی
کے درباری شاعر ہو گئے۔ ۸ سال کی عمر میں ان کے والد نے امیر خسرو کو حضرت
نظام الدین اولیا محبوب الٰہیؒ کے قدموں میں۔ ڈال دیا تھا۔ وہ حضرت محبوب الٰہی کے
مرید اور عاشق تھے۔ آپ کے وصال کے بعد یہ شعر کہا تھا۔

---

[۱] شعر العجم حصہ سوئم علامہ شبلی ص ۸۶

گوری سوئے سیج پر مکھ پر ڈالے کیس
چل خسرو گھر آپنے رین بھئی سب دیس

علاءالدین کے بعد وہ مبارک شاہ کے درباری ہو گئے۔ حضرت محبوب الٰہیؒ کے وصال کے چھ ماہ بعد امیر خسروؒ کا بھی انتقال ہو گیا اور وہ اپنے محبوب کی جدائی کا صدمہ برداشت نہ کر سکے۔ امیر خسرو کی طبیعت میں عشق و محبت کا مادہ بھی ازلی و ابدی تھا۔ وہ سراپا عشق تھا جو مانند برق ان کے رگ و پے میں کوندتا پھرتا تھا۔ آخر یہ نوبت پہنچی کہ ۱۳۵۱ھ میں جیسا کہ خود افضل الفوائد میں لکھا ہے کہ خواجہ صاحب کے ہاتھ پر دوبارہ بیعت کی۔ خواجہ صاحب نے چار گوشہ ٹوپی جو اس سلسلہ کی خاص نشانی تھی عنایت کی اور مریدان خاص میں داخل کیا۔ قدرت اللہ قدرت نے طبقات الشعرا میں لکھا ہے کہ امیر خسرو نے جب خواجہ صاحب سے بیعت کی تو جو کچھ نقد اسباب اور زر و مال تھا سب لٹا دیا اور پابرامن ہو کر بیٹھ گئے۔ خواجہ صاحب سے امیر خسرو کی ارادت اور عقیدت عشق کے درجہ تک پہونچ گئی تھی۔ ہر وقت ساتھ ساتھ رہتے تھے۔ اور گویا ان کا جمال دیکھ کر جیتے تھے۔ خواجہ صاحب کو بھی ان سے یہ تعلق تھا کہ فرمایا کرتے تھے کہ جب قیامت میں سوال ہوگا کہ نظام الدین کیا لایا ہے؟ تو میں خسرو کو پیش کر دوں گا۔ دعا مانگتے تھے تو امیر خسرو کی طرف اشارہ کر کے فرماتے تھے۔ الٰہی سوز سینۂ ایں ترک مرا بہ بخش [۱]

**جامعیت اور کمالات**

علامہ شبلی مرحوم نے لکھا ہے کہ ہندوستان کی زمین میں چھ سو برس سے آج تک اس درجہ کا جامع کمالات نہیں پیدا ہوا۔ اور سچ پوچھو تو اس قدر مختلف اور گوناگوں اوصاف کے جامع ایران و روم کی خاک نے بھی ہزاروں سال کی مدت میں دو ہی چار پیدا کئے ہوں گے صرف ایک صنف شاعری کو لو تو ان کی جامعیت پر حیرت ہوتی ہے۔ فردوسی

---

[۱] شعر العجم حصہ دوئم علامہ شبلی مرحوم ص۱۰۲، طبقات الشعرا، قدرت اللہ قدرت

سعدی۔ انوری۔ حافظ۔ عرفی۔ نظیری۔ بے شبہ اقلیم سخن کے جم و کے ہیں لیکن انکی حدود حکومت ایک اقلیم سے آگے نہیں بڑھتے۔ فردوسی مثنوی کے آگے نہیں بڑھ سکتا۔ سعدی قصیدہ کو ہاتھ نہیں لگا سکتے۔ انوری غزل اور مثنوی کو چھو نہیں سکتا۔ خواجہ حافظ عرفی۔ نظیری، غزل کے باہر نہیں نکل سکتے۔ لیکن خسرو کی جہانگیری میں غزل مثنوی قصیدہ رباعی، سب کچھ داخل ہے اور چھوٹے چھوٹے خطہ ہائے سخن یعنی تضمین، مستزاد اور صنائع و بدائع کا تو شمار نہیں۔ تعداد کے لحاظ سے دیکھو تو اس خصوصیت میں کسی کو ان کی ہمسری کا دعویٰ نہیں ہو سکتا۔ فردوسی کے اشعار کی تعداد کم و بیش ستر ہزار ہے صائب نے ایک لاکھ سے زیادہ شعر کہا ہے۔ لیکن امیر خسرو کا کلام کئی لاکھ سے کم نہیں ہے اکثر تذکروں میں خود امیر خسرو کے حوالے سے لکھا ہے کہ ان کا کلام تین لاکھ سے زیادہ اور چار لاکھ سے کم ہے۔ اوحدی نے یہی تذکرہ عرفات میں لکھا ہے کہ امیر خسرو کا کلام جسقدر فارسی میں ہے اسیقدر برج بھاکھا میں ہے۔ کسقدر افسوس ہے کہ اس مجموعہ کا آج نام نشان تک نہیں ہے۔ مختلف زبانوں کی زبان دانی کا یہ حال ہے کہ ترکی اور فارسی اصلی زبان ہے۔ عربی میں ادبائے عرب کے ہمسر ہیں سنسکرت کے بھی ماہر ہیں۔ شاعری کے بعد نثاری کا نمبر ہے۔ اس وقت تک کسی نے نثر لکھنے کے اصول و قاعدے مرتب نہیں کئے تھے۔ انھوں نے ایک مستقل کتاب۔ اعجاز خسروی تین جلدوں میں لکھی ہے۔ فقر و تصوف میں یہ عالم ہے کہ گویا عالم قدس کے علاوہ دنیائے فانی کو نظر اٹھا کر نہیں دیکھا [1]

## ہندوستانی عظمت کا راگ

امیر خسرو نے مثنوی دول رانی خضر خاں میں ہندی زبان یعنی سنسکرت کے بارے میں لکھا ہے کہ جو شخص علم کا مدعی ہے اس کو معلوم ہونا چاہئے کہ یہ زبان کسی بھی صورت سے فارسی سے کم نہیں ہے۔ اور عربی زبان کے علاوہ اکثر زبانوں پر اسے فوقیت

---

[1] شعر العجم جلد دوئم۔ علامہ شبلی مرحوم ص۱۰۶ تا ص۱۰۰ مطبوعہ انوار المطابع لکھنؤ ۱۳۴۱ء تذکرہ عرفات اوحدی

حاصل ہے۔ عربی زبان کی خصوصیت یہ ہے کہ اس میں دوسری کسی زبان کے الفاظ نہیں ملائے جا سکتے ہیں۔ اور فارسی زبان میں یہ نقص ہے کہ اس میں عربی زبان کے الفاظ ضرور ملتے ہیں اور سنسکرت زبان عربی کی طرح ہے۔ یہ زبان معنی اور خیال کے لحاظ سے کسی زبان سے کم نہیں ہے۔

آم کی تعریف میں لکھا ہے کہ حقیقت تو یہ ہے کہ ہندوستان جنت کی طرح ہے۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو حضرت آدم اور مور جنت کو چھوڑ کر اس سرزمین پر کیوں آتے امیر خسرو نے اپنی مثنوی دول رانی خضر خاں میں تمام تاریخی واقعات کو بڑی صداقت سے قلم بند کیا ہے۔ اور اس میں خیال آرائی اور مضمون آفرینی ایسی ہے کہ یہ رومانی لٹریچر کے شاہکاروں میں شمار کیا جانے کے لائق ہے۔ اور اس کو خسرو کی تمام مثنوی میں اس وجہ سے بھی فوقیت حاصل ہے کہ اس میں ہندوستان کی عظمت اور یہاں کی چیزوں سے عقیدت و محبت کی ایسی فضا چھائی ہوئی ہے اور ایسے لفظوں میں دلکش پریم کا راگ الاپا ہے کہ انسان مست و بے خود ہو جاتا ہے۔ جب وہ ہندوستان کے پھولوں کی رعنائی اور زیبائی، ہندی زبان کی شیرینی اور یہاں کے نازنینوں اور حسینوں کی دلربائی کا ذکر کرتے ہیں تو جھوم اٹھتے ہیں۔ ہندوستانی پھولوں کے حسن و خوشبو اور ان کی گوناگوں خصوصیات بتانے کے بعد تحریر کرتے ہیں کہ یہ ایرانی پھولوں سے بدرجہا بہتر ہے۔ فرماتے ہیں ؎

چوں بینی ارغوان و لالۂ خنداں
کہ رنگے ہست و بوئے نیست چنداں
گل مارا بہ ہندی نام زشت است
دگرنہ ہر گلے باغ بہشت است

ترجمہ:۔ جب دیکھے ایرانی پھول ارغوان و لالہ کو کھلا ہوا پائیں گے۔ یہ دیکھنے میں تو بڑا رنگین اور حسین ہے مگر مہک کچھ بھی نہیں ہے۔ لیکن ہمارے ہندوستان

کے پھولوں کا نام تو کچھ زیادہ اچھا نہیں ہے۔ لیکن ہر پھول
جنت کا خوشنما باغ ہے جس سے دل و دماغ دونوں معطر
ہو جاتے ہیں۔ اور حقیقت تو یہ ہے کہ ساری کائنات حسن
کا شاہکار ہے۔ اس لئے حسینوں اور مہہ جبینوں کی تعریف
خدا کی تعریف کے مترادف ہے۔ حسن سے لطف اندوز ہونا
اور اس کا شکر ادا کرنا ہی تقاضائے فطرت ہے۔ اور یہ
عاشقوں کا ہی حصہ ہے۔

## ہندوستانی حسن و جمال میں محویت اور خراج عقیدت

امیر خسروؒ نے ہندوستانی زبان اور یہاں کے رنگ برنگ کے پھولوں
کی تعریف و توصیف کے بعد ہندوستانی مہہ جبینوں کی جب تعریف کرتے ہیں تو عاشق
مزاج ہونے کی وجہ سے قلم رقص کرنے لگتا ہے اور دنیا کے حسینوں سے یہاں کے
مہہ جبینوں کا جب موازنہ کرتے ہیں تو پڑھنے والا مست و بے خود ہو جاتا ہے؟

لب تاتار خود خنداں نہ باشد　　ختن را خود نمک چنداں نہ باشد
سمرقندے و انچہ از قندھار ند　　بجز نامے ز شیرینی نہ دارند
بمصر و روم ہم سیمیں قد انند　　و لے چستی و چالا کی ند انند

ترجمہ:۔ تاتاری معشوق کے لبوں پر مسکراہٹ نہیں ہوتی اور ختن کے
معشوقوں کے چہرے پر نمک نہیں ہوتا۔ سمرقند اور قندھار کے حسین
بجز نام کے اور کوئی مٹھاس نہیں رکھتے ہیں۔ مصر و روم کے حسین
چاندی جیسا بدن تو رکھتے ہیں لیکن ان میں ملاحت ناز و انداز
چستی اور لچک نہیں ہے۔ ان کا حسن جلد زوال پذیر اور پھر زائل
ہوتا ہے۔ لیکن ہندوستانی حسن دیرپا ہوتا ہے۔ یہاں کے سب مہہ
جبینوں میں ناز ہے دلکشی ہے انکے حسن کی ملاحت میں دعوت دیدہے

پھر ایک دوسری جگہ مثنوی دول رانی میں ہندوستانی حسینوں کے سراپا میں کھو جاتے ہیں اور جوش و خروش کا مظاہرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ ”یہاں کے حسن و جمال اور ملاحت و نزاکت کا مقابلہ چین و جاپان اور عرب جیسے سو ملک نہیں کر سکتے۔ یغماں، ختن اور بلخ کی خوبصورتی بھی ہندوستان کے برابر نہیں۔ کیونکہ وہاں کے حسینوں کی آنکھیں تیز اور چہرے سخت و ترش ہوتا ہے۔ روم و خراسان کے حسین خوب صورت ضرور ہیں۔ اور وہاں حسن میں نزاکت ہے لیکن وہ اس پھول کی طرح ہیں جس میں خوشبو نہیں ہے مصر و ترک اور روس کے حسینوں میں ملاحت و لطافت و نزاکت کی بیحد کمی ہے وہ برف کی طرح سفید و سرد ہوتے ہیں کہ جہنم بھی پناہ مانگتا ہے۔ تاتاری حسینوں کے لبوں پر مسکراہٹ دیکھی نہیں پڑتی ختن کے حسن میں جان تو ہے لیکن نمک نہیں ہے۔ سمرقند و بخارا اور عرب کے حسینوں میں ملاحت و نزاکت کی چاشنی کا فقدان ہے۔ اور ہندوستان کے حسن اور یہاں کے حسینوں میں تمام اوصاف معشوقانہ اور دلربائی موجود ہیں کہ ہوش و حواس پر قابو مشکل ہے اور دیکھنے والا برف کی طرح پگھل جاتا ہے“[1]

## ہندوستان کے پھولوں کی تفصیل اور خصوصیات

امیر خسرو حسن و جمال کے بڑے دلدادہ تھے انہیں کائنات میں ایک ہی حسن نظر آتا تھا۔ جو ازلی اور ابدی ہے۔ فرماتے ہیں کہ۔

”ہندوستانی پھول دنیا کے تمام پھولوں پر فوقیت رکھتے ہیں!“

امیر خسروؒ کے عہد میں ہندوستان کے شاہی باغوں میں جو پھول تھے ان کے نام درج ذیل ہیں:۔ سوسن۔ سمن۔ بنفشہ۔ کبوڑہ۔ گل بیلا۔ گل زرد۔ گل سرخ ریحان۔ گل کوزہ۔ گل لالہ۔ گل سفید۔ نیز غم۔ صد برگ۔ نسرین۔ نسترن۔ یاسمین

---

[1] دول رانی خضر خاں علیگڑھ ایڈیشن ص ۱۲۹ تا ۱۳۲، ہندوستان کے عہد وسطیٰ کی ایک جھلک ص ۱۵

دونا[۱۸]۔ کرنا[۱۸]۔ گلِ نیلوفر[۱۹]۔ ڈھاک[۲۰]۔ چمپا[۲۱]۔ جوہی[۲۲]۔ کیوڑہ[۲۳]۔ گل بیلوتی[۲۴]۔ گلِ چاندنی[۲۵] گلاب[۲۶]۔ چمیلی[۲۷]۔ مولسری[۲۸] ہیں۔

وہ ان پھولوں کی تعریف کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ

"اس میں بنفشہ، یاسمین۔ اور نسترن کو ایران سے لایا گیا ہے۔ ورنہ باقی پھول تو خود ہندوستانی ہیں اور یہ بھی درست ہے کہ مسلمانوں نے اپنے ذوقِ باغبانی کی وجہ سے ان پھولوں کے نام فارسی رکھدیئے"

امیر خسرو نے مثنوی دول رانی میں ان میں سے بعض پھولوں کی دل کھول کر تعریف کی ہے۔ چنانچہ گلِ کوزہ کے متعلق فرماتے ہیں کہ

"اس میں پانی کی طرح لطافت و پاکیزگی ہے جب کہ پانی نے خود اپنی لطافت اسی پھول سے حاصل کی ہے"

بیلا کے متعلق لکھا ہے کہ اس کی پیشانی کشادہ ہوتی ہے اور ایک پھول میں سات پتیاں ہوتی ہیں۔ اور اس کی خوشبو بڑی تیز ہوتی ہے۔

جوہی کے بارے میں فرماتے ہیں کہ اس کی خوشبو میں معشوقوں کی دلربائی ہے اور یہی وجہ ہے کہ اس نے عاشقوں کے دلوں میں جگہ پائی ہے۔

گلِ کیوڑہ کے متعلق تحریر فرماتے ہیں کہ معشوقوں کا لباس اسی سے باسا جاتا ہے اور دو سال کے بعد بھی اس کی خوشبو اسی طرح باقی رہتی ہے۔ کپڑا پھٹ کر تار تار ہو جاتا ہے لیکن اس کی خوشبو نہیں جاتی ۔فرماتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| ز بویش حُلّۂ خوباں معطر | دو سالہ خشک بویش ہمچناں تر |
| ہر آں جامہ کہ از وے بو گرفتہ | دریدہ جامہ و بویش نرفتہ |

ترجمہ:۔ معشوق کی پوشاک اسی سے باسی جاتی ہے۔ دو سال بھی ہو جائے لیکن اس کی خوشبو اسی طرح تر و تازہ رہتی ہے۔ جو کپڑا بھی اس کے پھول سے بسا دیا جائے تو تعریف یہ ہے کہ وہ کپڑا

پھٹ کر تار تار ہو جائے لیکن خوشبو نہیں جاتی۔

رائے چمپا کو خسروؒ نے پھولوں کا بادشاہ قرار دیا ہے۔ اور ان کا کہنا ہے کہ اس کی خوشبو ایسی مستانہ ہوتی ہے کہ جیسے شراب میں کسی نے مشک و عنبر ملا دیا ہو۔ یہ چمپلی جیسے خوش اندام اور نازک حسینوں کے بدن کی طرح نرم و نازک ہے۔ اور اس میں زردی عاشقو کے غم زدہ چہرہ کی طرح ہوتی ہے۔ اس کی خوشبو سے جو تیل تیار کیا جاتا ہے وہ سر میں مشک سے زیادہ اثر کرتا ہے۔ گلِ مولسری کے متعلق ان کی رائے ہے کہ اس کی پتیاں چھوٹی اور باریک مہک بھینی بھینی اور بہت ہی چست ہے۔ امیر خسروؒ کو کرنا بے حد پسند ہے۔ اس کے متعلق لکھا ہے کہ اس کی خوشبو جب پھیلتی ہے تو گھر اور کوچہ و بازار سب مہک اٹھتے ہیں گلِ سیوتی کی تعریف کرتے ہوئے لکھا ہے کہ بھرڑ (زنبور) اس کیلئے اپنی جان دیتی ہے اور ہر وقت باغوں میں اس کے لئے تلاش میں دیوانی رہتی ہے اس کے حسن اور مہک میں اتنی جاذبیت اور کشش ہے کہ وہ مرنے کے بعد بھی اس سے لپٹی رہتی ہے۔ اور گل چاندنی اور گل سیوتی میں اس درجہ لطافت اور برودت ہے کہ اختلاج کے مریضوں کے لئے حکماء قدیم کے نسخوں میں اس کا ذکر ملتا ہے۔ [۱]

---

[۱] دول رانی خضر خاں ص۱۲۹ تا ص۱۳۲، ہندوستان عربوں کے نظر میں جلد دوم ص۳۶۶، مسالک الابصار ص۱۱، بدایونی ص۱۸۰، ہندوستانی کے عہد وسطی کی ایک جھلک ص۱۵۱، شرقی راج جونپور کا اتہاس ص۵۹۶ تا ص۵۹۸

# ہندی اور عجمی موسیقی کا اختلاط

مسلم فاتحین نے جب ہندوستان میں اپنی حکومت قائم کی تو ہندوستانی معاشرت کا ان پر کافی اثر پڑا۔ اور بہت سی چیزیں اہل ہنود کی اختیار کرنے لگے ہندی علوم کا معیار کافی بلند پایا۔ جن میں ہندی موسیقی۔ ہندی فراست الید۔ ہندی طب اور ہندی نجوم خاص طور پر معیاری تھے۔ ان علوم کے ترجمے ماہرین کی نگرانی میں فارسی زبان میں کرانا شروع کیا۔ اور اسلامی موسیقی۔ فراست الید۔ طب اور نجوم سے مقابلہ کیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ دونوں کے اختلاط سے ترقی کی نئی نئی راہیں نکلنا شروع ہوگئیں۔

## حضرت امیر خسروؒ اور ہندی موسیقی

عجمی موسیقی اور ہندی موسیقی کی آمیزش اور باہمی اختلاط سے موسیقی میں ایک تیسرا راستہ نکالنے والے شخص حضرت امیر خسرو علیہ الرحمہ تھے۔ آپ کا نکالا ہوا راستہ اتنا مقبول خاص وعام ہوا کہ شمالی ہند سے لیکر پورے ہندوستان میں پھیل گیا۔

اکثر مصنفین نے ہندی موسیقی (سنگیت) کی سنسکرت اور ہندی کتابوں کے ترجمے کیے اور بادشاہوں کی خدمت میں پیش کرکے انعامات حاصل کیے بعض مصنفین نے ہر علم کا ترجمہ کرکے علیحدہ شکل دے کر کتاب تیار کی اور بعض مصنفین نے کئی علوم کو ایک جگہ کرکے کتاب کی شکل میں پیش کیا چنانچہ کتاب "لہجات سکندری" میں صرف موسیقی کو فارسی زبان میں ترجمہ کرکے سکندر لودی کو پیش کیا گیا۔ اور کتاب "تحفۃ الہند" میں ہندی طب سنگیت اور سامدریک (قیافہ) کو فارسی زبان میں ترجمہ کرکے کتاب کی شکل دی گئی

ہندی علوم میں موسیقی نے مسلمانوں کو زیادہ متاثر کیا اور سب سے زیادہ مقبولیت حاصل کی کیونکہ اس علم میں مسلمانوں کو کچھ ایسی کرامتیں نظر

آئیں کہ انھوں نے درباروں تک پہونچایا اور بادشاہوں کو بھی متاثر کئے بغیر نہ رہ سکی۔

تاریخیں بتاتی ہیں کہ خاندان تغلق خلجی اور مغلیہ کے تمام بادشاہوں کا دربار بہترین نائیکوں، کلاونتوں، سازندوں اور رقاصوں سے بھرا ہوا رہتا تھا۔ مصنف معدن الموسیقی رقمطراز ہیں کہ:۔

"زمانۂ تغلق بادشاہوں سے ڈھاڑیوں کو حکم سامنے بیٹھ کر گانے کا ہوا اور اسی وقت سے گویّے دربار میں طلب کئے جانے لگے۔ اس سلسلہ میں سلطان علاء الدین خلجی کے زمانے کو سب پر ترجیح دی جاسکتی ہے۔ کیونکہ امیر خسروؒ جیسا باکمال نائک اسی بادشاہ کے عہد میں موجود تھا جس نے ہندی اور عجمی موسیقی کی آمیزش سے ایک نیا راستہ پیدا کیا۔

تغلق بادشاہوں کے عہد میں جو گویّے دربار سے منسلک رہے وہ بالکل آزاد روش تھے اور اپنے فن میں کوئی خصوصیت پیدا نہ کرسکے تھے۔ مصنف "معارف النغمات" لکھتے ہیں کہ:۔

"گوپال نائک نے تغلق کے درباری گویوں کو عاجز کردیا تھا"

اور اسی لئے فن موسیقی دہلی میں مقبولیت اور مرکزیت حاصل نہ کرسکا تھا شاہ علاء الدین خلجی نے اس کمی کو محسوس کیا اور حضرت امیر خسروؒ نے پوری کرنے پر کمر ہمت باندھی۔

حضرت امیر خسروؒ میں موسیقی کو جزوی اور کلّی ہر طرح پر سمجھنے اور علمی اور عملی حیثیت سے انجام دینے کی خداداد صلاحیتیں موجود تھیں جو بوقت مقابلہ گوپال نائک دربار علاء الدین خلجی میں ظاہر ہوئیں

## دکن پر ایک نظر

چھٹویں صدی عیسوی میں دکن کے بڑے علاقے پر پراگندگی راجاؤں کا راج تھا۔ لیکن اس عہد میں راجپوتوں کے چالوکیہ نے دکن پر حملہ کر کے انھیں ختم کر دیا۔ اور اپنا راج گجرات راجپوتانہ اور کونکن تک وسیع کر لیا۔ ایک چالوکیہ راجہ نے اپنا ایک الگ راج قائم کر لیا۔ جس کو پوربی چالوکیہ کہتے ہیں۔ قنوج کے بہت ہی مشہور راجہ ہرش کو اپنے ہمعصر راجہ کا وجود گوارا نہ ہو سکا۔ اس نے خود اس کے خلاف حملہ کیا۔ لیکن شکست کھا کر واپس لوٹ آیا۔ یہ واقعہ ۶۳۰ء کا ہے۔ اس راجہ کا نام پلک سین ہے۔ ہوانگ سانگ مشہور چینی سیاح ۶۴۵ء میں دکن گیا تھا اس نے اپنے سفرنامہ میں اس راجہ کی بہت تعریف کی ہے۔ لیکن پلک سین کی جنگ نے سلطنت کو بہت کمزور کر دیا۔ اور پلو ذات نے دکن کے بہت کافی حصے پر اپنا قبضہ جما لیا۔ آخر میں راشٹرکوٹ راجپوتوں نے چالوکیہ کی حکومت کو ختم کر دیا

راشٹرکوٹوں میں دنتی درگا کا بہت ہی اونچا مقام رہا ہے۔ جس کے جانشین کرشن اول نے اس پورے علاقے پر اپنا جھنڈا لہرایا۔ جو چالوک خاندان کے قبضہ میں تھا۔ ساتھ ہی ساتھ اپنی وسیع حکومت کی یادگاریں ایلورا کے مندر بنوائے جس میں ایک ہی چٹان کو تراش خراش کر پتھر کا ایسا بے مثل مندر اور نقش و نگار کا ایسا مظاہرہ کیا ہے جس کو دیکھنے کے بعد آج کے ترقی یافتہ دور میں بھی سیاح بغیر تعریف کئے نہیں رہتے اور صحیح تو یہ ہے کہ پتھر کی تقدیر بدل دی ہے۔ سچ کہا ہے ایک شاعر نے ؎

یوں تو پتھر کی بھی تقدیر بدل سکتی ہے

شرط یہ ہے کہ قرینے سے تراشا جائے

مہاراشٹر بھی راشٹرکوٹوں کا بسایا ہوا ہے۔ اس خاندان کے راجاؤں کے تعلقات ہمیشہ عربوں سے بہت ہی اچھے رہے ہیں۔ راجپوتوں کے نیتا ہمیشہ ایک دوسرے کی مخالفت کرتے رہے۔ کیونکہ راجہ ہرش کے بعد کوئی ایسا راجہ

نہ ہوا جو مختلف راجوں کو اکٹھا کرتا۔ کھوکھر، چوہان، راٹھور، تمارے، چنڈیلے اور
اور چیری کے راجہ پال، سین، چالوکیہ، راشٹر کوٹ، چول اور پانڈے برابر ایک
دوسرے کے خون کے پیاسے رہے۔ اور اسی جنگ و جدل کی وجہ سے باہری حملہ
آوروں کا مل جل کر مقابلہ نہ کر سکے اور شکست کھا گئے اور ہندوستان میں مسلم
حکومت قائم ہو گئی [1]

ایک مرتبہ گوپال نائک دکن سے علاء الدین خلجی کے دربار میں آیا۔ بادشاہ
نے اس کا گانا سننے میں بڑا اہتمام کیا۔ تمام درباری امراء اور ملازمین اور معززین
شہر کو دعوت دی گئی اور دربار مخصوص انداز میں آراستہ کیا گیا۔ گوپال نائک
جس کے لئے مشہور ہے کہ ڈھائی سو شاگرد اس کی سواری کا رتھ کاندھوں
پر لے کے چلتے تھے اور کاندھا دینا فخر سمجھتے تھے وقت معینہ پر دربار میں
حاضر ہوا۔ اور اس کے تمام ساز ملائے جاتے لگے۔

گوپال ہر جلسہ میں نیا راگ ایجاد کر کے گایا کرتا جس سے سامعین
اور بڑے بڑے فنکار دنگ رہ جاتے اور یہی سبب اس کی شہرت کا تھا
اس جلسہ میں امیر خسرو بھی موجود تھے۔ مگر صف سامعین سے علیحدہ اور
گوپال کی نظروں سے اوجھل تھے۔ مگر گوپال کی پوری گائکی سنتے رہے۔

گوپال نائک نے سامعین کے سامنے نئے نئے راگ سنا کر خوب
خوب انعامات اور داد تحسین حاصل کی۔ جب گانا ختم ہوا تو بادشاہ نے امیر
خسرو کو بلا کر گوپال نائک کے سامنے پیش کیا اور کہا کہ ہمارے گویتے کو بھی
سنئے اصلاح سنئے، گوپال راضی ہو گیا اور دوبارہ دربار آراستہ ہوا۔ سامعین
امیر خسرو کو سننے کیلئے بیٹھ گئے۔ حضرت امیر خسرو کے سازندوں نے ساز کھولے

---

[1] ڈاکٹر ایشوری پرشاد ص ۳۳-۳۹۔ مسلم ثقافت ہندوستان میں ص ۶-۵

ڈھولک پر تھپکی پڑی اور بلبل موسیقی نے چہکنا شروع کیا۔ جن جن راگوں کو گوپال نے سنایا تھا۔ ہر راگ کو مشکل سے مشکل تالوں میں توم تا نا نا دے رے نا وغیرہ بول کے ساتھ بھرے دربار کے سامنے پیش کیا۔ گوپال نائک کی حیرت کی انتہا نہ رہی اور اس نے بیساختہ امیر خسرو کو داد دینا شروع کیا۔ کیونکہ وہ سمجھتا تھا کہ اس کے گائے ہوئے راگوں کو دوسرا نہ گا سکے گا۔ امیر خسرو کا وقتی طور پر بنایا ہوا گانا ترانہ کے نام سے مشہور ہوا[1]

امیر خسرو کا ترانہ آج تک رواج میں ہے اور پسندیدہ ہر خاص و عام ہے۔ ترانہ میں آستائی اور انترہ مثل دیگر گانوں کے ہوتا ہے۔ مگر الفاظ تا۔ نا دے۔ رے۔ نوم۔ تنوم وغیرہ ہوتے ہیں۔

گوپال نائک کے زور دینے پر امیر خسرو نے اس طرز کو عام کر دیا اور ہر شاگرد کو طبلہ۔ ستار۔ ڈھولک۔ ترانہ۔ قول۔ قلبانہ۔ نقش و نگار۔ شونترا اور ہوا کی تعلیمات دینے لگے۔ اور تھوڑے ہی عرصہ میں امیر خسرو کی موسیقی ۲۴ مستند گھرانوں میں پھیل گئی اور میرٹھ۔ آگرہ۔ بڑودہ۔ الور۔ اندور۔ جے پور۔ تلونڈی۔ لاہور۔ گجرات۔ بنارس۔ بنگال۔ بہار۔ کچھ۔ خیرآباد۔ بہار۔ لکھنؤ اور جونپور وغیرہ مقامات میں آپ کا طرز موسیقی عام ہو گیا اور ہر گھرانے میں بہتر سے بہتر ماہر فن پیدا ہونے لگے۔

یہ گھرانہ قوال بچوں کا گھرانہ کہا جاتا ہے۔ ان کی گائکی دھرپد گانے والوں سے علیحدہ ہے۔ خیال کی گائکی میں ان گھرانوں کی بندشیں آڑی اور بے شوخ ہوا کرتی ہے۔ اور ٹھیکہ عام طور پر سولہ ماترے کا ستارخانی ہوتا ہے۔

ان گھرانوں کی الگ الگ بانیاں تھیں جن میں سے بارہ بانیاں مستند

---

[1] شعر العجم علامہ شبلی ص ۱۰۱ آثر الامراء جلد دوم ص ۴۷۹ مطبوعہ کلکتہ

بھی جانے لگیں مثلاً جونپوری رائج کردہ سلطان حسین شاہ۔

(۲) کبیری رائج کردہ چاند خاں کبیر

(۳) پٹھوانی رائج کردہ شوری جی

(۴) قول (قوالی) رائج کردہ امیر خسروؒ

(۵) خیر آبادی اس کے موجد کا نام معلوم نہ ہو سکا

غرضکہ اسی طرح بارہ بانیوں کا ذکر کتابوں میں ملتا ہے۔ جن میں تمام ہندوستان کے گھرانے اپنا گانا پیش کرتے ہیں۔

امیر خسروؒ علیہ الرحمۃ کے بعد موسیقی میں حسین شاہ شرقی جونپوری کا نام آتا ہے جنھوں نے دنیائے موسیقی میں دوسرا انقلاب برپا کر دیا۔

# حسین شاہ شرقی بحیثیت نائک

شہزادہ حسین شاہ بن محمود شاہ شرقی فطری طور پر رنگین مزاج واقع ہوا تھا اور شروع ہی سے فنون لطیفہ کا شائق تھا۔ اپنے بھائی محمد شاہ شرقی سے تخت سلطنت حاصل کر لینے کے بعد آزادانہ طور پر فنون لطیفہ کی سرپرستی کرنے لگا فنون لطیفہ میں سب سے زیادہ اس کا مرغوب طبع مشغلہ موسیقی ہے جس کے ماہرین کی اس نے خاطر خواہ قدردانی اور عزت افزائی شروع کر دی تھوڑے ہی عرصے میں دربار میں بڑے بڑے پنڈت۔ نائک۔ گنی۔ اور گندھرب دکھائی دینے لگے۔ حسین شاہ کی موسیقی کی تعلیم رسمی طور پر نہیں ہوئی تھی جو محض تفریحات کے لئے کافی ہو۔ اس نے اس فن کو اصول و قواعد کے ساتھ عملی طور پر سیکھنے کے لئے استادان فن کو اکٹھا کر لیا تھا۔ اور جو کچھ سیکھا اس کا عالم باعمل بھی تھا۔ ہر طرح کی ایجادات پر اتنا قابو رکھتا کہ زمانے کی نگاہ میں نائک وقت کہلایا۔

حسین شاہ نے گانے کو مزیدار اور پُراثر بنانے کیلئے گانے کی صنف

میں ایک نیا طریقہ ایجاد کیا جس کو خیال کہتے ہیں۔ خیال کے رواج کا دھرپد پر کافی اثر پڑا۔ حالانکہ خیال کی ایجاد سے پہلے دھرپد کو بڑی اہمیت حاصل تھی۔ راجہ مان تنور نے چودھویں صدی عیسوی میں کبت۔ چھند۔ اور پربند کے رواج کو ختم کرکے دھرپد کو رواج دیا تھا اور سارے ہندوستان کا اہم اور محبوب ترین گانا بن گیا تھا۔

دھرپد میں حمد باری تعالیٰ۔ رزمیہ کارنامے۔ اور مدح کا مضمون ہوا کرتا ہے۔ کئی تالوں میں گایا جاتا ہے مگر اس کا ٹھیکہ چوتالہ ہے جس کے بول ہیں۔ دھا دھا دھن تا کت دھا دھن تا تٹ کت گدی گن۔ یہ ٹھیکہ بارہ ماتروں کا ہوتا ہے۔ اور پکھاوج سے اس کے بول نکالے جاتے ہیں۔

دھرپد گانے والے بے حد محتاط ہوا کرتے تھے۔ وہ حرام چیزوں کا کھانا جھوٹ بولنا۔ ناپاک رہنا۔ راگوں کا خلاف وقت گانا برا سمجھتے تھے اور بے موقع وبے ضرورت گانے میں احتراز کرتے تھے۔ اسی لئے ان کے گانے میں ایک اثر ہوا کرتا تھا۔

**دھرپد کا بول**

آستائی :۔ پروردگار کرتار سنسار بھار پار کرن ہار ہی بچار سوہی پادے بدھ سدھ نر جنجال۔

انترہ :۔ جھوٹا مایا موہ لوبھ کرت جات جگت میں پار پرن کی بات چھانڈ دیت بھرمت پھرت بھول اور۔[1]

حسین شاہ کی ایجاد خیال سے پہلے اسی دھرپد پر سارے ہندوستان کی گائکی کا دار ومدار تھا۔ دیوتاؤں کو بطور نذرانہ سنایا جاتا تھا۔ پتھر موم کیا جاتا تھا۔ آگ لگائی جاتی تھی۔ پانی برسایا جاتا تھا۔ مگر خیال کی گائکی نے آہستہ آہستہ اپنا رنگ جمانا شروع کیا اور ایک دن ایسا آیا کہ سب طرزوں پر حاوی ہو گیا

---

[1] دھرپد بھوپالی کرمک پستک حصہ سوئم ص ۵۶

مصنف "معارف النغمات" رقمطراز ہیں کہ

"محمد شاہ کے عہد تک ہوری دُھرپد اور سادھرے کا رواج تھا لیکن محمد شاہ کے عہد سلطنت میں شاہ سدا رنگ نے سلطان حسین شاہ شرقی کی ایجاد خیال کو اس درجہ ترقی دی کہ دھرپد کا رنگ پھیکا پڑ گیا.......... شوری نامی گویے نے ٹپہ ایجاد کیا۔ یہ طرز پہلے بھی پنجاب میں رائج تھا لیکن اس کو اتنی وقعت حاصل نہ تھی کہ گانے کے اقسام میں شمار کیا جاتا۔ شوری کی بدولت تمام ہندوستان میں یہ طرز پھیل گیا۔ اب بھی جو مرتبہ خیال کو حاصل ہے وہ ٹپہ کو نہیں ہے۔" [۱]

# خیال کی تعریف

گانوں کے مروجہ اقسام میں ایک قسم خیال بھی ہے جو بے حد مقبول اور عام پسند ہے۔ ہندوستان کے بڑے بڑے گویے خیال گانا اور اس میں فنی کمال دکھانا فخر سمجھتے ہیں۔ خیال میں دو حصے ہوتے ہیں۔ پہلا حصہ آستائی اور دوسرا حصہ انترہ کہلاتا ہے۔

خیال دو قسم کی لے میں گایا جاتا ہے۔ پہلی قسم کی لے میں زیادہ تر دھیما تیتالہ ٹھیکہ بجایا جاتا ہے جو سولہ ماتروں کا ہوتا ہے اور اکتالہ۔ تلواڑہ اور جھومرہ وغیرہ ٹھیکے بھی خیال ہی کے ہیں۔ اور دوسری قسم کی لے میں جلد تیتالہ بجایا جاتا ہے یہ بھی سولہ ماتروں کا ہوتا ہے۔

**دھیما تیتالہ** | اس ٹھیکے کے بول ہیں دھا دِھن دِھن دھا دھا دِھن

---

[۱] معارف النغمات راجہ نواب علی خاں

دھن دھا دھا تن رتن تا تا دھن دھن دھا۔ یہ ٹھیکہ اتنا ٹھہرا کر بجایا جاتا ہے کہ عام طور پر ۳۰۔ ۳۵ سکنڈ میں ایک دور پورا ہوتا ہے مگر بڑے بڑے استاد ۴۰۔ ۵۰ سکنڈ تک کا دورہ رکھتے ہیں

**جلد تیتالہ** اس ٹھیکہ کو برابر کی لے میں بجاتے ہیں مگر فنی تیاری کے مظاہرے کے وقت ۵ سے ۸ سکنڈ میں اس کا ایک دور پورا کرتے ہیں اور استاد لوگ تو ۲۔ ۲½ سکنڈ میں پورا کر لیتے ہیں۔

**خیال کا مضمون** خیال میں عام طور پر مضمون عاشقانہ ہوتا ہے۔ چونکہ خیال کی ایجاد ایسے زمانے میں ہوئی جب اردو کا نام ونشان تک نہ تھا اس لئے خیال کی زبان زیادہ تر فارسی۔ اودھی اور پوربی تھی ہے۔ خیال کی تصنیف میں عشق کا جذبہ عورتوں کی طرف سے پیدا کیا جاتا ہے جیسا کہ ہندی شاعری کا رواج ہے۔ اور پورے مضمون کا تعلق محض تصورات پر ہوتا ہے جو محبوب کی جدائی اور ملنے کی تمنا ظاہر کرتا ہے۔

**خیال کے بول**

(۱) آستائی:۔ من شمع جانگدازم تو صبح دلکشائی
انترہ:۔ سوزم گرت نہ بینم میرم چو رُخ نمائی [۱]

(۲) آستائی:۔ درگن بدرا ابھر آئے برسائے پریم رس بام
انترہ:۔ اے ری سکھی میں تو سے پوچھت ہوں اجہوں نہ آئے شام [۲]

(۳) آستائی:۔ پیا بن جیا مورا نکسو جات ہے کا سے کہوں اپنے من کی بات
انترہ:۔ رین دنا موہے کل نہ پرت ہے
سنگ سکھ گیا ان کے ساتھ [۳]

---

[۱] خیال رنگولہ راگ ایجاد امیر خسروؒ معارف النغمات صفحہ ۲۴۵
[۲] معارف النغمات صفحہ ۱۹۵ ۔ [۳] سرمایہ عشرت صفحہ ۸۷

# ٹھمری اور خیال میں فرق

ٹھمری اور دادرا کے مضامین بھی عاشقانہ ہوتے ہیں۔ مگر دادرا تو اپنے خاص ٹھیکے کی وجہ سے خیال سے بالکل الگ ہو جاتا ہے مگر ٹھمری کو بھی اکثر گائک خیال کے ڈھنگ سے گاتے ہیں اور پہلے بلمبت لَے ہیں اس کے بعد دُرت لَے میں گاتے ہیں جو خیال کی گائکی کا قاعدہ ہے۔ اس سے بعض لوگوں کو ٹھمری اور خیال میں امتیاز حاصل کرنے میں دقت ہوتی ہے۔ کیونکہ ٹھمری کو بھی ۱۶ ماترے کے تال میں گاتے ہیں۔

خیال اور ٹھمری میں فرق یہ ہے کہ خیال کے بول معشوق کی عدم موجودگی ظاہر کرتے ہیں۔ اور ٹھمری کے بول سامنا اور چھیڑ چھاڑ ظاہر کرتے ہیں۔

## ٹھمری کے بول

(۱) آستائی :۔ سوہنی سوہنی موہنی موہنی مورت واری رے سلونی سنوریا رے

انترہ :۔ من ماں بست رہت چھب جیتون کی چوری امی ہلاہل من موہنیاں نندلل چپل درگ تہارے رے دلارے رے۔

(۲) موہے چھیڑو نا کنہائی۔ کاہے کو رار مچائی [۱]

## خیال کی ایک جھلک

خیال کی ایجاد کا سہرا حسین شاہ شرقی جونپوری کے سر ہے۔ لیکن موجودہ زمانے کے کچھ مصنفین اور آل انڈیا ریڈیو سنگیت سنچالک ڈاکٹر مٹانکر کا کہنا ہے کہ قوالی کے چلتے بولوں سے خیال کا وجود ہوا۔ چونکہ قوالی کے موجد امیر خسروؒ ہیں اس لئے خیال کی ایجاد بھی امیر خسروؒ کی طرف منسوب کی جاتی ہے۔ لیکن اس کے متعلق مصنفین میں کافی اختلاف ہے۔ زیادہ تر لوگوں کا خیال ہے کہ خیال کے موجد حسین شاہ شرقی جونپوری ہیں جسکو

---

[۱] معلم نغمات۔ بندادین کتھک لکھنؤ

ترقی دے کر درجۂ کمال تک پہونچانے والا محمد شاہ رنگیلے کے دربار میں موسیقی کا ماہر فن نعمت خاں سدا رنگ تھا۔ جس کے بعد دھرپد کا رنگ پھیکا پڑ گیا۔ اور خیال کی شہرت بہت بڑھ گئی۔ دھرپد اور خیال سیلنے کا گانا کہلاتا ہے۔ دھرپد کے تال میں جو شدت ہوتی ہے وہ خیال میں نہیں پائی جاتی ہے۔ اس کے دو حصے ہوتے ہیں۔ استھائی اور انترہ۔ استھائی دھیمے اور انترہ اونچے سروں میں گایا جاتا ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ وہ گانوں کا بوجھ اٹھانے سے قاصر ہے۔ پھر بھی خیال میں جدائی ملن اور محبت کی ہار پائل کی جھنکار اور سکھیوں سے چھیڑ چھاڑ کا کچھ اس طرح ذکر کیا جاتا ہے کہ سننے والے بہت متاثر ہوتے ہیں اور جھوم جھوم اٹھتے ہیں۔

امیر خسروؒ کا خیال کہیں نہیں دیکھ پڑے گا۔ البتہ نمونے کے طور پر حسین شاہ ترقی جونپوری کے خیال کی ایک جھلک جو محمد شاہ رنگیلے کے نام سے مشہور ہے اور اسی عہد حکومت میں شاہ سدا رنگ نے اس کو رواج دیا ہے۔ درج ذیل ہے اس میں دکھلایا گیا ہے کہ ایک عورت چپکے سے اپنے شوہر سے رات کے اندھیرے میں ملنا چاہتی ہے لیکن اس کے پائل کی جھنکار سے اس کی ساس۔ نند اور دیورانی و جٹھانی جاگ جاتی ہیں۔ اور وہ اپنا کلیجہ تھام کر رہ جاتی ہے۔ اور اس طرح اظہار خیال کرتی ہے۔

چھم چھم باجے پائل، کیسے جاؤں پی کو ملن
جاگے موری ساس نندیا، دیورنیاں جٹھنیاں
اگر سنے میر دبا گر دونگو، اور سن پاوے محمد شاہ رنگیلے

عورتوں کی اس طرح کی دشواریوں کو امیر خسرو نے بہت زیادہ بیان کیا ہے شادی بیاہ کے موقع پر جو گیت اور بابل گائے جاتے ہیں وہ امیر خسرو سے منسوب ہیں۔

مولوی محمد حسین آزاد نے "آب حیات" میں لکھا ہے کہ دہلی اور بھارت

کے زیادہ تر شہروں میں یہ رسم چلی آرہی ہے کہ برسات کے موسم میں کھم گڑواتی ہیں اور اگر درخت ہو تو اس میں جھولے ڈلواتی ہیں اور مل ملا کر عورتیں جھولتی ہیں اور گیت گا گا کر اپنے دل کو خوش کرتی ہیں. ممکن ہے کہ اس میں کوئی ایسی عورت ہو جو اس گیت کو نہ گاتی ہو۔

آجہو نہ آوے سوامی ہو
آئے ہو جو پیا آون کہہ گئے
آون آون کہہ گئے
آئے نہ بارہ ماس
آئے ہو جو پیا آون کہہ گئے

یہ گیت امیر خسروؒ کا ہے اور بروا راگ میں لے بھی انہیں کی رکھی ہوئی ہے[1]

# حسین شاہ مصنفین کی نظر میں

حسین شاہ شرقی کے خیالوں میں لفظ حسینی بطور تخلص ہوتا تھا۔ اس نے سیکڑوں خیال ہر راگ میں تصنیف کئے اور جو نکلے بھی مگر اب کسی گاہک کی زبان سے سنے نہیں جاتے۔ محمد شاہ بادشاہ دہلی کے عہد سلطنت میں شاہ سدا رنگ جو نوری بانی کے علمبردار پیدا ہوئے اور انھوں نے سلطان حسین شاہ کی ایجاد خیال کو اتنا رواج دیا کہ ۲۴ مستند گھرانوں نے اپنی گائکی کا دارومدار قرار دیا۔

شاہ سدا رنگ کی بندش کے خیالوں میں لفظ سدا رنگ بطور تخلص کے ضرور رہتا ہے۔ اور یہی تخلص خیال کے ٹکسالی اور غیر ٹکسالی ہونے کی پہچان ہے

---

[1] ہندوستان میں مسلمان حکمرانوں کے عہد کے تمدنی جلوے ص ۵۲۸۔۵۳۱
آب حیات مولانا محمد حسین آزاد ص ۹۶

سدا رنگ کے علاوہ اور گھرانوں کی بندش کے خیال بھی سننے میں آتے ہیں مثلاً ادا رنگ۔ من رنگ۔ ہر رنگ وغیرہ مگر شاہ سدا رنگ کی بندشیں مستند سمجھی جاتی ہے حسین شاہ شرقی کے لئے مصنف سرمایۂ عشرت رقمطراز ہیں کہ:۔

" سلطان حسین شرقی بن محمود شرقی آخر طبقہ سلاطین شرقیہ تھا۔ غزل بردار اپنے سے کامران ہوا اور ایک لاکھ سوار اور چار سو زنجیر فیل جمع کر کے متوجہ ولایت اڑلیسہ کا ہوا اور وہاں سے مظفر و منصور پھرا۔ اور مغرور ہو کے عیش و عشرت میں پڑا اور راگ و رنگ میں شبانہ روز مصروف ہوا۔"

جناب حکیم محمد اکرام امام خاں اپنی تصنیف معدن الموسیقی میں رقمطراز ہیں

" سلطان شرقی بادشاہ جونپور کہ صاحب اسرار تھے، اس دار ناپائدار سے منھ موڑ کر ملک اپنا شاہزادگان پر چھوڑ جونپور خاص میں قیام کیا اور بار احسان خویش و بیگانہ کا نہ لیا۔ کسی قدر مال و منال تقسیم کر دیا۔ فقیرانہ گذران پر قناعت کی ایک کوڑی تحصیل سے نہ لی۔ راگنی جونپوری اور بارہ شیام ایجاد کی۔ وہ خیال گانے کے نائک تھے طرز قوالی میں بعد حضرت امیر خسروؒ ایسا کامل خلق نہیں ہوا۔" [1]

راجہ نواب علی خاں آف اکبر پور ضلع سیتاپور اپنی تصنیف معارف النغمات میں رقمطراز ہیں کہ:۔

" سلطان حسین شرقی جونپوری (پندرہویں صدی عیسوی) سلاطین شرقیہ کا آخری بادشاہ علم موسیقی کا استاد اور خیال کا موجد تھا۔ خیال کو محمد شاہ بادشاہ دہلی کے عہد

---

[1] سرمایۂ عشرت، معدن الموسیقی، معارف النغمات

میں شاہ تدارنگ نے ترقی دی اور درجۂ کمال تک
پہونچادیا تھا۔ بہت سے راگ اس بادشاہ نے ایجاد
کئے جن میں سے جونپوری حسینی۔ کانھرہ۔ حسینی ٹوڑی
اب تک مروج ہیں اور بہت سے مفقود ہوگئے ہیں!"

# حسین شاہ شرقی کی ایجادات

حسین شاہ شرقی جونپوری نے راگوں کی ایجاد میں سب سے زیادہ نام اور شہرت حاصل کی۔ راگ کی ایجاد کوئی آسان کام نہیں ہے۔ لوگ سمجھتے ہوں گے راگوں یا تین چار راگوں کو ملا کر نیا راگ بنایا جاسکتا ہے۔ حالانکہ راگوں کو ملا کر ایک نئی شکل پیدا کرنا بھی بہت مشکل کام ہے مگر سب سے زیادہ مشکل کام یہ ہے کہ راگ کا موجد شاستر کے تمام مارگ اور دیسی راگوں پر عبور رکھتا ہو اور یہ اچھی طرح سمجھ سکے کہ اس کا ایجاد کردہ راگ کہیں پہلے سے موجود نہیں ہے۔ ورنہ ساری محنت بیکار ہو جاتی ہے۔ اس لئے یہ ماننا پڑتا ہے کہ گرنتھوں اور شاستروں کے تمام مارگ اور دیسی مارگ خواہ وہ آڈوہوں یا یا کھاڈو یا سمپورن۔ شدہ ہوں یا منزمل ریکھے سب حسین شاہ کی نظروں کے سامنے رہے ہوں گے۔ اور یہ چیز حسین شاہ کے لئے ایسی باعث فخر و مباہات ہے کہ جس کی نظیر ملنا نا ممکن ہے

معدن الموسیقی اور تحفۃ الہند میں ہے کہ حسین شاہ نے بارہ سام ایجاد کئے۔ شدہ سام پہلے سے اہل ہند کا ایجاد کردہ موجود تھا۔ حسین شاہ نے گورسام ملار سام۔ بھوپال سام۔ گنبھیر سام۔ ہوہوسام۔ پوربی سام۔ رام سام۔ میگھ سام بسنت سام۔ براری سام۔ کبرائی سام۔ اور گونڈ سام یعنی جملہ بارہ سام ایجاد کئے[1]

---

[1] پاکستان ایشیاٹک سوسائٹی جلد اول ۱۹۶۲ء تحفۃ الہند معدن الموسیقی۔

خیج سنگت یمن سے ایجاد سلطان شرقی نائک

جونپوری۔ جونپوری ٹوڑی۔ نہایت رنگین سنگت مالسہری و بھیرویں سے ایجاد سلطان شرقی۔

## راما ٹوڑی۔ رسولی ٹوڑی بہلی ٹوڑی

ان چہار ٹوڑیوں کے موجد سلطان شرقی فرمانروائے جونپور نائک قوال ہیں بلکہ بہت سے راگوں کے موجد ہوئے۔ بعد حضرت امیر خسروؒ ایسا نائک قوالی کا نہیں ہوا اور اہل تصوف بھی باکمال صاحب نسبت ہوئے [1]

سندھ بھیرویں سنگت سندھ کر دھن مشہور ہے ایجاد سلطان شرقی جونپوری مہمندی۔ جونپوری اساوری۔ جونپوری بسنت ایجاد حسین شرقی حسینی ٹوڑی حسینی کانہڑہ ایجاد کردہ حسین شاہ شرقی جونپوری [2]

مذکورہ بالا راگوں کے نام کتابوں میں بھی ملتے ہیں اور بڑے بڑے صاحب فن حضرات اسے تسلیم بھی کرتے ہیں کہ حسین شاہ شرقی کی ایجادیں ہیں۔ اس کے علاوہ بہت سی ایجادات اس بادشاہ کی ایسی بھی تھیں جو قید وجود میں نہ رہ سکیں

**چو تکلہ** خیال کے علاوہ گانے کی ایک قسم ہے جسے حسین شاہ شرقی نے ایجاد کیا تھا۔ اس میں آستائی۔ انترہ بنجاری اور ابھوگ چار حصے ہوتے تھے اور ۱۲ تالیں یکے بعد دیگرے استعمال کی جاتی تھیں۔ یعنی آستائی سے ابھوگ تک ۱۲ تالوں کا استعمال ہوتا تھا

چونکہ ہر گویا نہیں گا سکتا جب تک اسے راگوں اور تالوں پر کلیتہً عبور نہ ہو۔ بلکہ یہ گانا وہی گا سکتا ہے جو نائک زمانہ ہو

**الور** الور بمبئی سے ۵۰۰ میل اور دہلی سے ۹۹ میل کی دوری پر ہے یہ تغلق عہد میں آگرہ کے صوبہ کے ماتحت تھا۔ رجپوتانہ میں آمدنی

---

[1] سرمایۂ عشرت۔ [2] معارف النغمات

کے لحاظ سے دوسرے نمبر پر تھا۔ اسٹیشن سے باہر ایک بہت ہی خوبصورت مقبرہ ہے جو فتح جنگ کی یاد تازہ کرتا ہے۔ اس کی تعمیر کی تاریخ ۱۵۴۷ء ہے وسط شہر میں ایک گنبد ہے جو سنہ ۱۳۵۰ء میں تعمیر ہوا ہے۔ یہاں فیروز شاہ کے بھائی سارنگ خاں کی قبر بھی ہے۔ ایک عظیم الشان مندر جگدیش جی کا ہے۔ دربار کے کتب خانہ میں تزک بابری کا ایک قدیم نسخہ ہے جس کو اکبر بادشاہ کے وقت سے کتب خانہ میں داخلہ کے وقت تک مغل بادشاہوں کی مہریں ہیں۔ ایک "گلستاں" کا اور ایک "باغ و بہار" کا نسخہ ہے جس کو ایک لاکھ خرچ کر کے مہاراجہ بنے سنگھ نے طبع کرایا تھا۔ الور کے راجاؤں کا جے پور کے راجاؤں سے رشتہ ہے

اس ریاست کا رقبہ ۳۱۴۱ مربع میل ہے۔ سنہ ۱۹۲۱ء کی مردم شماری کے مطابق آبادی ۹ لاکھ اور سالانہ آمدنی ۴۲،۹۹،۴۷۹ تھی۔ ابوالفضل نے آئین اکبری میں لکھا ہے کہ یہاں شیشوں کا کام بہت اچھا ہوتا ہے اونی قالین بھی تیار کیے جاتے ہیں۔ معدنیات میں لوہے کی کان ہے۔ ایک من مٹی سے ۳۵ سیر لوہا نکلتا ہے اور یہیں پر چاندی کی بھی ایک کان ہے [1]

**بخشو نائک** کتابوں میں بخشو اور بکسو دو نائک کے نام ملتے ہیں لوگ سمجھتے ہیں لکھنے میں غلطی سے بخشو کو بکسو لکھ دیا گیا مگر تحقیق سے پتہ چلتا ہے کہ ایسا نہیں ہے۔ بکسو اور بخشو دونوں نائک علیحدہ علیحدہ گذرے ہیں۔

"خلاصۃ العیش عالم شاہی" میں ہے کہ

"بعض بخشو و بکسو کو ایک جانتے ہیں لیکن غلط ہے تحقیق

---

[1] مہاراجگان ہند جلد اول ص ۳۵۹، بدایونی جلد اول ص ۱۴۰، ص ۱۸۶، ص ۱۸۷، ص ۱۹۰ آئین اکبری ابوالفضل، وقائع عبدالقادر خان جلد دویم ص ۳۴

یہ ہے کہ نائک بکسو اور نائک بخشو دو آدمی گذرے ہیں۔ نائک بکسو کی اکثر چیزیں تصانیف سے مروج ہیں۔ بعض مطربان کا یہ قول ہے کہ نائک بکسو بڑا اہل کمال اس فن کا ملک دکن میں گذرا ہے۔ درویش صفت تھا ایام پیری میں تارک الدنیا ہو گیا تھا۔ سو شاگرد رشید نامی اس کے ہوئے۔ ان میں سے ہر ایک مرتبہ نائکی پر پہنچا۔ چنانچہ تان سین بھی ایک شاگرد ان شاگرد اس کا ہوا[۱]۔ مصنف "سرمایۂ عشرت" لکھتے ہیں کہ:۔

بخشو ایک شخص شاگردان بیجو مذکور سے گذرا ہے بلکہ وہ شاگرد رشید تھا کہ ہو بہو اس کے طور پر گاتا بجاتا تھا اور اپنے عہد میں نائک وقت تھا اور زاہد و عابد بھی تھا چنانچہ ایک راجہ راجہائے ہندوستان سے اس کی تعریف سن کر گیا تھا۔ جب وہ وہاں پہونچا تو اسوقت نامبردہ عبادت میں مصروف تھا۔ راجہ کی طرف کچھ خیال نہ کیا اور نہ اس کی تعظیم و تکریم کی۔ راجہ کو بخشو کی بے اعتنائی نہایت ناگوار معلوم ہوئی۔ غرضیکہ جب نامبردہ عبادت سے فارغ ہوا اس وقت اپنی فوج میں جا کر گانے لگا اور غرق لجۂ یاد الٰہی میں ہوا۔ مآل کار اسوقت جتنے راجہ کے ہمراہ سوار تھے سن کر بے ہوش ہو گئے اور گھوڑوں پر سے گر پڑے اور راجہ بھی راگ کے اثر سے از خود رفتہ ہوا جب بخشو چپ ہوا تب سب کو ہوش آیا اور اس کی پھر سبھوں نے قدر و منزلت کی اور راجہ نے بخشو کو انعام دینا چاہا لیکن اس نے کچھ نہ لیا درویش متوکل بے طمع تھا[۲]

---

[۱] خلاصۃ العیش عالم شاہی [۲] خلاصۃ العیش عالم شاہی، مراۃ سکندری

کتب کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ بخشو کا تعلق بھی جونپور سے رہا ہے اور یہی حسین شاہ کا نائک گر تھا۔ حسین شاہ کے گویوں میں راما پنڈت، سبل خاں اور بہوپل وغیرہ استاد زمانہ سمجھے جاتے تھے مگر ان سب کا گرو۔ بخشو ڈھاڑی تھا۔ جونپور کا محلہ ڈھاڑیانہ ٹولہ جو اب بگڑ کر ڈڑھیانہ ٹولہ ہوگیا ہے اس بات کا ثبوت ہے کہ یہ محلہ ڈھاڑیوں کا محلہ تھا جو شرقی بادشاہوں کے زمانے میں آباد ہوا تھا۔ بخشو ڈھاڑی کا تعلق اسی محلہ سے تھا۔ سارنگی اور دیگر ساز کے بنانے والے اب بھی اسی محلہ میں آباد ہیں۔

بخشو کے لائق شاگردوں میں عبدالرحمن متغل بھی اچھے فنکار تھے ان کے شاگردوں کی نسل کے لوگ اب بھی موجود ہیں۔

بخشو کا قیام جونپور میں مستقل نہیں رہتا تھا۔ بڑے بڑے راجاؤں مہاراجاؤں کے یہاں محفل رقص و سرود کے موقع پر طلب کرلیا جاتا اور مدتوں پڑا رہتا۔ راجہ مان گوالیری کے یہاں زیادہ حاضری دیتا کیوں کہ اس وقت راجہ مان گوالیری کا مرتبہ سنگیت میں بہت تھا اور وہیں کی تعلیم و تربیت کا اثر اس پر زیادہ پڑا تھا۔

حسین شاہ کے تخت سلطنت پر متمکن ہونے سے قبل بخشو راجہ کیرتی سنگھ کے یہاں مقیم تھا جو ترہت (اڑیسہ) کے راجہ تھے۔

مراۃ سکندری میں ہے۔

> "نائک بخشو راجہ مان کا تربیت یافتہ تھا گانے کا مسلک سب سے نرالا تھا۔ ساز کے معاملہ میں بڑی واقفیت رکھتا تھا۔ راجہ مان سنگھ کے بعد راجہ بکرماجیت کے لڑکے کے ساتھ بسر کی جب اس کے باپ سے حکومت نکل گئی تو راجہ کیرتی سنگھ کے پاس دکانیجرا پہونچا۔ اس کے کمال کا شہرہ سن کر سلطان بہادر گجراتی نے راجہ کیرتی سنگھ سے طلب کرلیا۔"

راجہ کیرتی سنگھ کا زمانہ حسین شاہ کے دادا ابراہیم شاہ کا زمانہ تھا اور تعلقات بھی دونوں کے اچھے تھے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ریاست سے علیحدہ ہونے کے بعد بھی حسین شاہ نے درویشی اختیار کر لی تھی اور محفل سماع وغیرہ میں وقت گذارنے لگا۔ بخشو بھی اسی زمانے میں حسین شاہ سے ملا اور پوری توجہ حسین شاہ کو نائک بنانے میں صرف کر دی۔

معارف النغمات میں ہے۔

بہاری۔ پہاڑی جھنجھوٹی ایجاد بخشو نائک و حسینی ولایت میں مروج تھی۔[1]

ان دونوں راگوں کو حسینی علاقہ سے اچھا گانے والا دوسرا علاقہ نہیں ہے

---

[1] بہاری اور پہاڑی جھنجھوٹی دونوں نام راگنیوں کے ہیں اور حسینی علاقہ سے مراد خاص جونپور، پورب میں اڑیسہ، اتر میں قنوج کالپی دکھن میں بندھیاچل تک مراۃ سکندری ص ۴۷۸-۴۷۹، راگ درپن۔ فقیر اللہ

# موسیقی کا عوام پر اثر

مسلمانوں کی آمد سے پہلے سنگیت کا استعمال پوجا پاٹھ یا خوشی یا جنگ کے موقع پر کیا جاتا تھا اور سنگیت کے عالم اس کو الہامی سمجھ کر نہایت ادب سے استعمال کیا کرتے تھے۔ جب امیر خسرو نے اس میں عجمی موسیقی کا میل دیا تو اس کی شکل تبدیل ہو گئی اور یہ مسلمان بادشاہوں کے درباروں میں نظر آنے لگی۔ بہت سے لوگوں نے اسے پیشے کے طور پر سیکھا اور ذریعہ معاش بنا لیا اور یہ لوگ ڈھاڑی اور میراثی[1] کہلائے اور بہت سے لوگوں نے اسے شوقیہ سیکھا اور عطائی کہلائے ان عطائیوں میں سے بڑے بڑے راجہ مہاراجہ۔ بادشاہ، صوفیاء کرام اور عوام سب شامل ہیں۔

## راجہ مان سنگھ

گوالیار کا راجہ تھا۔ بہت بڑا ماہر موسیقی تھا۔ دھرپد اسی کا اختراع کیا ہوا ہے۔ بخشو اسی کے دربار کا تربیت یافتہ تھا بیجو اسی کے دربار کا شاہی گویا تھا اور بخشو کا استاد تھا

چودھویں صدی عیسوی کے وسط میں جونپور اور گوالیار کی موسیقی کے دونوں اسکول ساتھ ساتھ چل رہے تھے۔ حسین شاہ شرقی جونپوری کی وفات کے بعد گوالیار موسیقی کا مرکز بن گیا تھا۔ موسیقی کے بڑے بڑے ماہر فن دربار میں اکٹھا ہو گئے تھے۔ اور راجہ مان سنگھ نے ان لوگوں کی سرپرستی اور ہمت افزائی

---

[1] میراث پانے والا میراثی کے معنی ہیں۔ تعجب ہے کہ گانے بجانے کا کام کرنے والی قوم میراثی کہی جاتی ہے اور میراثی کو معراثی مان لیا جائے جس کا تعلق دلہن سنوارنے والی قوم سے ہوتا ہے تو مسئلہ حل ہو جائے۔ کیونکہ لفظ معراثی کو لوگوں نے میراثی لکھنا غلطی سے شروع کر دیا ہے

کی۔ تاریخ فرشتہ کے مصنف نے اس کی پاکیزہ دلی کی بہت تعریف کی ہے۔ ہندو اسکو ہندو اور مسلمان مسلمان سمجھتے تھے۔ شاہ جہاں بادشاہ کے عہد کے مصنف عبدالحمید لاہوری اور محمد صالح کمبوہ لاہوری نے بھی راجہ مان سنگھ کی موسیقی کی مہارت کی بہت تعریف کی ہے اور اس کی ایجادات کا بھی ذکر کیا ہے۔

سید صباح الدین عبدالرحمٰن نے تمدنی جلوئے میں لکھا ہے کہ یہ گاتا تو ایسا معلوم ہوتا کہ دو آدمی مل کر گا رہے ہیں۔ وشنوپد اسی کی ایجاد ہے جو دھرپد کی بدلی ہوئی شکل ہے۔ دھرپد پہلے سنسکرت میں گایا جاتا تھا لیکن راجہ مان سنگھ نے اسے آسان بنانے کے لئے گوالیاری یعنی ہندی میں گانا شروع کیا اور اس کو ساز کے ساتھ ملایا۔ اسی لئے دھرپد کی ایجاد اسی کے نام منسوب ہے حالانکہ سنسکرت میں دھرپد اس کے پہلے بھی گایا جاتا تھا۔ پروفیسر عبدالحلیم ڈھاکہ یونیورسٹی نے راجہ مان سنگھ کی موسیقی کی تعریف کرتے ہوئے لکھا ہے کہ گوالیار کے راجہ مان سنگھ ۱۴۵۱ء تا ۱۴۸۹ء کی سرپرستی سے موسیقی کی بڑی ترقی ہوئی۔ گوالیار کی سرحد پر ہندوستانی اور کرناٹکی موسیقی کا ایک اہم سنگم تھا۔ راجہ مان سنگھ حسین شاہ شرقی جونپوری کے ایجادات سے بہت ہی خوش تھا۔ لیکن اس نے خود بھی دھرپد سا ایجاد کیا۔ راجہ مان سنگھ کی عورت بینا موسیقی میں ماہر تھی راجہ نے دھرپد کی ایجاد کر کے اپنے دربار سے ایک ماہر فن نائک محمودؔ کی مدد سے ساز کو ملایا۔ موسیقی میں اس کی سب سے بڑی خدمت یہ ہے کہ اس نے ہندستانی راگ اور راگنیوں کو الگ الگ تقسیم کر کے ظاہر کر دیا۔ اور اس کام کے لئے اس نے موسیقی کے ماہرین کا ایک کمیشن بنایا تھا۔ اس میں سات نائک تھے شاہ جہاں بادشاہ کے عہد حکومت میں گذرے ایک مورخ کا بیان ہے کہ گوالیار کی سرزمین میں جتنے بڑے بڑے عالم موسیقی کے ہوئے ہیں اور کہیں نہ ہوسکے اور یہ مان سنگھ کا ہی کام تھا۔ اس نے جونپور کی طرح موسیقی کا ایک اسکول کھول دیا تھا جس کا نام گان ودیا لیہ تھا۔ اور اس اسکول نے ایک مدت میں

سیکڑوں ماہرین موسیقی کو جنم دیا ہے [۱]

## سید علاء الدین لاجوری

آپ جونپور کے بہت مشہور صوفیوں میں تھے۔ آپ کی وفات ۷۹۵ھ میں ہوئی۔ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے اپنی معرکۃ الآرا کتاب "اخبار الاخیار" میں لکھا ہے کہ سید علاءُ الدین لاجوری ایک بہت بڑے شاعر بھی تھے۔ اور وہ ہندوستانی موسیقی کے بھی ماہر فن تھے حضرت مولانا ابوالکلام آزاد نے "غبار خاطر" میں لکھا ہے کہ سید علاء الدین لاجوری اپنے وقت کے ایک مشہور صوفی تھے۔ ان کے متعلق مصنفین کا بیان ہے کہ وہ ہندوستانی موسیقی کے عالم اور آلات موسیقی کے موجد اور اعلیٰ درجہ کے گائک بھی تھے۔ آپ کا وصال جونپور میں ہوا اور کرار کوٹ کی تکیہ چاند شاہ پر آپ کا مزار ہے [۲]

## سلطان بہادر گجراتی

والی گجرات موسیقی کا شائق ۱۴۸۶ء سے ۱۵۱۶ء تک سلطنت کی۔ بیجو نائک کی آخری عمر اسی بادشاہ کے دربار میں گذری۔ بیجو نے اس کے یہاں کے قیام میں ایک نئی قسم ٹوڑی کی ایجاد کی جس کا نام سلطان بہادر کے نام پر "بہادری ٹوڑی" رکھا

---

[۱] معارف النغمات راجہ نواب علی خاں اکبر پور، بادشاہ نامہ عبدالحمید لاہوری جلد دوم ص۔ عمل صالح محمد صالح کمبوہ جلد دوم ص۵۵ ہندستانی مسلمان حکمرانوں کے تمدنی جلوے پاکستان ایشیاٹک سوسائٹی جلد اول ۱۹۵۶ء عہد وسطیٰ کی ایک جھلک ص۴۶۲ و ص۴۶۳۔

[۲] اخبار الاخیار شیخ عبدالحق محدث دہلوی ص۲۹۔ غبار خاطر مولانا ابوالکلام آزاد۔ مسلم ثقافت ہندوستان میں ص۴۰۷

جو آج تک مروج ہے۔[1]

## شیخ منجھو قوال جونپوری

شیخ منجھو جونپور ہی میں پیدا ہوا اور یہیں انتقال کیا موسیقی کا بچپن ہی سے دلدادہ تھا۔ مخدوم شاہ اڈھن کے یہاں سماع کی محفلوں میں برابر حاضر رہتا۔ یہاں بڑے بڑے باکمال اہل فن برابر آتے رہتے۔ مخدوم صاحب کی فرمائش پر شیخ منجھو نے اس علم کو باقاعدہ سیکھنا شروع کر دیا۔ گلا آواز خدا داد پائی تھی تھوڑے ہی عرصہ میں کاملین فن کی صف میں آگیا۔ بادشاہ اکبر کے شاہی گویئے میاں تانسین کا ہمعصر تھا۔ حضرت مخدوم شاہ اڈھن کا دربار چھوڑ کر کہیں جانا پسند نہ کیا۔

مولانا محمد حسین آزاد دربار اکبری ص۱۲۵ میں تحریر فرماتے ہیں کہ :-

> "ملا فرماتے ہیں کہ شیخ منجھو قوال صوفیانہ وضع رکھتا تھا۔ شیخ اڈھن جونپوری کے مریدوں میں سے تھا ان ہی دنوں میں حوض[2] مذکور کے کنارے پر اسے بلایا اس کا گانا سنکر بہت خوش ہوئے۔ تانسین اور اچھے اچھے گویوں کو بلوا کر سنوایا اور فرمایا کہ۔ "اس کیفیت کو تم سے ایک نہیں پہنچتا" پھر اس سے کہا "منجھو! جا سب نقدی تو ہی لے جا" اس سے کیا اٹھ سکتی تھی۔ عرض کی حضور یہ حکم دیں کہ جتنی غلام اٹھا سکے لے جائے۔ منظور فرمایا غرض ہزار روپے کے قریب ٹکے باندھ لے گیا!"[3]

---

[1] ملا عبد القادر بدایونی معارف التمات [2] یعنی انوپ تلاؤ۔ مگر تزک جہانگیری میں کپور تلاؤ نام ہے (دربار اکبری) [3] دربار اکبری ص۱۲۵ مولانا محمد حسین آزاد۔

# مخدوم شیخ بہاء الدین برناوی رح

آپ بہت بڑے عالم اور صوفی مشرب بزرگ تھے آپ نے علم دین پھیلانے میں بڑی محنت کی ہے۔ حضرت شیخ صاحب حال وقال بزرگ تھے۔ آپ کے یہاں سماع کی محفلوں میں بڑا اہتمام ہوتا تھا اور اچھے اچھے ماہرین فن اکثر شریک ہوتے آپ کو موسیقی میں خود بھی اتنی معلومات تھی کہ اس فن کے استاد سمجھے جاتے تھے۔ شیخ بہار الدین برناوی کے متعلق معدن موسیقی ص۲۶ میں لکھا ہے کہ:۔

"نقل ہے کہ شیخ بہار الدین برناوی سنہ جلوس شاہجہانی میں شکار کرتے کرتے ایک ہرن پر بندوق سر کی آہو نے کہا" "بہار الدین! اللہ نے تجھے اسیواسطے پیدا کیا؟" آپنے دائیں بائیں دیکھا تین مرتبہ ایسا ہی ہوا۔ آخر کار پھر آہو نے کہا" میں ہوں ہرن" یہ آواز ہاتف غیبی کی تھی۔ اسوقت آپ کو خوف خدا یاد آیا۔ توبہ کر کے صحرانوردی اختیار کی پچیس سال گذرے زاں بعد علم موسیقی حاصل کر کے گوشہ گیری اختیار کی۔ تمام عمر مجرد تارک الدنیا سبز پوش رہے۔ علم راگ میں مثل ان کے دوسرا پیدا نہ ہوا اور رباب۔ رباب بین خوب بجاتے۔ دھرپد و ترانہ و خیال خوب تصنیف کرتے اکثر کہتے ہے کہ چوکلہ بارہ تال کا مثل جھومرہ جس کے موجد سلطان حسین شرقی شاہ جونپوری تھے۔ پڑھنا یعنی گانا بہت مشکل ہے جمیع تصانیف گانے سے خیال نامی ایک ساز ایجاد کیا ایک سو ستر[۱] سال کی عمر میں رحلت فرمائی ہے[۲]

---

[۱] دربار اکبری ص۱۱۲ مولانا محمد حسین آزاد۔ منتخب التواریخ بدایونی [۲] معدن الموسیقی ص۲۶

## عہد بابر اور تیمور کے گویّے

مصری خاں ڈھاڑی. نفیر اللہ کشمیری. سودس سین. رنگ خاں. خوشحال خاں. غلام محی الدین. سواد خاں. گن خاں. شیخ سعد اللہ لاہوری. امیر بھگوان. شوقی کشمیری اور محمد رس بین وغیرہ

## عہد اکبر بادشاہ کے گویّے

جگناتھ. سوبھل سین. میر صالح قوال حسن خاں قوال. گن سین کشمیری. شیخ کمال. بخت خاں گجراتی. ولی کشمیری. تارا چند. دہنگ خاں. لال خاں. بلاس خاں تانسین. محمد حسین شادابی وغیرہ. جہانگیر کے عہد میں فیروز ڈھاڑی اور الہ داد خاں کا نام ملتا ہے. شاہ جہاں اور اورنگ زیب کے زمانے میں گائیکوں نے دوسرا پیشہ اختیار کرنا شروع کرنا اور محمد شاہ کے وقت میں پھر موسیقی نے رواج پایا۔ اور ہزاروں ماہرین فن پیدا ہوگئے۔

## نوابین اودھ کے عہد کے گویّے

شنکر. مکھن. میاں جانی. غلام رسول شوری پٹہ باز. چھجو خاں. جیون خاں میاں گاموں وغیرہ

## عہد واجد علی شاہ کے گویّے

شادی خاں. پیار خاں. باسط خاں. دولہ خاں. جعفر خاں. کاظم علی خاں. صادق علی خاں. بہادر سین. بہادر خاں. حیدر خاں. امراؤ خاں. محمد علی. بنن خاں. تراب علی خاں. رحیم خاں. ننھے خاں. حدو خاں. حسّو خاں. مراد خاں. سلیم خاں. نور خاں. مغل خاں. موج خاں. کریم خاں خیالیئے وغیرہ

## غیر پیشہ ور یعنی عطائی ماہرینِ فن

نواب سالار جنگ. نواب قاسم علی. بابو رام سہائے. سید میر علی لکھنوی موجد سوزخوانی. رامانج داس. نرائن داس بیراگی. نواب سلطان علی خاں استاد دھرپد. نواب چھمّن خاں بلبلی. حسین علی خاں. میر احمد عظیم آبادی. محمد دلاور علی خاں[۱]

---

[۱] آپ کو چودہ سو ہوری دھرپد زبانی یاد تھے۔ "نغمات الہند" آپ کی تصنیف ہے۔

علیم اللہ خاں۔ بابو ایشری پرشاد۔ باجپئی بنارسی۔ اکرام امام خاںؒ رئیس سنڈیلہ۔ راجہ نواب علی خاںؒ تعلقدار اکبرپور۔ ایم محتشمؒ۔ احمد خاں۔ محمد خاں۔

مصنف معدن الموسیقی نے پیشہ وروں سے داد و تحسین حاصل کرنیوالے اور بھی بہت سے غیر پیشہ ور ماہرین فن کے نام تحریر کئے ہیں۔ ان لوگوں نے بھی سیکڑوں کو پیشہ در بنا دیے۔ ان میں اکثر صاحب تصنیف بھی گذرے ہیں۔ اور فن موسیقی کے آخری نظام کے بانی ہیں۔

**جون پور** نے بھی موسیقی کے نہ جانے کتنے انمول رتن پیدا کئے جو اپنے اپنے جوہر دکھا کر پیوند خاک ہو گئے۔ بخشو کے شاگرد عبدالرحمن مغل اور منجھو قوال نے سیکڑوں شاگرد بنائے جن کی نسل کے لوگ جونپور، بنارس۔ اور اودھ وغیرہ میں ابتک آباد ہیں۔ نصیرالدین خاں۔ رشید خاں۔ گوہر خاں۔ موتی درگا دتی۔ شہزادی یاد علی وغیرہ بیسویں صدی کے درخشندہ تارے تھے جو جونپور میں کافی نام پیدا کر گئے

**کالکا بندہ دین** کا چراغ نواب واجد شاہ کے عہد سے ابتک روشن ہے۔ جو موسیقی اور رقص کے استاد تھے۔ جونپور کے موضع پانڈے پور کے باشندہ تھے حضرت مولانا عبدالحلیم شررؔ نے لکھا ہے کہ کالکا اور بندہ دین دونوں بھائی تھے ہندوستان میں رقص کا ان سے بڑا استاد پیدا نہیں ہوا۔ بندہ دین نے رقص کے فن میں کمال دکھلا کر اپنے آپ کو بے مثل ثابت کر دیا انکو ۷۰ برس کی عمر میں بھی یہ اختیار حاصل تھا کہ ناچ میں جو گھنگرو چاہتا بجاتا اور جس کو نہ چاہتا نہ بجتا۔ اور پھر ہر ہر لفظ پر ہر ہر چیز کو بتاتا یہ ایسی باتیں ہیں جس کا خاتمہ بندہ دین پر ہے [۴]۔

---

[۱] آپ نئے نئے راگوں اور تالوں کے موجد ہیں۔ معدن الموسیقی آپ کی تصنیف ہے۔

[۲] آپ اپنے وقت کے نائک گذرے ہیں معارف النغمات ۳ حصہ آپ کی تصنیف ہے

[۳] آپ نئے نظام موسیقی کے ماہر اور انڈین میوزک آپ کی تصنیف ہے۔

[۴] گذشتہ لکھنؤ۔ مولانا عبدالحلیم شرر ص ۲۰۶

# تان سین

اصل نام ٹاٹنا سنیا یا ٹونا سانٹا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ ان کی پیدائش اٹلی میں ہوئی تھی تاریخ سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کی تعلیم و تربیت کشمیر میں ہوئی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ پیدائش بھی کشمیر میں ہوئی ہو بہ ۱۵۶۰ء میں وہ کشمیر سے لاہور چلے گئے۔ وہاں سے ۱۸ سال کی عمر میں دہلی آئے۔ یہاں ایک بزرگ ملا سلامت[۱] کے ہاتھ پر مسلمان ہو گئے اور ان کے ساتھ ۱۵۷۰ء کو پشاور بھاگ گئے۔ لیکن سرکاری ملازمین ان دونوں کو دہلی پکڑ لائے تان سین کے گانے کی دہلی میں بڑی شہرت تھی۔ ملا سلامت کی وفات کے بعد وہ آگرہ چلے گئے۔ یہاں چھ ماہ رہ کر وہ بہار و بنگال کی طرف چلے گئے اور داؤد شاہ کے دربار میں ملازم ہو گئے۔ داؤد کی شکست کے بعد وہ پھر آگرہ واپس آگئے۔

آگرہ کی واپسی کے کچھ ہی دنوں بعد دربار اکبری میں ملازمت کرلی' ان کے چار لڑکے مختلف عورتوں سے ہوئے ہیں۔ تین لڑکے تو مولوی ہوئے۔ ایک لڑکا حشمت نام کا جنھوں نے اپنے والد کے فن کو بڑی حد تک زندہ رکھا۔ تانسین کی وفات ۱۵۹۵ء میں ہوئی۔ اس کی قبر آگرہ میں تھی جو ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی کی لڑائی میں برباد ہو گئی۔

دوسری روایت یہ ہے کہ اُس کی قبر گوالیار کے قلعہ کے نزدیک ہے۔ ایک فرنچ مصنف اسٹووارٹ بیلی نے لکھا ہے کہ دنیا میں دو موسیقی کے ماہر اور بہت بڑے فن کار ایک ہی وقت میں پیدا ہوئے۔ ہندوستان میں تانسین اور روم میں انگلید اور دوسرے مورخ نے تان سین کو علم موسیقی کا پیغمبر بتلایا ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ تان سین اپنے وقت کا بہت بڑا موسیقار تھا۔ اس نے کئی ایک راگ اور آلات موسیقی کو ایجاد کیا ہے۔ دیپک راگ کو اسی نے زندگی دی' اب بھی گویے تان سین کی روح کو فاتحہ دیتے ہیں۔ تان سین نے علم موسیقی پر ایک کتاب لکھی تھی[۱]

---

[۱] بدایونی حاشیہ صفحہ ۲۷۔ صفحہ ۳۷۳۔ آئین اکبری ابوالفضل مشرق راج کا اتہاس صفحہ ۱۰۔ صفحہ ۱۰

# شرقی دور میں فن مصوری

دوسرے علوم وفنون کے ساتھ شرقی حکومت کی فن مصوری بھی شہرت کی حامل ہے۔ آخری شرقی بادشاہ حسین شاہ شرقی بہت ہی ماہر مصوری تسلیم کیا گیا ہے اس کی تصدیق جین کیپ سوترا سے ملتی ہے۔ "سماد جاجی" کے مجموعہ کلپ سوتر کا ایک حصہ یون پور (جون پور) میں حسین شاہ کے دور حکومت بکرمی سمت ۱۵۲۲ مطابق ۱۴۶۵ء میں لکھا گیا ہے۔ اس میں کل ۸۶ صفحات ہیں۔ آٹھ چھوٹے اور اور ۴۴ حاشیہ کے نقش ونگار ہیں ان میں سے کچھ کا تعلق شرقی عمارتوں سے ہے جو اس وقت جونپور میں موجود ہیں۔ اس میں پھول پتیوں کے نقش ونگار بڑی خوبی اور صفائی سے دکھائے گئے ہیں جو ہندو مسلم فن کے سنگم ہیں۔

پھولوں کی ڈیزائن لال، پیلے، ہرے، سفید، گہرے ہرے اور نیلے ہیں۔ ان نقش ونگار میں بطخ، مچھلی، ہرن، گھوڑے، ہاتھی اور مور کی تصویریں ہیں اور شرقی مسجدوں میں گلاب کنول اور سورج مکھی کے پھول بنے ہیں جو ہندو دھرم کا ایک حصہ ہیں اور اس لئے شرقی دور حکومت ہندو مسلم اتحاد و یکجہتی کا سنہرا عہد تسلیم کیا گیا ہے۔

اس کے علاوہ مختلف رنگوں کی آمیزش سے اقلیدس کی شکل بنائی گئی ہے اور ایسی جدید فنکاری کا مظاہرہ کیا گیا ہے کہ دیکھنے والا متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا ہے تعریف تو یہ ہے کہ اس میں اس ملک کے تمام مذاہب کے تعلیماتی تہوارے موجود ہیں اور بھارت ورش کے صوفیوں سنتوں اور فقیروں کی زندگی کی عکاسی کی گئی ہے اور نقش و نگار میں مختلف قسم کے مناظر پیش کئے گئے ہیں۔

اس میں ویوانند کے ۱۴ خوابوں کی بھی ایک جھلک ملتی ہے۔ ساتھ ہی بھرت باہو لی کی کشتی اور کوسا رقص و سرود کا منظر بھی پیش کیا گیا ہے اور آریہ سمیتی کا واقعہ بھی دکھلایا گیا ہے کہ سوامی مہابیر جی بھی چھتر لگائے ہوئے ہیں اور اس امر کو دکھلانے

گیا ہے کہ سوامی مہاویر جی کے نروان کے وقت چار سنگھوں کی پوجا ہو رہی ہے۔

یہ بات بھی یہاں ذہن نشین کرانا ضروری ہے کہ اس عہد میں دہلی، مالوہ گجرات اور دکن میں پہلے ہی سے اس فن مصوری کو رواج ہو چکا تھا لیکن جونپوری فن مصوری کو جو حسین شاہ شرقی کا زمانہ ہندوستان میں فن مصوری کا ایک زریں عہد تھا جس کی چمک دمک کے آگے سب اسکول ماند پڑ گئے اور اس عہد کی فن مصوری پر گہرے مطالعہ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس کا خاکہ مغربی ہندوستان کے ہندو فن مصوری سے لیا گیا ہے۔ جیسا کہ راجپوتانہ میں مسلمانوں کی آمد سے پہلے کی فن مصوری موجود تھی۔ لیکن شرقی فن مصوری میں مسلمانوں نے جدت و ندرت پیدا کر کے ایک نئے باب کا اضافہ کیا اور جدید فن مصوری کو جنم دیا ہے۔ جیسے کہ ہندو دھرم کی جھلکیاں بسنت ولاس کتب میں موجود ہیں اس کے مناظر بھی پیش کئے گئے ہیں اور ان ہی ایجادات اور مناظر سے ہندو دھرم کی تحریک کی طرف میلان ظاہر ہوتا ہے اور اس سے اس بات کا پتہ چلتا ہے کہ جون پور کے شرقی حکمرانوں نے اس کی ابتدا کی ہے۔ اور یہاں یہ بات بھی دلچسپی سے خالی نہ ہوگی کہ نقش و نگار میں صرف صنف نازک کے ایک ایک خدوخال کو بڑی نزاکت لطافت خوبی اور صفائی سے تراشا گیا ہے کہ فن مصوری پر پورا پورا عبور ظاہر ہوتا ہے۔ اور اس کو دیکھنے کے بعد ہم یہ کہنے پر مجبور ہیں کہ مغل فن مصوری کی پوری جھلک شرقی عہد سے مستعار لی گئی ہے[۱]

---

[۱] لے جیلم بے، اے، ایس، پی جلد اول ص ۶۰، ۶۱ ۔ ڈاکٹر موتی چند ص ۳۴ ایضاً ص ۳۵، دی شرقی سلطنت آف جونپور انگریزی ایڈیشن ص ۲۰۵ سے ۲۱۱ تک

# جونپور کی شرقی مسجدیں

## ہندوستان میں قومی یک جہتی کی عظیم یادگار ہیں

یہ تھا شرقی فن معموری کا اجمالی خاکہ جو آپ کے سامنے پیش کیا گیا ہے اگر آپ واقعی شرقی عہد کی معموری اس کے نقش و نگار جھنجریوں، جالیوں پھولوں اور پتیوں اور فن کتابت کو دیکھنا چاہتے ہیں تو جونپور کی شرقی مسجدوں میں جھنجری مسجد اٹالہ مسجد، بڑی مسجد، اور لال دروازہ مسجد کا بچشم خود مشاہدہ کریں۔ تو آپ حیرت میں کھو جائیں گے اور یہ کہنے پر مجبور ہوں گے کہ واقعی شرقی بادشاہ قابل ستائش اور لائق تحسین ہیں جنھوں نے آج سے چھ سو سال پہلے کسی خاص وسائل و ذرائع کے بغیر معمولی پتھروں اور چٹانوں سے ایسے ایسے حسین نقش و نگار بنائے تزئین و آرائش کی اور سورج مکھی، گلاب اور کنول کے پھولوں سے ان مسجدوں کو مزین اور مصور کر کے چودھویں صدی عیسوی میں قومی یکجہتی کا ایسا اچھوتا اور بے مثل مظاہرہ کیا جو ہندو مسلم آرٹ کا ایک حسین امتزاج اور فن کا انوکھا شاہکار ہے

سچ تو یہ ہے کہ ہندوستان میں شرقی مسجدیں جن کی یادگار صرف جونپور میں موجود ہیں صناعی کی آخری معراج اور قومی یکجہتی کا ایک عظیم اسکول ہیں۔ جن کا اندرونی مرکزی محراب محبت، انسانیت مذہبی رواداری اور قومی یکجہتی کی صدیوں سے دعوت دے رہا ہے۔ لیکن جن کے دل پاکیزہ نہیں ہیں وہ اب بھی یہی کہے جا رہے ہیں کہ یہ مسجدیں مندروں کا حصہ تھیں جنھیں توڑ کر مسجد میں تبدیل کر دیا گیا ہے۔ اس کور چشمی کا کوئی جواب

نہیں ہے۔ اگر یہ کہنے والے تعصب کے پردے ہٹادیں تو انھیں ان مسجدوں کے
ایک ایک اینٹ پتھر میں اس ملک سے محبت اور یہاں کے مناظر سے پیار کی
جھلک نظر آئے گی اور پھر یہ کہنے پر مجبور ہوں گے کہ یہ مذہبی رواداری کی انتہا ہے

# مصنفین جونپور اور اُن کی تصنیفات

تغلق دور سے لے کر عہد حاضر تک کے جونپور کے مصنفین کی تصنیفات ہم نذر ناظرین کر رہے ہیں بحد تلاش و تحقیق کے بعد بھی ہم مطمئن نہیں ہیں کہ یہ پورا ذخیرہ ہے۔ کیونکہ بہت سے گوشہ نشین گمنام مصنفین اور غیر شہرت یافتہ لوگوں کی کاوشیں اور ان کا مجموعۂ کلام بہت ہی زیادہ ہیں اور ظاہر ہے کہ کام کی اہمیت دیکھ کر صرف ایک ذات کی رسائی پورے تصنیفی سرمائے تک ممکن نہیں ہے جہاں تک میری تحقیق اور تلاش کا سوال ہے جونپور کے سب سے پہلے مصنفین میں حضرت مولانا امیر صدر الدینؒ کی ذات گرامی ہے جو مبارک شاہ شرقی کے عہد حکومت میں وزارت پر بھی فائز رہے ہیں۔ مصنفین جونپور اور ان کی تصنیفات کی فہرست حسب ذیل ہے۔

| نمبر شمار | نام مصنف | تصنیفات | نمبر شمار | نام مصنف | تصنیفات |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | مولانا امیر صدر الدین جونپوری | شرح کافیہ | ۴ | قاضی شہاب الدین دولت آبادی ثم جونپوری | الارشاد |
| ۲ | " | حاشیہ شرح عضدی | | | |
| ۳ | " | حاشیہ تفسیر بیضاوی، مولوی خیر الدین نے تذکرۃ العلماء ص ۱۲ میں لکھا ہے کہ یہ تفسیر میری نظر سے گذری ہے اور عربی زبان میں ہے۔ | ۵ | " | شرح کافیہ |
| | | | ۶ | " | البحر المواج تفسیر قرآن شریف |
| | | | ۷ | " | شرح اصول بزدوی |
| | | | ۸ | " | شرح قصیدہ بانت سعد |

| نمبر | مصنف | کتاب |
|---|---|---|
| ۹ | قاضی شہاب الدین | شرح قصیدہ بردہ |
| ۱۰ | " | رسالہ تقسیم علوم |
| ۱۱ | " | مناقب السادات |
| ۱۲ | " | ہدایت السعداء |
| ۱۳ | " | بدیع البیان |
| ۱۴ | " | جامع الصنائع |
| ۱۵ | " | المصباح |
| ۱۶ | " | عقیدۂ شہابیہ |
| ۱۷ | " | رسالۂ معارضہ |
| ۱۸ | " | رسالہ طہارت زہاد |
| ۱۹ | " | رسالہ فضیلت عالم بر سید |

تاریخ فرشتہ نے بھی آپ کی تصنیفات کو بہت سراہا ہے اور مولوی غلام علی آزاد نے سبحۃ المرجان میں لکھا ہے کہ قاضی صاحب نے وہ کتابیں لکھیں کہ ان کو عرب و عجم میں شہرت دوام حاصل ہوئی اور لوگ اپنے ساتھ لے گئے [39]۔ اور بہت سے علماء وقت نے بقصد احترام ان کے نام سے کتابیں معنون کیں ہیں۔

| نمبر | مصنف | کتاب |
|---|---|---|
| ۲۰ | قاضی نظام الدین گیلانی جونپوری رح | ابراہیم شاہیہ فی فتاوی حنفیہ |

آپ نے اس کے علاوہ بھی کئی کتابیں تصنیف کی ہیں لیکن مجھے پتہ نہ چلا اور فقہ حنفی کی یہ کتاب ایکسو ساٹھ (۱۶۰) کتابوں کو سامنے رکھ کر لکھا ہے اور مبصرین کا خیال ہے کہ اس کا انداز بیان فتاوی قاضی خاں کی طرح ہے

| نمبر | مصنف | کتاب |
|---|---|---|
| ۲۱ | مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانی رح جونپوری رح | اشرفیہ فی النحو |
| ۲۲ | | حاشیہ ہدایہ |
| ۲۳ | " | المنصول فی اصول الفقہیہ |
| ۲۴ | " | شرح عوارف المعارف |
| ۲۵ | " | شرح فصوص الحکم |
| ۲۶ | " | قواعد العقائد |
| ۲۷ | " | اشرف الانساب |
| ۲۸ | " | فوائد الاشرف |
| ۲۹ | " | اشرف الفوائد |
| ۳۰ | " | بشارۃ الذاکرین |
| ۳۱ | " | تنبیہ الاخوان |
| ۳۲ | " | بحر الاذکار |
| ۳۳ | " | بحر الانساب |
| ۳۴ | " | حجۃ الذاکرین |
| ۳۵ | " | فتاوی اشرفیہ |
| ۳۶ | " | تفسیر نور |
| ۳۷ | " | اوراد اشرفیہ |
| ۳۸ | " | مرآۃ الحقائق |
| ۳۹ | " | کنز الدقائق |
| ۴۰ | " | رسالہ جواز السماع |
| ۴۱ | " | بشارۃ المریدین |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۴۲ | حضرت مخدوم جہانگیر اشرف کچھوچھوی | ارشاد الاخوان | ۵۸ | شیخ حسن طاہر چشتی جونپوری | مفتاح الفیض |
| ۴۳ | " | رسالہ جواز لعن بر یزید | ۵۹ | مخدوم شیخ عبد السلام تنذرر جونپوری | شرح مختصر الوقایہ |
| ۴۴ | " | لطائف اشرفی | | | |
| ۴۵ | " | ملفوظات جامع نظام الدین غریب یمنی | ۶۰ | مخدوم دیوان محمد رشید جونپوری | رسالہ رشیدیہ |
| | | | ۶۱ | | خلاصۃ النحو |
| ۴۶ | " | دیوان اشعار | ۶۲ | " | شرح اسرار المخلوقات |
| ۴۷ | شیخ صفی الدین بار ردولوی | دستور المبتدی علم فارسی | ۶۳ | " | زاد السالکین |
| ۴۸ | آپ ملک العلماء قاضی شہاب الدین کے نواسے | غایۃ التحقیق کافیہ کی بسیط شرح ہے | ۶۴ | " | مقصود الطالبین |
| | | | ۶۵ | " | دیوان فارسی شمسی |
| ۴۹ | مولانا شمس الدین خواجگی کڑوی | کتاب المرید والمراد | ۶۶ | مخدوم بدر الحق محمد ارشد جونپوری | ہدایت النحو |
| ۵۰ | | کتاب الاربعین | | | |
| ۵۱ | حضرت شیخ حسام الدین مانک پوری | انیس العاشقین در تصوف | ۶۷ | حضرت شاہ غلام رشید جونپوری | شرح ہدایت النحو |
| ۵۲ | حضرت شیخ سعد الدین خیرآبادی | شرح اصول بزدوی | ۶۸ | " | شرح قصیدہ غوثیہ |
| | | | ۶۹ | " | سراج حکمت شرح ہدایہ |
| ۵۳ | " | شرح الحسامی | ۷۰ | " | حاشیہ بر ہدایہ |
| ۵۴ | " | شرح کافیہ | ۷۱ | " | فتوی در فقہ |
| ۵۵ | " | شرح مصباح | ۷۲ | " | مکتوبات در تصوف |
| | مذکورہ بالا حضرات کا خصوصی تعلق جونپور سے رہا ہے۔ رسالہ مکیہ آپ کے پیر مرشد حضرت شیخ مینا لکھنوی کے ملفوظات کا مجموعہ ہے | | ۷۳ | " | اربع منازل |
| | | | ۷۴ | " | گنج ارشدی |
| | | | ۷۵ | حضرت مولانا الہ داد چشتی جونپوری | شرح کافیہ |
| | | | ۷۶ | | شرح ہدایہ |

| ۷۷ | مولانا الہ داد چشتی جونپوریؒ | شرح بزدوی | ۸۷ | ملا محمود جونپوریؒ | وحدت الوجود |
|---|---|---|---|---|---|
| ۷۸ | " | حاشیہ علی مدارک التنزیل | ۸۸ | " | نایکا بھید۔ اقسام نسواں |
| | | یہ شیخ ابوالبرکات حافظ | ۸۹ | " | جبر و اختیار |
| | | الدین عبداللہ بن محمود | ۹۰ | شیخ احمد زین زاہد | رسالہ نافع |
| | | نسفی کی مشہور و معروف | | جونپوریؒ | |
| | | تفسیر مدارک التنزیل و | ۹۱ | خواجہ ارزانی محدث | مصابیح الانوار |
| | | حقائق التاویل کا حاشیہ | | جونپوریؒ | |
| | | ہے۔ یہ حاشیہ شروع قرآن | ۹۲ | ملا عبدالباری جونپوریؒ | چند حواشی در کتب درسیہ |
| | | سے سورہ مریم تک ہے | ۹۳ | ملا نور محمد مداری جونپوریؒ | تحفۃ الابرار |
| | | مولانا الہ داد نحو، فقہ | ۹۴ | ملا نور الدین مداری | حاشیہ رشیدیہ |
| | | اور اصول فقہ میں اپنے | | جونپوریؒ | |
| | | دور میں ممتاز ہیں۔ | ۹۵ | " | تحفۃ الابرار در جواب |
| ۷۹ | شیخ قاضی صلاح الدین | شرح اشباہ والنظائر | | | الحیات باقیہ |
| | خلیل جونپوریؒ | | ۹۶ | مفتی سید ابوالبقا | اعراب القرآن |
| ۸۰ | سید عبدالاول محشی جونپوریؒ | شرح فی الفروع حواشی | | جونپوریؒ | |
| ۸۱ | قاضی سلطان قلی خانؒ | تفسیر سورہ یوسف | ۹۷ | " | حاشیہ بر شرح ملا مبارک |
| ۸۲ | حضرت ملا محمود جونپوریؒ | الدوحۃ المیادہ فی | ۹۸ | " | حاشیہ بر قطبی |
| | | حدیقۃ الصورۃ والمادہ | ۹۹ | مولوی محمد علی جونپوریؒ | شرح مسلم عرف معراج |
| ۸۳ | " | شمس بازغہ | ۱۰۰ | مولوی عبدالعلی خان | عنقائے مغربی |
| ۸۴ | " | الفرائد بلاغت میں | | جونپوریؒ | |
| ۸۵ | " | شرح الفرائد | ۱۰۱ | مولوی ذاکر علی جونپوریؒ | شرائع الاسلام |
| ۸۶ | " | رسالہ فی تحقیق الکلی و | ۱۰۲ | " | ذریعہ مغفرت |
| | | البحث الطبیعی | | | |

| نمبر | مصنف | کتاب | نمبر | مصنف | کتاب |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۰۲ | مولوی سید ناصر حسین جونپوریؒ | علم الادب فی منہاج | ۱۱۸ | مولوی روشن علی جونپوریؒ | شرح خلاصۃ الحساب |
| | | کلام الادب | ۱۱۹ | " | شرح مقامات حریری |
| ۱۰۳ | " | اشتق البنال۔ | ۱۲۰ | مولوی غلام حسین رسال | زیج بہادر خانی |
| | | اس میں آپ نے تتوہ | | جونپوریؒ | |
| | | اور تحریف کے مسائل | ۱۲۱ | مولوی سخاوت علی | رسالہ تقویٰ |
| | | سے بحث کی ہے | | جونپوریؒ | |
| ۱۰۵ | " | رسالہ میلاد شریف | ۱۲۲ | " | رسالہ اسرار |
| ۱۰۶ | " | رسالہ تفسیر آیۂ تطہیر | ۱۲۳ | " | عرفان الاوقات |
| ۱۰۷ | " | رسالہ آبادی | ۱۲۴ | " | تعداد لغات |
| ۱۰۸ | " | کتاب مبسوط | ۱۲۵ | " | السلم فی المنطق |
| ۱۰۹ | " | رسالہ رد اخبار کے | ۱۲۶ | " | تدیم فی احادیث النبی |
| | | علاوہ مصائب اہلبیت | ۱۲۷ | " | عقائد نامہ |
| | | سے متعلق ایک ضخیم کتاب | ۱۲۸ | " | رسالہ فقرار |
| | | بھی لکھی ہے ملاحظہ ہو | ۱۲۹ | " | رسالہ اصول و ہم کلمات کفر |
| | | نزہۃ الخواطر جلد ۷ صفحہ ۴۹۱ | ۱۳۰ | " | رسالہ ناسخ و منسوخ |
| ۱۱۰ | حضرت ملا محمد جمیل جونپوریؒ | حاشیہ مطول | ۱۳۱ | مولانا محمد شبلی جونپوری | وسیلۃ النحو |
| ۱۱۱ | " | بحث عطف | ۱۳۲ | مولوی عبد القادر جونپوری | رسالہ عربی عروض |
| ۱۱۲ | " | رسالہ تنبیہات جمیل | ۱۳۳ | " | رسالہ مختصر مائۃ عامل |
| ۱۱۳ | شیخ علی المتقیؒ | جمع الجوامع | | " | ترجمہ بوستان سعدی |
| ۱۱۴ | " | دیگر تصانیف ایکسو سے زائد | ۱۳۴ | مولوی معشوق علی جونپوری | تحفۂ لطیفہ |
| ۱۱۵ | ملا باب اللہ جونپوریؒ | حاشیہ شرح مسلم | ۱۳۵ | " | فرائض السلمیہ |
| ۱۱۶ | مولوی فتح محمد جونپوریؒ | رسالہ فلسفہ | ۱۳۶ | مولوی گلشن علی انصاری | کفایت الحساب |
| ۱۱۷ | " | رسالہ حکمت | | اہلی جونپوری | |

| نمبر | مصنف | کتاب |
|---|---|---|
| ۱۳۸ | جلال الدین محمد جونپوری | فتاویٰ عالمگیری |
| ۱۳۹ | مولوی شاہ باب اللہ جونپوری | رسالہ فقہ |
| ۱۴۰ | مولوی محمد علی جونپوری | رسالہ چہار عنصر |
| ۱۴۱ | " | منہاج الاسلام |
| ۱۴۲ | " | تہذیب الایمان |
| ۱۴۳ | مولوی علی کبیر | محزولات جبری |
| ۱۴۴ | " | " ہندی |
| ۱۴۵ | مولوی عبد الشکور جونپوری | شرح مقامات ہندی |
| ۱۴۶ | " | حل ابجات فرائد |
| ۱۴۷ | " | شرح کنز الدقائق |
| ۱۴۸ | " | شرح طوطی نامہ |
| ۱۴۹ | مولوی عبد اللطیف جونپوری | حکایات عربی |
| ۱۵۰ | مولوی محمد سلیم جونپوری | رقیہ السلیم |
| ۱۵۱ | " | حاشیہ شرح چغمنی |
| ۱۵۲ | " | مفواد الامحاد |
| ۱۵۳ | " | رسالہ جبر و مقابلہ |
| ۱۵۴ | " | میزان الوافی |
| ۱۵۵ | " | دوازدہ گانہ |
| ۱۵۶ | " | قند پارسی |
| ۱۵۷ | " | رسالہ مصطلحات |
| ۱۵۸ | " | جونپور نامہ فارسی |
| ۱۵۹ | " | دیوان قصائد عربی |
| ۱۶۰ | " | دیوان قصائد فارسی |

| نمبر | مصنف | کتاب |
|---|---|---|
| ۱۶۱ | مولوی محمد سلیم جونپوری | ادب و دانش فارسی |
| ۱۶۲ | مولوی حسین علی جونپوری | شرح سکندر نامہ |
| ۱۶۳ | مولوی خیر الدین محمد (عہد انگلشیہ) | جونپور نامہ فارسی |
| ۱۶۴ | " | بلونت نامہ |
| ۱۶۵ | مولوی نعمت حسین جونپوری | لغت الصرف شرح زبدہ |
| ۱۶۶ | " | منافع الکاظمیہ |
| ۱۶۷ | " | رسالہ فرائض |
| ۱۶۸ | " | رسالہ عروض |
| ۱۶۹ | " | مثنوی گفتار شیریں |
| ۱۷۰ | " | دیوان فارسی |
| ۱۷۱ | " | دیوان اردو |
| ۱۷۲ | مولوی کرامت علی متولی جونپوری | رسالہ ماخذ علوم |
| ۱۷۳ | " | رسالہ عروض قوافی |
| ۱۷۴ | مولوی امام بخش جونپوری | رسالہ خمس اردو |
| ۱۷۵ | حضرت فراہی | نصاب صبیان منظوم |
| ۱۷۶ | عزیز جونپوری | سیرت الاولیاء |
| ۱۷۷ | عطائی جونپوری | عطائی نامہ |
| ۱۷۸ | لطفی جونپوری | مثنوی بمنازل |
| | | جواب حلیقہ سنائی حکیم |
| ۱۷ | ناجی جونپوری | دقائق الانشا |
| ۱ | " | رقعات بھجور داس |
| ۱۸ | " | دیوان ناجی |
| | گلشن جونپوری | نسخہ صنائع بدائع |

| نمبر | مصنف | کتاب | نمبر | مصنف | کتاب |
|---|---|---|---|---|---|
| ١٨٣ | گلشن جونپوری | رسالہ کوہ قاف | ٢٠٥ | شفیق جونپوری | اخلاص مشرق |
| ١٨٤ | " | مثنوی صورت حال | ٢٠٦ | " | تذکرۂ بزرگوں کی باتیں |
| ١٨٥ | " | دیوان فارسی | ٢٠٧ | " | خلد مسرت |
| ١٨٦ | حسن جونپوری | مناقب مرتضوی | ٢٠٨ | " | تجلیات |
| ١٨٧ | " | تاریخ ہند انگلشیہ | ٢٠٩ | " | حیات ادیبۃ النسا |
| ١٨٨ | حسن دوم جونپوری | بصرۃ الحکمت | ٢١٠ | " | رہنمائے حجاز |
| ١٨٩ | " | منتخب العزیز | ٢١١ | " | سعادت دارین |
| ١٩٠ | " | رسالہ صرف فارسی | ٢١٢ | " | خاتم |
| ١٩١ | " | رسالہ مکتوبات | ٢١٣ | " | خرمن عشق |
| ١٩٢ | " | منتخب العروض | ٢١٤ | " | سفینہ |
| ١٩٣ | " | دیوان فارسی | ٢١٥ | " | خون حسین |
| ١٩٤ | " | دیوان اردو ٢ حصہ | ٢١٦ | " | طوبیٰ |
| ١٩٥ | عظیم جونپوری | دیوان عظیم | ٢١٧ | " | شفق |
| ١٩٦ | " | مثنوی تردید النوائب | ٢١٨ | اکرم جونپوری | لغزشیں |
| ١٩٧ | " | رسالہ انجمن نصیحت | ٢١٩ | مولوی غوث علی وکیل | سلاطین جونپوری |
| ١٩٨ | " | رسالہ عروض | | جونپوری | اردو قلمی |
| ١٩٩ | " | منتخب الالفاظ | ٢٢٠ | مبلغ اسلام حضرت | مفتاح الجنۃ د |
| ٢٠٠ | اسدالدین آفتاب ہند | عشقیہ (معرفت) | | مولانا کرامت علی جونپوری | راہ نجات |
| | جونپوری | | ٢٢١ | " | زینت المصلیٰ |
| ٢٠١ | مولانا انیق جونپوری | نذر حجاز | ٢٢٢ | " | مخارج الحروف |
| ٢٠٢ | شفیق جونپوری | حجاز نامہ | ٢٢٣ | " | زینت القاری |
| ٢٠٣ | " | فانوس | ٢٢٤ | " | شرح ہندی جزری |
| ٢٠٤ | " | صبح کو | ٢٢٥ | " | کوکب دری |

| نمبر | مصنف | کتاب |
|---|---|---|
| ۲۲۶ | مبلغ اسلام حضرت مولانا کرامت علی جونپوری | ترجمہ شمائل ترمذی |
| ۲۲۷ | " | ترجمہ مشکوٰۃ |
| ۲۲۸ | " | عقائد حقہ |
| ۲۲۹ | " | تزکیۃ العقائد |
| ۲۳۰ | " | قول الثابت |
| ۲۳۱ | " | مفتاح المبتدعین |
| ۲۳۲ | " | حق الیقین |
| ۲۳۳ | " | بیعت و توبہ |
| ۲۳۴ | " | قول الامین |
| ۲۳۵ | " | مراد المریدین |
| ۲۳۶ | " | قول الحق |
| ۲۳۷ | " | مراۃ الحق |
| ۲۳۸ | " | اطمینان القلوب |
| ۲۳۹ | " | ملخص عربی |
| ۲۴۰ | " | مکاشفات رحمت |
| ۲۴۱ | " | فیض عام |
| ۲۴۲ | " | حجت قاطعہ |
| ۲۴۳ | " | نور الہدیٰ |
| ۲۴۴ | " | کتاب استقامت |
| ۲۴۵ | " | نور علیٰ نور |
| ۲۴۶ | " | زاد التقویٰ |
| ۲۴۷ | " | راحت روح |
| ۲۴۸ | مولانا کرامت علی جونپوری | قوۃ الایمان |
| ۲۴۹ | " | احقاق الحق |
| ۲۵۰ | " | رفیق السالکین |
| ۲۵۱ | " | تنویر القلوب |
| ۲۵۲ | " | تزکیۃ النسواں |
| ۲۵۳ | " | نسیم الحرمین عربی |
| ۲۵۴ | " | براہین قطعیہ عربی |
| ۲۵۵ | " | مولود خیر البریہ عربی اردو |
| ۲۵۶ | " | کرامت الحرمین |
| ۲۵۷ | " | قرۃ العیون |
| ۲۵۸ | " | رسالہ فیصلہ |
| ۲۵۹ | " | عکازۃ المومنین |
| ۲۶۰ | " | فتح باب صبیان فارسی |
| ۲۶۱ | " | دعوات مسنونہ |
| ۲۶۲ | " | ہدایت الرافضین |
| ۲۶۳ | " | برہان الاخوان |
| ۲۶۴ | " | شرح شاطبی |
| ۲۶۵ | " | دافع الوسواس |
| ۲۶۵ | " | مصباح الغلام |
| ۲۶۶ | " | البدعت |
| ۲۶۷ | " | قوت روح |
| ۲۶۸ | " | سبیل الرشاد |
| ۲۶۹ | " | رسالہ محمودیہ |

| نمبر | مصنف | کتاب | نمبر | مصنف | کتاب |
|---|---|---|---|---|---|
| ٢٧٠ | حضرت مولانا کرامت علی جونپوری | نصیحۃ المسلمین | ٢٩٣ | مولانا عبدالاول جونپوری | سفرنامہ بلوقیا |
| ٢٧١ | " | ضمیمہ رسالہ ابتداء العلوم | ٢٩٤ | " | تذکرۃ الحفاظ |
| ٢٧٢ | " | سیرت محمدیؐ | ٢٩٥ | " | النواد والمنقبہ |
| ٢٧٣ | " | قول البشر | ٢٩٦ | " | البسطی فی بیان الصلوٰۃ |
| ٢٧٤ | " | فتاوی کرامتیہ (قلمی) | ٢٩٧ | " | المحاکمہ بین فضیلت علیؓ و فاطمہؓ |
| ٢٧٥ | مولانا عبدالاول جونپوری | النفحۃ العنبریہ | ٢٩٨ | " | الدر الغالیہ |
| ٢٧٦ | " | جوامع الکلم | ٢٩٩ | " | زینۃ الہامہ |
| ٢٧٧ | " | اصح الکلام | ٣٠٠ | " | المناقب المنیفہ |
| ٢٧٨ | " | شرح اربعین | ٣٠١ | " | البیان المستجم |
| ٢٧٩ | " | انجاح السول | ٣٠٢ | " | تحسین الحلیہ |
| ٢٨٠ | " | الفتاوی الیمانیہ | ٣٠٣ | " | الطریف الادیب الظریف |
| ٢٨١ | " | خیر الزبور | ٣٠٤ | " | المنطوق |
| ٢٨٢ | " | تفصیل البیان | ٣٠٥ | " | تمرین الطلاب |
| ٢٨٣ | " | فتوی سجود لغیر اللہ | ٣٠٦ | " | مبادی الادب |
| ٢٨٤ | " | فتوی رقص و غنا | ٣٠٧ | " | ترقین الادب |
| ٢٨٥ | " | ایذان الورع | ٣٠٨ | " | ناصحۃ الادب |
| ٢٨٦ | " | مفید المفتی | ٣٠٩ | " | المترادفات |
| ٢٨٧ | " | التحقیقات الخطیرہ | ٣١٠ | " | حاشیہ بانت سعاد |
| ٢٨٨ | " | تاریخ الاولیاء | ٣١١ | " | مجلۃ الادیب |
| ٢٨٩ | " | لب التواریخ | ٣١٢ | " | الدر النضید |
| ٢٩٠ | " | اعمار المعمرین | ٣١٣ | " | شرح قصیدہ امرء القیس |
| ٢٩١ | " | وفیات المشاہیر | ٣١٤ | مولانا عبدالاول صاحب کی ٩٠ تصنیفات | |
| ٢٩٢ | " | الزلازل | | اور ہیں جو بوجہ عدم گنجائش درج نہیں کی | |

گئیں، آپ کی سوانحعمری "بہجت عہد الاول" میں صفحہ ۱۹۱ لغایۃ ۱۹۶ دیکھی جاسکتی ہیں

| | | |
|---|---|---|
| ۳۱۴ | منشی نظر الدین جونپوری | تاریخ جونپور اردو |
| ۳۱۵ | مولوی شکر اللہ جونپوری | جونپور نامہ اردو |
| ۳۱۶ | مہدی حسن چتر ساری | جونپور نامہ اردو |
| ۳۱۷ | ذوالفقار علی جونپوری | جغرافیہ دارالسرور |
| ۳۱۸ | مہدی علی خاں جونپوری | لامحمود جونپوری انگریزی |
| ۳۱۹ | شاہ وارث علی جونپوری | تذکرہ دردیشیہ |
| ۳۲۰ | سید محمد اسمٰعیل درویش ،، | بیاض دردیشیہ |
| ۳۲۱ | سید ابو محمد درویش ،، | رسالہ علم جفر |
| ۳۲۲ | شاہ فتح محمد بہرادرے ،، | اوراد دردیشیہ |
| ۳۲۳ | ،، | مناقب دردیشیہ |
| ۳۲۴ | مولوی خیرالدین جونپوری | جونپور نامہ فارسی |
| ۳۲۵ | مولوی امام الدین ،، | تذکرہ علمار حنفیہ |
| ۳۲۶ | محمد حسین کاشف ،، | صبح صادق |
| ۳۲۷ | میر خوام جونپوری | رسالہ علم النجوم |
| ۳۲۸ | شیخ ممتاز حسین جونپوری | تعلیم املا خط |
| ۳۲۹ | ،، | خطِ ساغر |
| ۳۳۰ | لا معلوم | تذکرہ شاہان جونپور |
| ۳۳۱ | مولوی معشوق علی جونپوری | مسودہ تاریخ ہند |
| ۳۳۲ | مولوی عبدالرحمن چشتی | مراۃ آفتاب نما |
| ۳۳۳ | نورالدین زیدی جونپوری | چراغ نور |
| ۳۳۴ | علی ضامن ترمذی ،، | حاشیہ چراغ نور |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۵ | نورالدین زیدی جونپوری | تجلی نور حصہ اول فارسی |
| ۳۳۶ | ،، | ،، دوئم ،، |
| ۳۳۷ | ،، | ،، سوئم ،، |
| ۳۳۸ | نور محمد جونپوری | مقالات قادری |
| ۳۳۹ | میر کاظم علی جونپوری | احوال سلاطین |
| ۳۴۰ | مولوی غلام حسین ،، | تہذیب المنطق |
| ۳۴۱ | ،، | تحفۃ الابرار |
| ۳۴۲ | نورالدین زیدی جونپوری | تاریخ بدایوں |
| ۳۴۳ | روشن علی جونپوری | قواعد فارسی |
| ۳۴۴ | سید احمد جونپوری | مظہر الہدیہ |
| ۳۴۵ | شیخ نبی جونپوری | گیان دیپ |
| ۳۴۶ | بنارسی داس جین | بنارسی بلاس |
| ۳۴۷ | جونپوری | ناٹک سمے سار |
| ۳۴۸ | ،، | اردھ کتھانک |
| ۳۴۹ | ،، | نام مالا کوش |
| ۳۵۰ | عالم جونپوری | عالم کیل |
| ۳۵۱ | قطبن جونپوری | مرگاوتی |
| ۳۵۲ | منجھن جونپوری | مدھو مالتی |
| ۳۵۳ | نور محمد شاہ جونپوری | انوراگ بانسری |
| ۳۵۴ | گرجادت شوکل ،، | مہاکوی اری اودھ |
| ۳۵۵ | ،، | رسالہ من |
| ۳۵۶ | ،، | بہتا پانی |
| ۳۵۷ | ،، | پریم کی کریڑا |

| نمبر | مصنف | کتاب |
|---|---|---|
| ۳۵۸ | اگرجادت شوکل جونپوری | بابو صاحب |
| ۳۵۹ | " | باپ کی پہیلی |
| ۳۶۰ | " | جگنو |
| ۳۶۱ | سری پال بھیم | جیون تری |
| ۳۶۲ | " | نیلم جیوت |
| ۳۶۳ | " | سنگھرش |
| ۳۶۴ | " | چھابا داد |
| ۳۶۵ | روپ نرائن جونپوری | دھرتی کے سور |
| ۳۶۶ | " | مائی کی مسکان |
| ۳۶۷ | شری مارکنڈے جونپوری | پان پھول |
| ۳۶۸ | " | مہوئے کا پیڑ |
| ۳۶۹ | " | ہنس جائے اکیلا |
| ۳۷۰ | " | مائی |
| ۳۷۱ | " | کہانی سنگرہ |
| ۳۷۲ | " | پھول اور پرچھائیاں |
| ۳۷۳ | " | سنبھل کے پھول |
| ۳۷۴ | " | منشی مکھر کرو |
| ۳۷۵ | " | یگ دیوتا |
| ۳۷۶ | " | جاگو |
| ۳۷۷ | سید مجتبیٰ حسین جونپوری | بزم سخنوراں |
| ۳۷۸ | " | طلسم عمل |
| ۳۷۹ | " | نصیر الدین حیدر شاہ |
| ۳۸۰ | مولانا ابوبکر محمد شیث | سیرت نبی کریم |
| ۳۸۱ | نور الحسن ایم اے جونپوری | تاریخ آگرہ |
| ۳۸۲ | قمرالدین احمد جونپوری | دیوان قمر |
| ۳۸۳ | عزیزالدین احمد شاہ " | مباحثۂ جونپور مناظرہ |
| ۳۸۴ | " | ثبوت غیب |
| ۳۸۵ | " | دیوان عزیز |
| ۳۸۶ | پنڈت ذوالفقار حیدر جونپوری | انسان کا ابتدائی مذہب |
| ۳۸۷ | حضرت آسی جونپوری | رسالہ فی المنطق |
| ۳۸۸ | مولانا ابوبکر محمد شیث | تقویم الاوقات |
| ۳۸۹ | سید محمد مرتضیٰ مجتہد جونپوری | فوائد القرآن |
| ۳۹۰ | " | اصلاح الرسول |
| ۳۹۱ | " | تقویم الشیعہ |
| ۳۹۲ | " | مجالس الابرار |
| ۳۹۳ | " | مفتاح الشفاعۃ |
| ۳۹۴ | شاہ حسین جونپوری | رسالہ غوثیہ |
| ۳۹۵ | سید حسن علی وقار | تاریخ معاویہ |
| ۳۹۶ | " | قول صواب |
| ۳۹۷ | " | ساصلیۃ السقر |
| ۳۹۸ | پنڈت بھاسکر | جونپور کا اتہاس |
| ۳۹۹ | " | جن پد |
| ۴۰۰ | فخر رضوی | غم جاودانی |
| ۴۰۱ | " | شاہکار غم |
| ۴۰۲ | " | تجلیات غم |

| نمبر | مصنف | کتاب | نمبر | مصنف | کتاب |
|---|---|---|---|---|---|
| ۴۰۲ | وامق جونپوری | جرس | ۴۲۱ | مولانا عبدالباطن مرحوم | علوم عربیہ غیر مسلموں |
| ۴۰۴ | سلام مچھلی شہری | معری | | | کی نظر میں |
| ۴۰۵ | دماغ جونپوری | گلدستہ احادیث | ۴۲۲ | " | کشکول باطن |
| ۴۰۶ | " | شبیہہ مسلم | ۴۲۳ | " | اسلام تلوار کے زور |
| ۴۰۷ | محمد محتشم جونپوری | انڈین میوزک | | | سے نہیں پھیلا |
| ۴۰۸ | " | ہندی کی دنیا | ۴۲۴ | " | انجیل برناباس |
| ۴۰۹ | " | حیات خانخاناں عبدالرحیم | ۴۲۵ | " | مساوات اسلام اور اچھوت |
| ۴۱۰ | سید اقبال احمد جونپوری | خلافت علی و شہادت حسین | ۴۲۶ | " | السیانۃ الرائن |
| ۴۱۱ | " | قوموں کا عروج و | ۴۲۷ | " | سیرت مولانا حافظ |
| | | زوال مذاہب کی | ۴۲۸ | رشید احمد صدیقی جونپوری | آشفتہ بیانی میری |
| | | روشنی میں | ۴۲۹ | " | گنج ہائے گراں مایہ |
| ۴۱۲ | " | پھول اور چراغ | ۴۳۰ | " | مضامین رشید |
| ۴۱۳ | " | بات بات | ۴۳۱ | عزیز ربانی عزیز | بادۂ نورس |
| ۴۱۴ | " | شرقی راج جونپور کا | ۴۳۲ | مولوی محمد داؤد قاسمی | |
| | | اتہاس ہندی | | جونپوری | گلدستہ نماز |
| ۴۱۵ | " | تاریخ شیراز ہند جونپور | ۴۳۳ | " | گلدستہ درود شریف |
| ۴۱۶ | " | اورنگ زیب اور شیواجی | ۴۳۴ | " | تبیان الشہور |
| ۴۱۷ | " | توحید و معرفت | ۴۳۵ | سلام اللہ صدیقی جونپوری | فاتح مصر عمرو بن العاص |
| ۴۱۸ | " | قدیم اور عہد وسطیٰ | ۴۳۶ | مولانا عبدالباطن مرحوم | قرآن غیر مسلموں کی نظر میں |
| | | کا ہندوستان سودہ | ۴۳۷ | " | پیغمبر اسلام |
| ۴۱۹ | حضرت مولانا عبدالباطن جونپوری مرحوم | سیرت مولانا کرامت علی | ۴۳۸ | " | القول المتین |
| | | | ۴۳۹ | " | مقالات حکمت |
| ۴۲۰ | " | ارشاد السالکین | ۴۴۰ | حضرت طریق جونپوری | گلزار طریق |

| نمبر | مصنف | کتاب |
| --- | --- | --- |
| ۴۴۱ | مولانا ابوالبشر جونپوریؒ | تحقیق السماع |
| ۴۴۲ | " | معیز النار |
| ۴۴۳ | طارق جونپوری | نشتر غم |
| ۴۴۴ | سلام اللہ صدیقی جونپوری | سیرت عائشہ رضہ |
| ۴۴۵ | محمد زبیر قاسمی جونپوری | تاریخ جامع الاقتباس درجواب فاتح مصر عمر بن العاص |
| ۴۴۶ | " | چار بنیادی باتیں |
| ۴۴۷ | حضرت مولانا شمس الدین احمد جونپوری | قواعد الاعراب |
| ۴۴۸ | " | قواعد النظر |
| ۴۴۹ | " | قانون شریعت اول |
| ۴۵۰ | " | قانون شریعت دویم |
| ۴۵۱ | ڈاکٹر سید محمود جونپوری | آج سے قبل کا ہندوستان |
| ۴۵۲ | قمر رضوی جونپوری | شاہنامہ اسلام |
| ۴۵۳ | چرن سرن ناز مانکپوری جونپوری | نوائے شوق مجموعہ نظم و غزل |
| ۴۵۴ | " | رہبر اعظم پیغمبر اسلام کی منظوم سوانح حیات |
| ۴۵۵ | " | زبان ہندوی ایک تاریخی جائزہ |
| ۴۵۶ | ملا محمود جونپوریؒ | رسالہ ارتفاع النقیضین |
| ۴۵۷ | ملا احمد عرف جیونؒ | نور الانوار اصول فقہ میں |
| ۴۵۸ | " | تفسیرات احمدیہ فی بیان آیات شرعیہ متوفی ۱۱۳۰ء |
| ۴۵۹ | مولوی خیر الدین محمد جونپوری | تذکرۃ العلماء فارسی |
| ۴۶۰ | حضرت پیر محمد چشتی | سراج الحکمت |
| ۴۶۱ | جونپوری | شرح ہدایہ |

| نمبر | مصنف | کتاب |
| --- | --- | --- |
| ۴۶۲ | حضرت پیر محمد چشتی جونپوری | حاشیہ بر ہدایہ |
| ۴۶۳ | " | فتویٰ بر فقہیہ |
| ۴۶۴ | " | مکتوبات در تصوف |
| ۴۶۵ | " | اربع منازل سلوک میں |
| ۴۶۶ | محمد بن عبدالرحیم جونپوری متوفیٰ سنہ ۱۱۷۳ ہجری | حاشیہ علی انوار التنزیل یہ تفسیر بیضاوی کا پورا حاشیہ نہیں ہے بلکہ صرف سورہ فاتحہ کا ہے۔ اس کا قلمی نسخہ نیشنل لائبریری کلکتہ کے "بہار گلشن" میں موجود ہے۔ اس میں ۳۰ ورق ہیں۔ مختصر ہونے کے باوجود کتاب اچھی ہے۔ |
| ۴۶۷ | مصطفیٰ ابن محمد سعید جونپوری آپ کا وطن جونپور تھا بعد کو اورنگ آباد میں سکونت اختیار کی تھی علوم ادبیہ میں خاص درجہ تھا اعظم بن عالمگیر کے ندیموں میں تھے | نجوم الفرقان عربی |

| نمبر | مصنف | تصنیف |
|---|---|---|
| ۴۶۸ | مصطفےٰ ابن سعید جونپوری | امارات کلام الرحمٰن فارسی یہ تصریح آیات سے متعلق اچھا رسالہ ہے ان دونوں تصنیفات کا زمانہ ۱۰۹۳ھ اورنگ زیب کے جلوس کا چونتیسواں سال ہوتا ہے |
| ۴۶۹ | حضرت مولانا شاہ صوفی ظفر احمد صدیقی جونپوری مدظلہٗ | مفتاح الجنۃ مع مصباح الشرع۔ یہ کتاب مولانا کرامت علی جونپوریؒ کی تالیف مشہور مفتاح الجنۃ پر تحقیقی حاشیہ ہے |
| ۴۷۰ | // | دفع الھفوات برفع الایدی فی الدعوات |
| ۴۷۱ | // | سیار المسلمین پوشیدہ ذکر بہترین ذکر ہے |
| ۴۷۲ | ابو ذر انصاری | ثمن دعش |
| ۴۷۳ | جونپوری | |
| ۴۷۴ | حضرت شیخ شاہ عبداللہ صبر جونپوری | جنتی حور اردو ۶ جلدوں میں ہے |
| ۴۷۵ | حکیم محمد مختار اصلاحی صبر جلالی جونپوری | رسالہ مسیحا اردو بمبئی سے نکالا تھا |
| | // | رسالہ حکمت اردو بمبئی سے نکالا تھا |

| نمبر | مصنف | تصنیف |
|---|---|---|
| ۴۷۶ | مولانا برکت اللہ صبر جونپور | تاریخ اسلام اردو |
| ۴۷۵ | شیخ علی متقی جونپوری ثم برہان پوری | کنز العمال فی سنن الاقوال والافعال اس کتاب میں آپنے علامہ جلال الدین سیوطی کی جامع صغیر و جامع کبیر اور زوائد و اکمال اور قولی و فعلی احادیث کی ترتیب فقہی انداز پر کی ہے یہ حضرت شیخ علی متقی کی بڑی اہم تصنیف شمار کی جاتی ہے۔ آپکے آباو اجداد جونپور کے رہنے والے تھے عرصہ دراز تک آپ جونپور میں رہے اس لئے برہانپوری کہلائے۔ شرقی دور حکومت میں جونپور سے نسبی تعلق تھا اور جب یہاں آئے تو خود بادشاہ نے استقبال کیا[1] |
| ۴۷۶ | سید احمد جونپوریؒ برادر سید محمد جونپوری مہدی موعود علیہ السلام | مقالات حضری۔ اس میں آپنے اپنے پیر و مرشد حضرت شیخ دانیالؒ کے ملفوظات جمع کئے ہیں[2] |

[1] حدائق الحنفیہ فقیر محمد جہلمیؒ ص ۳۸۲ [2] کشف الظنون علامہ چلپیؒ ج ۱

# جونپور کے مدرسہ جات

## شرقی عہد سے لیکر مغلوں کے آخری عہد تک

اسلامی عہد حکومت میں جونپور کی تعلیمی و علمی اہمیت اس درجہ ممتاز تھی کہ اس کو "شیراز ہند" کا لقب دیا گیا۔ شاہ جہاں فخریہ کہا کرتا تھا کہ "پورب شیراز ماست" جونپور ہی کے مدارس سے بڑے بڑے نامور عالم نکلے جنھوں نے لکھنؤ اور الہ آباد وغیرہ میں علم کی شمع روشن کی بشتہ ۸۴۵ھ میں جونپور میں مدرسوں کی کثرت تھی۔ اس میں راجے بی بی زوجہ محمود شاہ شرقی کا مدرسہ خاص اہمیت کا مالک تھا۔ شاہ جہاں کا عام طور پر حکم تھا کہ وہاں کے علماء و طلباء کو ہمیشہ وظائف دیا جایا کریں اور واقعہ نگار ہر مدرسہ کے حالات لکھیں جب شاہ جہاں کو کسی نئے مدرسے کے قیام کی اطلاع ملتی تھی تو وہ فوراً اس کے لئے وظائف مقرر کرتا تھا۔ جب ملک کے امراء شاہزادے اور حکام جونپور سے گذرتے تھے تو ان مدرسوں کو دیکھنے کے لئے لازمی طور پر قیام کرتے تھے اور جیب خاص سے بیش از بیش عطیہ دیتے تھے۔

۱۱۴۷ھ میں نواب سعادت علی خاں کے دور سے مدرسوں پر زوال آنا شروع ہو گیا کیونکہ انھوں نے جاگیر و وظائف یکقلم ضبط کر لئے تھے ۱۱۸۶ھ میں نواب آصف الدولہ نے ان جاگیروں کی واپسی کا حکم دیا۔ ۱۱۸۸ھ میں جب ڈنکن صاحب نے اس شہر کو دیکھا تو اس کی بربادی پر افسوس کیا۔ اس زمانے کے کمشنر اور کلکٹر بنارس کے سرکاری کاغذات میں اس کی گذشتہ عظمت کے غیر فانی نقوش باقی ہیں۔ اس میں لکھا ہے کہ :-

"جونپور جو مسلمانوں کے علوم فنون کا مرکز اور علماء کا مرجع تھا جس کو شیراز ہند کا خطاب حاصل تھا جہاں

ما بہت سے مدارس قائم تھے اور جس کی اب صرف گذشتہ
عظمت کی داستان ہی داستان تک باقی رہ گئی ہے
ہم کہہ سکتے ہیں کہ یہ شہر (مدرسوں اور علم وفن کے لحاظ
سے) ہندوستان کا شیراز تھا یا ازمنہ وسطیٰ کا پیرس۔
جونپور کا ہر شاہزادہ اس پر فخر کرتا تھا کہ وہ علم وحکمت کا
مربی ہے۔ علماء حکماء اس شاہی دارالحکومت کی پرامن
سرزمین میں ہر طرح کی علمی ترقیوں کے لئے کوشاں رہتے
تھے محمد شاہ کے زمانے میں ۲۰ بہت ہی مشہور ومعروف
مدرسے جونپور میں موجود تھے۔ جن کے اب صرف نام
ہی نام باقی رہیں ان میں سے ایک کا بانی پندرہویں صدی
کے وسط میں مرا اور ایک کا بانی سترہویں صدی کے
وسط میں۔ [1]

مولوی خیرالدین نے تذکرۃ العلماء میں واقعات عالمگیری کے حوالے
سے یہاں کے مدرسہ جات اور خانقاہوں کے بارے میں لکھا ہے کہ :-

اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ شاہزادگی کے زمانے سے
اس کا خیال رکھتے تھے کہ جونپور علماء وفضلاء اور مشائخ
کی کثرت اور طلباء وعلوم کی زیادتی میں سلاطین شرقیہ
کی طرح رونق پذیر رہے چنانچہ اپنی بادشاہت کے بعد
جونپور کے مدرسین ومشائخ کے حالات لکھنے کا حکم ناظم
جونپور کو دیا۔ اور سوانح نگاروں کو سخت تاکید تھی کہ وہ
اس جماعت کے حالات پہنچانے میں کسی پس وپیش سے

---

[1] ہندوستان کی قدیم اسلامی درسگاہیں کتاب زندہ رلانند ناتھ ص ۴۳

کام نہ لیں۔

یہی وجہ تھی کہ عالمگیر کے عہد سلطنت میں جونپور رشک شیراز ہوگیا تھا۔ شہر اور اطراف کے قصبات میں قدیم مدارس میں از سر نو زندگی پیدا کی گئی اور بہت سے نئے مدارس اور خانقاہیں تعمیر کی گئیں۔ چنانچہ مفتی محلہ میں مدرسہ میر ابوالبقا اور مدرسہ میر مبارک اور مدرسہ ملا محمد حفیظ جونپوری، محلہ شاہ دار میں مدرسہ نور محمد مداری، محمد درسہ میں مدرسہ میر عبدالباری، محلہ سپاہ میں مدرسہ فرزندان حضرت شیخ محمود قائم ہوئے۔ اسی طرح جونپور کے ہر محلہ میں عہد قدیم کی طرح مدرسہ جاری ہوا اور خانقاہیں مرمت ہوئیں۔ ان مدرسوں میں مدرسین طلبار علوم کو درس دیا کرتے تھے اور ہر گلی میں خانقاہ تھی جس کے مرشدین کے علمی فیوض و برکات کے چشمے جاری تھے[1]

## وہ مدرسے جو ابراہیم شاہ شرقی سے لیکر عہد محمد شاہ تک قائم ہوئے

| نمبر شمار | نام مدرسہ مع محلہ | تعداد طلبار | نمبر شمار | نام مدرسہ مع محلہ | تعداد طلبار |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | سراج الدین سپاہ | ۰ | ۷ | ملا محمد حفیظ مفتی محلہ | ۵۰ |
| ۲ | قاضی شہاب الدین مسجد اٹالہ | ۸۵ | ۸ | ملا شیخ حامد شیخ محامد | ۴۵ |
| ۳ | ملا محمود شیخ محامد | ۹۵ | ۹ | ملا شیخ مجاہد میاں پور | ۴۴ |
| ۴ | عبدالباقی . | ۹۱ | ۱۰ | ملا معمور . | ۴۷ |
| ۵ | ملا نور الدین . | ۴۳ | ۱۱ | ملا محمد امین . | ۷۱ |
| ۶ | مفتی سید مبارک مفتی محلہ | ۶۰ | ۱۲ | ملا محمد اعلیٰ . | ۷۳ |

[1] تذکرۃ العلماء فارسی مولوی خیر الدین محمد صاحب بحوالہ واقعات عالمگیری فارسی

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۳ | میر محمد ملیح | دریبہ | ۴۲ | ۱۸ | مولوی ثناء اللہ بازار الف خاں | ۴۴ |
| ۱۴ | ملا صدر جہاں اجمل | سپاہ | ۴۹ | ۱۹ | مولوی عطاء اللہ | ۵۹ |
| ۱۵ | ملا شمس الدین | | ۵۳ | ۲۰ | معین الدین (شاہ) خفاق تارٹلہ | ۸۴ |
| ۱۶ | حافظ غلام شاہ | ۔ | ۴۵ | ۲۱ | مخدوم شاہ ادھن، مخدوم شاہ ادھن | ۸۵ |
| ۱۷ | ملا میر محمد عسکری | مفتی محلہ | ۴۷ | ۲۲ | ملا الہ داد متصل عیدگاہ | ۔ |

# مدرسوں کی مزید تفصیل

| نمبر شمار | نام مدرسہ | محلہ | عہد | نمبر شمار | نام مدرسہ | محلہ | عہد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | مدرسہ شمس نور | عالم گنج | شاہجہاں | ۱۱ | مدرسہ شیخ نظام الدین | محلہ ارزان | عالمگیری |
| ۲ | " ملا محمد جمیل | مفتی محلہ | عالمگیر | ۱۲ | " ملا عیوض [1] | | ۔ |
| ۳ | " باب اللہ | خواجگی ٹولہ | " | ۱۳ | " مولوی علی محمد | مچھلی شہر | ۔ |
| ۴ | " قاضی محمد پناہ | بازار الف خاں | محمد شاہ | ۱۴ | " شیخ چندن | فیروز شہ پور | شرقی |
| ۵ | " صدر جہاں انگنوں | مفتی محلہ | " | ۱۵ | " شاہ مظفر | رضوی خاں | اکبری |
| ۶ | " مولوی گلشن علی | کجگاؤں | سعادت علی | ۱۶ | " مولوی نعمت حسین | | " |
| ۷ | " قاضی ثناء اللہ | مچھلی شہر | شرقی دور | ۱۷ | " محمد مرزا | عمر پور ہر بندھن نور | " |
| ۸ | " جلال الدین احمد | " | عالمگیر | | | | [3] |
| ۹ | " مفتی روح اللہ | مفتی محلہ | " | | | | ۔ |
| ۱۰ | " ملا نجیب الدین | ۔ | " | | | | |

[1] اس مدرسہ میں دستکاری بھی سکھائی جاتی تھی

[2] یہ چلتا پھرتا مدرسہ تھا۔ آپ صحرا نوردی کرتے اور طالبان علم ہمراہ رہتے

[3] تجلی نور حصہ اول و دوئم، تذکرۃ العلماء، گنج رشیدی وارشدی، بحر زخار، خزینۃ الاصفیا، چراغ نور

# کتب خانے

ان مدرسوں کے ساتھ بڑے بڑے کتب خانے بھی ہوتے تھے جس میں طالبانِ علم کے مطالعہ کے لئے ہر علم و فن کی کتابیں مہیا رہتی تھیں۔ شرقی دورِ حکومت میں بھی کتب خانوں کی کثرت تھی مگر بار ہا تباہ کاریوں سے سب برباد ہو گئیں بطور نمونہ مغل دور میں منعم خاں خانخاں اور مولوی معشوق علی کے کتب خانے کی ایک جھلک ملاحظہ فرمائیں:۔

منعم خاں خانخاں کا کتب خانہ بہت ہی نفیس کتابوں پر مشتمل تھا۔ اس علم دوست شخص نے رفاہ عام کا عظیم الشان کارنامہ انجام دیا ہے۔ وہ کتابیں جمع کرنے کے بھی بہت شائق تھے اور اس مد پر بہت فیاضی سے روپیہ خرچ کرتے تھے۔ ایک مرتبہ آپ نے "کلیات سعدی" کے ایک نسخے کے لئے ۵۰۰ انعام دیا تھا۔ آپ کا قیام زیادہ تر جونپور میں رہا۔ اس نسخے کے بارے میں منعم خاں خود لکھتے ہیں:۔

ایں کلیات حضرت شیخ سعدی قدس سرہٗ آں عزیز بہادر خاں در بلدہٗ پر سرور جونپور را بدیں فقیر فرستادہ بود پنج صد روپیہ انعام شد نہ صد ہفتاد عدد اوراق سی صد و چہار است عدد ابیات۔ و سطور از متن حاشیہ نوزدہ ہزار و ہفت صد حاشیہ چہار ہزار و ہفت صد و بست ہشت است مشتمل بود و اسم دیباچہ مصور و چہارم لوح

حضرت شیخ سعدی قدس سرہٗ کی یہ کلیات عزیزم بہادر خاں (برادر علی قلی خاں) کے واسطے مجھ فقیر کی معرفت جونپور بھیجی گئی تھی جس پر انھوں نے پانچسو روپیہ انعام دیا تھا (تفصیل یہ ہے) کہ اوراق ۹۷۰۔ اشعار ۳۰۰۰ اور متن کے حاشیہ کی سطریں ۱۹۷۰۰ اور حاشیہ ۴۷۲۸ عدد پر مشتمل تھی نام کتاب و دیباچہ تصویر دار

شیرازی ۔ لہ _____ اور چہارم لوح شیراز انداز کی تھی ۔

دورِ آخر کے کتب خانوں میں مولوی معشوق علی کا کتب خانہ نہایت اعلیٰ درجے کی کتابوں پر مشتمل تھا ۔ اس میں ۵۰۰۰ کتابیں تھیں جن میں زیادہ تر فقہ واخلاقیات پر تھیں ۔ بلحاظ درس و تدریس مولوی صاحب کا مرتبہ بہت ہی بلند تھا ۔ ان کے پاس ہر وقت طالب علموں کا مجمع لگا رہتا تھا ۔ انھوں نے کئی کتابیں لکھیں جن میں سے تحفۂ لطیفہ ہے ۔ سنہ ۱۲۶۲ھ میں مولوی صاحب کا انتقال ہو گیا مگر ان کا کتب خانہ جونپور کی گذشتہ عظمت کی بہت بڑی یادگار تھی وہ بھی برباد ہو گیا ۔ لہ

# تغلق سے مغل دور تک کی خانقاہیں و مدارس

**خانقاہ اشرفیہ جونپور** حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانیؒ کی ایک خانقاہ جونپور میں تھی جہاں سلسلۂ اشرفیہ کے متوسلین کو تعلیم دی جاتی تھی ۔

"چنانچہ سید محب اللہ ابن سید شاہ ولی اللہؒ در ملفوظات خود آوردہ اند کہ بعد ایں ہدایت نور العین را وصیت حضوری مزار من و ہدایت مردمان جونپور و قصبہ جائس و رودولی را زیادہ نگاہ دارند چنانچہ حضرت نور العین وقت وفات خدمت جاروب کشی بخلف اکبر سپردند و سید حسین را بجونپور و سید احمد را

چنانچہ سید محب اللہ ابن سید شاہ ولی اللہ اپنے ملفوظات میں فرماتے ہیں کہ اس ہدایت کے بعد نور العین کو میرے مزار کی حضوری اور مردمان جونپور و قصبہ جائس اور ردولی کو ہدایت کی وصیت کی چنانچہ حضرت نور العین نے بعد وفات بڑے لڑکے کو خدمت جاروب کشی اور سید حسین کو جونپور سید احمد کو جائس اور سید فرید کو

---

لہ اسلامک کلچر حیدر آباد ج ۱۹ ص ۲۲۴ ۔ ۲ لہ اسلامی کتب خانہ ص ۹۹ ۔ ۳۰۰

| | |
|---|---|
| مجائس و سید فرید را بر دو ولی فرستادہ وصیت بجا آوردند۔ انتہی بلفظہ | روو ولی بھیجکر وصیت پوری کی۔ فقط |
| ونیز در ملفوظات مذکور مسطور است کہ چوں بست و دو مواضع از بعض معتقدین بفتوح دارند و حصہ سید حسین خلف ثانی نیز دراں قرار یافت بدیں تعلق سکونت کچھوچھہ اختیار کردند و چندے فرزندان او بکار خویش پرداختند بعد وفات پدر ایشاں را بکچھوچھہ آمدند۔ (ماخوذ از صحائف اشرفی (قلمی) مصنفہ حکیم مولانا سید نذر اشرف صاحب فاضل سن کتابت ۱۳۱۱ھ ۱۲۱) | اور یہی ملفوظات میں تحریر ہے کہ چونکہ ۲۲ مواضع بعض معتقدین نے اپنے قبضہ میں رکھا ہے اور سید حسین خلف ثانی کا حصہ بھی اسی میں ہے۔ اس وجہ سے کچھوچھہ کی سکونت اختیار کی اور ان کے کچھ لڑکوں نے اپنے تصرف میں لے لیا اور اپنے باپ کے انتقال کے بعد کچھوچھہ چلے آئے۔ |

مذکورہ بالا اقتباس سے حضرت شاہ سید حسین خلف ثانی رح کا جونپور میں رونق افروز ہونا اور خانقاہ اشرفیہ میں سکونت واضح ہوجاتی ہے اور اس بات کی بھی شہادت مل جاتی ہے کہ آپ ہی خانقاہ اشرفیہ کے سجادہ نشین تھے بعد وفات آپ کی اولاد کا تعلق کچھوچھہ شریف سے کس طرح ہوا؟ ناظرین کی سہولت کے پیش نظر شجرہ نسب درج ذیل ہے جسے مذکورہ بالا اقتباس کا اجمال کہنا زیادہ مناسب ہوگا۔

حضرت مخدوم سلطان سید اشرف جہانگیر سمنانی رح (المتوفی ۸۰۸ھ)

|

حضرت قطب الآفاق حاجی الحرمین سید عبدالرزاق نورالعین

(مرید و خلیفہ و ہمشیر زادہ حضرت مخدوم رح)

| سید شاہ شمس الدین | سید شاہ حسن خلف اکبر | سید شاہ حسین خلف ثانی | سید شاہ حاجی بندگی | سید شاہ فریدالدین |
|---|---|---|---|---|
| ناکتخدا انتقال کیا | سجادہ نشین مقام کچھوچھہ | سجادہ نشین مقام جونپور۔ | احمد سجادہ نشین مقام جائس | سجادہ نشین مقام بسوڑھی |

# عہد فیروز شاہ کی ۷ خانقاہیں

(۱) خانقاہ قلعہ فیروز شاہ — مہتمم سجادہ نشین حضرت مخدوم شیخ اخی قدس سرہٗ
(۲) ملا قاضی خلیل اللہ — قاضی وقت تھے دریبہ میں خانقاہ تھی
(۳) خانقاہ حضرت مخدوم ملا نور الدین ہردی۔ محلہ فیروز شاہ پور میں خانقاہ تھی۔
(۴) حضرت مخدوم ملا نظام الدین کیکلانی — چاچک پور
(۵) حضرت مخدوم ملا فتح اللہ — بلوچ ٹولہ
(۶) حضرت ملا شاہ محمدیؒ — فتحپور
(۷) حضرت ملا یعقوب سمرقندی — محلہ آدم پور

خواجہ جہاں ملک الشرق کے عہد میں بھی یہی خانقاہیں تھیں

# ابراہیم شاہ کے عہد کی خانقاہیں و مدارس

(۱) خانقاہ حضرت مخدوم قطب بینائے دل کی خانقاہ — محلہ علن پورہ موجودہ شیخپورہ
(۲) خانقاہ مخدوم محمد ماہ — میاں پور
(۳) قاضی نصیر الدین گنبدی — چاچک پور
(۴) شیخ مبارک جیز صمدی — سپاہ
(۵) ملا صدر جہاں اجمل — سپاہ
(۶) مخدوم ابو فتح سوبیز لیس / ملا شاہ اجمل } ماموں بھانجے — سپاہ دریا کنارے
(۷) حضرت مخدوم عیسیٰ تاج — محلہ ارزن
(۸) حضرت شیخ علی داؤد از طرف راجے بی بی — محلہ لعل دروازہ
(۹) سید عثمان شیرازی — مسجد خالص و مخلص
(۱۰) حضرت نور الدین مداری — مدار ٹلہ ڈاکخانہ کے پشت پر

(۱۱) میر طاہر تیز رو مرید حضرت امام ربانی مجدد الف ثانیؒ دریانہ ٹولہ
(۱۲) خانقاہ فراہی۔ اس میں ۲۴ کمرے اور مدرسہ تھا۔ تار ٹولہ۔ محلہ دیوان شاہ کبیر

## مغلوں کے دور کی خانقاہیں و مدارس

(۱) خانقاہ ملا محامد
(۲) خانقاہ خواجہ اجمیری
(۳) خانقاہ خواجہ دوست
(۴) خانقاہ عبد الغنی
(۵) خانقاہ ملا جمیل
(۶) خانقاہ شاہ مظفر
(۷) خانقاہ مرزا میرک رضوی
(۸) خانقاہ ملا عبد الباری
(۹) خانقاہ منعم خاں خانخاں
(۱۰) خانقاہ شاہ شیخو شاہی پل
(۱۱) خانقاہ شاہ کبیر سہروردی محلہ تار ٹولہ متصل اسمبلیمنٹ

## عہد شاہجہاں اور عالمگیر کی خانقاہیں و مدارس

(۱) خانقاہ ملا محمود شیخ محامد
(۲) خانقاہ رشیدیہ میر مست
(۳) خانقاہ ملا احمد جیون
(۴) خانقاہ مولانا الہ داد چشتی
(۵) خانقاہ مولانا شیخ رکن الدین [1] ..............
(۶) خانقاہ ملا شمس الدین نور
(۷) خانقاہ قادریہ باغ ہاشم
(۸) خانقاہ ثناء اللہ تکیہ جان علی شاہ
(۹) خانقاہ محمد ذاکر بلوچ ٹولہ
(۶) ان کے علاوہ چھوٹی چھوٹی کئی خانقاہوں کا پتہ ملتا ہے

---

[1] تجلی نور ہر حصہ تجلیات العارفین۔ چراغ نور۔ گنج ارشدی۔ گنج رشیدی۔ بحر ذخار خزینۃ الاصفیا

# دورِ حاضر کے عربی مدارس پر ایک نظر

**مدرسہ حنفیہ جونپور** اس مدرسہ کی حضرت مولانا کرامت علی مرحومؒ جونپوری کی تحریک پر منشی امام بخش مرحوم رئیس جونپور نے ۱۸۶۵ء میں بنا ڈالی تھی۔ حاجی منشی امام بخش مرحوم حضرت قاضی تاج الدین ناصحی ظفر آبادیؒ کی اولاد سے ہیں، حاجی صاحب ایک علم دوست و علم پرور، بہت ہی خلیق سخی و فیاض جامع طریقت و شریعت اور علماء و فقراء کا ادب و احترام کرنے والے بزرگ تھے۔ علم دین کی سرپرستی اور قدردانی ان کی فطرت تھی۔ شاہی مسجدوں کی مرمت اور نادار طلباء کی کفالت ان کی عادت تھی جس مال کی آخرت کے بازار میں خریداری ہے اس کا وافر حصہ انھوں نے اپنی زندگی میں بطور توشۂ آخرت پہلے بھیجدیا تھا جس سے وہ بروز قیامت سرخرو ہوں گے۔

حضرت مولانا سخاوت علی مرحوم کے مشہور تلامذہ میں حضرت مولانا خواجہ احمد نصیر آبادیؒ، حضرت مولانا شیخ محمد مچھلی شہریؒ، حضرت ولی محمد اعظمیؒ اور حضرت مولانا فیض اللہ اعظمیؒ استاد حضرت علامہ شبلیؒ ہیں۔ مدرسہ حنفیہ کے اول مدرس حضرت مولینا عبد الحلیمؒ صاحب فرنگی محلیؒ اس کے بعد حضرت مولانا محمد یوسف صاحب فرنگی محلیؒ ہوئے۔ کہا جاتا ہے کہ ان دونوں بزرگوں سے حضرت شاہ عبد العلیم آسیؒ نے درس لیا ہے اور معقول و منقول کی تمام کتابیں مولانا فرنگی محلی سے پڑھیں یہ دونوں حضرات آپ کی ذہانت پر فخر کرتے تھے اور دونوں بزرگوں نے اپنے علم اور فضل و کمال کا دریا بہا کر اہل جونپور اور دیار و امصار کو سیراب کیا ہے۔ اس دور میں درس و تدریس کی شہرت کی وجہ سے تشنگان علم و فن کا یہ مرکز رہا ہے۔ اس سلسلہ میں فقیہہ زماں حضرت علامہ سید سلیمان اشرفؒ نے اہم علمی خدمت انجام دی ہے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ حضرت مولانا عبد الحئیؒ صاحب فرنگی محلیؒ کا بچپن جونپور میں اپنے والد حضرت مولانا عبد الحلیمؒ

کے ساتھ ہی گذرا ہے۔ حضرت مولانا محمد فاروق چریا کوٹیؒ کے بارے میں بھی کہا جاتا ہے کہ یہاں پر تعلیم حاصل کی ہے۔ اس مدرسہ کے دور وسط کے ایک نامور مدرس حضرت مولانا ہدایت اللہ رامپوریؒ تھے۔ آپ فلسفہ اور منطق میں حضرت مولانا فضل حق خیر آبادیؒ کے نامور شاگردوں میں تھے۔ حضرت مولانا ہدایت اللہؒ کے لائق و فائق شاگردوں میں حضرت مولانا شیر علی مرحوم و حضرت مولانا اشرف بہاری مرحوم تھے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ حضرت علامہ شبلی نعمانیؒ نے چند اسباق آپ سے پڑھے ہیں۔ اس مدرسہ کے شعبہ حفظ میں حضرت مولانا حافظ عنایت اللہ رامپوری مرحوم تھے۔ یہ دونوں حضرات جونپور سے قلبی لگاؤ اور تعلق کی وجہ سے رامپور واپس نہ گئے اور رشید آباد ہی کو اپنی آخری آرامگاہ بنایا۔ دونوں حضرات کی قبر شکستہ حالت میں موجود ہے اور قد آدم کتبہ نصب ہے جو شکست ہو رہا ہے۔ عوام ہوں یا خواص کوئی بھی مزار پر ایصال ثواب تک کیلئے نہیں جاتا ہے۔ کون کس کو پوچھتا ہے۔ اپنے محسن کو لوگ فراموش کر دیتے ہیں۔ اور خدا اس قوم میں محسنین کی پیدائش بند کر دیتا ہے

مدرسہ حنفیہ کے دور آخر میں فرنگی محل لکھنؤ کے بہت ہی وضعدار و لائق و فائق مدرس اور عالم دین حضرت مولانا مفتی محمد قائم عبد القیوم مرحوم تھے جنہوں نے بڑی ذمہ داری، مستقل مزاجی اور اعلیٰ صلاحیت سے چالیس سال تک اس مدرسہ میں درس دیا ہے اور بڑے بڑے فضلائے نامور پیدا کئے۔ آپنے نہایت ہی نیک نامی پاکیزگی اور خدا ترسی کی زندگی جونپور میں گذاری ہے۔ آج بھی اہل جونپور کے سامنے آپ کی سیرت و صورت دونوں ہے اور اہالیان جونپور کے دلوں میں آپ سے عقیدت و عظمت کا دریا موجزن ہے آپ نے مدتوں اٹالہ مسجد میں بڑے وقار کے ساتھ نماز جمعہ کی امامت فرمائی ہے الحاج حکیم منظور احمد مرحوم نے بھی بزمانہ طبابت درس حدیث میں شرکت کی ہے نواب سر محمد یوسف مرحوم جن کے مورث اعلیٰ نے اس مدرسہ کو قائم

کیا تھا ان کے انتقال کے بعد نزاع ملکیت پیدا ہوگئی اور حضرت مولانا مفتی محمد قائم عبدالقیوم مرحوم فرنگی محل واپس چلے گئے۔ اس مدرسہ کے سب سے آخری مدرس فقیہہ اجل متکلم اجل رازی زماں حضرت مولانا شمس الدین احمد جعفری رضوی جونپوری تھے جن کے بے پایاں علم سے طالبان علم وفن نے بہت استفادہ کیا۔ افسوس کہ جس مدرسہ نے قریب ایک صدی تک جونپور میں علم کی شمع روشن کی تھی وہ آخری ہچکی لیکر ختم ہو گیا اس کی عمارت برباد ہوگئی اور جہاں قال اللہ اور قال الرسول کی صدائیں بلند ہوتی تھیں اور علماء کرام درس دیتے تھے وہ جانوروں کا مسکن ہوگیا اور گندگی سے بھر گیا ایک عرصۂ دراز تک یہی حالت رہی کہ قدرت کو رحم آگیا اور زوال کا وقت ختم ہوگیا نواب سید خورشید احمد ہاشمی اور اہل محلہ کے باربار اصرار و تکرار کے بعد حضرت مولانا محی الدین احمد ہشام جعفری رضوی جو حضرت مولانا شمس الدین احمدؒ کے چھوٹے صاحبزادے ہیں اور بہت ہی ذہین و فطین ہیں متعلقین مدرسہ مذکور سے تحریری عہد کے بعد از سرِ نو مدرسہ حنفیہ کا اجرا کیا اور علماء اہلسنت سے رابطہ قائم کرکے بڑی کوشش کی کہ یہ مدرسہ اسی آب وتاب کے ساتھ منظر عام پر آئے۔ چونکہ موصوف نے خلوص اور نیک نیتی سے اس کی ابتدا کی تھی اس لئے کامیابی نے ان کا قدم چوما اور مدرسہ کی شکستہ عمارت کی انھوں نے مرمت کرائی اور جولائی ۱۹۸۴ء میں مدرسہ حنفیہ کو جاری کرکے ماضی کے ایک عظیم مرکزِ علم کو پھر سے زندہ کردیا ہے۔ اس مدرسہ میں تا دمِ تحریر چار مدرسین اور باہری طلبہ بھی ہیں جن کے خورد و نوش اور مدرسین کی تنخواہ کی ذمہ داری ایک امر مشکل ہے۔ اور توسیع عمارت کی بھی ضرورت ہے۔

موجودہ دور کی بے روزگاری، معاشی بدحالی، اخلاقی پستی، شکست ہمتی اور بے کاری کو دیکھتے ہوئے بہت ضروری تھا کہ لڑکوں کو دینی تعلیم و تربیت کیساتھ صنعت و حرفت بھی سکھائی جاتی اور اس کا طریقہ اتنا مستند اور کامل ہوتا کہ حکومت ہند بھی ملازمت میں اس کو تسلیم کرتی اور یہ بات عین اسلام کی منشار کے مطابق بھی اس سے مسلمانوں کی اقتصادی حالت بھی درست ہوتی اور ملک کی معیشت پر

بھی اچھا اثر پڑتا ہے۔ اس کام میں مسلمانوں کا خاص تعاون ضروری ہے لیکن افسوس
کہ قوم کا رجحان مستقبل کی تعمیر اور استحکامِ ملت کے لئے ٹھوس کاموں کی طرف نہیں ہے
اس کمی کا دور ہونا بے حد ضروری ہے۔

## جامعۂ ایمانیہ ناصریہ جونپور

امامیہ مذہب کے ایک فاضل اجل اور عالم دین حضرت مولانا مولوی عنایت حسین خاں مرحوم نے ۱۸۹۴ء میں اس کی بنیاد ڈالی تھی اس وقت اس کی اپنی عمارت تعمیر نہیں ہوئی تھی بلکہ مسجد حضرت مُلّا شیخ محامد میں تعلیم دی جاتی تھی۔ بعد کو یہ مدرسہ کچھ دنوں تک غور و فکر کا موضوع بنا رہا۔ آخر ۱۹۲۳ء میں خان بہادر سید محمد مصطفےٰ مرحوم نے دینی درسگاہ کے لئے ایک عمارت خریدی نیز اٹھاسی ہزار (-/۸۸۰۰۰) روپیہ کا پرامسری نوٹ وقف کیا۔ بعدہٗ یہ مدرسہ ایمانیہ ناصریہ اسی دینی درسگاہ میں ضم ہوگیا جو آج جامعۂ ایمانیہ ناصریہ کے نام سے موسوم ہے۔ اس میں شک نہیں کہ امامیہ حضرات کی اس درسگاہ نے بھی تقریباً نصف صدی سے اوپر تک جونپور میں علم کی شمع روشن کی اور اسوقت تک سیکڑوں طلبار علم و فن نے اس درسگاہ سے سیراب ہو کر ہند و پاک میں اپنے فیض علم کا دریا بہایا ہے اور امامیہ مذہب کی نشر و اشاعت کا فریضہ انجام دیا ہے۔

اس درسگاہ کے سابق اساتذہ اور مدرسین اعلیٰ میں عالی جناب حضرت مولانا شبیر صاحب قبلہ و سرکار محسن الملت سماحی جناب حضرت مولانا سید وصی حیدر اور حضرت مولانا سید حسین مہدی صاحب قبلہ دعالی جناب حضرت مولانا سید وصی محمد صاحب قبلہ کی خدمات کو کبھی فراموش نہیں کیا جا سکتا ہے۔ جونپور کی دوسری عربی درسگاہوں کی طرح یہ درسگاہ بھی شیعانِ جونپور کی سخت عدم توجہی کا شکار رہی ہے اور نوبت یہاں تک پہنچ گئی تھی کہ اس کی عمارت آلو دل اور چمگادڑوں کا اڈہ بن گئی تھی اور ایسا نظر آ رہا تھا کہ عمارت کی مسماری کے ساتھ ساتھ یہ درسگاہ بھی اب ختم ہو جائے گی "من در چہ خیالیم و فلک در چہ خیال" قدرت کا فیصلہ ہو چکا تھا۔ اس لئے حجۃ الاسلام الحاج جناب حضرت مولانا محمود الحسن خاں صاحب قبلہ موجودہ پرنسپل درسگاہ

مذکور کی آمد ہوئی اور موصوف نے قدم رکھتے ہی تنِ مردہ میں جان ڈال دی اور ازسرِنو مدرسہ کی عمارت کی مرمت اور جدید تعمیر کا کام شروع کر دیا اور اس تاریخی درسگاہ کے عروج اور ترقی اور اس کی بقا اور اس کو معیاری بنانے کیلئے جونپور کے علاوہ دوسرے اضلاع میں بھی دوڑ دھوپ شروع کر دی اور اس طرح درس و تدریس کا سلسلہ اعلیٰ پیمانے پر شروع ہوا۔ اسوقت آپ کی زیرِ نگرانی دس مسلم الثبوت اساتذہ کارِ تدریس میں مصروف ہیں۔ طلب علم کے لئے امامیہ مذہب کے طلبار کی کافی تعداد باہر سے آئی ہے۔ ظاہر ہے کہ سیکڑوں طلبار کے قیام و طعام کا انتظام اور مدرسین کی تنخواہ اس ہوشربا گرانی میں کتنا دشوار گذار کام ہے۔

حضرت مولانا محمود الحسن خاں صاحب قبلہ بڑے تعمیری خیالات کے مالک ہیں۔ انھوں نے سرزمین جونپور میں شیعہ سنی اتحاد و محبت کا عظیم کارنامہ انجام دیا ہے آپ کی حسنِ سیرت کی جتنی تعریف کی جائے کم ہے۔ حسنِ اخلاق اور اتحاد و محبت انکی فطرت ہے۔ ان میں بڑی سنجیدگی اور بردباری ہے وہ زمانہ کے سرد و گرم طعنہ زنی اور نشتر کو برداشت کرنا جانتے ہیں اور یہی ان کی کامیابی کا راز ہے اور جس شخص میں اعلیٰ ظرفی اور زبردست قوت برداشت ہوگی وہی پیشوائے قوم ہونے کا مستحق ہے اور دنیا میں کوئی بھی عظیم کارنامہ انجام دے سکتا ہے

ان تمام باتوں کے باوجود بہ تقاضائے وقت اس مدرسہ میں بھی لڑکوں کے مستقبل کیلئے کوئی صنعت و حرفت کی تعلیم کا بندوبست نہیں ہے۔ پتہ نہیں کہ ذمہ داروں کا رجحان کیوں اس طرف نہیں ہے۔ حالانکہ داعئ اسلام نے خود تجارت کی ہے اور دوسروں کو بھی اس کی ترغیب دی ہے۔ اور فنکاروں کی قدر کی ہے۔ لیکن مسلمانوں نے اپنے ماضی کو فراموش کر کے اس ضروری امر کو بھی فراموش کر دیا ہے حالانکہ ان کی دنیوی اور اخروی ترقی و خوشحالی کا راز دستکاری و صنعت و حرفت میں پوشیدہ ہے

## مدرسہ ریاض العلوم گوریني چوکیہ جونپور

اس مدرسہ کا سنگ بنیاد ۱۳۹۳ھ میں حضرت مولانا شاہ ابرار الحق اور

حضرت مولانا سید اسعد صاحب مدنی کے دست مبارک سے رکھا گیا ہے اور شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحبؒ نے حرم نبوی میں اس مدرسہ کی سرسبزی وشادابی کیلئے دعائے خیر فرمائی ہے۔ الحاج حضرت مولانا شاہ عبد الحلیم صاحب قبلہ خلیفہ مجاز حضرت مولانا شاہ وصی اللہ صاحبؒ نے اس مدرسہ کی ابتداکے وقت یہ نہیں سوچا تھا کہ اس بے آب وگیاہ صحرا اور ریگستان میں خدا کے نیک بندے غیبی تائید واشارے پر علم دین کے اس مینار کا سنگ بنیاد رکھ رہے ہیں جس کی روشنی جونپور کے علاوہ دوسرے صوبوں اور شہروں کو اپنی تابناک شعاعوں سے منور کرے گی۔ حالانکہ یہ خطہ خاص اوسر ہے جس کے بارے میں کہا گیا ہے کہ ؎

در زمین شور سنبل بر نیارد
در یں تخم عمل ضائع مگرداں

لیکن قدرت کی نیرنگی دیکھئے کہ اس سرزمین سے علم وفن کا وہ آفتاب طلوع ہوا جس سے ایک عالم سیراب ہوا ہے۔ حضرت مولانا شاہ عبد الحلیم صاحب اپنے پیرومرشد کے نامور خلفاء میں ہیں۔ آپ نے اپنی زندگی علم ظاہر وباطن کے حصول درس وتدریس اور ارشاد وتلقین میں گذاری ہے اور بزرگوں کے صحبت یافتہ ہیں ؎

یک زمانے صحبت با اولیاء
بہتر از صد سالہ طاعت بے ریا

آپ کے پیرومرشد حضرت مولانا شاہ وصی اللہ صاحبؒ اپنے وقت کے صلحائے امت اور متبع شریعت وطریقت تھے۔ آپ کی ولادت باسعادت ۱۸۹۵ء فتحپور تال نرجا تحصیل گھوسی ضلع اعظم گڈھ میں ہوئی۔ والد بزرگوار کا اسم گرامی حافظ محمد یعقوب تھا۔ جو زہد وورع میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔

حضرت مولانا شاہ وصی اللہؒ کی سولہویں پشت میں مورث اعلیٰ راجہ کنور سنگھ تھے۔ ان کے دل میں اسلام کی طرف رغبت ہوئی اور وہ ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے عہد زریں میں جونپور آکر مشرف با اسلام ہوئے ہیں۔ یہ واقعہ ماہ شعبان

۸۳۸ھ کا ہے۔ اور آپ کا نام مبارک ملک دیندار خاں رکھا گیا ہے۔ اور یہی انکی طلب صادق تھی کہ انکی اولاد میں حضرت شاہ وصی اللہؒ جیسا مرد کامل پیدا ہوا جسکی ذات بابرکت سے شمالی ہند میں اصلاح اور ارشاد و تلقین کا عظیم الشان کام ہوا ہے۔ انکے وصال کے بعد فیوض و برکات کا یہ سرچشمہ جاری ہے اور آپ کے خلفاء اور خاص طور سے حضرت مولانا شاہ عبد الحلیم صاحب مدظلہ العالی اس کام کو بحسن و خوبی انجام دیرہے ہیں آپ نے حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحبؒ سے بھی بہت فیوض باطنی حاصل کیا ہے[1]

جونپور سے شاہ گنج جاتے ہوئے گورینی چوکیہ پہونچتے ہی بائیں جانب مدرسہ ریاض العلوم کی پرشکوہ جاذب نظر عمارت اور اس سے ملحق ایک وسیع بلند و بالا نہایت ہی حسین و جمیل مسجد اور اس کے بلند و بالا مینار رنگ سے زرق برق نظر آئیں گے اس عمارت اور پرشکوہ مسجد جو خوشنما فولادی گریل سے گھری ہوئی ہے کو اس ویرانے میں دیکھتے ہی اسلام کی عظمت و رفعت کا سماں نظروں کے سامنے پھر جاتا ہے۔ اسی کے ساتھ خوشنما دہ در دہ حوض اور طلبہ و اساتذہ کی کافی تعداد ایک مخصوص لباس میں ادھر سے ادھر جاتی اور وضو و نماز میں مصروف نظر آئے گی۔ اس مدرسہ میں بھی بیرونی طلبار کی تعداد بکثرت ہے جن کے قیام و طعام اور ان کے مصارف کی ذمہ داری مدرسہ کے سر ہے۔ اس کے علاوہ کافی اساتذہ ہیں۔ حفاظ کی تعداد ہے۔ دیگر ملازمین ہیں اور مطبخ کا انتظام ہے حضرت مولانا محمد عمر صاحب قبلہ اس مدرسہ کی بقا و ترقی کیلئے شب و روز مصروف رہتے ہیں اس مدرسہ میں مدرسین و طلبہ کی تعداد و مطبخ کا خرچ ذیل ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) اساتذہ و ملازمین مع شاخ | ۷۱ | شعبۂ پرائمری مع شاخ | ۱۱۰۰ |
| (۲) طلبار شعبۂ عربی و فارسی | ۲۴۴ | شعبۂ انگریزی | ۸۷ |
| (۳) شعبۂ تجوید | ۲۷۳ | مطبخ سے کھانیوالے | ۴۸۵ |
| (۴) شعبۂ حفظ | ۱۸۵ | سالانہ خرچ تقریباً | دس لاکھ روپیہ |

[1] تذکرہ مصلح الامت ص۲۲

ان تمام خوبیوں کے باوجود اس مدرسہ میں زمانہ حاضرہ کے تقاضے کے مطابق وسائل اور روپیہ کے ہوتے ہوئے بھی ٹیکنیکل تعلیم اور صنعت وحرفت کا کوئی ایسا شعبہ نہیں ہے جس سے فراغت کے بعد طلبہ دین اور دنیا دونوں سے آراستہ ہوں اور تعلیم کے ساتھ ان کی اقتصادی حالت کی درستگی پر بھی نگاہ ہو۔ یہ بہت بڑی کمی ہے جسکو بروئے کار لانا چاہئے۔

## مدرسہ بدرالاسلام شاہ گنج جونپور

کہا جاتا ہے کہ مدرسہ بدرالاسلام کی بنیاد ۱۹۳۴ء میں حضرت مولانا قمرالدینؒ کی کوششوں سے رکھی گئی اور حضرت مولانا دین محمد صاحب مرحوم نے اہل شاہ گنج کے دینی وملی ذوق وشوق کے پیش نظر یہاں کی جامع مسجد میں دینی تعلیم کا سلسلہ شروع کیا جو آج تک بڑی آب وتاب کے ساتھ جاری ہے

خوش قسمتی اور غیبی طاقت کی کارفرمائی تھی کہ ۱۹۳۶ء میں الحاج مولانا شاہ جمیل احمد صاحبؒ دارالعلوم دیوبند سے فارغ ہوکر آئے اور لوگوں کے اصرار پر اس مدرسہ کی خدمت اپنے ذمہ لے لی۔ اور حقیقت تو یہ ہے کہ آپ نے قضا وقدر کے فیصلے سے اس مدرسہ میں ایک نئی روح پھونکی۔ آپ کے عزم واستقلال فہم وفراست صبر وتوکل اور خداداد صلاحیت نے اس مدرسہ کا نقشہ ہی بدل دیا۔ اور پھر ایسی غیبی مدد ہوئی کہ آج شیراز ہند جونپور کا دارالعلوم ہوگیا ہے۔

حضرت مولانا شاہ جمیل احمد صاحبؒ باطنی کمالات کے مالک اور بہت ہی متوکل تھے۔ تسلیم ورضا ان کا مسلک تھا۔ اس میں مشکل ومصائب راہ میں حائل ہوئے لیکن وہ کبھی کسی پر ظاہر نہیں کرتے تھے کیونکہ یہ شکوہ محبوب ہے جو مسلکِ عشق کے خلاف ہے حتیٰ کہ مولانا موصوف کو کبھی بھی اپنی تنخواہ تک کی پرواہ نہ ہوئی، بس ایثار وقربانی اور خدمت پیہم آپ کا طریقۂ کار تھا۔ سوال تنخواہ وغیرہ کے متعلق بیساختہ اکبر الہ آبادی مرحوم کا یہ شعر زبان مبارک پر آجاتا ؎

کوئی کہتا نہیں کہ الفت اللہ کتنی ہے — یہی سب پوچھتے ہیں آپ کی تنخواہ کتنی ہے

۱۳۵۴ھ ۱۹۳۵ء میں الحاج حضرت مولانا شاہ جمیل احمد صاحبؒ نے جامع مسجد کی حفاظت کے پیش نظر مسجد مذکور سے متصل جانب شمال ایک عظیم الشان دو منزلہ عمارت تعمیر کرائی۔ اس کی پہلی منزل میں ۵ کمرے اور کشادہ سائبان ہے اور دوسری منزل میں دو درس گاہیں اور ایک بہت ہی وسیع ہال ہے۔ کمال تو یہ ہے کہ مولانا موصوف نے یہ عمارت بغیر کسی تحریک جلوس و جلسہ اور دیگر چندہ کے، صرف قلیل مدت چار ماہ میں مکمل کرا دی۔ غور فرمائیں یہ غیبی مدد نہیں تو اور کیا ہے

حضرت مولانا موصوف کے دل میں اولیاء اللہ سے عقیدت و محبت کا بے پناہ جذبہ موجزن تھا اور یہی وجہ تھی کہ اس مدرسہ کی بنیاد رکھنے کیلئے آپ نے اس وقت کی ایک بزرگ عالم دین اور گوشہ نشین شخصیت حضرت مولانا شاہ سعید احمد صاحب پیروی جونپوریؒ کو بلایا تھا۔ اور ۵ جمادی الاولیٰ ۱۳۴۴ھ بروز جمعہ بعد نماز عصر اپنے دست مبارک سے سنگ بنیاد رکھا اور اس کی ترقی کے لئے باطنی توجہ فرمائی۔ حضرت مولانا شاہ جمیل احمد صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ اس مدرسہ کی سنگ بنیاد اس ذات بابرکت نے رکھی ہے کہ جو زہد و ورع میں اپنا جواب نہ رکھتا تھا اور جس کی نماز تہجد کبھی قضا نہیں ہوئی اور کمال کی بات تو یہ ہے کہ حضرت مولانا موصوفؒ نے تعمیر مدرسہ کی تاریخ ۔

اشھد ان لا الٰہ الا اللّٰہ واشھد ان محمداً عبدہٗ و رسولہٗ

سے نکالی ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ آپ کی پاکیزگی قلب کا نتیجہ اور ارادۂ ربانی ہے۔ مدرسہ کی دیوار میں سنگ مرمر پر یہ تاریخ نصب ہے

حضرت مولانا شاہ جمیل احمدؒ کی بزرگی، خدا سپردگی، بزرگوں سے عقیدت و محبت اور ادب و احترام اور خلوص و للّٰہیت نے اس مدرسہ کو آپ کی زندگی میں ہی بام عروج پر پہونچا دیا تھا۔ شب و روز کے تفکر و تردد سے صحت نے جواب دے دیا اور ہر روز طبیعت خراب سے خراب تر رہنے لگی اور اکثر یہ شعر زبان پر رہتا تھا ؎

کبھی کچھ درد رہتا ہے کبھی کچھ سوز رہتا ہے ؎ ہمارے دل کو صدمہ اک نہ اک ہر روز رہتا ہے

آخر آپ دل ہی کے عارضہ میں ۱۶ر اگست ۱۹۶۳ء جمعہ کے روز وصال فرماگئے۔ اس حادثہ سے صبر کا دامن لوگوں کے ہاتھ سے چھوٹ گیا تھا اور ہر طرف حسرت ویاس کے بادل چھائے ہوئے تھے کہ حضرت الحاج مولانا احمد صاحب نے نہایت ہی صبر واستقامت کے ساتھ مدرسہ کے نظم کو سنبھالا کوئی چیز اپنی جگہ سے جنبش نہ کر سکی اور لوگ انگشت بدنداں رہ گئے۔ آپ حضرت مولانا موصوف کے برادر خورد اور انھیں کے تربیت یافتہ اور ظاہر و باطن کی بہت سی خوبیوں اور صلاحیتوں سے آراستہ ہیں

حضرت مولانا موصوف نے ۱۹۶۸ء میں مدرسہ کی تعمیر کا کام شروع فرمایا مسجد کے پورب میں ستونوں کے ذریعہ تالاب پر ایک عظیم الشان اور پرشکوہ عمارت تعمیر کرائی اس سے جامعہ مسجد کا صحن بھی وسیع ہوگیا اور طلبہ کی رہائش کیلئے مزید وسیع کمرے بھی نکل آئے اور مسجد کے اتر دکھن میں ایک بہت وسیع وضوخانہ اور غسلخانے بنوائے ہیں۔ جو طلبہ کی کثرت تعداد کے سبب ضروری ہوگیا تھا۔

اس مدرسہ کی ایک جدید تعمیر الحاج حضرت مولانا احمد صاحب کے ہاتھوں ۱۹۸۲ء میں عالم وجود میں آئی ہے۔ اس کا سلسلہ سڑک کے صدر گیٹ کی تعمیر سے شروع ہوکر مسجد کے صدر دروازے سے ملا ہوا ہے۔ یہ عمارت تعمیری صلاحیتوں کی آئینہ دار ہے، اور مسجد و مدرسہ کے حسن و جمال میں اضافہ کرتی ہے۔ نیچے نیچے راستہ اوپر عمارت بڑا خوشنما منظر ہے۔ شاہ گنج کی جامع مسجد عراقی بھائیوں میں شیخ اکبر شیخ، جعفر اور شیخ الہی کی تعمیر کا رہین منت ہے۔ کہا جاتا ہے کہ ان خدا ترس حضرات نے ۱۳۰۰ھ میں صرف ایک دن کے منافع سے اس کو بنوایا تھا۔ یہ لوگ روئی اور شکر کے اعلیٰ پیمانے کے تاجر تھے۔ آخر میں یہ کہنا بے حد ضروری ہے کہ یہ مدرسہ حضرت مولانا احمد صاحب، حضرت مولانا شبیر احمد صاحب اور دیگر اساتذہ کی صدق دلی، نیک نیتی اور خدا ترسی کا آئینہ دار ہے اور ترقی کے منازل تیزی سے طے کر رہا ہے۔ اس مدرسہ میں بھی کافی طلبا ہیں جن کے قیام وطعام اور دیگر ضروریات کا انتظام اہل مدرسہ سے متعلق ہے اور اس ہوشربا گرانی میں یہ بڑی ہمت کا کام ہے۔ اس کے مطبخ کا خرچ بہت زیادہ ہے اس کے علاوہ اساتذہ

دیگر ملازمین کے اخراجات الگ ہیں۔

اسی مسجد کی از سر نو تعمیر کا کام بھی اہل مدرسہ نے ہی ۱۹۸۳ء و ۱۹۸۴ء میں انجام دیا ہے۔ اس کی تعمیر نو میں بھی زر کثیر خرچ ہوا ہے جو عظیم کار خیر ہے اور اہل مدرسہ کے دلی تعلق اور وابستگی کا آئینہ دار ہے۔

آخر میں مجھے یہ کہنا ضروری ہے کہ سب کچھ ہونے اور کرنے کے باوجود، اور دیگر مدارس کی طرح اس مدرسہ میں بھی صنعت و حرفت کی تعلیم اور با کار بنانے کیلئے تاکہ فراغت کے بعد یہ لڑکے اپنے پیروں پر کھڑے ہو سکیں اور ان کا مستقبل روشن و تابناک بنے کوئی انتظام نہیں ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ مسلمانوں اور اہل علم حضرات کا یہ مزاج بن چکا ہے کہ قوم کے ہونہار نوجوانوں اور صاحب صلاحیت طلباء کو فقط اس لائق بنا کر چھوڑ دیا جائے کہ وہ اسی طرح کی درسگاہوں سے وابستہ رہیں اور یا پھر کسی نئے مدرسہ کی بنا ڈال کر ہاتھ میں چندے کی رسیدیں اہل ثروت کے دروازوں کی خاک چھانتے پھریں جیسا کہ مدتوں سے مشاہدہ ہو رہا ہے۔ یہ نہیں سوچتے کہ دولت مندوں سے ارتباط اور ان کے مال و زر و عطایا پر انحصار، علماء اسلام، دینی درسگاہوں افتاء و قضاء کے اداروں اور ان کے سربراہوں کے دلوں میں للہیت و بے لوثی کے بجائے صاحبان دنیا کے مفادات کیلئے نرم گوشے پیدا کر رہا ہے۔ ان کی آزادی، صداقت و بے باکی وغیرہ متاثر ہو رہی ہے

## مدرسہ ضیاء العلوم مانی کلاں جونپور

یہ مدرسہ بھی بہت قدیم ہے اور پہلے ایک مکتب کی صورت میں تھا رفتہ رفتہ اس میں مزید تعلیم کا رنگ بھرتا گیا اور پھر ایک وقت ایسا آیا کہ اس میں درس نظامیہ کی تعلیم ہونے لگی۔ اس مدرسہ میں بھی ایک عرصۂ دراز تک حضرت مولانا شاہ عبدالحلیم صاحب نے اپنے فیض علم کا دریا بہایا ہے اور تشنگان علم کو سیراب کیا ہے۔ اس مدرسہ میں عربی و فارسی کے علاوہ حفظ کی تعلیم بھی دی جاتی ہے۔ اور ابتدائی درجات کو لیکر ۳۰۰ - ۴۰۰ طلباء رہیں۔ اس کے موجودہ مہتمم جناب حکیم مولوی مختار احمد صاحب ہیں جو عبدالصمد ایڈوکیٹ کے والد ہیں۔ حکیم صاحب کا مطب کھیتہ سرائے میں ہے

یہ مدرسہ بھی اپنے اندر ایک عظیم ماضی رکھتا ہے اور اس کا مستقبل بھی اپنے اندر ایک بظاہر تابناک جوہر رکھتا ہے اور آج بھی بڑی سرگرمی سے علم دین کی اشاعت و خدمت میں مصروف عمل ہے۔

مانی کلاں کی مسجد اور اس کا عظیم الشان بلند و بالا اور پر شکوہ مینار جو دعوت دید دے رہا ہے مولوی نثار احمد صدیقی سعودی عربیہ کا رہین منت ہے۔ انکا یہ کام ضرور کار خیر اور قابل قدر ہے۔ لیکن ایسے نمائشی عمل خیر کا ریا کے شائبہ سے پاک ہونا بہت ہی مشکل ہے خدا کرے کہ موصوف اس فتنہ سے محفوظ ہوں۔ مگر ان مسجدوں اور پر شکوہ میناروں کی تعمیر سے مقصد زندگی حاصل نہیں ہو سکتا ہے۔ انسان کی پیدائش کی اصل، غرض و غایت تو یہ ہے کہ اس کا نفس اس کی روح کے تابع ہو جائے۔ اور صفات بشریہ زائل ہو کر اس کے اندر اخلاق و عادات اور اوصاف خداوندی پیدا ہو جائیں ورنہ ایک عارف مرد کامل کی نظر میں اس کی زندگی گناہ اور توبہ کے محور پر گھومتی رہے گی فرماتے ہیں ؎

سبحہ در کف توبہ بر لب دل پُر از شوق گناہ
معصیت را خندہ می آید بر استغفار ما

ترجمہ:۔ ہاتھ میں تسبیح ہے زبان پر توبہ ہے۔ لیکن دل میں گناہ کی منصوبہ بندی ہے۔ میرے دل کی اس حالت اور اور ظاہری توبہ پر گناہ کو ہنسی آرہی ہے۔

اسی طرح دل خدا کا مسکن عرش الہٰی اور کعبہ سے برتر ہے۔ لیکن جب دل کی دنیا ویران ہو اور وہ ماسوا کا مسکن اور کھنڈر ہو جائے تو وہ عظیم الشان مسجدوں اور پر شکوہ میناروں کی تعمیر دیکھ کر ہنستا ہے۔ خوب فرمایا ہے عارف باللہ حضرت آسی ؒ نے ؎

دل جو تھا خاص گھر اس کا نہ بنایا افسوس
مسجد و دیر بنایا کر دکیا ہوتا ہے
بُت پندار جب دل سے جدا ہوتا ہے
یہی دل رتبے میں کعبہ سے سوا ہوتا ہے

خدا کا ادب واحترام اور بندوں کی دل شکنی، آبرو ریزی و دل آزاری اور خاصانِ خدا سے بے اعتنائی اور گستاخی یہ بات ایمان ویقین کے خلاف اور خدا کے یہاں سخت ناپسندیدہ ہے۔ بس مخلوق خدا کے دلوں کو راحت پہنچاؤ اور ان کی پوشیدہ مدد کرو اس کے بندوں کی پردہ دری، افشار راز اور آبرو ریزی نہ ہو، حقیقت میں یہی وہ توشہ ہے کہ جس کی آخرت کے بازار میں مانگ اور اونچے دام پر ازل سے خریداری ہو رہی ہے لیکن کتنے ہیں جو اس راز سے آشنا ہیں اور بے داغ وبے ریا اپنے محبوب کی نذر کیلئے بھیج رہے ہیں وہ کھوٹا سکہ اور ملاوٹ کا مال رد کر دیتا ہے۔ اور یہاں تو کانسے پر سونے کی ملمع سازی ہو رہی ہے جس کی زندگی صرف چند روزہ ہے۔ آخرت کے بازار میں ایسے مال کو دیکھنا بھی گوارا نہیں ہے۔ چہ جائیکہ قرب و وصال کی دولت عطا کی جائے۔

اگر محبوب کے واقعی طالب ہو تو پہلے دنیاوی دولت کا نشہ اتارو اور پاکیزگی قلب کی دولت حاصل کرو اور خاصانِ خدا کے در پر اپنا سر رکھدو۔ اگر تمہارے اندر محبوب سے ملنے کی تڑپ اور باطنی صلاحیت ہے تو پھر مردِ کامل تمہارا ہاتھ پکڑ لے گا اور محبوبِ حقیقی کے پاس کس طرح لے جائے گا عارفِ رومیؒ نے اس راز سے یوں پردہ اٹھایا ہے۔ فرماتے ہیں ؎

دست گیر د بندۂ خاصِ الٰہ
طالباں رامی بُرد تا پیش گاہ

اور جب خاصانِ خدا نے تمہیں قبول کر لیا تو پھر ذات واحد تک تمہاری رسائی ہو گئی اور تم مقبول بارگاہ الٰہی ہو گئے اور جو یہاں سے مردود ہے وہاں سے بھی مردود ہے۔

## مرکز علوم اسلامیہ مدرسہ قرآنیہ جامع مسجد جونپور

اس مدرسہ کو حضرت مولانا سخاوت علی مرحوم نے ۱۲۴۹ھ مطابق ۱۸۳۰ء میں قائم فرمایا تھا۔ اس کا ایک عظیم الشان ماضی رہا ہے اس مدرسہ سے بھی بڑے بڑے علماء اور حفاظ فارغ التحصیل ہوئے ہیں۔ حضرت مولانا محمد ایوب صاحب مرحوم اور حضرت مولانا ماسٹر نور الحسن صاحب کے قبل بھی اور ان کے وقت میں

بھی یہ بہت عروج پر تھا۔ اور اس کے اندر عربی و فارسی اور قریب قریب ہر درجہ میں کافی لڑکے تھے اور مطبخ کا خرچ بھی بہت ہی زیادہ تھا۔ پھر اس کے بعد یہ مدرسہ دارالعلوم کے نام سے ایک عرصہ تک صین الحسن صاحب کی زیر نظامت چلتا رہا۔ اس دور میں بھی اس کی حالت درست اور قابل دید تھی۔ اس کے بعد یہ مدرسہ دوسرے لوگوں کے ہاتھوں میں آیا۔ پھر آپسی رقابت اور رنجش اور مقدمہ بازی نے اس کے زوال کا راستہ ہموار کر دیا۔ اور آہستہ آہستہ یہ مدرسہ اس منزل پر پہنچ گیا کہ اب پہچانا بھی نہیں جاتا ہے۔ لیکن یہی کیا کم ہے کہ باقی ہے اور اس امر کی کوشش ہو رہی ہے کہ پھر اس کو عروج مل جائے۔ لیکن ترقی اور کامیابی کیلئے تو نیک نیتی اور خلوص کی ضرورت ہوتی ہے۔

اس مسجد میں اسی عہد کا ایک اور مدرسہ صدیقیہ ہے جو حافظ محمد صدیق صاحب مرحوم کا قائم کردہ ہے جن کا مزار رشید آباد میں ہے۔ حافظ صاحب ایک نیک دل خدا ترس لوگوں میں تھے۔ اس مدرسہ نے بھی ایک عرصہ دراز تک قرآن کریم کی اشاعت کی خدمت انجام دی ہے۔ اور باہر کے طلباء نے حفظ سے فراغت حاصل کی ہے اور جونپور میں بھی نامور حفاظ آپ کے ہی شاگردوں میں تھے۔ اب بھی اس مدرسہ میں حفظ کا سلسلہ جاری ہے۔ لیکن ہر کمالِ را زوال تو قدرت کا فیصلہ ہے اور وہ فیصلہ سب پر نافذ ہوتا ہے۔ اس مدرسہ کے ناظم عبدالقدوس صاحب ہیں

## مدرسہ دین دنیا واللہ رکھی بی بی اٹالہ مسجد جونپور

مدرسہ دین دنیا کو جناب مولانا علی حسن قدوائی مختار مرحوم نے قائم کیا تھا۔ موصوف بہت ہی متشرع اور دین دار تھے۔ انھوں نے ۱۲ ربیع الاول کا جلوس بھی چند مخلص رفقاء کی سرکردگی میں قائم کیا تھا جو آج بہت تزک و احتشام سے نکل رہا ہے اور یادگاری جلوس ہے۔

دین دنیا جونپور کا واحد مدرسہ ہے جسکی ابتدا کے ساتھ ہی مولانا علی حسن مرحوم نے جوتا سازی کا کارخانہ بھی کھولا تھا اور جو بچے تعلیم حاصل کرتے تھے ان کو جوتا سازی کا کام بھی سکھایا جاتا تھا۔ اس مدرسہ کو بھی ایک عرصہ دراز تک یعنی مولانا کی

حیات اور اس کے بعد تک عروج حاصل رہا ہے اور درس نظامیہ کی اونچی کتابیں پڑھائی جاتی تھیں اور حفظ قرآن مجید کی تعلیم بھی دی جاتی تھیں۔

مدرسہ دین دنیا میں حضرت مولانا عبدالواحد صاحب رسول آبادی اور حضرت مولانا عبدالماجد صاحب اور حضرت مولانا دین محمد صاحب نظام آبادی نے درس دیا ہے۔ رفتہ رفتہ مدرسہ کی وہ رونق جاتی رہی جو ماضی میں رہی تھی اسوقت حافظ عظمت صاحب ایک عرصہ درازسے اس مدرسہ کو زندہ رکھے ہوئے ہیں اس وقت ان کے علاوہ مولوی محمد صاحب اور جناب قاری اسرار احمد صاحب درس وتدریس کے لیئے مامور ہیں۔ باہر کے طلبہ بھی اس مدرسہ میں ہیں۔ اور ابتدائی درجات میں تقریباً ۵۰ لڑکے ہیں۔ قرآن شریف حفظ وناظرہ کی تعلیم ہوتی ہے۔ اسوقت مدرسہ کے ناظم دختراکی الحاج حافظ محمد ادریس صاحب اور جناب فضل الرحمٰن خاں صاحب ہیں۔ اور کسی بھی صورت سے حضرت مولانا علی حسن قدوائی والحاج حافظ محمد زکریا صاحب مرحومین کی یادگار کو باقی رکھے ہوئے ہیں۔

دوسرا مدرسہ اللہ رکھی بی بی غازی پوری کی یادگار تھا اس مدرسہ کے ناظم جناب محمد خلیل صاحب رئیس جونپور تھے۔ یہ مدرسہ بھی بہت ہی قدیم ہے۔ اس مدرسہ میں ایک عرصہ درازتک حضرت مولانا عبدالرحمٰن صاحب مرحوم، جناب مولوی سید عبدالعزیز مرحوم اور جناب حافظ رمضان علی صاحب مرحوم نے درس دیا ہے۔ اس میں بھی درس نظامیہ کی تعلیم ہوتی تھی اور حکمت کی کتابیں بھی پڑھائی جاتی تھیں۔ اس مدرسہ میں جناب حکیم ظہیر حیدر صاحب اور حکیم سعید صاحب نے مولانا عبدالرحمٰن صاحب مرحوم سے قرابادین وغیرہ کا درس لیا ہے۔ یہ حضرات عربی وفارسی میں راقم الحروف کے ہم سبق رہے ہیں۔ میلاد شریف میں مولانا عبدالرحمٰن، مولوی عبدالعزیز اور حکیم احمد صاحب جو حکیم ظہیر حیدر مرحوم کے والد تھے۔ جوڑی بہت مشہور تھی۔ اور یہ تینوں حضرات بڑے والہانہ اور عقیدت مندانہ انداز میں مستانہ وار جھوم جھوم کر سلام پڑھتے تھے۔ ایک عرصہ ہوا کہ اللہ رکھی بی بی مرحومہ کا مدرسہ ختم ہوگیا ہے۔ اور اب صرف نام باقی ہے

## جامعہ فاروقیہ صبرحد جونپور

صبرحد عہد قدیم سے علماء، صوفیہ، فقراء، حکماء اور شعراء کا مرکز رہا ہے۔ گزیٹر جونپور ویلس رپورٹ اور ایسٹ انڈیا کمپنی کی مردم شماری سے ظاہر ہے کہ عہد قدیم میں صبرحد بھی جونپور غازی پور، مرزاپور اور دیگر مشرقی اضلاع کی طرح رج بھروں کی حکومت کا ایک جزو رہا ہے۔ فیروز شاہ تغلق کے قبل جن مسلمانوں کی آمد ہوئی ان میں سب سے پہلے سادات کرام تھے انھوں نے بھروں کو بے دخل کرنا شروع کر دیا جس کی پاداش میں جنگ کی ہلاکت کا سامنا کرنا پڑا۔ کافی مسلمان شہید ہوئے جن کی یادگار میں آج بھی گنج شہیداں مشہور ہے

دوسری روایت یہ ہے کہ یہ جنگ سادات سے نہیں ہوئی تھی بلکہ سب سے پہلے اس علاقہ میں آنے والوں میں حضرت شیخ شاہ عبداللہؒ تھے جو عرب سے وارد ہندوستان ہوئے اور پھر جونپور ہوتے ہوئے صبرحد آئے، آپ کے دو لڑکے تھے، بڑے میاں اور چھوٹے میاں۔ بڑے میاں سے اتری صبرحد کے چھوٹے میاں سے دکھنی صبرحد کے لوگ ہیں یہ حکایت سینہ بسینہ چلی آرہی ہے۔ جونپور کے شرقی سلاطین کے زمانہ عروج میں حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانیؒ کے خلفاء میں حضرت مخدوم خواجہ نصیرالدینؒ بحکم پیر روشن ضمیر موضع سورس سے ترک سکونت کر کے صبرحد تشریف لائے۔ آپ بڑے صاحبِ کمال اور واصل بحق بزرگوں میں گذرے ہیں۔ آپ کی ذات بابرکت سے اس خطۂ ارض میں اسلام کی خوب اشاعت ہوئی اور آپ کے دست اقدس پر بہت سے لوگ مشرف با اسلام ہو کر باطنی فیوض و برکات سے مالامال ہوئے۔ آپ کا مزار مبارک صبرحد میں مرجع خلائق ہے۔

کہا جاتا ہے کہ حضرت مولانا قمرالدین صاحب مرحوم اور حضرت مولانا حکیم محمد مختار صاحب اصلاحی فاروقی جامعہ فاروقیہ صبرحد کے بانیوں میں ہیں۔ حکیم محمد مختار صاحب نے اس مدرسہ کی ترقی و بقا کے لئے بڑی قربانیاں دی ہیں۔ حکیم محمد مختار صاحب اصلاحی صاحب علم اور اہل قلم ہیں اور بڑی خوبیوں اور صلاحیتوں کے مالک ہیں آپ نے ملک میں طبی خدمات کا عظیم کارنامہ انجام دیا ہے جس کا سلسلہ مہاراشٹر سے دہلی تک پھیلا ہوا ہے۔ اس کے علاوہ حکمت اور مسیحا وغیرہ کئی رسالہ جات آپ کی ادارت

میں نکل چکے ہیں جس نے آپ کی فطری صلاحیتوں کا لوہا منوالیا ہے۔

اور پھر امام اہلسنت حضرت مولانا عبدالشکور صاحب فاروقیؒ مدیر انجم پاٹا نالہ لکھنؤ نے اپنے دست اقدس سے جامعہ فاروقیہ صبرحد کی بنیاد ڈالی تھی اور انجمن شبان المسلمین کا قیام ۸ر اگست ۱۹۴۴ء میں صبرحد کے چند مخلص نوجوانوں کی کوششوں سے عمل میں آیا ہے۔ اسکا افتتاح حضرت مولانا نور محمد خاںؒ ٹانڈوی مظاہری مرحوم نے فرمایا ہے۔ جامعہ فاروقیہ کے مدرس اول حضرت مولانا محمد شبلی مرحوم تھے۔ جن کے علم و فن، ذہانت وفطانت، خداداد صلاحیت اور فن درس وتدریس کا جواب نہیں ہے آپ کی زیر نگرانی اس مدرسہ نے ترقی کی منزلیں جلد ہی طے کرلی ہیں اور متوسطات تک عربی کی تعلیم بطور درس نظامیہ ہونے لگی اور یہاں کے فارغ التحصیل طلبار کا داخلہ دار العلوم دیوبند اور مظاہر العلوم سہارنپور ہونے لگا۔

اس طور پر صبرحد ایک عرصہ تک علم ظاہر و باطن سے مالامال رہا ہے اور حضرت مولانا فضل کریمؒ اور حضرت مولانا حکیم محمودؒ وحضرت مولانا شاہ حسین علیؒ جیسے ایک سے ایک صاحب کمال اس خطۂ ارض میں آئے اور صرف توشۂ آخرت لیا اور واپس ہوگئے۔ اسی میں حضرت مولانا عبدالعلی مرحوم بھی تھے جن کا عین عالم شباب میں انتقال ہوا تھا۔ آپ کے چھوٹے بھائی عبدالباری وکیل ہیں لیکن علم کے باوجود طبیعت میں وہ استقلال نہیں ہے پتہ نہیں کہ قدرت نے انکو دنیا و آخرت میں کس کام کیلئے وجود بخشا ہے وہی بہتر جانتا ہے یہ دنیا کا چکر اسیطرح غفلت کے پردے میں چلتا رہیگا اور عالم بالا سے لطیف وکثیف روحوں کی آمد ورفت کا سلسلہ یونہی جاری رہیگا۔ اس میں جو روح انسانی باطنی کمالات کی حامل اور دیدار الٰہی کی دولت سے مالامال ہوگی وہی فائز المرام ہے۔ لیکن جو بیچتے تھے دوائے دل وہ دکان اپنی بڑھا گئے۔ اور اب تو ہر طرف ایک ہُو کا عالم اور سناٹا ہے۔ دل کی تعمیر نہیں بلکہ شداد کی جنت اور نمرود کے باغ کی تعمیرات کا لامتناہی سلسلہ چل نکلا ہے۔ نہ مکین میں طلب صادق ہے اور نہ اس فن کی قدر ہی باقی ہے۔ وہ علوم ظاہر کا حصول ہو یا مذہب کے نام کی کوئی دکان ہو آخرت کے بازار میں اسکی کوئی قدر وقیمت نہیں ہے۔ جس مال کی ضرورت ہے اور اس کی خریداری ہورہی ہے

اس سے سارے انسان خالی ہیں بس ہر طرف ببول کے درختوں کا جھنڈ ہے اور کانٹا ہی کانٹا ہے جس کی لکڑیاں جلانے کے کام آتی ہیں۔ یہ شرعی شکل و صورت اور بظاہر شریفانہ لباس ظاہری تسکین و فوقیت و برتری کا سامان تو ضرور ہیں لیکن اس مال کی خریداری نہیں ہے۔ صرف پاکیزگی قلب کی ضرورت ہے۔ اور ظاہر و باطن یکساں ہو اور یہ مال کسی دکان پر نہیں ہے۔

حضرت شیخ شاہ عبد اللہ کو حضرت چاند شاہؒ قصبہ ٹانڈہ ضلع فیض آباد کو بیعت و ارادت تھی۔ آپ پیر روشن ضمیر کی رحلت کے بعد بغرض حج و زیارت حرمین شریفین تشریف لے گئے تو شیخ العرب والعجم حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی نور اللہ مرقدہٗ کی دست بوسی فرمائی۔ آپ کو یہ ادا اور ادب و احترام بے حد پسند آیا۔ اور وفور جذبات میں سینہ سے لگا لیا دعائیں دیں اور بیعت سے بھی نوازا۔ آپ ہر وقت ذکر و فکر اور یاد الٰہی میں مستغرق رہتے۔ موروثی جائداد کو ترک کر کے متوکلانہ اور تسلیم و رضا کی زندگی اختیار کی۔ مخلوق خدا کی خدمت اور اتباع سنت سے زندگی عبارت تھی۔ نماز سے اتنا عشق تھا کہ جب تک طاقت تھی صبر حد سے پاپیادہ جمعہ کی ادائگی کے لئے جامع مسجد جونپور آتے اور شام تک واپس ہو جاتے۔ جب قوت کم ہو گئی تو جامع مسجد شاہ گنج جانے لگے اور جب بالکل ہی چلنے کا یارا نہ رہا تو صبر حد کی جامع مسجد میں نماز جمعہ ادا کرنے لگے۔ آپ جنتی حور کے مصنف بھی ہیں جو ۶ جلدوں میں ہے

صبر حد میں شاہ الٰہی بخشؒ بہت ہی صاحب مقام و مرتبہ بزرگ تھے۔ اور زہد و ورع میں آپ اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔ آپ کشف و کرامات کے مالک اور واصل بحق تھے۔ آپ عبد الباری وکیل کے دادا کے سگے بھائی تھے۔ آپ کے آستانہ مبارک کے موجودہ سجادہ نشین حضرت شاہ ابو اویس صاحب ہیں جو صاحب نسبت ہیں آپ کے ہمعصروں میں حضرت شاہ حکیم ولی اللہؒ حضرت شاہ حاجی سمیع اللہ اور حضرت شاہ حاجی امیر اللہؒ تھے۔ آپ سب حضرات علم ظاہر و باطن سے آراستہ اور تقویٰ طہارت میں بے مثل تھے۔ آپ حضرات کی پوری زندگی تبلیغ اسلام، تہذیب نفس اور ارشاد و تلقین میں گذری ہے۔ کلکتہ، بنارس، ٹانڈہ اور چھتر پور میں بہت سے بندگان خدا کو شرف

اسلام عطا کیا اور دین خدا کا جھنڈا لہرایا ہے

اگر اس جگہ حضرت مولانا حافظ عبدالحی مرحوم کا تذکرہ نہ کیا جائے تو انصاف کا خون ہوگا۔ آپ بہت ہی خدا ترس، متبع شریعت اور متقی و پرہیزگار بزرگوں میں سے تھے۔ قناعت پسندی آپ کا طرۂ امتیاز تھی۔ آپ نے ایک زمانہ دراز تک جامع مسجد صبرحد میں قرآن کریم کا درس دیا اور بہت کافی جید حفاظ پیدا کئے اور کتنی لڑکیوں کو اپنی باطنی توجہ سے حافظ بنا دیا آپ کا طرز کلام بڑا پرتاثیر اور زبان جادو بیاں تھی اسی طرح حضرت نورمحمد شاہ کامیاب کو کون نہیں جانتا آپ شمس الدین حیدری کے داماد اور شعر و سخن کی دنیا کے آفتاب تھے۔ آپ کی کتاب 'اندرراوتی' اور 'انوراگ بانسری' کی ہند و پاک کی ادبی اور تصوف کی دنیا میں دھوم مچی ہوئی ہے۔ یہ تصوف کے حقائق و دقائق اور اسرار و رموز کا عظیم سرمایہ ہے جس کا درس موصوف بعد نماز عشا دیتے تھے

جناب نور شفیقی جونپوری جو جامعہ فاروقیہ صبرحد سے متعلق رہیں انھوں نے صبرحد کا منظوم تعارف بہت ہی والہانہ انداز میں کرایا ہے۔ جس میں عہد رفتہ اور حال پر نظر ڈالی گئی ہے اس کے دو بند ملاحظہ ہوں ؎

یہ وہ خطہ ہے جہاں اہل سیاست بھی ہیں
خادم قوم بھی ہیں قائد ملت بھی ہیں
صاحب علم بھی ہیں، ماہر حکمت بھی ہیں
صاحب ذوق بھی شاعر فطرت بھی ہیں
اہل دانش کی نظر میں ہے یہ گہوارۂ فن
صبرحد آج بھی ہے حلقۂ شیراز وطن !

پیر و صوفی بھی ہیں سید بھی افغان بھی ہیں
رند ہیں شیخ و برہمن بھی ہیں دہقان بھی ہیں
شاہ الحاج بھی ہیں، حافظ قرآن بھی ہیں
مولوی بھی ہیں یہاں صاحب ایمان بھی ہیں

جن کے اطوار سے ظاہر ہیں بزرگوں کے چلن
صبرحد آج بھی ہے حلقۂ شیرازِ وطن

اس میں شک نہیں کہ نور شفیقی کی یہ نظم عہد رفتہ اور حال کی تاریخ اور ادب و تصوف کا شاہکار اور ادب و احترام کے پاکیزہ جذبے سے مالا مال ہے

۱۹۴۴ء سے جامعہ فاروقیہ انجمن شبان المسلمین کے زیر نگرانی خدمت انجام دے رہا ہے۔ اس کے جنرل سکریٹری جناب حکیم حاجی کلیم اللہ صاحب ہیں اور شعبۂ نسواں کے ناظم و نگراں جناب فخر عالم صاحب صبرحدی ہیں۔ آپ کے بڑے والد بزرگوار جناب مولوی برکت اللہ صاحب مصنف تاریخ اسلام مرحوم اسم بامسمیٰ تھے جن کو اس مدرسہ سے قلبی لگاؤ تھا۔ اسی انجمن کی زیر نگرانی لڑکیوں کا جونیئر اسکول اور ابتدائی سکنڈری اسکول صبرحد میں چل رہا ہے۔ ہائر سکنڈری اسکول کے منیجر جناب عبدالباری صاحب ہیں۔ جامعہ فاروقیہ کے ابتدائی درجات میں ۳۰۰ سے زائد بچے ہیں اور درجہ عربی و فارسی اور حفظ میں قریب ۵۰ طلبہ ہیں۔ قریب ۲۵ اساتذہ ہوں گے۔ ابھی کچھ طلبا کے خورد نوش کا انتظام مدرسہ کی طرف سے بھی ہے اس کا سالانہ بجٹ لاکھوں روپیہ میں ہے اب روحانیت صبرحد سے روٹھ گئی ہے انسانی رحمیں اپید ہیں و اسلاف کا تذکرہ آتی ہے اب نہ وہ علم و فن کی قدر دانی ہے اور نہ اگلی سی باتیں ہیں۔ مال و زر کی محبت رگ رگ میں سمائی ہوئی ہے زبانوں پر تو اللہ رسول کی بات ہے لیکن دل دنیا کی دولت و محبت سے سرشار ہے خدا رحم کرے۔ ظاہر کچھ ہے باطن کچھ۔ ہاتھی کے یہ دانت آخرت میں کام نہ دیں گے۔

## جامعہ حسینیہ لال دروازہ شاہی مسجد جونپور

بیادگار شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ اس قدیم شاہی مسجد کو راجے بی بی زوجہ محمود شاہ شرقی جونپوری نے حضرت مخدوم سید علی داؤد رحمۃ اللہ علیہ کی والہانہ عقیدت و محبت میں تعمیر کرایا تھا۔ جامعہ حسینیہ کی ابتدا ر جنوری ۱۹۷۳ء کی مبارک گھڑی میں ہوئی ہے۔ ایک عرصہ دراز تک یہ مسجد جس کی نشاندہی مشکل ہے۔ خودرو پودوں، جھاڑ جھنکاڑ اور قد آدم گھاس سے بھری ہوئی تھی کہ اس کے خام صحن سے ہو کر مسجد کے

اندر جانا ایک دشوار گذار امر تھا۔ قرب وجوار کے مسلمانوں کو اس سے کوئی دلچسپی نہ تھی اور نہ یہ لوگ اس کی تاریخی اہمیت کو ہی جانتے تھے۔ البتہ اس کے دکھنی گیٹ پر نقیرن نام کے ایک نابینا اور روشن ضمیر بزرگ شب و روز قیام رکھتے تھے اور مخلوق کی حاجت روائی سے خدمت کرتے تھے۔ راقم الحروف نے ان کی قدم بوسی کا شرف حاصل کیا ہے

جامعہ حسینیہ کی ابتدا کے ساتھ ہی اس مسجد کی مکمل صفائی کی گئی اور اس کی سہ رخی دالانیں جو بالکل کھلی ہوئی تھیں طلبار اور اساتذہ کی رہائش کے لئے کوٹھریوں کی صورت دی گئی۔ اس مسجد کے خام صحن کو پختہ و درست کرایا۔ وضو وغیرہ اور دوسری ضروریات کے لئے دہ در دہ حوض بنایا اور قدیم کنویں میں ہینڈ پمپ لگایا۔ اس میں ذرا بھی شک نہیں کہ جامعہ حسینیہ کے قیام نے اس مسجد کی آبادی صفائی تحفظ اور بقا کا عظیم کارنامہ انجام دیا ہے اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ ایک غیر آباد ویران اور گھاس پھوس سے بھری ہوئی مسجد جو شکست ہونا شروع ہو چکی تھی اس میں ایک عرصۂ دراز تک سکوت کے بعد قال اللہ و قال الرسول کی آواز بلند ہونے لگی۔ اور پنجوقتہ اذان و نماز کے ساتھ جمعہ کی نماز بھی ہوتی ہے۔ غرضیکہ جامعہ حسینیہ کے قیام سے اس شاہی مسجد کے تعمیر کا جو منشا تھا پورا ہو گیا۔ اس اقدام سے شاہان شرقی کی روح کو ضرور مسرت حاصل ہوئی ہوگی۔ اور راجے بی بی کو اپنے منتشر خواب کی تعبیر دوبارہ مل ہوگی۔

جامعہ حسینیہ میں درس نظامیہ کی تعلیم ہوتی ہے۔ اس مدرسہ میں اسوقت ۲۷۵ طلبار ہیں اور اعلیٰ تعلیم شعبۂ عربی و فارسی میں ۱۵۷ ہیں جس میں ۸۰ طلبہ جونپور کے ہیں۔ باقی دور دراز اضلاع کے ہیں۔ شعبۂ حفظ میں بھی ۶۰ طلبار ہیں۔ اس میں بھی چند کو چھوڑ کر سب ہی باہر کے ہیں۔ پرائمری میں ۲۵ طلبار باہر کے ہیں اور باقی طلبار اسی اطراف وجوانب کے ہیں۔ اس وقت روزآنہ جامعہ حسینیہ کے مطبخ سے ۱۸۰ طلبا اور ۱۳ اساتذہ و دیگر ملازمین کو کھانا و ناشتہ دیا جاتا ہے۔ جامعہ حسینیہ کے صدر مدرس اس وقت حضرت مولانا محمد مسلم صاحب ہیں جو صاحب علم اور سنجیدہ دل و دماغ کے مالک ہیں۔ اس کے اخراجات کیلئے چندگی وصولی ہوتی ہے۔ اور فصل میں

اطراف سے غلہ کی وصولی اور چرم قربانی بھی شامل ہے۔ جامعہ میں سالانہ جلسہ ہوتا ہے ہندوستان کے مایہ ناز علماء کرام اور حضرت مولانا سید اسعد صاحب مدنی بھی تشریف لاتے ہیں۔ دستار فضیلت بندھتی ہے اور سند فراغت بھی دی جاتی ہے۔ جامعہ حسینیہ کی انتظامیہ کمیٹی ہے جس کے ناظم جناب معین الحسن اور صدر جناب محمود الحسن مرحوم تھے اس جامعہ کے اول مہتمم حضرت مولانا عبدالحئی صاحب مرحوم خلیفہ مجاز حضرت شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنیؒ تھے۔ ان کے وصال کے بعد حضرت مولانا اسعد مدنی صاحب صدر جمعیۃ العلماء ہند ہیں۔

مسجد لال دروازہ کے اتری گیٹ کے باہر ایک قطعہ آراضی خرید کر جامعہ حسینیہ کی جدید عمارت کا تعمیری سلسلہ ۸ سال سے جاری ہے۔ اب تک کمرے جتنے تعمیر ہو چکے ہیں ان کی تعداد ۱۹ رہے۔ یہ عمارت مدرسہ کے لئے دو منزلہ تعمیر ہو رہی ہے جو تدریس کے علاوہ طلباء و اساتذہ کی رہائش اور مہمان خانے کے لئے استعمال ہوگی اس میں شک نہیں کہ اب تک جو تعمیر ہوئی ہے وہ نہایت مستحکم جاذب نظر، پرشکوہ اور دور جدید کے تمام تقاضوں کی پوری عکاسی کرتی ہے

لال دروازہ مسجد کے باہر پوربی گیٹ کے دکھن ایک وسیع شکستہ چبوترہ پر شرقی عہد کے ایک عظیم بزرگ حضرت مخدوم سید علی داؤدؒ جن کا شمار اس وقت کے اولیاء کبار میں تھا۔ آپ کے صاحبزادے اور خلیفہ مجاز حضرت مخدوم سید شاہ عبدالقادرؒ کا مزار مبارک شکستہ حالت میں ہے اور گھاس پھوس سے بھرا ہوا ہے۔ آپ کا شمار فضلائے روزگار میں تھا۔ اسی طور پر مسجد مذکور کے سامنے سڑک کے دوسری جانب کچھ دوری پر آپ کے دوسرے خلیفہ مجاز حضرت سید علاء الدین داؤدؒ کا مزار مبارک گھاس پھوس اور خود رو پودوں سے ڈھکا ہوا ہے کہ نظر نہیں آتا۔

سخت تعجب اور افسوس ہے کہ علماء کرام نے عہد قدیم کے ان بزرگوں کی طرف توجہ کیوں نہیں فرمائی۔ اور ان کے مزارات مبارک کی صفائی و مرمت سے غافل کیوں رہے۔ بزرگوں سے بے اعتنائی آخرت میں مہنگا سودا پڑیگا

اولیاء اللہ سے یہ ظاہری بے اعتنائی ان کی خوبیوں سے باطنی جہل کی وجہ ہوتی ہے۔ ان سے بے توجہی اصلاح اخلاق و احوال سے محروم کر دیتی ہے اور رہوا بھی یہی کہ مدرسہ افراتفری کا شکار ہوگیا تھا جامعہ حسینیہ میں بھی تمام وسعتوں اور آمدنی کے باوجود صنعت و حرفت اور کسی طرح کی بھی ٹکنیکل تعلیم کا کوئی انتظام نہیں ہے اور نہ مستقبل میں اس طرح کا شعبہ قائم کرنیکا کوئی ارادہ ہے۔

## مولانا آزاد تعلیمی مرکز اسرہٹہ جونپور

اس تعلیمی مرکز کی بنیاد ۱۹۶۲ء میں رکھی گئی اُسرہٹہ کا قدیم نام اشرف پور ہے کیونکہ چودہویں صدی عیسوی میں حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانیؒ اس مقام پر جونپور سے کچھوچھہ جاتے ہوئے ٹھہرے تھے۔ وہیں آپ کے خلفاء میں کسی کا پختہ مزار ہے۔ اور اسی فیض کا نتیجہ ہے کہ یہاں تعلیمی مرکز کا قیام عمل میں آیا ہے۔ اسی طرح جونپور سے شاہ گنج جاتے ہوئے اس پورے خطہ پر حضرت مخدوم صاحبؒ اور آپ کے خلفاء کاملین کے نقش قدم پڑے ہیں اور آپ نے اس کی علمی زرخیزی کیلئے باطنی توجہ فرمائی ہے اس لئے اس کے اثرات قیامت تک باقی رہیں گے اور دینی تعلیمات کا بول بالا رہے گا۔

یہ تعلیمی مرکز بھی اپنے اندر ایک شاندار ماضی رکھتا ہے کسی بھی تعلیمی ادارہ سے کم نہیں ہے۔ اس میں ابتداء ہی سے مرکزی تعلیم انگریزی رہی لیکن مذہبی اور دینی تعلیم بھی اس کے ساتھ وابستہ ہے۔ تعلیمی مرکز کی عمارت بڑی حسین اور جاذب نظر ہے۔ اسی سے متصل ایک حسین پر شکوہ اور جاذب نظر مسجد بھی ہے جس میں باقاعدہ پنجوقتہ اور جمعہ کی نماز ہوتی ہے اس لئے یہ تعلیمی مرکز ہی نہیں ایک تبلیغی ادارہ بھی ہے۔

اس میں شک نہیں کہ اوسر اور بنجر زمین کو مردم خیز خطہ میں تبدیل کرنا مرزا انور بیگ اور آپ کے رفقاء کا ایک کارنامہ ہے تعلیمی مرکز کا بھی آفتاب گہن میں آگیا تھا لیکن پھر بادل چھٹ گئے اور مطلع صاف ہوگیا۔ مرزا انور بیگ بھی

سیاسی جوڑ توڑ اور سوجھ بوجھ میں کسی سے کم نہیں ہیں وہ وقت کے بڑے نباض ہیں اور انھوں نے برابر ہر میدان میں اپنی کرشمہ سازی دکھلائی ہے۔ یہاں تعلیم کا معیار بلند اور لڑکے بھی کافی ہیں۔ عربی اور قرآن شریف کا بھی درس ہوتا ہے اور اس شعبہ میں بھی کافی طلبا ہیں۔ دینی اور دنیاوی تعلیم کا یہ ایک عظیم مرکز ہے اور شاہ گنج جاتے ہوئے دور ہی سے نظر آتا ہے۔ اور دعوت دید دیتا ہے۔ مرزا انور بیگ اور آپ کے معاونین و رفقاء کار مبارکباد کے مستحق ہیں کہ انھوں نے ایک عظیم الشان کارنامہ انجام دیا ہے۔

مرزا انور بیگ کے کافی ذرائع اور وسائل ہیں۔ اگر موصوف نے توجہ فرمائی تو اس تعلیمی مرکز میں بہت ہی اعلیٰ پیمانے پر صنعت و حرفت کا انتظام ہو سکتا ہے اور قوم کے نونہالوں کو ایک معیاری ٹکنیکل تعلیم سے آراستہ کیا جا سکتا ہے۔ ان کی شخصیت بہت ہی کرشمہ ساز ہے اگر وہ ایسا کر دیں تو یہ تعلیمی مرکز انفرادی حیثیت کا مالک ہو جائے۔ اور ایک بہت ہی بڑی دین ہوگی ہمیں امید ہے کہ موصوف اس کی اہمیت کو محسوس کرتے ہوئے اس کام کو ضرور انجام دینگے

مرزا انور بیگ بڑی ہی قوت فکر اور عمل کے انسان ہیں۔ وہ علامہ اقبال کے اس شعر کے عین مصداق ہیں ؎

مصائب میں الجھ کر مسکرانا میری فطرت ہے
مجھے ناکامیوں پر اشک برسانا نہیں آتا

انسانی زندگی کے ہر شعبہ میں کامیابی کا راز اس شعر میں پوشیدہ ہے۔ جو بھی فیصلہ کرو خوب سمجھ بوجھ کر اور انجام پر غور کر کے کرو۔ اور پھر اس پر ہمالیہ کی طرح اٹل رہو۔ جس نے اپنی زندگی میں نئے فیصلوں کو برابر تبدیل کیا وہ کبھی بھی کامیاب نہ ہوگا۔ اور اس کا انجام حسرت و یاس کے سوا کچھ نہ ہوگا۔

# شاہان شرقی کی علمی سرپرستی و

## علماء و صوفیاء کی قدردانی پر ایک غائر نظر

تذکرۃ العلماء کے مؤلف مولوی خیرالدین نے اور دیگر تذکرہ نگاروں نے شاہان شرقی کی داد و دہش اور سرپرستی اور علماء و فقراء کی قدردانی اور ادب احترام و عقیدت مندی کو تفصیل سے پیش کیا ہے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ جونپور کی بنیاد ہی علم و فضل سے شروع ہوئی اور یہی وجہ تھی کہ فیروز شاہ کے بعد شاہزادہ فتح خاں بھی بڑا باذوق اور علم پرور اور فقراء کا عقیدت مند تھا۔ مورخین کا بیان ہے کہ یہاں کا پہلا حکمراں شاہزادہ فتح خاں ہوا اور وہ جب دہلی سے جونپور آیا ہے تو سب کے ساتھ مشائخ وقت حضرت مولانا علاء الدین دہلوی کو اپنے ہمراہ جونپور لایا۔ جن کے جلو میں قریب چار سو طلباء آئے تھے اور بہت ہی قلیل مدت میں جونپور اور ظفرآباد میں مدارس عربیہ کا جال بچھ گیا اور قریب ۴۴ مدرسے قائم ہو گئے۔

اس کے بعد خواجہ جہاں ملک سرور نے ۷۹۶ھ میں جب ایک آزاد شرقی حکومت کی بنیاد رکھی اور جونپور کو اس کا پایہ تخت قرار دیا تو اپنے ساتھ اسوقت کے علماء کبار حضرت علامہ شرف الدین لاہوری کو جونپور لاکر مدرسہ و خانقاہ کی تعمیر شروع کی اور درس و تدریس کا سلسلہ جاری کیا اور خود بھی اپنے زندگی کے آخری ایام تک ان سے استفادہ کرتا رہا۔ حضرت مولانا شرف الدین کا ۸۰۰ھ میں وصال ہو گیا تو آپ کے صاحبزادے جو علم و فن کے آفتاب اور افضل العلماء میں تھے شرقی سلطنت میں بہت ہی ممتاز درجہ پر فائز ہوئے۔ اور پھر مبارک شاہ شرقی کے عہد حکومت میں علامہ صدر الدین کو وزارت سے نوازا گیا اور بہت کافی جاگیر و وظائف بھی دئے گئے آپ اپنے وقت میں بڑے کروفر اور جاہ و جلال کے مالک تھے۔

محمد قاسم فرشتہ نے ابراہیم شاہی عہد عروج اور جونپور کی علمی سرگرمی اور علماء وصوفیاء کی بیرونی ممالک سے آمد اور جونپور کی عالمگیر شہرت کا نقشہ اس طرح کھینچا ہے۔

"اما شاہے بود متصف بعقل و دانش و تدبیر در عہد وے فضلائے ممالک ہندوستان و دانشمندانِ ایران و توران کہ از آشوب جہاں پریشاں خاطر بودند بدار الامان جونپور آمدہ در مہدِ امن و امان غنودند و از خوانِ احسان او دلہا برداشتہ بنام نامی او و چنانچہ بزبان قلم خواہد آمد چندیں کتب و رسائل بپرداختند، امراء و وزراء صاحب عقل و سیاست و شجاعت در دولت خانہ او جمع شدہ مثل درگاہ سلاطین ایران رنگین گردید۔" [1]

ترجمہ:۔ سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری علم و دانش میں یگانۂ روزگار اور بڑا مدبر و اوصاف حمیدہ سے متصف تھا۔ اس کے دور میں جونپور رشک شیراز ہو گیا تھا۔ اور ہندوستان کے مختلف شہروں سے ارباب علم و دانش اور ایران و توران، مصر و عرب کے فضلائے روزگار اور مشائخ زمانہ جمع ہو گئے تھے۔ اور خاص طور سے وہ لوگ بھی جونپور آئے۔ جو فتنہ و فساد اور طوائف الملوکی سے پریشان خاطر تھے۔ جونپور امن و امان کی جگہ تھی یہاں چلے آئے اور چین و سکون سے زندگی بسر کرنے لگے اور بادشاہ کے خوانِ کرم سے بہرہ یاب ہوئے۔ اس کے علاوہ بڑے بڑے امرائے نامدار شرقی سلطنت کی زیب و زینت بنے۔ جس کی وجہ سے ابراہیم شاہ شرقی جونپوری

---

[1] تاریخ فرشتہ فارسی جلد دوم ص ۳۰۵

کا دربار سلاطین ایران و توران کے دربار کی طرح بڑا پُررونق جاذب نظر اور رنگین ہوگیا تھا۔

"تذکرہ نگاروں کے بیان کے مطابق چودہویں صدی عیسوی کے ہندوستان میں قاضی عبدالمقتدر شریحی کندیؒ کی ذات گرامی اعلم العلماء اور افضل الفضلاء میں شمار ہوتی اور عالمگیر شہرت کی مالک تھی۔ حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدین آپ کے خاص تلمیذ رشید تھے۔ سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے پیہم اصرار اور شوق زیارت پر آپ جونپور تشریف لائے تو ان کے احترام اور بادشاہ کی عقیدت کا یہ عالم تھا کہ سیکڑوں علماء و فضلائے روزگار ہزارہا طلبہ، شہزادگان اور اراکین سلطنت ۴۰-۴۵ کلومیٹر تک آپ کی پیشوائی کے لئے گئے آگے کی منظر کشی "تذکرۃ العلماء" اور "دیار پورب میں علم و علماء" میں ملاحظہ فرمائیں۔

"سلطان ابراہیم شاہ شرقی نے جب دیکھا کہ قاضی شہاب الدین اپنے استاد کی رکاب میں پیدل چل رہے ہیں تو خود بھی گھوڑے سے اتر پڑا، آگے بڑھے تو شاہی اصطبل کے تین گھوڑے موجود تھے، سلطان نے قاضی عبدالمقتدر کا ہاتھ پکڑ کر ایک گھوڑے پر بٹھایا، دوسرے پر قاضی شہاب الدین سوار ہوئے اس کے بعد سلطان ابراہیم شرقی سوار ہوا اور تینوں ساتھ روانہ ہوئے، جہاں راستہ تنگ ہوتا بادشاہ دونوں عالموں کو آگے کرتا اور خود ان کے پیچھے چلتا اسی ترتیب سے شہر میں داخل ہوئے۔ جلوخانہ سے لیکر ایوان شاہی تک انواع اقسام کے طلاباف کپڑے بچھائے گئے تھے قصر شاہی کے قریب پہنچے تو سلطان نے قاضی عبدالمقتدرؒ کی رکاب کر کر ان کو اتارا اور شاہی مسند پر بٹھا کر خود عقیدت مندانہ قاضی شہاب الدین کے ساتھ خدمت میں کھڑا رہا۔ اسوقت خدمت

میں بطور نذرانہ شاہی ہدایا اور تحائف پیش کیے گئے ان کی مجموعی قیمت لاکھ سے زیادہ تھی۔ حضرت قاضی عبدالمقتدرؒ ایک سال تک اسی اعزاز و اکرام کے ساتھ جونپور مقیم رہے۔ ہر ہفتہ جونپور اٹالہ مسجد میں محفل وعظ منعقد ہوتی تھی جس میں بادشاہ کے علاوہ اراکین سلطنت شہزادے اور بیگمات شریک ہوتیں۔ اور صدہا غیر مسلم شرف باسلام ہوتے تھے اور عوام زار و قطار روتے تھے۔ ایک سال کے بعد حضرت قاضی عبدالمقتدرؒ نے حضرت شیخ عبدالواحدؒ کو جو آپ کے صاحبزادے تھے جونپور میں چھوڑ دیا اور خود عازم دہلی ہوئے[۱]

اسی طور پر حضرت شیخ عیسیٰؒ جو تیموری طوائف الملوکی سے برداشتہ خاطر تھے اور آپ کا شمار دہلی کے نامور فضلاء اور فقراء میں تھا۔ سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری نے آپ کو کمال آرزو سے جونپور بلایا۔ آپ خود اور اپنے چاروں بیٹوں (خواجہ احمد، خواجہ محمد، خواجہ حامد اور خواجہ محمود کو لیکر وارد جونپور ہوئے۔ سلطان نے بڑی عقیدت اور احترام کا سلوک کیا۔ سلطان نے جاگیر و وظائف کی پیش کش کی لیکن آپ نے منظور نہ فرمایا اور توکل علی اللہ زندگی بسر کرتے۔ حضرت عیسیٰؒ کا مزار مبارک روضہ ارزن میں عظیم الشان کھرنی کے درخت میں ضم ہو گیا ہے۔ بہت بڑا گھیرا ہے اور ایک شمعدان نصب ہے[۲]

اس عہد کے فضلائے روزگار اور فقراء نامدار میں حضرت شیخ محمد بن خضر متوفی ۸۱۱ھ کی ذات گرامی بھی قابل ذکر ہے۔ آپ ابراہیم شاہ شرقی کی فقراء نوازی اور علمی سرپرستی کی شہرت سنکر دہلی سے جونپور آئے اور محلہ سپاہ میں ایک چتنار درخت کے نیچے ڈیرا ڈال دیا۔ آپ کا تذکرہ تفصیلی طور پر گذر چکا ہے۔ آپ کے وصال کے بعد آپ کے صاحبزادے حضرت شیخ جنیدؒ کو سلطان وقت نے پرگنہ محمد آباد گہنہ جو جونپور ہی کہلاتا تھا موضع ولید پور وغیرہ کئی مواضعات جاگیر میں دیئے بعد کو حضرت شیخ جنید کا خاندان وہیں منتقل ہو گیا جس میں حضرت شیخ شاہ ابوسعیدؒ، حضرت شاہ ابوالخیرؒ

---

۱ تذکرۃ العلماء حضرت مولوی خیرالدین محمد ص۱۰۔ ۲ دیار پورب میں علم و علماء ص۲۶، ۲۷

شاہ اسمٰعیل؟ ملا محمود؟ مصنف شمس بازغہ حضرت شاہ ابو الغوث گرم دیوان؟ اور حضرت شاہ ابو اسحٰق؟ جیسے فضلائے زمانہ پیدا ہوئے ہیں [1]

اسی دور میں حضرت شیخ فتح اللہ بن عبد اللہ انصاری اودھی؟ جنھوں نے بڑی شان وشوکت سے اپنی شخصیت کا جھنڈا لہرایا۔ وہ بھی جونپور آئے ۔ وہ کبھی اٹالہ مسجد اور کبھی جامع مسجد میں وعظ کہتے تھے ۔ پابند شریعت وطریقت تھے ۔ قاضی وقت برابر حاضر خدمت اور محفل وعظ میں شریک رہتے تھے ۔ آپ کو پرگنہ ماہل میں بہت سے مواضعات جاگیر میں دیئے گئے۔ انھوں نے ایک موضع بہاء الدین پور آباد کیا پھر کندھیارا نام کا دوسرا گاؤں بسایا ۔ اس خاندان کے آخری دور میں شیخ گلشن علی ماہلی و شیخ عطاء اللہ ماہلی متوفی ۱۲۰۰ھ ومولوی حسن علی بن نازش علی انصاری ہوئے ہیں [2] ۔

## در عہد محمود شاہ شرقی
# جونپور میں ۱۲۰ علماء کا محضر

سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کی وفات کے بعد جب محمود شاہ شرقی سریر آرائے سلطنت ہوا ہے تو وہ بھی اپنے باپ کی طرح علماء و فقراء کی ویسی ہی قدر دانی کرتا تھا ۔ اسی وجہ سے علماء وصوفیاء کی کثرت اور یہاں کی علمی و ادبی سرگرمی کا اندازہ کرنا بہت مشکل ہے ۔ البتہ ملا عبد الغفار بدایونی کے بیان کے مطابق عہد محمود شاہ شرقی میں ایک مسئلہ کے استفسار کے لیئے ۱۲۰ علماء دین کا ایک محضر طلب کیا گیا تھا ۔ اس کی کیفیت حضرت ملا صاحب اپنی کتاب نجات الرشید میں اس طرح بیان کرتے ہیں ۔

> "سلطان محمود شاہ شرقی جونپوری کے دور حکومت میں کچھ سرکش کفاروں نے بغاوت کی اور خراج کی پوری رقم جو واجب الادا تھی نہیں دی، اور فتنہ پر آمادہ ہوگئے، مسلمانوں کی بستی پر چڑھائی کردی

---

[1] تجلی نور تلمی فارسی ص۳۰، دیار پورب میں علم اور علماء ص۲۹۔ [2] تذکرہ مشاہیر وطن، نتائج الافکار ص۶۰، دیار پورب میں علم وعلماء ص۵۰

اور دین اسلام کے خلاف کھلے طور پر طعن و تشنیع اور دیگر ہتک
آمیز امور سے دریغ نہیں کیا۔ ایسی نزاکت کے پیش نظر سلطان
محمود شاہ شرقی نے ۱۲۰ علمار کا محضر پایہ تخت جونپور میں بلایا۔
ان علمار میں بھی آپس میں اختلاف تھا اور دو گروہوں میں
بٹے ہوئے تھے۔ ایک جانب کے سربراہ حضرت مولانا سمالالدین
وزیر جن کا لقب قتلغ خاں تھا۔ اور جن کا عظیم الشان مقبرہ اس
وقت فیض باغ میں موجود ہے اور سالانہ عرس ہوتا ہے آپ تھے
ان کا یہ فتویٰ تھا کہ ان باغیوں کی ان حرکتوں کے باوجود انکا
قتل کرنا اور ان کو غلام بنانا جائز نہیں ہے۔
دوسرے گروہ کے سربراہ حضرت قاضیٔ اعظم لکھنوی مقیم جونپور
تھے جن کو خدا داد علم و فضل کی وجہ سے چودہویں صدی عیسوی
میں مکۂ معظمہ سے امام اعظم ثانی کا بلند پایہ خطاب ملا تھا اور
شرقی دور حکومت اور اودھ میں ان کا طوطی بولتا تھا انھوں
نے ان سرکشوں کی سرکوبی اور انکو غلام بنانے کا فتویٰ دیا تھا۔
اس سلسلہ میں مسئلہ کی اہمیت کے پیش نظر کئی دنوں تک محضر
کی کارروائی چلتی رہی۔ آخر میں قاضی اعظم لکھنوی کے فتویٰ پر
دیگر علمار کا اتفاق ہوا اور انھوں نے اس محضر کی کارروائی
کے سلسلہ میں "رسالۂ اعظمیہ" تحریر کرکے تمام دلائل تفصیل سے
بیان کئے ہیں۔ چونکہ مُلّا عبدالقادر بھی متشدد علمار میں تھے
اس لئے انھوں نے بھی "رسالۂ اعظمیہ" کو ترجیح دی ہے۔[1]"

---

[1] نجات الرشید فارسی مُلّا عبدالقادر بدایونی ص۲۴ مطبوعہ لاہور/ دیباچہ ب میں علم و علمار ص۵۶

# جون پور میں بسنے والی قومیں

جونپور، بنارس کے قرب میں ہونے کے سبب ہندوؤں کا شہر رہا ہے۔ کیونکہ یہاں اسلامی سلطنت کے قیام کے زمانے میں بھی تناسب ہندوؤں کا زیادہ رہا ہے۔ یعنی پورے ضلع میں ہنود ۹۰٫۸۷ فیصدی ۱۹۰۱ء میں آباد تھے۔ اور ۹۱ فیصدی مسلم آبادی تھی۔ شہری حصہ میں البتہ مسلمان تقریباً ۴۰ فیصدی آباد تھے

جونپور ہی ایسا شہر ہے جہاں ۱۹۰۱ء تک جینیوں کی تعداد بالکل نہیں تھی آریہ سماج بھی چونکہ نیا فرقہ ہے اس لئے اس کا کوئی شمار نہیں ہے۔ پھر بھی کچھ نبعد آریہ لوگ بھی موجود ہیں۔ ان کا ایک سنسکرت اور ایک ورناکیولر پرائمری اسکول موجود تھا۔ آریوں میں زیادہ تعداد راجپوتوں کی ہے۔ اس کے بعد کائستھ اور برہمن بھی شامل ہیں۔ کرسچین کی تعداد بھی جونپور میں بہت کم ہے ۱۸۹۱ء میں ۴۸ اور دس برس قبل ۱۳ تھی۔

جونپور میں چرچ مشن نے ۱۸۴۳ء سے کام شروع کیا اور فری اسکول کی بنیاد ۱۸۳۰ء میں ڈالی تھی۔ جنگ آزادی ۱۸۵۷ء میں تمام عمارتیں مشن کی اور اسکول مع لائبریری جلا دیئے گئے۔ ۱۸۶۳ء میں اسکول گورنمنٹ کے تحت آ گیا اور پھر عمارتیں وغیرہ بنوائی گئیں۔ مگر ۱۸۷۱ء کی باڑھ میں اسکول کی عمارت برباد ہوگئی۔ اور دو برس بعد ایک نئے اسکول کی مسجد اٹالہ کے پاس بنیاد پڑی۔ ظفرآباد میں بھی ایک مشن اسکول تھا۔ مگر جنگ کے بعد فنڈ کی کمی کی وجہ سے بند کر دیا گیا۔ ۱۸۳۲ء میں کیپٹن کیٹو نے چرچ تعمیر کرایا۔ جو بشپ ولسن کے زیر نگرانی تھا۔ مشن کی نگرانی میں ایک اسپتال جونپور میں اور ایک شاخ کراکت میں کھولی گئی تھی۔ اور کافی لوگ فائدہ اٹھاتے تھے۔

**ہندو**

جونپور کے ہندو، یوں تو دوسرے ضلع کے ہندوؤں سے ملتے جلتے ہیں۔ مگر کچھ مخصوص لوگ اپنی ایک خاص اہمیت رکھتے ہیں۔

بنارس کے ہندوؤں کا شیوجی پر بہت زیادہ اعتقاد ہے۔ اسی کا اثر جونپور کے ہندوؤں پر پڑا ہے۔ بنارس کے لوگ مذہبی دیوتاؤں سے خوش اعتقاد رہنے کے علاوہ اور کسی شے کی طرف مشکل سے مائل ہوتے ہیں۔

مردم شماری کے زمانہ میں یہ کوشش کی گئی تھی کہ تمام قوموں کو علیحدہ تقسیم کردیا جائے۔ مگر نہ ہوسکا۔ اس وقت سے کچھ ہندوؤں نے آزادی سے جس عقیدہ کو چاہا اپنایا۔ جونپور کے ہندوؤں میں کچھ تعداد ایسی بھی ہے جو پانچوں پیر کو ماننے والی ہے اور یہ ایسا رواج ہے جو یوپی کے مشرقی اضلاع میں کثرت سے پایا جاتا ہے۔ اور ہندوؤں کی چھوٹی قوموں میں رائج ہے اور مسلمان بھی اس کے ماننے والے ہیں۔

پانچوں پیر کے نام سے جس کی پرستش کی جاتی ہے دراصل اس کا سلسلہ مسلمانوں سے ملتا ہے۔ حالانکہ ہندو بھی اچھے خاصے حصّے دار دکھائی دیتے ہیں یہاں سے فاضلے سالار سید مسعود غازی رحمۃ اللہ علیہ کی درگاہ کی زیارت کے لئے بہرائچ جاتے ہیں۔ مسعود غازی رحمۃ اللہ علیہ اس علاقے میں غازی میاں نام سے مشہور ہیں۔ جو کسی زمانہ میں شہید ہوئے تھے۔ اور ان کی درگاہ پر سالانہ جانے والوں میں چالیس فی صدی ہندو ضرور ہوتے ہیں۔

اس اعلیٰ طبقہ ہندوؤں میں دو فرقے ہیں (۱) وشنوئیٹیز (۲) شیوئیٹیز فرقہ اول دو طبقوں میں تقسیم ہے۔ رامانندی اور ولبھ آچاریائی۔ ان کی تعداد بہت کم ہے۔ ہندو قوم بہت سے فرقوں سے مل کر بنی ہوئی ہے۔ مردم شماری کی رپورٹ میں کم از کم بہتر مختلف اقوام اور قبیلے ہندوؤں کے درج ہیں۔ ان میں غریب امیر اونچے نیچے سبھی ہیں۔ ان کی اکثریت ہے۔ ایسے لوگ اسی عقیدے کے ہیں جیسے کہ اودھ کے پوربی شہروں میں بنارس اور گورکھپور کے لوگ ہیں۔

## ہریجن

یہاں کے ہندوؤں میں سب سے زیادہ قابل ذکر ہریجن قوم ہے۔ جو ہندو تو ہیں مگر ہندو دیوتے ہر انتخا سے محروم ہیں بعض مقامات پر ان کی تعداد بہت زیادہ ہے۔ مثلاً میرٹھ اور گورکھپور میں بہت زیادہ تعداد ہے۔ اور جونپور کھٹہن اور کراکت تحصیل میں ہے۔ یوں تو جونپور ضلع بھر میں پھیلے ہوئے ہیں۔ یہ یہاں جیوارا اور ریداس کے نام سے مشہور ہیں

پہلے یہ فرقہ زیادہ تر زمینداروں کے کھیت میں کام کرتا تھا ۔ عورتیں اور مرد دونوں کام کرتے تھے۔ ان میں بہت کم زمینوں کے مالک ہیں اور زیادہ تر باہر شہروں میں جاکر نوکری کرتے ہیں ۱۹۴۷ء کے بعد سے خصوصاً کانگریس راج میں ہریجنوں کو کافی ترقی دی گئی ہے۔ ان کے واسطے تعلیم فری ہے اور نوکری کے لئے تعداد مقرر کردی گئی ہے۔ اور اب اچھے حالات کے مالک ہو رہے ہیں۔

## یادو

ان کا تناسب پورے ضلع جونپور میں ۱۹۰۱ء میں ۱۵ ۳/۴ فی صدی سے زیادہ تھا شہری حصہ میں بہت کم آباد ہیں۔ ان کا تعلق گورکھپور کی برادری سے ہے۔ یہ لوگ زیادہ تر اپنا پیشہ یعنی مویشی پالنا دودھ اور گھی کا روزگار کرتے ہیں۔ مگر کچھ ایسے بھی ہیں جو بڑے بڑے زمیندار ہیں اور سیکڑوں بیگھہ کھیتی کے مالک ہیں کھیتی کرنے والوں میں ان کا نمبر سب سے آگے ہے۔ محنتی۔ بہادر اور ہمت ور ہوتے ہیں۔ یہ عام طور پر گوالا منس اپنے آپ کو کہتے ہیں۔ اور کچھ ڈھنڈھور بھی ہیں یہ جونپور کے جس مقام پر زیادہ آباد تھے وہ آج بھی ڈھنڈھوارہ کے نام سے مشہور ہے۔ یوپی کے نصف مشرقی حصہ میں یہ قوم زیادہ آباد ہے۔

## برہمن

جونپور میں برہمنوں کی آبادی ۱۹۰۱ء میں تقریباً ۱۲ ۱/۲ فیصدی ہے۔ منڈیاہوں اور مچھلی شہر تحصیلوں میں ان کی تعداد سب سے زیادہ ہے اور کراکت میں بھی نمایاں تعداد میں ہیں۔ براہمنوں میں بڑے بڑے راجہ اور زمیندار بھی ہیں۔ مثلاً راجہ جون پور دوبے برہمن ہیں۔ اور دوسرے مقامات پر اچھی حالت میں ہیں کہیں کہیں یہ کھیتی بھی کرتے ہیں۔ مگر اس کام کو اچھا نہیں سمجھتے۔ یہ لوگ سرودیہ فرقہ کہلاتے ہیں۔ مگر اس کے علاوہ گوڑ اور قنوجیہ بھی کہے جاتے ہیں۔ مذہب اہل ہنود کے تمام مذہبی رسومات شادی، غمی، ہر اقوام ہنود کی انجام وہی برہمن ہی کرتے ہیں۔ اور تمام قوموں سے افضل اور برتر سمجھے جاتے ہیں۔ حکومت کے بڑے بڑے اور کلیدی عہدوں پر بھی فائز ہیں۔

## راجپوت

راجپوت ہندوستان کی سب سے مشہور قوم ہے۔ اور جونپور میں بھی اس قوم کو خاص اہمیت حاصل ہے۔ تاریخ میں ان کا نام ضرور

آتا ہے۔ کیونکہ یہ تاریخ میں ایک نمایاں کردار ادا کر چکے ہیں اور اب بھی اپنی انھیں روایتوں کے لئے مشہور ہیں۔ زمین اور زمینداری سے ان کا خاص تعلق ہے۔ یہ جونپور میں تقریباً ۱۹۰۱ء میں ۹ ½ فی صد آباد تھے۔ مگر ہر تحصیل میں بلند شخصیت کے مالک تھے۔ یہ لوگ عام طور پر زمیندار ہیں اور تھوڑے کاشتکار بھی ہیں۔ اچھی حالت میں بھی رہ کر کھیتی کسانی میں ساجھیداری کے سبب اور دیگر قوموں کے فروغ کے سبب کچھ نقصان میں رہتے آئے ہیں۔ یہ کھیتی کسانی میں ماہر نہیں ہیں ان کی فضول خرچی اس بات کی متقضی نہ ہوئی کہ یہ اپنے باپ دادا کی جاگیروں کو سنبھال سکتے۔ اس لئے جونپور میں ان کو اتنا ہی نقصان برداشت کرنا پڑا جتنا کہ ان کے خاندان کے دوسرے لوگوں کو بنارس میں برداشت کرنا پڑا تھا۔

راجپوتوں میں سب سے بڑا فرقہ رگھوبنسی ہے۔ جو ہر تحصیل میں پایا جاتا ہے اس کے بعد یہ فرقہ کراکت میں پایا جاتا ہے۔ یہ لوگ اپنے کو اجودھیا کے راجہ رام چندر جی کے خاندان کا بتاتے ہیں۔ کہا جاتا ہے اُن کی ابتدائی تاریخ روایتی ہے۔ سب سے پہلا نام ڈومن دیو آف چندراوتی ہے۔ جو ضلع بنارس میں ہے اور ان ہی سے سب اپنا رشتہ جوڑتے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ ان کا اصلی خاندان چندوک میں اور اس کے آس پاس میں آباد ہوا۔ اور ان کا سب سے بڑا جماؤ ڈوبھی میں ہوا تھا۔ اور دوسرا گروہ ترلوچن مہادیو میں آکر آباد ہوا۔ اور بیالیس پرگنہ کے گاؤں میں آباد ہو گیا۔

رگھوبنسی خاندان باوجود طاقتور ہونے کے کوئی نمایاں شخصیت حاصل نہ کرسکا۔ اور ایسے عادات و اطوار کے حامل رہے جو ان کو ان کی میراث سے کوسوں دور لیتا چلا گیا۔ اور یہ زمینداری اور حکومت سے بالکل علٰحدہ ہو گئے۔ پہلے یہ لوگ بغاوتوں میں حصہ لیتے رہے۔ مگر بعد میں سدھر گئے اور اپنے اتحاد و انتظام میں نمایاں مقام و حیثیت پیدا کر لی اور کچھ ان میں کے عدالتوں میں چھا گئے۔ اور کچھ سررشتہ تعلیم میں اعلیٰ اور معزز عہدوں پر فائز ہوئے۔

سنہ ۱۹۰۱ء کی مردم شماری کے مطابق میں راجپوت پورے ضلع میں پائے

جاتے تھے گر کٹھن اور جونپور تحصیل میں ان کی اکثریت تھی۔ ان کا سلسلہ اودھ کے بیس راجپوتوں سے نہیں ملتا۔ اس کی تحقیق نہیں ہو سکی جیساکہ یہ لوگ کہتے ہیں کہ ان لوگوں نے جونپور سے پرانے بھروں کو نکال کر ان کی جگہوں پر قابض ہو گئے جیساکہ پورے میں بسنے والے دیگر راجپوتوں کا واقعہ ہے۔

سب سے زیادہ جماؤ ان کا گومتی کے کنارے تھا جس کو لوکا سنگھ نے آباد کیا تھا۔ اب یہ خاندان وہاں سے نکل کر گتون تحصیل منڈیاہوں آکر بس گیا۔ درگ بنسی راجپوت بھی قابل ذکر ہیں۔ مگر سنہ ۱۹۰۱ء کی مردم شماری کی رپورٹ نے ان کو نظر انداز کر دیا۔ یہ لوگ دکھت راجپوت کی ایک شاخ ہیں اور ان کا سلسلہ اناؤ کے دکھت خاندان سے ملتا ہے اور پرتاب گڈھ کے بلکوہیہ سے جو امرتی اور انتو کے زمیندار تھے۔ سب سے پہلے لوگ پرگنہ گروارہ میں پھیل گئے۔ اور کچھ رآری اور قریات مینڈھا میں بھی آباد ہوئے۔ اور آہستہ آہستہ مچھلی شہر اور منڈیاہوں میں بھی ان کی تعداد سات سو چھپن تک پہونچ گئی تھی جیساکہ سنہ ۱۹۰۱ء کی رپورٹ مردم شماری سے صاف ظاہر ہے

## نندوک

نندوک راجپوت کا بھی ذکر سنہ ۱۸۹۱ء کی مردم شماری میں نہ آسکا۔ یہ لوگ کچھواہا بیس کہے جاتے ہیں۔ اور منڈیاہوں، برسٹھی اور گوپال پور میں زیادہ آباد ہیں۔ ان لوگوں نے نندوک میں قلعہ بندی کر رکھی مگر راجہ بونت سنگھ بنارس نے مسمار کر دیا۔ اور چاہتے تھے کہ اس خاندان کے زور کو توڑ دیں۔ مگر برٹش حکومت کے زمانہ میں ان لوگوں کو پھر جائیدادیں واپس مل گئیں۔ ان کا خاندان نیگو، بربرتی محمد پور اور نیوڑھیا میں آباد ہے۔

اس کے بعد بچھوگوتی راجپوت کا نمبر آتا ہے جو خاص کر مچھلی شہر تحصیل میں آباد رہیں۔ یہ لوگ سلطان پور اور پرتاب گڈھ کے خاندانوں سے سلسلہ رکھتے ہیں مگر خود جونپور کو پسند کیا۔ پہلے یہ خاندان اودھ میں آباد ہو چکا تھا۔ ان کے بعد راجکمار راجپوت قابل ذکر ہیں۔ جو کٹھن تحصیل میں زیادہ ہیں اور یہاں سے سلطان پور تک پھیل گئے وہاں ان کے خاص ٹھکانے دیرا، گرڈار، اور میو پور میں ہیں۔ ان میں کچھ مسلمان

ہو گئے ہیں جو خان زادے کہلاتے ہیں۔ ان کے علاوہ ضلع سلطان پور کی ریاست حسن پور کے بھی بچھوگوتی راجپوت مسلمان ہو گئے۔ بنوار بھی ہر تحصیل میں موجود ہیں مگر زیادہ مشہور نہیں

ان کے علاوہ چندیل راجپوت بھی قابل ذکر ہیں جو دریائے گئی کے کنارے اور جونپور میں آباد ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ یہ فرقہ کانپور سے چار صدی قبل جونپور آکر آباد ہوا اور آتے ہی بھروں کو نکال باہر کیا۔ ان کے تعلقے بن صفا اور کھپرا بر نش سرکار میں داخل ہو گئے۔ پہلا بنارس راج میں مل گیا اور دوسرا بزمانہ شیولال دوبے جونپور کے دوبے راج میں شامل ہو گیا۔

## بی سین

بی سین فرقہ دوسروں کی طرح اپنی شاخ مجھولی ضلع گورکھپور سے ملاتا ہے۔ یہ لوگ اب سے ساڑھے تین سو برس پہلے جونپور آئے اور تعلقہ بدلاپور حاصل کر لیا جو بھگیلوں کے پاس تھا۔ ان میں سے نصف منڈیاہوں میں آکر آباد ہوئے۔ آج کل ان کی حالت اچھی نہیں ہے۔ جاگیریں ان کے ہاتھوں سے نکل چکی ہیں۔ صرف تھوڑی سی زمینداری باقی رہ گئی ہے۔

اب جو راجپوت بچے ہیں ان میں سب سے نمایاں گوتم ہیں۔ یوں تو پورے ضلع میں پھیل گئے ہیں۔ مگر اکثریت ان کی کراکت میں ہے۔ گہروار بھی کراکت میں کافی ہیں۔ چوہان قوم کھٹہن اور جونپور میں پائے جاتے ہیں۔ اور سمبنسی قریب قریب ہر تحصیل میں پائے جاتے ہیں۔ ان کا سلسلہ پرتاب گڈھ خاندان سے ملتا ہے۔ یہ لوگ اپنے کو سب سے اتم ٹھاکر کہتے ہیں۔ بکرماجیت سنگھ و بھگوان پرشاد سنگھ ساکن گجندرپور سمبنسی ٹھاکر تھے

یہ لوگ ابتداءً پرتاب گڈھ کے رہنے والے تھے۔ مگر ایک عرصہ سے موضع گجندرپور تحصیل شاہ گنج میں آباد ہیں۔ یہ لوگ باوجود خاتمہ زمینداری کے اچھی حالت و حیثیت کے مالک ہیں اور ابھی تک اپنے خاندانی وقار کو قائم رکھے ہوئے ہیں۔ بکرماجیت سنگھ نہایت ایماندار اور بااخلاق لوگوں میں ہیں۔ قدیم وضع قطع میں زندگی بسر کرتے ہیں۔ اور خاندانی روایت برقرار رکھے ہوئے ہیں

تکمبھ خاندان کراکت میں آباد ہیں۔ ۱۹۰۱ء کی رپورٹ میں جو درج ہونے سے رہ گئے ہیں۔ ان میں سنوار لوگ ہیں جو بھونہار کی ایک شاخ ہیں۔ کدو پورا احمد پور ظفر آباد میں اچھی حالت میں ہیں اور جونپور تحصیل کے پریانواں موضع بس بھی ہیں۔

بچھوتر یہ لوگ ڈکھت کی ایک شاخ ہیں اور زیادہ تر غازی پور میں آباد ہیں۔ ان میں سب سے قدیم فرقہ موتنہ ہے جن کی بھلدوہی ضلع مرزا پور میں اکثریت ہے اس کے بعد کے چوپٹ کھمبھ کا نمبر آتا ہے یہ لوگ راجپوت نہیں ہیں بلکہ یہ برہمنوں کی ایک شاخ ہیں۔ ان کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ دو سروریہ برہمن پھکھولی میں آکر آباد ہوئے جو جون پور میں ہے۔ اس میں سے ایک نے راجپوت لڑکی سے شادی کرلی۔ جو راجہ جے چند کی لڑکی تھی۔ اس لئے اس کی ذات میں فرق آگیا اور اس کو چوپٹ کھمبھ کہا جانے لگا۔ ان کی نسل کے لوگ اب راجپوت کہلاتے ہیں۔ اور یہ لوگ تحصیل کراکت کے پرٹ، گذارہ، پسارا اور دریاپار میں آباد ہیں۔

اس کے علاوہ اور بھی راجپوت شمار سے رہ گئے ہیں۔ مگر ان کی تعداد بہت کم ہے۔ اور زیادہ تر لوگ چھتری خاندان سے تعلق رکھتے ہیں اور پوربی علاقے میں ان کا کوئی وزن نہیں ہے۔

**موریہ** جون پور میں کوئریوں کا کام زیادہ تر ترکاریوں کی کاشت اور اس کے لوازمات لہسن، پیاز، ادرک وغیرہ بونے کا ہے۔ ان کی کچھ تعداد غلہ اور تمباکو بوتی ہے۔ ان لوگوں نے دوسری جگہوں کے کچھی اور موراؤں کی جگہ لے لی ہے۔ ان کی تعداد ضلع میں اچھی خاصی ہے۔ مگر مچھلی شہر اور جونپور میں خصوصیت کے ساتھ آباد ہیں۔ اور دن بہ دن حالت بہتر ہو رہی ہے۔

اس قوم کو کھیتی کسانی میں بڑی مہارت حاصل ہے جس کا دوسری کوئی قوم مقابلہ نہیں کرسکتی۔ یہ اپنے کھیت سے بہت زیادہ پیداوار کرتے ہیں اس لئے ان سے مال گذاری بھی زیادہ لی جاتی ہے۔ کوئریوں میں بہت سی شاخیں ہیں مگر عام طور سے قنوجیہ ہیں۔

**کورمی** | کورمیوں کی آبادی بھی ضلع جونپور میں اچھی خاصی ہے مگر مچھلی شہر اور منڈیاہوں میں کافی اکثریت ہے۔ اس میں ایک شاخ پتھاریہ ہے جو پرتاب گڈھ میں آباد ہے۔ یہ لوگ کھیتی کسانی کے علاوہ کارخانوں میں بھی صنعت و حرفت میں لگے ہیں۔ بعض بعض جگہ یہ ملکیت بھی رکھتے ہیں۔

اس کے علاوہ جن فرقوں کی تعداد بیس ہزار سے زیادہ ہے ان کو بیان کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ کیونکہ وہ سب کی نظروں میں ہیں۔ ان میں لوہار بھی شامل ہیں جو سنہ ۱۹۱۱ء میں جونپور میں ۲۷ ہزار سے زیادہ آباد تھے اور گورکھپور میں بھی اتنے ہی آباد تھے۔ کیوٹ ۲۷ ہزار کٹھن میں اکثریت ہے۔ پاسی بھی اتنے ہی تھے۔ کہار۔ بھر خاصی تعداد میں کراکت اور کھٹھن میں آباد تھے۔

بنیا۔ کہار۔ گڈریہ اور تیلی بھی بیس ہزار سے زیادہ تعداد میں پائے جاتے ہیں بنئے یوں تو ضلع کی ہر تحصیل میں ہیں۔ مگر کھٹھن میں بھرے پڑے ہیں ان کی ایک خاص شاخ اگرہری کا ہے جو تعداد میں کم اور کھٹھن و جونپور میں زیادہ ہیں۔ اور کاندو بھی کراکت میں زیادہ ہیں۔ اد مار جونپور، اور مچھلی شہر میں اور کسندھن بھی انھیں دونوں تحصیلوں میں زیادہ ہیں برن وا لا کھٹھن میں ہیں۔ اور کسروانی بہت کم تعداد میں ہیں۔ اس کے علاوہ کونوباری۔ اگروال اور رونیار ہیں۔ ان کے بعد اب بہت مختصر تعداد والی قومیں ہیں مثلاً نونیہ۔ کائستھ ان میں ایک شاخ شریواستوا ہے۔

دھوبی۔ نائی۔ ملاح یہ لوگ آگرہ اور گورکھپور میں زیادہ تعداد میں آباد ہیں۔ کلوار بھی یہاں دارو یا شراب کے پیشہ کے لئے مشہور ہیں اور بھر بھونجا، سونار۔ بھونیہار۔ بری۔ حلوائی اور سہرا ان کی تعداد بہت کم ہے۔ ان میں بھونیہار زیادہ ہیں جو کراکت اور جونپور میں بسے ہیں۔

یہ قوم پرگنہ دریا پار سے باہر نہیں پائی جاتی۔ اور قریات دوست کے دنوادا میں بھی یہی حال ہے۔ یہ زیادہ تر کاشتکار ہیں سب سے کم تعداد والوں میں نمبر ایک بسر دھر کار آتے ہیں جو ایک طرح پر ڈوم سے ملتے جلتے ہیں۔ مزاپور اور بستی میں انکی

تعداد زیادہ ہے۔ اس کے علاوہ کھٹک، بھانٹ، بڑھئی، نائی، فقیر، بڑئی۔ اور بند
قومیں بھی ہیں۔ لیکن ان سب کی تعداد بہت کم ہے۔

**مسلمان** جتنے بھی مسلمان ضلع جون پور میں ۱۹۰۱ء میں آباد تھے ان میں مردم شماری کے لحاظ سے ۸۰ء۸۸ فی صدی سُنّی مسلمان تھے اور ۹۶ء ۹ فی
صدی شیعہ تھے۔ کل مسلم آبادی مختلف کام کو پیشہ ورانہ طریقے پر اختیار کئے ہوئے تھی
یہی پیشے ان کی پہچان بن گئے اور ان کو مختلف کنبوں کے اندر تقسیم کر دیا۔ ان میں کا ہر گروہ
اپنے اسی پیشہ ورانہ کنبے سے موسوم ہے۔

یوپی کے اضلاع مُراد آباد۔ لکھنؤ۔ اور مظفر نگر میں شیعوں کی بہت بڑی
آبادی ہے۔ اور یہ قوم بڑے بڑے سرکاری عہدوں پر فائز تھی۔ جونپور میں بھی یہ
دنوں سے ہیں اور ان کے بہت سے باعزت خاندان آباد تھے۔ مچھلی شہر تحصیل اور
سادات سونڈا میں بھی کافی عروج پر تھے۔ اور شاہ گنج کے بھادی، چکیسر، لپری اور
بڑے گاؤں میں ان کا جماؤ ہے اور معزز ہیں

دیہات میں سادات سونڈا اور رَنو کو چھوڑ کر ہر جگہ شیعہ مسلمانوں کی تعداد کم
ہے۔ رانی مئو اور ردھولی کھٹہن پرگنہ میں شیعہ اچھی پوزیشن میں ہیں۔ شیعہ اور سنی میں عداوت
کی وجہ بے بنیاد باتیں ہیں۔ مگر جب محرم چہلم اور ربیع الاول کا زمانہ ...... آتا ہے تو دونوں
کے جھگڑے کی وجہ سے شہر کے حکام کی تکلیفوں میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ مگر دونوں طرف کے
ذمہ دار اور با اثر لوگ اپنی پوری توجہ دونوں فرقوں کی بدمزگی کی طرف مبذول کر دیتے
ہیں اور امن برقرار رکھتے ہیں۔ لیکن بڑے افسوس کی بات یہ ہے کہ یہ مسلمان ہو کر اسلامی
اور دینی مسائل میں بھی غیر مسلموں سے اپنے حق کی فریاد کرتے ہیں اور مقدمہ فیصل کراتے
ہیں۔ تو پھر کیوں نہ مسائل در مسائل پیدا ہوں۔ میں کہتا ہوں اگر یہ حقیقی معنوں میں مسلمان
ہوتے اور قرآن و سنت پر عامل ہوتے تو ہرگز ایسا نہ کرتے۔

مسلمانوں میں مردم شماری کے اعتبار سے بچپن فرقے جون پور میں پائے جاتے ہیں۔ ان میں
بہت سے ایسے ہی جو گنتی شمار میں بہت زیادہ ہیں۔ صرف چار فرقے ایسے ہیں جن میں

دس ہزار ہر ایک کی تعداد ہے۔ یا کچھ کم و بیش۔ ان میں سب سے بڑی تعداد انصاری حضرات کی ہے۔ جو پوری مسلم آبادی میں چوتھائی تعداد رکھتے ہیں۔ ان میں ایک تہائی مچھلی شہر میں آباد ہیں اور یوں تو ہر جگہ پائے جاتے ہیں۔ جون پور اور کُھٹن میں تو شیخوں کی مجموعی تعداد سے بھی بڑھ گئی ہے۔ انصاریوں کا پہلے عام پیشہ کپڑا بننا تھا۔ اور ان میں سے کچھ لوگ اب بھی اسی کام میں لگے ہوئے ہیں۔ یہ لوگ کرگہہ اور دستی سانچہ بھی چلاتے ہیں اور پاور لوم پر بھی کام کرتے ہیں۔ اس لئے کلکتہ، بمبئی، احمد آباد وغیرہ بنائی کے کام میں بہت بڑی تعداد میں لگے ہوئے ہیں۔ کچھ لوگ کاشتکاری اور تجارت کی طرف مائل ہوئے تو بڑے بڑے فارم اور بڑی بڑی تجارتی فرموں کے مالک ہیں۔ ان کے تعلیم یافتہ لوگوں نے اونچے اور معزز عہدوں کا بھی اعزاز حاصل کیا۔ اور اسوقت اچھی پوزیشن کے مالک ہیں

ان ہی کی تعداد سے قریب قریب کی ایک اور قوم بھی ہے جس کو منصوری کہتے ہیں پہلے ان کا کام روئی کا دھنکنا تھا۔ ان کی تعداد انصاریوں سے کچھ کم ہے۔ مگر جہاں جہاں بھی انصاری پائے جاتے ہیں۔ وہیں یہ لوگ بھی ہوتے ہیں۔ مچھلی شہر میں زیادہ آباد تھے مگر اب ہر جگہ پھیلتے جارہے ہیں۔ یہ لوگ کھیتی کسانی بھی کرتے ہیں۔ اور اپنے پیشہ سے دور ہوتے جاتے ہیں اور تجارت میں بلند مقام پر فائز ہیں۔

## شیخ

شیخ لوگ بھی جونپور میں تقریباً ۱۹۰۱ء میں سولہ فی صدی آباد تھے سب سے پہلے ان کا جماؤ جونپور میں تھا۔ مگر رفتہ رفتہ ہر جگہ پھیل گئے ہیں ان میں کئی خاندان شامل ہیں۔ بعض بعض جگہ اچھے خاصے زمیندار ہیں۔ یہ شیخ قبیلے اپنے حسب و نسب کو خلیفہ اول یا دوئم سے منسوب کرتے ہیں۔ مگر یہ یقین کے ساتھ کہا جا سکتا ہے جس کی کثرت سے مثالیں موجود ہیں کہ یہ فرقہ اسی ملک سے تعلق رکھتا ہے۔ ان کے فرقہ یا قبیلے کا انتخاب یہاں کے قاضیوں اور مفتیوں نے کیا ہے۔ جس کے ذریعہ سے اس فرقہ نے تبدیل مذہب کرکے اسلام مذہب قبول کیا۔

جونپور کے شیخوں میں کئی شاخیں ہیں ان میں تین شاخوں کو نمایاں حیثیت حاصل ہے۔ جن میں سے ایک شاخ صدیقی ہے جو خلیفہ اول حضرت ابو بکر صدیق ؓ سے

اپنا سلسلہ نسب ملاتے ہیں یہ لوگ کھٹہن اور جون پور میں آباد ہیں۔

اس قبیلے کی ایک شاخ قریشی بھی ہے۔ ان کی تعداد صدیقیوں سے زیادہ ہے اور یہ لوگ بھی کھٹہن مچھلی شہر، کراکت اور جونپور میں زیادہ آباد ہیں۔

شیخ قبیلے کی سب سے بڑی شاخ انصاری کہلاتی ہے ان کی تعداد ہر جگہ سب سے زیادہ اور جون پور میں بھی ان کی آبادی کثیر ہے یہ لوگ ہر طرح کے پیشہ میں لگے ہوئے ہیں اس کے علاوہ فاروقی اور عثمانی شاخ بھی ہے۔ مگر بہت کم تعداد میں پائی جاتی ہے اور ادھر ادھر منتشر ہوگئی ہے۔ یہ سب لوگ اپنا سلسلہ حضرات خلفاء کرامؓ سے ملاتے ہیں

## پٹھان

اس قوم کا دعویٰ ہے کہ یہ لوگ سلاطین شرقی جونپوری کے زمانے میں ملازمت کرنے کے لئے جونپور آئے اور اس کے گرد و نواح میں آباد ہو گئے۔ یہ زیادہ تر رُنو باشی کہے جاتے ہیں جو غالباً ایران باشی ہیں۔ یہ لوگ تحصیل شاہ گنج اور جونپور میں کثرت سے آباد ہیں اور اچھی حیثیت کے مالک ہیں۔ ان کا یہ بیان کسی حد تک قبول کئے جانے کے لائق ہے۔

جون پور میں ان کو نمایاں حیثیت نہیں مل سکی ہے۔ یہ لوگ زمینداروں کی صف میں بھی نہیں دکھائی دیتے۔ ان کی بھی بہت سی شاخیں آگر آباد ہوگئی ہیں جن کے ناموں کی عجیب ساخت ہے اور اسی وجہ سے یہ شبہ ہوتا ہے کہ کیا واقعی ایران باشی ہیں؟۔ یہ جونپور کے مسلمانوں میں بارہ فی صدی آباد تھے۔ اور ہر جگہ پائے جاتے تھے۔ مگر جونپور اور شاہ گنج تحصیل میں ان کا جماؤ زیادہ ہے۔ ان کے علاوہ دوسرے اسلامی فرقوں کی تعداد جونپور میں مختصر ہے۔

پٹھانوں میں کچھ غوری بھی ہیں مگر بہت ہی کم ہیں اور جونپور کے پانچ گاؤں میں پھیل گئے ہیں۔ غوری مالوی کی پانچ پہچان ہے جو بہار تاری۔ ان کے خاندان کا مورث اعلیٰ شرقی بادشاہوں کا داروغہ باورچی خانہ تھا۔

دوسرے یوسف زئی جو کراکت وغیرہ میں آباد ہیں۔ اس کے بعد لودی غلزئی اور آفریدی پٹھان ہیں جن کا جماؤ زیادہ تر مچھلی شہر میں ہے۔ دلازاک

اور محمدزئی اور روہیلے پٹھان بھی تھوڑے بہت پائے جاتے ہیں

**سید** سیدوں کا جونپور میں باعتبار اعزازِ نسب پہلا نمبر ہے۔ مگر زمینداری اور ریاست میں پہلا نمبر نہیں ہے بلکہ اس میں یہ تیسرے نمبر پر پایا۔ ان کا سلسلہ بہت سے نمایاں خاندانوں سے جو جونپور میں آکر آباد ہیا ملتا ہے۔ ان سادات کی نصف آبادی تو شہر جونپور میں اور نصف باقی تحصیلوں میں پائی جاتی ہے۔ مچھلی شہر اور کھٹہن میں بھی اکثریت میں ہیں

سادات عام طور پر رضوی حسینی۔ اور زیدی کہے جاتے ہیں۔ مگر ان کے علاوہ اور بھی شاخ ہے۔ مثلاً کاظمی۔ جعفری۔ علوی۔ عسکری۔ نقوی۔ موسوی اور ہاشمی۔ یہ لوگ بھی بہت کمی کے ساتھ پائے جاتے ہیں۔

اس کے بعد درزی جو اپنے کو ادریسی کہتے ہیں جس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ راجپوت کا تبدیل مذہب ہے۔ اور دفالی بھی ہیں اور کچھ راجپوت مسلمان بھی ہیں جنھوں نے چوہان بچگوتی بیس، گوتم اور سکروارا اور کہلوٹ سے تبدیل مذہب کیا ہے۔ اس کے علاوہ اور بھی مسلمان بہت سی ذاتوں میں بٹے ہوئے ہیں[1]

---

[1] یہاں پر بسنے والی قوموں کے حالات ۱۹۰۱ء کے ہیں۔ اس کی تصدیق کے لئے گزیٹر اور کاغذات مردم شماری۔ واجب العرض بندوبست اول و دوم اور ڈول ہی سرکاری ملاحظہ کی جا سکتی ہے۔ مؤلف

# جون پور کے جغرافیائی حالات
# اور
# دوسری قدیم تفصیلات

**کراکت** خیال کیا جاتا ہے کہ کراکت کا لفظ کوراکوٹ سے نکلا ہے۔ جس کے معنی ٹیلے پر قلعہ یا کچے خام قلعہ کے ہو سکتے ہیں اور یا تو یہ لفظ کیرار سے نکلا ہو جس کے معنی کسی دیوتا سے اخذ کئے گئے ہوں۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ کراکت چمنا بی بی کا بسایا ہوا ہے۔ جو شرقی بادشاہ کی رانیوں میں سے تھیں۔ اور جن کا روضہ موجودہ تحصیل کی عمارت کے پچھم تھا۔

تاریخ میں کراکت کا کوئی مقام نہیں ہے۔ صرف تحصیل ہو جانے کی وجہ سے مشہور ہو گیا ہے۔ رائے ہیگن لال نے کچھ انگریزوں کو غدر کے زمانہ میں یہاں پناہ دے کر ان کی حفاظت کی تھی جو دریا کے راستہ یہاں آئے تھے۔ جب ڈوبھی کے باغیوں نے یہاں دھاوا بھول دیا، تو ان لوگوں کو پیسوا کی انڈیگو فیکٹری میں پہونچا دیا گیا جس کے مالک مسٹر ڈنکسن تھے۔ باغی وہاں بھی پہنچے مگر پناہ گزینوں کو چھت پر لے جایا گیا اور زینہ توڑ دیا گیا تاکہ باغی وہاں اوپر نہ پہونچ سکیں۔ اس طرح سب کی جان بچی۔ مسٹر ڈنکسن کا خاندان کراکت میں کافی عرصہ تک رہا۔

**مچھلی شہر** اس قصبہ کا پہلا نام گھسوہ تھا جو ایک بھر قوم گھیسو نامی کے نام سے موسوم تھا۔ گھیسو اس وقت کا بہت مشہور شخص تھا۔ اور اس کا بنوایا ہوا یہاں ایک کچا قلعہ بھی تھا۔ اور مچھلی شہر نام پڑنے کے قرائن یہ بتاتے ہیں کہ سیلاب نے بادشاہ پور اور جونپور کو الگ کر کے درمیان میں ایک فاصلہ پیدا کر دیا۔ وہاں آباد ہونے والے لوگوں نے اس مقام کو منجھلے شہر یعنی درمیانی شہر کے نام سے آباد کیا۔ جو رفتہ رفتہ مچھلی شہر ہو گیا۔ مگر جونپور کے کچھ لوگوں کا بیان ہے کہ یہاں ایک فقیر نے شرقی خاندان کے بانی کو بھاگمان کہہ کر ایک مچھلی نذر کی تھی اور

بادشاہ کی سلطنت جب قائم ہوگئی تو بادشاہ نے اس مقام کا نام مچھلی شہر رکھ کر آباد کیا۔

سب سے پہلے یہاں بھر قوم آباد تھی جس کو راجپوتوں نے نکالا۔ اور خود آباد ہونے لگے۔ اس کے بعد مسلمان پہونچے اور راجپوتوں سے جگہ حاصل کرکے اپنی کالونی بسائی یہ زمانہ فیروز شاہ کا تھا۔ شرقی دور میں یہ مقام کافی نمایاں اور شہرت کے قابل تھا۔ سلطان حسین شاہ نے یہاں ایک مسجد جامع بنوائی۔

اٹھارھویں صدی عیسوی میں فتح محمد عرف شیخ منگلی جو کہ ماہل کے رہنے والے تھے مچھلی شہر پر قبضہ کرلیا۔ اور قلعہ کو بھی اپنے تصرف میں لے لیا۔ اور یہاں ایک عیدگاہ تعمیر کرائی۔ انھوں نے کٹاہٹ میں یہاں سے تین میل آتر ایک دوسرا قلعہ تعمیر کرایا جس کی چہار دیواری اور صدر دروازہ اب تک دکھائی دیتا ہے۔

شیخ منگلی نے ایک بھونیہار برہمن لڑکے کو گود لیکر اس کا نام قبول محمد رکھا اور اس نے گنگاپور موضع پر جو بنارس میں ہے قبضہ کرلیا اور وہاں اپنے کو راجہ تسلیم کراکر بڑے آن بان سے حکومت کرنے لگا۔ اس نے مغربی حصہ میں ایک کربلا کی عمارت بنوائی۔ اس کا لڑکا علی بخش تمام گاؤں کی دیکھ بھال کرنے لگا۔ مگر علی بخش کے زمانے میں جائداد آہستہ آہستہ مہاجنوں کے ہاتھ فروخت ہونے لگی۔ یہاں کئی چھوٹی چھوٹی مسجدیں ہیں ان میں سے کچھ چھوٹی ہیں اور کچھ بوسیدہ حالت میں ہیں۔ ایک نئی مسجد عبدالشکور نے ۱۸۵۶ء میں بنوائی جو یہیں کے باشندے تھے جن کے خاندان میں مولوی محمد حسن صاحب گذرے ہیں۔ ایک مسجد حسین شاہ کی تعمیر کردہ ہے۔ جو یہاں کی مسجدوں میں سب سے بڑی ہے۔ اور باقی عمارتوں اور مسجدوں کی تعمیر ایک زمیندار سید محمد نوح نے کرائی ہے جو عالموں میں شمار کئے جاتے تھے اور جن کا سلسلہ پھول پور کے فرزند علی سے ملتا ہے جنھوں نے راجہ بلونت سنگھ کے اجارے درگ بنسیوں سے پراہت اور کئی دوسرے مواضعات حاصل کرلئے تھے۔ پرانا قلعہ جس میں کسی زمانے میں فوجدار رہا کرتا تھا۔ بعد میں تحصیل کی عمارت قرار دیا گیا اور اب تو خاک کا ڈھیر ہے۔

مچھلی شہر میں گندگی زیادہ ہے۔ سڑکیں بڑی خراب ہیں۔ نالیاں غلیظوں سے پٹی پڑی ہیں کہ راستہ چلنا دشوار ہوجاتا ہے اور تعجب ہے کہ وہ سڑک اتنی گندی اور کیچڑوں سے بھری

ہے جو مولوی محمد عمر اور عبد الرؤف صاحب کے مکان کو جاتی ہے۔

**منڈیاہوں** یہ مقام پیچیدگیوں کا ایک مجموعہ ہے۔ کیوں کہ نام اس کا جھگڑے سے شروع ہوتا ہے۔ یہ مقام نندک خاندان کا مرکز تھا اور اس کا نام مڑیاہوں یا منڈیاہوں یا منڈ دیو کے نام پڑا۔ جو اس خاندان کا ایک برک دیو تھا۔ اس کے بعد یہ بھی قرین قیاس بتایا جاتا ہے کہ یہ مقام منڈی آہو تھا جہاں ہرن کی تجارت ہوتی تھی۔ اور منڈپ استھان یعنی جنگل میں ایک کٹی۔

مگر سلمان روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۳۹۹ء میں تیموریہ حملہ کے زمانے میں ایک فقیر ملا محمد عرب نامی اتفاق سے اِدھر آنکلا اور اس مقام کی خوبصورتی آب و ہوا سے بے حد متاثر ہوا۔ اس فقیر کے خاندان والوں نے نندک لوگوں کو بھگا کر اپنا دخل کر لیا اور ان میں کا ہی ایک شخص اکبر بادشاہ کے زمانے میں خیر الدین نام کے تھے۔ جن کو اکبر بادشاہ نے ان کی حسن خدمات کے صلہ میں منڈیاہوں کا قاضی بنا دیا تھا اور ان کو یہ علاقہ بھی عطا کر دیا۔ انھوں نے یہاں ایک جامع مسجد بھی تعمیر کرائی جس کے اندر محراب پر سنہ تعمیر ۹۹۰ھ کندہ ہے۔ انھوں نے ایک کچا قلعہ بھی تعمیر کرایا تھا جو قاضی کوٹ کے نام سے مشہور تھا۔ انھوں نے نندوکوں سے جنگ کرتے وقت ان کا ایک لڑکا قید کر لیا۔ اور اس کی پرورش کی مگر ایک روز موقع پاکر اس لڑکے نے پاٹی کے مقام پر اپنے خاندان کے لوگوں کے بدلے میں اس شخص کو قتل کر دیا جس کی ضمانت میں دیا گیا تھا۔ شہید کا روضہ اور عبادت گاہ موجود ہے دوسری پرانی عمارت منڈیاہوں کی عیدگاہ اور ایک مسجد ہے جو سالار پیر کے نام سے موسوم ہے اور ریلوے اسٹیشن کے قریب ایک چاندی دیوی کا مندر بھی موجود ہے اس وقت منڈیاہوں کی مارکٹ بہت عروج پر ہے۔ اگر اس کی ترقی کی یہی رفتار رہی تو ہوسکتا ہے یہ مارکٹ تحصیلوں کی مارکٹ سے ٹاپ کر جائے۔ مگر سڑک بہت خراب ہے

**شاہ گنج** یہ مقام تجارت کے لحاظ سے بڑی اہمیت رکھتا ہے۔ ریلوے اسٹیشن سے نزدیک اور روڈ پر واقع ہے۔ تجارت میں فروغ کی وجہ یہ ہے کہ چنگی یہاں نہیں ہے۔ یہ مقام نواب شجاع الدولہ کا آباد کیا ہوا ہے۔ جنھوں نے ایک بازار یہاں تعمیر

کرایا اور ایک بارہ دری جس میں کچھ زمانے تک اسکول قائم رہا اور ایک درگاہ تعمیر کی جس کو درگاہ حضرت علی کے نام سے موسوم کیا۔ اور اسی لفظ شاہ سے یہ مقام ۱۷۹۵ء کے ریگولیشن کے بموجب شاہ گنج قرار پایا۔ علی گنج اور حسین گنج محلے بھی اسی شاہ گنج کی رعایت سے نام رکھ کر آباد کئے گئے تھے۔ یہاں پر گرہنی کے پاس ایک بہت بڑا تالاب ہے جس کو گوجر کا تال کہتے ہیں اور ایک بادشاہی پوکھرا کے نام سے پکارتے ہیں۔ کئی ایک اور بھی بڑے بڑے تالاب ہیں اس طرف دھان کی اور ایکھ کی فصل بہت اچھی ہوتی ہے۔

آج کل شاہ گنج بہت ترقی پر ہے۔ بازار وغیرہ بہت شاندار ہیں۔ سڑکیں پختہ ہو گئی ہیں۔ یہاں پر عربی کا ایک مدرسہ ہے جس کو بدر الاسلام کہتے ہیں۔ اس مدرسہ میں کافی لڑکوں کو عربی و فارسی کی تعلیم دی جاتی ہے۔

جون پور کی پانچوں تحصیلوں میں شاہ گنج ترقی میں آگے ہے۔ یہاں پر ایک زنانہ شوگر مل ہے۔ جہاں قرب وجوار اور اطراف کے مقامات سے ایکھ ٹرک ریلوے اور بیل گاڑیوں کے ذریعہ جاتی ہے۔

## تحصیل جون پور حویلی

یہ تحصیل جون پور شہر سے تعلق رکھتی ہے چونکہ جونپور کے لئے بہت کچھ بیان کیا جاچکا ہے۔ اس لئے مختصراً اتنا اور کہ اس تحصیل کو گومتی ندی نے دو حصوں میں تقسیم کر دیا ہے اور دونوں حصے میں الگ الگ کئی پرگنے واقع ہیں جن کو ہر اعتبار سے بہت اہمیت حاصل ہے۔ اس تحصیل میں دریا کے نظارے گومتی کا پل، قلعہ کا میدان، بڑی بڑی فلک بوس مساجد، سیمنٹ اور تارکول کی سڑکیں، سڑکوں پر درختوں کی دو رویہ قطاریں، درختوں کے پیچھے ہرے بھرے لہلہاتے کھیت دیکھنے والوں کی نظروں میں ایک کشش پیدا کر دیتے ہیں اور لوگ اس کو ماوا و مسکن بنانے کے لئے تیار ہو جاتے ہیں۔

یہاں مل، کارخانہ یا کوئی فیکٹری وغیرہ نہیں ہے۔ بیڑی کے کام نے مردوں و عورتوں کو بہت سہارا دیا ہے۔ بہت سے لوگ دور دور مقامات پر روزی کمانے جاتے ہیں۔ آب و ہوا اچھی ہے۔ پیداوار غنیمت ہے۔ ان تمام باتوں کے ہوتے ہوئے بھی اس شہر کا نام قحط زدہ علاقوں میں درج ہو گیا ہے۔ اور ہر چیز ہمیشہ گراں رہتی ہے۔ اور اس گرانی کی وجہ یہ بھی ہے کہ

یہاں چنگی حد سے زیادہ ہے اور واپسی کا طریقہ ہے جس سے عام پبلک کو کچھ بھی فائدہ نہیں۔ اگر چنگی وزن پر کر دی جائے تو تجارت میں آسانی کے علاوہ چیزیں بکفایت مل سکیں۔ تعجب ہے کہ یہ شہر صدیوں شاہان شرقیہ کا پایہ تخت رہا ہے اور مغل دور تک گورنروں اور سپہ سالاروں کا مسکن۔ یہاں بے شمار قدیم آثار ہیں۔ جن میں سے اکثر مٹ گئے ہیں اور مٹتے جا رہے ہیں جن کی حفاظت کے لئے آثار قدیمہ کی طرف سے کبھی کوشش نہیں کی گئی اور نہ اس شہر کو اس عظیم اہمیت کے پیش نظر کوئی بلند مقام دیا گیا۔ اور نہ اس کی بلندی و ترقی کے ذرائع بروئے کار لائے گئے اور اس کو حیثیت تیسرے درجہ کے شہر کی دی گئی ہے۔ اور سڑکیں تو ایسی ہیں کہ کہتے ہوئے شرم آتی ہے کہ چودھویں صدی عیسوی میں شیراز ہند دارالسرور تھا

# حدود آبادی اور دوسری تفصیلات

جون پور بنارس کمشنری کے اتر دکھچھم میں واقع ہے۔ اس کے پچھم میں پرتاب گڑھ اور الہ آباد ہے۔ پورب میں غازی پور اور اعظم گڈھ ہے۔ اتر میں سلطان پور اور دکھن میں مرزا پور بنارس ہے۔ اس کی اونچائی سطح سمندر سے دو سو اڑسٹھ فٹ ہے۔ اس کا رقبہ ایک ہزار پانچسو چھپن مربع میل ہے۔ اس ضلع کی مجموعی آبادی اور پھر ہر تحصیل کی الگ الگ عورتوں مردوں کی تفصیل، خواندہ و ناخواندہ کی تعداد میونسپل بورڈ اور نوٹیفائیڈ ایریا کہاں کہ ہیں ملاحظہ فرمائیں۔

اس ضلع کی ۱۹۵۱ء کی مردم شماری کے لحاظ سے آبادی سترہ لاکھ اٹھائیس ہزار اٹھارہ ہے۔ جس میں ۸ لاکھ ستاسی ہزار سات سو اٹھاون عورتیں ہیں اور آٹھ لاکھ چالیس ہزار دو سو بیس مرد ہیں اور سنہ ۱۹۶۱ء کی مردم شماری سترہ لاکھ ۲۸ ہزار اٹھارہ اور شہر کی آبادی اٹھتیس ہزار آٹھ سو بہ جون ہے۔

صدر تحصیل جون پور میں تین لاکھ اٹھانوے ہزار چار سو بیس تحصیل شاہ گنج میں

تین لاکھ ستاون ہزار دو سو بانوے۔ تحصیل مچھلی شہر میں تین لاکھ پچیس ہزار آٹھ سو اکسٹھ تحصیل منڈیاہوں میں تین لاکھ اڑتالیس ہزار تین سو بائیس۔ تحصیل کراکت میں دو لاکھ اٹھانوے ہزار ایک سو تئیس ہے۔

اس میں سے مرد آٹھ لاکھ چالیس ہزار دو سو بیس ہیں۔ ان میں تعلیم یافتہ محض دو لاکھ پچاس ہزار چار سو چھپالیس ہیں۔ عورتیں آٹھ لاکھ اناسی ہزار سات سو اٹھانوے ہیں۔ ان میں پڑھی لکھی عورتیں محض بیاسی ہزار آٹھ سو ستر ہیں۔

اس ضلع جون پور کے اندر نوٹیفائڈ ایریا۔ شاہ گنج۔ مونگرا باد شاہ پور۔ منڈیاہوں کراکت۔ مچھلی شہر اور ظفر آباد میں ہیں۔ اور ایک نگر پالیکا شہر جون پور میں ہے یہ سب ۱۹۶۱ء کے لحاظ کے اوپر بیان کیا گیا ہے۔

## کھیتہ سرائے جون پور

کہا جاتا ہے کہ اس کو کھنیل داس کھتری نے شاہان تغلق کے زمانے میں آباد کیا تھا۔ اور یہ جگہ شاہان تغلق کی چھاؤنی تھی جس کا قدیم نشان شکستہ حمام کی صورت میں اب بھی موجود ہے۔ حمام سے پورب ایک بزرگ کا مزار مبارک ہے اور جوگیانہ میں۔ حضرت تاج علی شاہؒ کی تکیہ ہے۔ اس میں آپ کا مزار مبارک ہے۔ جن کا وصال ۱۸۶۰ء میں ہوا ہے۔

کہا جاتا ہے کہ یہاں کی جامع مسجد اورنگ زیب کے دور کی تعمیر ہے۔ اس کی تعمیر حضرت قاضی سید احمد نے کرائی ہے اور یہاں نماز جمعہ اورنگ زیب نے قائم کرایا ہے۔ بعد کو جدید ایک منزلہ عمارت مسجد کی تعمیر ہوئی ہے۔ حضرت سید قاضی سید احمد کے بھتیجے حضرت قاضی محمد جنیدؒ شاہ جہاں کے عہد میں جون پور کے مفتی تھے۔ جن کے فرمان موجود تھے مرور زمانہ سے برباد ہو گئے۔ اس مسجد کے پہلے امام جمعہ قاضی نصیر الدین تھے۔ کہا جاتا ہے کہ اس کی ایک منزلہ تعمیر سید میر روشن علی جو سید میر نصیر الدین کے پوتے اور مولوی سید ارشاد احمد وماسٹر سید اشتیاق احمد کے دادا کے نانا اور مولوی سید قائم علیؒ کے چچا تھے۔ وفات ۱۲۴۹ھ میں ہوئی تھی دوسری منزل کی تعمیر ۱۴ رمئی ۱۹۱۹ء مطابق ۲۶ صفر ۱۳۸۹ھ کی ہے۔ مسجد جامع کے دکھنی حصہ میں ایک مزار میر سید علی شہیدؒ کا جو چبوترے پر ہے جیسا کہ پرانے کاغذات سے

ظاہر ہوتا ہے۔ پھر چبوترہ در چبوترہ ہے۔ اور یہ مزار کچھ پورب جانب جھکا ہوا ہے۔ اسکی چو حدی یہ ہے:

پچھم عمارت مدرسہ اہلسنت اعجاز العلوم۔ پورب دیوار احاطہ بعدہٗ راستہ سرکاری۔ اتر جامع مسجد دکھن مکان پختہ حکیم فیاض علی کا ہے۔

# مولوی قایم علی صاحب کا شجرہ درج ذیل ہے

مولوی سید ارشاد احمد و ماسٹر سید اشتیاق احمد بن مولوی سید اعجاز احمد بن مولوی سید محمد منور علی بن مولوی سید قایم علی۔

اس خاندان کے مورث اعلیٰ نیشاپور سے ہندوستان علاء الدین خلجی کے عہد میں آئے۔ اس میں حضرت مولانا سید ظہیر الدین مرشد الکھر انوی، علاء الدین خلجی کے عہد کے فضلائے روزگار اور علمائے کبار میں تھے۔ ان کی اولاد میں حضرت سید محمد عالم الملک کے خطاب سے سرفراز تھے۔ آپ کو یہ بلند پایہ خطاب سلطان ابراہیم شاہ شرقی نے دیا تھا۔ یہاں کچھ دن سکونت کے بعد شرقی عہد میں رائے بریلی تشریف لے گئے اور وہیں آپ کا وصال ہوا۔ وہیں آپ کا مزار مرجع خاص و عام ہے اور بڑی تکیہ کے نام سے مشہور ہے۔ ان کے بیٹے حضرت مخدوم سید عادل الملک رائے بریلی کے قاضی تھے۔ آپ کا مزار مبارک رائے بریلی بڑی تکیہ پر ہے۔ آپ کے صاحبزادے سید فتح اللہ عرف بندگی شاہ چکینہ اور خاندانی شجرہ میں حضرت بندگی شاہ چھنے ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ کی قدم بوسی کے لیے لوگ بہت آتے تھے۔ آپ کا وصال جون پور ہی میں ہوا۔

قاضی ضمیر الحسن کے والد قاضی نذیر الحسن ہیں۔ ان کی والدہ رسولن بی بی نعیمن جو مولوی قایم علی صاحب کی صاحبزادی تھیں جن کا سلسلہ بزرگوں سے ملتا ہے۔ یہ لوگ نور پور ضلع اعظم گڈھ کے باشندے ہیں اور حضرت شاہ نور قلندری کی اولاد سے ہیں۔ آپ کا مزار مبارک شہر جونپور میں ہے۔ مولوی قائم علی صاحبؒ بہت حاذق حکیم تھے اور یونانی اور انگریزی دونوں دواخانہ تھا۔

(تحقیق مؤلف از مولوی سید ارشاد احمد)

# آب و ہوا اور ندیاں

اس ضلع میں پانچ ندیاں اور باقی نالے ہیں۔ (۱) گومتی (۲) سئی (۳) برنا (۴) پیلی (۵) بسوہی۔ اس ضلع کی آب و ہوا معتدل ہے اور مشرقی اضلاع کی آب و ہوا کے مشابہ ہے۔ جون پور بھی مشرق ہی میں واقع ہے۔ یہاں آب و ہوا قدرے مرطوب ہے اور یہی وجہ ہے کہ رطوبت سے پیدا ہونے والی بیماریاں اکثر پائی جاتی ہیں اور سرکار نے اس کے انسداد کے لئے محکمے کھولے ہیں۔ مگر گرمی۔ برسات اور جاڑا حد اعتدال کے باہر نہیں ہوتا۔ اور آس پاس کے مشرقی اضلاع کے برابر ہی ہوتا ہے۔ گرمی کا ٹمپریچر عام طور پر ایک سو دس ڈگری اور کبھی کبھی کچھ زیادہ بھی ہو جاتا ہے اور سردی عام طور پر چالیس ڈگری رہتی ہے۔ اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ ٹمپریچر اس سے بھی نیچے آجاتا ہے اور کبھی بہت اونچی بھی ہو جاتا ہے جس سے لوگ مرنے لگتے ہیں۔ جیسے سنہ ۱۹۶۱ء میں سردی پڑی تھی اور سنہ ۱۹۰۸ء میں ایسی گرمی پڑی ہے کہ ۳۰ سال کا رکارڈ ٹوٹ گیا ہے۔

# پلوں کی تعداد اور سیلاب

گومتی کا شاہی پل۔ ریلوے کا لوہے کا پل جو انگریزی راج میں بنا ہے۔ جلال گنج کا پل جو جلال خاں لودی کا تعمیر کردہ ہے۔ سئی کا پل جو جون پور مرزا پور سڑک پر واقع ہے پل گذر پختہ جو الہ آباد روڈ پر ہے۔ دریا برنا اور بسوہی پر بھی ایک ایک پل بنا ہے۔ اور پیلی ندی پر بھی ایک پل بنا ہے جس سے لوگوں کی تکلیف رفع ہو گئی ہے۔ ظہیر پور نالے پر بھی ایک پل پختہ بنا ہوا ہے اور بہت قدیم ہے۔ ظہیر الدین بابر کا تعمیر کردہ ہے اور اسی نام سے ایک موضع بھی ہے۔ ظہیر بگڑ کر ذہیر ہو گیا ہے۔

سنہ ۱۹۴۷ء سے قبل یہاں سیلاب کبھی کبھی عرصہ دراز کے بعد آجایا کرتا تھا جیسے سنہ ۱۸۷۱ء سنہ ۱۸۷۴ء اور سنہ ۱۸۹۴ء اور سنہ ۱۹۰۵ء۔ اس میں شک نہیں کہ یہ تمام سیلاب خطرناک تھے۔ اس کے

بعد ایک سیلاب ۱۹۳۶ء میں بہت بڑا آیا۔

پھر ۱۹۵۲ء و ۱۹۵۳ء میں لگاتار سلاب آیا اور خطرے کے نشان کو پار کر گیا مگر ۱۹۵۵ء کے سیلاب نے ۱۸۷۴ء و ۱۸۹۴ء کے سیلابوں کی یاد تازہ کر دی ۱۹۶۲ء میں بھی سیلاب اچانک آگیا اور خطرے کے نشان کو پار کر گیا۔ سیلاب ۱۹۷۱ء کا بھی بڑا خطرناک تھا جس نے اہل جون پور کو ہلا کر رکھ دیا۔ لیکن ۱۹۸۰ء میں دریائے گومتی کے سیلاب نے ۱۹۵۵ء کے سیلاب کا رکارڈ توڑ دیا اور وہ قیامت برپا کی کہ جس کی نظیر نہیں ملتی۔ ۷ دن پانی ٹھہرا جس نے درختوں اور مکانوں کی جان نکال لی۔ شہر کا ۳ حصہ غرق آب تھا۔ سارے بازار، کاروبار بند تھے۔ بس خدا کی قدرت نظر آتی تھی۔ شہر و دیہات کے نصف سے زیادہ لوگوں نے اپنے گھروں کو چھوڑ دیا تھا۔ اور اسکولوں اور دوسرے اونچے مقامات پر پناہ لے رکھی تھی ستمبر ۱۹۸۲ء میں پھر سیلاب آیا اور جون پور میں کافی نقصان ہوا اور اب تو ہر سال سیلاب جونپور کا مقدر بن گیا ہے۔ اور سرکار کچھ نہیں کر پا رہی ہے۔

ستمبر و اکتوبر میں جب کہ فصل تیار رہتی ہے سیلاب آتا ہے۔ کاشتکاروں کا بہت نقصان ہو رہا ہے۔ ہر سال سیلاب آنے کی بڑی وجہ یہ ہے کہ گومتی کافی پٹ گئی ہے اور جن نالوں سے مزید پانی نکل جاتا تھا وہ سب بند ہو گئے ہیں ان نالوں کو پھر جاری کر دیا جائے تو اس طرح جلدی جلدی سیلاب اور اس کی تباہ کاری رک سکتی ہے۔

اس کے بعد جون پور میں گومتی ندی کے علاوہ جو اور چار ندیاں ہیں ان کو بھی گہرا کر کے گومتی ندی سے ان کو جوڑ دیا جائے تو بروقت سیلاب کا پانی تمام نالوں اور ندیوں میں تقسیم ہو جائے گا اور جون پور تباہی سے اور سرکار پریشانی سے بچ جائے گی۔

لیکن حقیقت تو یہ ہے کہ سرکار اور افسران کسی مستقل تعمیری کام کو کرنا ہی نہیں چاہتے ہیں کیونکہ اگر سیلاب کا خطرہ ٹل گیا تو ان کا جیب خطرہ میں پڑ جائے گا۔ اور قوم کے نیتا لوگ سیاسی کرتب بازیاں نہ دکھا سکیں گے اور ووٹ نہ حاصل کر پانے کی وجہ سے انکی پارٹی کا مستقبل خطرہ میں پڑ جائے گا۔ اور ایسے وہ کبھی برداشت نہیں کر سکتے۔ چاہے عوام کو کتنی ہی مصیبت اٹھانی پڑے گوارا ہے۔

# جون پور کے محلہ جات کی تفصیل

ان محلوں میں سرائے لتا۔ بازار توہا۔ جگناتھ پور۔ خان خاناں بیدراجہ۔ شیخ برہان۔ زمین مبارک۔ زمین خداوند۔ محلہ اکبر۔ موضع مانع پور شیخان صوفی۔ املہ۔ قاضی نظام، قطب گنج۔ مہادیو ٹولہ۔ مصر پور۔ فتحپور۔ اور شاہ چپ اس وقت غیر معروف ہیں سوائے پرانے لوگوں کے اور دوسرے لوگ ان محلوں کو بہت ہی کم جانتے ہوں گے۔ یہ محلے قرب وجوار کے دوسرے محلوں میں شامل ہو گئے ہیں یا ان کا نام تبدیل ہو گیا ہے۔

مثلاً محلہ فتح پور (فتو پور) محلہ جمال خاں میں شامل ہو گیا ہے۔ جنجھری مسجد محلے کا نام پہلے راج گھاٹ تھا۔ اب راج گھاٹ جنجھری مسجد میں شامل ہو گیا ہے سونبرلیس کا نام زمین سپاہ ہے۔ قانون گو ٹولہ بھی اس وقت سپاہ میں شامل ہے شاہ چپ کا نام بلوچ ٹولہ ہو گیا ہے۔ قطب گنج کا نام خواجہ دوست پڑ گیا ہے۔ مچھرہٹہ کا قدیم نام بازار لاڈخاں باگا تھا۔ اس وقت مچھرہٹہ مشہور ہے۔ سندرداس بھی ایک قدیم محلہ کا نام تھا۔ جو اس وقت مچھرہٹہ میں شامل ہو گیا ہے۔ سونی ٹولہ بھی خواجہ دوست میں شامل ہے۔ بازار آہکلہ ڈھال گر ٹولہ میں شامل ہو گیا ہے۔ خان خاناں کا نام نخاس ہو گیا خسرو کا نام دلازاک پڑ گیا ہے۔ موکھری ٹولہ۔ کرارکوٹ کے نام سے مشہور ہو گیا۔ بشیر گنج کا نام اردو پڑ گیا۔ آدم خاں کا نام فیروز شاہ پور ہو گیا۔ مصطفےٰ آباد کا نام بھنڈاری پڑ گیا ہے بازار الف خاں کا نام عبیر گر ٹولہ ہو گیا ہے۔ نظام ٹولہ میر مست میں شامل ہو گیا ہے۔ برہان الدین پور اور شیخ محامد الگ الگ ہیں۔ مصر پور دوسرے محلہ میں شامل ہو گیا ہے۔ محلہ ارزن کا قدیم نام غزنی پور پیران ارزن تھا۔ شیخان صوفی بھی غیر معروف ہو گیا ہے۔ بازار تو لہا بازار بھوا بھی غیر مشہور محلوں میں ہیں۔

ان محلہ جات میں بہت سے محلوں کے نام تبدیل ہو گئے ہیں اور بہت سے محلوں کو استداد زمانہ نے غیر معروف کر دیا۔ اور اب وہ دوسرے محلوں میں شامل ہو گئے ہیں۔ اور

یہی وجہ ہے کہ جون پور کے بہت سے محلے بہت ہی بڑے بڑے ہیں اور بعض محلے بہت ہی چھوٹے ہیں اور اس تبدیلی سے مزارات کی نشاندہی میں فرق آگیا ہے۔

محلہ سپاہ کو عہد ابراہیم شاہ شرقی میں قاضی عبدالمقتدر نے خود آباد کیا تھا۔ ان کے صاحبزادے مولانا خواجگی تھے۔ اور مولانا خواجگی کے بیٹے مولانا سراج الدین منہاج تھے۔ یہ محلہ بہت پرانا ہے۔ پورب دکھن میں آباد ہے۔ رسالداران لشکر ابراہیم شاہ شرقی بحکم بادشاہ اس مقام اور چاچک پور میں آباد ہوئے۔

مولوی خیر الدین صاحب نے لکھا ہے کہ اس محلہ کا نام ابراہیم شاہ نے خود تجویز کیا تھا۔ سرداران لشکر اور علمار کرام نے اس میں سے ایک ایک قطعہ آراضی پسند کرکے مکان تعمیر کیا۔ اس وقت محلہ سپاہ نو محلوں میں شامل ہے

محلہ شیخواڑہ جو پورب طرف آبادی کے تھا۔ عہد ابراہیم شاہ میں ایک کامل بزرگ سلطان محمود کی اس مقام پر سکونت تھی۔ اور اس مقام پر تمام تر شیخ ہی رہتے تھے۔ آج ہر قوم آباد ہے۔

محلہ شاہ چپ عہد قدیم کے درویش کامل اور مجذوب کے نام پر آباد تھا۔ وہ ہر وقت چپ رہتے تھے۔ یہ محلہ دکھن طرف تھا۔ اسی میں باغ عرب تھا۔ جہاں بہرام شاہ عہد شرقی میں رہتے تھے۔ آج بھی بہرام کا گھیرا موجود ہے۔ اس محلہ کے قریب میں دس گھر افغان بلوچ کے تھے اس لئے اس محلہ کو بلوچ ٹولہ کہنے لگے۔ شاہ چپ اور باغ عرب غیر معروف ہوکر ختم ہوگیا اور بلوچ ٹولہ مشہور ہوگیا۔

باغ ہاشم۔ ڈھڑیانہ ٹولہ قدیم محلے ہیں اور زباں زد ہیں۔ محلہ جمال خاں لودی۔ یہ سکندر لودی کے امرا سے ہیں۔ اس محلہ کی حد شرقی شاہ فیروز کے روضہ تک سے اور پچھم میں محلہ سپاہ کی سرحد تک ہے۔ اس میں بلوچی آباد تھے۔ بازار لاڈخاں کے ہر طرف عہد قدیم میں راستہ تھا۔ اور دوکانیں تھیں اور دکھن طرف محلہ جمال خاں سے ملا ہوا تھا۔ اٹھادن مکان تھے۔ اتر طرف شارع عام سے محلہ خواجہ دوست ملا ہوا تھا۔ خواجہ دوست عہد اکبری کے نامور امرار میں گذرے ہیں۔ یہ محلہ انہیں کے

نام سے آباد ہوا۔ اور اب تک آباد ہے۔ یہ بہت بڑا محلہ تھا۔ اس کے اندر بھی دکانیں دو طرفہ تھیں۔ اس میں ۹۷ مکان افغان اور برہمنوں کے تھے۔ اور ایک سرائے خام تعمیر کردہ کرامت خاں تھی۔ اس محلہ میں اور اس سے متصل گھی کی بہت بڑی منڈی تھی۔ اور کوچہ روغن زرد مشہور تھا۔ اور اب اس محلہ کو کوئی نہیں جانتا۔

محلہ تند بھی خاص شہرت کا مالک تھا۔ اس میں چھ محلے شامل تھے نندلال عہد حسین شاہ شرقی میں دیوان تھے۔ جب حسین شاہ نے سکندر لودی سے شکست کھائی۔ اور بنگال بھاگ گیا اور جلال خاں یہاں کا حاکم ہوا تو نندلال جمال خاں کے ذریعہ حاضر خدمت ہوئے۔ ان کی بہت عزت و تکریم کی گئی اور وہ مسلمان ہوگئے نندلال کی سکونت جمال خاں کے قرب میں تھی۔ بڑی عالیشان عمارتیں تعمیر کی گئیں۔ مگر آج ـــ

نہ گورِ سکندر نہ ہے قبرِ دارا
مٹے ناموں کے نشاں کیسے کیسے

سوتی ٹولہ یہ محلہ پچھم دکھن محلہ نند کے واقع تھا۔ پہلے اس محلہ میں دلالان سونا چاندی آباد تھے۔ اس وجہ سے اس نام سے موسوم ہوا اور اب دلال ٹولیہ کہتے ہیں۔ چونکہ یہ محلہ ویران ہوگیا اور اکثر حویلیاں مسمار ہوگئیں اور بربنائے اخلاص کاشتکاروں نے خرید کر آراضی مزروعہ کر لیا۔ اس محلہ کے دکھن ایک بہت بڑا املی کا درخت تھا اس کے متصل پانچ بسوہ آراضی مزروعہ حکیم علی بخش کے قبضہ میں تھی مگر سب فنا ہوگئی

خیرالدین صاحب لکھتے ہیں کہ پہلے اس جگہ مرزا شیخا کا فیل خانہ تھا مرزا شیخا عہد عالمگیری میں یہاں کے تحصیلدار تھے جو اعظم گڈھ کی جنگ میں کام آگئے اعزا ان کی لاش جونپور لاکر نواب ذریہ کے باغ سے متصل دفن کیا۔ قبر موجود ہے محلہ نند کے اتر پچھم اگروال ٹولہ تھا۔ یہ لوگ مہاجنی پیشہ کرتے تھے۔ اس بات کا پتہ نہ چل سکا کہ کس اگروال نے اسے آباد کیا تھا۔

محلہ راسمنڈل محلہ نند سے دکھن پورب کی طرف تھا۔ اس محلے میں ہمن

کثرت سے آباد تھے اور چند حویلیاں بہوران آباد تھے جو کپڑے کے خرید و فروخت کرتے تھے۔ اور دستوریہ کے لقب سے مشہور تھے۔

راسمنڈل میں ایک چبوترہ کا نام تھا۔ جس پر برہمنوں کے لڑکے دسہرے میں رام، لچھمن اور سیتا بن کر بیٹھتے تھے۔ اور رام لیلا کرتے تھے۔ کچھ دنوں کے بعد یہ میلہ ختم ہوگیا اور اس محلہ میں ایک شیوالہ رام پرشاد دستوریہ اور دوسرا شیوالہ شیو ناتھ سند اسی کا تھا۔

محلہ فتوپور محلہ نند کے دکھن و پورب میں واقع ہے اور اس کی پوربی سرحد روضہ جمال خاں سے ملی ہوئی ہے۔ روضہ جمال خاں اور فتوپور کے درمیان ایک راستہ ہے جو دریائے گومتی کو جاتا ہے۔

خیرالدین صاحب لکھتے ہیں کہ اصل میں یہ محلہ افغانوں کا تھا۔ احمد خاں افغان اس جگہ آباد تھے۔ اور اس محلہ کی ملکیت کا دعویٰ کرتے تھے۔ اس محلہ میں پانچ گھر افغانوں کے تھے۔ اور ایک مکان گھر دیو سنگھ بندیلہ کا تھا جو مہاجنی کا پیشہ کرتے تھے اور سولہ گھر نور باف۔ حجام اور دھوبیوں کے تھے۔ کل بائیس گھر تھے۔ بعد کو خواجہ دوست کے لڑکے سید دین علی نے یہاں ایک عالیشان مکان تعمیر کرایا۔ جن کے لڑکے سید غوث علی وکیل اور سید رحم علی تھے۔ جن کی مسجد ابھی موجود ہے۔ اب یہ محلہ بالکل اجاڑ ہوگیا ہے اور تمام زمین مزروعہ ہے۔

مانک چوک۔ اب یہ محلہ کافی پُر رونق ہے۔ اس چوک کو مانک چند دیوان خان خاناں نے ۹۷۲ھ بزمانہ اکبر بادشاہ تعمیر کیا۔ پچھمی حد اس کی محلہ نند شارع عام سے ملتی ہے جو اندرون دروازہ دکھن مانک چوک سے دریا کی طرف جاتا ہے۔ دکھنی حد چک پیار علی پچھم سے پورب محلہ نند واقع ہے اس کے بعد دریائے گومتی ہے

اس مانک چوک کے دکھن عمارت مربع میں تھی۔ اور چار دروازے چاروں طرف تھے۔ اور چاروں طرف سڑک شارع عام تھی جو دروازے کے باہر رواں تھی۔ لمبائی و چوڑائی اس چوک کی ایک سو اٹھاسی فٹ تھی۔ اس کے اندر ۲۹ دکانیں بزازوں کی تھیں اور

خوشبو ساز اور جوتے فروش اس کے علاوہ تھے۔

زمانۂ قدیم میں اس چوک کے اندر جوہریوں اور عطاروں کی دوکانیں تھیں جو ہیرے اور جواہرات کی تجارت کرتے تھے۔ اور ہر دروازے پر عالیشان عمارت تعمیر تھی۔ جس پر شام کو حکام بغرض سیر و تفریح آتے تھے۔ لیکن اب یہ سب خواب و خیال کی باتیں ہوگئیں ہیں۔

دکھن و پورب محلہ تند شامل ہے جو شارع عام قلعہ کی طرف جاتی ہے اس وقت وقت اجاڑ کی صورت ہے۔ چند بے رونق دوکانیں ہیں۔ کوئی خاص بازار نہیں ہے اور نہ خرید و فروخت ہوتی ہے۔ مختلف النوع بے رونق دوکانیں ہیں۔ اسی میں سلام اللہ خوشبو ساز کی بھی ایک دوکان ہے۔ جو عہد قدیم کی یاد تازہ کر رہی ہے۔

اس کے قرب میں سُندر داس محلہ تھا۔ یہ قوم کے کھتری تھے۔ اور بعہد اکبر اعظم دیوان تھے۔ اس وقت مہرہٹہ میں کھتریوں کی کافی آبادی ہے۔

ڈھال گر ٹولہ میں کاریگران آباد تھے۔ جو ڈھالیں۔ تلواریں اور بارود وغیرہ تیار کرتے تھے اور اسلحہ پر صیقل کرتے اور پانی چڑھاتے تھے۔ اور جان خانان محلہ میں جو بعد کو نخاس ہوگیا ہے۔ ہاتھی۔ گھوڑے۔ بیل۔ گائے۔ بکری۔ اونٹ اور چرند و پرند کی خرید و فروخت ہوتی تھی۔ اور بہت بڑا بازار لگتا تھا۔ لوگ دور دراز سے آتے تھے۔ اس وقت مہرہٹہ میں کھتریوں کی تعداد زیادہ ہے

خسرو محلہ جو دلازاک عرف گولر گھاٹ ہوگیا ہے۔ یہاں پہلے بذریعہ کشتی ہر قسم کا غلہ آکر فروخت ہوتا تھا اور عہد قدیم میں یہاں پر دلازاک پٹھان رہتے تھے جو بڑے جنگجو تھے۔ لیکن سب ماضی کی داستان ہوگیا ہے۔

مونگیری محلہ جس کو کرار کوٹ بھی کہتے ہیں۔ قدیم میں اس محلہ کے اندر جو لوگ آباد تھے وہ حماموں کے اندر کام کرتے تھے۔ اور حمام میں غسل کرنے والوں کو غسل کراتے تھے۔ یہ لوگ خود صابن بھی بنالیا کرتے تھے۔ آج ہر قوم کے لوگ آباد ہیں۔ اور مونگیری کا نام اب کوئی نہیں جانتا۔ کرار کوٹ نے شہرت پائی ہے

بشیر گنج محلہ کو بشیر خاں قلعہ دار نے عہد جلال الدین بادشاہ دہلی میں آباد کیا تھا۔ اور اپنی یادگار قائم کی تھی۔ لیکن اب یہ محلہ اردو کے نام سے مشہور ہے۔ گزیٹر کا کہنا ہے کہ اردو اس لئے موسوم ہوا کہ یہاں فوج رہتی تھی۔ سید علی محمد بشیر خاں کا نصب کیا ہوا کتبہ قلعہ کے گیٹ کے سامنے ہے۔

آپ کا مزار محلہ نصیب خاں منڈی یا بشیر گنج یا اردو میں غلہ منڈی کے اتر طرف الٰہی سائیں کی تکیہ میں ایک مقبرہ کے اندر ہے۔ آپ بہت ہی دردمند دل کے مالک عابد و زاہد سخی و فیاض اور خدا ترس لوگوں میں سے تھے جیسا کہ قلعہ کے صدر گیٹ کا کتبہ پڑھنے سے ظاہر ہوتا ہے۔

آدم پور محلہ جو فیروز شاہ کے نام سے موسوم ہے۔ عہد فیروز شاہ کا آباد کیا ہوا ہے۔ اور آدم خاں کا آباد کردہ ہے۔ جو فیروز شاہ کے رسالدار تھے اور اسی اطراف میں ان کا علاقہ اور جاگیر تھی۔ آدم خاں بڑے خدا ترس اور برگزیدہ لوگوں میں سے تھے۔ اور آج ان کی قبر تک کا پتہ نہیں ہے۔

محلہ ارزن نعیم اللہ و عزیز اللہ پسران حضرت خواجہ عیسیٰ تاجؒ کا آباد کردہ ہے۔ اس کا قدیم نام پیران تھا۔ چونکہ دونوں حضرات اپنے وقت کے مشہور پیر اور بلند پایہ مرشد تھے۔ سکونت ایک ہی ساتھ رکھتے تھے۔ اور عوام کے اندر معروف و مقبول تھے۔ اور اسی لئے یہ مقام پیران کے نام سے موسوم ہو گیا۔ اور دوسرے لوگوں کے بیان کے مطابق حضرت شیخ ارذانی محدث نے اسے آباد کیا تھا۔

مصطفےٰ آباد جس کو بھنڈاری بھی کہتے ہیں قاضی غلام مصطفےٰ عرف منجھلے میاں۔ غلام محمد یحییٰ۔ غلام محمد رسول اور غلام محمد عیسیٰ یہ چاروں حقیقی بھائی تھے۔ مورث اعلیٰ اس کا نام محمد تھا۔ چاروں بھائیوں نے اپنے نام سے الگ الگ محلے رسول آباد، عیسیٰ پور، اور یحییٰ پور آباد کیا تھا۔ جو آج بھی زندہ ہیں۔ اور اسی نام سے یاد کئے جاتے ہیں

"بھنڈاری" اس لئے مشہور گیا ہے کہ قاضی غلام مصطفےٰ صاحب غرباء اور مساکین کو بھنڈارہ دیتے تھے یعنی لنگر چلتا تھا اسی وجہ سے اسکو شہرت عام ہوئی ہے

بازار الف خاں جو اب عبیر گر ٹولہ مشہور ہوا ہے۔ الف خاں قوم کے افغان تھے اور یہیں ان کی حویلی تھی۔ انھوں نے اپنے نام سے یہ محلہ آباد کیا۔ اب تک" ایک پتھر جس پر" بازار الف خاں" لکھا ہوا ہے، قاضی ابو البقا صاحب کے احاطہ کی دیوار میں نصب ہے۔ بازار الف خاں محلہ قضیانہ کے نام سے بھی موسوم ہے۔ اور آج کل جو بھی شہرت ہے صرف قضیانہ کو ہے۔ لوگ عبیر گر ٹولہ بھی بھولتے جا رہے ہیں۔

نظام ٹولہ جو اب میر مست کے نام سے شہرت یافتہ ہے۔ اس محلہ میں عہد ماضی میں قاضی نظام الدین کیکلانی کی سکونت تھی۔ شیر شاہ سوری نے آپ ہی سے تعلیم حاصل کی ہے۔ اب یہ محلہ میر مست کے نام سے مشہور ہو گیا ہے۔ گزیٹر کے کہنے کے مطابق یہ محلہ سلطان اشرف کا آباد کیا ہے اسمیں عہد قدیم میں قاضی نظام الدین کا مکان تھا

محلہ رضوی خاں کو مرزا میرک رضوی نے آباد کیا تھا۔ اس میں امیر الامرا بستے تھے۔ مرزا میرک عہد اکبر بادشاہ میں بہت بلند مرتبہ پر فائز تھے اور رضوی خاں کا معزز خطاب رکھتے تھے۔ دریا پار شاہی پل سے متصل پچھم دکھن گوشہ میں واقع سرائے خام میں ایک بلند چبوترے پر آپ کا مزار ہے۔

محلہ اٹالہ یہ محلہ قلعہ کے قریب دو سو قدم کے فاصلے پر اتر جانب واقع ہے۔ چونکہ یہاں پر افواج شاہی کا قیام رہتا تھا اسی مناسبت سے یہ محلہ اٹالہ مشہور ہوا۔ اس مقام پر ابراہیم شاہ نے ایک عالی شان جامع مسجد تعمیر کرائی جو فوجیوں کی مسجد کے نام سے مسجد اٹالہ موسوم ہو گئی اور آج تک اسی نام سے پکاری جاتی ہے۔ بعد کو یہ محلہ رضوی خاں میں شامل ہو گیا ہے اور اٹالہ نام باقی نہ رہا۔

رضوی خاں محلہ جون پور کے سب سے بڑے محلوں میں شمار ہوتا ہے جون پور میں برابر ہی ایک محلے دوسرے محلے میں شامل ہوتے رہے ہیں اس وجہ سے چوحدی میں فرق آتا گیا ہے

کسیری بازار محلہ بھی کرار کوٹ کا حصہ ہے۔ اور لوگ اس کو کسیری بازار ہی کے نام سے جانتے ہیں۔ حالانکہ اصل میں یہ کرار کوٹ ہی ہے اور کسیری بازار بعد کی ایجاد ہے چونکہ یہاں کسیروں کی آبادی کثیر تھی اس لئے اسی کے نام سے موسوم ہو گیا

الفسٹن گنج جدید محلوں میں ہے۔ جس کا نام جون پور کے ایک انگریز جج کے نام پر پڑا ہے جو اب تک کاغذات سرکاری میں موجود ہے۔

ادلند گنج بھی عہد حاضر کا آباد شدہ ہے۔ اور ولند صاحب جون پور کے ایک انگریز جج کے نام سے موسوم ہے۔ جن کا اصلی نام ویلینڈ تھا۔

میاں پور محلہ میاں محمد نوح کے نام پر آباد کیا ہوا ہے۔ یہ محلہ بھی بہت قدیم ہے۔ اور لب دریائے گومتی دکھن طرف آباد ہے۔

جوگیا پور محلہ اصل میں شیخپورہ میں شامل ہے۔ قدیم یعنی شرقی دور میں جیل اور اس کا قرب وجوار علن پور میں تھا۔ یہ محلہ حضرت مخدوم قطب بینار دل رحمۃ اللہ کے صاحبزادے حضرت عبدالسلام قلندرؒ کا آباد کردہ ہے۔ علن پورہ کے حدود بہت دور تک پھیلے ہوئے تھے [1]

محلہ دیوان شاہ کبیر۔ حضرت مخدوم دیوان شاہ کبیرؒ کا آباد کیا ہوا ہے آپ کا انتقال ۹۹۲ھ میں ہوا۔ اب یہ محلہ تاڑتلہ کے نام سے مشہور ہے۔ اسی محلہ میں نواب کا باغ ہے جس میں بابا بیگ جلائر کا مزار پختہ ہے مزار سے متصل ایک بیر کا درخت ہے۔ محلہ تاڑتلہ گومتی ندی کے اتری ساحل پر شاہی پل سے متصل پچھم طرف ہے

طوطی پور حضرت قاضی محمد یوسف کے غلام نے آباد کیا ہے جس کا نام طوطی تھا۔ حضرت قاضی صاحب کا مزار اسی محلہ میں ایک ٹیلہ پر ہے اور غلام طوطی کا مزار محلہ کے اندر آبادی میں ہے۔ ٹیلہ آبادی باہر دریا کی جانب طوطی پور کی سرحد پر واقع ہے

---

[1] جونپور نامہ فارسی خیر الدین۔ گزیٹر جون پور۔ جغرافیہ جون پور۔ کاغذات سرکاری میونسپل بورڈ۔ تحقیق مؤلف

مفتی محلہ سید ابوالبقا کا آباد کردہ ہے جو وہیں رہتے تھے اور ۱۰۴۰ھ میں انتقال کیا۔ آپ بہت بڑے عالم فاضل اور صوفی منش آدمی تھے۔ آپ کی شہرت عہد شاہ جہانی میں دہلی تک تھی۔

خالص پور جسے خالص مخلص صوبیدار نے بہ عہد شرقی سلطنت آباد کیا۔ اس محلہ میں حضرت شیخ معروف بندگی کا مزار ہے۔

سرائے مجاہد۔ پریم راجپور شیخان صوفی۔ مصر پور۔ اور سید راجا گردیزی خاندان کے ایک راجہ مانک پور کے سید محمد یوسف علی تھے ان کا آباد کیا ہوا ہے۔ اور کاغذات سرکاری میں موجود ہے۔ سرائے مجاہد اب غیر آباد ہے۔

پان دریبہ۔ شاہ اسمٰعیل۔ نعیم خاں۔ فیروز تغلق کے لڑکے کے نام سے آباد ہے۔ اور یہاں پر پان کی بہت بڑی منڈی ہے۔ اور روز صبح کو بازار لگتا ہے۔

محال غازی اکبر کے زمانے کے ایک معزز شخص غازی خاں کا آباد کیا ہوا ہے اور زیادہ تر فرزدہ ہے۔ غازی خاں کا منہدم روضہ کنگھرے میں ہے۔

شیخ یحیٰی۔ یہ اکبری دربار کے ایک شاعر اور پہلوان تھے۔ ان کا نام محمد یحیٰی تھا۔ ان کے نام سے یہ محلہ آباد ہوا۔ جگدیشپور اس میں ایک صدر امام باڑہ ہے بیگم گنج راجے بی بی کے نام سے آباد ہوا ہے۔ شیخ محامد ملا شیخ محامد کا آباد کیا ہوا ہے۔ ملا ٹولہ «چھتار» بازار بھوا اس محلہ میں پہلے بھوپ نیواری رہتے تھے ان کے نام سے بازار بھوا پڑا۔ عبیر گر ٹولہ پہلے عبیر بنتی تھی اسی سبب سے اس کا نام عبیر گر ٹولہ پڑ گیا۔ محلہ اجمیری جون پور کی حکومت شرقی کے زمانہ میں یہاں ایک اجمیری شاہ رہتے تھے آپ کسی سے بیعت نہیں تھے اور حضرت خواجہ غریب نواز کے عاشق زار تھے اور یہی عشق تھا جس نے براہ راست ان کی راہ نمائی کی اور بہت زیادہ آپ کی روح مبارک سے فیض حاصل کیا اور واصل بحق ہو گئے اور یہیں بلندی پر ان کا مزار ہے۔ یہ محلہ ان کے نام سے موسوم ہوا۔ شاہ غلام رسول کا خاندان ان کے مکان کا مالک ہوا۔

باغ ہاشم۔ سرائے فتا اور کوٹھیا بیر یہاں اس نام کا ایک مسخرہ تھا۔ حمام دروازہ

یہاں ایک حمام ترکی قوم کا بنوایا ہوا تھا اس لئے اس کا نام حمام دروازہ موسوم ہوگیا ہے شیخ برہان الدین ایک بزرگ تھے جو یہاں ۹۴۷ھ میں انتقال کرکے دفن ہوئے یہ محلہ انھیں کے نام سے موسوم ہوئے۔ اور اسی محلہ میں ان کا مزار بھی ہے اور گلی میں اونچائی پر واقع ہے۔ بازار توبہا مخدوم شاہ بڑے ایک صوفی مشرب بزرگ تھے انتقال کے بعد یہیں دفن ہوئے۔ ان کے نام سے یہ محلہ آباد ہے۔ میلوں ان کی زمین تھی۔ اس محلہ میں آج کل جو لوگ آباد تھے وہ مخدوم شاہ بڑے کی رعیت ہیں۔

مخدوم شاہ اڈہن یہ محلہ حضرت مخدوم شاہ اڈھن کے نام سے آباد ہے جن کا انتقال ۹۷۰ھ میں ہوا۔ اسی محلہ میں آپ کا آستانہ ہے۔ اور آپ کے متعلقین کے خلفار کے مزارات ہیں۔ عالم خاں، عالم گنج، باغیچہ عمر خاں، سکھی پور، ہرکھ پور، دھنوپور شکر منڈی، عمر خاں حسین شاہ کے پوتے کے نام سے موسوم ہے جو ہمایوں کے نام سے یہاں گذرا۔ محلہ ارزن۔ یہ محلہ مخدوم شاہ ارزن کے نام سے موسوم ہے جو کہ ۱۰۴۲ھ میں یہاں دفن ہوئے۔ روضہ ارزن، اسی کے قریب یہ محلہ واقع ہے۔[1]

---

[1] گزیٹر جون پور، سرکاری کاغذات، سروے رپورٹ۔ ویلر رپورٹ۔ جغرافیہ جونپور فارسی قلمی۔ مولوی نثار علی مچھلی شہری۔ جو مچھلی شہر کے رئیس کلیم جعفری کے کتب خانہ میں تھی۔ اب یہ کتب خانہ معدوم ہوگیا ہے۔

# تاریخی مسجدوں مقبروں مندروں و مزاروں کی نشاندہی

ابراہیم شاہ شرقی نے ۱۴۰۸ء میں اٹالہ مسجد کی تعمیر کی ہے۔ یہ مسجد محلہ رضوی خاں میں واقع ہے۔ قلعہ شاہی کو فیروز شاہ نے ۱۳۶۲ء میں تعمیر کرایا۔ یہ قلعہ محلہ کرار کوٹ میں ہے۔ جامع مسجد کو حسین شاہ شرقی نے ۱۴۵۲ء میں تعمیر کرایا ہے۔ یہ مسجد محلہ عمر خاں میں واقع ہے۔ جھنجھری مسجد کو ابراہیم شاہ شرقی نے ۱۴۱۷ء میں تعمیر کرایا۔ یہ مسجد محلہ سپاہ میں واقع ہے اور اپنی نازک جالیوں اور خوب صورت جھنجھریوں کی وجہ سے بہت مشہور رہی ہے۔ چار انگلی مسجد کو ابراہیم شاہ شرقی کے ناظم خالص مخلص نے تعمیر کرایا۔ یہ مسجد محلہ بازار بھوا میں ہے۔ لال دروازہ مسجد کو راجے بی بی زوجہ محمود شاہ شرقی نے ۱۴۴۷ء میں تعمیر کرایا ہے۔ یہ مسجد محلہ لال دروازہ میں ہے۔

دبیر الملک قتلغ خاںؒ کا عظیم الشان مقبرہ فیض باغ (باغ کہنہ) میں ہے آپ شرقی دور میں وزیر سلطنت شرقیہ تھے۔ حضرت شیخ صلاح الدین خلیل قاضیؒ کا مقبرہ محلہ عمر پور، ہر بند حسن پور میں ہے۔ آپ ۲۰ رسال تک جون پور میں عہدہ قضا پر فائز رہے۔ عیدگاہ شاہی کو اکبر اعظم کے عہد حکومت میں منعم خاں خانِ خاناں نے خواجہ دوست وزیر تعمیرات کی زیر نگرانی تعمیر کرایا ہے۔ یہ عیدگاہ محلہ کٹگھرہ میں واقع ہے شیر زماں خاں عہد فرخ سیر میں جون پور کے ناظم تھے ان کا مقبرہ محلہ کٹگھرہ لب دریائے گومتی واقع ہے۔ نواب غازی خاں عہد اکبر اعظم میں بڑے بڑے عہدوں پر فائز تھے۔ ان کا مقبرہ منہدم کھنڈر شدہ محلہ کٹگھرہ میں ہے۔ مرزا ہندو بیگ کا نصف منہدم مقبرہ عمر پور، ہر بند حسن پور میں ہے۔ آپ عہد ہمایوں میں مختلف عہدوں پر فائز تھے۔ ملک عماد الملک وزیر سلطنت شرقیہ کا عظیم الشان مقبرہ فیض باغ (باغ کہنہ) میں ہے

میر جعفر علی خاں کا مقبرہ کلب گھر سے متصل واقع ہے۔ ظفر آباد میں حضرت مخدوم شیخ صدر الدین چراغ ہندؒ کا عظیم الشان مقبرہ مرجع خلائق ہے۔ اس سے متصل سیکڑوں شہدا کے مزارات ہیں۔ آپ اپنے عہد کے سہروردیہ سلسلہ کے عظیم اولیار کبار میں گزرے ہیں۔ سید اسد الدین آفتاب ہند کا روضہ و مسجد ظفر آباد میں لب دریائے گومتی واقع ہے۔ آپ کا شمار اولیار کبار و فضلار روزگار میں تھا۔ حضرت ملا قیام الدین چشتی سہروردیؒ کا عظیم الشان مقبرہ لب دریائے گومتی ظفر آباد میں واقع ہے۔ ملا بہرام منطقیؒ کا مقبرہ جامع مسجد ظفر آباد میں زیارت گاہ خاص و عام ہے۔ جامع مسجد ظفر جونپور کی تمام مسجدوں اور تاریخی عمارتوں سے بھی زیادہ قدیم ہے۔ اسکو شاہزادہ ظفر نے تعمیر کرایا تھا۔ حضرت قاضی جلال الحق ناصحیؒ کا روضہ بھی ظفر آباد میں ہے۔ آپ اپنے وقت کے پیشوائے زمانہ تھے۔ حضرت شیخ مرتضےٰ کوٹی کا مقبرہ ۸۰۰ سال قدیم ہے۔ آپ کا شمار ظفر آباد کے اولیار کبار میں ہے۔ اسی طرح ظفر آباد میں شیخ صلاح خاں اور رعنا خاں کا بھی عظیم الشان مقبرہ شکستہ حالت میں ہے اور اپنی قدیم عظمت و رفعت کی تاریخ بیان کر رہا ہے اور ہماری بے حسی پر نوحہ کناں ہے

پنجہ شریف جونپور محلہ بابو پور میں واقع ہے اور یہیں حضرت عباس علمبردار کا بھی روضہ ہے۔ یہ تاریخی مقام شیعہ حضرات کی عظیم زیارت گاہ ہے۔ قدم رسول کا روضہ حسین آباد میں واقع ہے۔ دوسرا قدم رسول محلہ بلوچ ٹولہ میں ہے۔ اس سے متصل اور زیارت گاہ ہے۔ پنجہ شریف حمزہ پور موضع حمزہ پور میں واقع ہے اور اس کے اندر بھی دوسری زیارت گاہیں ہیں۔ کربلا امام پور موضع امام پور میں واقع ہے اور یہ کربلا بالکل کربلائے معلیٰ کے نقشہ پر ہے۔ کربلا امام پور کے قرب میں غوث پور ہے جہاں روضہ غوث پیر ایک عظیم زیارت گاہ ہے۔ صدر امام باڑہ بھی ایک تاریخی عمارت ہے اور محلہ جگدیشپور میں واقع ہے۔ کلو مرحوم کا امام باڑہ محلہ مخدوم شاہ اڈھن میں ہے۔ جونپور میں اسلام کا چوک بھی بہت مشہور ہے۔ ایک قدم رسول موضع زمین مبارک میں ہے جہاں پر کئی ایک بزرگان دین کے مزارات ہیں۔ ایک عظیم الشان مسجد حکیم محمد کمال کی اکبر اعظم کے

دورِ حکومت کی تعمیر شدہ ہے اور محلہ تاڑتلہ (کیری بازار) میں واقع ہے۔ جہاں پنجوقتہ نماز و جمعہ ہوتا ہے اس پر کئی کتبات نصب ہیں۔ دوسری نواب محسن ذوالقدر کی تعمیر کردہ سنگین مسجد مدرسہ، ایمانیہ ناصریہ کے قریب میں واقع ہے۔ یہ بھی اکبر اعظم کے دور کی ہے اور اس میں بھی کئی کتبات نصب ہیں۔

ملا شیخ محامد کی تعمیر کردہ ایک مسجد محلہ شیخ محامد میں واقع ہے اور وہیں پر آپ کا مزار بھی ہے۔ اسی طرح کی ایک قدیم مغل دور کی مسجد محلہ شیخ محامد میں کامل شفیقی کے مکان کے پورب میں ہے اور قبرستان سے متصل پورب سمت واقع ہے۔ جہاں اہل محلہ اذان دیتے اور نماز پڑھتے ہیں۔ اور اسی طرز اور اسی دور کی دوسری تاریخی مسجد محلہ جوگیا پور میں لب سڑک واقع ہے جس میں سڑک کے رُخ پر دوکانیں تعمیر ہو گئی ہیں۔ حضرت ملا محمود جونپوری مصنف شمس بازغہ کی تعمیر کردہ عہد شاہ جہانی کی مسجد بھی ساجدہ نیشنل گرلس کالج سے متصل واقع ہے۔ یہ مکان انھیں کے خاندان والوں سے متعلق ہے۔ یہ مسجد بھی اپنے اندر ایک علمی اور تاریخی حیثیت رکھتی ہے۔ مسجد دیوان شاہ کبیر تاڑتلہ میں واقع ہے جو بابا بیگ جلائر ایک عقیدت مند نے تعمیر کرائی تھی جن کا مزار نواب کے باغ میں بیر کے درخت کے پیچھے ہے۔

حضرت خواجہ عیسیٰ تاج چشتی شرقی دور کے فضلاء روزگار اور اولیاء کبار میں تھے۔ آپ کا روضہ محلہ ارزن میں ہے۔ حضرت حمزہ چشتیؒ کا عظیم الشان روضہ بشیر پور میں زیارت گاہ خاص و عام ہے۔ جمال خاں لودی کا عظیم الشان مقبرہ محلہ جمال خاں بلوچ ٹولہ میں ہے اور حضرت جمال خاں لوہانی کا عظیم الشان مقبرہ خاص حوض محلہ چتر ساری میں واقع ہے۔ جہاں پر شیر شاہ سوری نے رہ کر حضرت قاضی نظام الدین کیکلانی سے تعلیم حاصل کی ہے۔ بشیر خاں قلعہ دار شاہی کا روضہ محلہ اردو میں واقع ہے۔ اور حسن رضا بیگ کا سنگین مقبرہ بابو پور میں ہے۔ فیروز شاہ گورنر کا عظیم الشان قابل دید مقبرہ محلہ سپاہ میں واقع ہے۔

یہاں کے مندروں میں شیتلا چوکیا کا مندر مورتی کے لحاظ سے بہت

ہی قدیم ہے اور ہندوؤں کی عظیم زیارت گاہ ہے۔ اسی طرح اچل دیوی کا مندر محلہ راسمنڈل گومتی کے کنارے بے حد قدیم ہے۔ شری یمدگن رشی کا یادگاری مندر موضع جمیتھا میں واقع ہے اور ایک عظیم یادگار کو اپنے سینے سے لگائے ہوئے ہے بابا باری ناتھ کا مندر اردو میں ہے جو کن پھٹے سادھوؤں سے متعلق ہے۔ شری شیوجی کا عظیم الشان مندر دصرما پور میں ہے۔ اور ہندوؤں کی خاص شہری زیارت گاہ کے خاص منادر میں ہنومان گھاٹ کے کئی ایک منادر جو شاہی پل اور تاریخی مسجد مسجد متجاب الدعوات کے درمیان واقع ہیں۔ یہاں ہر منگل کو میلہ لگتا ہے۔ کرار بیر کا مندر بھی قلعہ کے نیچے بڑی قدامت اور اہمیت کا حامل ہے یہاں برابر عظیم الشان میلہ لگتا رہتا ہے۔ میر رستم علی کا عظیم الشان مقبرہ خاصن پور میں ہے

دارا شکوہ کی تعمیر کردہ ایک عظیم الشان مسجد محلہ میاں پور میں لب دریائے گومتی ہے۔ اسی طرز کی ایک دوسری مسجد دارا شکوہ نے حضرت شاہ فتح قلندرؒ قلندر پوری کے روضہ سے متصل تعمیر کرائی جو حضرت شاہ صاحب سے عقیدت پر دلیل ہے

# عرب ہند تعلقات اور ہند میں صوفیہ کے اثرات پر ایک نظر

## ہزاروں سال پہلے کا بھارت

اس میں ذرا بھی شک نہیں کہ ہندوستان پر عربوں کے فوجی حملوں سے سیکڑوں نہیں بلکہ ہزاروں سال قبل اس ملک میں عربوں کا آنا جانا اور یہاں کے باشندوں سے بڑا میل جول تھا۔ آسمانی کتاب توریت سے بھی یہ بات ثابت ہوتی ہے حضرت عیسیٰ مسیح علیہ السلام سے دو ہزار برس قبل جو عرب تاجر مصر کو جایا کرتے تھے انکے سامان تجارت میں لوبا، تیز پتہ اور مسالہ ضرور ہوتا تھا جو ہندوستان کے علاوہ کسی بھی ملک میں نہیں ملتا ہے۔ مسٹر الفسٹن نے تاریخ ہند میں لکھا ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دو نسلوں کے بعد حضرت یوسف علیہ السلام کے عہد زریں میں عربوں کے اس تجارتی قافلہ کو اسی راستہ سے جاتا ہوا پاتے ہیں اور یہ وہی تجارتی قافلہ ہے جو حضرت یوسفؑ کو مصر پہونچاتا ہے۔[1]

مذکورہ بالا راستہ کا ذکر یونانی مؤرخ نے بھی کیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے عہد سے لیکر مارکو پولو اور واسکوڈی گاما کے وقت تک ہندوستان کی تجارت عربوں ہی کے ہاتھ میں رہی ہے۔[2]

---

[1] پیدائش آیت ۳۰، ص ۲۵

[2] تاریخ ہند مسٹر الفسٹن گورنر بمبئی

## عرب تاجروں کا سمندری راستہ

ہندوستان کے نامور محقق اور مؤرخ سید سلیمان ندوی نے بڑی تحقیق سے مفید مطالب باتیں تحریر کی ہیں۔ عرب تاجر آج سے ہزاروں سال قبل ہی سے بھارت کے ساحلی علاقوں میں آتے رہے۔ یہاں کی تمام پیداوار کو مصر اور شام کے راستہ سے یورپ تک پہونچاتے تھے۔ اور وہاں کی چیزوں کو بھارت کے جزائر میں لاتے تھے اور وہ اس طرح تمام سامان تجارت کو چین اور جاپان تک لیجاتے تھے۔ عربوں کا راستہ اس طرح تھا۔ وہ مصر اور شام کے شہروں سے چل کر خشکی کے راستہ سے لال ساگر کے کنارے کنارے عرب ہوتے ہوئے یمن تک پہونچتے تھے۔ وہاں سے بادبانی کشتیوں پر بیٹھ کر کچھ تو افریقہ و حبشہ کو چلے جاتے تھے اور کچھ وہیں سے سمندر کے کنارے کنارے حضرموت، عمّان، بحرین اور عراق کے کناروں سے ہوتے ہوئے فارس کی کھاڑی کے ایرانی ساحل سے ہوکر یا تو بلوچستان کی بندرگاہ تیز میں اتر پڑتے تھے یا پھر آگے بڑھکر سندھ کی بندرگاہ دیبل (کراچی) میں چلے آتے تھے اور پھر اور آگے بڑھ کر گجرات اور کاٹھیاواڑ کی بندرگاہ تھانہ (بمبئی) کھمبات چلے جاتے تھے، پھر آگے بڑھتے تھے اور سمندری راستے سے ہوتے ہوئے کالی کٹ اور کنیا کماری تک پہونچتے اور مدراس میں ٹھہرتے تھے۔ اور کبھی سرندیپ (لنکا) انڈمان ہوکر بنگال کی کھاڑی میں داخل ہوتے اور یہاں کی دو ایک بندرگاہوں کو دیکھتے ہوئے برما اور سیام ہوکر چین چلے جاتے تھے اور پھر اسی راستے سے واپس آجاتے تھے۔ [1]

## باہر سے آنے اور جانے والی اشیاء

ہندوستان سے عرب کون کون

---

[1] مسلم ثقافت ہندوستان میں ص ۳۶ ، مطبوعہ پاکستان، عرب اور ہندوستان کے تعلقات سید سلیمان ندوی۔ مطبوعہ دارالمصنفین اعظم گڈھ۔

سی اشیاء باہر لے جاتے تھے اس کے متعلق عرب کے قدیم سیاح اور مؤرخ ابوزید سیرانی نے اس طرح بیان کیا ہے :

"ہندوستان کے سمندروں میں عنبر اور موتی ملتا ہے۔ اس کے پہاڑوں میں جواہرات اور سونے کی کانیں ہیں، یہاں کے ہاتھیوں کے منہ میں ہاتھی دانت ہیں۔ اسکی پیداوار میں آبنوس، بید، عود، کافور، لونگ، جائفل، بکم، صندل اور بہت قسم کی خوشبودار چیزیں پیدا ہوتی ہیں۔ یہاں کے پرندوں میں طوطا، سرخاب، چکور اور مور حسن اور دلکشی میں جواب نہیں رکھتے ہیں۔ اس سرزمین کا ایک ایک ذرہ مشک اور زعفران کے مثل پاکیزہ اور خوشبودار ہے۔"

اس کے علاوہ عرب کے دوسرے سیاحوں اور مؤرخین نے ہندوستان سے باہر جانے والی اشیاء کو اس طرح بیان کیا ہے وہ لکھتے ہیں کہ "صندل، کافور، لونگ، جائفل، کباب چینی، ناریل، سن کے کپڑے، روئی کے مخملی کپڑے اور ہاتھی سرندیپ سے یاقوت، موتی، بلور ملابار سے کالی مرچ گجرات سے، سیسہ دکھنی ہندوستان سے، بکم سندھ سے اس کے علاوہ بید اور بانس بنگال سے"۔[1]

اس کے علاوہ دوسرے عرب مؤرخین اور سیاحوں کے بیان سے واضح ہوتا ہے کہ سنترہ، لیموں، ریوند چینی، جاوتری، دارچینی، کیلے، توتیا، ساگون کی لکڑی تلواریں، سونٹھ، سپاری، ہرّا، بہرّا، نیل، باریک کپڑا، گینڈے کی کھال اور اس کے علاوہ بے شمار چیزیں عرب تاجر ہندوستان سے لیجاتے تھے اور تمام ملکوں میں سپلائی کرتے تھے، اس کے بدلے میں ہندوستان مصر سے زمرد کی انگوٹھیاں، اصلی موتی و دوسرے قیمتی پتھر روم سے ریشمی کپڑے، پوستین اور تلواریں فارس سے گلاب کا عرق، بصرا سے کھجوریں اور عرب سے گھوڑے منگواتا تھا۔ اس طرح عربوں اور

---

[1] ابوزید سیرانی ص ۱۳۵، ابن خورداذبہ کتاب المسالک والممالک ص ۶۱، آثار البلاد قزوینی ص ۹۲، مسلم ثقافت ہندستان میں ص ۲۹۔

ہندوستانیوں میں بہت ہی قدیم سے تعلقات چلے آرہے ہیں اور ایک دوسرے سے بہت قریب ہو گئے تھے ۔

## مسلمان عربوں کی آمد

اسلام کی آمد کے بعد جو عرب سمندری راستے سے تجارت کیلئے ہندوستان آئے وہ مسلمان تھے اور اپنے نئے مذہب کی تبلیغ میں سرشار تھے اور پہلے سے زیادہ مہذب اور بااخلاق تھے۔ انہوں نے جنوبی ہند میں کئی جگہوں پر اپنی نوآبادیاں قائم کیں۔ سرندیپ (لنکا) کی ایک پہاڑی پر بہت دنوں سے ایک نقش قدم چلا آرہا ہے۔ ہندو اس کو شیوجی کا نقش پا کہتے ہیں۔ بودھ مذہب والے شاکیہ منی گوتم جی کا نقش قدم اور شامی لوگوں کا کہنا ہے کہ جب حضرت آدمؑ جنت سے زمین پر آئے تو وہ لنکا کی پاکیزہ زمین تھی جس نے انکے نقش قدم کو بوسہ دیا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ اسلام کے آغاز ہی سے کثیر تعداد میں سیاحوں، بزرگوں، سنتوں اور بھگتوں کی آمد اس نقش قدم کی زیارت کیلئے رہی ہے۔ [1]

## ہندوستان کے مال وزر میں اضافہ

مسلمانوں کی آمد کے بعد تجارت سے عرب اور جنوبی ہند کے مال وزر میں بہت ہی اضافہ ہوا۔ ولبھ رائے کا پایۂ تخت مہانگر سونے کا شہر تھا۔ جزیرہ جاوا کے پایۂ تخت کے بازار میں دوکانوں کا شمار مشکل تھا۔ صرف سونے چاندی کی ۸۰۰ دوکانیں تھیں، عُمان میں موتیوں کا ایک سوداگر تھا جس نے ایک بار ایک نایاب موتی حاصل کیا جسکی قیمت بغداد کے بادشاہ نے ایک لاکھ دی تھی۔ ایک ملاح کا بیان ہے جو سمندروں کے ذریعہ سامان تجارت لیجاتا تھا کہ ۹۸۱ء میں وہ ہندوستان سے سامان تجارت لیکر عُمان گیا۔ اس کے جہاز پر اتنا زیادہ مال تھا

---

[1] مسلم ثقافت ہندوستان میں ص۴

کہ وہاں کے حکمراں نے ٹیکس کی شکل میں چھ لاکھ دینار وصول کیا۔ یہ دس لاکھ دینار کے علاوہ تھا جسکو اُس نے اپنی مرضی اور مروّت سے معاف کر دیا تھا۔ اسی طرح کالی کٹ اور کارومنڈل کے راجہ اس سمندری تجارت کے ذریعہ بہت ہی مالدار ہوگئے تھے اور ہندوستان کے راجاؤں اور عربوں سے بھائی چارے کا رشتہ اور تعلق تھا۔

کہا جاتا ہے کہ اُسی سال سرندیپ سے ایک اور جہاز آیا اُس نے بھی چھ لاکھ دینار ٹیکس ادا کیا۔ کارومنڈل کے ایک راجہ کے مرنے پر اُس کے ایک مسلمان ملازم کو جو سونا اور جواہرات ملے اس کے اٹھانے کیلئے سات ہزار بیلوں کی ضرورت پڑی تھی، اسی کارومنڈل کے ساحل پر جب علاؤ الدین خلجی کے سپہ سالار ملک کافور نے فتح پائی تو اس کو مال غنیمت میں دوسری تمام چیزوں کے علاوہ چھیانوے ہزار من سونا اور ۵۰۰ من موتی حاصل ہوا۔ یہاں پر یہ بات ذہن نشیں رہے کہ علاؤ الدین خلجی کے عہد میں من چودہ سیر کا ہوتا تھا۔ اس حساب سے مذکورہ بالا سونے کا وزن چھبیس لاکھ اٹھائیس ہزار پونڈ ہوتا ہے۔ بھارت اُس وقت سونے کی کان تھا اس کا اصلی سبب عرب اور دوسرے ملکوں سے محبت کا برتاؤ اور تجارتی سامان کا لین دین تھا یہی محبت اور اخلاق کا مظاہرہ تھا جس نے ہندوستان کو دوسرے ملکوں میں شہرت یافتہ بنایا ہے۔ [۱]

## ہندوستانی تمدّن کے ارتقا میں مسلمانوں کا حصّہ

ہندوستانی تمدن اور تہذیب کے ارتقا میں مسلمان فاتحین کا زبردست اثر تھا۔ ڈاکٹر تاراچند ہندوستان

---

[۱] عجائب الہند ص ۱۳۶، ص ۱۰۸، ص ۱۳۰، ص ۱۵۵، جوامع التواریخ انگریزی مسٹر ایلیٹ ص ۶۹ و ۷۰، اول، فیروز شاہی، ضیاء برنی ص ۳۳۳، خزائن الفتوح امیر خسرو ص ۱۷۵، مسلم ثقافت ہندوستان میں، ص ۱۱۱، ہندوستان اور عرب کے تعلقات،

کے نامور مؤرخ کی رائے ہے کہ " تیرہویں صدی کا آغاز ابھی مشکل ہی سے ہوا تھا کہ شمالی ہند کی فتح مکمل ہوگئی۔ چوتھائی صدی کے اندر ہی مسلمان فوجیں پنجاب سے لیکر آسام تک اور کشمیر سے لیکر وندھیاچل تک سارے ملک پر چھا گئیں۔ راجپوت راجاؤں کی طرف سے مزاحمت بس برائے نام ہی ہوئی۔ اس میں ہر ایک اپنے بل بوتے پر لڑا لیکن کوئی دانائی اور دوراندیشی کا ثبوت نہ دیا کیونکہ آپس میں اتحاد نہ تھا۔ پھر ایک صدی اور گذری کہ سارا ہندوستان میسور تک مسلمانوں کی گرفت میں تھا۔" [1]

بظاہر دیکھنے سے تو ایسا لگتا ہے کہ ان فتوحات سے ہر چیز تتر بتر ہوگئی۔ اور ہندو مذہب کو بھی زبردست دھکا لگا۔ لیکن ایک منتشر ہندوستان کو متحد کرنا بھی بہت بڑا کام تھا۔ اس کے علاوہ سلاطین دہلی و جونپور نے کسی قسم کا ظلم و ستم روا نہ رکھا بلکہ اپنی حکومت کے ہر شعبۂ زندگی میں ہندوؤں کو ضرور ملازم رکھتے تھے جبکہ محمود غزنوی کے ساتھ کثیر تعداد ہندو سپاہیوں کی تھی اور وفاداری اور محبت کا یہ عالم تھا کہ محمود کے ہندو کمانڈر تلک نے اس کے مسلمان جنرل نیا لتگین کی بغاوت کو دبا دیا تھا۔ قطب الدین ایبک سے لیکر بہادر شاہ ظفر تک بجز اس کے چارہ نہ تھا کہ ہندو عملہ ملازم رکھا جائے جو ملکی انتظام سے واقف ہو۔ مسلمان اپنے ساتھ سرحد پار سے کاریگر محاسب اور کلرک نہیں لائے تھے۔ انکی تمام عمارتیں بشمول مساجد ہندو کاریگروں نے بنائیں اور اپنے قدیم فن اور طریقوں کو جدید حالات میں ڈھالا۔ اُن کے سکے ہندو ستار ڈھالتے تھے اور اُن کے حساب و کتاب ہندو افسران رکھتے تھے۔ ہندوؤں کے دھرم شاستر کے نفاذ میں برہمن قانون داں بادشاہ کو مشورہ دیتے تھے اور تمام امور میں ہندو منجمین انکی مدد کرتے تھے۔ ڈاکٹر تاراچند مزید فرماتے ہیں کہ :

---

[1] اسلام کا ہندوستانی تہذیب پر اثر ص۱۴۱

"ہندوستان میں جو مسلمان آئے انہوں نے اس ملک کو اپنا وطن بنا لیا وہ چاروں طرف ہندؤں سے گھرے ہوئے تھے، جن سے برابر عناد کی حالت ممکن نہ تھی۔ باہمی میل جول سے ایک سمجھوتے کی راہ نکلی بہت سے لوگ جنہوں نے اپنا مذہب تبدیل کیا تھا وہ اُن لوگوں سے کم مختلف تھے جنھیں انھوں نے چھوڑا تھا۔ اس طرح فتح سے جو دھکا لگا تھا اُسکا اثر کم ہونے پر ہندو اور مسلمان ایک بیچ کی راہ نکالنے پر آمادہ ہو گئے۔ جس سے وہ آپس میں پڑوسیوں کی طرح رہ سکیں۔ ایک نئی زندگی کی تلاش کی کوشش نے ایک نئی تہذیب اور تمدن کو جنم دیا جو نہ خالص ہندو تھی اور نہ خالص مسلم۔ یقیناً یہ ایک ہندو مسلم تہذیب تھی۔ نہ صرف ہندو مذہب، ہندو آرٹ، ہندو لٹریچر اور ہندو سائنس نے مسلم عناصر کو جذب کیا بلکہ خود ہندو تمدن کی روح اور ہندو ذہن میں تبدیلی پیدا ہو گئی اور مسلمانوں نے بھی جواباً ہر شعبۂ زندگی میں تبدیلی پیدا کی۔" [1]

بہر حال بلاد عربیہ سے آئے ہوئے صوفیہ اور علماء نے اپنے اندر بنیادی تبدیلی پیدا کی اور وہ ہندوستانی سنتوں اور بھگتوں کے مرکزی خیال ایک خدا کی پرستش اور اُس کے دھیان کو اپنا لیا۔ اور یہی وجہ تھی ہندوستان کے ہندو ان مسلمان صوفیوں کی صحبت کو اپنے لئے نعمت غیر مترقبہ سمجھتے تھے۔ اس سے باہمی میل جول اور اتحاد کی راہ ہموار ہوئی ہے۔

## باہمی رواداری اور علمی سرپرستی کی جھلک

مسلمانوں کو اس روحانی ملک سے دلی لگاؤ تھا وہ یہاں آئے تو انھوں نے اس ملک کو اپنا وطن بنا لیا اور اس سرزمین میں دفن ہونا باعث فخر سمجھا سماجی زندگی میں وہ مل جل کر رہنا پسند کرتے تھے باہمی اتنا اتحاد پیدا ہوا کہ صرف تہذیبی ہی نہیں بلکہ مذہبی لین دین ہوا۔ بہت سے مسلمان حکمراں علوم و فنون کے

---

[1] اسلام کا ہندوستانی تہذیب پر اثر ص ۱۲۳-۱۲۴

بڑے ہی سرپرست ہوئے ہیں جنھوں نے نہ صرف فارسی عربی کو فروغ دیا بلکہ سنسکرت زبان اور ہندوستانی ادب اور سائنس کی بھی دل کھول کر سرپرستی کی ہے۔ اسی شاہانہ سرپرستی میں بے انتہا سنسکرت کی کتابیں فارسی اور عربی زبانوں میں ترجمہ کی گئیں۔ بہت سے حکمرانوں نے خود سنسکرت زبان کو حاصل کیا۔ اور مغلوں کے عہد میں شاہانہ سرپرستی اتنی بڑھ گئی کہ علمار کرام کو سنسکرت زبان کی واقفیت ضروری قرار دی گئی اور سنسکرت زبان کی مذہبی، ادبی، نجوم اور طب کی کتابوں کا اس غرض سے ترجمہ کیا گیا کہ ہندوؤں کے علوم وفنون کے خزانے مسلمانوں تک پہونچیں اور وہ اس کے مطالعہ کے بعد اپنے ملکی بھائیوں سے اور قریب آئیں۔ یہ تھا قومی یکجہتی اور جذباتی ہم آہنگی اور اتحاد ومحبت کے فروغ کا وہ جذبہ جو سلاطین ہند میں آخر تک قائم رہا۔

ڈاکٹر جیمراج کرونس نے اسلامی ہند میں تعلیم کے ذکر میں لکھا ہے کہ:

"مسلمان بادشاہ اور شاہزادے ہندو ادب کا بھی بڑی دلچسپی سے مطالعہ کرتے تھے، مسلمانوں کی تعلیم میں ہندو ادب و مذہب کا اختلاط اس طرح ہو گیا تھا جس طرح مغل مصوری راجپوتوں کی مصوری سے مل گئی تھی۔ ہندی کے ادب عالیہ کا ترجمہ فارسی میں کیا گیا۔ اور رفتہ رفتہ فارسی ادب سے ہندی ادب متاثر ہوتا گیا۔"

**مؤرخین کی رائے**

پرتگالی مؤرخ نے اس سلسلہ میں بڑے پتے کی بات کہی ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ:

"ہندو مسلمان ایک دوسرے سے مل جل کر رہتے تھے۔ مسلمان بادشاہ ہندوؤں کو بڑے بڑے عہدوں پر مامور کرتے تھے اور اُن کو اعلیٰ منصب عطا کرتے تھے۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ ہندوؤں سے مسلمانوں کے مقابلہ میں کوئی واقعی تفریق نہیں برتی جاتی تھی۔ ہندو اپنے مذہبی فرائض ادا کرنے میں بالکل آزاد تھے۔ اور مسلمان ہندوؤں کے مذہبی

جذبات کا بڑا احترام کرتے تھے"

سر الفرڈ لائل نے لکھا ہے کہ :

" مسلمان حکمراں ہندوستان کی تعمیر اپنے مذہب کے مطابق کرنے کے تخیل سے اتنے دور تھے کہ کبھی مسلمانوں نے اسکی کوشش نہیں کی کہ ملکی نظم ونسق کے بڑے بڑے عہدے صرف مسلمانوں کیلئے مخصوص رہیں اور ہندو آزادانہ طور پر اپنے قدیم قانون ہندو پرسنل لا پر عمل کرنے میں آزاد تھے چنانچہ سر جادو ناتھ سرکار فرماتے ہیں کہ :

" مغلوں کے عہد حکومت کے کچھ فیصلے سنسکرت زبان میں اب بھی موجود ہیں جن سے پتہ چلتا ہے کہ مغلوں کے عہد حکومت میں برہمنوں کی عدالتیں قائم تھیں جنکے ذریعہ مقدمات کے فیصلے منو شاستر کیمطابق کئے جاتے تھے " [1]

## ہندوستانی سیاستدانوں اور حکمرانوں پر ایک نظر

سلاطین دہلی، سلاطین جونپور اور سلاطین بنگال دکن اور کشمیر کا یہی جذبۂ اتحاد ومحبت تھا کہ وہ ملکی مفاد کو اپنے ذاتی مفاد پر ترجیح دیتے تھے اور ہر قیمت پر امن وامان قائم رکھنا انکا مذہبی فریضہ تھا۔ اور آج ذاتی مفاد اور صرف چند، وزیر کرسی کیلئے سیاست داں فسادات وخونریزی کے ذریعہ اپنا اقتدار قائم رکھنے میں کوشاں ہیں اور فریب نظر کیلئے قومی یکجہتی کونسل بھی قائم ہے تاکہ پردہ پوشی رہے۔ ہندوستان کے سیاستدانوں اور حکمرانوں نے اپنے ذاتی مفاد اور اقتدار کیلئے غنڈہ گردی کو راہ دی اور تفریق پیدا کرد، فساد کراؤ، لڑاؤ اور حکومت

---

[1] انڈیا ڈیوائڈڈ، ڈاکٹر راجندر پرشاد۔ پیام مشرق مورخہ ۲۸ فروری ۱۹۵۳ء۔ قوموں کا عروج وزوال ص۶۵۳، مغلوں کا نظام حکومت ص۱۲۰

کردکا اتنا گھٹیا اور گھناؤنا طریقہ اختیار کیا ہے اور ۲۶ سال میں منافرت، فرقہ پرستی اور ذات پات کی تفریق کا ایسا بیج بویا کہ سارا بھارت اُسکی لپیٹ میں آگیا ہے اس منافرت کے تناور درخت نے اپنا سایہ ایسا دراز کیا اور وہ صورت اختیار کی ہے کہ ملک کی سالمیت اور اتحاد اور اُس کے مفاد اور وقار کو سخت خطرہ لاحق ہے۔ جو ہر محب وطن کیلئے سوہانِ روح اور باعث تشویش ہے۔ علامہ اقبال نے دیش پریم کا ایسا لافانی راگ الاپا ہے جو قیامت تک یادگار رہے گا ؎

سارے جہاں سے اچھا ہندوستاں ہمارا ہم بلبلیں ہیں اسکی یہ گلستاں ہمارا
پربت وہ سب سے اونچا ہمسایہ آسماں کا وہ سنتری ہمارا وہ پاسباں ہمارا
مذہب نہیں سکھاتا آپس میں بیر رکھنا ہندی ہیں ہم وطن ہے ہندوستاں ہمارا
یونان و مصر روما سب مٹ گئے جہاں سے ابتک مگر ہے باقی نام و نشاں ہمارا
کچھ بات ہے کہ ہستی مٹتی نہیں ہماری صدیوں رہا ہے دشمن دورِ زماں ہمارا

جس ملک کو ہندوؤں، مسلمانوں اور سکھوں نے اپنے خون سے سینچا اور سب نے ملکر انقلاب زندہ باد کا نعرہ لگایا قید و بند کی صعوبتیں برداشت کیں اور تختۂ دار کو خوشی سے بڑھکر لبیک کہا اور ملک کیلئے اپنی جانیں قربان کر دیں۔ آج ادب و احترام سے اُنکا نام لینا اور ان کے نقشِ قدم پر چلنا تو بڑی بات ہے، نام لینا ہی جُرم میں داخل ہو گیا ہے۔ فخر مشرق علامہ شفیق جونپوری نے کیا خوب کہا ہے ؎

غبارِ راہ بھی اب تو چھپا جاتا ہے نظروں سے سحر کو رونے بیٹھے شام بھی برباد کی اپنے

ان ہی سیاستدانوں کی بنیادی غلطیوں اور خودغرضیوں کی وجہ سے ہمارا ملک آگ اور خون کی ہولی کھیل رہا ہے۔ اور یہ اپنے عشرت کدوں میں مست و بیخود ہیں۔ کیا خوب کہا ہے حضرت فخر مشرق علامہ شفیق جونپوری نے ؎

تمہیں کالی گھٹا کا بھی نہیں پہچاننا آتا نشیمن سے دھواں اُٹھتا ہی تم کہتے ہو ساون ہے

آخر میں مجھے بہت ہی افسوس اور دُکھ کے ساتھ بس یہی کہنا ہے کہ وطن عزیز سے

محبت پیدا کرو ورنہ انجام بہت خراب ہوگا۔

یہ سمجھو گے تو مٹ جاؤ گے اے ہندوستاں والو  تمھاری داستاں تک بھی نہ ہوگی داستانوں میں

اگر اپنا مفاد عزیز نہ ہو تو اس پریشانی سے نجات کا راستہ مل سکتا ہے اور پھر اس روحانی ملک کا شاندار ماضی واپس آ سکتا ہے۔ لیکن یہاں تو ہر شاخ پہ اُلّو بیٹھا ہے انجامِ گلستاں کیا ہوگا۔ چکبستؔ کا خراجِ عقیدت ملاحظہ ہو ؎

گوتم نے آبرو دی اس معبدِ کہن کو  سرمد نے اس زمیں پہ صدقے کیا وطن کو

اکبر نے جامِ الفت بخشا اس انجمن کو  سینچا لہو سے اپنے رانا نے اس چمن کو

بلائے جاں ہیں یہ تسبیح و زنار کے پھندے
دلِ حق بیں کو ہم ہر قید سے آزاد کرتے ہیں
اذاں دیتے ہیں بتخانہ میں جاکر شانِ مومن سے
حرم میں نعرۂ ناقوس ہم ایجاد کرتے ہیں

عدل وانصاف اور علمی سرپرستی اور قدردانی کا نام ونشان مٹ چکا ہے۔ سب لٹیرے اکٹھا ہو کر جسطرح چاہتے ہیں دونوں ہاتھ سے ملک کو لوٹ رہے ہیں اور قانون کا ہاتھ بے بس ہے۔ حکمرانوں کو اپنی کرسی سے زیادہ کوئی چیز عزیز نہیں ہے دیش بھگتوں کی مٹی پلید ہے اور انکی باتوں کو کوئی سننے والا نہیں ہے۔ اور اس قدیم روحانی ملک میں روحانیت کا چرچہ تک نہیں ہے۔ سائنس اور ٹکنالوجی نے دل ودماغ پر پہرے لگا دیئے ہیں۔ بس روحانیت کے تاجدار جو اپنی مزاروں اور سمادھیوں میں آرام کر رہے ہیں انھیں کے دم سے اس ملک کی آبرو قائم ہے۔ اور انھیں بزرگوں کا یہ روحانی تصرف ہے کہ یہ سرزمین خدا کے عتاب سے محفوظ ہے۔

اب ناظرین صوفیائے کرام اور مشائخ عظام کا تذکرہ اور انکی پاکیزہ اتحاد و یکجہتی کی تعلیمات کا مطالعہ فرمائیں جو بلادِ عربیہ اور شام و روم، ترکی، بخارا، ایران و بدخشاں سے طلب روحانیت کیلئے اس ملک میں آئے اور باشندگان ملک کے دل و دماغ

کو اپنی پاکیزہ تعلیمات اور خدائی روشنی سے منور کر دیا۔ اور وہ اپنے مولد و مسکن کو بھی بھول کر اسی ملک کے ہو کر رہ گئے اور اسی کو انھوں نے اپنا وطن عزیز بنا لیا اور انکو ایسی عقیدت و محبت ہو گئی کہ یہاں سے جانا گوارا نہ کیا اور یہیں دفن ہو گئے حقیقت میں یہ وہ ذات بابرکات ہے جو اس ملک کی شان و عظمت ہے۔ اور افسوس کہ انھیں کی طرف سے سخت بے اعتنائی و بے توجہی برتی جا رہی ہے۔ ان کے مزارات کو توڑا جا رہا ہے بے حرمتی کی جا رہی ہے انکی قدر نہ اپنوں نے کی اور نہ غیروں نے۔ یہ اسی ذات بابرکت کا تصرف اور کرامت ہے کہ ہمارا نام و نشان قائم ہے اور امن و سکون نصیب ہے۔

## صوفیائے کرام کا ہند و تہذیب پر اثر

ہندوستان میں عرب ممالک سے صوفیائے کرام کی آمد کا سلسلہ آٹھویں صدی عیسوی سے شروع ہوتا ہے۔ یہ وہ زمانہ تھا جب آفتاب اسلام کو طلوع ہوئے دو سو برس ہو چکے تھے۔ اور روحانیت کی وہ روشنی مندمل ہونی شروع ہو گئی تھی جس نے عرب کے دورِ جہالت کی تاریکی کو منور کر دیا تھا۔ خود عرب میں خلافت کی جگہ ملوکیت کا آغاز ہو گیا تھا۔ اور مسخ شدہ خلافت عرب کے حدود سے نکل کر بغداد پہونچ چکی تھی۔ اس خلافت میں وہ اسلام تو نہیں تھا صرف اُس اسلام کی ایک جھلک تھی اور یہی وجہ تھی کہ اسلام بہت سے فرقوں اور مذہبی عقائد کی آماجگاہ بن گیا تھا۔

اس میں خدا پرستوں کی ایک جماعت تھی جنکی عملی زندگی خدمت خلق اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نقش قدم پر تھی اور وہ اصحاب صُفہ اور قرون اولیٰ کے مسلمانوں کی پاکیزہ زندگی کے ترجمان تھے اور یہ گروہ صوفیہ کرام اور علمائے راسخین کا تھا جن کی پوری زندگی کتاب و سنت کا نمونہ تھی اور یہ پاکیزہ جماعت ان جھگڑوں سے بے نیاز تھی یہ لوگ امن و سکون کے متلاشی تھے اور چاہتے تھے کہ تمام دنیاوی علائق اور تخت و تاج سے الگ ہو کر بس اپنے کو یادِ حق اور خدمتِ خلق میں مشغول رکھیں۔ لیکن چنگیز و ہلاکو کی فتنہ

سامانیاں بلادِ اسلامیہ کو زیر و زبر اور تاخت و تاراج کر رہی تھیں اور ہر طرف بد امنی اور طوائف الملوکی کا بازار گرم تھا۔ اس صورت حال سے خاصانِ خدا و صوفیہ کرام کی یہ جماعت بہت ہی دل برداشتہ تھی اور انھیں یادِ الٰہی کیلئے امن و امان کی تلاش میں ہجرت کرنی پڑی اُس وقت ہندوستان روحانیت کا مرکز تھا اور صوفیہ کرام کے لئے اس سے زیادہ امن و امان کی اور کوئی جگہ نہ تھی۔

بلادِ عربیہ میں مصر و عرب، ایران و ترکی اور شام و روم سے طالبانِ علم و فن اور صوفیہ کرام کی آمد ہندوستان جیسے قدیم روحانی ملک میں شروع ہوگئی۔ یہ ملک زمانہ قدیم سے بہت ہی مہمان نواز واقع ہوا تھا اور یہاں پر بھگتی تحریک اور فلسفۂ اپنشد کی پہلے سے دھوم تھی۔ صوفیہ کرام جب اپنے ساتھ وحدت الوجود کے خالص فلسفۂ وحدانیت کیساتھ داخل ہوئے تو دوسرا ہی نقشہ ہوگیا۔ صوفیہ کرام کے قیام اور اس ملک کو اپنا روحانی وطن بنانے سے یہاں کے رہن سہن اور یہاں کی تہذیب و ثقافت پر اسلام کا بہت گہرا اور نمایاں اثر پڑا۔ یہ اثرات سیاسی، تہذیبی اور مذہبی تھے۔

### سیاسی اثرات

سیاسی اعتبار سے چھٹی صدی عیسوی سے بارہویں صدی تک ہندوستان میں ایک عجیب قسم کی افراتفری پھیلی ہوئی تھی۔ یہاں کی سیاسی وحدت اور سالمیت پہلے سے ہی مفقود تھی، قومی اعتبار سے ملک کے اندر اتحاد نہ تھا وہ رشتۂ یکجہتی جس نے ہندوستان کی پوری آبادی کو باندھ رکھا تھا ٹوٹ چکا تھا۔ سنسکرت زبان دم توڑ رہی تھی۔ صوفیہ کرام نے ہندوستان میں آکر جو سب سے اہم کام کیا، وہ یہ کہ انھوں نے ہندوؤں کو ایک رشتۂ اتحاد کی لڑی میں پرو دیا اور ایک رابطے کی زبان کا تصور دیا جسے ہندی یا ہندوستانی کہا جاتا ہے۔ اس طرح سالمیت اور سیاسی استحکام نہ ہونے پر بھی ہمیں سمجھایا کہ ہم ایک قوم ہیں اور ایک خدا کے بندے اور سب کا پیدا کرنے والا اور پالن ہار ایک ہے۔ یہ کوئی معمولی بات نہیں ہے بلکہ یہ اس ملک کے باشندگان کو بہت بڑی دین ہے۔ اب یہ اور بات ہے کہ ہم میں قومیت پرستی کے

کے فقدان کی وجہ سے صحیح جذبۂ حب الوطنی پیدا ہونے میں صدیاں بیت گئیں۔

### تہذیبی و ثقافتی اثرات

اگر یہ تسلیم کر لیا جائے کہ سماجی تنظیم کی بنیاد اقتصادی ضرورت ہے تو اس نظریہ کے تحت وہ سماج دو طبقوں میں بٹا تھا جسے صوفیوں نے ہندو سماج کہا تھا۔ اس میں ایک طبقہ تھا استحصال کرنیوالوں کا دوسرا طبقہ تھا ان کا جنکا استحصال کیا جاتا تھا۔ پہلے طبقہ کے لوگ اونچی ذات کے لوگ تھے اور دوسرے طبقے کے لوگ پسماندہ تھے جو ملکی زبان میں شودر کہے جاتے تھے۔ اس سماج میں استحصال کا طریقہ سو فیصدی ظالمانہ یا جاگیردارانہ تھا۔ حقیقت تو یہ ہے کہ ہندو سماج اور ان کے دھرم شاستروں کے مطابق جو اکثر برہمنوں کے تصنیف کردہ تھے اُس میں شودروں کی زندگیاں جانوروں سے بھی زیادہ بدتر تھیں علم و ادب کی زبان سنسکرت تھی اور پسماندہ طبقات (شودروں) کو سنسکرت پڑھنے کی مذہبی حیثیت سے اجازت نہ تھی۔ اور نہ وہ علاقائی زبانوں میں تصنیف و تالیف کر سکتے تھے۔ اس طرح پسماندہ ذاتوں کو علم و ادب اور مذہب سے بے بہرہ رکھا جاتا تھا۔ انھیں مندروں میں جانے اور وید مقدس کے منتروں کی جاپ پر بھی مذہبی پابندی عائد تھی اور ویدک دھرم بالکل پنڈتوں کی اجارہ داری اور ملکیت تھا۔ اس ماحول میں ہندوستان کی تین چوتھائی آبادی جنکو شودر کہا جاتا تھا صرف روایت پرست ہو کر رہ گئی تھی اور وہ اس ملک کیلئے ایک عضو معطل تھے۔

ان صوفیہ کرام نے مساوات کے درس کے ساتھ اسلام کا بنیادی تصور اور ایک خدا کی وحدانیت کا جو پیغام پیش کیا اور اپنی عملی زندگی اور اعلیٰ اخلاق و کردار سے اُن کے دلوں کو موہ لیا۔ ایک طرف ہندو سماج جو صدیوں سے ان کا استحصال کرتا چلا آتا تھا اور ان کی زندگی جانوروں سے بھی بدتر تھی، دوسری طرف اسلام کا پیغام جس میں اونچ نیچ اور آقا و غلام کی کوئی تفریق نہ تھی مساوات کا درس تھا ان پسماندہ ذاتوں کیلئے ایک ایسا مذہب ثابت ہوا جو آکاش سے اُترا تھا اور اُس کے سامنے

والے ایسے پاکیزہ اور باخدا لوگ تھے اور انکی زبان میں بلا کے اثرات تھے کہ باشندگان ہند جوق در جوق مسلمان ہونے لگے اور پھر خدا پرستی اور ریاضت و مجاہدہ سے وہ بھی اللہ کے مقرب بندے بن گئے۔ اور اس طرح صوفیہ کرام اور علما رحق نے تبلیغ اسلام کا کارنامہ انجام دیا ہے۔

**مذہبی اثرات**

مذہبی اعتبار سے بھی یہ صوفیہ کرام اِن ہندوستانیوں کی زندگیوں اور انکے رہن سہن پر بہت اثر انداز ہوئے اور یہ وہ دور تھا جب سماج ہر طرح کی مذہبی افراتفری کا شکار تھا۔ لوگ ویدوں اور اُپنشدوں کی مقدس تعلیمات کو بھول چکے تھے صرف خود ساختہ رسم و رواج پر مذہب کی بنیاد تھی۔ رشیوں، منیوں کی پاکیزہ تعلیمات اور انکی مجردانہ زندگی اور عبادتوں اور ریاضتوں کا بس نام ہی نام رہ گیا تھا۔ لوگ شکتی طاقت کو بنیادی طور پر مانتے تھے اور سرجھکانا بھی جانتے تھے لیکن کسکو؟ یہ انھیں معلوم نہ تھا۔ صوفیوں نے اسلام کی وحدانیت کا درس ملک کی عام فہم اور رابطے کی ہندی زبان میں پیش کیا اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ انکا فلسفۂ توحید نہ صرف عوام میں مقبول ہوا بلکہ قدیم مذہبی کتب اور رشیوں ومنیوں کی پاکیزہ تعلیمات سے جُڑ گیا۔ اور باشندگان ہند کو بجائے نفرت وحقارت کے اُن سے قربت ومحبت ہوگئی اور انکی شب و روز کی صحبت سے فیضیاب ہونے لگے۔ جس سے ان کے اندر انقلاب عظیم پیدا ہوا اور انکے دل کی دنیا ہی بدل گئی۔

ان صوفیہ کرام اور علما رحق نے بہت سی مذہبی کتابیں جو سنسکرت زبان میں ہونیکی وجہ سے عام فہم نہ تھیں عام فہم بول چال کی زبان میں ترجمہ بھی کیا جس سے مذہب کے بارے میں عوام کو یہ یقین کامل ہوگیا کہ تمام مذاہب کی حقیقت اور بنیادی تعلیم ایک ہے صرف طریقۂ عبادت اور شرائع کا اختلاف ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ صوفیہ کرام اور علما رحق نے ہندوستان میں انسانی خدمت قومی یکجہتی اور جذباتی ہم آہنگی کا وہ کارنامہ انجام دیا ہے اور خدا سے بچھڑے ہوئے بندوں کو جوڑا ہے جو قیامت تک یادگار رہیگا۔ یہ انسانیت کے عظیم محسن ہیں اور ان کے احسان کو نہ ماننا اور انکی یادگاروں مزارات کا احترام وادب نہ کرنا بہت

بڑی ناشکری اور بے ادبی و ناقابل معافی جرم ہے۔ اگر آج بھی ان صوفیہ کی پاکیزہ تعلیمات کو درسی کتب میں شامل کر کے طلبہ کو پڑھایا جائے اور انکے اتحاد و محبت کے پیغام کو عام کیا جائے تو فرقہ پرستی کی جڑیں کٹ جائیں اور ملک میں بھائی چارگی اور اتحاد و محبت کا بول بالا ہو۔ اس ذات پاکیزہ صفات کے ادب و احترام کے بارے میں عارفِ رومیؒ نے کیا خوب فرمایا ہے ؎

اگر بوسہ بر پائے مرداں زنی — بہ مرضی کہ پیشِ اُمید ت روشنی

ترجمہ: اگر عشق و محبت اور والہانہ عقیدت میں کسی خاصان خدا کے پاؤں کا بوسہ دگے تو اس امر کا قطعی امکان ہے کہ تمہاری اس حُسن عقیدت سے اللہ خوش ہو کر تمہارے قلب کو روشن کر دیگا۔ کیونکہ مردان خدا کا پاؤں خدا کا پاؤں ہے۔ اور حقیقت میں یہ پاؤں اور وہ پاؤں دو نہیں ہیں۔ دوسری جگہ ارشاد گرامی ہے ؎

انبیاؑ و اولیا را حق بداں — سرِ مخفی کردہ ام با تو بیاں

ترجمہ: انبیاء اور اولیاء کو حق سمجھنا کیونکہ وہ ذات حق میں فنا ہو کر بقاباللہ کا درجہ حاصل کر چکے ہیں۔ وہ خدا کی نظر سے دیکھتے ہیں۔ اُسی کے کان سے سنتے ہیں اور اُسی کی زبان سے بات کرتے ہیں۔ اور یہ میں نے پوشیدہ اسرار تم سے بیان کیا ہے۔

حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی سرہندیؒ نے مکتوبات میں تصوف کے دو فوائد بیان فرمائے ہیں ایک یہ کہ اس سے اخلاص حاصل ہوتا ہے جو اعمال کی روح ہے جسکے بغیر ہر عمل بے قیمت ہے خواہ وہ بظاہر کتنا بڑا نظر آئے۔ دوسرا یہ کہ ایمان بالغیب شاہداتی ہو جاتا ہے۔ یعنی اللہ تعالیٰ جو ان ظاہری آنکھوں سے نظر نہیں آتے۔ یا حشر و نشر، برزخ و آخرت کے احوال چونکہ قلب کی آنکھ کو شاہد ہو جاتے ہیں اور ایمان علم الیقین سے عین الیقین اور حق الیقین کے درجہ کو پہنچ جاتا ہے۔ سلئے کوئی چیز ان کیلئے غیب نہیں رہ جاتی۔ ایمان کے دو حصے ہیں اقرار باللسان و تصدیق بالقلب۔ یہ دوسرا حصہ ایمان کا تصوف ہی سے حاصل ہوتا ہے اور یہی اصل ایمان ہے۔ لیکن یہ تمام باتیں بغیر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے حقیقی محبت کے حاصل نہیں ہو سکتی ہیں خدا کی رضا آپ کی محبت میں ہے۔ محب سے محبوب بنانے کا راستہ تصوف ہی سے حاصل ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ سے عشق اس کی ابتدا ہے اور سرور کونین ﷺ سے محبت ہی اس راہ کی انتہا ہے اور جب محبت ہوگی تو ہر وقت اسی سے کام ہوگا۔

# جونپور و شمالی ہند کے علماء کرام و صوفیاء عظام

## صوفیہ کا مقصد زندگی

یہاں پر اس امر کی تلاش ضروری ہے کہ صوفیہ کرام کا مقصد زندگی کیا تھا۔ اور مناسب ہوگا کہ اس کے معنی و مفہوم انکی زندگی میں ہی تلاش کیے جائیں۔ حقیقت یہ ہے کہ خدمت خلق اور محبت الٰہی ہی انکی زندگی کا مقصد تھا۔ چنانچہ حضرت شیخ نظام الدین اولیاءؒ ایک خط میں اسکی وضاحت کرتے ہوئے مولانا فخر الدین مروزیؒ کو لکھتے ہیں کہ سب اصحاب طریقت اور ارباب حقیقت کا اس باب میں اتفاق ہے کہ انسان کی پیدائش کا اہم مطلوب اور بڑا مقصود بندگان خدا کی خدمت اور رب العالمین کی محبت ہے۔"

اور اسی بات کو قرآن حکیم نے یوں کہا ہے کہ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ اور جو لوگ ایمان لائے وہ سب سے زیادہ اللہ سے محبت رکھتے ہیں۔ اور خود رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی، محبت الٰہی میں سرشاری کی زندگی تھی، آپ دعا فرمایا کرتے تھے "الٰہی تو اپنی محبت کو جان سے، میرے اہل و عیال سے اور ٹھنڈے پانی سے بھی زیادہ میری نظر میں محبوب بنا۔"

آپ راتوں کو اتنی دیر تک عبادت کیا کرتے تھے کہ پائے مبارک پر درم آجاتا تھا۔ لوگ یہ سمجھتے تھے کہ آپکی یہ عبادت خشیت الٰہی سے ہے اور چونکہ آپ گناہوں سے پاک و صاف کر دیئے گئے تھے اس لئے آپکو ریاضت شاقہ کی ضرورت نہ تھی۔ آپ نے اس شبہہ کو دفع کرتے ہوئے فرمایا کہ ان عبادتوں کا مقصد محبت الٰہی ہے۔ خشیت الٰہی نہیں۔ اسی لئے ارشاد فرمایا: میری آنکھوں کی ٹھنڈک نماز میں ہے۔ صوفیہ کرام نے اسی محبت کو زندگی کا مقصد قرار دیا تھا۔ صوفیہ کا کہنا ہے کہ محبت ہی راز حیات ہے۔ اگر اسکی آگ دل میں نہ ہو، تو وہ گوشت کا ایک بیجان

ٹکڑا ہے۔ اور اگر عشق کی گرمی ہو تو انوار ربّانی کا محل ہے۔ جیسا کہ اقبال نے کہا ہے

عشق کے مضراب سے نغمۂ تارِ حیات　　عشق سے نورِ حیات عشق سے نارِ حیات

اور ریچ تو یہ ہے کہ اسکو ایک لمحہ بھی بغیر اللہ کے چین نہ ملے۔ شبلیؒ کا یہ قول اُس کے حالات کا آئینہ دار بن جائے۔

"فقیر سوائے حق کے کسی چیز سے آرام نہیں پاتا ہے"۔

اس کے نفس کے تمام تقاضے خاموش ہو جائیں۔ اور رضائے الٰہی اسکی زندگی کا مقصد بن جائے۔ اب وہ اپنے لئے جینا چھوڑ دے اور خدا کیلئے جینے لگے۔ یہ بہت ہی کٹھن راہ ہے اور بال سے زیادہ باریک ہے۔ کیونکہ جب اپنی زندگی بے اختیار ہوگئی اور اللہ کی رضا اور اختیار کے تابع ہوگئی تو اسکو درجۂ فنا حاصل ہوگیا۔ صوفیہ کرام نے رضائے الٰہی کی زندگی خود اختیار کی اور اپنے مریدین و خلفاء کو اسی راہ پر چلنے کیلئے تیار کیا تھا۔ [1]

## تسلیم و رضا

بظاہر یہ ایک چھوٹا سا جملہ ہے لیکن اپنے اندر معنی کا ایک سمندر لئے ہوئے ہے۔ اور دراصل یہی انسانیت اور محبت کی آخری منزل ہے۔ خدا کی مرضی کی زندگی اور اُسی کیلئے جینا نیت کا ایک زبردست انقلاب ہے۔ اور اب اسکی نیت عام انسانوں سے مختلف ہوتی ہے۔ حضرت محبوب الٰہیؒ اور حضرت چراغ دہلویؒ کے ارشادات عالیہ کے بعد یہ کہنا بجا ہوگا کہ خدائی زندگی کی اس سے بہتر وضاحت ممکن نہیں۔

ہفتہ کا دن ہے اور ذی قعدہ ۷۱۵ھ کی ساتویں تاریخ ہے اور حضرت محبوب الٰہیؒ دین میں استغراق اور خدائی زندگی کے بارے میں ارشاد فرماتے ہیں کہ "ایک بزرگ

---

[1] کشف المحجوب اردو ترجمہ ص۴۰۔ تاریخ مشائخ چشت جلد اول ص۲۳۔ تاریخ مشائخ چشت ص۶۴۔ خیر المجالس ص۳۰۔ خیر المجالس ص۲۲۴-۲۲۵۔ کشف المحجوب ص۱۹۔ تاریخ مشائخ چشت ص۱۵-۶۶۔ مکتوبات کلیمی ص۲۴۔

دریا کے کنارے رہا کرتے تھے۔ اُنکی ایک زوجہ بھی ہمراہ تھی۔ ایک روز
آپ نے عورت سے کہا کہ کھانا لیکر دریا کے پار جاؤ، اور اُس فقیر کو جو
وہاں بیٹھا ہوا ہے دے آؤ۔ عورت نے کہا کہ دریا میں پانی گہرا ہے۔
پار کسطرح کرونگی۔ شیخ نے کہا: دریا کے کنارے جاکر کہنا کہ میرے شوہر
کی حرمت سے جس نے کبھی مجھ سے صحبت نہیں کی مجھے راہ دے۔ عورت
یہ سنکر حیران رہ گئی اور اپنے دل میں کہا اس سے میرے یہاں اتنے بچے
پیدا ہوئے اور یہ کہتا ہے کہ میں نے صحبت ہی نہیں کی۔ آخر شوہر کے حکم
کے مطابق دریا کے کنارے پہونچی اور وہی کہا تو دریا نے راستہ
دیدیا۔ اور وہ پار ہوگئی۔ وہاں پہونچکر درویش کے سامنے کھانا رکھا
انہوں نے کہا لیا تو عورت سوچنے لگی کہ آتی مرتبہ تو اس طرح آئی۔
اب جاؤں کسطرح۔ درویش نے پوچھا کس طرح آئی تھی؟ عورت
نے ساری بات کہہ سنائی۔ درویش نے کہا۔ اب اچھا یہ کہنا کہ اے
دریا اُس شیخ کی حرمت سے جس نے تیس برس سے کھانا نہیں کھایا ہے
مجھے راستہ دیدے۔ عورت حیران رہ گئی کہ میرے سامنے ابھی
اس نے کھانا کھایا ہے اور ابھی اس طرح کہتا ہے۔ خیر اُس نے دریا
کے کنارے ایسا ہی کیا۔ راستہ مل گیا اور اپنے شوہر کے پاس
پہونچ گئی۔ اور کہا کہ آپ مجھے ان دونوں باتوں کا بھید بتلایئے۔
کہ آپ نے مجھ سے کئی سال صحبت کی اور اُس درویش نے بھی میرے
سامنے ہی کھانا کھایا اور میں نے دونوں جھوٹ باتیں کہکر دریا سے
راستہ لے لیا۔ اس میں کیا حکمت اور مصلحت ہے؟ شیخ نے کہا:
تجھکو معلوم ہونا چاہئے کہ میں نے ہوائے نفسانی سے کبھی تجھ سے
صحبت نہیں کی۔ اسی طرح اُس درویش نے بھی کبھی نفسانی طمع سے

کھانا نہیں کھایا۔ بلکہ محض عبادت و طاعت کی خاطر۔ اس لحاظ سے
اُس نے کبھی کھانا نہیں کھایا۔"

اس حکایت کو بیان کرنے کے بعد حضرت محبوب الٰہیؒ نے فرمایا:
ان دونوں باتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ جو کچھ مردانِ خدا کرتے ہیں وہ
خدا کیلئے کرتے ہیں۔ ان کی نیت سب حق کی خاطر ہوتی ہے۔ [1]

اسی طرح کا ایک واقعہ حضرت خواجہ نصیر الدین چراغ دہلویؒ کا ہے۔ اور جب زندگی
ان پاکیزہ خیالات کے تحت بسر کی جائے تو اسکی اساس ہی بالکل بدل جاتی ہے۔
انسان کا ہر کام عبادت بن جاتا ہے۔ عبادت کے اس مفہوم کو رسول مقبول صلی اللہ
علیہ وسلم نے اس طرح سمجھایا کہ ایک بار حضرت سعدؓ نے ارادہ کیا کہ اپنی ساری دولت
راہ خدا میں دیدیں۔ تو فرمایا: " اے سعد! جو کچھ اس نیت سے خرچ کرو کہ اُس سے
خداوند تعالیٰ کی ذات مقصود ہے۔ اس کا تم کو ثواب ملے گا۔ یہاں تک کہ جو لقمہ تم اپنی
بیوی کے منہ میں دو اسکا بھی ثواب ہے۔"

اس لئے میں یہ بہانگ دہل کہتا ہوں کہ صوفیہ کرام کا کہنا ہے کہ زندگی صرف
وہی ہے جو یادِ حق میں بسر کیجائے۔ باقی سب سراب ہے اور دھوکا۔ حضرت محبوب الٰہی
فرمایا کرتے تھے کہ زندگی تو عبارت ہی یادِ حق سے ہے۔

" حیات آنست کہ درویش بذکر حق مشغول باشد۔"

اس امر کی وضاحت کیلئے حضرت محبوب الٰہیؒ نے یہ واقعہ بیان فرمایا جو بڑا ہی نصیحت
آموز ہے۔

" ایک درویش میرک نامی تھا۔ ایک اور درویش کو انکی زیارت کا شوق
ہوا۔ اِس درویش میں یہ کرامت تھی کہ جو خواب دیکھتا، سچ ہوتا۔ اسکی

---

[1] تاریخ مشائخ چشت ص ۶۶-۶۷، فوائد الفواد ص ۶۱-۶۰۔

تعبیر عین وہی ہوتی تھی جو وہ دیکھتا تھا جب ان کو اشتیاق غالب ہوا تو زیارت کیلئے روانہ ہوگئے۔ اثنائے راہ میں ایک منزل پر خواب میں یہ سنا کہ میرک گرامی فوت ہوگیا۔ صبح اٹھ کر کہا افسوس میں نے اتنی راہ انکی زیارت کیلئے طے کی اور وہ بھی مرگیا۔ اب کیا کرنا چاہئے۔ چلو وہاں چل کر انکی قبر ہی کی زیارت کرینگے۔ وہاں پہونچ کر پوچھنا شروع کیا کہ میرک گرامی کی قبر کہاں ہے۔ سب نے کہا کہ وہ تو زندہ ہیں اور تم قبر کی بابت پوچھتے ہو۔ وہ درویش حیران رہ گیا کہ میرا خواب اس بار جھوٹ کیوں ہوگیا۔ الغرض میرک گرامی کے پاس جاکر سلام کیا۔ انھوں نے کہا۔ اے خواجہ واقعی میں تمہارا خواب بالکل صحیح تھا کیونکہ میں ہمیشہ یادِ حق میں مصروف رہتا تھا۔ آج کی رات اُس کے علاوہ کسی اور چیز میں مشغول ہوگیا تھا۔ پس عالم میں منادی ہوگئی کہ میرک گرامی مرگیا ہے"۔[1]

## محبت الٰہی کے اثرات کا جائزہ

یہ بات قطعی ہے کہ جب خدا سے محبت ہو جاتی ہے تو وہ انسان ہر وقت اپنے آپ کو اسکی بارگاہ میں پاتا ہے۔ اور خدا کی موجودگی کا یقین اس کو اس طرح قطعیت کے ساتھ ہوتا ہے کہ گویا وہ خدا کو بچشم خود دیکھ رہا ہے۔ میر خورد نے حضرت شیخ نظام الدین اولیاء کے متعلق لکھا ہے کہ وہ خدا کی طرف اس محویت اور استغراق سے دیکھتے تھے گویا اسکی طرف دیکھ رہے ہیں۔ اور اس طرح خدا کی قربت اور معیت نافرمانی کی تمام راہوں کو بند کردیتی ہے۔ اُس سے گناہ کرنیکی طاقت ہی سلب ہوجاتی ہے اور رب کی عدالت ہر وقت اُس کی آنکھوں کے سامنے ہوتی ہے۔ اسکو خدا سے جُدا ہونے کا موقعہ ہی نہیں ملتا کہ وہ کوئی گناہ کرسکے۔ حضرت شیخ علی ہجویری داتا گنج بخش نے کشف المحجوب میں لکھا ہے کہ صرف یہ علم ہی کہ خدا دیکھ رہا ہے انسان کو گناہ سے

---

[1] خیر المجالس حضرت چراغ دہلوی صفحہ ۱۷۹، ۱۸۰۔ تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۲۸۔ فوائد الفواد صفحہ ۲۔ تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۱۹۱

روکتا ہے۔" فرماتے ہیں کہ :

"چوں بندہ عالم بود کہ خداوند بدو ناظر است، کارے نکند کہ از و شرم دارد بقیامت"۔

ترجمہ: جب بندہ کو اس امر کا قطعی یقین ہو جائے گا کہ خدا اسکو دیکھ رہا ہے تو وہ ہرگز ایسا کام نہ کریگا جس سے اسکو قیامت کے دن خدا کے سامنے شرمندہ ہونا پڑے۔

اس طرح جب محبت الٰہی اسکو پوری طرح گھیر لیتی ہے اور اسی کا غلبہ ہو جاتا ہے تو انسان کی نظر میں پتھر و سونا برابر ہو جاتا ہے۔ خیرالمجالس میں لکھا ہے کہ حضرت جنید بغدادیؒ نے ایک رات دربار خداوندی میں التجا کی کہ اے اللہ مجھے یہ بتا دے کہ جنت میں میرا دوست اور مصاحب کون ہوگا۔ غیب سے آواز آئی۔ فلاں چرواہا۔ حضرت جنید بغدادیؒ اس چرواہے سے جاکر ملے اور کئی روز شب و روز کی زندگی دیکھنے کے بعد پوچھا: تم پنج وقتہ نماز جماعت سے پڑھتے ہو۔ اس کے سوا کوئی کام ایسا نہیں کرتے جو اس قدر قبولیت کا سبب ہو۔ شاید یہ مقام اعلیٰ جو تمہیں ملا ہے وہ تمہارے باطنی معاملہ کے سبب سے ہے۔ چرواہے نے جواب دیا۔ اے خواجہ جنید! میں ایک جاہل آدمی ہوں۔ میں یہ نہیں جانتا کہ معاملہ کسکو کہتے ہیں اور باطن کیا ہوتا ہے۔ البتہ مجھ میں دو عادتیں ہیں۔ ایک یہ کہ اگر اللہ ان سب پہاڑوں کو سونا کردے اور میرے قبضہ میں ہو، اور پھر وہ سب میرے پاس سے جاتا ہے تو مجھکو اُس کے نہ ہونے کا رنج نہ ہوگا۔ دوسرے یہ کہ اگر کوئی مجھ پر ظلم کرے یا مجھ سے احسان و وفا کرے تو میں ظلم و وفا اسکی طرف سے نہیں جانتا بلکہ یہ سب اللہ کی طرف سے جانتا ہوں"۔ یہی تو بات ہے کہ اللہ کی ربوبیت پر کامل ایمان رکھنے والا انسان اپنے رزق کی طرف سے بے نیاز ہو جاتا ہے۔ [1]

---

[1] تاریخ مشائخ چشت ص۸۰، فوائد الفواد ص۳۰، کشف المحجوب ص۸۰، تاریخ مشائخ چشت ص۱۰۷،
خیرالمجالس فارسی ص۳۰-۳۹، واردو ترجمہ ص۲۷، تاریخ مشائخ چشت ص۴۲،

حاصل کلام یہ ہے کہ اگر اللہ کی محبت انسان کے دل کا جزبن جائے تو پھر اس کی زندگی کا نقشہ ہی بدل جاتا ہے۔ فکر و عمل کی بلندی خدمت خلق سچائی علم و صبر ہی اصل زندگی بن جاتی ہے۔ اس امر کو کہ بندے کیلئے اللہ کی محبت کی حقیقی راہ کیا ہے، امام الہند حضرت مولانا ابوالکلام آزاد ترجمان القرآن میں فرماتے ہیں۔

"خدا کی محبت کی راہ اُس کے بندوں کی محبت میں سے ہو کر گزری ہے جو انسان یہ چاہتا ہے کہ خدا سے محبت کرے اُسے چاہیئے، خدا کے بندوں سے محبت کرنا سیکھے"۔

پھر قرآن پاک کی ایک دوسری آیت میں ارشاد خداوندی ہے۔

اور جو اپنا مال اللہ کی محبت میں نکالتے اور خرچ کرتے ہیں۔ اور اللہ ہی کی محبت میں وہ مسکینوں، یتیموں، قیدیوں کو کھانا کھلاتے ہیں۔ اور کہتے ہیں ہمارا یہ کھانا کھلانا، اِس کے سوا کچھ نہیں ہے کہ محض اللہ کے لئے ہے۔ نہ ہم تم سے کوئی بدلا چاہتے ہیں۔ نہ کسی طرح کی شکر گزاری [1]

حضرت براء بن عازبؓ صحابی رسولؐ سے روایت ہے کہ ایک بدوی نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا کہ مجھے وہ کام سکھایئے جو مجھے جنت میں لیجائے فرمایا کہ

"انسان کو غلامی سے آزاد کر، لوگوں کی گردن قرض کے بندھن سے چھڑا اور ظالم رشتہ دار کا ہاتھ پکڑ، اگر تو یہ نہ کر سکے تو بھوکے کو کھلا اور پیاسے کو پلا۔ اور پوشیدہ مدد کر اور نیکی کا راستہ بتا اور برائی سے روک، اگر یہ بھی نہ کر سکے تو بھلائی کے سوا اپنی زبان روک"۔

تمام مشائخ اور صوفیہ نے محبت الٰہی کی اس عملی زندگی کو اختیار کیا تھا۔ وہ بالکل

---

[1] تاریخ مشائخ چشت ص۲۳،۷۳، ترجمان القرآن۔ جلد اول ص۳۸۔

کتاب وسنت اور سیرت نبوی کا عملی نمونہ تھے۔ جن صوفیہ کا ذکر اس کتاب میں ہے انکی زندگیاں خدمت خلق کیلئے وقف تھیں۔ وہ دن رات انسانی دلوں کو ایک رشتۂ محبت میں پرونے کیلئے بےچین رہتے تھے۔ کسی کو تکلیف میں دیکھتے تو دل بےچین ہو جاتا۔ بھوکوں کا خیال آتا تو لقمے حلق میں اٹکنے لگتے۔ بلا اختلاف مذہب وملت انسانیت سے ہمدردی اور انصاف قومی یکجہتی اور بھائی چارگی کی بنیادی اینٹ تھے۔ اور ہندوستان کے تمام صوفیہ اور سنتوں و بھگتوں نے ایک انسان کو دوسرے انسان سے جوڑا اور انسانیت ومحبت کا درس دیا ہے۔

اگر ناظرین آزادانہ طور پر ان مشائخ اور عارفانِ باصفا کے مکتوبات اور ملفوظات پر نظر ڈالیں تو معلوم ہوگا کہ خدمت خلق کو ان بزرگوں نے اپنی زندگی کا اہم ترین فریضہ بنا لیا تھا۔ حضرت شیخ نظام الدین اولیاؒ فرمایا کرتے تھے کہ قیامت کے بازار میں دلوں کو راحت پہونچانے سے زیادہ کسی چیز کی قدر نہ ہوگی۔ میر خوردؒ نے حضرت شیخ کا قول اس طرح نقل کیا ہے:

مرا در واقعہ کتابے دادند ور آں مسطور بود تا توانی راحتے بدلے می رساکہ دل مومن محل اسرار ربوبیت است، بزرگے خوش گوید

بیت

می کوش کہ راحتے بجانے برسد یا دست شکستہ بنانے برسد

ومی فرمود کہ در بازار قیامت ہیچ کارے مرا آنچناں رواج نخواہد بود کہ دریافت دلہارا۔" [1]

حضرت محبوب الٰہیؒ نے اس حقیقت کو مختلف انداز میں متعدد جگہ سمجھایا ہے۔ ایک بار ارشاد عالی ہوا کہ:

---

[1] تاریخ مشائخ چشت مولانا خلیق نظامی ص۸۲، مسلم شریف، ادب المفرد امام بخاری، سیر الاولیاء ص۱۲۸، تاریخ مشائخ چشت ص۱۶۸، فوائد الفواد ص۱۳-۱۴،

"طاعت دو طرح کی ہوتی ہے۔ لازمی و متعدی۔ لازمی وہ ہے جس کا نفع صرف کرنے والے کی ذات خاص کو پہونچے۔ اور یہ نماز، روزہ، حج درود تسبیح ہے۔ متعدی وہ ہے جس سے اوروں کو فائدہ پہونچے۔ انفاق (روزی دنیا) شفقت غیر کے حق میں مہربانی کرنا وغیرہ اسے متعدی کہتے ہیں۔ اس کا ثواب بے شمار ہے۔" [1]

اس کتاب میں ناظرین اس قسم کے سیکڑوں واقعات ملاحظہ فرمائینگے کہ صوفیہ کرام کی ساری زندگی مخلوق خدا کی دین و دنیا کیلئے بھلائی میں بسر ہوئی۔ ان کے ذہن میں کسی طرح کی مذہبی تفریق نہیں تھی کہ انھوں نے بندگان خدا کے دلوں میں پھوٹ ڈالیں۔ وہ حکومت وقت اور تمام دنیاوی اقتدار سے کنارہ کش ہوکر محبت الٰہی میں اپنی زندگی گذاری اور مخلوق خدا کی بے پناہ خدمت کی ہے۔ وہ اس ملک میں قومی یکجہتی کا بنیادی ستون تھے جس سے اس ملک کی آبیاری ہوئی ہے۔

اب صوفیائے جونپور اور حدود شرقی سلطنت کا تذکرہ تفصیلی طور پر پیش کیا جا رہا ہے۔

## ابتدائی حالات اور واقعات

ہندوستان میں مسلمانوں کی آمد اور حکومت کے قیام کے ساتھ ساتھ علماء صوفیہ اور فقراء کاملین کی آمد بھی شروع ہوگئی تھی۔ کیونکہ فیروز شاہ تغلق جس نے جونپور آباد کیا۔ اور شرقی سلطنت کا پہلا حکمراں اور بانی ملک الشرق خواجہ جہاں ملک سرور دونوں علم و فن کے قدرداں اور صوفیہ پرست تھے۔ اس کے علاوہ ہندوستان میں سلاطین دہلی کے بادشاہوں غلام، خلجی، تغلق، سید، شرقی اور لودی بادشاہوں نے ان صوفیہ کرام کی بڑی عزت و حرمت کی۔ ان کے باطنی خیالات کی تبلیغ و اشاعت کیلئے خانقاہیں و مسجدیں تعمیر

---

[1] تاریخ مشائخ چشت مولانا خلیق نظامی ص۵، مسلم شریف ج۲، ادب المفرد امام بخاری، سیر الاولیاء ص۱۳۰، تاریخ مشائخ چشت ص۷۶، فوائد الفواد ص۱۴-۱۳۰۔

کرائیں تاکہ یہ لوگ جب اپنے تبلیغی روحانی سفر سے واپس آئیں تو بندگانِ خدا کی علمی نو
کا سلسلہ جاری رہے۔

یہی خدارسیدہ نیک بندوں کی ایک ایسی جماعت تھی جو سلاطین وقت سے بے نیا
ہو کر اور دنیاداری کے تمام جھمیلوں سے آزاد محبت الٰہی اور پاکیزگی قلب سے دلو
کو منور کر رہے تھے۔ احمد آباد، گجرات، آگرہ، دہلی، اجمیر، جونپور، بدایوں، اجودھ
اور پاک پٹن ان بزرگوں کا عظیم مرکز تھا۔ اور انھوں نے اپنے باطنی کمالات اور
خلق کی عملی زندگی سے غیر مسلموں کے دلوں کو موہ لیا اور اسلام کی محبت ان کے دلو
میں بھر دی اور اسلام کی تبلیغ واشاعت میں چار چاند لگ گیا۔ اُس وقت کے حالات
کا گہری نظر سے جائزہ لیں تو آپ کو نظر آئے گا کہ شمالی ہند، دکن، بنگال اور بہار
میں بھگتی تحریک کا بول بالا تھا۔ ایشور بھگت اور صوفی دونوں کا مقصد حقیقی ایک تھا جس
نتیجہ یہ ہوا کہ بھگت اور صوفی ایک دوسرے کے خیالات سے متاثر ہوئے اور اس کا اثر
بادشاہوں کی زندگی پر بھی بہت پڑا

یوں تو جونپور میں شرقی سلطنت کی ابتدا ۱۳۹۳ء میں ہوئی لیکن صوفیہ کی آمد
فیروز شاہ تغلق کے عہد ہی سے شروع ہو گئی تھی۔ اور اس کے بہت پہلے ظفر آباد میں جو جونپور
سے صرف ۱۰ کلومیٹر پر ہے، سہروردیہ سلسلہ کے بزرگوں کی آمد ہو چکی تھی۔ اور ۱۴۰۱ء میں تیمو
کے حملہ کے بعد ہندوستان میں اگر کوئی امن وامان کی جگہ تھی تو وہ جونپور تھا، جہاں ابراہیم شا
شرقی جیسے عادل بادشاہ کی حکومت تھی جس کی نظر میں ہندو مسلمان دونوں برابر تھے۔ اور
یہ بادشاہ قومی یکجہتی اور بھائی چارگی کا علمبردار تھا۔ جیسا کہ آنے والے حالات سے آپ کو
معلوم ہو گا۔ اس بادشاہ کی علمی سرپرستی، قدردانی اور انصاف کی شہرت ملک و بیرونِ
ملک پھیلی ہوئی تھی۔ اور یہی وجہ تھی کہ ہندوستان کے کونے کونے سے طالبانِ علم وفن اور صوفیہ
جونپور آنا شروع ہو گئے اور یہی نہیں بلکہ ایران، عراق، مصر و عرب اور افغانستان سے
بھی طالبان علم وفن اور مشائخ امن وامان کی جگہ جونپور آنا شروع ہو گئے اور کچھ ہی عرصہ میں

نپور دارالسرور شیراز ہند ہوگیا۔ مؤرخین اور تذکرہ نگاروں نے متفق ہوکر لکھا ہے کہ ان
اروصوفیہ کے قدردانوں میں ہندو اور مسلمان دونوں تھے۔ شرقی سلاطین کے دنوں میں
ندوں کیلئے بڑی جگہ تھی وہ تعصب و تنگ نظری کی لعنت سے بالکل پاک وصاف تھے۔
وریہی وجہ تھی کہ ان بادشاہوں کے حدود سلطنت میں روز بروز اضافہ ہوتا گیا۔ اور
حالت یہ ہوگئی کہ جونپور علمار وصوفیہ کا اتنا بڑا مرکز ہوگیا کہ یک وقت جمعہ و عیدین میں
ن علمار وصوفیہ کی چودہ سو پالکیاں نکلا کرتی تھیں۔ اس کتاب میں آپکو چشتیہ، سہروردیہ،
داریہ، قلندریہ، شطاریہ، نقشبندیہ، ملامتیہ، کرامتیہ سلسلے کے صوفیہ وعلمار کے
حالات ملیں گے۔ اس کے علاوہ اس سرزمین میں آپکو مجذوبانِ امت بھی کافی نظر آئینگے۔
لیکن اس ضلع کے مزارات کا سروے کرنے کے بعد یہ بات کھل کر سامنے آگئی کہ اس کتاب
میں جن بزرگوں کا تفصیلی تذکرہ اور حالات بیان کئے گئے ہیں۔ انکی حیثیت مزارات
کی تعداد کے لحاظ سے صرف صفر کی ہے۔ اور ایسے ایسے بے شمار بزرگان دین اس سرزمین
میں آرام کر رہے ہیں جنکے ذکر سے تذکرے خالی ہیں کیونکہ جونپور میں ہمیشہ تذکرہ نویسی
کا فقدان رہا ہے۔ اس وجہ سے بزرگان دین کے حالات پردۂ خفا میں ہیں۔ مولوی خیرالدین
محمد مرحوم اور مولوی نورالدین زیدی مرحوم کو اللہ غریق رحمت کرے کہ انھوں نے علمار و
صوفیہ اور شعرار کے تذکرے قلمبند کر کے اہل جونپور پر احسان کیا ہے۔

## صوفیہ کی اصطلاحات اور انکے طبقات

صوفیہ کرام کے تذکرے اور ان
کے حالات کا مطالعہ کرنے سے
پہلے تصوف اور صوفیہ کرام جو دنیا میں انبیار علیہم السّلام کے بعد سب سے پاکیزہ گروہ ہے
کے بارے میں چند بنیادی باتوں کا جاننا ضروری ہے۔ صوفی اُس پاکیزہ ذات کو
کہتے ہیں جو اپنے آپ کو غیر اللہ سے محفوظ رکھے اور دل و دماغ میں کوئی شیطانی خطرہ
نہ آنے دے اور عبادت و ریاضت میں اصول شرع اور سنت کی پیروی کرے۔ یہی
وہ پاکیزہ گروہ ہے جس نے اپنی عملی زندگی میں بال برابر بھی سنت رسولؐ سے اعراض

نہیں کیا ہے۔

ابن الوقت :۔ وہ صوفی ہے جو اسرار اور واردات غیبی یعنی باطنی کیفیات سے مغلوب الحال ہو جائے۔ اور اسرار و رموز کا اظہار و بیان کر دے۔ خوارق و کرامات کا بھی اُس سے ظہور و صدور ہو اور احکام ظاہری کی مخالفت بھی اُس سے سرزد ہو جائے اسی لئے ابن الوقت ہی کو قلندر اور رند بھی کہتے ہیں۔ اس کے علاوہ ابن الوقت اس صوفی کو بھی کہا جاتا ہے جو مقتضائے وقت پر عمل کرے اور یہ معنی پہلے معنی سے عام ہیں۔ جو ابن الوقت اور ابو الوقت دونوں کو شامل ہیں۔

ابو الوقت :۔ وہ صاحب مقام صوفی کو کہتے جو اداب شریعت کا پورا پورا پاس ولحاظ کرے۔ حالات اور واردات قلبی میں نفس و روح پر قابو رکھے۔ خداوندی حکمت اور نظام کائنات کی حکمت و مقتضیٰ کو سمجھتے ہوئے خوارق و کرامات پر قابو رکھے۔ اور یہی وجہ ہے کہ ابو الوقت کا مقام ابن الوقت سے بہت ہی ارفع و اعلیٰ سمجھا جاتا ہے۔ کیونکہ وہ سمندر پی جاتا ہے لیکن اعلیٰ ظرف کی وجہ سے ڈکار تک نہیں لیتا ہے کہ کہیں معشوق کے دل کا راز افشانہ ہو جائے۔

ابدال :۔ اولیاء اللہ کی وہ جماعت ہے جو کسی بھی دوسری ذات و شخصیت کو اپنی شکل و صورت میں تبدیل کر سکتی ہے۔ اور انکی تعداد سات ہوتی ہے۔ دنیا کی سات اقلیموں میں سے ہر اقلیم کا اُن میں ایک قطب ہوتا ہے۔

نقباء :۔ اولیاء اللہ کی وہ جماعت ہے جن میں سے ہر ایک آسمان کے بارہ برجوں میں سے ہر بُرج سے متعلق ہوتا ہے اور آسمانی بُرج کے نجوم و کواکب کی تاثیرات سے اسکا تعلق ہوتا ہے۔ انھیں نقباء کو ارباب تصوف ابدال بھی کہتے ہیں۔

رجبیّون :۔ یہ اولیاء کرام کی وہ جماعت ہے جو رجب کے مہینہ میں اپنی جگہ مقیم رہتی ہے۔ باقی پورے سال عالم میں گشت کرتی رہتی ہے۔ رجب کی پہلی تاریخ کو اُن پر اس قدر بوجھ رہتا ہے کہ وہ اپنے جسم کے کسی بھی حصّے کو حرکت نہیں دے سکتے

ہیں۔ دوسرے دن یہ بوجھ کم ہو جاتا ہے اور تیسرے دن بالکل غائب ہو جاتا ہے۔ ان کو پورے سال کشف رہتا ہے اور ہر وقت انکی نظر لوحِ محفوظ پر رہتی ہے۔

واصل بحق :۔ اُن اولیاء کو کہا جاتا ہے جو مادی خواص سے پاک و صاف ہو کر سراپا روح بن جاتے ہیں۔ اور اُنکا اضطراب عشق وصل کے سکون سے بدل جاتا ہے۔ ان کا دل لوح محفوظ بن جاتا ہے اور روح ہر وقت خدائی احکام حاصل کرتی رہتی ہے۔ انھیں کو سالک واصل بھی کہا جاتا ہے۔ اور سالک طالب وہ ہے جو ابھی اس درجہ تک نہ پہونچا ہو۔ واصل ہی فانی اور باقی ہے۔ اور اس کا خدا سے ایسا اتصال ہوتا ہے جسکی کیفیت اور ماہیت بیان نہیں ہو سکتی ہے۔ اور یہی الٰہی جذب و کشش اور اتصال ہے جس سے خوارق و کرامات کا ظہور ضرور ہوتا ہے۔ اور عالم میں تصرف کا مجاز ہوتا ہے۔ حضرت عارف رومیؒ فرماتے ہیں ؎

اتصالے بے تکیف بے قیاس ہست رب الناس را با جانِ ناس

آسماں گوید زمیں را مرحبا باتوام چوں آہن و آہن رُبا!

وَلی :۔ وہ شخص ہے جو اللہ کی ذات وصفات کو پہچانے، اور ہمیشہ طاعات بجالائے۔ محرمات سے بچے، لذتوں اور شہوتوں میں منہمک نہ ہو۔ نجاستوں سے بچتا ہو۔ فرائض کا تارک نہ ہو، مجنوں اور پاگل نہ ہو، شرمگاہ اور بدن کو برہنہ نہ رکھتا ہو۔ اور ہر وقت مشغول رہے۔

اھل ارشاد :۔ وہ اولیاء اللہ ہیں جن کے سپرد مخلوق خدا کی ہدایت، قلوب کی اصلاح و تربیت اور اللہ کے قرب حاصل کرنیکی تعلیم ہوتی ہے۔ اُن اولیاء کرام میں جو اپنے زمانہ میں سب سے افضل ہوتا ہے وہ قطب الارشاد کہا جاتا ہے۔ اور ظاہر ہے کہ ہدایت و اصلاح کا کام بہت ہی مشکل امر ہے اور یہ منصب نبوت سے ہے۔

اھل تکوین :۔ وہ اولیاء اللہ ہوتے ہیں جن کے سپرد مخلوق خدا کے معاش کی اصلاح، دنیا کا انتظام، مصائب و آفات ارضی و سماوی کا دفع کرنا ہوتا ہے۔ اُن میں سے

جو اپنے زمانہ میں سب سے افضل ہوتا ہے وہ قطب التکوین کہا جاتا ہے یہی اولیا مستجاب الدعوات ہوتے ہیں اور انھیں حضرات کی توجہ سے مصائب ٹلتے ہیں۔ دعائیں قبول ہوتی ہیں مرادیں بر آتی ہیں، کھیتیاں اور باغات سرسبز و شاداب ہوتے ہیں اور مختلف النوع پھلوں سے بھر جاتے ہیں۔ انکی نظر ہر وقت مشیت الٰہی پر ہوتی ہیں۔ کیونکہ یہ اسی کام کے لئے معمور ہیں۔ یہ حضرات چاہے بقید حیات ہوں یا پردہ نقل مکاں کر چکے ہوں واصل بحق ہو گئے ہوں، دونوں حالات برابر ہیں۔ انکی خدمت میں حاضر ہو یا انکے مزارات پر جاؤ اور جسطرح چاہو کہو وہاں الفاظ کی قید نہیں ہے۔ کیونکہ ان سے کچھ کہنا اللہ سے کہنا ہے، ان کا کان اور زبان اللہ کی زبان ہو جاتی ہے اور یہ ظاہری زبان اور کان کے علاوہ باطنی زبان بھی ہے۔ جیسا کہ عارف رومیؒ فرماتے ہیں ؎

گوش جان و چشم جاں جز ایں حس ست  گوش عقل و چشم ظن زاں مفلس ست

ترجمہ:۔ روح کے کان اور آنکھ اِن کان اور آنکھ کے علاوہ ہیں۔ عقل کا کان اور ظن کی آنکھ اُن سے محروم ہے۔

ایسی ذات بابرکات ستودہ صفات سے سوالات کرنا نہ شرک ہے اور نہ بدعت بلکہ یہی تو عین توحید ہے جسکو شرک کہا جاتا ہے۔ اور یہ جان لو کہ فنا اور اتصال کے بعد الفاظ کی بھی قید نہیں ہے۔ انکو خدا کی ذات سے علیحدہ کرنا شرک ہے۔ وہ توبحر توحید میں غوطہ زن ہیں اور نور مطلق ہیں۔

صوفیہ کرام کے مقام عالیہ ان کے تصرفات اور خرق و عادات کے بارے میں حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلویؒ "تصوف کی حقیقت اور اس کا فلسفہ تاریخ" میں فرماتے ہیں کہ"

"آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی امت میں سے جس شخص نے سب سے پہلے جذب کا دروازہ کھولا اور اس راہ پر سب سے پہلے گامزن ہوئے وہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ صوفیہ کے تمام سلسلے انکی طرف

منسوب ہیں..... فقیر کے نزدیک چونکہ حضرت علی اس امت کے پہلے مجذوب ہیں اس لئے طریقت کے تمام سلسلے انکی طرف منسوب ہیں۔ حضرت علیؓ کے بعد اولیاء کرام اور اصحاب طرق کا سلسلہ چلتا ہے۔

اس میں سب سے زیادہ قوی الاثر بزرگ جنھوں نے راہ جذب کو باحسن و دجوہ طے کر کے نسبت اویسیؓ کی اصل کی طرف رجوع کیا اور اس مسیں نہایت ہی کامیابی سے قدم رکھا وہ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کی ذات گرامی ہے اور اسی بنا پر آپکے متعلق کہا گیا ہے کہ موصوف اپنے مزار میں آج بھی زندوں کی طرح تصرف کرتے ہیں۔ غرضیکہ ملت مصطفوی میں بالعموم اور اس زمانہ میں خاص طور پر ان دونوں بزرگوں یعنی حضرت علیؓ اور حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ سے بڑھ کر کوئی اور بزرگ خرق عادات وکرامات میں مشہور نہیں ہے۔

ان دونوں بزرگوں کی یہ شہرت اس امر کا تقاضہ کرتی ہے کہ سالک جب عالم غیب کی توجہ اپنی طرف مبذول پائے تو وہ اس توجہ کو ان بزرگوں میں سے کسی نہ کسی صورت میں متشکل دیکھے اور ان امور کے پیش نظر آج اگر سالک کو کسی خاص روح سے مناسبت حاصل ہو جائے۔ اور اُس روح سے اُسے فیض پہونچے تو اس واقعہ کی اصل حقیقت غالباً یہ ہوگی کہ اسے یہ فیض یا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت سے حاصل ہوا۔ یا امیرالمومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی نسبت سے، یا یہ فیض حضرت غوث اعظم کی نسبت سے ملا ہے۔ [۱]

صحو:۔ وہ حالت اور کیفیت ہے جس میں ظاہری و باطنی احکام میں فرق باقی

---

[۱] تصوف کی حقیقت اور اُسکا فلسفہ تاریخ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی ۱۴۷ تا ۱۴۹

رہتا ہے۔

**تمکّن** :۔ اس کیفیت اور حالت کا نام ہے جسمیں سالک کیلئے ظاہری و باطنی احکام میں امتیاز اٹھ جاتا ہے۔

**انبساط، بسط** :۔ وہ کیفیت ہے جسمیں مسلسل واردات غیبی کی وجہ سے روح میں نشاط رہتا ہے۔

**انقباض، قبض** :۔ وہ کیفیت ہے جس میں واردات غیبی کے انقطاع کی وجہ سے روح کو ایک تنگی و گرفتگی ہوتی ہے۔

**محویت** :۔ وہ کیفیت ہے جس میں سالک اپنی ہستی کو مٹا دے اس کے بالمقابل اثبات ہے[1]۔ حضرت علامہ شاہ محمد تقی اعظمی مبارکپوری نے کیا خوب فرمایا ہے

قیدِ مذہب سے بری عاشق و دیوانہ ہے — اسکی دنیا میں نہ کعبہ ہے نہ بتخانہ ہے

جنکی آنکھیں ہوں محو نظارا — پھر وہ روزہ نماز کیا جانے

رہی اپنی خبر نہیں اعمیٰ

محویت سوز و ساز کیا جانے

حضرت اعمیٰ صاحب گوشہ نشیں اور اسم بامسمیٰ ہیں وہ ضرور ظاہری آنکھوں سے محروم ہیں لیکن خدا نے انکی باطنی آنکھیں روشن کر دی ہیں اور کیوں نہ روشن ہوں جبکہ حضرات اہل بیت رضوان اللہ علیہم اجمعین کے متعلق انکی یہ عقیدت اور والہانہ محبت ہے۔ فرماتے ہیں ؎

کیا شان گلستانِ رسالت مآبؐ ہے — کلیاں کھلی ہوئی ہیں گلوں پہ شباب ہے

ایک ایک غنچہ ہے رکبشِ آیاتِ بینات — ایک ایک پھول جیسے خدا کی کتاب ہے

خطبہ دیا تو ہوش خطیبوں کے اُڑ گئے — ایک ایک لفظ جس کا فصاحت مآب ہے

صبر و رضا میں فرد سخاوت میں بے مثال — کردار میں خصوصیتِ بوترابؓ ہے

---

[1] مثنوی معنوی مولانا روم دفتر اول ترجمہ شرح دمقدمہ حضرت مولانا قاضی سجاد حسین صاحب مقدمہ، صفحہ ۲۶۲،۲۴ مطبوعہ سنہ ۱۹۷۶ء

یک تاریخی واقعہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کمالِ فن کا مظاہرہ اور فصاحت و بلاغت کا
دریا بہایا ہے ؎

ہزاروں میل سے روحانیت وہ کام کرتی ہے    کہ بے رشتہ جبل کا رازطشت از بام کرتی ہے

آخر میں آپ اپنے حصول فیض و کمال کو کس پاکیزہ جذبے سے بیان فرماتے ہیں۔
اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ حبِّ رسولؐ میں سرشار ہیں۔ ؎

آفتابِ فاراں سے فیض یاب ہے اکملؔ    کسبِ نور کرتا ہے طور میرے سینے سے
لاشہ لانہ قبر میں محو رسولؐ کا    منکر نکیر سمجھے کہ تربت بدل گئی

## حضرت مخدوم شیخ اخی جمشید ؒ

آپ کے مورث اعلیٰ سید کمال ترمذیؒ ہلاکو خاں کی لوٹ مار کے وقت ترمذ سے دہلی آئے۔ سلطان علاؤالدین بڑی عزت و حرمت سے پیش آیا۔ اور قصبہ کینتھل میں ٹھہرایا۔ آپکی کئی اولادیں تھیں۔ جس میں حضرت شیخ مرتضیٰ ؒ کی وفات ۱۳۶۶ء میں ہوئی۔ آپ اپنے والد کے قریب دفن ہوئے۔ شیخ اخی جمشید ؒ کے ساتھ درباری دشمنوں نے اچھا سلوک نہیں کیا۔ سلطان الاشرق ملک سرور کے امراء میں جو قنوج میں مقرر تھے حضرت مخدوم کا اُس وقت کے اولیاء کبار میں نام درج ہوا۔ حضرت مخدوم کو صرف تن ڈھانکنے کیلئے کپڑا اور کھانے کے علاوہ اور کسی چیز کی ضرورت نہ تھی۔ آپ کتاب و سنت کے پابند اور پابند شریعت تھے۔ جب ملک الشرق آپکے حالات سے واقف ہوا تو سجدہ شکر بجالایا کہ میری سلطنت میں ایسے مردانِ باصفا موجود ہیں۔ آخر میں ملک الشرق نے آپکی خدمت بابرکت میں حاضر ہو کر اپنی کوتاہی کیلئے معافی خواہ ہوا اور بیش بہا تحائف پیش کیا۔ حضرت شیخ اخیؒ بڑے صاحبِ تصرف اور باکرامت بزرگ تھے۔ آپ کا مزار مبارک راج گرہر فرخ آباد ضلع میں ہے۔

مزار مبارک پر ایک عظیم الشان مقبرہ حسین شرقی جونپوری نے تعمیر کرایا ہے۔ جہاں روزانہ عقیدت مندوں اور حاجت مندوں کی ایک بھیڑ ہوتی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپؒ وصال منگل کو ہوا۔ ایک ضعیفہ جو آپکے قریب میں رہتی تھی بہت روئی اور کہا کہ شیخ اخی مخدوم اتنے بڑے بزرگ اور مرے منگل کو۔ حضرت مخدوم نے اپنا سر کفن سے نکال دیا اور کہا کہ اگر تیرے نزدیک آج کا دن سعد نہیں ہے تو اب میرا وصال کل کے دن ہوگا۔ آخر میں آپؒ وصال دوسرے روز بدھ کو ہوا۔ یہ محمود شاہ شرقی کا آخری عہد تھا۔ آپکے مقبرے کے مرکزی محراب پر فارسی زبان میں جو کتبہ نصب ہے وہ حسب ذیل ہے۔

تاریخ طاق روضۂ سلطانِ عارفاں

جمشید نام شیخ اخی عرف در جہاں

این روضه که کعبه صفت است در جہاں

باعزت وکمال و باعظمت عیاں

در عہد بادشاہِ خداوند علم و عقل

سلطان حسین علم اللہ فی الزماں

کردم بنائے طاق دراز ہمت وسیع

تا یادگار دہر بماند زمن افشاں

ہفتادسی صدست بنا طاق مقبرہ

.... ربیع الآخر دہم از الے

بنائے طاق بُدھن بن قطبین نورم آں

کردم مرتب از کرم وفضل مستاں

بندہ معتقد ستانئے پیر

کتاب وقائلست عالم میر

ترجمہ :۔ یہ عارف باللہ کے بادشاہوں کے مقبرے کی تاریخ ہے۔ جنکا نام جمشید ہے۔ اور دنیا میں وہ شیخ اخی کی عرفیت سے مشہور رہیں۔ یہ مقبرہ اپنی حرمت اور سربلندی کی وجہ سے مثل کعبہ کے ہے۔ سلطان حسین شاہ شرقی جونپوری کے عہد حکومت میں جو بہت ہی ذی علم اور علم وفن کے قدرداں اور صوفیہ سے محبت کرنے والے ہیں۔ انھوں نے اس مقبرہ کی تعمیر کی ہے۔ کہ دنیا میں انکی عظیم یادگار باقی رہے۔ اس مقبرہ کے تعمیر کی تاریخ ۱۰ ربیع الآخر ۸۷۰ھ مطابق ۱۴۶۵ء ہے۔ اس مقبرے کو تعمیر کرانے والے بُدھن ولد قطبین نورم ہیں جنھوں نے خدا کی مہربانی سے اس کام کو کرایا ہے۔ اُسکی تعمیر کی تاریخ لکھنے والا خدا کا عاشق ہے۔ اور اس مقبرے میں ابد تک آرام کی میٹھی نیند سونے والے سے بڑی عقیدت ومحبت رکھتا ہے۔ [۱]

---

[۱] ARIE, 1963 – 64, No. D, 349

## حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانیؒ

آپ کے تذکرہ نگاروں میں ندیم اشرف جائسی نے یہ واقعہ بھی قلمبند فرمایا ہے کہ "جب والد کے وصال کے بعد حکومت کی ذمہ داریاں آپکے کاندھوں پر آئیں تو آپنے حسن وخوبی کے ساتھ ایک بادشاہ کے فرائض انجام دیئے۔ رعایہ بہت ہی خوش تھی، ذہانت اور شجاعت کے سبھی قائل تھے۔ رعایہ پر ظلم برداشت نہیں کر سکتے تھے۔ یہاں پر ایک واقعہ آپکے عدل وذہانت کا درج کیا جارہا ہے کہ:۔

" ایک بار سید اشرف سمنانیؒ شکار کیلئے روانہ ہوئے ایک گاؤں کے قریب خیمہ گاڑ دیا گیا۔ وہاں ایک بوڑھی عورت روتی پیٹتی آئی اور فریاد کیا کہ کسی سپاہی نے زبردستی اُس کے گھر میں گھس کر اسکا دہی پی لیا ہے۔ سید اشرف نے دریافت فرمایا کہ تم اسکو پہچانتی ہو۔ اُس عورت کے انکار پر آپ نے سب ہی سپاہیوں کو قطار میں کھڑا کیا اور جس سپاہی پر شبہہ ہوا اُس کے حلق میں اُنگلی ڈال دی۔ سپاہی کو فوراً قے ہوگئی اور تازہ دہی اُس کے پیٹ سے باہر آگیا۔ سپاہی کو سزا دینے کے بعد اُس بوڑھی عورت کو معاوضہ دیا گیا۔

حضرت سید جہانگیر اشرف سمنانیؒ ہندوستان کے مشہور ومعروف بزرگ حضرت شیخ علاءالحق پنڈوی (بنگال) کی خدمت میں حاضر ہو کر اُن سے بیعت ہوئے۔ حضرت شیخ علاءالحق کا سلسلۂ بیعت حضرت شیخ سراج الدینؒ، حضرت خواجہ نظام الدینؒ، حضرت بابا فرید گنج شکرؒ، حضرت قطب الدین بختیار کاکی اور سلطان ہند حضرت خواجہ غریب نوازؒ سے ملتا ہے۔ آخر میں آپ نے پیر کی اجازت سے بہت سے مقامات کا تبلیغی وروحانی سفر کیا۔ اور جونپور، جائس، بارہ بنکی، فیض آباد اور اس کے قرب وجوار کے اضلاع کی کثیر آبادی آپکی اخلاقی وروحانی تعلیمات سے مشرف بہ اسلام ہوئی اور پھر آخر وقت تک آستانۂ مبارکہ کچھوچھہ شریف میں لوگ مشرف بہ اسلام ہوتے رہے ہیں۔

حضرت مخدوم جہانگیر اشرفؒ نے شادی نہیں کی تھی اور اپنے بھانجے سید

عبدالرزاق نورالعینؒ کو اپنا جانشیں اور خلیفہ نامزد کیا تھا۔ اپنے زندگی کے آخری ایام میں ایک "رسالہ اخلاق تصوف" غالباً ۸۰۰ھ میں قلمبند فرمایا۔ زمانہ حال کی تحقیق کیمطابق یہ اردو نثر کی پہلی کتاب ہے۔ آپکے وصال کے بعد سید عبدالرزاق سجادہ نشین ہوئے جنکی چار اولادیں ہوئی ہیں۔ شاہ حسن، شاہ حسین، شاہ حاجی احمد، اور شاہ فرید۔ شاہ حاجی احمد جائس پہونچے اور آخری عمر تک تبلیغ دین کرتے رہے۔ اسی شاخ کے ایک بہت ہی مشہور بزرگ شاہ مبارک بودلے سے ہندی کے مشہور شاعر صوفی ملک محمد جائسیؒ بیعت تھے۔ [۱]

آپ بہت ہی خوبیوں کے فقیر اور روحانیت کے تاجدار تھے۔ تمام تذکرہ نگاروں نے آپ کے کشف وکرامات کے بہت سے واقعات بیان کئے ہیں۔ انھوں نے اندرون ملک اور بیرونی ممالک میں اسلام کی بہت تبلیغ کی ہے۔ آپنے بیحد سیاحت فرمائی اور سیاحت میں آپ کے ہمسفر سید علی ہمدانیؒ تھے۔ آپ نے ظاہری و باطنی کمالات سے بہت لوگوں کو متاثر کیا ہے۔ آپ اصل باشندے سمنان کے تھے۔ اور وہاں کے بادشاہ سید سلطان ابراہیمؒ کے صاحبزادے تھے جنکا تعلق سید نوربخش کے خاندان سے تھا۔

حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانی بہت ہی ذہین اور طباع تھے۔ انھوں نے ۷ سال کی عمر میں قرآن پاک کو سات مختلف قرأت میں حفظ کر لیا تھا۔ اور صرف ۱۴ سال کی عمر میں علوم ظاہری کا تکملہ کر لیا تھا۔ اپنے والد کی وفات کے بعد بظاہر تخت و سلطنت پر رونق افروز ہوئے لیکن سارا وقت بجائے کاروبار سلطنت کے حضرت شیخ رکن الدین علاؤ الدولہؒ کی صحبت بابرکت میں گذارتے تھے۔ آخر میں ایک رویائے صالحہ پر سلطنت اپنے بھائی کے سپرد کر دی اور ہندوستان میں مشائخ وقت حضرت شیخ علاء الحق بنگالی کی خدمت میں پنڈوہ شریف پہونچے۔ اور جب اپنی والدہ محترمہ

---

[۱] مقالہ ندیم اشرف جائسی قومی آواز مورخہ ۱۳ نومبر ۱۹۸۲ء صفحہ کالم ۲ تا ۹ لکھنؤ

خدیجہ بیگم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور دست بستہ اپنا خواب بیان کیا اور سفر کی اجازت چاہی تو والدہ محترمہ نے آپکے خواب کی تصدیق فرمائی اور کہا کہ مجھے بھی خواب میں یہ بشارت دی گئی ہے کہ تمہارا ایک لڑکا بہت بڑا فقیر ہوگا۔ آپ جب سمنان سے ہندوستان کو روانہ ہوئے تو اُس وقت آپکی عمر شریف صرف ۲۳ سال کی تھی۔ آپکے روحانی پیشوا حضرت شیخ رکن الدین علاء الدولہ کچھ میل تک آپکو الوداع کہنے کے لئے آئے تھے۔ اور بہت کچھ مفید اور روحانی باتیں بتلائی تھیں۔

آپ کے بہت سے معتقدین سمرقند اور بخارا تک آپ کے ساتھ رہے۔ پہلے آپ اوچھ حضرت شیخ جلال الدین بخاریؒ کی خدمت میں پہونچے۔ اور انکی خدمت میں کافی دنوں تک رہے اور آپ سے دعائیں لیں اور اسی لئے بیعت وارادت کے پہلے ہی سے آپکو کشف وکرامات کے مقامات عالیہ حاصل تھے۔ حقائق باری تعالیٰ اور توحید میں آپ کا کلام بہت بلند ہے۔ آپ کے مکتوبات عجیب وغریب تحقیقات پر مشتمل ہیں۔ آپ حضرت قاضی شہاب الدین دولت آبادیؒ کے ہمعصر تھے۔ غالبًا قاضی صاحب نے آپسے ایمان فرعون کے مسئلہ میں جسکی طرف فصوص الحکم میں اشارہ ہوا ہے بحث کی تھی۔ اور آپ نے اس بارے میں حضرت قاضی صاحب کو ایک مکتوب تحریر فرمایا تھا۔ اور اس میں فرعون کو صاحب فصوص الحکم اور قیصری کے پیش نظر اسکی روح کو باایمان وطاہر مطہر قبض کیا تحریر فرمایا ہے۔ اور یہ بھی لکھا ہے کہ فرعون کے ایمان اور موت کے درمیان کوئی گناہ دار نہیں ہوا ہے۔ اگر فرعون کو عذاب ہوگا تو حق العباد کے معاملہ میں ہوگا۔ اور یہ بات ایمان لانے سے ٹل نہیں سکتی ہے۔ حق العباد کے گناہ خدا ہرگز معاف نہ کریگا۔ غرضیکہ اس موضوع پر بڑی طولانی بحث ہے۔

ظفرآباد سے نکل کر حضرت مخدوم صاحبؒ جونپور پہونچے اور وہاں سلطان ابراہیم شرقی کی مشہور ومعروف مسجد میں قیام فرمایا۔ جس کے شمال جانب آپکا چلہ خانہ موجود تھا جو استبداد زمانہ سے منہدم ہوگیا۔ آپکا حال سن کر سلطان کو قدمبوسی کا

بیحد شوق ہوا۔ درباریوں سے سلطان نے کہا کہ میں حضرت مخدوم صاحبؒ کی زیارت کا مشتاق ہوں۔ اس وقت ملک العلماء حضرت قاضی شہاب الدین دولت آبادی موجود تھے فرمایا کہ نو وارد بزرگ کے متعلق میں نے بھی سنا ہے کہ سادات کرام سے ہیں اور ولی کامل ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ پہلے خود جا کر ان سے ملاقات کر کے رنگ ڈھنگ دیکھ لوں تو پھر اس کے بعد شاہی سواری جائے۔ سلطان نے اس رائے کو بہت پسند کیا۔ اور حکم دیا کہ اچھا پہلے تم جا کر مل آؤ۔ لہذا حضرت قاضی محافہ پر سوار ہو کر روانہ ہوئے۔ ادھر حضرت مخدوم صاحبؒ نماز ظہر سے فارغ ہو کر اہل علم کے حلقے میں جلوہ فرما تھے جیسے ہی حضرت قاضی دکھائی پڑے۔ حضرت مخدوم صاحب نے دریافت فرمایا کہ یہ کون صاحب ہیں؟ لوگوں نے کہا کہ حضور قاضی شہاب الدین ہیں، تمام علوم و فنون میں ان کو پوری مہارت حاصل ہے۔ قاضی صاحب نے بھی آداب حاضری کا بڑا لحاظ کیا اور محافہ سے دور ہی اتر پڑے۔ اور ساتھ کے مولویوں سے کہہ دیا کہ دیکھو وہاں جا کر اپنی مولویت کا بھرم نہ دکھانا اور چپ رہنا کیونکہ جس سید کی سرکار میں جاتے ہو ان کی پیشانی سے ولایت کی چمک ظاہر ہوتی ہے۔ اس طرح سمجھا بجھا کر حضرت مخدوم صاحبؒ کے پاس آئے اور برجستہ یہ قطعہ پڑھا۔ ؎

چہ خورشید است تاباں از جبینش
کہ خورشید فلک زو ذرہ گردد!
بگوہر سیّد است دریائے امواج
کہ دریائے جہاں چوں قطرہ گردد

حضرت مخدوم صاحبؒ نے بھی قاضی صاحب کا چند قدم استقبال فرمایا اور ملاقات کی۔ قاضی صاحب نے مولوی صاحبان کو تو بہت کچھ سمجھا بجھا دیا تھا کہ درویش سے حجت نہ کرنا اور اپنی قابلیت مت جتانا۔ مگر ان مولویوں کا یہ حال تھا کہ کروٹیں بدلتے تھے اور بار بار کچھ کہنا چاہتے تھے لیکن قاضی صاحب کے ڈر سے رک جاتے تھے۔

حضرت مخدوم صاحبؒ کی محفل میں حضرت شیخ ابوالوفا خوارزمی موجود تھے۔ ان کو مولوی صاحبان کی بے کلی کا حال بطور کشف معلوم ہو گیا ان کے دل میں جن جن علوم میں جو جو شبہے تھے، سب کو ایسا حل فرمایا کہ مولوی صاحبان کی ایک بات بھی نہ چلی۔ قاضی صاحب نے خود شیخ خوارزمی کو داد دی۔ مولوی صاحبان کی بحث جب ختم ہو چکی،

آستانۂ عالیہ حضرت مخدوم صاحبؒ [illegible]

اور دل کی بھڑاس نکل گئی تو حضرت قاضی نے حضرت مخدوم صاحبؒ سے عرض کیا کہ آج سلطان المعظم شرف قدمبوسی کے لئے حاضر ہونے والے تھے مگر شرف تقدم زیارت حاصل کرنے کیلئے میں نے آج ان کو روک دیا ہے۔ وہ کل حاضر ہونگے۔ اور میں بھی رہوں گا۔ حضرت مخدوم صاحبؒ نے فرمایا کہ میرے نزدیک آپ سلطان سے

نہیں زیادہ بہتر ہیں۔ اگر سلطان آئیں گے تو آئیں، وہ حاکم ہیں۔ حضرت قاضی کے جانے کے بعد حضرت مخدوم صاحبؒ نے فرمایا کہ ہندوستان میں ایسا عالم میں نے کم دیکھا ہے۔

دوسرے دن حضرت مخدوم صاحبؒ وظائف معمولہ سے فارغ ہو چکے تھے کہ شاہی سواری کی آمد کا اثر ظاہر ہونے لگا۔ کہ سلطان المعظم (ابراہیم شاہ شرقی) مع شہزادگان و فوج و سپاہ کے آ رہے ہیں۔

مسجد کے دروازے پر پہونچ کر قاضی شہاب الدین نے رائے دی کہ اس مجمع کے ساتھ دربار ولایت میں جانا ٹھیک نہیں ہے۔ مبادا آدمیوں کی کثرت سے حضرت مخدوم صاحبؒ کو تکلیف پہونچے۔ سلطان المعظم نے اس کو مناسب خیال کیا چنانچہ سواری سے اتر کر شاہی خاندان اور علمائے سلطنت سے منتخب کر کے کل بیس آدمی لے کر حاضر ہوئے۔ اور کچھ ایسا دربار کا ادب کیا کہ حضرت مخدوم صاحبؒ کو پسند آگیا۔

انھیں دنوں میں سلطان المعظم (ابراہیم شاہ شرقی) نے قلعہ جناوہ پر قبضہ کرنے کے لئے اسلامی فوج کو روانہ کیا تھا۔ اور ہر وقت اسی کا تردد رہا کرتا تھا۔ دل ہی دل میں سوچا کہ کاش حضرت مخدوم صاحبؒ کی ولایت سے مدد ملتی اور زبان سے صرف ایک قطعہ پڑھ دیا کہ:

دلے کان انور ست از جام جمشید
رواں روشن تر از خورشید باشد
چہ حاجت عرض کردن بر ضمیرش
کسے کو را یقین امید باشد

حضرت مخدوم صاحبؒ کو سلطان المعظم کے دل کا حال معلوم ہو چکا تھا سلطان کی خوش اعتقادی سے حضور بہت متاثر ہوئے اور فرمایا۔ بیت:

گر بہ یقین شد قدمت استوار
گرد ز دریا، نم از آتش برار

اگر تم حسن عقیدت سے کام لوگے تو قلعہ فتح کرنا کیا چیز ہے۔ دریا سے غبار اُڑا سکتے ہو اور آگ سے تری نکال سکتے ہو۔ سلطان المعظم کو اس پیشین گوئی پر پورا اطمینان ہوگیا، جب رخصت ہونے لگے تو سمنان کا ایک مسند ہمراہ تھا وہ سلطان کو عطا فرمادیا۔ سلطان خوش خوش دربار شاہی میں پہنچے اور تخت سلطنت پر بیٹھ کر کہا کہ واقعی جیسا سنا تھا اس سے بڑھ کر پایا۔ خدا کا شکر ہے کہ ہندوستان میں ایسے بزرگوں کے قدم آئے۔ تین دن کے بعد سلطان پھر کچھ لوگوں کو ساتھ لے کر حاضر ہوئے۔ خادموں نے کچھ کھانے پینے کا سامان کیا اور کھانے ہی والے تھے کہ قلعہ جنادہ سے خط آگیا کہ قلعہ فتح ہوگیا۔ لوگوں نے سلطان المعظم کو مبارکباد دی۔ سلطان نے فرمایا کہ مبارکباد حضرت مخدوم صاحبؒ کو جنھوں نے اپنے بازوے ہمت سے فتح یاب فرمایا ہے۔

اب سلطان کا عقیدہ پہلے سے ہزار گنا بڑھ گیا، عرض کیا کہ حضور را میں تو حضرت میر (جہانیان جہاں گشت) کا مرید ہوچکا ہوں۔ مگر حضور کے جتنے بندہ زادے ہیں وہ دست اقدس ہی پر بیعت کریں۔ چنانچہ دو تین شاہزادے اسی دن داخل سلسلۂ اشرفیہ ہوئے۔ سلطان نے بہت کچھ چاہا کہ کوئی بڑی نذر حضرت قبول فرمالیں مگر حضرت مخدوم صاحبؒ نے اس کو قبول نہ فرمایا۔ اب سلطان کی آخری خواہش یہ ہوئی کہ حضرت مخدوم صاحبؒ جونپور ہی میں ہمیشہ مقیم رہیں۔ آپ نے فرمایا کہ یہ ناممکن ہے۔ مگر ہاں، تمہاری سلطنت سے باہر گھر نہ بناؤں گا۔ سلطان ابراہیم نے اسی کو اپنے لئے نعمت عظمیٰ سمجھا۔

جونپور میں حضرت مخدوم صاحبؒ کو رہتے دو مہینے گذر گئے۔ حضرت قاضی شہاب الدین کی عقیدت اتنی بڑھ گئی کہ اگر روز نہیں تو دوسرے تیسرے دن ضرور حاضر ہوتے۔ اور اپنی تصنیف کردہ کتابیں سنا کر تصدیق حاصل کرتے۔ آپ نے بہت سی کتابوں کی تعریف فرمائی۔ علم نحو میں کتاب ارشاد کو بہت پسند کیا اور ارشاد فرمایا کہ ہندوستان کے جادو کو جو لوگ کہتے ہیں وہ یہی ہے۔ علم بیان میں

بدیع البیان اور فن تفسیر میں بحر مواج کو فرمایا کہ طول تحریر کا ان میں بڑا دخل ہے۔ فن شاعری میں جامع الصنائع کو جب پیش کیا تو حضرت مخدوم صاحبؒ نے فرمایا کہ قاضی صاحب نے شعر و شاعری میں دخل دیا ہے۔ اس وقت شیخ واحدی موجود تھے۔ حضرت مخدوم صاحبؒ کی شان میں جو قصیدہ لکھا تھا پڑھ کر سنایا۔ حضرت نے دونوں کو ہنستے ہوئے دیکھا اور تبسم انداز میں قاضی صاحب سے فرمایا کہ آپ نے سارے علوم تو حاصل ہی کر لئے فارسی کو شیخ واحدی کے لئے چھوڑ دیجئے۔ شیخ واحدی نے حضرت قاضی سے کہا۔ قطعہ:

لشکر علم تو بہ تیغ بیاں ۔۔۔ از عجم تا عرب گرفتہ دیار
چوں گرفتی عراق عربیت ۔۔۔ فارسی را بواحدی بگذار

کہتے ہیں کہ دوبارہ جون پور آنے پر حضرت مخدوم صاحبؒ نے قاضی صاحب کو لباس خرقہ اور کتاب ھدایہ جو سمنان کی یادگار تھی، عطا فرمایا تھا۔ ایک دن سب چھوٹے بڑے جمع تھے، حضرت مخدوم صاحبؒ نے فرمایا کہ بس اب جونپور سے چلو اور وہاں جلد پہونچو جہاں کیلئے حضرت پیر و مرشد نے حکم دیا ہے۔ بس آپ کچھوچھہ شریف کے لئے روانہ ہو گئے جہاں کی ولایت آپ کے سپرد تھی اور آپ نے کچھوچھہ اور اُس کے اطراف و جوانب کے ہزارہا بندگانِ خدا کو مشرف باسلام کیا ہے۔[1]

---

[1] ماخوذ از "حیات غوث العالم" مصنفہ حضرت مولانا مفتی ابو المجاہد سید محمد صاحب محدث اعظم ہند کچھوچھوی، مطبوعہ مجلہ اشرفی جلد ۳ شمارہ ۴ بابت ماہ اپریل ۱۹۲۴ء صفحہ ۷ تا ۱۰،
مرأۃ الاسرار قلمی فارسی صفحہ ۴۳۱، کرامت الاولیاء صفحہ ۲۸۳ تا ۳۰۰، خزینۃ الاصفیاء جلد اول صفحہ ۳۷۲-۳۷۰، تذکرۃ علمائے ہند مولوی رحمان علی صفحہ ۲۳، اخبار الاخیار صفحہ ۱۶۱، ۱۶۲
انوار صوفیہ اردو ترجمہ صفحہ ۲۹۶۔

یہاں پر ادوھ کے اُن صوفیوں کا بھی ذکر کیا جا رہا ہے جو جونپور کے شرقی بادشاہوں کے زمانہ میں روحانی فیوض اور برکات سے بندگانِ الٰہی کو مالا مال کر رہے تھے۔ اور ان میں سے بیشتر ایسے بزرگ ہیں جنھوں نے جونپور کے صوفیوں سے بیعت و ارادت حاصل کی اور فیضیاب ہوئے۔ یا جونپور کے صوفیہ نے اُن سے فیوض روحانی حاصل کیا ہے۔ حالانکہ میری پیش کی ہوئی تعداد بہت کم ہے کیونکہ ضخامت کی مجبوری حائل ہے۔

## حضرت شیخ حسام الدین مانکپوریؒ

آپ سلطان محمود شرقی جونپوری کے عہد کے نامور صوفیوں میں ہیں۔ آپ مولانا خواجہ کے چشم و چراغ تھے۔ آپ کے دادا حضرت مولانا جلال الدینؒ اپنے زمانہ کے ایک بلند پایہ عالم اور عظیم صوفی تھے۔ اور بہت ہی پارسائی کی زندگی بسر کی ہے۔ یہ شیخ محمدؒ کے شاگرد رشید جو خود حضرت نظام الدین اولیا محبوب الٰہیؒ کے مرید باصفا تھے۔ وہ دہلی سے مانکپور آئے اور غیر مسلموں کو تبلیغ اسلام کے ذریعہ مشرف باسلام کیا ہے۔ حضرت شیخ حسام الدینؒ حضرت شیخ قطب نور عالم کے مرید اور خلیفہ تھے۔ اپنے زمانہ میں مشہور مشائخ عظام میں ہیں۔ علم شریعت و طریقت کے بڑے پابند تھے۔ اور زہد و پارسائی میں آپکا جواب نہ تھا۔ جونپور کے بہت سے صوفیہ نے آپ سے علم باطن کی تکمیل اور فیض روحانی حاصل فرمایا ہے۔ بعد میں آپ حضرت شیخ قطب عالم کے خاص خلفاء میں ہو گئے۔ پھر مانکپور واپس آ کر حضرت شیخ نصیر الدین مانکپوریؒ سے بھی بہت روحانی استفادہ فرمایا ہے۔ آپ حضرت شاہ عبداللہ شطاریؒ کے بہت گہرے دوستوں میں تھے۔ جو ہندوستان میں سلسلۂ شطاریہ کے بانی اور مبلغ اعظم تھے۔ حضرت شیخ حسام الدین مانکپوری رح کی عظمت اور رفعت کا یہ عالم تھا کہ خود آپکے پیر و مرشد نے یہ خواہش ظاہر کی کہ خود ان کے لڑکے کو خرقہ آپ اپنے دست مبارک سے پہنائیں۔

آپ کے مریدوں میں سے کسی نے ان کے ملفوظات بہ موسوم "رفیق العارفین" کو ترتیب دیا ہے۔ ان ملفوظات میں انکی باطنی زندگی، پاکیزہ تعلیمات اور اُس وقت کی

تہذیب و تمدن پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ اس سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ حضرت شیخ حسام الدینؒ اپنے وقت کے بے مثل صوفی تھے۔ اس ملفوظات سے چند جواہر پارے پیش کئے جا رہے ہیں۔

"مرید پیروں سے ایسی مشابہت رکھتے ہیں جیسے کپڑوں میں پیوند۔ لیکن مرید صادق جو پیر کے نقش قدم پر چلتا ہے اسکی مثال ایسی ہے جیسے سفید کپڑے میں سفید پیوند کر کپڑا دُھلنے سے وہ بھی دُھل جاتا ہے۔ ایسے ہی جو فیض کہ پیر کو پہونچتا ہے وہ اُسکو بھی پہونچتا رہتا ہے۔ اور جو مرید کہ پیر کے کہنے پر نہ چلے وہ صرف رسمی مرید ہے۔ اسکی مثال ایسی ہے جیسے سفید کپڑے میں سیاہ پیوند۔ اگرچہ اسکو بھی کچھ نہ کچھ پیر کا فیض پہونچتا ہے مگر ایسے مرید کو اس فیض سے چنداں نفع نہیں ہوتا ہے۔ رسمی مریدوں کے حق میں یہ بات ہے کہ اگر وہ نیک ہیں تو انکی وجہ سے جانے جائیں گے۔ اور اگر وہ بد ہیں تو اُس بزرگ کے طفیل میں انکو بخش دینگے اور یہ دولت بھی کم نہیں ہے، اسی لئے پیر کا ہونا بہت ہی ضروری امر ہے۔ آخرت میں بڑے فوائد مضمر ہیں۔"

فرمایا کہ سالک ذکر کرنے سے عاشق ہوتا ہے اور فکر کرنے سے عارف، فرمایا کہ فیض الہی ناگاہ پہونچتا ہے۔ لیکن دل آگاہ پر پہونچتا ہے۔ پس سالک کو چاہئے کہ منتظر رہے کہ پردۂ غیب سے کیا ظاہر ہوتا ہے۔" فرمایا کہ خلیفہ ہونے کے سات سال بعد میں نے فقر دیکھا۔ اور فاقہ کے بعد جب بھوک لگتی صرف پانی پی لیتا اور پھر یاد الہی میں مشغول ہو جاتا تھا۔ فرمایا مجھے بہت سی کتابیں زبانی یاد تھیں۔ جب شیخ کی قدمبوسی میں پہونچا۔ سب بھول گئیں اور کچھ یاد نہ رہا، اور اب پھر سب یاد ہو گیا۔ فرمایا کہ فراق کہاں ہے، یا وہ خود ہے، یا اُس کا نور ہے اور یا اس کے نور کا پرتو ہے، فرمایا درویش کے پاس چار چیزیں ہونی چاہئے دو ثابت اور دو شکستہ

دین ویقین ثابت ہونا چاہیئے اور ہیر و دل شکستہ ہو ۔ فرمایا طمع مرض ہے، سوال کرنا سکرات ہے اور انکار کرنا موت ہے ۔ فرمایا کہ دنیا سایہ کے مثل ہے اور آخرت آفتاب کے مانند ہے ، اگر کوئی سایہ کی طرف جائے تو سایہ خود بخود ا... کے ساتھ ہو جائے گا ۔

ایک بار فرمایا کہ اتنے شیریں نہ ہو کہ مکھیاں چاٹنے لگیں یعنی زیادہ نرمی نقصان دہ ہے ۔ آپکا وصال سلطان محمود شاہ شرقی جونپور کے عہد ۸۷۰ھ میں ہوا ۔ آستانہ مانکپور میں ہے ۔ [1]

## حضرت شیخ راجے حامد شاہ مانکپوری

آپ حضرت شیخ حسام الدینؒ مانکپوری کے مرید خاص تھے ۔ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے لکھا ہے کہ سلطان شمس الدین التمش کے دور حکومت میں دو بھائی سادات گردیز سے دہلی آئے تھے ۔ ایک ان میں سے سید شمس الدین تھے ۔ جنھوں نے میوات میں سکونت اختیار کی اور تبلیغ اسلام میں بہت کوشش فرمائی ہے ۔ دوسرے سید شہاب الدین تھے ۔ جو آپکے اجداد سے ہیں ۔ آپکے مورث اعلیٰ بہت ہی پایہ کے بزرگوں میں رہے ہیں ۔ اور وہاں کی زبان میں لوگوں کی زبان پر عظمت کی وجہ سے راجے کا لفظ عام تھا ۔ اوائل عمر میں آپ سپہ گری کے لباس میں رہتے تھے ۔ آخر میں آپکو عشق الٰہی کی طرف رجحان ہوا اور حضرت شیخ حسام الدینؒ کی خدمت میں پہونچے اور ریاضت شاقہ برداشت کیں اور آپکو صفائی باطن اور حضور قلب حاصل ہوا ۔

علم ظاہر پر آپ نے بقدر ضرورت کفایت کی لیکن اُس وقت بڑے بڑے علماء نے آپ کے سامنے زانوئے ادب تہہ کیا ۔ اور اسیر حلقۂ ارادت ہوئے ۔

---

[1] تذکرہ علماء ہند مولوی رحمان علی صـ ۴۱ ، اخبار الاخیار صـ ۱۴۳ ، مرأۃ الاسرار فارسی صـ ۵۰۱ ، خزینۃ الاصفیاء صـ ۳۹ ، ریاض الاولیاء صـ ۱۱۱ ، انوار صوفیہ صـ ۱۳۱-۱۳۰

آپ سے کشف و کرامات بہت ظاہر ہوئیں لیکن اُسکا اخفاء آپ نے بہت کیا۔ اپنے زمانہ کے بہت بلند پایہ کے صوفی اور عارف زمانہ تھے۔ جونپور کے بہت سے صوفیاء کرام نے آپ سے فیض روحانی حاصل کرکے درجہ مشیخت پر فائز ہوئے۔ آپ کئی بار جونپور بھی تشریف لائے ہیں، اور حضرت مولانا الہ داد چشتی اور حضرت حسن طاہر چشتی آپ کے مخصوص خلفاء میں ہیں۔ آپکا تعلق جونپور سے خصوصی رہا ہے۔ حسین شاہ جونپوری کا عہد آپکی روحانیت اور مشیخت کے شباب کا زمانہ تھا۔ آپ کا وصال سنہ ۹۰۴ھ میں ہوا۔ مزار مبارک مانکپور میں مرجع خلائق ہے اور فیض جاری ہے۔ [1]

## حضرت مخدوم مولانا خواجہ مانکپوری رح

حضرت شیخ حسام الدین مانکپوری رح کے والد بزرگوار ہیں، بڑے ہی دانشمند اور متقی تھے اعلم العلماء و افضل الفضلاء میں آپکا شمار تھا۔ فقر و فاقہ میں زندگی بسر کرتے رزق حلال کو ہی لقمہ بناتے تھے۔ ایک دفعہ تین روز کا فاقہ تھا۔ ایک شخص فتویٰ لیکر حاضر ہوا اور کچھ زر بھی ساتھ لایا۔ آپ نے وہ زر اُس کو واپس کردیا۔ اس پر گھر کے لوگ بہت خفا ہوئے۔ مغرب کی نماز کا وقت آگیا۔ ملک عین الدین مانکپور میں وارد ہوئے تھے، انھوں نے ایک دعا پڑھی جس میں ایک لفظ بہت مشکل تھا۔ دریافت کیا کہ یہاں کوئی عالم ہے۔ لوگوں نے کہا کہ ہاں حضرت مخدوم مولانا خواجہ دانشمند ہیں۔ حضرت کو طلب کرکے اُس لفظ کو حل کیا۔ ملک عین الدین نے اتنا ہی زر و مال جتنا کہ وہ مستفتی لیکر آیا تھا اور کچھ کپڑے اور کھانا بھی حاضر کیا۔ تب حضرت نے اہل خانہ سے فرمایا کہ جب ہم نے ہمت کی اور مال مشکوک واپس کردیا تو خدا تعالیٰ نے ہم کو وجہ حلال سے زر و مال عطا کیا ہے۔

---

[1] خزینۃ الاصفیاء جلد اول ص ۴۰۹، اخبار الاخیار ص ۱۶۹، اخبار الاصفیاء ص ۴۴۔ ریاض الاولیاء ص ۱۱۲، انوار صوفیہ ص ۳۳۵-۳۳۷۔

کہا جاتا ہے کہ آپ کا وصال بعہد ابراہیم شاہ شرقی جونپوری ہوا۔ مزار مبارک مانکپور میں ہے۔ [1]

## حضرت شیخ احمد عبدالحق رودولوی

آپ صابریہ سلسلہ کے ایک عظیم عارف اور حضرت شیخ جمال الدین پانی پتی رح کے مرید ہیں۔ چشتیہ صابریہ سلسلہ کا سب سے پہلا مرکز جسکو ہم تاریخ کی روشنی میں دیکھ سکتے ہیں وہ ردولی (ضلع بارہ بنکی) ہے۔ شیخ احمد عبدالحق نے ایسے زمانے میں وہاں اپنی خانقاہ قائم کی تھی، جب چشتیہ سلسلہ کا مرکزی نظام ختم ہو چکا تھا۔ نظامیہ کے بزرگ گجرات، دکن، مالدہ، بنگال وغیرہ میں اپنی خانقاہیں کر رہے تھے۔ دہلی اور اُس کے اردگرد کا تمام علاقہ چشتیہ سلسلے کے بزرگوں سے تقریبًا خالی تھا۔ شیخ احمد عبدالحق نے سیاحت کے دوران میں نظامیہ سلسلہ کی خانقاہوں کو دیکھا تھا۔ اور حالات کا جائزہ بھی لیا تھا۔ ردولی میں ان کی خانقاہ رشد و ہدایت کا بڑا اہم مرکز بن گئی۔ اور شمالی ہندوستان کے لوگ کثرت سے حاضر ہونے لگے۔ شیخ کے ملفوظات و حالات انوار العیون کے نام سے شیخ عبدالقدوس گنگوہی رح نے مرتب کئے تھے۔

شیخ عبدالقدوس گنگوہیؒ شیخ احمد عبدالحقؒ کے پوتے شیخ محمد ردولویؒ کے عزیز ترین خلیفہ ہیں۔ وہ صابریہ سلسلے کے پہلے بزرگ ہیں جن کے حالات معاصر تذکروں اور تاریخوں میں ملتے ہیں۔ جو شہرت اور عظمت ان کو حاصل ہوئی وہ اس سے پہلے صابریہ سلسلہ کے کسی بزرگ کو حاصل نہیں ہوئی تھی۔

شیخ عبدالقدوس ابتدائے حال ردولی میں مقیم رہے ۸۹۶ھ/۱۴۹۰ء میں جب ردولی کے حالات خراب ہوئے تو وہ ترک وطن کر کے شاہ آباد آ گئے، جہاں ۳۸ سال

---

[1] اخبار الاخیار حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ انوار صوفیہ اردو ترجمہ ص۳۱۲۔

تک انھوں نے ارشاد و تلقین کا ہنگامہ برپا رکھا۔ آخر عمر میں گنگوہ (ضلع سہارنپور) تشریف لائے اور وہیں ۹۴۵ھ/۱۵۳۸ء میں وفات پائی ہے۔

شیخ عبدالقدوس گنگوہیؒ صاحب علم و فضل بزرگ تھے۔ انکی تصانیف سے انکے مطالعہ کی وسعت اور نظر کی بلندی کا اندازہ ہوتا ہے۔ انھوں نے عوارف المعارف کی شرح لکھی تھی۔ اور شیخ اکبر محی الدین ابن عربی کی مشہور تصنیف فصوص الحکم پر حاشیہ تیار تھا۔ دیگر تصانیف کے نام یہ ہیں:

رسالہ قدسیہ، غریب الفوائد، رشید نامہ، مظہر العجائب، مکتوبات قدوسیہ ہیں۔ انھوں نے اپنی تصانیف میں وحدت الوجود پر خاص طور پر زور دیا ہے۔ رشد نامہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ہندی زبان پر بہت ہی اچھا خاصا عبور رکھا یہی وجہ ہے کہ انکی تصانیف میں ہندی دوہے بہت کثرت سے ملتے ہیں۔ [۱]

حضرت شیخ احمد عبدالحق ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے عہد کے بلند پایہ صوفیہ کرام میں گذرے ہیں۔ بہت آزادانہ درویشوں میں تھے۔ بہت صاحب تصرف خرق عادات و کرامات صاحب ذوق شوق سکر و حالت و فقر و تجرید تھے۔ آپ کا سلسلہ نسب حضرت عمر فاروقؓ خلیفہ دوئم سے ملتا ہے۔ منگولوں کے حملہ سے تنگ آکر آپکے دادا حضرت شیخ عبدلوددؒ نے علاؤالدین خلجی کے عہد حکومت میں بلخ سے دہلی ہجرت کی اور اسی بادشاہ نے آپکو صوبہ اودھ کا قاضی مقرر کر دیا تھا۔ حضرت شیخ عبدلوددؒ حضرت شیخ نصیر الدین چراغ دہلویؒ کے مرید تھے۔ اور آپ کے والد بزرگوار حضرت شیخ محمد عمرؒ ایک بہت ہی پارسا لوگوں میں تھے۔ آپکی ولادت باسعادت رودولی میں ہوئی۔

کہا جاتا ہے کہ آپ سات برس کے تھے، جب آپ کی والدہ محترمہ تہجد کے لئے اٹھتی

---

[۱] سیر الاقطاب قلمی، گلزار ابرار ص۵۳۸، انوار العیون ص۱۳، اخبار الاخیار ص۱۸۳، لطائف قدسی ص۳۱ مطبوعہ مجتبائی دہلی ۱۳۱۱ھ

تھیں تو یہ بھی اٹھتے تھے اور اس طرح کہ والدہ کو خبر نہ ہوتی تھی اور گھر کے ایک کونے
میں نماز میں مشغول ہو جاتے تھے۔ جب والدہ کو خبر ہوئی تو بہ سبب کم عمری اور مہر مادری
آپ کو منع کرتیں۔ آپ پر چونکہ محبتِ حق غالب تھی خیال فرمایا کہ یہ ماں
ہے جو مجھکو خدا کی عبادت سے باز رکھتی ہے۔ اس لئے طلب حق میں گھر کے باہر قدم رکھا
کہا جاتا ہے کہ جب آپ نے سفر حق کیا تو عمر بارہ برس کی تھی۔ آپ کے بھائی حضرت
شیخ تقی الدین اُس وقت دہلی میں تھے اور اپنے وقت کے علمائے کبار میں آپ کا شمار
تھا۔ انکی خدمت میں حاضر ہوئے اور تعلیم کا خیال ظاہر کیا۔ آپ کے بھائی شیخ
تقی نے علم ظاہر پڑھانا شروع کیا آپ پڑھتے نہ تھے اور کہتے تھے کہ مجھے معرفتِ حق
کا علم چاہیے۔ آپ کے بھائی دوسرے علمائے دہلی کے پاس لے گئے مگر آپ نے علم ظاہر
پڑھنے سے قطعی انکار کر دیا۔ سب لوگ آپ کے اس حال پر حیران تھے۔ آخر میں
آپ نے اپنے بھائی کا ساتھ چھوڑ کر یادِ الٰہی میں مشغول ہو گئے پھر آپ کے بھائی نے چاہا
کہ آپکی شادی کر دیں اور جہاں آپکی نسبت کی بات کی تھی آپ اپنے خسر کے پاس گئے
اور کہہ دیا کہ میں قدرتی طور پر شادی کے لائق نہیں ہوں۔ اس طرح آپ نے تمام
دنیاوی تعلقات اور معاملات کی جڑیں کاٹ دیں۔

اس کے بعد آپ حضرت شیخ جلال الدین پانی پتی کے پاس جاکر ان کے مرید
ہو گئے۔ تیمور کے حملے کے وقت انھوں نے پانی پت چھوڑ دیا اور بھکر چلے گئے۔ اس
کے بعد بنگال گئے اور شیخ نور قطب عالم کی زیارت کی، کچھ پاس نہ تھا ہری گھاس توڑ کر
لے گئے اور کہا "بابا صفا ست" شیخ نور نے جواباً کہا "بابا عزت ست" تھوڑی
دیر تک انکی خدمت میں رہے اور بغیر گفتگو کے واپس چلے آئے۔ پھر بہار آئے اس جگہ
دو دیوانے رہتے تھے ایک کو شیخ علاء الدین کہتے تھے۔ اور وہ سر برہنہ رہتے تھے
اور دوسرے نیم لنگوٹی باندھتے تھے جس سے آگے کا حصہ ڈھک جاتا کپڑا لٹکائے رہتے
اور پچھلا حصہ برہنہ رہتا تھا۔ ان دونوں سے آپ نے اپنے مقصد کی کھلی بشارت پائی

اور جو افسردگی مقصود حاصل نہ ہونے سے تھی وہ جاتی رہی۔ اور اب پھر تازہ دم ہوگئے اور طلب الٰہی میں مزید اضافہ ہوگیا۔ وہاں سے پھر شہر اودھ آئے اور حضرت شیخ فتح اللہ اودھی سے ملاقات کی۔ شیخ فتح اللہ کا طریق زاہدانہ اور مشرب عاشقانہ تھا سلطان ابراہیم شرقی نے رودولی کے کسی مذہبی جلسہ میں شرکت کی وہاں کے قاضی محمد راجے جو اودھ کے افسر اعلیٰ تھے، شیخ احمد عبدالحق ؒ کی روحانی برتری اور کمالات کا تذکرہ کیا۔ سلطان ابراہیم شاہ جونپوری یہ سنکر بہت خوش ہوا اور انکی درگاہ کے اخراجات کیلئے نقد رقم اور زمین کا فرمان قاضی صاحب کے ذریعہ آپکی خدمت میں بھیجا۔ آپ نے لینے سے انکار کرتے ہوئے جواب دیا کہ سلطان ابراہیم نہیں بلکہ خدائے واحد سب کی حاجتیں پوری کرتا ہے۔

اخبار الاخیار میں ہے کہ درمیان ریاضت و مجاہدہ او رسلوک میں اپنے مقصود کے حصول میں دیر ہونے سے پریشان خاطر ہوئے اور کہا کہ احمد زندوں سے تو مقصود حاصل نہ ہوا اب مزارات پر چلو اور چند سال اس شہر کے مزارات میں "یا ہادی یا ہادی" کہتے ہوئے پھرا کئے پھر کہا کہ اے احمد اب مر جاؤ اور زندہ درگور ہو جاؤ پھر چھ ماہ تک اپنے ہاتھ سے قبر کھود کر اُس میں بیٹھے رہے کہا جاتا ہے کہ آپ نے فرمایا کہ منصور حلاج بچہ تھا، ضبط کی طاقت نہ رکھتا تھا اور راز خداوندی کو فاش کر دیا۔ بعض ایسے بھی مردانِ خدا ہیں کہ سمندر پی جاتے ہیں اور ڈکار تک نہیں لیتے۔ فرماتے تھے کہ نظامی ناقص شاعر تھے جو درج ذیل شعر کہا ہے ؎

صحبتِ نیکاں زجہاں دور گشت
خوانِ عسل خانۂ زنبور گشت

کیونکہ حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت جیسی کہ صحابہ کرام کو حاصل تھی ویسی ہی ارباب حال اور محبانِ ذالجلال کو اب بھی حاصل ہے۔

کہا جاتا ہے کہ آپ جامع مسجد میں اول وقت جاتے اور اپنے ہاتھ سے جھاڑو دیتے تھے۔ چالیس پچاس برس تک آپ جامع مسجد میں گئے مگر یہ نہ جانتے تھے کہ جامع مسجد کدھر ہے جب آپ چلتے تھے تو مریدین لفظ "حق" کا ذکر بلند آواز سے کرتے تھے اور وہ آواز آپ کے کان میں پڑتی تھی تو اسی سمت جاتے تھے اور ہر وقت مست و بیخود رہتے تھے اور آنکھیں بند رہتی تھیں۔ آپکا نیز آپکے مریدوں کا اکثر ذکر "حق" ہی ہوتا تھا۔ اور سلام و چھینک کے وقت نماز و تکبیر فاتحہ اور خرید فروخت کے وقت تین بار "حق حق حق" کہتے تھے۔ فرماتے تھے کہ حق کی ذات پاک نام و بے نشان ہے۔ اور حق کی تشریح کے سلسلے میں حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہیؒ نے اپنے مکتوب رسالہ انوار العیون میں بعض باتیں آپ کے اصطلاح کے موافق لکھی ہیں۔

آپ کا وصال سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے عہد میں طویل عمر کے بعد ۸۲۷ھ مطابق ۱۴۲۳ء میں ہوا۔ مزار مبارک رودولی شریف میں مرجع خلائق و زیارت گاہ عام ہے۔ [۱]

## شیخ عبدالصمدؒ جونپوری

آپ دہلی کے نامور قاضی شیخ عبدالمقتدرؒ کے پوتے تھے۔ شرقی حکومت کے دور آخر تک وہ جونپور میں رہے۔ اُس کے خاتمہ کے بعد وہ دہلی گئے۔ دہلی پہونچکر سب سے پہلا کام انھوں نے یہ کیا کہ اپنے دادا کے مقبرہ کی عمارت بنوائی۔ حضرت قاضی صاحب بھی سلطان ابراہیم شرقی کی دعوت پر جونپور آئے تھے جہاں آپ نے ایک سال قیام کیا۔ بعدہٗ اپنے لخت جگر حضرت شیخ عبدالوحیدؒ کو بادشاہ کے پاس چھوڑکر دہلی واپس چلے گئے۔ دہلی میں سکندر لودی نے ان کی بڑی قدر و منزلت کی اور خود بھی ان کے بڑے عقیدت مند دل سیں

---

[۱] مرآۃ الاسرار فارسی ص۴۶۵، اخبار الاخیار ص۱۰۲، خزینۃ الاصفیا ص۳۸۴، خزینۃ الاولیاء فارسی ص۳۵۳۔ تاریخ مشائخ چشت ص۲۱۶، سبع الاقطاب ص۲۲۳، انوار صوفیہ اردو ص۳۲۶ سے ص۳۲۹ تک۔

ہوگیا ہے۔ شیخ عبدالصمد عربی کے بہت بڑے عالم اور علم باطن میں بھی درجۂ کمال حاصل کیا۔ اور عربی و فارسی کے بہت مشہور شاعر بھی تھے۔ تذکرہ کے سلسلے میں آپ کا ذکر ملاحظہ ہو۔ آپ کا مزار پُرانوار روضہ حضرت مولانا خانگی کے پشت پر ہے۔ [1]

## شیخ اعظم ثانوی لکھنویؒ

آپ شیخ ابوالبقار بن شیخ موسیٰ بن شیخ ضیاء الدین کرمانی کے لڑکے تھے۔ ہلاکو خاں کے مظالم سے تنگ آکر آپ کرمان سے ہجرت کر کے ہندوستان آئے۔ لکھنؤ ہوکر آپ حضرت شیخ سمرقندی سے ملے اور دونوں حضرات بہت گہرے دوست بن گئے۔ اس کے بعد آپ سرزمین جونپور کی شہرت سنکر یہاں آئے اور حضرت شیخ ابوالفتح جونپوری (سو برس) سے علوم باطنی حاصل کیا اور ریاضت و مجاہدہ کیا اور بہت فیض روحانی حاصل فرمایا۔ انھوں نے مذہبی علوم و فنون اور شریعۂ اسلامیہ پر بہت سے رسالے اور کتابیں لکھیں۔ آخر میں لکھنؤ واپس گئے اور وہیں مستقل سکونت اختیار کی اور وہیں پر آپ کا وصال ہوا۔ [2]

## شیخ سعد اللہ لکھنویؒ

آپ شیخ شمس الدین لکھنوی کے صاحبزادے تھے۔ علوم ظاہر کے حصول کے بعد اپنے والد بزرگوار کے ہی مرید ہوئے اور چشتیہ سلسلہ کا خرقہ انھیں عطا ہوا۔ پھر جونپور کی شہرت سنکر یہاں آئے اور سید صدر جہاں اجمل جونپوری سے بہت روحانی فیض اور سلسلہ سہروردیہ کا خرقہ و اجازت حاصل کی۔ آپ علوم ظاہر و باطن میں بے مثل اور بہت صاحب فیض و سخی بزرگ تھے۔ انھوں نے اپنے پیچھے آٹھ بیٹے چھوڑے جو سب کے عالم و فاضل تھے۔ انکا وصال ۸۲۹ھ مطابق ۱۴۲۵ء بعہد ابراہیم شاہ شرقی جونپوری ہوا۔ [3]

---

[1] اے، ایس، بی، جلد سوئم صفحہ ۹۰، خزینۃ الاصفیا ص ۲۴، بدایونی جلد اول ص ۳۲۲، [2] تذکرہ علمار ہند مولوی رحمان علی ص ۲۳-۲۴ ، [3] تذکرہ علمار ہند مولوی رحمان علی ص ۷۳-۷۴

## شیخ برہان الدین کالپوریؒ

حضرت تاج الدین انصاری کے فرزند ارجمند تھے۔ آپ پارسائی او علوم باطنی میں یکتا تھے۔ بہت ہی یاد الٰہی میں مشغول اور صاحب ریاضت بزرگ تھے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ تصرف جلی اور کشف عالی رکھتے تھے۔ حضرت سید محمد جونپوری کے شاگرد رشید اور مہدویہ عقیدے سے متاثر تھے۔ آپ نے عبادت کیلئے ایک بہت ہی تنگ و تاریک حجرہ بنوایا تھا جہاں روحانی مشاغل میں مشغول رہتے تھے۔ آپ کو عربی زبان پر عبور کامل نہیں تھا۔ لیکن اپنے وسیع مطالعہ اور عطیۂ خداوندی سے کلام کے معنیٰ و مطالب اسرار و رموز بڑی فصاحت اور بلاغت سے بیان فرماتے تھے۔ ہندی زبان کی صوفیانہ شاعری میں عظیم شہرت رکھتے تھے۔ ۹۶۷ھ مطابق ۶۰-۱۵۵۹ء جب وہ چنار سے جونپور آرہے تھے تو ملا عبدالقادر بدایونی سے ملاقات ہوگئی۔ حضرت ملا صاحب نے لکھا ہے کہ شیخ برہان نے ہندی زبان میں اپنے صوفیانہ کلام ہم کو سنائے ہیں۔ انکے ہندی دوہوں کی تعریف شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے بھی کی ہے۔ انکے دوہوں میں عارفانہ خیالات ہیں اور پند و نصائح سے مملو ہیں۔ افسوس کہ نمونہ کلام دستیاب ہو سکا۔

انھوں نے قریب ایک سو سال کی طبعی عمر پا کر ۹۷۰ھ مطابق ۶۳-۱۵۶۲ء میں وفات پائی۔ ملک محمد جائسی پدماوت کے مصنف آپ کے راسخ شاگردوں میں ہیں۔[۱]

## حضرت شیخ فتح اللہ اودھیؒ اودھ کے چشتی عارف

سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے دورِ حکومت کے بڑے عظیم اور باکمال صوفی تھے۔ آپ حضرت شیخ صدرالدین حکیمؒ کے خلیفہ ہیں۔ اوائل عمر میں آپکا شمار علماء دہلی میں تھا۔ اور برسوں جامع مسجد دہلی میں وعظ کہتے

---

[۱] گلزار ابرار فارسی ص۱۹۵، ایس۔ اے عسکری ص۱۰۳، انوار صوفیہ ص۴۲۹-۴۲۸، بدایونی جلد ۳ ص۶۰، خزینۃ الاصفیاء ص۴۲، اخبار الاخیار ص۲۷۶، ایس۔ اے عسکری ص۲۰۳

رہے۔ بڑے بحرالبیان تھے۔ آخر میں شیخ صدرالدین حکیمؒ سے بیعت وارادت حاصل ہوئی۔ کہتے ہیں کہ آپ نے بے انتہا ریاضت ومجاہدہ کیا مگر افادہ نہ ہوتا تھا۔ آخر میں شیخ سے شکایت کی آپ نے فرمایا کہ پڑھنا پڑھانا چھوڑ دو اور کتابوں سے بالکل دست بردار ہو جاؤ۔ آپنے شیخ کے حکم کی تعمیل کی لیکن چند بہت اعلیٰ کتابیں مطالعہ میں رکھ لیں۔ لیکن پھر بھی باب معرفت کے کھلنے میں دیر ہو رہی تھی۔ آخر میں ان باقی کتابوں کو بھی اپنے سے الگ کر دیا۔ لوگوں نے آپ کو دیکھا کہ پانی کے کنارے بیٹھے کتابوں کے اجزا کو دھوتے تھے اور آنکھوں سے آنسو بہہ رہا تھا یہاں تک کہ آپ کا دل ماسوا اللہ سے پاک ہو گیا۔ اور باب معرفت کھل گیا حضرت شیخ فتح اللہ اودھیؒ اپنے زمانے کے بہت ہی نامور صوفی تھے۔ ان کے ہندوستان میں بہت خلفاء ہوئے ہیں۔ جن میں حضرت شیخ قاسم دہلویؒ، حضرت شیخ محمد عیسیٰ تاج جونپوریؒ حضرت شیخ محمد موسیٰ عاشقینؒ، خلیفہ حضرت مخدوم چراغ ہند جونپوریؒ، حضرت شیخ جمال گجری اودھی اور حضرت شیخ مظفر بلخیؒ ان کے ہمعصر بہت ہی مشہور ومعروف ہیں۔ آپ کا ایک رسالہ آداب السالکین ہے اُس میں آپ نے تصوف سلوک اور مریدین کے آداب وغیرہ کے بارے میں بڑی قیمتی باتیں تحریر فرمائی ہیں۔ [1]

آپ کا وصال ۸۲۲ھ مطابق ۱۴۱۹ء سلطان ابراہیم شرقی جونپوری کے عہد میں ہوا ہے۔

## حضرت شیخ جمال گجری اودھیؒ

آپ ایک مشہور زمانہ عارف حضرت شیخ مظفر بلخی کے خلیفہ تھے جو خود حضرت شیخ شرف الدین یحییٰ منیریؒ کے خلیفہ تھے۔ جب انھیں خرقہ عطا کیا گیا تو ان کے شیخ نے انکو اودھ میں سکونت کا حکم دیا۔ اپنے ہمعصر حضرت فتح اللہ اودھیؒ اور حضرت شیخ شاہ موسیٰ عاشقاں جو حضرت مخدوم چراغ جونپوری کے مرید تھے، سے بہت دوستانہ تعلقات

---

[1] اخبار الاخیار، ص ۱۶۲، خزینۃ الاصفیاء ص ۳۵۳، انوار صوفیہ ص ۲۹۶-۲۹۷۔

تھے۔ حضرت شیخ عبدالحق رودولوی جو اپنے وقت کے بہت عظیم مشائخ تھے ان کے حق میں دعا کی تھی۔ جنکے ساتھ آپ نے بہت زیادہ سفر کیا تھا۔ حضرت شیخ عبدالحقؒ نے اپنے ملفوظات میں لکھا ہے کہ بھکر سے پنڈوہ تک دوران سفر صرف یہی ایک سچے مسلمان اور خدا ترس تھے۔ آپ کے بہت سے مرید تھے اس میں بہت ہی مشہور و معروف باری گاؤں کے حضرت مخدوم شیخ بھیکا تھے۔

آپ کا وصال ۸۵۸ھ مطابق ۱۴۵۴ء بعہد سلطان محمود شاہ شرقی جونپوری ہوا۔ ۱؎

## حضرت شیخ محمد مینا لکھنویؒ

آپ لکھنؤ کے صاحب ولایت درویش ہیں۔ آپ کا نام شیخ محمد ہے بچپن سے حضرت شاہ قوام الدینؒ کے ساتھ تربیت و عنایت میں پرورش پائی۔ پھر حضرت شیخ سارنگؒ کے مرید ہوئے جنکا اطراف ملک میں طوطی بولتا تھا۔ اور بہت ریاضت و مجاہدہ کیا ہے۔ اور شیخ نے انکو درجہ کمال کے عطا کیلئے خدا سے دعا کی ہے۔ حضرت شاہ میناؒ نے شادی نہیں کی اور عرفان الٰہی میں مست و بیخود رہتے تھے۔ کہا جاتا ہے کہ حضرت شیخ قطب الدین ایک بہت ہی عظیم درویش تھے جو حضرت شیخ قوام الدین سہروردیؒ کی خدمت خاص سے مخصوص تھے۔ حضرت شیخ نے اُن سے فرمایا کہ میں چاہتا ہوں کہ تمہارے یہاں ایک لڑکا پیدا ہو اور اُسکا نام محمد مینا ہو۔ چنانچہ جب حضرت شاہ میناؒ پیدا ہوئے تو شیخ کی عنایت و شفقت سے مخصوص ہوئے۔ اور فرزند کی طرح تربیت پائی۔ یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ اول روز جب آپکو مکتب بھیجا گیا تو وہاں الف و بے کے اتنے حقائق و معارف بیان فرمائے کہ حاضرین دنگ رہ گئے۔ ایام سلوک میں آپنے سخت ریاضتیں کیں۔ کہتے ہیں کہ آپ اکثر حضرت شیخ سارنگؒ اپنے پیر و مرشد کی زیارت کو جاتے

---

۱؎ مرأت الاسرار فارسی ص۴۹۶، ریاض الاولیاء فارسی ص۱۳۳، خزینۃ الاصفیاء جلد دوم ص۳۲۱، اخبار الاخیار فارسی ص۱۸۵-۱۸۳۔

تھے۔ جنکا روضۂ مبارک وہاں سے بیس کوس (۶۰ کلومیٹر) تھا۔ پیدل اور کبھی کھڑاؤں پہنکر اور زیادہ ننگے پاؤں جاتے تھے۔ باوجودیکہ جنگل کا ناہموار راستہ اور خاردار جھاڑیاں تھیں۔ آبلے پڑجاتے تھے۔ لیکن اس سے معمول اور ادب میں فرق نہ آتا تھا۔ راتوں کو اکثروبیشتر دیوار دل پر بیٹھ کر شب بیداری کرتے تھے۔ اور اپنے گرداگرد کانٹے رکھ لیتے تھے۔ کیونکہ اگر نیند سے گریں تو کانٹوں کے چبھنے سے بیدار ہوجائیں اور نیند اُکھٹ جائے۔ اکثر جاڑے کے دنوں میں اپنے کپڑے کو پانی سے تر کرکے حضرت شیخ قوام الدینؒ کے صحن میں ذکر کیلئے بیٹھتے تھے اور اس طرح شب بیداری اور ریاضت شاقہ کرتے تھے۔

آپ کا وصال سلطان حسین شرقی جونپوری کے عہد ۸۷۰ھ مطابق سنہ ۱۴۶۵ء میں ہوا۔ مزار مبارک لکھنؤ میں بہت ہی مشہور اور مرجع خلائق ہے۔ آپکا فیض جاری ہے۔ [1]

## حضرت شیخ سعد اللہ کیسہ درازؒ

آپ جام معرفتِ الٰہی سے مست بےخود عاشقوں میں گذرے ہیں آپ کے والد شیخ متوکل کنتوریؒ کو حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانی کچھوچھویؒ نے خرقہ پہنایا۔ چنانچہ لطائف اشرفی میں ہے شیخ محمود متوکل کنتوری خلیفۂ آنحضرت نے استدعا کیا اور درخواست دیا۔ آپ کی درخواست پر حضرت مخدوم صاحبؒ نے اپنے پاس بلایا اور حضرت شیخ سعد اللہ مخدوم صاحب کے پاس کچھوچھہ آئے اور زانوئے ادب تہہ کیا۔ جب حضرت مخدوم صاحب جونپور سے جانے لگے تو خرقہ کی درخواست کی اور حضرت مخدوم نے شیخ سعد اللہ کو سلسلہ چالیس خانوادہ کا

---

[1] انوار صوفیہ ص ۲۷۸-۲۷۹، خزینۃ الاصفیاء جلد اول ص ۳۸۹، ریاض الاولیاء فارسی ص ۱۲۳، خزینۃ الاصفیاء ص ۳۹۵، اخبار الاخیار ص ۱۵۲، دی شرقی سلطنت آف جونپور ص ۲۵۱۔

فرمایا۔

الغرض زمانہ وفات حضرت شیخ سعد اللہ قریب آیا۔ آپ کے بڑے بیٹے
ت شیخ معین الدینؒ قنوج میں تھے۔ بطلب سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپور
ے۔ شیخ حالت جذب میں تھے فرمایا کہ وہ ہرگز حاضر نہیں ہے۔ ہمارے پاس
خراباتی کو طلب کرو۔ بطلب حضرت شیخ معین الدینؒ آئے اور شراب خانہ میں بیٹھے
آسمان کی طرف نظر کی اور کہا۔ کہ ایک پیالہ دے کہ میری قسمت کو ماندہ نہ کرے۔
سراکج پیالہ منہ سے لگایا اور زمین پر ڈال دیا حضرت شیخ سعد اللہ کیسہؒ دراز خرقہ
فت بہ جمیع امانت پائے خواجگان چشت عطا فرمایا۔ اور فرمایا کہ دونوں عالم میں
تفاخر عطا کرے۔ آپکی خانقاہ بیانہ بھرت پور میں ہے۔ آپ ابراہیم شاہ شرقی
پوری کے عہد کے بڑے باکمال بزرگوں میں ہیں۔

حضرت شیخ سعد اللہ کی خانقاہ کی چھت جو مینار کے قریب شکست ہوگئی
ے۔ اُس کے پہلے دروازہ پر عربی زبان میں یہ سنگین کتبہ نصب ہے۔ اس کتبہ کا فوٹو بھی
ل کے ذریعہ پیش کیا گیا ہے۔

بنا ھذہ المینار۔ فی عہد السلطان القائم العادل ناصر الدنیا
والدین ظل اللہ فی العالمین محمد شاہ بادشاہ خلد اللہ ملکہٗ
مسند عالی، ھمایوں اعظم داؤد خان ابن ختان المرحوم المغفورؒ
محمد خان طاب تراہ جعل اللہ الجنۃ مثواہ، قال النبی علیہ السلام
من بناء منارۃ فی مصر امصار المسلمین لاجعل لماء کلمۃ اللہ تعالیٰ
بنا اللہ لہ قصراً فی الجنۃ من یاقوت الحمراء طولہا وعرضہا
بےمثل الدنیا وفی معالہا ما لا ترایات عین اولا سمعتہٗ لہ

---

[1] مرأۃ الاسرار قلمی فارسی مہاراجہ رام نگر لائبریری ص۱۱۳ کنھگم رپورٹ حصہ ۲۰ ص۱۳۴، خزینۃ الاصفیاء ص۳۰۰

ترجمہ :۔ اس خانقاہ کی تعمیر عادل بادشاہ کے عہدِ حکومت میں ہوئی ہے۔
جو مذہب کا محافظ اور سنسار میں ایشور کی مایا ہے۔ وہ محمد شاہ بادشاہ
شرقی جنتی ہے۔ جسکے ناظم تعمیرات اعظم خاں ہمایوں ہیں۔ اور اُن پر
خدا کی بڑی عنایت ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے
مسلمانوں کے شہروں میں مسجد یا مینار تعمیر کیا اور مذہب اسلام کی تبلیغ
کی اُس کے لئے اللہ تعالیٰ جنت میں سُرخ یاقوت کا محل بنائے گا۔
جسکی لمبائی اور چوڑائی پوری دنیا میں پھیلی ہوگی اور جسکی خصوصیت اور
حُسن و جمال کو نہ کسی آنکھوں نے دیکھا ہوگا اور نہ کانوں نے سنا ہوگا۔

## ملک العلمار قاضی شہاب الدین دولت آبادی رح

اس میں شک نہیں کہ اسلامی تاریخ میں بہت سے علمار اور فضلار اپنے علمی و فنی کمالات اور کارناموں کی وجہ سے بڑے بڑے القاب خطابات سے نوازے گئے۔ لیکن حضرت ملک العلمار قاضی شہاب لدین دولت آبادیؒ علوم و فنون اور تصنیف و تالیف میں امامت و عبقریت کا مقام رکھتے تھے، اور سچ تو یہ ہے کہ چودھویں صدی کے ہندوستان میں آپ مصنفین کبار میں شمار کئے جاتے تھے، اور ان کی یہی خصوصیات اور علمی و فنی کمالات اور نادر تصنیفات کی بدولت ملک العلمار اُن کے نام کا جُز بن گیا ہے۔

اخبار الاخیار میں شیخ عبدالحق محدث دلویؒ اور تجلیٔ نور میں مولوی نورالدین زیدی نے لکھا ہے کہ خود ملک العلمار قاضی شہاب لدین دولت آبادیؒ کے استاد علامۂ دہر حضرت مولانا قاضی عبدالمقتدر دلویؒ فاضل روزگار نے فخریہ انداز میں کلمات ذیل ارشاد فرماتے ہیں کہ:

پیش من طالب علمے می آید کہ پوستِ او علم و مغزِ او علم، و استخوانِ او علم است و ازیں طالب علم قاضی شہاب لدین می خواست۔[1]

[1] اخبار الاخیار ص ۱۲۹

ترجمہ:۔ میرے پاس ایک طالب علم آیا ہے جس کا گوشت پوست

اور مغز و استخوان علم ہی علم ہے اور اس سے مراد قاضی شہاب الدین ہیں،

خود استاد کے یہ تعریفی کلمات ہیں۔ اس کے بعد اس طالب علم نے کیا مقام

و مرتبہ حاصل کیا ہوگا وہ اظہر من الشمس ہے۔

چودھویں صدی عیسوی میں جونپور کا ستارا بہت عروج پر تھا۔ ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کا یہ عہد زریں ہے جسکی سرپرستی اور صوفیہ؁ علمار کی قدردانی کی ملک و بیرون ملک دھوم تھی۔ اُس دور میں حضرت مخدوم سید اشرف جہانگیر سمنانیؒ کی شخصیت کا جھنڈا لہرا رہا تھا۔ اور آپ کا شمار اولیار کبار میں تھا۔ حضرت مخدوم صاحب ملک العلمار قاضی شہاب الدین دولت آبادی کے پیر و مرشد تھے۔ غور فرمایئے کہ اُس زمانہ کے مشہور روحانی بزرگ اور پیشوائے زمانہ، عالم اور مصنف حضرت سید مخدوم جہانگیر اشرف سمنانیؒ متوفی ۸۰۸ھ نے ان گرانقدر الفاظ میں ان کو یاد کیا ہے۔

در ہندوستان ایں مقدار فضیلت در کسے کم دیدہ ایم [1]

میں نے قاضی شہاب الدین جیسی فضیلت و بزرگی ہندوستان کے اندر کسی دوسرے میں کم دیکھی ہے۔

پھر ایک دوسرے مقام پر فرماتے ہیں کہ:

ہر چند برادر قدوۂ علمار روزگار و زبدۂ فضلائے ہر دیار است۔

مسلم ہے کہ میرے بھائی! آپ اس زمانہ کے علمار کے پیشوا اور ہر مقام کے فضلار کے خلاصہ ہیں۔

اس طرح ایک مقام پر سید جہانگیر اشرف سمنانیؒ کے خلیفہ و خادم خاص اور حضرت قاضی صاحب کے برادر روحانی حضرت شیخ نظام الدین غریب یمنیؒ نے

---

[1] لطائف اشرفی جلد دوئم ص۱۰۰۔ تجلی نور حصہ دوئم تذکرہ علمار دستگرف دوئم ص۳۳۔

اپنے معاصر کو ان الفاظ میں خراج عقیدت پیش کیا ہے۔ اس سے حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدینؒ کے مقام و مرتبہ کو سمجھنے میں بڑی مدد ملے گی۔

## قاضی شہاب الدین کا مرتبہ و مقام

"امام روزگار، وہمام دیار قاضی شہاب الدینؒ کہ مقتدائے علماء فحول و پیشوائے بلغاء فروع و اصول است[1]۔

ترجمہ:۔ امام وقت پیشوائے دیار، علماء کبار کے مقتدا اور اصول و فروع کے بلغاء و فصحاء کے رہبر قاضی شہاب الدین ہیں۔

حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدینؒ حضرت سید مخدوم جہانگیر سمنانیؒ کے اجل خلفاء میں سے تھے۔ اور دوسری قابل غور و فکر بات یہ ہے کہ حضرت شیخ فتح اللہ اودھی متوفی ۸۲۱ھ نے حضرت صاحب کے علم اور فضل و کمال کا اس طرح اعتراف فرمایا کہ" اپنے مرید خاص حضرت شیخ محمد عیسیٰ تاج جونپوری کو جنکا مزار مبارک روضہ ارزن میں ہے کو ظاہری علوم کی تکمیل کیلئے آپ ہی کے پاس بھیجا ہے۔

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے اخبار الاخیار میں لکھا ہے کہ "شیخ محمد عیسیٰ تاج ؒ نے اپنے پیر و مرشد شیخ فتح اللہ اودھیؒ کے اشارے پر ایک مدت دراز تک ملک العلماء قاضی شہاب الدین کی شاگردی کی ہے۔[2]

اس سلسلہ میں حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہیؒ کی کتاب انوار العیون کا مطالعہ دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔ خود حضرت شیخ عبدالقدوس متوفی ۹۴۴ھ ایک موقع پر ان ان گرانقدر القابات اور خطابات سے یاد رکھا ہے۔ کہ:

صدر العلماء، بدر الفضلاء، استاذ الشرق والغرب، عالم ربانی قاضی شہاب الدین لہریا نور اللہ مرقدہٗ۔[3]

---

[1] اخبار الاخیار ص۱۶۳، لطائف اشرفی جلد اول ص۲۱۔ [2] اخبار الاخیار ص۱۷۵، تجلی نور ص۲۵ دیار پورب میں علم اور علماء ص۱۲۶-۱۲۵، قاضی اطہر مبارکپوری۔ [3] انوار العیون ص۳۳

ترجمہ: مخدوم قاضی شہاب الدین نور اللہ مرقدہ صدر العلماء، بدر الفضلاء استاذ الشرق والغرب عالم ربانی اور نعمان ثانی تھے۔

حضرت قاضی اطہر مبارکپوری اپنی گرانقدر تالیف میں فرماتے ہیں کہ:

"حضرت شیخ عبدالقدوس" حضرت امام اعظم ابوحنیفہ نعمان بن ثابت کی نسل سے تھے، اور حضرت قاضی ملک العلماء حضرت شیخ عبدالقدوس کے پرنانا ہوتے ہیں۔ [1]

مزار حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدین

مزار مبارک ملک العلماء قاضی شہاب الدین دولت آبادی ؒ

## حضرت قاضی صاحب کی جونپور میں آمد

تجلی نور حصہ دوم میں ہے کہ "ملک العلماء نسباً شیخ تھے، اور اصل باشندہ غزنی کے ہیں۔ آباؤ اجداد وہاں سے دہلی آئے اور آپکی ولادت اور نشو ونما دولت آباد

---

[1] دیار پورب میں علم اور علماء ص ۱۲۶-۱۲۷

دکن میں ہوئی، اور علامۂ دہر حضرت قاضی عبدالمقتدرؒ جد اکرم حضرت شیخ ابوالفتح سونبرسیں جونپوریؒ اور حضرت مولانا خواجگیؒ فضلا وقت اور یگانۂ روزگار عالم سے علوم ظاہری کو بدرجۂ کمال و تمام حاصل فرمایا۔ اور امیر تیمور کے ہنگامہ کے وقت یہ ہمراہ حضرت مولانا خواجگی دہلی سے روانہ ہوئے، حضرت مولانا خواجگی نے کالپی کی سکونت اختیار فرمائی اور ملک العلماء قاضی شہاب الدین دولت آبادی حسب طلب خواہش سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپور تشریف لائے۔ اور شمالی ہند کو اپنے فیض علم سے سیراب کر دیا، ابراہیم شاہ شرقی جونپوری آپکی بہت اور حسب مراتب تعظیم و تکریم کرتا اور بر سرِ دربار چاندی کی کرسی بیٹھنے کو دیتا تھا۔ [1]

## قاضی صاحب کے حاسدین

اس میں شک نہیں کہ اس دورِ زریں میں ہندوستان کے اندر ایک سے ایک علماء و فضلاء موجود تھے لیکن قدرت نے جیسا دل و دماغ اور حافظہ اور علم حاضر آپکو عطا فرمایا تھا، اس سے آپ کے ہمعصر سب ہی خالی تھے اور یہی وجہ ہے کہ جیسی ہندوستان میں قبولیت و شہرت آپکو ملی کہ دیار و امصار کے طالبان علم و فن جونپور میں جمع ہو گئے کہ آپکو ملک العلماء کا لقب اور جونپور شیراز ہند ہو گیا، چونکہ آپ جملہ علوم میں حاضر اور جمیع علوم میں ماہر تھے، آپکی یہ ملک گیر شہرت اور بادشاہِ وقت کا تقرب آپ کے ہم چشموں کو حسد کا باعث ہوا۔ اور آپکی شکایت حاسدوں نے حضرت مولانا خواجگیؒ تک پہونچائی لیکن تھوڑے ہی عرصہ ہوا ہوگا کہ کوئی حاسد باقی نہ رہا۔

اس سلسلہ میں اخبار الاصفیاء کے مصنف کا بیان ہے کہ :

" آوردہ اند کہ علماء وقت را پیمانۂ حسد لبریز شد شمہ ازاں بمولانا نوشتند مولانا دوایں بیت سعدی در خواہش نگاشت۔ [2]

---

[1] تجلیٔ نور فارسی حصہ دوم ص ۲۲-۲۳ [2] اخبار الاصفیاء ورق ۲۰ [3] تذکرہ علماء ہند مولوی رحمان علی ص ۱۳

ترجمہ: بیان کیا جاتا ہے کہ علمار وقت کے حسد کا پیمانہ لبریز ہوگیا تو قاضی صاحب نے اشارۃً مولانا خواجگی کو لکھا۔ مولانا نے اس کے جواب میں حضرت سعدیؒ کے دو اشعار لکھ کر بھیجدیا۔

اے پیش از اں کہ در قلم آید ثنائے تو — واجب بر اہل مشرق و مغرب دعائے تو
در بقائے ذات تو نفع جہانیاں — باقی مباد آں کہ نخواہد بقائے تو

## ابراہیم شاہ شرقی کی حسن عقیدت

تاریخ فرشتہ اور تجلی نور میں ہے کہ سلطان ابراہیم شاہ شرقی بڑا نیک دل، عادل اور علم پرور، علماء نواز اور خدا پرست بادشاہ تھا، اُس کو علمار اور صوفیہ سے دلی عقیدت اور محبت تھی، اور وہ انکی تکریم و تعظیم اور خدمت کو سعادت دارین سمجھتا تھا۔

ایک مرتبہ حضرت قاضی ملک العلمار سخت بیمار ہوئے، حکمار دیار و امصار سے علاج کیلئے بلائے گئے لیکن بحکم خدا شفا نہ ہو رہی تھی۔ ابراہیم شاہ شرقی آپکی عیادت اور مزاج پرسی کو حاضر ہوا، اور اظہار تعلق کے بعد خلوص دل سے پانی سے بھرا ہوا پیالہ منگوایا اور اُسکو حضرت ملک العلمار کے سر کے گرد گھما کر اور یہ کہکر اُس پانی کو پی گیا کہ:

"بار خدایا ہر بلائے کہ در راہ او باشد نصیب من گرداں و او را شفا بخش [1]" — خداوندا! ہر وہ مصیبت اور بلا جو قاضی صاحب پر آنیوالی ہو میرے نصیب میں ڈالدے اور انکو شفا بخش۔

دنیا کے تخت و تاج کے مالکوں اور علم و فن کے قدر دانوں کی تاریخ میں شاید یہ جونپور کی سرزمین میں پہلا واقعہ رونما ہوا ہے کہ سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری ملک العلمار قاضی شہاب الدین پر اپنی عزیز جان بھی قربان کرنے پر تیار ہوگیا۔ اس سے حضرت قاضی صاحب کے علم و فضل و کمال کا پتہ چلتا ہے اور سلطان ابراہیم شاہ کی

---

[1] تاریخ فرشتہ جلد دوم ص۳۰۵، تجلی نور فارسی ص۳۱ حصہ دوم۔

عقیدت ظاہر ہوتی ہے۔

اس واقعہ پر تاریخ فرشتہ کے مصنف ابوالقاسم نے اپنے تاثرات کا اظہار اس طرح کیا ہے کہ :

"ازیں جا آں عقیدۂ تخت وتاج نسبت بعلماء شریعت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم معلوم می تواند کرد، تا چہ غایت بود"۔ [1]

اس واقعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس بادشاہ کو شریعت محمدیؐ کا کتنا پاس اور علماء سے کتنی محبت تھی۔

مولوی خیرالدین جونپوری نے "تذکرۃ العلماء میں لکھا ہے کہ" سلطان ابراہیم شرقی کا یہ معمول تھا کہ وہ ہر جمعہ کو آپکی خدمت میں حاضری دیتا تھا۔ اور حضرت قاضی صاحب اور مدرسہ شاہی کے طلباء کو شاہانہ لطف وکرم سے نوازتا تھا خیرالدینؒ کا بیان ہے کہ :

"ہمیشہ بعد نماز جمعہ بمدرسہ حاضرے شد، و نذر بقاضی وعطایا بطلبۂ علوم می بخشد"۔ [2]

ترجمہ: سلطان ابراہیم شرقی کا یہ ہمیشہ کا معمول ہو گیا تھا کہ نماز جمعہ کے بعد قاضی صاحب کے مدرسہ میں حاضر ہو کر آپکو نذر پیش کرتا اور طلبہ کو نوازتا تھا۔

## حضرت بدیع الدین شاہ قطب المدارؒ کا واقعہ

مؤرخین اور تذکرہ نگاروں نے یہ تحریر کیا ہے کہ حضرت شاہ بدیع الدین قطب المدار ایک عرصہ دراز تک عہد ابراہیم شاہ شرقی جونپوری اس شہر میں جہاں اس وقت آپکا عبادتی حجرہ ہے مقیم رہے اور آپ ملک العلماء قاضی شہاب الدین دولت آبادی کے ہمعصر ہیں۔ حضرت قطب المدار بہت عظیم فقراؤں میں تھے ان کا ظاہر تو ملامتی تھا لیکن باطن بڑا روشن اور صاحب تصرف بزرگ تھے ، اور حضرت قاضی

---

[1] تاریخ فرشتہ جلد دوئم صفحہ ۳۰۶ ، تجلی نور فارسی حصہ دوئم صفحہ ۳۰ ۔

[2] تذکرۃ العلماء فارسی خیرالدین صفحہ ۱۲ ، دیار پورب میں علم اور علماء صفحہ ۱۵۲-۱۵۳ ۔

ملک العلماء سے ابتدا میں نہیں بنی وہ انکی فقیری اور درجۂ کمال کے منکر تھے۔ لیکن تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ آخر میں جب انھوں نے انکی ذات اور مقام عشق اور فنا سے واقف ہو گئے تو بیحد ادب احترام سے پیش آتے تھے۔ اس سلسلہ میں تجلی نور فارسی کے مصنف مولوی نورالدین زیدی جونپوری نے حصہ دوئم میں ایک واقعہ نقل کیا ہے۔ بہتر ہوگا کہ ناظرین انھیں ملاحظہ فرمائیں:

" قاضی شہاب الدین متبع شریعت کمال بود، اگاہے امور خلاف شرع را مخطور خاطر نداشت، مشہور است کہ حضرت شاہ بدیع الدین قطب المدار کہ بظاہر اسباب غیر مقلدان بودند و موئے بر دیت مشان دراز و خلاف شرع بود حسب اتفاق دراں زمان قطب المدار بجونپور تشریف آوردو قاضی راہفت پسر جواں و فارغ التحصیل بودند الغرض قاضی بجہت ملاقات حضرت شاہ مدار رفت و دید کہ بزرگے خلاف شرع ظاہرے انداین باعث اشتعال طبع گشت اولاً بحث نمود مگر چوں اثر نہ آورد معتراضی طلبیدہ خواست کہ موئے بروت اورشان بتراشد ہماں وقت از خانہ قاضی خبر آمد کہ پسر کلاں فوت کرد۔ المختصر قاضی ہفت بار معتراض راند و ہر بار خبر فوت پسراں شنید الا ازاں باز نہ آمد و راضی برضائے مولیٰ گشت تعمیل شرع نمود۔ بعدش بخانہ آمدہ ہر ہفت پسراں مردہ را گور و کفن داد"۔ [1]

ترجمہ: حضرت قاضی شہاب الدینؒ شریعت ظاہری کے بہت پابند تھے، اور کسی بھی حالت میں خلاف شرع امور کو برداشت نہ کرتے تھے، یہ بات بہت ہی مشہور ہے کہ حضرت شاہ بدیع الدین قطب المدار کا ظاہر خلاف

---

[1] تجلی نور فارسی قلمی مولوی نورالدین زیدی جونپوری حصہ دوئم صـ۳۶ ۔

شرع تھا، اور انکی مونچھیں بہت ہی لمبی اور خلاف شرع تھیں، حُسن اتفاق کہ حضرت شاہ بدیع الدین قطب المدارؒ اسی زمانہ میں جونپور تشریف لائے، حضرت قاضی صاحب کے سات بیٹے جوان اور علوم ظاہری سے فارغ التحصیل تھے، حضرت قاضی صاحب نے جب حضرت قطب المدارؒ کی آمد کی خبر سنی تو آپ انکی ملاقات کو تشریف لے گئے اور دیکھا کہ آپ بظاہر خلاف شرع ہیں آپکو یہ بات بہت ناگوار ہوئی، پہلے آپ نے حضرت قطب المدار سے اس معاملہ میں بحث کیا لیکن اس کا اثر اور نتیجہ برآمد نہیں ہوا۔ پھر آپ نے قینچی منگوائی اور آپکی مونچھیں تراش دیں، اُسی وقت حضرت قاضی صاحب کے گھر سے خبر آئی کہ آپکا پسر کلاں فوت ہوگیا، اسی طرح قاضی صاحب نے سات بار قینچی سے حضرت قطب المدار کی مونچھیں تراش دیں اور ہر بار ایک لڑکے کے موت کی خبر آتی تھی۔ لیکن حضرت ملک العلماء اس خبر سے پریشاں نہ ہوئے اور رضائے الٰہی پر قانع رہکر تعمیل شرع نبوی پر عمل پیرا رہے۔ اس کے بعد آپ گھر تشریف لائے اور ساتوں بیٹوں کی تجہیز و تکفین کیا۔ یہ بات بھی مشہور ہے کہ ملک العلماء نے جب مونچھیں تراشی ہیں تو خون کے فوارے جاری ہو گئے، اس پر حضرت قطب المدار نے ارشاد فرمایا کہ مولانا یہ مونچھیں زندہ تھیں"۔ لیکن یہ روایت مستند نہیں معلوم ہوتی۔

یہ بھی کہا جاتا ہے کہ حضرت قطب المدار نے قاضی صاحب کے اس فعل کو سخت گستاخی سے تصور فرمایا اور یہ ارشاد ہوا کہ مولانا تمہاری قبر پر ہمیشہ گندگی رہیگی اور یہ بات دیکھنے میں آرہی ہے کہ ہمیشہ قاضی صاحب کے مزار مبارک پر گندگی رہتی ہے۔ حضرت قطب المدار بڑے ہی جاہ و جلال اور کرّ و فر کے فقیر اور صاحب تصرف بزرگ تھے اُنکی ذات سے ان واقعات مذکورہ بالا کا ظہور میں آنا بعید از قیاس نہیں ہے۔ انکی ساری زندگی میں اسی طرح کے محیر العقول باتوں اور واقعات عجیبۂ غریبہ کا ظہور رہا ہے۔ تذکرہ نگاروں نے یہ بھی لکھا ہے کہ حضرت قطب المدارؒ اور بادشاہ وقت اور حضرت قاضی صاحب سے بن نہ سکی اور وہ یہاں کا قیام ترک کر کے مکن پور چلے گئے اور پھر وہیں مستقل

سکونت اختیار کرلی اور وہیں پر آپ کا وصال ہوا۔ مزار مبارک پر بڑا عظیم الشان مقبرہ ابراہیم شاہ شرقی نے تعمیر کرایا ہے، جہاں ہند و بیرون ہند کے عرس کے موقع پر لاکھوں زائرین آتے ہیں اور نذرانۂ عقیدت پیش کرتے ہیں۔ تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ قاضی صاحب کے کوئی اولاد نرینہ نہ تھی، صرف ایک بیٹی تھی، جن کا نکاح دہلی میں حضرت شیخ نصیر الدین بن شیخ نظام الدین غزنوی سے ہوا تھا، اور دہلی میں ان کے بطن سے حضرت قاضی صاحب کے تین نواسے، شیخ صفی الدین، شیخ رضی الدین اور شیخ فخر الدین پیدا ہوئے اور سب نے اپنے نانا قاضی شہاب الدین سے تعلیم حاصل کی ہے۔ اس لئے ہو سکتا ہے کہ حضرت قطب المدار کے باطنی تصرف کا واقعہ بالکل درست ہو کہ انکے تصرف سے انکی مونچھ کا بال تراشنے پر ان کے ساتوں بیٹوں کی موت واقع ہوگئی ہو۔

## قاضی شہاب الدین کی حضرت مخدوم جہانگیر اشرف سے بیعت و خلافت کا واقعہ

اس سے قبل جبکہ حضرت مخدوم جہانگیر اشرفؒ دوبارہ جونپور تشریف لائے تو حالات سکر میں کچھ کلمات ایسے نکل گئے جو علماء سو کے نزدیک خلاف شریعت تھے۔ لیکن حضرت قاضی صاحب آپ کے مقام و مرتبہ سے اچھی طرح واقف تھے۔ مخالفین کے اس فتنہ کو اس خوبصورتی سے فرد کیا کہ علماء کی عقیدت و محبت حضرت مخدوم صاحب سے ویسی ہی قائم رہی۔ حضرت ملک العلماء کی اس دانشمندی سے حضرت مخدوم صاحب پر بیحد اثر ہوا کہ سب لوگ مطمئن اور خوش ہو کر واپس چلے گئے۔ اس واقعہ کے بعد حضرت مخدوم نے قاضی صاحب کو اپنی خلافت سے نوازا اور بہت ہی روحانی فیض پہونچایا۔ بہتر ہو گا کہ اس واقعہ کو لطائف اشرفی کے مرتب حضرت نظام الدین یمنی رح کی زبانی سنئے کہ:

| | |
|---|---|
| "امام روزگار ہمام دیار قاضی شہاب الدینؒ که مقتدائے علمار فحول و پیشوائے بلغار فروع | آپ امام روزگار، ہمام دیار و امصار، مقتدائے علمار فحول پیشوائے بلغار فروع |

واصول است، ازخلفائے درایت پناہ
وہدایت دستگاہ حضرت ایشانند دراں
حین کہ از زبان مبارک در بلدۂ جونپور
حرسہا اللہ عن الکسور بحالتے شکرف و
کیفیتے اشرف" الناس کلہم عبد بعدی"
برآمد، وجماعت ازعلماء سو بہم
آمدہ بود، ازحضرت قاضی خدمتے شائستہ
وملازمتے بائستہ شدہ لباس خرقہ کردند و
بخطاب ملک العلماء مخاطب کردند، وے
ہمیں خلفائے ولایت مآب بہترین ندماء واصحاب
اند، جامع بودہ میان علوم ظاہری وباطنی
صاحب معاملات یقینی وجامع واردات
دینی شدہ بود تشرع بسیار داشت، ریاضت
شدیدہ ومشاہدات جدیدہ کشید کہ
اشرف خلافت واجازت یافتہ۔" [1]

واصول حضرت قاضی شہاب الدین حضرت
مخدوم سید اشرف سمنانیؒ کے خلفائے اعظم
میں سے ہیں، جس زمانہ کہ حضرت سید
مخدوم صاحب کی زبان مبارک سے بحالت
شکر یہ کلمہ نکل گیا تھا" الناس کلہم عبد بعدی"
اور علماء جونپور کی ایک جماعت انکے خلاف
تیار ہوگئی تھی، تو اُس وقت قاضی صاحب کی
طرف سے نہایت ہی شائستہ انداز میں
خدمات ظاہر ہوئیں اور اُنھوں نے آپکی
عظمت وبزرگی کو قائم رکھا۔ حضرت سید
صاحب آپکے اس ادب پر بہت خوش ہوئے
اور ملک العلماء کو خرقۂ خلافت پہنایا اور
ملک العلماء کا لقب دیا۔ حضرت قاضی صاحب
حضرت مخدوم صاحب کے اجل خلفا و
اور مریدین میں صاحب فضل ہیں، علوم ظاہری
وباطنی اور معاملات وواردات دینی کے
جامع ہیں۔ وہ شریعت کے سخت پابند
تھے، ریاضت ومجاہدہ میں بڑی محنت شاقہ
برداشت کی تھی۔ کہ اشرف ترین خلافت
واجازت سے مشرف وفائز المرام ہوئے۔

---

[1] لطائف اشرفی مرتبہ شیخ نظام الدین غریب یمنیؒ نصرت المطابع دہلی ــ جلد اول صـ۴۱۰

## رسالہ مناقب السادات پر ایک نظر

تذکرہ نگاروں نے لکھا ہے کہ سلطان ابراہیم شاہ شرقی کی علمی مجلسوں میں شرکت کیلئے حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدین دولت آبادیؒ اور حضرت سید صدر جہاں اجملؒ دونوں حضرات جاتے تھے۔ اس میں تقدیم و تاخیر پر دونوں بزرگوں میں اختلاف ہوگیا، حضرت قاضی صاحب کا کہنا تھا کہ "علمیت معلوم و متعین ہے، اور آپکی علویت مشکوک و مشتبہ ہے۔ اس لئے آپکے مقابلہ میں مجھکو آگے کی نشست پر بیٹھنا چاہئے، اور مجھے آپ پر ترجیح حاصل ہے۔ بعد کو اسی موضوع پر ایک رسالہ "مناقب السادات" فارسی میں لکھا ہے۔ جس کو تجلی نور کے مصنف نے اس طرح قلمبند فرمایا ہے:

"قاضی شہاب الدین رسالہ مناقب السادات نام کہ دراں علویت سادات ذکر کردہ داد عقیدت و محبت اہل بیت نبوت سلام اللہ علیہم اجمعین چناں دارند کہ انشاء اللہ تعالیٰ سرمایۂ سعادت و موجب نجات ایشاں در آخرت خواہد بود و باعث تصنیف آں چناں گویند کہ در زمان او سیدے عالی نسب اجمل نام از اکابر اولیاء وقت جونپور بود، لیکن جمال نسبتش از حلیۂ علم و فضل عاطل، روزے قاضی را با وے در بعضے محافل ملوک در تقدیم و تاخیر مجلس نزاعی بوقوع آمد و قاضی فرمود کہ عالمیتہ ما مشخص و متیقن است و علویت شما مشکوک پس ما را تقدیم و ترجیح بر شما باید ازیں سبب کتابے در ذکر فضیلت علماء بر سادات تصنیف کرد و در آں کتاب نوشت کہ فضیلت علماء بسبب علم کہ ہست در عالم اظہر من الشمس و علویت سادات موہوم کہ اثبات آں بسیار مشکل بعد ازاں حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم را در خواب دیدند کہ بوے عتاب فرمودند و بطلب استرضائے سید اجمل کہ یکے از کملائے زمانہ بودند تحریض کردند علی الصباح قاضی چوں از خواب

برخواست از کردہ خود پشیمان شدہ کتاب را کہ تصنیف کردہ بود در دریا انداخت و پا برہنہ پیش سید اجمل آمدہ زبان معذرت کشد و توبہ کرد وہماں شگرف ایں رسالہ نوشت"۔ [1]

ترجمہ: حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدینؒ نے ایک رسالہ" افضلیت عالم بر سید" لکھا جس میں علویت سادات کا ذکر کیا، اور لکھا کہ عقیدت ومحبت اہل بیت نبوت سلام اللہ علیہم اجمعین سرمایۂ سعادت و موجب نجات آخرت ہے۔ مگر علماء کا ذکر مقدم کیا۔ اسی زمانہ میں حضرت سید صدر جہاں اجمل عالی نسب سید اور اولیاء کبار میں تھے، باوجود بزرگی علوم ظاہری میں وہ مقام نہ تھا جو حضرت ملک العلماء کا تھا۔ ایک روز ملک العلماء و سید اجملؒ شاہی مجلس میں آئے اور نشست کے لئے تقدیم و تاخیر پر بحث ہوگئی حضرت ملک العلماء نے حضرت سید صدر جہاں اجملؒ فرمایا کہ عالم کی شخصیت اظہر من الشمس بوجہ فضیلت علم ہے۔ اس وجہ سے قبل ذکر سادات عالم کی فضیلت لکھی گئی، مگر سادات کی اعلیٰ نسبی موہوم اور اس کا ثبوت بہت مشکل ہے، بعد ازاں آپ نے سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا کہ عتاب فرما رہے ہیں اور فرما رہے ہیں کہ کتاب حسب خواہش سید اجمل ہونا چاہیئے جب آپ صبح سو کر اٹھے بہت شرمندہ ہوئے۔ اور کتاب تصنیف شدہ دریا میں ڈال دیا اور پا برہنہ حضرت سید اجمل کی خدمت میں حاضر ہوکر معذرت خواہ ہوئے"۔

لیکن اس امر میں تذکرہ نگاروں کے درمیان سخت اختلاف ہے۔ تجلی نور

---

[1] تجلی نور فارسی مولوی نورالدین زیدی ص۳۵

فارسی میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خواب میں ملک العلماء کے اس خیال پر ناراضگی کا اظہار فرمایا اور اسی کی بنیاد پر حضرت ملک العلماء نے اپنے سابقہ خیال سے رجوع فرما کر حضرت سید اجملؒ سے معذرت خواہ ہوئے۔ مگر شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے اخبار الاخیار میں لکھا ہے کہ اس بات سے قاضی ملک العلماء کے استاد و پیر و مرشد ناراض ہوئے جسکی وجہ سے انھوں نے اپنے سابقہ خیال سے رجوع کیا۔ دیکھئے اخبار الاخیار میں ہے کہ "استاذ قاضی شہاب الدین زایں معنی از دے ناخوش آمد و مزاج از دے منحرف گشت"۔ [1]

اس مبحث پر قاضی اطہر مبارکپوری کی گرانقدر رائے ملاحظہ ہو :

"قاضی صاحب کو اسکی خبر ہوئی تو انھوں نے استاد کی ناراضگی کو دور کرنے کیلئے مناقب السادات کے نام سے ایک رسالہ تحریر فرمایا جسمیں سادات کی فضیلت بیان کرکے سابقہ خیال سے رجوع فرمایا اور خود عذر و معذرت پیش کی، یہاں استاد سے مراد غالباً سید جہانگیر اشرف سمنانیؒ ہیں۔ جو سادات اور اہل بیت سے اس درجہ عقیدت و محبت رکھتے تھے کہ اہلسنت والجماعت کے محتاط مسلک کے باوجود یزید پر لعنت کے جواز میں ایک کتاب لکھی ہے"۔ [2]

علوم ظاہری کے استاد تو حضرت علامۂ دہر قاضی عبدالمقتدر جد اکرم حضرت شیخ ابوالفتح سو برس جونپوری اور حضرت علامۂ دہر مولانا خواجگی حسینی کالپوی و دہلوی تھے۔ اور حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانیؒ کچھوچھوی تو ملک العلماء قاضی شہاب الدین کے پیر و مرشد اور حضرت قاضی صاحب حضرت مخدوم صاحب کے اجل خلفاء میں ہیں۔

---

[1] اخبار الاخیار ص ۱۷۶ ، [2] دیار پورب میں علم اور علماء ص ۱۳۳ بحوالہ تجلی نور جلد اول ص ۸ اعظم المطابع جونپور ۱۹۸۹ء

## حضرت مولانا فقیہہ حیرتی سے مباحثہ

اس مباحثہ اور مناظرہ کے سلسلے میں عام طور پر مؤرخین اور تذکرہ نگار خاموش ہیں صرف اخبار الاصفیاء اور جناب قاضی اطہر مبارکپوری نے اس کو قلمبند کیا ہے۔ قاضی صاحب کے عہد مبارک میں جونپور میں بہت سے علماء و فضلاء موجود تھے، اُسی میں حضرت ملک العلماء کے معاصرین میں حضرت مولانا فقیہہ حیرتی کی ذات گرامی معقولات و منقولات میں اپنا جواب نہیں رکھتی تھی، وہ ملک العلماء کی کتاب "اصول بزودی" کا بہت بار درس دے چکے تھے۔ ایک بار حضرت فقیہہ حیرتی اور ملک العلماء کے درمیان ایک علمی مسئلہ پر گفتگو ہوئی اور وہ بحث کی صورت اختیار کر گئی لیکن کامیابی کا سہرا ملک العلماء قاضی شہاب الدین کے سر رہا، پھر بھی آپ نے اپنے تلامذہ کے فضل و کمال کا اعتراف کیا۔ لیکن اس کے بعد مناظرہ کی نوبت آ گئی جس کی تفصیل اخبار الاصفیاء اور قاضی اطہر مبارکپوری صاحب کی کتاب میں اس طرح ہے:

> ایک بار سلطان ابراہیم شاہ شرقی نے یہ طے کیا کہ کل قاضی شہاب الدین اور مولانا فقیہہ حیرتی سر دربار مباحثہ و مناظرہ کریں اور اس مناظرہ میں جو عالم غالب ہوگا وہ دربار شاہی کا صدر نشین ہوگا، اتفاق سے مولانا فقیہہ کے کئی تلامذہ اُس وقت جونپور میں موجود تھے، جو ان کی علمی مدد کرتے، اور قاضی صاحب تنہا تھے، اس لئے کچھ متفکر تھے۔ خیال آیا کہ اپنے قدیم شاگرد شیخ محمد عیسیٰ (جنکا مقبرہ محلہ ارزن میں ہے) کے پاس چلنا چاہیئے، جو علم روحانیت کے تاج دار ہیں۔ اور اب ترک و تجرد کی زندگی اختیار کئے ہوئے ہیں، چنانچہ ان کے پاس جا کر فرمایا کہ ہمارا شاگرد اس وقت ہمارے کام نہیں آئیگا تو کب آئیگا؟ تم نے تو کتابوں کی دنیا سے کنارہ کشی اختیار کر کے کنج تنہائی اختیار کر لی ہے، اس لئے باطنی توجہ سے کام لو، اخبار الاصفیاء کی فارسی عبارت

اس طرح ہے کہ : "گفت شاگرد اگر دریں روزگار بکار نیاید بچہ کار آمد، دچوں تو آتش در اوراق زدہ کنج خمول گزیدہ بارے توجہ باطن خود دریغ ندارد" [1]

اس کے جواب میں حضرت محمد بن عیسیٰ تاج نے فرمایا "حضرت آپکا علم خود آپکی مدد کریگا، آج شب میں کتابوں کے صندوق میں ہاتھ ڈالئے جو کتاب پہلے ہاتھ میں آجائے اُسی کا مطالعہ کیجئے بس اسی کو دیکھنا کافی ہوگا اور آپکو کامیابی ہوگی۔"

ملک العلماء نے حضرت محمد بن عیسیٰ تاجؒ کے کہنے پر عمل کیا تو انہیں کی کتاب "الارشاد" ہاتھ آگئی پہلے تو کچھ تامل ہوا، پھر شیخ محمد بن عیسیٰ تاج کی ہدایت کے مطابق اس کا مطالعہ شروع کیا۔ اتفاق سے ایک مشکل مقام آگیا، جو دو گھنٹے میں حل ہوا، پھر "اصول بزدوی" کا مطالعہ کیا، قاضی صاحب کا خیال تھا کہ مولانا خیرتی اس کتاب کو تقریباً ۲۰ بار پڑھ چکے تھے۔ ہوسکتا ہے کہ اس کتاب کا کوئی مسئلہ پر بحث آجائے، دوران مطالعہ اس میں بھی ایک مشکل مقام آیا، جو صبح ہوتے ہوتے حل ہوگیا۔ دوسرے دن ابراہیم شاہی دربار میں علماء و فضلاء جمع ہوئے، اور سلطان ابراہیم شاہ جونپوری کے سامنے دونوں فضلاء روزگار کے درمیان مناظرہ ہوا جس میں قاضی صاحب ہی فتحیاب ہوئے۔ یہاں پر یہ بات اس زمانہ کے استادوں اور شاگردوں کو ذہن نشین رکھنی چاہئے کہ حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدین جملہ علوم و فنون میں یکتا اور فاضل روزگار و مصنف تھے، مگر آزمائش کا وقت آیا تو آپ اپنے علم پر مغرور نہیں ہوئے اور اپنے شاگرد حضرت محمد عیسیٰ تاجؒ سے تعاون باطنی کے طالب ہوئے اور دعا و توجہ کیلئے عرض کیا۔ حالانکہ حضرت قاضی صاحب نے انہیں شاگرد عزیز کیلئے شرح اصول بزدوی لکھی تھی۔" [2]

---

[1] اخبار الاصفیاء فارسی، دیار پورب علم اور علماء ص۱۴۶ [2] اخبار الاصفیاء فارسی ورق ص۱۴۶، دیار پورب میں علم اور علماء ص۱۴۷

## قاضی صاحب کی تصنیفات

حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدین کی تدریسی خدمات کے ساتھ انکی تصنیف و تالیف کے کارناموں کا ذکر انکے ہر تذکرہ نگار نے خاص طور سے کیا ہے۔ اس میں تجلی نور کے مصنف مولوی نور الدین زیدی، اور تذکرۃ العلماء کے مصنف مولوی خیر الدین خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

انکی تصانیف میں قاضی ہندی "شرح کافیہ" جو شرح ہندی سے موسوم ہے اور جو لطافت و متانت و تنقیح میں بے عدیل واقع ہے اور یہ آپکی حیات مبارکہ میں مشہور عالم ہوگئی تھی، دوسری کتاب "ارشاد در نحو" کہ جدید ترتیب سے اس کو آراستہ کیا تھا۔ اور متن اس کا بہت لطیف اور بے نظیر تھا، سوئم "بدیع البیان" یہ علم بلاغت میں لاثانی ہے اور فصاحت و بلاغت کا دریا بہایا ہے۔ چہارم "بحر مواج" تفسیر قرآن مجید کہ اُسکی فارسی عبارت بہت ہی فصیح و بلیغ ہے۔ پنجم "اصول ابراہیم شاہی" بعربی۔ ششم "رسالہ در تقسیم علوم"۔ ہفتم "صنائع بدائع" رسالہ بزبان فارسی۔ [1]

مولوی خیر الدین نے تذکرۃ العلماء میں لکھا ہے:

> "حضرت قاضی صاحب کی تصانیف بہت زیادہ ہیں، قاضی صاحب کی اجازت سے شاگردان و دوسرے لوگ آپکی تصانیف خط نستعلیق میں تحریر کرکے ایران، توران، روم، شام کے بادشاہوں کی خدمت میں اکثر بطور ہدیہ بھیجا کرتے تھے۔ اور اکثر و بیشتر سلاطین بطور انعام و اکرام اور قدر دانی کے ان کتابوں کو سونے چاندی سے تول کر اُسے اپنے قاصدوں کے ذریعہ حضرت قاضی صاحب کی خدمت میں نذر کرتے تھے۔" [2]

اور سب سے پہلے حضرت قاضی صاحب کے پیرو مرشد حضرت مخدوم جہانگیر اشرف سمنانی

---

[1] تجلی نور فارسی حصہ دوئم ص ۳۴-۳۵ [2] تذکرۃ العلماء فارسی ص ۱۴۔

نے ان کتابوں کو قبولیت عام کے طور پر تعارف کرایا اور انکی فنی صلاحیت کی داد دی ہے۔
حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے بھی اخبار الاخیار میں آپکی تصنیفات کا شاندار
تعارف کرایا ہے۔ اور لکھا ہے کہ ایک رسالہ مناقب السادات لکھا ہے، اس میں اہل بیت
نبوت کے ساتھ داد عقیدت و محبت دی ہے۔ یہ آخرت میں آپکا سرمایۂ سعادت
اور آپکی نجات کا موجب ہوگا۔[1] مولوی غلام علی آزاد بلگرامیؒ نے سبحۃ المرجان میں
لکھا ہے کہ:

| | |
|---|---|
| "والف کتبا سادت بھا رکبات العرب والعجم"[2] | حضرت قاضی صاحبؒ نے ایسی کتابیں لکھی ہیں جنکو عرب و عجم کے علمی حلقے اپنے اپنے پاس رکھتے تھے۔ |

آخر میں اس امر کا اعتراف ضروری ہے کہ عہد حاضر کے ایک محقق اور اہل قلم قاضی
اطہر مبارکپوری نے تمام تذکرہ نگاروں کے بیان کو سامنے رکھتے ہوئے آپکی تصانیف
کی جو فہرست پیش کی ہے وہ آپکے شکریہ کے ساتھ ہدیۂ ناظرین ہے۔

الارشاد فی النحو، حواشی کافیہ، بدیع البیان، جامع الصنائع، بحر المواج۔
شرح اصول بزدوی، رسالہ در تقسیم علوم، مناقب السادات، المصباح،
فتاوی ابراہیم شاہی، عقیدۂ شہابیہ، شرح قصیدۂ بانت سعاد، شرح
قصیدۂ بردہ، رسالہ معارضہ، ہدایۃ السعدا، رسالہ در طہارت زہاد، رسالہ
در افضلیت عالم بر سید۔[3]

## وفات

حضرت قاضی شہاب الدین دولت آبادی کی تاریخ وفات ۲۵ رجب
۸۴۸ھ مطابق ۱۴۴۴ء میں جونپور میں ہوئی۔ لیکن تاریخ وفات
میں تذکرہ نگاروں کے درمیان اختلاف ہے۔ اخبار الاخیار، خزینۃ الاصفیا اور

---

[1] اخبار الاخیار، تاریخ فرشتہ جلد دوم ص ۳۰۶-۳۰۵ [2] سبحۃ المرجان ص ۱۰۹، دیار پورب میں علم اور علماء
ص ۱۹۱ تا ۱۹۵ [3] تذکرۃ العلماء ص ۱۵، تجلی نور فارسی جلد دوم ص ۳۶، تذکرۃ العلماء مولوی خیر الدین۔

تذکرۃ العلماء میں ۸۴۵ھ ہے۔ اور اخبار الاصفیاء، مآثر الکرام، کشف الظنون، تذکرۂ علماء ہند رحمان علی، برکات الاولیاء و نزہت الخواطر میں ۸۴۹ھ لکھا ہے۔ مدفن کے بارے میں بھی اختلاف ہے۔ کچھ تذکرہ نگاروں نے محلہ خواجگی ٹولہ لکھا ہے اور جو مقبرہ ہے وہیں ان کا مزار مبارک ہے۔

لیکن مولوی خیر الدین جونپوری نے تذکرۃ العلماء میں سنہ وفات ۸۴۵ھ کے ساتھ یہ بھی لکھا ہے کہ جانب جنوبی مسجد اٹالہ مدفون گردید۔

مولوی نور الدین زیدی جونپوری نے تجلی نور حصہ دوم میں لکھا ہے کہ محلہ خواجگی ٹولہ سے متصل اٹالہ مسجد کے دکھنی دروازہ کے پاس احاطہ مشن اسکول میں آپ کا سنگین مزار موجود ہے۔ [1]

چوحدی حسب ذیل ہے۔ مزار آپؒ اور آپ کی اہلیہ کا سنگین ایک گھیرے میں ہے گھیرے کے کچھ پچھم پانی کی ٹنکی ہے۔ پورب میں دیوار انٹر کالج۔ اُتر میں پیپل کا درخت ہے بعدہٗ پوسٹ آفس ہے۔ دکھن میں دیوار انٹر کالج ہے۔ گھیرے کے باہر دکھن میں ایک مزار کو بانی سنگین ہے۔ اور مزار پختہ پانی کی ٹنکی کے دکھن میں ہیں۔

## حضرت مخدوم خواجہ شیخ ابوالفتح سونبریس رح

حضرت مخدوم خواجہ شیخ ابوالفتح سونبریس چشتیؒ بن شیخ یحییٰ مرید و شاگرد اپنے جد بزرگوار حضرت قاضی عبدالمقتدرؒ کے تھے اور مثل طریقہ اپنے جد بزرگوار فاضل اور دانشمند تھے۔ اور بموجب حکم ووصیت تاحیات درس تدریس اور فوائد علوم میں مشغول رہے۔ بدیں وجہ خواجہ ابوالفتح اپنے زمانہ میں فصیح اللسان اور زبان داں سمجھے جاتے تھے۔ قصائد بزبان عربی اور شعر بزبان فارسی بھی آپ کے موجود ہیں۔ ملک العلماء قاضی شہاب الدین رحمۃ اللہ علیہ کے ہمعصر تھے۔ اور اکثر اصول

---

[1] کشف الظنون، گنج ارشدی فارسی قلمی، خزینۃ الاصفیاء جلد اول ص ۳۹۱۔ ۳۱۰۔ تذکرہ علماء ہند مولوی رحمٰن علی، برکات الاولیاء۔

کلام دفروع فقہیہ علوم میں ملک العلمار سے بحث ہو جایا کرتی تھی اور بحث میں آپ گوئے سبقت لے جاتے تھے۔

کہتے ہیں کہ حضرت شیخ ابوالفتح اپنی والدہ ماجدہ کے شکم میں چودہ ماہ رہے۔ اس وجہ سے آپ کے جد بزرگوار قاضی عبدالمقتدر بہت پریشان اور متفکر رہا کرتے تھے۔ ایک رات حضرت رکن الدین ابوالفتح سہروردی ملتانیؒ نے خواب میں فرمایا۔ تمہارے گھر میں لڑکا بزرگ کامل اور مشہور زمانہ پیدا ہوگا۔ لہذا اس کا

حضرت مخدوم خواجہ شیخ ابوالفتح سونبرسیؒ ۱۱۹

نام ابوالفتح جو میرا نام ہے رکھنا۔

آپ ۱۴ محرم الحرام ۶۶۲ھ مطابق ۱۲۶۴ء کو پیدا ہوئے۔ اور نام ابوالفتح رکھا گیا جس روز آپ پیدا ہوئے قاضی عبدالمقتدرؒ کے گھر حضرت جمال الدینؒ مرید

شیخ عثمانؒ سیاح تشریف لائے۔ اور بشارت دی کہ جو لڑکا پیدا ہوا ہے یہ ولی باکرامت ہے۔

شیخ کی جائے پیدائش اور جائے مسکن دہلی تھا۔ آپ واقعہ امیر تیمور میں دوسرے اکابرین کے ہمراہ دہلی سے جونپور آئے۔ بطریقہ فقر و توکل بسر کرتے رہے۔ اور فقراء کاملین کی خدمت میں حاضر ہو کر ریاضت فرماتے اور مغلوب الحال اور کبھی وجد میں رہا کرتے۔

جون پور آنے کے بعد بہت دنوں تک بلا مکان سایۂ دیوار کے نیچے مجاہدہ میں مصروف رہے۔ کھانے پینے کا بھی کوئی انتظام نہ تھا۔ اکثر بھوک کی وجہ سے ایسا ضعف پیدا ہو جاتا تھا کہ ہاتھ پیر کانپنے لگتے تھے۔ اکثر آپ کے خاندان والوں اور مریدوں نے آپ کیلئے مکان، رہائش وغیرہ کا انتظام کرنا چاہا، آپ نے منظور نہیں کیا۔ کچھ روز بعد خزانۂ غیب آپ پر ظاہر ہوا۔ آپ نے مکان اور خانقاہ تعمیر فرمائی۔

صاحب گنج ارشدی فرماتے ہیں کہ ایک روز قوّالان آئے اور مجلس سماع شروع ہوئی۔ اور شیخ وجد میں آئے قوالوں کو انعام دینے کیلئے کچھ نہیں تھا۔ آپ نے توجہ فرمائی اسی وقت اشرفی برسنا شروع۔ اس وجہ سے آپ سونابرس مشہور ہوئے۔

آپ کی وفات ۱۳ ربیع الاول ۸۵۶ھ مطابق ۱۴۵۲ء میں ہوئی۔ آپ کا مزار جون پور محلہ زمین سیاہ میں ہے۔ پچاس فٹ مربع کا ایک احاطہ ہے جس میں پورب طرف آپکا مزار ہے۔ چہار دیواری گر گئی ہے۔ اور خانقاہ کی عمارت گر کر ڈھیر ہو گئی ہے بڑی بڑی پتھر کی چٹانیں اور کھمبے پڑے ہیں۔ دروازہ بھی موجود ہے پچیس ۲۵ قبریں شکستہ حالت میں ظاہر ہیں۔ اور کافی زمین دوز ہو گئی۔ سب پر اللہ اور آیت ابھری ہے۔ بڑی بے حرمتی ہو رہی ہے[1]۔ ابھی حال میں محلہ کے امامیہ حضرات نے عام مسلمانو

---

[1] تجلی نور قلمی حصہ اول ص ۲۱۲،۲۱۹، اخبار الاخیار فارسی ص ۳۹۶، معارج الولایت ص ۲۱۱، بحر ذخار قلمی، خزینۃ الاصفیاء، انوار صوفیہ اردو ص ۳۰۵، ۳۸۲، مرأۃ الاسرار ص ۴۵۷۔

کی توجہ سے مرمت کرائی بھی ہے ۔

## ہندوستان کے شیخ، سید، مغل اور پٹھان

ہندوستان کے مسلمانوں میں نصف سے زیادہ ایسے لوگ ہیں، جو اپنے نام کے ساتھ شیخ، بیگ یا خان اور سید کا لفظ لگاتے ہیں۔ ان لوگوں میں دو حصے ہیں، بڑا حصہ تو وہ ہے جس کے لوگ نو مسلم یا نو مسلموں کی نسل سے ہیں۔ اور یا جن بزرگوں نے ان کو مسلمان کیا ان کا لقب انھوں نے اختیار کرلیا۔ یا کسی اور سبب سے سید، شیخ، مرزا یا خان ہوگئے دوسرا حصہ وہ ہے جس میں بعض لوگوں نے بلاشبہہ خود یا حاکموں کے دباؤ سے اسلام قبول کیا، لیکن باقی لوگ جنکی تعداد بہت زیادہ ہے اپنی خوشی اور اسلام کی خوبیوں سے مسلمان ہوئے۔ مورخین اور خاص کر مسلمانوں نے اسلام کی دعوتی تاریخ اور اُس وقت کی تبلیغی کوششوں اور تہذیبی و تمدنی حالات کی طرف بہت کم توجہ کی ہے کہ ہندوستان میں صوفیوں کے ذریعہ اسلام کی کس طرح اشاعت ہوئی ہے۔

ہندوستان کی تمام تاریخوں میں جو بآسانی دستیاب ہوتی ہیں خواہ مسلمانوں نے یا انگریزوں نے لکھا ہے، صرف جنگ وجدل کے حالات اور بادشاہوں کے کارنامے درج کئے ہیں۔ یہاں کے لوگوں کی مذہبی حالت کا ذکر جو مختلف وقتوں میں رہا ان کتابوں میں نہیں ملتا۔ البتہ اس مذہبی حالت نے کبھی تعصب یا مذہبی اختلاف کی بنا پر ظلم وستم کی صورت پکڑی تو ضرور اس کا ذکر کردیا جاتا ہے۔ مشائخ یا اولیاء اسلام کے تذکروں اور ان بزرگوں کے ملفوظات میں یا ایسی روایات سے جو جگہ جگہ لوگوں میں مشہور چلی آتی ہوں، تبلیغ اسلام کے ایسے حالات کسی درجہ دریافت ہو جاتے ہیں۔ لیکن اس جگہ وہ واقعات لکھے جاتے ہیں جن میں حکومت کے زور سے اسلام پھیلا اور بادشاہوں نے اسلام کی تبلیغ کے کاموں میں حصہ لیا ہے۔ حالانکہ بادشاہوں نے براہ راست تبلیغ اسلام میں حصہ نہیں لیا صرف شاہانہ سرپرستی و آزادی تھی۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے ۱۵ سال بعد سے لے کر جبکہ عرب سے ایک مہم ساحل سندھ کو روانہ کی گئی اٹھارہویں صدی عیسوی تک شمال مغرب سے ہندوستان پر اسلامی

لشکرکشوں کا تانتا بندھا رہا۔ جن میں سے بعض بڑی بڑی سلطنتوں کے بانی ہوئے اور بعض فقط لڑتے مرتے ادھر بھی نکل آئے کچھ تو ایسے تھے جو صرف لوٹ مار کرکے واپس چلے گئے۔ اور بہت سامان غنیمت بھی ساتھ لے گئے۔ اور زیادہ ایسے تھے جو ملک میں آباد ہو کر ایسی سلطنتوں کی بنیاد ڈالی جس کا اثر ملک میں آج تک موجود ہے۔ لیکن تحقیق سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ ان فاتحوں اور کشورکشاؤں میں سے کسی کے ساتھ بھی واعظ اور داعیانِ اسلام بھی اس ملک میں آئے ہوں یہ بھی نہیں کہا جا سکتا کہ ان کو مذہب کی طرف سے بے پروائی تھی۔ کیونکہ ان فاتحوں میں سے بعض نے ہندوستان پر لشکرکشی کرنے کو مذہبی لڑائی تصور کیا تھا۔ چنانچہ محمود غزنوی اور تیمور کا بھی خیال تھا۔ تیمور نے دہلی کو فتح کرنے کے بعد اپنی کتاب "تزک تیموری" میں لکھا ہے کہ "مجھ کو دہلی میں آئے پندرہ دن ہوئے ہیں۔ یہ زمانہ میں نے بڑی خوشی و مسرت میں گذارا ہے جشن منائے گئے اور لوگوں کو دعوتیں دیں۔ اس کے بعد مجھے خیال آیا کہ میں ہندوستان میں کافروں سے لڑنے آیا تھا۔ اور یہ مہم ایسی ظفریاب ہوئی کہ بہت سے کافروں اور بہت سے بت پرستوں کو میں نے تہہ تیغ کیا۔ اور دین کی تلوار کو دشمنانِ اسلام کے خون سے رنگا۔ اس عظیم الشان فتح کے بعد خیال آیا کہ اب زیادہ آرام کرنا مصلحت نہیں ہے بلکہ ہندوستان کے اہل ضلالت سے لڑنے پر آمادہ ہونا چاہئے۔"

تیمور نے "دین کی تلوار" کا بہت ذکر کیا ہے۔ لیکن اس تلوار نے مسلمانوں کو بھی نہیں بخشا اور بس اس سے زیادہ کام نہ کیا کہ کافروں کو داخلِ جہنم کرتی رہی۔ کچھ مسلمان لشکرکشوں نے اپنا یہ بھی طریقہ رکھا کہ خدا کا نام لیکر بتوں کو توڑا۔ برہمنوں کو قتل کیا اور مندروں کو مسمار کیا اور کہیں کہیں مندروں کی جگہ مسجدیں بھی بنا دیں۔ لیکن ایسے واقعات بہت ہی کم ہوئے ہیں۔ اور صرف غزنوی اور غوری کی ذات تک محدود رہے ہیں۔

اور میں لکھتا ہوں کہ یہ سب باتیں اسلام اور پیغمبر اسلام کے منشا اور مشن و طریقہ کے بالکل خلاف تھیں۔ یہ بھی سچ ہے کہ لڑائی شروع کرنے سے پہلے ہندوؤں سے اسلام لانے کی درخواست کی جاتی تھی۔ اور خوف کی وجہ سے بعض وقت یہ لوگ مسلمان بھی ہو جاتے تھے۔ اور پھر

کچھ ہی دنوں کے بعد جب اسلامی فوجیں وہاں سے چلی جاتی تھیں تو یہ لوگ اسلام ترک کر دیتے تھے۔ اس لئے یہ بات سو فیصد درست ہے کہ ان کشور کشاؤں نے اسلام کی کوئی ٹھوس خدمت نہیں کی ہے۔ کیونکہ تبدیل مذہب کا تعلق دل سے ہے جس کو اسلام آزادانہ چاہتا ہے۔

چنانچہ بلند شہر کے راجہ ہردت کے واقعہ سے اس امر کی تصدیق ہوتی ہے۔ اس راجہ نے جس طرح محمود غزنوی کی اطاعت کی اس کا حال محمود کے وزیر نے یہ لکھا ہے کہ "آخر کار ۱۰۱۹ء میں سلطان محمود برن کے قلعہ پر پہونچا جو ہردت کے راج میں تھا۔ اور ہردت ہی وہاں کا راجہ تھا۔ جس وقت ہردت نے اس حملہ کا حال سنا جس کے لڑنے والے خدا کی امان میں سمندر کی موجوں کی طرح بڑھتے چلے آتے تھے اور فرشتے اُن کے مددگار تھے تو ہردت بہت ہی پریشان ہوا۔ اور اُس کے پاؤں لڑکھڑا گئے اور جان کا خوف اُس پر طاری ہوا۔ اُس نے سوچا کہ اب سلامتی اسی طرح مل سکتی ہے کہ اسلام قبول کرے۔ کیونکہ خدا کی تلوار نیام سے نکل چکی ہے اور سزا کا تازیانہ بلند ہو چکا ہے۔ پس وہ دس ہزار آدمیوں کو لیکر قلعہ سے باہر آیا اور سب نے اسلام قبول کرنے کی خواہش ظاہر کی اور بت پرستی سے انکار کیا۔"

لیکن بزور مسلمان کرنے کا یہ نتیجہ ہوا کہ ان نومسلموں نے غالباً سلطان محمود کے جاتے ہی اسلام سے منحرف ہونے کا موقعہ پایا۔ یہ ایک ایسا فعل تھا جسکی شکایت قدیم مسلمان مورخین نے ہندوستان کی نسبت ہمیشہ کی ہے۔ چنانچہ ۱۱۹۳ء میں جب قطب الدین ایبک نے برن کو فتح کیا اور چندرسین نے جو اُس وقت وہاں کا راجہ تھا، بڑی دلاوری سے مقابلہ کیا تو اُس وقت یہ راجہ جیسا کہ اس کے نام سے ظاہر ہوتا ہے ہندو مذہب رکھتا تھا۔ حالانکہ وہ ہردت کی اولاد تھا جو محمود کے ذریعہ مسلمان ہوا تھا۔ اس کے علاوہ قطب الدین ایبک کے زمانہ میں چندرسین کی رعایہ میں بھی کسی مسلمان کا باقی ہونا دریافت نہیں ہوتا۔ [1]

---

[1] ہندوستان کی مردم شماری کی رپورٹ ۱۸۹۱ء، جنرل رپورٹ مولفہ بنیز صفحہ ۱۲۷ مطبوعہ لندن ۱۸۹۳ء و جنرل رپورٹ مولفہ بنیز صفحہ ۱۲۶-۲۰۷، مسٹر ایلیٹ جلد دوئم صفحہ ۳۴۸-۱۴۴، ایلیٹ جلد اول صفحہ ۲۰۷-۱۵۷، ایلیٹ جلد دوئم صفحہ ۴۳-۴۲، گزیٹیر ممالک مغربی و شمالی جلد ۳ دوسرا حصہ صفحہ ۸۳، دعوت اسلام سر تھامس آرنلڈ اردو ترجمہ عنایت اللہ دہلوی صفحہ ۲۰۷-۲۰۹

# حضرتِ مخدوم خواجہ محمد عیسیٰ تاج چشتیؒ

حضرت مخدوم شیخ محمد عیسیٰ بن تاج چشتی رحمۃ اللہ علیہ جونپور کے سب سے اونچے اولیاء کبار میں سے تھے۔

آپ کے والد شیخ احمد عیسیٰ تاج دہلی کے اکابرین سے تھے۔ خرابی زمانہ بوجہ آمد امیر تیمور دیگر بزرگوں کے ہمراہ جونپور کی طرف مع اہل و عیال تشریف لائے اس وقت محمد عیسیٰ کی عمر آٹھ سال سات ماہ کی تھی۔ تائید ربانی اور سعادت ازلی آپ کے حال پر نازل ہوئی کہ اس چھوٹی عمر میں پہلے شیخ ابوالفتح جونپوری سے فیض حاصل ہوا۔ اور آپ ہی کے ذریعہ سے حضرت شیخ فتح اللہ اودھی سے ارادت ہوئی۔ اور آپ شیخ فتح اللہ سے مرید ہوئے۔ اور علوم ظاہری حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدین سے پڑھا۔ حضرت قاضی شہاب الدینؒ نے شرح اصول بزدوی آپ ہی کیلئے تحریر فرمایا۔ بعد فراغت علوم ظاہری صفائی باطن کی طرف متوجہ ہوئے۔ اور ایسی کوشش فرمائی اور اس قدر مراقبہ فرمایا کہ گردن کی ہڈی ٹھڈی اور سینہ سے چپک گئی تھی۔ اور اس قدر شغل باطنی میں مصروف رہے کہ بارہ سال تک آپ نے اپنی پیٹھ زمین سے نہیں لگائی۔

استغراق کے عالم میں بیٹھے رہتے تھے۔ نماز جماعت پنجگانہ اور نماز جمعہ کی جب آپ کو اطلاع دیجاتی تھی تو آپ حجرہ سے باہر تشریف لاتے تھے اور ہمیشہ سر بگریبان رہتے اور بجز اللہ کے اور کچھ نہ جانتے تھے کہ یہ کون ہے اور میں کون ہوں۔ اور کہاں ہوں۔ بجز استغراق سر اونچا نہ فرماتے اور اپنے ارد گرد کی چیزوں سے بھی آپ کو آگاہی نہ تھی۔ ایک روز آپ کے بیٹھنے کی جگہ پر پتیاں درخت کی جمع ہوگئیں۔ آپ نے خادم سے دریافت فرمایا کہ یہ پتیاں کہاں سے آئیں۔ خادم نے عرض کیا کہ آپ کے قریب جو درخت کٹا ہے، یہ پتیاں اس کی ہیں۔ اس وقت آپ کو یہ معلوم ہوا کہ آپ کے قریب کوئی درخت بھی ہے۔ مناقب العارفین قلمی میں ہے کہ آپ درخت کے پاس آئے اور اُس سے سوال کیا اور اُس نے لاعلمی میں جواب دیا۔[۳۴] چالیس[۳۵] سال تک آپ گوشہ نشین رہے۔ اور تمام عمر توکل میں گذار دی۔ اگر بادشاہ وقت کچھ ہدیہ بھیجتے تو قبول نہ فرماتے۔

ایک روز ابراہیم شاہ شرقی نے کچھ روپئے اور چند کپڑے بھیجے۔ آپ نے قبول نہ فرمایا اور جواب میں یہ رباعی فرمائی ؎

من دلق خود بہ اطلس شاہاں نمیدہم　　من فقر خود بملک سلیماں نمیدہم

از رنج فقر در دل گنجے کہ یافتم　　ایں رنج را براحتِ شاہاں نمیدہم

ترجمہ: اپنی گدڑی بادشاہوں کے اطلسی پوشاک کے بدلے میں نہیں دے سکتا اور اپنے فقر کو حضرت سلیمانؑ کی سلطنت کے بدلے نہیں دے سکتا۔ میں نے اپنے دل کے اندر جو رنج و فقر کا خزانہ اکٹھا کیا ہے اسے بادشاہی عیش و آرام کے بدلے نہیں دیسکتا۔

آپ کے خرق عادات اور تصرفات کے بہت واقعات ہیں جس کو کبھی بھی اپنی طرف منسوب نہیں کیا۔ حضرت سید شاہ شاہد علی سبز پوشؒ عین المعارف میں ایک واقعہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"عبدالرحیم خانصاحب جن کا مکان محلہ ارزن حضرت خواجہ محمد عیسیٰ تاجؒ کے روضہ کے متصل ہے۔ خانصاحب نے ایک مہاجن سے دو سو روپیہ قرض لیا تھا۔ اُس روپیہ کو کافی روز

ہو گئے مگر ادا نہ ہو سکا۔ ایک روز قرض خواہ نے ایسی سخت کلامی کی جس سے
خانصاحب جیسے وضعدار آدمی کو بہت ہی تکلیف ہوئی۔ اُس روز شب میں
خانصاحب میاں بیوی خواجہ صاحب کے روضہ میں حاضر ہوئے۔ خواجہ صاحب
کے مزار پر قدم پکڑ کے خانصاحب نے عرض کی یا حضرت سات سو روپئے
ہم پر قرض ہیں۔ یہ روپئے مل جائے تو میں قرض سے سبکدوش ہو جاتا
بیوی نے کہا نہیں آپ بھول رہے ہیں قرض پانچ ہی سو ہے۔ میاں بیوی
رو دھو کر گھر آ گئے۔ خانصاحب حسب معمول باہر سوئے۔ بیوی اندر سوئیں
بیوی نے یہ خواب دیکھا کہ کسی نے میرے تکیہ کے نیچے کوئی چیز رکھی ہے اور یہ
کہا کہ خواجہ صاحب نے بھیجا ہے۔ صبح کو آنکھ کھلی تو تکیہ کے نیچے ۳۴ گنی اور
پانچ روپئے موجود تھے۔ خانصاحب خوشی کے مارے پھولے نہ سمائے اور حضرت
آسی صاحبؒ کی خدمت میں لیکر دوڑے ہوئے آئے کہ یہ واقعہ رات ہوا ہے
حضرت مسکرائے اور فرمایا کہ خواجہ صاحب نے تمہارا قرض ادا کر دیا، اب جاؤ
قرض خواہ کو دے آؤ"۔

آپ کا فقر اس حد تک پہونچا ہوا تھا کہ حجرہ مبارک میں چراغ تک نہ جلتا تھا۔ جو کچھ
فتوحات غیبی ہوتی تھی اس پر نگاہ نہ ڈالتے تھے۔ شام تک ختم ہو جاتی تھی۔ سلطان ابراہیم
شرقی اور سلطان محمود کو آپ سے بہت عقیدت تھی۔ نماز جمعہ حضرت مخدوم مسجد خالص
مخلص محلہ بان دریبہ میں ادا فرماتے تھے۔ ایک روز سلطان محمود شاہ نے اپنے پیر کو دیکھا۔
عرض کیا۔ اگر حکم ہو تو خانقاہ کے قریب ایک مسجد تعمیر کرا دی جائے۔ فرمایا نیت اچھی ہے۔
بدیں وجہ جامع مسجد جونپور کی تعمیر سلطان محمود شاہ شرقی نے شروع کیا۔ اور سلطان حسین
شرقی نے اس کا تکملہ کیا ہے۔

آپ کا وصال ۱۴ ماہ ربیع الاول کو ہوا۔ سال وصال میں اختلاف ہے۔ اس کے
متعلق صاحب گنج ارشدی لکھتے ہیں کہ آپ کا وصال ۸۴۵ھ ہجری مطابق ۱۴۴۱ء میں ہوا۔

مگر اخبار الاخیار میں ۸۴۵ھ مطابق ۱۴۴۲ء لکھا ہے۔ مفتی غلام سرور نے خزینۃ الاصفیاء میں ۹۱۱ھ ہجری مطابق ۱۵۰۵ء۔ اور تجلی نور کے مصنف مولوی نور الدین نے صفحہ ۲۳-۲۴ پر ۸۷۰ھ مطابق ۱۴۶۵ء لکھا ہے۔ اور یہی سن ہر لحاظ سے درست ہے۔

آپ کی اولاد محلہ ارزن اور مصطفےٰ آباد بھنڈاری میں آباد تھی۔ تعمیر مقبرہ جنید برلاس حاکم جونپور نے بعہد بابر بادشاہ کیا تھا بعد کو اس مقبرہ کی مرمت شیخ محمد ماہ نے کرائی ہے۔ اس احاطہ کے اندر پختہ ۴۲ مزارات آپکی اولاد و امجاد خلفاء و مریدین کے ہیں۔ اور مقبرہ کے پچھم میں جلبل کا ایک بہت ہی قدیم تناور درخت ہے جس پر پرندوں کا بسیرا رہتا ہے اور ان کے بیٹ سے سارے مزارات پر گندگی رہتی ہے۔ [۱]

## ملا خواجہ شیخ عثمان صالح رح

آپ جونپور کے مشہور علماء میں سے تھے۔ اور حقائق و معارف سے باخبر اور اہل باطن میں سے تھے۔ بلاغت میں "شرح تلخیص" اور اصول میں "شرح مینار" آپ کی گرانقدر تصانیف ہیں۔ اور فقر و درویشی میں حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشت کے خلیفہ تھے۔ ابراہیم شاہ شرقی کے طلب کرنے پر آپ دہلی سے جون پور تشریف لائے اور یہاں درس تدریس میں مشغول ہو گئے۔ بہت سے علماء و فضلاء نے آپ سے اکتساب علم کر کے فراغت حاصل کی۔ بعد وفات محلہ سپاہ میں مدفون ہوئے۔ آپ کا مزار پختہ بلند عمارت میں تھا جو اب گر گیا ہے۔ حالاں کہ روضہ کی دیوار ریل کی سڑک کے قریب تھی۔ آپ کی اولاد محلہ سپاہ میں آباد تھی۔ آپ نے علوم عقلی و نقلی میں اتنی دستگاہ حاصل کی کہ آپ پر مخدوم جہانیاں جہاں گشت کی نظر پڑی۔ آپ کی خدمت میں جاکر مدتوں درس و تدریس و تصفیہ قلب میں مصروف رہے۔ عالم نامور وصوفی صاف دل اور اللہ والے بزرگ تھے۔

---

[۱] تجلی نور حصہ اول صفحہ ۲۳-۲۴، اخبار الاخیار صفحہ ۱۷۵، گنج ارشدی، خزینۃ الاصفیاء، مناقب العارفین قلمی جزء ثانی - تالیف ۱۰۵۲ھ۔ مرأۃ الاسرار قلمی فارسی صفحہ ۴۶۵۔ دی شرقی سلطان انگریزی صفحہ ۲۲۷-۲۲۸۔ عین المعارف سید شاہد علی سبزپوش صفحہ ۵۱۰۔

آپ نے ایک سو ۱۴ سال کی عمر پائی ۔ سال وفات ۸۳۶ھ ہجری ہے ۔
تاریخ فوت : ۔ "فوت تاج العارفین" ہے

۸۳۶ھ

## حضرت شیخ بختیارؒ

حضرت شیخ بختیار اپنے وقت کے اولیاء کبار میں تھے اور یگانۂ روزگار بزرگ حضرت شیخ عبدالحق رودولوی کے مرید اور اُن سے مخصوص تھے ۔ ان کے محرم اسرار اور واقفِ احوال تھے ۔ سفر و حضر میں انھیں کے ساتھ رہتے تھے ۔ اور ان کے مریدوں میں بہت کم ایسے تھے جو عنایات اور قربِ شیخ آپ کے شریک تھے ۔

مزار مبارک حضرت شیخ بختیار [illegible] ۱۲۱

اخبار الاخیار میں ہے کہ ابتدا میں آپ ایک سوداگر کے غلام تھے۔ جو جواہرات کی تجارت کرتا تھا۔ اور جونپور میں رہتا تھا۔ ایک دفعہ آپکا مالک رودولی میں کسی سودے کیلئے آیا ہوا تھا۔ آپ بھی ساتھ تھے۔ بختیار کی نظر شیخ احمد پر پڑی اور بس دل دے بیٹھے اور ان کے معتقد ہو گئے۔

ہر صبح و شام شیخ کی خدمت میں آکر کھڑے رہتے۔ چھ ماہ اسی طرح گذر گئے مگر حضرت شیخ نے آپکی طرف کوئی توجہ نہ کی اور نہ کچھ پوچھا کہ تم کون ہو اور کہاں سے آئے ہو اور کیا کام ہے۔ اور کیوں یہاں آگئے ہو۔ چھ ماہ کے بعد آپکے حال پر نظر ڈالی۔ اور آپ اس نظر کے پڑنے سے مست و بیخود ہو گئے۔ اور اس بےبیخودی میں گستاخ ہو کر کہنے لگے اے احمد ایسی نعمت تمہارے پاس ہے اور پھر بھی بندگانِ خدا کو محروم رکھتے ہو۔ شیخ بہت منع کرتے تھے لیکن آپ اسی کلام میں مست تھے اور دہراتے تھے۔

پھر حضرت شیخ نے آپ کو تھوڑا سا پانی پلایا اور مستی سے ہوش میں لائے اور فرمایا بختیار تم اپنے مالک کے پاس جاؤ اور اس سے رضا طلب کرو اور اُس کا کام کرو۔ بختیار سجدۂ شکر بجا لائے اور جونپور کو مراجعت فرمائی جہاں آپکا مالک رہتا تھا۔ مالک نے جب آپکا یہ حال دیکھا تو آپکو آزاد کر دیا۔ اب حضرت بختیار پر آتشِ عشق و محبت ایسی غالب تھی کہ ایک دم کو قرار نہ تھا۔

کہتے ہیں کہ شیخ شرف الدین پانی پتی نے عالم اسرار میں شیخ احمد سے شیخ بختیار کی سفارش کی اور کہا اے احمد تجھ کو جیسا کہ تو ہے عالم میں کسی نے نہیں پہچانا مگر بختیار نے جیسا کہ جاننا چاہئے تھا۔ اور آپ پھر پیر روشن ضمیر کی زیارت کو جونپور سے رودولی آئے۔ اور حضرت شیخ کی بہت خدمت کی۔ بعدہٗ ایک مدت کے بعد جب آپکے پیر کا وصال ہو گیا تو پھر آپ رودولی سے جونپور آئے اور موضع ہرکھ پور کے ویرانے میں سکونت اختیار کی، اور وہیں پر آپکا وصال ۵۰۷ھ میں ہوا۔ یہ موضع جامع مسجد جونپور کے اُتر میں ہے مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔ موضع ہرکھ پور میں ایک بلند ٹیلہ راستے کے اُتر میں ہے اُسی پر آپکا مزار جھاڑ جھنکاڑ کانٹے دار ہینس سے بالکل گھرا ہوا ہے کہ مزار تک پہونچنا

بہت دشوار ہے۔

پچھم ہری رام موریہ کا کھیت، پورب راد ھے شیام موریہ کا کھیت، اُتر بوٹو رام موریہ کا کھیت، دکھن طرف بھوانی پرشاد موریہ کا کھیت ہے۔ مزار کے سینے پر لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ لکھا ہے۔ مزار پتھر کا بہت ہی عالیشان ہے یہ بہٹیا پلتھی کے بابو صاحبان کی زمینداری میں تھا۔ اس بھیٹے کو طالبن حجام نے ذاتی قبرستان کیلئے لے لیا ہے۔ جنکے لڑکے عبدالخالق دشنو حجام ہیں۔ اور بھی مزارات تھے جو شکست ہو گئے ہیں۔ میں نے ۳۱ر دسمبر ۱۹۸۳ء کو اس کا معائنہ بہ ہمراہ اسرائیل صاحب کیا تھا۔

## حضرت قاضی نظام الدین احمد گیلانیؒ

حضرت نظام احمد قوم شیخ صدیقی اکابر شہر جون پور سے تھے۔ آپ کا وطن اصلی خطہ گیکلان ملک عرب تھا۔ آپ کے جد بزرگوار ہندوستان آئے اور گجرات میں قیام فرمایا اور حضرت قاضی نے وہیں نشو و نما پائی اور علوم عقلی و نقلی سے فراغ حاصل کیا۔ آپ علوم فقہ و اصول و تفسیر حدیث میں زیادہ قابلیت رکھتے تھے۔ اس وجہ سے بڑے فضلا زمانہ مشہور تھے۔ اور ہندوستان میں ہر چہار طرف آپ کا شہرہ تھا سلطان ابراہیم شاہ شرقی بہت علم دوست بادشاہ تھا۔ اور خاطر مدارات میں بے حد ہمت رکھتا تھا۔ آپ سے علماء فقراء کے جمع کرنے کا شوق بھی تھا۔ شہرت و فضائل حضرت قاضی سُن کر آپ کو جونپور آنے کی استدعا کی۔ حضرت قاضی حسب الطلب جون پور تشریف لائے۔ سلطان نے مراحم خسروانہ فرمایا۔ اور جون پور کا قاضی مقرر کیا۔ حضرت قاضی نے نہایت دیانت و امانت و انصاف کے ساتھ اپنے منصب کو انجام دیا۔ اور بہت عرصہ تک آپ نے علوم ظاہری کا درس بھی دیا۔ قاضی شہاب الدین ملک العلماء آپکے ہمعصر تھے۔

کہتے ہیں کہ قاضی نظام الدین علوم دینیات میں اس قدر بلند پایہ تھے کہ ملک العلماء قاضی شہاب الدین استفتاء پر اس وقت تک مہر نہ کرتے تھے جب تک حضرت قاضی نظام الدین دستخط نہ کر دیتے تھے۔ دیگر علماء کے دستخط کا اعتبار نہ فرماتے

تھے ۔ قاضی نظام الدین کی تصنیف میں کتاب ابراہیم شاہیہ فی فتویٰ حنفیہ ہے ۔ جو بحکم ابراہیم شاہ شرقی لکھی گئی ۔ جس کا شروع دیباچہ الحمد للہ الذی رفع منارہ العلم وعلی مقدارہ ہے ۔ کتاب بہت مشہور اور کثیر الحجم مثل فتویٰ قاضیخاں ہے ۔

"مزار مبارک حضرت قاضی نظام الدین کیکلانی (رح)، چاچک پور" ۔ ۱۳۲

وفات آپ کی ۵ ربیع الثانی ۸۷۵ھ مطابق ۱۴۷۰ء میں ہوئی ۔ مزار محلہ چاچک پور شہر جونپور میں ہے ۔ آپ کا مزار مبارک حضرت قاضی نصیر الدین افگندی کے مقبرہ کے دکھن ۱۵۰ قدم کی دوری پر درختان مہوے کے اُتر میں ۵ مزارات کنکریٹ کے

ایک قطار سے ہیں جس میں پورب والا پہلا مزار آپ کا ہے۔ اس کے علاوہ آپ کے مزار کے دکھن بھی اور مزار ہیں۔ اسی جگہ پر آپ کا مدرسہ و سکونت تھی یہ جگہ ریلوے لائن کے کراسنگ پھاٹک کے باہر پورب نشیب میں ہے۔ اور ریلوے لائن کے پچھم میں حضرت مُلا افضل استاد الملک کی سکونت تھی اور وہیں مزار بھی ہے۔ [1]

## الحاج حضرت شیخ وجیہ الدین اشرف معروف شیخ فرید چشتی رح

شیخ وجیہ الدین اشرف المعروف شیخ فرید۔ آپ عالی نسب شیخ فاروقی تھے۔ آپ کے بزرگ بندگی خلیل نے ملک عرب سے تشریف لاکر ہندوستان میں سکونت اختیار فرمائی۔ شیخ فرید بشوق تحصیل

مقبرہ شیخ وجیہ الدین اشرف عرف شیخ فرید

علوم بنارس آئے اور وہاں کے بعد تکمیل علوم پایہ درویشی تک پہونچے۔ آپکو خواجہ مبارک بنارسی

---

[1] تذکرہ ص ۳۳ ۔ تجلی نور جلد دوم ص ۴۱ ، دی شرقی سلطنت آف جونپور انگریزی ایڈیشن ص ۱۷۹-۱۸۰

مرید حضرت عیسیٰ تاج جونپوری سے ارادت تھی۔ مدت تک سیر و سیاحت میں رہے۔ چند مرتبہ سعادت زیارت حرمین شریفین سے مشرف ہوئے۔ آخر کار بحکم پیر سیاحت ختم کرکے جونپور تشریف لائے۔ محمود شاہ شرقی کے دور میں کچھ دنوں تک مشیر سلطنت رہے۔ اس کے بعد جو گوشہ نشین ہوئے تو مرتے دم تک پھر قدم باہر نہ نکالا۔ آپ کا مزار محلہ شاہ گنج (کھانڈ کی منڈی) سے پورب جاتے ہوئے بائیں طرف جونپور میں لب سڑک بعمارت پختہ و بلند موجود ہے۔ مقبرہ کی حالت بہت خراب ہوگئی تھی مسلمانوں نے توجہ نہ کیا لوگ اسکی اینٹ نکال کر اپنے مکانوں میں استعمال کرتے رہے۔ خود رو درختان نے اس عالی شان مقبرے کے اندر تنگات کر دیا پھر بھی مسلمانوں کو بالکل توجہ اور خیال نہ ہوا۔ آخر میں یہ مقبرہ گر کر مسمار ہوگیا۔[۱]

## سر الفرڈ لائل کا بیان

سر الفرڈ لائل نے دعوت و تبلیغ کے بارے میں لکھا ہے:

"جو فاتحین اسلام شمالی ہند میں شاہی خاندانوں کے بانی ہوئے یا جنہوں نے دکن میں اسلامی سلطنتیں قائم کیں ان کو مذہب کی کچھ پرواہ نہ تھی ان میں اکثر ایسے تھے جن کو کبھی تبلیغ مذہب کی مہلت ہی نہ ملی کیونکہ یا تو ملک فتح کرنے میں ان کا وقت صرف ہوا۔ یا خانہ جنگیوں سے اُن کو فرصت ہی نہ ملی۔ یہ مسلمان فاتح اکثر مغل یا تاتاری ہوتے تھے پیغمبر عرب کے دین پر خود اُن کو استحکام نہ تھا۔ اور وہ مذہبی جوش اور ولولہ جو سام ابن نوحؑ کا خاصا رہا ہے۔ اور جس کا نمونہ قدیم عرب کے علمبرداران اسلام نے دیکھا یا تھا اُن کو چھو تک نہ گیا تھا۔ جو سلطنت انھوں نے قائم کی اس کی حیثیت ہمیشہ جنگی سلطنت کی رہی۔ اور یہی وجہ تھی کہ ملکی فتوحات کبھی اُن سے تکمیل کو نہ پہونچیں اور تبلیغ اسلام میں ان کو ناکامی ہی رہی۔ اتنی طاقت البتہ اُن میں تھی کہ اگر مذہبی

---

[۱] بحر ذخار صفحہ ۲۹۹ قلمی، اخبار الاخیار صفحہ ۲۳۶، خزینۃ الاصفیا صفحہ ۴۳۱-۴۳۲، تجلی نور صفحہ ۲۹

حیثیت سے ہندؤں میں اتفاق پیدا ہو تو اُس کو توڑ دیں، اور ہندؤں کے مختلف
گروہ اگر متفق ہو کر ایک قوم بنا چاہیں تو اُن کو ایک قوم نہ بننے دیں۔
ہندوستان کی ہندو رعایہ کو مسلمان بنانا تو بہت دور کی بات تھی،
اِن سے تو اتنا بھی نہ ہو سکا کہ مسلمان ہونے کی وجہ سے تمام بادشاہی
عہدؤں پر بلا شرکتِ غیرے متصرف ہو سکتے۔ لہ

## حضرتِ مخدوم شاہ رکن الدین سہروردیؒ

حضرت مخدوم شاہ رکن الدین سہروردیؒ بڑے عظیم بزرگوں میں تھے جن کا
فیض آج بھی جاری ہے۔ آپ کا نسب شریف حضرت خواجہ عبداللہ انصاری تک پہونچتا
ہے۔ آپ کے والد بزرگوار مخدوم شیخ صدر الدینؒ ہندوستان تشریف لائے اور دہلی میں
سکونت اختیار فرمائی اور دہلی ہی میں انتقال فرمایا۔ حضرت مخدوم شاہ رکن الدین زمانۂ
شورش امیر تیمور، دیگر اکابرین دہلی کے ہمراہ ابراہیم شاہ کے دور میں جونپور تشریف لائے۔
اور یہ شہر پسند فرمایا۔ اور یہیں قیام کیا۔ نعمت سلسلہ سہروردیہ بابا تاج الدینؒ سے
اس طور پر بواسطہ دو پشت حضرت مخدوم جلال بخاری سرخ تک پہونچے اور حضرت مخدوم
جہانیاں سے بھی فیض پایا۔ ہرگاہ حضرت مخدوم شاہ رکن الدینؒ کے دل میں لذتِ عشق
خدا بہت زیادہ تھی، چند بار گھر کا پورا سامان فقیروں کو بخش دیا۔ ایک روز ایک فقیر قلندر
آیا اور سوال کیا کہ ہم نے آج سنا ہے کہ حضرت مخدوم نے راہ حق میں اپنا گھر تاراج کر دیا
یعنی لٹا دیا۔ لہٰذا اب جو کچھ باقی ہو ہم کو دیدو۔ شیخ جلال نامی پسر مخدوم کے دس بارہ سال
عمر کے تھے۔ لڑکے کا ہاتھ فقیر کے ہاتھ میں دے کر حکم دیا کہ ان کو فروخت کر کے اپنی حاجت
پوری فرمائیے۔ یہ خبر عماد الملک قاضی خاں وزیر بادشاہ ابراہیم شاہ شرقی نے سنا فوراً
بھاگتے ہوئے آئے۔ پانچ سو تنکہ قلندروں کو دے کر شیخ جلال کو حضرت مخدوم کے گھر لائے

---

لہ سر الفرڈ لائل ایشیاٹک شڈیز ص ۲۸۹ مطبوعہ لندن ۱۸۸۲ء۔

اور اپنی لڑکی کا عقد شیخ جلال سے کر دیا۔

روزانہ ایک لاکھ تنکہ فتوحات و نذرانہ حضرت مخدوم کو غیب سے ہوتی تھی۔ سب نقراد کو تقسیم کر دیا کرتے تھے۔ دوسرے دن کے لئے کچھ نہ رکھتے تھے۔ بہت ہی صاحب تصرف اور خرق عادت بزرگ تھے۔ ایک روز ایک عورت فاطمہ اپنا بیمار قریب المرگ لڑکا بارہ سال کا جس کا نام فتح خاں تھا لے کر آئی۔ اور حجرہ مخدوم پر لڑکے کو ڈال کر بہت گریہ وزاری کے ساتھ حضرت مخدوم سے دعا کے لئے عرض کیا۔ حضرت مخدوم نے دعا فرمائی۔ بہ برکت نام اللہ پاک لڑکا تندرست ہو گیا۔ اس زمانہ میں قاضی جونپور حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدین تھے۔ یہ خبر سن کر ملک العلماء حضرت مخدوم سے بہت ناخوش ہوئے۔ شیخ عبدالملک نے شاگرد حضرت مخدوم کے پاس روانہ کیا۔ اور کہلا بھیجا کہ آپ کے مریدوں کے لئے مشہور ہے کہ وہ بیان توحید و ادائے سجدہ صحیح طور پر نہیں جانتے۔ لہٰذا آپ لوگ مکان خالی کر دیجئے۔ شیخ عادل معہ جماعت طلبہ حاضر خدمت مخدوم ہوئے۔ جیسے پہونچے جو کچھ علم تھا غائب ہو گیا۔ اور عجیب حالت طاری ہوئی۔ جو کچھ لکھا پڑھا تھا شیخ عادل اور تمام طلبا بھول گئے۔ اس کرامت کی وجہ سے شیخ عادل اور تمام طلبہ کا اعتقاد حضرت مخدوم کی طرف بہت زیادہ ہو گیا۔ اور کچھ عرض نہ کر سکے۔ اس واقعہ نے حضرت ملک العلماء کو بہت رنجیدہ کیا۔ اور کوتوال نصرت خاں کو مکان خالی کرنے کا پروانہ دیا۔ کوتوال خانقاہ مخدوم پر حاضر ہوا۔ حاضر ہوتے ہی عقیدت و ارادت مخدوم دل میں پیدا ہوئی۔ کچھ عرض نہ کر سکا۔ اور واپس ہو کر بادشاہ ابراہیم شاہ شرقی کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور عرض کیا کہ یہ معاملات فقیروں کے ہیں میری صلاح حضور میں یہ ہے کہ حضور اس معاملہ میں دخل نہ دیں۔

بادشاہ کو حضرت مخدوم سے عقیدت ہو گئی اور معاملات کو درگذر کیا۔ حضرت مخدوم کا وصال ۱۳ رجمادی الثانی ۸۷۴ھ مطابق ۱۴۶۹ء کو ہوا۔ قبر پختہ اندر مسجد سنگین محلہ تار تلہ کنارے دریائے گومتی موجود ہے اور چہیم والا مزار مبارک آپ کا ہے۔[۵]

۵- گنج ارشدی [illegible] ۲۲-۲۳

## حضرت سید عثمان شیرازیؒ

حضرت عثمان شیرازیؒ درویش باصفا وحق آگاہ علوم ظاہری و باطنی میں کامل واکمل تھے۔ اور سلوک معرفت میں بے مثال تھے۔ آپ کا اصل وطن شیراز تھا۔ آپ پہلے دہلی آئے۔ بعدہٗ بزمانہ امیر تیمور دہلی سے بعہد سلطان ابراہیم شاہ شرقی جون پور آئے۔ اور جونپور ہی میں سکونت اختیار فرمائی۔ امراء شاہی ملک خالص مخلص آپ سے بہت عقیدت رکھتے تھے۔ آپ کی خواہش پر ایک سنگین مسجد آپ کے واسطے تعمیر کرائی جو محلہ دریبہ شہر جونپور میں خالص مخلص کے نام سے موجود ہے۔ اور اسی مسجد کے گرد آپ کا مزار ہے۔ اور حالات تفصیلی نہیں معلوم ہو سکے۔ قبر بہت شکستہ حالت میں ہے۔ کسی کو مرمت کی توفیق نہیں۔ ضرورت ہے کہ مزار کی مرمت کرا کے اس پر لوح مزار نصب کیا جائے۔ لہ

## حضرت مخدوم سید علی داؤدؒ

آپ عربی النسل ہیں۔ آپکو سلطان محمود شاہ شرقی جونپوری مکہ شریف سے مع اہل وعیال جونپور لایا تھا اور محمود شرقی کی بیگم راجے بی بی آپ سے بیعت تھی۔ آپ تمام علوم ظاہری و باطنی اسرار و رموز اور صدری و معنوی کے سرچشمہ تھے۔ اور فقر میں درجۂ عالی رکھتے تھے۔ محمود شاہ شرقی اور راجے بی بی کو آپ سے بیحد عقیدت و محبت تھی۔ آپ ہی کے ایما پر ایک سنگین مسجد "نمازگاہ" کے نام سے تعمیر کرائی جو امتداد زمانہ سے لال دروازہ ہو گئی۔ یہیں پر ایک مدرسہ داؤدی بھی تھا۔

حضرت مخدوم سید علی داؤدؒ نے جامع مسجد جون پور کے اتر میں ایک موضع سید علی پور کو خرید کر آباد کیا اور وہیں سکونت اختیار کی۔ سوائے جونپور نامہ اور دعائے بزرگ کے دوسری کتابوں میں آپ کے حالات نہیں ملتے ہیں۔ آپ کا نسب نامہ سید حسین اصغر ابن امام سید زین العابدینؒ پر ختم ہوتا ہے۔ آپ مرد بزرگ حق شناس اور مخدوم وقت

---

لہ تجلی نور حصہ اول ص۳۵۔ سیرت الاولیاء۔ جونپور نامہ۔

تھے۔ اور آپ نے بلا امتیاز مذہب و ملت اہل جونپور کی بیحد خدمت کی اور فیض پہونچایا ہے۔
آپ کے دو صاحبزادے تھے اور دونوں حضرات امام وقت اور علوم ظاہر و باطن میں یکتائے روزگار تھے۔ حضرت مخدوم شاہ جیرؒ اور حضرت مخدوم شاہ عبدالقادرؒ

مزار مبارک حضرت سید علی داؤدؒ بمقام علی پور سوریاں کے دروازہ پر۔

دونوں حضرات آپ کے بیحد فرمانبردار اور بہت زیادہ محبت رکھتے تھے۔ حضرت مخدوم شاہ جیر کو اُس اطراف کی ولایت سپرد کی گئی اور انھوں نے اپنے نام سے ایک موضع شاہ جیر پور آباد کر کے وہیں سکونت اختیار کی تھی۔ ا: حضرت مخدوم سید شاہ عبدالقادرؒ نے محلہ لال دروازہ جونپور قرب مسجد سکونت اختیار کی۔ سادات لال دروازہ آپ کی اولاد سے

تھے۔ مسجد کے دکھن ایک وسیع چبوترہ پر آپ کا مزار ہے۔ اور حضرت سید علی داؤدؒ کا وصال علی پور میں ہوا ہے۔

رسالہ دعائے بزرگ میں ہے کہ "حضرت مخدوم سید علی داؤدؒ کو محمود شاہ شرقی نے معافیات و جاگیرات دینا چاہا لیکن آپ نے بربنائے آبروئے فقیر قبول نہ فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ بارہ اشرفیاں جو تمہارے پاس محنت و مشقت کی کمائی کی ہے اُسے مجھے دیدو۔ بادشاہ نے وہ بارہ اشرفیاں عنایت کر دیں اُسی اشرفی سے آپ نے لال دروازے سے پورب ۳۔۴ کلو میٹر کے فاصلہ پر سید علی پور میں بارہ بیگھہ زمین خریدی اور اپنے نام سے یہ موضع آباد کیا اور وہیں سکونت اختیار کی اور خانقاہ تعمیر کرائی۔ اس وقت تمام آراضیات موریان کے قبضہ و تصرف میں ہے۔ [1]

استداد زمانہ سے سید علی داؤدؒ کا مزار شکست ہوگیا تھا۔ اس موضع کے رہنے والے ہندو حضرات جن میں موریہ لوگوں کی تعداد زیادہ ہے از سرِ نو مرمت کرایا اور چبوترہ بھی بنوایا ہے۔ وہاں کے ہندو حضرات بہت عقیدت رکھتے ہیں اُن لوگوں نے ہم سے بتایا کہ شادی کے بعد جو دلہن بھی ہمارے یہاں آئیگی تو پہلے بابا کے مزار پر آئے گی اور یہاں سے بیاہ کر جو بھی لڑکی جائیگی تو بابا کے مزار پر سلام کے بعد آگے جائے گی۔ بابا ہم لوگوں کی بڑی حفاظت کرتے ہیں۔

## حضرت مخدوم شیخ محمدؒ

حضرت مخدوم شیخ محمد قوم شیخ فاروقی۔ آپ کے والد حضرت مخدوم خضر رحمۃ اللہ علیہ حضرت شیخ رکن الدین عالم سے خرقہ پہنا۔ اور دہلی میں قیام فرمایا۔ وہیں شیخ محمد پیدا ہوئے۔ اور تعلیم و تربیت پائی۔ آپ کو باپ سے ارادت تھی۔ آپ نے اس قدر ریاضت فرمائی کہ قطب وقت اور مرجع خلائق ہوئے۔

---

[1] تجلّیٔ نور حصّہ اول ص۴۶۔ جونپور نامہ خیر الدین فارسی، رسالہ دعائے بزرگ سید شاہ عبدالمجید عبیر گرتوہ مطبوعہ ۱۳۲۵ھ ص۲۴۔۲۵

کہتے ہیں کہ حضرت شیخ محمد بہنگام یورش امیر تیمور دہلی سے دل برداشتہ ہوکر بعہد سلطان ابراہیم شاہ شرقی معہ عیال جون پور تشریف لائے اور میدان دویرانہ نواح محلہ سپاہ میں قیام فرمایا۔ کچھ دن درخت کے نیچے بسر کیا۔ جب موسم برسات شروع ہوا۔ تو پانی نہیں برسا۔ خشک سالی نمودار ہوئی۔ خشک سالی کی وجہ سے خلق کو تکلیف پہونچی اور بادشاہ بھی بہت مضطرب حال ہوئے۔ اس زمانہ میں حضرت قاضی نصیر الدین گنبدی شیخ المشائخ تھے۔ بادشاہ کو بوجہ کرامت حضرت قاضی نصیر الدین سے بہت عقیدت تھی۔ بادشاہ نے قاضی صاحب کی خدمت میں حاضر ہوکر بارش نہ ہونے کی شکایت کی۔ حضرت قاضی صاحب نے فرمایا کہ اللہ کے دوست بے سایہ دار درخت کے نیچے زندگی بسر کریں دوست کی دوستی کب یہ گوارا کریگی کہ پانی برسا کر دوست کو تکلیف ورنج پہونچا دے۔

بادشاہ نے مطلع ہوکر تلاش کیا۔ بالآخر معلوم ہوا کہ ایک فقیر معہ اپنے چند متعلقین کے ویرانے اور میدان میں ٹھہرا ہوا ہے اور فقیر کے چہرے پر انوار مہر ولایت روشن ہے۔ بادشاہ بیخود ہوکر فوراً حضرت شیخ محمد کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور چھپر کا مکان جلد از جلد تیار کیا جیسے ہی حضرت شیخ معہ اہل وعیال مکان میں تشریف لے گئے۔ بارش شروع ہوگئی اور اتنا پانی برسا کہ دنیا آسودہ ہوگئی۔ بادشاہ بہت خوش ہوکر واپس ہوا۔

ایک عورت یادو جو ہندو تھی آپ سے اعتقاد صحیح اور نسبت درست ولپوشیدہ رکھتی تھی۔ اور ایمان بھی لائی تھی، اس کا معمول تھا کہ روزانہ گائے کا دودھ لے کر حاضر خدمت شیخ ہوتی، کچھ دن کے بعد اس عورت کا انتقال ہوا۔ اس کی تجہیز وتکفین میں جھگڑا پڑا بالآخر معاملہ قاضی کے سامنے پیش ہوا۔ حضرت شیخ محمد رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ متوفیہ اگرچہ خود اپنا دین اسلام بتا دے تو۔ قاضی نے کہا کہ بہت بہتر ہے۔ الغرض حضرت قریب جنازہ جاکر کھڑے ہوئے۔ اور پوچھا تو کون ہے۔ اگر تو تصدیق دل اور بقلب مسلمان ہے تو کلمہ شہادت پڑھ بحکم اللہ اس عورت کے کفن سے سر نکال کر کلمہ شہادت پڑھا اور پھر

کفن میں سر چھپایا ۔ آں حضرت نے نماز جنازہ پڑھی اور دفن کیا۔

وفات آپکی ۱۳ جمادی الاول ۹۱۸ھ مطابق ۱۴۶۹ء کو ہوئی ۔ قبر آپکی محلہ سیاہ روضہ حضرت خواجہ سون برس سے دکھن ہے ۔ اولاد حضرت شیخ محمد رحمۃ اللہ علیہ مواضعات بہرہ دنوہرہ ضلع اعظم گڈھ میں سکونت پذیر ہے ۔ مخدوم شاہ اسمٰعیل مہردی و مخدوم شاہ ابوالغوث گرم دیوان نوہردی آپ کی اولاد میں ہر ایک مسند مشیخت پر شیخ الشیوخ اور قطب وقت گذرے ہیں ۔ [1]

## ہندوستان کے مسلمان بادشاہوں نے اسلام کی اشاعت میں کس حد تک حصّہ لیا ہے

لیکن ہندوستان کے ان مسلمان بادشاہوں کے دل میں کوئی ایسا خیال جس کو دوسروں کی "آخرت کی بھلائی چاہنے کا خیال" کہتے ہیں موجود نہ تھا جو مذہب کے ہر سچے داعی کے دل میں ہوا کرتا ہے ۔ اور جس نے خود اسلام کی اشاعت میں بڑے بڑے کام کئے ہیں ۔ خلجی ۱۲۹۰-۱۳۲۰ء ، اور تغلق ۱۳۲۰-۱۴۱۲ء شرقی ۱۳۹۲-۱۴۹۲ء ، لودی بادشاہ ۱۴۵۱-۱۵۲۶ء لڑائیوں میں ایسا مصروف رہے کہ اسلام کو ترقی دینے کی اُن کو مہلت نہ ہوئی ۔ لوگوں کو مسلمان کرنیکی جگہ ملک سے خراج وصول کرنیکا ان کو خیال بہت زیادہ رہا ۔ حالانکہ مذہبی حمیت ان میں کچھ کم نہ تھی گکھڑ دل کی نسبت لکھا ہے کہ جو شمالی پنجاب کے پہاڑی اضلاع کی ایک وحشی قوم تھی کہ بارہویں صدی عیسوی کے آخر میں خود سلطان محمد غوری کی ہدایت اور کوشش سے اُس نے اسلام قبول کیا ۔ اس بادشاہ نے گکھڑوں کے سردار کو قید کر کے اسکو مسلمان ہونے کی ہدایت کی اور جب یہ سردار مسلمان ہو گیا تو بادشاہ گکھڑ قوم کی سرداری پر اُسکو مستقل کر کے اس کی قوم کے پاس تبلیغ اسلام کیلئے بھیجا تاکہ اسلام کو پھیلائے ۔ چونکہ انکا مذہب کچھ قوی نہ تھا اس لئے یہ لوگ مسلمان ہو گئے ۔ ابن بطوطہ سیاح کا بیان ہے کہ خلجی بادشاہوں نے اسلام کو اس طرح ترقی دی کہ غیر مسلم

---

[1] تجلی نور حصہ اول ص ۳۶ تا ۴۰

دربار میں حاضر کئے جاتے اور سونے کا بازوبند اور ایک ایک پوشاک بادشاہ ان کو دیتا تھا اور بڑی عزت سے پیش آتا تھا۔ لیکن قدیم زمانہ میں جو اسلامی خاندان ہندوستان پر حکمراں ہوئے اُن کے بادشاہوں نے تبلیغ مذہب میں بہت کم ہمت صرف کی اور انکی تاریخوں میں دعوتِ اسلام کے متعلق ایسی کوئی شہادت جیسی کہ فیروز شاہ نے اپنی سوانح عمری میں بیان کی ہے نہیں ملتی۔

فیروز شاہ تغلق ۱۳۵۱۔۱۳۸۸ء نے لکھا ہے کہ "میں نے اپنی بت پرست رعایہ کو اسلام قبول کرنے کیلئے ترغیب دی، اور منادی کرائی کہ جو شخص اسلام قبول کریگا وہ جزیہ سے بری سمجھا جائیگا۔ جب یہ خبر لوگوں کے کانوں تک پہونچی تو کثرت سے ہندو حاضر ہوئے جنکو اسلام کا شرف بخشا گیا۔ اب روزانہ ہر طرف سے لوگ آتے اور اسلام قبول کر کے جزیہ سے بری اور انعام واکرام سے مالا مال ہو کر واپس جاتے"۔

## راجپوتوں اور دوسرے ہندوؤں کا اسلام قبول کرنا

جب ہندوستان میں مسلمانوں کی سلطنت خاص کر دولت مغلیہ کے عہد میں خوب مضبوط ہو گئی تو اسلام کا اثر بھی ملک میں زیادہ استحکام اور استقلال سے پھیلا۔ اسلام قبول کرنے کی طرف رغبت اس وقت بہت زیادہ ہوئی جب بت پرست ہونا شاہی دربار میں حصول اعزاز کا مانع قرار پایا۔ اگرچہ مذہبی آزادی کا اصول جس کو اکبر اعظم کے دورِ حکومت میں سب سے زیادہ ترقی ہوئی، ہندوؤں کے مذہب کے ساتھ اکثر برتا جاتا تھا۔ یہاں تک کہ شاہی اوقاف جو مندروں اور پجاریوں کی گذر اوقات کیلئے مقرر ہوتے تھے ان کا لحاظ ہوتا تھا۔ اور ہندوؤں کے مذہب اور عقیدہ میں دست اندازی نہ کرتے تھے۔ اور یہی وجہ تھی کہ فرقہ پرستی اور تعصب کے ہنگامے نہ ہوتے تھے۔ جو قدیم زمانہ کی لڑائیوں اور فتوحات کا خاصہ تھے۔ لیکن باوجود ان اچھی باتوں کے اکثر ہندوؤں نے دنیاوی نفع کے خیال سے مسلمان ہونا گوارا کیا۔ اور ہزارہا راجپوت مسلمان ہو گئے۔ جنکی اولاد اب تک ملک کے دولت مند زمینداروں اور کسانوں میں شمار ہوتی ہے۔ ان میں بچگوتی

راجپوتوں کا مسلمان خاندان سب سے زیادہ معزز ہے جو ملک اودھ کے مسلمان تعلقداروں کی فہرست میں اول درجہ رکھتا ہے۔ ایک روایت کے مطابق اس خاندان کے مورث اعلیٰ ترلوک چند کو بابر بادشاہ قید کرکے لے گیا اور ترلوک چند نے قید سے رہائی پانے کیلئے اسلام قبول کیا۔ دوسری روایت یہ ہے کہ ترلوک چند ہمایوں بادشاہ کے زمانہ میں مسلمان ہوا۔ اور وہ اس طرح کہ ہمایوں نے ترلوک چند کی بیوی کے حسن و جمال کا شہرہ سنا اور جب وہ کسی میلہ میں گئی تھی تو اسکو پکڑوا کر بلوایا جب بادشاہ کے سامنے وہ حاضر کی گئی تو بادشاہ کو اپنی حرکت پر سخت ندامت و شرمندگی ہوئی۔ ہمایوں نے اُسی وقت ترلوک چند کو طلب کیا۔ ترلوک چند کو امید نہ تھی کہ پھر بیوی کی صورت دیکھنی نصیب ہوگی۔ جب بادشاہ کی خدمت میں حاضر ہوکر اپنی بیوی سے ملا تو شوہر اور بیوی نے بادشاہ کے شکریہ میں اسلام قبول کیا کہ اس مذہب نے بادشاہ کے دل میں اتنی سچائی اور نیکی ڈالی تھی۔ یہ راجپوت مسلمان مذہب کے بڑے پابند ہیں پھر بھی ان کا ہندوؤں کی نسل سے ہونا صاف ظاہر ہے۔

## لال خانی مسلمان بلند شہر

بلند شہر میں مسلمانوں کا ایک گھرانا ہے جس کے لوگ لال خانی کہلاتے ہیں اس میں سوائے چند لوگوں کے اکثر ایسے ہیں جو ہندی لقب اپنے نام کے ساتھ لگاتے ہیں۔ یہ شادی بیاہ میں ہندی مراسم کے پابند ہیں اور انکی قوم کے وہ لوگ جو اب بھی ہندو ہیں اُن کے قریب ہی رہتے ہیں۔ مرزاپور کے ضلع میں گھرولا راجپوت آباد ہیں۔ جو مسلمان ہیں اور خانگی امور میں ہندوؤں کے آئین و رسوم کے پابند ہیں۔ ان کے نام تو مسلمانوں جیسے ہوتے ہیں، لیکن عزت کے خطاب جو ہندوؤں کے لئے مخصوص ہیں وہ بھی اپنے نام کے ساتھ لگاتے ہیں۔ اورنگ زیب کے عہد میں اُس کے حاکموں کے دباؤ سے ہندوؤں کو مسلمان ہونا پڑا ہے۔ پنجاب کے مشرقی اضلاع میں بہت سی ایسی مثالیں موجود ہیں، کہ گاؤں میں اگر کچھ مسلمان آباد ہیں تو اُن کا مورث اعلیٰ اورنگ زیب کے زمانے میں بلند عہدوں اور مراعات حاصل کرنے کیلئے خود مسلمان ہوا تھا۔ [1]

[1] حوالہ صفحہ ۱ پر ملاحظہ ہو۔

میں کہتا ہوں کہ ہندوستان کے مسلمان بادشاہوں کی ۸۰۰ سالہ تاریخ میں خال خال ایسے واقعات ملیں گے۔ ورنہ حقیقت تو یہ ہے کہ صوفیہ کی کرامات اور اخلاقی معاملات اور کچھ بادشاہوں کی فیاضانہ روش نے بھی ہندوؤں کو مسلمان ہونے پر مجبور کیا ہے۔ [1]

## حضرت سید علاؤالدین لاجوری رح

حضرت سید علاؤالدین لاجوری رحمۃ اللہ علیہ چشتی مرید اور خلیفہ سید خواجہ گیسو دراز تھے۔ آپ عالی نسب سید اور مرد بزرگ صاحب ذوق اور اہلِ کشف وکرامت تھے۔ تحصیل علوم ظاہری و باطنی میں کمال کو پہونچے تھے۔ اور اپنے وقت کے بہت مشہور زمانہ تھے۔ کبھی آپ پر سلوک غالب رہتا اور کبھی جذب۔ جب آپ مستی سے حواس میں آتے تو طالب علموں کو درس بھی دیا کرتے تھے۔ آپ موسیقی ہند میں کامل مہارت رکھتے تھے۔ آپ کا تعلق شرقی دور سے ہے۔ آپ شاعر بھی تھے۔ تذکرہ شعراء میں ملاحظہ ہو۔

حضرت علاؤالدین نے عمر طبعی زیادہ پائی تھی۔ یعنی سو سال سے زیادہ آپ کی عمر ہوئی تھی۔ اس دیار میں بچوں کی سالگرہ میں تبرکاً آپ کا فاتحہ دانہ تل پر دلاتے ہیں۔ آپ کو دانہ تل بہت مرغوب تھا۔

کہتے ہیں کہ آپ نے تمام گوشۂ تنہائی میں گزارا۔ اور بجز یادِ حق اور درس و تدریس کے دوسرا کام نہ کیا۔

وفات آپ کی سنہ ۸۷۷ھ مطابق سنہ ۱۴۷۲ء میں ہوئی۔ مزار آپ کا محلہ کرارکوٹ

---

(حوالہ ص ۱۰۲ کا) [1] تاریخ فرشتہ جلد اول ص ۱۹۴، سفرنامہ ابن بطوطہ ص ۱۹۶، ایلیٹ جلد سوم ص ۲۸۹ سر رچرڈ ٹمپل کی کتاب "ہندوستان ۱۸۸۳ء میں" ص ۱۹۳ مطبوعہ لندن ۱۸۸۱ء، مارکوپولو جلد دوم ص ۳۱۰ اودھ کے خطابوں کی کتاب ص ۶۰، مطبوعہ الہ آباد ۱۸۹۹ء، گزیٹر صوبہ اودھ جلد اول ص ۲۶۶۔ گزیٹر ممالک مغربی و شمالی جلد سوم ص ۴۶، گزیٹر ممالک مغربی و شمالی جلد ۲ ص ۴۶۔

تکیہ چاند شاہ میں ہے۔ اور فوٹو میں بڑے چبوترے پر آپ کا مزار ہے۔ [۱]

مزار مبارک سید علاؤالدین لاہوریؒ تکیہ چاند شاہ کراکت جون پور۔ ۱۲۵

## حضرت مخدوم شاہ سیّد اسمٰعیلؒ

حضرت مخدوم شاہ سید اسمٰعیل رحمۃ اللہ علیہ امیر تیمور کے حملہ کے وقت جون پور آئے۔ آپ اپنے زمانہ کے کامل فقراء اور ممتاز زمانہ و اہل توکل و صاحب تسلیم و رضا بزرگ تھے۔

---

[۱] تجلی نور حصہ اول ص ۴۸-۴۹، تذکرۃ الابرار۔ انوار صوفیہ اردو ص ۳۹۲-۳۹۳

کہتے ہیں کہ حضرت مخدوم شاہ اسمٰعیلؒ اولاد حضرت خضر رضی اللہ عنہ سے تھے۔ اور آپ نے علوم باطنی میں کمال انھیں سے حاصل کیا ہے۔ آپ تمام عمر عبادت سخت ریاضت اور مجاہدات نفس میں مشغول رہے۔ اور اسی حالت میں وفات پائی۔ مزار مبارک محلہ خواجگی ٹولہ لب سڑک گڈھی کے اُتر میں موجود ہے۔ مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔ پچھم مکان، پورب مکان، اُتر راستہ سرکاری، دکھن گڈھی قدیم۔ مزار پختہ ایک وسیع اور عریض چبوترے پر ہے اور سراہنے ایک درخت نیم کا ہے۔ بہت ہی صاحبِ فیض و باکرامت بزرگ ہیں۔ ؎[1]

## حضرت خواجہ سید صدر جہاں اجملؒ

حضرت خواجہ سید صدر جہاں اجملؒ مرد بزرگ اور جامع علوم ظاہر و باطن شریعت و طریقت صاحب زہد و ورع تھے۔ آپ نے ریاضت و عبادت اور مجاہدہ بہت کیا۔ آپ کبار مشائخ اور اپنے عہد کے گروہ اولیاء میں تھے۔ سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری آپ سے بڑی عقیدت اور محبت رکھتا تھا۔ اُس نے آپ کی عبادت کے واسطے محلہ سپاہ لبِ دریائے گومتی ۱۴۱۷ء میں ایک سنگین اور حسین مسجد تعمیر کرائی جو اس وقت جھنجھری مسجد کے نام سے مشہور رہے۔ اسی عہد میں بادشاہ کا لڑکا جو آپ سے بیعت و ارادت رکھتا تھا، انتقال کر گیا اور آپ کے مزار کی پائنتی دفن ہوا۔ شاہزادے کی قبر پر گنبد کلاں و بارہ دری موجود تھی جو دیکھ بھال اور مرمت نہ ہونے کی وجہ سے گر گئی۔ صرف پتھروں کا ایک ڈھیر ہے اور ہنس کی کانٹے دار جھاڑی ہے۔ آپکا وصال ۱۷ ربیع الثانی ۱۴۳۸ء میں ہوا ہے۔

ایک رات جسکی صبح سعادت تھی بہ ہمراہی حضرت خواجہ ابوالفتح سونبرسیؒ جناب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت ہوئی اور صبح کو آپکے دونوں

---

؎ تجلی نور حصہ اول فارسی ص ۳۹

قدم مبارک کے نشانات زمین پر پائے گئے۔ اسی مقام پر آپ نے قدم رسولؐ تعمیر کیا جو ابتک ناگفتہ بہ حالت میں بطور نشان اور یادگار کے موجود ہے۔ وصال کے

مزار مبارک سید صدر جہاں اجملؒ زمین سیاہ جونپور صفحہ ۱۲۹

بعد مولد سیاہ جونپور میں جہاں آپکی خانقاہ اور رہائشی مکان تھا دفن ہوئے۔ مزار مبارک ایک گھیرے میں ہے اور مزار آپکا خود بخود سنگ مرمر کا ہو رہا ہے۔ ایک بہت ہی قدیم نیم کا درخت ہے۔ گھیرے کے باہر پچاسوں سنگین مزارات شکستہ حالت میں ہیں اور ہینس کی کانٹے دار جھاڑی میں گھرے ہوئے ہیں۔ یہ منظر دیکھکر ایک صاحبِ دل کے آنسو نکل آتے ہیں۔ ؎

## حضرت سید شاہ اجمیریؒ

آپ مست والست بادۂ وحدت سے سرشار صاحبِ ریاضت و مجاہدہ بزرگوں میں گذرے

---

؎ تجلئ نور حصہ اول فارسی صفحہ، گنج ارشدی فارسی قلمی کتب خانہ خانقاہ رشیدیہ جونپور

ہیں۔ آپ دریائے عشق و محبت میں غرق تھے اور جو کچھ بھی آپکو ملا ہے وہ جاذبۂ الٰہی تھا۔ آپ کا خانوادہ چشتیہ تھا۔ بظاہر آپکا کوئی پیر نہیں تھا لیکن بقول حضرت شاہ عبدالعلیم آسیؒ ؂

عشق صادق ہو تو مرشد نہیں ایسا کوئی  خود وہی قبلہ وہی قبلہ نما ہوتا ہے

آپ کو حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری سلطان الہند غریب نوازؒ سے والہانہ عشق تھا۔ مزار پر حاضر ہوکر جاروب کشی کرنے لگے اور وہیں کی خاک ان کے لئے چشم باطن کا سرمہ بن گئی اور روشن ضمیر فقیر ہوگئے۔ جیساکہ عارف رومیؒ نے کہا ہے

؂ اگر بوسہ بر پائے مرداں زنی  بہ مرضی کہ پیش آیدت روشنی

خاک شو مردانِ حق را زیر پا

بس کمند عشق اور جاذبۂ حق نے اپنی طرف کھینچ لیا۔ حضرت خواجہ غریب نواز کی روح سے کمال فیض حاصل کرکے جونپور کی ولایت پر سرفراز ہوئے۔ اُس وقت شرقی سلطنت کا سورج نصف النہار پر تھا۔ آپ نے حضرت خواجہ غریب نوازؒ کو اپنا مرشد مان کر اپنے کو اجمیری سے منسوب اور مشہور کیا اور جہاں آپکی سکونت تھی آخر میں وہ محلہ بھی اپنے نسبتی نام اجمیری سے آباد کیا۔ [۱]

## حضرت سیّد مخدوم شاہ محمد چشتیؒ

آپ اصل باشندے ملک عرب کے تھے۔ آپ کے جدِ اعلیٰ غیاث الدین تغلق کے عہد میں دہلی آئے پھر ظفرآباد وارد ہوئے۔ علامہ ظفیرالدین علامۂ دہر اور محمد بن تغلق کے استاد تھے۔ آپ کے بڑے بھائی سید اسمٰعیل شاہؒ جن کا شمار اُس وقت کے فضلائے نامدار اور اولیا رکبار میں تھا امیر تیمور کے حملہ کے بعد دہلی سے جونپور وارد ہوئے جنکا مزار گڈھی پر ہے۔

---

[۱] سیرت الابرار ص۸۴، تجلی نور قلمی فارسی ص۵

کہا جاتا ہے کہ دونوں بھائیوں نے کتب متداولہ اور علوم ظاہری کا تکملہ دہلی کے باکمال اور مشہور اساتذہ سے فرمایا۔ اور حضرت مولانا خواجگی کالپوی ثم جونپوری سے بھی فیض حاصل فرمایا ہے۔ اس کے بعد آپکو عشق الہی دامن گیر ہوا اور بڑے بڑے اولیاء کبار کے سامنے زانوئے ادب تہہ کیا اور بہت ہی ریاضت شاقہ برداشت کی اور فیوض و برکات سے اپنے دامن کو بھر لیا ہے۔ حضرت مخدوم جہانیاںؒ جنکا مقبرہ قنوج میں ہے آپ پر اپنی باطنی توجہ فرمائی اور آپکو روحانیت سے مالا مال کیا ہے۔

مزار مبارک حضرت مخدوم شاہ محمد چشتی رح جونپوری۔ اٹالہ مسجد

آپ زبردست اولیائے کاملین میں گذرے ہیں۔ اور آپ سے زندگی میں اور وصال کے بعد بھی بہت زیادہ کشف و کرامات اور فیض کا ظہور و صدور ہوا ہے۔ اگر آپ کو خرقِ عادات اور تصرفات کا سرچشمہ کہا جائے تو بیجا نہ ہوگا۔ ابراہیم شاہ شرقی جونپوری آپ کے کمال کے پیش نظر بہت قدر و منزلت کی نظر سے دیکھتا تھا۔ آپ کے اندر جلال کم اور جمال زیادہ ہے صفت رحمٰن و رحیم کا پرتو ہیں۔ عفو و درگذر آپکی باطنی فطرت ہے۔

کہا جاتا ہے کہ انگریزوں کے دور آخر میں از سر نو اٹالہ مسجد سے سڑک نکالی جا رہی تھی۔ چونکہ آپ کا مزار سڑک میں حائل تھا اس لئے انگریز کلکٹر نے عام قبر سمجھکر اس کو کھودنے کا حکم دیدیا۔ مسلمانان محلہ نے بہت منع کیا مگر کوئی شنوائی نہیں ہوئی۔ کلکٹر اپنی ٹم ٹم سے آیا حُسن اتفاق کہ گھوڑا بھڑک گیا اور ٹم ٹم اُلٹ گئی مگر صاحب بہادر زخمی نہیں ہوئے۔

صاحب بہادر کے سامنے ہی بیلداروں نے آپکی قبر پر پھاوڑا مارا تو ایک حصّہ قبر کا کھُل گیا اور تازہ لاشہ کفن میں لپٹا ہوا نظر آیا۔ حالانکہ آپ کا وصال چودھویں صدی میں ہوا تھا اور یہ واقعہ اٹھارہویں صدی عیسوی کا ہے۔ آخر میں صاحب بہادر نے خوفزدہ ہوکر اپنا حکم منسوخ کر دیا اور آپکی قبر درست کر دی گئی اور وہاں سے سڑک ٹیڑھی نکالی گئی ہے۔ اسی طرح آپکی کرامت کے صدہا واقعات ہیں۔ آپ کا وصال ۴ رجب المرجب ۸۴۹ھ ہجری بعہد محمود شاہ شرقی جونپوری ہوا۔ اور اٹالہ مسجد کے پورب میں لب سڑک اپنی سکونتی جگہ پر دفن ہوئے۔[۱]

## حضرت مخدوم بندگی شیخ معروف چشتیؒ

حضرت بندگی شیخ معروف چشتی کے بارے

---

[۱] تجلیات العارفین قلمی اُردو ص۹، ہمدم اخبار مؤرخہ ۱۲ر فروری ۱۹۲۳ء شمارہ ۴۲ کالم ۳

میں حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے لکھا ہے کہ بڑے ہی عالم، متوکل متورع اور متبرک تھے۔ آپ کے مریدوں میں ایک بزرگ حضرت شیخ نظام الدینؒ امیٹھوی متوفی ۱۵۸۲ء ادر حضرت شیخ آدم مفتی بن محمدؒ گوپاموی متوفی ۱۰۰۱ھ اور حضرت شیخ احمد زین زاہدؒ جونپوری متوفی ۹۶۳ہجری نے آپ ہی سے ظاہری و باطنی تربیت پائی تھی۔ اور یہ حضرات زہد و ورع میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔ کہا جاتا ہے،

مزار مبارک حضرت مخدوم بندگی شیخ معروف چشتی رہ جونپوری۔ ت۱۳۹

کہ ان حضرات کے اثر سے گوپامئو، آمیٹھی اور خیر آباد وغیرہ میں چشتیہ سلسلہ کو بہت زیادہ فروغ ہوا ہے۔ یہ حضرات جمعہ وعیدین کے خطبوں میں بادشاہوں کا نام نہیں لیتے تھے۔ مُلّا عبدالقادر بدایونی نے بڑے ہی ادب واحترام سے ان بزرگوں کا ذکر کیا ہے۔ ان میں حضرت شیخ نظام الدین امیٹھوی بڑے پائے کے بزرگوں میں ہوئے ہیں۔

حضرت شیخ نے فرمایا ہے کہ آپ سالک مجذوب تھے، حال صحیح رکھتے تھے اور سکر وتلوین کا ان پر غلبہ تھا اور بڑی ریاضتِ شاقہ اور مجاہدۂ نفس کیا ہے۔ آپ کے والد حضرت شیخ عبدالواسع عارف شیر سوار کے نام سے مشہور تھے جو حضرت شیخ جلال بخاری کی اولاد سے ہیں۔ ناموافقت زمانہ کی وجہ سے اپنا وطن مالوف ترک کر کے بعہد ابراہیم شاہ شرقی جونپور آئے اور یہیں پر آپکا وصال ہوا ہے۔ حضرت شیخ معروف چشتیؒ نے علوم ظاہری و باطنی حاصل فرمایا اور آپ اعلم العلماء اور افضل الفضلاء کے بلند پایہ خطاب سے سرفراز ہوئے۔ حضرت مولانا الہداد چشتیؒ شارح ہدایہ آپ کے استادوں میں ہیں۔ آپنے اس قدر ریاضت ومجاہدہ فرمایا کہ شیخ وقت اور بزرگ زمانہ مشہور ہوئے اور باوجود کمال علم کے درس وتدریس ترک کر کے اسّی سال تک گوشہ نشیں ہو کر ریاضتِ شاقہ فرمائی اور دنیا اور اہل دنیا کی طرف قطعی متوجہ نہ ہوئے۔ تارک الدنیا ہو گئے تھے۔

کہا جاتا ہے کہ آپ بہت ہی صاحب کشف بزرگوں میں ہوئے ہیں اور آپکے باطنی کمالات اس درجہ بڑھے ہوئے تھے اور تصرف جاری تھا کہ وصال کے بعد بھی وقت کے بڑے بڑے مشائخ آپ کے مزار مبارک پر باطنی فیوض وبرکات کے حصول کیلئے جایا کرتے تھے۔ اور پاکیزگیٔ قلب کی وجہ سے آپکی روح مبارک سے بالمشافہ باتیں ہوتیں سوال وجواب ہوتا اور مشکل ولاینحل مقامات اور مسائل کو آپ حل فرمایا کرتے تھے۔ آپ بہت ہی مستجاب الدعوات ہیں اور اپنے متعلقین کے لئے

خصوصی توجہ فرماتے ہیں۔ جو آپ سے محبت کرے وہی آپ کا ہے۔ محبت اصل ہے باقی سب فرع ہے۔

آپ کا مزار مبارک محلہ خالص پور جونپور میں ہے۔ مزار کا گھیرا اور اسکی عظیم دیواریں اور پرشکوہ گیٹ نواب سر عبدالمجید مرحوم نے تعمیر کرایا ہے جنکو بزرگوں سے محبت اور ادب و احترام میں انفرادی حیثیت حاصل تھی۔ اس چہار دیواری میں کئی اور مزارات ہیں جو آپ کے صاحبزادگان خلفا و مریدین اور خاص متعلقین کے ہیں۔ پورب کی چہار دیواری منہدم ہو گئی ہے اب بزرگوں سے کس کو لگاؤ اور تعلق ہے کہ تعمیر کرائے۔ آپ کا وصال ۹۴۰ھ ہجری مطابق ۱۵۳۰ء میں بعہد بابر بادشاہ ہوا ہے[۱]

## حضرت خواجہ قطب الدینؒ

آپ نبیرہ بندگی شیخ معروفؒ کے تھے کہا جاتا ہے کہ آپ کو اپنے جد سے ارادت خود پیدا ہوئی اور تارک الدنیا ہو کر گوشہ نشین ہو گئے اور اس قدر ریاضت و مجاہدہ کیا کہ جسم کی ہڈیاں نظر آنے لگیں اور راہ سلوک میں تھوڑے ہی عرصہ میں وہ کمال حاصل کیا کہ اپنے جد بزرگوار کے سجادہ نشین ہو گئے۔ اور آپکی مشیخت کا جھنڈا دنیا میں لہرایا اور علماء عصر اور امراء وقت کا جم غفیر ارادت و عقیدت کے ساتھ فیض صحبت سے مشرف ہونے لگا۔ آپ کا وصال ۴ صفر المظفر ۱۰۰۷ھ ہجری میں ہوا۔ اور حضرت شیخ معروف چشتیؒ کے احاطہ میں پائیں دفن ہوئے مزار ریختہ و شکستہ موجود ہے۔[۲]

## حضرت خواجہ ابو سعید چشتیؒ

آپ فرزندان حضرت بندگی شیخ معروف کے تھے۔ سلسلہ ارادت و عقیدت اپنے والد شیخ قطب الدینؒ سے پایا۔ پہلے آپ نے علوم ظاہری کا بتمام و کمال تکملہ کیا

---

[۱] اخبار الاخیار فارسی صـ۱۹۲، گلزار ابرار اردو صـ۵۷۷ و ۵۹۱، تجلی نور حصہ اول فارسی صـ۵۲ گنج ارشدی قلمی فارسی نسخہ خانقاہ رشیدیہ، تاریخ مشائخ چشت اردو صـ۲۸۸-۲۸۹

[۲] تجلی نور اول صـ۵۳، سیرت الابرار۔

اور علمار عصر میں آپ یکتائے روزگار ہوئے اور درس و تدریس میں مشغول ہوئے اس شغل کو کچھ ہی عرصہ گذرا ہوگا کہ جاذبۂ الٰہی بیدار ہوا اور ترک دنیا کا ارادہ کیا

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ ایک روز کوٹھری کا دروازہ اندر سے بند کر کے بیٹھ گئے اور سوچا کہ دنیا اور دین کا کام ایک ساتھ نہیں ہو سکتا ہے۔ اور درس و تدریس بالکل لاحاصل ہے۔ یہ سوچ کر تعلیم کا خیال ترک کر دیا اور ایک گوشہ سے قبولیت کی آواز سنتے ہی آپکی حالت دگرگوں ہوگئی۔

تاریخ وفات ۱۴ر صفر المظفر ہے سال معلوم نہ ہو سکا۔ مزار آپکا اپنے والد کے مزار کے پائینتی جانب باہر احاطہ حضرت شیخ معروفؒ دکھن طرف ہے۔ ؎[1]

## اورنگ زیب نے اپنے عہد حکومت میں ہندوؤں کو بجبر مسلمان نہیں کیا

تاریخ فرشتہ کے مصنف ابوالقاسم نے لکھا ہے کہ اورنگ زیب نے ترقی دین کے جوش میں ہندوؤں کے ساتھ بڑی رواداری و فیاضی کی ہے اور اُس نے غیر مسلموں پر مذہبی باتوں میں سختیاں نہیں کیں اور بہ جبر مسلمان کرنے کا تو کہیں بھی ذکر نہیں ہے۔ تاریخی کتابوں اور فرامین کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ اورنگ زیب نے بڑی فیاضی سے مندروں کو جاگیریں دیں اور پجاریوں کو وظیفے مقرر کئے۔ اُس کے فرامین اور رقعات میں مذہبی آزادی کا وہ جامع و مانع اصول درج ہے جو مذہب اسلام کی رو سے ہر ایک بادشاہ کو غیر مذہب کی رعایہ کے ساتھ برتنا ضروری ہے۔

اورنگ زیب کے عہد کے واقعات میں ایک واقعہ یہ ہے کہ اسکو کسی مسلمان نے عرضی دی کہ دو پارسی ملازموں کو جو تنخواہ تقسیم کرنے پر مقرر تھے اس وجہ سے

---

[1] تجلی نور اول ص۵۲ فارسی قلمی

برخواست کر دیا جائے کہ وہ آتش پرست ہیں اور انکی جگہ پر کسی تجربہ کار اور معتبر مسلمان کو مقرر کیا جائے۔ کیونکہ قرآن شریف میں آیا ہے یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَاتَتَّخِذُوْا عَدُوِّیْ وَعَدُوَّکُمْ اَوْلِیَآءَ۔ اے ایمان والو میرے اور اپنے دشمنوں کو صحیح نہ جانو لیکن اورنگ زیب نے اس عرضی پر حکم دیا کہ مذہب کو دنیاوی امور میں دخل نہیں ہے اور نہ ان معاملات میں تعصب کو جگہ مل سکتی ہے اور اپنے اس قول کی تائید میں قرآن شریف کی یہ آیت نقل کی۔ لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْنِ۔ یعنی تم کو تمہارا دین اور ہم کو ہمارا دین ہے۔

آگے اورنگ زیب نے یہ تحریر کیا کہ جو بات کہ عرضی نویس نے لکھی ہے اگر یہی سلطنت کا دستور ہوتا تو ہم کو چاہئے تھا کہ اس ملک کے سب راجاؤں اور انکی رعیت کو غارت کر دیتے مگر شریعت اسلامیہ کی رو سے یہ کیسے ہو سکتا ہے، شاہی نوکریاں لوگوں کو انکی لیاقت اور قابلیت کے مطابق ملیں گی۔ ان تحریرات سے یہ بات ثابت ہو جاتی ہے کہ اورنگ زیب پر جو کثرت سے بہ جبر مسلمان کرنے اور مندر شکنی کے الزامات لگائے جاتے ہیں وہ قطعی غلط ہیں۔ [1]

## اسلامی تبلیغ نے ہندوستان میں کیا کام کیا

دہلی، آگرہ، جونپور اور جو اضلاع اسلامی سطوت اور قوت کے مرکز تھے اور ان تینوں پایۂ تخت سے جو اضلاع متعلق تھے وہاں آج بھی مسلمانوں کی تعداد ہندوؤں سے بہت کم ہے۔ دہلی میں دسویں حصہ سے زیادہ اور آگرہ کے ضلع میں چوتھائی حصہ بھی کل آبادی کا مسلمان نہیں ہے۔ اور بالکل یہی حال جونپور کے شرقی بادشاہوں کے حدود سلطنت کا ہے۔ اس سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ ان بادشاہوں نے اسلام کی تبلیغ میں کوئی حصہ نہیں

---

[1] احکام عالمگیری صفحہ ۴۸-۴۹ اورنگ زیب اور شیواجی صفحہ ۲۰۵-۲۰۳ ، تاریخ ہندوستان ترجمہ الکزنڈر داؤ جلد سوئم صفحہ ۲۶۱ مطبوعہ لندن سنہ ۱۸۱۲ء

لیا ہے۔ ورنہ شمالی ہند کا آج نقشہ ہی دوسرا ہوتا۔

ایک بات تاریخ میں اور بھی دیکھنے کی ہے کہ شاہی حکام اور امراء نے بلا اجازت جن غیر مسلموں کو سیاسی رجحانات کے تحت مسلمان بھی کیا تو اُن کے ورثا اور متعلقین پر اس کا کوئی اثر نہیں ہوا ہے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ ایسے مقامات پر جہاں مسلمانوں کی سیاسی طاقت برائے نام تھی وہاں آج بھی مسلمانوں کی کثرت ہے اس کی خاص وجہ یہ ہے کہ ان جگہوں پر صوفیہ کرام اور مبلغین اسلام کو ان مقامات پر تبلیغ اسلام کی وہ آزادی نہ تھی جو دراصل اُس کام کیلئے ہونی چاہئے تھی۔

اس لئے تبلیغ اور اشاعتِ اسلام کا حال جنوبی ہند، دکن سے شروع کر کے سندھ، کچھ اور گجرات کے حالات پر سرسری نظر ڈالتے ہوئے پھر صوبہ بنگال و مہاراشٹر کا حال لکھ کر داعیانِ اسلام کا حال تحریر کیا جائیگا جنہوں نے اپنی اخلاقی قوت اور باطنی کمالات سے ان صوبہ جات کے باہر ہندوؤں کو مسلمان کیا ہے۔ مبلغین اسلام میں سے اکثر لوگ ایسے ہیں جن کے ناموں اور مقامات کے سوا جہاں انھوں نے مذہب کی اشاعت کی اور زیادہ کچھ تحریر نہیں کیا جا سکتا ہے۔ کیونکہ لوگوں نے تبلیغ اسلام کے حالات تحریر ہی نہیں کئے ہیں اور تبلیغی تاریخ سے بڑی بے اعتنائی برتی گئی ہے۔ [۱]

## حضرت مخدوم بندگی شاہ لُطف اللہ

آپ مشائخ کبار اور خلفاء اکبر حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانی کے ہیں۔ تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ آپ اپنے وقت کے بڑے عالم

---

[۱] گزیٹیر صوبہ بمبئی جلد ۲۲ صفحہ ۲۲۲ و جلد ۲۳ صفحہ ۲۸۲، سر ڈبلو ہنٹر "ہندوستان کے مذاہب" اخبار ٹائمز، ۲ر فروری ۱۸۸۱ء، دی پریچنگ آف اسلام سر تھامس آرنلڈ اردو ترجمہ محمد عنایت اللہ دہلوی صفحہ ۲۱۲ تا ۲۱۴ مطبوعہ کراچی سنہ ۱۹۶۲ء

علوم شریعت و طریقت واقف رموز طریقت اور محرم اسرار حقیقت و جامع کمالات ظاہری و باطنی تھے۔ بعد حصول خرقۂ خلافت جونپور تشریف لائے اور یہاں مستقل سکونت اختیار فرمائی حالتِ وجد و سماع میں آپ بہت ہی مضطرب ہو جاتے اور استغراق و مستی میں جسکی طرف نظر پڑ جاتی وہ بے ہوش ہو جاتا تھا۔ آپکے حلقۂ ارادت میں بہت لوگ آئے اور کمال کو پہونچے۔

آپ کا مزار مبارک محلہ عبیر گر ٹولہ شہر جونپور بر دروازہ شاہ راحت علی وکیل مرحوم ایک چبوترے پر ہے۔ اسکی تفصیل یہ ہے کہ شاہ راحت علی وکیل مرحوم کے مکان کے سامنے ایک چبوترہ ہے جس کے سرہانے نیم کا ایک بہت ہی قدیم درخت ہے اس چبوترے پر تین مزارات ہیں دو مزار ایک ساتھ ہیں اس میں پچھم والا مزار جس پر بہت ہی جسیم و قدیم شمعدان ہے یہی مزار مبارک حضرت مخدوم بندگی حضرت شاہ لطف اللہؒ کا ہے۔ مکان شاہ راحت علی وکیل مرحوم حمید اللہ کے قبضہ میں ہے۔ مولوی نور الدین زیدی نے تجلی نور میں شاہ راحت علی وکیل کا مکان محلہ حمام دروازہ میں غلط لکھا ہے۔ ان کا مکان عبیر گر ٹولہ میں ہے۔ البتہ عبیر گر ٹولہ و حمام دروازہ دونوں متصل ہیں۔

آپ کا وصال ۲۷ شعبان ۸۴۵ھ ہجری کو ہوا ہے۔ پہلے آپ کی اولاد یہیں آباد تھی۔ [۱]

## سید غلام معین الدین عرف راجے دانیؒ

آپ کے بارے میں تذکرۃ العلماء والاکملہ حصہ اول فارسی قلمی میں ہے کہ " از اولاد صاحب سجادہ حضرت سید راجے حامد شاہ مانکپوریؒ و مرید و خلیفہ پدر خود در خاندان چشتیہ نظامیہ پایۂ عالی داشت در جونپور آمدہ و محلہ ملا نظام

---

[۱] تجلی نور حصہ اول قلمی ص۵۵، رسالہ دعائے بزرگ ص۳۶ مطبوعہ کاظمی پریس ۱۳۲۵ھ

به تعمیر مکان قیام در زید و اکثرے را تعلیم باطنی نموده براه راست رسانیده این حضرت از بزرگان بلند پایه و صاحب فیض و کرامت بودند. همه روز روزه داشتن و بوقت شام از اِک نان جوے خشک افطار کردن معمول بود، باین وجه اینقدر لاغر شدند که محض استخوان باقی بود. دمیکه جادهٔ آخرت پیمودند بر خاک جونپور به محلهٔ مُلّا نظام اندر احاطه خشتے آسودند که قبرش پیش دروازه نظام موجود است و از مزار متبرکه الی الآن فیض جاریست. سال وصال ۱۷، ربیع الثانی ۹۵۲ھ ہجری۔ [1]

مزار مبارک سید غلام معین الدین عرف راجے [illegible]

[1] تذکرۃ الصلحا و اکملہ فارسی قلمی حصہ اول ۵۲ لیکن شمس الدین حیدری نے مناقب غوثی باب ہشتم قلمی میں آپکا سن وصال یکشنبہ آخری شعبان ۱۱۳۰ھ لکھا ہے۔ نزہۃ الخواطر جلد ۶ ص ۲۱۔ اور یہ بھی ہے سید غلام الدین راجہ دانی شاہ ابو الغوث گرم دیوان بھیردی لہرادی متوفی ۱۱۴۰ھ کے پیر و مرشد ہیں اور خود راجہ سید ابراہیم کے مرید و خلیفہ اور اپنے والد راجہ سید غلام محی الدینؒ سے بھی خرقہ خلافت پہنا تھا۔

ترجمہ:۔ سید غلام معین الدین راجے حضرت راجے سید حامد شاہ مانکپوری کی اولاد سے ہیں آپکی بیعت وارادت اپنے والد سے تھی۔ اور چشتیہ و نظامیہ سلسلہ میں آپکا مقام ومرتبہ بہت بلند تھا۔ آپ نے جونپور آکر محلہ ملا نظام میں مکان تعمیر کیا اور بود و باش اختیار کی۔ آپ نے بہت سے لوگوں کو تصوف کی باطنی تعلیمات سے مالا مال کیا۔ اور راہ راست دکھلایا اور درجۂ کمال تک پہونچا دیا۔ آپ کا شمار جونپور کے اولیاء کبار اور علماء روزگار میں تھا۔ آپ نے جونپور اور دیار وامصار میں اپنے فیض و کرامت کا دریا بہایا ہے۔ آپ ہمیشہ روزہ رکھتے تھے اور شام کو جَو کی خشک روٹی سے افطار کرنا معمول میں داخل تھا۔ اس وجہ سے آپ بہت ہی لاغر اور کمزور ہوگئے تھے کہ صرف دیکھنے میں ہڈیوں کا ڈھانچہ نظر آتا تھا۔ آپ کا وصال ۱۰ ربیع الثانی ۹۵۲ھ ہجری کو جونپور میں ہوا۔ آپ کا مزار مبارک محلہ نظام عبیر گر ٹولہ میں ہے اور اس کا چبوترہ بہت ہی وسیع ہے اور اسکی اونچائی بھی کافی ہے۔ تفصیل درج ذیل ہے۔

حضرت سید غلام معین الدین راجے والی کا مزار محلہ عبیر گر ٹولہ میں ہے۔ آپ کے مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم راستہ ومکان عبدلمنان، پورب مکان شمس الدین عرف شمّو و مکان اچھن پینٹ ماسٹر۔ اُتر مکان سجاد حسین۔ دکھن مکان اسمٰعیل درق ساز و راستہ ومکان غوثی مرحوم۔ مزار کے سامنے ایک درخت چلبل کا بہت قدیم ہے۔ اور آپکے خستی احاطے کی قدیم دیوار کا کچھ حصہ بطور یادگار موجود ہے۔ موقع معائنہ مؤرخہ ۲۹ر نومبر ۱۹۸۲ء بموجودگی کوثر علی، شہزادے، شمس الدین وغیرہ بوقت ۸ بجے صبح۔
فوٹو سمراٹ اسٹوڈیو محلہ مخدوم شاہ اڈھن جونپور۔

## حضرت مخدوم سید صدرالدین شاہ زاہدیؒ

آپ نے دینی علوم بہ تمام وکمال حاصل فرمایا اور درس وتدریس کے بجائے شاہی ملازمت پسند فرمائی اور ایک عرصہ دراز تک خدمت

شاہی میں رہے اور بہت مال وزر اکٹھا کیا۔ بعد ازاں فکر آخرت اور کشش جذب وعشق الٰہی پیدا ہوا۔ اور آپنے دنیا کے مال واسباب در شاہی ملازمت سے ہاتھ کھینچا اور دست بردار ہوئے۔ اور حضرت شیخ مخدوم شاہ حسام الدین کبیر مانکپوری جنکی مشیخت کا جھنڈا ہر طرف لہرا رہا تھا پہونچے اور بعد بیعت وارادت آپکے ایسے عقیدت مند ہوئے کہ سب مال ومتاع لٹا کر عبادت وریاضت میں مشغول ہوئے اور بعد حصول خرقۂ خلافت وسجادگی جونپور تشریف لائے اور گوشہ نشین ہو گئے۔

آپنے جونپور میں اپنی مشیخت کا جھنڈا لہرایا اور سلسلہ زاہدی سے عظیم نعمت وبرکت حاصل فرمائی۔ آپ کو فکر سخن میں ملکہ حاصل تھا۔ سید بدر الدین بدر عالم زاہدی۔ جن کا مزار مبارک بہار شریف میں ہے، بڑا یارانہ تھا۔ آپ کا وصال ۵ رمضان المبارک ۹۳۳ھ ہجری مطابق ۱۶۵۶ء میں ہوا۔ مزار مبارک لاٹولہ کی عظیم قبرستان میں اتمہ طرف ہے اس کے علاوہ اس قبرستان میں ۳۲ پختہ مزارات اور بھی ہیں۔ لہ

## حضرت مخدوم شیخ دانیال خضری چشتی رح

ملفوظات حضرت شیخ موصوف موسوم بہ مقالات خضریہ جو آپ کے ایک جاں نثار اور خلیفہ میر سید احمد بن عبداللہ چشتی رح کی جمع کی ہوئی ہے اُس میں لکھا ہے کہ آپکی جائے پیدائش شہر بلخ ہے۔ اور آپ کے والد شیخ حسن ابن حضرت شیخ حسام الدین بلخی رح ہیں آپکا سلسلہ نسب حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ خلیفہ دوئم تک پہونچتا ہے۔

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ کچھ عرصہ تک آپنے اپنے وطن میں نہایت ہی عیش

---

لہ خزینۃ الاصفیا قلمی، مرأۃ الاسرار، تجلی نور قلمی فارسی، تذکرۃ العلما خیر الدین قلمی فارسی

وعشرت کی زندگی بسر فرمائی۔ بعد کو کسی خاص حادثہ کی وجہ سے آپکو ترک وطن اور نقل مکان کرنا پڑا تھا۔ آپ بلخ سے ہندوستان آئے اور مختلف مقامات کی سیر وسیاحت کرتے ہوئے اور مقصد زندگی کا جائزہ لیتے ہوتے بعد کو دہلی وارد ہوئے۔ چونکہ آپ مشہور شخصیت کے مالک اور علم دین میں درجۂ کمال رکھتے تھے بادشاہ دہلی کے یہاں بڑی عزت افزائی ہوئی اور آپ شاہی ملازمت میں چند سال با عزت و وقار زندگی بسر فرماتے رہے لیکن قلب اس زندگی سے مطمئن نہ تھا۔

کہا جاتا ہے کہ ایک روز بکشش جاذب حقیقی ہر چیز ترک کرکے مانک پور پہونچے اور گوشہ نشین ہو گئے۔ یہاں مانک پور میں بھی دل کی بیقراری کو قرار نہیں آیا اور گھبرا کر بنارس تشریف لائے اور دیوانہ وار جذبۂ عشق میں ہر روز چار سو چالیس مرتبہ سورہ مزمل شریف کا ورد مقرر فرمایا اور خدا ہادی و رہبر ہے یہی صدا تھی۔ غیب سے آپ کا مقصود دلی حاصل ہوا عشق صادق کے بارے میں خوب فرمایا ہے۔ حضرت شاہ عبدالعلیم آسی رح نے ؎

عشق صادق ہو تو مرشد نہیں ایسا کوئی

خود وہی قبلہ وہی قبلہ نما ہوتا ہے

بالکل یہی بات حضرت مخدوم شیخ دانیال رح کے ساتھ پیش آئی کہ خود پیشوا صورت بدل کر پیشوائی کو آگئے۔ بس وہی ہے جو رہنمائی کیلئے ہزاروں رنگ وصورت بدلتا ہے۔

ایک دن ایک بظاہر معمولی حیثیت کا ایک شخص آیا جو دیکھنے میں بہت ہی کم حیثیت کا معلوم ہوتا تھا مگر باطن میں علم حقیقت ومعرفت کا سمندر اور خزانہ تھا۔ حضرت شیخ کو باطنی اذکار کی تعلیم دی اور خرقۂ خلافت واجازت عطا فرمایا۔ اور بتایا کہ میں خواجہ خضر ہوں اور بحکم خدا تمہاری تربیت کیلئے آیا اور تم کو خدا تک پہونچایا۔

اس کے بعد حضرت شیخ دانیال رح جونپور تشریف لائے اور قیام فرمایا۔

مفتی غلام سرور لاہوری خزینۃ الاصفیاء کے تذکرہ نگار تحریر فرماتے ہیں کہ

کہ حضرت شیخ دانیالؒ مرید و خلیفہ حضرت راجے سید حامد شاہ مانکپوریؒ تھے۔ اور حضرت سید راجے حامد شاہ چشتیؒ کے دو خلفاء حضرت شیخ دانیال چشتی اور حضرت مولانا الہداد جونپوریؒ نے علم و معرفت کا دریا بہایا جس سے شمالی ہند سیراب ہوا ہے۔

حضرت شیخ دانیال چشتیؒ کا تذکرہ غلام معین الدین عبد اللہ نے معارج الولایت میں کیا ہے اور یہ بھی لکھا ہے کہ سید محمد جونپوریؒ ان کے مرید تھے اور انھوں نے ہی مہدی موعود ہونے کا اعلان کیا تھا۔ ملک محمد جائسی مہدیؒ کو بھی حضرت شیخ دانیالؒ سے بڑی عقیدت تھی انھوں نے پدماوت میں جو اشعار انکی شان میں تحریر کیا ہے اس کو صاحب معارج الولایت نے نقل کیا ہے۔ لیکن راجے حامد شاہ کی ارادت سے دیگر تذکرہ نگار متفق نہیں ہیں۔ اور اس امر میں تذکرہ نگاروں کے درمیان اختلاف ہے۔

اس کے علاوہ روح پُر فتوح حضرت خواجہ غریب نواز معین الدین چشتی اجمیریؒ سے فیض باطنی پایا۔ حضرت خواجہ غریب نواز نے حضرت شیخ دانیال چشتیؒ کو باطنی طور پر حضرت خواجہ خضر علیہ السلام کے حوالہ فرمایا تھا چنانچہ آپکا مشہور ہندی دوہا اسکی تصدیق کرتا ہے۔ ؎

جگ جگ عمر حضرت جی خواجی
حضرت نبی رسول نواجی
دانیال جیو پر گھٹ کنیا
حضرت خواجہ خضر پتہ دنیا

حضرت ملک محمد جائسی مہدی نے اپنی مشہور و معروف تصنیف پدماوت میں شیخ دانیال چشتی سے اپنی عقیدت و محبت کا اظہار کرتے ہوئے جو اشعار لکھے ہیں درج ذیل ہیں ؎

دانیال گر دینھ لکھائے　　حضرت خواجہ خضر پتہ پائے
بھئے پرسن اوہ حضرت خواجے　　لئے میرے جہنہ سید راجے

ادہ سیوت میں پائی کرنی ۔ اُگھری جیبھ پریم کب برنی

ترجمہ:۔ باطنی مرشد حضرت دانیال نے حضرت سید محمد جونپوریؒ کو فیض سے مالامال کیا اور شیخ دانیالؒ کو خواجہ خضر ملے اور اُن خواجہ خضر سے سید راجے حامد شاہ خوش ہوئے اور اپنی شخصیت میں خواجہ خضر کو بلا لیا۔ انکی محبت اور عقیدت سے مجھے یہ سعادت ملی ہے کہ میری زبان کھل گئی ہے اور شاعر ہو کر محبت و عقیدت کے گیت گا رہا ہوں۔[1]

حضرت شیخ دانیال چشتیؒ بہترین مشائخ عصر اور گروہ فقرا کاملین زمانہ، صاحب وجد وحال وقال اور اہل کشف وکرامات تھے۔ اکثر آپ سے تصرفات اور کرامات کا ظہور ہوا ہے۔ آپ کے شاگردوں میں کچھ لوگ مشہور زمانہ عالم ہوئے ہیں اس میں حضرت میران سید محمد جونپوری مہدی موعود علیہ السلام کا نام سر فہرست ہے جنکی ذات بابرکات نے آپکو عرب سے عجم تک شہرت دی ہے۔ تذکرہ نگاروں کے بیان کے مطابق جب آپ کے وصال کا زمانہ قریب آیا تو آپ نے وصیت فرمائی کہ ہم ۱۳ ربیع الاول کو وفات کریں گے۔ لہذا ہم کو صحن حجرہ میں ہی دفن کرنا اور کفن کیلئے یہ گلوبند کافی ہے اور دو چادریں جو حضرت خواجہ کی عنایت کی ہوئی ہیں اوپر اُڑھا دینا۔ چنانچہ حسب ارشاد آپکا وصال ۱۳ ربیع الاول ۸۹۲ھ مطابق ۱۴۸۷ء بزمانہ حسین شاہ شرقی ہوا۔ اور حسب وصیت صحن خانہ حجرہ متصل ٹیلہ خاص حوض لشتہ محمود شاہ شرقی لب سڑک دفن ہوئے۔ آپ کا مزار محلہ برہان الدین پور میں مرجع خلائق ہے۔[2]

---

[1] تاریخ مشائخ چشت ص ۲۸۵، معراج الولایت جلد دویم ص ۲۸-۲۹، پدماوت بھاکھا مترجم ملک محمد جائسی ترجمہ پنڈت بھگوتی پرشاد پانڈے۔ نولکشور پریس ص ۱۰۔

[2] تجلی نور قلمی جلد اول ص ۵۵ تا ۵۷، مرأۃ الاسرار قلمی فارسی۔ اے، حلیم جے اے ایس پی جلد دوئم ص ۹۷ مطبوعہ ۱۹۵۶ء۔ دی سلطنت شرقی آف جونپور انگریزی ایڈیشن

کہا جاتا ہے کہ آپکی تدفین کے ایک ماہ بعد آپکی قبر سے خوشبو مشک و کافور کی آتی تھی۔ مرآۃ الاسرار میں ہے کہ سلطان حسین شاہ شرقی جونپوری کے زمانہ میں حضرت شیخ دانیال چشتی جونپور آئے اور اپنا نسب حضرت خواجہ خضر سے منسوب فرمایا۔ اور آپ سے خوارق کا بہت زیادہ صدور ہوا ہے۔ شہر کے اہل علم اور شرفا آپ کے بہت ہی معتقد تھے۔ دو سید زادہ سید احمد اور سید محمد دونوں بھائی آپ کے مریدوں میں سے تھے۔ اور بعد تکمیل علوم ظاہری و باطنی خلافت پائی۔ اور بعد وصال حضرت شیخ دانیالؒ حضرت سید احمد ہی سجادہ نشیں ہوئے اور اپنا لقب بمطابق خویش سید احمد خضری رکھا۔ سید احمد صاحب باطن، بہت ہی باکمال اور اہل تصوف گذرے ہیں۔ انکی تصنیف کردہ ایک کتاب "مقالات خضری" ہے اور یہی وجہ ہے کہ آپکے خاندان کے لوگ خضری مشہور ہوئے۔ نواب وزیر کے عہد میں اس خاندان کے لوگوں نے مذہب امامیہ اختیار کیا ہے اور کہتے ہیں کہ اُسی خاندان سے ہیں لیکن خضری لقب غائب کردیا ہے۔

سید احمد خضریؒ کا مزار مبارک محلہ بازار بھوادریبہ، جہاں پر امام باڑہ حکیم باقر ہے اندرون احاطہ بحالت شکستہ موجود ہے۔ حضرت شیخ دانیالؒ چشتی کے مزار کے پورب میں ایک مکان سے ملی ہوئی اسی عہد کی ایک قناتی مسجد تھی جو اُس عہد کا معمول رہا ہے کہ بزرگوں کے سکونتی مقام پر قناتی مسجدیں ضرور ہوتی تھیں۔ یہ مسجد بعد کو مسقف کی گئی اور اس وقت مسقف ہی ہے۔ آپ کا مزار صحن خانقاہ میں ہے اُس کے اتر کی زمین جو اسی کا جزُ تھی کھیتی ہو رہی ہے۔ اس کے علاوہ، مزارات پختہ اور بھی ہیں بقیہ شکست ہوکر زمین کے برابر ہوگئی ہیں۔ خود رو درختاں اور جھاڑ جھنکاڑ نے ان قبروں کو توڑ دیا ہے۔ صفائی بالکل نہیں ہے۔ نہ مسلمانوں کو آپکی ذات بابرکات سے واقفیت ہے اور نہ اسکی ضرورت ہی ہے۔ کیونکہ بزرگوں سے دلی تعلق اور مزارات پر حاضری یہ سب اب شرک و بدعت ہے اور یہ موحدین کیوں اپنے کو آلودہ شرک و بدعت کریں۔ حضرت مہدی موعود کے معتقدین جو دکن و گجرات اور دوسری جگہوں سے آپ کی

زیارت کو آتے ہیں انکی بھی اس دائرۂ مہدویہ کی طرف توجہ نہیں ہے۔ دعوائے عقیدت ومحبت تو بہت ہے۔ حالانکہ یہ حضرات سب کے سب صاحب مال وزر ہیں انکی ایک تنظیم ہے اور انجمن ہے اور اس قسم کا کام انجام دینا انکے فرائض منصبی میں داخل ہے مگر اتنا تک نہ کر سکے کہ حضرت شیخ دانیال چشتی کے مزار مبارک پر سنگ مرمر کا قدآدم ایک کتبہ ہی نصب کرا دیتے اور تمام مزارات کی مرمت کرا کے حدود کی دیواریں بنا دیتے تاکہ یہ عظیم یادگار دست برد زمانہ سے کسی حد تک محفوظ ہو جاتی اور گندگی نہ رہتی۔ اہل اللہ کے مزار پر گندگی پوری قوم پر ایک بدنما داغ ہے لیکن کس کو احساس ہے۔ لوگوں کو معلوم ہونا چاہئے کہ اگر کسی ولی کے دل کو خوش رکھو گے تو نجات پا جاؤ گے ورنہ حسرت وافسوس سے دوچار ہو گے۔ اس کے آگے میں کیا لکھوں اور کیا کہوں۔ ناگفتہ بہ حالت دیکھتا ہوں تو دل دکھ جاتا ہے اور اپنے جذبات کا اظہار کر دیتا ہوں خدا اس قوم کو بزرگوں سے محبت کی توفیق دے کیونکہ محبت آخرت کا سرمایۂ عظیم ہے اور ریا سے پاک عمل ہے۔

# تذکرہ

# حضرت میران سیّد محمد جونپوری مہدی موعودؑ

---

## حضرت سیّد محمد مہدیؑ موعود جونپوری کے ابتدائی حالات

حضرت کا اسم گرامی سید محمد اور کنیت ابوالقاسم ہے۔ آپ کے والد کا نام سید عبداللہ تھا۔ اور ان کو حکومت شرقیہ کی جانب سے سید خاں کا خطاب دیا گیا تھا۔

## حضرت سیّد محمد مہدیؑ کے والد سید عبداللہ کو خان کا خطاب دیا جانا

مولوی خیرالدین الہ آبادی نے لکھا ہے کہ:

"پدرش خواجہ عبداللہ از جانب سلطنت سید خاں خطاب داشت و مادرش آمنہ خاتون کہ خواہر قوام الملک باشد بہ آغا ملک مخاطب بود ہر دو مادر و پدر از اجلہ سادات بنی فاطمہ بودند"۔ [1]

ترجمہ:۔ حضرت سید محمد مہدی جونپوری کے والد خواجہ عبداللہ کو سلطنت شرقیہ کی جانب سے سید خاں کا خطاب دیا گیا تھا۔ آپ کی والدہ آمنہ خاتون قوام الملک کی بہن تھیں اور آغا ملک ان کا خطاب تھا۔ ماں اور باپ دونوں اکابر سادات بنی فاطمہ زہرہؓ سے تھے۔"

صاحبِ جونپور نامہ نے آپ کے والد کو حسینی سادات لکھا ہے۔ اور آپ کی والدہ کو حسینی سیدانی بتلایا ہے۔ لیکن تاریخ سلیمانی میں ہے کہ آپ کے دونوں ماں باپ

---

[1] جونپور نامہ باب۸ فارسی

حسینی تھے۔

## حضرت سید محمد مہدیؑ کے ماموں قوام الملک سیّد اور ولی کامل تھے

حضرت قوام الملک آپ کی والدہ بی بی آمنہ کے بھائی ہوتے تھے۔ ان کا اصلی نام سید علی قوام ہے اور حکومت شرقیہ کے نامور امراء میں سے تھے ان کی ڈیوڑھی پر نقارہ بجتا تھا۔ حضرت سید علی قوام صوفیائے جونپور میں ایک اعلیٰ مقام رکھتے تھے، آپ اہل طریقت و اہل باطن تھے اور صاحب کشف و کرامات بھی۔ چالیس سال تک شب میں کسی خادم کو کام کے لئے نہیں جگایا۔ آپ کا مزار شریف جونپور میں ہے اور آپ کی رحلت ۹۰۵ھ ہجری میں ہوئی[۱]

غرض یہ کہ حضرت سید محمد مہدیؑ جونپوری اجلّہ سادات بنی فاطمہ کے چشم و چراغ تھے اور بنی ہاشم کے نامور گھرانہ سے تعلق رکھتے تھے۔

## شجرۂ نسب

ڈاکٹر ظہور الحق شارب نے لکھا ہے کہ

۱۔ میران سید محمد (۲) بن سید عبداللہ عرف سید خان (۳) بن سید عثمان شیرازی (جنکا مزار مبارک محلہ بازار بھوا جونپور میں ہے) (۴) بن سید موسیٰ (۵) بن سید قاسم (۶) بن سید نجم الدین (۷) بن سید عبداللہ (۸) بن سید یوسف (۹) بن سید یحییٰ (۱۰) بن سید نعمت اللہ (۱۱) بن سید اسمٰعیل (۱۲) بن امام موسیٰ کاظم (۱۳) بن امام سید جعفر صادق۔ (۱۴) بن امام سید باقر (۱۵) بن امام سید زین العابدین (۱۶) بن سیدنا امام حسینؓ (۱۷) بن امام الاولیاء سیدنا حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ۔

اور آپ کا لقب خاتم الاولیاء المعروف بہ مہدی موعودؑ تھا۔[۲]

---

[۱] تذکرہ اولیائے ہند ص۸۵ ج دوم و اخبار الاخیار فی اسرار الابرار ص۲۳۲ جونپور نامہ فارسی باب۸۔ [۲] تاریخ صوفیائے گجرات ص۲۷۷

**مہدویہ تاریخ سے**

مہدویہ کتب میں نام نمبر (۵) میں سید قاسم کے بجائے سید خضر لکھا ہوا ہے۔ اس کے بعد بن سید موسیٰ مرقوم ہے۔ نام نمبر (۶) میں سید نجم الدین کے بجائے بن سید عبداللہ لکھا ہوا ہے اور نام نمبر (۹) میں سید یحییٰ کے بعد سید جلال کا اضافہ ہے۔ [۱]

تاریخ مذاہب الاسلام میں بھی آپ کا سلسلۂ نسب تھوڑے اختلاف کیساتھ موجود ہے۔ [۲]

اس تاریخی حقیقت سے بہر حال کوئی انکار نہیں کر سکتا ہے کہ آپ صحیح النسب اکابر سادات بنی فاطمہ سے ہیں۔

**تاریخ پیدائش**

صاحب فرہنگ آصفیہ نے اولیاء ہند کے ذیل میں یہ لکھا ہے "میراں سید محمد جونپوری ............ یہ بزرگ امام موسیٰ کاظم کی بارہویں پشت میں میر سید عبداللہ عرف بڈھا صاحب متوطن جونپور کے صلب اور بی بی ایمنہ (آمنہ) کے پیٹ سے ۸۴۷ھ میں بمقام جونپور متولد ہوئے۔ [۳]

**لقب**

سید الاولیاء سید محمد الملقب میراں مہدی بن میر عبداللہ المعروف (سید) خان کہ نسبتش بہ امام موسیٰ کاظم می پیوندد۔ [۴]

ترجمہ:- یعنی سید الاولیاء سید محمد الملقب میراں بن میر عبداللہ المعروف بہ (سید) خاں امام موسیٰ کاظم کی اولاد سے نسبت رکھتے تھے۔

**حکومت شرقیہ نے سید عبداللہ کو سید خان کا خطاب دیا تھا**

آپ کے والد ماجد سید عبداللہ سلطنت شرقیہ کے نامور امراء و مشیر سلطنت میں

---

[۱] تاریخ سلیمانی گلشن ششم چمن اول، معارج الولایت ص۳ اور ماہنامہ نور البصیرت ۸ / مارچ ۱۹۸۱ء
[۲] تاریخ مذاہب الاسلام ص۴۶۵۔ [۳] فرہنگ آصفیہ ج ا ص۲۴۰ مطبوعہ لاہور [۴] تحفۃ الکرام ج ۲ ص۲۲

شمار کئے جاتے تھے ۔ گزیٹیر جونپور میں ہے کہ :

سکندر لودی نے حسین شاہ کے قاصد "میران سید عبداللہ" میران سید خان سے کہا آپ سادات ہیں آپ کا سلسلہ نسب رسول اللہ صلعم تک پہنچتا ہے ۔ آپ کو لازم ہے کہ آپ اپنے مالک کو تنبیہہ کر دیجئے کہ جوگا کو رہا کرنے کے سلسلہ میں ایسے کلمات زبان پر نہ لادیں ۔[1]

نیز الیسٹ نے بھی انھیں تاریخ میں حضرت سید عبداللہ جونپوری کے خطاب کا ذکر کیا ہے ۔[2]

ان تمام حوالوں سے یہ بات ثابت ہے کہ آپ کے اسم گرامی کے ساتھ سید خاں کے الفاظ خطابیہ ہیں ۔ تاریخ داؤدی میں ہے کہ آپ حکومت شرقیہ کے سفیر بھی رہ چکے ہیں ۔

## تاریخوں کی زبانی آپ کے ابتدائی حالات

صاحب تحفۃ الکرام نے آپ کے ابتدائی حالات کے ضمن میں یوں تحریر کیا ہے :

بسال ہشت صد وچہل وہفت تولد کردہ و در ہفت سالگی حفظ قرآن نمودہ و در دوازدہ سالگی بجمیع علوم ماہر شد سید العلماء لقب یافت ۔[3]

ترجمہ :۔ یعنی آپ کی ولادت باسعادت ۱۴ رجمادی الاولی ۸۴۷ھ ہجری مطابق ۹ ستمبر ۱۴۴۳ء میں ہوئی سات سال کی عمر میں انہوں نے قرآن حفظ فرمالیا اور بارہ سال کی عمر میں جمیع علوم میں ماہر ہو کر سید العلماء کا لقب پایا ۔

---

[1] تاریخ شیراز ہند جونپور ، صفحہ ۱۴۲ ـ ۱۴۳ مطبوعہ ۔

[2] In story of India by N. H. Eleist.

[3] تاریخ تحفۃ الکرام جلد ۲ صفحہ ۲۲

تاریخ میں ہم کو آپ کی پیدائش کے دن کا تعین بھی ملتا ہے۔ آپ دوشنبہ کے دن محلہ بازار بھوا میں بعہد آخر ابراہیم شاہ شرقی پیدا ہوئے۔ آپ کے بڑے بھائی کا نام سید احمد خضری تھا۔ یہ حضرت شیخ دانیال خضری چشتی جونپوری کے شاگرد رشید تھے۔ اور ولی کامل بھی۔

## مکتب نشینی کے واقعات

مؤرخین و تذکرہ نگاروں نے متفقہ طور پر لکھا ہے کہ جب آپ کی عمر شریف چار سال چار ماہ چار دن کی ہوئی جو ۸ ار رمضان ۸۵۱ھ مطابق ۲۷ نومبر ۱۴۴۷ء شنبہ کا دن تھا۔ آپ کے والد بزرگوار میاں سید عبداللہ سید خان نے نہایت ہی پرتکلف دعوت کا اہتمام کیا جس میں شہر جونپور کے علما، مشائخ، فقراء، امراء، وزراء اور شرفاء کو دعوت طعام دی گئی جس میں پیشوائے وقت اور مقتدائے زمانہ مخدوم حضرت شیخ دانیال خضریؒ بھی شریک تھے۔ اور آپ نے حضرت میران سید محمدؑ کا بازو پکڑ کر صندلی چوکی پر بٹھایا۔ ازاں بعد بسم اللہ خوانی ہو چکی تو آپ شیخ دانیال خضریؒ کے مدرسہ میں تشریف لیجانے لگے۔ یہ مدرسہ شیخ برہان الدین پور جونپور میں واقع تھا تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ ۱۲ سال کی عمر میں آپ نے تمام علوم ظاہری کو بہ تمام کمال حاصل فرمالیا۔ [1]

## حضرت رسالت مآب صلعم کی امانت کا ملنا۔

جب آپ کی عمر کامل بارہ برس کی ہوئی تو حضرت خواجہ خضر علیہ السلام نے سیدنا پیغمبر خدا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانی اجازت سے بطور ادائے امانت ذکر خفی "پاس انفاس" کی ترکیب کھوکری مسجد میں آپ کو بتائی، پھر استناداً حضرت خضرؑ نے اس کی تلقین آپ سے حاصل کی

---

[1] تاریخ مذاہب الاسلام ص۴۶۵، تحفۃ الکرام ص۲۲ ج۲، مشاہیر الاسلام ص۱، مولود میاں عبدالرحمن ص۱

ہم ابراہیم جلد ۳

اور اس وقت شیخ دانیالؒ بھی خضر کے اشارے سے اس رمز کے متعلق آگاہ ہو کر آپ کی مہدیت کے مصدق اور ختم ولایت کے قائل ہو گئے۔ (تاریخ پالن پور صفحہ ۲ جلد ۱ مطبوعہ)

کھوکری مسجد لب دریائے گومتی مفتی محلہ جونپور۔ ۱۳۲

کھوکری مسجد مفتی محلہ لب دریائے گومتی کی یہ تصویر ہے ۔ یہ مسجد ہمیشہ فقراء و مشائخ کا مسکن رہی ہے ۔ یہ بڑی ہی ویران اور سنسان جگہ پہ واقع ہے جہاں انسانوں کا گذر بہ مشکل ہے ۔ اور بڑی مستجاب الدعوات ہے ۔

## حضرتِ سیّد محمد مہدیؒ کی شادی

جیسے جیسے آپ کی عمر شریف بڑھتی گئی وعظ و بیانِ قرآن کا چرچا دور دور تک جا پہنچا جوق در جوق لوگ آپ کے حلقہ بگوش ہوتے گئے ۔ جب ۸۶۶ھ مطابق ۱۴۶۲ء شروع ہوا تو آپ کی عمر کا انیسواں سال تھا کہ آپ کی شادی آپ کی چچیری بہن بی بی الہدادی بنت بندگی امیر میراں سید جلال سے ہوئی ۔ [1]

## انقلابی اور جنگی دور

یوں تو آپ کی ولایت کا چرچا پہلے ہی سے تھا سلطان حسین شاہ شرقی بھی آپ کا حلقہ بگوش تھا ۔ مگر آپ کی زندگی میں ۸۷۵ھ تاریخی اہمیت سے بہت اہم تھا ۔ ایک تو آپ کے گھر میاں سید محمود پیدا ہوئے اور اسی سال سلطان حسین شرقی جو آپ کا بیحد معتقد تھا آپ کی ایما پر اوڑیسہ اور ترہٹ پر لشکر کشی کی ۔ آپ نے اسلام کی ترقی اور سربلندی میں کام کرنے کی خطوط کے ذریعہ دعوت بھی دی ۔ [2]

صاحبِ مذاہب الاسلام نے لکھا ہے کہ :

سلطان حسین حاکم دانا پور بھی خراج گزار دلیت راؤ دالی گوڑ کا تھا ۔ ان کے ساتھ رابطہ اخلاص پیدا کیا کہ ہر مہم میں ان کو ہمراہ رکھتا تھا آخر کار شیخ موصوف نے اس کو راجہ مذکور کی اطاعت سے ننگ و عار دلا کر مستعد جنگ کیا کہ تیس ہزار سپاہ لے کر محمدؒ کے ہمراہ روانہ گوڑ ہوا اور پندرہ سو سپاہی بیراگی سید محمدؒ کی

---

[1] شواہد الولایت و مدارج الولایت وغیرہ ۔ [2] مشاہیر اسلام ۔

رکاب میں رکھے۔ جب یہ خبر دلپت راؤ کو پہونچی ستر ہزار سپاہ لے کر اپنے قلعہ سے تین میں آگے آکر مقابل ہوا سلطان نے قلّت سپاہ کی وجہ سے ہزیمت پائی لیکن شیخ نے مقابلہ جاری رکھا اور ان پندرہ سو بیراگیوں کے ساتھ حملہ کیا کہ محمدؐ جونپوری اور دلپت راؤ دو چار ہو گئے اور وہ شیخ کی تلوار سے مارا گیا۔ [1]

لیکن صاحب تاریخ پالن پور نے اپنی تحقیق کو اس طرح قلمبند کیا ہے۔

سلطان حسین نے دلپت راؤ والی گوڑ پر عدم ادائے خراج کی نسبت فوج کشی کی۔ [2]

اس عبارت سے ظاہر ہوتا ہے کہ راجہ دلپت راؤ سلطان حسین شاہ شرقی کا باجگزار تھا۔

صاحب تاریخ پالن پور نے گوڑ کی جنگ کا نقشہ ان الفاظ میں پیش کیا ہے۔

اسی ہنگامہ دار و گیر میں یکایک حضرت ولایت مآب اور دلپت راؤ کا آمنا سامنا ہو گیا اس نبرد مرد آزما میں حضرت موید باللہ یادگار ید اللہ کی شمشیر ذوالفقار تنویر کا ایسا کاری وار دلپت کے شانہ پر لگا کہ اس کے پہلو کے ساتھ ہی اس کا مضغہ دل بھی دو ٹکڑے ہو کر اپنی جگہ سے نکل آیا۔ [3]

آگے چل کر وہ حاشیہ میں تحریر فرماتے ہیں۔

اور اس جنگ کے متعلق تاریخ فرشتہ اور طبقات اکبری میں ہے کہ دلپت راؤ اضلاع ترہٹ کا زمیندار تھا۔ جو اڈیسہ پر فوج کشی کے وقت سلطان کا مزاحم ہوا تھا۔ تاریخ فرشتہ اور طبقات

---

[1] تاریخ مذاہب الاسلام صفحہ ۲۶۶ [2] تاریخ مذاہب الاسلام صفحہ ۲۶ ج ۱ [3] تاریخ پالن پور صفحہ ۲۶ / ۲۷ ج اول مطبوعہ

اکبری میں لکھا ہے کہ سلطان نے تین لاکھ سواروں کی جمعیت اور چوڑ سو ہاتھیوں کے طوفان سے اوڑیسہ پر حملہ کیا تھا جس کے صدمہ سے اضلاع ترہٹ پائمال اور برباد ہو گئے۔ لہ

مہدوی تذکرہ نگاروں نے حضرت سید محمد مہدیؑ کا سات جنگوں میں شرکت کرنے کا ذکر کیا ہے۔ جس کی تائید تاریخ مذاہب الاسلام سے ہو جاتی ہے۔

ہر مہم میں ان کو (سید محمد مہدی) کو ہمراہ رکھتا تھا۔ ۲ہ

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ نے سلطان حسین شرقی والی جونپور کے ساتھ اوڑیسہ کے راجہ کیلیشور سے بھی جنگ کی ہے۔ مزید تحقیق کے لئے میری "تاریخ نزاز ہند جونپور" دیکھی جائے۔ اور اس کتاب میں بھی تفصیلی ذکر موجود ہے۔

## جذبات الوہیت

اسلامی تاریخوں میں لکھا ہے کہ ۸۷۲ھ مطابق ۱۴۶۷ء میں آپ نے ۲۵ سال کی عمر میں دلپت راؤ کو تہ تیغ کیا۔ تو اس کے دل پر نظر پڑی اس پر بت کا نقش موجود تھا۔ یہ دیکھ کر آپ نے ارشاد فرمایا " جب باطل پرستی کے عشق میں یہ تاثیر ہے تو اشتغال مع اللہ کی کیا کچھ تاثیر نہ ہوگی۔

اس کے بعد آپ بارہ سال جذبۂ حق میں مستغرق رہے۔ ۳ہ

## جذبۂ حق میں نمازوں کی پابندی

تذکرہ نگاروں نے لکھا ہے کہ اس بارہ سال کے طویل جذبات الوہیت میں بھی آپکی ایک بھی نماز قضا نہیں ہوئی۔

## جذبات الوہیت کے بارہ سال

جذبات الوہیت کی شدت سات

لہ تاریخ پالن پور صفحہ ۶۸ جلد اول
۲ہ تاریخ مذاہب الاسلام صفحہ ۴۶۶
۳ہ تاریخ مذاہب الاسلام صفحہ ۴۶۶، تاریخ پالن پور صفحہ ۶۹،۶۵ جلد اول

سال بعید رہی مگر غذا آپ کی زوجہ محترمہ بی بی الہدادی برابر کھلاتی رہیں۔ [1]

اور ایک روایت ہے کہ سات سال آپ نے مطلق کچھ بھی غذا نہیں کھائی اور ۵ سال میں تھوڑی بہت غذا کھائی ہے۔ [2]

اگر آپ بغیر غذا اور پانی کے سات سال رہے ہوں تو یہ کوئی تعجب خیز بات نہیں۔ اہل سنت والجماعت کا اعتقاد ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمانوں پر زندہ ہیں تو یہ کیا تعجب کی بات ہے کہ حضرت سید محمد مہدیؑ سات سال تک بغیر غذا اور پانی کے زندہ رہے ہوں۔ بالخصوص ایسی صورت میں جبکہ تجلیات کے ورود اور دیدار الٰہی کی لذتوں کی بے پناہ گرانباری کے زیر اثر بغیر غذا اور پانی کے زندہ رہے ہوں تو یہ تعجب کی بات نہیں ہے۔

## راجہ دلپت راؤ کے بھانجے حلقہ بگوش اسلام

مسلمانوں کو اوڑیسہ اور ترہٹ کی جنگ میں کافی مال غنیمت ہاتھ آیا۔ راجہ دلپت راؤ کے بھانجے بھی گرفتار ہو کر آئے سلطان حسین شاہ شرقی کی بہن کے پاس یہ رہتے تھے۔ حضرت سید محمد مہدیؑ کے دست فیض مآب پر انہوں نے اسلام قبول کیا۔ ان کا اسلامی نام میاں دلاور رکھا گیا۔ حضرت شاہ دلاور آگے چل کر مذہب مہدویہ کے زبردست مبلغ اور حضرت سید محمد مہدیؑ کے خلیفہ پنجم بنے بڑے بڑے افاضل وقت نے آپ کے ہاتھ پر مہدوی مذہب قبول کیا جن میں بندگی عبدالملک سجاوندی صاحب سراج الابصار عربی بہت مشہور و معروف ہیں۔ آپ سفر و حضر میں ہر وقت حضرت سید محمد مہدیؑ کے دامن سے وابستہ رہے۔ آپ کی ایک تصنیف "محضرہ شاہ دلاور" کے نام سے حیدرآباد میں چھپ چکی ہے۔ آپ اسلام کے بہت بڑے عالم اور زاہد تھے۔ ساری عمر

---

[1] حاشیہ انصاف نامہ ص۱۳۳، مقدمہ سراج الابصار طبع دوم ص۳۹ مطبوعہ۔
[2] سوانح مہدی موعود ص۱۰۱ مطبوعہ۔

مذہب مہدویہ کے ابلاغ و تبلیغ میں گزار دی۔ آپ کے مزار شریف ملک خاندیش دھلیا
اور چالیس گاؤں کے قریب بڑا بور کھیڑہ یا پیر کے کھیڑے کے نام سے مشہور ہے۔

درگاہ حضرت شاہ دلاور" بھکور شریف۔ خاندیش

آپ صاحب کرامات جلیلہ تھے۔ آج بھی ہندو اور مسلمان آپ کے مزار پر حاضری دیتے
ہیں۔ آپ کے مزار پر ایک گنبد ہے اور زیارت گاہ خاص و عام ہے۔ آپ کی مسجد
اور گنبد کا فوٹو ملاحظہ ہو۔

## حضرت سید محمد مہدیؑ کا جونپور سے ہجرت کرنا

آپ کی ہجرت کا دور تاریخ ساز دور ہے۔ اور آپ کی پوری انقلابی زندگی کو محیط ہے۔

ماہ مئی ۱۴۸۲ء مطابق ماہ جمادی الاولیٰ ۸۸۷ھ میں جب آپ کی عمر شریف چالیسویں سال میں پہونچی تو آپ نے حج کے ارادے سے اسلام کی سربلندی، مہدیت کی تبلیغ اور بدعتوں کو مٹانے کیلئے وطن مالوف شہر جونپور کو خیر باد کہا جس زمانہ میں آپنے جونپور سے ہجرت فرمائی اس وقت آپ کے ہمراہیوں میں حسب ذیل حضرات تھے۔

(۱) بی بی الہدادی حرم محترمؓ (۲) صاحبزادہ میاں سید محمودؓ (۳) شاہ دلاورؓ (۴) میاں سید سلام اللہؓ۔ یہ آپ کے برادر نسبتی ہوتے تھے اور چچازاد برادر بھی (۵) میاں سید ابوبکر یہ آپ کی صاحبزادی بی بی خونزا بڑن کے شوہر تھے۔ (۶) میاں شیخ بھیک سائر مقام عیسٰی (۷) مولانا قاضی علی محمد (۸) مولانا قاضی شید غیبی (۹) حضرت فہیم جونپوری (۱۰) میاں عبدالقادر (۱۱) میاں چالاک (۱۲) میاں جمال الدین (۱۳) میاں قطب الدین (۱۴) مولانا لاڈ پیش امام مسجد جونپور (۱۵) میاں طاہر جونپوری (۱۶) میاں بھیل جونپوری (۱۷) میاں بھلول جونپوری۔

آپ کے تمام ساتھی اور ہمسفر جونپوری تھے۔ صاحب مقدمہ سراج الابصار طبع دوم نے لکھا ہے کہ:

## جونپور میں دعویٰ مہدیت

حضرت سید محمدؑ نے جونپور ہی میں مہدیت کا پہلا دعویٰ فرمایا تھا۔ [1]

---

[1] مقدمہ سراج الابصار ص۲۵

سب سے پہلے آپ کی حرم محترم بی بی الہدادی، میاں محمود اور شاہ دلاور نے مہدیت کی تصدیق کا شرف حاصل کیا۔ [1]

## داناپور میں آمد

داناپور میں آپ کا قیام بہت کم رہا یہاں بھی ہزاروں لوگوں نے آپ کے دست مبارک پر بیعت کی۔

## کالپی میں آمد

داناپور سے نکل کر آپ کالپی پہنچے یہاں کا راجہ آپ کا مطیع و منقاد ہو گیا کالپی کے راجہ کی دختر آسیب زدہ تھی وہ آپ کے پسخوردہ سے اچھی ہو گئی اور مسلمان بھی ہو گئی آپ نے اس رانی کا نام بی بی بھیکا رکھا اور اُن سے نکاح فرما لیا یہ آپ کی دوسری بیوی تھیں۔

## چندیری میں آمد

کالپی میں اسلام کی روشنی پھیلانے کے بعد آپ ۸۸۵ھ کو شہر چندیری پہنچے یہاں اٹھارہ پیرزادوں کے گھرانوں کی مشیخت تھی۔ آپ کے وعظ اور بیان قرآن نے لاکھوں انسانوں کی اصلاح فرمائی اور ان مشائخین کی دوکانداری پھیکی پڑ گئی۔ مکائد شیطان کا دور ختم ہو گیا۔ جب آپ نے یہاں سے آگے بڑھنے کا اپنے ساتھیوں کو حکم دیا تو اشراروں کے ٹولے جوان مشائخین سوء کے بھیجے ہوئے تھے آپ کو دھمکیاں دینے لگے اور دنیوی نقصان سے ڈرانے لگے۔ آپ نے ارشاد فرمایا دیکھو کس کا نقصان مقدر ہو چکا ہے۔ رات کو مشائخین کی خرمستیاں رنگ لائیں گھروں کو آگ لگ گئی رقص و سرود اور قوالیوں کی محفلیں ماند پڑ گئیں یہ اُس بے حُرمتی کی آگ تھی جس نے باطل کو جلا کر خاک کر دیا۔

## چاپانیر میں ورود مسعود

آپ چندیری سے روانہ ہو کر ماہ رجب ۸۹۰ھ مطابق ۱۴۸۵ء کو چاپانیر پہنچے۔ اُس وقت

---

[1] حاشیہ شریف ص ۲۶۳، ۲۶۴ مطبوعہ

وہاں کا سلطان محمود بیگڑہ تھا وہاں آپنے جامع مسجد میں قیام فرمایا اطلاع ہوئی اور سلطان محمود بیگڑہ نے اپنے دو معتمد امیروں کو جن کا نام فرہاد الملک اور سلیم خاں تھا آپ کے پاس تحقیق حال کے لئے روانہ کیا۔ اور ان دونوں امرار کے ساتھ علمار کی جماعت بھی موجود تھی۔ حضرت سید محمد مہدیؑ اس وقت حسب عادت عصر و مغرب

مسجد ایک توڑہ چاپانیر شریف اور کنواں ۱۳۳

کے درمیان بیان قرآن فرما رہے تھے۔ فرہاد الملک، سلیم خاں اور علمار آپ کی پُراثر شخصیت اور بیان قرآن سے بیحد متاثر ہوئے۔ یہ دونوں امیر اُسی وقت آپکی مہدیت کے مصدق ہو گئے۔ یہاں پر آپ کے دست مبارک پر لاکھوں لوگوں نے بیعت کی۔ یہاں یکمناری مسجد کے پاس ایک کنواں ہے جس کا پانی کھاری تھا آپ نے اسمیں کلی فرمادی جو آب شیریں میں بدل گیا ہے۔

## سلطان محمود بیگڑہ گجراتی کا معتقد ہونا

دربار اکبری میں لکھا ہے کہ بذات خود سلطان محمود بیگڑہ بھی آپ کے حلقۂ ارادت میں داخل ہو چکا تھا۔ (دربار اکبری صـ ۴۳۹)

شاہی محل میں خواہران سلطان محمود بیگڑہ مسماۃ بیگم ۔ اچھے سون اور راجے
مرادی بھی مصدق ہو گئے اور سلطان کے بھانجے نے بھی شرف تصدیق حاصل کیا۔

## حاکم جائس شاہ نظام الدین کا مصدق مہدی ہونا

حضرت شاہ نظام الدین حاکم جائس فاروقی حضرت شیخ فرید گنج شکر کی اولاد سے ہیں ۔ آپ کے والد کا نام
شاہ خداوند تھا ۔ یہ پورب میں بلدہ جائس کے حاکم تھے ۔ دنیا اور بادشاہت
سے بے رغبتی کے سبب آپ اپنے چھوٹے بھائی کو سریر آرائے سلطنت جائس
کر کے پیر کامل کی تلاش میں اپنے وطن سے نکل کر چاپانیر پہنچے اور گجرات کے اس
شہر کی ایک مناری مسجد اور خانقاہ سلیم خاں میں بغرض طلب علم ٹھہرے ہوئے
تھے ۔ حضرت سید محمد مہدی کے دست مبارک پر یہیں آپ نے بیعت کی اسوقت
آپکی عمر ستائیس سال کی تھی ۔ آپ حضر و سفر میں سیدنا سید محمد مہدیؑ کے ساتھ
رہے ۔ اور حضرت سید محمد مہدی کی رحلت کے بعد فرہ علاقہ خراسان میں شادی
کی اُس کے بعد آپ ہندوستان کو واپس آگئے ۔ آپ مہدویوں کے چوتھے
خلیفہ بنے ۔ اور تیس سال تک خلافت کے امور انجام دیتے رہے ۔ قصبۂ کڑی
انوندرہ ضلع احمد آباد میں سنہ ۹۳۰ھ میں رحلت کی ۔ آج بھی آپ کا روضہ
زیارت گاہِ خاص و عام ہے ۔

آپ کے دست مبارک پر کئی مشرکین نے اسلام قبول کیا ۔ آپ نے
تبلیغ مہدویت میں بے پناہ سرگرمی کا اظہار فرمایا ۔ لاکھوں لوگوں نے آپ کے
دست فیض مآب پر تصدیق مہدیؑ کا شرف حاصل کیا ۔

آپ صاحب تصرفات اور صاحب کرامات جلیلہ تھے ۔ آپ کے خاندان
میں ابھی تک سلسلہ پیری مریدی جاری ہے اور آپ کی اولاد نظامی فاروقی کہلاتی
ہے ۔ آپ کے خلفاء میں مولانا عبدالرحمن مولانا عبدالقادر مولانا عبداللطیف مولانا

عبدالرزاق یہ چاروں فرزند ہیں مولانا احمد شاہ قدن، مولانا ابوالفتح وغیرہم ہیں۔

حضرت شاہ نظام جائسی کی تیرہویں قبر ہے جو ستون سے متصل ہے۔ ف ۱۳۵

## سویت کا نظام اور حضرت سید محمد مہدیؑ

چاپانیر میں ۳ ر ذی الحجہ ۸۹۱ھ مطابق ۲۰ ر نومبر ۱۴۸۶ء کو آپ کی حرم محترم بی بی الہدادی کی رحلت ہوئی۔ جو چاپانیر کے پہاڑوں کے دامن میں دفن کی گئیں۔ آپ کی رحلت کے بعد ہی حضرت سید محمد مہدیؑ نے سویت کا نظام قائم فرمایا۔

صاحب شواہد الولایت نے لکھا ہے۔

"بعد از وفات حضرت بی بی فخر النساء فی العالمین وافضلہا ام المؤمنین طریقہ سویت بفرمان حضرت صمدیت واقع شد وگرنہ ہمہ فقیران وفرزندان طعام از یک دیگ می خوردند"۔ لہ

یعنی: حضرت بی بی فخر النساء عالمین افضل النساء ام المؤمنین کی وفات کے بعد سے طریقۂ سویت بفرمانِ حضرت رب العزت جاری ہوا ورنہ سب فقراء اور اہل وعیال آنحضرتؑ کے ایک ہی دیگ سے کھاتے تھے۔

## شہر مانڈو پایۂ تخت مالوہ میں آمد غیاث الدین خلجی کا مصدق ہونا

آپ چاپانیر سے ہجرت کرکے بڑودہ پہنچے پھر وہاں سے بھروچ تشریف لے گئے وہاں بھی ہزاروں لوگوں نے آپ کی تصدیق مہدیت کا شرف حاصل کیا۔ آج بھی یہاں ہزاروں کی تعداد میں مہدوی آباد ہیں۔ جو سب کے سب تجارت پیشہ ہیں۔ بھروچ سے راج پیلا پہاڑ کی وادی سے ہوتے ہوئے ۸۹۲ھ مطابق ماہ دسمبر ۱۴۸۶ء کو مالوہ کے پایۂ تخت مانڈو میں نزول اجلال فرمایا۔ اُس وقت وہاں سلطان ناصر الدین اپنے والد سلطان غیاث الدین خلجی کو محل میں نظر بند کرکے خود حکومت کر رہا تھا۔ سلطان غیاث الدین خلجی کو آپ

---

لہ شواہد الولایت صفحہ مطبوعہ

کی آمد اور وعظ و بیان قرآن کی مبہم اطلاعات پہنچی تو اس نے آپ کے پاس اپنے خدمت گار کو بھیجا اور مجبوراً حاضر خدمت نہ ہونے کی معذرت خواہی کی۔ اور خواہش کی کہ حضرت اپنے دو معتمد لوگوں کو خادم کے ساتھ روانہ کریں۔ حضرت سید محمد مہدیؑ نے سلطان کے پاس اپنے نسبتی برادر میاں سید سلام اللہ اور اپنے داماد میاں سید ابوبکر جونپوری کو روانہ فرمایا۔ سلطان غیاث الدین نے میاں ابوبکر اور میاں سید سلام اللہ سے چند سوالات کئے جب وہ مسئلہ مہدیت میں مطمئن ہوگیا تو آپ کی مہدیت کی تصدیق کی۔ اور آپ کی خدمت اقدس میں زر و سیم سے بھرے ہوئے طباق روانہ کئے۔

## حضرت سید محمد مہدیؑ کی سخاوت

جوں ہی یہ خزانہ آنحضور سید محمد مہدیؑ کے پاس پہنچا سارا مال و متاع آپ نے لوگوں میں تقسیم فرمادیا اس وقت آپ کے پاس کوئی سائل موجود نہ ہونے کی وجہ سے صرف ایک کرڈ محمودی کی تسبیح بچ گئی تھی۔ تھوڑی ہی دیر میں ایک سوالی آیا اور آپ نے اس کو یہ تسبیح عنایت فرمادی بندگی میاں سید سلام اللہ نے کہا حضور یہ تسبیح تو لاقیمت تھی آپ نے اُسی وقت قرآن کی آیت "قل متاع الدنیا قلیل" تلاوت فرمائی اور ارشاد فرمایا میاں سید سلام اللہ اللہ تو اپنے حبیب حضرت محمد صلعم سے کہتا ہے" تم کہدو کہ دنیا کی متاع تھوڑی ہے اور تم اس کو لاقیمت بتلاتے ہو۔ اُسی وقت میاں سید سلام اللہ نے معافی چاہی۔ اس واقعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ کی نظر میں حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح دنیا کوئی مقام نہیں رکھتی تھی۔ سچ تو یہ ہے کہ آپ کی ذات گرامی پیکر استغنا تھی اگر آپ چاہتے تو ہم ہندوستان میں حضرت سید محمد مہدی کی وسیع ریاست کا اور ایک نام سنتے مگر آپ کے پیش نظر ہمیشہ احکام شرع کا قیام اور بندگان خدا کو اللہ تعالیٰ سے لانا تھا۔

## آنحضرت خاتم النبیین محمد رسول اللہؐ کا عرس اور آپ کا طرزِ عمل

مانڈو میں آپ نے بتاریخ ۲ ربیع الاولیٰ کو سرورِ کائنات حضرت محمد رسول اللہ صلعم عرس شریف کیا اور دعوت عام کا اعلان فرمایا۔ [1] آپ کے اس طرز عمل سے ایک دیرینہ مسئلہ کا حل نکل آیا وہ اس طرح کہ ۱۲ ربیع الاول کو جو عام طور سے حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کا عرس کیا جاتا ہے وہ غلط ہے اس کی دلیل یہ ہے کہ دوم ہی ربیع الاولیٰ کے حساب سے وفات النبیؐ دوشنبہ کو بالاتفاق ثابت ہے اگر تین مہینے ۲۹ کے لیں تو ایسی صورت میں دوم ربیع الاولیٰ کو دوشنبہ کا دن واقع ہوگا۔ امام بیہقی نے دلائل میں بہ سند سلیمان التیمی سے دوم ربیع الاولیٰ کی روایت کی ہے۔ اس اعتبار سے حضرت رسالت مآب صلعم کی تاریخ وفات دوم ربیع الاولیٰ کو مانی جائے تو دوشنبہ کا دن ہی واقع ہوگا۔ [2]

الغرض مانڈو میں سلطنت خلجی کے مشہور وزیر علامہ میاں الہداد حمید جو اپنے دور کے بے نظیر شاعر اور عالم دین بھی تھے آپ کے مصدقین میں شامل ہوگئے۔ یہاں ہزاروں لوگوں نے آپ سے بیعت کی۔

## سلطنت احمد نگر میں آمد اور سلطان احمد نظام شاہ حلقہ بگوش مہدویت

آپ براہ دولت آباد اولیاء کرام کی زیارتیں کرتے ہوئے احمد نگر پہنچے دولت آباد حضرت سید محمد عارف شیخ میمن کی درگاہ پہنچے تو خدام نے کہا کہ کنوئیں کا پانی بہت ہی کھاری ہے۔ آپ نے منہ میں پانی لے کر باؤلی میں کلی فرمادی آج تک اس معجزہ کے اثر سے یہ باؤلی میٹھے پانی سے بھری ہوئی ہے زائرین بطور تبرک اس کنوئیں کے پانی کو استعمال کرتے ہیں۔ یہاں

---

[1] مولود شاہ عبدالرحمن ص۴۲۔ [2] برحاشیہ سیرت النبیؐ ص۱۷۰ جلد ۲ مطبوعہ

آج بھی مصدقین حضرت مہدیؑ موجود ہیں۔ دولت آباد سے نکل کر آپ احمد نگر ۸۹۵ھ مطابق ماہ اگست ۱۴۹۰ء میں پہنچے اس زمانہ میں احمد نظام شاہ بحری ابن نظام الملک بحری شہر پناہ کی تعمیر کروا رہا تھا۔ ایک بار وہ مجلس بیان قرآن میں شرکت کے بعد آپ کے مریدین میں شامل ہو گیا اور اولاد ہونے کے لئے دعا کا طالب ہوا تو آپ نے اس کو گلوری کا پسخوردہ عنایت فرمایا جس کو اُس نے اپنی بیگم کو آدھا کھلا کر باقی خود کھالیا اُسی رات استقرار حمل اس کی بیگم کو ہوا۔ اور اللہ نے اس کو برہان نظام الملک جیسا دیندار لڑکا عنایت فرمایا۔ برہان نظام الملک کے دور میں مہدویت کو بہت فروغ حاصل ہوا حضرت سید محمد مہدیؑ کے دست مبارک پر ہزاروں لوگوں نے وہاں بیعت کی آج بھی احمد نگر میں ہزاروں مہدوی آباد ہیں۔ اسمٰعیل نظام شاہ ابن برہان نظام شاہ ثانی بھی مہدوی تھا۔ اُس کے دور میں یہاں مہدوی مذہب نے بہت ترقی کی۔ تاریخ فرشتہ میں لکھا ہے کہ

"تھوڑے ہی زمانہ میں ہندوستان کے اطراف وجوانب سے مہدوی جمع ہو کر اسمٰعیل نظام شاہ کے فدائی ہو گئے۔[1]

منتخب اللباب میں لکھا ہے کہ

"دوازدہ ہزار سوار کہ یک قلم از قوم مہدوی بودند از دیگر قوم اصلاً دراں داخل نہ بود"۔[2]

یعنی: بارہ ہزار سوار یک قلم سب کے سب مہدوی تھے اور دوسری قوم کا کوئی شخص ان میں داخل نہ تھا۔

صاحب منتخب اللباب نے لکھا ہے کہ۔

"آخر میں معلوم ہوا کہ وہ تمام علماء وفضلا جو حنفی مذہب برحق ہونے کا

---

[1] تاریخ فرشتہ جلد دوم ص۱۵۰ [2] منتخب اللباب ص۲۲۴ جلد ۳ مطبوعہ کلکتہ

دم بھرتے تھے پوشیدہ طور پر مہدوی مذہب رکھتے تھے. مہدوی مذہب سے سلطان برہان شاہ کو اس قدر محبت تھی کہ اپنی لڑکی کو حضرت محمد مہدیؑ کے پوتے میاں سید میرانجی کے عقد نکاح میں دینا باعث افتخار سمجھا۔" (منتخب اللباب حصہ سوم صفحہ ۱۶۲ مطبوعہ کلکتہ)

## بیدر میں تشریف آوری

جب آپ بیدر تشریف لے آئے تو یہاں ڈیڑھ سال قیام رہا۔ آپ نے یہاں کنج نشیں خاندان میں شادی بھی فرمائی۔ بیدر کرناٹک میں آپ کا حجرہ ابتک موجود ہے۔ تصویر ملاحظہ ہو

امام مہدی علیہ السلام کا حجرہ بیدر جو جونپوری امرائی کے نام سے مشہور ہے صـ ۱۳٦

اور کنج نشین خاندان میں آپ کا لباس بھی موجود ہے۔ شاہ قاسم برید والیٔ بیدر نے آپ کی مہدیت کی تصدیق کی یہاں آپ کے وعظ و بیانِ قرآن کا خوب چرچا ہوا۔ آپ کے

سید محمد جونپوری کا حجرہ گلبرگہ شریف جہاں آپ نے اعتکاف فرمایا تھا۔[۱۳۱]

دست مبارک پر علاقہ قاضی علاؤالدین بیدری، فاضل اجل قاضی منتخب الدین جونیری، مولانا ضیاء الدین عاشق اللہ، شیخ علی پنڈ سالی اور حضرت شیخ مومن توکلی نیز لاکھوں مسلمانوں نے بیعت کی آج بھی بیدر، ظہیر آباد، ہمنا باد اور بزرگ بلی کھیڑ میں مہدوی محلے آباد ہیں۔

## گلبرگہ میں ورود مسعود

آپ نے ۸۹۹ھ مطابق ۱۴۹۴ء میں باون سال کی عمر میں حضرت خواجہ شیخ سراج الدین جونیری اور حضرت خواجہ سید محمد گیسو دراز کے روضہ پر تشریف لاکر زیارت فرمائی اور ماہ رمضان میں حضرت سراج الدین جونیری کی مسجد سے متصل حجرہ میں اعتکاف فرمایا یہ حجرہ آج بھی زیارت گاہ خاص وعام ہے۔

## بیجاپور اور رائے باغ میں آمد

گلبرگہ میں لاکھوں بندگانِ خدا کو فیض ظاہری و باطنی پہونچاکر یہ یہاں سے بیجاپور پہنچے۔ وہاں سے قصبہ رائے باغ تشریف لائے اور یہاں کی جامع مسجد میں قیام فرمایا جو اب زمین کے برابر ہو چکی ہے۔ بیجاپور اور رائے باغ میں مہدوی آباد ہیں۔

مآثر الامراء میں سید الیاس کے متعلق لکھا ہے کہ:

"حکومت بیجاپور کی جانب سے شرزہ خاں کا خطاب دیا گیا تھا۔[1]

بیجاپور اور عادل شاہوں کی کوئی تاریخ ایسی نہیں ملے گی جس میں شرزہ خاں مہدوی اور ان کے کارناموں کا ذکر نہ ہو نواح بیجاپور، اور بلگام نیز اس کے اطراف واکناف کے علاقہ میں لاکھوں مہدوی بستے ہیں۔ یہ سب لوگ بندگی سید عزیز محمد بن حضرت سید نور محمد عاشق اللہ کے خانوادے سے منسلک ہیں۔ بیجاپور میں مہدیوں کے ۱۱ حظیرے ہیں یہاں بڑے بڑے مشائخین اور علماء زمانہ مدفون ہیں۔

---

[1] مآثر الامراء ص۵۰۳ جلد ۲

اور قصبہ راۓ باغ میں حضرت سید محمد صاحب کے پوتے میاں سید اشرفؒ کا مزار شریف موجود ہے جس پر حضرت سید محمود عرف میاں صاحب یہاں سجادہ دائرہ ایکلی مرحوم نے براست اپنی نگرانی میں ایک گنبد تعمیر کر دیا ہے۔ جو زیارت گاہ خاص و عام ہے۔

### ڈابھول بندر میں آمد

غرض یہ کہ آپ یہاں سے نکل کر براہ کوکن ڈابھول بندر پہنچے اور اپنے تین سو ساٹھ مہاجرین کے ساتھ پانی کے جہاز میں سوار ہوئے اور جدہ پہنچے یہاں سے ۹۰۱ھ میں مکہ مکرمہ پہنچے۔

### حج اکبر میں دعوئ مہدیت کرنا

آپ نے حج اکبر ادا فرمایا اور ۱۲ ذی الحجہ ۹۰۱ھ مطابق ۱۲ اگست ۱۴۹۶ء کو ۵۴ سال کی عمر میں رکن و مقام کے درمیان بروز دوشنبہ دعوئ مہدیت فرمایا۔ اور وہاں ہزاروں لوگوں کی موجودگی میں بہ بانگ دہل یہ اعلان فرمایا۔
" من اتبعنی فهو مؤمن " جس نے میری پیروی کی وہ مومن ہے۔ اگر فہو کے ف کے عدد کو شامل نہ کیا جائے تو آپ کے اس دعویٰ کا ۹۰۱ھ مستخرج ہوتا ہے۔ یہاں پر آپ کے دست مبارک پر لوگوں نے بیعت کی۔

صاحب نجات الرشید نے آپ کے مکہ میں دعوئ مہدیت کا ذکر کیا ہے [1]

### مکہ سے گجرات کو مراجعت

آپ جدہ پہنچ کر ہندوستان کے لئے جہاز میں سوار ہوئے اور مع متعلقین دیو بندر یا کھنبایت بندر پہنچے۔ یہاں اکثر بوہرے آپ کے مرید و معتقد ہو گئے آپ یہاں سے نکل کر گجرات کے پایۂ تخت احمد آباد پہنچے۔

### احمد آباد گجرات میں آمد

اُس وقت احمد آباد کے تین سو ساٹھ محلے تھے۔ یہ شہر

---

[1] نجات الرشید ص۸۶ و مقدمہ سراج الابصار طبع دوم ص۴۹

بڑا پُر رونق تھا۔ آپ یہاں تاج خاں سالار کی مسجد میں جمال پورہ کے قریب جو مشہور ومعروف ہے قیام فرمایا۔ یہاں لاکھوں لوگوں نے آپ کی مہدیت کی تصدیق کی جن میں ملک برہان الدین جو بڑے عالم وفاضل اور جلیل القدر امرائے احمد آباد سے تھے، نیز ملک گوہر خزانہ دار بادشاہ بنگالہ، سلطان محمود بیگڑہ کا بھانجا، میاں حاجی مالی عاشق اللہ مولانا شاہ عبدالمجید، مولانا شاہ امین محمد، مولانا شاہ ابومحمد، مولانا یوسف سہیت، مولانا احمد شاہ قدن وغیرہ شامل ہیں۔ علماء سوء نے آپ سے دشمنی کرنے میں کوئی کسر باقی نہ رکھی۔

## سولہ سانتیج میں آمد

آپ احمد آباد سے نکل کر ظہر کے وقت سولہ سانتیج پہنچے چونکہ نماز ظہر کا وقت آگیا تھا آپ نے یہیں قیام فرمایا۔

## حضرت شاہ نعمت کا مصدق مہدی موعودؑ ہونا

اذان کی آواز سن کر گجرات کے مشہور رئیس ملک بڑے کے صاحبزادے میاں نعمت اللہ جو سلطنت گجرات کے باغیوں کے سردار تھے حضرت سید محمد مہدی کے پاس پہنچے۔ جب انہوں نے آپؑ کا بیان قرآن سنا تو اپنے گناہوں سے توبہ کی۔ حضرت شاہ نعمت اللہ حضرت سید محمد مہدی علیہ السلام کے تیسرے خلیفہ شمار کئے جاتے ہیں۔ آپ نے بدعتوں کے مٹانے میں انتھک کوششیں کیں اسی لئے آپ کو شاہ نعمت مقراض بدعت بھی کہا جاتا ہے۔ مہدیت قبول کرنے سے پہلے انھوں نے چند لوگوں کو قتل کر دیا تھا۔ حضرت سید محمد مہدی کی تعلیم کا یہ نتیجہ نکلا کہ آپ مقتولین کے ورثاء کے پاس بغرض معافی پہنچ گئے۔ آپ کی اس بدلی ہوئی حالت کو دیکھ کر ورثاء مقتولین نے آپ کو معاف کر دیا۔ ازاں بعد آپ نے حضرت سید محمد مہدی علیہ السلام کے پاس پیراں پٹن میں پہنچ کر ملاقات کی اور یہیں سے آپ کے ساتھ ہو گئے۔

بعد کو یہ مذہب مہدویہ کے زبردست مبلغ بن گئے۔ بڑے بڑے علماء نے آپ کے ہاتھ پر مہدوی مذہب قبول کیا۔ احمد نگر کا سلطان برہان نظام شاہ آپ ہی کا مرید تھا۔ آپ کے تبلیغی دائرے پٹن، جالور، احمد آباد، احمد نگر۔ خاندیش میں رہے۔ جس وقت آپ کا دائرہ ہنولی قریب لوگڑھ پونا میں تھا۔ کفش دار خاں خواجہ سرائے حرم نظام شاہ جو لوگڑھ پر متعین تھا کلمات تسبیح وتہلیل کی آواز کو سن کر آپ کو ۱۶ یا ۱۷ طالبانِ حق کے ساتھ بعمر ۶۱ برس شہید کر دیا۔ لوگڑھ علاقہ پونا میں آپ کا مزار شریف زیارت گاہ خاص وعام ہے۔ کالے کالونی کا سیٹ میں آپ نعمت باباولی کے نام سے مشہور ومعروف ہیں۔

درگاہ حضرت شاہ نعمت لوگڑھ شریف پونا ۱۳۶

آپ صاحب کرامتِ جلیلہ ہیں۔ آپ اس شہادت کے چند دن پہلے اپنی اور اپنے ساتھیوں کی شہادت کی خبر دے چکے تھے۔ [1]

---

[1] سوانح مہدی موعود ص۲۲۴، مقدمہ سراج الابصار ص۱۵۲، ۱۵۷

آپ نسباً شیخ بنیانی صدیقی تھے۔ آپ کے خلفاء میں مولانا ولی محمد، مولانا قاضی عبداللہ، علامہ قاضی منتخب الدین بدری مصنف مخزن الدلائل عربی، مولانا کبیر محمد سجاوندی، مولانا عبدالمومن سجاوندی، امیرالامرا مولانا سید بڑے رحمہم اللہ علیہم اجمعین نامور گذرے ہیں۔ لہ

آپ کی اولاد آج بھی چن پٹن علاقہ میسور میں موجود ہے۔

## شہر نہر والہ پیراں پٹن میں آمد مہدیؑ

سولہ سا نیتیج سے نکل کر ۹۰۲ھ بعمر ۵۷ سال پیران پٹن میں جس کو نہر والہ کہتے ہیں کے قریب پہنچے تو ارشاد فرمایا۔ اس شہر سے عشق کی بو آتی ہے۔

## حضرت شاہ رکن مجذوب کا تصدیق کرنا

ان دنوں حضرت شاہ رکن الدین نہر والہ میں مشہور مجذوب رہتے تھے۔ انھوں نے آپ کی ضیافت فرمائی جب حضرت سید محمد مہدی علیہ السلام آپ کے مکان کے قریب پہنچے تو آپ پکارنے لگے دین کا بادشاہ آرہا ہے کپڑے لاؤ۔ تہمند باندھ کر آپ نے حضرت سید محمد مہدیؑ کی تعظیم کی اور آپ کے مہدی موعود ہونے کی تصدیق فرمائی۔

## حضرت بندگی شاہ سید خوندمیر حسینی کا تصدیق مہدی موعودؑ کرنا

یہاں مناسب ہے کہ حضرت سید خوندمیر صاحبؓ کے تفصیلی حالات کو قلمبند کیا جائے۔ ہم اس لئے یہ ضروری سمجھتے ہیں کہ آپ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی طرح مذہب مہدویہ کی جڑوں کو مضبوط کیا ہے۔

---

لہ سوانح مہدی موعود صفحہ ۲۲۹

آپ کا سال ولادت ۸۸۶ھ ہے۔ آپ کاظمی سید ہیں۔ آپ کے آباء و اجداد سمرقند و بخارا سے ہندوستان آکر باڑی و بیانہ میں متوطن ہوئے۔ آپ کے والد میاں سید موسیٰ سلطنت گجرات میں پانچسو سواروں کے آفیسر تھے۔ اور آپ کے نانا کے بھائی مبازر الملک پٹن کے صوبہ دار تھے۔ آپ گجرات کے ایک امیر و کبیر خاندان کے چشم و چراغ تھے۔ اور علم ظاہر و باطن میں یکتائے روزگار تھے۔ آپنے شاہی ملازمت کرنے سے انکار فرمادیا تھا۔ اسی لئے آپ کے چھوٹے بھائی میاں سید عطاء اللہ کو آپ کے والد کی جگہ دی گئی۔ آپ کو ایک کامل پیر کی تلاش تھی چونکہ آپ کے ننھیالی تمام باڑی والے حضرت شیخ احمد کھٹو سرکھیج والوں کے مرید تھے۔ آپ کے چچیرے ماموں ملک بجن آپ کو مرید کروانے سرکھیج کے سجادہ نشین صاحب کے پاس لے گئے۔ سجادہ نشین صاحب شیخ احمد کھٹو کی قبر سے متصل بیٹھ کر آپ کو مرید کرنے کے لئے شجرہ لکھنے لگے۔ آپ نے پوچھا کیا لکھتے ہو انہوں نے کہا شجرہ لکھتا ہوں۔ اور اس متوفی بزرگ کا مرید کراتا ہوں۔ آپ نے فرمایا کہ قبر سے مرید ہونا ثابت ہو سکتی ہے۔ میری رہنمائی کے لئے زندہ پیر کی ضرورت ہے۔ آپ یہاں سے خفا ہو کر اٹھ گئے۔ دوسری بار آپ کو مودود شاہ چشتی کے پاس لیجایا گیا۔ انہوں نے آپ کو دیکھتے ہی فرمایا آپکا خاندان شیخ احمد کھٹو کے سلسلے میں منسلک ہے میں اس بات کو آپ کے نانا مبازر الملک صوبہ دار صاحب سے پوچھ کر آپ کو مرید کردوں گا۔ یہ سن کر آپ نے کہا کہ جو شخص صوبہ دار صاحب کا مرید ہے بھلا وہ میری رہنمائی کیا کرے گا۔ تیسری بار آپ کو شیخ الاسلام کے پاس مرید ہونے بھیجا گیا۔ شیخ الاسلام آپ کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے۔ دوران گفتگو میں کہا کہ میں بادشاہ سے کہہ کر اُن کے والد کا منصب دلادوں گا۔ آپنے ملک بجن سے کہا مجھ کو آپ جہاں بھی لے گئے وہاں سب دنیا ہی دنیا ہے دین کا کوسوں پتہ نہیں۔

## حضرت شاہ سید خوندمیر کا حضرت سید محمد مہدی جونپوری سے بیعت کرنا

ان دنوں حضرت سید محمد مہدی علیہ السلام نے قاضی قادن کے مقبرہ میں نزول اجلال فرمایا تھا۔ اتفاقاً آپ کے چچیرے ماموں ملک بخن وہاں پہنچے آپ کو دیکھتے ہی مصدقین میں شامل ہوگئے پھر آپ میاں سید خوندمیر رضی اللہ عنہ کو اپنے ساتھ لیکر حضرت امام مہدی جونپوری کی خدمت میں حاضر ہوگئے جونہی میاں سید خوندمیر کی نظر آپ پر پڑی تجلی ذاتی چمکی اور آپ جاذب فی الحق ہوگئے۔ حضرت سید محمد مہدیؑ نے آپ کو پسخوردہ عنایت فرمایا جس سے آپ کو ہوش آگیا۔ اس وقت آپ نے میاں سید خوندمیر کو ان الفاظ میں بشارت دی کہ میاں سید خوندمیر میں پوری قابلیت تھی چراغ میں تیل اور بتی سب کچھ موجود تھا صرف اس کا روشن کرنا باقی تھا وہ بھی ہوگیا۔ حضرت سید خوندمیر کی شیفتگی کو دیکھ کر ان کے اہل خاندان کو فکر لاحق ہوئی کہیں ایسا نہ ہو کہ آپ حضرت سید محمد مہدی کے ساتھ چلے جائیں۔ مبازرالملک صوبیدار پٹن نے احتیاطاً آپ کو حویلی کے بالاخانہ میں نظر بند کر دیا۔ پیران پٹن میں ہزاروں لوگوں نے حضرت سید محمد مہدیؑ کے دست مبارک پر بیعت کا شرف حاصل کیا۔

## حضرت سید محمد مہدیؑ کا ورود مسعود بڑلی میں اور حضرت شاہ خوندمیر کا تصدیق مہدی کر کے صدیق اکبرؓ کا خطاب پانا

پیران پٹن سے نکل کر آپ قصبہ بڑلی میں ۲۷ جمادی الاولیٰ ۹۰۵ھ مطابق ۳۱ دسمبر ۱۴۹۹ء کو ۵۸ سال کی عمر میں پہنچے۔ یہاں آپ اپنی امامت کبریٰ اور مہدیت کا دعویٰ موکدہ کھیرنی کے درخت کے نیچے بیٹھ کر فرمایا۔ آپ نے ارشاد فرمایا:

" اللہ تعالیٰ کا فرمان ہوتا ہے۔ اور بہ تاکید ہوتا ہے کہ تو مہدی موعود خاتم

ولایت محمدی ہے۔ اس دعوے کا اظہار کر دے اگر نہ کریگا تو ظالم ہوگا۔ پس بندہ خدا کے حکم سے اس دعوی کا اظہار کرتا ہے کہ "میں ہی مہدی موعود اور خدائے تعالی کا خلیفہ اور جناب محمد مصطفے صلی اللہ علیہ وسلم کا تابع ہوں جس نے میری اتباع کی وہ مومن ہے اور جس نے انکار کیا وہ کافر ہے۔ کلام اللہ اور اتباع محمد رسول صلی اللہ علیہ وسلم میرے اس دعوے کے دونوں گواہ اور مددگار ہیں۔ یہ حکم مجھ کو ........ بلا واسطہ صرف خدائے تعالی کی ذات سے ہوا ہے۔ بیمار نہیں ہوں پوری صحت ہے پوری عقل رکھتا ہوں مجنوں نہیں ہوں نیند اور نشہ میں نہیں ہوں۔ [1]

شواہد الولایت میں ہے کہ حضرت سید محمد مہدی علیہ السلام کے دعویٰ مہدیت سے تھوڑی دیر پہلے شاہ خوند میر مبارز الملک کی حویلی کے بالاخانہ سے رسیوں کے ذریعہ اتر کر بڑلی پہنچے۔ آپ کو دیکھ کر حضرت مہدی علیہ السّلام آگے بڑھ آئے اور سلطاناً نصیراً ہونے کی بشارت دی جس وقت حضرت امام علیہ السلام نے دعوی موکدہ فرمایا سب سے پہلے شاہ خوند میر نے آمنا وصدقنا کہا اسی لئے آپ کو صدیق اکبر ولایت کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ [2]

آپ کا صدیق اکبر مہدی ہونا جمہور اصحاب مہدی کا مسلمہ ہے۔ چنانچہ بندگی ملک جی مہری نے آپکی منقبت میں یہ شعر کہا ہے۔

ہم نفس ثانی اثنین کان .....

سید خوند میر مماثل داں [3]

ترجمہ: یعنی وہ سید خوند میر ہے جو ثانی اثنین " ابوبکر صدیق" کا ہم پایہ ہے۔

حضرت سید خوند میر حضرت سید محمد مہدیؑ کے ساتھ نصر پور علاقہ سندھ تک رہے

---

[1] سوانح مہدی موعود ص ۵۲،۵۳ جلد اول۔ [2] شواہد الولایت ص ۱۶۴ مطبوعہ
[3] مطلع الولایت ص ۱۲۳ مطبوعہ

حضرت مہدی کے حکم سے آپ گجرات واپس آئے اور خراسان کو واپس ہوتے وقت حضرت بندگی میران سید محمود فرزند حضرت سید محمد مہدیؑ کے ساتھ ہمسفر رہے۔ جب یہ دونوں فراہ خراسان پہنچے تو حضرت مہدیؑ نے ان دونوں کو بشارتیں دیں۔ جو مہدویہ کتب میں بالتفصیل موجود ہیں۔ حضرت سید خوندمیر صدیق اکبر حضرت سید محمد مہدی کے وصال کے بعد چہلم تک فراہ میں قیام پذیر رہے۔ چہلم کے

## میاں سید خوندمیر کی ہندوستان کو مراجعت

ہوتے ہی آپ خراسان فراہ سے گجرات تشریف لے آئے اور وہاں دائرہ قائم فرما کر مہدوی مذہب کی اشاعت میں مصروف ہوگئے۔ آپ کے بیانِ قرآن کو سُن کر ہزاروں لوگ جوق در جوق دائرہ مہدویہ میں داخل ہونے لگے۔

## سلطان مظفر ثانی کے دور میں مہدویوں پر ظلم و ستم

سلطان محمود گجراتی کی وفات کے بعد اس کا بیٹا مظفر شاہ تخت نشیں ہوا تو علماء نے مہدویوں کے قتل کے فتوے دیئے اور یہ منادی کرائی۔ جو شخص ایک مہدوی کو قتل کریگا تو گویا وہ ذاتی وارثے کے رہزنوں میں سے ایک سو رہزنوں کو مارنے اور ساتھ ہی سات حج کا اجر و ثواب حق تعالیٰ سے پائے گا۔ اس بناء پر مہدویوں کا قتل عام کیا جانے لگا۔ تو میاں سید خوندمیر نے ملا حمید وغیرہ بانیانِ فساد کو جواباً قتل کرنے کا حکم دیا۔ ملاؤں نے مظفر کو سلطنت کے ہاتھ سے نکل جانے کی دہشت دلائی تو سلطان خائف ہوگیا۔ ادھر شاہ خوندمیر نے بھی جنگ کی تیاری شروع کی۔ علماء نے آپ کو بے حد پریشان کیا بیس سال میں بیس دفعہ آپ کا اخراج کروایا۔ دائرہ کو لوٹا گیا۔ آپ بڑے صبر و تحمل سے کام لیتے رہے۔ جب ظلم اپنی انتہا کو پہنچ گیا تو آپ نے بانیانِ فساد ہی کو قتل کروانا شروع کیا تاکہ مہدویوں کے قتل عام

کو روکا جا سکے۔

سلطان نے عین الملک سپہ سالار عساکر کے ساتھ سولہ[16] ہزار سوار اور چوبیس[24] ہزار پیدل فوج دیکر یہ حکم دیا کہ میاں سید خوندمیر کو قتل کر دیا جائے۔ ۱۴ شوال سنہ ۹۳۰ھ کو حضرت سید محمد مہدیؑ کی پیشین گوئی کے مطابق کہ "پہلے دن فتح ہوگی۔ اگر اس دن دنیا کے تمام لشکر تمہارے مقابل آئیں گے تو شکست کھائیں گے۔ دوسرے دن تمہاری شہادت ہوگی۔ تمہارا سر جدا ہوگا تن جدا ہوگا اور پوست جدا ہوگا۔ اگر ایسا ہی ظہور میں آئے تو سمجھو کہ میں مہدی موعود صادق ہوں۔ ورنہ کاذب۔" [1]

بندگی میاں کے دائرے کے سامنے سلطان کا لشکر صف بستہ ہوا۔ میاں سید خوندمیر نے دائرہ کی حفاظت کے لئے چالیس[40] پیادہ لوگوں کو متعین کیا تھا۔ اور ساٹھ گھوڑے سواروں کو لیکر اعداء کے مقابل جم گئے۔ گھمسان کی لڑائی شروع ہوگئی نہایت خونریز معرکہ ہو رہا تھا۔ تلواروں پر تلواریں پڑ رہی تھیں سروں پر سر کٹ کر اچھل کر زمین بوس ہو رہے تھے۔ میاں سید خوندمیر کا ہر ایک ساتھی بڑی دلیری اور جوانمردی کے ساتھ لڑ رہا تھا۔ میاں سید خوندمیرؓ کے ہاتھ میں پہلے نیزہ تھا جب وہ ٹوٹ گیا تو آپ نے ہاتھ میں کوڑا لیا۔ جو تلوار سے زیادہ شاہی فوج کا ستھراؤ کر رہا تھا۔ تھوڑی دیر کے بعد سلطانی لشکر پسپا ہوگیا۔ اور راس میں بھگدڑ مچ گئی مہدوی ساٹھ سوار ڈیڑھ میل تک شاہی فوج کا پیچھا کرتے رہے۔ حضرت سید محمد مہدیؑ کی پیشین گوئی حرف بحرف صحیح ثابت ہوئی۔ یہ جنگ کھانبیل (گجرات)، کے میدان میں لڑی گئی۔ فتح و ظفر کا پرچم اڑاتے ہوئے میاں سید خوندمیر جب دائرہ کو لوٹ کر آئے تو دیکھا کہ دائرہ کے

---

[1] مطلع الولایت صفحہ ۱۲۳ نقلیات میاں سید عالم صفحہ ۹۶ معارج الولایت و تذکرۃ الصالحین صفحہ ۳۵

چالیس پیدل محافظ شہید ہو گئے۔ اُسی وقت آپ نے اُن پر نماز جنازہ پڑھی اور اُن کو اُسی مقام پر دفن کر دیا۔ مہدوی اُن کو گنج شہدا کہتے ہیں۔

دوسری جنگ ۱۴ شوال ۹۳۰ھ کو سدراسن کے ریتیلے میدان میں ہوئی یہاں بھی آپ کے ساتھیوں نے خوب داد شجاعت دی۔ مگر حضرت سید محمد مہدیؑ کی پیشین گوئی کے پورا ہونے کا وقت آچکا تھا۔ اس جنگ میں حضرت شاہ خوندمیر جیسا علم و فضل کا آفتاب مع اپنی جماعت کے شہید ہو گیا۔ اور حضرت مہدیؑ کی

روضۂ مبارک سید شاہ خوندمیر صدیق ولایت رضی اللہ عنہ۔ چانپانیر شریف گجرات ۱۲۹

پیشینگوئی کے مطابق دھڑ سدراسن میں، سر کی ہڈیاں پٹن شریف میں اور سر کا پوست چاپانیر شریف میں دفن ہوا۔ ان تینوں مقامات پر عالی شان گنبدیں تعمیر کی گئیں۔ اور یہ تینوں مقامات زیارت گاہِ خاص و عام ہیں۔ آپ کی شہادت کا حجت مہدی ہونا سب کا مسلمہ ہے۔ حضرت شیخ مصطفےٰ گجراتی نے سچ ہی لکھا ہے۔ ع حجت مہدی بر دگشتہ تمام

حقیقت تو یہی ہے کہ آپکی شہادت پر حجت حضرت سید محمد مہدی کا اتمام ہو گیا آپ کی سیرت اور جنگ پر متعدد مورخین نے لکھا ہے۔ آپ کی جنگ کے حالات شیخ زین الدین وزیر مملکت مدار نظام شاہ والی احمد نگر کے کشف الاسرار میں، مولوی نجم الغنی خاں رامپوری کی کتاب تاریخ مذاہب الاسلام کے صفحہ ۴۷۵ پر اور اسلامک اسٹڈیز کے صفحہ ۴۶ پر ملتے ہیں۔ اور تمام مہدوی سوانح نگاروں نے آپ کے حالات کو قلمبند کیا ہے۔ مثلاً مطلع الولایت ص ۱۴۲،۱۴۰، معارج الولایت باب ۱۱ اور رسالہ افضل معجزات مہدی ص ۵۱،۴۷

## حضرت سید خوندمیر صدّیق اکبر کی تالیفات وتصنیفات پر ایک نظر

آپ خلیفہ اول میرانسید محمود الملقب بہ ثانی المہدیؑ کے بعد مہدویوں کے خلیفہ دوم اور امیر قوم قرار پائے۔ آپ نے تبلیغ مہدویت میں کارہائے نمایاں انجام دیئے ہیں۔ سب سے پہلے آپ نے عقائد مہدویہ میں ام العقائد نامی کتاب تصنیف فرمائی۔ جس میں مہدویوں کو حضرت سید محمد مہدی کے متعلق کیا اعتقاد رکھنا چاہئے تحریر کیا گیا ہے پھر آپ نے مقصد اول، مقصد ثانی اور اس کے بعد مکتوب ملتانی کو تصنیف فرمایا۔ مکتوب ملتانی میں آپ نے علمائے ملتان کے نام مہدوی مذہب قبول کرنے کی دعوت دی ہے۔ اور کمال یہ ہے کہ علماء ملتان کے پاس آپ نے ایک چرواہا کو سفیر بنا کر بھیجا تھا۔ جو پہلے ہندو تھا بعد کو آپ کے دست مبارک پر وہ اسلام قبول کر چکا تھا۔ غرض یہ کہ مکتوب ملتانی کے مطالعہ

اور اس چہرداہا کے بحث و مباحثہ کرنے کے بعد علمائے ملتان نے مہدوی مذہب اختیار کرلیا۔ آپ کی ایک تصنیف رسالہ بعض الآیات اور رسالہ ختم الولایت بھی ہے۔ ہمایوں بادشاہ اور قطب شاہ سلاطین ہند نے "ام الرسالہ" کو آب زر سے لکھوایا تھا مہدویوں میں آپ کی مقبولیت کا یہ حال ہے کہ ماہ شوال میں گھر گھر آپ کے جنگی کارناموں کو پڑھا جاتا ہے۔ اور تمام مساجد میں جنگ بدر ولایت کے نام سے جلسے منعقد کئے جاتے ہیں۔ آپ کی اولاد ہند و پاکستان میں موجود ہے۔ اور ابھی تک آپ کی اولاد میں سلسلۂ رشد و ہدایت جاری ہے اور یہ سب خوندمیری کہلاتے ہیں۔

## حضرت سیّد محمد مہدیؑ کے دعوتِ مہدویت کے خطوط سلاطین اور علمائے اسلام کے نام

حضرت سید محمد مہدیؑ جونپوری نے مندرجہ ذیل عبارت میں خطوط کو تحریر فرما کر سلاطین وقت اور علمائے اسلام کے پاس بھجوائے۔

اے لوگو! اس امر کو بخوبی سمجھ لو کہ میں محمد بن عبداللہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہمنام ہوں۔ مجھے اللہ تعالیٰ نے ولایت محمدیہ کا خاتم اور اپنے نبیؐ کی بزرگ امت پر خلیفہ بنایا ہے۔ میں وہی مہدی موعود ہوں جس کے آخر زمانہ میں مبعوث ہونے کا وعدہ کیا گیا ہے۔ اور میں وہی ہوں جس کی خبر حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دی ہے۔ میں وہی ہوں جس کا پیغمبروں کے صحیفوں میں ذکر کیا گیا ہے۔ میں وہی ہوں جس کے اگلے پچھلے گروہوں میں توصیف کی گئی ہے۔ میں وہی ہوں جو بصیرت پر اللہ کی طرف خلائق کو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے بلاتا ہوں۔ اور اس دعوے کے وقت میں نشہ کی حالت میں نہیں ہوں نہ ہوشیار کرنے کا محتاج ہوں بلکہ باہوش ہوں۔ مجھے اللہ کی طرف سے پاک رزق دیا گیا ہے۔ مجھے سوائے خدا کے کسی کی حاجت نہیں ہے۔ میں مُلک و

امارت کا طالب نہیں ہوں اور نہ مجھے ریاست و حکومت کی رغبت ہے۔ میں اُن کو
نجس سمجھتا ہوں۔ لوگوں کو دنیا سے چھڑانے والا ہوں۔ اور اس دعوت کا باعث
یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے اس دعوت کے عام کرنے کی تہدید کی ہے۔ اور مجھے
مفترض الطاعات بنایا ہے۔ میں انس و جن کی طرف اپنی دعوت پہنچاتا ہوں
اس مضمون کے ساتھ کہ میں خاتم ولایت محمدیہ اور خلیفۃ الرحمان ہوں۔ جس نے
میری اطاعت کی اُس نے خدا کی اطاعت کی اور جس نے میری نافرمانی کی اُس نے خدا کی نافرمانی
کی۔ میرا حکم مانو اور مجھ پر ایمان لاؤ تاکہ نجات ملے۔ اگر میرا انکار کروگے تو خدا تم کو
سختی کے ساتھ پکڑے گا۔ اور اس دن کے عذاب سے بچو جس دن پہاڑ باریک
ریت ہو جائیں گے۔ پس اس دنیا سے ایسی حالت میں سفر مت کرو کہ ہلاکت میں
پھنسے رہو۔ اور آخرت کا حسن ثواب اختیار کرو۔ اور اس کو گھوڑے کے سُموں سے
نہ بیچ دو۔ کیونکہ تم سمجھدار ہو۔ اگر میں تمہارے زعم میں بناوٹی باتیں اور اللہ پر
افترا پردازی کرتا ہوں تو میرے کام میں تحقیق کرو۔ پس میرے کام میں جلدی سے
تحقیق کرلو۔ اور اس قضیہ کو نمٹانے میں تیزی سے کام لو۔ اگر تم میرے کام سے روگرداں
ہو جاؤ گے تو تمہاری طرف سے تکذیب ثابت ہو گی کیونکہ خدا نے تم کو حق بات
کی دریافت پر قادر کیا ہے۔ بہ زعم خود اگر تم نے جھوٹ پر چھوڑ دیا تو تم ہی خدا
کے پاس ماخوذ ہو گے۔ اور میں اللہ کی قسم کھاتا ہوں اور خدا شہادت کیلئے
کافی ہے کہ میں ہی امت محمدیہ کا دافع ہلاکت اور اس پاک جماعت سے گمراہی کا دور
کرنے والا ہوں۔ پس تم دھوکے میں نہ رہو بلکہ میرے اقوال و افعال اور احوال کو
قرآن سے ملاؤ اور اس پر غور کرو۔ اگر قرآن سے موافق ہوں تو مجھے قبول کرو۔
ورنہ مجھے قتل کردو۔ یہی طریقہ تمہاری نجات کا ہے۔ پس اللہ تعالیٰ سے ڈرو۔ اور
قلب عاجز سے اس کی طرف رجوع کرو کیونکہ وہ اپنے بندوں پر ظلم نہیں کرتا ہے۔ یہ
مضمون نصیحت ہے اس شخص کے لئے جس نے میری ان باتوں کو سنا اور جس نے اپنے

دل کو حاضر رکھا۔ [1]

والسّلام علیٰ من اتبع الھدیٰ

ان خطوط کو سلاطین ہند اور علمائے اسلام کو بھیجنے کے بعد آپ بڑلی میں چار مہینے تک جواب کا انتظار کرتے رہے۔ ملا معین الدین کی سرکردگی میں علماء نے بڑلی میں ۱۴ سوالات کو قریب کرکے پیش فرمایا جس کا آپ نے شافی جواب دیا جن کی تفصیلات سوانح مہدی موعود ص۵۷ میں دیکھی جا سکتی ہیں۔

غرض یہ کہ سرزمین گجرات میں لاکھوں لوگوں نے آپ کی مہدیت کی تصدیق کی۔ اور گجرات کے اکابر علماء و فضلا نے آپ کے دست فیض مآب پر بیعت کی۔

عبداللہ محمد بن عمر المکی نے اپنی تاریخ ظفر الوالہ میں لکھا ہے کہ:

ثم ان السید خرج من احمد آباد الیٰ نھر والہ بتن وامام علی ثلاثۃ فراسخ منھا بقریۃ یقال لھا بزلی وبھا ادعی انہ المھدی الموعود وتبعہ جمّ غفیر من العوام ثم تسلسل الیٰ الخواص۔ [2]

ترجمہ: پھر سید محمد مہدی احمد آباد سے نہر والہ پٹن گئے اور بڑلی نامی قریہ میں جو وہاں سے تین فرسخ کے فاصلہ پر ہے قیام فرمایا۔ اور وہاں سے اس بات کا دعویٰ فرمایا کہ وہی مہدی موعود ہیں عوام کی بہت بڑی جماعت نے آپ کی اتباع کی اور یہ سلسلہ خواص تک چل پڑا۔

صاحب مرآۃ سکندری نے لکھا ہے کہ "در بڑلی آنجا امامت نمود و دعوت مہدیت کرد"۔ [3]

---

[1] القول المحمود عربی اور المہدی الموعود ص۲۸۸،۲۸۶۔ [2] ظفر الوالہ ج ۱ ص۳۶ و نزہۃ الخواطر جلد ۴ ص۳۲۳ [3] مرآۃ سکندری ص۱۳۸ مطبوعہ بمبئی

## جالور میں آمد اور حاکم جالور زبدۃ الملک کا تصدیق مہدی کرنا

عرض یہ کہ بڑلی میں دعویٰ مہدیت کرنے کے بعد آپ بڑلی سے نکل کر تھراد سے ہوتے ہوئے جالور پہنچے۔ جالور میں آپ کے بیان قرآن کا بڑا چرچا ہوا۔ عثمان خاں زبدۃ الملک حاکم جالور نے بعد تحقیق آپ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ اور اس کی فوج اور ساری رعایا مصدق ہوگئی۔ یہاں آپ نے چار ماہ سے زیادہ قیام فرمایا۔ یہاں سے بہت سارے اشراف و اعیان آپ کے ہمراہ ہوگئے۔

## اجمیر میں آمد

اور ۹۰۶ھ مطابق ۱۵۰۰ء میں ۵۹ سال کی عمر میں آپ جالور سے ہجرت کر کے اجمیر پہنچے۔ یہاں آپ نے حضرت خواجہ معین الدین چشتیؒ کی مزار پر فاتحہ پڑھی۔

## ناگور میں تشریف آوری اور حاکم ناگور ملک جی کا مصدق ہونا

یہاں سے نکل کر آپ نصرپور سے ہوتے ہوئے ناگور پہنچے وہاں کے حاکم ملک جی جو مغل تھے اور زبردست عالم بھی، آپ سے مباحثہ کرنے کے بعد علماء کی جماعت کے ساتھ مطیع و منقاد ہوگئے۔ آپ نے ان کو شہزادہ لاہوت کی بشارت دی۔ حاکم ناگور نے اس کے بعد اُمور سلطنت کو خیرباد کر دیا۔ اور آپ کے خلفاء اثنا عشر مبشرہ میں شمار ہوئے۔ یہاں بھی بڑے بڑے علماء، اشراف و اعیان مصدق ہو گئے۔

## جیسلمیر میں آمد اور کفرستان میں حق کی روشنی پھیلانا

۹۰۷ھ مطابق ۱۵۰۱ء میں آپ ناگور سے جیسلمیر پہنچے۔ یہ شہر بلاد راجپوتانہ میں ہے۔ اس وقت وہاں سخت ترین بت پرست راجہ کی حکمرانی تھی۔ آپ جب یہاں پہنچے تو باربرداری کا ایک بیل بیمار ہوگیا۔ آپ نے حکم دیا کہ بیل کو ذبح کر دیا جائے۔ میاں شاہ عبدالمجید نور نوش رضؓ نے بیل کو ذبح کر دیا۔ یہاں گاؤکشی سخت ممنوع تھی۔ مقامی لوگوں نے راجہ کو

اس واقعہ کی اطلاع دی۔ وہ غصہ سے آگ بگولہ ہوگیا۔ اور لشکر کشی کا حکم دیدیا
اُس وقت آپ کے ساتھ لگ بھگ سات آٹھ سو لوگ تھے۔ جس وقت راجہ فوج
کی کمان کرتے ہوئے آپ تک پہنچا اُس وقت آپ نے آیت:

یاایھاالنبی حسبک اللہ ومن اتبعک من المؤمنین ٥

سے تا واللہ مع الصابرین ٥ کا بیان شروع کیا۔ صاحب شواہدالولایت نے
لکھا ہے کہ :۔

القصہ آں کافر بزرگ باحضرت ملاقات کردہ و بیان شنید۔
سر خود بر پائے مبارک میرانؑ نہادہ منقاد گشتہ می گفت آفریدگار
گاؤ۔ گاؤ را کشتہ است ما بہ کہ جنگ کنیم۔ [1]

ترجمہ:۔ القصہ اس بڑے کافر یعنی راجہ نے حضرت سے ملاقات کی بیان
قرآن سنا۔ اپنا سر میراں مہدیؑ کے قدم مبارک پر رکھ کر مطیع
ہوگیا۔ کہتا تھا کہ گائے کو پیدا کرنے والے نے گائے کو مارا ہے۔ ہم
کس سے جنگ کریں۔

حقیقت تو یہ ہے کہ آپ کے چہرۂ مبارک پر انوار رانقہ موجود تھے۔ ایک ہی
نظر میں سلطنت جیسلمیر سے کفر و شرک کے بادل چھٹ گئے ابر رحمت خداوندی کی
اس قدر بارش ہوئی کہ کافر مطیع اسلام ہو گئے اور راجہ نے اپنی چچا زاد بہن کو
جن کا نام رانی بھان متی تھا آپ کی نذر کیا جس سے آپ نے نکاح فرمایا۔ اور راجہ
نے آپ کے بدرقہ میں سواروں کا اک دستہ دیدیا۔ آپ جیسلمیر کو کفر و شرک
سے پاک کر کے بارہ میرہ کھوکر پاڑ کے راستہ سے ملک سندھ میں داخل ہوئے۔

| ٹھٹھہ سندھ میں آمد | ملک سندھ کا پائے تخت اس وقت ٹھٹھہ تھا۔ |
|---|---|

---

[1] شواہدالولایت باب ۱۹

یہاں آپ ۹۰۸ھ مطابق ۱۵۰۲ء میں ۶۰ سال کی عمر میں تشریف لے لائے اور یہاں ڈیڑھ سال قیام فرمایا۔ جام نظام الدین جو غیر شرعی کاموں میں مبتلا تھا آپ کی آمد اور بیان قرآن سے بہت چراغ پا ہوا اور مخالفت پر کمربستہ ہوگیا۔ حاکم کی مخالفت کے باوجود بقول صاحب نزہتہ الخواطر۔

"فرحل بلاد السند ودخل الناس فی دینہ افواجاً"[1]

ترجمہ: "پس حضرت سید محمد مہدیؑ جونپوری سندھ کے شہروں کی طرف روانہ ہوئے اور وہاں کے لوگ ان کے دین میں جوق در جوق اور فوج در فوج داخل ہوئے۔"

ہندوستان کی تواریخ میں لکھا ہوا ہے کہ سندھ میں آپ کے دست مبارک پر مرزا شاہین بھکری (جو علوم) اسلامیہ پر دستگاہ کامل رکھتے تھے، انشار و تقریر و تصوف میں یکتائے روزگار تھے۔ بڑے ہی صاحب کشف و کرامات تھے برسوں حرمین شریفین میں رہ چکے تھے) اور اسی طرح حضرت یوسف رضوی، حضرت پیر آسات اور حضرت سید محمد اجی نے بھی تصدیق مہدیت کی۔ صاحب تاریخ سلیمانی نے سندھ کے حالات کے تحت لکھا ہے:

"تخت نشینان ملک سندھ نسلاً عباسی ہیں اور مہدوی بھی اور ان کا خطاب کلہوڑہ ہے اول میاں الیاس کلہوڑہ اور ان کے چچیرے بھائی اور میاں آدم شاہ۔ یہ دونوں اور ان کے خدمت گزار میاں الیاس سنگراجہ ان تینوں نے شہر ٹھٹھہ میں بذات خود حضرت میران سید محمد مہدی علیہ السّلام کے دست مبارک پر تصدیق مہدیت کا شرف حاصل کیا۔ اور ہجرت میں ولایت مآب مہدی موعود

---

[1] نزہتہ الخواطر صفحہ ۳۲۳ الجزء الرابع۔

علیہ السّلام کے ساتھ رہے اور فراہ میں بھی ساتھ رہے۔ حضرت
مہدی علیہ السّلام کی رحلت کے بعد ان تینوں نے آکر ملک سندھ
میں سکونت اختیار کرلی۔" [۱]

## حضرت سید محمد مہدیؑ کی پیشگوئی اور سلطنت سندھ

حضرت سید محمد جونپوریؒ نے مملکت سندھ کے متعلق یہ ارشاد فرمایا تھا۔ "اللہ جل شانہٗ نے مجھے سندھ کی سلطنت عطا فرمائی ہے۔" یہ الفاظ آپ کی زبان اقدس سے نکلے۔ اور تاریخ سندھ میں ایک زبردست انقلاب آیا اور مملکت سندھ پر مہدویت کا پرچم لہرایا۔" تفصیلی حالات کے لئے غلام رسول مہر کی تاریخ سندھ ج ۶ عہد کلہوڑا حصہ دوم کو دیکھا جاسکتا ہے جو سندھی بورڈ کراچی سے شائع ہوئی ہے

تاریخ تحفۃ الکرام میں لکھا ہے کہ:

"آدم شاہ نے میراں سید محمد المعروف بہ میراں محمد جونپوری جو داصل معرفت سرمدی اور مظہر اتم تحقیق تھے۔ اُن کے ارشاد کے سند کو روشن کیا۔ [۲]

میاں آدم شاہ کے خاندان کی حکمرانی سندھ پر برسہا برس رہی۔ یہیں پر علامہ زماں استاذ الاساتذہ شیخ صدر الدین سندھی جو شاہیر دہر سے تھے۔ بعد مناظرہ حضرت سید محمد مہدیؑ جونپوری کے مصدقین میں شامل ہوگئے۔ اسی طرح دریا خاں سپہ سالار افواج سندھ، مولانا مرزا شاہین بھکری جو بھکر کے نامی امیر تھے۔ نیز مولانا شیخ الیاس اور عارف حق عالم بے بدل مولانا قاضی قاضین آپ کی مریدی میں داخل ہوگئے۔ یہاں آپ کو

---

[۱] تاریخ سلیمانی جلد ۱ گلشن چہارم چمن دوم
[۲] تحفۃ الکرام ج ۳ ص ۱۰۳

الہام ہوا کہ خراسان کی جانب جاؤ ۔ تاریخ سلیمانی میں لکھا ہے کہ :

آپ شال یا پشنگ کے راستہ سے خراسان کی طرف روانہ ہوئے یا دوسرے راستہ سے قندھار پہنچے ۔ [1]

کراچی ، بلوچستان ، پسنی ، مکران اور دائرہ کلگ میں آج بھی لاکھوں مہدوی بستے ہیں اور یہ سب ذکری مہدوی کہلاتے ہیں اس وقت ان کے پیشوا حضرت سید یار محمد صاحب بلوچی دائرہ کلگ بلوچستان میں بقید حیات ہیں ۔ اور یہ حضرت سید محمد اچی خلیفہ حضرت سید محمد مہدیؑ جونپوری کی اولاد سے ہیں ۔ غرض یہ کہ آپ نے قندھار کو جاتے وقت راستہ میں ایک پہاڑی پر قیام فرمایا ۔ اس پہاڑی کو ذکر مہدوی کوہ مراد کے نام سے یاد کرتے ہیں ۔ اس پہاڑی کا احاطہ تقریباً ۲۵ میل سے بھی زیادہ ہے جس کے اطراف دیوار اٹھائی گئی ہے ۔ آپ بعمر ۶۱ سال ۲۶ رمضان ۹۰۸ھ مطابق ۵ مارچ ۱۵۰۳ء کو ٹھٹھہ سے روانہ ہو کر کاہہ (سکھر) پہنچے وہاں رمضان کی شب میں نماز لیلۃ القدر ادا کی ۔

## قندھار میں آمد اور مرزا شاہ بیگ حاکم قندھار کا مصدق ہونا

آپ سکھر سے قندھار پہنچے جمعہ کے دن بعد نماز جمعہ آپ نے بیان قرآن فرمایا ۔ قندھار کا حاکم مرزا شاہ بیگ ارغون بن میر ذوالنون اپنی پوری رعایا کے ساتھ آپ کے مصدقین میں شامل ہو گیا ۔ یہاں آپ نے دو ہفتہ سے زیادہ قیام نہیں فرمایا ۔

## فراہ علاقہ خراسان میں آمد اور حاکم فراہ کا مصدق ہونا

ماہ صفر ۹۱۰ھ مطابق جولائی ۱۵۰۵ء میں ۶۲ سال کی عمر میں فراہ علاقہ خراسان میں

---

[1] تاریخ سلیمانی ج ۱ ص ۱ گلشن چہارم چمن دوم

تشریف لائے فراہ میں مولانا ملّا علی فیاض، مولانا محمد شروانی مولانا ملا درویش ہروی مولانا ملّا علی گل خراسانی اور ہزاروں لوگ مصدق ہوئے۔ اور حاکم فراہ میر ذوالنون کے واقعات میں مذکور ہے کہ میر ذوالنون نے آپ سے مخاطب ہو کر کہا۔ امام مہدی کی علامت یہ ہے کہ تلوار ان پر کارگر نہ ہوگی۔ امام علیہ السلام نے فرمایا تلوار کا کام کاٹنا آگ کا کام جلانا ہے اور پانی کا کام غرق کرنا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ مہدیؑ پر کوئی قادر نہ ہوگا اس کے بعد آپ نے اپنی تلوار میر ذوالنون کو دی اور کہا آزمالو

میر ذوالنون تلوار لیکر اٹھا اور ہاتھ اٹھایا اس کا ہاتھ سیخ ہوگیا یعنی اکڑ گیا۔ پس تلوار دوسرے ہاتھ میں لی اور ہاتھ اٹھایا وہ بھی سیخ ہوگیا۔ اس کے بعد وہ بیہوش ہوکر گر پڑا مہدی علیہ السّلام نے اس کا ہاتھ پکڑ کر ہشیار کیا اس کے بعد اس نے تین مرتبہ کوشش کی پھر تواضع اور ادب سے مہدی علیہ السّلام کے سامنے تلوار رکھدی اور آپ کی مہدیت کی تصدیق کی۔ اس کے بعد حاکم فراہ نے کہا۔

"مصدق ایں مہدی و نوکر و ناصر مہدی و غلام مہدی ام ہر جا کہ تیغ زدنی باشد تیغ بزنم و مخالفانِ مہدی را بکشم۔ حضرت فرمودند تیغ بر نفس خود بزن کہ در گمراہی نیفگند۔ ناصر مہدی و کسانِ مہدی خدائے است۔" [1]

ترجمہ:۔ میں مہدی کا مصدق ہوں انہیں کا نوکر، ناصر اور غلام ہوں۔ جہاں تلوار چلانے کی ضرورت ہوگی وہاں تلوار چلاؤں گا اور مخالفین مہدی کو قتل کردوں گا۔ حضرت نے فرمایا کہ اپنے نفس پر تلوار چلاؤ تاکہ تمہیں گمراہ نہ کرے مہدی اور مہدی کے لوگوں کا ناصر خدا ہے۔

---

[1] مقدمہ سراج الابصار صفحہ ۱۳۵، ۱۴۰ مطبوعہ

## ابوالغازی سلطان حسین مرزا والی خراسان کا مصدّق ہونا

اس کے بعد حاکم فراہ نے ابوالغازی سلطان حسین مرزا والی خراسان کے نام حضرت سید محمد مہدیؑ کے دعوئ مہدیت کی تمام کیفیت لکھ کر روانہ کی۔ ملا عبدالقادر بدایونی نے نجات الرشید میں لکھا ہے کہ :

" زمانے کہ حکومت قندھار تعلق بذوالنون بیگ داشت او از زمین حجاز بہ قصبۂ فراہ رسید غلغلۂ عظیم دراں ولایت افتادؔ وخلائق لایعد ولایحصیٰ بدو جمیع آمدہ وشیخ الاسلام ہروی مشہور ازجملہ تلامذۂ خود دو شاگرد رشید را انتخاب نمودہ برائے تحقیق حال او از ہروی فرستادہ۔ ؎1

ترجمہ: جس زمانہ میں قندھار کی حکومت ذوالنون بیگ سے متعلق تھی وہ یعنی میر سید محمد جونپوری زمین حجاز سے (براہ گجرات) فراہ پہنچے اس علاقہ میں ایک غلغلۂ عظیم برپا ہوا اور بے شمار خلائق ان کے ساتھ ہوگئی شیخ الاسلام ہروی نے اپنے تلامذہ میں سے دو رشید شاگردوں کو منتخب کر کے تحقیق حال کے لئے ہرات سے روانہ کیا۔

نویں صدی ہجری میں ہرات علماء کا زبردست مرکز تھا اور مہدیت کی تحقیق کے لئے منتخب علماء کو روانہ کیا گیا تھا۔ یہ علماء جب حضرت سید محمد مہدیؑ کے بیان قرآن میں حاضر ہوئے۔ تو بقول ملا عبدالقادر بدایونی :

میر مذکور یایھا الناس اعبدوا ربکم الآیۃ کا بیان فرمارہے تھے

---

؎1 نجات الرشید صـ۸۹

جتنے شبہات انہوں نے ترتیب دیئے تھے اس آیت کی تفسیر کے ضمن میں رفع ہو گئے اس حد تک کہ حیرت کی وجہ وہ سوال کرنے کی قدرت تک نہیں رکھتے تھے۔ اور استفسار کی کوئی ضرورت باقی نہیں رہی اور اس بات کو انہوں نے خارق پر محمول کیا۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

اس کے بعد بدایونی نے تحریر کیا ہے کہ :

گفتگوے علمی را فراموش ساختہ داخل اصحاب شدند۔ [1]

یعنی یہ دونوں علمار علمی گفتگو بھول گئے اور آپ کے اصحاب میں داخل ہو گئے۔

ان علمار روزگار کا حضرت سید محمد مہدیؑ کے لئے کیا تاثر تھا، بدایونی لکھتے ہیں :

و بہ شیخ الاسلام گفتہ فرستادند کہ ایں مرد آیتے است از آیاتِ خدا و علمے کہ با سالہا خواندہ ایم اینجا ہیچ قدر و قیمتے ندارد و شیخ الاسلام را ترغیب ملازمت او کردند۔ [2]

ترجمہ: اور شیخ الاسلام کو کہلا بھیجا کہ یہ شخص اللہ کی نشانیوں میں سے ایک خاص نشانی ہے اور وہ علم جو ہم نے سالہا سال پڑھا تھا۔ یہاں کچھ قدر و منزلت نہیں رکھتا۔ اور شیخ الاسلام کو میر مذکور (حضرت سید محمد مہدیؑ) کی صحبت اختیار کرنے کی ترغیب دی۔

صاحب مقدمہ سراج الابصار نے شیخ الاسلام کا نام ملا شاہ بیگ لکھا ہے قدیم کتب مہدویہ میں لکھا ہے کہ :

---

[1] نجات الرشید صفحہ ۸۹  [2] نجات الرشید صفحہ ۸۹

"ابوالغازی سلطان حسین مرزا والی خراسان شیخ الاسلام کے ساتھ
حضرت سید محمد مہدیؑ کی مہدیت کے مصدق ہو چکے تھے۔ اور حضرت
سے ملاقات کرنے کیلئے یہ دونوں ہرات سے فراہ کیلئے روانہ ہو چکے
تھے مگر راستہ ہی میں پیرانہ سالی کی وجہ سے سلطان حسین مرزا
انتقال کر گئے۔ حضرت سید محمد مہدیؑ نے اپنے رفقاء کو سلطان
کے وفات پا جانے کی خبر دی اور غائبانہ نماز جنازہ ادا کی۔"

مرزا سلطان حسین کا سنہ ۹۱۰ھ میں وفات پانا ثابت ہے۔ اور اسی سال
حضرت سید محمد مہدیؑ نے بھی وفات پائی۔

## حضرت سید محمد مہدیؑ کا وصال

حضرت سید محمد مہدیؑ جونپوری بعارضہ بخار فراہ میں ۱۹ ذلقعدہ سنہ ۹۱۰ھ
مطابق ماہ اپریل ۱۵۰۵ء کو ترسٹھ ۶۳ سال کی عمر میں بروز پنجشنبہ بوقت ضحیٰ واصل
بحق ہو گئے۔ آپ نے اپنی مہدیت کی صداقت میں یہ پیش گوئی فرمائی تھی کہ:

"میری رحلت کے بعد قبر کھول کر دیکھو، اگر بندہ قبر میں رہے
تو بندہ مہدی موعود نہیں" [1]

جب حضرت بندگی میران سید محمود خلیفۂ اول نے قبر میں اتر کر لفافہ
کھولا تو اس میں آپ کی نعش موجود نہ تھی۔ تمام صحابۂ مہدیؑ نے یہ معجزہ
دیکھ کر حضرت کے فرزند اکبر بندگی میراں سید محمود کو ثانی المہدی کے لقب سے
ملقب فرمایا۔

## بعد وصال ترکہ کی تقسیم

تذکرہ نگاروں نے لکھا ہے کہ آپؑ کا وصال چٹائی
پر ہوا۔ وصال کے وقت ایک حبّہ بھی گھر میں

---

[1] حاشیہ شریف صفحہ ۳۲

موجود نہیں تھا۔ چند تلواریں تھیں جن کو آپ کے فرزند حضرت میرانسید محمود الملقب بثانی المہدی نے صحابہ میں تقسیم فرما دیا۔

**ازدواج و اولاد** آپ کی ازدواج میں پہلی بی بی الہدادی بنت میاں سید جلال الدین جونپوری تھیں۔ جو آپ کی چچازاد بہن ہوتی تھیں۔ آپ سے دو فرزند میاں سید محمود اور میاں سید اجمل ہوئے۔ میانسید اجمل کی رحلت بچپن ہی میں ہوگئی تھی۔ دو بیٹیاں بی بی خونزا اور بی بی فاطمہ تھیں۔

## بندگی میرانسید محمودؒ الملقب بہ ثانی المہدیؑ

آپ کے بڑے فرزند تھے جو بعد کو مہدویوں کے خلیفہ اول قرار پائے۔ اور فراہ میں ایک سال تک آپ کا قیام رہا۔ مہدوی تاریخوں میں لکھا ہوا ہے کہ بچپن میں سب سے پہلے آپ ہی نے حضرت سید محمد مہدیؑ کی تصدیق مہدیت کا شرف حاصل کیا تھا۔ آپ عالم اسلام کے بہت بڑے علامہ اور عارف باللہ تھے۔ جس زمانہ میں آپ نے گجرات بھیلوٹ میں دائرہ مہدویہ قائم کیا۔ روزآنہ عصر سے مغرب تک بیان قرآن کرتے تھے۔ ہزاروں لوگ آپ کے ہاتھ پر مصدقین مہدی ہوئے۔ اصحاب مہدیؑ آپ پر پروانہ وار فدا تھے۔ آئے دن مہدوی مذہب کی ترقی کو دیکھتے ہوئے علماء سوء کی جماعت میں صف ماتم بچھ گئی جس کو دیکھو میاں کی طرف کشاں کشاں دوڑا نظر آتا۔ آپ میں انتظامی صلاحیت بدرجہ اتم موجود تھی۔ آپ نے گناہ گاروں کے لئے ایک مجلس تعزیرات مقرر کی تھی۔ اور تمام مہدویوں کے اعمال کا محاسبہ سختی سے کیا کرتے تھے۔ شریعت کے بیحد پابند تھے۔ آداب مذہبی اور آداب سلطانی سے کما حقہ واقف تھے۔ خود سلطان محمود بیگڑہ نے اعتماد الملک اور عظمت الملک کو بھیج کر آپکو بلوایا اور چہل ہزاری منصب، پیرم گاؤں اور سانجور جاگیر دی۔ [۱]

غرض یہ کہ آپ کے ذریعہ دین حق کے ارتقاء کو دیکھ کر علمائے سوء نے حکام سے ساز باز کرکے آپ کو قید کروادیا۔ مقامی پولیس بتاریخ ۲۹ ربیع الثانی سنہ ۹۱۹ھ یا سنہ ۹۲۰ھ آپ کو دائرہ بھیلوٹ سے لے گئی۔ جب سلطان محمود بیگڑہ کی بہنوں راجے مرادی اور راجے سون کو معلوم ہوا تو محل شاہی میں کہرام مچ گیا سلطان نے یہ سُن کر بے حد رنج و ملال کا اظہار کیا۔ اور قید و بند سے انھیں

---

[۱] سوانح مہدی موعود حصہ دوم صفحہ ۱۶۹

بکلوایا چالیس دن آپ قید رہے۔ میاں سید خوندمیرؓ یہ سن کر جیل تشریف لائے اور مقابلہ کرکے جیل خانہ توڑ کر لیجانے کی حضرت سے اجازت مانگی۔ فرمایا ضرورت نہیں۔ خدائے تعالیٰ قادر و توانا ہے جس طرح لایا ہے اُسی طرح لیجائیگا۔ غرض یہ کہ چالیس دن آپ قید رہے۔ ۴ یا ۵ جمادی الثانی سنہ ۹۱۹ھ یا سنہ ۹۲۰ھ کو قید سے رہائی پائی۔ سنگین بیڑی کی وجہ پیر میں ناسور پڑ گئے تھے۔ بروز دوشنبہ بتاریخ ۴ رمضان سنہ ۹۲۰ھ روزہ کے عالم میں آپ کی وفات ہوئی۔ آپ نے مہدوی مذہب کی بڑی اشاعت کی۔ آپؒ روضہ بھیلوٹ میں تالاب کے کنارے

روضہ مبارک سید محمودؓ خلیفہ اول و ثانی مہدی۔ بھیلوٹ۔ گجرات ۱۳۱

پر آج بھی مرجع خلائق ہے۔ اور آپ کی مزار پر ایک شاندار گنبد تعمیر کیا گیا ہے
عالمِ اسلام کے تمام مہدوی ہر سال بڑے ہی تزک و احتشام سے آپ کا عرس
مبارک کرتے ہیں اور جلسے وغیرہ منعقد کئے جاتے ہیں۔

آپ کی رحلت کے بعد علی الترتیب حضرت بندگی میاں شاہ خوندمیر صدیق
اکبرؓ، حضرت بندگی میاں شاہ نعمتؓ شیخ بیابانی صدیقی الملقب بہ مقراض بدعت،
حضرت بندگی شاہ نظام الدینؓ فاروقی گنج شکری الملقب بہ وحدت آثام اور
ان کے بعد خلافت پر حضرت شاہ دلاورؓ اہل گوڑ بنگالی الملقب بہ حل المشکلات
متمکن ہوئے۔ غرض یہ کہ بندگی میراں سید محمود الملقب بہ ثانی المہدی کی اولاد
ہند و پاک میں پھیلی ہوئی ہے۔ آج بھی آپ کی اولاد میں رشد و ہدایت کا سلسلہ
جاری ہے۔

## حضرت سیّد محمد مہدؑی جونپوری تاریخ عالم اور علماء ہند و پاک کی نظر میں

حضرت سید محمد مہدؑی جونپوری کی
جلالت مرتبت میں کسی کو کیا کلام
ہو سکتا ہے۔ آپ کا شمار دنیائے
اسلام کے جلیل القدر اولیائے
کبار اور علمائے باللہ میں ہوتا ہے۔ تمام اہل تاریخ اسلام نے آپ کے اعظم
اولیاء ہونے کا ذکر کیا ہے۔ آپ صاحب سطوت و جبروت صاحب معجزات
کثیرہ و تصرفات ظاہر و باطن کے مالک تھے۔ ہمیشہ آپ نے اپنی مہدیت کبریٰ
کے ثبوت میں کتاب اللہ اور اتباع رسول اللہ ؐ کو پیش فرمایا۔ مشرق و مغرب
شمال و جنوب عرب سے لیکر عجم تک آپ کے دعوئے مہدیت کا چرچا تھا۔ خدا نے آپ
کی نظر میں وہ کشش رکھی تھی کہ بڑے بڑے سلاطین وقت، حکام، امراء، دانشورانِ
زمانہ، جلیل القدر علماء، صوفیائے زمانہ، مجذوبانِ دہر، اولیائے امت محمدیہؐ
اور عوام کے ایک جم غفیر نے آپ کو مہدی موعود مانا ہے۔ خود آپ کے وطن میں

آپ کی کیا قدر و منزلت تھی۔ اس عبارت سے ظاہر ہے۔

۱۔ صاحبِ جونپور نامہ لکھتے ہیں:

"خود کش دریں دیار بہ لقب میراں جیو مشتہر باشد و بین العلماء شہرت بہ خواجہ دارد۔" [۱]

ترجمہ: "یعنی حضرت سید محمدؒ جونپوری اپنے وطن میں میراں جیو کے نام سے معروف تھے۔ اور علماء کے درمیان خواجہ کے نام سے شہرت رکھتے تھے۔"

۲۔ اس سے قطع نظر تاریخ صوفیائے گجرات کے مؤلف نے آپکی جلالت مرتبت ان الفاظ میں لکھی ہے:

آپ بے پناہ علم ظاہر و باطن کے مالک اور وسیع معلومات و خداداد ذہانت و فطانت سے آراستہ تھے جس کی وجہ سے علماء وقت بہت مرعوب ہوئے اور آپ کے سامنے زانوئے ادب تہہ کرتے ہوئے آپ کو اسد العلماء کا خطاب دیکر آپ کو اسی خطاب سے پکارنا شروع کیا تھا۔" [۲]

۳۔ تاریخ ظفر الوالہ کے مصنّف نے لکھا ہے کہ:

"حضرت سید محمدؒ جونپوری وہاں سے احمد آباد ثمّن نہروالہ گئے اور بڑلی نامی قریہ میں قیام کیا جو وہاں سے تین فرسخ کے فاصلہ پہ ہے اور اپنے مہدی موعود ہونے کا دعویٰ کیا۔ عوام کے جم غفیر نے ان کی اطاعت کی اور پھر خاص خاص لوگوں میں بھی پیروی کا یہ سلسلہ جاری رہا۔ آپ کی اتباع کرنے

---

[۱] جونپور نامہ فارسی باب ۵
[۲] تاریخ صوفیائے گجرات ص ۲۷

والوں اور ارادت مندوں میں صرف جہلا ہی نہیں تھے۔ بلکہ عقلا اور فضلا بھی اُن سے متاثر ہوئے۔" [1]

۴ ملا عبدالقادر بدایونی نے لکھا ہے کہ:

"میر سید محمد جونپوری قدس اللہ سرہ العزیز از اعاظم اولیاء کبار دعوت مہدیت کردہ بود۔" [2]

ترجمہ: حضرت سید محمد جونپوری جو اعظم اولیاء کبار میں ہوئے ہیں مہدیت کا دعویٰ کیا تھا۔

۵ ابو القاسم نے تاریخ فرشتہ جلد دوئم میں لکھا ہے کہ:

"سید محمد جونپوری در ہندوستان دعویٰ کرد کہ من مہدی موعود بو لسان شرع ام چوں بعضے آثار و علامات کہ در مہدی آخر الزماں علیہ السلام قرار دادہ اند، در وے بود تصدیق قول او را نمودند و آں اظہر من الشمس است۔" [3]

ترجمہ: یعنی حضرت سید محمد جونپوری نے ہندوستان میں دعویٰ کیا کہ میں ہی شرع محمدی کی زبان میں مہدی موعود ہوں۔ چونکہ بعض آثار و علامتیں جو امام مہدی آخر الزماں علیہ السلام کے باب میں قرار دی گئی ہیں ان میں بالکل پائی جاتی ہیں اس لئے لوگوں نے آپ کے قول کی تصدیق کی اور وہ اظہر من الشمس ہے۔

۶ صاحب مرأۃ سکندری نے لکھا ہے کہ:

سلطان محمود بیگڑہ والیٔ گجرات کی زندگی میں سید محمد جونپوری نے دعوئے مہدیت کیا تھا۔ اور وہ جونپور سے احمد آباد آئے۔ [4]

---

[1] تاریخ ظفر الوالہ عربی ایڈیشن صفحہ ۳۶ [2] منتخب التواریخ بدایونی صفحہ ۳۱۵
[3] تاریخ فرشتہ جلد دوئم صفحہ ۱۳۶ [4] تاریخ مرأۃ سکندری صفحہ ۱۳۶

ك  صاحب مرأۃ احمدی نے لکھا ہے کہ :

" سید محمد جونپوری کہ دعوائی مہدیت کردہ بود وارد احمد آباد گشت و در مسجد تاج خاں بن سالار کہ قریب دروازہ جمال پور است فرود آمد و مردماں را دعوت نمود " [۱]

ترجمہ: یعنی سلطان محمود بیگڑہ کے عہد میں جب سید محمد جونپوری نے جو دعوئی مہدیت کا کیا تھا احمد آباد آئے اور جمال پور کے دروازہ کے قریب تاج خاں بن سالار کی مسجد میں قیام کیا اور لوگوں کو مہدیت کی دعوت دی ۔

۸  صاحب تحفۃ الکرام میر شیر علی قانع نے آپ کے بارے میں لکھا ہے کہ :

" حضرت سید محمد جونپوری صرف لفظی دعوی کرنے والوں میں نہیں تھے ۔ بلکہ صاحب حال اور صاحب ولایت بھی تھے ۔ (پھر اس کی مزید وضاحت فرماتے ہوئے آگے لکھتے ہیں ) بسا اہل اللہ بہ نسبت مریدش رسیدند بآنچہ رسیدند ۔ [۲]

ترجمہ: یعنی بہت سے اہل اللہ نے آپ کی بیعت وارادت کے بعد وہ درجہ ومقام حاصل کیا جو انھیں حاصل کرنا چاہئے تھا ۔

۹  حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی نے تحفۂ اثنا عشری میں لکھا ہے کہ :

حضرت میر سید محمد جونپوری نے ہندوستان میں بیانگ دہل دعوائے مہدیت کیا ۔ دکن اور راجپوتانہ کے افغانوں کی ایک کثیر جماعت نے خود کو مہدویہ کا لقب دیکران کی پیروی کی اور کسی نے بھی ان کے اس دعوے پر انھیں قتل کیا اور نہ رد کیا ۔ [۳]

---

[۱] مرأۃ احمدی ص۱۰۱ تصنیف ۱۱۷۱ھ  [۲] تحفۃ الکرام ص۵۴ و ص۱۱۱
[۳] تحفۂ اثنا عشریہ ص۲۷۵

۱۰ اس کے علاوہ حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی نے حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے ایک مکتوب کا حوالہ دیتے ہوئے فرماتے ہیں۔

کہ سید محمد جونپوری عالم حق اور واصل باللہ تھے۔ ؎۱

۱۱ عصر حاضر کے نامور مؤرخ ومحقق شیخ محمد اکرام رود کوثر میں فرماتے ہیں کہ

" حضرت سید محمد جونپوری فقط ایک عالم ہی نہیں تھے بلکہ پہلو میں ایک حساس دل اور منہ میں ایک پُرتاثیر زبان بھی رکھتے تھے۔ وہ شرع کی پابندی پر بڑا زور دیتے تھے۔ اور جہاں کوئی بات خلاف شرع دیکھتے تھے روک دیتے تھے۔ کئی نیک اور مخلص لوگ اس جماعت میں شریک ہو گئے اور بعض جو مہدی جونپوری کے قائل نہیں تھے وہ بھی مہدویوں کے طریقوں کی قدر و منزلت کرتے تھے۔ کئی مشہور و معروف اور باثر علمار نے مہدوی طریقہ اختیار کیا۔ مہدویوں کی خصوصیات سید محمد جونپوری کے معتقد ہونے کے علاوہ یہ تھیں کہ وہ قیامت کا ہر وقت انتظار کرتے تھے۔ اور وہ دنیا کی ناپائیداری پر زور دیتے تھے۔ ان میں سے اکثر نے اپنا مال واسباب غربار میں بانٹ کر بڑی متوکلانہ زندگی اختیار کی تھی۔ ؎۲

۱۲ مولوی ابوالکلام آزاد نے تذکرہ میں لکھا ہے کہ:

" اس زمانہ میں عام طور پر علمار دولت و مشائخ دنیا کا یہ حال تھا کہ صرف اپنی نفس پروریوں اور حکمرانیوں کی فکر رکھتے تھے، ہدایت و تذکیرات اور امر بالمعروف ونہی عن المنکر کا ولولہ باقی

---

؎۱ تحفہ ص۲۷۵ تذکرہ ص۴۰ ؎۲ رود کوثر ص۶۷

نہ رہا تھا حضرت سید محمد جونپوری اور ان کے پیرؤں نے اپنی دعوت کی بنیاد اس رکن اعظم شریعت کے احیاء پر رکھی اور وقت کا مقتضیٰ دیکھ کر ساری طاقتیں اس میں خرچ کر دیں ان کے طریقہ کی پہلی شرط یہ تھی کہ جس حال میں ہو اور جہاں ہو برائی کو روکو اور شریعت کے احکام کی تبلیغ کرو۔ چونکہ عام علماء کا حال اس کے بالکل برعکس تھا اس لئے رفتہ رفتہ یہ چیز مہدویہ کی ایک بہت بڑی پہچان ہو گئی۔ جس کام کو سب نے چھوڑ رکھا ہو ایک ہی جماعت کرنے لگے تو قدرتی طور پر وہ اس کی علامت اور خاصہ بن جائے گا۔ لہ

۱۳ مولانا اکبر شاہ خاں نجیب آبادی نے قول حق میں لکھا ہے کہ:

"آخر اس زمانہ کے طوفان جہالت اور شرک و بدعت کی ظلمت و ضلالت کو دیکھ کر جونپور سے حضرت سید محمد صاحب جو مہدی جونپوری کے نام سے مشہور ہیں محض کتاب و سنت کی اشاعت پر کمربستہ ہوئے .......... اس بات کی متفقہ شہادتیں اُن کے مخالفین سے بالتصریح منقول ہیں کہ وہ خود بھی قرآن و حدیث کے بیحد پابند اور ان کی جماعت کے تمام آدمی کتاب و سنت کے سوا کسی دوسری چیز کی طرف متوجہ نہ تھے، انھوں نے جونپور سے لیکر راجپوتانہ سندھ گجرات اور دکن تک کتاب و سنت کی تبلیغ و اشاعت کا کام کیا اور بڑے بڑے سرداروں فرمانرواؤں اور سپہ سالاروں کو بھی

---

لہ تذکرہ صفحہ ۲۷۱،۲۷

کتاب وسنت کا پابند بنادیا۔ [۱]

میں کہتا ہوں کہ یہ امر غور طلب ہے کہ ایسی حالت میں جب زمین فتنہ وفساد سے بھر جائے تو کسی مردِ حق کا ظہور دستورِ خداوندی کی رو سے ضروری ہے۔ اور وہ ذات جو نفوس کی اصلاح کا سب سے مشکل ترین کام انجام دے وہ خدائی صفات وعادات واخلاق سے مزین اور غیر معمولی تصرفات سے آراستہ ہونی چاہیئے تاکہ تمام رکاوٹوں کا قلع قمع کر سکے تاریخ کی روشنی میں اور تذکرہ نگاروں کے بیان کے مطابق وہ ذات پاک حضرت سید محمد جونپوری مہدی موعود علیہ السلام ہی کی تھی جنھوں نے غیر معمولی قوت باطنی واصلاح نفس کا وہ کارنامہ انجام دیا جو قیامت تک باقی رہے گا۔

۱۴ فرہنگ آصفیہ میں مولوی سید احمد دہلویؒ ارشاد فرماتے ہیں کہ:

"فرقہ مہدویہ کے عقائد کا دار ومدار امور ذیل پر ہے۔ مہدوی مذہب کا معتقد ہونا، صدق دل سے توبہ کرنا، بغیر ریا کے حُسنِ عمل، ذکر دوام، عبادت الٰہی، منع سوال، ترک احتیاج ضروریات سے جو کچھ بچے اس کی خیرات اور پھر آئندہ کے لئے جمع مال ودولت سے احتراز۔ [۲]

غور فرمائیے کہ کتنی پاکیزہ تعلیمات ہیں اور یہ وہی تعلیمات ہیں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور بعد کو صحابہ کرام اور صوفیائے عظام نے دی ہیں۔ اس سے کس کو انکار ہو سکتا ہے۔ یہ وہ پاکیزہ جماعت تھی جو اپنے سینوں میں عشق کی آگ دبی رکھتے تھے اور ہر وقت محویت واستغراق کی کیفیت طاری رہتی تھی۔

۱۵ حضرت صوفی خواجہ حسن نظامی دہلویؒ نے اپنا خیال اس طرح پیش کیا ہے:

جونپور کے ایک بزرگ حضرت سید محمدؑ نے مہدی موعود ہونے کا

---

[۱] قول حق صفحہ ۱۱ [۲] فرہنگ آصفیہ جلد اول صفحہ ۲۳۰

دعویٰ کیا۔ اور لاکھوں مسلمانوں نے اس دعویٰ کو قبول کیا اور
آج تک حیدر آباد، پالن پور، جے پور اور سرحد میں ہزاروں
ان کے پیرو اور شیدائی موجود ہیں۔ [۱]

۱۶ حضرت مولانا سید ابوظفر ندوی مہدویہ عقائد کے متعلق یوں رقمطراز ہیں:
راقم الحروف کو ڈھبوئی، بڑودہ، گجرات، حیدر آباد، جن پٹن،
میسور اور مدراس میں اُن لوگوں سے ملنے کا اتفاق ہوا۔ اُن کو
بہت سنجیدہ اور پسند پایا، بجز عقیدہ دعوائے مہدیت، عقائد
و اعمال میں بالکل حنفی المذہب ہیں۔ یہ دنیا میں رویت باری
کے قائل ہیں۔ ۲۷ رمضان کو شب قدر یقینی جانتے ہیں۔ حضرت
سید محمد جونپوری کے سوانح اور تعلیمات کے مطالعہ سے مجھ پر جو
اثر ہوا اس سے میں نے یہ رائے قائم کی کہ وہ اپنے وقت کے
بہترین انسان، قابل ترین عالم اور عامل وصوفی تھے جن کی ساری
زندگی تعلیم احکام الٰہی اور اتباع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
میں صرف ہوئی۔" [۲]

ان تمام تاریخی شواہد کو مطالعہ کرنے کے بعد یہ بات درجۂ یقین کو پہنچ گئی
کہ ایسی برگزیدہ ہستی مہدی موعود ہی کی ہوسکتی ہے۔ جو ناساعد اور بگڑے
ہوئے حالات کا اپنے کمال روحانیت سے سدھار کر سکے۔ اگر آپ حضرت سید
محمد جونپوری مہدی موعودؑ کی پوری زندگی پر ایک غائر نظر ڈالیں اور آپ کے خلفاء
مریدین، اصحاب اور شیدائیوں کے حالات کا انصاف سے مطالعہ کریں تو ان
کی پوری زندگی عشق الٰہی کی زندہ تصویر تھی۔ ان کی پاکیزہ زندگی عجز وانکسار، اعلیٰ

---

[۱] صحاح ستہ کی حدیث کی پیشگوئیاں صفحہ ۶۴ [۲] تذکرہ، علامہ شیخ محمد طاہر

اخلاق و کردار، زہد و تقویٰ، مخلوق خدا کی خدمت، شب بیداری، گریۂ وزاری اور کمزوروں پر رحم و شفقت اور غربا و حاجتمندوں کی پوشیدہ امداد و اعانت اور ادب احترام کے گرد گھومتی نظر آئیگی۔ میں یہاں ضروری سمجھتا ہوں کہ حضرت سید محمد مہدی موعود جونپوری کی تعلیمات پر بھی ایک سرسری نظر ڈالی جائے تاکہ قارئین کتاب کو ان کی پاکیزہ تعلیمات سے بہرہ اندوز ہونے کا موقع مل سکے۔

## حضرت سید محمد جونپوری مہدی موعود علیہ السلام کی تعلیمات پر سرسری نظر

جہاں تک مجھے مذہب مہدویہ کے مطالعہ کا موقع ملا ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ حضرت سید محمد جونپوری مہدی علیہ السلام کی تمام تعلیمات کا محور احادیث و قرآن ہے۔ آپ کی مخصوص تعلیمات جن کی تعداد سات ہے فرائض ولایت کے نام سے موسوم کی جاتی ہیں۔

### ترکِ دنیا

آپ نے ترک دنیا کی فرضیت کے متعلق متعدد قرآنی آیتوں سے استدلال فرمایا ہے۔ جن میں سے سورہ ھود ع کی آیت نمبر ۱۵ اور ۱۶ کو یہاں پیش کر دینا کافی ہوگا۔ وہ اس لئے کہ ایک عالم رکن الدین نامی سے اسی آیت کے استدلال پر آپ سے بحث ہو چکی ہے۔

سورہ ہود کی آیت کا ترجمہ حسب ذیل ہے:

" جو لوگ دنیوی زندگی اور اس کی زینت کا ارادہ کرتے ہیں تو ہم اُس کے اعمال کا بدلہ اُن کو دنیا ہی میں پورا پورا دیدیتے ہیں اور اُن کے لئے دنیا میں کچھ کمی نہیں ہوتی۔ یہ ایسے لوگ ہیں کہ ان

کے لئے آخرت میں سوائے دوزخ کے کچھ نہیں ہے۔ اور زائل
ہوگیا جو کچھ انہوں نے دنیا میں کیا تھا۔ اور بیکار ہوگئے وہ سارے
اعمال جو وہ دنیا میں کرتے تھے۔"

انصاف نامہ کے باب پنجم میں لکھا ہوا ہے کہ شہر نہروالہ میں ایک عالم رکن الدین رہتے تھے۔ ایک بار وہ حضرت سید محمد مہدی موعود علیہ السلام سے ملاقات کرنے آئے اُس وقت امام علیہ السّلام مَنْ کَانَ یرید الحیاۃ الدنیا وزینتھا کا بیان فرما رہے تھے۔ آپ نے مرید حیات دنیا کو از روئے قرآن دوزخی ارشاد فرمایا۔ اور مَنْ کَانَ کے حکم کو سب کے لئے عام رکھا۔ ملا رکن الدین نے کہا۔ مفسرین نے "مَنْ" کی تخصیص صرف کافروں سے کی ہے۔ حضرت امام علیہ السلام نے ارشاد فرمایا اللہ سبحانہ تعالیٰ "من کان" ارشاد فرمایا ہے یعنی جو کوئی ہو چاہے وہ کلمہ گو ہو یا نہ ہو جس کسی میں یہ صفت موجود ہوگی وہ از روئے قرآن کافر قرار پائے گا۔ نیز آپ نے ارشاد فرمایا۔ کافروں کے سوائے مسلمانوں میں اس صفت کا ہونا محال ہے۔ اُس عالم نے کہا۔ یہ صفت تو یہاں کے بادشاہ، قاضی اور تمام علماء میں پائی جاتی ہے۔ حضرت مہدی علیہ السلام نے یہ سُن کر ارشاد فرمایا۔ اللہ تبارک تعالیٰ "من کان" ارشاد فرمایا ہے۔ اسی لئے ہم بھی "من کان" کہتے ہیں کسی کے نام کو مقید نہیں کرتے۔ یہ جواب سُن کر ملاجی نے کہا مجھ میں یہ صفت موجود ہے۔ آپ نے جواب دیا مسلمان میں یہ صفت کیسے ہو سکتی ہے۔ پھر عالم صاحب نے کہا یہ صفت تو مجھ میں موجود ہے۔ حضرت امام علیہ السلام نے ارشاد فرمایا۔ تم حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کلمہ پڑھتے ہو۔ آخر تم میں یہ صفت کیسے موجود ہوگی۔ تیسری دفعہ ملا رکن الدین نے بہ اصرار وہی الفاظ دُہرائے۔ آپ نے جواب میں ارشاد فرمایا۔ اگر تم میں قرآن کے خلاف یہ صفت موجود ہے اور خود کو اس پر برقرار رکھتے ہو تو اللہ تعالیٰ تم کو

بھی کافر کہتا ہے۔ [1]

اس تمام بحث کا خلاصہ یہی ہے کہ حضرت سید محمد مہدی جونپوریؑ کے پاس ترک دنیا کا حکم عام ہے اور آپ کے پاس ایک مسلمان میں سرے سے مرید حیات دنیا کی صفت موجود رہنا محال ہے۔ آپ کی اس قرآنی تعلیم کی حدود میں کمانا، خرچ کرنا، شادی بیاہ کرنا، تجارت اور ملازمت کرنا سب کچھ جائز ہے اس کے برعکس دنیا داری میں اسقدر مشغول ہو جانا کہ احکام خدا و رسولؐ کے حدود اگر ٹوٹ رہے ہیں تو دین کی پرواہ نہ کرنا اور دنیاوی امور کو احکام دینی پر ترجیح دینا اور دنیا داری ہی کو مقصود حیات بنالینا تو ایسی تمام صورتوں میں مسلمانوں اور کافروں میں ذہنی اخلاقی اور فکری و مذہبی فرق باقی نہیں رہے گا۔ اسی لئے آپ نے مسلمانوں سے صفت دنیا داری کی کلیتہً نفی فرما دی ہے۔ جس کی تعلیم احادیث صحیحہ میں بھی مسلمانوں کو ملتی ہے۔

چنانچہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے "اُترکوا الدنیا لاھلھا" [2] یعنی دنیا کو دنیا والوں کے لئے چھوڑ دو۔

حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس پاک تعلیم کا احیا ترک دنیا ہے جس کو اصطلاح حدیث میں زہد فی الدنیا کے نام سے یاد کیا گیا ہے۔ بہر حال مہدویت کی تعلیمات میں غیر اسلامی طریقہ کار رہبانیت وغیرہ کا دور دور تک پتہ نہیں چلتا۔

## ہجرت از وطن

حضرت سید محمد مہدیؑ نے یوں تو بے شمار آیتوں سے ہجرت کی فرضیت پر بحث کی ہے۔ لیکن ان آیتوں میں سے ایک آیت نمبر ۹۷ پارہ نمبر ۵ کو نمونتہً پیش کر دینا کافی ہے۔

---

[1] انصاف نامہ باب پنجم مطبوعہ [2] کنز العمال جلد ۳ صـ ۱۱۹

" بیشک ان لوگوں سے جن کی فرشتے جان قبض کرتے ہیں اور جنھوں نے اپنے کو خطا کار کر رکھا تھا وہ کہتے ہیں کہ تم کس حال میں تھے، وہ کہیں گے ہم اُس سر زمین پر مجبور تھے فرشتے کہیں گے کیا خدا کی زمین کشادہ نہ تھی کہ تم وہاں سے ہجرت کر کے چلے جاتے یہ وہ لوگ ہیں جن کا ٹھکانہ دوزخ ہے۔"

حضرت سید محمد مہدیؑ کے نزدیک ہجرت اس وقت فرض ہو جاتی ہے جبکہ ہجرت کے اسباب اسلامی آئین کے مطابق پیدا ہو جائیں۔ جو اسباب موجود ہونے کے باوجود ہجرت سے گریز کرتے تو آپ کے نزدیک ایسے مسلمان از روئے قرآن سزا کے مستوجب قرار پاتے ہیں۔ آپ نے مذکورہ بالا آیت سے استدلال فرما کر غیر مہاجر مسلمانوں کو دوزخ کی سزا سے ڈرایا ہے۔ آپ کے مسلک میں ہجرت کے اسباب پیدا ہو جانے کے بعد ہجرت کرنے کا حکم تا قیامت باقی ہے۔

## صحبتِ صادقین

سورہ توبہ کی آیت نمبر ۱۱۹ ہے۔

" اے ایمان والو اللہ سے ڈرو اور صادقین کے ساتھ ہو جاؤ۔"

حضرت سید محمد مہدیؑ جونپوری کے پاس صادقین اصلاحِ امت کے لئے ضروری جماعت ہے جسکی صحبت میں رہنا ہر ایک مسلمان پر فرض ہے تاکہ اسلامی تعلیمات کی عمل آوری میں بگاڑ نہ آنے پائے۔ اور مسلمانوں کے دلوں سے اللہ کا ڈر اور خوف دور نہ ہونے پائے۔ (مزید توضیح و تشریح کے لئے مولانا سید محمود اکیلوی کی کتاب " صحبت صادقین " دیکھی جائے۔ موصوف نے اس موضوع پر تفصیلی گفتگو کی ہے۔)

## عزلت از خلق

پارہ نمبر ۲۹ سورہ مزمل کی اس آیت نمبر ۸ یعنی ارشاد خداوندی ہے۔ " اور اپنے ربّ کا نام یاد کرتے رہو اور

سب سے منقطع ہوکر اُسی کے ہو رہو"

حضرت سید محمد مہدیؑ نے اس آیت سے عزلت از خلق کی فرضیت پر استدلال فرمایا ہے۔ آپ کے پاس عزلت از خلق سے مراد دین اسلام سے ہٹے ہوئے افراد جن کو احادیث میں "شرار الناس" کے نام سے یاد کیا گیا ہے۔

گویا آپ کے پاس غیر اسلامی مزاج رکھنے والے افراد سے دوری اور اُن سے اظہار بیزاری فرض ہے۔ تاکہ اسلامی ماحول میں پرورش پانے والے مسلمانوں پر ان کے اعمال بد کا سایہ نہ پڑ سکے۔ آپ کے تمام رفقاء کی عمریں تبلیغ اسلام میں صرف ہوئی ہیں۔ آپ نے ہر وقت اسلامی ماحول میں پرورش پانیوالے مسلمانوں کو بدعتی، فاسقین اور بے دین و ایمان لوگوں سے دور رہنے کی قرآن کی رو سے تاکید فرمائی ہے تاکہ یہ اسلامی معاشرہ جس کی بنیادیں زہد و اتقاء پر رکھی گئی ہیں۔ غیر اسلامی مزاج سے خلط ملط ہونے کے بعد اسلامی مزاج پر اثر انداز نہ ہونے پائے۔ غالباً دائرہ کی اصطلاح اسی رجحان کی عکاس ہے۔

## توکل علی اللہ

آپ نے آل عمران کی اس آیت سے توکل کی فرضیت کو ثابت فرمایا ہے۔

"اے نبیؐ تم اللہ پر بھروسہ کرو اللہ تعالیٰ بلاشبہ متوکلین کو دوست رکھتا ہے۔ آیت نمبر ۱۵۹

توکل کے معنیٰ ہیں۔ بھروسہ کرنا، آپ کے پاس یہ تعلیم عام تھی کہ غیر اللہ کو حاجت روا سمجھنا گویا خدا کی شان میں گستاخی ہے مسلمانوں کو تو صرف اللہ تعالیٰ کی ذات پر کل امور زندگی میں بھروسہ کرنا چاہئے۔ اسی لئے آپ نے ارشاد فرمایا:

"ہرچہ خواہی از خدا خواہ اگر دنیا خواہی از خدا خواہ و اگر عقبیٰ خواہی از خدا خواہ (نقلیات میاں عبدالرشید صـ۴۹)

یعنی جو بھی طلب کرنا ہے خدا سے طلب کرو دنیا چاہتے ہو تو خدا
سے چاہو اور آخرت کے طلبگار بھی ہو تو خدا ہی سے مانگو۔

آپ کے فرامین کی خوبی یہ ہے کہ وہ قرآن سے مطابقت رکھتے ہیں یا احادیث سے۔ چنانچہ مذکورہ بالا فرمان کو قرآن کی اس بتلائی ہوئی آیت کی توضیح و تشریح کہہ سکتے ہیں ارشاد خدا ہے " رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ "

یعنی اے اللہ ہم کو دنیا اور آخرت میں حسنہ عطا فرما اور دوزخ
کے عذاب سے ہم کو بچالے۔

آپ کی تعلیمات میں خوبی یہ ہے کہ غیر اللہ کے تصور کو مٹا کر صرف اللہ کے تصور کو باقی رکھا گیا ہے۔ ظاہر ہے اللہ کی ذات پر توکل کرتے ہوئے جو بھی تدبیر کی جائیگی وہ دائرہ اسلام کے اصولوں میں خود بخود سمٹ کر آجائے گی۔ یہی آپ کی توکل کی تعلیم کا عین منشا بھی ہے۔

## ذکر دوام

آپ کے نزدیک افضل ترین ذکر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ہے۔ یہی ذکر آپ نے تمام مسلمانوں پر فرض فرمایا ہے۔

حضرت سید محمد مہدی نے جس آیت سے ذکر دوام کی فرضیت پر استدلال فرمایا ہے وہ یہ ہے:

" پس اللہ کی یاد کرو کھڑے بھی بیٹھے بھی اور لیٹے بھی "۔

(پارہ ۴۔ آیت۔ ۱۰۳)

مولانا سید محمود صاحب اکیلوی نے اپنی کتاب ذکر دوام میں لکھا ہے کہ:

" انسان کی تین حالتیں ہیں۔ وہ کھڑے ہوگا یا بیٹھے ہوگا یا لیٹے ہوگا۔ چونکہ اللہ تعالیٰ نے تینوں حالتوں میں ذکر کرنے کی تاکید فرمائی ہے۔ اس لئے حضرت امامنا مہدی علیہ السلام نے ذکر دوام

ہر مسلمان مرد اور عورت پر بحکم خدا فرض فرمایا ہے۔ [1]

**دیدارِ خدا** حضرت سید محمد مہدی موعودؑ کے پاس تمام مردوں اور عورتوں پر دیدارِ الٰہی کی آرزو اور طلب فرض ہے۔ آپ نے حسب ذیل آیت سے دیدارِ خدا کی فرضیت پر استدلال فرمایا ہے۔

"پس جو شخص اپنے رب کی ملاقات کا آرزومند ہے اُس کو عمل صالح کرنا چاہئے اور اپنے رب کی عبادت میں کسی کو شریک نہ کرے۔ (کہف آیت ۱۱۰)

آپ نے اس دار دنیا میں دیدار الٰہی کے ممکن ہونے پر مذکورالصدر آیت سے استدلال فرمایا ہے۔ آپ کے پاس طلب دیدار کی تین صورتیں ہیں۔ آپ کا ارشاد گرامی ہے۔

"مومن حقیقی آں کس است کہ بینا باشد بچشم سر یا بچشم دل یا در خواب واگر ہر سہ ندارد طلب تمام دارد کہ بینائی روزی شود بروہم حکم ایمان است۔ [2]

ترجمہ۔ مومن حقیقی وہ شخص ہے جو بینا ہو چشم سر سے یا چشم دل سے یا خواب میں اللہ کو دیکھے۔ اگر ان تینوں میں سے ایک بینائی بھی حاصل نہ ہو اور پوری طلب رکھتا ہو کہ بینائی روزی ہو تو ایسے مومن پر بھی ایمان کا حکم کرتے ہیں۔

اس تمام تعلیم کا خلاصہ یہی ہے کہ حقیقت تو یہ ہے کہ سر کی آنکھوں سے اس دنیا میں اللہ کو دیکھا جائے اور ادنیٰ حالت یہ ہے کہ دیدار الٰہی کی طلب ہر حال میں تمام مسلمانوں پر فرض ہے۔ حقیقت تو یہی ہے کہ حضرت سید محمد مہدی

---

[1] محمود البیان فی احکام القرآن حصہ اول ذکر دوام مطبوعہ

[2] نقلیات میاں عبدالرشید صفحہ ۱۳۹ مطبوعہ

جونپوری علیہ السلام کی تعلیمات خدا کے عشق اور محبت اور طلب دیدار خدا کے محور پر گردش کرتی نظر آتی ہیں۔ جو تخلیق کائنات کا عین منشا ہے۔ جو بندہ اور معبود میں سربستہ راز اور ازلی عہد و پیمان کا نشانِ اعظم ہے۔

میں نے پوری دیانت و صداقت کے ساتھ بے کم و کاست ایک مؤرخ اور تذکرہ نگار کا فرض ممکن حد تک ادا کر دیا ہے اور حضرت سید محمد جونپوری مہدی موعودؑ کی زندگی اور آپکی پاکیزہ تعلیمات کو پیش کرنے میں بڑی عرق ریزی سے کام لیا ہے۔ حوالاجات کے پیش کرنے اور مطالعہ کتب میں جو جانفشانی اور پریشانیاں اٹھانی پڑی ہیں وہ ایک محقق پر واضح ہے۔

ہر چند کہ آپکی سوانح اور پاکیزہ تعلیمات کا موضوع ایک بحر بیکراں ہے، اس پر جتنا بھی لکھا جائے وہ کم ہے۔ لیکن یہ کتاب اس سے زیادہ کی متحمل نہیں ہوسکتی ہے۔ خاص کر اس موضوع پر محققانہ انداز میں سیکڑوں صفحات پر مشتمل ایک کتاب کی ضرورت ہے۔

اور حقیقت تو یہ ہے کہ مجھ جیسے لوگ جو گناہوں میں ڈوبے ہوئے بے عمل اور بے سہارا ہیں خاندانِ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم، سیدنا امامنا مہدی موعودؑ اور خاصانِ خدا سے دلی عقیدت اور محبت انکا نقش قدم ہی ایک عظیم پناہ گاہ ان کا قلعہ اور آخرت کا بے ریا توشہ ہے۔ کیونکہ محبت ایک قلبی فعل ہے جس کا تعلق اعضاء و جوارح سے نہیں ہے۔ ایک عارف کامل نے خوب کہا ہے ؎

شنیدم کہ در روزِ امید و بیم ... بداں را بہ نیکاں بہ بخشد کریم۔

ترجمہ: میرے کانوں میں ہاتف غیبی کی بار بار یہ آواز آئی ہے کہ میدانِ حشر جو خوف و رجا کا مقام ہے گناہگاروں کو ان باخدا ہستیوں کے ادب و احترام عقیدت و محبت کے طفیل میں بخش دیں گے۔

## حضرت شیخ صدر الدّین ثابت مداریؒ

حضرت شیخ صدر الدین ثابت مداریؒ جونپور کے رہنے والے۔ اور خلیفہ حضرت زندہ شاہ قطب المدار کے تھے۔ کہتے ہیں کہ حضرت زندہ شاہ قطب المدار شاہ بدیع الدین جب جونپور تشریف لائے تو سب سے پہلے حضرت شیخ صدر الدین ہی آپ کے حلقۂ ارادت میں آئے اور بزرگ ہوئے۔ اور جب تک حضرت قطب شاہ مدارؒ جونپور میں رہے۔ آپ کی خدمت میں حاضر رہے اور بہت زیادہ نعمت مداریہ حاصل فرمایا۔ شیخ علوم صوری و معنوی میں اونچا مرتبہ رکھتے تھے۔ جون پور سے رخصت ہونے کے وقت حضرت قطب المدارؒ نے فرمایا کہ صدر الدین تیرا ظاہرہ مسلک ملامتی رہے گا۔ مگر تو حقیقت کا آئینہ ہوگا۔ تو دیوانہ و پاگل ہوکر زندگی بھر پھرتا رہے گا۔ اور تو مخلوق خدا کی طرح سلنے والا لباس نہ پہنے گا۔ یہاں تک کہ آپ نے تا زندگی اسی طرح جنگل و بیابان میں بسر کیا۔ حتی کہ آپ کا وقت آخر آپہونچا۔ اور آپ جونپور آئے۔ اور گنبد حضرت قطب المدار میں وصال فرمایا۔ اور اندر چہار دیواری دکھن جانب دفن ہوئے۔ آپ عہد سلطنت ابراہیم شاہ شرقی میں گذرے ہیں۔ مگر وفات حسین شاہ کے عہد میں ہوئی۔ [1]

## حضرت شیخ سلطان محمودؒ

حضرت شیخ سلطان محمودؒ حضرت شیخ عثمانی کی اولاد میں تھے۔ آپ کے والد بزرگوار مفتی شیخ حمزہ مضافات ماژندران سے ہندوستان تشریف لائے اور قصبہ ردّ دولی میں قیام فرمایا۔ اور وہیں سلطان محمود پیدا ہوئے۔ جب سن شعور کو پہونچے تو اپنے بڑے بھائی ملا محمد افضل استاد الملک کے ہمراہ جونپور تشریف لائے اور محلہ سپاہ میں قیام فرمایا اور دختر حضرت مبارک خیر محمدؒ کا سے آپ کا عقد ہوا۔ علوم ظاہری اپنے

---

[1] تجلی نور اول صـ۶۲ فارسی۔ بحر ذخار قلمی۔

بھائی ملا استاد الملک سے حاصل فرمایا۔ چوں کہ طبیعت فقر آشنا تھی اور دل آپ کا اللہ کی یاد اور اس کے منشار سے آگاہ تھا۔ لہذا اپنے خسر حضرت شیخ مبارک خیر محمدیؒ سے مرید ہوئے اور ریاضات باطنی حاصل کر کے منازل سلوک طے فرمائی۔ حضرت سید میر علی عاشقان سرائمیری سے آپ نے بہت زیادہ فیض حاصل فرمایا ہے اور بہت خلق خدا آپ کی گرویدہ تھی۔ اور برابر آپ سے کرامت بھی ظہور میں آئی۔ تاریخ وفات دریافت نہ ہوسکی۔ مزار محلہ چاچک پور شہر جون پور میں ہے۔ اولاد آپ کی دائرہ شاہ اجمل الہ آباد و قصبہ کوڑا جہان آباد میں آباد ہے۔ آپ شرقی دور میں گذرے ہیں۔[۱]

## حضرت شاہ نعیمؒ

حضرت شاہ نعیم کے والد بزرگوار جونپور کے قاضی تھے۔ بعد وصال پدر بامید میراث قضا، کہرام ملک پنجاب بخدمت حضرت میران سید بھیکہ گئے۔ جو اس زمانہ میں اللہ کا بھید جاننے والے بہت بڑے بزرگ تھے۔ آپ نے ان کے روبرو تمنا قاضی جونپور ہونے کی ظاہر فرمائی۔ آپ نے جواب میں فرمایا کہ عہدۂ قضا فانی ہے اس کی کوئی قدر و قیمت خدا کے یہاں نہیں ہے۔ فکر باقی رہیگی۔ اسی وقت آپ کو کشش جاذب حقیقی پیدا ہوئی اور تمام مال و اسباب دنیاوی سے متنفر ہوئے۔ اور آپ کے مرید ہوئے۔ بالآخر صاحب معرفت ہوئے۔ آپ نعرۂ سوزناک لگایا کرتے تھے اور دل سے درد بھری ہوئی آہ نکلتی تھی۔ تازندگی خدمت پیر میں حاضر رہے اور فیض صحبت پیر سے بہت زیادہ نعمت باطنی و فیض حاصل فرمایا اپنے پیر کی وفات کے بعد جونپور واپس ہوئے اور بعد وفات ٹیلہ پکھی خاص حوض پر دفن ہوئے۔ قبر پختہ ہنوز موجود ہے اور حضرت طاہر تیزرو کے مزار کے اُتر میں چند قدم کے فاصلہ پر آپ کا مزار ہے۔ سال وفات آپ کا معلوم نہ ہوسکا۔[۲]

## حضرت قاضی نصیرالدین افگندیؒ

حضرت قاضی نصیرالدین افگندیؒ

---

[۱] تجلی نور اول ص۸۰ فارسی قلمی بحر ذخار۔ گنج ارشدی فارسی قلمی [۲] تجلی نور اول ص۸۳ خزینۃ الاصفیاء، بحر ذخار قلمی

مرد دانشمند درویش صفت وفاضل وقت قوم شیخ تھے۔ اولاً دہلی آئے۔ گردش زمانہ امیر تیمور دہلی سے جون پور تشریف لائے۔ حضرت قاضی عبدالمقتدر دہلوی نے بہت نوازش فرمائی اور بہت شفقت فرمایا۔ اور علوم ظاہری کی تعلیم دیا کہ حضرت نصیرالدین آپ کے شاگردوں میں قاضی اور مشہور زمانہ ہوئے۔ حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدین نے جب حواشی کافیہ لکھا تو آپ قاضی نصیرالدین کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ اگر یہ حواشی قابل درس ہوں تو قبول فرمائیے۔ بعد بحث ومباحثہ فرمایا کہ یہ کتاب اچھی لکھی گئی ہے اور قابل درس ہے۔ آپ نے علم وفضل صوری وعلوم باطنی حاصل فرمایا۔ اور بہت زیادہ فیض وکمالات روحانی سے سرفراز ہوئے اور اکثر خانوادوں سے آپ کو نسبت درست حاصل تھی۔ شروع میں بعہد ملک الشرق قاضی جونپور تھے۔ اور بادشاہ کی نظر عنایت بہت زیادہ تھی۔ بالآخر نمائش دنیا سے آپ کو نفرت ہوئی اور حجرہ میں بیٹھے تو باہر نہ آئے۔ اس وجہ سے آپ کو گنبدی بھی کہتے ہیں۔ بجز "تصفیہ قلب" و اشغال باطنی"، یا درس و تدریس علوم دینیات دوسرا کام نہ تھا۔ آپ بجز فقر وفاقہ اور کوئی اسباب دنیاوی نہ رکھتے تھے اور دنیا کی طرف التفات نہ فرماتے۔ اور نہ آپ کو حرص وطمع دنیا کی تھی حتیٰ کہ طالب علمان ومریدان زنجیر حجرہ ہلاتے مگر آپ ضعف فقر وفاقہ کی وجہ سے اٹھ نہ پاتے تھے۔ آپ کی تصنیفات نے شہرت نہ پائی۔ شاید بوجہ غلبہ اشغال باطنی اس کا موقعہ نہ ملا۔ وصال آپکا ۳ر صفر ۸۲۷ھ مطابق ۱۴۲۳ء بعہد حکومت ابراہیم شاہ شرقی ہوئی۔ اور حجرہ میں دفن ہوئے۔ مزار محلہ چاچکپور ریلوے کراسنگ کے پورب قبر پختہ موجود ہے مگر گنبد و حجرہ گر کر مسمار ہو گیا۔ اور ایک اینٹوں کے ڈھیر کے سوا اور کچھ نہیں ہے۔

اہل جونپور نے آپکی کوئی قدر نہ کی اور اتنے عظیم محسن دین کو فراموش کر دیا ہے۔ اس وقت خود رو درختاں اور کانٹے دار ہنیس کی جھاڑی ہے۔

آپ کے دکھن میں ۱۵۰ قدم کے فاصلے پر قاضی نظام الدین گیلانیؒ کا مزار ہے۔
جن کا تذکرہ گذشتہ اوراق میں آچکا ہے۔ [۱]

## جنوبی ہند میں اسلام کی اشاعت

جنوبی ہند میں اسلامی تحریک کا آغاز آٹھویں صدی عیسوی سے

ملتا ہے۔ کہ چند مسلمان جنکو موپلا قوم اپنا بزرگ مانتی ہے ملک عراق سے آئے اور اس ملک کے جنوبی حصہ پر آباد ہوگئے۔ گرم مسالوں اور ہاتھی دانت اور جواہرات وغیرہ کی تجارت سیکڑوں برس سے ہندوستان اور یورپ کے درمیان عربوں اور ایرانیوں کے ذریعہ سے جاری تھی۔ اس لئے اسلام کا اثر جنوبی ہند کے مغربی ساحل پر برابر ہوتا رہا۔ باہر کے مسلمانوں کی کثرت آمد و رفت سے مغربی ساحل ہند کے تجارتی شہروں کی آبادی خلط ملط ہوگئی آدھے ہندو آدھے عرب اور آدھے ایرانی ہوگئے۔

یہ بات حقیقت ہے کہ مسلمان تاجروں اور ہندو راجاؤں میں دوستی ہوگئی تھی۔ اور والیان ملک نے تجارت کا بازار گرم رکھنے کے خیال سے اور ملک کی ترقی کے پیش نظر جو مسلمان سوداگروں کے بود و باش کا نتیجہ تھی۔ مسلمانوں کو اپنی حفاظت میں لے لیا تھا۔ اور انھوں نے ان کے مذہبی معاملات اور عقائد میں کسی قسم کی مزاحمت نہ کی جو مسلمانوں نے تبلیغ اسلام کے سلسلہ میں اختیار کیا تھا۔ اس لئے تعلقات ہندوؤں اور مسلمانوں کے بے حد خوشگوار تھے۔

تحفۃ المجاہدین میں ہے کہ قدیم زمانہ میں ملآبار کے مسلمان نہایت ہی امن و عافیت سے رہتے تھے۔ جسکی وجہ یہ تھی کہ وہ اس ملک کے باشندوں کے ساتھ کسی قسم کی زیادتی نہ کرتے نہایت سچائی و ایمانداری اور خدا پرستانہ زندگی بسر کرتے تھے۔ اور ہندوؤں کے قدیم مذہبی رسم و رواج کا پاس و لحاظ انھوں نے

---

[۱] تجلی نور دوئم صفحہ ۳۲،۳۱ فارسی قلمی

ہمیشہ رکھا۔ چونکہ ملآبار کے مسلمانوں میں کوئی امیر ایسا نہ تھا جسکو مسلمانوں پر حکومت کرنے کیلئے کافی قوت اور قدرت حاصل ہوتی۔ اس لئے کہ اہل اسلام بت پرست سرداروں کے محکوم تھے جو نہایت دیانتداری سے مسلمانوں کی جان و مال کی حفاظت کرتے تھے۔ اُن کے ساتھ عدل و انصاف روا رکھتے تھے۔ اور انکو ایسے حقوق دیتے تھے جن سے مسلمانوں کو نفع پہونچتا تھا۔ اگر کوئی مسلمان اپنی خطا او رقصور سے قابل سزا ہوا تو یہ دوسری بات ہے۔ ورنہ بحیثیت مجموعی ملآبار کے ہندو سرداروں کا برتاؤ مسلمانوں کے ساتھ عزت و حرمت کا رہا ہے۔ کیونکہ اُن کے ملک میں زیادہ شہروں کا آباد ہو جانا اور ترقی ان ہی مسلمان تاجروں کی بود و باش کا نتیجہ تھی۔ نائر قوم کے لوگ اپنے ہم قوموں سے جو بت پرستی چھوڑ کر مسلمان ہو جاتے تھے مزاحمت نہیں کرتے تھے۔ اور نہ ان کو دھمکیاں دیکر ڈراتے تھے۔ بلکہ وہ اُن کے ساتھ ایسے ہی عزت و سلوک سے پیش آتے تھے جیسے دیگر مسلمانوں کے ساتھ انکا برتاؤ ہے۔ خواہ کوئی نومسلم کتنی ہی پچھڑی ذات کا مسلمان ہوا ہو۔ [1]

## حضرت شیخ ملا عبدالملک عادلؒ

حضرت ملا شیخ عبدالملک عادل شیخ فاروقی سلسلہ نسب آپ کا حضرت سلطان التارکین ابراہیم بن ادہم بلخیؒ تک پہونچتا ہے۔ آپ ممتاز شاگردان حضرت ملک العلماء سے تھے۔ آپ کے والد نواب عماد الملک وزیر سلاطین شرقیہ تھے۔ حضرت ملا عادل جونپور میں پیدا ہوئے۔ آپ مرد ذہین و ذکی تھے۔ جب سن شعور کو پہونچے تو ملک العلماء قاضی شہاب الدین نے بہ خواہش خود تربیت و تعلیم دی۔ اور تھوڑے عرصہ میں آپ کو ابتدا سے انتہا تک پہونچایا۔ اور آپ اعظم العلماء و افضل الفضلاء کے خطاب سے نوازے گئے۔

---

[1] تحفۃ المجاہدین ص۱۰، ۱۱، ص۱۰۳، ص۲۰، ترجمہ ایم۔ جے رولنڈسن مطبوعہ لندن ۱۸۳۳ء پریچنگ آف اسلام مسٹر آرنلڈ اردو ترجمہ دعوت اسلام محمد عنایت اللہ دہلوی ص۲۱۴۔

کہتے ہیں کہ ملا عادل نے اٹھارہ سال کی عمر میں جملہ علوم معقول و منقول، فروع و اصول کی تکمیل فرمائی۔ ایک روز آپ نے شرح ہندی کا حاشیہ لکھکر حضرت ملک العلمار کی خدمت میں پیش کیا جو آپ کے حاشیہ سے بہت ملتا جلتا تھا۔ دیکھ کر فرمایا کہ علم قاضی در سینہ عادل آیا۔ اس روز سے زیادہ قربت پائی اور کام درس تدریس و عہدۂ قضا آپ کے سپرد کیا گیا۔ جس کی وجہ سے آپ کے علم و فضل کا شہرہ بہت بلند ہوا۔

تزکیۂ نفس میں حضرت مخدوم رکن الدین سہروردیؒ جن کا مزار مبارک اندرون مسجد حضرت دیوان شاہ کبیر سہروردیؒ ہے۔ سے آپ نے بہت فیض باطنی پایا۔ ایک روز بحکم قاضی شہاب الدین در بیان توحید داد آںجو د صوفیہ حضرت مخدوم رکن الدین جونپوری کی خدمت میں آئے۔ کہ دفعتاً آپ کی باطنی توجہ سے عجب حالت طاری ہوئی بے اختیار حضرت مخدوم رکن الدین کی خدمت میں حاضر ہو کر مرید ہوئے۔ اور علوم باطنی کی تکمیل فرمائی۔ عہد سلطنت سکندر لودی میں بتاریخ ۱۲ ربیع الاول ۸۹۶ھ مطابق ۱۴۹۱ء میں وصال ہوا۔ مزار مبارک محلہ کٹگھرہ شہر جونپور اندر باغ کہنہ جو اب فیض باغ کے نام سے مشہور ہے۔ آپ اپنے بزرگوں کی قبرستان میں دفن ہوئے۔ مزار پر عالیشان گنبد تھا جو گر گیا۔ [۱]

## حضرت ملا علاؤ الدین عطاء الملکؒ

حضرت ملا علاؤ الدین عطاء الملک برادر ملا عبد الملک عادل

اور پسر خورد نواب عماد الملک وزیر سلاطین شرقیہ تھے۔ تمام علوم کی تکمیل حضرت قاضی شہاب الدین ملک العلمار سے کیا۔ اور قاضی صاحب کے ممتاز شاگردوں میں شمار ہونے لگے۔ ملا عطاء الملک نے کتاب کافیہ جس کا مضمون سخت عام فہم آپ کو نظر

---

[۱] تجلی نور دوئم ص ۳۸۰۳۷ فارسی قلمی

نہ آیا۔ اس وجہ سے بپاس خاطر قاضی شہاب الدین شرح ہندی بر کافیہ لکھا جس کے دیباچہ میں شرح کا تذکرہ ہے۔ ملا عطار الملک نے شروع سے آخر تک شرح ہندی ملک العلمار کی پڑھا۔ اس زمانہ میں آپ کا ذہن بہت تیز تھا۔ ہر مشکل مضامین کو بہت غور و فکر سے حل کیا جو کہ استاد کی شفقت اور محبت کا اصلی سبب تھا۔ بالآخر آپ نے خود بہت کوشش اور تحقیق سے حاشیہ بر شرح ہندی لکھا۔ شروع دیباچہ اس کا الحمد للہ الذی انعم علینا بنعمۃ العظام ہے۔

آپ کا مزار پُرانوار در باغ کہنہ جس کو اب فیض باغ کہتے ہیں محلہ کنگھرہ شہر جون پور ہے۔ تاریخ سال وفات معلوم نہ ہو سکا۔ [۱]

## حضرت مولانا الہداد چشتی جونپوریؒ

حضرت مولانا الہداد چشتی چشتی بن عبد اللہ حنفی جونپوریؒ۔ آپ سلطان سکندر لودی کے عہد کے جونپور میں علمار کبار اور فقہار زمانہ تھے۔ آپ شاگرد ملا عبد الملک عادل جونپوری کے تھے۔ لیکن تاریخ مشائخ چشت کے مصنف پروفیسر خلیق احمد نظامی نے حضرت مولانا الہداد چشتی کو حضرت ملک العلمار قاضی شہاب الدین دولت آبادی کا شاگرد رشید ہونا لکھا ہے۔ موصوف فرماتے ہیں کہ:

"مولانا الہداد جونپور کے علمار و مشائخ میں ممتاز حیثیت کے مالک تھے۔ قاضی شہاب الدین دولت آبادی کے ارشد تلامذہ میں انکا شمار ہوتا تھا۔ اور جونپور میں حضرت مولانا الہداد کا وہی مقام تھا جو سو سال پہلے ملک العلمار قاضی شہاب الدین دولت آبادی کا تھا۔ اور مولانا عبد اللہ حنفی صاحب بدیع المیزان سے علوم ظاہری کی تکمیل فرمایا۔ علوم عقلی و نقلی میں اپنی مثال آپ خود تھے اور فقہ کے سمندر تھے۔ نحو، فقہ، اصول فقہ وغیرہ میں اپنی نظیر نہیں رکھتے تھے۔ اکثر کتابوں کی جن کے مضامین ادق و

---

[۱] تجلی نور دوئم ص۳۹،۴۰ فارسی، کشف الظنون، گنج ارشدی فارسی قلمی۔

ومشکل تھے، حاشیہ لکھا۔ جن میں سے یہ ہیں۔ شرح[۱] کافیہ در نحو، شرح[۲] ہدایہ در فقہ۔ شرح[۳] بزدوری۔ شرح[۴] مدارک در تفسیر۔ ہرایک کتاب کی عبارت نہایت عمدہ اور نہایت فصیح وبلیغ اور تحقیق کے ساتھ لکھا۔ اور عرصہ تک تمام علوم کا درس دیتے رہے۔ آپ کے علم وفضل کی شہرت ہر چہار طرف ہندوستان میں تھی۔ خانقاہ ومدرسہ

حضرت مولانا الہداد محلہ رضویخاں شہر جون پور میں تھا۔ مگر اب اس کا کوئی نشان باقی نہیں ہے۔ نہ آپ کی اولاد کا پتہ ہے۔ حضرت مخدوم حسن طاہر جو کہ مشائخ جون پور سے ہیں، آپ کے مخلص دوست تھے۔ جس وقت حضرت راجے حامد شاہ مانکپوری رحمۃ اللہ علیہ جونپور تشریف لائے، حضرت حسن طاہر آپ کے مرید ہوئے۔ مولانا الہداد نے بلحاظ پند ونصیحت دوستانہ حضرت حسن طاہر رحمۃ اللہ علیہ سے کہا کہ آپ نے عزت طالبعلمان اور توقیر علم کو برباد کردیا۔ حضرت حسن طاہر نے کہا کہ مولانا امتحان کر کے دیکھئے۔ ایک دن دونوں حضرات ایک ساتھ خدمت میں حضرت سید راجے حامد شاہ مانکپوری چند مسائل مشکل ہدایہ وبزدوری سوچ کر حاضر ہوئے۔ جب یہ لوگ پہنچے تو سید

راجے حامد شاہ ہنسے اور فرمایا۔ آج روز امتحان ہے اور خود بخود حسب عادت حکایت و سرگذشت احوال خود اس طرح شروع کیا کہ تمام مسائل مشکلہ کا جواب ہوگیا۔ مُلا الہداد آپ کی اس کرامت پر فوراً سید راجے حامد شاہ مانکپوریؒ کے مرید ہوئے۔ راجہ سید حامد شاہ مانکپوریؒ کے پڑپوتے راجہ سید مبارک بن راجہ احمد بن راجہ نور کی دوسری شادی حضرت مولانا الہداد کی دختر سے ہوئی تھی، حضرت مولانا الہداد کے تلامذہ میں حضرت بندگی شیخ معروفؒ جنکا مزار مبارک خالص پور میں ہے، بہت ہی مشہور و معروف بزرگ ہیں۔ آپنے تیس سال تک درس و تدریس اور عبادت و ریاضت میں زندگی گذاری ہے۔ کہا جاتا ہے کہ طریقۂ چشتیہ میں مولانا الہدادؒ اور طریقہ قادریہ و شطاریہ میں شیخ محمد بن عبدالعزیز جونپوری نے حاصل کیا تھا۔

وفات آپ کی ۹۲۳ھ مطابق ۱۵۲۵ء بعہد سکندر لودی ہوئی۔ مزار پُرانوار متصل دیوار شمالی و غربی عیدگاہ شہر جون پور ہے۔ قبر پختہ اور اونچی مرجع خلائق ہے۔ [۱]

## حضرت مولانا عبداللہؒ

حضرت مولانا عبداللہ...... مولانا الہداد چشتی جونپوری کے لڑکے تھے اور صلاح و تقویٰ و توکل میں مشہور زمانہ تھے۔ اور اپنے والد کے شاگرد تھے۔ مگر صحبت بہت زیادہ مشہور علماء کی آپ کو حاصل ہوئی۔ کتب متداولہ اور جملہ علوم کا درس نہایت تحقیق و کوشش کے ساتھ دیتے تھے۔ آپ کے اکثر شاگرد بہت مشہور ہوئے۔ جملہ مسائل کلیہ و جزئیہ میں آپ کو کامل دستگاہ حاصل تھی۔ بدیں وجہ علماء و فضلاء

---

[۱] تجلی نور دوئم ص ۳۹، ۴۰ فارسی قلمی، بحر ذخار، خزینۃ الاصفیاء جلد اول ص ۴۱۲۔ سبحۃ المرجان، کشف الظنون، ماثر الاکرام فارسی ص ۱۲۸ اے حلیم J.A.S.P، جلد دوئم مطبوعہ دسمبر ۱۹۶۳ء ص ۹۸، تذکرہ علماء ہند مولوی رحمان علی ص ۲۵، اخبار الاخیار ص ۱۹۲، ۱۹۱، نزہۃ الخواطر عربی۔

میں معزز و محترم تھے۔ بار ہا ملا الہداد نے فرمایا کہ عبداللہ مغز استخوان علم اور الہداد کے ناز کی پونچی ہے۔ حضرت مولانا عبداللہ اپنے دور کے مشاہیر علمار میں سے تھے۔ لودی سلطان کی دعوت پر باپ بیٹے دونوں نے دہلی میں دو نامور عالموں سے سرِ دربار مناظرہ کیا تھا۔ کتاب شرح میزان المنطق آپ کی تصنیف میں یادگار باقی ہے۔ سال وفات معلوم نہ ہوسکا۔ متصل دیوار شمالی عیدگاہ جونپور اپنے والد کے مزار کے داہنے طرف مدفون ہوئے۔ مزار پختہ موجود سے ٹوٹ پھوٹ گذر چکا ہے۔ [۱]

## حضرت ملا شیخ احمد زین زاہدؒ

حضرت ملا شیخ احمد زین زاہدؒ مشائخ جونپور اور شاگرد ملا افضل استاد الملک اور حضرت شیخ معروف کے مرید تھے۔ عالم کامل و فاضل متبحر تھے۔ اکثر علمار نے آپ سے تحصیل علم کر کے فراغ حاصل کیا۔ آپ نے تمام عمر زہد و تقویٰ کے ساتھ گذاری اور شریعت کے بہت پابند اور طریقت میں کامل تھے۔ رسالہ نافع آپ کی تصنیفات سے ہے۔ تمام عمر سوا گھر کے کہیں کھانا نہیں کھایا اور نہ کسی کا نذر و ہدیہ قبول فرمایا۔ آپ کے کھانے میں ایک فلوس کا خرچ تھا۔ اسی ایک فلوس میں کھانے پینے کا سامان ہو جاتا۔ آپ دنیا اور دنیا والوں سے بجز ضرورت واقعی کے کام نہ رکھتے تھے۔ آخر انجام بتاریخ ۵ جمادی الآخر کو انتقال فرمایا۔ مزار پر انوار موضع بروَنہ ضلع جونپور میں ہے۔ [۲]

## حیدر علی اور ٹیپو کے عہد میں تبلیغ اسلام کا ایک منظر

جنوبی ہند میں تبلیغ اسلام کی تاریخ ہمیشہ ایسی سلامت روی کی نہیں رہی جیسی کہ بیان ہوئی ہے لیکن وہاں

---

[۱] تجلی نور دوئم صـ۴۰ فارسی قلمی [۲] تجلی نور دوئم صـ۵۳۔ تاریخ جدولیہ، گنج ارشدی قلمی فارسی۔

کی قدیم تاریخ میں ایسی سختیوں کی نظیر موجود نہیں جو ہندوؤں کو بجبر مسلمان کرنیکے لئے ایسے وقتوں میں کی جاتی تھی جبکہ حیدر علی ۱۷۸۴-۱۷۶۷ء اور ٹیپو سلطان ۱۷۹۹-۱۷۸۲ء کے زمانہ میں مسلمانوں کی سلطنت کو عروج تھا۔ شاید ان بادشاہوں نے کچھ سختیاں کی ہوں لیکن اس میں کوئی شبہہ نہیں کہ قدیم زمانہ میں ادنیٰ قومیں امن وامان اور خوشی سے بکثرت مسلمان ہوئی ہیں۔ اور اب تک یہی حال ہے۔ غرضیکہ ہندو اس کثرت سے مسلمان ہوئے کہ جنوبی ہند کے مشرقی ومغربی ساحل کے نومسلموں میں اپنی قدیم مذہبی باتوں اور ہندووانی رسوم کی طرف میلان پایا جاتا ہے۔ اور سوائے شریف نومسلموں کے انکی وہی کیفیت ہو جاتی ہے جو اس ملک کے اصلی باشندوں کی تھی۔ غیر ملک کے مسلمانوں کے خون کا اثر ان میں بہت کم رہ گیا۔

مغربی ساحل ہند کے اضلاع میں ذاتوں کا امتیاز بہت سخت رہا ہے اس کی صرف ایک مثال بیان کیجاتی ہے۔ ٹرانکور میں بعض ادنیٰ قوم کے آدمیوں کیلئے ضروری ہے کہ برہمن سے چوہتر قدم دور رہیں۔ اس سے قریب آنے کی ہمت نہ کریں۔ اور جب راستہ میں ہوں تو پکارتے چلیں تاکہ اور لوگ ان کے پاس نہ آئیں۔ اس قسم کی مذہبی سختی اور چھوت چھات کے واقعات بکثرت موجود تھے۔ اور یہی وجہ ان نومسلموں کے مسلمان ہونے کی ہیں اور جن کے مسلمان ہونے سے مسلمانوں کی تعداد میں جلد ترقی ہوئی ہے۔ کیونکہ یہ مسلمان ہوکر ذلت اور خواری سے نجات پاکر مسلمانوں کے ساتھ اسلامی مساوات کی زندگی بسر کرتے تھے۔ اور تہذیب وتمدن کے ساتھ خود اور اپنی اولاد کی ترقی کرتے رہے۔

## جزائر مالدیپ میں اسلام

ساحل مالابار ہی سے جزائر مالدیپ ولکادیپ میں اسلام کی اشاعت

ہوئی۔ جہاں اب بالکل مسلمانوں ہی کی آبادی ہے۔ ان جزیروں میں عربی و ایرانی تاجروں کی کوشش سے اسلام پھیلا اور وہاں کے لوگ مسلمان ہوئے۔ ان تاجروں نے ان جزیروں میں آباد ہو کر وہاں کی عورتوں سے شادیاں کرنی شروع کیں اور اپنے مذہب کو پھیلانے کا راستہ صاف کر لیا۔ جزائر مالدیپ و لکادیپ کے پہلے مسلمان بادشاہ یعنی سلطان محمد شنوزادہ کا اسلام لانا ۱۳۰۰ء سنہ میں قیاس کیا جاتا ہے۔ لیکن یہ بھی ممکن ہے کہ اس زمانہ سے تین سو برس قبل مسلمان تاجروں نے اپنے مذہب کو ان جزیروں میں پھیلایا ہو۔ لیکن تبلیغ اسلام کے حالات بہت تفصیل سے معلوم نہیں ہوئے ہیں۔

## شیخ یوسف شمس الدین کا مزار

مالی کے شہر میں جو ان جزائر کا پایۂ تخت ہے۔ شیخ یوسف شمس الدین کا مزار ہے۔ یہ بزرگ ایران کے شہر تبریز کے رہنے والے تھے۔ اور انکی نسبت مشہور ہے کہ جزائر کے سب لوگوں کو انھوں نے مسلمان کیا۔ ان کے مزار کی اب تک بہت تعظیم و تکریم ہوتی ہے۔ اور مزار اور انکا مقبرہ بہت ہی اچھی حالت میں ہے۔ ان کے مزار کے متصل اُن کے ہموطن بھی دفن ہیں جو ان کو تلاش کرتے ہوئے ان جزائر میں پہونچے تھے۔ اور آخر وقت تک یہیں مقیم رہے۔ [۱]

---

[۱] تحفۃ المجاہدین صفحہ ۴۳، اس کتاب کے صفحہ ۶۹ میں اُن ہندوؤں کا ذکر کیا گیا ہے، جو اپنی ذات سے خارج ہو کر بخوشی اسلام قبول کرتے تھے۔ صوبہ مدراس کی رپورٹ مردم شماری سنہ ۱۸۷۱ء مؤلفہ کورنش صفحہ ۱۰۹، ۷۲، ۷۱ مطبوعہ مدراس سنہ ۱۸۷۴ء، ذات کا پیدا ہونا اور ذات کی تاریخ اور اُس کا اثر صفحہ ۳۰ مطبوعہ مدراس سنہ ۱۸۸۷ء۔ دوسری دس سالہ مشنری کانفرنس منعقدہ کلکتہ کی رپورٹ سنہ ۱۸۸۲ء صفحہ ۲۳۸، ۲۳۹، مطبوعہ کلکتہ سنہ ۱۸۸۳ء سفرنامہ ابن بطوطہ جلد ۴ صفحہ ۱۳۸۔ ابن بطوطہ جزائر مالدیپ سنہ ۱۳۴۳ء سے سنہ ۱۳۴۴ء تک مقیم رہا۔ اور اس نے یہاں کے وزیر کی لڑکی سے شادی کی۔ (باقی صفحہ ۲۰۴ پر)

## حضرت مخدوم سید نجم الدین غوث الدہر قلندرؒ

آپ کے والد محترم سید نظام الدینؒ غزنی کے رہنے والے تھے۔ انکا سلسلہ نسب حضرت علی کرم اللہ وجہہ ولایت مآب تک پہونچتا ہے۔ آپ حضرت مخدوم سید جعفر رومی رحؒ سے بیعت تھے جنکا ساری دنیا میں آوازہ بلند تھا۔ اور آپ ہی نے سید نجم الدین کو غوث الدہر کا بلند پایہ خطاب دیا تھا۔ آپ سلسلہ قلندریہ کے بہت ہی باکمال بزرگوں میں گذرے ہیں اور بہت ہی کرامات اور عظیم تصرفات کے مالک تھے۔ آپ ایک عرصہ دراز تک داڑھی مونچھ سے بے نیاز رہے ہیں مگر وصال سے ۱۵ سال قبل داڑھی رکھ لی تھی اور عقد بھی کرلیا تھا۔ آپکی پیشانی پر خطوط نورانی اس طور پر مجتمع تھے کہ جس سے لفظ قطب الاقطاب لکھا ہوا معلوم ہوتا تھا۔ آپ کے کلام میں بڑی گہرائی اور اسرار و رموز ہوتے تھے۔ ایک روز ارشاد فرمایا کہ جو آدمی مرتا ہے تو نہ کہیں سے آتا ہے اور نہ کہیں جاتا ہے۔ یہ بات بہت باریک ہے۔ فرمایا ابلیس علحدہ موجود نہیں۔ ہر شخص کا ابلیس اس کا اندر ہے۔ ؎ٰ

حضرات صوفیہ کرام اپنی زندگی کی قیمت سے آشنا و باخبر تھے۔ خدا نے جو عمر عطا کی ہے اُسکے دنوں کی قیمت کا کوئی اندازہ نہیں کرسکتا ہے اور اہل دنیا

---

(بقیہ حوالہ صفحہ ۲۰۳) یہ وزیر سلطان داؤد کا پوتہ تھا۔ اور سلطان داؤد سلطان احمد شنوزارہ کا پوتہ تھا۔ ابن بطوطہ جلد ۴ صفحہ ۱۵۴۔ جزائر مالدیپ صفحہ ۲۲، ۲۵، ۵۷، ۵۸، ۷۱ مطبوعہ کولمبو ۱۸۸۳ء

جزائر مالدیپ کے باشندوں پر مضمون۔ مصنفہ بنگ اور کرائنڈ جیوگرافیکل سوسائٹی کی کارروائی ۱۸۳۰ء لغایت ۱۸۳۹ء، صفحہ ۲۴۷ مطبوعہ بمبئی ۱۸۴۴ء

پریچنگ آف اسلام مسٹر آرنلڈ اردو ترجمہ دعوت اسلام محمد عنایت اللہ دہلوی صفحہ ۲۱۶-۲۱۷-۲۱۸ مع حاشیہ۔

؎ٰ تجلی نور اول صفحہ ۶۵، تذکرۃ الابرار، بحر ذخار، گنج ارشدی۔

جنھوں نے اپنی پیدائش کے مقصد کو نہیں سمجھا ہے۔ اس کو بے فکری سے ضائع کرتے رہتے ہیں۔ اور رات دن تجارت و تعمیرات کے چکر میں سرگرداں رہتے ہیں۔

جب انسان اپنی ہستی کو فنا کر دیتا ہے تب دیدار الہی میسر آتا ہے۔ اور یہ بڑی گہرائی اور راز کی بات ہے کہ جب انسان اپنے گناہوں کا احساس کر کے روتا ہے تو اُسکی اپنی ذات کی طرف نظر ہوتی ہے۔ اس لئے یہ مقام ہستی ہے جس میں اپنے وجود کا دھیان رہتا ہے اور مقام استغراق وہ مقام ہے جب انسان اپنے اور ماسوا کے وجود سے غافل ہو کر صرف بحر وحدت میں غرق ہو جاتا ہے اور اسی کو واصل بحق کہتے ہیں اور یہی مقام فنا ہے کہ اُس کو مقام ہستی سے مقام استغراق میں پہونچا دیا۔

گذشتہ واقعات کی یاد خودی ہے۔ گذشتہ اور آئندہ کی فکر خدا سے حجاب ہے۔ عارف رومیؒ کا ارشاد ہے ؎

ہست ہشیاری ز یاد ما مضیٰ　　ماضی و مستقبلست پردہ خدا

یعنی گذشتہ باتوں کی یاد سے ہوشیاری پیدا ہوتی ہے۔ تیرا ماضی و مستقبل کو یاد کرنا خدا سے پردہ ہے۔

آتشے برزن بہر دو تا بکے　　پر گرہ باشی ازیں ہر دو چو نے

یعنی ماضی و مستقبل دونوں کو جلا دے، کب تک تو ان دونوں سے نے کی طرح پر گرہ رہے گا۔ گذشتہ اور آئندہ کی یاد کو نرسل کی گرہوں سے تعبیر کیا ہے جو حجاب ہیں۔ بانسری کی جب گرہیں صاف کر دی جاتی ہیں تب وہ بجانے والے کی ہمراز بنتی ہے۔ اسی طرح خدا کے ہمراز بننے کیلئے تمام ماسوا اور خیالات سے اپنے کو پاک وصاف کرنا اور مقام استغراق حاصل کرنا ہوگا۔ کیا خوب عارف رومیؒ نے راز سے پردہ اٹھایا ہے۔ فرماتے ہیں کہ ؎

چوں بطوفِ خود بطوفی مُرتدی　　چوں بخانہ آمدی ہم با خودی

اے خبر ہات از خبر دہِ بے خبر ‏ توبۂ تو از گناہے دیگر ست
راہ فانی گشتہ راہِ دیگر ست ‏ زانکہ ہشیاری گناہِ دیگر ست
اے تو از حالِ گذشتہ توبہ جو ‏ کے کُنی توبہ ازیں توبہ بگو

ترجمہ وتشریح :- جب تک تو خودی کے چکر کے ساتھ طواف کرتا ہے مُرتد ہے۔ اور جب تو خانہ (کعبہ) میں آیا تب بھی خودی میں ہے۔ اے مخاطب تیری خبریں خبر دینے والے سے غیر متعلق ہیں اور تیری توبہ، تیرے گناہ سے بدتر ہے فنا شدہ کا راستہ، دوسرا ہی راستہ ہے کیونکہ ہوشیاری ایک بڑا دوسرا گناہ ہے۔ اے تو ! کہ گذشتہ حالت سے توبہ کرنیوالا ہے۔ بتا تو اس توبہ سے آخر تو کب توبہ کریگا ؟

حقیقت تو یہ ہے کہ خودی کے ساتھ طوافِ کعبہ شرک ہے۔ لیکن سب تو نامحرم ہیں کس سے کہا جائے روپیہ کی افراط ہوئی اور حاجی بننے کے شوق میں سفرِ حج پر روانہ ہو گئے حالانکہ خودی اور ہستی کے ساتھ حج کعبہ کب مفید ہو سکتا ہے۔ یہاں تک کہ جو اپنے ماضی اور مستقبل کی فکر میں سرگرداں ہے وہ واقعات اور مسبب الاسباب کی پاکیزہ ذات سے غافل ہے۔ ایسے شخص سے اپنے گذشتہ واقعات سے توبہ بدتر از توبہ ہے۔ مقام فنا میں انسان سب کچھ فراموش کر دیتا ہے۔ اور جس میں خودی باقی ہے اور اس خودی کی بقا کی حالت میں وہ توبہ کرتا ہے اسکو ایسی توبہ سے توبہ کرنی چاہئے۔ رونا اور دعا کرنا یہ بھی اپنی ہستی اور خودی کا اظہار ہے۔ مقام فنا حاصل کرو تا کہ مجسم روح بن جاؤ جانتے ہو کہ مجرد روح گریہ اور خندہ سے منزہ ہے۔ فنا روح حیوانی کو ہے اور روح مجرد باقی رہنے والی ہے۔

اب ناظرین صوفیہ کرام کے مقام اور مرتبہ کو سمجھیں کہ وہ واصل باللہ فانی اور باقی ہیں اُن کا وہ مقام ہے جو قلم و زبان سے بیان نہیں ہو سکتا ہے۔ کائنات

ارضی میں انھیں تصرفات کے سارے اختیارات خدائی حاصل ہیں بس یوں سمجھیں کہ خاصانِ خدا گو خدا نہیں ہیں لیکن خدا سے جدا بھی نہیں ہیں۔ ان کی شان میں ادنیٰ گستاخی کا تصور ایسا جرم ہے جو ناقابل معافی ہے۔ اس لئے مناسب یہی ہے کہ ان کے مقام و مرتبہ کے متعلق اپنی زبان بند رکھو اور مقام فنا حاصل کرو اپنی ذات اور خودی کو زائل کرو ساری حقیقت تمہارے سامنے آجائیگی۔ خوب فرمایا ہے عارف رومیؒ نے ؎

قیامت شو قیامت را ببیں　　دیدنِ ہر چیز را شرط ست ایں[1]

تم خود قیامت ہو جاؤ قیامت کی حقیقت معلوم ہو جائے گی اور ہر چیز کی حقیقت جاننے کیلئے یہی ایک شرط ہے۔

پھر آگے حضرت عارف رومیؒ نے اپنی بانسری کے ذریعہ رازہائے سربستہ کو اس طرح فاش کیا ہے۔ فرماتے ہیں کہ ؎

سرِّ پنہان ست اندر زیر و بم　　فاش اگر گویم جہاں برہم زنم

آنچہ نے می گوید اندر ایں دُباب　　گر بگویم من جہاں گردد خراب

ترجمہ: بانسری کی بلند و پست آواز یعنی اُتار اور چڑھاؤ میں بڑے ہی اہم اور سربستہ راز پوشیدہ ہیں۔ اگر میں اس پوشیدہ خدائی راز پر سے پردہ اٹھا دوں تو کائنات کا نظام درہم برہم ہو جائے کیونکہ دنیا کا یہ نظام غفلت کے پردے میں چل رہا ہے۔ یہ غافل اور احمق ہیں جنکی وجہ سے اسکی چمک دمک اور رونق ہے۔

اور یہ بانسری اپنی بلند و پست آواز میں جو راز بیان کر رہی ہے اگر میں اسکی تفسیر و تشریح کر دوں اور پوشیدہ اسرار سے پردہ اٹھاؤں تو یہ دنیا تباہ اور

---

[1] مثنوی مولانا رومؒ دفتر اول ص ۲۳۸ تا ۲۳۹، مرتبہ و مترجمہ مع حواشی۔ مولانا قاضی سجاد حسین صاحب۔

برباد ہوجائے اور لوگ اپنی کم عقلی پر سر پیٹنے لگیں۔ غور فرمائیں کہ یہ ظاہر اسم پرستی خودی اور ہستی کی موجودگی میں ریا کے ساتھ یہ عبادت بدنی سے آخرت کی گاڑی نہیں کھینچی جاسکتی ہے۔ خدا کے حصول کیلئے خودی اور اپنی ہستی کی نفی شرط ہے۔

حضرت غوث الدہر کا وصال ۲۰ ر ذی الحجہ بروز بدھ ۸۳۷ھ بزمانہ سلطان ابراہیم شاہ شرقی مالوہ میں ہوا۔ آپ سترہ روز علیل رہے۔ زمانہ علالت میں کسی مرید نے ایک روز عرض کیا کہ ہم چاہتے ہیں کہ حضور ہمیشہ زندہ رہیں۔ آپ نے مراقبہ سے سر اٹھا کر فرمایا۔ کہ ہم کیسے رہ سکتے ہیں ہر وقت تو دوست کے یہاں سے طلبی آتی ہے۔ ہماری موت و زندگی دونوں یکساں ہے جس طرح زندگی میں ہم متصرف ہیں اسی طور پر بعد موت بھی متصرف رہیں گے۔ آپ کی عمر دوسو بیس سال کی ہوئی مزار مبارک صوبہ مالوہ میں قریب گڈھ مانڈو قصبہ نعلچہ یا نالچہ میں متصل گھاٹی نونہرہ ہے جہاں پر سلطان شہاب الدین غوری کا عالیشان محل اور حوض ہے۔ سلطان غیاث الدین خلجی نے آپ کے مزار پر اسی تالاب کے کنارے ایک گنبد تعمیر کرایا ہے۔ تاریخ وفات مولانا عبدالقادر قلندر باسطی جونپوری نے ارشاد فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| والنجم اذا ہوی چوں خواندم زامام | آغاز ندارد ایں کلام و انجام |
| از بہر امام دین غوث الدہر | تاریخ وفات فہم کردند کرام |

آپ کے خلفاء یہ حضرات ہوئے۔

حضرت شیخ حسین جونپوری مصنف رسالہ غوثیہ۔ ان کے حالات نہ تو کسی کتاب میں ہیں اور نہ کسی ذریعہ سے ابتک دریافت ہوسکے۔ ملفوظ سید علی قوام عاشقان میں ہے کہ

حضرت بہاؤ الدین ننھو جونپوری را اجازت سلسلہ قلندریہ بہ ایشاں بود و آنچہ بعضے آں حضرت را بجائے سہروردی سہرپوری

می گویند غلط است کہ شیخ حسین سرہرپوری جونپوری متقدم است
از حضرت نجم الدین غوث الدہر و قبر مبارک او را مالوہ است و اماں
شیخ حسین سہروردی صاحب رسالہ غوثیہ از خلفا سید نجم الدین
قلندر است۔ و مرشد حضرت شیخ بہاؤ الدین نہو و قبر مبارک در
جونپور متصل بلوہ گھاٹ است۔

ترجمہ: حضرت بہاؤ الدین نہو جونپوری کو اجازت سلسلہ قلندریہ حضرت غوث الدہر سے تھی۔ بعض حضرات سہروردی کے بجائے سرہرپوری کہتے ہیں۔ یہ غلط ہے۔ کہ شیخ حسین سرہرپوری جونپوری آپ کے خلیفہ متقدم ہیں۔ اور حضرت نجم الدین غوث الدہر کی قبر مالوہ میں ہے۔ اور شیخ حسین سہروردی مصنف رسالہ غوثیہ خلفا سید نجم الدین قلندر سے ہیں۔ آپکے پیر حضرت شیخ بہاء الدین نہو جونپوری۔ اور آپ کی قبر مبارک جونپور میں متصل بلوہ گھاٹ ہے۔

حضرت مخدوم قطب الدین بینا دل قلندر سرانداز غوثی جونپوری حضرت شیخ من اللہ عرف اڈھن ابن شیخ حضرت بہاؤ الدین جونپوری۔ اور بروایت صاحب اذکار ابرار حضرت شاہ نصیر الدین جونپوری خلیفہ و بہنوئی حضرت قطب الدین بینا دل کو آپ ہی سے ارادت بیعت حاصل تھی۔ [1]

---

[1] اذکار ابرار۔ مناقب قلندریہ۔ تذکرۃ الابرار ص۵۵ و ۵۶۔ ملفوظ سید علی قوام۔

# سلسلۂ قادریہ کاظمیہ کاکوری شریف

اس سلسلہ کے فقرار بڑے جاہ وجلال اور کرّوفر کے مالک ہوئے ہیں لیکن دیگر سلاسل کے خلاف یہ گروہ گمنامی اور بے سروسامانی کی زندگی گذارتا رہا ہے۔ اس لئے انکے مفصل حالات کا نقدان ہے۔ میں نے اس کتاب میں اس پاکیزہ گروہ کے فقرار کی بہت تلاش کی ہے اور جہاں تک ممکن ہوسکا ہے قلمبند کیا ہے۔ اس سلسلہ میں حضرت تقی انور علی قلندر کا مضمون جو قومی آواز مورخہ ۱۲ جنوری ۱۹۸۵ء میں "سلسلہ قادریہ کاظمیہ کاکوری" کے نام سے طبع ہوا ہے یہ بہت ہی عالمانہ فاضلانہ، مؤرخانہ اور قابل استفادہ ہے اس سے اس پاکیزہ گروہ پر کافی روشنی پڑتی ہے۔ اس لئے ہدیۂ ناظرین ہے:۔

جہانباں وجہانگیر وجہاں داد
قلندر کا فسانہ مختصر ہے

سرزمینِ ہند میں سلسلۂ چشتیہ، قادریہ اور نقشبندیہ کو جو شہرت حاصل ہوئی وہ دوسرے سلاسل کو حاصل نہ ہوسکی۔ ان ایک دوسرے میں مخفی نسبت "نوشتہ بماند سیہ بر سفید" کی ہے جنکا فضل تقدم سارے ہندوستان میں اسوقت بھی آب وتاب سے جاری ہے اور اس میں کلام نہیں کہ جو شہرت عام حضرات چشت" کو نصیب ہوئی وہ کسی دوسرے کے حصہ میں نہ آئی۔ نہیں کہا جاسکتا کہ قادریہ سلسلہ نے نقشبندیہ سلسلہ سے اخذ فیض کیا یا نقشبندیہ سلسلہ نے چشتیہ سلسلہ سے یا دونوں سلاسل نے بغیر فضل وتقدم کے ایک دوسرے سے تقدم وتاخر کے اعتبار سے اخذ فیض کیا۔ منازل فنا اور مراتب بقا کے حصول کے لئے مشرب قادریہ رضویہ کو فضیلت ہے۔ اتباع فقہ حنفی اور خدمت حدیث نبویؐ

میں نقشبندیہ کو اور " نغمۂ ہاؤ ہو " نعرۂ مستانہ اور سوزِ دروں میں چشتیہ کو جو فضیلت ہے وہ اہلِ علم سے پوشیدہ نہیں ہے۔ نقشبندیہ کو سماع سے اجتناب کہ " نہ ایں کار می کنم و نہ انکار می کنم " لیکن اس کے قائل کے استفسار پر اس کا اعتراف کہ " چشتیاں خدا را مفت یافتند " قادریہ سے منسلک ہستی کو مریدی لاتخف اَللّٰہُ رَبِّی پر کامل اعتماد اور یقین ان کا یہ حسین امتزاج وحدت کی بیرنگی کی ایسی صحیح منظر کشی کرتا ہے جس سے بہتر نہیں کھینچا جا سکتا۔ تینوں سلسلے افراط و تفریط سے ایسے خالی ہیں جس سے بہتر تصوّر نہیں کیا جا سکتا ہے۔

سلطان الہند حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیریؒ، حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ، حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ، حضرت سلطان نظام الدین اولیاء محبوبِ الٰہیؒ، حضرت شیخ نصیرالدین چراغ دہلویؒ، حضرت خواجہ بندہ نواز گیسو درازؒ اور حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشتؒ کے اسمائے گرامی ہر چھوٹے بڑے کی زبان پر اور ان کا تصرف ہندوستان کے گوشہ گوشہ میں جاری ہے۔ حضرات نقشبندیہ کو چشتیہ سے کم اور قادریہ سے زیادہ ہندوستان میں شہرت ہوئی۔ حضرت خواجہ باقی باللہؒ کے نام سے کون واقف نہیں۔ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانیؒ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ اور حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ، حضرت مرزا مظہر جانِ جاناںؒ اور حضرت شاہ فضلِ رحمان گنج مرادآبادیؒ کے حالات سے اور انکے چشمۂ فیض سے کون سیراب نہیں ہوا، جنکا طرۂ امتیاز عزیمت بالعمل اور خدمت حدیث نبوی تھا۔ اور یہی وہ چیز تھی جس کے سامنے علماء نے سرِ تسلیم خم کیا۔ اور دانشمندوں اور اہلِ علم کے طبقوں نے انکی خاکِ پا کو چشمِ عقیدت کا سرمہ بنایا۔ ان کے ارشادات اور اقوال کو آبِ زر سے لکھا گیا۔ اور ان کے مستند تالیفات کو شہرتِ عام کے مسند پر جگہ دی گئی۔

## سلسلۂ قلندریہ پر ایک نظر

ان تینوں مشہور و معروف سلسلوں کے علاوہ ایک سلسلہ قلندریہ بھی ہے۔ جو بحر وجود و شہود کی گہرائیوں میں غرق، اخفا و کتمان کا شائق مخلوق سے علیحدگی میں گرم رہا۔ اس سلسلہ میں سرگروہ مکہ معظمہ کے ایک گمنام بزرگ عبدالعزیز نام کے تھے۔ ان کو حضرت رسالت مآب صلعم کی خدمت میں حاضری کا شرف حاصل ہوا اور اپنی خدمت و اطاعت سے "قلندر" کے معزز لقب سے سرفراز ہوئے کیا مقام قلندر ہے ملاحظہ فرمائیں ؎

قلندر سایۂ پروردگار است
قلندر محض ذاتِ کردگار است

بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت شیخ عبدالعزیز کو علم برادری کا بھی منصب عطا ہوا تھا۔ آپکے استغراق کا یہ عالم تھا کہ تیس سال سکر و بیہوشی میں گذر گئے۔ شہنشاہ دوعالمؐ نے وفات پائی۔ خلفاء راشدینؓ کا زمانہ مبارک آیا لیکن بادۂ وحدت کے مست کو ہوش نہ آیا وہ اپنے حال میں مست و سرشار اور دنیا و مافیہا سے بے خبر اور بے نیاز ہی رہا۔ جنگ صفین کا زمانہ آیا۔ اور مولائے کائنات حضرت امیر رضی اللہ عنہ کا لشکر ادھر سے گذرا۔ نوج پُرظفر کی آواز کانوں سے ٹکرائی مستی و سرشاری سے چونکے اور جناب امیر رضی اللہ عنہ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوکر دوبارہ بیعت سے سرفراز ہوئے صدہا سال کی عمر پائی لیکن جذب و مستی اور دائمی سرشاری اور سرمستی خمیر سے نہ گئی۔ آخر کار غیبی اشارے سے سیر و سیاحت کرتے ہوئے ملک ہند آئے اور پاک پٹن کے مقام پر ایک سرداب میں داخل ہوکر ہمیشہ کیلئے یادِ حق میں غرق ہو گئے۔

## دربار رسالتؐ سے قلندر کا خطاب

چونکہ حضرت شیخ عبدالعزیز رضی اللہ عنہ کو "دربار رسالتؐ"

سے "قلندر" کا بلند پایہ خطاب ملا تھا۔ اسی کی کارفرمائی تھی کہ اسماء الرجال کی کتابوں میں کہیں ان کا نام نہیں ملتا۔ حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی طویل فہرست میں کہیں پتہ نہیں ہے اور یہی وجہ ہے کہ علمائے ظاہر کو ان کے وجود ہی سے انکار ہے۔ آپ کے شاگرد رشید اور مرید خاص حضرت خضر رومیؒ کھپرا داری تھے جنکی ساری عمر تجرد، گمنامی اور گوشہ نشینی اور ریاضت شاقہ میں گذری۔ انھوں نے بھی اپنے پیرو مرشد کی طرح سیکڑوں سال کی عمر پائی۔ (اس سلسلہ کے بزرگوں کی عمریں طویل ہوتی ہیں) انکی خود فراموشی اور نسبت تجلی کا یہ عالم تھا کہ ایک ایک مراقبہ میں چھ چھ ماہ گذر جاتے۔ گمنامی کے اس حد تک شائق کہ ولادت و وفات تو درکنار کسی کو آپ کے مزار مبارک تک کا علم نہ ہو سکا۔

آپ کے خلیفہ سید نجم الدین غوث الدہر قلندرؒ نے ملک عرب کی سیاحت کر کے مالوہ اور وسط ہند میں قلندری کا ڈنکا بجایا۔ اس وقت کے بادشاہوں کا جلال آپکی نظر کرم کا رہین منت ہے۔ لیکن خول قلندری اپنی جگہ اُسی آن بان اور شان سے اسی طرح جلوہ گر تھی کہ مزار مبارک کا صحیح نشان بھی نہیں ملتا۔ مورخین اور تذکرہ نگار کا بیان ہے کہ مانڈو کے قریب نعلچہ کے تالاب کے کنارے آپکی تربت تھی۔ غیاث الدین خلجی نے اُس پر گنبد تعمیر کرایا۔ سلطان محمود شاہ نے اُس کے چاروں سمت محلات اور باغات نصب کرائے۔ نسبت قلندری کا ظہور ہوا محلات ویران ہوئے باغات خشک ہو گئے۔ اسی درمیان میں خطۂ اودھ کا ایک عقیدت مند سیاح نے بہ ہزار تلاش و کوشش ایک تربت کا سُراغ لگایا جسکی بابت یہ گمان ہوا کہ وہ سید نجم الدین غوث الدہر قلندرؒ کا آستانہ مبارک ہے۔ اس بیچارے مسافر نے دوسرے طالبین ہدایت کے خیال سے ریاست دھار کے ایک اعلیٰ افسر کے ذریعہ مزار کے کنارے پتھر نصب کرانا چاہا۔ تو وہ افسر معزول ہوا۔ اور لوح مزار گم ہو گئی۔

کیا خوب فرمایا ہے ایک عارف کامل نے ؎

قلندر بے زماں بے مکان است
قلندر را نشاں بے نشان است

## شمالی ہند کے قلندری فقراء کا سرسری جائزہ

شمالی ہند کے مغربی حصہ میں

حضرت شاہ بوعلی قلندر پانی پتیؒ نے اور وسط میں حضرت قطب قطب الدین بینائے دل قلندر سرانداز غوثی جونپوریؒ نے قلندری جاہ وجلال کا جلوہ اور تماشہ دکھایا۔ یہ تاریخی حقیقت ہے کہ شاہان دہلی اور شاہان شرقی جونپور ان کے ادنیٰ اشاروں پر سر تسلیم خم کرتے تھے۔ خمول وگمنامی مرشدین عظام کا مسلک اور مشرب تھا۔ حضرت بوعلی قلندرؒ کا نام کس کو معلوم نہیں۔ لیکن یہ مسئلہ آج تک حل نہ ہو سکا کہ آپؒ مدفن پانی پت ہے یا کرنال۔ اور یہی حال بالکل حضرت قطب الدین بینائے دل قلندر جونپوری کا ہے کہ چھ سو سال سے یہ مسئلہ نہ حل ہو سکا کہ آپ کا مزار جیل کے اندر ہے یا باہر حالانکہ میری تحقیق کے لحاظ سے مزار مبارک جیل کے باہر حظیرے کے اندر ہے۔ حضرت قطب الدین قطب بینائے قلندر جونپوریؒ بڑے کروفر اور جاہ وجلال کے قلندری فقراء میں ہوئے ہیں انھوں نے قلندری شراب کو دو آتشہ اور سہ آتشہ کر کے شراب قادری اور بادۂ چشت میں سمو دیا۔ سلسلۂ درویشی پشت در پشت جاری رہا اور خود فراموشی کا سرور غالب تھا۔ قلندریہ سلسلہ کے بہت فقراء جونپور میں آرام فرما ہیں۔ ان جلیل القدر نفوس قدسیہ کے بعد حضرت شاہ مجا قلندر نے لاہرپور شریف ضلع سیتاپور سے۔ حضرت شاہ فتح قلندر نے قلندرپور ضلع اعظم گڈھ سے۔ اور حضرت شاہ نصیر الحق قلندر نے فتح پور قصبہ بنگوں سے اور حضرت شاہ نور قلندر نے شہر پور اکبر پور سے اور حضرت شاہ باسط علی قلندرؒ نے ڈگمرہ شریف ضلع الہ آباد سے فیوض وبرکات کے انوار شمالی ہند میں پھیلائے جن کے حسین امتزاج سے سلسلۂ مشیخت

شروع ہوگیا۔ فقراء کا آستانہ مبارک شاہانِ وقت کے فخر و مباہات کا سبب بنا۔ اُمراء و رؤسا بلا گرداں ہوئے۔ جاگیریں مقرر ہوئیں۔ وظائف جاری ہوئے لیکن سرکار قلندری کا عطا کردہ گمنامی کا لباس نہ اُترنا تھا نہ اترا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ شمالی ہند کے چند اضلاع کے سوا طالبین مولیٰ ان کے اسمائے گرامی سے بھی آشنا نہ ہوئے۔

کہا جاتا ہے کہ فضل و کمال اور شہرت کسی کی میراث نہیں۔ گھرانے میں فخر اسلاف ہستی صرف ایک ہی ہوتی ہے۔ دوسرے اُس کے رسوم و عادات کی صرف تقلید کرتے ہیں اور فیوض و برکات اور عزت و شہرت سے فائدہ اٹھاتے اور انکی بیاضوں کی ورق گردانی کرکے شہرت کے طالب اور نام و نمود کے خواہاں ہوتے ہیں۔ اور جب یہ سلسلہ چل نکلتا ہے تو پھر کئی نسلوں تک ایسا ہی ہوتا ہے جیسا کہ حالات اور واقعات شاہد ہیں۔

## کاکوری شریف کے بزرگوں پر ایک نظر

قصبہ کاکوری جوادھ کا ایک مشہور اور مردم خیز خطہ ہے کے ایک عالی مرتبت اور ریاضت کیش بزرگ اور صاحبِ دل کی اولاد امجاد اس قاعدہ مستمرہ سے مستثنا نظر آتی ہے۔ جنکا نام مبارک حضرت شاہ محمد کاشف چشتی سبز پوش تھا۔ ؎

خوش آغاز و خوش اوقات و خوش انجام — خوش اعمال و محمد کاشفش نام
دلش در سینہ اش جویائے اسرار — زبانش با کلام اللہ گفتار

آپ محمد بن حنفیہ بن جناب امیر کرم اللہ وجہہ کی اولاد میں تھے۔ ان کا سلسلہ نسب ۳۰ واسطوں سے جناب امیر رضی اللہ عنہ تک پہنچتا ہے وہ عابد شب زندہ دار پرہیزگار زاہد وجیہہ و شجاع تھے۔ ایک عرصہ تک فوج میں ملازم رہے پھر جذبہ عنایت الٰہی غالب ہوا اور گوشہ نشینی اختیار کی۔ جس زمانہ میں شاہ عالم ثانی بادشاہ

دہلی الہ آباد کو دارالسرور بنا کر ایسٹ انڈیا کمپنی کے سایۂ عاطفت میں دادِ عیش و نشاط دے رہے تھے۔ حضرت شاہ محمد کاشف بھی گنگا جمنا کے سنگم پر چلہ کش تھے۔ ان کے توکل اور سیف زبانی کا شہرہ سنکر بادشاہِ وقت ملاقات کے مشتاق ہوئے۔ لیکن قطب ولایت نے اپنی جگہ سے جنبش نہ کی۔ بادشاہ بہت دیر تک کٹی کے دروازہ پر کھڑے رہے۔ باریابی کی اجازت نہ ملی۔ ارشاد ہوا کہ بادشاہ کو مجھ سے کیا کام۔ میں سپاہی ہوں فقیر نہیں۔ میرے ہتھیار میرے پاس ہیں مجھے فقیری و درویشی سے کیا واسطہ ہے۔ شاہ عالم مایوس ہوکر واپس ہوگئے۔ اور آپ بھی بستر اُٹھا کر کاکوری چلے آئے اور بقیہ عمر یادِ حق میں بسر کی۔ آپ کے فضل و کمالات کی اس جگہ گنجائش نہیں لیکن ان کی سب سے بڑی کرامت یہی کیا کم ہے کہ انکی اولاد در اولاد میں ایسی فخرِ اسلاف ہستیاں پیدا ہوئیں۔ جن میں سے ہر ایک علم و فضل میں کامل، ریاضت و مجاہدات اور الفقر و فخری کی لازوال دولت سے سرشار تھی۔ جنکی خوش اخلاقی، شیریں مقالی اور سحر طرازی پر روشن ضمیروں نے جان و دل صدقے کئے اور عقیدت مندوں نے ان کے قدموں کی خاک کو آنکھوں کا سُرمہ بنایا۔

اسی خانوادۂ منزلت کے نورِ نظر حضرت محمد کاظم قلندرؒ تھے۔ جو جادۂ قلندریت پر گامزن ہوئے۔ رشد و ہدایت، زہد و عبادت، معرفت اور خدا شناسی آسمان پر آفتاب و ماہتاب بن کر چمکے۔ خمول و گمنامی کو اپنا شعار اور فقر و درویشی کو اپنا لباس بنایا۔ مخلوقِ خدا سے کنارہ کش ہوئے۔ والد بزرگوار نے صاحبزادہ گرامی قدر کے قلب و نظر کے تقاضوں کو محسوس کر کے فوج میں داخل کر دیا تو تلواروں کی جھنکار، تیروں کی بوچھار اور خنجروں کی چمک دمک نے بر داشتہ خاطری کے مزید اسباب فراہم کر دیئے۔ تیر و تبر کے سایہ میں سکون اور یکسوئی کی تلاش ایک ناممکن بات تھی۔ رشتہ داروں نے روکا۔ احباب نے سمجھایا۔ افسران نے منع کیا۔ لیکن گمنامی اور بر داشتہ خاطری رنگ جما چکی تھی۔ طالب و مطلوب

کیلئے بیقرار ہو رہا تھا۔ پاپیادہ منزل اور مطلوب حقیقی کی تلاش میں نکل کھڑے ہوئے۔ ڈھونڈنے سے کیا نہیں ملتا۔ چلتے چلتے اسی ہستی کے روبرو پہونچ گئے جو زندگی کا ماحصل تھی۔ اس بزرگ ہستی کا اسم گرامی حضرت شاہ باسط علی قلندرؒ تھا۔ جو الہ آباد شہر سے ۲۰ میل دور موضع ونگڑھ ایک ویران اور سنسان جگہ کو اپنا مسکن اور گمنامی کو اپنا شعار بنائے ہوئے تھی۔ بس پھر کیا تھا مطلوب طالب کا منتظر اور طالب مطلوب کا جویا تھا۔ طالب کا دل اظہار مدعا سے قاصر تھا لیکن مطلوب کی نظروں سے اسکی کیفیت پوشیدہ نہ تھی۔ نسبت قلندری کی مخفی شان آناً فاناً اثر انداز ہوئی اور طالب صادق کو سب کچھ پڑھا گئی۔ مکتب عشق میں نام لکھا کر بلا چون وچرا روحانی استاد اور مرشد کی شاگردی اختیار کرلی۔

دوسرے روز سلسلہ عالیہ قادریہ میں منسلک ہوگئے۔ دس برس کامل ریاضت ومجاہدات شاقہ کرکے منازل سلوک کی دشوار گذار گھاٹیاں مرشد کامل کی توجہ سے پار کیں۔ عالم غیب سے صاحب سر۔ پیر ومرشد کے حضور سے عارف باللہ اور حضرت شیخ نصیر الدین چراغ دہلوی کی روحانیت سے نصیر الدین جیسے خطابات سے نوازے گئے۔ والد ماجد اور حضرت پیر ومرشد کے اصرار وحکم وبشارت پر کہ:

"اولاد عارف باللہ ہمچو اولادا مین خواہد شد" رشتۂ ازدواج میں منسلک ہوگئے۔ اور حضرت پیر ومرشد کی جانب سے وطن میں جو الحاد وزندقہ سے بھرا ہوا تھا ایک مصلح اعظم کی حیثیت سے یہ فرما کر مامور کیے گئے ؎

زمین تو شود عالم نمازی ہمہ اطفال بگذارند بازی
زشہر لکھنؤ تا جملہ اطراف کنند آئینۂ باطن ہمہ صاف
تو بستانی زکفاراں خراجے دہی شرع محمدؐ را رواجے
ترا بگذیدا یزد بہر ارشاد برد در مسکن آبا واجداد

حضرت پیر ومرشد کا یہ فرمان مبارک لیکر آپ کاکوری آئے اور اپنے آبائی باغ کے ایک

گوشے میں ایک خاص حجرہ بنا کر رہنے لگے۔ قلندریہ سلسلہ کے حامل کی گوشہ نشینی کے باوجود اطراف و جوانب اور دیار و امصار میں دھوم مچ گئی۔ عوام و خواص کا ہجوم ہونے لگا۔ امرا، و رؤسار خدمت اقدس میں حاضر ہوئے۔ وزیر سلطنت معتقد ہوئے۔ اور گاؤں کی معافی و جاگیرات کا فرمان جاری ہوا۔ یہ لوازمات اور رنگ دیکھکر گمنامی اور الفقر و فخری کی رگِ حمیت پھڑک اٹھی۔ بارگاہ الٰہی میں عرض پرداز ہوتے۔ کہ امرار، وزرار اور رؤسار کی عقیدت میری طرف سے زائل ہو جائے۔ اور یکسوئی میں فرق نہ آئے۔

حضرت شاہ محمد کاظم قلندر المتوفی ۱۲۲۱ھ مطابق ۱۸۰۶ء نے اپنے بزرگوں سے زیادہ شہرت پائی۔ وہ علم تصوف میں اعلیٰ دستگاہ رکھتے تھے۔ اور شعر و سخن میں بہت ہی بلند پایہ تھے۔ فارسی اور اردو دونوں زبانوں میں اشعار کہتے تھے۔

حقیقت تو یہ ہے کہ صوفیانہ شاعری میں حضرت شاہ نیاز احمد بریلویؒ کے سوا تمام شمالی ہند میں اسرار و رموز اور تصوف کے معانی و نکات کو وضاحت کے ساتھ پیش کرنے والا کوئی پیدا نہیں ہوا ہے۔

اس میں شک نہیں کہ حضرت شاہ حیدر علی قلندرؒ اور حضرت شاہ تقی علی قلندرؒ نے اپنے عالی مرتبت والد کی عظمت اور شہرت کو باقی رکھا۔ اور کسب فضائل و کمالات میں اپنے والد سے بڑھکر نام پایا۔ حضرت شاہ حیدر علی قلندرؒ کے صاحبزادے اور شاہ تقی علی قلندرؒ کے بھتیجے اور شاگرد شاہ علی اکبر قلندرؒ نے بھی اسی طریقہ کو اختیار کیا۔ شاہ علی اکبرؒ کے صاحبزادہ حضرت حافظ شاہ علی انور قلندرؒ کو اپنے اساتذہ اور اسلاف کرام سے زائد رجوعات نصیب ہوئی۔ اور علم تصوف، سیر اور تاریخ میں انکی تالیفات متقدمین کے ہم پلہ ثابت ہوئیں۔ حضرت شاہ انور علی قلندر کے خلف و شاگرد حضرت مولانا شاہ حبیب حیدر قلندر نے وضع آبائی کو اس خوبی سے نبایا کہ حاشیہ نشین اپنے ذی مرتبت والد کو بھول گئے۔ غرضیکہ کاکوری شریف کے تمام بزرگوں نے اسلاف

کرام کے مرتب کردہ اصولوں کی پوری پیروی کی۔ اور دیانت وصداقت، زہد و تقویٰ اور اپنے کردار وعمل اور خصائل حمیدہ اور اوصاف پسندیدہ کی بدولت مرجع خلائق ہوئے۔

اس میں شک نہیں کہ کاکوری شریف کے قلندریہ بزرگوں نے ازابتدا تا انتہا قلندریت کے وقار کو قائم رکھا اور تصنیف وتالیف کا طریقہ یہاں ہمیشہ قائم رہا اور بہت سے لوگ صاحب تصانیف کثیرہ ہوئے ہیں اور اپنی تصانیف میں حقائق ومعارف اور اسرار ورموز سے بحث کی ہے اور جو کچھ بھی کہا ہے وہ پردے کے پیچھے سے نہیں ہے۔ ان کا ابتدا سے اصل موضوع تصوف رہا ہے۔ انھوں نے اپنی قوت کمالیہ اور تصرف سے تشنگان وادیٔ حق کیلئے زمین شور سے ایسے ایسے سرچشمے اُبال دیئے جو علیٰ قدر مراتب ہر فرقہ اور طبقہ کیلئے سود مند تھے۔ [۱]

## حضرت قطب الدین قطب بینا دل قلندر سر انداز غوثی رحمۃ اللہ علیہ

آپ نسباً فاروقی ہیں۔ آپ کی ہمشیرہ صاحبہ عباسی خاندان کے ایک بزرگ حضرت شاہ نصیر الحق قلندرؒ سے منسوب ہوئیں۔ اور حضرت قطب بینا دل قلندرؒ اور حضرت نصیر الحق قلندرؒ میں برادر نسبتی کا بھی رشتہ تھا۔ اور حضرت قطب صاحبؒ کے اجل خلفاء میں تھے۔ حضرت شاہ نصیر الحق قلندرؒ کے صاحبزادے حضرت شاہ نور الحق قلندرؒ بھی حضرت قطب بینا دل کے خلفاء میں تھے۔ بعد کو ہمایوں بادشاہ بھی حضرت شاہ نور الحق قلندرؒ کے حلقۂ ارادت میں شامل ہو گیا۔

حضرت شیخ جنید بن شیخ بایزید شیخ سدؒ بخیال سیر ہندوستان مع اپنے اہل وعیال مدینہ منورہ سے روانہ ہوئے اور اثنائے راہ میں انتقال ہو گیا۔

---

[۱] بشکریہ قومی آواز مورخہ ۱۲ جنوری ۱۹۸۵ء صد ۳-۴

حضرت جہانگیر بن شیخ جنید سب کو ہمراہ لیکر بغداد پہونچے اور وہاں قیام کیا پھر حضرت شیخ منور بن شیخ محمد بن شیخ طاہر بن شیخ جہانگیرؒ اجمیر شریف تشریف لائے پھر

آستانہ مبارک حضرت قطب اللہ بن قطب بینائے دل قلندرؒ شیخپور جونپور ص ۱۴۳

شیخ موسیٰ وہاں سے ہوتے ہوئے دہلی آئے۔ اور شاہ وقت کے اصرار سے وہاں مقیم ہوئے۔ اس کے بعد علاؤالدین شیخ الاسلام جو درویش کامل اور عالم و فاضل تھے جونپور آئے اور موضع شہرپور جو اکبرپور ضلع فیض آباد میں ہے مقیم ہوئے۔ اُس وقت شہرپور بھی جون پور ہی میں تھا۔ آپ کی ولادت شہرپور جونپور میں ۷۷۶ھ مطابق ۱۳۷۴ء میں ہوئی۔ [1]

حضرت مخدوم سید نجم الدین غوث الدہر قلندرؒ ۸۶۶ ہجری مطابق ۱۴۳۲ء عہد سید ابراہیم شاہ شرقی جونپوری ہندوستان تشریف لائے۔ اور شہرپور میں قیام کر کے آپکو مرید کیا۔ اذکار و افکار ریاضت و مراقبات کی تعلیم دیکر خرقہ و خلافت کبریٰ عنایت فرمایا۔ مناقب قلندریہ میں ہے کہ حضرت غوث الدہر قلندر جس سال کہ سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری نے کوہ کنتت میں قلعہ بنایا اور جنت آباد نام رکھا شہرپور میں تشریف لائے تھے۔ جب کوہ مانڈو کا ارادہ مصمم ہوگیا جونپور تشریف لائے اور ۱۳ روز حضرت قاضی ارشدؒ کے یہاں قیام کیا۔ شیخ عارف سوداگر مانڈو جا رہے تھے انھوں نے حضرت غوث الدہرؒ کا سامان بار کرایا اور آپ کے ساتھ مانڈو کا سفر کیا۔ حضرت مخدوم قطب الدین قطب بینائے دل قلندرؒ چند روز اذکار و اشغال کر کے شہرپور سے بقصد جونپور چلے۔ راستہ میں موضع سونگرپور کو دلچسپ پاکر ایک حجرہ بنا کر ذکر غوثیہ اور شغل دائرہ ہو میں مشغول ہوگئے۔ حضرت سید العرفا نے رئیس العاشقین میں اس کسب کے بیان میں لکھا ہے کہ " ازیں کسب قطب العارفین غوث الواصلین شاہ قطب الدین قطب بینائے دل قلندر سرانداز غوثی جونپوری را سیر سمٰوٰت و طے ارض حاصل بود " (ترجمہ) کمال مجاہدہ اور کسب و ریاضت سے حضرت مخدوم قطب العارفین

---

[1] بیاض قلمی حضرت شاہ پیر محمد قلندرؒ۔

غوث الواصلین شاہ قطب الدین قطب بینا و دل قلندر سرانداز غوثی جونپوری نے سیر تمام آسمان کی کی ہے اور تمام زمین کے گرد چکر لگایا ہے۔

اسی زمانہ میں حضرت شیخ عبداللہ شطاری قدس سرہٗ ہندوستان تشریف لائے تھے۔ اُن کا یہ معمول تھا کہ وہ جس بزرگ سے ملتے اُن سے دو تین سوال ضرور کرتے تھے۔ اور ساتھ ہی جس سے وہ ناراض ہوتے اسکی نسبت سلب کر لیا کرتے تھے۔ اور فرماتے تھے کہ میرے پیر و مرشد کا حکم ہے کہ طالب صادق کو فائدہ پہونچاؤ اور اپنے سے بڑے سے حاصل کرو۔ جب آپ جونپور تشریف لائے تو حضرت قطب صاحب کے خلیفہ حضرت داؤد سرمست قلندرؒ ایک روز اُن سے ملنے تشریف لے گئے۔ دربانوں نے بہت روکا مگر آپ نہ مانے اور پیروں میں کیچڑ بھرے ہوئے حضرت شیخ عبداللہ شطاریؒ کے قریب جاکر بیٹھ گئے۔ انھوں نے غصہ میں آکر انکی نسبت بھی سلب کرنی چاہی مگر ان پر کچھ اثر نہ ہوا۔ جھلا کر کہنے لگے کہ کوئی بے ادب خدا تک نہیں پہونچتا۔ حضرت داؤد سرمست قلندرؒ نے بھی برجستہ جواب دیا کہ کوئی با ادب خدا تک نہیں پہونچتا۔ جب عشق ہوگیا تو پھر ادب کہاں۔ پوچھا کہ کس سلسلہ سے وابستہ ہو۔ انھوں نے جواب دیا کہ حضرت قطب صاحبؒ کا ادنیٰ خادم ہوں۔ پھر حضرت عبداللہ شطاریؒ حضرت قطب صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اور اُن سے دریافت کیا کہ حق اور عالم میں کیا نسبت ہے۔ آپ نے حضرت شاہ نصیر الحق قلندرؒ کی طرف اشارہ کرکے فرمایا کہ یہ تمہارے سوال کا جواب دینگے۔ آپ نے جواب دیا کہ حق اور عالم میں ایسی نسبت ہے جیسی کہ طاق کی دیوار سے۔ پھر حضرت شیخ عبداللہ شطاریؒ اور حضرت شاہ نصیر الحق قلندرؒ قصبہ میگوں دونوں مراقب ہوئے۔ کچھ دیر بعد مراقبہ سے اٹھکر آپ گھر میں تشریف لے گئے۔ اور حضرت عبداللہ شطاریؒ اپنے یہاں واپس آگئے۔

بعد واپسی حضرت عبداللہ شطاریؒ کے ایک عقیدت مند نے اس مراقبہ کا حال

پوچھا کہ حضرت قطب صاحب کس مرتبہ کے بزرگ ہیں۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ حضرت قطب صاحب اللہ کے پہلوان ہیں۔ مراقبہ میں میری اور انکی روح فلک اول میں پہونچی۔ پھر اول سے دوئم اور اسی طرح فلک ششم تک۔ پھر وہاں ایک شیخ قطب الدین سے ہزار قطب الدین ہوگئے اور سب کا ایک ہی لباس تھا۔ تب میری روح حیرت زدہ واپس آئی اور ان کا کوئی پتہ نہ چلا۔

مناقب الاصفیاء میں ہے کہ ایک روز آپ کے پاس سلطان ابراہیم شاہ شرقی اور ملک العلماء قاضی شہاب الدین دولت آبادی موجود تھے۔ بادشاہ نے کہا کہ فقراء کو مجاہد و مرتاض وضعیف اور لاغر ہوجانا چاہئیے۔ برعکس اس کے آپ فربہ ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ میری فربہی غفلت سے نہیں ہے۔ اور میرے جسم میں بجز پانی اور ہوا کے اور کچھ نہیں ہے۔ ابراہیم شاہ شرقی نے کہا کہ اگر ایسی بات ہے تو کوئی عضو چاک کرکے دکھلائیے۔ فرمایا کہ انگلی چاک کرکے دیکھ لو۔ چنانچہ آپکی انگلی چاک کی گئی جس سے ہوا اور پانی کے سوا ایک قطرہ خون کا نہ نکلا۔ پھر حضرت قطب صاحب نے خود ہی کہا کہ اس انگلی کو چیرنے کی بےادبی کا بدلا کیا ہوگا۔ پھر خود ہی آپ نے فرمایا کہ اس کا بدلا بادشاہ، وزیر اور قاضی کے سر سے ہوگا۔ قاضی شہاب الدین ملک العلماء نے عرض کیا کہ میں تفسیر بحر مواج لکھ رہا ہوں۔ ارشاد ہوا کہ تمہاری موت اختتام تفسیر تک موقوف رہے گی۔ اور بعد اختتام تفسیر بحر مواج ملک العلماء قاضی شہاب الدین دولت آبادی کا انتقال ہوگیا۔

## اولیاء کے مقام و مراتب

ناظرین غور فرمائیں کہ خاصان خدا کا کیا مقام و مرتبہ ہے۔ حضرت قطب بینا دل سرانداز غوثی رح چودھویں صدی عیسوی میں سلسلۂ قلندریہ کے بڑے عالی مرتبت اور صاحب کمال بزرگوں میں گذرے ہیں۔ عارف کامل کی تعریف یہ ہے کہ وہ براہ راست کسب فیض کرتا ہے اور قطب وقت عالم کیلئے بمنزلہ دل کے ہے اور جسم کے سایہ

کمالات دل ہی کی وجہ سے ہیں۔ اولیاء میں قطب ایک خاص مرتبہ والے کو کہا جاتا ہے اسی لئے آپکا وہ مرتبہ تھا کہ آپکی قربت اور صحبت والوں پر نورانی بارش ہوتی تھی اور وصال کے بعد بھی یہی حال ہے۔ اولیاء کاملین اور عارف باللہ کے مراتب کی وضاحت کے لئے مفصل کلام درکار ہے اور اس کا تعلق مسئلہ وحدت الوجود کے عبور پر ہے اور یہ مسئلہ عوام کی فہم سے بالاتر ہے۔ مقامات نبوت اور ولایت کی وضاحت کیلئے اسرار سے پردہ اٹھانا ہوگا جسکی سخت ممانعت ہے کیونکہ ساری دنیا غفلت کے پردہ میں جی رہی ہے۔ شیخ کامل کا کیا مقام ہے۔ عارف رومیؒ فرماتے ہیں ؎

آنچہ در آئینہ بیند عیاں　　پیر اندر خشت بیند پیش ازاں

پیر ایشانند کایں عالم نہ بود　　جانِ ایشاں بود در دریائے وجود

ترجمہ: عوام جو اپنی ظاہری شکل وصورت آئینہ میں دیکھتے ہیں۔ پیر روشن ضمیر اُس کے پہلے ہی اُس کا ظاہر و باطن اینٹ و پتھر میں دیکھ لیتا ہے۔ جانتے ہو کہ پیر کامل کا کیا مقام ہے۔ وہ اس وقت بھی پیر کامل تھا جب یہ کائنات عالم وجود میں نہیں آئی تھی۔ اور اسکی پاک روح عالم لاہوت کے سمندر میں تیر رہی تھی۔ عارفِ کامل تو دونوں جہاں کا پیر ہے نا اہلوں اور بد عقیدہ لوگوں کے سامنے اسرار و رموز بیان کرنے سے فیض کا دروازہ بند ہو جاتا ہے۔ اس لئے ایسے لوگوں سے ادنیٰ درجہ کی باتیں ہی درست ہیں اسکی مثال یہ ہے کہ کوئی فقیر اگر دروازہ پر کھڑا ہو کر بھیک مانگے تو اُسے کچھ نہ کچھ ضرور مل جائے گا۔ لیکن وہ اگر گھر میں گھس کر سوال کریگا تو لات کھائے گا۔ پہلے ادب پیدا کرو اور مقام فنا حاصل کرو تو ساری حقیقت تمہارے سامنے مثل آفتاب کے نظر آئیگی ورنہ اتنا ہی کرو کہ انبیاء اور اولیاء کے بارے میں اپنی زبان بند کرو۔ ورنہ آخرت میں بڑا خسارہ اٹھانا ہوگا۔

اولیاء اللہ کے سامنے ماضی و مستقبل مثل عالم شہادت کے ہیں۔ اُن سے کوئی چیز غیب نہیں ہے۔ فنا فی اللہ کے بعد ساری کائنات اُن کے لئے مثل کھلی ہوئی کتاب

کے ہے۔ انکی جدھر بھی توجہ ہوگی سب اُن کے روبرو ہوگا۔ غیب تو غیروں اور عوام کیلئے ہے اور خاصانِ خدا کیلئے غیب کا اطلاق نہیں ہے۔ خوب فرمایا ہے عارفِ رومیؒ نے ؎

بے عنایاتِ حق و خاصانِ حق    گر مَلک باشد سیہ ہستش ورق

ترجمہ: بغیر حق اور خاصانِ خدا کی کرم فرمائیوں کے اگر فرشتہ بھی ہے تو اسکے بھی نامۂ اعمال سیاہ رہیں گے اور اُن کے کرم اور انکی دعا اور توجہ سے وہی محروم رہے گا جو بدعقیدہ ہے اور بارگاہِ الٰہی سے مردود ہو چکا ہے۔ پھر آگے فرماتے ہیں ؎

آنکہ واقف گشت بر اسرارِ ہو    سِرِّ مخلوقات چہ بود پیش او

آنکہ بر افلاک رفتارش بود    بر زمیں رفتن چہ دشوارش بود

ترجمہ: اولیاء کاملین تو خدائی راز اور اسرار سے واقف ہیں جو عوام کی نظروں سے پوشیدہ ہیں۔ اور جو ذات بابرکات اللہ کے راز سے واقف ہو اُس کے لئے مخلوقات کے دلوں کی بات جاننا تو بہت معمولی سی بات ہے۔ اور جو ذات آسمانوں کی سیر کر رہی ہے۔ اُس کیلئے زمین کو طے کرنا کچھ حقیقت نہیں رکھتا ہے۔ ابھی یہاں بھی ہیں اور کچھ دیر میں ہزاروں میل دور پر بھی ہیں۔ اور جس شکل و صورت میں چاہیں اپنے کو تبدیل کر سکتے ہیں کیونکہ اُن کے سر پر ولایت کا تاج ہے۔ خوب کہا ہے عارف رومیؒ نے ؎

کیمیا و سیمیا و ریمیا۔    کس نداند جز بذاتِ اولیاء

یہاں پر یہ بات بھی قابلِ غور و فکر ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کے کمال کی دو نشانیاں تھیں۔ ایک یہ کہ فرشتے اُن کو سجدۂ تعظیمی کریں۔ دوسرے یہ کہ شیطان انکو سجدہ نہ کرے۔ شیطان کو جب حکم ہوا تو اُس نے کہا تھا کہ میں آدم سے بہتر ہوں۔ وہ خودی سے بھرا ہوا تھا اس لئے اس نے کہا کہ آدم کو سجدہ کیوں کروں۔ پس اگر شیطان حضرت آدمؑ کو سجدہ کر لیتا تو کمال کی دوسری نشانی مفقود ہو جاتی۔

اس طور پر حضرت آدمؑ کے کمال پر جس طرح فرشتوں کا اقرار سجدہ گواہ ہے اسی طرح شیطان کا انکار بھی گواہ ہے۔ پس ناقصین کا انکار کاملین کے تفضیلت کی اعلیٰ دلیل ہے اور یہ انبیاء علیہم السلام کی سنت ہے جو اولیاء میں چلی آ رہی ہے۔

اس حقیقت اور واضح دلیل کی روشنی میں اگر کوئی مرید کسی پیر کامل کی پابوسی کرتا ہے یا جذبات و محویت میں مزار بوسی اور سجدہ ہی کر لیتا ہے تو یہ سجدہ اس کا تعظیمی ہے تعبدی نہیں ہے جیسے کہ فرشتوں نے آدمؑ کو کیا تھا۔ اور بغیر اس سے سوال کئے کوئی فتویٰ نہیں لگایا جا سکتا ہے۔ بلکہ سجدہ تعظیمی تو انتہائے ادب ہے اور یہ بات مسلمہ ہے کہ ناقص انسان کامل کے سامنے جھک سکتا ہے لیکن یہاں تو بدعقیدگی اور انبیاء و اولیاء کرام کے مراتب اور ان کے بلند پایہ مقامات سے لاعلمی اس انتہا کو پہونچ چکی ہے کہ انکو بھی اپنے جیسا انسان سمجھا جاتا ہے خودی اور حجاب ادب کرنے سے مانع ہے۔ بظاہر وہ دیکھنے میں تمہارے جیسے ضرور بشر ہیں لیکن انکی بشریت زائل ہو چکی ہے۔ اور وہ کثافت سے الگ ہو کر لطافت کے مجسمہ اور روح اعظم ہیں اور دریائے نور میں غرق ہیں انکو حق کے بغیر قرار نہیں ہے اور ہمیں بغیر غیر حق کے قرار نہیں ہے۔ ان کے اوصاف رذیلہ اوصاف حمیدہ میں بدل چکے ہیں۔ ایسی ذات با برکت ستو دہ صفت جو مجسم روح ہو اور روح مطلق ہو یہ کہنا کہ وہ بھی ہمارے جیسے انسان ہیں سخت بے ادبی اور بے حرمتی ہے۔ اور ناقابل معافی جرم ہے۔ اور حضرت عارف رومیؒ نے ایسے ہی لوگوں کے بارے میں فرمایا ہے ؎

تا تو می بینی عزیزاں را بشر    دانکہ میراث بلیس است آں نظر
گر نہ فرزند بلیسی اے عنید    پس بتو میراث آں سگ چوں رسید

ترجمہ: تو کب تک خاصان خدا اور عارف باللہ کو اپنا جیسا انسان سمجھتا رہے گا۔ اور حقیقت میں یہ میراث تجھے شیطان سے ورثہ میں ملی ہے کیونکہ اُس نے

آدمؑ کے کمال کا انکار کیا تھا۔ اور اگر تو شیطان کی اولاد نہ ہوتا تو تجھے اس کتے کی میراث کیسے ملتی اور تو اولیاء کاملین کے بارے میں جو مظہر اتم ہیں ایسا ناقص خیال وعقیدہ کیوں رکھتا؟

حدیث شریف میں ہے کہ اللہ تمہاری صورتوں اور بالوں کو نہیں دیکھتا ہے۔ وہ تمہاری نیتوں اور اعمال کو دیکھتا ہے۔ اور خاصانِ خدا کا گروہ پاکیزہ دل ہے۔ ان کے تمام اعمالِ صالحہ جوہر کی صورت میں تبدیل ہوکر روح ہو گئے ہیں گویا کہ وہ روح مجسم ہیں اور تمہارے اعمال اعراض ہیں اور اعراض منتقل نہیں ہوں گے خدا کے سامنے روح پیش ہوگی۔ عارفین وکاملین سوختہ جان ہیں ان کی روحیں عشق خداوندی میں جل بھن گئی ہیں جس طرح بنجر اور اور سر اور ویران گاؤں پر کوئی خراج اور مالگذاری نہیں ہے بلکہ معاف ہے۔ اسی طرح عاشقوں سے رسوم مذہبی کا مطالبہ نہیں کیا جاتا ہے وہ تمام مذہبی قید وبند سے آزاد ہیں۔

کیا خوب اعمیٰ صاحب نے فرمایا ہے ؎

قید مذہب سے بری عاشق دیوانہ ہے — اسکی دنیا میں نہ کعبہ ہے نہ بتخانہ ہے
جنکی آنکھیں ہوں محو نظارہ — پھر وہ روزہ نماز کیا جانے

ایک دوسرے شاعر نے کیا خوب مقام عشق کے بارے میں کہا ہے ؎

عشق پابندِ وفا ہے نہ کہ پابندِ رسوم — سر جھکانے کو نہیں کہتے ہیں سجدہ کرنا

حضرت بخشی محمد ناصح بن قاضی غلام رسول جونپوری حضرت قطب صاحب کے دوست تھے۔ وہ ایک قوال کے لڑکے سے محبت کرتے تھے۔ جب وہ مرگیا تو انھوں نے اس کو آپ کے پائنتی دفن کیا۔ یہ انکا فعل آپکی مرضی کے خلاف ہوا۔ شب کو اس کی نعش قبر سے نکل کر ایک بیگہ کے فاصلہ پر پڑی ہوئی تھی۔ حضرت قطب الدین قطب بینار دل سرانداز غوثی رہ کا وصال ۹۲۵ھ ہجری میں ہوا۔ حالانکہ بعض رسائل میں ۲۴ شعبان درج ہے۔ آپکی عمر شریف ایک سو انچاس ۱۴۹ سال کی ہوئی تھی۔ آپکا

مزار مبارک جیل کے باہر پس پشت جیل جو قدیم میں محلہ علن پور تھا مرجع خلائق ہے[۱]
جیل کے پھاٹک کا قدیمی کنواں عہدِ شاہی کا ہے اور آپ ہی کا تعمیر کردہ
ہے جسکی از سرِ نو مرمت انگریزوں کے عہد میں جیل کی تعمیر کے بعد ہوئی ہے ۔
مزارات کے گرد پتھر کا حظیرہ فولادی سلاخوں کے ساتھ مولوی محمد یحییٰ صاحب
رئیس منڈیاہوں نے تعمیر کرایا ہے ۔ سب کے سرہانے آپکا مزار ہے اور بلند و بالا جسیم
شمعدان نصب ہے ۔ آپ کے بائیں حضرت شیخ محمد قلندرؒ ان کے دائیں جانب
عبدالسلام قلندرؒ آپ کے بائیں دائیں جانب ہٹا ہوا مزار حضرت شاہ عبدالقدوس
قلندرؒ کا ہے ۔ اس کے علاوہ اس گھیرے میں اور مزارات بھی ہیں ۔ مزارات کی پوری
تفصیل سروے رپورٹ میں پیش کی گئی ہے جو اس کے بعد آئے گی ۔
اس حظیرے کے تین طرف کافی زمین اب بھی ہے جسمیں آپ کے متوسلین
اور مریدین اور عقیدتمندوں کی قبریں ہیں ۔ آپکے خلفاء میں حضرت محمد قطب
قلندرؒ ، حضرت داؤد سرمست قلندرؒ ، حضرت محمود قطب قلندرؒ ، حضرت مخدوم
شاہ عمادؒ جد اعلیٰ مولوی شاہ عبدالقادر باسطیؒ ، سید فضل اللہ قلندرؒ معروف بہ
سید گوشائیں قطبی منیریؒ ، حضرت شاہ نصیر الحق قلندرؒ ، حضرت شاہ نور الحق قلندرؒ
حضرت شاہ نظام الدین بلہاریؒ ۔ یہ آپ کے بھانجے اور اولیاء کبار میں تھے ۔
قصیدہ کبری اور اسکی شرح صراط المستقیم بعہد حسین شاہ شرقی جونپوری موسومہ
بہ گنج الاسرار لکھی گئی ۔ یہ عظیم و متبرک قصیدہ اذکار قلندریہ کے بیان میں تھا ۔

---

[۱] منبع الانساب فارسی ص ۱۶۹ ، تجلی نور فارسی جلد اول ص ۶۳، ۶۴، ۶۵ ، مناقب الاصفیاء ص ۱۱۱
انیس العاشقین فارسی ۔

## حضرت مخدوم شاہ نصیر الحق قلندرؒ

حضرت مخدوم شاہ نصیر الحق قلندرؒ جونپور کے بہت ہی نامور مشہور و معروف صاحب کشف و کرامات اور صاحب تصرف قلندریہ فقراء میں ہوئے ہیں۔ آپ نسباً عباسی ہیں شجرہ اس طور پر ہے۔ حضرت شاہ نصیر الحق قلندر ابن قاضی محمد، بن قاضی رفیع الدین، بن قاضی نجم الدین، بن خواجہ رکن الدین سمرقندی یک لکھی ظفرآبادی، بن خواجہ حسام الدین، بن خواجہ تاج الدین، بن خواجہ کریم الدین، بن عبدالرحمان، بن عبدالرحیم بن عبدالرزاق بن موسیٰ، بن علی، بن عبداللہ ابن عباسؓ عم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔

مولانا شاہ بدرالدین پروفیسر مسلم یونیورسٹی علی گڑھ جو آپ کی اولاد میں ہیں اپنے نسب نامے میں لکھتے ہیں کہ حضرت شاہ نصیر الحق قلندرؒ حضرت عباس بن عبدالمطلب کی اولاد میں نہیں بلکہ وہ حضرت عباس علمبردار بن علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کی اولاد میں ہیں جسکی تائید میں انھوں نے دلائل و وجوہ بھی لکھے ہیں۔

حضرت مخدوم شاہ نصیر الحق قلندرؒ اپنے وقت کے زندہ دل اور اکابر اولیاء کاملین اور اپنے زمانہ کے ممتاز مشائخ وقت میں تھے۔ اور حضرت قطب بینا دل قلندرؒ جونپوری سرانداز غوثی کے مرید و خلیفہ اور بہنوئی بھی تھے اور کچھ لوگ داماد بھی کہتے ہیں۔ حسب روایت اذکار الابرار آپکو اجازت و خلافت حضرت سید نجم الدین غوث الدہر قلندرؒ سے بھی تھی۔ اذکار الابرار میں ہے کہ آپ اطراف جونپور کے نامور مشائخ میں شمار ہوتے تھے اور علم ظاہر و باطن سے مالا مال اور آراستہ تھے۔ آپ حضرت قطب بینائے دلؒ کے مرید ہوئے اور آغاز سلوک میں اپنے پیروں کی اقتداء میں قلندرانہ وملامتی لباس پہنا کرتے تھے مگر آخر میں یہ لباس ترک کر کے صوفیہ کا خرقہ پہن لیا تھا۔ آپ نے تا زندگی شریعت اور تقویٰ کے حدود سے سرمو تجاوز نہیں کیا۔ آپ کے اکثر مریدین قلندری لباس

زیب تن کرتے تھے۔ منجملہ مریدین کے ایک حضرت سید عالم جونپوریؒ تھے جو عرصہ دراز تک عالم کون و فساد کے انتظام میں قطب وقت تھے۔

آپ میں جلال حد سے بڑھا ہوا تھا کہ آپکے سات بیٹے یکے بعد دیگرے بسبب آپ کے جلال کے وفات پا گئے۔ کہا جاتا ہے کہ جب کوئی بچہ پیدا ہوا اور آپ کو اسکی اطلاع دی جائے تو آپ فرماتے کہ سو جاؤ بس وہ ایسا سو جاتا تھا کہ کبھی بھی بیدار ہونے کا سوال ہی نہیں ہوتا تھا۔ آپ کے اوپر ہر وقت محویت طاری رہتی کہ خود اپنے سے بے خبر رہتے تھے۔

جب حضرت شاہ نورالحق قلندرؒ پیدا ہوئے تو لوگوں نے حضرت قطب مدار دل کے حکم سے پوشیدہ رکھا اور آپکا انگوٹھا منہ میں لگا دیا۔ جب حضرت شاہ نور بڑے ہوئے تو آپکو اطلاع ہوئی کہ یہ آپ کے صاحبزادے ہیں آپ نے اُن پر باطنی نظر ڈالی اور فرمایا کہ دو آفتاب ایک جگہ نہیں ہوتے تب آپ شہر پور تشریف لے گئے وہیں آپکا وصال ہوا اور ایک ٹیکرے پر آپ کا مزار مبارک ہے۔

مولانا بدرالدین پروفیسر مسلم یونیورسٹی علی گڈھ فرماتے ہیں کہ بہت سے واقعات خاندانی روایات سے چلے آرہے ہیں اُس میں یہ بھی ہے کہ سلاطین شرقیہ میں حسین شاہ شرقی جونپوری جو بڑا فقرا پرور تھا ایک بار خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور سیکڑوں مواضعات کی معافی کا فرمان پیش کیا۔ لیکن آپ نے اُس کو آگ میں رکھدیا وہ بھسم ہوگیا۔ خاندان کی بہوؤں کے واسطے ہدایت تھی کہ ماش کی دال کا کوئی پکوان نہ خود پکائیں اور نہ اُن کے سامنے لایا جائے۔ پوتوں کی بسم اللہ کے لئے یہ حکم تھا کہ آپ کے روضۂ مبارکہ پر کرائی جائے۔ اسی طور پر بہت سی ہدایات تھیں جن پر عمل ہو بھی رہا ہے۔

حضرت مخدوم شاہ نصیر الحق قلندرؒ کا وصال ۲۵ رجمادی الاول ۹۱۵ھ

مطابق ۱۵۰۹ء قصبہ نیگوں عرف فتح پور جو جونپور سے ۵۰ کلومیٹر دور شین گنج کے آگے واقع ہے، میں ہوا ہے۔ وصال کے متعلق ایک خاندانی روایت یہ بھی ہے کہ حقیقتاً موت واقع نہیں ہوئی بلکہ آپ نے حبس دم کیا تھا۔ جب آپکا جسد اطہر قبر میں رکھا گیا تو قبر میں سے ہاتھ باہر نکال کر اپنی تسبیح طلب کی۔ جب آدمی گھر تسبیح مبارک لینے گیا تو آپ کی اہلیہ محترمہ نے زیارت کی خواہش ظاہر فرمائی۔ آپ سے عرض کیا گیا کہ وہ بھی حاضر ہو کر زیارت کرنا چاہتی ہیں۔ فرمایا کہ کوئی ضرورت نہیں ہے کل وہ بھی آجائیں گی۔ چنانچہ دوسرے روز آپکی بھی وصال ہو گیا اور مقبرے میں پورب طرف آپکا مزار مبارک ہے۔ تاریخ وفات حضرت مخدوم شاہ نصیر الحق قلندرؒ صاحب مخزن کائنات یہ ہے سہ

آنکہ شاہ نصیر دیں بودہ ۔۔۔ صاحب صدق وہم یقیں بودہ
روز بینائے دل خلافت داشت ۔۔۔ علم پیرا بصدق افراشت
بعد چندے بقصبۂ نیگوں ۔۔۔ کردہ از امر پیر خویش سکوں
بست و پنج از جمادی الاول بود ۔۔۔ کہ ز دنیائے دوں سفر فرمود
سال تاریخ او بجا باشد ۔۔۔ گفتہ ام شاہد خدا باشد

---

۹۱۵ ہجری مطابق ۱۵۰۹ء

آپ نے اس قدر ریاضت شاقہ کی ہے کہ اپنے پیر و مرشد اور بزرگوں ہی کے زمانہ میں شیخ الشیوخ اور قطب الاقطاب کے بلند پایہ خطاب سے سرفراز ہوئے ہیں۔ آپ فنا فی اللہ تھے اور اپنی ذات کی فکر نہ تھی۔

آپ کا مزار مبارک موضع فتح پور عرف قصبہ نیگوں ضلع اعظم گڈھ میں مرجع خلائق ہے۔ مزار مبارک پر عالی شان مقبرہ بنا ہوا ہے۔ آپکی اہلیہ محترمہ کا مزار بھی پورب میں آپ کے مزار سے متصل ہے احتراماً دونوں مزارات پر ہر وقت چادر چڑھی

## آپکی ایک پیشینگوئی

آپ نے فرمایا تھا کہ جب ان دونوں قبروں کا فاصلہ جاتا رہے گا اور مل جائیں گی تب قیامت آئیگی۔

زمانہ سابق میں تو بیحد فاصلہ تھا۔ مگر اب بہت ہی کم رہ گیا ہے۔ جناب عبدالغفار ہاشمی گونڈوی ۱۳۴۱ھ میں آپکے روضہ پر قلندر پور کی واپسی میں حاضر ہوئے تھے۔ ان کا بیان ہے کہ روضہ کے پورب میں جو مسجد ہے اسکے مینار سرائمیر کے میدان سے نظر آتے ہیں۔ روضہ کے دکھن جھیل ہے۔ [1]

روضہ کے اندر دو قبریں ہیں ایک آپکی دوسری آپکی اہلیہ محترمہ کی اب دونوں قبروں کے درمیان ایک بالشت گیارہ انگل کا فاصلہ باقی تھا۔ آپ ہی کی قبر اہلیہ صاحبہ کی قبر کی طرف ہٹتی جا رہی ہے۔ ان کا مزار پورب طرف ہٹا ہوا ہے اور آپکا مزار جو مقبرے کے وسط میں پچھم جانب تھا وہ اہلیہ صاحبہ کے مزار سے قریب ہوتا جا رہا ہے اور مزار کے چبوترے کے کونے میں ہلکی دراڑ پڑی ہوئی ہے۔

مورخہ ۲۱ر اکتوبر ۱۹۲۳ء بروز یکشنبہ مطابق ۱۰ر ربیع الاول ۱۳۴۲ھ ہجری محمد سعید ابن منشی محمد نذیر انسپکٹر پولیس ساکن شہزاد پور ڈاکخانہ اکبر پور ضلع فیض آباد بھی آستانہ مبارکہ پر حاضر ہوئے ہیں اور انھوں نے خود دونوں مزارات کا فاصلہ اپنے انگل سے ناپا تو ایک بالشت سے کم ٹھہرا ہے۔ پھر سرہانے اور پائنتی اور وسط میں تین جگہ پر اپنے انگل سے ناپا تو بارہ انگل ٹھیک فاصلہ معلوم ہوا ہے۔

اس کے بعد ذی الحجہ ۱۳۴۳ھ میں عبدالغفار ہاشمی پھر دوسری بار مزار اقدس پر زیارت کیلئے حاضر ہوئے تو دونوں مزار کا فاصلہ ان کے انگل سے ایک بالشت گیارہ انگل کے بجائے صرف اب گیارہ انگل رہ گیا ہے۔ اس حساب سے معلوم ہوتا ہے کہ ہر سال

---

[1] اذکار الابرار مؤلفہ حضرت مولانا شاہ محمد تقی حیدر قلندر آستانہ عالیہ کاظمیہ کاکوری شریف مطبوعہ شاہی پریس لکھنؤ ۱۳۵۰ھ۔ تجلی نور قلمی حصہ اول ص ۶۶۔ بحر ذخار قلمی فارسی نسخہ الہ آباد کاغذات خاندانی مولوی بدرالدین صاحب۔

فاصلہ موجودہ رفتار سے ایک انگل کم ہوتا جارہا ہے۔

مؤرخہ ۱۰ رجون ۲۰۰۸ء بروز اتوار راقم الحروف آستانہ مبارکہ پر بغرض زیارت دونوں کے لئے حاضر ہوا تو آپکا اور آپکی اہلیہ محترمہ کے مزار کے فاصلہ کی میں نے خود پیمائش کی ہے جو درج ذیل ہے۔

## دونوں مزار کے فاصلے کی پیمائش

اس وقت بھی گیارہ انگل کا فاصلہ رہ گیا ہے جو ساڑھے سات انچ ہوتا ہے یا پونے آٹھ انچ ہے۔ اس فاصلہ کو میں نے یہاں پر ناظرین کیلئے پیش کردیا ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ فاصلہ کی رفتار میں کمی ہے۔ کیونکہ عبدالغفار ہاشمی بڑے لحیم شحیم ہیں اور اُن کے ہاتھ بھی کافی چوڑے ہیں۔ مسلمانوں کو چاہیئے کہ وہ خود آپ کی زیارت کو جائیں۔ آپ کا مقبرہ موضع فتحپور جو پہلے قصبہ نیگوں کے نام سے مشہور رہتا ہے۔ یہ مقبرہ شمال پورب پچھم اور اتر دکھن کی باؤنڈری میں واقع ہے۔ اور اسکی پچھمی دیوار منہدم ہوگئی ہے۔ اس دیوار سے متصل حضرت شاہ صاحب کے خدام کی قبریں نہایت ہی شکستہ حالت میں موجود ہیں۔ یہ مقبرہ ایک بلند جگہ پر واقع ہے۔ مقبرہ کے باہر متصل ایک پختہ چبوترہ پر تین مزارات آپکے مریدین خاص کے ہیں۔ جیسا کہ مقبرہ کے فوٹو سے ظاہر ہے۔ مقبرے کے اندر تین طرف لکھاوٹیں ہیں پورب و پچھم کی لکھاوٹیں

حضرت مخدوم شاہ نصیر الحق قلندر اور آپکی اہلیہ محترمہ کے مزارات کا فاصلہ
پونے آٹھ انچ دونوں مزارات کے درمیان فاصلہ ہے

سفیدی کی چھینٹوں کی وجہ سے پڑھی نہیں جاتی ہیں۔ مزار کے اُتر کی لکھاوٹ درج ذیل ہے

تاریخ وصال قدوۃ السالکین زبدۃ العارفین

## حضرت مخدوم شاہ نصیر الحق قلندرؒ

چوں بہ نام حضرت لفظ عالی جاہ افروز

سال تاریخ وصال حضرت نمود شاہ نصیر الحق عالی جاہ

سنہ ۹۱۵ ہجری مطابق ۱۵۰۹ء

مقبرہ کے احاطہ میں جانے والا دروازہ پورب میں ہے اور سنگین ہے۔ آپ کا مقبرہ بہت ہی عظیم الشان اور پختہ بلند ہے اندر بات کرنے سے آواز گونجتی ہے اس پر سفیدی کی بھی ہے لیکن مقبرے کے باہر صحن میں گھاس پھوس ہے اور گندگی ہے۔ یہاں پر اس وقت صرف ایک ذات سید سرور حسین کی ہے۔ مولوی سید حامد حسن مرحوم بھی یہیں کے رہنے والے تھے لیکن جونپور آئے تو یہیں کے ہو کر رہ گئے اور پھر واپس نہ گئے۔ آس پاس مسلمانوں کی بستیاں ضرور ہیں لیکن انکو صرف اپنی مرادوں کے پورا ہونے کی فکر ہے اور بزرگان دین سے محبت اور تعلق صرف زبانی اور وقتی ہے۔ مقبرہ کے اندر مزارات کے فوٹو میں کریم اللہ جنکی جیپ پر ہم فوٹو لینے گئے تھے فاتحہ پڑھتے نظر آرہے ہیں۔

حضرت مخدوم شاہ نصیر الحق قلندرؒ کے مقبرہ کے پورب میں ۱۰۰ قدم کے فاصلہ کے ایک ٹیکرے پر بہت ہی عظیم الشان مسجد ہے۔ یہ مسجد دیکھنے میں بڑی حسین اور جاذب نظر ہے اور یہ ۵۰ فٹ کے مربع میں ہوگی۔ اس کے ستون سنگین ہیں اور نقاشی کا کام ہے۔ آگے سنگین صحن ہے پھر اُس کے بعد خام صحن ہے جس میں خودرَو پودے کانٹے دار جھاڑ اور درختوں کی پتیاں ہیں۔ اس میں ایک بہت بڑا کرائت سانپ تھا جو ہم لوگوں کی آہٹ پاتے ہی پورب طرف جھاڑی میں

بھاگ گیا۔ پورب میں جلبل اور نیم کا درخت ہے۔ اور یہ بھی خود رو ہے عہد قدیم میں
ایک بڑا دروازہ سنگین پورب طرف تھا جواب بند کر دیا گیا ہے۔ اور بہت ہی
خستہ حالت میں ہے۔ اور پچھم طرف جھکا ہوا ہے۔

چودھویں صدی میں یقیناً یہ حضرت مخدوم شاہ نصیر الحق قلندرؒ کی قناتی مسجد
تھی کیونکہ بزرگان دین اور عارف باللہ کی یہ تاریخ ہے کہ جہاں انکی سکونت
رہی ہے وہاں قناتی مسجدوں کا ہونا امر ضروری میں تھا مسجد کی پوربی و دکھنی
دیواروں کا کافی حصّہ گر گیا ہے اور جو موجود ہے وہ بھی شکست قبول کر چکا ہے۔
مسجد میں آنے کا دروازہ اُتر سمت ہے۔ ۷ سیڑھیاں طے کرنے کے بعد آپ
مسجد میں پہونچیں گے۔ اُس سے متصل ایک عہد قدیم کا پختہ اور بہت ہی وسیع
اور گہرا کنواں ہے۔ اُس کے بعد پھر اُسی قطار میں غسل خانہ و استنجا خانہ ہے۔
مسجد سے ملحق اتر میں ایک کمرہ ہے اس میں جانے کا دروازہ چوکھٹ بازو سنگین
ہے اور ایک سنگین جنگلہ والماری ہے۔ اس سے قدامت ظاہر ہوتی ہے۔ کہا جاتا
ہے کہ اس مسجد کو مولوی محمد بدرالدین پروفیسر مسلم یونیورسٹی علی گڈھ کے دادا
مولانا شاہ سخاوت علی منصف مرحوم نے مغلوں کے آخری دور میں تعمیر کرایا ہے
اور اس میں شک نہیں کہ یہ مسجد ان کے تعلق مع اللہ اور بزرگوں سے محبت اور
انکی سخاوت کی صحیح ترجمان ہے جس کی شہادت ایک ایک اینٹ و پتھر دے
رہی ہے۔

اس مسجد کی اندرونی حالت بالکل درست ہے۔ نیلے رنگ کے بیل
بوٹے بنے ہیں سفیدی بھی ہے اور اندر ہر طرف قرآن کریم کی آیات مبارکہ تحریر ہیں۔
ایک کتبہ مسجد میں خطِ طغریٰ میں رکھا ہوا ہے لیکن شکست و قدامت کے سبب
پڑھا نہیں جاتا ہے۔ باہری حصّہ میں معلوم ہوتا ہے کہ ایک عرصۂ دراز سے سفیدی
نہیں ہوئی ہے اس کے بلند مینار منہدم ہو گئے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ ایک

ویران سنسان اور جنگل میں جہاں نہ کوئی راستہ ہے اور نہ لوگ ہیں اس امر کی ترجمانی ہوتی ہے کہ عہد قدیم میں کیسے باخدا لوگ تھے جو تمام دنیاوی علائق اور فکر سے آزاد ہو کر یادِ حق میں اپنے کو مشغول رکھنے کیلئے ویرانی کو پسند کرتے تھے۔ مسجد کے اندر دالان میں کئی ایک بڑی سنگاپوری چٹائیاں بچھی تھیں۔

موقع معائنہ مؤرخہ ۱۰؍جون ۱۹۸۴ء بروز اتوار بموجودگی محمد مبین سید سرور حسین وکریم اللہ وغیرہ۔

## حضرت مخدوم شاہ نور الدین نور قلندرؒ

آپ حضرت مخدوم شاہ نصیر الدین قلندرؒ قصبہ نیگوں کے صاحبزادے تھے اور بڑے ہی کر و فر جاہ و جلال کے مالک تھے۔ آپ کا شمار اپنے وقت کے ممتاز مشائخ قلندریہ میں ہوتا ہے۔ آپ بہت ہی سیف زبان اور مقبولانِ بارگاہِ الٰہی تھے۔ ہر وقت ذکر و فکر اور استغراق میں غرق رہتے کہ تن بدن کا ہوش و حواس نہ تھا۔ کہا جاتا ہے کہ سلطنت مغلیہ کا ہمایوں بادشاہ آپ کا بیحد معتقد تھا۔ اور اعتقاد نے ارادت کی صورت اختیار کر لی تھی۔ اس صوفی مشرب بادشاہ نے ضلع فیض آباد اور ضلع اعظم گڈھ میں بہت سے مواضعات معافی کی شکل میں خانقاہ، مریدین اور مہمانوں کی گذر اوقات کیلئے دیئے تھے۔ آپکی بھی بادشاہ پر خاص نظرِ عنایت تھی۔

کہا جاتا ہے کہ آپ اپنے والد کے جلال سے پریشان ہو کر قصبہ نیگوں کے بعد قریب ہی کے ایک موضع میں مقیم ہوئے چونکہ آپ سیفِ زبان مشہور تھے اس لئے والد بزرگوار جن حاجت مندوں کو رد کر دیتے اُن کی حاجتیں آپ اپنے باطنی تصرف سے پوری کر دیتے اس لئے حضرت شیخ نصیر الدین قلندرؒ ایک بار بہت ہی برہم ہوئے اور کہا کہ یہاں سے ہٹ جاؤ ورنہ میں چراغ گُل کر دوں گا۔ آپ نے وہاں سے احتراماً ترکِ سکونت کر لیا یہ جگہ مانی پور ریلوے اسٹیشن سے ۴ کلومیٹر کے فاصلہ پر اکبر پور سے متصل ہے۔

حضرت شاہ نورالدین عرف نور قلندرؒ کی اولاد نورپور جہاں سے آپ نے
ترک سکونت کیا تھا۔ حافظ پور ضلع فیض آباد موضع بہرئی ضلع سلطان پور اور محلہ
چتر ساری شہر جونپور میں آباد تھی۔ شہر جونپور بڑا ہی زرخیز اور تاریخی خطہ رہا ہے۔
یہاں پر بہت سے مشائخ کبار آرام فرما ہیں۔ ۸۵ سال تک شاہانِ شرقی کے زیر تسلط
رہا ہے۔ حضرت شاہ نور قلندرؒ کا مقبرہ سلاطین مغلیہ کے دور کی تعمیر اور قابل دید
عمارت ہے۔ ہر سال ۲۱ صفر المظفر کو آپ کا عرس بڑے تزک احتشام سے ہوتا ہے۔
آپ کا تصرف آج بھی ویسے ہی جاری ہے جسطرح حیاتِ طیبہ میں تھا۔ [۱]

جونپور میں آپکی اولاد سے حکیم مولوی عبدالعزیز، مولوی عبدالحمید قوم بہت
قدیم کانگریسی، مولوی عبدالحیٔ صاحب وکیل جو ہومیوپیتھ ڈاکٹر تھے۔ اور راقم الحروف
کے بازو والے مکان جو عبدالستار وکیل کا تھا رہتے تھے۔ پھر پاکستان چلے گئے۔

## حضرت مخدوم شیخ عبدالقدوس قلندرؒ

آپ مشہور و معروف اور صاحب تصرف و ریاضت بزرگ تھے۔

آپ حضرت مخدوم قطب الدین قطب مینائے دل سرانداز غوثیؒ کے پوتے ہیں۔ نعمت فقر
بہت ہی وافر اپنے خاندان سے پایا۔ آپ مردانِ خدا میں بڑے زاہد متقی و عاشق عشقِ الٰہی
سے سرشار تھے۔ بجز ذکر و فکر اور استغراق کے اور دوسرا کوئی کام نہ تھا۔ آپ کھانے
پینے میں بہت ہی احتیاط سے کام لیتے تھے۔ ایک عرصہ دراز تک حلال روزی کے حصول
کے لئے خفیہ طور پر گھاس چھیل کر بازار میں اپنے سر پر لیجا کر فروخت کرتے تھے۔ اور اس
میں سے بقدر ضرورت صرف کرتے باقی حاجت مندوں کو دیدیتے۔ اور خدا سے
اپنا معاملہ اور فقر و توکل بہت ہی پوشیدہ رکھتے لیکن یہ راز راز نہ رہ سکا اور آپ
خلقِ خدا میں بہت ہی مشہور ہوئے اور خلائق آپکی طرف بہت ہی رجوع ہوئی۔

---

[۱] بحر ذخار قلمی فارسی، مناقب درویشیہ فارسی قلمی ورق ۳۵، چراغ نور حاشیہ ملی ضامن ترمذی،
تجلیات العارفین قلمی اردو صفحہ ۹۱۔

گنج رشیدی فارسی قلمی میں ہے کہ ایک روز آپکے یہاں فقرا، صاحب کشف و روشن ضمیر مہمان ہوئے آپ نے گھر میں جاکر اہلیہ محترمہ سے کھانا پکانے کا حکم دیا۔ بی بی نے کہا کہ آٹا تو موجود ہے مگر لکڑی نہیں ہے۔ کیا میں اپنے سر کا بال جلا کر پکاؤں؟ آپ نے فرمایا کہ تم کیوں اپنا سر جلاؤ گی میں ہی اپنے سر پر روٹی پکالوں گا۔ تم صرف آٹا گوندھو۔ جب آٹا گوندھ کر تیار ہوگیا تو آپ نے حبس دم کر کے اپنے سر کو تنور جیسا گرم کرلیا اور پھر روٹیاں لگائیں اور تیاری کے بعد مہمانوں کے آگے رکھدیا۔ فقرا نے کھانے کے بعد اجازت چاہی۔ آپ نے انھیں قیام کرنے کیلئے کہا۔ چونکہ سب مہمان فقرا صاحب کشف تھے اور روٹی پکانے کے واقعہ اور آپ کے توکل الی اللہ سے باخبر تھے جواب دیا کہ اگر آپ تکلیف نہ کرتے اور کچا آٹا لاکر سامنے رکھدیتے تو کچھ مضائقہ نہ تھا۔ اب ہم لوگ رُک نہیں سکتے ہیں۔ قلندریہ سلسلے کے مشائخ کی عمریں بہت طویل ہوتی ہیں۔ آپ نے ایک سو دس سال کی عمر پائی تھی۔ [1]

ایک روز خادم نے آپ کے سامنے کھانا لاکر رکھا۔ آپ نے ایک لقمہ اس میں سے کھایا۔ کھاتے ہی فوراً فرمایا کہ اس کھانے سے دل میں کدورت طاری ہوئی۔ اس کھانے سے بوئے تصرف آتی ہے۔ خادم بیحد پریشان و حیران اور متعجب ہوا۔ بعد کو بہت ہی جانچ و پرتال کے بعد معلوم ہوا کہ کھانا تو حلال ہے۔ خادم آگ لینے پڑوسی کے یہاں گیا۔ آگ لیکر جب چلا تو پڑوسی کے صحن سے کچھ سرپت بلا اجازت لایا ہے۔ حضرت مخدوم یہ بات سُن کر فوراً اُٹھے اور اپنے ہمسایہ کے پاس گئے اور حق ملکیت پھوس جو خادم بلا اجازت لایا تھا اس کو معاف کرایا اور پھر اس کے بعد کھانا تناول فرمایا ہے۔ حضرت میر علی قوام نظام آبادی اور حضرت مخدوم دیوان محمد رشید جونپوری نے آپ سے سلسلۂ قلندریہ میں فیض پایا ہے۔ وفات حضرت مخدوم شیخ عبدالقدوس

---

[1] تجلی نور ص۔۔، سماۃ الاخیار ص۔۔ حاشیہ کتاب مذکور ص۔۔

قلندرؒ ۱۲ شوال المکرم ۱۰۵۲ھ مطابق ۱۶۴۳ء کو ہوئی۔ مزار مبارک اندر حظیرہ قطب مینائے دلی ہے۔ [1]

خدا کی قربت، وصل اور اسکی رضا کے لئے یہ امر ضروری ہے کہ جس کی عبادت اسی کی طاعت ہونی چاہئے۔ یہ بات کسی طرح بھی درست نہیں کہ سر تو بظاہر خدا کے سامنے جھکے لیکن اطاعت نفس غیر اللہ کی ہو۔ اگر مولیٰ کی وحدانیت کا زبان سے اقرار کیا ہے تو پھر سارے کام اُسی کی مرضی کے مطابق انجام دیئے جائیں اور ہر وقت اور ہر سانس اُسکی رضا کے تابع ہو اور مولیٰ کی رضا مدنظر ہوگی تو غصہ، حرص و ہوا، غرور پندار، مخلوق خدا کی ایذا رسانی و بدسلوکی، بے انصافی، جھوٹ، مکر و فریب، افشار راز اور دیگر اعمال خبیثہ اور اوصاف بشریہ کا اُس سے ظہور و صدور نہ ہوگا۔ بلکہ اوصاف ملکیہ کے رنگ میں وہ رنگ جائیگا اور روح مطلق ہو کر وصل الٰہی حاصل کریگا یہی انسان کی پیدائش کا مقصد ہے جو بغیر پیر کامل کے حاصل نہ ہوگا۔

## حضرت مخدوم عبداللہ شطاریؒ

سلاسل طریقت میں جسطرح طریقہ چشتیہ، قادریہ، سہروردیہ اور قلندریہ وغیرہ مشہور ہیں۔ اسی طرح ایک مستقل سلسلہ شطاریہ بھی ہے۔ اصطلاح تصوف میں ابرار و اخیار کے ساتھ شطار کا لفظ بھی مستعمل ہے۔ سلسلہ شطاری کا شجرہ حضرت بایزید بسطامی قدس سرہٗ تک پہونچتا ہے۔ ہندوستان میں سلسلہ شطاریہ کے بانی رئیس العارفین سیدنا عبداللہ شطاری ہیں۔ شجرۂ نسب آپکا شہاب الدین سہروردی قدس سرہٗ تک پہونچتا ہے۔

کہا جاتا ہے کہ آپ نقارہ بجاکر آواز دیتے تھے کہ کوئی طالب ہے کہ آئے تاکہ میں اسکو خدا کا راستہ بتاؤں اور جب مجلس میں بیٹھتے تھے تو ہر طرف نگاہ کرتے

---

[1] تجلی نور قلمی فارسی جلد اول ص ۶۵

تھے اور کہتے تھے کہ یہاں تختۂ سیاہ یعنی بے اعتقاد نہ ہوں تاکہ خدا کی بات کہی جائے
آپ کا سلسلۂ ارادت پانچ واسطوں سے شیخ نجم الدین کبریٰ قدس سرہٗ تک پہونچتا ہے،
کہا جاتا ہے کہ جب کوئی طالب خدا آپ کے سامنے آتا تو یہ اُسکی عقل و ہوش کے
امتحان کے لئے روٹی کے ساتھ سالن کھانے کو بھیجتے اور کسی کو اس پر مقرر کرتے
تاکہ دیکھے کہ وہ روٹی کے ساتھ سالن برابر کھاتا ہے یا اس میں سے ایک باقی رہتا ہے
اگر برابر کھاتا تو اس کو فراست، ہوشیاری اور عقل مندی کی دلیل سمجھتے اور پھر ذکر و
شغل اور صفائی باطن کا طریقہ سکھاتے، اور اگر اُس میں سے ایک روٹی چھوڑ دیتا اور
ایک ہی کھاتا تو اس سے عدم ضبط احوال بے خبری اور بے عقلی کی دلیل سمجھتے اور پھر
اسکو اوراد و وظائف جو عوام اور ظاہر سے متعلق ہیں تعلیم دیتے تھے۔

عراق، عرب، ایران، توران وغیرہ میں اس شطاریہ سلسلہ کو بہت فروغ
ہوا۔ خزینۃ الاصفیار میں مفتی غلام سرور صاحب فرماتے ہیں کہ:

"آپ اپنے پیرو مرشد کے حکم کے مطابق ہندوستان تشریف
لائے اور مانکپور وارد ہوئے۔ حسن اتفاق سے ان دنوں فتحپور
میں شیخ حسام الدین چشتی مانکپوری۔ حضرت شیخ راجے حامد شاہ
قادری مانکپوری، حضرت شاہ قادری بھی قیام فرما تھے۔ ان کی
محفل میں سید عبداللہ شطاری کی آمد کا تذکرہ آیا۔ ان بزرگوں نے
باہم مشورہ کیا اور حضرت عبداللہ شطاری کے استقبال کو حاضر
ہوئے۔ ان بزرگوں کے درمیان حقیقت اور معرفت کی خوب
باتیں ہوئیں"۔

اس کے بعد سید عبداللہ شطاری نے مانکپور سے سفر کر کے جونپور میں
اقامت اختیار کی۔ یہاں پر ان کی آمد کی خبر سُن کر بزرگوں نے حاضر خدمت ہو کر
استفادہ کیا۔ حضرت عبداللہ شطاری کے کمالات کا شہرہ سُن کر جونپور کا خدا پرست

دعلم دوست بادشاہ ابراہیم شاہ شرقی ملاقات کو حاضر ہوا۔ اور شیخ سے دریافت کیا کہ اس نے سنا ہے کہ آپ کو دعویٰ حق نمائی ہے۔ اگر یہ صحیح ہے تو آپ نے ہمیں کیوں محروم رکھا۔ شیخ نے فرمایا کہ حق سبحانہ تعالیٰ نے ہر شخص کو کسی خاص کام کیلئے پیدا کیا۔ آپ کو اللہ تعالیٰ نے سلطنت بخشی آپ کا کام یہی ہے کہ نفع رسانی خلق میں مصروف رہیں۔ ابراہیم شاہ نے کہا کہ یا شیخ اس وقت ہزاروں اشخاص مجلس میں موجود ہیں کسی پر کچھ تصرف فرمائیے۔ ارشاد ہوا تصرف کے لئے جوہر قابل ہونا شرط ہے۔

سلطان نے کہا۔ تعجب ہے ہزاروں آدمیوں میں کوئی جوہر قابل آپ کو معلوم نہیں ہوتا۔ شیخ کو کیفیت جلال پیدا ہوئی۔ ابراہیم شاہ شرقی کا مخصوص مقرب بارگاہ جو پشت پر کھڑا مگس رانی کر رہا تھا۔ شیخ کی نگاہ جوان پر پڑی۔ وہ تڑپ کر زمین پر گرا اور بے ہوش ہو گیا۔ جب سکون ہوا تو ترک دنیا کا اعلان کیا۔ اور شیخ عبداللہ شطاری کے مریدین میں داخل ہو گیا۔ ابراہیم شاہ شرقی اور تمام حاضرین اس واقعہ سے متحیر تھے۔ مگر بعض بد عقیدہ معاندین نے شیخ کی شان کیخلاف الفاظ استعمال کئے۔ جس سے شیخ رنجیدہ ہوئے۔ اور دوسرے ہی روز جونپور سے مالوہ کو روانہ ہو گئے۔ والی مالوہ نے شیخ کا بیحد احترام کیا۔ اور خاص شہر مانڈو میں جو اس وقت مالوہ کا پایۂ تخت تھا ٹھہرایا۔ آپ کی وفات ۸۹۰ھ مطابق ۱۴۸۴ء مانڈو ہی میں ہوئی۔ مقبرہ مانڈو میں جہانگیر بادشاہ کے حکم سے تعمیر کیا گیا۔[۱]

## عرب کے قدیم مبلغ اسلام کی خاص سعی و کوشش

واعظین عرب میں سے ایک شخص جن کا نام پیر دہا پیر کہندایت مشہور رہا۔ ۱۳۰۴ء میں اسلام کی اشاعت

---

[۱] آستانہ اپریل ۵۳ء ص۲۶-۲۷، گلزار ابرار ص۱۰۴، اخبار الاصفیار ص۴۰-۴۱، خزینۃ الاصفیار جلد دوم ص۲۰، تذکرہ علماء ہند ص۱۰۳، مرأۃ الاسرار فارسی ص۴۹۴، اخبار الاخیار ص۱۷۳، خزینۃ الاصفیار ص۳۰۷، ۳۰۸، کے، اے نظامی ص۵۰، باقیات شاہجہانی ص۱۲۱، ۱۲۲۔

کیلئے دکن آئے۔ بیجاپور کے کاشتکار مسلمانوں میں اُن جین مت کے لوگوں کی اولاد موجود ہے جنکو پیر مہا پیر نے مسلمان کیا۔ چودھویں صدی کے آخر میں خواجہ سید گیسو دراز جن کو مخدوم سید گیسو دراز بھی کہا جاتا ہے گلبرگہ میں بہت عظیم بزرگ ہوئے ہیں۔ انہوں نے پونہ کے ہندوؤں کو مسلمان کیا۔ اور بیس سال بعد بلگام کے ہندوؤں کو مسلمان کرنے میں انکو بڑی کامیابی حاصل ہوئی۔ وہانو میں شیخ بابا رجب کی اولاد اب تک موجود ہے۔ یہ بزرگ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ پیران پیر دستگیر سے قرابت رکھتے تھے۔ اور تقریباً ۷ سو سال گذرے کہ وہ مغربی ہند میں آئے اور دکن میں انھوں نے ہزاروں بت پرستوں کو مسلمان کر کے دہانو ہی میں انتقال کیا اور وہیں پر ان کا مزار مبارک ہے۔

دھوار کے اضلاع میں کثرت سے مسلمان کپڑا بننے والے آباد ہیں۔ جن کے بزرگوں نے ہاشم پیر گجراتی کی ہدایت اور تلقین سے اسلام قبول کیا۔ پیر ہاشم بیجاپور کے بادشاہ ابراہیم عادل شاہ ثانی کے استاد تھے جو آٹھویں صدی عیسوی کے آخر میں گذرا ہے۔ یہ انصاری مسلمان اپنے پیر کا نہایت ادب کرتے ہیں۔ اور انکی اولاد کے ساتھ عزت و توقیر سے پیش آتے ہیں۔ ناسک میں شاہ محمد سرمست حسینی کی اولاد اب تک موجود ہے۔ اُنکی نسبت تذکرہ نگاروں نے لکھا ہے کہ تبلیغ اسلام میں وہ حد درجہ کامیاب ہوئے۔ وہ ۵۶۹ھ میں مدینہ طیبہ سے روانہ ہوئے اور مغربی ہند کے اکثر مقامات کا سفر کر کے انھوں نے ناسک میں سکونت اختیار کرلی۔ ناسک کے ضلع میں ایک اور بزرگ خواجہ کبنیر حسینی گذرے ہیں جنھوں نے شاہ محمد صادق سے پچاس سال قبل تبلیغ اسلام کی کوشش کی اور کامیاب ہوئے۔ دو اور بزرگوں کے نام لکھے جاتے ہیں جنھوں نے تبلیغ اسلام کی غیر مسلموں میں بہت کوشش کی ہے۔ ایک ان میں سید محمد ابن سید علی تھے۔ اور دوسرے سید محمد عمر تھے۔ ان حضرات نے اپنے باطنی تصرفات سے غیر مسلموں کو مشرف باسلام

کیا ہے۔

## سندھ میں اسلام کی اشاعت

تبلیغ اسلام کی دوسری بڑی تحریک کا مرکز ملتان کا شہر اور اُس کے حوالی تھے۔ اہل عرب کی قدیم فتوحات کے زمانہ میں جبکہ ۹۳ھ[۱۲] میں محمد قاسم نے سندھ میں اسلامی حکومت قائم کی تو یہ شہر سندھ کی سرحد پر واقع تھا۔ عربوں کے دور حکومت میں جو تین سو برس تک حکومت قائم رہی۔ ہندوؤں نے بکثرت خوشی سے اپنے فاتح کا مذہب اختیار کیا۔ سندھ کے کئی ہندو شہزادوں نے خلیفہ عمر بن عبدالعزیز کی تبلیغ سے اسلام قبول کیا۔ ساوندری کے لوگوں نے محمد قاسم کی اطاعت قبول کر لی تھی۔ اور ان کو امن و امان اس شرط پر ملی تھی کہ وہ مسلمانوں کی عزت و مدارات کریں گے۔ اور راستہ بتلانے کیلئے اپنا آدمی دینگے۔ مؤرخ بلاذری نے محمد قاسم کے دور حکومت کے سو برس بعد لکھا ہے کہ اُس وقت ساوندری کے لوگ مسلمان تھے۔ محمد قاسم کے شاہی مراسلات میں ہندوؤں کے مسلمان ہونے کا ذکر آیا ہے[۱]

## حضرت مخدوم شیخ محمد قطب قلندرؒ

حضرت مخدوم شیخ محمد قطب قلندر پسر و مرید حضرت مخدوم قطب الدین بینائے دل کے تھے۔ اور مرد بزرگ اہل حال و قال و صاحب کشف و کرامات تھے۔ اور علماء صوفیہ تابعین شیخ محی الدین ابن العربی سے ہیں۔ اور مسئلہ توحید میں کافی دستگاہ رکھتے تھے۔ اور اکثر فرمایا کرتے تھے کہ میں نے اپنے ابتدا حال میں دو دلیل مسئلۂ توحید میں بعد جدوجہد پایا جو میرے لئے کافی ہے۔

---

[۱] بمبئی گزیٹر اٹھارہویں جلد صفحہ ۵۰۱۔ واکیسویں جلد صفحہ ۲۲۲-۲۱۸، بمبئی گزیٹر تیرہویں جلد صفحہ ۲۲۱، بمبئی گزیٹر بائیسویں جلد صفحہ ۲۴۲، بمبئی گزیٹر سولہویں جلد صفحہ ۵۰۰-۶، بمبئی گزیٹر اکیسویں جلد صفحہ ۲۰۲۔ ایلیٹ جلد اول صفحہ ۱۲۵-۱۲۴۔ پریچنگ آف اسلام مسٹر آرنلڈ اردو ترجمہ "دعوت اسلام" محمد عنایت اللہ دہلوی صفحہ ۲۱۹-۲۱۸۔

" فرمایا میرے نزدیک درویشی دو چیز ہے۔ ایک تہذیب اخلاق دوسرے محبت اہل بیت اطہار نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔"

وفات آپ کی ۹ر ذی قعدہ کو ہوئی۔ سال رحلت معلوم نہ ہوسکا۔ بعد وفات روضۂ حضرت قطب بینائے دل پائین مزار اپنے والد کے دفن ہوئے۔ [۱]

## حضرت مخدوم شاہ عبدالسلام قلندرؒ

حضرت مخدوم شاہ عبدالسلام قلندر شیخ علن قلندر بھی مشہور ہیں۔ اپنے والد محمد قطب قلندر کے مرید وخلیفہ تھے۔ اور اپنے جد حضرت مخدوم قطب الدین بینائے دل سے بہت زیادہ نعمت پایا۔ اور سلسلہ سہروردیہ میں فیض حضرت شیخ اڈھن ظفرآبادی صاحب سجادہ مخدوم چراغ ہند قدس سرہ سے پایا۔

کہتے ہیں کہ شیخ علن مشہور دانشمندان روزگار اور ممتاز علماء جون پور وصوفیہ نامدار میں گذرے ہیں۔ آپ کی تصنیف میں " مختصر الوقایہ" عربی بہت مشہور رہے اور فقر ودرویشی میں اولیائے عظیم اور صاحب کشف وکرامت تھے۔ وشاہ عبدالرحمٰن لاہرپوری وشاہ محمود لکھنوی آپ کے ارشد خلیفہ میں تھے۔

وصال آپ کا ۱۴ر جمادی الثانی کو ہوا ہے۔ سال وفات معلوم نہیں ہوسکا ہے۔ مزار آپ کا جون پور میں حضرت شاہ قطب کے روضہ کے اندر ہے۔ [۲]

## حضرت شاہ فتح محمد قلندرؒ

حضرت شاہ فتح محمد قلندر سیرت وصورت میں صاحب حال وقال ومعمر وسن بزرگ حضرت مخدوم قطب بینا دل کی اولاد سے تھے۔ بیعت وخلافت حضرت شیخ عبدالقدوسؒ سے تھی۔ اور حضرت شاہ عبدالرحمٰن لاہرپوری سے آپ کو بہت باطنی فیض وکمال عطا ہوا۔ شروع زمانہ میں آپ بحالت جذب وسُکر بادیہ گرد

---

[۱] تذکرۃ الابرار، بحر ذخار، گنج ارشدی [۲] تجلی نور اول ص۴۲

رہے۔ اور تن بدن کا ہوش نہ تھا۔ جمالِ جہاں آرا، انکی غذا تھی۔

کہتے ہیں کہ بحالت شوریدہ سری آپ دہلی گئے۔ اور شاہزادہ داراشکوہ سے علم سلوک و معرفت میں مباحثہ فرمایا۔ بعدہٗ اسی حالت میں وطن کی جانب متوجہ ہوئے۔ اور پیر کے حکم سے جون پور کی سکونت ترک کر کے موضع سونگھر پرگنہ انگلی ضلع جون پور میں قیام کیا۔ اس کے بعد پرگنہ نظام آباد ضلع اعظم گڈھ میں ایک موضع بنام قلندر پور آباد کر کے مستقل قیام فرمایا۔ اہل دیہات قرب جوار آپ سے بہت عقیدت و محبت و ارادت رکھتے تھے۔ سال وصال ۲۲ شعبان ۱۱۱۱ھ۔ آپ کی اولاد موضع قلندر پور میں آباد ہے۔

آپ کا شمار اولیاء کبار میں ہے اور فیض کا دریا رواں ہے۔ [۱]

قلندر پور کے سجادہ نشیں حضرت شاہ عین الیقین ہیں جو صاحب اجازت اور حضرت مولانا شاہ مصطفےٰ حیدر قلندر کاکوری شریف سے بیعت ہیں۔

## حضرت شاہ منصور قادریؒ

حضرت شاہ منصور قادری کا اصلی وطن جون پور ہے۔ آپ قوم شیخ سے ہیں۔ اور سلسلہ قرابت بواسطہ حضرت مخدوم قطب بینا، دل سے بھی ہے۔ خانوادہ عالیہ قادریہ میں حضرت عبداللہ بینوی سے مرید ہیں۔ اور نسبت اویسی حضرت مخدوم سید جلال بخاری سے پایا۔ اور بہت فیض حاصل فرمایا۔ مرد بزرگ با برکت اور صاحب خرق و کرامات و معرفت کے سمندر تھے۔ سلوک میں حضرت خواجہ خضر کے مثل تھے۔ آپ کا شہرہ مشیخت دنیا میں چاروں طرف مشہور رہا۔ کہتے ہیں کہ شروع حال میں آپ نے معاش دنیوی قبول نہ فرمایا۔ فقر و فاقہ اور توکل کی زندگی بسر فرماتے رہے۔ حضرت مخدوم جہانیاں کی روح کے اشارہ سے آپ نے ترک وطن فرما کر پرگنہ

---

[۱] تجلی نور اول ص۔ گنج ارشدی قلمی فارسی، اذکار الابرار، تذکرہ حبیبی،

نظام آباد ضلع اعظم گڈھ میں سو بیگھہ آراضی او سر خرید لی۔ اس زمین میں ایک موضع جہانیاں آباد کر کے سکونت اختیار کی۔ بقیہ زمین زراعت کے کام میں لائے۔ یہ آپکی زندہ کرامت تھی کہ زمین او سر ناقابل زراعت بہتر اور زرخیز ہو گئی جس میں زعفران تک پیدا ہوتا۔ اور لطف یہ کہ حکام اس زمین پر آپ کے جلال و تصرف کی وجہ سے لگان نہ قائم کر سکے۔ اگر کوئی حاکم وقت زبان پر ضبطی معافی کا نام لاتا تو لقوہ کے آثار منہ پر نمایاں ہو جاتے۔ اگر حکم لکھتا تو ہاتھ خشک ہو جاتا۔ لہذا وہ زمین بلا مالگذاری رہی۔

سال وصال دریافت نہ ہو سکا۔ مزار مبارک آپکا موضع جہانیاں پور میں مرجع خلائق ہے۔ اور ہر سال آپ کا عرس ہوتا ہے۔ آپ کی اولاد موضع جہانیاں میں آباد ہے۔ حضرت شاہ پیر دکلی جونپوری آپ کے خلفا میں ہیں۔[۱]

## حضرت مخدوم شاہ طیب بنارسیؒ

حضرت شاہ طیب بنارسیؒ کا شمار اولیا رکبار میں ہے۔ آپ نے اپنے علم ظاہر و باطن سے بنارس اور اُس کے اطراف کو مالا مال کیا ہے۔ اور فیض باطنی کا سرزمین بنارس سے سولہویں صدی میں ایسا چشمہ جاری ہوا کہ چارسو سال کے بعد بھی اسکی روانی میں کوئی فرق نہ آیا۔ آپ کا سلسلۂ نسب حضرت عمر فاروقؓ خلیفہ دوئم تک پہونچتا ہے۔ تذکرہ نگاروں کے بیان کے مطابق آپ کے جدِ اعلیٰ حضرت شیخ خلیل فاروقیؒ سرزمین عرب سے ہندوستان تشریف لائے۔ اور غازی پور کے موضع بھتری سے متصل جسٹری میں قیام فرمایا اور یہیں پر آپکے صاجزادہ حضرت شیخ قطب الدین کی ولادت ہوئی ہے۔

حضرت شیخ خلیلؒ کا شمار اولیا رکبار اور مشائخ عظام میں تھا۔ وہ علم اور فضل

---

[۱] گلشن گرف اول ص۶۹-۷۰ فارسی قلمی۔ بحر ذخار قلمی۔

وکمال میں امتیازی وصف کے مالک اور زہد و ورع اور پابندیٔ شریعت وطریقت میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔ آپکا وصال اسی موضع میں ہوا اور وہیں تالاب کے ٹیلہ پر مزار مبارک مرجع خاص وعام ہے۔

حضرت مخدوم شاہ طیب بنارسی کے والد ماجد حضرت شیخ معین الدینؒ تھے آپ نے بڑی ریاضت شاقہ برداشت کی اور مجاہدات کئے ہیں۔ ہروقت عبادت اور ذکر وفکر میں مشغول رہتے تھے۔ بڑے ہی سخی وفیاض تھے۔ اور یگانۂ روزگار بزرگوں میں آپکا شمار ہوتا ہے۔ آپ کا وصال بہت کم عمری ۴۰ سال میں ہوا۔ آپکا مزار مبارک منڈواڈیہہ میں تالاب کے کنارے ایک چبوترے پر ہے اور بڑی درگاہ کے نام سے مشہور ہے۔

حضرت مخدوم شاہ طیب بنارسیؒ نے دس سال کی کم عمری میں قرآن پاک کی تعلیم حاصل کرلی اور ابتدائی دینیات وفارسی وغیرہ گھر ہی پر تکملہ فرمانے کے بعد استاذ الفضلا حضرت شیخ نظام الدین بنارسیؒ کے آگے زانوئے ادب تہہ کیا۔ اور صرف ونحو وغیرہ کے حصول کے بعد مزید علوم کی تحصیل کیلئے آپ جونپور تشریف لائے اور یہاں کے فضلائے زمانہ سے علوم کا تکملہ فرماکر حضرت شیخ نوراللہ انصاری ہرویؒ متوفی ۱۰۱۲ھ سے شرح وقایہ وحسامی وغیرہ کے کچھ حصوں کے حصول کے بعد پھر بنارس واپس ہوئے اور آپ کا عقد ہوگیا۔ اور دو تین سال تک یہ تعلیمی سلسلہ بند رہا۔ پھر دوبارہ آپ جونپور آئے اور مروجہ نصاب کے تکملہ کے بعد سند فراغت حاصل کرکے کچھ روز قیام کے بعد پھر بنارس واپس آگئے۔

حضرت شاہ طیب بنارسی کے تذکرہ نگار کا بیان ہے کہ دوران طالبعلمی ہی میں آپکی باطنی صلاحیت اور روحانی استعداد ظاہر ہونا شروع ہوگئی تھی۔ اور جب حضرت شاہ طیبؒ شیراز ہند جونپور میں اُس وقت کے ایک یگانۂ روزگار عالم دین حضرت شیخ نوراللہ انصاریؒ کے دریائے علم سے اپنی تشنگی بجھارہے

تھے کہ جونپور ہی میں سراج السالکین امام العارفین حضرت شیخ تاج الدین جھونسویؒ سے کسی خانقاہ میں ملاقات ہوگئی اور اثنائے گفتگو میں آپ نے اپنی دلی تمنا کا اظہار کرتے ہوئے حضرت شیخ تاج الدین سے عرض مدعا کیا کہ "میری خواہش عرصہ سے ہے کہ اپنے جدِ مکرم حضرت شاہ حسن داؤد بنارسی کے کسی خلیفہ سے بیعت کی سعادت مل جائے حضرت شیخ تاج الدینؒ نے سنتے ہی ارشاد فرمایا کہ اس وقت جونپور میں حضرت مولانا خواجۂ کلاں جھونسویؒ تشریف فرما ہیں جو اپنے والد گرامی اسد العلماء حضرت شیخ نصیر الدین مصطفیٰ آبادیؒ کے واسطے سے حضرت شاہ حسن داؤد بنارسیؒ کے خلیفۂ اقدس ہیں۔ جب حضرت شاہ طیب بنارسیؒ نے یہ روح پرور خبر سنی تو جھوم اٹھے خود ہی فرماتے ہیں جیسا کہ مناقب العارفین قلمی حضرت شیخ لیسین جھونسوی اور تذکرہ شاہ طیب بنارسی اردو میں ہے کہ :

"جب یہ بات بندہ کے کان میں بڑی تو ایسی خوشی ہوئی گویا نئی زندگی مل گئی اور بس آب حیات کا چشمہ پالیا۔ چنانچہ اسی وقت حضرت شیخ تاج الدینؒ سے کہا کہ "مجھے خدمتِ خواجہ میں لے چلئے" ؟

چنانچہ آپ کے اضطراب اور بیقراری کے پیش نظر حضرت شیخ تاج الدینؒ حضرت خواجۂ کلاںؒ کی خدمت اقدس میں لائے۔ حضرت خواجہ کلاںؒ کی نظر جب حضرت شاہ طیبؒ پر پڑی تو فوراً کھڑے ہوگئے اور مصافحہ و معانقہ کے بعد فرمایا کہ شاید حضرت حسن بنارسی کی اولاد میں آپ معلوم ہوتے ہیں۔ آپ نے جواب دیا کہ حضرت شاہ حسنؒ بندہ کے جدّ امجد تھے۔ اس کے جواب میں حضرت خواجۂ کلاں نے فرمایا کہ :

"آپ تو ہمارے مخدوم زادہ ہیں۔ اس عاجز کو نعمتِ باطنی و نسبت احسانی، آپ ہی کے خاندان سے نصیب ہوئی ہے۔"

اس کے بعد حضرت شاہ طیبؒ نے حضرت خواجۂ کلاںؒ سے اپنی باطنی کیفیات

کا اظہار فرماتے ہوئے بیعت کی درخواست کی جس کو آپ نے منظور فرماتے ہوئے اپنے سلسلہ میں داخل فرمالیا۔ اور اپنی کُلاہ بابرکت بھی اتار کر آپ کے سر پر رکھدی یہ اس امر کی طرف اشارہ تھا کہ ایک وقت آئیگا جب حضرت شاہ طیبؒ روحانی پیشوا اور ولایت کے تاجدار ہوں گے۔

روضہ مبارک حضرت مخدوم شاہ طیب بنارسیؒ منڈواڈیہہ بنارس [۱۴۷]

آپ نے بڑی ریاضتِ شاقہ اور مجاہدات فرمائے ہیں کہ شوریدہ سر ہوگئے اور تن بدن کا ہوش نہ رہا اور طلب حق میں دیوانہ وار دشت و بیاں کو اپنا مسکن بنالیا۔ اسی درمیان آپ کے دل میں حج بیت اللہ کا ارادہ ہوا اور پھر خود ہی ملتوی فرمایا جیساکہ" شاہ طیب" کے تذکرہ نگار نے لکھا ہے کہ :

" میرے بعض احباب نے حج بیت اللہ کیلئے رختِ سفر باندھا مجھے بھی شوق حج ہوا اور تیاری کرنے ہی والا تھا کہ یک بیک الہام ربانی اور اشارۂ خداوندی ہوا کہ" ابھی آپ حج بیت اللہ و طواف کعبہ کے مقام پر نہیں ہیں۔ پہلے کسی مرشد طریقت اور ولی اللہ کے قریب رہ کر معرفت الہی کی تابانی حاصل کیجئے جب مکین کا عرفان نصیب ہوجائے تب زیارت مکان کیلئے اس عظیم سفر کا قصد کیجئے"۔

اس انکشاف کے بعد حضرت شاہ طیبؒ سفر حج پر نہیں گئے۔ اور حضرت خواجہ کلاںؒ کی خدمت میں جھونسی حاضر ہوئے اور حقیقت حال کو سنکر حضرت خواجہ بہت خوش ہوئے۔ حسن اتفاق کہ حضرت شیخ تاج الدین جھونسویؒ بھی حضرت شیخ کلاں کی خدمت میں موجود تھے۔ وہ بھی بڑی مہربانی سے پیش آئے۔ چنانچہ چند روز کے قیام کے بعد آپ بہت مستفیض ہوکر بنارس واپس آگئے۔ لیکن اس طالب حق اور عاشق کو چین کہاں تھا ایسی آتشِ شوق تیز ہوئی کہ دوبارہ جھونسی کا سفر کیا۔ اس سفر کا بڑا ہی دلدوز منظر شاہ طیب بنارسیؒ کے تذکرہ نگار نے یوں کیا ہے:

" اس اقلیم عشق کی دیوانگی اور مستانہ روش کا یہ حال تھا کہ فقیرانہ لباس زیب تن کئے ہوئے وارفتگیٔ عشق میں پیدل ہی سفر جھونسی کیلئے روانہ ہوگئے اور سارا سفر طے کرکے دونوں

روحانیت کے تاجداروں کی خدمت میں پہونچ گئے۔ جب
دونوں حضرات نے آپکو دیکھا تو بہت مسرور ہوئے اور مژدہ
سنایا۔ اس بار آپ نے طویل قیام کرکے دونوں حضرات
کے فیوض و برکات سے مالامال ہوگئے۔ کہا جاتا ہے کہ جھونسی
کی حاضری کیلئے آپ شب و روز سفر کرتے اور راہ میں کہیں قیام
وطعام اور آرام کا خیال تک نہ آتا۔ ایک بار رمضان المبارک
کے موقع پر آپکو اسد العلما حضرت مولانا شیخ نصیر الدین جھونسویؒ
والدگرامی کے روضۂ اقدس کے نزدیک اعتکاف کا حکم ہوا۔ اس
بار حضرت خواجہؒ نے کامل توجہ اور خصوصی عنایات سے حقائق و
معارف کی تمام منازل طے کرادیں اور عید الفطر کے روز حضرت
خواجہ کلاںؒ نے خواجگان چشت کا پیرہن و خرقۂ درویشی عطا
فرماکر خلافت واجازت کا پروانہ بھی مرحمت فرمایا۔"

اس کے بعد آپنے حضرت شاہ طیبؒ بنارسی کو مزید تکمیل کیلئے اپنے
خلیفۂ خاص حضرت شیخ تاج الدین جھونسویؒ کے حوالہ فرمایا۔ آپ حضرت تاجؒ
کی خدمت بابرکت میں ۱۰ سال رہے اور قرب خداوندی کا مقام اعلیٰ حاصل فرمایا
اور حضرت شیخ تاج الدینؒ نے بھی ولایت اور خلافت خاص کا تاج آپ کے سر پہ
رکھدیا اور حضرت شیخ طیبؒ کو ولایت بنارس کے رشد وہدایت کے منصب پر فائز
فرمایا۔ اس کے بعد آپ دہلی تشریف لے گئے اور حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ
جو اُس وقت مرجع خاص و عام تھے۔ انکی خدمت میں رہکر سلسلۂ قادریہ کی اجازت
وخلافت آپ کو حاصل ہوئی۔

چونکہ سرزمین بنارس اور اُسکے اطراف وجوانب کو آپ کے فیض باطنی
اور کمالات ظاہری سے فیض یاب ہونا قدرت نے مقدر فرمایا تھا۔ اس لئے تمام

مشائخ کبار نے باطنی اشارہ سے سرزمین بنارس کیلئے آپکو معمور فرمایا۔ آپ منڈواڈیہہ تشریف لائے اور کچھ مدت وہیں قیام فرمایا۔ لیکن وہاں اس وقت خاطر جمعیت نصیب نہیں ہوئی۔ اس لئے دریائے گنگا کے سنگم پر اور قدیم قلعے سے متصل ایک کھنڈر اور ٹیلے پر رہائش اختیار کر کے خانقاہ تعمیر کرائی اور مسند ارشاد پر متمکن ہوئے اور اس جگہ کا نام "شریعت آباد" رکھا۔

حضرت شاہ طیب بنارسیؒ کو شریعت مطہرہ کے اجرا پر کمال استقامت کا مقام حاصل تھا۔ آپ احکام شرعیہ کے اجرا کیلئے بے تاب رہا کرتے تھے۔ بدعات وخرافات اور مراسم مزعومہ کو برداشت نہیں کر سکتے تھے۔ آپ نے تمام مراسم مروجہ اور بدعات کا قلع قمع فرمایا ہے۔

## احکام شرعیہ کا اجراء

گنج ارشدی قلمی فارسی نسخہ کتب خانہ خانقاہ رشیدیہ میں ہے کہ:

جامع مسجد گیان واپی میں حضرت مخدوم شاہ طیب بنارسیؒ جو قطب بنارس کے نام سے عظیم شہرت کے مالک ہیں اور شہر بنارس کے آخری مغربی حصہ منڈواڈیہہ میں آسودہ ہیں۔ آپ کا وصال ۱۰۴۲ھ میں ہوا ہے۔ آپ ہر جمعہ کو اسی جامع مسجد میں نماز جمعہ ادا فرمانے کیلئے منڈواڈیہہ سے تشریف لاتے تھے اور اس دور یعنی ۹۹۰ھ مطابق ۱۵۸۳ء میں اکبر نے جب دین الٰہی کی بنیاد رکھی، تو اسی جامع مسجد میں اکبر کے نام کا برسر منبر خطبہ پڑھا گیا۔ جس پر حضرت مخدوم شاہ طیب بنارسیؒ نے سخت ناگواری کا اظہار کیا اور صرف یہ سوچ کر کہ خطبے میں کافر کا نام لیا گیا خطیب کو آگے بڑھ کر منبر سے اتارنا چاہا، لیکن حضرت مولانا خواجہ کلاںؒ اور دوسرے بزرگان دین جو وہاں موجود تھے، انھوں نے حضرتؒ

مخدومؒ کو اس امر سے باز رکھا اور یہ کہا کہ اگر اکبر بادشاہ
کو خبر لگی تو ہمارے مکانوں کو تاخت و تاراج کر دیا جائیگا اس لیۓ
مصلحت یہی ہے کہ آئندہ یہاں نماز پڑھنے کے بجائے ہم لوگ
منڈواڈیہہ میں ہی نماز جمعہ پڑھ لیا کریں۔"

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ حضرت مخدومؒ نے اپنے دور میں بنارس اور دیار و امصار میں امر بالمعروف اور نہی عن المنکر اور بدعات و خود ساختہ عقائد و رسم و رواج کو مٹانے میں بڑے بڑے بادشاہوں کا بھی پاس و لحاظ نہیں رکھا ہے۔ اور اس طرح شریعت مطہرہ اور سنت نبوی کے قیام اور بقا و احکام شرعیہ کے اجراء کیلیۓ بڑی بڑی صعوبتیں اٹھائی ہیں اور پریشانیاں برداشت کی ہیں۔

آپ شب زندہ دار اور عبادت گذار بزرگوں میں ہیں۔ آپ کا یہ معمول تھا کہ نصف شب کے بعد جاگ جاتے اور تہجد کی نماز میں مشغول ہوتے اور اکثر و بیشتر یہ شعر ورد زبان رہا کرتا اور چشم اشکبار و گریاں اور اسی حالت میں نماز فجر کا وقت ہو جاتا۔ ے

گر صد ہزار قرن ہمہ خلق کائنات   فکرت کنند در صفت و ذات اے خدا
آخر بعجز معترف آیند کہ اے الٰہ!   دانستہ شد کہ ہیچ ندانستہ ایم ما

ترجمہ:۔ اے رب! گر آپکی ذات و صفات اور اُسکی صنعت و حرفت میں جملہ مخلوقات اور ساری کائنات اور تمام جن و انس سیکڑوں ہزاروں سال تک بھی غور و فکر کرتے رہیں تب بھی وہ عاجز و درماندہ ہو کر اس امر کا اقرار و اعترافت کریں گے کہ اے اللہ میں نے ابتک بس یہی جانا کہ کچھ بھی نہیں جانا ہے عجز ہی قبولیت حسن کی دلیل ہے۔

روحالات زندہ کے آپ بہت پابند تھے اور صوم داؤدی کو پسند فرماتے تھے۔

ایک دن روزہ اور ایک دن افطار، اس کے علاوہ جمعرات، جمعہ، دوشنبہ اور یوم عاشورہ کے روزوں کی سختی سے پابندی فرماتے تھے۔ رمضان المبارک کے روزے اور آخر عشرہ میں اعتکاف تو زندگی کا ایک معمول ہو گیا تھا۔ لباس موٹا کھدر گزی گاڑھے کا پسند تھا، جبہ و دستار سبز رنگ کا رہتا تھا۔

## وصال

عمر کے دور آخر میں استغراق اور ذوق وشوق کی کیفیت اس طرح طاری رہتی کہ دوپہر کے قیلولہ کا معمول اور رات کا آرام اور دوسرے زندگی کے لوازم بالکل ترک کر دیا تھا اور فرمایا کرتے کہ اب سونے اور قیلولہ کا وقت نہیں رہ گیا ہے۔

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ حضرت شاہ طیب بنارسیؒ وصال سے قبل جھونسی پیر ومرشد کے پاس تشریف لے گئے تھے۔ عشار کی نماز ادا کرنے مسجد گئے۔ اثنار وضو میں تکبیر تحریمہ کے طور پر کانوں تک ہاتھ لے گئے اور بلند آواز سے اللہ اکبر کہا اور واصل بحق ہو گئے۔ یہ واقعۂ فاجعہ ماہ شوال المکرم ۱۰۴۳ھ بروز دوشنبہ آخر شب میں بوقت صبح صادق پیش آیا۔ اُس وقت آپ کے جانثاروں وخلفار میں حضرت شیخ ناصر الدین جھونسویؒ موجود تھے۔

اس کے بعد قرب وجوار میں تمام مریدین ومتعلقین کو اس کا علم ہوا سب لوگ وہاں پہونچ گئے اور غسل وتجہیز وتکفین کا انتظام ہونے لگا۔ لوگوں کا خیال تھا کہ تدفین جھونسی میں ہی ہونی چاہیے۔ مگر آپ کے خلیفہ ناصر الدین جھونسوی نے فرمایا کہ جھونسی کا ولایت نامہ تو حضرت شیخ تاج الدین جھونسویؒ کے انوار وفیوض وبرکات سے روشن ومنور ہے۔ اور حضرت شاہ طیبؒ تو بنارس کے ہیں۔ اور وہیں کے رشد وہدایت پر مامور رہے اس لئے بنارس ہی میں آپ آرام فرما رہیں گے۔ حضرت شاہ محمد یٰسینؒ نے فرمایا ہے کہ میری بھی دلی خواہش اور آرزو یہی تھی کہ حضرت قبلۂ کعبہ بنارس ہی میں آرام فرما رہیں۔ آخر کار جنازہ بنارس

کیلئے روانہ ہوگیا جو منگل کو منڈواڈیہہ پہونچکر اُسی روز تدفین خاک بنارس منڈواڈیہہ میں عمل میں آئی۔ اور ولایت وفقر کا آفتاب جہاں تاب روپوش ہوگیا۔ چہارشنبہ کے دن مزار اقدس پر شاہ محمد یٰسینؒ اور دوسرے روز حضرت دیوان محمد رشید جونپوریؒ حاضر ہوئے سب نے ایصال ثواب کیا۔

حضرت شاہ طیب بنارسیؒ کا مقبرہ زیارت گاہِ خاص عام ہے۔ مقبرہ کا احاطہ بہت ہی کشادہ ہے۔ اس احاطہ میں ایک بہت ہی پرشکوہ وجاذب نظر مسجد ہے جس کو حضرت شاہ قطب الہند معین الدینؒ نے ۱۲۱۹ھ میں تعمیر کرایا تھا اور ۱۳۰۵ھ میں اسکی از سر نو مرمت ہوئی اور ایک کتبہ محراب کے اندر حضرت مولانا شاہ وکیل احمد سکندر پوریؒ نے نصب کیا جس میں حسب ذیل اشعار کندہ ہیں:

| | |
|---|---|
| از سر نو ساخت ایں مسجد معین دین حق | سالہا باشد برائے اہل ایماں یادگار |
| سال مسعود نبایش عاجز خستہ نو شت | مسجدِ درگاہ شاہ طیب والا تبار |

اس احاطہ کے باہر قدیم تالاب کے پچھم میں ایک دوسرے احاطہ کے اندر آپ کے والد بزرگوار حضرت شیخ معین الدین بنارسیؒ کی آرام گاہ ہے اور اس کو لوگ بڑی درگاہ کے نام مبارک سے یاد کرتے ہیں۔ اس احاطہ کے اندر حضرت شاہ صاحب کے خاندان کے دوسرے بزرگوں کے مزارات ہیں۔ [۱]

## قطب الاقطاب حضرت مخدوم دیوان محمد رشید قدس سرہ

حضرت مخدوم دیوان محمد رشید قدس سرہٗ کا شمس الحق فیاض دیوان لقب ہے حضرت شاہ محمد یٰسین جھونسویؒ نے آپ کو ان القاب سے یاد فرمایا ہے۔ "فرید عصر است" "وحید دہر است" "در شریعت اسناد است" "در طریقت صاحب ارشاد" "مخزنِ حقائق است"

---

[۱] مناقب العارفین قلمی حضرت شاہ یٰسین جھونسویؒ فارسی۔ تذکرہ مشائخ بنارس، تذکرہ شاہ طیب بنارسی۔ از ارشد اعظمی اردو ص ـــ وذکر حضرت شاہ طیب بنارسیؒ۔

بیع دقائق، طالبِ مجاہدہ، صاحبِ مشاہدہ، قطبِ ولایت است، و یگانۂ زمان
رت وقت است و قبلۂ جہاں، زبدۃ الاخیار عمدۃ الابرار، میاں شیخ عبد الرشید
ر اللہ مرقدہٗ ۔

جون پور عہدِ شاہانِ شرقی سے علم و کمال کا گہوارہ اور مشائخ و فقراء کا مسکن رہا
ہے۔ اور ایک عرصۂ دراز تک یہ شیراز ہند دار السرور کے نام سے یاد کیا جاتا رہا ہے۔
سکی خاک سے ایسے ایسے علماء کاملین، مشائخ کبار اور صوفیائے عظام پیدا ہوئے ۔۔

روضۂ مبارک حضرت مخدوم دیوان محمد رشید قدس سرہٗ ۔ قبرستان رشید آباد جونپور ۱۴۸

جنکی رشد و ہدایت کی شمع سے ایک عالم روشن ہو گیا۔ حضرت دیوان شیخ محمد رشید جونپوریؒ بھی انھیں باکمال بزرگوں میں تھے۔ جن کے بوریائے فقر کی بلندی مسند شاہی سے کم نہ تھی، شاہجہاں کے بار بار اصرار پر بھی آپنے خلوت خانہ قناعت سے باہر قدم نہیں رکھا۔ آپ نے مسند درس دارشاد پر بیٹھ کر ہزاروں تشنگان علم کو سیراب اور فیضیاب فرمایا۔ اس میں شک نہیں کہ خانقاہ رشیدیہ وہ خانقاہ ہے کہ صدیوں تک اس خانقاہ کے ظاہری و باطنی فیوض و برکات سے ایک عالم فیضیاب ہوا ہے اور طالبان حق داصل بحق ہوئے ہیں۔ اور آج بھی اس کا فیض جاری ہے۔

آپ شیخ عثمانی تھے اور سلسلہ نسب آپکا حضرت مخدوم سری سقطیؒ پر ختم ہوتا ہے۔ آپ کے والد ماجد قطب وقت حضرت مخدوم شاہ جمال مصطفیٰؒ متوطن بروبنہ ضلع جونپور تھے۔ حضرت مخدوم دیوان محمد رشید قدس سرہٗ موضع بروبنہ میں سنہ ۱۰۰۰ھ میں پیدا ہوئے۔ اسی زمانہ میں حضرت شیخ عبدالجلیلؒ کسی تقریب میں بروبنہ تشریف لائے تھے۔ آپکو دیکھا اور فرمایا کہ یہ لڑکا شیخ وقت اور عالم بے مثل ہوگا۔ حضرت شیخ عبدالجلیل لکھنوئیؒ بظاہر کسی سے بیعت نہ تھے۔ لیکن حضرت سلطان الہند خواجہ غریب نواز اجمیریؒ سے بہت روحانی فیوض و برکات حاصل فرمایا۔ شجرۂ مبارک میں اپنے نام کے بعد صرف حضرت خواجہ سلطان الہندؒ کا نام لکھتے تھے۔ آپ کا وصال سنہ ۱۰۴۲ھ ہجری میں ہوا۔ مزار مبارک گولہ گنج لکھنؤ میں مرجع خلائق ہے۔

حضرت دیوان محمد رشید قدس سرہٗ جب پڑھنے کے لائق ہوئے تو ابتدائی تعلیم حضرت شمس نور بردونیؒ سے حاصل کی حضرت مولانا کو شاہزادہ پرویز کی تعلیم و تربیت کیلئے جب الہ آباد بھیجا گیا تو آپ بحکم حضرت مولانا شمس نور استاد الملک حضرت ملا افضل جونپوریؒ کے سامنے زانوئے ادب تہہ کیا اور تمام علوم ظاہری سے مالا مال ہو کر مشہور زمانہ ہوئے۔ حضرت ملا محمود جونپوری مصنف شمس بازغہ آپکے ہمعصر اور علوم ظاہری کے بحر ذخار اور ناپید اکنار تھے۔

چونکہ روزازل سے آپ کی قسمت میں دولت باطنی لکھی تھی۔ آپ نے کشش وجذب الٰہی میں سب کچھ ترک کر کے پہلے اپنے والد بزرگوار سے مرید ہوئے جو ایک واسطہ سے حضرت نظام الدین امیٹھوی سے بیعت تھے۔ اور آپ نے اپنے والد سے ہی کسب علوم باطنی میں بڑی ریاضت شاقہ برداشت کی ہے۔ اس کے بعد حضرت مخدوم شاہ طیب بنارسیؒ سے ارادت دلی پیدا ہوئی اور پھر آپ کی ذات بابرکات سے بہت فیض حاصل فرمایا۔

دیگر تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ حضرت مخدوم دیوان محمد رشید قدس سرہٗ نے سلسلہ سہروردیہ میں حضرت شیخ تاج الدین جھونسویؒ سے اجازت پائی۔ مناقب العارفین میں فرماتے ہیں کہ:

قطب الاقطاب در سلسلہ سہروردیہ بلاواسطہ از قطب المتورعین حضرت شیخ تاج الحق والشرع والدین مجاز است۔"

اس کے علاوہ سلسلہ قادریہ میں حضرت شیخ شمس الدین کالپیؒ سے اور سلسلہ قلندریہ میں حضرت شیخ عبدالقدوس قلندر جونپوریؒ نبیرہ حضرت قطب بینائے دل قلندر سرانداز غوثی رح سے اور سلسلہ چشتیہ میں حضرت راجے سید حامد شاہ مانکپوریؒ سے خلافت و اجازت حاصل کی اور مشہور زمانہ بزرگ ہوئے۔

مناقب العارفین میں حضرت شیخ محمد یٰسین جھونسویؒ نے لکھا ہے کہ حضرت قطب الاقطاب اپنے والد کے بعد تحصیل علوم میں مصروف رہے۔ پھر فراغت کے بعد درس و تدریس کی طرف بھی مائل ہوئے مگر دل میں تصوف کا ذوق چھایا ہوا تھا۔ اور کسی مرشد کامل کی تلاش تھی۔ اسی زمانہ میں حضرت قدوۃ السالکین حضرت مخدوم شاہ طیب بنارسیؒ جونپور تشریف لائے تھے۔ آپ نے حضرت مخدوم سے ملاقات کی مگر دل اس مرتبہ مائل نہ ہوا۔ کچھ دنوں کے بعد آپ ایک تقریب میں منڈواڈیہہ بنارس تشریف لے گئے اور حضرت مخدوم سے ملے۔ اس مرتبہ دل میں محبت پیدا ہوگئی اور کچھ

دنوں حضرت مخدوم کی خدمت میں رہ گئے۔ اور ان ہی دنوں میں تصوف کا ذوق شوق اس درجہ پیدا ہو گیا کہ آپ نے درس و تدریس کا شغلہ ترک کر کے خدمت میں رہنا چاہا۔ مگر حضرت مخدوم نے اس بات کو پسند نہیں کیا اور فرمایا کہ صبح کے وظیفہ کے بعد طلبہ کو سبق پڑھایا کرو یہ بھی عبادت ہے اور پھر جونپور آپکو رخصت کر دیا اُس کے بعد آپ درس دیتے رہے۔

حضرت قطب الاقطاب دیوان جیؒ پیر کے حکم کی تعمیل میں برابر مشغول رہے رفتہ رفتہ حضرت مخدوم کی عقیدت و محبت بڑھتی گئی۔ اس درمیان میں آپ برابر منڈواڈیہہ جایا کرتے تھے اور دس پانچ دن رہ کر چلے آیا کرتے تھے۔ یہاں تک کہ آپ رمضان شریف میں وہاں گئے اور حضرت مخدومؒ کے حکم سے عشرہ آخر میں اعتکاف کیا۔ اس اعتکاف میں بہت عجائب وغرائب آپ پر منکشف ہوئے۔ عین عید کے دن بعد نماز ایک مجمع عام میں حضرات چشت کی طرف سے اپنا پیرہن پہنایا اور سلسلۂ چشتیہ کے اذکار اور تلقین طالبین کی اجازت مرحمت فرمائی۔ اور پھر آپ کو جونپور رخصت فرمایا۔

چونکہ آپکی طبیعت عالی اور ہمت بلند واقع تھی اس لئے آپ نعمتوں اور فیضوں کے کسب دکمال میں بہت ہی حریص تھے۔ لیکن ساتھ ہی دوسروں کو فیض سے مالامال کرنے میں بھی آپ بہت ہی سخی تھے۔ جس بزرگ کا نام سنتے وہاں ضرور جاتے۔ خدمت میں برابر پہونچتے اور دوسرے سلاسل کے اشغال بھی حاصل فرماتے رہے۔

آپ علم ظاہر و باطن کے خزائن اور سرچشمہ تھے۔ آپ نے موضع بردنہ کی سکونت ترک کر کے شہر جون پور میں خانقاہ تعمیر کی اور سجادۂ مشیخت پر بیٹھ کر رشد و ہدایت کا جھنڈا لہرایا۔ اور درس و تدریس میں بھی مشغول رہے۔ آپکی شہرت کا ڈنکا سارے ہندوستان میں بجا ہے۔ آپ ذکر جہر

بہت ہی زیادہ کرتے اور ہر کام میں پابند شرع نبوی تھے۔ ہزار ہا بندگان خدا نے آپ سے فیض ظاہری و باطنی حاصل فرمایا۔ اور راستہ صادقانِ حق کا پایا۔

آپ کی مشہور و معروف تصانیف میں ایک رسالہ رشیدیہ ہے جو حضرت مُلّا محمد افضل اُستاد الملک کے حکم سے علم مناظرہ میں لکھا تھا یہ درس علوم عربیہ میں شامل ہے۔ دوسرا خلاصۃ النحو عربی، تیسرا شرح ہدایۃ الحکمت عربی۔ چہارم شرحی بعربی بہت ہی قابل تعریف کتاب، اسرار المخلوقات از تصانیف حضرت شیخ محی الدین ابن عربی ہے۔ رسالہ زاد السالکین فارسی میں ہے۔ ششم مقصود الطالبین سلوک اور معرفت میں۔ ہفتم دیوان فارسی بہ تخلص شمسی ہے۔

حضرت قطب الاقطاب مخدوم دیوان محمد رشید قدس سرہ کے مزار کا اندرونی منظر ۱۴۹

آپ کا وصال ۹ رمضان المبارک ۱۰۸۳ھ ہجری مطابق ۱۶۷۲ء بروز
عہ ہوا۔ آپ صبح کی نماز میں جب سجدہ میں گئے تو وصال ہو گیا۔ نماز جنازہ آپکے
ماگرد خاص ورمرید سعید داولیار وقت حضرت شیخ محمد ماہ دیوگامیؒ نے پڑھائی۔
زار مبارک محلہ رشید آباد میں ایک حظیرے کے اندر ہے اور پورب طرف ایک
سنگین مزار آپکی اہلیہ محترمہ کا ہے۔ [1]

چونکہ آپکو قطب الاقطاب کہا جاتا ہے۔ تصوف کی اصطلاح میں
قطب الاقطاب تمام عالم پر فرمانروا ہوتا ہے اور بقار عالم اُسکی بقا سے ہے
اچھی عادت والے اُسکا اتباع کر کے نجات حاصل کرتے ہیں اور مقام عالی پر فائز
ہوتے ہیں اور بدخصلت و بدسیرت جو صرف نام لیتے ہیں اور اتباع اپنے نفس کا
کرتے ہیں اور وہ محروم رہتے ہیں۔ اور عارف رومیؒ نے یہ بھی لکھا ہے کہ ہر دور
کا قطب الاقطاب امام حیّ و قائم ہے مہدی بھی وہی ہے اور ہادی بھی وہی ہے،
اُس کی یہ باطنی خوبیاں مخفی ہوتی ہیں اور صرف وہ لوگوں کی نگاہوں کے سامنے
ہوتا ہے۔ مہدی و ہادی کیلئے نسلی کوئی خصوصیت نہیں ہے۔

خدا کا نور . . . ، پردے رکھتا ہے۔ قطب الاقطاب ، نور ہے جو اولیار
اس سے مستفید ہوتے ہیں وہ بمنزلہ قندیلوں کے ہیں۔ دیگر بزرگ جو اُن اولیار
سے منور ہیں اُنکی مثال طاق کی ہے۔ اولیار کے مختلف طبقات ہیں جو قطب الاقطاب
پر جاکر ختم ہو جاتے ہیں۔ آخری صف والے زیادہ تجلی کے متحمل نہیں ہو سکتے ہیں۔
دوسرے و تیسرے درجہ کے اولیار بھی مجاہدات و ریاضت کے ذریعہ ترقی کر کے

---

[1] بحر ذخار قلمی، گنج ارشدی قلمی، تجلی نور حصہ اول ص ۲۰۱ فارسی قلمی، مناقب العارفین قلمی، ماثر الکرام جلد ۱ ص ۲۰۴ - ۲۰۵، حدیقۃ الحنفیہ ص ۴۵۶ - ۴۵۷، سبحۃ المرجان ص ۶۴، احوال مشائخ کبار قلمی ص ۳، تذکرہ علمار ہند مولوی رحمان علی ص ۲۹۷، سمات الاخیار ص ۵۶ - ۵۸، شاہ طیب بنارسی ص ۴۴۲ تا ۴۵۰، حیات شبلی ص ۲۴۔
ماہنامہ القاسم دیوبند اکتوبر ۱۹۸۱ء

عارف کامل بن جاتے ہیں۔ خدا کا منظور نظر قطب الاقطاب ہوتا ہے۔ وہ درویش جو مجاہدات کی بھٹی میں تپتا ہے اُسکی حالت لوہے کی طرح ہے، اور وہ اُس آگ کو براہ راست بدن پر لیتا ہے۔

## حضرت بدر الحق شیخ محمد ارشد قدس سرہٗ

آپ کا اسم مبارک شیخ محمد ارشد ہے اور کنیت ابی الکشف اور لقب بدر الحق ہے۔ آپ حضرت قطب الاقطاب شیخ محمد رشید مصطفٰی قدس سرہٗ کے منجھلے بیٹے اور صاحب سجادہ تھے۔ آپ سنہ ۱۰۴۱ھ میں پیدا ہوئے۔ تاریخ ولادت ابی الکشف محمد ارشد ہے۔

آپ نے صرف و نحو کی ابتدائی کتابیں حضرت شیخ عبد الشکور منیری سے پڑھیں اور کافیہ کی شرحوں میں شرح جامی اور شرح حضرت مولانا الہداد جونپوری اور میزان و منطق وغیرہ حضرت مُلا نور الدین مداری سے اور چند سبق اپنے حقیقی چچا حضرت شیخ محمد ولید قدس سرہٗ سے اور قطبی و شرح ہدایۃ الحکمیہ استاذ العلماء حضرت شیخ محمد افضل جونپوری سے پڑھیں۔ باقی ساری کتابیں درسی اور تصوف کی مثلاً فصوص الحکم و عوارف المعارف و بستان ابو اللیث وغیرہ اپنے پدر بزرگوار حضرت قطب الاقطاب سے پڑھا تھا۔ اور عمر کے اکیسویں سال فارغ ہو کر طلبہ کو درس دینے لگے۔

آپ جب علوم ظاہر کی تحصیل سے فارغ ہو چکے تو بائیسویں برس سلسلہ چشتیہ احمدیہ میں اپنے والد حضرت قطب الاقطاب سے مرید ہوئے اور تمام سلاسل کے اذکار و اشغال اور نماز معکوس وغیرہ کی تعلیم والد سے پائی ان کے علاوہ اور خاندانی نعمتیں پاکر خلافت و اجازت خرقہ سے سرفراز و مشرف ہوئے اپنے والد کی طرح آپ بھی علم کے بڑے حریص تھے۔ اس لئے طلب کمالات میں ہمیشہ سرگرداں رہے۔ آپکی کوشش یہ تھی کہ یہ سلسلہ جہاں جہاں جس طریقہ

سے جاری ہو حاصل کرنا چاہئے۔ اور یہ محض حسبتہً لِلّٰہ تھا۔ تاکہ جس سلسلہ کا جو کوئی طالب آئے اس در سے محروم نہ جائے۔ حضرت عبد اللطیف مِتھن پوری آپ کے خسر تھے اور سید الطائفہ حضرت جنید بغدادیؒ کی اولاد میں سے تھے سلسلہ جنیدیہ نسلاً بعد نسل و ابًا عن جدٍ آپ تک پہونچتا تھا۔ اور سلسلہ چشتیہ اشرفیہ جو حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانی قدس سرہٗ سے جاری ہے اس کے بھی آپ مجاز تھے۔ حضرت بدر الحق کو شادی کے بعد یہ شوق ہوا کہ سلسلۂ جنیدیہ چشتیہ اور اشرفیہ بھی حاصل کرنا چاہئے چنانچہ یہ دونوں سلسلے آپ سے حاصل کر کے خلافت و اجازت سے بہرہ ور تھے۔

## استفادات بالارواح

آپکو علاوہ اُن تمام سلسلوں کے یہ چند نعمتیں اولیاء اللہ کی ارواح پاک سے عالم معاملہ میں ملی تھیں۔

۱۔ حضرت خواجہ غریب نواز سید معین الدین چشتی قدس سرہٗ نے شغل نقش اللہ بتایا۔

۲۔ حضرت سلطان المشائخ حضرت محبوب الٰہیؒ نے بھی شغل اُللہ بتایا۔

۳۔ حضرت شیخ عبد العزیز جونپوری ثم دہلویؒ نے شغل ہُو بتایا ہے۔

۴۔ حضرت مخدوم شیخ بختیؒ رومی قدس سرہٗ جنکا مزار مبارک سُکلائی ضلع فیض آباد میں ہے، ذکر اللہ بتایا ہے۔

۵۔ حضرت غوث الاعظم شیخ عبد القادر جیلانیؓ نے ذکر چہار ضربی بتایا ہے

۶۔ حضرت مخدوم شیخ شرف الدین احمد یحییٰ منیری قدس سرہٗ نے شغل ہُو سکھایا ہے۔

۷۔ حضرت مخدوم نور قطب العالم پنڈوہ قدس سرہٗ نے فرمایا کہ جونپور میں جا کر بیٹھو اور صلوٰۃ العشق و صلوٰۃ المعکوس و ذکر یحلو نکم و صلوٰۃ الجہر ادا کرتے

رہو۔

۸۔ حضرت مدارالعالمین زندہ شاہ قطب المدار قدس سرہٗ نے مکن پور میں ذکر ہُوٗ تلقین کیا ہے۔

۹۔ حضرت قطب الاقطاب شیخ محمد رشید مصطفیٰ قدس سرہٗ وقتاً فوقتاً ذکر اَرّہ دو زانو بیٹھ کر اور کھڑے ہو کر اور ذکر کلمہ شہادت اس طرح سے کہ زبان بند رہے اور دل میں دھیان کرے اور ذکر حمائلی دو طریقہ سے وغیرہ تلقین و تعلیم فرمایا۔ اللہ اور ہُو کے اذکار و اشغال جو مختلف بزرگوں نے بتائے ہیں سب کے طریقے جدا جدا ہیں۔ انکی تفصیل باعث طوالت ہے۔

## عادات وخصائل

آپ کے حالات وفضائل کا قلمبند کرنا قلم کے حوصلے اور کاغذ کی سمائی سے باہر ہے۔ اُس کے مرتبہ کا کیا پوچھنا ہے جسکی ذات پر اس کے شیخ کو ناز ہو۔ پٹنہ میں حضرت قطب الاقطاب سے پوچھا کہ دوست جب دوست کے پاس جاتا ہے تو کچھ ہدیہ لیجاتا ہے۔ آپ جب خدا کے سامنے جائیں گے اگر خدا نے پوچھا کہ میرے واسطے کیا ہدیہ لائے ہو؟ اس پر آپ آب دیدہ ہوئے اور فرمایا کہ "دستِ محمد ارشد گرفتہ پیش خواہم کرد کہ ہمیں را ہدیہ آوردہ ام۔"

سبحان اللہ ایک روز شام کے وقت حضرت دیوان جی اور حضرت بدرالحق وغیرہ سب کے سب موجود تھے اور ابر و باد گھرا ہوا تھا۔ ایک شخص نے آکر پوچھا کہ افطار کا وقت ہوا؟ شیخ محمد کاملؒ نے کہا کہ ہاں ہو گیا۔ بعض لوگوں نے افطار بھی کر لیا۔ مگر حضرت نے ابر کی وجہ سے ذرا توقف فرما کے افطار کیا اور شیخ محمد کامل سے فرمایا کہ تم تو روزہ دار نہیں ہو تمہارے کہنے کا اعتبار کیا۔ اور جہاں محمد ارشد موجود ہوں وہاں تم لوگوں کو بولنے کا کوئی حق نہیں ہے۔

حضرت بدرالحق ہمیشہ دوپہر تک طلبہ کو علوم پڑھاتے۔ اور وظیفہ

اشراق اور چاشت کی نماز کبھی ناغہ نہ کرتے۔ نماز ظہر اول وقت جماعت سے ادا فرماتے نماز کے بعد مریدوں کو تعلیم و تلقین کرتے۔ اکثر اوقات مراقبہ میں رہتے قول و فعل ہر امر میں حضرت دیوان جی کے قدم بقدم چلتے نماز جنازہ اور مریضوں کی عیادت میں اکثر پیدل جاتے۔ کھانا اگر مل جاتا تو کھا لیتے ورنہ پروا نہ کرتے۔ جس روز فاقہ ہوتا بہت ہی خوش ہوتے۔ فقرار و مساکین کے آنے سے بیحد مسرور ہوتے۔ سائل آپکے در سے کمتر محروم جاتے۔

واقعہ ہے کہ ایک شب کو ایک مسافر ٹھہرا۔ اتفاق سے اُس شب خانقاہ میں فاقہ تھا۔ آپ آدھی رات تک مسافر کی دلجوئی کے لئے خانقاہ میں رہے۔ مسافر کا یہ حال تھا کہ جب کسی کو خانقاہ میں آتے دیکھتا تو سمجھتا کہ کچھ میرے لئے کھانے کو لاتا ہوگا۔ آپ قناعت و توکل سے ہمیشہ کام رکھتے تھے۔ اُمرار فراغت معاش کیلئے اکثر تکلیف دیتے مگر آپ قبول نہ فرماتے۔ سماع کا سننا بعض روایتوں سے ثابت ہے۔ حضرت راجے سید حلیم اللہ مانکپوریؒ کا عرس تھا۔ بہت سے بزرگانِ دین گاگر بھرنے چلے قوال ساتھ تھے واپسی میں جب یہ شعر گایا ؎

شنیدہ ام کہ سگاں را قلادہ می بندی
چرا بگردن حافظ نمی نہی دستے

آپ پر ایسی حالت طاری ہوئی کہ دستار مبارک اُتار کر قوال کو عطا فرمایا۔ پھر دوسروں نے بھی تبعاً اپنی اپنی دستار دے ڈالی۔

اسی طرح حضرت مخدوم شاہ طیب بنارسیؒ کے عرس میں آپکو حال آیا۔ پہلے آپ نے بہت کچھ ضبط کیا مگر ضبط نہ ہو سکا تو فرمایا کہ حضرت مخدوم کی روح نے غلبہ کیا۔ بزرگانِ چشتیہ نے سماع کی تعریف میں یوں کہا ہے کہ "سماع ایک تازیانہ ہے جو محب کو محبوب کی طرف ہنکاتا ہے اور ایک وسیلہ ہے جو دلوں

کو معشوق کی طرف پہونچاتا ہے ۔ رموز رحمانی میں سے ایک رمز ہے جو بیان سے کھل سکتا نہیں اور زبان سے ادا ہو سکتا نہیں ۔ شوریدگانِ محبت اس سے محفوظ ہوتے ہیں اور ہوشیار و خود پرست اس سے بے بہرہ رہتے ہیں ؎

حدیث عشق باخبار درنمی گنجد　　بیان شوق بگفتار درنمی گنجد

حضرت شیخ مبارک محی الدین سے کسی نے پوچھا کہ سماع حلال ہے یا حرام آپ نے فرمایا کہ میرے استادوں نے منع کیا ہے اور میرے پیر سلاسل سنتے آئے ہیں ۔ حضرت دیوان جی فرماتے تھے کہ اس جواب کو کوئی مذاق نہ سمجھے بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر آدمی استادوں کے مرتبہ میں یعنی اہل ظاہر سے ہو تو نہ سنے اور اگر پیروں کے مرتبہ میں اہلِ باطن سے ہو تو اس کو سننا چاہیئے ۔ طریقت کی رو سے حضرت سلطان المشائخ شیخ نظام الدین اولیا نے چار قسمیں فرمائی ہیں ۔

حضرت شیخ بدرالحق محمد ارشد دنیا کے کاموں سے نفرت رکھتے اور اس کے متعلق کسی کو بھی سفارش کا خط نہ رکھتے ہاں اگر محتاج کی کوئی غرض امراء سے اٹکی تو بلا تکلف تحریر فرماتے تھے ۔ ایک روز آپنے ایک ضرورتمند کی سفارش کے واسطے کسی دولت مند کو خط لکھا اس نے عرض کی کہ روپیوں کی تعداد بھی لکھدیجئے ۔ آپ نے فرمایا کہ تعداد مقرر کرنا میری عادت نہیں ہے ۔ کیونکہ دلانے والا خدا ہے کمی و بیشی اُسی کے علم میں ہے ۔ ایک مرتبہ قاضی حبیب اللہ نے آپکو خط بھیجا کہ نواب امیر الامراء کی مجلس میں آپکا اور حضرت دیوان جی کا تذکرہ بہت رہا کرتا ہے آپ خط لکھتے تو بہتر ہوتا ۔ آپ نے جواب لکھ بھیجا کہ کسی کو دو غرض کے لئے خط لکھا جاتا ہے ۔ یا دوستی پیدا کرنے کے لئے ۔ اسکی مجھے ضرورت نہیں ہے ۔ اس لئے کہ میرے دوست بہت ہیں ۔ انھیں کا حق ادا کرنا دشوار ہے ۔ یا اس واسطے کہ وہ مجھے کچھ دے اور یہ دو حال سے

خالی نہیں۔ کیونکہ میری قسمت کا اس کے خزانے میں ہے یا نہیں ہے۔ اگر ہے تو ضرور پہونچے گا۔ اور اگر نہیں ہے تو نہ پہونچے گا۔ پھر خط لکھنے سے فائدہ کیا؟

ایک مرتبہ آپ سے حضرت قمر الحق نے بچپن میں پوچھا کہ خدا آپ کا نوکر ہے۔ آپ نے فرمایا کہ نوکر نہیں ہے۔ مگر اس نے اپنے کلام میں حکم فرمایا ہے فَاتَّخِذْهُ وَكِيلًا۔ یعنی خدا کو اپنا وکیل بناؤ۔ لہذا انسان کو چاہیئے کہ اپنے ہر کام کو خدا کے حوالے کردے۔ [1]

جس وقت آپ مرض الموت میں مبتلا ہوئے ایک بزرگ حق آگاہ حضرت مخدوم ملا محمد جمیلؒ عیادت کیلئے تشریف لائے اور پوچھا کہ شیخ کیا حال ہے۔ آپ نے جواب میں یہ شعر حضرت ملا عبدالرحمن جامیؒ کا پڑھا ؎

دل بعشق آں پری پیکر نمیدانم چہ شد | درد سر باقی بجا و سر نمیدانم چہ شد
آنکہ میگوئی چرا آشفتہ خاطر گفتہ | دل بزلفش بستہ ام دیگر نمیدانم چہ شد

ترجمہ:۔ دل اُس پری پیکر کے عشق میں گرفتار ہے اس کے سوا مجھے نہیں معلوم کیا ہوا۔ درد سر تو باقی ہے لیکن یہ نہیں معلوم کہ سر کیا ہوا۔ آپ سے میں اپنی آشفتہ حالی کی کیفیت کیا کہوں۔ دل اُس کے زلف کا قیدی بنا ہوا ہے اس کے علاوہ میں نہیں جانتا ہوں کہ کیا ہوا۔

آپ کا وصال ۲۴ر جمادی الثانی ۱۱۱۳ھ کو ہوا۔ مزار مبارک خام رشید آباد میں مرجع خلائق ہے۔ [2]

## حضرت شیخ محمد حمید قدس سرہٗ

آپ ۱۰۳۷ھ میں پیدا ہوئے۔ سال ولادت ابوعقلا محمد حمید ہے۔

آپ سب بھائیوں میں بڑی ذہانت وفطانت کے مالک تھے۔ اور درسی کتابوں پر

---

[1] سمات الاخیار ص۶۹تا۷۵، مصنفہ حکیم مولوی محمد عبدالمجید صاحب کاتب مصطفیٰ آباد مطبوعہ ۲۲ر دسمبر ۱۹۲۶ء بحوالہ گنج ارشدی فارسی قلمی۔ [2] تجلی نور حصہ اول قلمی فارسی ص۴۲، ۴۳

پورا عبور تھا۔ علم وفضل کے علاوہ سپہ گری کا فن بہت اچھا جانتے تھے۔ ابتدا میں فوج شاہی میں ملازم تھے۔ اور شجاعت وبہادری کا زبردست مظاہرہ کیا تھا۔ آپ ۱۰۷۶ھ میں اپنے والد سے مرید ہوئے۔ اور خرقہ خلافت پایا۔ ایک سال بعد نوکری ترک کر دی اور تمام عمر درس وتدریس اور خلق کی ہدایت میں بسر کیا۔ آپ کے مزاج میں کبر وغرور نام کو نہ تھا۔ اخلاق اور سیرت نبوی کا نمونہ تھے۔ ہر شخص سے اس کے مزاج کے مطابق باتیں کرتے تھے۔ آپ نے ایک خرقہ اس طور پر تیار کیا تھا کہ جب سوئی میں تاگہ چھوڑتے شکرانہ کی دو رکعت نماز ادا کرتے۔ تہذیب نفس ادب کا یہ عالم تھا کہ باپ کے وصال کے بعد ان کی جگہ پر بیٹھکر درس دیتے تھے۔ مگر جب آپ کے چھوٹے بھائی ارشد آجاتے تھے تو ان کو اس جگہ پر بٹھاتے تھے۔ دیوان شمسی آپ ہی کی مرتب کی ہوئی ہے۔

وصال آپکا ۲۴ر رمضان ۱۰۸۶ھ کو پورنیہ میں ہوا۔ اور بقرعید کے روز بعد نماز ظہر نعش مبارک جونپور میں لاکر رشید آباد میں دفن کی گئی۔

قطعہ تاریخ یہ ہے۔ ؎

آں محمد رشید ابن حمید     از جہاں سوئے باغ رضواں رفت

بود بست چہارم از رمضاں     کہ ز دہر آں دلیل عرفاں رفت

ہاتف غیب گفت سال وصال

جانب بارگاہ سبحاں رفت [1]

## حضرت شیخ غلام معین الدین

آپ کی ولادت ۱۴ر شوال ۱۰۶۳ھ مطابق ۱۶۵۲ء کو ہوئی۔ آپ کو حضرت قطب الاقطاب جس قدر چاہتے تھے بیٹوں اور عزیزوں میں کسی سے بھی

---

[1] سمات الاخیار ص ۵۶ و ۵۷

اتنی محبت نہ کرتے تھے۔ آپ کی کوئی آرزو ایسی نہ تھی جو پوری نہ کی جائے۔ ادھر ادھر سے جب تحائف آتے تو پہلے آپ پالیتے تب دوسروں کو دیا جاتا تھا۔ فن سپہ گری میں آپ کو کمال حاصل تھا۔ آپ کہتے تھے کہ سپہ گری میں مجھے کسی سے بھی شرم نہیں آتی مگر جب قطب الاقطاب کے کمالات کا ذکر ہوتا ہے یا حضرت شیخ محمد ارشد کا نام آجاتا ہے تو بہت شرمندگی ہوتی ہے۔ کہ مجھے ایسے بزرگوں سے نسبت ہے اور ان لوگوں کا مجھ میں کوئی وصف نہیں۔ آپ ۲۲ ر رمضان ۱۰۸۰ھ ہجری مطابق ۱۶۶۶ء شب جمعہ میں باپ سے سلسلہ چشتیہ احمدیہ میں مرید ہوئے اور ۱۰۸۳ھ مطابق ۱۶۶۹ء میں خرقۂ خلافت پایا مگر کبھی کسی کو مرید نہیں کیا۔ حالانکہ اس بارہ میں لوگوں کا اصرار ہوتا تھا۔ آپ بادشاہ شاہ عالم کے یہاں فوج میں ملازم تھے۔ اور ان کے ہمراہ حیدرآباد تشریف لے گئے۔ وہیں ۸ ر ذیقعدہ ۱۱۳۰ھ مطابق ۱۷۰۰ء داصل بحق ہوئے ۱۱۲۱ھ مطابق ۱۷۰۱ء کو لاش حسب وصیت جون پور لائی گئی۔ اور حضرت شیخ محمد ارشدؒ کے مزار کے پہلو میں رشید آباد میں دفن کیا گیا۔ قطعہ تاریخ :۔

| | |
|---|---|
| آں غلام معیں دیں کو بود | مرد میدان و متقی و اجل |
| بے بدل در فن سپاہ گری | منفرد بود نقر و علم و عمل |
| ہمرہ فوج شاہ عالم بود | در دکن بر سرش رسید اجل |
| بود ہشتم ز ماہ ذیقعدہ | کہ شدہ عین او بحزن بدل |
| فاضل دہر و بحر فضل بداں | سال ترحیلش از حساب جمل |

دل بہ یک مصرع گفت دو تاریخ
علم جانکاہ نیک بخت ازل [1]
۱۱۳۰ھ ۱۱۳۰ھ

---

[1] سمات الاخیار ص۵۸۵

## حضرت شیخ غلام قطب الدینؒ

آپ کی ولادت ۱۱ ربیع الآخر یوم جمعہ سنہ ۱۰۶۷ھ مطابق سنہ ۱۶۵۶ء کو ہوئی۔ آپ جامع جمیع فضائل وکمالات تھے۔ اور شجاعت میں اپنا نظیر نہ رکھتے تھے۔ سنہ ۱۰۸۰ھ مطابق سنہ ۱۶۶۹ء میں سلسلۂ چشتیہ طیبہ میں اپنے والد بزرگوار سے مرید ہوئے۔ اور باپ ہی سے خلافت ونعمت پائی جس دن حضرت دیوان جی نے شیخ غلام معین الدین کو خرقہ عنایت کیا تو آپ کے دل میں یہ خطرہ گذرا کہ اگر مجھے بھی خرقہ عنایت ہوتا تو سعادت کا باعث ہوتا۔ حضرت نے آپ کی طرف دیکھکر خادم کو فرمایا کہ شیخ یٰسین کی بھیجی ہوئی دونوں کالی لنگیاں اٹھا لاؤ۔ جب دونوں لنگیاں آگئیں تو فرمایا کہ تھوڑے دنوں سے ایک میرے کاندھے پر تھی اور دوسری غسل اور تہجد کے مصرف میں تھی۔ تو اسی کو خرقہ سمجھو یہ فرماکر اپنے دست مبارک سے اڑھا دیا۔ آپ قدمبوس ہوئے۔ اس کے بعد ایک استعمالی دستار بھی مرحمت فرمائی۔ آپ بااوقات آدمی تھے اور وقت کی بہت قدر کرتے تھے۔ پھر صبح سے دن تک تلاوت قرآن پاک اور وظائف میں مشغول رہا کرتے۔ آپ اعلیٰ درجہ کے شاعر بھی تھے۔

آپ کی وفات ۲۱ رجمادی الاول سنہ ۱۱۴۷ھ مطابق سنہ ۱۷۳۴ء کو ہوئی حضرت قمر الحق رحمۃ اللہ علیہ نے نماز جنازہ پڑھائی۔ اور رشید آباد میں مدفون ہوئے قطعہ تاریخ سے

قطب دین خدا عارف بے بدل — زین سرائے فنا رفت سوئے جناں
گفت کاتب پئے سال ترحیل او — سوئے دار بقا بائے رفت از جہاں [1]

سنہ ۱۱۴۷ھ

---

[1] سمات الاخیار ص۵۵۔ گنج فیضی

## عربوں کی حکومت میں رعایا کو مذہبی آزادی

عربوں کا یہ قاعدہ تھا کہ جب اُن کے اول حملہ کا جوش و خروش جو سخت بلا انگیز ہوتا تھا۔ وہ دشمن کو شکست دیکر دھیما پڑ جاتا تھا۔ وہ مفتوح کے ساتھ حُسن سلوک سے پیش آتے تھے۔ اور انکو پوری مذہبی آزادی دیتے تھے۔ اس لئے عربوں کے زمانہ میں ہندوں نے اپنی خوشی و مرضی سے اسلام قبول کیا۔ برہمن آباد پر جب اہل عرب سخت حملہ کر کے قابض ہوئے تو وہاں کے لوگوں کو مندروں کی مرمت کی اجازت دیدی۔ کیونکہ ان ہی مندروں سے برہمن پجاریوں کا گذارہ ہوتا تھا۔ وہ کسی بھی شخص کو اُس کے مذہب کی پیروی اور پوجا پاٹ سے منع نہ کرتے تھے۔ اطاعت قبول کرتے ہی دشمن کو امن و امان اور اُس کے دین و آئین پر قائم رہنے کی اجازت مل جاتی تھی۔ [۱]

## خاص خاص اعیان اسلام کا ذکر

ہندوستان کے مبلغین میں سے زیادہ مشہور و معروف سید یوسف الدین تھے۔ جو ۱۴۲۲ء میں سندھ میں آئے تھے۔ انھوں نے دس برس کی محنت و کوشش کے بعد لوہانہ قوم کے سات سو خاندانوں کو مسلمان کر لیا۔ اول اس قوم کے دو آدمی سندرجی اور ہنسراج حضرت شاہ صاحب کی کرامت دیکھکر مسلمان ہوئے تھے۔ اور اپنا نام انھوں نے آدم جی اور تاج محمد رکھا تھا۔ جب یہ لوگ مسلمان ہو گئے تو پھر اُنکی قوم کے سات سو گھرانوں نے اسلام قبول کیا۔ آدم جی کا پوتہ جب لوہانوں کا سردار ہوا تو اُس کے وقت میں یہ لوگ سندھ سے کچھ چلے آئے اور جب وہاں یہ نومسلم پہونچے تو کچھ کے لوہانوں نے بھی اسلام قبول کر کے مسلمانوں کی تعداد میں اضافہ کیا۔ ۵۰۰ سال سے اوپر ہوئے کہ فرقہ اسماعیلیہ کے

---

[۱] مسٹر ایلیٹ جلد اول صفحہ ۱۸۵-۱۸۶

ایک بزرگ پیر صدرالدین نے اپنے مذہب کو سندھ میں شائع کیا۔ اور ان اصولوں کے مطابق جو اس مذہب میں دوسروں کے ہمنوا بنانے کیلئے رائج ہیں۔ پیر صدرالدین نے اپنا نام ہندوں جیسا رکھا اور ہندو دھرم کے عقائد کو تسلیم کرلیا۔ تاکہ اسماعیلیہ مذہب کی اشاعت میں آسانی ہو۔ اور ایک کتاب دس اوتار ہندوں میں شائع کی جسمیں حضرت علی کو دشنوجی کا دسواں اوتار لکھا ہے۔ [۱]

## خوجہ قوم کا مسلمان ہونا

یہ کتاب اُسی عہد سے خوجہ قوم کا مقدس مذہبی صحیفہ سمجھی جاتی ہے۔ اور تمام مذہبی موقعوں پر اور حالتِ نزع میں مریض کے بستر کے قریب پڑھی جاتی ہے۔ اس میں وشنوجی کے نو اوتاروں کو تسلیم کیا گیا ہے۔ مگر وہ اسوقت تک ناقص ہیں اور صداقت کے کامل مرتبہ کو نہیں پہونچ سکتے جب تک وشنی مذہب میں اسماعیلیہ کے عقائد کا یہ مسئلہ شامل نہ کیا جائے کہ حضرت علی دشنوجی کے دسویں اوتار ہوکر دنیا میں عنقریب آنے والے ہیں۔ اس کے علاوہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو برہما۔ اور حضرت علی کو دشنو اور حضرت آدم علیہ السّلام کو شیوجی سے تعبیر کیا ہے۔ پیر صدرالدین کی باتوں کو پہلے شمالی ہند کے دیہاتی لوگوں نے تسلیم کیا اور یہ ہندو اسماعیلیہ مذہب میں شامل ہوگئے۔ پھر ان پیر صاحب نے کچھ میں بھی اپنا وعظ شروع کیا۔ اور مذہب اسماعیلیہ یہاں سے پھیل کر گجرات اور سندھ میں بھی پھیل گیا۔ اس مذہب یعنی خوجہ قوم کے لوگ مغربی ہند کے تمام شہروں میں اور بحر ہند کے ساحلوں پر کثرت سے پھیل گئے۔ [۲]

ان مبلغین اسلام میں پیر صدرالدین ہی پہلے شخص نہ تھے جو ہندوستان میں آئے بلکہ اُن کے آنے سے کئی سو برس پہلے اس مذہب کا ایک واعظ جن کا نام نورستاگر

---

[۱] بمبئی گزیٹر پانچویں جلد صفحہ ۹۳ [۲] خوجہ ورتیانت صفحہ ۲۰۵۔ سر بارٹل فریری کی کتاب "خوجہ قوم بہاڑ کے بڈھے آدمی کی معتقد قوم" میکمیلن کا میگزین ۳۴ ویں جلد صفحہ ۴۳۱۔۴۳۳۔۴۳۴ مطبوعہ لندن ۱۸۷۶ء

تھا۔ قلعۂ الموت سے جہاں اسمٰعیلیوں کا سردار رہتا تھا۔ ہندوستان کو روانہ کیا گیا تھا۔ یہ داعظ اول گجرات میں راجہ سدھاراج کے زمانہ میں ۱۰۹۴ء-۱۱۴۲ء میں رہا۔ اور اُس نے اپنا نام ہندوؤں جیسا رکھا۔ لیکن مسلمانوں کو اپنا نام سید سعادت بتایا۔ کُنبی، کھاردا اور کوہری قوم کے لوگوں کو جو گجرات میں ادنیٰ ذاتیں تھیں انھیں اسمٰعیلیہ مذہب میں شامل کر لیا۔ کچھ کے اکثر مسلمان جو کسی زمانہ میں ہندو تھے داول شاہ جنکا اصلی نام ملک عبداللطیف تھا اپنا پیر مانتے تھے۔ ملک عبداللطیف گجرات کے مشہور و معروف بادشاہ سلطان محمود بیگرہ کے آراکین سلطنت میں سے کسی شخص کی اولاد تھے۔ محمود بیگرہ کی نسبت مشہور ہے کہ اُس کے وقت میں ہندوؤں نے کثرت سے اسلام قبول کیا ہے۔ [۱]

## حضرت میر سیّد محمد جعفر پٹنوی قدس سرہٗ

آپ کا نام محمد جعفر اور لقب بحر الحقائق ابی الفیض نجم الحق تھا۔ سلسلہ نسب حضرت امام جعفر صادقؓ تک پہونچتا ہے آپ کی عمر ابھی آٹھ برس کی تھی کہ آپ کے والد سید ابوالحسن نے وفات پائی۔ دادا نے پرورش اور تعلیم و تربیت کی اور سلسلہ چشتیہ میں مرید کر کے خرقہ خلافت دے کر اپنا جانشیں بنا دیا جب سن شعور کو پہونچے تو علم کا شوق دامنگیر ہوا۔ اس وقت جونپور میں مُلّا دیوان محمد رشید قدس سرہٗ کے مدرسے کی شہرت تھی۔ آپ اس شہرت کی بنا پر تحصیل علوم کے لئے جونپور آئے۔ اور حضرت قطب الاقطاب کے مدرسہ میں مستقل قیام کیا۔ جب پورے طور پر تمام علوم کا تکملہ ہو گیا تو حضرت نے سلسلہ قادریہ میں مرید کر لیا۔ اور کچھ عرصہ تک خدمت اقدس میں رہ کر باطنی کمالات اور فیض و برکات کو حاصل فرمایا۔ اس کے علاوہ آپ نے اور

---

[۱] خوجہ ورتیانت ص۱۸۵، بمبئی گزیٹر پانچویں جلد ۸۹۔ پریچنگ آف اسلام مسٹر آرنلڈ اردو ترجمہ دعوت اسلام محمد عنایت اللہ دہلوی ص ۲۱۹-۲۲۱،۲۲۲ مطبوعہ ۱۹۶۴ء جاوید پریس، کراچی پاکستان۔

دوسرے سلاسل چشتیہ، سہروردیہ، فردوسیہ، مداریہ، نقشبندیہ میں خلافت واجازت حاصل کرلی۔ اور بحکم شیخ پٹنہ میں قیام کیا۔ ایک مدت تک مجرد ہے اور ایک مسجد میں عمر کے کافی دن بسر کئے۔ جب آپ کی عمر زیادہ ہوئی تو آپ کی والدہ محترمہ کی تحریک سے حضرت قطب الاقطاب نے میر سید فضل اللہ عرف سید گوشائیں داماد حضرت قطب بینائے دل جون پوری کی صاحبزادی سے نسبت طے کرکے عقد کرا دیا پھر جو فرزند پیدا ہوئے وہ ولی مادر زاد تھے۔

آپ باطنی کمالات کے سرچشمہ تھے اور آپ کا مرتبہ اس سے ظاہر ہے کہ ایک بار حضرت قطب الاقطاب نے فرمایا تھا کہ قیامت کے دن مریدوں کو پیروں سے شفاعت کی امید ہوگی اور مجھ کو اپنے مرید میر سید جعفر پٹنوی اور میر سید قیام الدین گورکھپوری سے۔

آپ کی وفات ۳ر رمضان المبارک ۱۱۰۵ھ مطابق ۱۶۹۳ء کو ہوئی۔ شریعت آباد بیرون شہر پٹنہ مدفون ہوئے۔ لہ

## میر سید حسن رسول نما رح

آپ کا نام سید حسن اور لقب رسول نما تھا۔ آپ سلسلۂ قادریہ کے مشائخ کبار میں گذرے ہیں۔ آپ سے خرق عادات بہت صادر ہوئیں۔ اپنے مریدوں کو پہلے ہی روز زیارت نبوی سے مشرف فرما دیتے تھے۔ حضرت قطب الاقطاب دیوان محمد رشید جونپوریؒ سے آپ نے درسی کتابیں پڑھیں اور استعداد حاصل فرمایا۔ اور مدت تک خانقاہ رشیدیہ میں رہ کر باطنی فیوض و برکات سے مالا مال ہوئے۔

ایک حکایت ہے کہ آپ کو کوئی کتاب شروع کرنا تھی۔ حضرت قطب الاقطابؒ

---

لہ سمات الاخیار ص۶۵، ۶۶

نے ارشاد فرمایا کہ کتاب شروع کرتے ہو تو فاتحہ کے لئے شیرینی لاؤ۔ آپ نے کہا کہ اس شرط پر لاؤں گا کہ ہمارے آپ کے سوا کوئی تیسرا نہ کھائے۔ حضرت نے منظور فرمالیا۔ اور مٹھائی آئی۔ اور دونوں حضرات نے کھانا شروع کیا۔ حسن اتفاق کہ اسی دوران ملا محمود جونپوری خانقاہ میں تشریف لائے اور انھوں نے ہاتھ بڑھایا۔ حضرت سید حسن نے ملا محمود کا ہاتھ پکڑ لیا۔ اور مٹھائی چادر میں لیکر فقراء میں تقسیم کردیا۔ اس کے بعد آپ دہلی تشریف لے گئے۔ اور وہیں آپ کی وفات ۱۱۰۳ھ مطابق ۱۶۹۱ء میں ہوئی اور وہیں آپ کا مزار بھی ہے۔ [۱]

## حضرت شیخ نور اللہ قدس سرہٗ

آپ کے والد شیخ بدر الحق تھے اور اپنے بھائیوں میں سب سے بڑے تھے۔ ۲۲ صفر ۱۰۶۵ھ مطابق ۱۶۵۴ء کو پیدا ہوئے۔ آپ کی پیدائش کی تاریخ "محمد نور اللہ عثمانی" ہے۔ آپ نے ابتدائی کتابوں کا درس اپنے والد ہی سے لیا۔ اور علوم باطنی کا تکملہ فرمایا۔ حیا و مروت کے پتلے تھے۔ دوسروں کا کام بخوشی انجام دیتے تھے۔ مشکلوں اور مصیبتوں میں کام آتے تھے۔ اعزہ واقارب کے ساتھ اچھا سلوک کرتے تھے۔ والد کو آپ سے بیحد پیار تھا حتیٰ کہ اگر آپ بیمار ہوجاتے تو والد صاحب دفع آزار کیلئے روزے رکھتے تھے۔

آپ کا وصال ۱۰ رجب ۱۰۹۳ھ مطابق ۱۶۸۱ء کو ۲۹ سال کی عمر میں جمعرات کے روز ہوا تھا۔ موضع قیام پٹی ضلع جونپور میں حضرت شیخ محمد طہٰ کے روضہ کے اندر املی کے درخت کے نیچے اپنی والدہ کی قبر کے پائنتی دفن ہوئے۔ [۲]

## حضرت نور الحق شاہ حیدر بخش قدس سرہٗ

آپ کا مشہور نام حیدر بخش ہے اور امام الدین و چراغ علی بھی ہے۔ لقب نور الحق اور قطب الدین ہے۔ آپ محبوب الحق

---

[۱] سمات الاخیار ص۲۶۔ گنج فیضی [۲] سمات الاخیار ص۸۱-۸۲

شاہ فصیح الدین کے صاحبزادے اور قمرالحق کے نواسے ہیں۔ آپ کا سلسلۂ نسب خلیفہ اول امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تک پہونچتا ہے۔ آپ نے علوم کی تکمیل حضرت مولانا عبدالقادر قلندر قادری سوگھر پوری المتوفی ۱۲۰۲ھ مطابق ۱۷۸۷ء سے کی ہے۔ جو ایک متبحر عالم اور کامل درویش تھے۔ آپ ۱۱۶۳ھ مطابق ۱۷۴۹ء کو اپنے نانا حضرت قمرالحق سے سلسلۂ چشتیہ احمدیہ میں مرید ہوئے آپ کی باطنی تعلیمات کا تکملہ نانا کے ہاتھوں ہو چکا تھا۔ رفع شر کے لئے وصال سے چار برس پیشتر حضرت قمرالحق نورالحق کے نام خلافت نامہ لکھکر سر بمہر رکھوا گئے تھے۔ آپ اعلیٰ درجہ کے شاعر تھے۔ سیوان ضلع سارن کے اطراف میں ایک موضع بھمن برہ ہے۔ یہ مقام آپ کو بہت پسند تھا۔ جب وہاں جاتے مہینوں قیام فرماتے۔ خود خانقاہ اور مسجد بھی تعمیر کرائی تھی۔ ۲۵ رشوال ۱۲۲۴ھ کو اسی مقام پر وصال بھی ہوا۔ مزار مبارک بھمن برہ میں زیارت گاہ خاص وعام ہے[۱]

## حضرت قیام الحق شاہ امیرالدین قدس سرہٗ

آپ حضرت نورالحق کے چھوٹے صاحبزادے تھے۔ جب آپ سن شعور کو پہونچے تو اپنے حقیقی چچا مولانا شاہ حبیب الدین اور دوسرے اساتذۂ جون پور سے کتب درسیہ پڑھیں۔ آپ میں ذہانت وفطانت بہت تھی۔ اپنے والد نورالحق سے سلسلۂ چشتیہ احمدیہ میں بیعت تھے۔ اور تمام سلاسل کی اجازت وخلافت اور خاندانی فیوض وبرکات سے مشرف وبہرہ یاب تھے۔ آپ سے کشف وکرامت کا بہت ظہور رہا۔ آپ کا مرتبہ اس درجہ بلند تھا کہ بہت لوگ فیضیاب ہوکر مقام عروج پر پہونچ گئے۔

مولوی شاہ عبدالغفور ابوالعلائی یوسف پوری جو اپنے وقت کے ایک

---

[۱] سمات الاخیار ص ۱۲۱-۱۲۲

جلیل القدر درویش تھے جنھوں نے ہند وعرب تک سیاحت کی۔ بزرگوں سے ملے۔ اور مقامات مقدسہ کی زیارت کی تھی۔ عرب میں ایک بزرگ سے ملے جو نہایت استغراق کی حالت میں تھے۔ آپ کو ان کے مقام اور کیفیت سے حیرت ہوئی کہ اس زمانہ میں ایسے بزرگ بھی موجود ہیں۔ پوچھا آپ کس سے مرید ہیں۔ جواب دیا کہ اپنے باپ سے۔ پھر پوچھا کہ ان کے شیخ کون ہیں جواب دیا کہ حضرت قیام الحق شاہ امیر الدین جونپوری ہیں۔

آپ کی بزرگی و کرامت سے تاریخ دسیر کے اوراق لبریز ہیں۔ آپ کا وصال ۹ محرم ۱۲۶۵ھ مطابق ۱۸۴۸ء کو ہوا۔ اور رشید آباد میں دفن ہوئے۔ [۱]

## حضرت میر عوض علی شاہ پیر دمکی

حضرت میر عوض علی شاہ پیر دمکی مرید وخلیفہ ارشد حضرت مخدوم شاہ منصور قادری کے ہیں۔ حضرت پیر دمکی صاحب سکر وجذب بزرگ تھے۔ آپ سے بہت سی کرامتیں ظہور میں آئیں۔ اور اب بھی آپکا فیض ویسے ہی جاری ہے جسطرح کہ حیات ظاہری میں تھا۔ آپکی زندہ کرامت کے سیکڑوں واقعات ہیں۔ آپ نے شروع میں شوریدہ سری اور وارستہ مزاجی میں بسر کیا۔ بعدہٗ حسب حکم پیر جونپور میں جس جگہ قصر سلطانی بدیع المنزل تعمیر تھا جس کو سلطان بہلول نے مسمار کیا۔ آپ نے بستر لگایا۔ اور سکونت فرمائی۔ ہنوز وہ جگہ پیر دمکی کے نام سے مشہور ہے۔ اور آپ کے حلقہ عقیدت وارادت میں بہت خلائق آئی۔ آپ کی وفات ۵ محرم کو ہوئی۔ سال وفات دریافت نہ ہوسکا۔ لہذا پانچ محرم کو آپ کے مزار پر بطور عرس بہت سے افراد جمع ہوتے ہیں۔ [۲]

---

[۱] سمات الاخیار صفحہ ۱۲۹-۱۳۰

[۲] تجلی نور اول صفحہ ۔ گنج ارشدی۔

میر عیوض علی شاہ پیسر دکی ۔ تیراج پور ۔ جون پور

## حضرت مولانا خواجگیؒ

آپ علوم ظاہری و باطنی میں یکتائے روزگار تھے ۔ بڑے بڑے اہل کمال نے آپ سے فیض حاصل کیا ہے ۔ آپ فیروز شاہ تغلق کے عہد میں دہلی میں مقیم تھے ۔ اور بادشاہ کی خاص نظر عنایت تھی ۔ فیروز شاہ آپ کا بڑا معتقد اور بہت ہی ادب واحترام کرتا تھا ۔ امیر تیمور کے حملہ کے بعد آپنے دہلی کی سکونت ترک کر دی اور ملک العلمار قاضی شہاب الدین دولت آبادی کے ہمراہ وہاں سے چلے آئے ۔ ملک العلمار نے جونپور میں قیام فرمایا ۔ آپ کالپی تشریف لے گئے ۔ کچھ عرصہ کے بعد ابراہیم شاہ کو آپ کی بزرگی اور کمال شہرت کی وجہ سے قدمبوسی کی تمنا ہوئی ۔ بادشاہ کالپی تشریف لے گیا ۔ اور آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر نہایت عقیدت وارادت اور ادب واحترام سے ملا ۔ اور آپ سے جون پور آنے کیلئے بہت اصرار کیا ۔ مگر ضعف اور پیری کی وجہ سے آپ رضامند نہ ہوئے ۔

ابراہیم شاہ نے جون پور واپسی کے بعد آپ کی خدمت میں کئی خطوط

لکھے اور ملک العلماء قاضی شہاب الدین اور دوسرے علماء کرام سے سفارشیں کرائیں بمشکل تمام حضرت مولانا خواجگی راضی ہوئے۔ اور جونپور تشریف لائے۔ بادشاہ استقبال کے لئے کئی میل گیا۔ آپ کی آمد کے بعد بے پناہ خلقت کا ہجوم ہونے لگا۔ کچھ ہی عرصہ میں بے شمار عقیدتمند ہو گئے۔ ابراہیم شاہ شرقی نے آپ کی صحبت سے بہت فیض حاصل کیا۔ اور تھوڑے سے ہی عرصہ میں ایک کثیر جماعت

مقبرہ مولانا خواجگی۔ خواجگی ٹولہ۔ جونپور ۱۵۱

نے اسلام قبول کیا۔ آپ نے بھی مخلوق خدا کو بہت فیض پہونچایا ہے۔

آج جس مقام پر آپ کا مقبرہ ہے وہیں آپ کا قیام تھا۔ اور مکان مسکونہ تھا۔ اور اسی سے متصل ایک تنانی مسجد تھی۔ آپ کے نام سے ایک محلہ خواجگی ٹولہ آباد ہوا۔ جو آج بھی موجود ہے۔ اور سرکاری کاغذات میں درج ہے۔

فصیح الدین صاحب اور بعض لوگوں کا کہنا ہے کہ مولانا خواجگی جونپور آنے کے بعد پھر واپس چلے گئے۔ مگر مقبرے کے اندر دو قبریں خام موجود ہیں۔ جو اس

بات کی شہادت پیش کررہی ہیں کہ وہ مولانا اوران کی اہلیہ کی ہیں۔ اب بھی مزار سے فیض جاری ہے۔ اور لوگوں کے کشود کار ہوتے ہیں۔ کچھ عرصہ ہوا کہ حافظ عبد الغفور صاحب ساکن محلہ سبزی منڈی جون پور حضرت مولانا خواجگی کا عرس ۱۲ ذی الحجہ کو کیا کرتے تھے۔ جو کہ ان کے انتقال کے بعد بند ہوگیا۔ شہر جون پور کا کوئی شخص ایسا نہیں ہے جو یہ نہ کہتا ہو کہ یہ مقبرہ مولانا خواجگی کا نہیں ہے۔

## حضرت شیخ حمزہ چشتی دھرسونی

حضرت شیخ حمزہ چشتیؒ حضرت مخدوم شیخ الاسلام شیخ بہاؤالدین زکریاؒ کی اولاد سے تھے۔ آپ کے والد کا نام شیخ قاضی کریم الدین تھا جو نارنول کے رہنے والے تھے اور یہیں پر حضرت حمزہ چشتیؒ کی ولادت ہوئی ہے آپ کو سلسلۂ طریقت حضرت میر سید خواجہ گیسو دراز سے پہونچا ہے۔ آپکے پیرومرشد بڑے بابرکت ونعمت باکرامت معمورالاوقات اور دائم العبادت تھے۔ اور زمانہ بہلول لودی سے تازمانہ اسلام شاہ زندہ رہے۔ ابتدائے ایام میں حضرت حمزہ چشتیؒ ایک بادشاہ کی سرکار میں رات کو محل کا پہرہ دیتے تھے۔ ایک روز آپکو رات میں یہ خیال آیا کہ ایسے شخص کی خدمت کرنی چاہئے جو میری محافظت کرے نہ ایسے کی جسکی میں محافظت کروں۔ یہ انکا کوئی ذاتی خیال نہیں بلکہ ذاتی لگن سے جاذبہ حقیقی تھا۔

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ اس خیال نے اتنی پختگی حاصل کرلی کہ ملازمت شاہی ترک کردیا۔ اور مزار حضرت خواجہ معین الدین چشتیؒ سلطان ہند کی زیارت کو تشریف لے گئے۔ وہاں پر عرصہ سے ایک مجذوب دیوانہ باتین رہا کرتے تھے جو بڑے صاحب کشف وکرامات تھے۔ انھوں نے آپکی آمد کی خبر پہلے سے لوگوں کو دیا تھا۔ جب حضرت حمزہ چشتیؒ سامنے پہونچے تو کہا کہ میاں ذرا اور قریب آؤ میں جب قریب ہوا تو کٹار جو انکی کمر سے بندھی ہوئی تھی اسکو

پکڑ کر کہا کہ یہ کیا ہے۔ آپ نے کہا کہ یہ ہتھیار ہے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی
سنت ہے۔ ان کے پاس دو کنگھیاں تھیں۔ ان دونوں کو دیکھنے کے بعد سر کی
کنگھی کو پھینک دیا اور داڑھی کی کنگھی ان کے ہاتھ میں دیدی۔ آپ نے
سر والی کنگھی پھینکنے کے اشارہ کو سمجھ لیا اور اسی وقت سر منڈ دادیا۔ لیکن
میں وہاں سے چلدیا کہ اسی اثنا میں حضرت شیخ مسجد کو خبر ہوئی کہ حضرت شیخ قاضی
کریم الدینؒ کے لڑکے شیخ حمزہ تارک الدنیا ہو گئے ہیں انھوں نے آپکو اپنے گھر میں
مہمان کیا۔ اس مجلس میں میاں بابن مجذوب بھی موجود تھے۔ اور وہی اہل
مجلس کو اپنے ہاتھ سے نوالہ دیتے تھے اور لوگ یہ تبرک ان کے ہاتھ سے لیتے
تھے۔ اس میں سے کسی نے شیخ حمزہؒ کی طرف اشارہ کر کے کہا کہ یہ ایک مہمان ہیں
ان کو کیوں محروم رکھتے ہیں۔ انھوں نے وہ طبق جو اُن کے سامنے رکھا تھا سب
اٹھا کر مجھ کو دیدیا اور فرمایا کہ ہر شخص کو تو ایک لقمہ اور میاں حمزہ تم کو تمام طبق،
اور جب میں وہاں سے اُٹھا تو لوگ مجھے میاں حمزہ کہنے لگے۔ اور اُسی دن سے
مجھ پر باطنی فیض وکمال اور کشائش کا دروازہ کھُل گیا۔ اور میں حسب ہدایت
اپنے پیر ومرشد ریاضت ومجاہدہ میں مصروف ہو گیا۔

اس کے بعد حضرت حمزہ چشتی صحبت حضرت شیخ احمد مجدؒ سے مشرف
ہوئے۔ اور آپکو حضرت خواجہ سید گیسو درازؒ سے بہت ہی فیض پہونچا ہے
اخبار الاخیار کے مصنف حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ فرماتے ہیں کہ مجھکو
حضرت کے مریدوں میں سے ایک مرید خاص سے معلوم ہوا کہ ایک بار حضرت
شیخ کسی ضرورت سے ریگستان کی طرف تشریف لے گئے۔ اس بے آب گیاہ
صحرا میں کہیں بھی پانی کا کوئی نام ونشان نہ تھا۔ پیاس کی شدت سے سب لوگ
قریب المرگ تھے۔ آپ نے اپنے مریدوں کو حکم دیا کہ پانی کی تلاش کرو ورنہ سب
ہی ہلاک ہو جائیں گے۔ کہ اسی درمیان ایک چرواہا بکریاں چراتا ہوا ادھر آنکلا۔

جس کے بغل میں ایک مشک لٹکی ہوئی تھی۔ سب لوگ چرواہے کے قریب گئے اور پانی مانگا۔ چرواہے نے کہا کہ اس بیابان میں پانی کہاں ہے۔ البتہ میرے پاس دودھ ہے اگر پینا چاہیں تو میں دودھ دوں۔ اور اس نے دودھ دیا۔ ہم لوگوں نے پیا تو کچھ تسکین ہوئی لیکن کچھ ہی دیر کے بعد پھر پیاس غالب ہوئی۔ دیکھا گیا کہ ریگستان میں ٹھنڈا اور میٹھا پانی موجود ہے سب نے آسودہ ہو کر پیا اور اللہ کا شکر ادا کیا۔

حضرت حمزہ چشتی دھرسوئیؒ کو اللہ نے بہت زیادہ قوت اور طاقت عطا فرمائی تھی۔ کہا جاتا ہے کہ ایک رات کو آپ نے خواب میں حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کو دیکھا۔ اور آنجناب ولایت مآب سے زور آوری میں بہت فیض پایا۔ یہی وجہ ہے کہ کشتی لڑنے والے پہلوان آپ سے بڑی عقیدت رکھتے ہیں۔ اور مزار مبارک پر حاضر ہو کر اپنی کامیابی کی دعا کرتے ہیں۔ حضرت شیخ حمزہ چشتی دھرسوئیؒ بزمانہ سلطنت باربک شاہ لودی نارنول سے سیاحت کرتے ہوئے یہاں کے بزرگوں کی شہرت اور آوازہ سنکر جونپور تشریف لائے۔ آپ پر ابواب فتوح بہت کھلے ہوئے تھے۔ اور فقرا و طلبا کی بہت مدد فرماتے تھے۔ سب حاجتمندوں پر خرچ کر دیتے اور بہت ہی کم اپنے لئے رکھتے تھے۔ آپ کا ارشاد گرامی ہے کہ دنیا آگ کے مثل ہے بس اتنی ہی کافی ہے کہ کوئی چیز پکا کر رکھ لیں اور سردی میں گرم ہو جائیں۔ جب دنیا زیادہ ہو جاتی ہے تو جلا کر راکھ کر دیتی ہے۔ جس طرح آپ زندگی میں بندگانِ خدا کی حاجت روائی فرماتے تھے آج بھی مزار مبارک سے فیض جاری ہے۔

آپ کا وصال ۵ ربیع الاول ۹۵۶ھ کو ہوا۔ مزار مبارک آپ کی آبادی سے باہر جہاں پر زندگی میں سکونت تھی موضع بشیر پور میں مرجع خلائق ہے۔ [لہ]
قدیم میں آپ کے مزار کے چاروں طرف لوہے کے چھڑوں کا گھیرا تھا۔ اور مزار

سے متصل ایک عہد قدیم کا املی کا درخت تھا۔ اُس کے متصل ایک چھوٹی قناتی مسجد تھی۔ ذیل کی تصویر میں مزار کے گرد قدیم گھیرے کا منظر ملاحظہ فرمائیں۔ اس کے بعد کئی سال ہوا کہ جدید روضہ بڑا عظیم الشان تعمیر ہوا ہے۔ اور اُس قدیم مسجد کو بھی وسعت دیکر بڑی حسین اور جاذب نظر تعمیر کی ہے جسکا تفصیلی ذکر اور مقبرہ و مسجد کے کتبات بھی سروے رپورٹ میں پیش کئے گئے ہیں۔

حضرت حمزہ چشتیؒ کے قدیم فولادی گھیرے اور املی کے درخت کا ایک منظر فوٹو ۱۹۶۰ء سنہ ۱۵۳ء
حوالہ لہ صفحہ ۲۰۶

لہ شنگرف تجلیٔ نور قلمی فارسی حصہ اول صفحہ ۵۳-۵۴، اخبار الاخیار فارسی،
انوار صوفیہ اردو صفحہ ۳۲۵-۳۲۶و۴۶۵-۴۶۶

## حضرت شیخ حسام الدین ملتانیؒ

آپ بھی حضرت شیخ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہیؒ کے اجل خلفاء میں ہیں۔ آپکا طریقہ اہل سلف کا تھا۔ زہد وورع اور فقر میں بہت ممتاز درجہ رکھتے تھے۔ اور صاحب عیال تھے۔ آپ کے بلند مرتبہ کا اندازہ حضرت محبوب الٰہیؒ کے اس ارشاد گرامی سے ہوتا ہے کہ "شہر دہلی آپکی نگہبانی میں ہے۔" تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ ایک روز آپ برہنہ پا کہیں چلے جارہے تھے کہ راستے میں کندھے پر سے مصلےٰ گر گیا اور آپکو بالکل اس کی خبر نہ ہوئی ایسا استغراق تھا۔ جب کچھ دور نکل گئے تو ایک راہگیر نے پیچھے سے چند مرتبہ شیخ! شیخ کہکر آواز دی، چونکہ آپ اپنے کو شیخ نہ سمجھتے تھے اس آواز کی طرف کوئی توجہ نہ فرمائی، یہاں تک کہ وہ شخص دوڑا آپ کے پاس آیا اور کہنے لگا کہ آپکو کتنی آوازیں دیں شیخ اپنا مُصلّا لے جاؤ مگر آپ نے نہ سُنا۔ آپ نے بڑی نرمی سے فرمایا "میرے عزیز میں شیخ نہیں ہوں۔ میں تو صرف ایک فقیر ہوں"۔

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ جب آپ خانۂ کعبہ کی زیارت کر کے اس ملک میں آئے تو اپنے پیر ومرشد حضرت محبوب الٰہیؒ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے۔ حضرت شیخ نے فرمایا۔ اگر کوئی شخص خانہ کعبہ کی زیارت سے مشرف ہونا چاہے تو اسکو حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے لیے علیحدہ نیت کر کے جانا چاہیے تاکہ اُسے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت خاص میسر ہو۔ اور طفیلی زیارت نہ ہو۔ (کیونکہ یہ ادب کے خلاف ہے) حضرت شیخ حسام الدین نے جب یہ نکتہ اور اسرار سُنا تو اُسی وقت مدینہ منورہ کی زیارت کا قصد کیا۔ اور بلا سامان سفر وتوشہ وغیرہ کے والہانہ انداز میں دوسرے دن ہی چل پڑے اور اسی کو صحیح معنیٰ میں عشق رسول ﷺ کہتے ہیں۔

خیر المجالس میں لکھا ہے کہ حضرت شیخ نصیر الدین محمود چراغ دہلوی رح فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت شیخ حسام الدین ملتانی، مولانا جمال الدین نصرت خوانی اور مولانا شرف الدینؒ حضرت شیخ کی خدمت میں حاضر تھے حضرت شیخ نے مولانا حسام الدین ملتانیؒ کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا کہ "اگر کوئی دن کو روزہ رکھے اور رات بھر عبادت کرے تو وہ بیوہ عورت کا کام کرتا ہے، اتنا کام تو ہر بیوہ عورت کر سکتی ہے۔ مگر وہ مشغولی جو بندگانِ خدا تعالیٰ کرتے ہیں اور جس کے سبب خدا تعالیٰ تک پہونچتے ہیں وہ مشغولی اس کے علاوہ ہے حضرت مولانا حسام الدین اور تمام حاضرین منتظر رہے کہ شاید حضرت خواجہ اس وقت مشغولی کے اسرار بیان فرمائیں گے۔ لیکن حضرت خواجہ نے اس مجلس میں کچھ بھی بیان نہ کیا مگر اتنا فرمایا کہ تم سے کہونگا، اس بات کو چھ ماہ گذر گئے آخر میں ایک مرتبہ یہی حضرات حاضر خدمت تھے۔ اس وقت محمد کاتب جو سلطان علاؤالدین خلجی کا چوبدار تھا اور حضرت خواجہ محبوب الٰہیؒ کا مرید تھا آیا اور زمین بوسی کے بعد بیٹھ گیا۔ حضرت خواجہ نے اُس سے پوچھا کہاں تھے، عرض کیا کہ سرائے میں تھا، آج سلطان علاؤالدین نے پچاس ہزار تنکہ بندگانِ خدا کو تقسیم کے لئے بھیجا ہے۔ اُس وقت حضرت خواجہ نے شیخ حسام الدین کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا کہ انعام سلطان بہتر ہے یا وفائے وعدہ جو تمہارے ساتھ کیا گیا ہے۔ سب حاضرین نے آداب بجا لا کر عرض کیا وفائے وعدہ، پھر حضرت خواجہ قدس سرہٗ نے فرمایا کہ:

" سالکوں کی مشغولی کی بنیاد چھ چیزوں پر ہے۔ اول خلوت چاہئے کہ ازالۂ شامت وقبض وطلب خواہش کے لئے خلوت سے باہر نہ آئے۔ دوسرے وضو چاہئے کہ ہمیشہ باوضو رہے، مگر جس وقت نیند غالب ہو تو فی الفور سو کر اُٹھے اور اُسی وقت وضو کرے، تیسرے ہمیشہ روزہ رکھے۔

چوتھے غیر حق کے ذکر سے ہمیشہ خاموش رہے، پانچویں شیخ سے اپنے ربط دل کے ساتھ دوام، اور تعلق قلب مرید با شیخ سے یہی عبارت ہے۔ چھٹے غیر حق کے تمام خیالات کی نفی۔"

لکھا ہے کہ جب آپ شرف خلافت سے مشرف ہوئے تو حضرت شیخ محبوب الہیٰؒ سے وصیت کے طالب ہوئے۔ حضرت شیخ نظام الدین اولیاء قدس سرہٗ نے دست مبارک آستین سے نکالا اور شہادت کی انگلی سے مولانا کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ " ترک دنیا، ترک دنیا، ترک دنیا، پھر فرمایا کہ زیادہ لوگوں کو مرید کرنے کی کوشش نہ کرنا۔ آپ نے عرض کیا کہ اگر حکم ہو تو جنگل و بیابان میں یا دریا کے کنارے سکونت اختیار کروں۔ شہر دلی میں کنوئیں کا پانی ہے جس سے وضو کرنے سے تسلی نہیں ہوتی ہے۔ حضرت شیخ قدس سرہٗ نے فرمایا" شہر ہی میں عام لوگوں کی طرح رہو کچھ نمایاں نہ ہو۔ اگر تم شہر سے باہر جا کر پانی کے کنارے یا ویران جگہ میں رہو گے تو جب لوگوں کو پتہ چلے گا کہ فلاں درویش فلاں جگہ بیٹھا ہے تو وہ لامحالہ تمہارے پاس حاجت روائی کیلئے جائیں گے اور تمہیں پریشان کریں گے۔ اور عام لوگوں کی طرح رہنے میں بہت سی آفات سے بچے رہو گے۔ اور کسی کو حقیقت کا پتہ نہ چلے گا۔

اس کے بعد حضرت شیخ حسام الدین ملتانیؒ نے عرض کیا بندہ کو جب وقتی فتوحات ملتی ہیں تو میں اُن میں سے کچھ بال بچوں کو دیدیتا ہوں۔ اور کچھ مہمانوں کیلئے رکھ لیتا ہوں، بعض اوقات ایسا بھی ہوتا ہے کہ کئی کئی روز گذر جاتے ہیں اور کچھ نہیں آتا ہے۔ (۲۱) پر بال بچے تنگ کرتے ہیں اور آنے جانے والے محروم رہتے ہیں، تو کیا میں ایسے موقع پر قرض لے لیا کروں یا نہیں، انھوں نے ارشاد فرمایا کہ اگر تدبیر میں پڑ گئے تو درویشی نہ کر سکو گے۔ درویش کی

تعریف یہ ہے کہ اُس کے پاس کچھ ہے تو خرچ کر دیتا ہے ورنہ صبر کرتا ہے۔ اور نامرادی میں خوش رہتا ہے اور تدبیر میں بالکل نہیں پڑتا ہے۔ پھر فرمایا کہ:

"درویش کو ہر دری نہ ہونا چاہیئے۔ ہر دری کی دو قسمیں ہیں صوری و معنوی، صوری وہ درویش ہے جو دروازوں پر پھرتے ہیں اور مانگتے ہیں۔ معنوی وہ درویش ہیں جو اپنے گھر کے گوشے میں یادِ حق میں مشغول رہتے ہیں اور دل میں سوچتے رہتے ہیں کہ مجھے کہیں نہ کہیں سے کچھ نہ کچھ مل جائیگا۔ صوری ہر دری معنوی ہر دری سے بہتر ہے کیونکہ وہ اپنے آپکو اسی طرح ظاہر کرتا ہے جیسا کہ وہ ہوتا ہے۔ مگر معنوی ہر دری خود کو مشغول حق ظاہر کرتا ہے اور اُس کا باطن در بدر پھرتا رہتا ہے۔"

غور فرمائیں کہ کتنی پاکیزہ اور عظیم تعلیمات ہیں اگر اس پر عمل ہو جائے تو خدا کا مقرب بندہ ہو جائیگا اور واصل بحق ہوگا۔ حضرت مولانا شیخ حسام الدین ملتانی رح دہلی سے گجرات چلے گئے اور وہیں پر رحمت حق سے واصل ہوئے۔ اور گجرات کے قدیم شہر پٹن میں آپ کا مزار مبارک مشہور و معروف اور مرجع خلائق ہے۔ [۱]

## حضرت مخدوم شیخ شمس الحق بڑے حقانی رح

آپ خانوادۂ چشتیہ کے مشائخ کبار میں تھے۔ آپ روشن ضمیر زاہد مشرب بزرگوں میں حضرت خواجہ عیسیٰ تاج رح کے خلیفۂ اکبر تھے۔ آپ علوم ظاہری و باطنی سے مالا مال اور

[۱] اخبار الاخیار فارسی، خیر المجالس، فواد الفواد، انوار صوفیہ صفحہ ۱۶۱ تا ۱۶۴

خود کم عمری میں علوم سے فارغ ہو گئے تھے۔ آپ علم معرفت میں یگانہ روزگار اور جامع علوم شریعت و طریقت، حقیقت و معرفت اور اہل سماع تھے، آپ تبلیغ اسلام میں لگاتار لگے رہے اور شرقی حکومت میں بہت ہی معزز تھے، اور بڑے بڑے اہل کمال اور فضلائے وقت اکتساب علم کیلئے حاضر ہوتے اور زانوئے ادب تہہ کرتے تھے اور بنارس کے مشہور و معروف بزرگ شیخ مبارک بنارسی کے بھائی تھے۔

ایک بار آپکی محفل سماع میں قوال نے ایک شعر ہجر و فراق کا پڑھا حضرت شیخ کو وجد اس حد تک ہوا کہ لوگوں نے سمجھا کہ وصال ہو گیا۔ حاضرین مجلس جو اس حال سے واقف تھے انھوں نے قوال کو حکم دیا کہ دوسرا شعر جس میں قرب و وصال محبوب کا ذکر ہو پڑھو، قوال نے پڑھا سنتے ہی آپ میں تازگی و فرحت کے آثار پیدا ہوئے، گویا کہ پھر سے ایک نئی روح آپ کے قالب میں آئی۔ حضرت شیخ کے درس و تدریس میں یہ اثر تھا کہ بہت سے اکابر شہر جون پور بخیال شرف سعادت و حصول برکات دارین آپ سے درس لیتے تھے۔

ثمرات القدس میں ہے کہ آپ بڑے حق گو تھے اور بادشاہ و فقیر کے معاملات میں بھی حق ہی فرماتے تھے۔ بعض تذکرہ نگاروں کے بیان کے مطابق آپکی عمر ۱۸۰ سال کی ہوئی، لیکن شرقی سلطان کے مصنف نے ۱۲۰ سال لکھا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اس دیار کے لوگ بخیال زیادتی عمر آپکا فاتحہ دیتے ہیں۔

آپ کا وصال ۲۰ صفر ۹۰۵ھ میں ہوا۔ مزار مبارک محلہ ارزن میں ہے۔[1]

## مظہر الاحدیہ کے مصنف کی رائے

میر سید اسمٰعیل کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

---

[1] شنگرف اول صفحہ ۲۵، بحر ذخار قلمی صفحہ ۲۹۹، گنج ارشدی قلمی، ثمرات القدس، اخبار الاخیار صفحہ ۱۹۴، خزینۃ الاصفیاء صفحہ ۱۹۳؛ دی شرقی سلطان آف جون پور، تجلی نور جلد اول صفحہ ۲۵۔

"ازاں یک پسر میر سید اسمٰعیل درویش خورد بوجود آمدند، این حضرت ازبس صاحب زہد وتقویٰ وحقائق معارف آگاہ عارف باللہ شدند وصاحب تصانیف کثیرہ بودہ وامام باڑہ پختہ وکلاں بہ محلہ سید واڑہ ظفرآباد لب دریا تعمیر کردہ ایشان است کہ زیارت گاہ عام است ونیز جائے مدفن تعزیہ عام است بوجود آمدند۔"

وبحضرت زینب بی بی عرف دیوان بی بی صبیہ حضرت مخدوم شیخ بڑے حقانی عرف شیخ شمس الحق محلہ ارزن زیر مسجد کلاں جونپور ابن شیخ ابوالفتح حقانی جونپوری کتخدا شدند ازاں پنج پسراں میر سید صدرالدین ومیر سید رکن الدین، ومیر سید بہاؤالدین، ومیر سید عبدالوہاب ثانی، ومیر سید محمد تقی بوجود آمدند، ومیر سید صدرالدین پسر اولیں مذکور صاحب زہد وتقویٰ واز اہل اللہ بودند وبعد وفات پدر سجادہ نشیں شدند۔ وبحضرت گورا بی بی صبیہ شیخ فتح اللہ ثانی حقانی ابن حضرت مخدوم شیخ بڑے حقانی کتخدا شدند، ازاں یک پسر میر سید محمد صادق عرف میر بدل بہم رسیدند، ومیر سید رکن الدین پسر دوسمی مذکور بحضرت عیوض بی بی صبیہ میر سید غلام رسول مذکور کتخدا شدند، ازاں دو پسر میر سید محمد ماہ و میر سید احمد ہدایت اللہ بہم رسیدند ومیر سید بہاؤالدین پسر سیومی ناکتخدا رحلت کردند، ومیر سید عبدالوہاب ثانی بحضرت دلاری بی بی وحضرت چہاری بی بی بہم رسیدند، ومیر سید محمد تقی پسر پنجمی بحضرت درگاہی بی بی صبیہ میر سید صدرالدین، ابن سید میر مرتضیٰ صدر بنارس کتخدا شدند کہ از سادات بارہہ ہستند

ازاں یک دختر جوہی بی بی کہ بہ میر سید محمد کامل کمال پوری کتخدا شدند، ازاں یک پسر موسوم بہ سید کرم علی اولاد ایشاں در مفتی محلہ شہر جون پور ہستند، و سلسلہ بش از مفتی محلہ ظفر آباد از خانہ مخدوم آفتاب ہند و موضع کمال پور و موضع کوسنڈی پرگنہ نظام آباد پیوند"۔ ؎

ترجمہ:۔ ان سے ایک لڑکے میر سید اسمٰعیل درویش خورد پیدا ہوئے، آپ بہت ہی صاحب زہد و تقویٰ اور علوم باطن میں یگانۂ روزگار تھے، آپ نے بہت سی کتابیں تصنیف فرمائی ہیں۔ اور ایک عظیم الشان پختہ امام باڑہ محلہ سید واڑہ ظفر آباد میں لب دریائے گومتی تعمیر کرایا ہے جو زیارت گاہ خاص و عام ہے اور اسی میں تعزیہ کا مدفن بھی ہے۔

حضرت زینب بی بی عرف دیوان بی بی دختر حضرت مخدوم شاہ بڑے حقانی عرف شاہ شمس الحق ساکن محلہ ارزن زیر مسجد کلاں جونپور پسر شیخ ابوالفتح حقانی جونپوری سے بیاہی گئیں۔ اُن سے پانچ لڑکے میر سید صدر الدین، میر سید رکن الدین، میر سید بہاؤ الدین، میر سید عبدالوہاب ثانی و میر سید محمد تقی پیدا ہو اور پسر سید صدر الدین بڑے پرہیزگار اور اولیاء کاملین میں سے تھے، اور اپنے والد کی وفات کے بعد وہ سجادہ نشین ہوئے، اور گورا بی بی جو شیخ فتح اللہ حقانی کی دختر تھیں اور جو پسر حضرت مخدوم شیخ بڑے حقانی کے تھے منسوب ہوئے۔ اور اُن سے ایک پسر میر سید محمد صادق عرف میر بدلو پیدا ہوئے۔ اور سید رکن الدین دوسرے لڑکے جنکا ذکر آچکا ہے، حضرت عوض بی بی جو دختر میر سید غلام رسول کی تھیں منسوب ہوئے۔ اور اُن کے بطن سے دو لڑکے میر سید محمد ماہ

---

؎ مظہر الاحدیہ فارسی تالیف شاہ عبدالاحد ظفر آبادی حال مقیم مفتی محلہ جونپور ص ۱۰۴-۱۰۵

اور میر سید احمد ہدایت اللہ پیدا ہوئے۔ اور میر سید بہاؤالدین پسر سوئم بغیر شادی شدہ انتقال کرگئے۔ اور میر سید عبدلوہاب ثانی حضرت دلاری بی بی جو جو دختر میر سید شمس الدین جو پسر میر سید پھول جنکا اوپر ذکر آیا ہے منسوب ہوئے۔ ان کے بطن سے دو بچیاں حضرت آسانی بی بی و حضرت چماری بی بی پیدا ہوئیں اور میر سید محمد تقی پانچویں لڑکے حضرت درگاہی بی بی کی دختر میر سید صدرالدین جو پسر میر سید مرتضیٰ صدر بنارس کے تھے منسوب ہوئیں۔ اور یہ لوگ سادات بارہہ سے متعلق تھے۔ اُن سے ایک لڑکی چوہی بی بی جو میر سید محمد کامل کمال پوری سے منسوب ہوئیں۔ اور اُن سے ایک لڑکے موسومہ سید کرم علی تھے جنکی اولاد مفتی محلہ شہر جونپور میں ہے۔ اور یہ سلسلہ ظفرآباد کے حضرت مخدوم آفتاب ہند موضع کمال پور اورکس منڈی پرگنہ نظام آباد سے ملتا ہے۔

## تجلی نور کے مصنف کا ارشاد گرامی

حضرت شیخ شمس الحق
بڑے حقانی۔ چشتی

خانوادہ روش سلوک زہاد مشرب از کبار مشائخ جونپور واز اکبر خلفا شیخ محمد عیسیٰ تاج۔ آوردہ اند کہ دے در عمر ہیجدہ سالگی از علوم ظاہری فارغ التحصیل گشت و در علوم متعارفہ از نادران روزگار بود۔ شیخ بزرگے بود و جامع علوم شریعت و طریقت و حقیقت و معرفت و ورع و تقویٰ و اہل سماع و وجد۔

نقل است کہ یکبار شیخ در سماع بود و قوال روبروئے دے شعری خواند کہ مشتمل بر حالات بعد فراق بود شیخ را در وجد و حال سجدے رسید کہ نزدیک باحتراق روح شد شخصے از حاضرین کہ برایں حال وقوف داشت قوال را گفت کہ چیزے دیگر بگو کہ مخبر از حال قرب و وصال باشد چوں قوال وصل آغاز کرد از شنیدن آں

تازگی و فرحت در شیخ پیدا شد، گویا از سرِ نو جانے تازہ در قالب شیخ ریختند۔

شیخ درس ہم میداد و در تعلیم وے آنچناں اثر بود کہ بسیارے اکابر شہر جونپور بجہت شرف اندوزی سعادت و برکت از وشاں سبق خواندی۔ در ثمرات القدس مذکور است کہ شیخ امر حق را

مزار مبارک حضرت شیخ شمس الحق عرف حقانی بر مست . جونپور ۱۵۲

ہیچ کس پنہاں نمیداشت از بادشاہ تا گدا، بنا براں حقانی مشہور گشت، شیخ عمر طبعی دریافت بلکہ ازاں ہم گذرانیدہ کہ یک صد و سی[۱۳۰]

سال تجاوز کردہ بود، ہمیں باعث دریں دیار بتقریب سالگرہ
طفلاں بخیال یمن و برکت عمر فاتحہ شیخ ہم میشود۔

وفات در جونپور بست و ہشتم صفر نہ صد پنجاہ سال ہجری و قطعہ
تاریخ از مؤلف یافت۔

زحق رتبۂ عالی بخلد قطب زماں قبلۂ دین اتقیار
فکر پی سال نمودم خرد گفت کہ مخدوم بزرگ اولیار

---

۹۵۰ھ

مزار پختہ بمحلہ ارزن پس پشت مکان شاہ امید علیؒ جانب جنوب است
شیخ مبارک بنارسی برادر حقیقی ایشاں اند۔ اولاد شیخ در جونپور ہنوز
موجود است۔ [۱]

نزہتہ الخواطر کے مصنف نے بھی قریب قریب یہی حالات تحریر کئے ہیں اور
مزار مبارک کے بارہ میں صرف اتنا لکھا ہے کہ جونپور میں ہے۔ [۲]

مظہر الاحدیہ اور تجلیٔ نور حصہ اول سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ مزار مبارک محلہ
ارزن میں ہے اور یہاں پر بھی تجلی نور کے مصنف مولوی نورالدین زیدی مرحوم سے
یہ غلطی سرزد ہو گئی کہ انھوں نے حضرت شیخ شمس الحق بڑے حقانی کا دفن محلہ ارزن
میں لکھکر پس پشت دروازہ حضرت شاہ امید علیؒ لکھا ہے۔ اور حضرت شاہ
امید علیؒ کا مکان و خانقاہ رشیدیہ محلہ میرمست میں ہے۔ اس اشتباہ کا حل
تذکرۃ الصلحٰی و اکملار قلمی نسخہ مولوی نورالدین زیدی مملوکہ حضرت مولانا ظفر احمد صاحب
قبلہ میں ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس نسخہ کو بعد میں درست کیا گیا ہے اور جس قلمی نسخہ
سے تجلیٔ نور حصہ اول طبع ہوئی ہے وہ دوسرا تھا۔ اس نسخہ میں مزار اقدس کے بارے

---

[۱] تجلیٔ نور فارسی حصہ اول مطبوعہ مولوی نورالدین زیدی صفحہ ۲۴-۲۵۔ [۲] نزہتہ الخواطر
جلد ۴ صفحہ ۱۰۳۔ گنج ارشدی

میں فرماتے ہیں کہ:

"شیخ شمس الحق بڑے حقانی۔ مزار پختہ بمحلہ میر مست پس پشت مکان خانقاہ حضرت شاہ امید علیؒ جانب جنوب و غرب بر چبوترہ است": لہ

محلہ میر مست میں نرکٹ کا جھنڈ ہے جو حضرت مولانا فصیح الدین صاحب کے مکان کے دکھن میں ہے۔ یہاں پر ایک بہت ہی وسیع چبوترہ پختہ تھا جس کا نشان اس وقت بھی شکستہ حالت میں موجود ہے۔ اسی شکستہ چبوترہ پر اس وقت بھی ایک مزار پختہ سفیدی شدہ موجود ہے۔ اور دراصل یہی مزار حضرت شیخ شمس الحق بڑے حقانی کا ہے۔ مزار مبارک کے چاروں طرف بیحد گندگی ہے اور اس محلہ میں مسلمان ہی آباد ہیں مگر کسی مسلمان کو یہ توفیق نہیں ہوئی کہ اس قبرستان کو صاف کرا کے چبوترہ کی مرمت کرا دے۔ اس قبرستان میں آپ کے خلفاء و مریدین کے اور مزارات بھی ہیں۔ میں کہتا ہوں کہ بزرگان دین کا احترام صرف زبان پر ہے۔ دلوں میں نہیں ہے۔

غلام یزدانی صاحب نے آپ کے مزار کے دکھن لب سڑک ایک مکان تعمیر کرایا ہے اگر اسی کے ساتھ اس مزار کا چبوترہ بھی نرکٹ کی جھاڑی صاف کرا کے بنا دیتے تو بڑا نیک کام ہوتا۔ حالانکہ یہ پورا خاندان بزرگوں کا عقیدتمند ہے۔ لیکن مالی قربانی مشکل ہے۔ اور یہ نیک کام تو سید غلام جیلانی صاحب اور بھی آسانی سے کرا سکتے تھے۔

## حضرت مخدوم شاہ بڑے

تجلیٔ نور کے مصنف مولوی نور الدین مرحوم نے آپ کے متعلق تحریر فرمایا ہے کہ:

"قوم شیخ داز اولاد حضرت مخدوم شیخ صدر الدین چراغ ہند ظفرآباد

---

لہ تذکرۃ الصلحاء والکبار (تجلیٔ نور) حصہ اول صلا قلمی مملوکہ حضرت مولانا ظفر احمد صاحب قبلہ ملا ٹولہ جونپور۔

اندر جائے قیام آں محلہ مخدوم شاہ بڑے شہرت پذیر است۔
وقتیکہ کا البد خاکی راہی کردہ بحق پیوستہ دراں محلہ مدفن یافتند
قبر پختہ از خاص حوض جانب جنوب بفاصلہ سہ وچہارم صد قدم بر
دروازہ یک مسجد است۔ [۱]

ترجمہ: تجلی نور قلمی کے مصنف مولوی نورالدین زیدی نے ص۱۰۳ پر لکھا ہے کہ آپ قوم شیخ اور حضرت مخدوم شیخ صدرالدین چراغ ہند ظفرآبادیؒ کی اولاد سے ہیں۔ آپ نے وہاں سے آکر اس محلہ میں سکونت اختیار فرمائی اور اسی محلہ سے مشہور ہوئے۔ اور وصال کے بعد بھی اسی محلہ میں دفن ہوئے۔ آپکا مزار مبارک خاص حوض کے دکھن تین سو چار سو قدم کے فاصلہ پر ایک مسجد کے دروازہ کے سامنے ہے"۔

عدالت آڈیشنل منصف۔ ضلع جون پور مولوی محمد نادر حسین منصف مقدمہ نمبر ۱۲ سنہ ۱۹۱۰ء مدعیان صاحب علی، جعفر علی وعلی حسن میں عدالت نے لکھا ہے کہ " محلہ مخدوم شاہ بڑے کا مالک خود مخدوم شاہ تھا۔ جس کے وارثان سے سید امیر علی عرف میرد تھے۔ سید میرد نے حقوق مالکانہ محلہ مذکور کا حاصل کیا۔[۲] ناصر علی کوٹھیا بیر نے مجھے مذکورہ بالا کاغذ دکھلایا ہے۔ انکا کہنا ہے کہ میں سید میرد کی اولاد میں ہوں۔ حضرت مخدوم شاہ بڑے کے مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے:
پچھم مسجد اور مکان محمد خلیل۔ پورب۔ مکان محمد فاروق۔ اتر۔ کھیت مزروعہ محمد خلیل۔ دکھن۔ زمین افتادہ محمد خلیل۔ اس کے بعد ایک کنواں ہے اور شیخ محمد باسط کی دالان ہے۔ موقع معائنہ مورخہ ۲۹ جنوری سنہ ۱۹۸۲ء بروز جمعرات بوقت ۸ بجے صبح بموجودگی عبدالوحید۔

ایک امام باڑہ ہے جسکی متولیہ آمنہ بیگم ہیں۔ کہاجاتا ہے کہ امام باڑہ میرد سید نے

---

[۱] تجلی نور حصہ اول قلمی فارسی ص۱۰۳ مملوکہ حضرت مولانا ظفر احمد صاحب۔ [۲] فیصلہ عدالت دیوانی مقدمہ ۱۲ سنہ ۱۹۱۰ء بعدالت مولوی محمد نادر حسین اڈیشنل منصف عدالت دیوانی جونپور۔

تعمیر کرایا تھا۔ اسکی از سر نو تعمیر پسران یاد رحسین نے ۱۹۸۲ئہ میں کرائی ہے۔ باہری حصّہ میں دو کانیں بھی بنادی ہیں۔ میر دسید یاد رحسین کے نانا تھے۔ امام بارہ میں عظیم الشان مجالس ہوتی ہیں اور ذاکرین باہر سے آتے ہیں۔ حضرت مخدوم شاہ بڑے اہلسنت والجماعت تھے۔ اس خانوادہ نے نواب وزیر کے عہد میں امامیہ مذہب اختیار کر

## بورہ قوم کا مسلمان ہونا

سلطان محمود بیگرہ کی کوشش سے بورہ قوم کے لوگوں کا مسلمان ہونا بتا جاتا ہے۔ یہ ایک مشہور تجارت پیشہ قوم ہے جو پہلے ہندو تھی اور اب شیعہ مذہب رکھتی ہے۔ اس قوم کے لوگ صوبہ مہاراشٹر کے تمام تجارتی شہروں میں آباد ہیں اور بہت ہی مالدار ہیں۔ چونکہ شیعہ واعظین اور مبلغین مذہب کا ہندوستان میں آنا اور شمالی گجرات میں انہلواڑہ کے راجاؤں کا اُن کے ساتھ سلوک و مہربانی کرنا محمود بیگرہ کے عہد کے پہلے چودہویں صدی بلکہ گیارہویں صدی عیسوی کے شروع میں داعئی اسلام ملا علی نے اس قوم میں مذہب کی اشاعت کیلئے جو کوشش کی اسکو ایک شیعہ مؤرخ نے اس طرح بیان کیا ہے:[1]

> "گجرات کے لوگ بُت پرست تھے۔ اور انکا ایک گرو تھا جس کے یہ لوگ چیلے تھے۔ اور اُس کے یہ لوگ نہایت معتقد تھے۔ ملا علی نے اس میں مصلحت دیکھی کہ اول اُس گرو کا خود چیلا بنے۔ پھر مضبوط دلائل سے اُس کو لاجواب کر کے گرو کو مسلمان کرے۔ پھر دوسرے بت پرست خود بخود مسلمان ہو جائیں گے۔ پس ملا علی کئی برس تک اُس گرو کی خدمت میں حاضر رہے اور اُسکی زبان اور علوم حاصل کیا۔ اور انکی کتابوں سے خوب واقف ہو گئے۔ اب ملا علی نے گرو کے سامنے اسلام کے

---

[1] خوجہ درویانت ص۱۵، بمبئی گزیٹر جلد دوم ص۳۷۹، بمبئی گزیٹر جلد سوم ص۳۶-۳۷

عقائد بیان کئے اور آخر کار اسکو مسلمان کر لیا۔ گرو کے ساتھ بعض
چیلوں نے بھی اپنا مذہب تبدیل کر لیا۔ رفتہ رفتہ یہ خبر اس ملک
کے راجہ کے وزیر کو پہونچی۔ وزیر گرو کے پاس آیا اور گرو کی اطاعت
کی عادتیں اپنے میں پیدا کر کے مسلمان ہو گیا۔ لیکن ایک عرصہ تک
گرو، چیلے اور وزیر نے اپنے مسلمان ہونے کو راجہ کے خوف سے
پوشیدہ رکھا۔ [1]

آخر کار وزیر کے مسلمان ہونیکی خبر راجہ کو پہونچی اور ایک روز وہ وزیر کے مکان
پر آیا اور دیکھا کہ وزیر نماز پڑھ رہا ہے۔ راجہ غصہ سے بیتاب ہو گیا۔ وزیر بھی راجہ
کے آنے کا منشا سمجھ گیا۔ اور جان گیا کہ راجہ کا غصہ اس وجہ سے ہے کہ میں نماز
میں مصروف ہوں۔ پس وزیر نے بڑی دانائی سے یہ بہانہ کیا کہ گویا وہ سانپ کے
دیکھنے کو جھکا تھا۔ اور منہ سے جو کچھ وہ بولتا تھا وہ بھی سانپ ہی کا منتر تھا۔
راجہ نے یہ سنکر مکان کے گوشہ کی طرف نظر ڈالی۔ خدا کی قدرت سے ایسا ہوا کہ راجہ
کو اسی جگہ ایک سانپ نظر آیا۔ اس طرح راجہ کی بدگمانی جاتی رہی۔ [2]

کچھ عرصہ بعد راجہ بھی مسلمان ہو گیا لیکن راج کی مصلحتوں سے اس نے اپنا
مسلمان ہونا پوشیدہ رکھا۔ مرتے وقت اُس نے البتہ حکم دیا کہ وہ ہندوؤں کے
رسم کے مطابق جلایا نہ جائے۔ جب اُس راجہ کا انتقال ہوا تو سلطان فیروز شاہ تغلق
۱۵۳۱-۱۵۰۰ء کے عمائد سلطنت میں سے ایک شخص سلطان ظفر نے صوبہ گجرات کو فتح
کیا۔ چند علماء اہل سنت جو ظفر کے ساتھ تھے شیعہ نو مسلموں کو سُنی کرنا چاہا۔ چنانچہ
کیرا کے ضلع میں بورہ قوم کے ایسے چند لوگ موجود ہیں جو سُنی ہیں لیکن بوروں کی اکثریت

---

[1] بمبئی گزیٹر ساتویں جلد ص۸۰، کول برک "مختلف مضامین" جلد سوئم ص۲۰۲ مطبوعہ
لندن ۱۸۷۳ء۔ [2] بمبئی گزیٹر تیرہویں جلد ص۲۳۹، قاضی نور اللہ شوستری مجالس المومنین۔
کولبرک کے مضامین جلد سوئم ص۳۰۶-۳۰۴۔

شیعہ ہے ۔ چودہویں صدی عیسوی کے آخر میں اور ایک بہت ہی عظیم بزرگ اور مبلغ اسلام جنھوں نے صوبہ گجرات میں تبلیغی کوشش کی، شیخ جلال تھے، جو مخدوم جہانیاں کے نام سے مشہور رہیں ۔ یہ بزرگ گجرات آکر سکونت پذیر ہوگئے تھے ۔ اور بہت سے ہندوؤں کو انھوں نے اور انکی اولاد نے مسلمان کیا۔ [1]

## بنگال میں اسلام کی اشاعت

مبلغین اسلام نے تعداد کے لحاظ سے جیسی کامیابی صوبہ بنگال میں حاصل کی اُسکی نظیر ہندوستان کے کسی اور صوبہ میں نہیں ملتی ۔ بارہویں صدی عیسوی کے آخر میں بختیار خلجی بنگال و بہار کو فتح کر کے اول اسلامی حکومت یہاں قائم کی اور گور کو بنگال کا پایۂ تخت قرار دیا ۔ یہاں ایک مدت تک مسلمانوں کی حکومت رہنے سے اسلام کو قدرتاً زیادہ ترقی ہوئی ۔ دس سال کے لئے راجہ کہنس کے عہد میں ہندوؤں کا راج پھر بنگال میں قائم ہوگیا ۔ اس راجہ کے عہد میں مذہبی آزادی سب کو حاصل تھی ۔ اور مسلمان رعایا بھی راجہ کو بہت پسند کرتی تھی ۔ لیکن اس کے بیٹے جت مل نے ہندو مذہب چھوڑ کر اسلام قبول کر لیا۔ [2]

## حضرت شیخ ارزانی قادریؒ

حضرت شیخ ارزانی قادریؒ شیخ فاروقی تھے ۔ آپ کے باپ دادا کا مزار بنارس میں ہے ۔ حضرت شیخ میں علم، حلم، صبر و رضا و تسلیم بہت زیادہ تھا ۔ گویا کہ تسلیم و رضا کے پیکر تھے ۔ آپ سے کرامت و خوارق بھی بہت زیادہ ظاہر ہوئیں ۔ خرقہ خلافت

---

[1] بمبئی گزیٹر جلد سوئم صفحہ ۳۶ ، بمبئی گزیٹر جلد چہارم صفحہ ۴۱ ، تاریخ فرشتہ میں حالات اسی طرح لکھے ہیں ۔ لیکن بلوک مین کے مضامین بنگال کی تاریخ اور جغرافیہ پر بھی دیکھنے چاہئیں
[2] دیکھئے (جے ۔ اے ۔ ایس ۔ بی ۔ بیالیسویں جلد نمبر (۱)، صفحہ ۲۶۴ ۲۶۶ ، مطبوعہ لندن سنہ ۱۸۷۳ء پریچنگ آف اسلام ۔ مسٹر آرنلڈ ۔ دعوت اسلام اردو ترجمہ محمد عنایت اللہ دہلوی صفحہ ۲۲۲-۲۲۳ مطبوعہ کراچی سنہ ۱۹۶۴ء ۔

واجازت حضرت شیخ فتح اللہ حقانی سے حاصل فرمایا۔ آپ نے بہت بڑی قبولیت پائی۔ اور صاحب سلسلہ بزرگ گذرے ہیں آپ کے مریدوں میں اکثر کمالات ظاہری و باطنی کو پہونچے ہیں۔ رات دن تلاوت قرآن میں گذارتے۔ اور ہر روز بعد نماز مغرب تا نصف شب ایک قرآن ختم کرتے۔ بعد ازاں کھانا کھاتے۔ کلام پاک آہستہ آہستہ زیر لب پڑھتے۔ اکثر آیات سنائی نہ دیتی۔ اذان وکلام اللہ کے سننے کا اس قدر شوق تھا کہ آپ نے وصیت فرمائی تھی کہ میرا دفن ایسی جگہ ہو جہاں سے آواز اذان و نماز سنائی دے۔ چنانچہ بروز جمعہ بتاریخ ۱۲ رجب المرجب ۱۰۱۰ھ انتقال فرمایا۔ اور قریب جامع مسجد آپ کا مزار پختہ موجود ہے۔ جب آپ قبر میں رکھے گئے اور منہ کھولا گیا تو دیکھا گیا کہ آپ کے لب ہائے مبارک ہل رہے ہیں اور کلام پاک تلاوت فرما رہے ہیں۔ [1]

## حضرت شیخ فتح اللہ حقانی قادری

حضرت شیخ فتح اللہ حقانی قادری، حضرت شیخ بڑے حقانی کی اولاد سے تھے۔ اور سید صدر الدین راجو بخاری سے آپ کو بڑی عقیدت وارادت تھی اور بہت زیادہ فیض باطنی حاصل فرمایا ہے۔ اور حضرت سید صدر الدین راجو بخاری سے آپ کو خلافت خلعت ملی۔ حضرت شیخ فتح اللہ بہت بڑے بزرگ اور صاحب کشف و کرامت تھے۔ اکثر آپ سے کرامتیں صادر ہوئیں۔ اور اس قدر عبادت و ریاضت میں کوشش فرمائی کہ بہت مشہور اور عالی مرتبہ مشائخ میں شمار ہوئے۔ مزار مبارک محلہ ارزن میں ہے۔ [2]

---

[1] زاد الآخرت، گنج ارشدی، مظہر الاحدیہ ص۱۰۱

[2] تجلی نور فارسی ص۲۶، زاد الآخرت، مظہر الاحدیہ فارسی ص۱۰۲

## حضرت مخدوم مُلّا احمد عرف جیون قدس سرہٗ

آپ کا شمار عہد شاہجہانی کے اعظم العلماء و افضل الفضلا

میں تھا۔ لیکن آپ اپنی عرفیت جیون ہی کے نام سے مشہور رہیں۔ آپ کا خاندان یا آپ خود کب جونپور آئے تاریخ کے صفحات خاموش ہیں۔ حضرت مُلّا جیون تمام علوم ظاہر و باطن سے آراستہ و مالامال تھے۔ زہد و تقویٰ، پابندیٔ شریعت و طریقت میں آپکا مرتبہ بہت ہی بلند تھا۔ ظاہری آراستگی اور نام و نمود سے سخت پرہیز تھا۔ توکل آپکا شیوہ اور متوکلانہ زندگی تھی۔ ذکر و فکر یاد الٰہی اور درس و تدریس بس یہی کام تھا۔

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ جب شاہجہاں بادشاہ کو شہزادہ اورنگ زیب کی تعلیم و تربیت کیلئے ایسے استاد کی ضرورت ہوئی۔ جو علوم ظاہری کے علاوہ اخلاق و عادات اور آداب نبوی کے طریقہ پر تعلیم دے سکے۔ اور شاگرد کو اسلامی سانچے میں ڈھال کر سچا پکا دیندار مسلمان بنا سکے۔ تو پہلے دہلی اور اُس کے قرب و جوار میں ایسے استاد کی تلاش ہوئی۔ مگر کوئی ان شرائط کو پورا نہ کر سکا۔ پھر جونپور پر نظر پڑی اور حاکم جونپور کو بلایا اور بادشاہ نے اپنا منشا ظاہر فرمایا۔

حاکم جونپور کو حضرت مُلّا جیون سے ذاتی واقفیت تھی اور آپ کے زہد و ورع کی وجہ سے بہت عقیدت مند بھی تھا۔ درباری علماء سے مرعوب ہو کر حضرت مُلّا صاحب کے بارے میں کچھ عرض نہ کر سکا اور جونپور واپس آیا۔ اور حضرت مُلّا جیون کی خدمت میں حاضر ہو کر بادشاہ کا ارادہ ظاہر فرمایا۔ آپ نے دہلی جانے سے صاف انکار کر دیا۔ الغرض حاکم جونپور نے بڑی منت و سماجت کر کے آپکو راضی کیا اور دہلی لیجاکر دربار میں پہونچا اور آپکی بیحد تعریف و توصیف فرمائی اور علم و فضل اور کمال کے بہت سے واقعات بیان فرمائے۔ بادشاہ آپکو دیکھتے ہی گرویدہ، اور آپ کی سادگی پر قربان ہو گیا۔

حضرت مُلّا جیونؒ ایک سیدھے سادھے مسلمان موٹے گاڑھے کے کپڑے میں

وس دنیا کی ہر فطرت سے ناواقف پابند شریعت اور دل اللہ کے ذکر میں مشغول ،
سلام علیکم بلند آواز سے کہکر دربار میں کھڑے ہوگئے ۔ نگاہ سلطانی نے کئی بار اوپر سے
نیچے تک دیکھا ۔ شہزادہ اورنگ زیب بلایا گیا ۔ استاد شاگرد ملائے گئے ۔ شہزادے
نے استاد سے مل کر بادشاہ کے حضور میں کچھ کہا ۔ شہزادہ آپکو لیکر شاہی محل میں
لا گیا ۔ حضرت ملّا صاحب کو خدمت اتالیقی عطا کی گئی ۔ رفتہ رفتہ بادشاہ ، وزراء
امراء اور تمام اراکین سلطنت حضرت ملّا جیونؒ کے معتقد اور ارادت مند ہو گئے ۔
آپ کو قصبہ امیٹھی ضلع لکھنؤ میں جاگیر عطا کی گئی ۔

حضرت ملا جیونؒ کے سفر کا واقعہ بڑا ہی دلچسپ ہے ۔ سوانح نگاروں کا بیان ہے
کہ اورنگ زیب جب تخت سلطنت پر رونق افروز ہوا تو حضرت ملّا صاحب کی خدمت
میں جونپور عرضداشت لکھا کہ خادم بوجہ خدمات سلطنت و مہمات ملکی حاضر ہونے سے
قاصر ہے ۔ مگر یہ بھی بے ادبی ہے کہ حضور کو دہلی آنے کی زحمت اور سفر کی تکلیف دوں
اور اشتیاق زیارت مجبور کر رہا ہے کہ اس قسم کی زحمت دوں ۔ آپ تیار ہو گئے ۔
سامان سفر درست کر دیا گیا ۔ اور بادشاہ کو آپ کے آمد کی اطلاع دی گئی ۔ مگر وقت
مقررہ پر آپ دہلی نہ پہونچے ۔ بادشاہ نے خدمت میں دوبارہ لکھا جس کے جواب میں
ملا صاحب نے لکھا کہ " بموجب وعدہ وقت مقررہ پر دہلی پہونچا مگر جمنا کے پُل پر
ایک بیل گاڑی خالی جاتی ہوئی ملی اور گاڑی وان نصف کرایہ پر راضی ہوگیا اور میں
سستا کرایہ دیکھکر پھر جونپور واپس آ گیا " ۔ اب اس سے زیادہ کیا سادہ لوحی ہوگی ۔

پھر اس کے کچھ دنوں کے بعد آپ دہلی پہونچے ۔ بڑے تپاک سے بادشاہ و
اراکین سلطنت نے آپکا استقبال کیا ۔ شاہی محل کے اندر آپ کے قیام کا انتظام
ہوا ۔ حضرت ملّا صاحب نے ایک تھان گزی کا بادشاہ کو سوغات میں دیکر فرمایا کہ اس
کے سوت کے ہر تار پر کلمہ طیبہ پڑھ کر اس کو والدہ نے کاتا ہے ۔ پھر اس کے سوت
کی پنڈی درود شریف پڑھ کر بنائی ہے ۔ پھر حلال پیسے سے اسکی بنائی دی گئی ہے

اورنگ زیب نے اس متبرک تھان کو آنکھوں سے لگایا اور چوما پھر سر پر رکھا. بعدہٗ داروغۂ توشہ خانہ کو بلا کر حفاظت سے رکھنے کا حکم دیا۔

اس کے بعد آپ نے اورنگ زیب کو ایک مٹی کی ہانڈی دیا جس میں گلگلے تھے فرمایا کہ والدہ نے چرخہ کات کر حلال پیسوں سے تیل گڑ اور آٹا مہیا کیا ہے. بادشاہ نے بڑی تعظیم سے اُسے لے لیا۔ اور فوراً منہ میں رکھا۔ چونکہ کئی روز کا پکا ہوا ہانڈی میں بند تھا اس لئے مزہ خراب ہوگیا تھا۔ بادشاہ اس ایک لقمہ کو بھی نہ کھا سکا۔ اُبکائی آئی اور تھوک دیا۔ بادشاہ کی یہ حرکت حضرت مُلّا صاحب کو پسند نہ آئی اور کہا کہ حرام کا لقمہ کھانے والے کی حلال لقمہ کھانے کی قوت سلب ہو جاتی ہے اور وہ پھر حلال لقمہ کی طرف جلد راغب نہیں ہوتا۔ بادشاہ نے اپنے اُستاد کی سخت باتوں پر ذرا بھی اُف نہ کیا اور گراں قدر نصیحت حاصل کی۔

حضرت مخدوم مُلّا جیونؒ نے اورنگ زیبؒ کے ذریعہ مخلوق خدا کی بڑی حاجت روائی کی ہے اور پریشان حال لوگوں کی درخواستیں وہ خود اورنگ زیب کو دے کر حکم کراتے تھے۔ اس کی تفصیل تذکرہ نگاروں نے اس طرح لکھی ہے کہ:

"حضرت مُلّا صاحب بادشاہ سے مل کر جائے قیام پر تشریف لے جا رہے تھے اور بادشاہ اندر محل میں آرام کیلئے جا چکا تھا۔ جب آپ محل کی ڈیوڑھی پر پہونچے تو ایک سائل پریشان حال آپ کو ملا۔ اور بہت ہی گریہ وزاری کے ساتھ آپ سے کہا کہ میں دوڑ رہا ہوں اور میری عرضی بادشاہ تک نہیں پہونچتی۔ آپ اسکی گریہ و زاری سے بہت متاثر ہوئے اور اُسکی عرضی لیکر بغیر کسی اطلاع کے محل سرا میں بادشاہ کے پاس پہونچ گئے۔ اور فرمایا اورنگ زیب اس پریشان حال کی عرضی پر حکم دیکر اس کی پریشانی کو دور کر دے میں تیرے آرام میں مخل ہوا۔ بادشاہ آپ کو دیکھکر فوراً کھڑا ہو گیا اور عرضی پر مناسب حکم لکھدیا۔ اور پہرہ داروں سے کہا کہ آپ کے لئے محل میں کوئی پردہ نہیں ہے اور نہ آپ کیلئے کوئی وقت کا تعین ہے

اور حضرت ملاّ صاحب سے کہا کہ آپ بلا کسی خیال کے جب بھی چاہیں تشریف لادیں۔
حضرت ملاّ صاحبؒ بادشاہ کو دعا دیتے ہوئے باہر آئے اور سائل کو عرضی واپس کیا۔

دوسرا واقعہ ایک ضعیف بوڑھی عورت کا ہے۔ اُس عورت نے بھی حضرت ملاّ صاحب سے اپنی پریشانی نہایت گریہ وزاری کے ساتھ بیان کی۔ اور کہا کہ میں بھی بادشاہ کی خدمت میں درخواست لیکر آتی ہوں مگر مجھ ضعیفہ پر کسی کو رحم نہیں آتا ہے۔ آپ اسکی عرضی لیکر بادشاہ کے پاس محل سرا میں گئے اور کہا اورنگ زیب اس سائلہ کی درخواست پر حکم دے۔ بادشاہ کھڑا ہو گیا اور آپکی داڑھی مبارک کو بہت ہی احترام سے بوسہ دیا اور حکم لکھ کر فوراً دیدیا۔ اور اراکین ڈیوڑھی کو بہت سخت حکم صادر کیا کہ جب بھی کوئی سائل آئے فوراً اسکی عرضی میرے پاس پہونچائی جائے۔ اور ایک آدمی اسی کام پر مقرر کیا۔ [۱]

## حضرت مُلاّ جیونؒ فنافی الرسول تھے

رسالہ ساقی ستمبر ۱۹۳۱ء کی اشاعت میں ہے کہ ایک روز شب میں بعد فراغت معمولات بادشاہ نے حضرت مُلاّ صاحبؒ کی خدمت میں عرض کیا کہ حضور جب تک کمرے میں روشنی نہیں ہوتی مجھے اندھیرے میں نیند نہیں آتی ہے۔ پریشان ہوں کہ قبر کی تاریکی میں کیسے سوسکوں گا۔ آپ نے فرمایا کہ اے اورنگ زیب تیری یہ پریشانی حق بجانب ہے لیکن جب تو دفن کیا جائیگا تو تجھ پر حقیقت ظاہر ہوگی۔ (جو لوگ کتاب وسنت کا نمونہ اور عاشقِ رسولؐ ہیں ان کے لئے خوشخبری ہے کہ) جب سے وہ آفتاب رسالت حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم زیر زمین جلوہ گر ہوئے ہیں زمین کے تمام طبقات روشن ومنور کر دیئے گئے ہیں ہم کو حبیب کبریا رحمۃ اللعالمینؐ کے صدقے میں آرام سے پیر پھیلا کر انوار رحمت میں سونا

---

[۱] تذکرۃ الکرام فی تاریخ خلفاء عرب والاسلام۔ تاریخ شیراز ہند صفحہ ۶۵۸ تا ۶۶۲

نصیب ہوگا اور قبر جلوہ گر رہے گی۔ [1]

## التحیات کے حقائق ودقائق باطنی اسرار اور آنحضرتؐ وصالحین کے مراتب

فاضل اجل عارف اکمل منبع فیوض وبرکات قدسی صفات، معرفت وحقیقت دستگاہ، آیۃ من آیات اللہ حضرت مولانا قبلہ شاہ محمد حسن صاحب مجددی فاروقی طریق النجات میں فرماتے ہیں:

"پھر جبکہ اپنی نماز پوری کر چکے تو اب تمہیں اپنے رب کی مجلس اُنس میں بیٹھنے کی اجازت دیجاتی ہے۔ اُس وقت تم اپنے پروردگار پر سلام کہتے ہو اس قول سے کہ اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ وَالصَّلَوٰاتُ وَالطَّیِّبَاتُ اُس وقت گویا تمہیں کہا جاتا ہے کہ جو کچھ یہ فضیلت اور کرامت تمہیں بارگاہِ الٰہی میں عطا ہوئی ہے۔ یہ محض حضور انور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی برکت اور طفیل سے ہے کیونکہ اسی مقدس اور بابرکت ہستی نے تمہیں اس ترتیب کے ساتھ نماز سکھائی ہے۔ تو تم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی روح مبارک کو حاضر سمجھ کر یہ کہتے ہو کہ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ تو تمہیں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اس طرح جواب دیتے ہیں کہ اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ یہاں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس تمہارے سلام کو محض اپنے نفس مبارک کیلئے خاص نہ فرمایا۔ بلکہ سب صالح بندگانِ خدا کو اس میں شامل فرمالیا۔ اس لئے کہ آپ کو رحمۃ اللعالمین بنا کر بھیجا گیا ہے۔ اب جبکہ صالحین کی روح نے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی اس عام عنایت کو سنا تو ایک ساتھ پکار کر کہنے لگے کہ:

اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ

---

[1] رسالہ ساقی ستمبر ۱۹۳۱ء۔

اب تم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نام نامی صلحار کی زبان سے سنکر کہتے ہو کہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ آخر صلوٰۃ تک۔ اب آخر میں تمہیں حکم ہوتا ہے کہ سلام پھیر دو کہ سلامتی سے فائز ہوئے[1]

## عشق ومحبت اور تصورات

ناظرین غور فرمائیں کہ نماز کے آخر میں التحیات کا پڑھنا لازمی ہے۔ اگر کوئی شخص التحیات کو خارج نماز کر دے تو فقہار کرام کے نزدیک اُسکی نماز نہ ہوگی اور التحیات کی ابتدار اس امر کی واضح دلیل ہے کہ اب حضوری باری تعالیٰ کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپکے حقیقی جانشیں اور وارثین اولیار کرام کی حضوری اور تصورات کا نمبر آتا ہے جنکے طفیل اور وسیلہ وواسطہ سے یہ عظیم دولت اس امت کو ملی ہے۔ اب امت کا فرض ہے کہ اس نعمت عظمیٰ کو اپنے اندر باقی رکھے ورنہ آخرت میں بڑا اخسارا ہوگا۔

اور جب تم نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رُوح مبارک کو حاضر وناظر سمجھ کر سلام بھیجا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بہ نفس نفیس اس سلام کو سنا اور تمہارے اس سلام کو محض اپنی ذات کیلئے خاص نہ فرمایا اور جواب میں اپنے ساتھ تمام صلحائے امت کو شامل کرلیا۔ اور جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی اس عنایت کو اولیار کرام کی ارواح نے سنا تو سب نے بیک زبان پکار کر کہا اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ۔ اور جب اولیار کرام کے اس جواب کو تم نے سنا تو درود ابراہیمی پڑھا کیونکہ اس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم گرامی آگیا ہے۔ غور فرمائیے کہ نماز فرض ہو، واجب ہو، سنت ہو یا نفل سب میں التحیات لازمی ہے تو یہ معلوم ہوا کہ نماز کے آخر میں ان تصورات کو بغیر اپنے اوپر طاری کئے

---

[1] طریق النجات اردو ایڈیشن مطبوعہ استنبول ترکی ۱۹۷۸ء صفحہ ۱۰۳ و ۱۰۴

نمازہی نہ ہوگی اور بلا استغراق کے یہ کیفیت نہ ہوگی۔ اسی خشوع وخضوع کی نماز کہا گیا ہے۔ اور اسی نماز کے بارے میں ہے کہ اَلصَّلٰوۃُ مِعْرَاجُ الْمُؤْمِنِیْن۔ یہ وہ نماز ہے جس میں ذات باری کی حضوری کے ساتھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور اولیاء کرام کی ارواح پاک سے رابطہ قائم کرنا اور اس میں مستغرق اور محو ہونا ضروری ہے۔ اور اگر استغراق ومحویت کی کیفیت نمازی پر طاری نہ ہو تو پھر التحیات میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ہمارا سلام سننا اور پھر ہمارے سلام کے جواب میں اولیاء کرام جو وارث نبی ہیں انکو بھی اپنے سلام میں شامل کرنا۔ پھر حضورؐ کی اس شمولیت کو اولیاء کرام کا سننا اور پھر تشہد کا پڑھنا۔ پھر اولیاء کرام کی روح مبارکہ سے نمازی کا تشہد میں حضور اکرمؐ کا نام نامی سنکر درود شریف پڑھنا۔ یہ نماز کے ایسے اسرار و رموز ہیں کہ اس میں حضوری باری تعالیٰ کے ساتھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور اولیاء امت اور نمازی سب ایک دوسرے کے ساتھ ایسا ربط ہوتا ہے اور ایسے متحد اور ہم کلام ہوتے ہیں اور سر اسرغیب ہیں کہ جسکی کیفیت الفاظ میں بیان نہیں ہو سکتی ہے۔ حضرت مولیٰ علی رضی اللہ عنہ کی یہی استغراق ومحویت اور بے خودی کی نماز تھی جس میں تیر نکالا گیا تھا۔ اور صوفیہ کرام ایسی ہی محویت واستغراق کی نماز پڑھتے ہیں اور اسی کو نماز کا نام دیتے ہیں۔ یہی نماز حاصل زندگی ہے۔ اور یہ بات قطعی ہے کہ ایسی نماز بغیر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے خصوصی تعلق اور اولیاء کرام سے بغیر عشق ومحبت کے حاصل نہیں ہو سکتی ہے۔ اور اس کا تعلق قال سے نہیں حال سے ہے۔ بحث و مباحثہ کی گنجائش نہیں ہے۔ فنا فی الرسول اور فنا فی الشیخ ہو جاؤ سارے حقائق سامنے آجائیں گے۔ کچھ ہونا چاہتے ہو تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور اولیاء اللہ سے عشق ومحبت کی آگ اپنے اندر روشن کرو یہی آگ گلزار ہو کر تمہیں بارگاہ الٰہی کا قرب عطا کریگی۔ خوب کہا ہے حضرت مولانا حسرت موہانیؔ نے۔ ؎

آگ تھے ابتدائے عشق میں ہم ۔۔۔ خاک ہو گئے انتہا یہ ہے

یہی خشوع خضوع اور استغراق کی نماز تھی جس کے بارے میں مولانائے رومؒ نے فرمایا ہے۔ ؎

بخدا خبر ندارم چوں نماز می گذارم ۔۔۔ کہ تمام شد رکوعے کہ امام شد فلانے

## حضرت مولانا عبدالماجد دریاآبادیؒ کا نذرانۂ عقیدت

درود شریف کے ذاکر کا کیا مقام ہے، حضرت مولانا عبدالماجد دریابادیؒ فرماتے ہیں ؎

وہ ۔۔۔ یہی شفاعت کے تسکین کی ہیں باتیں ۔۔۔ آقائے دو عالم کی دیکھو تو مداراتیں

غم خواری امت سے ایک آن نہیں غافل ۔۔۔ ظاہر میں تو پردہ ہے پردہ میں ملاقاتیں

محشر میں اماں پائی صدقے میں درودوں کے ۔۔۔ دشواری میں کام آئیں بھیجی ہوئی سوغاتیں

دارین کے کیا جلوے فردوس کے کیا نقشے ۔۔۔ سب کا یہی دولہا ہے سب اُسکی ہیں باراتیں

ایک نام مبارک ہے، اور ورد درودوں کا ۔۔۔ سارا یہی توشہ ہے کُل ہیں یہی سوغاتیں

دیدار کی حسرت ہے اور نام کی رٹ ہردم!

اس شغل میں دن گذرے اس دُھن میں کٹیں راتیں

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور صلحائے امت کا نام نامی اور اُن سے والہانہ عشق و محبت قبر میں حشر میں ہر جگہ کام آئے گا۔

ایک دوسری جگہ حضرت مولانا عبدالماجد دریابادیؒ نے اپنے عشق و محبت کا نذرانہ اس طرح پیش کیا ہے ؎

بڑھتا ہوا محشر میں جب صل علےٰ آیا ۔۔۔ رحمت کی گھٹا اٹھی اور ابر کرم چھایا

جب وقت پڑا نازک اپنے ہوئے بیگانے ۔۔۔ ہاں کام اگر آیا تو نام ترا، آیا

پرسش تھی گناہوں کی اور یاس کا تھا عالم ۔۔۔ بیکس کی خبر لینے محبوب خدا آیا

یہ نام مبارک تھا یا حق کی تجلی تھی ۔۔۔ دم بھر میں ہوا فاسق ابدال کا ہمپایا

چرچے ہیں فرشتوں میں اور رشک ہے زاہد کو | اس شان سے جنت میں شیدائے نبیؐ آیا
کیوں نزع کی دشواری آسان نہ ہو جاتی | تھا نام ترا لب پہ اور سر پہ ترا سایا
سمجھے تھے سیہ کاری اپنی ہے فزوں حد سے | دیکھا تو کرم تیرا اس سے بھی سوا پایا

فاسق کی ہے یہ میت پر ہے تو تری امت
ہاں ڈال تو دے دامن کا اپنا ذرا سایا

دیکھا آپ نے حضرت مولانا عبدالماجد دریابادی مرحوم نے کیسا عشق و محبت کا دریا بہایا ہے اور نذرانۂ عقیدت پیش کیا ہے۔

## نعتِ رسولؐ قربِ خداوندی کا بہترین ذریعہ ہے

حمد باری تعالیٰ کے بعد نعت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے قرب اور خوشنودی حاصل کرنیکا سب سے بہترین ذریعہ و طریقہ ہے۔ جس نے رسول اکرمؐ سے محبت کی گویا اُس نے اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل کرلی۔ آپ کی ذات گرامی سے والہانہ عشق و محبت اور نقش قدم مومن کا بیش بہا سرمایہ ہے۔ نعت رسولؐ کو اگر یکسوئی قلب اور کمال محویت سے پڑھا جائے اور سنا جائے تو اُس کا ایک ایک لفظ روح و قلب کی گہرائیوں میں اُترتا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ اِسی لئے سلام اور نعتِ رسول مقبولؐ عشقِ رسول کے اظہار کا سب سے بہترین ذریعہ قرار دیا گیا ہے۔ حضرات صحابہ کرامؓ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے نعت و منقبت کی شکل میں اپنی عقیدت و محبت اور شاعرانہ صلاحیت کا اظہار کرتے تھے۔

ان صحابہ کرام میں حضرت عبداللہ بن رواحہؓ، حضرت کعب بن زہیرؓ اور حضرت حسان بن ثابتؓ ہیں جنھیں شاعر رسولؐ کہلانے کا بلند پایہ اعزاز حاصل تھا۔ ایک بار حضرت کعب بن زہیرؓ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر اپنا مشہور قصیدہ سنایا۔ حضورؐ نے اُسے بیحد پسند فرمایا اور صحابہ

کرامؓ سے مخاطب ہوکر ارشاد فرمایا کہ اِسے غور سے سنو۔ عرب کے نعت گو شعراء میں حضرت حسان بن ثابتؓ کو جو اہم مقام و مرتبہ حاصل تھا کسی دوسرے نعت گو شعراء کو یہ اعزاز حاصل نہ ہو سکا۔ غور فرمائیے اور انصاف کیجئے کہ سلام میں کیا پڑھا جاتا ہے صرف نعتیہ اشعار ہوتے ہیں جو آنحضرتؐ کے ظاہری و باطنی اوصاف و کمالات و مرتبہ کو ظاہر کرتے ہیں اور اس سے صرف آپکی ذات بابرکت سے احترام ظاہر ہوتا ہے پھر اس سے فرار اور اعتراض کی وجہ سمجھ میں نہیں آتی ہے۔ اور پھر ایسی ذات اور بابرکت ہستی کی تعریف و توصیف کسی بھی طریقہ سے کیونکر شرک و بدعت ہوگی۔

## حضرت ملّا جیونؒ کا وصال و مدفن

حضرت ملّا جیونؒ کا سالِ وصال معلوم نہ ہو سکا۔ دورِ آخر میں آپ جونپور سے امیٹھی ضلع لکھنؤ اپنے آبائی وطن چلے گئے تھے۔ آپ کی اولاد قصبہ امیٹھی لکھنؤ میں راجہ کے خطاب کے ساتھ جاگیر و عطیات شہنشاہ اورنگ زیب زندگی بسر کر رہی تھی۔ جاگیر و وضائف تو خاتمہ زمینداری کی نذر ہو گئے آپ کا مزار مبارک امیٹھی میں مرجع خلائق ہے۔ جونپور میں آپ ایک عرصۂ دراز تک رہے اور اپنے ظاہری و باطنی کمالات اور فیض علم سے ایک عالم کو سیراب کیا ہے۔ سیکڑوں سال ہو گئے لیکن جونپور کے اہل علم حضرات آپکو یاد کرتے ہیں۔[1]

## حضرت قطب جہاں امام عبدالرحمٰن جانباز قلندرؒ

سید العرفاء حضرت شاہ مجی قلندرؒ اپنے ملفوظات میں ارشاد فرماتے ہیں کہ آپکی والدہ محترمہ اپنے وقت کی رابعہ ثانی تھیں۔ اور سادات کنتور سے آپکا تعلق تھا۔ حضرت جانباز قلندرؒ کی

---

[1] رسالہ ساقی ستمبر ۱۹۳۱ء صفحہ ۴۲-۴۳

ولادت ۸۶۱ھ میں ہوئی ہے۔ آپ کے والد بزرگوار حضرت سید علاؤالدین عباسیؒ اپنے وقت کے قطب تھے۔ اور یہ زمانہ سلطان بہلول لودی بادشاہ دہلی کا تھا اور جونپور میں شرقی بادشاہ اپنی علمی سرپرستی اور فقراء پروری کا جھنڈا لہرائے ہوئے تھے۔ آپ نے علم ظاہر بہ تمام و کمال حاصل کیا اور چودہ سال کی عمر میں عالم متبحر ہو گئے۔ اس کے بعد درس و تدریس کے ذریعہ آپ نے علم دین کی بڑی خدمت کی۔ آپ کے والد سید علاؤالدینؒ نے علم باطن سے بھی آپ کو فیضیاب کیا۔ حضرت جانباز قلندرؒ کو سلسلہ سہروردیہ سات واسطوں سے حضرت شیخ الشیوخ شیخ شہاب الدین سہروردیؒ تک پہونچتا ہے۔

وصال کے قبل ہی آپ کے والد حضرت شیخ الشیوخ شاہ سید علاؤالدین قلندرؒ نے ارشاد فرمایا کہ عبدالرحمٰن تم کو عنقریب مرتبۂ قطبیت عطا ہونے والا ہے۔ وصال کے کچھ دنوں کے بعد آپ نے والدہ کے حکم سے اپنے والد کی روحانیت سے رجوع فرمایا۔ تو آپ نے کہا کہ اے عبدالرحمٰن تم کو مرتبۂ قطبیت ملنے والا ہے تم جونپور جاؤ اور شیخ الشیوخ شیخ الاسلام حضرت شیخ عبدالسلام قلندر جونپوریؒ کی بیعت سے مشرف ہو وہ تمہارے منتظر ہیں انھیں کے ذریعہ یہ مرتبہ حاصل ہوگا۔ اس خوشخبری کو سنتے ہی حضرت قطب جہاں بہت ہی ذوق و شوق کے ساتھ تمام تعلقات اور درس و تدریس کو ترک کر کے جونپور پہونچے ہیں۔

حضرت سید العرفا مخیؔ قلندر لاہرپوریؒ نے اپنے ملفوظات میں تحریر فرمایا ہے کہ شیخ الاسلام حضرت شیخ عبدالسلام قلندر جونپوریؒ نے چالیس روز قبل ہی اپنے حاضرین کو مطلع کر دیا تھا کہ طالب خدا خاندانِ نبوت و ولایت سے آرہا ہے حضرت قطب جہاں جانباز قلندرؒ جب جونپور دریائے گومتی کے کنارے پہونچے ہیں تو دریا بہت ہی طغیانی پر تھا اور سیلابی کیفیت تھی اور اس وقت کوئی کشتی بھی کنارے پر نہ تھی۔ آپ رتھ پر سوار تھے رتھ بان نے دریا کا شباب دیکھ کر رتھ کو روکا

حضرت جانباز قلندرؒ نے "بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖهَا وَمُرْسٰهَا الخ" پڑھ کر فرمایا کہ اگر اعتقاد کامل میرا رہبر ہے اور پیرو مرشد میرا مسیحا ہے تو خدا کے حکم سے دریا طالبانِ خدا کے راستے کو بند نہیں کر سکتا ہے۔ یہ فرما کر حکم دیا کہ رتھ کو دریا میں ڈال دو۔ چنانچہ رتھ بان نے حکم پاتے ہی رتھ کو دریائے گومتی میں ڈال دیا۔ آپ بخیر و عافیت دریا سے پار اتر گئے اور شیخ کی خدمت میں پہونچے۔

حضرت شیخ الاسلام شیخ عبدالسلام قلندر جونپوریؒ نے قطب جہاں حضرت جانباز قلندرؒ کو دور سے دیکھا اور فرمایا آؤ میرے جانباز۔ جب آپ نزدیک پہونچے اور قدمبوسی کیلئے ہاتھ بڑھایا تو حضرت شیخ الاسلامؒ نے بڑھکر اپنی چھاتی سے لگا لیا اور جانباز کے لقب سے ملقب فرمایا اور باطنی تعلیمات شروع کر دیں۔ حضرت جانباز قلندرؒ نے ۲۵ روز حضرت شیخ الاسلام عبدالسلام قلندرؒ کی خدمت میں جونپور رہے اور نعمت چودہ خانوادوں کی حاصل کی۔ ایک روز حضرت شیخ الاسلام حضرت شیخ عبدالسلام قلندرؒ صحن مکان میں بیٹھے ہوئے پھول و سبزہ زار کو دیکھ رہے تھے اور گھاس کو پھولوں سے چُن رہے تھے، حضرت قطب جہاں قلندرؒ بھی اپنے شیخ کی متابعت میں گھاس چُننے لگے لیکن گھاس اور درخت سب کو چُننے لگے۔ حضرت شیخ نے فرمایا کہ میاں گھاس، پھوس اور پھول میں فرق ہے ایسے ہی بندگانِ خدا میں مراتب کا فرق ہوتا ہے۔ اس کا لحاظ تو رکھنا ہی چاہیئے۔ حضرت قطب جہاں قلندرؒ اس کلمہ کو سُن کر بیہوش ہو گئے اور اُسی وقت حضرت شیخ الاسلام نے برکت اور عنایت سے مرتبۂ علیا پر پہونچا دیا۔ پھر اس قدر کیفیت اور مقامات میں ترقی ہوئی کہ مرتبۂ قطبیت پر فائز ہو گئے۔

ایک روز حضرت قطب جہاں جانباز قلندرؒ نے شیخ سے عرض کیا کہ دنیا سے دل سرد ہو گیا ہے جی چاہتا ہے کہ کسی گوشۂ صحرا میں تنہا بیٹھ کر اپنے حال میں مستغرق ہو جاؤں آپ نے اسکی اجازت نہیں دی اور فرمایا کہ تمہارے لئے یہ حکم ہے کہ ارشاد باطنی اور تعلیم ظاہری جاری کرو اور سنت نبوی یعنی نکاح کو ترک نہ کرنا اس کے بعد

آپکو رخصت ہوئی اور آپ جونپور سے لاہر پور پہونچے ۔

تذکرہ نگاروں نے لکھا ہے کہ حضرت قطب جہاں جانباز قلندرؒ حضرت شیخ الاسلام عبدالسلام قلندرؒ کے اجل خلفاء میں ہیں سلسلۂ قلندریہ کو آپ سے بڑی رونق اور اشاعت ہوئی ۔ جونپور سے جب آپ لاہر پور آئے ہیں بکثرت لوگ داخل سلسلۂ قلندریہ ہوئے ہیں ۔ اور بڑے بڑے علماء اور فضلاء وقت نے آپ سے بیعت کی ہے چنانچہ حضرت شیخ محمود قلندر لکھنوی سید خضر بن سید اللہ شہید سامانی قلندرؒ، ملک چاند بہرائچی قلندرؒ وغیرہ ۔ ؎

## حضرت جانباز قلندر کا روحانی سلسلہ

یوں تو آپ تمام سلاسل کے جامع تھے اور سلسلۂ قلندریہ کے تو رکن اعظم تھے ۔ آپکو سلسلۂ قلندریہ ، مکیہ ، طیفوریہ ، چشتیہ ، نظامیہ ، قادریہ ، سہروردیہ ، فردوسیہ میں اجازت وخلافت حاصل تھی ۔ چونکہ سلسلۂ مداریہ میں حضرت جانباز قلندرؒ حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب مدارؒ سے اویسیہ طریقہ سے بھی فیض حاصل تھا ۔ اس کا واقعہ یہ ہے کہ جب آپکی رحلت کا وقت قریب آیا تو حضرت شاہ قطب مدارؒ کو خواب میں دیکھا ۔ آپ نے فرمایا کہ ہم نے لاہر پور میں تمہارے آخرت کے مکان کیلئے ایک جگہ خط کھینچ دیا ہے ۔ بس اسی جگہ تم اپنی قبر بنوانا ۔ چنانچہ صبح کو جاکر دیکھا تو اس جگہ خط کھینچا ہوا ہے ۔ چنانچہ آپ نے حضرت قطب مدارؒ کے حکم کے مطابق وہیں مزار بنانے کی ہدایت کی اور اپنی اہلیہ سیدہ کا مزار بھی وہیں بنوایا ۔

حضرت قطب جہاں امام عبدالرحمٰن جانباز قلندرؒ نے خرقۂ کرامت وخلافت حضرت شیخ الاسلام شیخ عبدالسلام قلندرؒ سے حاصل کیا ۔ انھوں نے حضرت

---

؎ ملفوظات حضرت شاہ مجی قلندر لاہر پوری ۔ مدار اعظم اردو مختصر علامہ فرید احمد عباسی نقشبندی ص ۱۳۸ تا ۱۴۳

شیخ عبدالسلام عرف شیخ علن قلندر فاروقی جونپوریؒ سے انھوں نے اپنے پدر بزرگوار قطب الاقطاب شیخ محمد قطب قلندرؒ سے۔ انھوں نے اپنے پدر بزرگوار حضرت قطب الدین قطب بینار دل قلندر سرانداز غوثیؒ سے اور انھوں نے حضرت سید نجم الدین غوث الدہر قلندرؒ سے انھوں نے سید السادات سید خضر رومی قلندرؒ سے اور انھوں نے عبداللہ بن عبدالعزیز مکی علمبردار رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے انھوں نے امیر المومنین سیدنا علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ سے اور انھوں نے حضور سرور عالم سیدنا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے۔ سید العرفا حضرت سید مجی قلندرؒ نے اپنے ملفوظات میں لکھا ہے کہ عبداللہ بن عبدالعزیز مکی علمبردارؓ کی عمر تین سو سال کی ہوئی ہے اور بعض روایتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ چھ سو سال کی عمر تھی۔ چونکہ آپ حبس دم بہت کرتے تھے اس لئے عمر طویل ہوئی ہے۔ [1]

## حضرت سید العرفا شاہ محمد مجتبیٰ عرف شاہ مجی قلندرؒ

حضرت شاہ مجی قلندرؒ کا نسب پدری حضرت امام عبدالرحمن جانباز قلندرؒ کے واسطے سے امام عبداللہ بن عباس ہاشمیؓ تک پہونچتا ہے اور نسب مادری چند واسطوں سے ائمہ علیہم السلام تک پہونچتا ہے۔ اس طرح سید مجی قلندرؒ تک جتنے بزرگ ہوئے ہیں دونوں طرف سے ہاشمی اور نجیب الطرفین ہیں۔ حجۃ العارفین میں حضرت شاہ مجی قلندرؒ کی تحریر کے مطابق مدار اعظم کے مؤلف نے آپکے حالات اس طرح بیان فرمائے ہیں۔

ابتدا ہی سے حضرت شاہ مجی قلندرؒ کے ماموں حضرت شیخ ابوسعیدؒ ان کو اپنے پاس رکھتے تھے۔ علم ظاہر کا تکملہ اٹھارہ سال کی عمر تک ماموں کی زیر نگرانی فرمایا ہے۔ حضرت شاہ مجی قلندرؒ نے اس کے بعد کے واقعات اپنے چھوٹے بھائی حضرت شاہ

---

[1] ملفوظات حضرت شاہ مجی قلندرؒ، مدار اعظم اردو صفحہ ۱۳۲ تا ۱۳۷

یٰسین قلندرؒ کو ایک خط میں اس طرح لکھا ہے :

میں اپنے ماموں کے ساتھ خانقاہ میں تھا کہ ایک فقیر مع اپنے بیٹے کے آیا۔ میرے ماموں شیخ ابو سعیدؒ نے کشف سے اُس فقیر کی باطنی کیفیت معلوم کی اور مجھسے کہا کہ کچھ کھانا لاؤ یہ بھوکے ہیں۔ میں گھر میں گیا مگر کچھ موجود نہ تھا۔ کھچڑی و نمک لایا۔ آپ نے فرمایا کہ فقیر کو دیدو پھر کہا کہ لکڑیاں بھی لاؤ میں لکڑیاں بھی لایا۔ دونوں بھوکے تھے کھچڑی پکائی اور کھائی فراغت کے بعد ہاتھ اٹھاکر اسطرح دعا کی "خداوندا تو جانتا ہے کہ ہم بھوکے تھے۔ اس لڑکے نے کھانا دیا۔ خوب آسودہ ہوکر میں نے کہا اسکو بزرگ کر اس فقیر کی دعا سے شیخ ابوسعید بہت ہی خوش ہوئے اس لئے حضرت مجی قلندرؒ اکثر فرماتے تھے کہ مجھ پر جو کچھ عنایت حق ہے وہ فقیروں کی دعا سے ہے

مراد المریدین میں ہے کہ حضرت شاہ مجی قلندرؒ لکھنؤ میں حضرت مولانا عبدالقادر صاحب سے شرح وقایہ پڑھتے تھے۔ ایک روز مطالعہ کتب میں مشغول تھے کہ ناگاہ ایک آواز آئی کہ "مجی کتاب کو رکھدے خدا کو پہچان" جب میں نے دائیں بائیں دیکھا تو کوئی نظر نہ آیا پھر مطالعہ کرنے میں لگ گیا۔ پھر وہی آواز آئی بہت متحیر ہوا۔ تلاش کیا کسی کو نہ پایا پھر کتاب میں مشغول ہوگیا۔ تیسری بار پھر وہی آواز سنی اس مرتبہ یقین آیا کہ یہ آواز منجانب اللہ ہے۔ اس وقت قلب پر ایک کیفیت محسوس ہوئی اور علم ظاہر سے دل سرد ہوگیا۔ آپ کتاب بند کرکے مولوی صاحب کی خدمت میں پہونچے اور کتاب رکھدی۔ مولوی صاحب سے کہا کہ علم ظاہر کی تحصیل سے دل سرد ہوگیا۔ مولوی صاحب نے بہت سمجھایا مگر دل پر کچھ بھی اثر نہ ہوا۔

اب آپ نے لاہور جانے کا ارادہ کیا جہاں پر ایک صاحب کمال بزرگ حضرت شاہ میر لاہوری رہتے تھے۔ لکھنؤ سے دہلی پہونچے اور لاہور کیلئے روانہ ہوگئے۔ اتنے میں آندھی آئی اور سخت ابر گھر آیا۔ جنگل میں ایک درخت کے نیچے ٹھہر گئے اور مراقبہ میں بیٹھ گئے کیا دیکھتے ہیں کہ بہت سے آدمی نظر آئے۔ ان میں ایک بزرگ نے آکر کہا

کہ اٹھو حضرت شاہ میر آتے ہیں۔ لہ

حضرت شاہ مجی قلندرؒ نے یہ سمجھا کہ میر لاہوری تشریف لا رہے ہیں۔ اس خیال کے آتے ہی اُن بزرگ ذات نے کہا کہ حضرت غوث الاعظم شیخ عبد القادر جیلانی پیران پیر دستگیرؒ تشریف لا رہے ہیں۔ آپ فوراً اُٹھے استقبال کیا اور قدمبوس ہوئے۔ حضرت غوث الاعظمؒ نے فرمایا کہاں کا ارادہ ہے۔ آپ نے میر لاہوریؒ کی خدمت میں جانے کا ارادہ ظاہر فرمایا۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ تمہارا حصّہ تو جونپور میں ہے۔ آپ نے کہا کہ اب میں کہاں مارا مارا پھروں امیدوار ہوں کہ حضور ہی سے فیض حاصل ہو جائے۔ آپ نے فوراً دائرہ غوثیہ بطریق معمول تلقین فرمایا اور ارشاد کیا کہ کشود کار تمہارا جونپور میں ہوگا۔

سید العرفا حضرت شاہ مجی قلندرؒ نے وہاں سے جونپور کا قصد کیا اور پا پیادہ منزلوں پر منزلیں طے کرتے ہوئے جونپور شہر میں وارد ہوئے۔ راہ میں گومتی ندی حائل اور زور و شباب پر تھی حیران تھے کہ کس طرح پار اتریں کہ اتنے میں ایک صاحب جوہریوں کے لباس میں کنارے دریا کے آئے اور آپ سے پوچھا کہ کیسے بیٹھے ہو۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ پانی ندی میں بہت ہے اور کشتی بھی نہیں ہے۔ جوہری نے کہا کہ پانی زیادہ نہیں ہے میں چلتا ہوں تم بھی میرے پیچھے پیچھے چلے آؤ۔ غرضیکہ جوہری صاحب آگے آگے اور آپ پیچھے۔ دریا پار کیا اور صرف ایڑیاں تر ہوئیں۔ دریا پار ہونے کے بعد جوہری صاحب نے ایک خشک ٹکڑا روٹی کا دیا۔ آپ بہت بھوکے تھے اس کو کھایا اور ندی کا پانی پیا پھر اس کے بعد جوہری صاحب غائب ہو گئے۔ معلوم ہوا کہ وہ حضرت خواجہ خضر علیہ السّلام تھے۔

ادھر حضرت قطب عالم شیخ عبد القدوس قلندرؒ جونپوری آپ کے آنے کے

---

لہ حجۃ العارفین، مراد المریدین، مدار اعظم ص۱۳۶ تا ۱۴۸

قبل چہل قدمی فرما رہے تھے اور فرماتے جاتے تھے کہ میاں بندگی کا پوتہ نعمت باطنی کیلئے آرہا ہے۔ یہاں تک کہ حضرت شاہ مجیؒ خدمت میں پہونچ گئے اور پہونچتے ہی قدمبوسی کی، آپنے نہایت مہربانی سے ٹہرایا اور داخل سلسلہ کیا۔ چونکہ سادات بنی ہاشم میں قدرتی طور پر باطنی کمالات کے اخذ کرنے کی زیادہ استعداد ہوتی ہے۔ یہ سادات بہ نسبت اور لوگوں کے بہت جلد باطنی ترقی حاصل کرلیتے ہیں کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ان لوگوں کو جسمانی و روحانی دونوں ہوتا ہے اس وجہ سے بہت جلد فیض کا دروازہ کھلتا ہے اور مراتب میں جلد ترقی ہوتی ہے۔ اس لئے تھوڑے ہی عرصہ میں سید العرفا حضرت سید شاہ مجی قلندرؒ کو نسبت قلندریہ چشتیہ اور قادریہ حاصل ہوگی۔

اس کے بعد آپ لاہرپور سیتاپور واپس آگئے۔ اس کے بعد پھر حاضر خدمت ہوئے اور سات روز رہے اور انوار و برکات باطنی سے مالا مال ہوئے۔ پھر کچھ روز کے بعد آئے اور تین روز خدمت اقدس میں رہے۔ اس کے بعد حضرت شیخ عبدالقدوس قطب عالم قلندرؒ کا وصال ہوگیا حضرت سید شاہ مجی قلندرؒ جب دوسری مرتبہ سات روز جونپور میں قطب عالم کی خدمت میں رہے تو اس وقت خلافت تمام خاندانوں کی حاصل ہوئی، پھر اس کے بعد اس کثرت سے آپ کا فیض جاری ہوا اور رجوعات ہوئی کہ ہر چہار طرف سے طالبانِ حق آتے تھے اور بیعت ہوتے تھے۔ [1]

---

[1] حجۃ العارفین حضرت شاہ مجی قلندرؒ، مراۃ المرادین، مدار اعظم اردو ص ۱۴۹، ۱۵۰

# متاخرین مشائخ قلندریہ کی تصنیفات و تعلیمات کا سرسری جائزہ

## رسالہ کلید عرفاں

یہ رسالہ تصوف کے حقائق و دقائق میں حضرت سیدنا شاہ باسط علی قلندرؒ الہ آبادی کی تصنیف ہے۔ آپ حضرت شاہ محمد ماہ قلندر الہ آبادیؒ خلیفہ حضرت سید العرفا حضرت شاہ مجی قلندر لاہر پوریؒ کے منجھلے صاحبزادہ اور حضرت شاہ الہداد یہ احمد قلندر برادر زادہ حضرت سید العرفا کے مرید و خلیفہ اکمل ہیں۔ آپکی جلالت شان اور کمالات باطنی بیان سے مستغنی ہے۔ اس رسالہ کے علاوہ یہ کتابیں بھی آپ کی تالیف سے ہیں۔ رسالہ تحفۂ نیشاپوریہ مثنوی کشف الرموز، مقامات طریقت اور تصوف کے دیگر حقائق کے بیان میں ہیں۔ حضرت سیدنا شاہ باسط علی قلندرؒ کی ولادت ۱۱۱۴ھ مطابق ۱۷۰۳ئ میں ہوئی اور وصال آپکا بعمر بیاسی سال سترہ ذوالحجہ ۱۱۹۶ھ مطابق ۱۷۸۲ئ میں ہوا۔ روضۂ مبارک دمگڈھر شریف ضلع الہ آباد میں شہر سے ۴۵ کلومیٹر دور مرجع خلائق ہے۔ [۱]

## مشائخ کے ارشادات طیبات

حضرت خواجہ معین الدین چشتیؒ کا ارشاد گرامی ہے کہ ٹوپی اُسے پہننا چاہیے جو کسی دوسرے کے سامنے سر نہ جھکائے۔ حضرت شیخ شہاب الدین سہروردیؒ فرماتے ہیں کہ خرقہ وہ پہنے جو دونوں عالم سے بے نیاز ہو جائے۔ اور بزرگوں کے طریقے پر چلے اور دنیاداروں، امیروں اور بادشاہوں کے پاس نہ جائے حضرت خواجہ اویس قرنیؓ کا ارشاد ہے کہ جس میں اچھا کھانے عمدہ کپڑا پہننے اور امیروں

---

[۱] رسالہ کلید عرفاں ص۱۶

کے پاس بیٹھنے کی خواہش ہو تو جان لو کہ دوزخ اُسکی شہ رگ سے قریب ہے۔

حضرت خواجہ معین الدین چشتیؒ نے فرمایا کہ میرے پیر و مرشد حضرت خواجہ عثمان ہارونیؒ فرماتے تھے کہ خدا کے بہت سے دوست ایسے ہیں کہ اگر ایک گھڑی محجوب ہو جائیں تو نیست و نابود ہو جائیں۔ آپکا یہ بھی ارشاد گرامی ہے کہ جس شخص میں یہ تین خصلتیں ہوں وہ خدا کا دوست ہے۔ سخاوت مثل سخاوت دریا کے۔ شفقت مثل شفقت آفتاب کے، اور تواضع مثل تواضع زمین کے ہونا چاہئے۔

کلید عرفاں میں ہے کہ خلافت کبریٰ میں خلافت نامہ تحریر کر کے دینا اور دستخط کرنا ضروری ہے۔ جیسا کہ حضرت شاہ مجا قلندر لاہر پوری سیتاپور نے حضرت شاہ فتح محمد قلندر جونپوریؒ قلندر پور ضلع اعظم گڈھ کو لکھ کر دیا اور اپنے دست مبارک سے یہ عبارت تحریر کی کہ "اخوی اعزی شاہ فتح قلندر بمرتبۂ رسیدہ است کہ کسے از اولیاء زیادہ باین مرتبہ نہ رسیدہ است مرید او مرید من است و مردود او مردود من است"۔ دستخط مجا لاہر پوری۔ لہ

## رسالہ مصقلۃ الاولیا شرح مرأۃ القلندریہ پر ایک نظر

حضرت شاہ علاؤالدین عرف شاہ اللہ دیا احمد قلندر آپ کا نام نامی اور اسم گرامی ہے۔ حضرت شاہ یٰسین قلندر آپ کے والد اور حضرت مخدوم سید العرفا شاہ مجا قلندرؒ آپ کے عم نامدار تھے۔ آپکی ولادت ۱۰۸۵ھ میں ہوئی ہے۔ آپ حضرت شاہ فتح قلندر جونپوریؒ خلیفہ حضرت سید العرفا کے مرید و خلیفہ کامل تھے۔ آپ کا فضل و کمال اور عرفان رسالہ ہذا سے ظاہر ہے۔ اس کے علاوہ آپ نے ایک رسالہ احمدی کی بھی تصنیف فرمائی ہے۔ آپکا وصال ۲۲ ذی الحجہ ۱۱۴۷ھ میں ہوا۔ مزار مبارک

---

لہ رسالہ کلید عرفاں اردو صفحہ ۱۳-۱۴ در حسن پرنٹنگ پریس لکھنؤ مطبوع شد۔

سیدالعرفا شاہ مجا قلندرؒ کے پہلو میں لاہر پور سیتا پور میں مرجع خلائق ہے۔
مذکورہ بالا رسالہ اور اُس کی شرح تصوف کے حقائق ودقائق اور اسرار و
رموز اور وحدت الوجود کے نازک بیان سے لبریز ہے۔ اور باوجود مختصر ہونے
کے اتنا جامع اور مانع ہے اور اس میں ایسے حقائق پیش کئے گئے ہیں جو عوام کیا
علماء کی فہم و ادراک سے بالاتر ہیں اسکی اہمیت و مقام اور اسکی عظمت و برکت
حضرت مخدوم شاہ علاؤالدین اللہ دیا احمد قلندرؒ کی اس عبارت سے ظاہر ہے۔
رسالہ کے اختتام پر آپ فرماتے ہیں:

"جو کوئی عقیدت سے اس رسالہ کو ملاحظہ کریگا وہ خدا کی
بے پایاں عنایت اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی برکت سے
انشاء اللہ تعالےٰ عارفِ کامل ہو جائے گا۔ مصنف اس کا ضامن
ہے اور اگر چالیس بار بحضور قلب بعد نماز حسب ذیل رباعی بطور
وظیفہ پڑھی جائے تو خدا کی ذات سے قوی امید ہے کہ جلد مقصد
حاصل ہو۔ ؎

اندر چشمم ہمہ توئی بینائی　　اندر دہنم ہمہ توئی گویائی
در ہر قدمم تو راہ پیمائی　　پس جملہ توئی دگر چہ می فرمائی [1]

## رسالہ شہود المقربین کی ایک جھلک

یہ رسالہ حضرت شاہ
عبدالرحمٰن جانباز قلندر
خلیفہ حضرت شاہ اللہ دیا احمد قلندرؒ لاہر پوری کا تصنیف کردہ ہے۔ آپ حضرت
شاہ اللہ دیا احمد قلندر لاہر پوریؒ کے بڑے صاحبزادہ اور اُن کے جانشین تھے
آپ کی ولادت ۱۱۱۱ھ میں ہوئی۔ آپ کی ذات پاک اپنے والد ماجد کے کمالات

---

[1] رسالہ مصقلۃ الاولیاء صفحہ ۱ و ۳۲

کا سرچشمہ و نمونہ تھی۔ والد کے وصال کے بعد آپ نے اکیاون سال تک مسند سجادگی کو رونق بخشی اور طالبانِ باطن کو سیراب اور فیض باطن سے مالامال کیا ہے۔ اکثر علماء اور فضلاءِ زمانہ آپ کے حلقہ بگوش تھے۔ آپ کا وصال بعمر ۸۲ بیاسی سال ۲۵ محرم الحرام روز پنجشنبہ ۱۱۹۹ھ میں ہوا ہے۔ مزار مبارک آپ کا مابین صحن مسجد و روضۂ منورہ حضرت مخدوم سید العرفا شاہ مجا قلندرؒ ہے۔

## آپ کے پاکیزہ ارشادات

فرماتے ہیں کہ "جو کچھ پروردگار عالم نے حضرت محمد مصطفٰی صلی اللہ علیہ وسلم کو بواسطہ جبرئیل امیںؑ تعلیم فرمایا اور آنحضرتؐ نے اپنے علم برادر حضرت عبدالعزیز مکی قلندرؒ کو، انھوں نے حضرت امیر سید خضر رومی قلندر کو اور انھوں نے حضرت سید نجم الدین غوث الدہر قلندر کو اور انھوں نے حضرت شیخ قطب الدین بینا دل قلندر سرانداز غوثی کو اور انھوں نے اپنے صاحبزادہ حضرت شاہ محمد قطب قلندرؒ کو اور انھوں نے اپنے صاحبزادہ حضرت شاہ عبدالسلام قلندر عرف شاہ علنؒ کو اور انھوں نے اپنے صاحبزادہ حضرت شاہ قطب عالم عبدالقدوس قلندرؒ کو اور انھوں نے حضرت شاہ مجتبیٰ عرف شاہ مجا قلندر لاہرپوریؒ کو اور انھوں نے حضرت شاہ فتح قلندر قلندرپوری کو اور انھوں نے حضرت شاہ اللہ دیا احمد قلندرؒ کو، اور انھوں نے فقیر عبدالرحمٰن قلندر کو تعلیم فرمایا ہے میں وہ سب بے کم و کاست قرۃ العین و المعانی میر مخدوم بخش کو دیتا ہوں۔

آگے فرماتے ہیں کہ" اور ولی کی اصل ولا ہے۔ ولایت بکسر واد کے معنی ملکیت کے ہیں اور بفتح داؤ کے معنی ہیں کہ بندہ خدا سے ملا جائے واصل وہ ہے جو خود بھی خدا تک پہونچا ہوا اور دوسرے کو پہونچا سکے۔ ابدال وہ ہے جو بوقت ملاحظہ ذات اپنے کو حق جانے اور بوقت بلاحظۂ صفات اپنے کو بندہ جانے۔ جس حال میں بھی ہو مضائقہ نہیں لیکن دونوں طریقوں سے خبردار و واقفکار

ہو ۔ غوث وہ ہے جسے علم وحدت بھی حاصل ہو اور کمال اعمال یعنی چلہ و وظائف اسمار وغیرہ یا مجاہدہ نفس سے اُس نے صفات پر اقتدار پیدا کر لیا ہو کہ جو کوئی اُس سے کسی حاجت کا طالب ہو وہ اُسے پوری کرے ۔ قطب وہ ہے جس نے اپنا مرتبہ ذاتی پالیا ہو ۔ اور اُسے کسی وقت اُس میں جنبش نہ ہو یعنی وحدت میں ایسا پختہ ہو کہ صفات میں بھی اپنا ہی وجود دیکھے ۔ اور اپنی یگانگت سے غافل نہ ہو خواہ سالک ہو یا مجذوب اسی لئے مثل مشہور ہے کہ " قطب از جا نمی جنبد"۔ [1]

## حضرت شاہ محمد حامد قلندر ہرگامیؒ

آپ کے والد کا نام سید عصمت اللہؒ تھا ۔ آپ کی ولادت ماہ صفر ۱۱۶۸ھ میں ہوئی تمام کتب متداولہ والد بزرگوار سے پڑھا ۔ اُس کے بعد حضرت مولانا غلام امام خیرآبادیؒ اور مولوی محمد ولی لکھنویؒ سے علوم ظاہری کا تکملہ فرمایا ۔ بیعت واجازت وخلافت آپکو حضرت شاہ عبدالرحمٰن قلندر ثانی لاہرپوریؒ سے تھی ۔ وصال آپ کا آٹھویں ذالحجہ ۱۲۴۱ھ میں ہوا ۔ مزار مبارک احاطہ درگاہ حضرت شاہ مجا قلندر لاہرپوریؒ ہے ۔

تصوف پر آپکو ید طولیٰ حاصل تھا اور اسرار و رموز میں یگانۂ روزگار تھے اسکی زندہ شہادت آپ کا تصنیف کردہ رسالہ یقظۃ النائمین ہے جس میں آپ نے اسرار الٰہیہ اور وحدت الوجود اور کثرت در وحدت پر ایسی بحث کی ہے اور عبد و معبود انبیاء اور اولیاء کے مقامات سے اس طرح پردہ اُٹھایا ہے کہ بیان سے باہر ہے اور عقل دنگ رہ جاتی ہے ۔

رسالہ کی ابتدا یوں کی ہے فرماتے ہیں ۔

" دیوانہ محمد حامد ہرگامی چند باتیں کہتا ہے جو جوش سے ہیں نہ

---

[1] رسالہ شہود المقربین صفحہ ۳۴-۵۰

کہ سنی ہوئیں جیسے کسی شخص پر جن یا پری مسلط ہو جائے اور وہ خلاف قیاس باتیں کرے تو لوگ جانتے ہیں کہ اُس نے کہا حالانکہ وہ بیچارہ معذور ہے۔ ؎

من نمی گویم انا الحق یار می گوید بگو　　چوں نہ گویم چوں مرا دلدار می گوید بگو

انچہ نتواں گفتن اندر صومعہ با زاہداں　　بے تحاشہ بر سر بازار می گوید بگو

کون کہتا ہے اور کیا کہتا ہے اور سننے والا کون ہے ہر چند جو کچھ دل میں ہے زبان پر نہیں آتا اور نہ دلی راز بیان کرنے کے قابل ہر زبان ہے۔ ؎

قلم بشکن سیاہی ریز کاغذ سوز دم درکش　　حمیدا ایں قصۂ عشق ست در دفتر نمی گنجد

## علم و مسلم کے اسرار و رموز

علم کی بحث میں آپ نے اسرار و رموز سے پردہ ہٹاتے ہوئے فرمایا ہے

" حکمار کا مقولہ ہے کہ کیفیات ٹھیک تحریر میں نہیں آتی ہیں اور نہ تقریر میں ادا ہوتی ہیں۔ مٹھائی کا مزہ بغیر چکھے معلوم نہیں ہو سکتا۔ اور نمک کا مزا نمک کے سوا دوسری چیز سے نہیں جانا جا سکتا ہے جس نے کبھی نمک نہ چکھا ہو اور مٹھائی کی لذت سے ناآشنا ہو اُسکے سامنے نمک و مٹھائی کا بیان کرنا نہایت دشوار امر ہے۔ لیکن دل کہتا ہے کہ کہو۔ میں مجبور ہوں کہ مخالفت کس طرح کروں۔ بہر حال جس قدر زبان یاوری کرتی ہے کہتا ہوں"۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ "طَلَبُ الْعِلْمِ فَرِیْضَۃٌ عَلٰی کُلِّ مُسْلِمٍ وَّ مُسْلِمَۃٍ"۔ یہاں پر علم و مسلم کا بیان اور اُس کی وضاحت ضروری ہے۔

اگر تم اس سے علم صرف و نحو و معانی و منطق سمجھو تو غلط ہے اور اسے بھی آنحضرتؐ کے اشارے سے سن لو "العلم نقطۃ کثرھا الجہال" یعنی علم ایک نقطہ ہے جسے جاہلوں نے بڑھا دیا ہے۔ صرف و نحو معانی و منطق جاننے والے جاہل ہیں علم نقطۂ وحدت

ہے جو عرش سے فرش تک ظاہر ہے۔ اور جہلا اُس سے کثرت دیکھتے ہیں۔ بلکہ علم وہ نقطہ ہے جس میں عالم و معلوم و علم سب فانی ہیں۔ وَيَبْقَىٰ وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ ۝ ارشاد باری ہے ہیہات ہیہات سودائی کے اختیار میں زمام اختیار نہیں ہوتی۔ واللہ علمار ظاہر کیا کہتے ہیں۔ اور کہاں سے کہتے ہیں جس نے علم کو منجانب اللہ کہا ہے اُسکی سمجھ پر آفریں۔ حضرت مرشد مرشدان حضرت شاہ فتح قلندر جون پوری ثم قلندر پوریؒ دارا شکوہ کے اس سوال کے جواب میں کہ "طالب فانی ہوتا ہے یا مطلوب" حضرت شیخ نے جواب میں خوب فرمایا ہے کہ "طالب فانی ہوتا ہے یا مطلوب یعنی بارگاہ صمدیت میں دوئی کی گنجائش نہیں ہے یا کو با پڑھنا چاہئے کہ علم ایک نقطہ ہے۔ اب مسلم کی شرح سنو۔ مومن مجازی وہ ہے جو غیب پر ایمان لائے اور جو غیب و شہادت دونوں پر ایمان لائے وہی مومن حقیقی ہے۔ ارشاد باری ہے کہ" يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا آمِنُوا "مومن حقیقی کی تعریف یہ ہے کہ قلب المؤمن مرآة الرحمٰن۔ قلب المؤمن عرش اللہ تعالیٰ۔ اور تم کیا جانو کہ قلب کیا ہے۔ القلب نور یجلو به الدوران دل ایک نور ہے جس سے دونوں جہان روشن ہیں۔

اگر خدا کے طالب ہو تو دل پر نظر رکھو جس سے عرش سے فرش تک سب روشن و منور ہے۔ ہیہات ہیہات عرش کہاں اور فرش کیا ابھی تمہارا دل اعتبار کی قید سے نہیں نکلا ہے۔ خدا کیلئے دم بھر کو تو اعتبار سے نکلو میں ڈرتا ہوں کہ اس جگہ تم بے اعتبار نہ ہو جاؤ اگرچہ بے اعتباری بھی اعتبار ہے لیکن بطور طلسم دیکھنے میں مضائقہ نہیں ہے

خیالات دو عالم را از لوح دل چناں شستم  کہ شد بر تختۂ ہستی زیک نقطہ دو خط پیدا

تمہیں نہیں معلوم کہ وہ نقطہ کون ہے۔ وہ نقطہ مومن کامل کا دل ہے اور وہ دو خط معاش و معاد ہیں۔ یعنی مومن کا دل معاد و معاش کا جامع ہے اگر معاد

چاہو تو یہیں موجود ہے اور اگر معاش چاہو تو یہیں حاضر کہیں جانے کی ضرورت نہیں ہے۔ حضرت نظامی فرماتے ہیں ؎

چوں از آنِ خود خوردہ باید کباب     چہ کردم بدریوزہ چوں آفتاب

## کثرت اور وحدت

مومن کی قدر سوائے خدا کے اور کوئی نہیں جانتا ہے۔ "اطلبوا العلم ولو بالصین" کا کیا مفہوم ہے۔ شاید تم چین یا چین یا دندانِ شیر (صین کے معنی) سمجھتے ہو گے۔ صین سے مراد کثرت ہے اُس میں وحدت کو ڈھونڈنا چاہئے کہ وہ کثرت چین ماچین سے زیادہ دور اور دندانِ شیر سے زیادہ سخت ہے۔ یعنی کثرت ایک عجیب طلسم ہے جو وحدت کے خزانۂ مخفی پر بنا ہوا ہے۔ ہرچند کہ وحدت و کثرت دونوں اعتبار ہیں اور حق جل وعلیٰ دونوں سے برتر جس طرح پر کہ ہے ہے ؎

کثرت و وحدت اعتبارِ من است     ورنہ ہر جا ظہورِ یارِ من است

لیکن وحدت کو کثرت میں دیکھنا عرفا کا کام ہے۔ یعنی حق کو حقیقت انسانی میں جو کل اعتبارات کی جامع اور تمام صفات پر حاوی ہے۔ صاف صاف کہنا راز داری کے خلاف ہے۔ لڑکے سودائی کو تنہا نہیں چھوڑتے ہیں کہ ایسا نہ ہو کہ لوگ سنگسار کریں۔ اے عزیز تمہارا یہ علم حواس کی وجہ سے ہے کہ تم کو ہر چیز علیحدہ علیحدہ معلوم ہوتی ہے۔ اور یہ تمہارا الیقین کثرت حواس کی موافقت سے ہے کیونکہ حواس سب یکساں نہیں ہیں۔ جب اللہ تعالیٰ فضل فرماتا ہے تو یہی حواس دوسری طرح کے ہو جاتے ہیں اور حقیقت حاصل ہو جاتی ہے اور مبدا کا حال کھل جاتا ہے تب معلوم ہوتا ہے کہ جو کچھ دکھائی اور سنائی دیتا ہے سب وجود حق اور وجود دیکت جس سے اعتبارات اور اعتبارات عدم محض ہیں کہ بوجہ حواس کے ہیں۔ ؎

گر تو آدم زادۂ چوں او نشیں     جملہ ذریات را در خود ببیں

چیست اندر خم کہ اندر بحر نیست     چیست اندر خانہ کاندر شہر نیست

اینجہاں خم است دل چوں جوئے آب
اینجہاں صحرا است دل شہر عجاب

شاید تم نے "العلم حجاب الاکبر" نہیں پڑھا ہے۔ علم سے مراد خدا کا علم ہے۔ یعنی علم حق جو ہر بندہ اور مولیٰ کے درمیان سب سے بڑا حجاب ہے۔ اس حجاب کو دور کرو بلکہ تم خود معلوم ہو جاؤ حجاب اُٹھ جائے گا۔ ؎

علم حق در علم صوفی گم شود　　این سخن کے باور مردم شود

## عشق کی آگ ماسوا کو جلا دیتی ہے

منزل عشق سخت منزل ہے جسکو مشائخ اختیار نہیں کرتے ہیں۔ یہ کانٹوں کا بستر اور تاج ہے۔ عارف رومیؒ فرماتے ہیں ؎

ملت عاشق ز ملتہا جدا است　　عشق اصطرلاب اسرار خدا است
جملہ معشوق است عاشق پردۂ　　زندہ معشوق است عاشق مردۂ

ترجمہ: مذہب عشق تمام مذاہب سے جدا ہے۔ اور عشق خدا کے بھید جاننے کا آلہ ہے۔ تمام تر معشوق ہی کا جلوہ ہے اور عاشق تو پردہ ہے۔ اور معشوق ہی موجود ہے اور عاشق معدوم ہے۔ کیونکہ جب اپنے وجود کا احساس باقی ہے اور اور خودی موجود ہے تو پھر عاشق کہاں ہے۔

عشق کی تشریح و تفسیر کرتے ہوئے سید محمد حامد ہرگامی قلندرؒ فرماتے ہیں "اب کچھ عشق کے متعلق بھی سن لو کہ" العشق نار یحرق ماسوی اللہ میں حیرت میں ہوں کہ خدا کے سوا ہے کیا جسکو عشق جلا ڈالتا ہے۔ ؎

در راہ یگانگی نہ کفر است و نہ دیں　　یکگام ز خود بروں نہ در راہ ببیں
اینجا ہماں تو راہ اسلام گزیں　　با مار سیہ نشیں و با خود منشیں

تو عشق اسی خودی اور پندار کو جس سے دوئی پیدا ہوتی ہے جلا ڈالتا ہے۔
جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا ہ سے اسی طرف

اشارہ ہے ؎

عشق در ہر دلے کہ گشت مقیم — می کند حقہ خودیش دو نیم

جب عشق کی آگ سے ماسوا اللہ یعنی خودی جل جاتی ہے تو نور ہی نور رہ جاتا ہے۔

اللہ تعالیٰ اپنے نور ذات کے ساتھ لطیف نورانی پردوں میں ظاہر ہے اور

کوئی حجاب اور طلسم نہیں ہے اور وہ امانت جو خدا نے انسان کو عطا فرمائی ہے عشق

ہے جس پر آیۂ کریمہ ناطق ہے جیساکہ فرمایا ہے انا عرضنا الامانة علی السمٰوٰت

والارض والجبال فابین ان یحملنها واشفقن منها وحملها الانسان انہ

کان ظلوماً جہولا ؀ یہاں ظلوم وجہول انسان کی مدح میں فرمایا ہے جو درد قدح

میں واقع ہے کہ اپنے کمال سے ہاتھ اٹھایا اور اپنے کو بھول گیا۔ اے عزیز خودی د

پندار ایک عجیب بلا ہے جس کا بنایا ہوا تمام عالم ہے اور ایک عجیب غریب طلسم ہے

جسکے بغیر گذارہ نہیں لہذا باخود وبیخود دونوں ہونا بہتر ہے خوب کہا ہے ایک عارف

کامل نے ؎

گہے باخود گہے بیخود تواں بود — کہ آید مر ترا اسرار بنمود

نکو میت کہ ہمہ سال مے پرستی کن — سہ ماہ مے خوار ونہ ماہ پارسائی باش

یعنی مرتبۂ ناسوت ملکوت اور جبروت میں باخود رہو جب مرتبۂ لاہوت میں پہونچو

بیخود اور مست ہوجاؤ کہ کسی چیز کی خبر نہ رہے۔ یہیں سے اس شعر کے معنی خوب

واضح ہوتے ہیں ؎

ز دریائے شہادت چوں نہنگ لا برآرد سر

شمیم فرض گردد نوح را در عین طوفانش

اس کو اچھی طرح جان لیجئے کہ عین استغراق بحق میں ملاحظۂ خلق فرض ہے۔ النکاح

سنتی فمن رغب سنتی فلیس منی بھی اسی پر محمول ہے۔ یعنی وحدت میں

کثرت کو ملاحظہ کرنا سنت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ کیونکہ نکاح کے معنی ازدواج

کے ہیں لہذا ہمیشہ اپنے حضور میں رہو اور وحدت اور کثرت دونوں کو اپنے میں دیکھو اور اپنے کو درمیان سے اٹھا دو ؎

میانِ عاشق و معشوق ہیچ حائل نیست

تو خود حجاب خودی حافظ از میان برخیز

حضرت خواجہ فرید الدین عطارؒ نے اس رمز کو کتنے حسین پیرایہ میں پیش کیا ہے ؎

نے اشارت مے پذیرد نے عیاں ‏ ‏ ‏ نے کسے زو علم دارد نے نشاں

تو ز خود گم شو کمال اینست و بس ‏ ‏ ‏ تو مباش اصلا وصال اینست و بس

## مرتبۂ ذات و صفات

من عرف نفسہ فقد عرف ربہ۔ اسی وقت تمہارا حال ہوگا۔ اور خدا شناسی و عرفان کے معنی تم پر ظاہر ہوں گے نہ یہ کہ خدا کو ایک اوپر کا نقطہ نیچے کر کے جدا کر دو اور گمراہی کے غار میں جا گرو۔ اللہ اللہ! میرے ہوش کہاں گئے۔ جب تک گمراہی، ہدایت اور جہالت و عرفان کی جامعیت مرتبہ تشبیہ میں متصور نہ ہوگی۔ اور مرتبہ تنزیہہ میں ان سب سے فراغ البالی ظہور پذیر نہ ہوگی خدا شناسی ممکن نہیں۔ واقعہ ہے کہ ایک عارف کامل نے جنگل میں کھوپڑی پر خَسِرَ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃ لکھا دیکھا اسے اٹھا کر بوسہ دیا اور فرمایا کہ یہ کھوپڑی ایسے عارفِ کامل کی ہے جس نے خدا کی یاد اور حصول میں دین اور دنیا دونوں برباد کر دیئے۔ پس طالب حق کو نہ دین سے کام ہے نہ دنیا سے نہ عرفان کا شعور ہے نہ جہالت سے نفرت نہ گمراہی سے اندیشہ نہ ہدایت سے کوئی مطلب۔ ؎

ہر چہ پیش سالک آید خیر اوست

یوں سمجھ لیجیئے کہ مرتبۂ ذات میں نہ ہدایت ہے نہ گمراہی نہ عرفان نہ جہل نہ دین نہ دنیا جو کچھ ہے اللہ ہے اور مرتبۂ صفات میں یہ سب مراتب ہیں۔ جب آنکھ بینا کان شنوا اور دل دانا نہ ہو یہ بات آئینۂ دل میں ظاہر نہیں ہوتی ہے۔ اس بات کو اچھی طرح

سمجھ لو کہ شریعت کیا ہے. شریعت ادب ہے کہ باوجود مرتبۂ الوہیت کے کوئی لمحہ اور کوئی لحظہ قانون عبودیت چھوٹنے نہ پائے۔ ہر چیز یقین ہے کہ اس دیوانہ کی بات کا کوئی اعتبار نہ کریگا۔ مگر یقین مانو کہ یہ دیوانہ جو کچھ کہتا ہے بالکل سچ کہتا ہے۔ خوب کہا ہے حضرت خواجہ حافظ شیرازیؒ نے ؎

گناہ اگرچہ نبود اختیار حافظ     تو در طریق ادب کوش و گو گناہ من است

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مراتب

قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم انا احمد بلا میم۔ یعنی سب ہم ہیں اور ہم ہی سب چیزوں کے جامع ہیں اور ساری کائنات ہمارے وجود سے موجود ہے۔ کیا خوب ذات پاک ہے جس نے مرتبۂ جمعیت کو جیسے ولایت کہتے ہیں انتہائی مرتبہ قرار دیا اور مرتبۂ نبوت کو جو اعتبارات کے انتظامات سے مراد ہے ظاہر کیا (اور اس طرح پر) تشبیہہ و تنزیہ کی جامع ہوگئی اور یہی وجہ تھی کہ آپکو خاتم النبیین کہا گیا ہے ؎

تقدیر بیک ناقہ نشانید دو محمل     سلمائے حدوث تو و لیلائے قدم را

یعنی آپکی ذات پاک بنظر وجود قدیم ہے اور بنظر ظہور حادث اور تمام مخلوقات کی علت غائی ہے لولاک لما خلقت الافلاک اس سے ظاہر ہوا کہ ہر چیز حقیقت محمدی سے ہے اور ہر بات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے ہے۔ اس جگہ ایک عارف کامل کی زبان سے اس شعر کے معنی خوب صاف اور واضح ہوگئے ؎

گرچہ قرآں از لب پیغمبر است
ہر چہ گوید حق نگفت او کافر است

اس سے صاف ظاہر ہوا کہ آپکی زبان معجز بیان زبان حق ہے اس سے یہ مطلب نہیں کہ معاذ اللہ خدا کے کوئی زبان ہے بلکہ حقیقت یہ ہے کہ پیغمبر کی زبان

خدا کی زبان ہے بلکہ اور بھی آگے بڑھ کر یہ معنیٰ ہیں کہ مرتبہ تنزیہ میں ذات ہے اور مرتبۂ تشبیہ میں زبان۔ اسی طرح سمع و بصر و علم و قدرت وغیرہ بھی۔ ہیہات ہیہات ہر چند زبان کو بچائے رکھنے کا لحاظ کیا جاتا ہے لیکن جوش جنون سے لائق و غیر لائق باتیں زبان پر آہی جاتی ہیں کیا کیا جائے بے اختیاری کا عالم ہے جو اختیار سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ اگرچہ اختیار و بے اختیاری اور اعتبار و بے اعتباری میں صرف اعتباری فرق ہے کہ خودی کی طرف نسبت کرنے سے بے اختیار ہے ۔ اور خدا کی طرف نسبت کرنے سے با اختیار۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے لك صدقة ولنا هدية اور ظاہر ہے کہ ایک وجود ہے اگر اسکی نسبت خدا کی طرف کریں تو خدا ہے اور اگر خودی کی طرف کریں تو بندہ یہاں پر کرنے والے اور کہنے والے کا فرق ظاہر ہو جاتا ہے اور آیات وما رميت اذ رميت ولكن الله رمى اور انما انا بشر مثلكم اس معنیٰ کی خبر دیتے ہیں ؂

گہے بر طارم اعلیٰ نشینم ۔۔۔ گہے بر پشت پائے خود نہ بینم
در بزم دو ایک دو قدح درکش برو ۔۔۔ یعنی مدار وصال مدام را

خداوند تعالیٰ نے حضرت انسان کو بنظر استعداد کُل صفات کی جامعیت دی ہے اور اس سبب سے اسی کو اپنا خلیفہ فرمایا اور مظہر کُل اور مظہر اتم اسی سبب سے اس کا نام رکھا کہ عرش سے فرش تک جو کچھ ہے اُسی کے وجود سے موجود ہے۔ اگر ہدایت کی صفت میں کوشش کرے تو ہادی ہے اور قہر و ظلالت پر آجائے تو قہار و مضل علم میں عالم ہے اور جہل میں جاہل عرفان میں عارف، نبوت میں نبی۔ اور ولایت میں ولی، اختیار میں مختار، جبر میں مجبور، خدا پرستی میں خدا پرست، بُت پرستی میں بت پرست، اسی طرح ہر مظہر اور ہر صفت مفوضہ اس کے شایان شان ہے۔ اسی سے وہ مسجود ملائک ہوا۔ اور اگر اس سودائی کو اجازت

دیں تو یہاں پردہ یہ بھی کہے کہ وہی الوہیت میں اللہ ہے۔ لیکن ڈرتا ہوں کہ دشمن کمین گاہوں میں تاک میں بیٹھے ہیں اور راز کا ظاہر کرنا برا ہے خوب کہا ہے ایک عارف کامل نے ؎

دو مداں دو دو گوئے دو دو مخواں    بندہ را در خواجۂ خود محو داں

غرضیکہ مرتبۂ شہود میں ایک ہی وجود نظر آتا ہے۔ چاہے اس کو اللہ کہو، پیغمبر.. اور چاہے طالب۔ اللہ اللہ وحدت وجود کے یہ معنی ہیں اور اگر اس سے بھی ترقی چاہو جو اخص الخواص کا مرتبہ ہے تو سب ہی ہیچ ہے جس کو فنا کہتے ہیں اور عمار جو ایک بر زنیق ہے یہی انسان ہے جس کے پردہ سے اللہ اللہ کو دیکھتا ہے اور جب تم نے جانا کہ وجود سب وہم وخیال ہے اور عدم محض مثل سراب ہے پس اگر اس وجود کو ملاحظہ کرو اور عدمیات تمہاری نظر سے معدوم ہو جائیں تو گویا قیامت برپا ہوگئی۔ جیسے بنا عظیم کہتے ہیں "کلا سیعلمون ثم کلا سیعلمون" اور جب پھر دوسرے لحاظ سے کہ وہ اعتبار ہی اعتبار ہے اُسے ملاحظہ کرو تو گویا حشر برپا ہوگیا۔ چنانچہ ہمیشہ عُرفا پر یہ حالات ظاہر وطاری رہتے ہیں لیکن تم جب تک اس درجہ پر نہ پہونچو گے حقیقت بخوبی منکشف نہ ہوگی۔ لہذا لازم ہے کہ اذکار واشغال اور افکار سے اپنے آپکو ایسا بے خود کردو کہ باخود ہو جاؤ کیونکہ تمہارے سوا کوئی موجود نہیں ہے۔ ؎

چوں حقیقت بنگریدم اور حُبا بے ہم نمود
عاشق ومعشوق من بودم بہ بیں ایں داستاں

اور اذکار کا طریقہ بھی پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم سے سنو کیونکہ دونوں جہان کی ساری نعمت آپکی طفیلی ہے۔ قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم افضل الذکر لا الہ الا اللہ یعنی عالم کی نفی اور خدا کا اثبات کرو اور جب الوہیت اور عبودیت کا فرق جاتا رہے تو پھر ہائے ہو نہ کرو کہ تمہارا کام ختم ہوگیا ؎

ذکر بگذشت و آمدہ مذکور     رفت ظلمت شدہ سراسر نور

یہ ہے حقیقت محمدیہ اور آپ کا مقام و مرتبہ اور سب کچھ اُسی ذات پاک کا ظہور ہے۔ پھر غیب و شہادت کا جھگڑا اور ذات والاصفات کے بارے میں اس قسم کی لایعنی باتوں سے ایمان کے درخت پر آرا چلاتا ہے۔ خوب فرمایا ہے عارف باللہ حضرت آسیؒ نے سے

وہی جو مستوی عرش ہے خدا ہو کر     اُتر پڑا ہے مدینے میں مصطفےٰ ہو کر

## نفسانیت اور خودی

اس کی تشریح و تفسیر تصوف کے حقائق و دقائق میں ہے اور اسی پر قرب وصل اور انسانیت کا کمال منحصر ہے۔ اس لئے اولیا و کبار اور فضلاء روزگار حضرت سید محمد حامد برگامی لاہر پوریؒ کے رسالہ تصوف سے ناظرین کے استفادہ کے لئے پیش کیا جا رہا ہے۔ موصوف فرماتے ہیں کہ:

حمد خداوند تعالیٰ کے لئے ہے جس کے وجود نے ہر موجود پر پَر توڈالا اور درود بے انتہا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جنہوں نے باوجود ربوبیت کے عبودیت کو اپنا طریقہ بنایا۔ اور حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ " اَللّٰھُمَّ زِدْنِیْ تَحَیُّرًا " یعنی اے خدا میری حیرت زیادہ کر۔ یہ مقام توحید کا آخری مقام ہے۔ سے

رہِ عقل جز پیچ در پیچ نیست     بر عارفاں جز خدا ہیچ نیست

اسکے بعد ص۶ پر رسالہ دیگر میں نفسانیت اور خودی کی بحث میں اپنے فضل و کمال اور خداداد صلاحیت کا ایسا دریا بہایا ہے کہ عقل دنگ رہ جاتی ہے فرماتے ہیں کہ۔

" جاننا چاہئے کہ اَنا دو قسم پر ہے ایک اَنا، مضاف بایں معنی کہ میں بادشاہ ہوں یا میں فقیر ہوں، یا میں ایسا اور ویسا ہوں۔ اس طرح کی انانیت

کو نفسانیت و خودی کہتے ہیں اور اسی کی ممانعت ہے۔ لہذا اسی انانیت مضاف کی نفی کرو۔ دوسرے انائے مطلق بے تعلق اضافت جس کو نفس و روح و جان و دل کہتے ہیں جیسا کہ ایک عارفِ کامل نے فرمایا ہے ؎

نفس و روح و جان و دل جملہ یکیست　　　می ندانم تا کز ایں جا شکے است

اسی نفس کیلئے عرفان حاصل کرنے کا حکم ہے یعنی عرفان حق پس نفی نفسانیت سے عرفان حاصل ہوتا ہے من عرف نفسہ فقد عرف ربہ اسی بات کا مشعر ہے کہ اپنی نفی سے خدا کا اثبات ہوتا ہے۔ یعنی خود گم ہو جاؤ اور خود اپنے کو پاؤ۔ یہاں کھو جانا اور پا جانا ایک ہی ہے۔ لہذا نفس ناطقہ سے یہی نفس مراد ہے نہ کہ نفسانیت اور انا سے انا مطلق نہ کہ انا مضاف چنانچہ حضرت عارف رومیؒ نے اسکی خوب تشریح فرمائی ہے ؎

چوں انا بندہ لا شد از وجود　　　پس چہ ماند ہیں بیندیش اے عنود

متجلی بحقائق موجودات شو دیعنی یہ سمجھے کہ سب کچھ مجھ ہی سے ہے اور تمام عالم میری تجلی کا پر تو ہے کیونکہ یہ اور وہ جو کچھ ہے انسان ہی ہے اور وہی بے نشان ہے۔ کل یوم ھو فی شان انسان ہی ہے اور الانسان سری وانا سرہ اور خلق آدم علی صورتہ اُسی کیلئے بیان و عیاں ہے۔ کسی عارف نے کتنے پتے کی بات کہی ہے پڑھئے اور سر دھنئے ؎

جہاں فرع و اصل است انساں درو　　　جہاں جسم انساں نگر جاں درو

بہر نور او را ظہور یست خاص　　　کہ دارد بآں مرتبت اختصاص

تو از روح جہانی واز روح بیش　　　ولیکن ندانستہ قدر خویش

بداں گر بدانی بہ القائے سمع　　　کہ کونین در نشاءتت جمع

توئی جامع جامع مختصر　　　مجو ہر چہ خواہی ز جائے دگر!

بدانی با خفائے تیدِ دوئی　　　کہ اول تو بودی و آخر توئی

اسی پر حضرت مغربیؒ نے کتنے پتے کی بات کہی ہے ؎

چوں آفتاب در رخ ہر ذرہ ظاہرم وز غایت ظہور عیانم پدید نیست

چوں ہر چہ ہست در ہمہ عالم ہمہ منم مانند در دو عالم از انم پدید نیست

ناظرین غور فرمائیں کہ اولیاء کاملین جو داصل بحق ہیں ان کا یہ مقام و مرتبہ ہے۔ انکی ذات بابرکت سے خدائی عیاں ہے کہ

## فنا اور بقا کا راز

وصل الٰہی اور قربت کیلئے نفسانیت اور خودی کو درمیان سے دور کرنا ہو گا یہی حجاب اکبر ہے اور پھر "در جمیع صور ہستی مطلق را مشاہدہ کند" اس طرح پر کہ اپنی نفسانیت و خودی سے علٰحدہ ہو کر اپنے آپکو تمام صورتوں میں دیکھے اور یہ سمجھے کہ میرے سوا کوئی دوسرا موجود نہیں ہے چنانچہ ایک واصل بحق بزرگ کا مقولہ ہے کہ "پہلے جب میں۔ اپنے آپکو ڈھونڈھتا ہوں تو اپنے کو پاتا ہوں نفس ناطقہ یعنی نفس انسان معبر بہ انا رمطلق معبت وجود حقیقی متجلی ہوا اس لئے کہ اُس نے اپنی ہستی کو ہستی حقیقی میں فنا کر دیا ہے اور اسکی ہستی سے ہست ہوا ہے اور اپنے آپکو یعنی نفسانیت و خودی کو درمیان سے دور کر دیا ہے۔ اور ریاضت دو ریاضت سے حق کو پایا یعنی اپنے آپ کو بلا نفسانیت و خودی کے پایا اور نسبت مغائرت وہمی اور اثنینیت خیالی جاتی رہے اور لا وجود دلا موجود جلوہ گر ہوا یعنی یہ جانا کہ ایک وجود ہے خواہ وہ سالک کہا جائے خواہ سلوک خواہ مسلک بلکہ دانست بھی ایک فضول بات ہے بے دانست جانا بندہ فانی ہو گیا اور حق باقی رہ گیا۔ یعنی تفرقہ اعتباری وہمی اُٹھ جائے اور مرتبہ یقین حاصل ہو۔ خدا کی نسبت بندہ کے ساتھ ویسی ہی ہے جیسے زیور کی سونے اور حباب کی پانی کے ساتھ ہے ؎

دل اگر دانا بود اندر کنارش یار ہست چشم اگر بینا شود در ہر طرف دیدار ہست

گوش اگر شنوا شود جز نام حق کے بشنود ور زباں گویا بود در ہر سخن اسرار ہست

اسی لئے تو جناب امیر کرم اللہ وجہہ نے فرمایا اَنَا رَبُّکُمُ الْاَعْلٰی یعنی میں تمہارا

پروردگار ہوں کہ اپنی خودی سے علیحدہ ہو کر عالم ہویت میں پہونچا ہوں اور تمام عالم کو اپنا مظہر دیکھتا ہوں اسی بات کو حضرت عارف رومیؒ نے کتنی صفائی اور وضاحت سے بیان کیا ہے ؂

مصطفیٰ گفتہ کہ من با حق شدم
مرتضیٰ گفتہ کہ آں حق من بدم[1]

اسی قلندریہ سلسلہ کے ایک بزرگ حضرت شاہ عماد قلندرؒ گذرے ہیں جنکے بارے میں کہا جاتا ہے کہ آپکو بیعت و اجازت حضرت قطب مینائے دل قلندرؒ جونپوری سے حاصل تھی۔ اور آپ ہی نے حضرت شیخ عماد قلندرؒ کو امرتھوا میں تبلیغ و اشاعت اور ارشاد و تلقین کیلئے مقرر فرمایا تھا۔

آپ کا پختہ مزار امرتھوا تحصیل شاہ گنج میں مرجع خلائق ہے۔ آپ نے اطراف و جوانب میں تبلیغ و اشاعت اسلام کا عظیم کارنامہ انجام دیا ہے اور بہت سے بندگانِ خدا حلقہ بگوش اسلام کیا ہے۔

اسی موضع امرتھوا میں قلندرپور کے ایک خاندان کے فرد حضرت شاہ امداد حسین بھی امرتھوا میں آکر آباد ہوگئے۔ اور یہ ایک مسلمہ امر ہے کہ حضرت شاہ بدر الدین قلندرؒ ہلور سے متعلقین میں ہیں۔

## قلندران کا مرتبہ

لطائف قدسی اور مدار اعظم میں ہے کہ ہر شہر خورد وکلاں میں دو قلندر رہتے ہیں۔ قلندر دہری اور قلندر قہری۔ قلندر دہری کی تعریف یہ بیان کی گئی ہے کہ یہ شہر میں قیام رکھتا ہے

---

[1] رسالہ تقطۃ النائمین از سید محمد حامد ہرگامی لاہرپوریؒ ص۵۵ تا ۶۵ اردو، رسالہ تصوف ص۶۶-۶۷ اردو رسالہ دیگر ص۶۵ تا ۷۰، قلندریہ رسائل مجموعہ ہفت مترجمہ حضرت مولانا شاہ محمد تقی حیدر قلندرؒ سجادہ نشیں کاظمیہ کاکوری شریف۔ دید حسن پرنٹنگ پریس لکھنؤ، بفرمائش حضرت شاہ ولایت احمد سجادہ نشین آستانہ لاہرپور۔ مملوکہ حضرت شاہ ضیاء الدین۔

خورد و نوش رات و دن اور احتیاج دنیاوی سے بے نیاز ہوتا ہے۔ اس قلندر کو عوام الناس مست کہتے ہیں اور یہ مخلوق خدا سے بہت ہی کم تعلق رکھتا ہے۔

قلندر قہری کی تعریف یہ ہے کہ شہر کے گرد و نواح صحرا اور ویران جگہ میں اکثر اپنا قیام رکھتا ہے اور خلق اللہ کو بہت ہی کم نظر آتا ہے۔ اسکو اللہ تعالیٰ غیب سے کھلاتا پلاتا ہے۔ وہ کبھی کسی بندۂ خدا کے ہاتھ سے نہ کچھ قبول کرتا ہے اور نہ کچھ کھاتا پیتا ہے اور ہر وقت بڑبڑاتا رہتا ہے لیکن لوح محفوظ ہر وقت اُس کے سامنے ہوتا ہے اور خدائی فیصلے پر اُسکی نظر ہوتی ہے۔ یہ ہر دو قلندر ہر وقت حالتِ جذب میں رہتے ہیں اور ہر وقت ان پر کشف ہوتا رہتا ہے۔ اگر اتفاق سے کسی حاجت مند کو یہ دونوں قلندر میسر آجاتے ہیں اور وہ اُنکا ادب و احترام اور اُن سے حُسنِ اعتقاد اور ان کی خدمت و اطاعت کرتا ہے تو اُسکا دنیا و آخرت کا مدعا حاصل ہوتا ہے۔ ان ہر دو قلندران کو خدا کی طرف سے وہ مرتبہ حاصل ہوتا ہے کہ ایک وقت میں مختلف جگہ جا سکتے ہیں اور مختلف کام انجام دے سکتے ہیں۔ بظاہر ایک جگہ پر ان سے ترک فرائض کا شبہ ہوتا ہے اور دوسری جگہ وہ اپنا فرض ادا کرتے دیکھے جاتے ہیں۔ [1]

## قدوۃ السالکین حضرت مخدوم سید شیخ سارنگ رحمۃ اللہ علیہ

آپ عشاق زمانہ اور بہت صاحب مرتبہ بزرگوں میں ہوئے ہیں۔ قدوۃ السالکین حضرت مخدوم شیخ سارنگ کو ان القاب و خطاب سے یاد کیا جاتا ہے۔ امام المشرقین حاجی الحرمین مخدوم اعظم قطب العاشقین سلطان السالکین حضرت شیخ محمد خامس عبداللہ رومی مخاطب پیران طریقت حضرت مخدوم شیخ سارنگ آپکا شجرۂ مبارکہ خاندانی روایت و ملفوظات کے مطابق اس طرح ہے۔

---

[1] لطائف قدسی فارسی، مدار اعظم اُردو ص ۳۹

سید کبیر احمد بخاریؒ و سید صفدر علی بخاریؒ برادرِ عینی ہیں۔ سید کبیر احمد بخاریؒ کے دو صاحبزادے تھے۔ بڑے حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشتؒ اور چھوٹے سید ابو الفضل عرف سید راجو قتال جہانیاں جہان گشتؒ تھے۔ سید صفدر علی بخاریؒ کے بڑے صاحبزادے حضرت تاج السالکین بندگی الحاج مخدوم شیخ محمد خامس عبد اللہ رومیؒ بخاطب حضرت مخدوم شیخ سارنگؒ تھے۔

## سید صفدر علی بخاریؒ کی مالوہ میں آمد

حضرت سید صفدر علی بخاریؒ بغرض تبلیغ و اشاعت اسلام ہندوستان تشریف لائے۔ بعدہٗ باشارۂ غیبی آپ مالوہ مدھیہ پردیش وارد ہوئے۔ وہاں کا راجہ سورج بنشی خاندان سے تعلق رکھتا تھا اور شری رام چندر جی کی نسل سے تھا۔ چونکہ سید صفدر علی بخاریؒ ایک درویش کامل تھے۔ راجہ مع اراکین ریاست کے عقیدتمندانہ حاضر خدمت ہوا۔ آپکے اخلاق حسنہ باطنی کمالات اور پُر تاثیر زبان نے سبکے دلوں کو مسخر کر لیا اور راجہ اسلام کیطرف مائل ہوگیا۔ راجہ کے حرم میں کئی بیویاں تھیں لیکن ہنوز وہ لاولد تھا۔ مدھیہ پردیش میں اہل ہنود فقرا کو "بن ساگر" یعنی عالم علوی کے مشاہدہ کرنیوالے دلوں کے بھیدوں سے آشنا و باخبر "جل ساگر" یعنی عالم سفلی یا عالم دنیا میں کام کرنے والے حکومت اور بادشاہت کرنیوالے۔ "جل باسی" تارک الدنیا اور حرص و ہوا کو ترک کرنیوالا بن باسی کہتے تھے۔[1]

## سید صفدر علی بخاری کا ارادۂ واپسی اور راجہ کی خواہش

ایک عرصہ کے بعد حضرت سید صفدر علی بخاریؒ نے مالوہ سے اپنی واپسی کا ارادہ ظاہر کیا۔ آپ کے

---

[1] ملفوظات و کاغذات خاندانی حضرت مخدوم شیخ سارنگؒ

حسن اخلاق اور مخلوق خدا سے محبت و شیریں زبانی سے اہل مالوہ و راجہ اور اراکین ریاست اتنا متاثر تھے کہ سب گریہ کناں ہو گئے اور آپ سے دست بستہ مخاطب ہوئے کہ آپ ہمیں اکیلا چھوڑ کر اپنے مرکز کی طرف جا رہے ہیں۔ اور میرا "جل ساگر" بے رنگ ہو رہا ہے۔ آپ نے راجہ و رعیت سے کہا کہ آپ لوگ کیا چاہتے ہیں جو بات آپکے سکون قلب کیلئے ضروری ہو اس کو میں انجام دوں گا۔ راجہ نے بمع اراکین ریاست عرض کیا کہ آپکے ہمراہ جو آپکا مالک ہے (یعنی نور نظر) وہ ہم لوگوں کی تسکین و سکون قلب کیلئے ہمارے پاس چھوڑ جائیے تو ہمارا جل ساگر سارنگ ہو جائیگا۔ سنسکرت میں سار تالاب اور رنگ یعنی تالاب کی زینت و روشنی کے ہیں۔ حضرت شاہ سید صفدر علی بخاریؒ نے راجہ و اراکین ریاست کی نیک دلی سے خوش ہو کر صاحبزادے جنکا نام نامی اسم گرامی محمد خاؔمس عرف عبداللہ رومی تھا انکے سپرد کر دیا اور یہ بھی فرمایا کہ لو "یہ سارنگ" ہو گیا۔ یہ فرما کر آپ وطن کی طرف مراجعت فرما گئے۔ آپ کی واپسی کے کچھ دنوں کے بعد راجہ نے جملہ اراکین ریاست سے مشورہ کے بعد "رس بٹھا دن" یعنی آپکو اپنا پسر متبنیٰ کر لیا اور یہ بھی اعلان کر دیا کہ اب یہ راجہ ہے اور خود وزارت کرنے لگا۔

## راجہ کا صاحب اولاد ہونا اور شہر سارنگ پور کا آباد کرنا

ملفوظات خاندانی اور تذکرہ نگاروں کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ بطفیل آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپکی زندہ کرامت سے راجہ کی چار بیویاں حاملہ ہوگئیں اور تین رانیوں سے اولاد نرینہ اور ایک بیوی سے لڑکی پیدا ہوئی۔ اس کرامت سے راجہ بہت ہی گرویدہ ہو گیا اور ہر طرف مسرت اور خوشی کے شادیانے بجنے لگے۔ جب راجہ کا انتقال ہو گیا تو آپ کل ریاست کے مالک ہو گئے اور اس کا نام ملک "سارنگ" رکھا جو مالوہ میں اسی نام سے آج بھی مشہور و معروف ہے۔ جب راجہ کی وہ لڑکی بالغ ہوئی جو بحیثیت پسر متبنیٰ آپ کی بہن قرار

پائی تھی تو آپ نے بہن کی حیثیت سے اُس کے ساتھ سلوک کیا اور اُس کو سلطان محمد بن فیروز شاہ تغلق کے عقد میں دیدیا اور آپ نے اپنی شادی بھی شاہی خاندان میں کی۔ اور اپنی ریاست میں ایک شہر "سارنگ پور" آباد کیا جو مالوہ کی ریاست گوالیار میں شامل ہے۔ [1]

ناظرین، تذکرہ نگار اور مؤرخین غور فرمائیں کہ ہندوستان میں اسلام کی تبلیغ و اشاعت انھیں بیرونی ممالک سے آئے ہوئے صوفیہ کرام اور خدا کے نیک بندوں کی رہین منت ہے جن سے ہمیشہ علمار ظاہر نے بے اعتنائی برتی اور حکومت وقت نے اس کام میں اُنکی کوئی مدد نہ کی۔ اُن کی پاکیزہ دلی حُسن اخلاق، باطنی کمالات تہذیب نفس اور اسلام سے صحیح لگاؤ اور تعلق نے یہ کارنامہ سرانجام دیا ہے۔ انکی نظر اتنی پاکیزہ تھی کہ پڑتے ہی دلوں کو مسخر کرلیتی تھی۔ ان کے دل میں محبت اور عشق الٰہی کی وہ آگ روشن تھی جو ماسوا کو جلاکر راکھ کردیتی ہے۔ ان کے اندر بلا کا خلوص تھا اور صحیح معنی میں یہ لوگ اسلام کے داعی اور مبلغ تھے ان کے دل و زبان میں یکسانیت تھی اور جذبۂ عشق الٰہی سے سرشار تھے۔ خوب فرمایا ہے حضرت بیدم شاہ وارثیؒ نے ؎

نماز عشق یہی ہے بیدم خدا گواہ!
ہردم تصورِ رخ جاناناں چاہیئے

## تذکرہ نگاروں کا بیان

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے اخبار الاخیار میں لکھا ہے کہ حضرت مخدوم شیخ سارنگؒ ابتدا میں فیروز شاہ تغلق کے امرائے نامدار میں تھے۔ اور بوجہ پاکیزہ دلی و قرابت آپ کی دربار میں بڑی عزت و حرمت تھی۔ اور سلاطین شرقی جونپور کی تاریخی ورق گردانی سے

---

[1] ملفوظات و کاغذات خاندانی حضرت شیخ سارنگؒ لشکر بہ حضرت شاہ سلطان محمد سید عارف علی۔

ظاہر ہوتا ہے۔ شرقی سلطنت اپنے عروج پر تھی اس کے حدود سلطنت پچھم میں اٹاوہ دہلی گڈھ تک پھیلے ہوئے تھے اور گولیار کے کئی پرگنے سلطنت شرقیہ کے زیر نگین تھے۔ اودھ کا پورا خطہ ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کی حکومت کا ایک اہم جزو تھا اور فقرار کاملین کی دارالحکومت جونپور میں بڑی پذیرائی تھی۔ چونکہ ابراہیم شاہ شرقی بڑا فقرار پرور اور علم دوست تھا مجگواں بارہ بنکی میں حضرت مخدوم شیخ سارنگ کی ذات گرامی بادشاہ کیلئے باعث صد افتخار اور خیر و برکت تھی۔ چونکہ جونپور فقرار کاملین کا مرکز تھا اس لیے بھی حضرت مخدوم شیخ سارنگ کے صوفیائے جونپور سے بڑے خوشگوار تعلقات تھے اور آپ پر بادشاہ کی خاص نظر تھی۔

حضرت مخدوم شیخ سارنگ بارہ ہزار سوار کے افسر اعلیٰ تھے اور امور سلطنت میں خاص عمل دخل تھا۔ فیروز شاہ تغلق کے عہد زریں میں حضرت مخدوم سید جلال الدین جہانیاں بخاری اور حضرت ابوالفضل سید مخدوم راجو قتال بخاری کی دہلی میں فیروز شاہ تغلق کے یہاں آمد ہوئی تو آپکی نیک طینتی اور خداداد صلاحیت کے پیش نظر ان حضرات کی خدمت آپ ہی کے سپرد ہوئی۔ پھر آپ نے کیونکر دربار اور امیرانہ زندگی کو خیر باد کر کے فقیری اختیار کی اور تارک الدنیا ہوگئے۔ اس کی تفصیل خزینۃ الاصفیار کے تذکرہ نگار مفتی غلام سرور کی زبانی ملاحظہ فرمائیے :

" وقتیکہ سید مخدوم جلال الدین اوچی جہانیاں و سید صدرالدین راجو قتال در دہلی تشریف آوردند ملک سارنگ جواں نوخاستہ بود سلطان فیروز شاہ اکثر اوقات طعام و دیگر ماکولات بخدمت آں ہر دو حضرت بدست ملک سارنگ میفرستاد، روزے شیخ صدرالدین راجو قتال فرمود کہ ملک سارنگ اگر تو نماز پنجگانہ بپابندی اوقات بخوانی من طعام پس خوردہ حضرت مخدوم جہانیاں بتو دہم چوں وقت ہدایت او رسیدہ بود سے بلا تامل قبول کرد و

به پس خورده حضرت مخدوم جلال الدین جہانیاںؒ مشرف گشت، باز حضرت شیخ صدرالدینؒ فرمود که اگر تو نماز چاشت و اشراق بپابندی برخود لازم گیری من تو طعام بیک جا خوریم دے آنرا نیز لعمل آورد آنزماں

مقبرہ حضرت مخدوم شیخ سارنگؒ مجھگواں شریف ضلع بارہ بنکی صفحہ ۱۵۵

حضرت مخدوم جہانیاںؒ و سید صدرالدین با دے در یک طبق طعام خوردند زنور باطن دے از آں منور گشت [1]

---

[1] اخبار الاخیار فارسی ص ۱۶۱ خزینۃ الاصفیا فارسی ص ۳۸۹ ملفوظات شیخ سارنگؒ

ترجمہ: جس وقت کہ حضرت مخدوم سید جلال الدین جہانیاں بخاریؒ اور حضرت سید صدر الدین راجو قتالؒ فیروز شاہ کے یہاں تشریف لائے تو حضرت شیخ سارنگؒ دربار امرا میں تھے۔ آپ ہی ان دونوں بزرگوں کی خدمت پر مامور ہوئے اور طعام و دیگر ضروریات کی خدمت بجالاتے تھے۔ ایک روز حضرت شیخ صدر الدین راجو قتالؒ نے ملک شیخ سارنگؒ سے کہا کہ اگر تم نماز پنجگانہ کو بپابندئ اوقات ادا کرو تو میں حضرت سید جلال الدین مخدوم جہانیاںؒ کا جوٹھا تمہیں کھلاؤں گا۔ چونکہ جذب حقیقی کا وقت آگیا تھا آپ نے بلا کسی چون و چرا کے منظور کرلیا اور وقت سے نماز پنجگانہ کے پابند ہوگئے۔ اور آپکو حسب وعدہ حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشتؒ کا پس خوردہ دیا گیا۔ اس کے چند روز بعد حضرت سید راجو قتالؒ نے فرمایا کہ تم نماز چاشت و اشراق کو بھی پابندی سے ادا کرو تو میں تمہارے ساتھ ایک برتن میں کھانا کھاؤنگا آپ نے اس کو بھی اپنے اوپر لازم کرلیا۔ اس کے بعد ایک روز حضرت راجو قتالؒ نے ایک ہی برتن میں کھانا کھایا اور چند نوالے اپنے ہاتھ سے آپکو کھلائے بس پھر کیا تھا آپکی روح نور باطن سے منور ہوگئی۔

حقیقت تو یہ ہے کہ ساری صلاحیت پہلے سے موجود تھی۔ بزرگوں کی دربار میں آمد اور پس خوردہ اور ایک ہی برتن میں کھانا تو بس ایک بہانہ تھا۔ چند روز کے بعد قلب میں ایک وجد اور جذب حقیقی پیدا ہوا اور دنیا اور اسکی چمک دمک اور رونق اور جاہ و حشم سے طبیعت پھر گئی اور آپ پیر کامل کی تلاش میں نکل پڑے۔ اسکے بعد کے واقعات میں خزینۃ الاصفیاء کے تذکرہ نگار فرماتے تھے۔

## بیعت ارادت اور سفر حج

اس کے بعد حضرت مخدوم شیخ سارنگؒ نے فقر کی خار دار وادی میں قدم رکھا اور چند روز کے بعد حضرت مخدوم شیخ قوام الدین حاجی الحرمینؒ کے دست مبارک پر بیعت کی۔ اس سلسلے میں بھی نزہتہ الخواطر اور اخبار الاخیار کے تذکرہ نگاروں نے بڑے اختصار

سے کام لیا ہے لیکن مفتی غلام سرور خزینۃ الاصفیا میں فرماتے ہیں کہ :

" بعد چند روز مرید شیخ قوام الدین لکھنوی شد و ہنوز در لباس اغنیاء بود کہ شیخ قوام الدینؒ او را بشغل پیران طریقت چشت مشغول ساخت چوں فیروز شاہ وفات یافت و نوبت سلطنت دہلی بعد سلطان محمد سلطان محمود بن سلطان محمد رسید شیخ سارنگؒ تمام اسباب دولت وحشمت را بہ یکبارگی ترک کردہ بقدم تجرید و تفرید با اہل وعیال خویش پاپیادہ ہمراہ قافلہ بسفر حرمین شریفین روانہ گردید، چوں عادت بہ پاپیادگی نداشت در پا آبلہ برآمد و ناچار از قافلہ جدا ماند سیوم روز آخر شب برخواست و با اہل وعیال گفت کہ چشم بپوشید وسہ گام عقب من بیائید ایشاں ہمچناں کردید چوں چشم واکردند خود را قریب قافلہ یافتند پس مدتے در مکہ و مدینہ مجاور بود باز بہ ہندوستان آمد و بخدمتِ حضرت شیخ یوسف ایرجیؒ مشرف ماند و خرقہ خلافت پوشید و درآں اثنا چند بار بہ بیعت پیر روشن ضمیر خود در لکھنؤ ہم می آمد لیکن بوقت وفات پیر خود موجود نہ بود [۱]

ترجمہ: پھر حضرت مخدوم شیخ سارنگؒ چند روز کے بعد حضرت شیخ قوام الدینؒ ابن حضرت شیخ ظہیر الدین عباسیؒ سے جاکر مرید ہو گئے اُس وقت حضرت شیخ قوام الدین حاجی الحرمینؒ کا آفتاب ولایت نصف النہار پر تھا اور ہر طرف فیض علم کا دریا رواں تھا۔ لیکن ابھی حضرت مخدوم شیخ سارنگؒ امرا کبار کا لباس زیب تن کرتے تھے آپ کے پیر و مرشد نے پیران چشت کی تعلیم میں آپ کو مشغول کیا۔ لیکن

---

[۱] خزینۃ الاصفیا رفارسی ص ۳۸۹-۳۹۰، اخبار الاخیار ص ۱۶۱، نزہۃ الخواطر ص ۷۶-۷۷۔

جب فیروز شاہ تغلق کی وفات ہوئی اور دہلی کی سلطنت سلطان محمد کے بعد اس کے بیٹے سلطان محمود بن سلطان محمد کو ملی تو حضرت شیخ سارنگؒ پر ایک جاذبۂ حقیقی وارد ہوا اور دنیا کی امارت و حکومت سے دل برداشتہ ہو کر تمام مال و اسباب دنیوی فقراء و مساکین میں تقسیم کر کے فقر و فاقہ و توکل علی اللہ میں قدم رکھا۔

فقر و فاقہ اور توکل علی اللہ کی راہ میں قدم رکھنے کے بعد حضرت مخدوم شیخ سارنگؒ بتوکل علی اللہ مع اہل و عیال حرمین شریفین کی زیارت کو جانے والے قافلہ کے ہمراہ ہو گئے۔ چونکہ ساری زندگی عیش و عشرت اور امیرانہ گذاری تھی اس لئے ننگے پاؤں چلنے سے پیر آبلوں سے بھر گئے اور بے حال ہو گئے اور مجبوراً قافلہ سے دور ہو گئے۔ اور ایک ویران اور سنسان جگہ میں رات گذاری۔ آخر تیسرے روز ہاتف غیبی کی ندا سے تیسرے پہر کو بیدار ہوئے اور اپنے اہل و عیال سے فرمایا کہ سب لوگ اپنی آنکھیں بند کر کے چند قدم میرے پیچھے آئیں چنانچہ اہل و عیال نے یہی کیا کہ قدرت کی نیرنگی دیکھئے کہ جب آپ کے اہل و عیال نے اپنی آنکھیں کھولیں تو کیا دیکھتے ہیں کہ جو قافلہ تین روز پہلے جا چکا تھا اُس کے قرب میں اپنے کو پایا۔ حضرت شیخ سارنگؒ حرم مکہ میں وارد ہوئے اور ایک مدت مدید تک حرمین شریفین کی مجاوری کی سعادت حاصل کی۔ اُس کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہدایت سے وارد ہندوستان ہوئے اور حضرت شیخ یوسف بدھ ایرجیؒ مشائخ وقت کی خدمت میں زانوئے ادب تہہ کیا اور خرقۂ خلافت اور باطنی فیوض و برکات سے مالا مال ہوئے۔ اس درمیان میں کئی بار اپنے پیر و مرشد حضرت شیخ قوام الدین لکھنویؒ کی خدمت میں بھی حاضر ہوئے۔ لیکن پیر کے وصال کے وقت انکی خدمت میں موجود نہ تھے۔

ملفوظات میں یہ بھی ہے کہ حج بیت اللہ شریف جاتے وقت آپکی ایک صاحبزادی اور صاحبزادے مسعود عالم عرف ملک میناؒ جنکی عمریں ۱۰۔ ۱۱ سال کی تھیں بادشاہ

نے اپنی آغوش تربیت میں لے لیا تھا۔ [1]

## حضرت شیخ قوام الدینؒ کا وصال

اس کے بعد کے واقعات میں بھی اخبارالاخیار اور نزہتہ الخواطر کے تذکرہ نگار نے بہت ہی اختصار سے کام لیا ہے۔ لیکن معارج الولایت جو ملفوظات حضرت شیخ سارنگؒ سے ماخوذ ہے اور خزینتہ الاصفیار کے مصنف نے لکھا ہے:

"شیخ قوام الدینؒ بوقت وفات فرمود کہ چوں شیخ سارنگ دریجا نیست
دے اکثر حاضر می شود من خرقہ پیرہن خود بوسے میدادم۔ الحال بگور
می برم مگر کفنی خود کہ فقرائے آستین ولی سوزن می پوشند حوالہ حاضرین
نمود و ارشاد کرد کہ ایں امانت با شیخ سارنگ رسانید، چنانچہ
دے بعد وفات پیر روشن ضمیر در لکھنؤ رسید و امانت خود باز گرفت
و شیخ محمد میناؒ را تربیت نمودہ بکمال رسانید۔ [2]

ترجمہ: حضرت شیخ قوام الدینؒ نے اپنے وصال کے وقت مریدین و معتقدین کی موجودگی میں فرمایا کہ اسوقت شیخ سارنگؒ یہاں پر موجود نہیں ہیں اگر وہ موجود ہوتے تو خرقہ و پیرہن اور دیگر امانت میں انکو اپنے ہاتھ سے دیتا اور زیب تن کراتا۔ اس لئے یہ خرقہ میں اپنے ساتھ قبر میں لیجاتا ہوں۔ اور ایک کفنی بے آستین حاضرین کو دیا کہ اسکو شیخ سارنگ تک پہونچا دینا۔ جب بعد وصال حضرت قوام الدین شیخ سارنگؒ لکھنؤ آپ کے آستانہ مبارک پر تشریف لے گئے تو بہر کی دی ہوئی وہ امانت حاصل کی اور سر آنکھوں سے لگایا اور بحکم پیر روشن ضمیر حضرت شیخ محمد میناؒ کی باطنی تربیت اور فیوض و برکات سے اوج کمال کو پہونچا دیا۔ جنکا مزار مبارک لکھنؤ میں مرجع خلائق ہے اور فیض کا دریا رواں ہے۔

---

[1] ملفوظات حضرت شیخ سارنگؒ۔

[2] خزینتہ الاصفیار فارسی ص ۳۹، معارج الولایت ملفوظات مرتبہ شاہ میناؒ۔

### تذکرہ نگاروں کا اتفاق

تمام تذکرہ نگار اس امر پر متفق ہیں اور حضرت کے ملفوظات سے بھی اسکی تائید ہوتی ہے کہ حضرت شیخ یوسف ابن احمد ایرجیؒ سے آپنے حضرت شیخ قطب الدینؒ کا رسالہ مکیہ پڑھا تھا جو تصوف کے حقائق و دقائق اور اسرار و رموز پر مشتمل ہے۔ اس زمانہ کے مشائخ میں اس رسالہ کی تدریس کا رواج ہندوستان میں حضرت مخدوم شیخ قوام الدین کی ذات گرامی سے ہوا تھا۔ اس امر میں بھی سب متفق ہیں کہ حضرت شیخ صدر الدین ابو الفضل راجو قتالؒ نے خرقہ و دیگر امانت پیران طریقت ملک پنجاب سے حضرت مخدوم شیخ سارنگؒ کے پاس بھیجدیں جسکو آپ نے واپس کرتے ہوئے فرمایا کہ میں طریقت میں نو مسلم ہوں اور یہ جامۂ اولیاء اللہ کا بھیجا ہوا ہے میں اس قابل نہیں ہوں۔ دوسری بار پھر حضرت راجو قتالؒ نے قاصد سے تمام امانت ہائے پیرانِ طریقت آپ کے پاس بھیجا اور ارشاد فرمایا کہ یہ جامۂ اولیاء اللہ میں اپنی طرف سے نہیں بھیجتا ہوں بلکہ بحکم حضرت پیغمبر خدا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہے اور بہ ارشاد جملہ پیران عظام بھیجتا ہوں تو اسکو آپنے حضرت شیخ حسام الدینؒ سلسلۂ سہروردیہ کے ایک عظیم بزرگ جو اُس وقت موجود تھے کی ایماء اور تائید سے قبول فرمالیا۔ اور اپنی آنکھوں سے لگایا اور بوسہ دیا۔ اسی زمانہ میں حضرت مخدوم شیخ محمد مخاطب پیران طریقت حضرت شاہ میناؒ اور حضرت شیخ حسام الدین کاکوروئیؒ آپ سے مرید ہوئے۔ [۱]

### دربار نبوی سے حکم اور حضرت خواجہ غریب نواز کا ارشاد

خرقہ پیران طریقت کے حصول کے بعد حضرت مخدوم شیخ سارنگؒ بے انتہا غیبی سعادتوں سے مشرف اور

---

[۱] اخبار الاخیار ص ۱۶۱، خزینۃ الاصفیاء ج ۲ ص ۳۹، نزہۃ الخواطر عربی ص ۷۰ جلد سوئم طبع اول ائرۃ المعارف عثمانیہ حیدرآباد، معارج الولایت ملفوظات حضرت شاہ میناؒ۔

کمال روحانیت سے مالامال ہوئے اور ولایت کی کڑیاں نبوت کے سرچشمہ سے مل گئیں

چنانچہ ملفوظات میں ہے کہ :

"بارگاہ نبویؐ سے یہ ارشاد ہوا کہ تم ہندوستان جاکر جس مقام پر کسی نئی بات کا ظہور ہو وہاں قیام کرنا چونکہ مخلوق خدا کے ہجوم سے آپ بہت ہی پریشان تھے اس لئے لکھنؤ سے بھی کوچ کیا اور آستانہ حضرت خواجہ معین الدین چشتی سنجریؒ بمقام اجمیر شریف حاضر ہوئے۔ دربار خواجہ سے بھی آپ کو یہی حکم صادر ہوا کہ اودھ کے متصل جس جگہ کسی نئی بات کا ظہور ہو وہیں قیام کرنا۔ اجمیر شریف کی واپسی کے بعد آپ اودھ کے خطہ میں ایسی سرزمین کی تلاش میں سرگرداں رہے اور بوقت عصر آپ ایک ایسے جنگل نواح اودھ میں پہونچے جس کے درمیان کچھ جگہ مسطح اور صاف ستھری نظر آئی۔ آپ نے وہیں مغرب کی اذان دی۔ اُس وقت اودھ کے اطراف وجوانب میں اکثر جگہوں پر رجبھر قابض تھے۔ اس سرزمین کا بھی مالک ایک بھر خاندان تھا۔ اذان کی آواز اس جنگل میں سُنکر اُس نے اپنی قوم کے لوگوں اور ملازمین کو حکم دیا کہ ایک ملیچھ (ترک) آیا ہے اور اس نے بانگ یعنی اذان دی ہے۔ تم لوگ جاکر اس کا سر کاٹ لاؤ۔ چنانچہ کثیر افواج بھر نے آکر آپ کو گھیر لیا۔ اُس وقت آپ نماز میں مصروف تھے۔ ایسی تائید غیبی اور حکم ربی ہوا کہ افواج بھر کے پیروں کو زمین نے اور ہاتھوں کو تلواروں کے قبضوں نے پکڑ لیا اور سب کی زبانیں گنگ ہوگئیں۔ جب نماز اور توجہ الی اللہ سے فارغ ہوئے تو ایک کثیر فوج کو اپنے روبرو کھڑا پایا تو آپ کو حکم نبوی پھر یاد آیا کہ "جس مقام پر کسی نئی بات کا ظہور ہو وہی جگہ تمہاری جائے قیام ہے۔" سردار فوج کیطرف

مخاطب ہو کر فرمایا کہ تم کیوں آئے ہو اور کیا مقصد ہے؟ آپ کے حکم پر اسکی زبان گویا ہوئی کہ میرے مالک نے آپ کا سر کاٹنے کا حکم دیا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ پھر اپنا کام کیوں نہیں کرتے۔ اُس نے کہا کہ ہم لوگوں کے پیروں کو زمین نے اور ہاتھوں کو تلواروں کے قبضوں نے پکڑ لیا ہے ورنہ ہم آپکو کب کا قتل کر چکے ہوتے۔ پھر آپ نے حکم دیا کہ "واپس جاکر آپس میں ہی سمجھ لو" یہ ارشاد فرماتے ہی زمین نے اُن کے پیروں کو اور تلواروں کے قبضوں نے ان کے ہاتھوں کو چھوڑ دیا۔ اور پھر کیا تھا آپ کے زندہ تصرف اور خرق عادات کا ظہور رہوا۔ آپس میں جنگ شروع ہوگئی سخت خونریزی اور قتل عام ہوا اور سب فنا کے گھاٹ اُتر گئے۔ صرف ایک عورت بھر قوم کی جو حاملہ تھی باقی رہی جسکی نسل سے بمقام بسارہ جو مجھگواں شریف سے پچھم جانب دو تین میل کے فاصلہ پر واقع اور موجود ہے لوگ ہیں۔

اس غیر متوقع حالات کے بعد آپنے سجدۂ شکر ادا کیا اور وہیں پر مقیم ہوگئے۔ اس امر کا آپکو یقین کامل ہو گیا کہ یہ وہی جگہ ہے جہاں کیلئے دربار نبوی سے حکم اور حضرت خواجہ غریب نوازؒ کا ارشاد گرامی ہوا تھا اور اسلام کی تبلیغ و اشاعت جو آپ کی آمد کا منشا رتھا، لگ گئے۔ وہی جگہ منجھگواں شریف کے نام سے مشہور ہوگئی۔ منجھگواں کے معنی بیچ جنگل کے ہیں جو کہ خطۂ اودھ اور ضلع بارہ بنکی میں واقع ہے۔ اس کا فاصلہ لکھنؤ سے قریب ۵۰ کلومیٹر ہے۔ منجھگواں شریف کی تحصیل فتح پور ہے۔ اب خانقاہ شریف تک پکی سڑک ہے۔ اور سلسلۂ رسل و رسائل

بھی قائم ہوگیا ہے۔

اس واقعہ کے بعد حضرت مخدوم شیخ سارنگؒ کے تصرف اور کرامت کا چرچہ تمام ہندوستان میں پھیل گیا۔ یہاں تک کہ اسکی خبر بادشاہ دہلی اور شاہانِ جون پور کو بھی پہونچی۔ اُسوقت آپ کے صاحبزادے حضرت مسعود عالم عرف ملک میناؒ مع اپنی بارہ ہزار سپاہ کے قدمبوسی کیلئے خدمت میں حاضر ہوئے۔ چونکہ بادشاہ دہلی رشتہ میں آپکا بھانجہ ہوتا تھا وہ بھی حاضری کی سعادت حاصل کرنا چاہتا تھا مگر آپ نے اجازت نہیں دی، اسی درمیان میں سید راجو قتالؒ نے اوچ پنجاب سے اولیا راللہ کا جامہ بحکم سرکار دو عالم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بھیجا تھا جسکا ذکر گذشتہ اوراق میں آچکا ہے۔ [1]

## حضرت مخدوم شیخ سارنگؒ کا وصال

آپ کی پوری زندگی بلا اختلاف مذہب و ملت مخلوق خدا کی خدمت اور اسلام کی تبلیغ واشاعت میں گذری ہے۔ بارہ بنکی اور اُسکے اطراف دجوانب میں اسلام کی روشنی آپ ہی نے پھیلائی ہے۔ آپکے وصال کے واقعات میں ملفوظات کی روایت اس طرح پر ہے:

منجھگواں شریف میں مستقل سکونت کے بعد آپ کے صاحبزادے سید مسعود عالم عرف ملک میناؒ شکار کے بہت ہی شوقین تھے کہیں شکار پر گئے ہوئے تھے۔ ۷ ارشوال ۹ بجے وصال کی شب پنجشنبہ کو آپ نے عالم استغراق میں میاں مینا کہکر تین بار پکارا

---

[1] ملفوظات، معارج الولایت، خزینۃ الاصفیا ر صفحہ ۳۹۰، اخبار الاخیار صفحہ ۱۶۱، نزہتہ الخواطر صفحہ ۲۲

اور ہر بار بجائے ملک میناؒ کے حضرت شاہ مینا لکھنوئیؒ جو اُس وقت موجود تھے عرض کیا کہ غلام مینا حاضر ہے۔ تو حضرت مخدوم سید شیخ سارنگؒ نے فرمایا کہ تو ہی مینا ہے اور عرش کا نگینہ ہے اور پھر تین بار یہی الفاظ دُہرائے اور حکم صادر ہوا کہ لکھنؤ کی ولایت ہم تمکو دیتے ہیں کُھد جائے تو رنج نہ کرنا آباد ہو جائے تو خوش نہ ہونا بس راضی بہ رضا رہنا۔ اور ملک میناؒ بیٹے کیلئے ارشاد فرمایا کہ کہدینا " سگوا پتوا کھائیو رہیو گھر دوئی تین " اور جو برکات بزرگان دین سے اور جو کفنی دربار نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے ملی تھی حضرت مخدوم شاہ مینا لکھنوئیؒ کو عنایت کیا۔ اور ۱۷ / شوال شب پنجشنبہ ۸۵۵ھ مطابق ۱۴۵۲ء بعہد محمود شاہ شرقی جونپوری آپ کا وصال ہوا۔ [۱]

## تجہیز و تکفین میں شہیدانِ کربلا و مردانِ غیب کی شرکت

حضرت مخدوم شاہ میناؒ چونکہ اس وقت اکیلے تھے اس لئے گھبراہٹ ہوئی کہ کیسے تجہیز و تکفین ہوگی۔ جنازے کو کیسے تنہا چھوڑا جائے۔ ہر طرف جنگل ہی جنگل تھا جنگلی جانوروں کا خیال کہ نعش کو گزند نہ پہنچائیں۔ اور اگر میں نہیں جاتا ہوں تو تجہیز و تکفین کیسے ہوگی۔ اس حالت کے پیش نظر حضرت مخدوم سید شیخ سارنگؒ نے سر سے چادر سرکا کر فرمایا کہ " اے شیخ مینا فکر نکند۔ خدا تعالےٰ کفایت خواہد کرد " حضرت مخدوم شاہ مینا لکھنوئیؒ پر یہ سن کر غشی طاری ہوگئی اور پھر کچھ ہی دیر بعد مغرب سے ایک لشکر نقاب پوش بمعہ کل سامان تجہیز و تکفین آموجود ہوا اور جسد اطہر کو سپرد خاک کرکے نظر سے غائب

---

[۱] ملفوظات حضرت شاہ میناؒ معارج الولایت، نزہتہ الخواطر جلد۳ ص۱۸۰ اس میں ۱۶ / شوال ۸۵۵ھ تحریر ہے۔

ہوگیا جب حضرت شاہ میناؒ کو غشی سے افاقہ ہوا تو ایک سوار کو دیکھا کہ موجود ہے اور سب کام پائے تکمیل کو پہونچ چکا ہے۔ آپ نے اس سوار کے گھوڑے کی باگ پکڑ کر دریافت کیا کہ آپ حضرات کون تھے؟ اُن حضرت نے جواب دیا کہ ہم لوگ شہیدانِ کربلا اور مردانِ غیب سے ہیں اور بحکم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم آئے تھے تا کہ مردانِ خدا کا یہ کام انجام دیں۔ تیسرے دن آپ کے صاحبزادے حضرت سید مسعود عالم عرف میاں ملک میناؒ تشریف لائے تو حقیقت سے آگاہ ہوئے۔ کُل تبرکات حضرت شاہ میناؒ لکھنوی نے آپ کے روبرو پیش کیا۔ آپ نے فرمایا کہ یہ تمام چیزیں آپکو مبارک ہوں میرے لئے اللہ اور اُس کا رسول کافی ہے اور گاؤں سے باہر نکل کر تھوڑے فاصلے پر دو زانو ہو کر بیٹھ گئے اور پھر تمام زندگی وہیں بیٹھ کر تبلیغ و اشاعت اور رُشد و ہدایت کا چشمہ جاری کیا۔ اور ماہ ذی الحجہ کی ۱۲ تاریخ ۸۵۵ھ کو وصال ہوا۔ اسی جگہ پر آپکی والدہ ماجدہ اور اہلیہ کا مزار مبارک ایک چہار دیواری میں آج بھی ہے۔ آپ کے دو بیٹے اور اہلیہ نے بھی اسی جگہ آپ کے ساتھ قیام کیا تھا۔ سلطان محمود شاہ نے ۲۸۷ دو سو ستاسی مواضعات کی جاگیر خانقاہ اور دیگر مصارف کے اخراجات کے لئے دی تھی وہ سب غدر ۱۸۵۷ء کی نذر ہو گئی۔ [1]

## حضرت مخدوم سید ملک شیخ سارنگؒ سے سلسلۂ چشتیہ کی اشاعت

خطۂ اودھ میں آپکی ذات گرامی سے اس سلسلہ کی خوب اشاعت ہوئی اور بہت سے لوگ حلقہ بگوش ہوئے۔ آپ متوکل اور تسلیم و رضا کے مسلک کے پیرو تھے۔ آپ نے زندگی بھر خدمت خلق کا عظیم کارنامہ انجام دیا ہے اور قومی یکجہتی کا درس دیا ہے۔ حضرت مخدوم شیخ سارنگؒ کے خاندانی سلسلہ کے علاوہ حضرت مخدوم

---

[1] ملفوظات۔ کاغذات خاندانی، معارج الولایت وغیرہ۔

شاہ مینا لکھنویؒ سے بھی اس سلسلہ کی خوب تبلیغ و اشاعت ہوئی ہے اور ایک جم غفیر باطنی کمالات اور فیوض و برکات سے مالا مال ہوا ہے۔ حضرت شاہ مینا لکھنویؒ کو عظیم شہرت حاصل ہوئی۔ آپ کے مریدین میں حضرت مخدوم شیخ سعدالدین خیرآبادیؒ اور حضرت مخدوم شیخ عبدالصمد صفی پوریؒ، حضرت مخدوم نظام الدین اللہ دیا خیرآبادیؒ اس سلسلہ کے شمالی ہند میں مشہور و معروف روحانی رہنما ہوئے ہیں، جنکے فضل و کمال اور فیوض و برکات سے ایک عالم سیراب ہوا ہے۔

خاندانی سلسلہ میں اس وقت حضرت شاہ سلطان محمد عارف علی رشد و ہدایت اور ارشاد و تلقین کے ایک ایسے آفتاب ہیں جسکی کرنیں شمالی ہند کے علاوہ نیپال کو بھی منور اور تاباں کر رہی ہیں۔ آپ مسلک عشق و محبت کے پیرو ہیں اور تسلیم و رضا آپکا طریقہ ہے نہ کہ عابدوں اور زاہدوں کا مسلک جیسا کہ علامہ اقبال نے فرمایا ہے ؎

یہ سوداگری نہیں عبادت خدا کی ہے
اے بے خبر جزا کی تمنا بھی چھوڑ دے

حضرت شاہ سلطان محمد عارف علی اسم بامسمیٰ ہیں کیونکہ آپنے اپنے وجود کی نفی کر دی ہے اور راضی برضا ہیں اور ہر وقت سیر و سیاحت میں رہتے ہیں دنیا کے انتظامی امور سے آپکو کوئی واسطہ و سروکار نہیں ہے۔

خزینۃ الاصفیاء کے مصنف نے حضرت مخدوم شیخ سارنگؒ کا سنِ وصال ۸۴۷ھ مطابق ۱۴۴۳ء لکھا ہے۔ مزار مبارک منجھگواں شریف ضلع بارہ بنکی میں ہے۔ مزار مبارک پر گنبد بنا ہوا ہے۔ اور خزینۃ الاصفیاء کے تذکرہ نگار مفتی غلام سرور لاہوری نے دو شعر بھی آپ کی شان میں کہے ہیں جس سے تاریخ وصال نکالی ہے۔ ؎

چوں سارنگ از جہاں رخت سفر
بجنت شد بفضلِ ذوالجلال
چو سرور از خرد پرسید سالش
ندا آمد ولی مخدوم عالی[۱]

۸۴۷ھ مطابق ۱۴۴۳ء بعہد محمود شاہ شرقی جونپوری

## حضرت شیخ سعد الدین خیرآبادیؒ

حضرت شیخ مخدوم شاہ مینا لکھنویؒ کے اجل خلفاء میں ہیں۔ مرد بزرگ حدود شریعت اور آداب طریقت کے پابند تھے۔ آپ ہمت بہت عالی رکھتے تھے۔ اور کسب کمال میں بہت ہی محنت شاقہ برداشت کی اور ریاضت و مجاہدہ کیا۔ ترک تجرید سے موصوف تھے۔ آپ علم ظاہر و باطن کے زبردست عالم اور سماع کے بڑے شائق اور گرویدہ تھے۔ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے اخبار الاخیار میں آپ کے ذکر میں لکھا ہے کہ:

"علم نحو، فقہ اور اصول میں آپکی متعدد تصنیفات ہیں۔ مثلاً شرح مصباح کافیہ، حسامی، بزدوی وغیرہ رسالہ مکیہ پر خزانۂ جلالی جو حضرت مخدوم جہانیاں بخاریؒ کے ملفوظات ہیں کے طرز پر شرح لکھی ہے جس کا نام "مجمع السلوک" ہے۔ اس میں اپنے پیر و مرشد حضرت مخدوم شاہ میناؒ کے بہت ملفوظات اور حالات درج کئے ہیں اور بہت ہی ادب احترام و عقیدت مندی کا مظاہرہ کیا ہے۔ ادب کا یہ عالم ہے کہ جب ان سے نقل کرتے ہیں تو اس طرح فرماتے ہیں قال شیخی شیخ مینا ادام اللہ فینا۔ یعنی فرمایا میرے شیخ، شیخ مینا نے

---

[۱] خزینۃ الاصفیاء مفتی غلام سرور لاہوری فارسی طبع نولکشور ص ۳۹۰

ہمیشہ سمجھے ان کو اللہ ہم ہیں۔ اور جس جگہ کہتے ہیں قال شیخی شیخ
یعنی فرمایا میرے شیخ کے شیخ نے۔ دوسرے شیخ سے مراد حضرت مخدوم
شیخ قوام الدین لکھنوئیؒ ہیں۔ یہ ہے ادب و احترام کا عالم کیونکہ بارگاہِ
خداوندی سے جو بھی باطنی دولت ملتی ہے وہ ادب کی راہ سے آتی
ہے۔ اس لئے یہ بات طریقت میں امر مسلمہ ہے کہ بے ادب خدا تک
نہیں پہونچ سکتا ہے۔

علم تصوف میں حضرت مخدوم شاہ میناؒ بھی حضرت مولانا شاہ
اعظم کے شاگرد ہیں اور کتاب عوارف المعارف آپ ہی سے پڑھی
ہے جو اس وقت کے علماء او رفقہا میں بہت بلند پایہ رکھتے تھے اور حضرت
شیخ سعد الدین خیر آبادیؒ نے بھی علم ظاہر آپ ہی سے حاصل کیا ہے
آپ اکثر اپنے پیر سے فرمایا کرتے تھے کہ حضرت مخدوم کو معلوم ہے کہ اس
کتاب کے الفاظ کی تصحیح کیلئے طبع بندہ کافی ہے اور اس کے باطنی اسرار
و معنیٰ کا سمجھنا خود اُن کے دخل شریف کے اندر ہے۔ اب مُلاّؤں سے
پڑھنا کس لئے ہے۔ انھوں نے فرمایا کہ بابا یہ دیانت نہیں ہے کہ علم
کے باوجود ترک تعلّم کریں اور صرف اپنے علم پر اکتفا کریں۔"

حضرت مخدوم شیخ سعد الدین خیر آبادی کا علم تصوف میں بڑا مقام تھا۔ آپ
بڑے مستجاب الدعوات اور صاحبِ کشف و کرامت بزرگوں میں گذرے ہیں آپکو
حضرت شیخ سارنگؒ کی روح مبارک سے بھی بہت فیض باطنی پہونچا ہے۔ آپکو شہرت
دوام حاصل ہوئی اور مخلوقات کی رجوعات بہت ہوئی۔ آپ نے تبلیغ اسلام اور
خلق خدا کی خدمت کا خیر آباد اور سیتا پور اور اطراف وجوانب میں عظیم کارنامہ
انجام دیا ہے اور لوگ حلقہ بگوش اسلام ہوئے ہیں۔ آپکے مریدین کی تعداد بہت
زیادہ ہے اور آپکے فیض باطنی سے سب ہی صاحبِ مقام و مرتبہ ہوئے اور فیض کا

دریا بہایا ہے۔ انھیں بزرگوں میں حضرت مخدوم شیخ عبدالصمد صفی ..ؒ کی ذات گرامی
ہے۔ آپ بہت ہی صاحب ذوق اور اپنے پیر و مرشد کے قدم پر حضور و مجرد تھے۔
آپ کی ذات بابرکات سے اناؤ میں اسلام کی اشاعت خوب ہوئی اور مخلوق نے
نے استفادہ کیا۔ آپ کے مریدوں میں حضرت شیخ مبارک سندیلویؒ بھی ہوئے ہیں
جو احکام شریعت اور اداب طریقت میں مشہور تھے۔ اس کے علاوہ حضرت شیخ
سعدالدین کے باطنی فیض یافتگان میں حضرت سید صفی انبالویؒ کی ذات گرامی تھی
جنکی ذات بابرکت سے انبالہ میں اسلام کی تبلیغ اور مخلوقِ خدا کی خوب خدمت
ہوئی ہے۔ آپ درویشوں کے اوصاف سے متصف اور صاحبِ کشف و کرامات
اور احوال فقیری سے متحقق اور اپنے کو دنیاداروں کے لباس اور طور و طریقوں میں
چھپائے رکھتے تھے۔ آپ حضرت شیخ مبارک سندیلویؒ کے مرید و خلیفہ تھے۔

اور حضرت شیخ مبارک سندیلویؒ کے مریدوں میں حضرت شیخ اللہ دیا خیرآبادیؒ
سالک مجذوب اور بہت ہی صاحبِ کشف و کرامات بزرگ ہوئے ہیں۔ آپ سے
خیرآباد اور اُس کے اطراف و جوانب میں بہت سے لوگ فیض یاب ہوئے ہیں جب
آپ دیار خیرآباد میں آئے ہیں تو بہت ہی تعظیم و تکریم اور عزت و حرمت سے
مخصوص ہوئے ہیں اور آپکی طرف بہت رجوعات ہوئی ہیں۔

آپ کا وصال ۹۹۳ھ میں ہوا ہے۔ مزار مبارک خیرآباد میں مرجع خلائق
ہے۔ حضرت مخدوم شیخ سعدالدین خیرآبادیؒ کے فیض و تصرف کا دریا آج بھی رواں
ہے اور ایک عالم اس باطنی چشمہ سے سیراب ہو رہا ہے۔ [۱]

---

[۱] اخبار الاخیار فارسی، انوار صوفیہ اردو ص ۳۳۵-۳۳۶ مطبوعہ

## الحاج مخدوم شیخ دانش علی شاہ

آپ چار بھائی تھے۔ شیخ عابد علی، شیخ عبد العلی، شیخ سخاوت علی جنکے فضل وکمال عجز وانکسار اور اعلیٰ اخلاق کا اندازہ مشکل ہے۔ آپ حضرت شیخ سارنگ کے خاندان کے چشم وچراغ اور یگانہ روزگار بزرگ تھے۔ ملفوظات میں ہے کہ آپکے والد ماجد حضرت شیخ مصاحب علی ایک فرشتہ خصال، بلند ہمت، عالی حوصلہ اور اخلاق مجسم تھے۔ فقرار، غربار پر شفقت انکی امداد وا، انت اور مہمانوں سے تواضع انکی فطرت تھی۔ کوئی سائل سرچشمہ سخاوت سے فیض یابی بغیر واپس نہیں ہوا۔ آپکا وصال ۴ رجمادی الاول ۱۳۲۲ھ کو ہوا ہے۔

حضرت شیخ دانش علی شاہ کی ولادت ۱۴ ربیع الاول ۱۳۰۰ھ قبل نماز فجر ہوئی۔ آپ نے بظاہر علوم ظاہری کی تعلیم پورے طور پر حاصل نہیں کی تھی۔ اس سلسلے میں ہر کوشش بے سود اور ہر سعی بیکار ہوئی۔ اس کے باوجود علم معرفت اور تصوف کے وہ اسرار ورموز بیان فرماتے کہ سننے والے دنگ رہ جاتے تھے۔ ستر ہویں سال کی عمر میں منجھگواں شریف کے اتر میں قریب ۵۰ کلومیٹر در ریاست رامپور متھرا میں ملازم ہوگئے۔ اس ریاست میں آپکے کمال ذہن نے جو کارنامہ انجام دیا ہے وہ آج بھی زبان زد خاص وعام ہے۔ اسی زمانہ میں ایک مجذوب کی خدمت میں اکثر جایا کرتے تھے۔ وہ سالک مجذوب تھے اور حضرت مخدوم شیخ سارنگ کے عرس میں بھی آتے تھے۔ انکی آپ کے اوپر خاص نظر عنایت تھی۔ آپ اپنی باطنی صلاحیت کے پیش نظر اُن مجذوب کامل کے نور نظر ہوگئے اور بہت فیض وبرکت حاصل کیا۔

حضرت شیخ دانش علی شاہ نے حضرت شیخ سارنگ کی روح مبارک سے بہت ہی فیوض وبرکات حاصل کی ہیں اور اُن مجذوب کامل کی نظر نے سونے پر

سہاگے کا کام کیا ہے۔ آخر میں ایک روز مجذوب نے ارشاد فرمایا کہ میرا جو کام تھا میں نے بحکم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم انجام دیدیا اب تمہیں خرقہ اجازت وخلافت صفی پور اناؤ سے ملیگا۔ اور بعد اختتام عرس وہ مجذوب حضرت مخدوم شیخ مسعود عالم عرف ملک مینا کے آستانہ مبارک کی طرف سے کہیں چلے گئے اور پھر کبھی بھی منجھگواں شریف میں عرس کے موقع پر نظر نہیں آئے۔ اس کے بعد آپ نے ملازمت ترک کردی اور توکل الی اللہ حضرت مخدوم شیخ سارنگ کے آستانہ مبارک کی جاروب کشی میں لگ گئے۔ ایک روز شب پنجشنبہ کو عالم رویا میں سرکار دوعالم روح مجسم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے ساتھ صفی پور کے ایک مرد کامل اور واصل باللہ بزرگ حضرت شیخ خادم محمد صفوی کا جمال مبارک بھی دکھلایا گیا۔ پس آپکی خوشی کی انتہا نہ رہی اور صفی پور کیلئے روانہ ہوگئے۔ اور خانقاہ شریف میں پہونچکر اُس جمال مبارک کی تلاش شروع کردی لیکن حضرت مخدوم شیخ محمد صفوی کہیں نظر نہ آئے۔ آخر میں آپ مایوس ہوکر واپسی کا ارادہ کر رہے تھے کہ حضرت مخدوم شیخ محمد صفوی نظر آئے جو درگاہ حضرت مخدوم شاہ صفی قدس اللہ سرہ سے واپس ہوکر اپنے حجرہ میں واپس جارہے تھے۔ دیکھتے ہی عالم رویا کی صورت نظر کے سامنے پھر گئی اور آپ بیتاب ہوگئے۔ آپنے متبسم ہوکر فرمایا کہ:

> "اے میاں دانش علی میں تمہارا چار سال سے منتظر تھا جس نے تم کو بھیجا ہے وہ صورت یہاں موجود ہے۔ اور یہ گدی وہیں کی ہے۔ اُنکا ہی عطیہ ہے اور وہیں جائے گی۔ اس کے بعد آپ نے دست ارادت پیش کیا۔ آپ نے داخل سلسلہ کیا اور وہ نعمت جو آپ کے پاس امانت تھی لمحہ بھر میں مرحمت فرمادی۔"

حضرت مخدوم شاہ محمد صفوی کا وصال ۱۳۳۶ھ میں ہوا ہے۔ وصال کے وقت آپ نے اپنے پیر و مرشد حضرت شاہ محمد عبدالعزیز صفوی سے فرمایا کہ میں میاں

دانش علی کو آپ کے سپرد کئے جاتا ہوں اور اجازت و خلافت بھی عطا کر دی ہے اس کی تکمیل آپ فرمادیں۔ اس کے بعد آپ نے تعلیم خاندان چشت، قادری وسہروردی پیران طریقت کی دیگر کمال باطن سے مالامال کر کے واپس کر دیا۔

## حضرت مخدوم دانش علی شاہؒ کی زندگی پر ایک نظر

حضرت دانش علی شاہؒ کسی خاص وضع اور طریقہ کے پابند نہ تھے۔ ملامتی رنگ غالب تھا۔ فارسی اردو اور ہندی میں خط و کتابت بھی کرتے اور حاضرین کو تعلیم بھی دیتے تھے اور تصوف کے ایسے اسرار و رموز بیان کرتے کہ لوگ دم بخود ہو جاتے۔ آپ کے مریدین میں کثیر تعداد ہندوؤں کی تھی قومی یکجہتی و جذباتی ہم آہنگی کی زندہ تصویر تھے۔ بڑے ہی خوش اخلاق اور اخلاق محمدیؐ کا زندہ نمونہ تھے۔ جب ہندوؤں کی تعداد زیادہ ہوتی تو اکثر آپ ہندی میں ارشاد و تلقین فرماتے اور کبیرداس، تلسی داس، سورداس، رس خان اور ملک محمد جائسی کا کلام سناتے اور اُسکی شرح اور اُس کے اسرار و رموز کو اس والہانہ انداز سے بیان فرماتے کہ بڑے بڑے اہل علم و صاحبِ فن محو حیرت ہو کر آپ کے رُخِ زیبا کو دیکھتے ہی رہ جاتے۔ آپ سادات کی بیحد تعظیم و تکریم کرتے۔ سادات سُنّی ہوں یا شیعہ حفظ مراتب کو ملحوظ رکھتے۔ مسائل توحید و طریقت کو اپنی خداداد صلاحیت اور فیض باطنی سے اس طرح بیان کرتے اور ذہن نشین کراتے کہ وہ نقش کالحجر ہو جاتا۔

آپ پر مشرب توحید وجودی غالب تھا اور زیادہ تر آپ مسائل توحید وجودی ہی بیان فرماتے تھے۔ آپ پیران طریقت مشائخ چشت کی اتباع میں سماع بھی سنتے اور قوال بھی ہمیشہ ساتھ رہتے تھے۔ توحید اور حمد و نعت کے کلام کو بیحد پسند فرماتے اور بہت ہی لطف اندوز ہوتے تھے۔ بزرگانِ دین کے ذکر خیر اور انکی تعلیم و تذکرے کو باعثِ خیر و برکت جانتے تھے۔ آپ کا مزار مبارک منجھگواں شریف

میں زیارت گاہ خاص وعام ہے۔ [1]

## حضرت میر علی عاشقاں سرائمیری

شیراز ہند جون پور کے حدود میں دسویں صدی عیسوی میں ایک بہت ہی نامور بزرگ ہوئے ہیں۔ جو اپنے مقام اور مراتب کے لحاظ سے ہندوستان میں اولیاء کبار اور مشائخ عظام میں شمار کئے جاتے ہیں۔

آپ کے نام میں بھی اختلاف ہے۔ اخبار الاخیار نے سید علی قوام لکھا ہے اور یہی خزینۃ الاولیاء میں بھی ہے۔ اور اخبار الاصفیاء نے میر سید علی قوام الدین لکھا ہے۔ اور سید علی بن قوم بھی لکھا ہے۔ [2]

قاضی اطہر مبارکپوری نے لکھا ہے کہ "نزہۃ الخواطر میں میر صاحب کے دادا سید سعید بن محفوظ کے ذکر میں جو سلسلہ نسب درج ہے اس سے انکا نسبی سلسلہ اس طرح بیان کیا جا سکتا ہے۔ میر سید علیؒ بن قوام الدینؒ بن سعیدؒ بن محفوظ بن حسینؒ بن عبد المجیدؒ بن نعمانیؒ بن حمزہؒ بن حسینؒ بن ابوبکرؒ بن عمرؒ بن احمدؒ ترمذی، لاہوری، سوانوی جونپوری سرائمیری۔ [3]

مذکورہ بالا نسبتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ خاندان ترمذ اور لاہو سے ہوتے ہوئے سرہند شریف کے قریب سوانہ میں آباد ہوئے اور بعد کو یہ خاندان سادات سوانہ کے نام سے مشہور ہوا۔ اخبار الاصفیاء کے بیان کے مطابق آپکی ولادت سوانہ میں ہوئی ہے۔ تذکرہ نگاروں نے تاریخ ولادت کا ذکر بھی نہیں کیا ہے۔ لیکن قاضی اطہر صاحب نے جن تاریخوں سے تخمینہ لگا کر ۸۷۰ھ لکھا ہے وہ درست ہے۔ آپ کے والد اور دادا دونوں اصحاب علم وفضل اور مشائخ وقت میں سے تھے۔

---

[1] ملفوظات خاندانی حضرت مخدوم شیخ سارنگ [2] اخبار الاخیار ص ۲۲۱، خزینۃ الاولیاء جلد اول ص ۴۲۳، سفینۃ الاولیاء ص ۱۹۰، تاریخ الاولیاء جلد دوئم ص ۲۳۳، اخبار الاصفیاء قلمی ص ۹۵، خلاصۃ الاثر جلد اول ص ۴۶۵، جامع کرامات الاولیاء جلد دوئم ص ۵۲ ص ۹۵، نزہۃ الخواطر جلد چہارم ص ۲۴۳ [3] نزہۃ الخواطر جلد سوئم ص ۷۸ دیار پورب میں علم اور علماء

میر صاحب کے دادا حضرت شیخ سعید بن محفوظؒ نویں صدی کے صلحاء اور مشائخ وقت میں تھے۔ آپ سوانہ میں پیدا ہوئے اور وہیں پر ورش پائی۔ روحانیت اور طریقت کی تعلیم و تلقین حضرت شیخ صدر الدین راجو قتالؒ متوفی ۸۲۷ھ ہجری اور حضرت شیخ بدیع الدین قطب المدارؒ سے پائی تھی۔ کہا جاتا ہے کہ سوانہ سے پیدل مکہ مکرمہ گئے اور سات حج کرنے کے بعد وہیں مقام مقدس میں انتقال ہوا[1]۔

نزہۃ الخواطر میں ہے کہ میر صاحب سوانہ سے دہلی گئے اور کچھ دنوں تک وہاں قیام کر کے علماء و مشائخ سے علوم ظاہری و باطنی حاصل فرمایا۔ اس سلسلہ میں اخبار الاصفیاء کے تذکرہ نگار نے لکھا ہے کہ "میر صاحب ابتدائے حال میں دربار سے منسلک ہوگئے، ایک روز اپنے آقا کے دربار میں حاضر ہوئے اور باریابی کی اجازت چاہی مگر اجازت نہ مل سکی، اس واقعہ نے انکو بہت متاثر کیا، اور اسی وقت سے آپ کے دل میں تعلق مع اللہ کا شدید احساس زندہ ہوا، اور خیال ہوا کہ آج تم جس امیر کی خدمت کرتے ہو جب اس کے دربار میں حاضری کی اجازت نہیں ملی تو کل مالک حقیقی کے دربار میں باریابی کی اجازت کیسے مل سکتی ہے۔[2] اور جب کہ تم اسکی اطاعت و فرمانبرداری بھی نہیں کرتے ہو، یہ سوچ کر میر علی عاشقانؒ نے تمام مال و اسباب فقراء و مساکین میں تقسیم کر دیا اور دہلی ننگے پاؤں حضرت شیخ قاضن شطاریؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے، حضرت شیخ نے بڑھ کر آپکا استقبال کیا اور کہا کہ میں تمہاری آمد کا منتظر تھا۔ اس کے بعد شیخ نے ذکر و اذکار کی تعلیم دی، جس سے قلب میں سوز دروں کی کیفیت پیدا ہوگئی، اور پھر تو یہ آگ دن دونی رات چوگنی ترقی کرتی رہی اور یہاں تک نوبت پہنچی کہ آپ بے تابی اور وارفتگی میں ہر طرف کا چکر کاٹنے لگے اور کہتے تھے کہ کوئی مرد ہے جو قاضنؒ کی لگائی ہوئی آگ کو بجھا دے۔ اسی عالم تحیر اور پریشانی میں آپکا گذر

---

[1] دیار پورب میں علم اور علماء، ص ۲۵۲-۲۵۳ [2] اخبار الاصفیاء، ص ۹۶-۹۷، دیار پورب میں علم اور علماء، ص ۲۵۵

اُس وقت کے مشائخ کبار حضرت شیخ بہاؤالدین چشتی جونپوریؒ کے یہاں ہوا، انھوں نے ایسی روحانی غذا دی کہ یہ آگ دب گئی اور معرفت الٰہی کے تمام مقامات منکشف اور طے ہو گئے۔

تمام تذکرہ نگاروں نے چند کو چھوڑ کر حضرت شیخ قاضن شطاریؒ سے کسب فیض باطنی کا ذکر کیا ہے۔ اور کچھ لوگوں نے حضرت شیخ قاضن شطاری کا ذکر نہ کر کے صرف حضرت شیخ بہاؤالدین جونپوریؒ کا مرید و خلیفہ لکھا ہے۔ حضرت قاضن شطاری کے متعلق قاضی اطہر مبارکپوری نے لکھا ہے کہ "میر صاحب ہر چند حضرت شیخ بہاؤالدین چشتی جونپوریؒ کے مرید و خلیفہ تھے۔ اس کے باوجود آپ پر شطاری رنگ غالب رہا۔ ان دونوں بزرگوں کے علاوہ میر صاحب نے دو اور مشائخ سے کسب فیض کیا ہے۔ چنانچہ نزہۃ الخواطر کے مصنف نے لکھا ہے کہ میر صاحب جونپور آنے کے بعد سب سے پہلے شیخ شہاب الدین حسینی جونپوری کی خدمت میں پہونچے جو سلسلہ سہروردیہ کے عظیم مشائخ میں تھے، اُن سے طریقہ سہروردیہ حاصل کیا اور خرقہ پہنا، اس کے بعد نظام آباد اعظمگڈھ گئے جہاں حضرت شیخ عبدالقدوس عرف شاہ قدن شطاریؒ کا روحانی فیض جاری تھا، اور مدتوں اُنکی خدمت بابرکت میں رہ کر طریقہ شطاریہ حاصل کیا اور درجۂ کمال کو پہونچے۔

کہا جاتا ہے کہ اس سلسلہ کے ذکر و اذکار میں مشغولیت اور سخت ریاضت و مجاہدہ کے بعد آپ پر کشف و شہود کے دروازے کھُل گئے، گویا آپکو تمام مروجہ سلسلوں میں نسبت قوی حاصل ہونے کے باوجود شطاری سلسلہ سے خصوصی تعلق رہا نزہۃ الخواطر نے بھی اسکا ذکر کیا ہے۔ ان تمام مشائخ سے کسب فیض کے بعد پھر میر صاحب حضرت شیخ بہاؤالدین چشتی جونپوری کی خدمت میں پہونچے۔ اس زمانہ میں آپکی ذات بابرکات جامع شریعت و طریقت اور ارباب علم و فضل کا مرجع تھی۔ وہ ایک طرف بڑے عالم دین اور تمام علوم شریعت و طریقت کے حامل تھے، تو دوسری طرف سلسلہ

چشتیہ کے مشائخ کبار میں آپکا شمار ہوتا تھا۔ میر صاحب جونپور ایک مدت دراز تک حضرت شیخ بہاؤالدین چشتی رحؒ کی صحبت میں رہ کر ظاہری و باطنی علوم کے فیوض و برکات حاصل کئے اور آپ ہی کے مرید و خلیفہ مشہور ہوئے۔ [1]

## تذکرہ نگاروں کا میر علی عاشقاں کو خراج عقیدت

میر علی عاشقاں سرائمیری رحؒ کے حضرت شیخ قاضنؒ مشائخ وقت سے کسب فیض کے متعلق دوسرے تذکرہ نگاروں نے بھی لکھا ہے اور اس سلسلہ میں اخبار الاصفیاء کے تذکرہ نگار کا بیان ہے کہ :

"مرید و خلیفہ شیخ بہاؤالدین جونپوری است و برخے گویند کہ از شیخ قاضن شطاریؒ فیض گرفتہ۔" [2]

اور گلزار ابرار غوثی نے بھی حضرت شیخ قاضن شطاریؒ کے مرید اور فیض یافتہ ہونے کی بات کہی ہے چنانچہ فرماتے ہیں کہ

"برخے نگارندگان برآنند کہ در سلسلہ شطاریہ مرید حضرت شیخ قاضن شطاریست۔" [3]

مشکوۃ النبوۃ کے تذکرہ نگار نے بھی حضرت میر علی عاشقاں سرائمیریؒ کو حضرت شیخ قاضنؒ کے کامل ترین خلفاء میں شمار کیا ہے اور یہاں تک تحریر کیا ہے کہ:

"ازاں جملہ دو خلیفہ اکمل بودند، یکے میر سید علی قوام کہ کمالات او اظہر است، و در نواحی جونپور بسرائے میران آسودہ است

---

[1] نزہتہ الخواطر جلد چہارم ص۲۴۴، اخبار الاصفیاء، ص۵۵، تاریخ الاولیاء جلد دوم ص۲۳۹ سفینۃ الاولیاء ص۱۹۰، دیار پورب میں علم اور علماء، حضرت قاضی اطہر مبارکپوری ص۲۵۸-۲۵۶-۲۵۷، مطبوعہ فروری ۱۹۷۹ء جمال پرنٹنگ پریس دہلی۔ [2] اخبار الاصفیاء ص۹۵

[3] گلزار ابرار غوثی ص۶۸

ازروئے مردم بسیار ارشاد یافتند"۔ [1]

اس میں شک نہیں کہ میر علی عاشقاںؒ نے حضرت شیخ قاضن شطاریؒ سے بے انتہا فیض کمال حاصل کیا ہے لیکن اس کے باوجود کئی تذکرہ نگار صرف انکو مرید اور خلیفہ حضرت شیخ بہاؤالدین جونپوریؒ کا ہی لکھتے ہیں۔ ان تذکرہ میں قاضی اطہر صاحب مبارکپوری نے بڑے انصاف کی بات کہی ہے۔ فرماتے ہیں:

"چنانچہ اخبار الاخیار، سفینۃ الاولیار، خزینۃ الاصفیا، اور تاریخ الاولیار میں یہی لکھا ہے اور اس میں سے کسی کتاب میں بھی حضرت شیخ قاضن یا کسی دوسرے مرشد و مربی کا ذکر نہیں ہے"۔ [2]

اس موقع پر جناب قاضی اطہر صاحب مبارکپوری نے بڑے پتے کی بات کہی ہے۔ آپ فرماتے ہیں کہ:

"حالانکہ حضرت شیخ قاضن شطاریؒ کی نگاہ نے میر علی عاشقاںؒ کی خشک لکڑی میں ایسی آگ لگائی تھی جس کو بجھانے کیلئے وہ در بدر کی خاک چھانتے پھرے اور شیخ قاضن کے علاوہ اور دوسرے کئی مشائخ سے کسب فیض کیا جن میں حضرت شیخ بہاؤالدین چشتی جونپوری جیسے جامع شریعت و طریقت بزرگ اور عالم بھی تھے۔ اور میر صاحب انھیں کے مرید اور خلیفہ مشہور ہوئے۔ اس کے باوجود آپ پر شطاری رنگ غالب رہا۔ حضرت شیخ قاضنؒ کا نام محمد بن علاؤالدین ہے۔ ترہٹ بہار کے رہنے والے اور بہار ہی میں منیر کے قاضی تھے جو ان دنوں جونپور کی شرقی حکومت کے زیر نگیں تھا"۔ [3]

---

[1] مشکوٰۃ النبوۃ صفحہ ۱۸۲، دیار پورب میں علم اور علماء صفحہ ۲۵۵-۲۵۶ [2] دیار پورب میں علم اور علماء صفحہ ۲۵۶، اخبار الاخیار صفحہ ۲۲۱، سفینۃ الاولیار دارا شکوہ صفحہ ۱۹۰، خزینۃ الاولیار جلد اول صفحہ ۴۲۲، تاریخ الاولیار ج ۲ صفحہ ۲۳۸۔ [3] دیار پورب میں علم اور علماء صفحہ ۲۵۶-۲۵۷

اسی طور پر حضرت شیخ یوسف بن اسمٰعیل نبہانیؒ نے بھی جامع کرامات الاولیاء میں حضرت میر علی عاشقاں سرائمیریؒ کا تذکرہ بہت ہی شاندار کیا ہے۔ گلزار ابرار کے تذکرہ نگار نے بھی لکھا ہے کہ حقیقت تو یہ ہے کہ آپ کا جذب سلوک پر غالب تھا اور ہر وقت سکر و مستی میں رہتے تھے اور ہوشیاری کمتر تھی۔ اور ہوشیاری میں بھی جذب و سکر کی حالت رہتی اور عجیب حال ہوتا تھا اور جب وجد و کیف اور انوار و تجلّیات کی حالت ختم ہوجاتی تو نالۂ و حسرت و ندامت آسمان تک پہونچاتے تھے اور گریہ و زاری اور سوز و گداز سے ایک لمحہ بھی رہائی نہیں ملتی تھی۔ [1]

آپ سماع سنتے تھے لیکن قوالوں سے فرمائش نہ کرتے تھے۔ خدمتِ خلق آپکی زندگی کا اصل مقصد تھا اور اس میں کسی مذہب و ملت کی تفریق نہ تھی۔ اُس دیار میں اسلام کی تبلیغ و اشاعت آپکی ذات کی رہین منت ہے۔ بہت لوگ حلقہ بگوش اسلام ہوئے ہیں۔

اخبار الاصفیاء و مشکوٰۃ النبوۃ کا بیان ہے کہ " از سادات بزرگ، اولیاء کبار ہندوستان است " و صاحب خوارق عادات " قاضی اطہر صاحب مبارکپوری میر صاحب کے باطنی کمالات کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ " میر صاحب میں سوز دروں اور عشق و محبت کی گرمی پائی جاتی تھی، جن کے اثرات کم استعداد والے برداشت نہیں کر سکتے تھے۔ اسی لئے آپکا معمول تھا کہ جب میدان میں گھومنے پھرنے کیلئے تشریف لیجاتے تو کسی کو ساتھ نہیں لیتے تھے کیونکہ اُسوقت آپ پر غلبہ حال ہوتا تھا، کرامت الاولیاء کے تذکرہ نگار نے لکھا ہے کہ " ہرگاہ بصحرائے برآمدے، مردم را از ہمراہی خود منع فرمودے، و اگر احیاناً کسے برخلاف

---

[1] گلزار ابرار غوثی ص ۶۵

ایشاں رفتہ از آتش جلال سوختے" یعنی اگر کوئی نہ مانتا اور تنہائی میں آپ کے پاس چلا جاتا تو آتشِ عشق کے جلال سے جل کر راکھ ہو جاتا۔ اور جس وقت یہ کیفیت طاری ہوتی تھی زبان پر یہ کلمہ ہوتا تھا "محی الدین چنیں می فرمایند و چناں می نمایند"۔ عجیب و غریب اسرار و رموز بیان فرماتے تھے اور تجلی کا تماشہ کرتے تھے۔ [1]

حضرت شیخ امین بن فضل اللہ محبی شامی نے خلاصۃ الاثر میں حضرت شیخ تاج الدین سنبھلی متوفی ۱۰۵۰ھ کے ذکر میں اس طور پر میر علی عاشقاں سرائمیری کا تذکرہ کیا ہے۔ فرماتے ہیں:

السید علی بن قوام الدین الهندی النقشبندی کان من اکابر اولیاء اللہ تعالیٰ صاحب تصرفات عجیبہ وجذب قوی، قال بعض الصالحین ماظہر فی الامۃ المحمدیۃ علی افضل الصلوٰۃ واتم السلام من احد بعد القطب الربانی الشیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ من الخوارق والکرامات والتصرفات مثل ما ظہر منہ۔ [2]

سید علی بن قوام الدین ہندی نقشبندی اکابر اولیاء اللہ میں سے تھے۔ وہ تصرفات عجیبہ اور جذب قوی کے مالک تھے۔ بعض علماء کا قول ہے کہ امت محمدیہ علی نبیہا الصلوٰۃ والسلام میں حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ کے بعد میر علی عاشقاں سے جس قدر کرامات ظاہر ہوئی ہیں کسی اور سے ظاہر نہیں ہوئی ہیں۔

## جمال و جلال کا منظر

میر علی عاشقاں کی زندگی دین و دنیا کے امتزاج کا نمونہ تھی، اور اس قسم کے فقراء کم ہی نظر

---

[1] اخبار الاصفیاء، مشکوٰۃ النبوۃ، کرامات الاولیاء ص ۱۶۳، دیار پورب میں علم اور علماء ص ۲۶۹۔ [2] خلاصۃ الاثر جلد اول ص ۲۶۹۔

آئیں گے۔ آپ کے تذکرہ میں لکھا ہوا ہے کہ وہ ایسے مردانِ خدا میں سے تھے کہ فقیری میں بادشاہت کرتے تھے۔ آپ کا آستانہ مبارک دنیا کے جاہ و جلال کا منظر پیش کرتا تھا۔ خدام اور کنیزیں تھیں صبح و شام بادشاہوں کی طرح نوبت محل سرا پر بجتی تھی جو شطاریہ سلسلہ کی پیروی تھی، حرم سرا میں چار بیویاں تھیں، ارباب دنیا اور امرا و شاہانِ وقت آپکے آستانہ پر حاضر ہوتے تھے۔ لیکن آپ نے زندگی بھر کسی کے دروازے پر قدم نہیں رکھا ہے۔ فتوحات و نذرانے بہت آتے تھے جو خدام و متوسلین پر خرچ ہوتے تھے۔ طالبین و مریدین غمِ روزگار سے بے نیاز ہو کر خانقاہ میں پڑے رہتے تھے اور تزکیہ نفس و یادِ الٰہی میں منہمک رہتے تھے۔"

کہا جاتا ہے کہ ایک بار آپ نے خواب دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ اے علی تو اپنے دروازہ پر نوبت بجواتا ہے اور خلق اللہ کے حال سے بے خبر ہے، عرض کیا یا رسول اللہ! اگر نوبت ہے تو آپ ہی کی ہے اور دروازہ ہے تو آپ ہی کا ہے علی بیچارہ درمیان میں کون ہوتا ہے۔ [1]

## میر علی عاشقان اور خدمتِ خلق

اخبار الاخیار میں حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی نے فرمایا ہے کہ میرے والد فرمایا کرتے تھے کہ میں انکی خدمت میں گیا تھا اور میر علی عاشقاں کی باتیں سنی تھیں۔ وہ فرماتے تھے کہ میں فقراء کا خادم ہوں اور دن رات انکی خدمت ہی کرتا ہوں سوائے درمیان مغرب و عصر اور فجر سے اشراق تک میں معذور ہوں۔ ان اوقات میں آپ پر مخصوص کیفیت رہتی تھی۔ اس لئے ان اوقات میں کسی سے نہیں ملتے تھے۔ [2]

آپکا وصال سلطان نصیر الدین ہمایوں بادشاہ متوفی ۹۶۳ھ کے عہد سلطنت

---

[1] دیار پورب میں علم اور علماء ص ۲۷۳-۲۷۱ ، [2] اخبار الاخیار ص ۲۲۲ ، انوار صوفیہ ص ۳۹۴
دیار پورب میں علم اور علماء ص ۳۷۹ ، گلزار ابرار غوثی ص ۲۰۹-۲۰۸۔

سنہ ۹۵۰ھ مطابق سنہ ۱۵۴۳ء سرائیر ضلع اعظم گڈھ میں ہوا اور وہیں آپ کا مزار مبارک مرجع خاص و عام ہے۔ کرامت الاولیاء میں ہے "وفاتش در سنہ نہصد و پنجاہ واقع شد و مرقد منورش در جونپور است"۔ [۱] سفینۃ الاولیاء میں ہے "وفاتِ ایشاں در سال نہصد و پنجاہ ہجری بودہ، و قبراو در حوالی جونپور در موضع کہ توطن داشتہ اند و آں سرائمیراں مشہور است"۔ [۲] مفتی غلام سرور لاہوری نے خزینۃ الاصفیاء میں میر علی عاشقاں سرائمیری کی تاریخ وفات پر دو قطعات لکھے ہیں جو درج ذیل ہیں ؎

یافت زحق رتبۂ عالی بخلد — سید معصوم معلّیٰ علی
سال وصالش چو بجستم ز دل — گفت کہ "مخدوم معلّیٰ علی"
سنہ ۹۵۰ھ

---

زدنیا شد بفردوس معلّیٰ — علی مخدوم عالی شاہ معصوم
وصالِ او "علی میر شریف" است — دگر فرما "علی سلطان مخدوم" [۳]
سنہ ۹۵۰ھ

---

## مزار و مسجد میر علی عاشقاں سرائمیری

حضرت میر علی عاشقاں سرائمیریؒ کے مزار مبارک سے متصل ایک مینار کی نوتعمیر ایک مسجد ہے جس کو جناب حاجی اشتیاق احمد صاحب دیسی بیڑی گھر سرائمیری نے تعمیر کرایا ہے۔ لیکن حقیقت تو یہ ہے کہ عہد قدیم میں پورا سرائمیر حضرت میر علی عاشقاںؒ کی دین اور ملک ہے اور یہ قصبہ آپ ہی کے نام مبارک سے آباد ہوا جیسا کہ اس کے نام سرائے میر سے ظاہر ہے یہ میر علی عاشقاں کی سرائے تھی جہاں قافلے اور کارواں ٹھہرتے تھے۔ (میر کی سرائے)

---

[۱] خزینۃ الاصفیاء، جلد اول ص ۴۲۳، جامع کرامت الاولیاء ج ۲ ص ۸۷، کرامات الاولیاء ص ۶۲۔ [۲] سفینۃ الاولیاء، دارا شکوہ قادری ص ۱۹۱

یہ بات تاریخ سے قطعی طور پر ثابت ہے کہ عہد قدیم میں جہاں جہاں بستیوں، جنگلوں اور ویرانوں میں بزرگوں اور مشائخ کی سکونت رہی ہے وہاں قناتی مسجدیں عبادت اور ریاضت ومجاہدہ کیلئے ضرور رہا کرتی تھیں اور ہندوستان کی پوری تاریخ اس روایت سے بھری پڑی ہے۔ اس لئے یہ جدید تعمیر شدہ مزار سے متصل مسجد بھی عہد قدیم میں میر علی عاشقانؒ کی قناتی مسجد رہی ہوگی۔ اس کے بعد جب مسجدوں کو مسقف بنانے کا رواج ہوا تو کسی اہل خیر نے اس مسجد پر چھت بنایا۔ ایک عرصۂ دراز گذرنے اور عدم توجہی کی وجہ سے یہ مسجد بوسیدہ ہوگئی تھی۔ خدا نے اس نیک کام کی توفیق سرائمیر ہی کے ایک نیک بندے جناب حاجی اشتیاق احمد صاحب کو دی اور موصوف نے زرِ کثیر خرچ کر کے بڑی مستحکم، دیدہ زیب، جاذب نظر اور حسنِ جمال سے بھرپور دو مرصع ایک مینار کی مسجد تعمیر کرا کے یقیناً حضرت میر علی عاشقانؒ کی روح مبارک کو خوش کر دیا اور خدا کی دائمی رضا وخوشنودی حاصل کر کے اپنے کو زندۂ جاوید بنا لیا ہے۔ خدا کرے کہ اس نیک کام میں ریا نہ داخل ہو ورنہ سب اکارت ہے۔

جناب مولوی حافظ شفاعت احمد صاحب نے اپنی عقیدت کا اظہار کرتے ہوئے " خانۂ خدا مکمل بود " اس سے نو تعمیر مسجد کی تاریخ ۱۴۰۳ھ نکالی ہے اس مسجد کا معمار کھنجاری ہریجن خود کاشتہ سرائمیر بھی لائق تحسین ہے کہ اس نے خانۂ خدا کی صورت میں اپنے فن کی ایک نیک اور لافانی یادگار چھوڑی ہے۔

حضرت میر علی عاشقانؒ کا خاندان دیگر مشائخ کے خانوادوں کی طرح نواب وزیر کے عہد زریں میں امامیہ مذہب کا پیرو ہوگیا ہے۔ لیکن اتنی عظیم الشان ہستی جو ملک گیر شہرت اور عظمت کی مالک اور ولایت کا آفتاب ہے اُن کے روضہ اور اُس سے متعلقہ زمین پر باؤنڈری کی تعمیر اور پاکیزگی وصفائی کی طرف کوئی توجہ نہیں ہے میری سمجھ میں نہیں آتا ہے کہ ایسی

سب بے اعتنائی کیوں ہے۔ ممکن ہے کہ تصوف اور صوفیہ سے عدم تعلق کیوجہ سے ایسا ہو۔ یہ بات قابل افسوس ہے اس لیئے اس کے جلد ازالہ کی ضرورت ہے تاکہ یہ مقام بے حرمتی و بے ادبی سے محفوظ رہے۔

مزار مبارک میر علی عاشقاں سرائمیر، سرائمیر ضلع اعظم گڑھ ۱۹۵۵ء

اگر صوفی ڈاکٹر نیاز احمد صاحب کا اس سلسلہ میں ذکر نہ کیا جائے تو محبت اور انصاف کا خون ہوگا۔ آپکو بزرگوں سے والہانہ عقیدت و محبت ہے۔ میں موصوف کا مشکور ہوں کہ انھوں نے حضرت میر علی عاشقاںؒ کے مزار مبارک اور آپکی قدیم قناتی مسجد متصل مزار جسکی تعمیر جدید ۱۴۰۳ھ میں

ہوئی ہے ۔ دونوں کا فوٹو مجھے دیا ہے ۔ مزار مبارک پر سرا لمیر کے چند خوش
عقیدہ نوجوان فاتحہ پڑھتے نظر آرہے ہیں کچھ سر کھلے اور کچھ سر ڈھکے ہیں ۔

سید اقبال احمد جونپوری ۔ ۱۰ ؍ مارچ ۱۹۸۳ء

## حضرت شیخ سماء الدین جونپوری

آپ حضرت قاضی شہاب الدین زابلیؒ کے شاگرد ہیں ۔ آپ
غیاث الدین تغلق کے زمانہ میں دہلی کے قاضی تھے ۔ سلطان حسین شاہ شرقی
جونپوری حضرت شیخ سماء الدینؒ کا بیحد معتقد تھا اور چونکہ سماء الملت کی رائے
ملکی امور میں بیش بہا ہوتی تھی ۔ لہٰذا سلطان نے مسند وزارت عطا کی تھی ۔
جب سلطان بہلول لودی نے حسین شاہ شرقی پر لشکرکشی کی تھی تو قتلغ خاں جو
آپ کا خطاب تھا گرفتار کر لئے گئے ۔ اور دہلی میں لاکر مثل یوسفؑ قید خانہ میں
محبوس تھے ۔ دہلی کے بہت سے اہل علم نے آپ سے استفادہ کیا ہے ان میں
خاص طور سے حضرت شیخ عیسیٰ عرف بدھاؒ آپ کی صحبت سے بہت فیضیاب
ہوئے ہیں ۔ آپ علم ظاہر و باطن میں بہت کمال رکھتے تھے ۔ آپ نے بے انتہا
ریاضت شاقہ برداشت کی ہیں ۔

حضرت مولانا شاہ شمس الدینؒ حضرت شیخ رکن الدینؒ حضرت بابو
تاج الدینؒ، حضرت شیخ مردانؒ حضرت شیخ جہانگیر سہروردیؒ اور حضرت
شیخ کبیر سہروردیؒ بڑے بڑے محقق اور صاحب باطن بزرگوں نے آپ سے
جونپور میں نشو ونما پائی اور کمال کو پہونچے ہیں ۔

آپ کا وصال سکندر لودی کے عہد حکومت ۷ ؍ جمادی الاول سنہ ۹۰۱ھ
مطابق ۴ ؍ فروری سنہ ۱۴۹۶ء دہلی میں ہوا اور مہرولی میں حضرت خواجہ قطب الدین
بختیار کاکیؒ کے مزار کے قرب میں آپ کا مزار مبارک ہے ۔ [1]

---

[1] خزینۃ الاصفیاء جلد دوم صفحہ ۷۴-۷۹ گلزار ابرار غوثی صفحہ ۴۹۳ ، اخبار الاخیار صفحہ ۲۲۱ (باقی صفحہ ۱۳۴۴ پر)

## حضرت میر محمد مقیم جونپوریؒ

آپ سوانہ کے سادات میں سے ہیں اور میر سید علی قوامؒ کے صاحبزادے ہیں۔ آپ نے علوم ظاہری کی تکمیل جونپور ہی میں نامور علماء سے کی اور فرخ سیر کے عہد میں دربار شاہی سے متعلق تھے۔ آپ کا شمار نامور ہیئت دانوں میں تھا۔ ایک کتاب علم ہیئت نجوم اور فلکیات پر لکھی ہے۔ یہ کتاب میں نے خود ان کی تحریر کردہ دیکھی ہے۔ اس کتاب کے صفحہ ۸۴ و صفحہ ۸۵ پر جدول احوال برج ہے۔ اور میر محمد مقیم کی مہر ہے لیکن امتداد زمانہ سے اتنی معدوم ہوگئی ہے کہ خوردبین ہی سے نظر آتی ہے۔ اور صفحہ ۱۲۹ پر تین مہریں بلا ترتیب ہیں۔ اس کے بعد صفحہ ۱۳۰ سے علم نجوم کی غامض نکتہ رس بحث ہے جس کو کوئی اس فن کا جاننے والا ہی سمجھ سکتا ہے۔ پھر صفحہ ۱۸۶ پر ایک اور جدول ہے جسکا سلسلہ بہت ہی آگے تک چلا گیا ہے۔ اس میں بیماری، زراعت، سفر، ختنہ، حجامت، نکاح اور بادشاہوں کے جلوس وغیرہ کے تمام احکامات اور وقت درج ہیں۔

صفحہ ۱۹۴ پر جدول احکام قوس و قزح آفتاب اور برج کی بحث ہے صفحہ ۱۹۵ پر زلزلہ کے احکام اور انکی علامات اور جائے وقوع کو بیان کیا گیا ہے صفحہ ۲۰۱ پر طالب و مطلوب کے احکام اور موت و زندگی کی جدول دی گئی ہے اور ایسی لاجواب بحث کیا ہے جس سے اُن کے علم و فن کا اندازہ ہوتا ہے۔ صفحہ ۲۱۴ پر سلاطین کے جلوس و وفات کی پیشینگوئیاں کی گئی ہیں جو صفحہ ۲۲۷ تک ہیں۔ اور یہ تمام پیشینگوئیاں اشعار کے اندر ہیں۔ تصنیف ۲۹ رجمادی الثانی سنہ ۱۰۳۹ھ ہے۔ [1]

---

(بقیہ حوالہ صفحہ ۱۳۳۳ کا) بدایونی جلد اول صفحہ ۳۱۰، طبقات جلد سوم صفحہ ۳۰۹، تذکرہ علماء ہند صفحہ ۸۵ ، ے حلیم۔ جے ایس پی جلد سوم صفحہ ۹۷۔ [1] تجلی نور قلمی فارسی حصہ دوم۔

## حضرت شیخ عارف شیر سوارؒ

آپ حضرت شیخ جلال بخاری کی اولاد سے ہیں۔ اور کاملین زمانہ میں آپکا شمار ہوتا ہے۔ حضرت شیخ معروف چشتی کے والد بزرگوار ہیں آپ کو سماع کا بیحد ذوق تھا اور بہت جلد وجد و حال طاری ہوتا تھا۔ اکثر اوقات جذب میں رہتے اور جنگل و پہاڑ کی طرف نکل جاتے اور کبھی کبھی شیر پر سوار اور ہاتھ میں کوڑا لیے بھی نظر آتے۔ زمانہ کی ناموافقت کی وجہ سے وطن مالوف کی سکونت ترک کر کے جونپور آئے اور صحبت کاملین کی پسند آئی اور پھر یہیں کے ہو کر رہ گئے۔

آپ کا وصال الہ آباد روڈ پر پوکھریا پور جہاں سکونت تھی ہوا۔ وہیں پر دفن ہوئے۔[1]

## ہندوستان کے دیگر حصوں میں داعیانِ اسلام کی کوشش

ان بزرگان دین میں سب سے قدیم شیخ محمد اسمٰعیلؒ ہیں۔ جو بخارا کے سادات عظام میں تھے۔ اور علم ظاہر و باطن میں کامل تھے۔ ان کی نسبت مؤرخین نے لکھا ہے کہ وہ واعظین اسلام میں سب سے پہلے شخص تھے جنھوں نے لاہور کے شہر میں جہاں ۱۰۰۵ء میں وہ آئے تھے وعظ کہا۔ انکی مجلس وعظ میں سامعین کا ہجوم کثرت سے ہوتا تھا۔ اور ہر روز سیکڑوں لوگ مسلمان ہوتے تھے۔ اور جو شخص ایک بار ان کے وعظ میں آتا تھا وہ بغیر کلمۂ توحید پڑھے اور اسلام پر ایمان لائے نہ واپس جاتا تھا۔

یہ بات مردم شماری کے نقشوں سے بخوبی ثابت ہے کہ ہر دس ہزار

---

[1] تجلی نور قلمی فارسی حصہ دوم، اخبار الاخیار،

آدمی پیچھے سو آدمی شمالی بنگال میں اور ۲۶۶ آدمی مشرقی بنگال میں ۱۱۰ آدمی مغربی بنگال میں مسلمان ہو گئے۔ یعنی کل بنگال میں بحساب اوسط فی دس ہزار میں ۱۵۷ لوگ مسلمان ہوئے ہیں۔ مسلمانوں کی یہ ترقی بہت زیادہ اور اصلی ترقی ہے۔ لیکن اگر یہی حال رہا تو ۷۰۰ سال میں سارا بنگال مسلمان ہو جائے گا۔ بلکہ مشرقی بنگال تو صرف ۲۵۰ سال میں اس حالت کو پہونچ جائے گا کہ وہاں کی آبادی کل مسلمان ہو جائیگی (دیکھئے بنگلہ دیش) ۱۹ سال گذرے (یعنی یہ بات مصنف نے سنہ ۱۸۹۱ء میں لکھی تھی جسکو تقریباً سو برس آج ہو رہے ہیں) کہ بنگال خاص میں ہندؤں کی تعداد سے پانچ لاکھ زیادہ تھی لیکن بیس برس سے کم کا عرصہ گذرا ہے جس میں مسلمانوں کی تعداد ہندؤں کے برابر ہی نہیں ہوئی بلکہ اس سے ۱۵ لاکھ بڑھ گئی[1]

پنجاب کے مغربی صوبوں کے باشندوں نے حضرت خواجہ بہاء الحق ملتانیؒ اور حضرت شیخ بابا فرید پاک پٹن کی تعلیم و تلقین سے اسلام قبول کیا۔ یہ دونوں بزرگ تیرہویں صدی عیسوی کے خاتمہ کے قریب اور چودہویں صدی عیسوی کے شروع میں گذرے ہیں۔ حضرت بابا فرید شکر گنج کا تذکرہ جس مصنف نے لکھا ہے اُس نے تحریر کیا ہے کہ سولہ قوموں کو انھوں نے تعلیم و اخلاق سے مشرف باسلام کیا ہے۔ لیکن افسوس کہ اس مصنف نے ان قوموں کے مسلمان ہونے کا تفصیلی حال نہیں لکھا ہے۔[2]

---

[1] ہندوستان کی مردم شماری رپورٹ سنہ ۱۸۹۱ء تیسری جلد بنگال کے جنوبی صوبے اور انکی ریاستیں مولفہ جے اڈ ڈنل صفحہ ۱۴۶، ۱۴۷، مطبوعہ کلکتہ سنہ ۱۸۹۳ء۔

[2] خزینۃ الاصفیاء، جلد دوم مفتی غلام سرور لاہوری صفحہ ۲۳۰، جواہر فریدیہ مولوی اصغر علی سنہ ۱۰۳۳ ہجری صفحہ ۲۹۵ مطبوعہ لاہور سنہ ۱۸۸۴ء، دعوت اسلام صفحہ ۲۲۶۔

## حضرت خواجہ معین الدین چشتی کی تبلیغ اسلام میں کوشش

ہندوستان کے مشہور و معروف اولیائے کرام جنکا سلطانِ ہند لقب ہے وہ اس ملک کے اولیاء کبار میں گذرے ہیں، جو خواجہ معین الدین چشتی غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کے نام سے موسوم ہیں۔ انھوں نے راجپوتانہ میں اسلام کی اشاعت سے غیر مسلموں کے دلوں کو اپنے تصرف سے بدل دیا۔ ان کا وصال ۱۲۳۷ئ میں اجمیر شریف میں ہوا۔ یہ بزرگ ملک سجستان کے رہنے والے تھے جو ایران کے مشرق میں ہے۔ یہ بات مشہور ہے کہ حضرت خواجہ صاحب مدینہ طیبہ کی زیارت کو جائے تھے تو ہندوستان کے بُت پرستوں میں ان کو تبلیغ اسلام کا حکم ملا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم خواب میں تشریف لائے اور فرمایا کہ" خدا نے ہندوستان کا ملک تیرے سپرد کیا ہے۔ جا اور اجمیر میں سکونت اختیار کر۔ خدا کی مدد سے دین اسلام تیرے اور تیرے ارادت مندوں کے تقدس سے اس سرزمین میں خوب پھیلے گا۔ حضرت خواجہ صاحبؒ نے اس حکم کی تعمیل کی اور اجمیر میں آئے جہاں کا راجہ پیتھورا تھا۔ اور جہاں ہر طرف بت پرستی پھیلی ہوئی تھی۔ یہاں پہونچتے ہی پہلے جس ہندو کو انھوں نے مسلمان کیا وہ ایک جوگی راجہ کا گرو تھا۔ رفتہ رفتہ کثرت سے لوگ حضرت خواجہؒ کے معتقد ہو گئے اور انھوں نے بت پرستی چھوڑ کر اسلام قبول کیا۔ اب خواجہ صاحب کی شہرت ہر طرف پھیل گئی اور آخر میں ہندوؤں کے گروہ کے گروہ انکی خدمت میں حاضر ہو کر خوشی سے مسلمان ہونے لگے۔ مشہور ہے کہ جس وقت حضرت خواجہ صاحبؒ اجمیر سے دہلی اور دہلی سے اجمیر جاتے تھے تو ہزاروں ہندوؤں کو مسلمان کرتے جاتے تھے اس طرح لاکھوں بت پرستوں نے ان کے ہاتھ پر اسلام قبول کیا۔ [۱]

---

[۱] ایلیٹ جلد دوئم ص۵۴۵، دعوتِ اسلام ص۲۲۷

# حضرت بو علی شاہ قلندرؒ اور حضرت شیخ جلال الدین تبریزیؒ کی کوشش

تیرہویں صدی عیسوی کے آخر میں مسلک عشق رکھنے والے مجذوب سالک بزرگ

حضرت بوعلی شاہ قلندر پانی پتی تھے۔ جو عراق عجم کے رہنے والے ہیں۔ انھوں نے ہندوستان آکر پانی پت میں سکونت اختیار کی اور سو سال کی عمر پاکر ۱۳۲۴ء میں وصال ہوا۔ پانی پت کے مسلمان راجپوت جن میں تین سو مرد ہیں ایک شخص امیر سنگھ کی اولاد سے ہیں جسکو حضرت شاہ صاحب نے مسلمان کیا تھا اسی طرح پانی پت کے اطراف وجوانب کے بہت سے لوگوں نے ان کے ہاتھ پر اسلام قبول کیا ہے۔ حضرت شاہ صاحب بہت ہی صاحب کشف وکرامت اور صاحب تصرف بزرگ تھے۔ اور انکی اس خداداد صلاحیت نے اسلام کی تبلیغ میں عظیم کردار ادا کیا ہے۔ قلندرؒ صاحب کے مزار کی لوگ بہت تعظیم وتکریم کرتے ہیں اور پانی پت انکی زیارت کو جاتے ہیں۔

ایسے ہی ایک بزرگ جو عظیم کشف وکرامت کے مالک اور صاحب تصرف تھے وہ حضرت شیخ جلال الدین تبریزی ہیں۔ جو چودہویں صدی عیسوی کے آخر نصف حصہ میں ہندوستان میں آئے جنوبی آسام کے شہر سلہٹ میں سکونت اختیار کی تاکہ وہاں کے بت پرستوں کو اسلام کی دعوت دیں حضرت شیخ جلال الدینؒ کو بہت شہرت حاصل ہوئی اور انکی کوششیں تبلیغ اسلام میں بڑی بار آور ہوئیں کہتے ہیں کہ انکے ہاتھ پر ہزار ہا بت پرستوں نے اسلام قبول کیا۔ آج بھی ان کے نام کا ڈنکا آسام اور بنگال میں بج رہا ہے۔ بادشاہ امیر اور فقیر سب ہی زیارت کو جاتے ہیں اور خراج عقیدت پیش کرتے ہیں۔ انھوں نے دہلی سے آسام و بنگال تک اپنے باطنی کمالات وتہذیب اخلاق سے غیر مسلموں کے دلوں کو جیتا ہے۔ (سفر نامہ ابن بطوطہ جلد چہارم ص۲۱، ۲۲، ۵)

# حضرت ملا محمود فاروقی جونپوری
## مصنف شمس بازغہ

کہا جاتا ہے کہ ہندوستان کے اسلامی عہد میں یہاں اتنا بڑا فاضل روزگار، حکیم اور فلسفی پیدا نہیں ہوا تھا۔ وہ علم و حکمت کے آفتاب بنکر جونپور کے مطلع پر جلوہ گر ہوئے کہ جنکی تابناک شعاع سے پورے عالم اسلام کی علمی مجلسیں جگمگا اٹھیں۔ خدا کی مرضی سے آپکی پیشانی مبارک پر آفتاب علوم تاباں و درخشاں تھا۔ اور آپ کا رُخِ انور فضیلت و دانائی سے مزین و منور تھا۔

مزار مبارک حضرت ملا محمود جونپوری۔ بلوچ ٹولہ جون پور ع ۱۵۷

سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے دورِ حکومت میں حضرت شیخ خضر فاروقی اور انکے بیٹے حضرت شیخ محمد فاروقی دہلی سے جونپور آئے۔ حضرت شیخ محمد کے وصال کے بعد سلطان ابراہیم شاہ شرقی نے انکے بیٹے حضرت شیخ مشید کو پرگنہ محمد آباد موضع دلید پور وغیرہ کو جاگیر میں دیا۔ اس لئے اس خاندان کے لوگ جونپور سے آکر یہاں آباد ہوگئے جس میں حضرت مولانا شاہ ابوسعیدؒ اور انکے صاحبزادے مولانا شاہ حاجی ابوالخیر، حضرت شاہ اسمٰعیلؒ، حضرت قاضی منجھن قاضئ جونپور، شیخ ٹمرے، حضرت مولانا شاہ ابوالغوث گرم دیوانؒ حضرت مولانا شاہ ابو اسحٰق جیسے علماء اور فضلاء اور مشائخ پیدا ہوئے، اسی خانوادہ کے چشم وچراغ حضرت ملا محمود جونپوریؒ بھی تھے۔ [1]

## علماء روزگار اور تذکرہ نگاروں کی رائے

ماثر الکرام کے مصنف نے حضرت ملا محمود جونپوریؒ کے استاد حضرت ملا افضل استاذ الملک چاچک پوری کے تاثر کو اس طرح بیان فرمایا ہے کہ انھوں نے بارہا اپنی اہل علم کی مجلسوں میں فرمایا تھا کہ "از وقتے کہ علامہ تفتازانی و جرجانی از عالم رفتہ اند کسے اجتماع دو فاضل فضیلت در یک شہر نشان نہ دادہ، یعنی ملا محمود، شیخ عبدالرشید" [2]
اسی قسم کے تاثرات مولوی نورالدین زیدی نے تجلئ نور میں بھی ظاہر کیا ہے۔ حضرت ملا محمودؒ کے ہم وطن، معاصر و عزیز حضرت مولانا شاہ ابوالخیر فاروقی متوفی سنہ ۱۰۵۹ھ نے اس طرح تعارف کرایا ہے۔ فرماتے ہیں کہ:

"ایشاں را حق سبحانہ بمزید کرم فرزندے کرامت نمود کہ یگانہ انفس آفاق و آفتاب مکارم اخلاق است فرزند حال اوراد فتر

---

[1] تجلئ نور جلد دوم ص ۴۹، دیار پورب میں علم اور علماء ص ۲۸۹-۲۹۱؛ [2] ماثر الکرام جلد اول ص ۲۰۳،

جداگانہ می بایست کہ برخے ازاں نوشتہ آید واما اجمال ایں احوال آنکہ وہوالامام الاعظم، والمولیٰ المکرم، جامع المناقب شمس المشارق والمغارب السراج الوہاج فی العلوم الحقیقۃ علم الہدیٰ والعلامت المقتدیٰ وملک العلماء الراسخین افتخار الملۃ والدین الشیخ محمود بن محمد مدّ اللہ تعالیٰ ظلالہ علیٰ راس المستفیدین۔ [1]

ترجمہ: حضرت شیخ محمدؒ کو اللہ رب العزت نے ایک ایسا لائق فرزند عنایت فرمایا جو انسانوں اور اس دنیا میں بے مثال ہے۔ اور حسن اخلاق کا آفتاب ہے۔ ان کے حالات الگ بیان کرنے کیلئے ایک مستقل کتاب کی ضرورت ہے بس مختصر یہی کہا جا سکتا ہے کہ وہ امام اعظم مولائے مکرم، جامع مناقب، آفتاب مشرق ومغرب، ملت حنفیہ کے ایک روشن مینار، حقائق علوم کے بحر ناپید کنار، مینارہ ہدایت علامۂ زماں علمار راسخین، دین وملت کے تاجدار اور سرمایۂ افتخار شیخ محمود بن محمد ہیں۔ اللہ رب العزت ان کے سایۂ علم کو طالبانِ علم کے سروں پر ہمیشہ قائم رکھے۔

حضرت ملا محمود جونپوریؒ کی شخصیت اور ذات کو سمجھنے کے لئے یہ ایک آئینہ ہے جس میں انکی پوری زندگی اور اُس کے ہر خد وخال نظر آتے ہیں۔

حضرت مولانا غلام آزاد بلگرامی نے اپنا خراجِ عقیدت بہت ہی والہانہ انداز میں پیش کیا ہے۔ فرماتے ہیں کہ:

" ھوالعلامۃ الاوحد بین العلماء الغواربۃ وسلب نظیں لا السطقس القضایا السالبۃ نقادۃ العلماء

---

[1] شیر وشکر باب سوئم حضرت مولانا شاہ ابوالخیر۔

الاشراقیین وسلالۃ الحکماء المشائیین۔

اس کے آگے حضرت علامہ غلام علی آزاد نے توچند لفظوں میں عقیدت ومحبت کا دریا بہادیا ہے۔ فرماتے ہیں۔

" ولاریب انہ لم یظھر بالھند مثل لفارقین، احدھما فی علم الحقائق وھو مولٰنا الشیخ احمد السرھندی والثانی فی العلوم الحکمیۃ والادبیہ وھو الملا محمود"[1]

ترجمہ: حضرت ملا محمود جونپوریؒ مغرب کے علماء میں یگانۂ روزگار اور بے نظیر تھے وہ تو اشراقیوں اور مشائیوں کے نقاد اور خلاصہ تھے۔ اور سچ تو یہ ہے کہ ہندوستان میں دو فارقیوں کی مثال نہیں ملتی ہے، ان دونوں ذات بابرکات میں ایک حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی سرہندی علم حقائق میں، دوسرے حضرت ملاّ محمود جونپوریؒ علوم حکمیہ اور ادبیہ میں۔

حضرت ملا محمود جونپوریؒ کی تعلیم و تربیت حضرت ملا محمد افضل استاد الملک نے فرمائی۔ آپ نے ایسا ذہن رسا پایا تھا اور حصول علم میں اتنی سخت محنت برداشت کیا کہ ۱۷ سال کی عمر میں علوم ظاہری کا تکملہ فرماکر فارغ اور مشہور زمانہ ہوئے اور آپکی کتاب شمس بازغہ کو ہند وبیرون ہند بہت شہرت ہوئی۔ حقیقت تو یہ ہے کہ آپ جیسا جید عالم فلسفہ اور حکمت کا ہندوستان میں دوسرا نہ تھا۔ میر غلام علی آزاد بلگرامی نے صحیح فرمایا ہے کہ " ملا محمود جونپوری فخر استاد ہی نہ تھے، بلکہ باعث تفاخر ومباہات و دایا تان سبق بھی تھے۔ علم حکمت میں نقارہ لمن الملک بجا۔ اور فن فلسفہ میں غلغلہ لیس کمثلہ تھا۔ ہندوستان

---

[1] سبحۃ المرجان ص۵۳، شیخ غلام علی آزاد، سبحۃ المرجان بمبئی ایڈیشن ۱۳۰۳ھ
ملاّ محمود پروفیسر مہدی علی خان الہ آباد یونیورسٹی ص۳۷، انگریزی ایڈیشن،

میں تو کوئی آپ کا نظیر نہ تھا، بلکہ اس وقت ہفت اقلیم میں آپ جیسا علم حاضر رکھنے والا نہ تھا۔ رفتہ رفتہ آپ کے اس فضل وکمال کی شہرت بادشاہ شاہجہاں تک پہونچی۔ بادشاہ نے بکمال آرزومندی خود بلایا۔ اور بزمرہ فضلائے شاہی منصب سہ صدی پر مامور کیا۔ اس کے علاوہ ملا محمود کو الہند فی العہد الاسلامی کے بیان کے مطابق پندرہ گھوڑے، سات ہاتھی، چار رکاب دار، گیارہ گاڑیاں اور ۱۴۵ روپئے سالانہ اس کے اخراجات کیلئے ملتے تھے۔ کچھ جاگیر بھی وجہ مدد معاش کے لئے عطا ہوئی تھی، اس کے بعد ملا محمود جونپور کے شاہی مدرسے میں تدریس کی خدمت انجام دینے لگے۔ مولوی خیر الدین جونپوری نے تذکرۃ العلماء میں اسکا ذکر کیا ہے۔

جب حضرت ملا محمود جونپوری دہلی کے قریب پہونچے تو بحکم بادشاہ شاہجہاں سعد اللہ خاں وزیر بغرض پیشوائی گئے، اور جب آپ دربار شاہجہانی میں پہونچے تو بادشاہ نے اپنے پہلو میں بیٹھنے کی جگہ دی۔ [۱]

حضرت مولانا عبدالحئی فرنگی محلی دور آخر کے مشہور معقولی عالم اور استاذ الاستاذ حضرت مولانا محمد شریف مصطفیٰ آبادی متوفی ۱۳۷۲ھ نے اپنا نذرانہ عقیدت اس طور پر پیش فرمایا ہے:

> ملا محمود اشراقیوں کے علامہ اور مشائیوں کے نقاد اور شیخ محمد افضل جونپوری کے سب سے جلیل القدر شاگرد تھے۔ [۲]

## محمد آباد گہنہ میں سند وجاگیر

قاضی اطہر صاحب مبارکپوری فرماتے ہیں کہ حضرت مخدوم شیخ محمد خضر کے دو لڑکے تھے، شیخ وجیہ الدین اور شیخ مشید۔ حضرت مخدوم شیخ

---

[۱] آثار الکرام جلد اول ص۲۰۱، سبحۃ المرجان ص۵۳، ۵۴، تجلی نور جلد دوم فارسی، تذکرۃ العلماء ص۲۵
[۲] الافاضۃ القدسیہ ص۶۱، الہند فی العہد الاسلامی، تذکرۃ العلماء ص۲۸، دیار پورب میں علم اور علماء ص۲۱۵

مشیدؒ ظاہری علوم وکمالات کے حصول کے بعد اپنے والد سے طریقت میں تعلیم حاصل کی، اور مسند ارشاد وتلقین پر متمکن ہوئے، سلطان ابراہیم شاہ شرقی آپ کے بہت عقیدت مندوں میں تھا۔ سید صدر جہاں اجمل جونپوریؒ اور حضرت شیخ مشیدؒ دونوں حضرات بچپن کے ساتھیوں میں تھے۔ اور بڑا یارانہ تھا۔ سید صدر جہاں اجمل نے بار بار ابراہیم شرقی کی طرف سے اور خود ذاتی طور پر حضرت مشیدؒ سے درخواست کیا کہ اگر بار خاطر نہ ہو تو فقرا، اور واردین و صادرین کیلئے کچھ جاگیر دی جائے، مگر شیخ مشیدؒ اس کیلئے تیار نہ ہوئے جب سید صدر جہاں اجملؒ کا اصرار بہت بڑھا تو استخارہ کے بعد پرگنہ محمد آباد ولید پور وغیرہ بارہ مواضعات قبول کر لئے۔ جہاں اس خاندان کے اکثر و بیشتر افراد آکر آباد ہو گئے۔ مگر انکا تعلق جونپور سے آخر وقت تک قائم رہا۔ اور تاریخی حقیقت تو یہ ہے کہ تیموری دور میں سرکار جونپور کے اکتالیس ۴۱ پرگنوں میں سے محمد آباد گہنہ بھی ایک پرگنہ اور دار القضا تھا۔ یہ ضلع اعظم گڈھ سے پورب میں ۲۲ کلومیٹر پر واقع ہے۔ [۱]

تذکرہ نگاروں نے لکھا ہے کہ حضرت قاضی منجھن ملا محمود کے جد اعلیٰ جونپور میں عہدۂ قضا پر مامور تھے۔ اس لئے آپکا قیام زیادہ تر جونپور ہی میں رہتا تھا مولانا قاضی اطہر صاحب کی تحریر کے مطابق حضرت مولانا ابوالخیر نے تصریح کی ہے کہ "حضرت شیخ قاضی منجھن مدتے بالزام حکام منصب قضائے جونپور رونقے دادند، وازیں جہت بیشتر اوقات در شہر جونپور بسر می بردند"

قاضی منجھن کے صاحبزادے شیخ محمود، حضرت ملا محمود جونپوری کے پر دادا ہیں۔ اُن کے لڑکے شیخ بڈھ بڑی ہی شان وشوکت اور عقل ودانش

---

[۱] دیار پورب میں علم اور علماء ص ۲۹۹-۳۰۰،

کے مالک تھے، شیخ بڑے کی شادی شیخ گھورن قاضی محمد آباد گہنہ کی صاحبزادی سے ہوئی تھی، اور وہ حضرت مخدوم شیخ ابراہیم سے بیعت تھے۔ انکا وصال ولید پور میں ہوا آپکا مزار ولید پور میں کھجوروں کے جھنڈ میں ہے اور بڑے صاحب کے نام سے مشہور ہیں۔ ان کے پانچ بیٹے تھے، شیخ محمد، شیخ رشید، شیخ قطب الدین، شیخ حافظ اور شیخ عبد الحی ہیں۔ اور چار لڑکیاں تھیں۔ یہی شیخ محمد بن شیخ بڑے حضرت ملا محمود کے والد بزرگوار ہیں۔ [۱]

## ملا محمود جونپوری کی ولادت

خاندانی روایت کے مطابق ملا محمود جونپوری کی ولادت باسعادت سلطان نور الدین جہانگیر بادشاہ کے آغاز سلطنت کے دوسرے سال رمضان المبارک سنہ ۱۰۱۵ھ میں جونپور میں ہوئی۔ لیکن تجلی نور کے مصنف مولوی نور الدین زیدی اور حضرت مولانا عبد الحی نے نزہۃ الخواطر میں اس سے اختلاف کرتے ہوئے حضرت ملا محمود کی تاریخ پیدائش سنہ ۹۹۳ھ لکھی ہے جو صحیح نہیں معلوم ہوتی ہے۔ ان کے جائے پیدائش جونپور میں ہونے کی تائید انکی تصنیف الفرائد سے ہوتی ہے۔ آپ کے والد حضرت شیخ محمد کا وصال ۲ ربیع الاول سنہ ۱۰۲۷ھ میں ہو گیا اور اس وقت حضرت ملا صاحب کی عمر صرف ۱۲ سال کی تھی۔ اور انکے نانا حضرت شیخ شاہ محمد زندہ تھے۔ انھوں نے اپنے نواسے کی تعلیم و تربیت کی ہے۔ [۲]

## شاہجہانی دربار میں ایرانی فاضل سے مناظرہ

قاضی اطہر مبارکپوری نے صبح صادق اور تذکرۃ العلماء کے حوالہ سے اپنی کتاب "دیار پورب میں علم اور علماء" میں لکھا ہے کہ

---

[۱] دیار پورب میں علم اور علماء، ص ۳۰۳، [۲] تجلی نور جلد دوئم ص ۴۵، نزہۃ الخواطر جلد پنجم ص ۳۹۷، دیار پورب میں علم اور علماء ص ۳۰۷-۳۰۶، مآثر الکرام مولوی غلام آزاد بلگرامی مطبوعہ آگرہ سنہ ۱۹۱۰ ص ۲۰۳

"شاہ ایران کی طرف سے ایک سفیر اَکچ نامی شاہجہاں کے دربار میں آیا۔ وہ مادر زاد اندھا تھا۔ لیکن قدرت نے اس کی چشم باطن روشن کر دیا تھا، علوم عقلی و نقلی اور دیگر علوم و فنون میں اسکو مہارت تامہ حاصل تھی۔ اس نے اثبات ہیولیٰ پر علمار ہند سے مناظرہ کی خواہش ظاہر کی، بادشاہ نے اکبرآباد وغیرہ کے علماء کو بلایا مگر مناظرہ میں وہ اکچ کے سامنے ٹھہر نہ سکے اور شکست فاش ہو گئی۔ شاہجہاں کو اس واقعہ سے بڑا تعجب اور افسوس ہوا، اُس نے ارکان دولت سے کہا کہ میری قلمرو میں بڑے بڑے علمار و فضلائے روزگار موجود ہیں، لیکن اُس میں سے کسی ایسے عالم کو بلایا جائے جو اکچ سے مناظرہ کر سکے اور ہندوستان کی شان پر کوئی حرف نہ آئے۔

وزیر سعد اللہ خاں جو حضرت مُلّا محمود کے سامنے زانوئے ادب تہہ کر چکے تھے اور ان کو آپ کی ذہانت و فطانت کا پورا علم تھا، ناظم جونپور کے نام شاہی فرمان بھیجا کہ علامہ کی خدمت میں خود حاضر ہو کر اور شاہی فرمان پیش کر کے پھر کسی طرح انکو دارالخلافہ آنے کیلئے راضی کیا جائے، چنانچہ مُلّا محمودؒ بہت ہی کر و فر اور جاہ و جلال کے ساتھ دہلی روانہ ہوئے، اور جب قریب دہلی پہونچے تو وزیر سعد اللہ خاں، آصف خاں اور دوسرے ارکان دولت نے بڑھکر حضرت مُلّا صاحب کا استقبال کیا۔ اور کمال تعظیم و توقیر اور عزت و حرمت کے ساتھ ان کو دربار میں لے گئے۔ اور شاہجہاں کے حکم سے مجلس مناظرہ منعقد ہوئی۔ جس میں اثبات ہیولیٰ کی بحث چھڑ گئی۔ اکچ نے اثبات ہیولیٰ پر بہت سے دلائل پیش کئے اور خزانۂ علم کو خالی کر دیا۔ حضرت مُلّا محمود جونپوریؒ نے اکچ کی ہر دلیل کا ایسا کافی و شافی جواب دیا کہ تمام حاضرین مجلس انگشت بدنداں رہ گئے اور مُلّا صاحب کی بڑی تعریف و تحسین کی۔

آخر میں اکچ نے حضرت مُلّا صاحب سے کہا کہ اچھا اگر آپ کے پاس اثبات ہیولیٰ

کی کوئی دلیل ہو تو بیان کریں، حضرت ملّا صاحب نے اثبات ہیولیٰ پر اپنا ایک رسالہ اللاوحۃ المیادۃ فی حدیقۃ الصورۃ المادۃ پیش کیا اسکے علاوہ اثبات ہیولیٰ پر چند خاص دلائل بیان کئے اس کو سنکر آنکھ بے اختیار اپنی جگہ سے اٹھا اور حضرت ملّا صاحب کے ہاتھوں کو بوسہ دیا اور اپنی کمر کا خنجر انکی کمر میں باندھ دیا۔ اور ان الفاظ میں حضرت ملّا محمود جونپوریؒ کے علم و فضل کا بھری مجلس میں اقرار و اعتراف کیا:

"جوانے بایں فہم و فراست از ولایت ایران تا ہندوستان کمتر یافتہ"

ترجمہ: ایسی فہم و فراست اور ذہانت و فطانت کے جوان عالم ایران سے لے کر ہندوستان تک بہت ہی کم نظر آئے ہیں۔

یہاں پر ناظرین یہ بات ذہن نشین رکھیں کہ حضرت ملّا محمود جونپوریؒ کا یہ عالم شباب تھا اور بیماریاں گلے کا ہار بنی ہوئی تھیں۔ شاہجہاں نے ملّا صاحب کی کامیابی پر بہت ہی مسرت اور خوشی کا اظہار کیا۔ اور زر و جواہر سے بھرا ہوا خوان انکی خدمت میں پیش کیا، کچھ روز کے بعد جب آنکھ ایران واپس جانے لگا تو اُس نے درخواست کی ملّا صاحب کی تصانیف بھی شاہی تحائف میں شامل کی جائیں۔ اور شاہ ایران کی خدمت میں یہ قیمتی تحفہ بھی بھیجا جائے۔

حضرت ملّا محمود جونپوری خود بھی بڑے غیور اور حساس دل و دماغ کے مالک تھے۔ اور علماء و فضلاء کی غیرت و حمیت سے بھی اچھی طرح واقف تھے۔ انھوں نے بادشاہ سے کہا کہ یہ عالم حد درجہ غیور و حساس ہے اور معقولات میں کسی کو بھی اپنا ہم پلہ نہیں سمجھتا ہے۔ اس مناظرہ میں خفت و فاش شکست کی وجہ سے یہ زندہ نہ رہ سکے گا، حضرت ملّا صاحب کا یہ اندازہ بالکل ہی صحیح ثابت ہوا اور آنکھ دارالخلافہ اکبر آباد سے ایران جاتے ہوئے تیسری ہی منزل پر فوت ہوگیا۔ لہ

(حوالہ ص۱۳۴۶ ایضاً)

## حوض شمسی کی سیر اور میاں میرؒ لاہوری کی خدمت میں حاضری

مولوی نور الدین زیدی نے تجلیٔ نور حصہ دوئم میں لکھا ہے کہ:

ایک روز حضرت ملا محمود جونپوریؒ اپنے جملہ احباب کے ہمراہ سیر کرتے ہوئے حوض شمسی تک پہونچے۔ اور برسبیل تذکرہ فرمایا کہ اس حوض میں اس قدر پانی ہے۔ لوگوں کو تعجب ہوا۔ تھوڑے عرصہ کے بعد اس حوض سے کچھ گھڑے پانی کو نکال لیا گیا اور پھر ملاّ محمود سے پوچھا گیا کہ آج اس حوض میں کتنا پانی ہے۔ حضرت مُلّا نے حوض کی طرف دیکھکر فرمایا کہ اب اتنا گھڑا پانی کم ہے۔ جتنا لوگوں نے نکالا تھا اسکو بتلا دیا۔ حاضرین آپ کی دانش وحکمت کے بہت ہی معترف ہوئے۔ [له]

کہا جاتا ہے کہ ایک بار شاہجہاں لاہور گیا۔ اس کے ساتھ حضرت ملا محمود جونپوریؒ اور حضرت ملا عبدالحکیم سیالکوٹیؒ بھی تھے ان تینوں حضرات حضرت میاں میرؒ لاہوریؒ کی خدمت میں پہونچے لیکن اقلیم فقر کا یہ تاجدار (میاں میرؒ) ان لوگوں کی طرف متوجہ نہ ہوا اسکا ان اقلیم دنیا کے شہنشاہوں کو رنج ہوا اور عالمانہ شان میں میاں میرؒ سے کہا "توجہ بعلماء نہ کردن چہ معنی دارد"۔ پھر بھی میاں میرؒ نے اس کا کوئی جواب نہیں دیا۔ اندر گئے اور اپنا کمبل لاکر بچھا دیا اس پر خود مؤدب ہوکر بیٹھے اور ان دونوں فاضلوں کو بیٹھا کر فرمایا "میں جاہل ہوں، اور آپ حضرات عالم ہیں۔ اس شعر کا مطلب مجھے سمجھا دیں۔ [سه]

مبادا دل آں فرومایہ شاد
کہ از بہر دنیا دہد دیں بباد

ترجمہ: ایسا نہ ہو کہ یہ دل فرومایہ شاد ہو جائے۔ جس نے دنیا کیلئے اپنا دین

---

(حوالہ صـ۱۳۴۷ کا) [له] صبح صادق، تذکرۃ العلماء صـ۴۶-۴۵ مولوی خیرالدین، دیار پورب میں علم اور علماء صـ۳۱۸-۳۱۷-۳۱۶، تجلیٔ نور صـ۴۸-۴۹

بادشاہ کی نذر کر دیا ہے۔

یہ شعر سنکر حضرت مُلّا عبدالحکیم سیالکوٹی لوٹنے لگے اور گریہ کی کیفیت طاری ہوگئی، اور مُلّا محمود بہت ہی متاثر ہوئے گریبان چاک کر ڈالا اور درباری زندگی اور شاہی ملازمت و جاہ و حشم ترک کر کے جون پور چلے آئے اور باقی زندگی تدریس و تصنیف میں گذاری اور اب تصوف کی طرف مائل ہوئے اور جب شاہ شجاع کی تربیت کیلئے بنگال گئے تو حضرت شیخ شاہ نعمت اللہ فیروزپوری سے بیعت و ارادت حاصل کی اور ۱۰۵۲ھ میں طریقت کی تعلیم حاصل کی اور اپنا زیادہ وقت ذکر و اذکار اور ریاضت و مجاہدہ میں گذارا۔ [1]

## تصنیفات و سن وفات

حضرت مُلّا محمود امراض کے ہجوم میں گھرے ہوئے تھے۔ ایک جگہ پر لکھتے ہیں کہ " میں تالیف و تصنیف میں چیونٹی کی چال چل رہا ہوں، اور زمانہ میری موت کو قریب کرنے کیلئے دوڑ رہا ہے۔ مُلّا محمود جونپوری کی وفات ۹ ربیع الاوّل ۱۰۶۲ھ مطابق ۱۶۵۲ء میں جونپور میں ہوئی۔ [2]

مُلّا محمود جونپوری کی تصنیفات میں دو کتابیں علم و قلم کا شاہکار ہیں۔ تجلیٔ نور حصّہ دوئم میں ہے کہ فن حکمت و فلسفہ میں شمس بازغہ اور فن بلاغت میں فرائد انکی یہ دونوں کتابیں ان کے کمال علم کا عظیم شاہکار ہیں۔ [3]

باقی رسالوں کی تفصیل یہ ہے کہ " الدوحۃ المیادۃ فی حدیقۃ الصورۃ والمادۃ رسالہ فی الکلی والجزئی، رسالہ ارتفاع النقیضین۔ رسالہ فی وحدت الوجود رسالہ تحقیق قضاو قدر، رسالہ اقسام نسواں، یہ فن نائیکا بھید میں ہے۔ اس میں عورتوں

---

[1] تجلیٔ نور حصہ دوئم فارسی ص۵۰۰۵ جادو پریس جونپور، [2] تجلیٔ نور ص۵، تذکرہ علماء ص۲۲۱، سبحۃ المرجان ص۵۳۔

کے اقسام بلحاظ سن وسال و باعتبار درجات عمر و مراتب والفت بیان کئے گئے ہیں۔ اور اُن کے الگ الگ نام رکھے گئے ہیں۔

حضرت مُلّا صاحب کی مذکورہ بالا تصنیفات کیلئے دیکھئے رسالہ جبر واختیار مصنفہ ملا محمود جونپوری مع ترجمۂ مفید و مقدمہ و حواشی مبسوط نقد و تبصرہ از علی خاں ایم اے مع مقدمہ حافظ عابد حسین بزبان فارسی صفحہ الثانیت ۵۲ مطبوعہ برکات اکبر پریس الہ آباد۔ [۱]

## مُلّا محمود جونپوری رحمۃ اللہ علیہ اہل علم و صاحب فن کی نظر میں

علمی حلقوں میں حضرت ملا محمود جونپوری عظیم شہرت و عظمت اور مفکر و فلسفی اور ریاضی داں کی حیثیت سے مشہور ہیں۔ زمانہ حال کے اہل قلم میں جناب قاضی اطہر مبارکپوری اور جناب شبیر احمد خاں صاحب غوری نے معارف اعظم گڈھ میں حضرت ملا محمود جونپوری پر ایک جامع مقالہ سپرد قلم کیا ہے جس میں بہت سی نئی تحقیقات سامنے آئی ہیں۔ میں اس تذکرہ میں ان حضرات کی بھی کاوش اور دوسرے مصنفین اور اہل قلم کی روشنی میں قارئین کے استفادہ کیلئے پیش کر رہا ہوں۔ اس سلسلہ میں امام الدین ریاضی جو عربی مدارس کے اساتذہ وطلبہ میں عظیم شہرت کے مالک ہیں وہ تاج محل آگرہ کے مشہور معمار استاد احمد کے پوتے اور اس علمی خاندان کے چشم وچراغ تھے۔ آپکی ایک تصنیف "باغستان" ہے جسکا ایک نسخہ لکھنؤ یونیورسٹی لائبریری میں ہے۔ اس کتاب میں حضرت ملا محمود جونپوریؒ کا تذکرہ اس طرح کیا گیا ہے:

"ملا محمود جونپوری در فروع واصول ومعقول ومنقول بکمال رسیدہ بود، ودر تفسیر وحدیث وحکمت مہارت تمام داشت، مولینا

---

[۱] سبحۃ المرجان غلام علی آزاد بلگرامی، دیار پورب میں علم اور علماء، قاضی اطہر مبارکپوری، تجلّی نور حصہ دوئم فارسی ملا محمود انگریزی ایڈیشن، پروفیسر علی مہدی خاں ص ۲۷۰۵۴، الشمس البازغہ مطبوعہ لکھنؤ ۱۳۹۹ھ

عبدالحکیم سیالکوٹی باوجود کمال خود بکمال جامعیت او را اظہار اقرار و اعتراف بفضل و دانش وی می نمود، فاضل محقق و کامل مدقق بود، عالم متوحد و عارف موحد مولوی عبدالحکیم در مناظرہ علم توحید باوے مقاومت نداشت، وی فرمود کہ مولانا نفس قدسی است تار و پود سخن را خاصہ منقولات بمنوالے یافتہ کہ کارنامہ دیگراں در پیشِ او بمصداقہ "ان اوھن البیوت لبیت العنکبوت"

سست تر از نسج عنکبوت "است"۔ [۱]

باغستان کے متعلق مقالہ نگار غوری صاحب کا بیان ہے کہ "جہاں تک بدشاہجہانی کے علماء و فضلاء کے حالات کا تعلق ہے، یہ تذکرہ بہت زیادہ مستند و قابل اعتماد ہے، باغستان کا سال تصنیف ۱۱۴۵ھ ہے۔ اس میں شک نہیں ملا محمود جونپوری اور ملا عبدالحکیم سیالکوٹی دونوں ہمعصر ہیں لیکن سنین ولادت یکھنے سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ملا محمود جونپوری ۱۰۰۳ھ میں پیدا ہوئے جب عبدالحکیم سیالکوٹی فارغ التحصیل ہو چکے تھے اور جناب قاضی اطہر مبارکپوری کی رائے درست معلوم ہوتی ہے۔

حضرت ملا محمود جونپوری کے قدیم ماخذ کے سلسلے میں آپ کے ہمعصر اور بہنوئی حاجی شاہ ابوالخیر بن شاہ ابوسعید بھیروی کی نایاب کتاب "شیر و شکر" ہے جس کو آپ نے حضرت ملا صاحب کی وفات سے پانچ سال پہلے ۱۰۵۶ھ میں مرتب کیا تھا۔[۲]

جناب غوری صاحب اپنے مقالہ میں فرماتے ہیں کہ :

"عام طور پر خیال کیا جاتا ہے کہ ملا محمود جونپوری صرف فلسفہ و حکمت کے فاضل بے عدیل تھے۔ خصوصاً شمس بازغہ کے فلسفہ

---

۱۔ تذکرہ باغستان ص ۶۸۴ باب ۵ ۶۸۵ الف، دیارپورب میں علم اور علماء اردو ص ۳۴۶-۳۴۷

۲۔ دیارپورب میں علم اور علماء ص ۳۴۵

وحکمت کے اعلیٰ نصاب میں شمول ہونے سے یہ خیال پختہ سے پختہ تر ہوگیا ہے۔ پھر مولوی غلام علی آزادؔ سبحۃ المرجان اور مآثر الکرام میں اُنھیں نقادۂ علماء اشراقیین وسلالۂ حکماء مشائین، بتایا ہے جس سے وہ خالص حکیم و فلسفی ہی معلوم ہوتے ہیں۔ مگر امام الدین ریاضی کی تصریح سے معلوم ہوتا ہے کہ ملا محمود علوم حکمیہ کے بعد میں اور علوم دینیہ کے پہلے عالم ملیعی، وفاضل لوذعی تھے۔ چنانچہ امام الدین ریاضی نے تفسیر وحدیث ہی میں انکی دستگاہ عالی اُن کے تبحرؔ علمی کے ذکر کی ابتدا کی ہے فرماتے ہیں کہ:

"درتفسیر وحدیث حکمت ومہارت تمام داشت"

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ملا محمود جونپوری اپنی زندگی ہی میں اور خاص طور پر اپنے خاندانؔ عالم علوم دینیہ کی حیثیت سے مشہور تھے۔ چنانچہ اُنکے اولین سوانح نگار اور بہنوئی حاجی ابوالخیر فاروقی نے حسب تصریح قاضی اطہر صاحب مبارکپوری ان کے بارے میں لکھا تھا فرماتے ہیں کہ:

"وھو الامام الاعظم، والمولی المکرم، جامع المناقب شمس المشارق والمغارب، السّراج الوھاج فی الملۃ الحنفیّۃ، والبحر المواج فی العلوم الحقیقیۃ، علم الھدیٰ والعلامۃ المقتدیٰ، ملک العلماء الراسخین افتخار الملۃ والدین" [1]

لیکن قدرت کی نیرنگی دیکھئے کہ تفسیر وحدیث اور تصوف میں مہارت...

---

[1] شیر وشکر حاجی ابوالخیر فاروقی، مقالہ غوری صاحب معارف اعظم گڈھ، بحوالہ دیار پورب میں علم اور علماء صفحہ ۳۴۹-۲۵۰

تامہ کے باوجود وہ فلسفی اور حکیم کی حیثیت سے شہرت حاصل کر سکے اور انکی "الفرائد" کو کوئی مقام نہ مل سکا اور شمس بازغہ کا آفتاب آج تک طلوع ہے ۔

حضرت ملا محمود جونپوری کی سوانح اور آپکے خاندانی حالات سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ صرف علم وادب اور فلسفہ حکمت کے شہسوار نہ تھے بلکہ انکو تصوف و معرفت کا بھی اعلیٰ ذوق تھا کیونکہ انھوں نے گہوارۂ تصوف و معرفت میں آنکھیں کھولیں اور مشیخت کی تعلیم میں بھی اپنے بزرگوں سے وافر حصہ پایا ہے اور صحیح تو یہ ہے کہ انکے اسلاف راہ معرفت کے پیشوا تھے۔ جناب غوری صاحب نے اپنے مقالہ میں بڑا اچھا تجزیہ کیا ہے جو نذر قارئین ہے فرماتے ہیں کہ :

"مگر تعجب اس پر ہوتا ہے کہ اس اعلیٰ ذوق کے ہوتے ہوئے بھی وہ اس عہد کے مروجہ منہاج توحید وجودی کے منکر ان کے معاصر و حریف ملا عبدالحکیم سیالکوٹی اس کے علمبرداروں میں تھے۔ ہندوستان کی اسلامی فکر میں وحدت الوجود کا عقیدہ عرصہ سے راسخ ہو چکا تھا، اسکی جڑیں فیروز شاہ تغلق کے زمانہ تک پہونچی ہیں، مگر اکبر کی مذہبی بے راہ روی سے اس عقیدہ کی اشاعت کو بہت مدد ملی۔ وہ خود تاج الدین زکریا اجودھنی سے خلوت خاص میں یہ تقریر سنا کرتا تھا، ملا عبدالحکیم سیالکوٹی اور ملا محمود جونپوری کے زمانہ میں حضرت شیخ محب اللہ الہ آبادی جو اس باب میں شاہزادہ دارا شکوہ قادری کے روحانی رہنما تھے اس عقیدہ کے سرگرم مبلغ تھے اور مسئلہ وحدت الوجود میں دستگاہ عالی کی بنا پر شیخ ابن عربی ثانی کہے جاتے تھے۔ [1]

معلوم ہوتا ہے کہ جناب غوری صاحب بھی وحدت الوجود سے متفق نہیں ہیں۔

---

[1] مقالہ شبیر احمد خاں غوری معارف اعظم گڈھ بابت ماہ اکتوبر نومبر دسمبر ۱۹۷۲ء۔ دیار پورب میں علم اور علماء، قاضی اطہر مبارکپوری۔

اکبر کے بہت پہلے سے مسئلہ وحدت الوجود اختلاف کی آماجگاہ ضرور بنا رہا لیکن تمام اولیاء کاملین عقیدۂ وحدت الوجود ہی کے علمبردار رہے ہیں اور اکبر کے بہت پہلے ہی اسکی اشاعت ہندوستان میں ہو چکی تھی علماء ظاہر نے اس مسئلہ کی کھل کر مخالفت کی ہے کیونکہ وہ اس کے متحمل نہ ہوسکتے تھے۔ اور یہ بات اپنی جگہ دوسری ہے کہ ملّا عبد الحکیم سیالکوٹی جو اس مسئلہ کے علمبردار تھے ملّا محمود جونپوری سے شکست فاش کھا گئے۔ اور انھوں نے ان کے تفوق اور علمی برتری کا لوہا مان لیا ہے۔

اس مقالہ میں جناب غوری صاحب نے تذکرہ نگاروں کی ملّا محمود جونپوری سے بے اعتنائی کی جو منظر کشی کی ہے وہ قابل مطالعہ ہے۔ میں قارئین کی معلومات میں اضافہ اور ملّا محمود کے مقام ومرتبہ جاننے کیلئے پیش کر رہا ہوں۔ موصوف فرماتے ہیں کہ:

" زیر بحث موضوع کے نقطۂ نظر سے سب سے اہم محمد صالح کنبوہ کی "عمل صالح" ہے جو اصولاً تو شاہجہاں کے عہد حکومت کی تاریخ ہے لیکن دوسرے مؤرخین کی روش کے مطابق اس کے آخر میں فضلائے عہد کے تراجم کا بھی التزام کیا گیا ہے۔ عہد شاہجہانی سے دس سال پہلے کی تاریخ مرزا " امینائے قزوینی " نے لکھی تھی۔ اس کے بعد پہلے بیس سال کی تاریخ عبد الحمید لاہوری نے لکھی، اور دیگر مؤرخین نے بھی اس عہد کی تاریخیں لکھیں، بعد میں عہد شاہجہانی کی تیس سال کی تاریخ محمد صالح کنبوہ نے "عمل صالح" کے نام سے مرتب کی۔ عمل صالح ۱۰۷۰ھ میں مکمل ہوئی اگرچہ بعد میں مصنف نے ۱۰۸۵ھ تک کے واقعات بڑھا دیئے مگر اصولاً یہ کتاب ۱۰۷۰ھ میں لکھی گئی۔ یعنی فاضل جونپوری کے سوانح حیات کے قدیم ماخذ " شیر و شکر " کے کوئی چودہ سال بعد۔

عبد الحمید لاہوری نے جن وجوہ سے بھی ہو ملّا محمود جونپوری " بادشاہ نامہ " میں درخور اعتنا نہیں سمجھا، مگر محمد صالح نے اپنے پیشرو کے برخلاف ان کے ساتھ پورا انصاف کیا ہے اور اسطرح اس کوتاہی کی تلافی کر دی ہے۔ محمد صالح کنبوہ نے ملّا محمود کے بارے میں لکھا ہے کہ:

"سر دفتر علماء خطۂ وجود ملا محمود کہ ضمیر پاکش معانی را مقام محمود است وسپہر فضل و دانش را کوکب مسعود را شہر صنعا پر ور جونپور رپذیرائی شرشت کمو دیدہ داز آغاز ایام شعور در ابداع بدائع محسنات سخن کوشیدہ مظہر فضل سرمدی ومنبع فیض ابدی بود، ودر انواع فنون دانش خصوص علم معقول ومنقول ودر ریاضی طبعی والٰہی، ہیچ کس از ارباب استعداد یرا قوت دعوی برابری بادے نبود، اگرچہ در خدا دانش وبینش خود طاقت زبان وتقریر بلسان نداشت اما قلم فیض رقمش در حالت تحریر تفسیر آیات کلام الٰہی وتعبیر حقائق اشیا رکما ہی بعنوان تصنیع وتفنن کبا رمی برد کہ بر نقش کلکش دعوی فضیلت معنی پردازی آں جناب را زبان می دہد وسخنان ارجندش بعلاقہ غرائب معنی در صدر انجمن دلہائے والاقطرتاں اقامت انداز گشتہ، ہر لفظش کہ در اثبات شرافتِ لطائف نفی ؟ نطق ناطق ومعجزے صادق است، ابواب حیرت بر روئے روزگار می کشاید"[1]

اس مقالے اور عمل صالح کی عبارت مذکورا بالا سے حضرت ملا محمود جونپوری کے بارے میں یہ بات قطعی ہو جاتی ہے کہ انھیں تفسیر وحدیث کے علاوہ علم حکمت اور علم ریاضی میں بھی کامل دستگاہ حاصل تھی۔ اور یہ بات درست ہے کہ موصوف کو علم ریاضیات کی شاخ "علم الہیت" میں ایک امتیازی مقام حاصل تھا۔ اور امام الدین ریاضی کے بیان کے مطابق انھیں علم تفسیر میں ید طولیٰ حاصل تھا اور وہ اپنی خداداد صلاحیت سے قرآن کریم سے اسرار ورموز اور نکات پیدا کرتے تھے۔ اور یہی وجہ تھی کہ ملا عبدالحکیم جیسا امام وقت اور فاضلِ دوراں اور آداب مناظرہ کا ماہر بھی ملا محمود جونپوری کے فضل وکمال کا معترف ہے۔

---

[1] عمل صالح جلد دوئم صفحہ ۳۸۳-۳۸۴ بحوالہ مقالہ غوری صاحب معارف اعظم گڈھ اکتوبر نومبر ۱۹۷۳ء
دیار پورب میں علم اور علماء صفحہ ۳۵۲-۳۵۳

# مُلّا محمود جونپوریؒ کے رسالہ جبر و اختیار پر ایک نظر

جناب قاضی اطہر مبارکپوری اور جناب شبیر احمد خاں غوری بی اے ایل ایل بی کے مقالہ کے بعد جو معارف اعظم گڈھ میں ۱۹۷۳ء میں طبع ہوا تھا، ایک اور مقالہ جناب حافظ غلام مرتضیٰ صاحب ایم، اے استاد عربی الہ آباد یونیورسٹی کا معارف اعظم گڈھ مارچ ۱۹۷۴ء میں بعنوان "ملا محمود جونپوری کا رسالہ جبر و اختیار" طبع ہوا ہے۔ یہ مقالہ بھی کافی طویل ہے اور اسمیں متقدمین کے خیالات اور نظریات معتزلی اور اشعری مسلک اور ملا محمود جونپوری کے افکار کو سامنے رکھکر بحث کی گئی ہے اس لئے طوالت کے پیش نظر میں اس مقالہ کے آخری حصہ جس میں ملا محمود جونپوری نے اشارہ بمسلک صوفیہ کے عنوان سے بحث کی ہے، نذر ناظرین کرتا ہوں،

حضرت ملا صاحب فرماتے ہیں:

" اسباب و علل کا سلسلہ اور مشیت ایزدی تک انکی انتہا در اصل اس مبتدی کیلئے ہے جس کی محدود نگاہیں معلولات و علل کی جزئیات سے آگے تجاوز نہیں کر سکتیں، لیکن جو منتہی سارے عالم وجود کو بصیرت کی روشنی میں دیکھتا ہے اس کے نزدیک از اوّل تا آخر بجز ایک معلول کے کوئی دوسری علّت اور بجز مسبب الاسباب کے کوئی دوسرا سبب نظر نہیں آتا، چنانچہ خود حضرت ملا محمود جونپوریؒ کے الفاظ میں ملاحظہ فرمائیے کہ:

" پوشیدہ مباد کہ آنچہ از ترتیب اسباب و انتہائے آں مشیت را لارباب مذکور شد، مد نظر کسے است کہ حدقہ بصیرتش از ملاحظہ نظام جملی بیک دفعہ تنگی نمودہ، نظرش از جزئیاتِ معلولات و علل عبور نہ نماید، اما ہر کہ دیدار او را گنجائش احاطہ کل عالم وجود بود، در نظر شہودش از ازل تا ابد جز یک معلول کہ بافاضۂ عین مقدسہ از شوائب امکان بخشش وجود بل وجوب یافتہ مبیبے و معلولے ملحوظ بود و جز مسبب الاسباب علّتے و

بیبے نہ دیدہ باید از سبب سوراخ کن تا سببہا بر کند از بیخ دبُن۔ ؎[1]

اس میں کلام نہیں کہ جبر و اختیار دقیق اور نازک ترین مسائل میں سے ہے اسی لئے شارع علیہ السلام نے اس میں غور و خوض سے منع فرمایا ہے۔ حضرت ملا محمود جونپوری نے اشارہ بہ مسلک صوفیہ میں جن خیالات کی ترجمانی کی ہے اُس میں عارف باللہ حضرت شاہ محب اللہ الہ آبادیؒ کے ہم مشرب تو نہیں لیکن نظریہ وحدت الوجود میں ملا عبدالحکیم سیالکوٹیؒ کے ہمنوا ضرور نظر آتے ہیں۔

## حضرت مُلّا محمود کا جائے مدفن

حضرت ملا محمود جونپوریؒ اپنے آبائی قبرستان فتوپورہ متصل روضہ جمال خان اندرِ چہار دیواری دفن ہوئے۔ تجلی نور میں جو آپکا مدفن چاچک پور لکھا ہے وہ غلط ہے۔ اسی طور پر مولوی فصیح الدین نے مشرقی منومنٹ میں محلہ سپاہ لکھا ہے وہ بھی غلط ہے۔ فتوپورہ کی تائید علی مہدی خاں کی کتاب ملا محمود انگریزی ایڈیشن سے بھی ہوتی ہے۔ ؎[2]

اس کے علاوہ ملا محمود کے خاندان کے ایک اہم فرد حافظ عابد حسین وکیل مرحوم نے ایک خط میں لکھا ہے کہ " مورخہ ۳۱ رمئی ۱۸۸۶ء روز چہار شنبہ لخت جگرم محمد عبدالکریم بعلالت تپ و لرزہ آٹھ بجے عین عشاء شب ۳۰ رمئی ۱۸۸۶ء کو راہی جوار رحمت الٰہی ہوئے۔ ۳۱ رمئی ۱۸۸۶ء بعد اشراق بہ قبرستان ملا محمودؒ واقع فتوپورا اندر بچہار دیواری جانب پورب میرے والد بزرگوار حضرت شاہ مولوی محمد موسیٰ مرحوم کی قبر شریف جو متصل چہار دیواری اُتری ہے پچھم جانب انکی گود میں مدفون ہوئے۔ یہ دونوں قبریں دادا و پوتہ برابر ہیں پورب میرے والد کی اور پچھم عزیز موصوف

---

؎[1] مقالہ مطبوعہ معارف مارچ ۱۹۴۲ء حافظ غلام مرتضیٰ صاحب بحوالہ جبر و اختیار ص ۳۴۔۳۵

دیار پورب میں علم اور علماء ص ۳۷۴۔۳۷۵ ، ؎[2] ملا محمود علی مہدی خان انگریزی ایڈیشن ص ۳۷۳

کی ہے۔ راقم قاصی محمد عبدالستار عابد حسین وکیل غفر اللہ۔ [1]

حضرت ملا محمود جونپوریؒ کی قبرستان کی حالت و چوحدی حسب ذیل ہے۔

اس قبرستان میں حضرت ملا محمود و حضرت ملا عبدالستارؒ کے مزار کے علاوہ پتھر کے مزارات بہت زیادہ ہیں۔ حضرت ملا محمودؒ کے مزار کا جو فوٹو ہے اس کے پورب میں دوسرا ویسا ہی مزار سنگین حضرت ملا عبدالستار کا ہے۔ لیکن حضرت ملا محمودؒ کے مزار کے پتھر میں جوڑ ہے اور ملا عبدالستار کا مزار بلا جوڑ پتھر کا ہے۔ اس قبرستان کے سب سنگین مزارات عظمت کے مالک ہیں۔ چاروں طرف ۷ فٹ لاہوری اینٹ کی دیواریں تھیں لیکن سب منہدم ہو رہی ہیں۔ اس وقت ۱۰ پختہ مزارات ظاہر ہیں لیکن جھاڑ جھنکار ہینس اور چلبل کے خورد درختان نے مزارات کو توڑ دیا ہے۔ اس وقت سیکڑوں خود رو پودے موجود ہیں اور گندگی ہے کہ دیکھکر افسوس ہوتا ہے۔ یہ گھیرا ۷۰ فٹ طول اور ۴۴ فٹ عرض میں ہے۔

حضرت ملا محمود جیسی عظیم ہستی جس نے خداداد ذہانت و فطانت سے ایران کے فلسفی آنکھ سے ہندوستان کی آبرو رکھی اور عرب و عجم کے علماء اور فلاسفر سے خراج تحسین حاصل کیا اور حکمت و بلاغت کا لوہا منوایا۔ اُسکے مزار کی یہ حالت ہے عوام تو عوام علماء جونپور جو انکی کتاب شمس بازغہ کا درس دیتے ہیں وہ بھی کبھی ایصال ثواب کیلئے مزار پر نہ گئے۔ قبرستان کی چوحدی یہ ہے۔

پچھم کھیت ٹھاکر داس، پورب صحن دراستہ بعدہٗ مکان، اُتّر تکیہ و عام قبرستان و روضہ جمال خاں، دکھن کھیت لال جی موریہ وغیرہ کا ہے۔

---

[1] ملا محمود علی مہدی خاں انگریزی ایڈیشن اردو عبارت صـ۳۱ دیکھئے قاموس المشاہیر بدایونی مطبوعہ سنہ ۱۹۲۲ء حصہ دوئم صـ۲۰۶۔ تزک جہانگیری مرتبہ سر سید احمد خاں علی گڈھ ایڈیشن صـ۹۱ تذکرہ علماء ہند مولوی رحمان علی اردو مطبوعہ نولکشور سنہ ۱۸۹۴ء صـ۲۲۱-۲۸، گزیٹر جونپور انگریزی سنہ ۱۹۰۴ء صـ۹۰۔

## حضرت مُلّا محمد دائمؔ قادری

آپ حضرت ملا محمود جونپوریؒ کے فرزندِ ارجمند تھے۔ ملا محمود کے اور کتنی اولادیں تھیں، اس کا کوئی ذکر میری نظر سے نہیں گذرا ہے۔ اور حضرت ملا دائم قادریؒ کے بارے میں صرف تجلی نور کے مصنف نے جو کچھ لکھا ہے اُسی پر اکتفا کرنا پڑا ہے۔ آپ فقر و تصوف کی طرف مائل تھے اور زہد و اتقا میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے آخر میں تارک الدنیا ہو کر گوشہ نشینی کی زندگی اختیار کر لی تھی۔ اور ہر وقت ذکر و فکر اور جذب و استغراق میں رہتے تھے۔ تجلی نور میں ہے کہ:

" از اولاد ملا محمود جونپوری است"؛ آپ نے علوم متداولہ و فنون رسمیہ کی تحصیل اپنے دیار کے علماء روزگار اور فضلائے دیار و امصار سے کی ہے۔ اور اپنی ذہنی استعداد، فکری قوت اور خداداد صلاحیت سے بہت ہی کم مدت میں کمال پیدا کر کے علم عقلی و نقلی میں عظیم شہرت حاصل کی ہے۔ ابتدا میں درس و تدریس کا سلسلہ بھی تھا لیکن جب جاذبۂ حقیقی غالب ہوا تو وارفتہ مزاجی سے متوکلانہ زندگی اختیار کی اور علائق دنیا سے الگ ہو کر گوشہ نشیں ہو گئے۔ رات دن میں صرف ایک گھنٹہ سے زیادہ نہیں سوتے، صائم الدہر اور قائم اللیل تھے، نماز کے بعد تھوڑی دیر تک آنے والوں کی ضروریات پوری کرتے اور اُن سے بڑی خوشدلی سے باتیں کرتے اور پھر حجرہ میں چلے جاتے اور یادِ حق میں محو ہو جاتے تھے۔

سلسلۂ قادریہ کے مشائخ اور دوسرے سلاسل کے صوفیہ اور درویشوں کی نسبت اور آثار و برکات سے مملو تھے، فقرائے کاملین کی ارواح سے بہت ہی زیادہ فیوض باطنی حاصل کیا ہے اور صاحب کشف و کرامات بزرگوں میں گذرے ہیں[۱]۔ تجلی نور نے کوئی سنہ وفات نہیں لکھا ہے البتہ تجلیات العارفین قلمی اردو حضرت

---

[۱] تجلی نور قلمی فارسی ص۵۱-۵۲۔

شیخ محمد یوسفؒ بیں ۱۱ شعبان المعظم ۱۰۹۲ھ آپ کا سن وصال لکھا ہے۔ آپ کا مزار پرانے گاڑی خانے میں حکیم ڈاکٹر نشتر کے مطب کے پورب دُاتور کے کونے پر نیم کے درخت کے نیچے واقع ہے۔ کٹڑا بناتے وقت نگم پالیکا نے گوشے میں اتنی جگہ چھوڑ دی ہے طالبانِ حق اور عقیدت مند جمعرات کو بغرض زیارت وایصال ثواب حاضر ہوتے ہیں۔ ۵

## عارف باللہ حضرت شاہ محب اللہ الہ آبادی ۲۷

شیخ محب اللہ الہ آبادیؒ مشائخ چشتیہ میں بڑے مقام و مرتبہ کے بزرگوں میں گذرے ہیں۔ آپ نے علم ظاہر کا تکملہ لاہور جاکر مفتی عبدالسلام لاہوریؒ سے کیا۔ حضرت شیخ محمد میر اور شیخ سعد اللہ خاں دونوں حضرات ہم سبق تھے۔ شیخ محب اللہؒ کو سعد اللہ خاں نے الہ آباد کی نظامت سپرد کی لیکن آپ نے اس کو ترک کر دیا۔ اور علم باطن کے حصول کیلئے در بدر پھرتے ہوئے ایک روز حضرت شیخ ابو سعید گنگوہیؒ جنکا شمار اولیاء کبار میں تھا، خدمت میں پہونچے اور ایک مدت تک ریاضت شاقہ برداشت کرنے کے بعد مرتبۂ مشیخت پر فائز ہوئے۔

آپ متقدمین صوفیہ کے نظریۂ وحدت الوجود کے ترجمان اور ابن عربیؒ ثانی تھے۔ حضرت شاہ محب اللہ الہ آبادیؒ مشاہیر علماء روزگار اور صوفیائے کبار میں گذرے ہیں۔ آپ اپنے باطنی خیالات اور اسرار و رموز کے بیان اور افشا میں اپنے زمانے میں فرد تھے۔ آپ حضرت شیخ ابو سعید گنگوہیؒ کے اجل خلفا میں ہیں۔ فن تصوف اور اسرار و رموز باطنی کے بیان میں آپکی تحقیقات اور تخلیقا درجۂ اجتہاد کو پہونچی ہوئی تھیں۔ انھوں نے زیادہ تر تصوف کے حقائق و دقائق اور اسرار و رموز پر ہی کلام کیا ہے۔ انہی میں ایک رسالہ "تسویہ" بھی ہے۔ مآثر الکرام میں ہے کہ رسالہ "تسویہ" میں علاوہ اور دیگر مباحث کے جبریل و وحی

حقائق پر اس طرح روشنی ڈالی ہے ۔

"جبرئیل محمد در ذات محمد بود صلی اللہ علیہ وسلم وہمچنیں جبرئیل با ہر پیغمبرے در ذات وے بود ، وآں قوت باطنی ایشاں بود کہ در غلبۂ آں قوت وحی بر ایشاں نازل می گردید، لہذا جبرئیل با ہر پیغمبرے بزبان وے سخن گفتہ۔" [۱]

جناب قاضی اطہر صاحب مبارکپوری نے لکھا ہے کہ حضرت شیخ محب اللہ الہ آبادی المتوفی ۱۰۵۸ھ کے رسالہ "تسویہ" پر حضرت حافظ امان اللہ بنارسیؒ نے بھی شرح لکھی ہے جو اس وقت ہنگامہ کا سبب بنا تھا۔ اور جسکی موافقت اور مخالفت میں کتابیں لکھی گئیں ، میر سید محمد ترمذی ۱۱۰۱ھ وحضرت شیخ محمد افضل الہ آبادیؒ ۱۱۲۴ھ اور حضرت شیخ محمد عیسیٰؒ ہرگامی اکبرآبادی ۱۱۰۱ھ وغیرہ نے بھی "تسویہ" کی شرحیں لکھی ہیں ۔ [۲]

پروفیسر خلیق احمد نظامی وحدت وجود کے نظریہ اور تبلیغ واشاعت کے بارے میں فرماتے ہیں کہ :

" حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہیؒ غالباً پہلے چشتی بزرگ تھے جن کی حضرت شیخ محی الدین ابن عربیؒ کی تصانیف سے دلچسپی عوام تک پہونچ گئی تھی ۔ اور حضرت شیخ امان اللہ پانی پتیؒ دوسرے عظیم المرتبت بزرگ تھے جنھوں نے حضرت شیخ اکبرؒ کے نظریات کی تبلیغ کی۔ محمد غوثیؒ نے لکھا ہے کہ :

" وحدت وجود کے بارے میں آپکی تحققات سے شیخ محی الدین ابن عربیؒ کا زمانہ یاد آتا تھا ۔ فصوص اور فتوحات مکیہ وغیرہ کتب صوفیہ

---

[۱] مآثر الکرام فارسی ص۸۳ میر غلام علی آزاد ، نزہتہ الخواطر عربی جلد ۵ ص ۳۲۳ ،
[۲] دیار پورب میں علم اور علماء ص ۳۹۲ ،

کی مشکلات بآسانی بیان فرماتے تھے۔ [1]

رسالہ "تسویہ" حضرت شیخ اکبرؒ کے نظریۂ وحدت الوجود کی صدائے بازگشت ہے۔ حضرت شیخ محب اللہؒ اسرار باطنی و رموز الٰہیہ کے بیان میں بڑے بیباک اور کامل درک رکھتے تھے۔ انکو بادشاہِ وقت اور علمار ظاہر کی دار و گیر اور ہنگامہ آرائی اور تکفیر و تفسیق کے فتوؤں کی کوئی پرواہ نہ تھی۔ پھر آگے رسالہ "تسویہ" پر قاضی اطہر صاحب فرماتے ہیں:

"میر غلام علی آزاد نے میر سید محمد ترمذی کالپویؒ متوفی ۱۱۰۱ھ کے تذکرہ میں لکھا ہے کہ میر صاحب نے "واردات" کے نام سے رسالہ "تسویہ" کی شرح لکھی تھی، اس وقت کے علمار ظاہر نے حضرت شیخ محب اللہؒ کے رسالہ "تسویہ" پر ہنگامہ برپا کر کے سلطان عالمگیر کو خبر پہونچائی کہ اس رسالہ میں شریعت کیخلاف باتیں ہیں۔ بادشاہ نے حکم دیا کہ ملک کے درویش اور مشائخ کو معسکر سلطانی میں حاضر کیا جائے اور سب سے اس کے متعلق سوال کیا جائے۔ اس موقع پر حضرت شیخ محمد افضل الہ آبادیؒ میر سید محمد ترمذی کالپویؒ کی کتاب "واردات" کے بارے میں تشویش ہوئی کہ غلبۂ حال میں یہ کتاب سپرد قلم کی گئی ہے اور رسالہ "تسویہ" کے بارے میں بہت ہی اشتعال پھیلا ہوا ہے اس لئے "واردات" کو پانی میں ڈال دیا جائے۔ چنانچہ ایسا ہی کیا گیا مگر کتاب بالکل ہی محفوظ رہی اور یہ نسخہ حضرت شیخ محمد یحییٰ المعروف بہ شیخ خوب اللہ الہ آبادیؒ کے پاس محفوظ رہا ہے۔ [2]

---

[1] تاریخ مشائخ چشت ص ۳۳۶، گلزار ابرار قلمی۔ [2] دیار پورب میں علم اور علمار ص ۲۹۲

علمارظاہر کی سخت دار وگیر اور ہنگامہ سے متاثر ہوکر عالمگیر بادشاہ نے رسالہ "تسویہ" اور "واردات" پر سخت نکیر کی اور صوفیہ و مشائخ کے محضر میں حضرت شیخ محب اللہؒ کے مریدوں سے کہا کہ اس رسالہ کے مندرجات کو احکام شریعت کے مطابق کر کے بتاؤ ورنہ اپنے شیخ کی بیعت و ارادت سے توبہ کرو۔ آخر میں اورنگ زیب نے رسالہ "تسویہ" کو عوام کیلئے سخت مضر سمجھ کر جلانے کا حکم دیا تھا۔[۱]

متاخرین صوفیہ میں حضرت شاہ نیاز احمد بریلویؒ نے وحدت وجود کو اپنی شاعری کا مرکزی نقطہ قرار دیا تھا۔ ان کے اشعار نے ساری فضا کو "ہمہ اوست" کے ترانوں سے معمور کر دیا۔ انھوں نے اپنے اشعار میں اس نظریہ کی بے جھجک اشاعت کی ہے اور علماء ظاہر کے دار وگیر اور ان کے فتوے کی طرف ایک نظر تک نہ دیکھا فرماتے ہیں ؎

اگر کوئی جانے جہاں غیر حق ہے — سو میں اسکو دھوکا گماں دیکھتا ہوں
یہ جو کچھ کہ پیدا ہے سب عین حق ہے — کہ اک بحر ہستی رواں دیکھتا ہوں

رسالہ "تسویہ" پران تمام دار وگیر اور نکیر کے باوجود حضرت شاہ خوب اللہ الہ آبادی فرماتے ہیں "من ایں رسالہ (تسویہ) بعینها با رسائل دیگر از تصانیف حضرت سید ترمذیؒ (واردات) یکجا جلد کردہ حرز جان و ایمان دارم۔"[۲]

## شیخ محب اللہ الہ آبادیؒ و دیگر مشائخ چشت پر ایک غائر نظر

یہاں حضرت شیخ محب اللہؒ کے نظریۂ وحدت وجود کے ذکر میں دیگر مشائخ چشت کے افکار و نظریات کا بیان ضروری ہے۔ چنانچہ مشائخ چشت میں ہے کہ:

حضرت منصور حلاجؒ کی تصانیف شیخ حمید الدین ناگوریؒ اور غالباً خواجہ

---

۱۔ مآثر الکرام جلد اول ص ۸۵-۸۷ و ص ۲۱۲-۲۱۳، مآثر الامرار جلد سوم ص ۶۔

۲۔ اعلام الانام حضرت شاہ خوب اللہ۔ مآثر الکرام جلد اول ص ۲۱۲-۲۱۳ تاریخ مشائخ چشت ص ۴۳۶

معین الدین چشتی" کے مطالعہ میں بھی آچکی تھیں، اور چشتی حلقوں میں انکا نام ادب احترام سے لیا جاتا تھا۔ حضرت شیخ نظام الدین اولیاؒ نے ایک بزرگ سیدی احمد کا ذکر کرتے ہوئے وعظ میں کہا تھا

"او در عہد شیخ حسین حلاجؒ بود در آنچہ حسین منصور را بسوختند خاکستر او را در آب دجلہ رواں کردند سیدی احمد قدرے ازاں آب کہ درو خاکستر بود بہ تبرک بر داشت و بخورد، آں ہمہ برکتہا ازانجا بود"[۱]

ترجمہ: سیدی احمدؒ شیخ حسین منصور حلاجؒ کے زمانہ میں تھے جب منصورؒ کو جلا کر خاک کر دیا گیا اور انکی راکھ کو دریائے دجلہ کے پانی میں ڈال دیا گیا تو حضرت سیدی احمدؒ نے اس میں سے کچھ پانی جس میں راکھ بھی ملی ہوئی تھی، تبرک کے طور پر پی لیا۔ یہ سب انکے کمالات اسی راکھ کی برکت کا نتیجہ تھے۔

ان سب کے باوجود مشائخ چشت کے یہاں احتیاط کا یہی تقاضہ تھا کہ منصور حلاجؒ کے طریقہ اور انکی روش کو عام نہ کیا جائے۔ اور مشائخ چشت کا مسلک میانہ روی کا ہمیشہ رہا ہے اور انکی یہ بھی کوشش تھی کہ ایسی کتابیں پڑھائی جائیں۔ اور مطالعہ میں رکھنے کی اجازت دی جائے جن سے جذبۂ عشق کو بیداری ہو لیکن بے خودی کی کیفیت نہ پیدا ہو حالانکہ منصور حلاج کے شعلۂ عشق کی تپش سے اپنے نہانخانۂ دل کو وہ گرم ضرور رکھنا چاہتے تھے۔ لیکن حالت سکر میں اگر زبان پر بے ساختہ صدائے "انا الحق" آجائے تو دار و رسن کو اس کی جائز سزا تصور کرتے تھے۔ چنانچہ بہت سے مواقع بھی آئے ہیں کہ حضرت شیخ نظام الدین اولیا محبوب الٰہیؒ نے منصور حلاجؒ کی روش کی مذمت بھی کی ہے اور آپ کے پیر و مرشد حضرت بابا فریدؒ کو منصورؒ کے متعلق رباعی ذیل پڑھتے ہوئے سنا گیا تھا۔

از نور جلال مرد مطلق خیزد — واز شوق خدا اگر چہ رونق خیزد

ایں خاطر مرداں چہ عجائب بحرے است — چوں موج زند ہمہ انا الحق خیزد[۲]

[۱] تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۱۴۲، فوائد الفواد صفحہ ۲۵۴۔ [۲] (حوالہ ۲ صفحہ ۱۳۷۵ پر ملاحظہ ہو)

نظریۂ وحدت وجود کا معاملہ صرف حضرت شیخ محب اللہ الہ آبادیؒ تک محدود نہیں ہے۔ حضرت شیخ اکبرؒ کے نظریات کا بہت زیادہ اثر مشائخ چشت میں حضرت شیخ مسعود بکؒ پر پڑا ہے۔ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے فرمایا ہے:

آپ حضرت شیخ رکن الدین بن شہاب الدین امامؒ کے مرید تھے۔ زیادہ تر حالت سُکر میں رہتے، بادۂ وحدت کے مستانے اور خمخانۂ حقیقت کے متوالے تھے۔ مستانہ باتیں کرتے تھے۔ سلسلۂ چشتیہ میں کسی نے بھی اسرارِ حقیقت اس طرح کھول کر بیان نہیں کیا ہے اور نہ اسطرح مستی و بیخودی کا اظہار کیا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ کے آنسو اتنے گرم تھے کہ اگر کسی کے ہاتھ پر گر پڑتے تو اُسے بیساختہ جلا ڈالتے تھے۔ [۲]

علم تصوف میں آپ کی بہت تصنیفات ہیں۔ ایک کتاب مرأۃ العارفین ہے، اُس کے دیباچہ میں کیا خوب فرماتے ہیں:

"لسانِ وقت ناطق ہے اور عینِ غیب شاہد ہے، ہم غائبانہ حاضر ہیں اور حاضران غائب ہیں۔ اس رو سے ہم ہم نہیں ہیں ہم ظاہر ہیں۔ اگر تم غیب کے رموز کا کشف چاہتے ہو تو ہم کو ہم نہ کہو، یہ وہ حروف ہیں جو پوشیدہ رازوں کے ظروف ہیں اور یہ وہ نقاط ہیں جن کے نکات پُراسرار ہیں۔ یہ وہ سفیدی ہے جو چشم دل میں سودا ڈالتی ہے۔ یہ وہ سیاہی ہے جو دماغ میں سودا پیدا کرتی ہے۔ یہ ایک نور ہے دیدہ افروز، اور نار ہے پردہ سوز، ہم طور کے شجر اخضر ہیں کہ اُس نور کی نارنمائی کرتے ہیں۔ اُسکا نور ہم پر چمکتا ہے۔ اور ظلمت

---

(حوالہ ص ۱۳۴۳ کا) [۱] تاریخ مشائخ چشت ص ۴۲۰-۴۲۱، سیر الاولیاء ص ۴۳۶، سیر الاولیاء ص ۴۸۶

[۲] اخبار الاخیار فارسی ص ۱۶۹، انوار صوفیہ اردو ص ۲۹۸۔

ہم سے گریزاں ہے۔ وہ ہم کو ہمارے بغیر دیکھکر ہم سے ہی بات کہتا ہے اور تم کو تمہارے بغیر ڈھونڈتا ہے۔ حجاب آنیت کو اٹھا دو اور اپنے آپکو محرم راز کرو، یہاں ایک صورت ہے جو آئینہ کشف میں جلوہ گر ہے اگر تم چشم یقین رکھتے ہو تو اس کو اب پہچان لو [1]

یہاں اس امر کا بھی اظہار ضروری ہے کہ دوسرے سلاسل کے مشائخ نے بھی فصوص الحکم اور فتوحات مکیہ ابن عربی پر شرحیں لکھیں متاخرین میں حضرت شیخ عبدالکریم جیلیؒ کو شہرت دوام حاصل ہے۔ لیکن متاخرین میں چشتی مسلک کے بزرگوں میں سب سے زیادہ توجہ حضرت شیخ محب اللہ الہ آبادیؒ نے دی ہے اور یہی وجہ ہے کہ انکو ابن عربی ثانی کہا جاتا ہے۔ چنانچہ آپکی کتابوں اور رسالوں کی تفصیل پیش کرتے ہوئے پروفیسر خلیق احمد نظامی مشائخ چشت میں فرماتے ہیں:

"انھوں نے قرآن پاک کی دو تفسیریں ترجمۃ الکتاب اور حاشیہ ترجمۃ القرآن لکھی تھیں حضرت شیخ اکبرؒ کے نظریات کی روشنی میں آیات قرآنی کو سمجھایا گیا ہے۔ علاوہ ازیں اُنکی تصنیفات انفاس الخواص، التسویۃ بین الافادۃ والقبول المغالطہ للعامۃ، تجلیۃ الفصوص، عقائد الخواص، حل مفصلات الفصوص، شرح الفصوص، اخص الخواص، کتاب المبین کا موضوع ہی فلسفۂ وحدت الوجود ہے۔ اس سلسلہ میں حضرت شیخ عبدالرحمن چشتیؒ کا بیان ہے کہ شیخ محب اللہؒ کی زبان میں بڑی تاثیر تھی۔ اور وہ اس انداز سے اپنے نظریات کی وضاحت کرتے اور اس کو لوگوں کے سامنے پیش کرتے تھے کہ اکثر جید علماء نے جو وحدت الوجود کے مشرب کے

---

[1] مرأۃ العارفین حضرت خواجہ مسعود بیک قلمی فارسی، اخبار الاخیار ص ۱۶۹-۱۷۰، انوار صوفیہ اردو ص ۲۹۸-۲۹۹

سخت منکر تھے انکی تربیت اور فیض صحبت سے وہی مشرب اختیار کر لیا کرتے تھے۔" [۲۸]

حضرت شیخ محب اللہ الہ آبادیؒ کا وصال رجب ۱۰۵۸ھ میں ہوا ہے اور وہیں مزار مبارک ہے۔ حضرت شیخ محب اللہ الہ آبادیؒ جیسے خیالات کا اظہار اکثر و بیشتر متقدمین و متاخرین صوفیائے وجودی نے ظاہر کئے ہیں۔ اور حضرت زندہ شاہ قطب المدارؒ تو بہت آگے نکل گئے ہیں۔ ایک روز جونپور میں حضرت شاہ مدارؒ سے کسی مرید خاص نے پوچھا کہ حضور انسان بزرگ ہے یا کعبہ، فرمایا کہ آدمی پر ذات کا پرتو ہے اور کعبہ پر صفات کا اور یہ شعر پڑھا ؎

حاجی کہ بہ صبح و مسا می گردد — ہر چند ثواب است خطا می گردد
تا گرد ولے کعبہ خود می گردد — کان کعبہ طواف دل ما می گردد

ایک روز جونپور ہی میں حضرت مخدوم شیخ ابوالفتح سونبرسیؒ نے حضرت مدار العالمین کی خدمت اقدس میں عرض کیا کہ اس دنیا کے کارخانہ کی حقیقت جیسا کہ واضح ہونا چاہیئے تھی نہ معلوم ہوئی کہ عدم سے وجود میں آیا اور پھر وجود سے عدم میں چلا جائے گا۔ آخر ان کے اسرار کیا ہیں آپ قدرے سکوت کے بعد یہ شعر پڑھا ؎

قلم بشکن سیاہی ریز کاغذ سوز دم درکش
حمید ایں قصہ عشق است در دفتر نمی گنجد

ایک روز حضرت قطب المدارؒ عالم محویت میں تھے اور یہ رباعی والہانہ انداز میں پڑھ رہے تھے ؎

اے قوم بہ حج رفتہ کجائید کجائید — معشوق ہمیں جاست بیائید بیائید
آنانکہ طلبگار خدائند خدائند — حاجت بطلب نیست شمائید شمائید [۲۹]

---

[۲۸] مراۃ اسرار قلمی فارسی، مشائخ چشت ص ۲۲۴۔۲۲۵ [۲۹] مدار اعظم اردو ص ۸۹، رسالہ مراقبۃ الوجود۔

اور متاخرین میں حضرت شیخ محمد حامد ہرگامی قلندرؒ، حضرت مرزا مظہر جانجاناںؒ اور حضرت مولانا عبدالعلی بحرالعلوم نے حقیقت محمدیہ و قوت جبریلیہ پر ویسا ہی کلام کیا ہے جیسا کہ حضرت شیخ محب اللہ الہ آبادیؒ نے اور علماء کی دار و گیر سے یہ لوگ ذرا بھی مرعوب نہیں ہوئے ہیں۔ رسالہ مراقبۃ الوجود میں حضرت سید فضل علی قلندرؒ نے کیا خوب کہا ہے:۔

اندر چشمم ہمہ توئی بینائی　　اندر دہنم ہمہ توئی گویائی
در ہر قدمم تو راہ پیمائی　　پس جملہ توئی دگر چہ می فرمائی [1]

اس رباعی کے بارے میں مراقبۃ الوجود میں ہے کہ اگر روزانہ ۱۲ بار حضور قلب کے ساتھ شب میں بطور وظیفہ اس کا ورد رکھا جائے تو تمام مقصود دلی حاصل ہوگا۔

دور حاضر میں جن لوگوں نے فلسفۂ وجودی کا گہرائی سے جائزہ لیکر کچھ کہا ہے اُس میں چرن سرن ناز جونپوری کی ذات گرامی قابل ذکر ہے۔ آپ نے بے خطر بحر وجود میں چھلانگ لگا دی ہے اور ان کا سفینۂ مراد ساحل آشنا ہوا ہے۔ غور فرمائیں کہ کیا کہتے ہیں اور کلام میں کتنی سادگی صفائی اور معصومیت ہے فرماتے ہیں:

غرور زندگی بیجا نہیں ہے　　خودی احساس کا دھوکا نہیں ہے
میں جس توحید قائل ہوں اُسمیں　　خدا تو ہے مگر بندہ نہیں ہے
وہی پابند ہے دیر و حرم کا　　کہ جس نے خود کو پہچانا نہیں ہے

ٹھہر دکھ میں اعجاز انا دیکھ رہا ہوں　　اک ذرے میں کل ارض و سما دیکھ رہا ہوں
گم وسعت کونین ہوئی میری خودی میں　　قطرے کو بھی دریا سے بڑا دیکھ رہا ہوں
ہر بات میری آیت قرآں ہوئی ہے　　ہر شعر میں فرمان خدا دیکھ رہا ہوں
ناز حدود زیست سے دور نکل گیا ہوں میں　　خود کو پکارتا ہوں اب لیکے کسی کا نام اور

[1] مدار اعظم اردو ص۸۹۔ رسالہ مراقبۃ الوجود۔

# حضرت مخدوم شیخ بہاؤالدین چشتی جونپوریؒ

حضرت مخدوم شیخ بہاؤالدین چشتی جونپوری

ابن خلق اللہ بن مبارک فاروقیؒ مشہور زمانہ مشائخ، زبردست عالم اور اکابر جونپور (حضرت قاضی حمیدالدین ناگوریؒ کی اولاد سے تھے۔ علوم ظاہری کی تکمیل حضرت خواجہ شیخ محمد عیسیٰؒ اور دوسرے اکابرین جونپور سے فرمائی تھی۔ اور خلافت واجازت حضرت سید راجے حامد شاہ مانکپوریؒ سے پایا۔ چونکہ سعادت ازلی مقدر میں تھی۔ ایک مرد بزرگ صاحبِ نعمت وکرامت حضرت شیخ حسین نام کے گجرات سے بشوق زیارت وملاقات حضرت شیخ محمد عیسیٰ جونپوریؒ تشریف لائے وہ کیمیا بنانا جانتے تھے۔ ایک روز حضرت مخدوم شیخ بہاؤالدین کو دیکھا کہ جوہر قابل اور مستحق فیض باطن ہیں۔ آپکو لیکر ویرانے کی طرف گئے اور آپکو کیمیا بنانے کی ترکیب بتلایا اور فرمایا کہ بقدر ضرورت اسی طرح بنالیا کرو۔ حضرت مخدوم بہاؤالدین چشتیؒ نے عرض کیا کہ مجھے اس کیمیا کے علاوہ دوسری کیمیا کی ضرورت ہے۔ اور باطنی تربیت کی طرف توجہ کی حضرت خواجہ شیخ حسینؒ آپکی اس گذارش پر بیحد مسرور ہوئے۔ اور آپکے باطن کی تربیت کی طرف توجہ فرمائی۔ اسی درمیان حضرت خواجہ شیخ حسین گجراتی رہ حضرت خواجہ محمد عیسیٰ چشتی جونپوریؒ نعمت وخلافت باطنی اور خرقہ حاصل فرماکر گجرات کو واپس ہوگئے۔

حضرت شیخ حسینؒ کی واپسی کے بعد حضرت شیخ بہاؤالدین چشتیؒ حضرت خواجہ محمد عیسیٰ چشتیؒ کے حلقۂ ارادت میں شامل ہوگئے اور خدمت بجالانے لگے۔ بوقت وصال حضرت شیخ محمد عیسیٰ چشتیؒ نے حضرت بہاؤالدینؒ سے فرمایا کہ خرقۂ خلافت اور وافر باطنی دولت تم کو سید راجےؒ سے ملیگی جو مانکپور [illegible] کچھ عرصہ بعد حضرت سید راجے حامد شاہ مانکپوریؒ جونپور تشریف لائے۔ آپ مسلسل نو سال تک حضرت سید راجے حامد شاہ مانکپوریؒ کی خدمت اور صحبت بابرکت میں رہکر بہت ہی

ریاضت و مجاہدہ اور محنت شاقہ کے بعد طریقہ چشتیہ میں خرقہ خلافت حاصل کیا۔
تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ حضرت مخدوم شیخ بہاؤالدین جونپوریؒ آخر عمر میں حرمین شریفین چلے گئے اور ۲۰ سال تک مکہ مکرمہ میں جبل ابوالقیس کے قبہ میں گوشہ نشینی اختیار کی اور بے انتہا ریاضت و مجاہدہ اور محنتِ شاقہ برداشت کی ہے۔

مزار مبارک حضرت مخدوم شیخ بہاؤالدین چشتی" اندرون مکان مہذب الحسن مرحوم (مخدوم شاہ اورنگ) جونپور ۱۹۵۱

کہا جاتا ہے کہ آپ پنجوقتہ نماز حرم شریف میں ادا کرتے تھے اور جماعت کے بڑے پابند تھے کہ تکبیر اولی نہ فوت ہو۔ اس وقت آپکی عمر شریف سو سال سے اوپر ہو چکی تھی، اس دوران قیام میں وہاں کے علماء و محدثین سے سند حدیث بھی حاصل کی

اور حضرت شیخ کمال الدین اسمٰعیل شروانیؒ سے جو خواجہ عبید اللہ احرار سے فیض یافتہ تھے۔ طریقۂ نقشبندیہ بھی حاصل کیا اور ایک مدت تک انکی صحبت بابرکت میں رہکر اس سلسلہ کی نعمتِ باطنی بکمال حاصل فرمائی اور مشہور زمانہ بزرگ ہوئے ہیں۔ آپکی تصانیف میں ارشاد السالکین بہت ہی مشہور ہے۔

حضرت سید میر علی عاشقاں سرائمیریؒ جیسے مشائخ اور دیار و امصار کے مشائخ کبار نے آپ سے باطنی فیض اور خرقۂ خلافت حاصل کیا ہے۔ آپکی وفات ۱۴ر جمادی الآخر یا ۲۶ر رمضان المبارک ۹۱۱ھ مطابق ۱۵۰۵ء کو ہوئی۔ آپکا مزار پختہ بلند محلہ مخدوم شاہ اڈہن شہر جونپور شکستہ مکان مولوی انعام حسین ایک گھیرے میں موجود ہے۔ [۱]

مولوی انعام حسین مرحوم کا ایک عرصہ ہوا انتقال ہوچکا ہے۔ اُن کے لڑکے ذکی الحسن تھے اور ان کے تہذیب الحسن مرحوم تھے ان لوگوں کا بھی انتقال ہوگیا۔ اب اُن کے لڑکے بقید حیات ہیں۔ آپ کے مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے:

پچھم زمین افتادہ تہذیب الحسن مرحوم۔ پورب مکان و آنگن ہے۔ اُتر زمین افتادہ اشفاق و مشتاق اور ایک درخت نیم۔ اسمیں بھینس ہے اور اُپلی پاتھی جاتی ہے۔ دکھن مکان رہائشی شکستہ۔

موقع معائنہ مؤرخہ ۹ر فروری ۸۲ء بوقت ۹ بجے صبح اور فوٹو بھی اسی تاریخ کا ہے۔

---

[۱] اخبار الاخیار ص۱۹۲، بحر ذخار قلمی ص۲۹۹، مناقب العارفین قلمی ص۵۔ تجلی نور جلد اول ص۲۵، خزینۃ الاصفیا جلد اول ص۱۹۲، اخبار الاصفیا قلمی ورق ص۷۹، انتصاح عن ذکر اہل الصلاح ص۱۹، دیار پورب میں علم اور علماء ص۲۶۲ تا ۲۶۴

## حضرت مخدوم شاہ اڈہن چشتیؒ

حضرت مخدوم شاہ اڈہن چشتیؒ مرید و تربیت یافتہ اپنے والد بزرگوار حضرت مخدوم شیخ بہاؤ الدین چشتی جونپوریؒ کے تھے۔ حضرت مخدوم شاہ اڈہنؒ اپنی ساری عمر علوم ظاہری کی تکمیل اور علوم باطنی کے کمال کے حصول میں گذاری اور بہت ہی ریاضت و مجاہدہ کیا۔ آپ کے ہمعصروں میں حضرت مخدوم بندگی جلال الحق قاضی خاں ناصحی ظفرآبادیؒ اور حضرت مخدوم سید درویش ابی محمد محمود ظفرآبادیؒ

مزار مبارک حضرت مخدوم شاہ اڈہن چشتی ۹۱۵ھ سمرات ۔ فوٹو مخدوم شاہ اڈہن جونپور ۱۵۹

دمخدوم سید میر علی عاشقاں سرائمیریؒ تھے۔ آپ کے زمانہ میں جونپور میں عظیم
گروہ بزرگوں کا تھا حضرت مخدوم شاہ اڈہن کی چشتیہ سلسلہ میں بڑی شہرت تھی
آپکی عمر سو سال سے زیادہ تھی۔ آپکی زندگی میں پسران آپکے ۷۰ سال و ۸۰ سال کے
موجود تھے۔ تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ جب آپکے صاحبزادگان آپکے گرد حلقہ
میں بغرض تربیت وسلوک بیٹھتے تھے تو لوگوں کو یہ سمجھنے میں دشواری ہوتی تھی
کہ اس میں آپ کون ہیں۔ اور صاحبزادگان کون ہیں۔ ایک روز حضرت شیخ
بہاؤالدین جونپوریؒ حضرت خواجہ محمد عیسیٰؒ کی خدمت میں موجود تھے۔ حضرت شیخ
محمد عیسیٰ بر وقت نماز تکبیر اولیٰ دریافت کیا کہ کیا تمہارا لڑکا فوت ہوگیا ہے اور کوئی
تجہیز وتکفین کے لئے نہیں ہے؟ مگر آپ نے نماز باجماعت نہ چھوڑی اور بعد فراغت
نماز حضرت خواجہ نے فرمایا کہ اسی سال شیخ اڈہن کی تمہارے یہاں ولادت ہوگی.
گویا کہ حضرت مخدوم شاہ اڈہن چشتیؒ کا وجود آپکی پیشینگوئی کا نتیجہ ہے۔

مناقب العارفین قلمی فارسی جز ثانی میں ہے کہ شیخ الاسلام قوت الاقوام
حضرت مخدوم شیخ اڈہن چشتیؒ کمالات ظاہری و باطنی سے آراستہ تھے۔
آگے اس کتاب میں حضرت شیخ بہلول لاہوریؒ اور حضرت شیخ حسین خوارزمیؒ کے
حوالاجات سے بڑے ہی عجیب وغریب واقعات خرق عادات وکمالات آپکے
بارے میں تحریر کئے گئے ہیں جسکو پڑھکر حیرت ہوتی ہے اور آپکی عظمت و رفعت
میں چار چاند لگ جاتا ہے اور یہ بات پایۂ ثبوت کو پہونچ جاتی ہے کہ آپ
بڑے صاحب کمال روشن ضمیر اور بافیض بزرگوں میں گذرے ہیں۔

آپکا وصال ۹۷۰ھ ہجری مطابق ۱۵۶۲ء میں بعہد سلطنت اکبر اعظم ہوا۔
اور اپنی سکونتی جگہ خانقاہ کے صحن میں دفن کئے گئے۔ مزار پختہ اب بھی موجود ہے
آپکی اولاد اسی محلہ میں آباد تھی۔ کچھ خاندان کے لوگ قصبہ سکون میں آباد ہیں۔
نواب اودھ کے زمانہ میں آپکے خاندان کے لوگ جو مخدوم شاہ اڈہن میں آباد

تھے انھوں نے مذہب امامیہ اختیار کر لیا ہے۔ آپکا روضہ منعم خاں خاناں نے مرزا زاہد بیگ ناظم تعمیرات کے ذریعہ تعمیر کرایا تھا جو امتداد زمانہ سے مسمار ہو گیا اور کوئی نشان نہیں ہے۔ بلکہ آپکے مزار کے گرد ایک فٹ بلند دیوار ہے۔ منجھو قوال آپکے حلقۂ ارادت میں شامل تھا اور آپکی خانقاہ کا گویّا تھا۔ [1]

مزار و مسجد حضرت مخدوم شاہ اڈہنؒ

مزار حضرت مخدوم شاہ اڈہن چشتی فوٹو سنہ ۱۹۷۰ء

حضرت مخدوم شاہ اڈہنؒ کے قبرستان میں آپکی اولاد و امجاد خلیفہ و مریدین کے ۱۴ مزارات تھے۔ اس وقت صرف ۲ مزارات ظاہر ہیں اس میں سے کسی مزار کو میں نے باہر کرایا ہے۔ محلہ والوں نے جو مسلمان ہی ہیں اپنے مکان کی تعمیر

---

[1] تذکرۃ العلماء جلد اول ص ۲۸ تا ۳۰، منتخب التواریخ بدایونی تجلی نور فارسی جلد اول ص ۲۵ تجلی نور جلد اول ص ۳۰، شنگرف اول، گنج ارشدی قلمی فارسی ص ۲۱، مناقب العارفین قلمی جزء ثانی فارسی تالیف سنہ ۱۰۵۲ھ۔

کے سلسلہ میں مٹی پھینک کر ان مزارات کو پاٹ دیا ہے جس سے یہ مزارات مٹی کے نیچے دب گئے ہیں اور بہت زیادہ بے حرمتی ہوتی ہے۔ مسلمانوں کے لڑکے کرکٹ کھیلتے و پتنگ اڑاتے ہیں اور پاؤں سے مزارات کو روند رہے ہیں۔

**حضرت مخدوم شیخ قطب الدین چشتیؒ** آپ حضرت مخدوم شاہ اڈہنؒ کے لڑکے اور آپ سے ہی بیعت و ارادت تھی اور آپ کے خلیفہ مجاز ہوئے ہیں۔ آپ صاحب عبادت و ریاضت تھے اور نفس امارہ کی اصلاح فرمائی تھی۔ بعد وصال حضرت مخدوم شاہ اڈہنؒ مسند مشیخت پر رونق افروز ہوئے۔ آپنے علوم ظاہری و باطنی کا عرصہ تک درس دیا ہے اور لوگوں کو اپنے فیض سے مالا مال کیا ہے۔ آپکی وفات ۲۰ رمضان المبارک ۱۰۶۷ھ ہجری میں ہوئی۔ مزار پختہ اندر روضہ مخدوم نصف دیوار میں ہے اور نصف باہر ہے۔[۱]

**حضرت شیخ ملک قیام الدین چشتیؒ** آپ حضرت شیخ قطب الدین چشتیؒ کے صاحبزادے و نیز مرید و خلیفہ حضرت مخدوم شاہ اڈہنؒ تھے۔ آپ بڑے صاحبِ حال و قال مست الست شیخ وقت اور اپنے وقت کے قطب اور بڑے اللہ والے فنافی اللہ بزرگ تھے۔ آپکے جمال مبارک میں اولیاء عظام کی طرح بڑی چمک اور رونق تھی۔ آپنے باطنی فیوض و کمالات کا دریا بہایا ہے اور طالبین آخرت کو خوب سیراب کیا ہے۔ آپ کا وصال ۲۷ جمادی الثانی ۱۰۹۳ھ میں ہوا۔ آپکا مزار مبارک حضرت مخدوم شاہ اڈہن کے روضہ کے پائینتی ہے۔[۲]

یہاں یہ بات ذہن نشین رہے کہ صالحین اور عارفین کا وہ گروہ جو عبادات اور اطاعت دونوں اپنے مولیٰ کی کرتا ہے اور غیر صالحین یعنی عوام بظاہر بے روح

---

[۱] تجلی نور حصہ اول فارسی ص۳۰، وفیات الاعلام ص۲، شنگرف اول فارسی ص۲۱، گنج ارشدی فارسی قلمی

عبادت جس کا تعلق جسم سے ہے مولیٰ تعالیٰ کی کرتے ہیں لیکن اطاعت اپنے نفس کی ہوتی ہے۔ یہاں مولیٰ تعالیٰ سے قطعیٔ انحراف ہوجاتا ہے جو کلمہ طیبہ کے قطعیٔ منافی اور اُس کا انکار ہے۔ ساری ظاہری عبادات اعراض ہیں جو اسکی ذات کے ساتھ فنا ہوجائیگی اور مستقل نہ ہوگی اور عبادات جوہر کی شکل جب اختیار کریں گی۔ جب عبادت کے ساتھ اللہ ہی کی طاعت بھی ہو اور ایسا جب ہوگا جب نفس امّارہ نفس مطمئنہ ہوجائے۔ اس لئے بقا کیلئے دونوں کے اشتراک کی ضرورت ہے۔

## حضرت شیخ عبدالحی چشتیؒ

حضرت شیخ عبدالحی چشتیؒ نبیرہ حضرت مخدوم شاہ اڈھنؒ ۹۶۰ھ میں پیدا ہوئے۔ اور بروز دوشنبہ بتاریخ ۸ ربیع الاول ۱۰۸۱ھ میں آپکا وصال ہوا۔ آپنے علم ظاہر و باطن علماء و صوفیاء دیار و امصار سے حاصل فرمایا اور علوم باطنی کے حصول کیلئے بے انتہا ریاضت و مجاہدہ کیا۔ آپنے وقت کے اللہ کا بھید جاننے والے بزرگوں میں شمار ہونے لگے۔ آپ نے مخلوق خدا کی بیحد خدمت کی۔ بڑے نجاب اور صاحب کشف و کرامت تھے۔ آپ کو سماع کا اپنے خاندان کے بزرگوں کی طرح سننے کا بیحد ذوق و شوق تھا۔ آپ امیروں کی صحبت سے پرہیز کرتے اور بادشاہوں کے یہاں جانا پسند نہ کرتے۔ فقر و توکل اور قناعت پسندی کی زندگی بسر کرتے اور ذکر و فکر اور شغل باطنی کے علاوہ کوئی کام نہ تھا۔ مزار مبارک اندر چہار دیواری حضرت مخدوم شاہ اڈھنؒ پچھمی دیوار میں نصف اندر اور نصف باہر ہے۔ [۱]

---

[۱] تجلی نور قلمی فارسی، گنج ارشدی فارسی قلمی۔

# مدار العالمین حضرت سیّد بدیع الدّین زندہ شاہ قطب المدار رضی اللہ عنہ

آپ کا شمار علامۂ دہر اور فضلائے روزگار میں ہے۔ آپ صحائف آسمانی کے حافظ اور اُس کے باطنی اسرار و رموز سے آگاہ و باخبر تھے۔ آپ عشاق زمانہ نادر الوجود فقراء میں ہیں۔ ایسا مقبول بارگاہ الٰہی اور صاحبِ تصرف کہیں صدیوں کے بعد عالم وجود میں آتا ہے اور کائنات پر ایک نقش دوام چھوڑ جاتا ہے۔ آپکی حیات و ممات دونوں یکساں ہے۔ اور آج بھی ویسے ہی تصرف و خرق عادت کا ظہور ہو رہا ہے جیساکہ زندگی میں تھا۔

## ولادت اور سلسلۂ نسب

حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدار ملک شام کے شہر حلب میں یکم شوال ۲۴۲ھ بوقت صبح صادق پیدا ہوئے۔ آپ کے والد ماجد کا نام قاضی سید علی حلبی تھا۔ تذکرہ نگاروں اور خاص کر "مدار اعظم" کے مصنف کے بیان کے مطابق صاحب عالم آپ کی تاریخ پیدائش اور وصال کی تاریخ ساکن بہشت ہے۔ اس حساب سے آپکی عمر شریف پانچسو پنچانوے سال کی ہوتی ہے۔ آپ سادات بنی فاطمہ سے ہیں۔ دارہ شکوہ قادریؒ نے آپ کے مادری و پدری نسب کو اس طرح بیان کیا ہے۔ سفینۃ الاولیاء میں ہے کہ آپکا پدری نسب اس طرح ہے:

"سید بدیع الدین بن سید علی حلبی بن سید بہاؤالدین بن سید ظہیرالدین بن سید احمد بن سید اسمٰعیل بن سید محمد بن سید اسمٰعیل ثانی بن امام جعفر صادقؓ بن امام محمد باقر بن امام زین العابدینؓ بن امام حسینؓ شہید کربلا بن امام المتقین امیرالمومنین سیدنا علی ابن ابی طالب ہاشمی بن عبدالمطلب بن عمرو العلا الملقب بہ ہاشمؓ"

اور نسب مادری کی تفصیل درج ذیل ہے:

"والدہ حضرت زندہ شاہ قطب المدار فاطمہ ثانی بنت سید عبداللہ بن سید زاہد بن سید محمد بن سید عابد بن سید صالح بن سید ابو یوسف بن سید ابوالقاسم محمد ملقب بہ نفس ذکیہ بن سید عبداللہ بن حسن مثنیٰ بن سیدنا امام حسنؓ بن سیدنا امام علی مرتضیٰ بن ابی طالبؓ" [۱]

## بیعت و ارادت

حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدارؒ کو بظاہر بیعت و خلافت حضرت طیفور شامی عرف بایزید بسطامیؒ سے حاصل تھی اور یہ سلسلہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تک اس طرح پہونچتا ہے۔ حضرت سید بدیع الدین قطب المدار، سلطان الاولیا حضرت شیخ بایزید بسطامی، حضرت خواجہ حبیب عجمیؒ، حضرت خواجہ حسن بصریؒ، حضرت سیدنا علی کرم اللہ وجہہ، حضرت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم، مدار اعظم کے مؤلف نے لکھا ہے کہ حضرت بدیع الدین قطب المدار کو حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے بے واسطہ فیض پہونچا ہے۔ چنانچہ ایک بار حضرت قاضی محمود کنتوریؒ نے حضرت زندہ شاہ مدار سے عرض کیا کہ حضور اپنا سلسلہ مجھے تحریر کرا دیجئے آپ نے ارشاد فرمایا کہ اکتب اسمك ثم اسمی ثم اسم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ یعنی اپنا نام لکھو پھر میرا پھر حضور سرور عالم روحی فداہ کا۔ [۲]

## حضرت بایزید بسطامی طیفوریؒ کا مقام و مرتبہ

آپ کا نام طیفور تھا، بڑے باکمال اولیاء اللہ میں گذرے ہیں۔ آپ کا سلسلہ طیفوریہ کہلاتا ہے۔ طریقت اور تصوف کے دیگر سلاسل

---

[۱] سفینۃ الاولیاء فارسی دارا شکوہ قادریؒ، مدار اعظم اردو مؤلفہ حضرت علامہ حکیم فرید احمد عباسی نقشبندی ص ۲۸-۲۹ [۲] اخبار الاصفیاء ورق ص ۵۴، سفینۃ الاولیاء دارا شکوہ، مدار اعظم اردو ص ۳۰-۳۹ مطبوعہ ۱۹۰۳ء

بھی آپ تک پہونچتے ہیں۔ آپ ریاضت و مجاہدہ اور تصرف و کرامات میں یکتا اور فرد تھے۔ سید الطائفہ حضرت جنید بغدادیؒ فرمایا کرتے تھے کہ اولیاء اللہ میں آپ کا وہی مقام و مرتبہ ہے جو فرشتوں میں حضرت جبرئیلؑ کا ہے۔ حضرت مولائے رومؒ نے مثنوی شریف جلد سوئم میں آپکی جلالت شان اور پابندی شریعت محمدیہ کے بارے میں لکھا ہے کہ ایک بار حضرت بایزیدؒ کو نماز میں سستی کا احساس ہوا۔ غور فرمایا تو معلوم ہوا کہ ایسا کثرت سے پانی پینے کی وجہ سے ہوا ہے۔ چنانچہ مولانائے رومؒ فرماتے ہیں۔ ؎

بایزیدؒ از بہر ایں کرد احتراز | دید در خود کاہلی اندر نماز
از سبب اندیشہ کرد آں ذولباب | دید علت خوردن از بسیار آب
گفت تا سالے نخواہم خورد آب | آنچناں کرد و خدایش داد تاب
ایں کمینہ جہد او بُد بہر دیں | گشت او سلطان قطب العارفین

ترجمہ۔ حضرت بایزید بسطامیؒ کو ایک بار نماز میں سستی کا احساس ہوا تو اس کے اسباب پر غور کیا تو معلوم ہوا کہ ایسا صرف کثرت سے پانی پینے کی وجہ سے ہوا ہے چنانچہ آپ نے عہد کیا کہ ایک سال تک بالکل پانی نہ پیونگا۔ اس بُری عادت کو چھوڑنے کے لئے دین کی خاطر آپنے یہ ادنیٰ سی بات کی تھی جسکی وجہ سے اللہ تعالیٰ کو انکی محبت کی یہ ادا بیحد پسند آئی۔ کہ اُن پر فضل عظیم کا دروازہ کھول دیا اور سلطان العارفین کا درجہ عنایت کیا۔ [۱]

## حضرت سیّد بدیع الدین احمد شاہ قطب المدار کے اوصاف و کمالات

حضرت مدار صاحب کے بارے میں تمام مورخین اور تذکرہ نگار متفق ہو کر وہ حالات اور واقعات

---

[۱] مثنوی مولانائے روم دفتر سوئم ص۱۷۱ و دفتر چہارم ص۹

بیان فرماتے ہیں کہ جو عجائبُ غرائب سے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ آپ کچھ کھاتے پیتے بھی نہ تھے اور نہ آپ کا کپڑا ہی میلا ہوتا تھا۔ اور نہ اُس پر مکھیاں بیٹھتی تھیں اور اتنی نور کی تابانی تھی کہ ہر وقت چہرے پر نقاب پڑی رہتی تھی۔ چنانچہ "مدار اعظم" کے مولف نے تحریر فرمایا ہے کہ :

"حضرت شاہ مدارؒ جب حضرت بایزید بسطامی طیفور شامیؒ کی خدمت میں پہونچے ہیں تو آپ نے حبس دَم کی تعلیم فرمائی چنانچہ آپ نے شیخ کی ہدایت سے اسقدر حبس دم کیا کہ آپ سالہا سال تک کھانے پینے سے بالکل بے نیاز رہتے تھے۔ لیکن حضرت شاہ غلام علی نقشبندیؒ فرماتے ہیں کہ حضرت شاہ مدارؒ نے دعا کی تھی کہ خدایا مجھ سے ان تمام خواہشات نفسانی کو سلب کرلے تاکہ میں تیرے عشق میں ہر وقت مستغرق رہوں۔ چنانچہ یہ دعا آپ کی مقبول ہوئی اور اس امر پر سب صوفیاء کرام کا اتفاق ہے کہ آپ آخر وقت تک ان تمام خواہشات سے بے نیاز رہے۔ اور سب سے قوی بات یہ ہے کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حضوری ہوئی جس میں حضور سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم نے آپ کے چہرے پر اپنا دست مبارک پھیرا ہے اُسوقت علاوہ انوار و برکات کے فیضان کے آپکی سب خواہشات کو بھی سلب کرلیا تھا۔ اور اپنے خاص پَرتَو سے آپ کے تمام بدن کو مالا مال کردیا تھا۔ پھر یہ کیفیت ہوگئی تھی کہ آپ بالکل نور کے ایک پتلے بن گئے تھے۔ اور نور الٰہی آپکی غذا اور سونا وجاگنا تھا۔ آپکا چہرہ مبارک اتنا نورانی تھا کہ کسی کو دیکھنے کی تاب وطاقت نہ تھی بالکل حضرت یوسفؑ کا پرتو ظاہر ہوتا تھا۔ غرضیکہ حضرت شاہ مدارؒ کو مقام صمدیت حاصل تھا۔ اور یہی وجہ تھی

حرم اول پاک دربار میں داخل ہونے والا دروازہ سیدنا زندہ شاہ قطب المدار" مکن پور شریف کا نمونہ نمبر ۱۹۱

کہ آپ اکثر چہرہ پر نقاب رکھتے تھے۔ [1]

## حضرت سیّد بدیع الدّین شاہ مدارؒ کا مقام و مرتبہ

آپ نے تمام دنیا کا پاپیادہ سفر کیا

---

[1] مدار اعظم اردو ص ۳۴-۳۵، اخبار الاصفیا ورق ص ۲۲۷، دیار پورب میں علم اور علما ص ۱۰۰

اور بڑے بڑے عالی مرتبہ فقرا اور مشائخ سے ملاقات کی ہے۔ اور بہت سے لوگوں نے آپ سے فیض روحانی حاصل کیا ہے کیونکہ آپ اپنے وقت کے قطب المدار تھے اس لئے آج بھی آپ زندہ ہیں اور آپ کو زندہ شاہ مدار کہتے ہیں۔ آپ کے مقام و مرتبہ کے متعلق مدار اعظم کے مؤلف نے لکھا ہے کہ:

"جب ولایت کا مرتبہ حاصل ہوتا ہے تو اسکو ولی کہتے ہیں اور پھر جب ترقی ہوتی ہے تو ابدال کا مرتبہ حاصل ہوتا ہے پھر اوتاد کا پھر قطب الاقطاب کا پھر قطب المدار کا۔ باقی جب خدا کا نور نظر ہو جاتا ہے تو جس شخص کو جو مرتبہ چاہتے ہیں دیدیتے ہیں۔ چنانچہ حضرت شاہ مدار کو جب جذبۂ الٰہی ہوا ہے تو سارے مراتب طے کرا کے قطب المدار کے مرتبے سے سرفراز کیا ہے۔ یہ سب سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی اس خاص عنایت اور توجہ کا نتیجہ تھا جو حضرت شاہ مدار کے ساتھ تھی۔ [۱]

پھر آگے مدار اعظم کے لائق مؤلف نے قطب المدار کے مقام و مرتبہ میں تفصیل سے تحریر فرمایا ہے:

"قطب المدار حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب مبارک سے استفادہ کرتا ہے۔ اور اس کا فیض تمام عالم علوی و سفلی پر ہوتا ہے اور بارہ اقطاب اس کے حکم کے تابع فرمان ہوتے ہیں۔ قطب مدار کا اسم گرامی عبداللہ ہوتا ہے اور عرش سے لیکر تحت الثریٰ تک وہ متصرف ہوتا ہے۔ لطائف اشرفی حضرت مخدوم جہانگیر اشرف سمنانی میں ہے کہ حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم زمانہ نبوت سے قبل

---

[۱] مدار اعظم ص۳۶-۳۷، سفینۃ الاولیاء دارا شکوہ فارسی، مرآۃ مداری، خزینۃ الاصفیاء ص۳۰۰

قطب مدار کے مرتبہ پہ تھے ۔ یہی مقام مقام مردانیت ہے یعنی فیلہ
قطب مدار کا وہ مرتبہ ہے کہ اگر وہ چاہے تو اور اقطاب کو انکے
مرتبہ سے معزول کر سکتا ہے ۔ [۱]

حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب مدارؒ کا کیا مقام و مرتبہ ہے حضرت شاہ سید غلام علی نقشبندی مجددی نے فرمایا ہے جسکو مدار اعظم کے مؤلف نے دارالمعارف کے حوالہ سے یوں تحریر کیا ہے ۔ مجدد الوقت فرماتے ہیں کہ :

" روزے در مجلس شریف مذکور اقطاب آمد حضرت ایشاں فرمودند
کہ حق سبحانہ اجرائے کارخانۂ ہستی و توابع ہستی قطب مدار عطامی فرماید
و ہدایت و ارشاد و رہنمائی گمراہان بدست قطب ارشاد میسپارند
و بعد ازاں فرمود حضرت بدیع الدین شاہ مدار قدس سرہٗ قطب مدار
بودند و شانے عظیم دارند و ایشاں دعائے کردہ بودند کہ الٰہی مرا گرسنگی
نہ شود و لباس من کہنہ نہ گردد و ہمچناں شد کہ بعد ازاں دعا در تمام
حیات بقیہ طعامے نخورند و لباس ایشاں کہنہ گشت ہموں و سے
یک لباس تا بہ ممات کفایت کرد ۔ [۲]

ترجمہ : حضرت شاہ سید غلام علی نقشبندیؒ نے ایک روز مجلس فقراء کاملین میں ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کارخانۂ ہستی کا انتظام و انصرام قطب مدار کے سپرد فرمایا ہے ۔ اُسی کی ذات بابرکت سے گمراہوں اور مشرکوں کو ہدایت ملتی ہے وہ پورے طور پہ تصرف کا مالک ہوتا ہے ۔ پھر ارشاد فرمایا کہ حضرت سید بدیع الدین زندہ مدار قدس سرہٗ اپنے وقت میں قطب مدار تھے ۔ ان کا مرتبہ عقل و فہم سے بالاتر تھا ۔ اور انھوں نے اپنے لئے دعا فرمائی تھی ۔ کہ اے اللہ مجھے بھوک اور پیاس نہ لگے اور میرا کپڑا کبھی میلا اور

---

[۱] مدار اعظم ص۵۳ ، بحوالہ مدار المعارف ص۲۴۳ ، بحر ذخار قلمی ص۹۷۷-۹۷۸

پُرانا نہ ہو اور نہ پھٹے، چنانچہ آپکی یہ دعا بارگاہ الہٰی میں مقبول ہوئی اور اس کے بعد آپ نے تا زندگی نہ کھانا کھایا اور نہ آپ کا لباس پُرانا ہوا اور نہ میلا ہوا اور ایک ہی لباس وقتِ وصال تک آپ کے جسم اطہر پر رہا ہے۔

اس میں شک نہیں کہ قطب مدار بہت بلند پایہ شخصیت کا مالک ہوتا ہے۔ آصف بن برخیا اپنے وقت کے قطب مدار تھے اور یہی وجہ تھی کہ آپ نے پلک جھپکتے ہی تخت بلقیس ملک سبا سے لاکر حضرت سلیمان علیہ السّلام کے سامنے رکھدیا۔ سوائے قطب مدار کے دوسری ذات عالم میں ایسا تصرف نہیں کر سکتی ہے۔ قطب مدار براہ راست آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب مبارک سے اخذ نور کرتا ہے۔ قطب مدار ہی اپنے وقت میں تمام غوث اقطاب کا سردار ہوتا ہے اور جس طرح چاہتا ہے عالم میں تصرف کرتا ہے۔ لوح محفوظ ہر وقت اُس کے روبرو ہوتا ہے اور احکام سنتا رہتا ہے۔ وہ صفات باری تعالیٰ کا مظہر اتم ہوتا ہے۔ اُسی ذات کو تصوف کی اصطلاح میں انسان کامل کہتے ہیں۔ ساری کائنات اسکے لئے مسخر اور تابع فرمان ہوتی ہے۔ کائنات میں کوئی چیز ایسی نہیں ہے جو اُس کے حکم سے روگردانی کر سکے۔ کیونکہ وہ براہ راست بلا واسطہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے فیض حاصل کرتا ہے اور انتظامی امور کے احکام دربار نبویؐ سے حاصل کر کے اپنے ماتحتوں کو دیتا ہے۔ وہی نظم ونسق کا نگراں دربار خداوندی سے مقرر ہوتا ہے۔ ناظرین غور فرمائیں کہ یہی مرتبہ حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب مدار کو حاصل تھا۔

## حضرت مخدوم شیخ شرف الدین یحییٰ منیریؒ کا ارشاد گرامی

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب مدار مقام صمدیت میں تھے اور خاص چشمۂ احمدی سے سیراب ہوئے ہیں جس کسی کی نظر آپ کے جمال مبارک پر پڑتی تھی وہ لاکھ پابندئ شریعت کے سجدے میں گر جاتا تھا اسی لئے آپکے رُخ انور پر نقاب رہتی

تھی۔ آپ کا سلسلہ چار پانچ واسطوں سے رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم تک پہونچتا ہے۔ تذکرہ نگاروں نے حضرت مخدوم سید حسین نوشتۂ توحید کا ایک واقعہ جو جونپور ہی سے متعلق ہے اس طرح پیش کیا ہے کہ:

"ایک شخص نے حضرت مخدوم شیخ شرف الدین یحییٰ منیریؒ سے توحید کے معنیٰ پوچھے۔ آپ نے فرمایا کہ حسین سے پوچھو۔ اُس وقت حسین گھوڑے پر سوار پان کھائے ہوئے تھے۔ اور خلاف واقعہ پان کی پیک گھوڑے کے مُنہ سے گری تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ یہی توحید کا معنیٰ ہے۔ جب حضرت مخدوم شیخ شرف الدین احمدؒ نے یہ واقعہ سنا تو فرمایا کہ حسین نوشتۂ توحید ہے۔ پھر اُسی وقت سے آپکو نوشتۂ توحید کہا جانے لگا ہے۔

حضرت حسین نوشتۂ توحیدؒ کتاب عوارف المعارف حضرت شیخ شہاب الدین سہروردیؒ پڑھا کرتے تھے۔ ابھی کتاب ختم نہیں ہوئی تھی کہ وقت وصال آگیا۔ حضرت حسینؒ بہت ہی رنجیدہ خاطر تھے۔ انکی اس حالت کو پیر روشن ضمیر حضرت مخدوم نے معلوم کر لیا اور فرمایا کہ تم پریشان نہ ہو اس کتاب کو جونپور جاکر سید بدیع الدین قطب مدار سے پڑھ لینا وہ چار کتب سماوی کے حافظ ہیں۔ لیکن ابھی وہ جونپور آئے نہیں ہیں اور وہ ضرور آئیں گے۔ جب حضرت قطب مدار جونپور آئے تو حضرت حسین نوشتۂ توحید جونپور آئے اور قطب مدار سے کتاب ختم کی۔ [1]

---

[1] انوار صوفیہ صفحہ ۲۹ اردو، تذکرۃ الکلام فی تاریخ خلفاء عرب والاسلام صفحہ ۳۹۲-۳۹۴ زبدۃ الکلام فی مشاہیر الاسلام جلد ۵ صفحہ ۵۴، بحر ذخار قلمی فارسی صفحہ ۹۰۴-۹۰۵۔

اس واقعہ سے حضرت قطب مدارؒ کے جلالت شان کا اندازہ ہوتا ہے اور
اس میں ذرا بھی شک اور کلام نہیں کہ آپ امام المتصوفین میں تھے اور ایسے ایسے
نکات و اسرار بیان کرتے تھے کہ عقل دنگ رہ جاتی تھی۔

## حضرت شیخ سراج الدین سوختہؒ و قادر شاہ کا واقعہ

اس واقعہ کو اخبار الاخیار اور
خزینۃ الاصفیاء کے تذکرہ نگار
نے لکھا ہے اور خزینۃ الاصفیا
نے تفصیل سے کام لیا ہے اور مدار اعظم کے مؤلف نے بھی تحریر کیا ہے۔ وہ اس طور
پر ہے:

"جس زمانہ میں حضرت قطب مدارؒ کالپی میں جلوہ گر تھے کالپی
کے حکمراں قادر شاہ ولد محمود شاہ کو آپکی خدمت بابرکت میں
حاضری کا خیال آیا۔ اُس نے اپنے پیر و مرشد حضرت شیخ سراج الدین
سوختہ سے اجازت چاہی آپ نے کسی وجہ سے منع فرما دیا۔
لیکن قادر شاہ باوجود منع کرنے حضرت شاہ قطب مدارؒ کی
خدمت میں حاضر ہوا اور حجرہ کے اندر جانا چاہا۔ چونکہ دوپہر کا
وقت تھا خادم نے منع کیا کہ یہ ملاقات کا وقت نہیں ہے ظہر کے
وقت آپ سے ملاقات ہو جائیگی۔ قادر شاہ نے اس میں اپنی ہتک
سمجھی اور اپنے گھوڑے کو حجرے کی دیوار کے برابر کر کے چاہا کہ
اندر نظر کرے کہ لگا دیوار خود بخود اونچی ہو گئی۔ دوبارہ ہاتھی پر بیٹھ
کر چاہا کہ اندر نظر کرے پھر دیوار حائل ہو گئی۔ بہت غضبناک ہوا
اور واپس ہو کر حکم دیا کہ ہماری سلطنت سے چلے جائیں۔
اس حکم کے بعد حضرت قطب مدار صاحب فوراً چل دیئے اور
دریائے جمنا کے اُس پار جا کر قیام کیا۔ قادر شاہ کی ایسی بے ادبی

کا نتیجہ یہ ہوا کہ اسی روز قادر شاہ کے تمام بدن پر آبلے پڑ گئے۔ اطباء نے بہت علاج کیا مگر کچھ فائدہ نہیں ہوا۔ آخر میں اپنے پیر و مرشد حضرت شیخ سراج الدین سوختہ کی طرف رجوع کیا آپ نے اپنا پیرہن مبارک پہنا دیا۔ تو آبلوں میں افاقہ ہو گیا حضرت قطب مدار کو کشف کے ذریعہ معلوم ہوا کہ سراج الدین سوختہ رو غضب الٰہی کا مقابلہ کر رہے ہیں اور آپکی زبان مبارک سے یہ الفاظ نکلے کہ "سراج چرا نسوخت" لیکن خزینۃ الاصفیاء کے تذکرہ نگار نے یہ الفاظ نہیں لکھے ہیں۔ مشہور ہے اس کلمہ کے نکلتے ہی شیخ سراج سوختہؒ کی حالت دگرگوں ہو گئی۔ اور بدن میں سخت سوزش معلوم ہونے لگی یہاں تک کہ وصال کے قریب ہو گئے اُسوقت اپنے مریدوں کو وصیت فرمائی کہ مجھے بغیر غسل دیئے دفن کر دینا۔ غرضیکہ آپؒ کا وصال ہو گیا۔ خدام نے تجہیز و تکفین کا سامان کر کے غسل کا انتظام کیا اور خیال کیا کہ خلاف شرع شیخ کی وصیت قابل عمل نہیں ہے۔ اس بارے میں لوگوں نے باہم مشورہ کر کے کہا کہ پہلے شیخ کی انگلی پر تھوڑا سا پانی ڈالکر دیکھا جائے کہ کیونکر منع کیا ہے۔ چنانچہ آپکی انگلی پر چند قطرات ڈالے گئے تو انگلی فوراً خاکستر ہو گئی۔ اُسوقت لوگوں نے سمجھا کہ غسل نہ دیے کا یہی رمز تھا۔ غرضیکہ بغیر غسل کے آپکو دفن کر دیا گیا۔ اور قادر شاہ کی سلطنت پر زوال آگیا۔[1]

اس سلسلہ میں مدار اعظم میں ہے کہ عوام میں یہ بات بھی مشہور ہے کہ حضرت

---

[1] اخبار الاخیار فارسی، خزینۃ الاصفیاء فارسی، انوار صوفیہ اردو ص ۲۸۹، مدار اعظم اردو ص ۶۱

روضۂ اقدس سیدنا مدار العالمین حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدار مکن پور شریف کانپور ۱۹۷۲ء

شیخ سراج الدین سوختہ کی زبان سے یہ الفاظ نکلے تھے کہ شاہ مدارؒ نے مجھے جلایا میں نے اُن کے سلسلہ کو جلادیا۔ یہ قصّہ بالکل غلط ہے کیونکہ خزینۃ الاصفیاء میں ہے کہ:

قادر شاہ از حیات مایوس گشت و پناہ بخدمت شیخ سراج الدین
آورد آنجناب پیرہن خاص پوشیدنی خود بوے عطا کرد بمجرد پوشیدن
شفا یافت و اثرے از آبلہ نماند خادم شاہ مدار چوں دید کہ او

پناہ حضرت شیخ سراج الدین سوختہؒ آورد مایوس گشت و خبر
ایشاں بشاہ مدار رسانید شاہ مدار از آنجا متوجہ جونپور شد و از
آنجا بقنوج مراجعت کرد و در ملک قادر شاہ نیامد[1]۔ اور ۸۴۲ھ
میں حضرت سراج الدین سوختہؒ کا وصال ہوا ہے۔

اس کے علاوہ خزینۃ الاصفیاء اور اخبار الاخیار کے مصنف نے حضرت
سراج الدین سوختہؒ کے بارے میں اور کوئی تفصیل نہیں لکھی ہے اور نہ
سلسلہ مداریہ کو جلانے کی بات کسی بھی تذکرہ نگار نے لکھی ہے البتہ مدار اعظم
میں ہے کہ" چونکہ حضرت قطب مدارؒ کے خلفاء کی تعداد آپ کے زمانہ میں ۲۴۲
تھی اور یہ سلسلہ بہت ہی دور دور تک پہونچ گیا تھا قطعی ناممکن ہے کہ آپ کا
سلسلہ سوخت ہو جائے۔ چنانچہ نقشبندیہ مجددیہ سلسلہ میں جہاں اور سلاسل
کی اجازت اور القاء نسبت ہوتا ہے مداریہ سلسلہ کی بھی اجازت دی جاتی ہے اور
بوسیلہ روحانیت پاک حضرت شاہ مدارؒ آپ کی نسبت سے بھی قلوب کو منور کیا
جاتا ہے جسکا ادراک بخوبی ہوتا ہے اور دیگر تمام نسبتوں سے مداری نسبت
علیحدہ محسوس ہوتی ہے جس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ حضرت زندہ شاہ
قطب مدارؒ کا فیض برابر جاری و ساری ہے۔ اگر کوئی صاحب یہ کہیں کہ اور
سلاسل کے ساتھ تو آپکا سلسلہ جاری ہے مگر علیحدہ نہیں ہے تو یہ بھی سخت
حیرت انگیز بات ہے کہ جن بزرگ کی نسبت اہل باطن صاف محسوس کر رہے
ہوں اور اس سلسلہ میں اجازت و خلافت دے رہے ہوں اسکو یہ کسطرح
تسلیم کیا جا سکتا ہے کہ یہ سلسلہ سوخت ہو گیا ہے۔

اسکے علاوہ بہت سے بزرگ ایسے ہیں جو خاص مداری ہیں جیسے حضرت

---

[1] خزینۃ الاصفیاء فارسی، مدار اعظم اردو ص ۳۰ تا ۳۱

خواجہ محمد رشیدؒ جنکا سلسلہ یہ ہے۔ حضرت خواجہ محمد مصطفےٰؒ انھوں نے فیض ملارؒ اپنے بھائی حضرت شیخ محمد تقیؒ سے حاصل کیا اور انھوں نے حضرت سید شمس الدین بخاریؒ سے اور انھوں نے حاجی حرمین شریفین ابو یزیدؒ سے اور انھوں نے شاہ فخر الدین زندہ دل سے اور انھوں نے سید جمال الدین جنتیؒ سے اور انھوں نے حضرت زندہ شاہ قطب مدارؒ سے۔ اس طرح سے بہت سے بزرگ مداریہ سلسلہ میں ہیں اور یہ سلسلہ اسی طرح قیامت تک چلا جائے گا۔ [۱]

## قاضی شہاب الدین ملک العلماء کی حضرت شاہ قطب مدار سے مخالفت اور پھر بیعت

حضرت ملک العلماء کی مخالفت اور بیعت اور سوال و جواب جو حضرت شاہ قطب مدارؒ کے درمیان ہوا ہے تمام فارسی تذکرہ نگاروں مثلاً اخبار الاخیار اخبار الاصفیاء، خزینۃ الاصفیاء، نجات الرشید اور بحر ذخار وغیرہ نے تفصیل سے لکھا ہے، عربی میں نزہۃ الخواطر اور اردو میں قاضی اطہر مبارکپوری نے دیار پورب میں علم اور علماء اور مدار اعظم کے تذکرہ نگار حضرت علامہ حکیم فرید احمد عباسی نقشبندی نے تحریر کیا ہے واقعات حسب ذیل ہیں اور سرزمین جونپور سے متعلق ہیں۔ جب حضرت زندہ شاہ قطب مدارؒ ایک عرصہ تک یہاں پر مقیم تھے اور فیض و کرامت کا دریا بہا رہے تھے۔

"قاضی شہاب الدین ملک العلماء ابتدا میں حضرت زندہ شاہ قطب مدارؒ کے منکروں میں تھے اور بوجہ کمال تصرفات اور خرق عادات کے وہ آپکی ولایت اور قطبیت کے قائل نہ تھے۔ اور بسبب قربت و مشیر سلطنت سید ابراہیم شاہ شرقی جونپوری

---

[۱] مدار اعظم اردو ایڈیشن علامہ حکیم فرید احمد عباسی۔

بادشاہ سے کچھ نہ کچھ کہا کرتے لیکن بادشاہ خود بھی صاحب علم اور اہل باطن تھا اور اُس کے دل میں فقرا رکاملین کا بیحد ادب واحترام تھا اور حضرت زندہ شاہ قطب مدارؒ سے بھی بیحد عقیدت تھی۔ کچھ بھی شکایت کا اثر نہ ہوتا تھا اور ادھر حضرت شاہ مدارؒ سے اکثر کرامتوں کا ظہور پیرظہور ہوا کرتا تھا۔ جسکی وجہ سے ملک العلمار کو سوائے شرمندگی کے کوئی چارہ نہ تھا۔

آخر میں ملک العلمار قاضی شہاب الدینؒ نے حضرت شاہ قطب مدارؒ کی خدمت میں دو سوال تحریری بھیجا۔ ان کا یہ خیال تھا کہ ذرا بھی اگر کوئی بات خلاف شرع ان کے قلم سے نکل جائیگی تو شکایت کا اچھا موقع ہاتھ آئیگا۔ لیکن حضرت شاہ قطب مدارؒ سے جو صوفیانہ اور محققانہ جواب ملا ہے تو تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ دیکھتے ہی حاضر دربار مداریؒ ہوکر تائب اور معافی خواہ ہوئے اور سلسلہ مداریہ میں داخل ہو گئے۔ حضرت شاہ قطب مدارؒ نے جو جواب دیا ہے اُس سے سوال کی بھی وضاحت ہو جائے گی۔ [1]

اس امر سے تمام تذکرے بھرے پڑے ہیں کہ ہمیشہ فقہا اور علمار ظاہر نے فقرا رکاملین اور صوفیہ کرام کی مخالفت کی اُن پر سخت اعتراضات کئے اور ان کے خلاف شرک و بدعت فسق وکفر اور قتل تک کے فتوے دیئے۔ بادشاہوں کو ورغلایا اور قید و بند میں ڈالا گیا۔ اور یہاں حضرت قطب مدارؒ کی ذات گرامی تو تصرفات وکرامات کا سرچشمہ تھی۔ آپ کا چہرہ ہر وقت با نقاب رہتا تھا اور جب نقاب اٹھاتے تھے تو بے اختیار لوگ سجدے میں گر پڑتے تھے۔ دوسری بات یہ کہ آپ بہت

---

[1] اخبار الاصفیا، ورق ۵۵، نجات الرشید ۱۲۳، اخبار الاخیار ۱۷۶، مدار اعظم ۵۷، دیار پورب میں علم اور علمار صفحہ ۱۸۰، خزینۃ الاصفیا مفتی غلام سرور لاہوری، نزہتہ الخواطر، تذکرہ علمار ہند مولوی رحمان علی، اردو۔

سیف زبان اور کن فیکون کا مظہر تھے جو کہتے تھے فوراً ہوتا تھا۔

## جواب مکتوب سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب مدار رح

هوالموجود

برادرم قاضی شہاب الدین ابن شمس عمر دولت آبادی کو معلوم ہو کہ مکتوب آں برادر نبیرۂ سید المرسلین سید طاہر دام سیادتہ' ونظافتہ'۔ اس درویش بے خویش کو پہونچا۔ آپکے خط میں ایسا دیکھا گیا کہ لوگوں سے سنا جاتا ہے کہ مخصوص ملاقات حضرت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم بے واسطہ بحسب ظاہر آپکو میسر آئی، یہ امر نہایت عجیب غریب معلوم ہوتا ہے اور کوئی شخص اُس بند دروازے کو نہیں کھولتا کہ کیونکر ہوئی۔ دوسرے یہ کہ "العلماء ورثۃ الانبیاء" سے مراد یہی علم جو ہم نے حاصل کیا ہے یا کوئی اور علم مراد ہے، ان دونوں باتوں کا جواب دیکر مطمئن فرمایئے۔

### الجواب بالصواب

اے برادر عوام کو حضرت الوہیت کے خواص واسرار کا جاننا بہت ہی مشکل ہے۔ آگاہ ہو کہ وہ لوگ خانقاہ عدم کے گوشہ نشین اور نفخت فیہ من روحی کے وسیع میدان کے شہسوار ہیں اور لوگوں کو ان کے اسرار وامور مخفیہ میں کچھ دخل نہیں۔ چونکہ حضرت الوہیت کے لم یزل بارگاہِ قدس میں قرب واختصاص کی خلعت فاخرہ اور عطیۂ عظمیٰ سے سرفراز ہیں اور اپنے حدوث وفنا سے بیگانہ ہیں۔ وہ جبرئیل علیہ السّلام کو اپنی رکابداری میں نہیں لیتے اور نہ میکائیل علیہ السلام کو اپنی غاشیہ برداری میں قبول کرتے ہیں۔ ایک قدم میں دونوں عالم سے نکل جاتے ہیں او صحرائے الوہیت اور عالم لامکانی میں جو ایک لامحدود وغیر متناہی ہے جولانگری کرتے ہیں خداوند قدوس کی بارگاہ میں شب وروز بسر کرتے ہیں اور "یمحوا مایشاء ویثبت" پڑھکر بے نام ونشان

جمیع مخلوقات سے بیگانہ رہتے ہیں۔

حق سبحانہ تعالیٰ اس قوم کی عزت کو لوگوں سے محفوظ و مامون رکھتا ہے مگر جس کو چاہے "ان مقالید السمٰوات والارض" اسی کے واسطے خاص ہے یہ درویش بے خویش درہائے بستہ کھول رہا ہے اور مامور بامر اللہ ہے اور لا غالب علی امرہ پیش آتا ہے اور اپنے آپکو کسوت بشریت اور شکل انسانی میں اس وجہ سے دکھلاتا ہے کہ اللہ کا حکم ہے اور تم نے اس کو برادر سنا ہوگا کہ حضرت سید حیدر الغالب علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ نے ولادت سے کم وبیش دو سو سال قبل ہی حق سبحانہ تعالیٰ کے حکم سے متمثل ہوکر حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کو شیر کے سامنے رہائی دلائی تھی۔ پس مقربانِ بارگاہ الوہیت کو اس وجود عنصری کے بعد ہر وقت تصرف رہتا ہے وہ کبھی تو لباس عنصری پہنتے ہیں اور کبھی وجود مثالی اختیار کر لیتے ہیں۔ ان میں سے بعض حضرات موسیٰ کلیم اللہ علیہ السلام کی مناجات کے وقت موجود تھے۔ اور جب پوشیدہ باتیں خداوند عالم نے شب معراج میں قاب قوسین او ادنیٰ کے مقام پر حضرت رسالتمآب فخر کائنات صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمائی تھیں اُس وقت بھی وہ لوگ سُن رہے تھے اور اصحاب صُفّہ کے درویشوں اور دیگر صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سے مصافحہ کرتے تھے اور حیات و ممات میں ان کے ساتھ اور اب بھی ہیں اور وہ کُل کو پا چکے ہیں جُز کی کیا حقیقت ہے۔ اب آپ پر اس سوال کا جواب کماحقہٗ واضح ہوگیا تو دوسرا سوال آپکا یہ ہے۔

(۲) جواب: العُلماء ورثۃ الانبیاء سے کون اور کس علم کے علماء مراد ہیں؟

واضح ہو کہ حضرت مردانِ حق اور بادہ کشانِ میخانہ مطلق باریافتگانِ حرم و شیفتگانِ پرتوِ جمال بے مثال معشوقِ حقیقی قبل اسکے کہ بفحوائے منطوق لازم الوثوق حضرت سبحنہ تعالیٰ یخرج من بین الصُّلب والترائب" عدم کے نہاں خانہ سے منزل وجود

تک پہونچتے ہیں اول میں روز میثاق کو بھی جلیل الجبار اور ایزد لا یزال کی طرف سے بلا حرف وصوت صدائے اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ سنتے تھے اور ہنوز اس کی یاد ان کے سینہ عرفان سے محو نہیں ہوئی ہے۔ بلکہ وہی حالت اس وقت تک ان پر طاری ہے ان کے مکان میں نہ ماضی ہے نہ مستقبل جو کچھ ازل و ابد کی کتاب میں موجود ہے۔ ان کے اذہان صافیہ پر کالشمس فی نصف النہار روشن و ہویدا ہے۔ یہ میراث صرف انبیاء علیہم السلام ہے اور مواہب الہیہ اور اسرار باطنیہ سے ہے تحصیل اکتساب سے نہیں ملتی ہے۔

اور موافق ان من العلم المکنون لا یعلمہا الا اللّٰہ والعلماء باللّٰہ مخفی و متعجب ہے۔ یہ حضرات جو کچھ لوح محفوظ و مکنون میں ہے بمعائنہ و مشاہدہ کرتے ہیں اور انکی نظر کے سامنے ہے اور اس سے واقف و مطلع ہیں۔ ازل سے لیکر بہشت و دوزخ میں داخل ہونے تک جو کچھ ہوا ہے یا آئندہ ہونے والا ہے از ماہ تا ماہی جانتے ہیں اور کل و پرسوں کے حالات سے واقف ہیں جیسا کہ وامتازوا الیوم ایہا المجرمون ۵ اہل جنت واہل دوزخ کے ظہور کے واسطے ان کے محبت کرنے والوں کو باہم مجتمع کالو اور آج ان مخلصوں سے مجرموں کو علیحدہ کر دو تاکہ سعید و شقی پہچانے جائیں۔ یہ حضرات عالم خدایگانی پر محیط اور "العلماء ورثۃ الانبیاء" کے لقب سے ملقب ہوئے کیونکہ وہی لوگ ذرا سے علم پر مغرور اور ذرا سے زہد و تقویٰ سے سرور اور ادنیٰ سے شکر پر مشکور ہو جاتے ہیں۔ اس کا کیا علاج عموماً زمانے کا یہی حال ہے"۔ اور جو علم آں عزیز نے تحصیل کیا ہے اس کے وسیلہ سے اس سر مخفی اور راز پوشیدہ تک پہونچنا ممکن نہیں کیونکہ اس سر مخفی کے معنی اور اس کا بیان طویل ہے اور یہ امر مسلم ہو چکا ہے کہ علماء ظاہر یہ اقوال و حقائق سننے کی طاقت نہیں رکھتے ہیں۔ اسی وجہ سے بالکل جدا کر دیا۔ علاوہ بریں بعض اولیاء مستہلک بلا ہر سخت راہ سے

معرضِ قتل میں آ گئے اور اپنے مقصود و مطلوب تک نہیں پہونچے کیونکہ مقام "العلماء ورثۃ الانبیا" پر نہ تھے۔ علم کے اقسام میں سے اگر سب کو بیان کیا جائے تو دفتر ہو جاوے۔ مقصود تمام عالم سے باریتعالیٰ عزاسمہٗ ہے جو بیان کیا جا چکا ہے۔
بعض علماء ظاہر نے جب یہ خوب سمجھ لیا کہ یہ علم بغیر دستگیری مرشد کامل حاصل نہیں ہو سکتا اور بغیر صفائی باطن یہ دروازہ ہرگز نہیں کھل سکتا، اور اپنی استعداد اور قابلیت سلوکِ صوفیۂ اہلِ صفا نہ پائی یا علوم ظاہریہ کی تحصیل میں مشغول ہو گئے اور غم آخرت دل میں لے گئے اور آخر میں اس علم کو حجاب لاکبر پایا۔ "العلماء ورثۃ الانبیاء" کے یہی معنی ہیں اور جو علم آپ نے حاصل کیا ہے وہ کسبی ہے جو محنت شاقہ و جد و جہد بیشمار سے حاصل ہوا ہے۔ اور علم "ورثۃ الانبیاء" جو وہبی ہے نہ محنت ہے نہ مشقت اگرچہ اہل علوم ظاہریہ کے نظریہ میں رنج و مشقت معلوم ہوتی ہے۔ مگر فی الحقیقت یہ افضال و مواہب الہیہ و الطاف ربانیہ اور حسکم لامتناہی ہے جسکو یہ مقام حاصل ہوا اُس کے لئے از بالائے عرش تا زیر زمین سب اُس کے زیر قدم ہے۔ بارگاہ الوہیت تبارک و تعالیٰ سے یہ جنت بخشی اور دوزخ آشامی پر مقرر کر دیئے گئے ہیں۔ پشت پدر و رحم مادر سے با میراث آئے ہیں اور قول سبحٰنہ تعالیٰ عَلَّمَ اٰدَمَ الۡاَسۡمَآءَ كُلَّهَا ثُمَّ عَرَضَهُمۡ عَلَى الۡمَلٰٓٮِٕكَةِ فَقَالَ اَنۡۢبِـُٔوۡنِىۡ بِاَسۡمَآءِ هٰٓؤُلَآءِ اِنۡ كُنۡتُمۡ صٰدِقِيۡنَ ۝ کے مصداق وہی مردانِ بارگاہ ایزد لم یزلی ہیں۔ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں درویشوں کی ایک جماعت تھی جو اصحاب صفہ کے لقب سے ملقب تھے۔ جب سلطان لولاک لما خلقت الافلاک اظہرت الربوبیت سرکار کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جسکا مرتبہ مقام اور منزل اللہ پاک کے نزدیک بلند دیکھا تو ان مسکینوں کی جانب متوجہ ہوئے اور جناب الٰہی میں دعا فرمائی اللّٰھم احینی مسکینا وامتنی مسکینا واحشرنی فی زمرۃ المساکین برحمتک یا ارحم الراحمین۔ امین۔ غور فرمائیے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ

والتسلیم نے مساکین کے ساتھ خدا تعالیٰ سے شرکت کی درخواست فرمائی ہے۔ اس اہم نکتہ کو جو سمجھا سو سمجھا۔ [۱]

## مکتوب پڑھکر ملک العلماء کی حیرت اور بیعت

یہ واقعہ ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے دور کا ہے جب حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدار متصل کوتوالی جہاں عبادتی روضہ بنا ہے وہیں مقیم تھے۔ ملک العلماء قاضی شہاب الدین مشیر سلطنت شرقیہ اور پورے شمالی ہند حدود سلطنت شرقیہ کے قاضی القضاۃ تھے۔ جو کسی حکومت میں سب سے بلند پایہ منصب مرتبہ ہے۔ آپ چودھویں صدی عیسوی کے شمالی ہند میں سلطنت شرقیہ جونپور کی طرف سے سیاہ و سفید کے مالک تھے بلکہ مختار کل تھے۔ آپ حضرت قطب المدار کا یہ جواب پڑھ کر بیحد متحیر اور سراسیمہ ہوئے۔ لیکن غرور مرتبہ و منصب کو یکبارگی دل و دماغ سے دور نہ کرسکے۔ اس لئے انھوں نے چاہا کہ حضرت سیدی قطب المدار رضی اللہ عنہ کو گھر پر بلاکر سعادت و ملازمت سے مستفیض ہوں اور اپنی تقصیرات کی معافی چاہیں چنانچہ یہ شعر خدمت اقدس میں بھیجا

؎ اے نظر آفتاب ہیچ زماں دارت  نیں در و دیوار ما از تو منور شود

چونکہ حضور والاجاہ قطب المدارؒ کشف صریح کے مالک تھے قاضی صاحب کی نیت اور دل کا حال آپ پر روشن ہوگیا۔ یہ شعر جواب میں بھیجا ؎

پرتوِ خورشید عشق بر ہمہ تابد ولے  سنگ بیک نوع نیست تا ہمہ گوہر شود

اس شعر کے بعد ملک العلماء قاضی شہاب الدین بہت ہی گھبرائے اور چونکہ حضرت

---

[۱] اخبار الاصفیاء فارسی ورق ۵۵ شیخ عبدالصمد بن افضل انصاری، دیار پورب میں علم اور علماء ص ۱۸۱-۱۸۰، نجات الرشید ص ۱۲۳، خزینۃ الاصفیاء فارسی، اخبار الاخیار ص ۱۲۶، انوار صوفیہ ص ۳۹۰، تجلی نور فارسی قلمی حصہ دوم، زبدۃ الکلام فی مشاہیر اسلام جلد ۵ ص ۵۴، مدار اعظم اردو ص ۷۴ تا ۷۹، مرأۃ مداری حضرت شیخ عبدالرحمن چشتی دہلوی۔ الکواکب الدراریہ عربی تالیف حضرت علامہ محمد جانی ابن احمد تانی قادریؒ ص ۳۳ تا ۳۸ بحوالہ شمس الافلاک، مدار الکرامات از علامہ سید شاہ محمد احمدؒ

مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانیؒ بھی اُس وقت جونپور ہی میں تشریف فرما تھے انکی خدمت میں حاضر ہوئے اور ساری حقیقت بتلائی۔ حضرت مخدومؒ نے حضور سیدی قطب المدارؒ کے ظاہری و باطنی کمالات و مقامات کو تفصیل سے بیان کیا اور ان کے دل و دماغ کو منور کر کے فرمایا کہ تمہارے لئے اسی میں فلاح و بہبود کی ہے کہ بلا توقف نیازمندی و اخلاص کے ساتھ حضور اقدس کی خدمت میں حاضر ہو کر عذر و تقصیرات کرو اور جب حضرت والا کو یہ معلوم ہوگا کہ تم اس حقیر اشرف سمنانی کے پاس آئے ہو تو بہت توجہ و مہربانی فرمائیں گے۔ چنانچہ ملک العلمار قاضی شہاب لدین نے اپنے ظاہری و باطنی خیالات کو حضرت مخدومؒ کی خاص توجہ سے درست کیا اور بہت ہی یکجہتی و عقیدت و محبت کے ساتھ حضور اقدس سید بدیع الدین احمد قطب المدارؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور تقصیرات گذشتہ کی معافی چاہی اور سلسلہ عالیہ مداریہ میں داخل کرنے کی درخواست کی حضور اقدسؒ نے آپ پر نہایت شفقت و محبت فرمایا اور سلسلہ کی پاک برکتوں و نسبتوں سے سرفراز فرما کر اجازت و خلافت سے نوازا۔ یہی ملک العلمار قاضی شہاب لدین دولت آبادی ثم جونپوری ہیں جو حضرت قطب المدار کے سامنے بے اختیار سجدہ کرنے پر کفر کا فتویٰ دیا کرتے تھے لیکن جب قاضی موصوف حضرت قطب المدارؓ کے حضور میں حاضر ہوئے اور آپنے چہرۂ مبارک سے نقاب اُلٹی اور ملک العلمار قاضی شہاب الدین کی نظر دُنے انور پر پڑی تو آپ نے ہوش و حواس کھو دیئے اور بے ہوش ہو کر سجدہ میں گر گئے اور جب ہوش آیا تو کہا کہ یا نور الانوار میں اپنی غلطیوں پر توبہ کرتا ہوں اور معافی کا خواستدگار ہوں۔ [1]

---

[1] مراۃ مداری، مدار اعظم اردو حضرت مولانا صوفی فرید احمد صاحب نقشبندی مجددی حنفی، خلاصۃ المداری، بحر ذخار۔

## قاضی صدر الدین میر سید صدر جہاں اور سید اجملؒ کی بیعت

اس واقعہ کے بعد حضرت قطب المدار کی ولایت کا ڈنکا جونپور میں بج گیا اور اطراف وجوانب سے لوگ جوق درجوق آتے اور حلقہ بگوش اسلام ہوتے اور بہت سے علماء وفضلائے جونپور نے بھی آپ سے بیعت کی ہے جس میں سب سے پہلا نام حضرت شیخ نصیر الدین مداریؒ

کا ہے جنکا مزار مبارک ڈاکخانہ کے پس پشت آپ کے عبادتی حجرہ سے متصل جونپور میں ہے اور اس کے علاوہ بھی کئی خلفاء آپکے روضہ کے ارد گرد آرام فرما رہے ہیں۔

حضرت قاضی سید صدر الدین نامور فضلائے جونپور میں گذرے ہیں۔ آپ کے والد سید رکن الدینؒ ابتدا میں دہلی میں سکونت پذیر تھے۔ حضرت صدر الدینؒ فارغ التحصیل ہوکر اپنے والد کی جگہ تعلیم وتعلم میں مشغول ہو گئے۔ لیکن فرصت کے اوقات میں تصوف کی کتابوں کا مطالعہ کیا کرتے تھے ایک روز خواب دیکھا کہ:

"ایک بزرگ نورانی شکل وصورت کے آئے اور انھوں نے درس و تدریس کے دفتر کو درہم برہم کر دیا ہے اور سامنے بیٹھ کر لب سے لب ملایا ہے اور تمام بدن میں آگ لگادی جس کے اثر سے وہ تمام بدن کے ساتھ لباس بھی جل گیا یہاں تک کہ سر کی ٹوپی بھی جل گئی۔ یہ وحشت ناک خواب دیکھکر قاضی صاحب چونک پڑے بیدار ہوئے تو سخت حیران وپریشان تھے کچھ تعبیر بھی سمجھ میں نہ آئی تو ایک مجذوب کامل حضرت کالو شاہؒ جنکی ولایت کی جونپور میں شہرت تھی انکی خدمت میں گئے انھوں نے بلاکسی دریافت کے دیکھتے ہی فرمایا کہ آپ نے جو خواب دیکھا ہے اسکی تعبیر یہ ہے کہ حضرت زندہ شاہ قطب المدار صاحب کالپی میں تمہارے منتظر ہیں اور یہ خواب آپ ہی کا تصرف ہے۔

قاضی صدر الدینؒ پہلے بھی حضرت شاہ مدارؒ کے اوصاف سن چکے تھے اور بڑے معتقد تھے فوراً کالپی روانہ ہوگئے جس وقت قاضی صاحب خدمت اقدس میں پہونچے ہیں حضرت شاہ مدارؒ نے چہرے سے نقاب اٹھا کر انکو دیکھا۔ تمام حاضرین جمال کی تاب نہ لا سکے اور

قاضی صاحب بھی دیوانہ وار سجدہ میں گر پڑے۔ [۱]

قاضی صدر الدین جونپوریؒ نے بیعت کیلئے کہا۔ حضرت زندہ شاہ مدارؒ نے فرمایا کہ پہلے تم نے جو کچھ علم ظاہر پڑھا ہے اس کو دل سے نکال دو۔ انھوں نے کہا کہ یہ میرے اختیار میں نہیں ہے۔ آپ نے فرمایا کہ کلمہ شریف کے "لا" سے تمام معلومات اور گرد و غبار صاف ہو جاتے ہیں چند روز ورد رکھو۔ چنانچہ چند روز قاضی صاحب نے نفی و اثبات کا ذکر جاری رکھا اس سے حضرت زندہ شاہ قطب المدار کے تصرف سے قلبی کیفیت بدل گئی اور ادراک ہونے لگا تو ایک روز حجرہ میں اپنے پاس بٹھا کر القار نسبت کیا جسکا اثر یہ ہوا کہ تجلی افعالی کا ظہور ہو گیا۔ اس کے بعد آپ نے سلوک کے منازل طے کرانے کیلئے چلہ میں بٹھا دیا چالیس روز کے بعد جب باہر آئے تو سب علوم ظاہری معدوم ہو گئے تھے اور آتش عشق روشن ہو گئی تھی۔ مذہب امام اعظم سے نکال کر مذہب الہی میں داخل کر دیا تھا۔ اس کے بعد پھر حضرت شاہ مدار کالپی سے جونپور آئے۔ قاضی صدر الدین بھی آپ کے ہمراہ جونپور آئے۔ یہاں پر چند روز کے قیام سے بہت سے لوگوں کو فیضیاب کیا۔ سید قاضی صدر الدین کے مقام و مراتب میں بیحد ترقی ہوتی گئی۔ آخر آپ حضرت قطب المدار کے ساتھ مکن پور آگئے اور تمام گھر بار مال و اسباب کو تاراج کر دیا اور بس حضرت کے قدموں میں پڑے رہتے تھے۔ پھر یہ حالت تھی کہ آتش عشق الہی کا ایسا غلبہ ہو گیا تھا کہ اپنی بھی خبر نہ رہی اور مکن پور میں دیوانہ وار پھرتے اور نعرہ لگاتے لڑکوں کا ہجوم ساتھ ساتھ ہوتا تھا۔ اور ہر وقت کرامت و خوارق کا ظہور رہوتا تھا۔ [۲]

میر سید صدر جہاںؒ کے دادا فتنۂ چنگیز خانی سے دل برداشتہ ہو کر ترمذ سے

---

[۱] مدار اعظم اردو ص ۶۲-۶۱، مرأۃ مداری، خلاصۃ المداری۔ [۲] مدار اعظم اردو ص ۶۱ تا ۶۳

دہلی آئے تھے اور اسی عہد میں کاکوری شریف کی تکیہ کے سادات ہندوستان آئے ہیں۔ سید صدر جہاں کے والد بزرگوار کا شمار اُس عہد کے فضلائے روزگار میں اور جونپور میں ابراہیم شاہ شرقی کی علمی سرپرستی اور فقراء پروری کی بڑی شہرت تھی اس وجہ سے آپ جون پور تشریف لائے۔ ابراہیم شاہ شرقی نے میر سید صدر جہاں کو منصب وزارت عطا کیا۔ لیکن میر صدر جہاں کو علم باطن کے حصول کا شوق دامنگیر ہوا اور آپ حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانی کی خدمت میں حاضر ہوئے اور بیعت کی درخواست کی۔ آپ نے فرمایا کہ تمہارا حصہ میرے یہاں نہیں ہے۔ عنقریب ایک عجیب و غریب بزرگ ہندوستان میں آئیں گے اور میں اس امر پر مامور ہوں کہ انکو عرب سے ہندوستان لاؤں تم ان سے بیعت کرنا۔ اس کے بعد حضرت مخدوم جہانگیر اشرف سمنانی حج کو تشریف لے گئے اور آپ انتظار کرتے رہے۔ جب حضرت مخدوم حج سے واپس آئے ہیں تو میر سید صدر جہاںؒ کو اطلاع دی کہ حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب مدار کالپی میں رونق افروز ہیں تم جاؤ اور بیعت کرو۔ کالپی چونکہ قادر شاہ تغلق کی قلمرو میں تھا اور ابراہیم شاہ شرقی جونپوری اور قادر شاہ برسرپیکار تھے۔ اور صدر جہاں کی وزارت تھی اور یہ بوجہ وزیر سلطنت کے حاضر نہ ہو سکے اور ایک عریضہ حضرت زندہ شاہ قطب مدارؒ کی خدمت اقدس میں بھیجا اور قدمبوسی کی درخواست کی اور یہ بھی تحریر فرمایا کہ اگر ارشاد عالی ہو تو منصب وزارت کو ترک کر کے حاضر خدمت ہوں۔ حضرت شاہ مدارؒ نے جواب میں تحریر فرمایا کہ ہم کو ہندوستان بھیجا گیا ہے تو جو لوگ اس ملک میں ہم سے فیضیاب ہوں گے ان کی فہرست بھی دی گئی ہے چنانچہ اس فہرست میں تمہارا نام بھی ہے تم کو ضرور ہمارا فیض پہونچے گا۔ تم اطمینان رکھو میں خود آتا ہوں۔ جب یہ خوشخبری میر سید صدر جہاں نے سنا تو دیوانہ وار جو کچھ نقد و جنس ان کے خزانہ میں تھا،

فقراء میں تقسیم کر دیا۔ تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ اس خوشی میں اُس روز ایک لاکھ کا سرمایہ خیرات کر دیا۔ ؎۱

آخر میں جب حضرت شاہ مدار جونپور تشریف لائے اور آپ کو بیعت سے سرفراز کیا۔ تذکرہ نگاروں نے لکھا ہے کہ:

جب سید صدر جہاںؒ حجرہ میں گئے ہیں تو آپ نے فرمایا کہ عمدہ کھانوں اور گوشت کی بو نے میرا دماغ پریشان کر دیا ہے لیکن تمہاری دلی محبت اس کثافت پر غالب ہے۔ یہ فرما کر نقاب چہرے سے اُٹھایا تو روئے انور پر سید صدر جہاں کی نظر پڑتے ہی غلبۂ محبت سے سرشار ہو کر گر پڑے اور آپ کے پیروں پر اپنا سر رکھدیا۔ حضرت شاہ مدارؒ نے پیشانی کو بوسہ دیا اور فرمایا سید سر اُٹھا اسوقت حضرت موسیٰ علیہ السلام کی نسبت کا پرتو تم پر ظاہر ہو رہا ہے۔ رونے لگے اور فرمایا "درپس ہر گریہ آخر خندہ ایست" آپ نے فرمایا کہ اب تم باہر جاؤ لوگ منتظر ہوں گے باہر نشست ٹھیک کرنا میں ابھی آتا ہوں۔ لکھا ہے کہ:

جب آپ اپنے مشاغل سے فارغ ہو کر باہر آئے تقریباً ایک لاکھ کا مجمع تھا جب حضرت باہر بیٹھے ہیں اور مخلوق خدا کے دیدار کیلئے نقاب چہرۂ مبارک سے ہٹایا ہے تو سب سجدے میں گر پڑے آپنے نور اُروئے انور پر نقاب ڈال لیا ہے اور ایک حکایت بیان کی جس سے ہر شخص نے اپنے مطلب کو پالیا ہے اور سب کے سب معتقد اور فریفتہ ہو گئے اور سید صدر جہاں کے ساتھ سب نے بیعت کر لی تھی جس روز صدر جہاںؒ بیعت ہوئے جو کچھ ابھی مال و متاع بچا تھا فقراء میں خیرات کر دیا۔ اور ارادہ تھا کہ تارک الدنیا ہو جائیں۔"

---

؎۱ مدار اعظم اردو ص ۶۷-۶۸، مرات مداری، تاریخ شیراز ہند جون پور اردو بحر ذخار قلمی فارسی ص ۹۹۹۔

لیکن حضرت شاہ مدار نے روکا اور فرمایا کہ بہت سے بندگان خدا کی حاجت تم سے پوری ہوتی ہے انکو محروم نہ کرنا چاہئے اور فرمایا کہ "درکار بندہائے خدا باش تا خدائے تعالیٰ درکار تو باشد" جاؤ تم کو مسندِ دولت پر وہ درجہ ملے گا جو اوروں کو ترک تجرید میں ملتا ہے۔[1]

سمجھ میں نہیں آتا کہ چودہویں صدی کا جونپور کتنا نقرار پرور تھا اور اللہ والوں کی کتنی قدردانی ہوتی تھی کہ لاکھوں کا مجمع حضرت زندہ شاہ قطب مدار کی زیارت کیلئے اکٹھا تھا اور اُس میں ہندو مسلمان سب تھے اور آپ نے ایک دیدار میں سارا کام کر دیا۔ اور وہی جونپور ہے کہ مسلمان خود بزرگان دین کے مزارات کو روند رہے ہیں بے حُرمتی کر رہے ہیں اور نام تک نہیں جانتے ہیں کمالات باطنی کو جاننے کا سوال ہی نہیں اور ادب و احترام دلوں سے اٹھ گیا ہے۔

اسی طرح حضرت سید اجمل اجملی کی ذات گرامی علم وفضل کا سرچشمہ تھی اور علم انساب میں تو آپ کو یدطولیٰ حاصل تھا۔ حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانی رح سے بھی قربت تھی اور باطنی فیض حاصل کیا ہے۔ آپ ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے عہد کے اعلم العلماء اور افضل الفضلاء تھے۔ حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب مدار کے خلفاء میں حضرت سید اجمل بھی تھے اور کتاب عوارف المعارف جس کے درس کیلئے آپ مشہور تھے حضرت شاہ اجمل نے حضرت زندہ شاہ قطب مدار سے پڑھی ہے اور لکھا ہوا ہے کہ ہر وقت حجرہ کا دروازہ بند رہتا تھا اور آپ زار وقطار روتے تھے، جب یہ کتاب ختم ہوگئی تو آپ نے حضرت مدار سے کہا کہ فصوص الحکم حضرت شیخ محی الدین ابن عربی کا بھی درس دیدیجئے۔ آپ نے فرمایا کہ علم باطن درس وتدریس سے حاصل نہیں ہوتا ہے۔ یہ تو علم سینہ بسینہ

---

[1] مدار اعظم اردو ص ۶۹-۷۰۔

حاصل ہوتا ہے اور آپکو نسبت مداریہ سے نواز دیا۔ آپ اتنے صاحب کمال تھے کہ خاک کو اکسیر بنا تے بس ایسا ادب چاہئے جیساکہ علامہ اقبال نے اپنے باطنی پیر و مرشد حضرت عارف رومیؒ کے ساتھ کیا ہے فرماتے ہیں ؎

پیر رومی خاک را اکسیر کرد | از غبارم شعلہ ہا تعمیر کرد

حضرت شاہ اجمل اجملیؒ کا مزار مبارک محلہ سپاہ جونپور میں ہے اور آپ کے مزار کے باہر اعزا و اقربا و شہزادہ بے نام کا مزار ہے۔

## حضرت قطب المدارؒ کے بارے میں بحر ذخار کے تذکرہ نگار کی رائے

حضرت شیخ وجیہہ الدین اشرفؒ نے اپنے مشہور زمانہ تذکرہ بحر ذخار جو واقعی بحر ذخار ہے حضرت قطب المدارؒ کے حالات عجیبہ و غریبہ بیان فرمائے ہیں اس بلند و بالا تذکرے سے ولایت تامہ اور قطب المدارؒ کے مقام و مرتبہ کا اندازہ ہوتا ہے اور بہت سے حقائق و دقائق سامنے آتے ہیں فرماتے ہیں کہ:

حضرت شیخ بدیع الدین قطب المدار در حقیقت ز روح پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم وحضرت علی مرتضیٰ و امام مہدی تلقین و تربیت داشت بر طریق اویسی، فاما بظاہر بیعت از محمد طیفور طیفوری نمود، وے خلیفہ عبداللہ نامی بود او از حضرت عبداللہ مکی وے از شیخ ابوالربیع مقدسی و دیگر انتساب شیخ محمد طیفوری از شیخ عین الدین با امام الدین کے ہر دو برادر مرید حضرت

اور حقیقت تو یہ ہے کہ حضرت شیخ بدیع الدین قطب المدار کی باطنی تربیت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت علی مرتضیٰ اور امام مہدی کی روح مبارکہ نے کی ہے اور آپکا طریقہ اویسی تھا حالانکہ بظاہر آپ حضرت طیفورؒ سے بیعت تھے اور وہ حضرت عبداللہ مکی سے اور وہ حضرت شیخ ابوالربیع مقدسی سے، اور دوسری نسبت یہ ہے کہ حضرت شیخ محمد طیفوری

---

لہ مدار اعظم صفحہ ۱۲۹، تاریخ شیراز ہند جونپور اردو؛ بحر ذخار قلمی صفحہ ۹۹۹

عبداللہ علمبردار رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم بود وخلافت از حضرت علی مرتضیٰ
داشت، وے از پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ
وسلم وطریق انتساب دیگر شیخ محمد طیفوری
از شیخ مسعود طیفوری وے از شیخ
ابراہیم بلا واسطہ و بواسطہ حضرت شیخ
احمد ابراہیم وے از محمود وے از
طیفور سجاوندی وے از خواجہ بایزید
بسطامی وے از حبیب عجمی وے از
خواجہ حسن بصری وے از علی مرتضیٰ ا
والان در شجرہ بزرگان ایں سلسلہ
ہمیں طریق کہ بخواجہ بایزید میرسید
جاریست وقطب المدار مرتبہ ایست۔

در ولایت کہ در باطن وے
را عبداللہ گویند چرا کہ مظہر اسم ذات
است پیوستہ فیض اللہ تعالیٰ میکرد
وفیض بعنایت بر عالم سفلی وعلوی می
رساند وآں در ہر زمانہ یکے می باشد
وجمیع اقطاب واوتاد وابدال وتمامی
رجال اللہ تابع قطب می باشد وقطب
مدار چند نام دارد۔ قطب الاقطاب
وقطب الارشاد وقطب عالم وقطب کبریٰ

از شیخ عین الدین یا امام الدین کہ دونوں
بھائی مرید حضرت عبداللہ علمبردار رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے تھے اور خلافت
آپکو حضرت علی مرتضیٰ سے پہونچی اور
انکو پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے
ملی ہے۔ دیگر نسبت حضرت شیخ محمود
طیفوریؒ اور انکو حضرت شیخ مسعود
طیفوریؒ پھر انکو حضرت شیخ ابراہیم سے
بلا واسطہ و بواسطہ حضرت شیخ احمد ابراہیم
پھر انکو از محمودؒ پھر ان کو حضرت طیفور
سجاوندیؒ اور پھر انھیں حضرت
خواجہ بایزید بسطامی اور پھر انکو حضرت
حبیب عجمیؒ اور انھیں حضرت خواجہ
حسن بصریؒ پھر انھیں حضرت علی مرتضیٰ
شیر خدا سے اور بزرگان دین کے اس
شجرہ میں اسی طریقہ سے یہ سلسلہ
حضرت خواجہ بایزید بسطامی تک پہونچتا
ہے اور قطب المدار آپکا مرتبہ ہے۔

اور آپکی ولایت باطنی کو عبداللہ
کہتے ہیں کیونکہ آپ مظہر ذات الٰہی ہیں
اور آپکو خاص ذات باری سے فیض
پہونچتا ہے اور آپکا مرتبہ ہے کہ اس

وقطب اکبر ہماں یکشخص واحد راگویند
وحضرت بدیع الدین قطب لمدار رابمقام
صمدیت میسر شدہ بود آں مقام راچند
علامت است ہرگاہ صوفی باں مقام
می رسد بالکل ونشرب و دنیارا احتیاج
نباشد وضعف وپیری نمی نماید ولباسِ او

فیض بیکراں سے عالم علوی وسفلی کو
مالا مال فرماتے ہیں اور ایسا صاحب
کمال اپنے زمانہ میں ایک ہوتا ہے
اور نادر الوجود ہے ۔ اور تمام اقطاب
واوتادو ابدال اور تمامی رجال
الغیب تابع فرمان قطب لمدار کے

کہنہ نہ بود ہر کہ جمال باکمال او می بیند
بے اختیار سجدہ می کند ایں ہمہ علامت
در آں حضرت موجود بود۔ ؎۱
آں مجدد قول قم باذن اللہ
آں مظہر حق بینا عین جمال اللہ مترنم
ترانہ شوق، آں متصرف مقامات
فوق، آں مظہر شان تفرید، آں
آفتاب آسمان تجرید، آں بے نظیر از
اولیاء کبار قطب المدار حضرت
سلطان بدیع الدین شاہ مدار از
عارفان اسرار وحدانیت و متصرفان
مقام صمدیت بغایت عالی شان اندر
تصوف رتبۂ بلند و درجۂ ارجمند داشت
اکثر غمزدے بودے و باخلق آمیختے
بروز دوشنبہ برائے رفع احتیاج خلائق
از حجرہ برآمدے مقام نقاب بر بشرہ
داشتے ایں برائے آں بود ہر کہ جمال باکمال
او را دیدی بے اختیار سجدہ کردے و سجدہ
غیر از معبود روا نیست و نقاش نہ سوخ
کن شدے و نہ مہر دگر دنشستے مدام

ہوتے ہیں اور قطب المدار کے چند اور
نام بھی ہیں۔ مثلاً قطب الاقطاب و
قطب الارشاد، و قطب عالم، و قطب
کبریٰ و قطب اکبر، لیکن حقیقت میں
سب ایک ہی ذات واحد کے مختلف
نام ہیں، حضرت شیخ بدیع الدین زندہ
شاہ قطب المدار مقام صمدیت میں
تھے (جو مقام بے نیازی باری تعالیٰ
ہے) اور اس مقام صمدیت میں جو
استقامت رکھتا ہے اُسکی چند
علامات ہیں۔ اور جب کوئی صوفی مقام
صمدیت میں پہونچتا ہے تو کھانے پینے
اور دنیا کی تمام ضرورتوں سے بے نیاز
ہوجاتا ہے اور اُس پر ضعیفی و کمزوری
طاری نہیں ہوتی ہے اور نہ اُس کا کپڑا
پھٹتا ہے اور نہ میلا ہوتا ہے۔ اور
ایسی ذات بابرکت کے روئے انور پر
جسکی نظر پڑتی ہے وہ تجلی الٰہی کی تاب نہ
لاکر بے اختیار سجدہ کرتا ہے اور یہ تمام
مذکورہ بالا باتیں حضرت شیخ بدیع الدین

---

؎۱ بحر ذخار قلمی فارسی بملوکہ حضرت مولانا فصیح الدین صاحب محلہ میرست ص ۹۷۶

مصطفےٰ بود ے۔
چنانچہ الاں آں چادر نقاب در
کنتو ربخانہ فرزنداں حضرت میٹھے مدار موجود
است ، روزے ملک العلماء قاضی
شہاب الدین (جونپوری) مدام پاکیزہ مانند
لباس وندسوون کن شدن اور و رجناب
سوال کرد ، فرمود دانستم کہ تو عالمے نہ
بل جاہلے برہان تو تیمار پیوستہ از غایت
سفید مباشد اگر یکے از اولیاء خود را
ازیں مرتبہ غایت عنایت کرد چہ عجب
بزرگی گوید ؎
قطبے کہ بر قطبین فلک کرد قیام
اسیرانِ ہوس را با ادب کرد بجام [1]

زندہ شاہ قطب المدارؒ میں موجود تھیں۔
آپکی زبان مبارک قم باذن اللہ
اللہ کی زبان تھی، کیونکہ آپ مظہر حق اور
عین جمال اللہ تھے ، آپ مترنم ترانہ
شوق اور آپکا تصرف بحر ناپید اکنار ہے
آپ اپنے مقام و مرتبہ میں فرد اور یکتا
ہیں اور آپ فلک کے نہیں روح کے
آفتاب اور نور مطلق ہیں اور اولو العزم اولیا
میں آپکا شمار تھا ، حضرت سلطان شیخ
بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدارؒ
اسرار ربوبیت کے جاننے والے اور
مقام صمدیت میں تھے جو مقام بے نیاز
ہے ۔ اور تصوف میں آپکا مرتبہ اور پایہ
بہت بلند انسانی فکر و خیال سے بالا
تر ہے اور آپ زیادہ تر گوشہ نشیں
رہتے تھے اور صرف دوشنبہ کے
دن مخلوق خدا سے انکی حاجت روائی
کیلئے حجرہ شریف سے باہر آتے تھے لیکن
آپکے چہرہ مبارک پر نقاب ہمیشہ پڑی
رہتی تھی ، اور اس لئے روئے مبارک

---

۱؎ بحر ذخار قلمی فارسی ص ۹۷۷ نسخہ مملوکہ حضرت مولانا فصیح الدین صاحب میر مست جونپور

پر نقاب رہتا کہ مخلوقِ خدا آپ کے
جمال جہاں تاب کو دیکھ کر بے اختیار
سجدے میں گر جاتی تھی اور ظاہر
ہے کہ شریعت میں سجدہ غیر خدا کو روا
نہیں ہے۔ اور آپکی نقاب جو ہمیشہ
چہرۂ انور پہ رہتی وہ نہ کبھی میلی ہوتی اور
نہ پھٹتی تھی۔ چنانچہ وہ چادر نقاب مقام
کنتور میں فرزندان حضرت میٹھے مدارؒ
کے گھر میں موجود ہے۔ ایک روز قاضی
شہاب الدین ملک العلماء جونپوری رح
نے حضرت قطب المدارؒ سے سوال کیا کہ
آپکا لباس نہ کبھی میلا ہوتا ہے اور نہ
پھٹتا ہے اور نہ پرانا ہوتا ہے۔ ایسا کیوں
ہے؟ حضرت بدیع الدین زندہ شاہ
قطب المدار نے جواب دیا کہ میں تو سمجھا تھا
کہ تو عالم ہے لیکن ایسا نہیں ہے اور
تیرا خیال اور دلیل دونوں بے وزن ہے،
اگر ذات واجب الوجود اپنے کسی ولی کو
مرتبۂ بلند اور صفات عجیبہ و غریبہ عنایت
کرے تو کیا تعجب ہے؟
ایک قطب کہ قطبین فلک پر قیام کرتا ہے
تو اہل دنیا جو ہوا و ہوس میں ڈوبے

ہوئے ہیں انکو ادب کے علاوہ کوئی چارہ
نہیں ہے۔ وہ اپنی زبان کو لگام دیں۔
ورنہ مردود ہوں گے۔

## ابو اسحاق شامی بر مزار موسیٰ

و ہارون بتمنائے فرزند التماس نمود،
بشارت یافت کہ ترا فرزندے شود کہ
کرامت و ولایت موسوی آں آشکار
گردد، چوں آنحضرت متولد شد آثار
ولایت انبیا از جبینش ہویدا بود چوں
بہ تمیز رسید در خدمت حذیفہ شامی
کہ استاد شریعت و طریقت آں قوم بود
رفت .... توریت و انجیل و دیگر کتب
آسمانی حفظ داشت و براں عامل بود
د تربیت آں حضرت مشغول شد ....
سائر علوم معلوم او بود علم کیمیا سیمیا
ہیمیا در آنحضرت آموخت چنانچہ شہرت
کمالاتش شائع آں ملک گردید پس
پدر و مادر آں حضرت وفات یافتند
پیش استاد رفت و گفت شما خود از
توریت مرا خبر دادہ اید کہ بعد عیسیٰ احمد
نام شخصے پیدا شود کہ دیدار ذات
خدا از وسیلہ او میسر گردد استاد

## ابو اسحاق شامیؒ حضرت موسیٰ

و ہارون علیہما السلام کے مزار مبارک
پر گئے اور اولاد کی دعا کیا، آپکو بشارت
دی گئی کہ آپکے ایک لڑکا ہوگا کہ اسکی
ذات سے ولایت اور کرامات موسوی
ظاہر ہوگی۔ اسکے کچھ دنوں کے بعد
حضرت قطب المدار کی ولادت ہوئی اور
جب آپکی ولادت باسعادت ہوئی تو
تذکرہ نگاروں کا اس امر پر اتفاق ہے،
کہ روئے انور سے آثار ولایت انبیاء
کے ظاہر تھے۔ جب سن تمیز کو پہونچے تو
حضرت حذیفہ شامیؒ کہ استاد شریعت
و طریقت اس قوم کے تھے، خدمت
میں گئے اور آپ نے توریت و انجیل
اور تمام کتب آسمانی کو حفظ کر لیا تھا۔
اور اس پر عمل پیرا تھے۔ اور اس کے
علاوہ علوم انبیاء علیہم السلام میں سے
علم کیمیا، سیمیا، ریمیا اور ہیمیا سے
بھی آپ مالا مال ہوئے۔ چنانچہ آپکے

گفت احمد ازیں پیدا شدہ درگذشت
تابعانش در مکہ و مدینہ اند پس آنحضرت
از غایت عشق سائر اسباب و املاک
خود را براہِ خدا بمحتاجان دادہ بمکہ آمدند
و قرآن و حدیث و بعضے کتب تصانیف
مجتہدان امام اعظم و شافعی وغیرہ خواندہ
چوں ابواب معرفت ازیں علوم بر خاطرش
مکشوف گشت .... او بوطنی رود در طوافِ
کعبہ ندائے بدو رسید کہ اگر طالب ہستی
بس روضۂ مرقد محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم
در مدینہ برو کہ رسول بر خود ہادی مطلق
در راہ اصول بحق او ست آنحضرت
ازیں مژدہ تازہ بمدینہ رفت و سعادت
خاک بوسی آستانۂ ملائکہ در مشرف شد
از روضۂ پاک او آواز آمد علیک السلام
یا بدیع الدین قطب المدار پس کمال محبت
روحانیت رسول علیہ السلام ... در آمد
بعد صفائی باطن حضوری تمام در جناب
پیغمبر علیہ السلام او را حاصل شد و بر دست
پیغمبر علیہ السلام بشرف اسلام مشرف

کمالات روحانی اور باطنی کی عظیم
شہرت ملک میں ہوئی ۔ اس کے بعد
جب آپکے والد اور والدہ کی وفات
ہوگئی تو آپ استاد کی خدمت میں تشریف
لیگئے اور کہا کہ آپنے مجھے توریت کے
ذریعہ سے خبر دی تھی کہ حضرت عیسیٰ
علیہ السلام کے بعد احمد صلی اللہ علیہ وسلم
نام کی ایک ذات گرامی کا ظہور ہوگا ۔
اور اُسکے وسیلہ سے تمہیں دیدار خداوندی
حاصل ہوگا ۔ استاد نے فرمایا وہ ذات
گرامی احمد مکہ میں پیدا ہوئے اور آپکے
متبعین مکہ و مدینہ میں ہیں پس حضرت
قطب المدار عشق و محبت سے اتنا سرشار
ہوئے کہ تمام مال و اسباب و جائداد
خدا کی راہ میں محتاجوں میں بانٹ دیا
اور مکہ کیلئے روانہ ہوگئے اور قرآن و
حدیث و بعضے کتب تصانیف مجتہدان
امام اعظم و امام شافعیؒ وغیرہ کی پڑھیں
لیکن ان علوم ظاہری کی مشغولیت سے
علوم معرفت کا دروازہ نہیں کھلا اور

---

۱؎ بحر ذخار قلمی فارسی ص ۹۷۷-۹۷۸

گشت تلقینات اکتساب معرفت مغز
کردید ہماں وقت روح آدم و اولیا ربنی
آدم حضرت علی مرتضیٰ نیز حاضر بود بہ تربیتش
آنجناب شد کہ ایں مرد طالب حق را بجائے
فرزند خود تربیت کن و بمطلب رساں [1]
پس آنحضرت بہ نجف اشرف رفت
بموجب تلقین حضرت علی مرتضیٰ ریاضیات
و سائر مقامات صوفیہ ناجیہ طے کردہ
بمرتبہ حق الحق رسید و عرفان حقیقی
حاصل کرد پس علی مرتضیٰ آنحضرت
بفرزند رسید خود کہ وارث ولایت
مطلق محمدی امام مہدی بن عسکری
نام داشت۔

اور روحانیت کا آفتاب گہن میں آگیا
پھر اس کے بعد حضرت قطب المدار وطن
گئے اور وہاں سے حج کیلئے روانہ ہوئے
اور خانہ کعبہ کا طواف کر رہے تھے کہ ہاتف
غیبی نے آواز دیا کہ اگر طالب حق ہو تو
مدینہ شریف میں روضۂ رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم پر جاؤ کہ وہ تمہارے منتظر ہیں
اور وہی ذات گرامی خود تمہاری تربیت
کریگی۔ جب آپ نے یہ تازہ خوشخبری
سُنی تو فوراً مدینہ کیلئے روانہ ہوئے اور
آستانۂ ملائک پر حاضر ہو کر خاک بوسی
کی اور السلام علیکم یا رسول اللہ کہا۔
روضۂ رسول الثقلین سے آواز آئی کہ
علیک السلام یا بدیع الدین قطب المدار
پس کمال محبت اور روحانیت کا حضور
علیہ السلام کی طرف سے ظہور ہوا اور بعد
صفائی باطن حضوری مجسم صلی اللہ علیہ وسلم
کی مجسم حاصل ہوئی اور حضرت قطب المدار
پیغمبر علیہ السلام کے دست مبارک پر
شرف اسلام سے مشرف ہوئے اور

---

[1] بحر ذخار فارسی قلمی ص۹۷۸ نسخہ مملوکہ حضرت مولانا فصیح الدین صاحب مدظلہ سرپرست جونپور۔

حضور نے تلقین و اکتساب معرفت
سے آپکو سرفراز کیا۔ اور وہ ایسا وقت
سعید تھا کہ حضور علیہ السلام کی خدمت
میں حضرت آدم علی نبینا اور اولیاء
بنی آدم اور حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ
عنہ کی بھی ارواح مبارک موجود تھیں۔
حضور نے خود اُن ارواح طیبہ کیطرف
مخاطب ہو کر فرمایا کہ قطب المدار طالب حق
ہیں انکی اپنے فرزند کی طرح روحانی
تربیت کر کے مطلب براری کی جائے۔
اس کے بعد حضرت قطب المدار
نجف اشرف تشریف لے گئے اور حضرت
علی رضی اللہ عنہ کی تلقین کے مطابق
ریاضیات شاقہ اور تمام مقامات عالیہ
صوفیہ ناجیہ طے کیا اور خاص حق الحق
کے مرتبہ سے سرفراز ہو کر عرفان حقیقی
حاصل کیا۔ اس کے بعد ولایت مآب
حضرت علی مرتضیٰ رضؓ نے حضرت قطب المدارؒ
کو اپنی فرزندی میں قبول کرتے ہوئے
آپکو وراثت ولایت مطلق محمدی جنکا نام
امام مہدی ابن عسکری ہے، کے پاس
تربیت کے لئے دیا ہے۔

در عالم ظاہری بوے اشیار
گردانید فرمود کہ قطب المدار بدیع الدین
رامن باد شاہت پیغمبر علیہ السلام تربیت
بوجہ بمقامات عالی رسانیدہ بفرزندی
قبول نمودیم شما نیز متوجہ شدہ از سائر
کتب آسمانی او را اطلاع دہید پس حضرت
صاحب الزماں آں حضرت را در گوشہ باطن
خیال برد و در چند مدت دوازدہ کتاب
وصحائف آسمانی باو تعلیم فرمود، نام چہار
کتب انبیار ایں است. فرقان، توریت
انجیل، و زبور۔ و چہار کتاب دیگر کہ
برائے مقتدایان جنیان نازل شدہ بود
نام آں کتب ایں است۔
کوزی، و جاجرمی، ستاری
و داستان۔ و چہار کتاب کہ بر ملائک
مقرب درگاہ سبحانی نازل شدہ نام
آں کتاب ایں است، مرات، و عین
الرب، و بحر ماضی و منظر افق، پس
آنحضرت بعد حصول علوم کتب سماوی
تمام با صاحب الزماں بجناب حضرت
علی مرتضی رفت و خرقہ خلافت معنوی
بدو بخشید و بمدینہ بجناب رسول اللہ صلی اللہ

اور عالم دنیا کی تمام اشیار کی
حقیقت سے روشناس کرایا اور پھر
فرمایا کہ بدیع الدین قطب المدار کو میں
نے بادشاہت پیغمبر علیہ السلام کی
تربیت دیکر مقامات عالیہ پر پہونچایا
اور اپنی فرزندی میں قبول کیا۔ اور
پھر آپ کے باطن کی طرف متوجہ ہوئے
اور تمام کتب آسمانی کی اطلاع دی پس
حضرت امام مہدی بن عسکری نے
حضرت قطب المدار کے خیالات اور
قلب کی طرف توجہ فرمائی اور تھوڑی ہی
مدت میں ۱۲ صحائف آسمانی کی تعلیم دیکر
از بر کرادیا۔ ان صحائف آسمانی میں جو
انبیار علیہم السلام پر نازل ہوئے ہیں
وہ یہ ہیں۔ فرقان، توریت، انجیل
اور زبور۔ اور دوسری چار کتابیں
کہ جو مقتدایان جنیان پر نازل ہوئی
ہیں ان کے نام یہ ہیں۔
کوزی، جبرجامی، ستاری۔
داستان اور چار کتابیں جو ملائک
مقربین بارگاہ سبحانی پر نازل ہوئی ہیں
انکے نام یہ ہیں۔ مرآت، عین الرب

علیہ وسلم آوردہ از انجا نوازش یافتہ
فیہ ماذون شد کہ زیارت بمکہ نمودہ [1]

بیر ماضی و مظہر افق۔ پس حضرت قطب المدار
بعد حصول تمام علوم کتب آسمانی فارغ
ہوئے تو امام مہدی ابن عسکری آپ کو
حضرت علی مرتضیٰ رضی کی خدمت میں لیگئے
اور آپ نے حضرت قطب المدار کو خرقہ خلافت
معنوی زیب تن کرایا اور حضور صلی اللہ
علیہ وسلم کی خدمت میں مدینہ لے گئے۔

ہندوستان برو جاکہ خواجہ
معین الدین چشتی اشارہ استقامت
تو در معاملہ مسکن گیر چوں بعد زیارت مکہ
آنحضرت بر کشتی سوار شد حضرت میر اشرف
جہانگیر در لطائف اشرفی فرماید کہ در یک
سفر با فقیر با قطب المدار در مکہ بودم او
ہندوستان رفت و فقیر سیر ولایت
روم رفت مراۃ مداری میں ہے کہ چوں
قطب المدار بعزم ہند بر جہاز سوار شد
از باد مخالف کشتی شکست و عالم تلف
شد۔ اتفاقاً یازدہ کس بر تختہ بودند۔
از انجملہ یکے آنحضرت بود در چند روز آں
دہ کس از گرسنگی بمردند و آنحضرت

اور وہاں پر حضرت قطب المدار
خاص چشمۂ احمدی سے سیراب ہوئے
اور حکم ہوا کہ مکہ جاؤ اور وہاں سے
ہندوستان خواجہ معین الدین چشتی کے
یہاں پھر وہاں سے جس امر کا اور جہاں
سکونت کا اشارہ ہو وہی کرو۔ مکہ کی
زیارت کے بعد حضرت قطب المدار بغرض
سفر ہندوستان ایک کشتی پر سوار ہوئے۔
میر سید جہانگیر سمنانی نے لطائف
اشرفی میں لکھا ہے کہ میں ایک سفر میں
مکہ سے قطب المدار کے ساتھ تھا۔ وہ عازم
ہندوستان ہوئے اور میں روم کی سیر کو
روانہ ہوا، اور مراۃ مداری میں ہے کہ

---

[1] بحر ذخار فارسی قلمی صفحہ ۹۷۸-۹۷۹ مملوکہ حضرت مولانا فصیح الدین صاحب محلہ میر مست جون پور

از قوت ولایت زندہ ماند واز کوہے
رسید از تختہ فرود آمد، عمارتے عظیم الشان
مشاہدہ کرد و نزدیک رفت مدبر دور آں
قصر پیرے نورانی آدم زاد یا بہ لباس
فاخرہ شاداں بستہ می گوید بیا
قطب المدار نیک آوری۔

صاحب ما از انتظار تو وار دہا
فاخرہ و طعام ملو کے بجہت تو فراہم کردہ
آنحضرت ازیں مژدہ مسرور گردید اندرون
رفت باغی فرحت بخش دلکشا تمہ دید و
یک خانہ مرصع دوراں تختے ترتیب از
یاقوت نہادہ و مردے نورانی باعظمت
وشکوہ برسراں تخت نشستہ نظر آمد۔
قطب المدار باوجود چندیں کمالات تا آں
نظر کردنی سوئے آں بزرگ نیافت مغلوب
شدہ سر بسجدہ آوردہ آں بزرگ دست
برسر او نہادہ فرمود بادشاہ مدار سر بر
دار و بیا با من طعام بخور، عرض کرد
چناں طعام میخواہم کہ باز اشتہا بہ من شود
وگفت ہماں طعام است بفرمان خدائے
تعالیٰ برائے تو مہیا کردہ ام پس بر ہماں
تخت بنشاندہ شیر برنج خورانید در ہر لقمہ

جب حضرت قطب المدارؒ عازم ہند ہو کر
ایک بادبانی کشتی پر سوار ہوئے تو سخت
طوفان اور باد مخالف سے وہ کشتی ٹوٹ
گئی اور کافی لوگ مر گئے، اتفاقاً گیارہ
آدمی ایک تختہ پر کنارے آگئے اور
اُن میں ایک حضرت قطب المدار بھی تھے،
چند روز بھوک کی شدت برداشت
کرنے کے بعد وہ دس آدمی مر گئے اور
صرف حضرت قطب المدارؒ قوت ولایت
سے زندہ بچے اور ایک تختہ پر پہاڑ کے
نیچے پہونچے وہاں ایک عظیم الشان عمارت
دیکھی جو عجائب روزگار تھی، اس کے
قریب تشریف لے گئے تو دیکھا کہ دروازے
پر ایک بزرگ نورانی شکل کے لباس
فاخرہ زیب تن کئے ہوئے شاداں
و فرحاں آپ کے منتظر تھے۔ اُس ذات
والا صفات نے حضرت قطب المدار کا
استقبال فرمایا اور خوش آمدید کہا کہ آؤ
قطب المدار بہت خوب آئے ہو۔

اور فرمایا کہ حضرت دیر سے منتظر
ہیں اور آپ کے لئے لباس فاخرہ اور شاہی
کھانے موجود ہیں۔ حضرت قطب المدارؒ

کہ ترمی بر دحقیقت یک ملک مکشوف می گشت ، در ہفتم لقمہ از عرش تا فرش وے را حجابے نماند بعدش یک دستار بہترین دیک از پوشانیدہ فرمود کہ ایں جامہ برائے تمام عمر تو کافی است ، ایں کہنہ نخواہد شد و محتاج بشستن نیز نخواہد کردید ۔ لہ

اس بات کو سنکر بہت خوش ہوئے اور اندر تشریف لے گئے تو دیکھا کہ ایک سرسبز اور فرحت بخش باغ جو گوناگوں میووں سے لدا ہوا ہے اور اُس کے ایک کمرہ میں تخت مرصع زر و جواہرات سے سجا ہوا موجود ہے اور ایک نور مجسم بزرگ اُس تخت زمردیں پر رونق افروز ہیں۔ حضرت قطب المدارؒ نے باوجود گوناگوں کمالات باطنی کے ان کیطرف نظر کی اور مغلوب ہوکر سر کو جھکا یا ان نورانی بزرگ نے آپکے سر پر دست شفقت رکھا اور فرمایا کہ شاہ مدار سر کو اٹھایئے اور میرے ساتھ کھانا کھایئے۔ آپ نے عرض کیا کہ مجھے بھوک معلوم ہوگی تو میں کھانا کھاؤنگا۔ اُن بزرگ نے ارشاد فرمایا کہ یہ تمام لذیذ کھانے خدا کے حکم سے تمہارے واسطے عالم بالا سے آئے ہیں۔ آیئے اور اس تخت پر میرے پاس بیٹھئے اور شیر برنج کھایئے۔ آپ نے شیر برنج کو کھانا شروع کیا اور ہر لقمہ پر جو اندر جاتا تھا

---

لہ بحر ذخار قلمی فارسی صہ ۹۷۹

لار اعلیٰ کی ایک اعلیٰ حقیقت کا انکشاف
ہوتا تھا۔ غرضیکہ شیر برنج کے ساتویں
لقمہ پر عرش سے فرش تک تمام حجابات
ہٹ گئے اور تمام حقیقت مثل آفتاب
عالمتاب کے ظاہر ہوگئی۔ اس کے
بعد اُن نورانی بزرگ نے حضرت
زندہ شاہ قطب المدارؒ کو ایک دستار
اور ایک جوڑا کپڑا جو حلۂ بہشتی تھا
دیا اور کہا کہ یہ کپڑا تمہاری تمام عمر کے
لئے کافی ہے یہ نہ کبھی پھٹے گا اور نہ
میلا ہوگا اور نہ اس کو کبھی دھونے
کی حاجت ہوگی اور یہ تمام عمر اسی طرح
صاف و شفاف رہے گا جیسا کہ اس
وقت ہے۔

پس دعا نمود انشاء اللہ
حالاً نوعی ترا حادثہ وجود ندارد
ازیں کوہ باسلامت خواہی گذشت
و تصرف ولایت در حیات و ممات
یکساں خواہد بود، و در ہند بموجب
حکم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم از
خواجہ معین الدین اجازت گرفتہ و
اقامت کنی و رخصت کرد، در ہمیکہ
ازاں خانہ برآمد باز اثر و نشان آں

اسکے بعد اُن بزرگ جو سرداران
ملائک سے تھے آپکو دعا دی کہ آپ
اس پہاڑ سے بخیر و عافیت گذر جائیں
گے۔ اور آپ کا تصرف و خرق عادت کا
ظہور جیسا کہ اس وقت ہے وصال کے
بعد بھی اسی طرح رہیگا حیات و موت
دونوں برابر ہے۔ اور کہا کہ آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے آپ کو

مطلق نہ یافت بر قدرت کمال قادر
مطلق متحیر شدہ مراقبہ نمود ندائے در
رسید کہ آں مرد نورانی سر حلقہ ملائک
عنصریست کہ بہ تمام عالم ربع مسکون تصرف
دارد و بصفتِ جمال و جلال والوہیت
موصوف گشتہ و باامر الٰہی چہ بر انبیار
اولیار فیض می رساند و صحبت است
انچہ دیدی فیض تصرف اوست، پس
ازانجا روانہ شدہ طے جہاں بانمودہ
در نواح گجرات برآمد چندے آنجا ماندہ
باجمیر آمد و باارواح حضرت خواجہ بزرگ
محبت پیدا کردید چنانچہ الآن نزدیک
شہر اجمیر بر سر کوہ حجرہ آنحضرت مشہور
است۔ پس ازانجا رخصت شدہ
بہ کالپی رفت و در رسید کنارِ دریا اقامت
نمود دراں ایام مثل شاہ الائی و سید
جلال الدین مشہور بر سید جمن بہ بیعت
نمودہ در تصوف مرتبہ ہم بلند سر زد
و خلائق آں دیار بے اختیار رد سے
نیاز آورد ید۔ [1]

ہندوستان کی ولایت پر مامور کیا گیا
ہے جائیے اور حضرت خواجہ غریب نواز
سے اجازت لیکر اقامت کیجیے اور
رخصت کردیا۔

اسکے بعد آپ اُس مکان نورانی
سے باہر آئے تو دوسری ہی دنیا تھی
اور ان واقعات کا کوئی اثر بالکل نہ تھا
خدا کے کمال قدرت اور نصرت کا مشاہدہ کیا
اور دستگیری پر بہت متحیر ہوئے۔
مراقبہ کیا تو ہاتف غیبی نے آواز دی کہ
وہ نورانی بزرگ جنکی صحبت سے تم بے
انتہا فیض باطنی سے مالا مال ہوئے
ہو وہ عالم دنیا کے فرشتوں کے
سردار تھے۔ اور انکی تمام عالم پر حکومت
ہے اور وہی عالم پر متصرف ہیں اور وہ
فرشتوں کے سردار صفتِ جمال وجلال
الٰہی سے موصوف ہیں اور وہ خدا کے
حکم سے اس امر پر مامور ہیں کہ انبیار
اور اولیار کو فیض باری سے نوازتے
رہیں اور یہ جو کچھ کہ ابھی تم نے دیکھا ہے

---

[1] بحر زخار قلمی فارسی ص ۹۷۹-۹۸۰، مرآۃ مداری، حضرت شیخ عبدالرحمن چشتی دہلویؒ (بقیہ ص ۲۰۶ پر)

یہ انکا ادنیٰ تصرف تھا۔

اس واقعہ کے بعد حضرت قطب المدارؒ
اُس پہاڑ کے باہر آئے اور علاقہ گجرات
میں وارد ہوئے۔ پھر کچھ دنوں بعد اجمیر آئے
اور حضرت خواجہ بزرگؒ کی روح مبارک
سے محبت پیدا کی اور ٹھہرے جہاں آج بھی
آپ کے خیر و برکت کے آثار ہیں وہاں
سے رخصت ہو کر کالپی آئے اور دریا
کے کنارے والی مسجد میں قیام کیا۔
یہاں پر شاہ الائی و سید حسن بیعت ہو کر
فیض سے مالا مال ہوئے ہیں۔

اب ناظرین حضرت زندہ شاہ قطب المدارؒ کے مقام و مرتبہ کا اندازہ لگائیں
حالانکہ ان کے مراتب کا اندازہ بغیر فنا و بقا کے نہیں لگایا جا سکتا ہے۔ اس لیے
کہ جس ذات با برکت کی روحانی تربیت خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی
اور خاص اپنے چشمۂ روحانی سے سیراب کیا اور حضرت آدم علیہ السلام اور علی
مرتضیٰ و امام مہدی عسکری کی روح مبارک نے باطنی تربیت دیکر آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کے روبرو پیش کیا اور حضور نے خود آپ کو ہندوستان کی ولایت
تامہ پر مامور کیا ہے۔ اور جو کمالِ آثار نبوت کا مظہر ہو اور جسکو فیض باری تعالےٰ
کی دستگیری خاص حاصل ہو۔ اور جسکی عمر مبارک پانچ سو پچانوے (۵۹۵) سال کی ہوئی
ہو۔ اور جس نے زندگی بھر کچھ کھایا ہو اور نہ پیا ہو اور جو دنیا کی تمام ضرورتوں سے

(بقیہ حوالہ صفحہ ۱۴۵۹ کا) الانتصاح عن ذکر اہل الصلاح، لطائف اشرفی فارسی، تحفۃ الابرار فارسی
اخبار الاخیار حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ۔

بے نیاز مقام صمدیت میں ہو جو خاص مقام باری تعالیٰ ہے ۔ اور جس نے زندگی بھر ایک کپڑا پہنا ہو اور وہ جامۂ بہشتی سرور دار ملائک عنصری نے اس پہاڑ میں آپکو زیب تن کرایا تھا اور وہ جامہ اور دستار جو نہ کبھی میلا ہوا نہ پھٹا اور نہ اُس پر کبھی مکھی بیٹھی اور وہ دنیا ہی ازل سے ابد تک صاف وشفاف رہا اور جسکے چہرۂ مبارک پر ہمیشہ نقاب پڑا رہتا تھا کیونکہ دیکھنے والے عوام تو عوام علمار ومشائخ جمال الہٰی کی تاب نہ لاکر سجدے میں گر جاتے تھے ۔ اُن کے مرتبہ کا اندازہ انسانی دسترس سے باہر ہے سوائے اولیار کاملین اور عارفان باللہ کے آپ کے متعلق کسی قسم کی رائے زنی اور مقامات ومرتبہ مذکورہ بالا کا انکار اور شبہ آخرت کا بڑا مہنگا سودا ہوگا ۔

اسی لئے ادب کا تقاضہ یہی ہے کہ زبان کو لگام لگائیں کیونکہ باطنی دولت بغیر ادب کے نہیں ملتی ہے ، خدا کے یہاں با ادب ہی مقبول ہے اور بے ادب مردود ہے ۔ خوب کہا ہے حضرت عارف رُومی نے ؎

از خدا جوئیم توفیق ادب   بے اَدب محروم ماند از فضلِ رَبّ
بے ادب تنہا نہ خود را داشت بد   بلکہ آتش در ہمہ آفاق زد
از ادب معمور گشتست ایں فلک   وز ادب معصوم و پاک آمد ملک
ادب تاجیست از نور الہٰی   بنہہ بر سر برو ہر جا کہ خواہی

اور دیکھئے علامہ اقبال نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی سے کتنی حسن عقیدت عشق ومحبت اور ادب کا مظاہرہ کیا ہے ۔ ایک جگہ پروردگار عالم سے دست بدعا ہیں اور کتنے ادب سے فرماتے ہیں ؎ ۔

تو غنی از ہر دو عالم من فقیر   روز محشر عذر ہائے من پذیر
ور حسابم را تو بینی ناگزیر !   از نگاہِ مصطفٰے پنہاں بگیر

ترجمہ : ۔ اے خدا تو بڑا غنی اور دونوں جہان سے بے نیاز ہے ، اور میں

ایک ناچیز بندہ محتاج اور فقیر ہوں پروردگار تو اگر چاہے تو مجھے یوں ہی بخش دے اور محشر میں مجھ سے حساب نہ لے، لیکن اگر تو مجھ سے حساب کتاب لینا ضروری ہی سمجھتا ہے تب میری یہ التجا قبول کرلے کہ تیرا جس جگہ جی چاہے حساب لے لے لیکن سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی نظروں کے سامنے ایسا نہ کیا جائے۔ اور حقیقت تو یہی ہے کہ خاندان رسالت صلی اللہ علیہ وسلم سے عشق ومحبت اور اُن کے دَر کی غلامی اگر میسر آجائے تو دنیا کی فانی بادشاہت، اور تخت وتاج سے ہزار درجہ افضل وبرتر ہے اور حقیقت تو یہ ہے کہ صوفیہ کرام نے قرآن کے مغز اور جوہر کو لے لیا ہے اور اُس چھلکے اور ہڈی کو علماء کیلئے چھوڑ دیا ہے جس پر وہ پھولے نہیں سمار ہے ہیں اسی پر تو عارف رومیؒ کو کہنا پڑا ہے ؎

من ز قرآں مغز را برداشتم     استخواں پیش سگاں انداختم

ترجمہ:۔ میں نے قرآں سے مغز وجوہر کو لے لیا ہے یعنی قرآن شریف کے جوہر ومغز کا اصل تصوّف ہے اور اسکے چھلکے وہڈی کو کتوں کیلئے چھوڑ دیا ہے جو سارا زور ظاہر پرستی پر صرف کر رہے ہیں اور حقیقت سے بے خبر ہیں اور دیدار الٰہی کی حسرت لئے ہوئے اس دنیا سے گذر جاتے ہیں۔ اور کسی عاشق صادق نے کتنا صحیح کہا ہے ؎

عاشقاں را چہ کار با تحقیق     ہر کجا نام اوست قربانم

عاشقوں کو تمام جھمیلوں سے کیا واسطہ جہاں بھی اس کا نام آیا پروانہ وار نثار ہو گئے

## حضرت زندہ قطب المدارؒ کا سفر حج

چونکہ حضرت زندہ شاہ مدارؒ چشمہ احمدی سے سیراب تھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی سے حد درجہ محبت تھی۔ والدین کی اجازت

پا پیادہ سفرِ حج کیلئے روانہ ہو گئے اور بعد فراغتِ حج شب و روز بیت اللہ شریف میں ہی گذارتے تھے۔ مشغولی میں تھے کہ ہاتفِ غیبی نے کہا کہ اٹھو اور اپنے جد امجد کی زیارت کیلئے جاؤ یہ آواز سنتے ہی بے قابو ہو گئے اور مدینہ کیلئے روانہ ہو گئے۔ آپ روضۂ اقدس پر نہایت ادب و احترام سے بیٹھے رہتے اور درود شریف کا ورد کرتے رہتے ایک عرصہ تک اسی حالت اور کیفیت میں تھے

کہ ایک دن سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے خصوصی توجہ فرمائی اور حضوری نصیب ہوئی اور آپ نے بہ نفس نفیس خاص نسبت محمدیؐ سے آپ کے قلب کو روشن کر دیا۔ اب آپ ہر وقت روضۂ اقدس پر مراقب رہتے تھے اور کسبِ نور کرتے رہتے۔ ایک روز حضور انورؐ کا ارشاد گرامی ہوا کہ بدیع الدین تم ہندوستان جاؤ اور بندگانِ خدا کی ہدایت میں کوشش کرو۔ اس کے بعد حضرت شاہ مدار وارد ہندوستان ہوئے اور اول گجرات اور کالنجر اور دوسرے مقامات پر تبلیغی کام شروع کیا اور اس سفر میں بہت سے لوگ دائرۂ اسلام میں داخل ہوئے۔ اس کے بعد آپ دوسرے شہروں اور قصبات اور دیہات میں گئے اور اپنے باطنی تصرفات اور کمالات سے لوگوں کو متوجہ کیا۔ آپ جہاں بھی جاتے بڑی رجوعات ہوتیں ایک اژدہام ہوتا اور جہاں روئے انور سے نقاب اٹھاتے اور لوگوں کی نظریں آپ کے روئے انور پہ پڑتیں خلقہ بگوش اسلام ہوتے۔

اسی تبلیغی سفر میں پھر حج و زیارت کا خیال آیا اور آپ بے کم و کاست روانہ ہوگئے اور حرمین شریفین کی زیارت سے مشرف ہوئے۔ اس کے بعد بلاد عربیہ کے دوسرے شہروں کاظمین و بغداد کیلئے روانگی ہوئی۔ پھر کربلائے معلّٰی گئے اور نجف اشرف کی بھی زیارت کی۔ اس سفر میں سید جمال الدین جنتیؒ آپ کے ہمراہ باطنی دولت حاصل کرتے رہے۔ آپ نے انکو نجف اشرف میں اعتکاف کا حکم دیا اور پھر تبلیغ و اشاعت کیلئے وارد ہندوستان ہوئے۔ اس بار آپ نے سرزمین ہند کے اکثر و بیشتر حصّہ کی سیر و سیاحت کی اُس کے بعد اجمیر شریف سلطان الہند حضرت خواجہ غریب نوازؒ کی زیارت کیلئے آئے اور کو کلا پہاڑی پر آپ کا قیام تھا۔ اب دو صاحبِ کمال بزرگوں کی باطنی ملاقات اور بات ہوئی اور تبلیغی کام کیلئے مشورے ہوتے ہیں اس راز اور اسرار سے تو کوئی صاحبِ کمال ہی واقف ہو سکتا ہے کہ کیا بات ہوئی ہے یہ روحانی ملاقات ہے

اور جب دو بزرگ اکٹھا ہوتے ہیں تو روحیں بات کرتی ہیں جسم و زبان تو ساکت رہتے ہیں۔ خوب کہا ہے ایک عارف کامل نے ؎

الٹی ہی راہ چلتے ہیں آوارگان عشق
آنکھوں کو بند کرتے ہیں دیدار کیلئے

یہ مقام ادب اور جائے احترام ہے غور فرمایئے کہ جب ایک مقام پر دو عاشق زار اور بحر وحدت کے شناور اکٹھا ہونگے تو بے پناہ رحمت الٰہی کا نزول ہوگا اور وہ جگہ صدیوں قابل احترام رہے گی اور انوار و برکات الٰہی اسکو گھیرے رہینگی۔ اور انوار محمدی کا چشمہ جاری رہے گا۔ خوب فرمایا ہے ایک عارف کامل نے

بمقامے کہ نشانِ کفِ پائے تو بود
سالہا سجدۂ صاحب نظراں خواہد بود

اسکے بعد حضرت شاہ مدارؒ تبلیغ اسلام کی کوششوں میں سرگرم ہوگئے اور ہزارہا بندگانِ خدا کو حلقہ بگوش اسلام کیا اور بہت سے لوگ سلسلہ مداریہ میں داخل ہوئے۔ اسی درمیان آپ پھر زیارت حرمین شریفین کیلئے بیتاب ہوئے۔ زیارت خانۂ کعبہ اور سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی حضوری اور اُن عظیم انوار و برکات کو سوائے صاحبِ باطن کے اور کون سمجھ سکتا ہے کیونکہ انکی ذات تو ذات الٰہی کا مظہر ہے اور کعبہ مظہرِ صفاتِ الٰہی ہے۔ اور جب دیدار الٰہی کی دولت نصیب ہوجاتی ہے تو خانہ کعبہ کی زیارت میں صاحبِ خانہ کی زیارت ہوتی ہے اور اس سے بڑی خوش نصیبی اور کیا ہوگی۔ اور جو لوگ لذت دیدار الٰہی سے ناآشنا اور محروم ہوتے ہیں وہ جب زیارت کو جاتے ہیں تو صرف گھر کی زیارت ہوتی ہے نہ کہ مالک الملک کی یہ فرق ہے عوام اور خواص کے سفر حج و زیارت میں۔ اس لئے کسی پاکیزہ ذات کی قدمبوسی کرو تاکہ صاحبِ خانہ کی زیارت اور دیدار نبوی کی دولت نصیب ہو۔

---

## دربار نبویؐ سے ہندوستان میں قیام کا حکم

اس بار سفر حج و زیارت سے فراغت کے بعد آپ نجف اشرف گئے اور اپنے معتکف خادم کو ساتھ لیا اور اپنی جائے پیدائش شہر حلب تشریف لے گئے اور اسی کے مضافات قصبہ چنار میں فروکش ہوئے اور وہیں پر اپنے برادر حقیقی سید محمود الدینؒ کی اولاد میں شاید آٹھویں یا نویں پشت میں حضرت سید عبد اللہ تھے حضرت شاہ مدارؒ آپ کے تینوں بیٹوں حضرت خواجہ سید محمد ارغونؒ حضرت خواجہ سید ابو تراب منصورؒ اور حضرت خواجہ سید ابو الحسنؒ جگر گوشوں کو سرکار قطب المدارؒ اپنے ہمراہ ہندوستان اور پھر مکن پور تشریف لائے اور وصال سے قبل ان ہی تینوں جگر گوشوں کو حضرت قطب المدار نے اپنے مریدین اور خلفاء کے مجمع کثیر میں اپنا نائب اور جانشین مقرر فرمایا اور جب سے اولاد ہر سہ خواجگان میں جملہ صاحبزادگان سجادہ نشین ہوتے چلے آرہے ہیں۔ اس وقت بھی ان ہی تینوں اجداد کرام کی اولاد میں جو صاحبزادگان و پیرزادگان سادات جعفریہ ہیں وہ سجادہ نشین ہیں۔ لیکن فقراء ہفت گروہ سلسلہ عالیہ مداریہ ملنگان پاکباز، گروہ طالبان مداریہ، عاشقان مداریہ، دیوانگان مداریہ، خادمان مداریہ و جملہ فقراء اہل طبقات مداریہ کے صدر سجادہ نشین مکن پور چوک میں جلوہ فرما ہیں اور آپ کا نام نامی اور اسم گرامی حضرت مولانا صوفی شاہ محمد ظفر حبیب مداری ہے اور فیض باطنی سے مالا مال ہیں۔

اس بار دربار نبوی کی حاضری میں حضرت شاہ مدارؒ کو ہندوستان کی ولایت اور یہاں پر مستقل قیام کا حکم ملا تھا اور آپ اس قطعی فیصلہ کے پیش نظر آپ اپنے شہر حلب سے اپنے بھتیجوں خواجگان کو بھی ہمراہ لائے تھے۔ آپ نے حسب الحکم سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم تبلیغ اسلام میں بیحد کوشش فرمائی اور کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا۔ مداریہ روایتوں میں یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ:

" وہاں سے چلتے وقت حضورؐ نے یہ بھی ارشاد فرمایا تھا کہ ہندوستان میں ایک شہر قنوج ہے اس کے میدان میں جنوب کی طرف ایک تالاب ہے اُس کی لہروں سے یا عزیز کی آواز آتی ہے۔ وہاں کی زمین تمہارے قیام کیلئے مخصوص کر دی گئی ہے تمہارا مسکن اور مدفن وہیں ہوگا اور وہی جگہ مرجع خاص و عام ہوگی۔[1]

آپ سیر و سیاحت کرتے ہوئے ہندوستان آئے اور شہروں، قصبوں اور گاؤں میں تبلیغ اسلام کا کام شروع کر دیا۔ اس قدر مخلوق خدا کی رجوعات ہوئیں کہ بیان نہیں ہو سکتی اور آپ کے تصرفات اور کرامات کا پورے ہند میں ڈنکا بج گیا۔ جو لوگ اپنی حاجتیں لاتے وہ فوراً پوری ہوتیں پھر تو یہ حالت تھی کہ مخلوق خدا کا تانتا بندھا رہتا تھا۔ اور جو طالبانِ حق آتے وہ تھوڑی مدت میں کثافت باطنی کے دور ہونے کے بعد واصل بحق ہوتے۔

آپ کنتور پھر اُس کے بعد گھاٹم پور وارد ہوئے یہاں کا راجہ لاولد تھا آپکی توجہ سے صاحب اولاد اور مشرف باسلام ہوا۔ پھر آپ ہندوستان کے شہروں کا چکر کاٹتے ہوئے سورت میں ورود مسعود ہوا۔ لوگ جوق در جوق زیارت کو آنے لگے۔ یہاں پر ایک نابینا سرِ راہ بیٹھ کر سوال کیا کرتا تھا حضرت شاہ مدار کو رحم آگیا آپ بارگاہ الٰہی میں متوجہ ہوئے اور اُس کی بینائی واپس آگئی۔ یہاں پر کافی لوگ حلقہ بگوش اسلام ہوئے۔ اس کے بعد آپکو پھر دربار نبوی میں حضوری کا شوق ہوا اور حرمین شریفین کی زیارت کو روانہ ہو گئے۔

ارکان حج کی ادائیگی کے بعد آپ روضۂ اقدس پر حاضر ہوئے اس حاضری کے متعلق مدار اعظم کے مؤلف فرماتے ہیں کہ:

---

[1] مدار اعظم اردو ص ۵۹-۶۰ ، بحر ذخار فارسی قلمی ص ۹۷۹ تا ص ۹۸۲ قلمی نسخہ مملوکہ حضرت مولانا فصیح الدین صاحب جونپوری

"اس بار حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی خاص عنایتیں ہوئی ہیں۔ قلم میں طاقت نہیں کہ اسکی کیفیت بیان کی جاسکے حضرت قطب المدارؒ اس بار "ضمنیت کبریٰ" سے سرفراز ہوئے ہیں اگرچہ اویسیت کے طریقہ سے یہ مرتبہ حاصل ہوا تاہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ازسرتا پا انوار محمدیؐ سے سیراب کردیا۔ آخر پھر حسب الحکم آپ نے ہندوستان کو مراجعت فرمائی اور سرزمین مکن پور میں قیام فرمایا۔ اور وہ تالاب جس کا ذکر آچکا ہے خشک ہوگیا تھا آپ کے رفقار اور معتقدین نے آپ کے لئے اس پر ایک مکان بنادیا بس آپکا قیام کرنا تھا کہ لوگوں کی بے پناہ رجوعات شروع ہوئی اور اس سرزمین کا آباد ہونا شروع ہوگیا۔ [1]

## حضرت شاہ مدارؒ سے کرامات کا ظہور اور حضرت شاہ میناؒ کے ذریعہ حاجت روائی

ایک روز آپنے خادم محمد یٰسین سے پانی وضو کیلئے مانگا انھوں نے بہت کوشش کی لیکن مکن پور جیسے بے آب وگیاہ صحرا میں پانی کہاں تھا۔ یہ آپکا زندہ تصرف تھا کہ یک بیک ایک چشمہ نظر آیا جواب تک ایشن کے نام سے مشہور ہے۔ اب آپکی آمد تصرفات وکرامات کا شمالی ہند میں ڈنکا بج رہا تھا۔ ابراہیم شاہ شرقی جونپوری جو صوفی منش بادشاہ تھا وہ خدمت اقدس میں حاضری کا آرزو مند تھا اُس نے درخواست بھیجی کہ حضوری کی اجازت ہو حاضر ہوں۔ آپ نے فرمایا کہ میں خود جونپور آرہا ہوں کیونکہ آپ کے سفر سے بیحد اسلام کی اشاعت ہوتی تھی اور تصرف کا یہ عالم تھا کہ روئے مبارک پر نظر پڑتے ہی لوگ جوق در جوق مشرف باسلام ہونے تھے۔ آپ جونپور کیلئے روانہ ہوگئے اور لکھنؤ پہونچے تو اُس وقت یہاں کے صاحب ولایت حضرت شاہ مینا لکھنویؒ تھے۔ جو ابتدا ہی

[1] مدار اعظم ص۸۱-۸۲

سے آپ کے منظورِ نظر تھے اور آپ کے باطنی فیض سے بہت زیادہ مالامال ہوئے ہیں۔

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ لکھنؤ میں حضرت شاہ مدارؒ کی آمد کے بعد مخلوقِ خدا کا بے پناہ ہجوم ہوا اور حاجت مند جوق در جوق آنے لگے تو آپ نے یہ حالت دیکھکر حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدینؒ کے دستِ مبارک سے اپنی

حرم خاص روضۂ اقدس حضرت زندہ شاہ قطب المدارؒ میں داخل ہونے والا دروازہ نمبر ۲ کمپیوٹر کا فوٹو۔ ۱۳۲

جائے نماز حضرت شاہ میناؒ کے پاس بھیجی اور باطنی نعمت بھی اور زبان فیض ترجمان سے ارشاد گرامی ہوا کہ جسقدر حاجت مند آئے ہیں سب کے سب حضرت شاہ میناؒ کی خدمت میں جائیں اس کے بارے میں مدار اعظم میں ہے کہ:

"حضرت قاضی شہاب الدین جونپوری جسوقت حضرت شاہ میناؒ کے پاس گئے ہیں۔ انھوں نے فرط مسرت اور راوبٔ احترام سے جائے نماز لیکر سر پر رکھا اور سب حاجت مندوں کیلئے دعا کی خدا کے فضل سے سب کی حاجتیں پوری ہوئیں"۔ [۱]

حضرت شاہ قطب المدارؒ کے اتنے خلفاء و مریدین ہیں کہ اس کتاب میں بیان کی گنجائش نہیں ہے۔ اسی میں شاہ جودھن مداریؒ اور شیخ ثابتؒ جنکا مزار مبارک لکھنؤ میں ہے۔ [۲]

## حضرت زندہ شاہ قطب المدار کے مراتب اور انکے تصرفات

مؤلف الکواکب الدراریہ حضرت علامہ محمد جانی ابن احمد قانی قادریؒ نے مدار الکرامات تصنیف علامہ شاہ سید محمد احمد صاحبؒ کے حوالہ سے لکھا ہے کہ:

"حضرت زندہ شاہ قطب المدارؒ جب اپنے جد محترم آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے رخصت ہوئے تو حکم ہندوستان کیلئے ہوا۔ آپ مختلف مقامات سے گذرتے ہوئے بحری راستہ اختیار فرمایا۔ آپکو سمندر کی عجائبات معلوم کرنے کا بیحد اشتیاق ہوا آپ نے ایک ایسی کشتی کو جو تیزی سے چل رہی تھی آپ اس پر بسم اللہ مجریہا ومرسٰہا کہتے ہوئے سوار ہوگئے۔ آپ نے معائنہ ومشاہدہ

---

[۱] مدار اعظم ص۹۳ [۲] بحر ذخار قلمی فارسی ص۹۹۲، ص۱۰۰۹

کیا۔ سمندری جزائر کے عجائبات و غرائبات کا اور جو کچھ وہاں کی مخلوقات سے تھے اور آپ نے تحقیق فرمائی اور سب کچھ شہنشاہ ارض و سما نے دکھایا۔

اور مقام ابراہیم کی طرف آپ نے توقف کیا اللہ تعالیٰ نے اس طرح آزمائش فرمائی اور دیکھا آپ نے کہ رفاقت میں حضرت نوح علیہ السلام بھی ہیں (یعنی روح پاک حضرت نوح) آپ نے کشتی میں بیٹھتے ہی کافروں و مشرکوں کو دعوتِ اسلام دی جیسا کہ اللہ والوں کا طریقہ ہے۔ چنانچہ کفار آپکی تبلیغ اسلام پر برہم ہوئے اور الٹی سیدھی باتیں کیں۔

غضب الٰہی جوش میں آیا سمندر میں طوفان آگیا اور کشتی غرق ہوگئی۔ صرف اس کشتی کا ایک تختہ محفوظ رہا جس پر آپ سوار تھے۔ ساحل پر پہونچے جس طرح حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی جودی پہاڑ پر لگی۔ جہاں حضرت آدم علیہ السلام کو کھڑا کیا گیا تھا اور اتارا گیا تھا اس زمین پر۔

پھر اس جنگل میں آپ کے جدِ اعلیٰ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے آپکی ملاقات ہوئی تو سرکار دوجہاںؐ نے اپنے قریب کر لیا تب آپ نے بیعت رضوانیہ کی اور آپ کے ہاتھ عثمانیت کے ہاتھ تھے۔ اور ہاتھ پر ہاتھ رکھنا نفع حقانی تھا اور سپرد کی گئی امانتِ احدیت اور خلافت احمدیت۔ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دستِ اقدس سے نو لقمے کھلائے اور وہ لباس بہشتی اپنے حکم سے پہنوایا جو پھر کافی ہوا تمام عمر کیلئے۔ اس کا ذکرہ بحر ذخار قلمی میں بھی ہے جسکا ذکر آچکا ہے۔

آپ نے سجدۂ شکر ادا کیا اور جہاد کیا جیسا کہ حق تھا جہاد کا۔ اور دورہ زمین کے تمام طول و عرض اور نشیب و فراز کا مہربانی و خوش خلاقی

کے طریقے پر آپ جہاں بھی پہونچے وہاں آج بھی آپکی نشانیاں اور یادگاریں موجود ہیں، جو آپکی آمد اور تبلیغ و اشاعت اسلام کی نشانیاں دی کررہی ہیں۔ کہیں مدار چلہ، مدار دروازہ، مدار ٹیکری، مدار پہاڑی، مدار گیٹ، مدار ڈھال، مدار گنج، مدار پور اور جونپور روضہ مدار وغیرہ وغیرہ، یقین کرنے والوں کیلئے اور منکرین کیلئے بھی اس میں عبرت و نصیحت کے خزائن ہیں۔

آپ پر جب اسم ہادی کا غلبہ ہوا تو حاضر و غائب نے آپ سے ہدایت پائی۔ اسی رشد و ہدایت کے درمیان پھر حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات ہوئی۔ تو انھوں نے بھی محبت و شفقت سے نوازا۔ پھر حضرت سیدی خواجہ بایزید بسطامی عرف طیفور۔ شامیؒ سے بیت المقدس میں ملاقات ہوئی بایزید پاک سے علحدہ علحدہ علم سلاسل اقوام پایا، تمام طریقوں کے عوام و خواص کے نزدیک آپ محقق ہیں اور سند ہیں فقہ آئمہ اربعہ کی اور قرأت میں اولیٰ صفات مرتفعہ پر۔

الکواکب المداریہ نے مدار الکرامات کے حوالہ سے لکھا ہے کہ:

"حضور سید قطب المدار جب آخری حج سے واپس ہو رہے تھے، ہندوستان کے قریب پہونچے تو ایک بزرگ کامل نے آپ سے ملاقات کی جو ایک جماعت کے شیخ تھے آپ کی اجازت سے وہ بھی ہمراہ ہو لئے دونوں بزرگ ایک دوسرے کیلئے بہترین رفیق تھے۔

آپ آخری سفر کرتے ہوئے اپنی آخری آرام گاہ کی طرف روانہ ہوئے جسکی نشاندہی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے عالم رویا میں فرمائی تھی کہ اس سرزمین سے یا عزیز کی آواز آرہی ہے، جو ایک غیر آباد مقام تھا۔ اور جہاں ایک تالاب تھا، وہ آپ کے وہاں پہونچنے پر خشک ہوگیا۔ آپ نے اسی تالاب میں قیام فرمایا۔ آپ کے آنے سے لوگ وہاں آآکر آباد ہونے لگے۔ اس آبادی کا نام ابتدا

میں خیرآباد رکھا گیا۔ بعد میں آپ کے خلیفہ حضرت مکن سرباز مداریؒ کے نام سے مکن پور رکھدیا گیا۔ بعض کتب معتبرہ میں ہے کہ حضرت مکن سرباز مداریؒ کا نام خیرالدین تھا تو خیرآباد بھی اسی مناسبت سے ہے اور خیرآباد تاریخی نام ہے جس کے عدد ابجد کے قاعدے سے ۸۳۸ نکلتے ہیں۔

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ اس سال قحط عظیم پڑا بارش نہ ہونے سے زمین بالکل خشک ہوگئی تھی۔ سبزہ اور ہریالی کا کہیں نام ونشان نہ تھا۔ لوگ قریب المرگ تھے لوگوں نے سنا تھا کہ زندہ شاہ قطب المدارؒ بڑی کرامت اور نصرت کے مالک ہیں۔ بس آپ کے حضور گردونواح کے لوگ جمع ہوئے اور بہت منت وسماجت کی۔ آپ نے اپنا عصاء مبارک اپنے مرید وخلیفہ حضرت شاہ یٰسینؒ کو مرحمت فرمایا اور حکم دیا کہ اس عصا سے ایک لکیر مغرب سے مشرق تک کھینچ دو۔ چنانچہ آپ نے پیر روشن ضمیر کی ہدایت کے مطابق حکم کی تعمیل فرمائی۔ خدا کے فضل وکرم سے دریا جاری ہوگیا جو دریائے یٰسین کے نام سے مشہور ہے اور ابتک جاری ہے اور کوئی تبدیلی امتداد زمانہ کے باوجود پیدا نہیں ہوئی۔ اور لوگ اب تک اپنے کھیتوں کو سینچتے ہیں اور بیمار لوگ غسل کرکے صحت یاب ہوتے ہیں۔ [۱]

اس کے بعد حضور سیدی قطب المدارؒ کا گذر ایک ایسے شہر سے ہوا جہاں کے رہنے والے بڑے جادوگر تھے۔ لوگوں کو بھونکنے والا کتا بنادیتے اور اندھا کرتے جیسے کہ وہ پیدائشی نابینا ہوں۔ آپ نے ارادہ فرمایا کہ انکو رشد وہدایت کے ذریعہ شروفساد سے روکا جائے اور دعوت اسلام دی جائے۔ اور ان کو حکم دیں کہ بتخانوں کو اپنے منہدم کردیں اور ان کے جادو کو ختم کردیں۔ چنانچہ جب آپ ان کی طرف متوجہ ہوئے تو ساحروں نے آپ پر سحر کرنا اور دین اسلام کو مسخر کرنا چاہا اور

---

[۱] الکواکب الدراریہ فصل دہم صفحہ ۳۴ تا ۳۶

اپنی قوت اور طاقت سے جادوگری اور نظر بندی کا مظاہرہ کیا۔ لیکن آپ پر ذرا بھی اس کا اثر نہیں ہوا اور نہ آپکی سواری متاثر ہوئی جب سب جادوگر مایوس ہوئے تو آپ کی خدمت میں حاضر ہوکر معافی کے طلبگار ہوئے۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ بہتر ہوا کہ تم لوگ اپنی حرکتوں سے باز آکر معافی کے طلبگار ہوئے ورنہ سب کے سب معہ اہل وعیال کے ہلاک ہو جاتے۔ پھر ان لوگوں نے اسلام قبول کیا اور آپکی قدمبوسی کی۔ اب آپ نے کچھ عرصہ کیلئے اس سرزمین میں قیام فرمایا کہ اسلام ان کے رگ و ریشہ میں سرایت کر جائے۔ یہاں پر ایک روز غمزدہ اور اشکبار الغیاث الغیاث یا ولی اللہ کہتا ہوا ایک جوڑا حاضر خدمت ہوا اور عرض کیا کہ ہمارے لئے ثمرۂ قلب فرد اور مطلوب و محبوب خدا تعالیٰ نے ایک بیٹا عطا فرمایا تھا وہ مرگیا جس سے ہم لوگ مضطرب و مضمحل ہیں دل کا چین و قرار چھن گیا۔ حضور اپنی نگاہ مرحمت سے توجہ فرمائیں تو خدا تعالیٰ زندہ فرمادے اور اسی میں ہم لوگوں کی بھی زندگی ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ قادر مطلق نے آپکو وہ طاقت عطا فرمائی کہ جو چاہیں وہی ہو جائے۔

حضرت قطب المدار ان سے بڑی محبت و شفقت سے پیش آئے اور اس لڑکے کے قریب پہونچکر فرمایا قم باذن اللہ۔ وہ لڑکا لا الہ الا اللہ پڑھتا ہوا اٹھا اور عرض کیا یا سیدی دنیا کی زندگی میں کوئی بھلائی نہیں۔ اور آخرت میں بھلائی ہے اور باقی رہنے والی ہے۔ آپ ادھر ہی مجھے واپس کر دیجئے۔ آپ نے فرمایا کہ عیش دنیا نیکی و پرہیزگاری کے ساتھ بہتر ہے اس موت سے جو بلا عمل ہو۔

کچھ روز قیام کے بعد آپ سیر و سیاحت اور تبلیغ اسلام کرتے ہوئے ایک میدان سے گذر رہے تھے کہ سامنے ایک انسان کی کھوپڑی پڑی نظر آئی۔ آپ قریب پہونچے اور اسکی طرف مخاطب ہوئے کہ اے کھوپڑی تو کون ہے مجھ سے بیان کر کہ تیرا قصہ کیا ہے۔ اللہ نے اُسے قوت گویائی عطا فرمائی عرض کیا کہ اے اللہ کے ولی میری طرف سے خبردار آپکی اس پر تصدیق ہو۔ میں فلاں ابن فلاں کی مزدوری کرتا تھا۔ اور تنخواہ سے اپنے

بال بچوں میں خوش تھا۔ اچانک حضرت عزرائیل علیہ السّلام آگئے اور میری روح عجلت سے قبض کرلی۔ بارہ سال کا عرصہ گذر گیا طرح طرح کے آلام و مصیبت اور عذاب میں مبتلا ہوں اور ٹھوکریں دربدر کی کھا رہا ہوں۔

کھوپڑی کی اس روداد کو سنکر حضور سیدی زندہ شاہ قطب المدارؒ کو بیحد تاثر ہوا اور درگاہ رب العزت میں تضرع اور عاجزی کی اور عرض کیا کہ اے مولیٰ اس بے جان کو لباس زندگی عطا فرما دے۔ آپکی مناجات قبول ہوئی اور اس کھوپڑی کو جسم و جان عطا ہوئی اور وہ بول اٹھا۔ آپ نے خطاب فرمایا لاالٰہ الااللہ محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور فرمایا کہ تو نو سال اور زندہ رہ اور نیک عمل کر معہ اہل و عیال کے۔ یہ تعجب خیز خبر شہر اور دیہات میں آگ کی طرح پھیل گئی۔ [1]

سید قطب الاقطاب غوث الاحباب حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ پیران پیر دستگیر کی ملاقات جب حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ مدارؒ سے ہوئی اور صحبت بابرکت میں کچھ عرصہ گذرا، تو حضرت غوث پاک کی کیفیت کو دیکھا کہ خلافت محمدیہ کے امام اور اصلاح کرنے والے ہیں دین کے فروغ میں عالی ہمت ہیں اور زندہ رکھنے میں بے مثل ہیں اس کے باوجود حال پر اسماء جلالیہ کا غلبہ ہے اور زبان میں جذبات انا اللہ نکل جاتا ہے اور حالت سکر میں سمجھ نہ پاتے کہ میں کیا کہہ گیا ہوں۔ اور غضب جلال کا یہ حال ہے کہ نظر اوپر اٹھاتے تو اڑتے ہوئے پرند جل کر نیچے گر جاتے۔ اور جیلان کے ایک شخص پر غضب فرمایا جو آپکی جماعت سے نکلا ہوا تھا تو اُس کے گھر کو آگ لگ گئی اور جل کر خاک ہو گیا۔ شعلے بھڑک اٹھتے تھے چہرے کی تابانی سے اور ہر ایک دیکھنے والا خوفزدہ ہو جاتا تھا گرمئ قہر سے۔ ان تمام کیفیات کا حضور سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدارؒ نے جب مشاہدہ فرمایا تو اپنی خصوصی توجہ اس

---

[1] الکواکب المداریہ ترجمہ مولانا مولوی باقر صاحب قادری جائسی فصل یازدہم صفحہ ۳۶ تا ۳۸ بحوالہ مدار الکرامات۔

غیظ و غضب کی آگ کو ٹھنڈا کر دیا جو انھیں قہر سے لا تھا اور فرمایا اے عزیز وسیع النظر ہم کو اپنے جد کریم سیدالمرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کی صفت خصوصی رحمت پر گامزن ہونا چاہئے۔ [۱]

صاحب مدارالکرامات کے حوالہ سے الکواکب الدراریہ کے مؤلف نے لکھا ہے کہ جب جمادی الاولیٰ کا چاند نکلا اور ۸۳۸ھ تھی تو حضرت زندہ شاہ قطب المدارؒ نے اپنے خلفاء و مریدین کو بلایا اور کہا کہ ارشاد باری ہے کہ کل نفس ذائقۃ الموت ٥ ہر شئے کو فنا ہے سوائے ذات حیّ و قیوم کے جو ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہے گا۔ جب کسی کو موت آتی ہے تو ایک لمحہ کیلئے نہ تاخیر ہوتی ہے اور نہ جلدی۔ اس کے بعد آپ نے وصیتیں فرمائیں اور اپنے رب سے دعا فرمائی خوشی کا اظہار کیا اُسکی قربت سے جس کو بقائے دوام ہے۔ اس کے بعد آپ حجرۂ مقدسہ میں تشریف لے گئے اور دروازہ کو بند کر لیا۔ مریدین و متوسلین کو بڑا احساس ہوا اور کہا کہ حیات عارضی تمام ہوئی اور پروردگار نے چھ سو سال اس دنیاوی زندگی دیکر انھیں واپس بلا لیا کیونکہ فردوس بریں کے عشاق آپکے دیدار اور صحبت کے مشتاق ہیں۔

جب دروازہ کھولا تو آپ کے احوال کو ویسا ہی پایا جیسا کہ سمجھا جاتا تھا۔ اور سب نے کہا انا للہ وانا الیہ راجعون ہ وانا الی ربنا لمنقلبون الحمد للہ الحی القیوم الباقی الدیوم مردان غیب نے آپکو غسل دیا اور تکفین کیا اور اُسی لباس میں جو چھ سو برس سے ہمیشہ آپ کے زیب تن رہا اور جو حلہ بہشتی حضور نے زیب تن کرایا تھا نماز پڑھی گئی۔

نماز جنازہ پڑھانے کیلئے حضرت مولانا حسام الدین سلامتی جونپوریؒ کی آپ نے وصیت فرمائی تھی حالانکہ آپ اس وقت جونپور میں تھے۔ یہ بھی آپکا زندہ تصرف تھا کہ

---

[۱] الکواکب الدراریہ فصل ۵ ص ۵۲-۵۳ اردو ترجمہ۔

اس وصیت کا القاء آن کے قلب مبارک پر جونپور میں ہوا اور جونپور سے دیوانہ وار مکنپور شریف کیلئے آپ چلد یئے اور بروقت پہونچ کر آپکی وصیت کی تکمیل فرمائی اس کے بعد تدفین عمل میں آئی۔ آپ کا عظیم الشان مقبرہ مکن پور شریف میں سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری نے تعمیر کرایا اور آستانہ مبارک کے اخراجات کیلئے مواضعات وقف کیا ہے۔ [۱]

## ارشاد و تلقین اور تبلیغ اسلام

تذکرہ نگاروں اور خاص طور پہ علامہ محمد جانی ابن علامہ قاضی قاذُری نے الکواکب الدراریہ عربی اور علامہ سید شاہ محمد احمدؒ نے مدار الکرامات میں آپ کے روئے زمین کے سفر اور عظیم الشان تبلیغی کارناموں پر روشنی ڈالی ہے۔ اور لکھا ہے کہ حضرت زندہ شاہ قطب المدار انک لعلیٰ خلق عظیم کا پرتو جمیل تھے۔ حیات طیبہ سنت نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے مطابق بسر فرمائی اور حلقۂ ارادت میں داخل ہونے والے تمام مریدین خلفاء سلسلۂ عالیہ کو کتاب و سنت پر عمل پیرا ہونے کی تلقین فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ جو دائرۂ شریعت سے باہر ہے ہمیں اُس کی ضرورت نہیں جو پاسدار شریعت مصطفوی نہیں۔ ہمیں اسکی ضرورت نہیں۔

سرکار قطب المدارؒ کی بلند اخلاقی اور فیض رسانی عالم کا اس بات سے اندازہ لگایئے کہ ہندوستان جیسے اوہام پرست ملک میں آپ تیسری صدی ہجری میں بحکم سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم رونق افروز ہوئے۔ یہ وہ دور تھا جب یہاں مسلمانوں کا نام ونشان نہ تھا۔ فاتح سندھ محمد بن قاسم کی قائم کردہ حکومت زوال پذیر ہو چکی تھی۔ جنوبی ہند کے ساحلی علاقہ میں بغرض تجارت آنے والے چند مسلمان خال خال نظر آتے تھے۔ سرزمین ہند میں تبلیغ اسلام کے لئے آپکو ایک ایسی قوم سے سابقہ پڑا تھا جہاں کی زبان، رہن سہن، تہذیب و تمدن، طور طریق یکسر جداگانہ تھے، ایسے ہی مشرکانہ

---

[۱] الکواکب الدراریہ اردو ص۵۵تا۵۷ فصل ۱۶

ماحول اور ظلمات کفر میں آفتاب مداریت طلوع ہو کر اپنی ضیا پاشیوں سے ہندوستان کی سرزمین کو مطلع انوار بنایا تھا۔ اسی لئے خالق کائنات نے آپکو عظیم روحانی قوت اور تصرف سے نوازا تھا۔

یہ شمس الافلاک سب سے پہلے ساحل مالابار پر جلوہ ریز ہوا اور اپنی تجلیات واخلاق سے اور اپنے اخلاق و روحانی کمالات سے عوام و خواص کے قلوب کو منور و درخشاں کرنے لگا۔ شعاع ولایت جس پر پڑی وہ کھینچا چلا آتا تھا۔ عوام حقانیت اسلام اور کمال خلق مدار العالمین سے متاثر ہو کر دعوت اسلام قبول فرماتے اور کلمۂ طیبہ پڑھکر حلقہ بگوش اسلام ہو جاتے تھے۔ آپ انھیں روحانیت کا درس دیتے انھیں اسلام قبول کرنے والوں میں ایسے ایسے اکابر اور باکمال اولیاء اللہ ہوئے ہیں جن کے آستانوں سے آج بھی فیض مدار العالمین کا سرچشمہ جاری ہے۔ اور قیامت تک جاری رہے گا۔

آپ نے شہر شہر اور دیہات دیہات گھوم کر دعوت اسلام دی اور اپنے عمل سے اخلاق محمدیؐ کے بہترین نمونے پیش کئے۔ ہندوستان کے چپے چپے پر بنی ہوئی قطب مدار کی یادگاریں آج بھی تبلیغ اسلام کی شہادت دے رہی ہیں۔

پہلی بار آپ تنہا ہندوستان آئے۔ مگر تھوڑے سے ہی عرصہ میں آپ نے بیشمار لوگوں کو مشرف بہ اسلام ہی نہیں کیا بلکہ ہزاروں اہل ہند کو مبلغ اسلام بنا دیا اور اپنی خلافت سے نواز کر ہند کے چاروں طرف روانہ کیا۔ قارئین کسی گوشۂ ملک میں جائیں تو ان کو ضرور آپ کے کسی نہ کسی خلیفۂ قطب المدارؒ کا آستانہ مبارک ملے گا۔

آپ کے اعلیٰ اخلاق اور باطنی تصرف کا آج بھی یہ عالم ہے کہ دار النور مکنپور شریف میں آستانۂ پاک پر بلا امتیاز مذہب و ملت ہر قوم کے افراد اپنے اپنے دلوں میں عقیدت و محبت کی شمعیں فروزاں کئے ہوئے حاضری دیتے ہیں۔ اور خاص طور پر ہندو حضرات کی عقیدت و محبت کا یہ عالم ہے کہ شدید ترین سردی کے زمانہ میں جبکہ پانی جم جاتا ہے ۴ بجے صبح دریائے ایسن میں غسل کر کے آدھی دھوتی باندھے اور

آدمی اوڑھے ہوئے نعرۂ مداریت لگاتے ہوئے دربار فیض میں حاضر ہوتے ہیں۔ اور اپنی مرادیں حاصل کرتے ہیں۔

بڑے خوش نصیب ہیں وہ لوگ جو اولیاء اللہ سے وابستگی رکھ کر دامن قطب المدار رضؓ کا اپنے سروں پر سایہ کئے ہوئے ہیں۔ اور بدبخت ہیں وہ بدعقیدہ جو اب تک شرک و بدعت کے دلدل میں پھنسے ہوئے گمراہ رہے ہیں اور منکر ہوکر اپنی تقدیر کو بگاڑ لیا ہے۔ [۱]

## ارشادات و تعلیمات حضرت زندہ شاہ قطب المدارؒ

مدار العالمین حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدار رضؓ نادر الوجود فقراء میں ہیں کہ روئے زمین پر آپکی کوئی مثال نہیں ملتی ہے۔ اور نہ آپکی زندگی کارناموں، کرامات و تصرفات اور ارشادات و تعلیمات کے پورے واقعات قلمبند ہو سکتے ہیں کیونکہ آپ بحر ناپیدا کنار ہیں اور انسانی دسترس سے باہر ہے کہ وہ آپکی چھ سو سالہ زندگی کو تحریر میں لا سکے۔ یہاں پر نمونتاً آپکی تعلیمات کی ایک مختصر جھلک پیش کی جا رہی ہے۔ آپ فرماتے ہیں:

- آپ نے ارشاد فرمایا:۔ طالبِ حق کو لازم ہے کہ ادائیگی فریضۂ نماز کے بعد نوافل کی کثرت کرے اور شب و روز ذکر الٰہی میں مشغول رہے۔ ہوا و ہوس سے اپنے نفس کو محفوظ رکھے۔ ہر سانس اُسکی یادِ الٰہی میں گذرے ہر لمحہ مولیٰ کی رضا ہی کو مدنظر رکھے، دل کو پراگندہ خیال سے بچائے۔ مخلوق خدا کے ساتھ رحم دلی اور حُسنِ سلوک سے پیش آئے۔ نفس کی شرارتوں میں ہرگز مبتلا نہ ہو۔ ہر وقت اپنے دل کی حفاظت کرتا رہے۔ عیب جوئی اور غیبت سے

---

[۱] الکواکب المداریہ مقالہ شیخ طریقت حضرت مولانا حکیم سید محمد ولی جعفری المداری ص ۱۶۱ تا ۱۶۵

سختی سے پرہیز کرے۔ اور ہمیشہ سنت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق زندگی گذارے۔

• فرمایا کہ:۔ ایمان قول وعمل کے مجموعہ کا نام ہے۔ قول وعمل کی مطابقت کے بغیر حق تعالیٰ کے پاس قبولیت نہیں۔

• فرمایا کہ:۔ توبہ کیجئے اور توبہ پر قائم رہئے۔ کیونکہ شان توبہ کرنے میں نہیں توبہ پر قائم رہنے میں ہے۔

• فرمایا کہ:۔ ایمان کی بنیاد توحید اور اخلاص پر قائم ہے۔ توحید اور اخلاص کے ذریعہ اپنے عمل کی بنیاد کو مضبوط کیجئے۔

• فرمایا کہ:۔ ہر شخص کے پاس ایک ہی قلب ہے۔ پھر اس میں دنیا و آخرت کی یکساں محبت کیسے ممکن ہے۔

• فرمایا کہ:۔ آپ کے اعمال آپ کے عقائد کو ظاہر کرتے ہیں۔ اور آپکا ظاہر آپ کے باطن کی علامت ہے۔

• فرمایا کہ:۔ آپ اپنے تمام معاملات میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حضور کمربستہ ہو جائیں اور حکم و اتباع کیلئے تیار رہیں۔

• فرمایا کہ:۔ جب آپ عالم ہو کر عامل بن جائینگے۔ پھر اگر آپ خاموش بھی رہیں گے تو آپ کا علم آپ کے عمل کی زبان سے کلام کریگا۔

• فرمایا کہ:۔ اگر قلب مہذب بن جائے تو تمام اعضاء بھی مہذب ہو جائیں گے۔

• فرمایا کہ:۔ بغیر عمل علم بے حقیقت ہے وہ آخرت میں کوئی نفع نہیں دے سکتا ہے۔

• فرمایا کہ:۔ صوفی وہ ہے جو اپنے نفس کی پسندیدہ چیزوں کو ترک کردے اور سوا خدا تعالیٰ کے کسی کے ساتھ بھی سکون نہ لے۔

• آپ سے سوال کیا گیا کہ سالک کسے کہتے ہیں؟ فرمایا کہ: سالک وہ ہے جو چاہتا ہے کہ آسمان پر چلا جائے۔ یعنی ہر وقت قربِ الٰہی کے مجلس میں ہوتا ہے۔

• آپ سے پوچھا گیا کہ قلندر کسے کہتے ہیں؟ فرمایا کہ:۔ قلندر وہ ہوتا ہے جو صفاتِ الٰہیہ سے متصف ہو جائے جیسا کہ حدیث مبارک سے ثابت ہے —

تخلقوا باخلاق اللّٰہ وتصفوا بصفات اللّٰہ

• آپ سے دریافت کیا گیا کہ انسان بزرگ ہے یا کعبہ؟ فرمایا کہ:۔ آدمی پر ذات کا پرتو ہے اور کعبہ پر صفات کا۔

• حضرت خواجہ قاضی مطہر قلۂ شیر ماورا النہریؒ نے جو آپ کے خلیفۂ خاص ہیں عرض کیا کہ حضور نمازِ شریعت اور نمازِ طریقت میں کوئی فرق ہے؟

• فرمایا کہ:۔ دونوں نمازوں کو ادا کرنے میں بظاہر کوئی فرق نہیں۔ دونوں یکساں ادا کی جاتی ہیں۔ البتہ نمازِ شریعت ادا کرنے میں اگر دل میں دنیوی وسواس و خیالات آ جائیں تو بلا اکراہ نماز ہو جاتی ہے اور اگر نمازِ طریقت ادا کرنے کے درمیان دنیا کا خیال بال کے سترویں حصّے کے برابر ذہن میں آ جائے تو وہ مشرک ہو جاتا ہے۔

• قاضی صاحب موصوف نے دریافت کیا کہ فقر اور غنا میں کیا فرق ہے؟

فرمایا کہ: الفقر نورٌ من انوار اللّٰہ والغناء غضب من اغضاب اللّٰہ۔ فقر انوار تجلیاتِ الٰہیہ میں ایک نور ہے اور غنا اللہ تعالیٰ کے غضب میں سے ایک غضب ہے۔

یہاں غنا سے مراد دنیا کے مال و دولت کی محبت ہے۔ [1]

## درویشی میں شاہی اور جاگیر و وظائف میں بے نیازی

انسان کامل اور اولیار کبار تمام لوازم دنیاوی

---

[1] الکواکب الدراریہ از علامہ محمد جانی ابن احمد قانی قادریؒ عربی ایڈیشن ترجمہ مولوی محمد باقر ص ۶۶ تا ۶۸

اور دنیاوی انتظام سلطنت تخت و تاج سے بیگانہ اور بے نیاز ہوتے ہیں، حضرت زندہ شاہ قطب المدارؒ کے سامنے تو کسی کی جرأت و ہمت نہیں تھی معافیات اور جاگیرات کی پیش کش کرتا کیونکہ آپ علم کیمیا، ہیمیا، اور ریمیا پہ کامل عبور رکھتے تھے اور اس قدر با اختیار تھے کہ بس نظر اٹھانے کی دیر تھی۔ اور آپکا زمانہ ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کا زمانہ ہے اور آپکا تعلق دارالسرور جونپور اور یہاں کے علماء و مشائخ سے خصوصی رہا ہے اور آپ کے ہمعصر حضرت مخدوم شیخ احمد رودولوی توشہؒ تھے جن کا شمار ابراہیم شاہ شرقی کے دور کے فضلائے روزگار اور اولیاء کبار میں تھا۔ فقرائے کاملین اور عاشقانِ الٰہی کتنے بے نیاز ہوتے ہیں اور مسبب الاسباب کی ذات پر اُنھیں کتنا یقین کامل ہوتا ہے ذیل کے واقعہ سے اس کا اندازہ فرمائیں۔

ایک بار سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری قصبہ اجودھیا گیا، تو حضرت شیخ احمد عبدالحق صاحب توشہؒ نے ملاقات کرنی چاہی جب شاہی لشکر کے قریب پہونچے تو قاضی رضیؒ نے بڑھ کر انکا استقبال کیا۔ اور آپکو اپنی قیام گاہ پر ٹھہرا کر ابراہیم شاہ سے کہا کہ ایک درویش کامل جو قطب وقت بھی ہیں، ملاقات کیلئے آئے ہیں، سلطان ابراہیم شاہ نے خود ملاقات کی خواہش کا اظہار کیا۔ قاضی رضیؒ نے فرمایا کہ اس وقت رات ہے اُن سے ملنا مناسب نہیں ہے۔ اور بہتر یہ ہے پہلے اُنکی خدمت میں کچھ نذرانے گذارنا ضروری ہے اگر قبول کرلیں تو سلطان کا ملنا مناسب ہوگا۔ بادشاہ کو یہ مشورہ پسند آیا اور ردولی شریف کے علاقہ میں چار گاؤں اور ہزار بیگھہ زمین جاگیر میں دینے کا حکم دیا۔ اور قاضی رضیؒ پروانہ، فرمان اور زرنقد کی تھیلی لیکر حضرت شیخ احمد عبدالحق رودولوی توشہؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ سلطان ابراہیم شاہ نے یہ نذر پیش کی ہے تو حضرت مخدوم احمد عبدالحقؒ نے قاضی رضیؒ سے جو فرمایا ہے اس جواب کو انوار العیون فی اسرار المکنون کے تذکرہ نگار نے یوں بیان کیا ہے کہ:

"تم اور ابراہیم شاہ کیا دوسرے خدا پیدا ہوگئے ہو جو رزاقی کا

دعویٰ کرتے ہو؟ جو خدا ابراہیم شاہ اس کے ملازموں، اس کی فوجوں اور ہاتھی گھوڑوں کو روزی دیتا ہے، اور تم کو، تمہارے نوکروں اور گھوڑوں کو روزی دیتا ہے کیا وہ مجھے کہ اس کے دَر کا فقیر ہوں، اور میرے لڑکوں کو روزی نہیں دیگا. جو تم اور سلطان درمیان میں آتے ہو؟"

اس کے بعد حضرت مخدوم احمد عبدالحق رحؒ نے اپنے خادم حضرت ملک بختیار جونپوریؒ کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا ؎

کنواں ہوئے تو پاؤں سمندر کہ. پاٹن جائے
بارا ہوئے تو برجوں جھیل کہ برجن جائے

یہ شعر پڑھا اور بڑی ناراضی کے ساتھ سلطان ابراہیم شاہ شرقی سے ملاقات کئے بغیر رات ہی کو وہاں سے واپس چلے گئے۔ [1]

## اسمائے گرامی خلفاء حضرت سیدنا مدار العالمینؒ

آپ کے خلفاء و مریدین کی تعداد حد شمار سے باہر ہے. راقم الحروف کو جو معلومات حاصل ہوئی ہیں وہ یہ ہیں۔

خواجہ سید ابو محمد ارغونؒ پیشوائے گروہ خادمان مداریہ مزار اقدس مکن پور شریف۔ خواجہ سید ابو تراب فنصورؒ پیشوائے گروہ خادمانِ مداریہ مزار اقدس مکنپور شریف۔ خواجہ سید ابوالحسن طیفورؒ پیشوائے گروہ خادمان مداریہ مزار اقدس مکنپور شریف۔ خواجہ سید محمد جامن جنتیؒ پیشوائے گروہ دیوان گان مداریہ مزار مبارک ہلیسہ شریف، حضرت مولانا قاضی مُطہرؒ پیشوائے گروہ عاشقانِ مداریہ مزار مبارک مادر شریف، حضرت مولانا قاضی محمودؒ پیشوائے گروہ طالبانِ مداریہ

---

[1] انوار العیون فی اسرار المکنون صفحہ ۳۱-۳۲، دیار پورب میں علم اور علماء صفحہ ۴۷-۴۶، انوار العیون صفحہ ۳۴، بحر ذخار قلمی صفحہ ۔

مزار مبارک کنتور شریف۔

حضرت مولانا شاہ حسام الدین سلامتی پیشوائے گروہ حسامیانِ مداریہ۔ مزار مبارک مانکپور شریف۔ حضرت مولانا شاہ اجمل پیشوائے گروہ اجملیانِ مداریہ، مزار مبارک بہرائچ شریف، حضرت سید جلال الدین بخاری شاہدانہ ولی۔ مزار مبارک بریلی شریف، حضرت مولانا قاضی شہاب الدین پرکالہ آتش مزار مبارک بڑا گاؤں مسولی۔ حضرت خواجہ شاہ جہندہ مزار اقدس بدایوں شریف، حضرت میر سید شمس الدین حسن عرب مزار اقدس گوجے پور شریف۔

دم مدار بیڑا پار　　　　دم مدار بیڑا پار　　　　دم مدار بیڑا پار

حضرت شاہ مدار کے خاندان کے حضرات جنکو آپکی خلافت اور جانشینی ملی ہے، حضرت خواجہ سید محمد ارغون، حضرت سید ابو تراب فنصور اور حضرت سید ابو الحسن طیفور ہیں۔ ان حضرات کو اہل اللہ کنفس واحدۃ مانتے ہیں اور ایک ہی لقب سے تینوں کو یاد کرتے ہیں۔ گروہ خادمان انھیں سے جاری ہے۔ حضرت خواجہ سید محمد ارغون علم ظاہر و باطن میں یکتائے روزگار اور باطنی کمالات کے مالک تھے، آپ حضرت قطب المدار کے محبوب خلفاء میں ہیں۔ مدار اعظم کے تذکرہ نگار فرماتے ہیں کہ

"آپ جس وقت ذکر کرتے تو اعضاء مبارک سے عجیب دلکش آواز سنائی دیتی تھی۔ اسی وجہ سے حضرت مدار صاحب نے ارغون کے لقب سے یاد فرمایا تھا۔ ارغون مخفف ارغنون کا ہے جو ایک نفیس باجا ہے۔ آپ جس وقت کلام پاک تلاوت کرتے جانور مست و بیخود ہو کر آپ کے گرد جمع ہو جاتے۔ بڑے اوصاف و کمالات کے مالک تھے۔ آپ کا وصال ۸۹۸ھ میں ہوا ہے۔ مزار مبارک مکنپور شریف میں ہے۔ [۱]

---

[۱] مدار اعظم ص۱۲۰

حضرت سید ابو الحسن طیفورؒ خواجہ سید ابو محمد ارغون کے برادر خورد ہیں۔ چونکہ منازل سلوک آپ نے بہت جلد طے کی اور مقامات عالی پر فائز ہوئے اور معرفت میں بلند پرواز کے مالک تھے اس لیئے آپکو حضرت شاہ مدارؒ نے طیفور کے خطاب سے نوازا ہے۔ آپ متوکل اور جامع کمالات ظاہری و باطنی تھے اور بہت ریاضت شاقہ برداشت کیا۔ آپ بڑے ہی مستجاب الدعوات تھے۔ آپ کے پاس

روضۂ قطب المدار کا منظر [illegible]

مخلوق خدا اپنی حاجت برا ری کیلئے بہت حاضر ہوتی تھی۔ آپ بہت ہی صاحبِ تصرّف وکرامات تھے۔ مدار اعظم کے تذکرہ نگار نے برسبیل تذکرہ آپ کے تصرف کا ایک واقعہ یوں پیش کیا ہے۔ فرماتے ہیں کہ :

"عالمِ وارفتگی میں آپ ایک روز سدھن پہونچے وہاں دیکھا کہ ایک جوگی ہوا میں معلق بیٹھا ہوا نظر آیا۔ جب آپ نے اُسکی طرف نظر کی تو وہ زمین پر گر پڑا اور آپ سے سنسکرت میں بات کرنے لگا۔ آپ نے بھی اُسی زبان میں جواب دیا۔ حالانکہ بظاہر آپ سنسکرت نہ جانتے تھے۔ وہ جوگی آپکی اس کرامت سے مشرف باسلام ہوا۔ ۱

حضرت خواجہ سید ابو تراب منصورؒ سید خواجہ ابو محمد ارغون کے بھائی اور جامع علوم صوری ومعنوی تھے آپکا مرتبہ علم معرفت اور حقائق باری میں بہت بڑھا ہوا تھا جسکی وجہ سے اہل علم ملک العرفار کے نام مبارک سے آپکو یاد کرتے تھے۔ یہ تینوں بھائی علم ظاہر و باطن کے آفتاب اور سید عبداللہؒ کے صاحبزادے تھے۔ آپ کشف وکرامات اور تصرفات کا خزینہ تھے آپ سے بکثرت کرامات کا ظہور ہوا ہے۔ آپ صاحب توکل اور تسلیم و رضا تھے اور سوائے خدا کے کسی طرف نظر نہ کرتے اور نہ کسی امیر اور بادشاہ سے کچھ قبول کرتے بس راضی برضا تھے جو مولیٰ کی مرضی وہی آپکی مرضی دونوں مرضیاں ایک ہوگئی تھیں چنانچہ مدار اعظم میں ہے کہ :

"سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری نے حضرت زندہ شاہ قطب المدارؒ سے عرض کیا کہ میں ان تینوں بیٹوں کو جاگیرات اور معافیات دینا چاہتا ہوں۔ اس کے جواب میں حضرت خواجہ

---

۱؎ مدار اعظم صـ ۱۲۲

ابو حفص رؒ نے فرمایا کہ ہم لوگوں نے نعمتِ لازوال کی کوشش کی ہے اور اسی کوشش میں رہتے ہیں۔ ہم یہ فانی اور زائل ہونے والی دولت لیکر کیا کریں گے۔ جب شاہ مدارؒ نے یہ جواب سنا تو بہت خوش ہوئے اور بہت دعا دی۔ آپ ہر وقت عالمِ محویت و استغراق میں رہتے اور غربا و مساکین کی بہت خدمت کرتے۔ آپکا وصال ۸۹۰ھ میں ہوا ہے۔

**حضرت شاہ میٹھے مدارؒ** آپ بہت ہی کروفر جاہ و جلال کے فقراء کاملین میں ہیں۔ آپ نے ہندوستان میں اپنے تصرفات اور کرامات کا ڈنکا بجایا ہے۔ آپ حضرت قاضی محمود کنتوریؒ کے فرزند ہیں۔ بحر ذخار قلمی فارسی کے تذکرہ نگار حضرت شیخ وجیہہ الدینؒ نے آپکا ذکر خیر بڑے تفصیل سے کیا ہے۔ فرماتے ہیں کہ:

"جونپور کی واپسی میں حضرت زندہ شاہ قطب المدارؒ کنتور میں وارد ہوئے تو بغرض ارشاد و تلقین اور اشاعت اسلام کیلئے چند روز کنتور میں قیام کیا۔ ایک روز حضرت شاہ مدارؒ کی عنایت اور مسرت دیکھ کر قاضی محمودؒ نے عرض کیا کہ میں حضور کی اجازت سے کچھ کہنا چاہتا ہوں۔ آپ نے فرمایا کہ جلد کہو کیونکہ یہ وقت نزولِ رحمتِ باری کا ہے آپنے ایک بیٹے کی فرمائش کی اور کہا کہ وہ بیٹا حضور انور کے باطنی فیض و کمال کا آئینہ بھی ہو۔ حضرت شاہ مدارؒ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے ایک فرزند میری پشت میں ودیعت کیا تھا اور یہ تقدیر معلق تھی اس فرزند کو میں نے تم کو دیا۔ اور جیسا کہ تمہاری خواہش ہے وہ ویسا ہی فضل و کمال کا سرچشمہ ہوگا۔ لیکن انکا نام میٹھے مدار رکھنا۔ اور مجھے مطلع کرنا تاکہ میں تمام امانت باطنی دیدوں

حالانکہ قاضی محمودؒ اور انکی اہلیہ محترمہ کی عمر حدود کو تجاوز کر چکی تھی۔ تین سال کے بعد میٹھے مدارؒ کی ولادت ہوئی۔ حضرت قاضی محمودؒ مکنپور حضرت شاہ مدارؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور یہ خوشخبری سنائی۔ آپ بہت خوش ہوئے اور فرمایا کہ "میٹھے مدار فرزندم متولد شد پس مارا دریں دیار ماندن چہ کام است" غرضیکہ آپ نے تمام باطنی فیوض و برکات اور کمالات سے میٹھے مدارؒ کو مالا مال کر دیا بس پھر کیا تھا آپکی ذات بابرکت حضرت زندہ شاہ مدارؒ کا پیکر ہو گئی تھی۔ آپ نے بڑی ریاضت اور مجاہدہ کیا اور تیس سال تک ایک ویران مسجد میں معتکف ہو کر ذکر و فکر میں مشغول رہے اور قطب مدار کے مرتبہ سے سرفراز ہوئے"۔

حضرت میٹھے شاہ مدارؒ سے بھی بیحد کرامات اور تصرفات عجیبہ و غریبہ کا ظہور ہوا ہے۔ اور سارے شمالی ہند میں آپکی ولایت کا جھنڈا لہرا یا ہے۔ آپ تمام علوم ظاہری و باطنی ہی کے سرچشمہ نہیں تھے بلکہ علم سیمیا کیمیا اور ریمیا پر بھی پوری دستگاہ رکھتے تھے۔ اور پھر تو حضرت شاہ مدارؒ کا تصرف آپکی اولاد اور در اولاد تک جاری رہا ہے اور حضرت زندہ شاہ مدارؒ کے مراتب کا بیان انسانی دسترس سے بالاتر ہے۔ غور فرمائیں ابو العباس احمد بن مسروقؒ خراسان کے عالی مرتبہ بزرگوں میں سے تھے اور سب اولیاء اللہ کا اتفاق ہے کہ وہ اوتادالارض تھے ان کو بھی حضرت شاہ مدارؒ کی صحبت حاصل تھی اور وہ مرید و خلیفہ حضرت شاہ مدار کے تھے۔ [1]

---

[1] بحر ذخار قلمی فارسی حضرت شیخ وجیہ الدینؒ مدار اعظم اردو ص ۱۳۶ تا ۱۳۸

## حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدارؒ کا وصال

آپ کی ولادت کی تاریخ صاحب عالم ۲۴۲ھ اور وصال کی تاریخ ساکن بہشت ۸۳۲ھ ہے۔ اس حساب کی رو سے آپکی عمر شریف پانچسو پچانوے سال کی ہوتی ہے۔ اس عمر پر اہل دنیا کو سخت تعجب ہے اور کہتے ہیں کہ اتنی عمر کا ہونا ناممکنات سے ہے۔ لیکن صحابہ کرام کے دور مبارک پر اگر نظر کیجائے تو ایسے عمر رسیدہ لوگ کافی تعداد میں ملیں گے۔ اصحاب سیر نے بھی قلندریہ اور دوسرے ملنگ فقراء کی کافی عمریں لکھی ہیں۔

اصابہ فی تمیز الصحابہ کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ربیع بن ضبیع رضؓ کی عمر ۳۰۰ سال کی ہوئی تھی اور وہ اسلام کی قبولیت کے بعد ۶۰ سال بقید حیات رہے ہیں۔ کچھ لوگوں نے آپکے اسلام لانے کو درست نہیں مانا ہے مگر یہ قول معتبر نہیں ہے۔ اور آپ عبدالملک بن مروان کے عہد تک زندہ رہے۔ آپ کے حال میں یہ بھی مرقوم ہے کہ جب آپ عبدالملک بن مروان کے پاس تشریف لے گئے تو انھوں نے آپ سے گذشتہ لڑائیوں کا حال دریافت کیا تھا اور یہ بھی پوچھا تھا کہ تمہاری کتنی عمر ہے۔ آپنے ارشاد فرمایا کہ میں دو سو سال تک حضرت عیسٰی علیہ السلام کے مذہب پر رہا اور ۶۰ سال ایام جاہلیت میں گذرے اور ۶۰ سال زمانہ اسلام میں یہ شعر آپ ہی کا ہے جو کثیر العمری پر دلالت کرتا ہے۔ ؎

اذجاء الشتاء فادفنونی　　فان الشیخ یھدمہ الشتاء

ترجمہ: یعنی جب جاڑے کا موسم کڑاکا آجائے تو مجھے زمین میں چھپا دیا جائے کیونکہ بوڑھے کو جاڑا اور بھی کمزور کر دیتا ہے۔[1]

اسی طرح صحابہ کرام میں حارثہ بن عبید الکلبیؓ آپکی عمر مبارک پانچسو سال کی

---

[1] اصابہ فی تمیز الصحابہ جلد اول صفحہ ۳۷۲، مدار اعظم اردو صفحہ ۱۰۳-۱۰۴

ہوئی ہے۔ حضرت جعدہ بن معاویہؓ آپ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے صحابی ہیں۔
حضرت ہشامؒ فرماتے ہیں کہ میرے والد کہتے تھے کہ میں نے خراسان میں جعدہ کو
دیکھا تھا۔ آپ حکیم الفقیہہ کے دادا ہیں۔ یہ زمانہ جاہلیت میں تھے اور بشر جو حاکم
عراق تھے ولید بن عبدالملک کے زمانہ میں ۹۶ھ میں وفات پائی۔ وہ زمانہ جاہلیت
میں جب عمرہ کرنے گئے تو دیکھا کہ ایک بوڑھے شخص طواف کر رہے تھے اور یہ بھی فرما رہے

خانقاہ عالیہ کا شام کا منظر سیدنا قطب المدار مکن پور شریف کا ہجوم ۱۹۶۵ء

تھے۔ سے

یارب رد راکبی محمدا اردده ربا واصطنع عندی یدا

ترجمہ: اے میرے رب میرے سوار محمدؐ کو واپس کردے اور اے رب اسکو لوٹا اور میرے اوپر احسان کر۔ میں نے کہاکہ یہ کون شخص ہیں جو ایسی بات کہہ رہے ہیں لوگوں نے کہاکہ یہ سادات بنی ہاشم کے سردار عبدالمطلب ہیں۔ میں نے کہاکہ یہ محمدؐ کون ہیں لوگوں نے کہاکہ محمدؐ ان کے پوتے ہیں اور وہ ان کے محبوب ہیں۔ اس کے بعد کچھ دیر میں نے توقف کیا تو دیکھاکہ حضور سرورکائنات صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے ہیں۔

ابوحاتم سجستانی کا بیان ہے کہ جدہ ایک ہزار مرد وعورت کے عم تھے۔ اس حساب سے آپکی درازیٔ عمر کا اندازہ لگالینا چاہئے کہ جناب عبدالمطلب اور ولید بن عبدالملک کے زمانہ میں کتنی مدت حائل ہے۔ اور بعض روایتوں میں یہ بھی ہے کہ آپکا انتقال ہشام بن عبدالملک کی خلافت میں ہوا جبکہ اسد بن عبداللہ تشری کی حکومت خراسان پر تھی۔ [1]

اسی طور پر امانۃؓ بن قیس بن شیبان ہیں جنکو صحابہ میں شمار کیا ہے۔ آپ کی عمر شریف ۳۲۰ سال کی ہوئی تھی۔ عرب کا ایک شاعر آپکی طول عمری کا اشعار میں ذکر کرتا ہوا اپنی محبوبہ کی طول عمری کی تمنا کرتا ہے۔ سے

الا یالیتنی عمرت یاام مالك کعمر امانۃ بن قیس بن شیبان

لقد عاش حتی قیل لیس بمیت وافنی فناء مامن کهول وشبان

ترجمہ:۔ اے کاش اے ام ملک تیری اتنی ہی عمر ہوتی جتنی کہ امانۃ بن قیس بن شیبان کی ہوئی تھی وہ اتنے زمانہ تک زندہ رہے کہ لوگ عاجز آگئے اور کہنے لگے کہ یہ مرنے

---

[1] اصابہ فی تمیز الصحابہ جلد اول ص۶۴ ، مدار اعظم اردو ص۱۰۴-۱۰۵ ۔

والے نہیں ہیں اور انھوں نے کتنی نسلوں کے جوانوں، اڈھیڑوں اور بوڑھوں کو اپنے ہاتھوں سے دفنا دیا۔

اُسی عہد میں آمد ابد حضری کی عمر مبارک تین سو سال کی تھی۔ حتی کہ آپکو حضرت امیر معاویہؓ نے بلایا اور آپ سے دریافت فرمایا کہ تم نے ہاشم بن عبد مناف، اُمیہ بن عبد الشمس کو دیکھا تھا۔ آپ نے جواب دیا کہ ہاں دیکھا تھا۔ حضرت امیر معاویہؓ نے پوچھا کہ یہ کیا کرتے تھے آپ نے جواب دیا کہ تجارت کرتے تھے۔ امیر معاویہؓ نے کہا کہ اگر تمہاری کوئی خواہش ہو تو میں اس کو پورا کروں۔ آپ نے جواب دیا کہ میری جوانی لوٹا دیجئے۔ حضرت امیر معاویہؓ نے فرمایا کہ یہ بات میرے اختیار میں نہیں ہے۔ تو حضرت آمدؓ نے دوسرا سوال کیا کہ پھر جنت ہی دلوا دیجئے۔ حضرت امیر معاویہؓ نے جواب دیا کہ یہ بھی میرے اختیار میں نہیں ہے۔ حضرت آمدؓ نے دونوں سوالوں کی نفی میں جواب سن کر فرمایا کہ تمہارے اختیار میں نہ دنیا ہے اور نہ آخرت تو پھر تم سے سوال کرنا فضول ہے۔ آپ مہربانی فرما کر مجھے میرے گھر پہونچا دیجئے اور امیر معاویہؓ نے آپکو گھر پہونچوا دیا۔ [1]

اسی طور پر ابن رباح بن حارث آپ تمیم الحکیم المشہور بہ حنظلہ بن ربیع صیفی الصحابی کے چچا تھے۔ ابو حاتم کہتے ہیں کہ ان کی عمر ۳۰۰ سال کی ہوئی تھی اور انکے والد صیفی کی عمر ۲۷۰ سال کی ہوئی تھی۔ [2]

اسی طرح ابو عبد اللہ حضرت سلمان فارسیؓ کی عمر ۲۵۰ برس کی ہوئی اور ۲۵۰ سال میں تو کسی شک و شبہہ کی گنجائش ہی نہیں ہے۔ علامہ ذہبی فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت سلمان فارسیؓ کی عمر کے بارے میں مختلف اقوال دیکھے ہیں۔ سب سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ آپکی عمر ۲۵۰ سال سے زیادہ ہوئی ہے اور میری تحقیق سے ثابت ہوتا ہے

---

[1] اصابہ فی تمیز الصحابہ جلد اول ص ۱۱۲، مدار اعظم ص ۱۰۵-۱۰۶، [2] اصابہ فی تمیز الصحابہ جلد اول ص ۶۲

کہ ۸۰ برس اور بھی زندہ رہے اسی طور پر ۳۵۰ سال کی عمر ہوتی ہے حضرت سلمان فارسیؓ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حواری کو دیکھا تھا۔ [1]

حضرت خواجہ رتن کی عمر ۷۰۰ سال کی ہوئی ہے۔ آپ موضع حاجی رتن مضافات بھٹنڈہ ریاست پٹیالہ ہندوستان کے رہنے والے ہیں اور وہیں پر آپکا مدفن ہے اور فیض کا دریا آج بھی رواں ہے۔ آپ نے فرمایا ہے کہ میں نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی صحبت پائی ہے۔ ان کے بیٹوں میں محمود عبداللہ نے ان سے روایتیں کی ہیں۔ بہت سے لوگوں نے اعتراضات بھی کئے تھے لیکن صاحب اصابہ فرماتے ہیں :

"میں نے مؤرخ شمس الدین محمد بن ابراہیم جزری کی تاریخ میں دیکھا۔ وہ تحریر فرماتے ہیں کہ میں نے نجیب عبدالوہاب بن اسمٰعیل فارسی صوفی سے مصر میں ۷۱۲ھ میں سنا کہ وہ کہتے تھے کہ شیراز ۶۷۵ھ میں ایک بوڑھے شخص جنکا نام محمود تھا آئے یہ بابا رتن کے بیٹے تھے وہ فرماتے تھے کہ انکے والد بابا رتن نے معجزہ شق القمر دیکھا۔ اور پھر عرب کا سفر کیا اور حضور کی خدمت میں پہونچے اور تمر ہندی (املی) ہدیۃً خدمت میں پیش کی۔ جسکو حضورؐ نے تناول فرمایا۔ اس کے بعد بابا رتن کی پشت پر آپنے ہاتھ رکھا تھا اور طول عمری کی دعا دی تھی اس وقت انکی عمر ۱۶ سال تھی۔ اسکے بعد یہ ہندوستان آئے اور ۶۳۲ھ تک زندہ رہے۔ علامہ امام ابن حجر عسقلانیؒ نے بہت سے راویوں کے بیانات کے ساتھ واقعہ مذکورہ بالا کی تصدیق کی ہے اور لکھا

---

[1] اصابہ فی تمیز الصحابہ جلد اول ص ۵۳۴، مدار اعظم ص ۱۰۷

ہے کہ قاضی جلال الدین علیہ الرحمہ بن ہشام نے ۸۳۲ھ میں خبر دی
پھر انھوں نے کہا کہ ہم کو قاضی نورالدین نے اور انکو انکے جد حسین
بن محمد نے حدیث بیان کی اور کہا کہ میری عمر ۱۷ سال کی تھی کہ میں نے
اپنے والد اور چچا کے ساتھ خراسان سے ہندوستان کا سفر کیا اور
ہمارا گذر بابا رتن کے گاؤں میں ہوا وہاں ایک درخت میں نے
دیکھا جو بہت تنا ور اور قدیم تھا۔ اور بہت سے لوگ اس کے سایہ
میں بیٹھے تھے۔ ہم لوگ بھی ان کے پاس گئے انھوں نے ہم لوگوں
کی بڑی آؤ بھگت کی۔ میں نے ایک بڑی زنبیل دیکھی جو درخت سے
لٹک رہی تھی۔ میں نے پوچھا کہ یہ کیا ہے لوگوں نے کہا کہ شیخ بابا رتن
اسی میں رہتے ہیں جنھوں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا
ہے اور آنحضرتؐ نے انکے درازی عمر کی چھ بار دعا کی تھی۔ ہم نے کہا
کہ حضرت شیخ کو نیچے اتارا جائے تاکہ ہم لوگ بھی آپکی زیارت کریں اور
آپکا کلام سنیں۔ وہ زنبیل اتاری گئی جو دھنی ہوئی روئی سے بھری تھی۔
اور حضرت شیخ بیچ میں بیٹھے تھے۔ زنبیل کا منہ کھولا گیا اور شیخ کے منہ
پر کان رکھکر کہا گیا کہ داداجان یہ لوگ خراسان سے آئے ہیں اور
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد سے ہیں اور یہ چاہتے ہیں کہ آپ
بیان کریں کہ آپ نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو کیسے دیکھا اور
آنحضرتؐ سے کیا باتیں ہوئیں۔ اسکے بعد شیخ نے فارسی میں تمام واقعات
از ابتدا تا انتہا بیان فرمائے اور کہا کہ میں حضور ہی کے ہاتھ پر مشرف
باسلام ہوا ہوں اور حضور نے رخصت کے وقت چھ بار درازی عمر
کی دعا فرمائی اور ہر دعا کے ساتھ مجھکو سو برس کی عمر ہوئی۔ اس حساب سے
میری عمر اس وقت ۷۰۰ سال کی ہے۔ [1]

[1] اصابہ فی تمیز الصحابہ، مدار اعظم اردو ص ۱۱۰۰ تا ۱۱۱۱

ان واقعات مذکورہ بالا کے پیش نظر اگر حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدارؒ کی عمر ۵۹۵ سال کی ہوئی تو اس میں کیا تعجب اور حیرت کی بات ہے؟ اور وہ بھی آپکی موت اختیاری تھی اگر چاہتے تو مزید زندہ رہتے اور یہاں اس امر پر بھی غور کرنا ضروری ہے کہ جو ذات بابرکت تمام حاجات ضروریہ دنیاوی سے فارغ ہو چکی ہو۔ اور وہ نہ کھاتا ہو نہ پیتا ہو اور نہ اُسکا کپڑا ہی میلا ہوتا ہو۔ نہ بدن پر کبھی مکھی بیٹھتی ہو اور علم سیمیا، کیمیا، ہیمیا اور ریمیا کا عالم اور اُس پر کمال قدرت رکھتا ہو اور روح کی لطافت ایسی کہ ایک آن میں دونوں عالم سے گذر جاتا ہو۔ اور وہ بالکل نور کا پتلا بن گیا ہو اسکی غذا نور الٰہی ہو اُسکی عمر جتنی بھی ہو کم ہی ہے اس لئے بھی حضرت زندہ شاہ قطب المدارؒ کی عمر مبارک ۵۹۵ برس کی کوئی بھی تعجب خیز نہیں ہے۔

آپکا وصال ۱۷ جمادی المدار ۸۳۲ھ بعہد ابراہیم شاہ شرقی جونپوری دار النور مدینۃ الہند مکن پور شریف ضلع کانپور میں ہوا ہے۔ ہر سال ۱۵، ۱۶، اور ۱۷ جمادی الاول یعنی جمادی المدار کو عرس مبارک بڑے ہی تزک و احتشام سے ہوتا ہے جس میں لاکھوں بندگانِ خدا ہندو مسلمان بلا اختلاف مذہب و ملت شرکت کرتے ہیں۔ اور ہر مشائخ کے سلسلہ کے فقراء و عوام ہند و بیرون ہند سے شرکت کے لئے آتے ہیں اور اس امر کو باعثِ خیر و برکت سمجھتے ہیں۔ آپکی شانِ اقدس میں کسی عاشق زار نے کیا خوب کہا ہے ؎

ہر اوج ہر کمال کا مظہر ہے اس جگہ — امید گاہِ شاہ و تونگر ہے اس جگہ

آنکھوں کے بل جوارِ مدارِ جہاں میں آؤ — دیکھو کہ نورِ خالقِ اکبر ہے اس جگہ

پھیلی ہے ان سے نکہت فیضانِ مصطفٰے — شاداب ہر چمن ہے انہیں کی بہار سے

چشتی و قادری و سہروردی نقشبند — وابستہ سب ہیں دامنِ قطب المدار سے

جناب ڈاکٹر سید مرغوب عالم الجعفری المداری نے اس مضمون کے سلسلے اور فوٹو کیلئے میری بڑی رہنمائی کی ہے اور فوٹو کے ساتھ کتابوں کی فراہمی اور

مالی تعاون میں بھی ہاتھ بٹایا ہے۔ آپ کو حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدار رح
سے نسبت صلبی حاصل ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ حضور سرکار زندہ شاہ مدار رضی اللہ عنہ
جب آخری سفر حج کیلئے تشریف لے گئے تو اپنے وطن عزیز حلب شریف بھی گئے۔ وہاں
اُس وقت آپ کے بھائی حضرت خواجہ سید محمود الیقین رح کی اولاد میں حضرت
خواجہ سید عبداللہ رح جلوہ فرما تھے۔ حضرت خواجہ سید عبداللہ کے تین بیٹے حضرت خواجہ
سید ابو محمد ارغون، خواجہ سید ابو تراب فنصور اور خواجہ سید ابو الحسن طیفور
رحمتہ اللہ علیہم اجمعین کو سرکار مدار العالمین رح اپنے ہمراہ ہندوستان لے آئے
اور اُنکو اپنا نائب و جانشین مقرر فرمایا ان ہر سہ خواجگان کی اولاد بھی مکنپور
شریف میں آباد ہے اور وہی سجادہ نشین ہیں۔

جناب ڈاکٹر سید مرغوب عالم صاحب حضرت خواجہ سید ابو الحسن طیفور رح کی
اولاد میں ہیں اور آپ کے بھانجے سید سمیع الباقی حضرت خواجہ سید ابو محمد ارغون رح
کی اولاد میں ہیں۔ ڈاکٹر صاحب واقعی سچائی اور بہت سی خوبیوں کے مالک ہیں اور
آپ پر زندہ شاہ قطب المدار رض کا فیض باطنی ہے آپکی جتنی تعریف کیجائے وہ کم ہے۔

## فہرست کتب درباره حالات حضرت زندہ شاہ قطب المدار رح

جو حضرات حضرت سید بدیع الدین قطب المدار زندہ شاہ مدار رضی اللہ عنہ کے تحقیقی حالات کا شوق رکھتے
ہوں وہ کتب ذیل کا مطالعہ فرمائیں جو اُنھیں ہندوستان کی بڑی بڑی لائبریریوں
میں ملیں گی۔

"سلسلۃ الذہب" حضرت مولانا شاہ سلمان صاحب پھلواروی ص ۱۱۲
"تذکرۃ الفقراء" از قتیل دانا پوری ص ۶ "خزینۃ الاصفیاء" مفتی غلام سرور
لاہوری ص ۶۱۱ تا ۶۱۳ "مآثر الکرام" از آزاد بلگرامی۔ "فصول مسعودیہ" از
مسعود علی قلندر ص ۱۸۱۔ "فتوح الغیب" ص ۵ از شاہ حمایت علی کاکوردی ــــ

"تذکرۃ العابدین" صفحہ ۵۰٦۰ ۔ "مرأۃ الانساب" از ضیاء الدین علوی مجددی صفحہ ۱۵۸، ۱۵٦
"کلیات امدادیہ" صفحہ ۱۸۱ ۔ "ضیاء القلوب" صفحہ ٦۴ ۔ "شراب معرفت" از حضرت عبداللہ شاہ صفحہ ۱۵۱ ۔ "اخبار الاخیار" حضرت شیخ عبدالحق دہلویؒ صفحہ ۲۷۱ تا ۲۹۲،
"اصول المقصود" از شاہ تراب علی کاکوروی ۔ "مطالب رشیدی صفحہ ۱۳ سفینۃ الاولیاء" دارا شکوہ ۔ "طبقات شاہجہانی" "تحفۃ الابرار" از حضرت شاہ فضل اللہ جونپوریؒ ۔ انیس الابرار" مولوی ریاست علی قدوائی ۔ "بحر ذخار" حضرت شیخ وجیہہ الدین اشرف ۔" لطائف اشرفی" انوار اشرفی ۔ اسرار اشرفی مسالک السالکین ۔ نور الانوار، گلزار ابرار، مونس الارواح، آئین اکبری، ابوالفضل، مرأۃ مداری حضرت شیخ عبدالرحمٰن چشتی دہلویؒ، درالنظم "کشف المحجوب از حضرت داتا گنج بخش، "فتوحات مکیہ" مجمع الفنون، الکواکب الدراریہ، لطائف قدسی، تذکرۃ المدار، سراج الفقراء، کشف الرموز، تحقیق الحق ثمراۃ القدس مکتوبات حضرت قاضی حمید الدین ناگوریؒ، فاتح الفاتح، رسالہ عبدالباسط قنوجی "فیوض یزدانی، کلید مثنوی، اقتباس الانوار نسب نامہ کلاں در حالات مدار العالمین، سیر المدار، مدار اعظم، ذوالفقار بدیع، انتخاب العارفین "تاریخ فرشتہ، معارف السلوک وحدۃ الوجود، انتصاح عن ذکر اہل الصلاح، تذکرۃ الکرام فی تاریخ خلفاء عرب والاسلام، ملفوظات حضرت شاہ میناؒ، مناقب الاولیاء، مرأۃ الانوار، زبدۃ التواریخ، سیر الاقطاب نجم الثاقب، روضۃ الصلحاء، اصح التواریخ، مختصر البیان شجرۃ السادات اشجار البرکات، مکتوبات مولانا ظہور الاسلام، خلاصۃ المداریہ، گلزار ابر غوثی، نزہۃ الخواطر ۔

راقم الحروف نے حضرت سیدنا مدار العالمین زندہ شاہ قطب المدارؒ پر اس کتاب میں جو مقالہ سپرد قلم کیا ہے وہ انھیں کتب مذکورہ بالا کا خلاصہ ہے

البتہ مقالہ کے صفحات میں ساری کتابوں کا حوالہ دینا بہت ہی دشوار گذار امر تھا۔ اور چونکہ حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدارؒ کی ذات گرامی ایک بحر بیکراں ہے اور میرا جیسا شخص جسکی حیثیت ایک قطرہ کی بھی نہیں ہے اس ازلی سرچشمہ پر جسکا سینہ چشمۂ احمدی سے سیراب ہو بھلا کیا لکھ سکتا ہے۔ میں نے جو کچھ بھی سپرد قلم کیا ہے وہ صرف سعادت اور برکت کیلئے ہے۔ ورنہ میں کیا ہوں جس نے خود کو نہیں پہچانا تو پھر جو ذات مقام صمدیت میں ہو اُس کے بارے میں کچھ تحریر کرنا سوائے سوئے ادب کے اور کیا ہے لیکن مجھے آپ سے عشق ہے اور یہ مقالہ نذرانۂ عشق ہے اور میری حالت بالکل اس شعر کی مصداق ہے ؎

عاشقاں را چہ کار با تحقیق !<br>
ہر کجا نامِ اوست قربانم

## محمد دارا شکوہ قادریؒ

دارا شکوہ بن شاہجہاں بن جہانگیر بادشاہ قادری سلسلہ کے عظیم بزرگ حضرت اخوند ملا شاہ سے بیعت تھے۔ حضرت ملا شاہ محمد بن ملا عبدی حنفی صوفی بدخشی متوفی ۱۰۷۲ھ جن کی شہرت ملا شاہؒ کے نام سے ہوئی ہے۔ آپ نے عربی زبان میں قرآن کی ایک تفسیر "تفسیر القرآن" کے نام سے لکھی ہے جو زیادہ تر تصوف کے حقائق پر مشتمل ہے۔ حضرت ملا شاہ محمدؒ بدخشاں کی ایک بستی ارکسال میں پیدا ہوئے پھر ہندوستان آئے اور حضرت شیخ محمد میر لاہوریؒ جنکی ملک میں بڑی شہرت تھی کے سامنے زانوئے ادب تہہ کیا اور کسب فیض فرمایا۔ پھر شیخ کی وفات کے بعد آپ کشمیر چلے گئے اور جبل سلیمان پر ایک مسجد اور خانقاہ بنوائی اور وہیں قیام فرمایا۔ عمل صالح کے مصنف نے لکھا ہے کہ آپ ۱۰۲۳ھ میں ہندوستان آئے اور حضرت شیخ محمد میر لاہوری کے ساتھ ایک مدت تک رہے۔ پھر شیخ کی زندگی میں انکی ہدایت کے مطابق کشمیر چلے گئے اور پھر انکی یہ عادت ہوگئی کہ موسم گرما زیادہ کشمیر ہی میں گذارتے تھے اور موسم سرما میں لاہور واپس آجاتے تھے۔ اور حضرت شیخ محمد میر لاہوریؒ سے باطنی فیض و کمال بہت حاصل کیا ہے۔

ریاض الشعراء میں ہے کہ شاہجہاں ان کا بجد معتقد تھا اور برابر ملتا تھا اور انکی گفتگو سے بہت محظوظ ہوتا تھا۔ دارا شکوہ اور اسکی بہن جہاں آرا ان کے مرید خاص تھے اور ان دونوں پر آپکی ہمیشہ خصوصی نظر تھی۔ آپ بڑے ہی عارف باللہ اور متقی و پرہیزگار بزرگوں میں تھے۔ تصوف کے حقائق و معارف اور اسرار و رموز کے بارے میں انکی کئی تصانیف ہیں۔ انھوں نے قرآن کریم کی ایک تفسیر "تفسیر القرآن" کے نام سے لکھی جو مکمل تو نہ ہوسکی لیکن تفسیر میں عجائب و غرائب ہیں۔ جناب سالم قدوائی صاحب نے آپکی تفسیر کے بعض اجزاء کا تجزیہ کرتے ہوئے لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے اس قول خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ آلخ کی یہ تفسیر کی ہے کہ یہ دلیارا اللہ

کے بارے میں ہے اور اس کا مطلب یہ ہے کہ اللہ نے اولیاء کے دلوں پر مہر لگا دی ہے تاکہ اس میں شیطانی خیالات و نفسانی وسوسے داخل نہ ہو سکیں۔ اور تعریف تو یہ ہے کہ یہ تفسیر نایاب ہے بس اسکی اتنی ہی عبارت مولانا عبدالحئی صاحب مرحوم کی نزہت الخواطر ص ۱۶۴ جلد ۵ میں ملتی ہے۔ اگر پوری تفسیر کہیں دستیاب ہو جاتی تو پتہ چلتا کہ موصوف نے اور کیا کیا انوکھی باتیں لکھی ہیں اور نکتہ آفرینیاں کی ہیں۔ آیت مذکورہ بالا کی یہ تفسیر صرف آپ کے یہاں ملتی ہے اور ہندوستانی مفسرین قرآن نے اس آیت کی یہ تفسیر نہیں کی ہے۔ [1]

داراشکوہ تصوف کا دلدادہ اور پیران پیر دستگیر حضرت سیدنا شیخ عبدالقادر محی الدین جیلانی رضی اللہ عنہ سے والہانہ عقیدت رکھتا تھا۔ افسوس کہ اس کی فقیرانہ زندگی سیاست کی نذر ہو گئی اور اسکے بھائی اورنگ زیب نے تخت و تاج کے لئے اس کے آزادانہ اور ملامتیانہ مشرب اور ہندو مسلمان فقراء سے تعلق اور وابستگی پر اس پر بدعقیدگی اور کفر و فسق وحدت ادیان و یدانت سے تعلق اور رجحان کا غلط الزام لگا کر اور یہ کہ اُسکی ذات سے اسلام کو سخت خطرہ ہے کا اتنا پروپیگنڈہ کیا گیا کہ بعد کے تذکرہ نگار اور مؤرخین بھی یہی لکھنے پر آمادہ ہو گئے اور کسی نے بھی حقیقت کا پتہ لگانے کی کوشش نہیں کی۔ اور سچ تو یہ ہے علماء نے بھی داراشکوہ کے ساتھ انصاف نہیں کیا اور وہ بھی اورنگ زیب کے زمانہ کے سیاسی پروپیگنڈہ کا شکار ہو کر جو نہ لکھنا چاہئے تھا وہ لکھا۔ لیکن حقیقت تو یہ ہے کہ اسکو تصوف سے فطری لگاؤ تھا۔ اور اس نے باوجود سیاسی بازی گری کے بھی فقراء و مشائخ سے اپنا تعلق برقرار رکھا ہے۔ حقیقت کیا ہے بحر ذخار کے تذکرہ نگار حضرت شیخ وجیہ الدین اشرف فرماتے ہیں:

---

[1] نزہۃ الخواطر جلد ۵ ص ۱۶۴، عمل صالح جلد ۳ ص ۳۸۰، ریاض الشعراء، ہندوستانی مفسرین اور انکی عربی تفسیریں اردو ڈاکٹر۔ الم قدوائی M.P.N.D ص ۱۱۴-۱۱۵

"آں تخت نشیں دنیا و دیں، آں مقبول حضرت رب العالمین.......
حضرت محمد دارہ شکوہ بن شاہجہاں بن جہانگیر سلطان، وے از
مقبولان درگاہ حق واز ازل بہ شہادت مستحق بود، و معشوق ترین مریدان
حضرت اخوند ملا شاہ است۔" [1]

ترجمہ: داراشکوہ دین و دنیا کا بادشاہ تھا، وہ مقبول بارگاہ رب العالمین ہے۔
حضرت محمد داراشکوہ جو شاہجہاں کا بیٹا اور جہانگیر کا پوتہ تھا۔ اس کو درِ حق سے
قبولیت کی سند مل چکی تھی۔ اور روز ازل ہی میں اُس کی شہادت کا فیصلہ ہو چکا تھا
اور داراشکوہ کا شمار حضرت اخوند ملا شاہ اولیاء کبار کے بہت ہی چہیتے مریدوں
میں ہوتا ہے۔

حضرت غوث الثقلین پیران پیر دستگیر شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانی رضی اللہ
عنہ سے اُسے کس درجہ کا لگاؤ اور محبت و عقیدت تھی خود اُس نے اپنی کتاب
انتخاب سکینۃ الاولیاء میں اس طرح خراج عقیدت پیش کیا ہے:

"در انتخاب سکینۃ الاولیاء تصنیف آنحضرت کہ با احوال مرشدان
خود نوشتہ و برخے در احوال خود بایں عبارت بقید قلم آوردہ کہ
بہ نسبت و ارادت ایں فقیر از ابتدا در زمرہ سکان آستان قدسی
نشان غوث الثقلین ابو محمد شاہ محی الدین عبدالقادر جیلانی است و
از زمان طفولیت تا امروز شصت و ہشت سالگی رسیدہ در جمیع
احوال و ہمہ اوقات باطناً از روح پاک مقدس منور آنحضرت تربیت
یافتہ امید وار یست کہ بعد ازیں سرزدہ دنیا و آخرت دستگیر فقر باشند" [2]

ترجمہ: انتخاب سکینۃ الاولیاء، داراشکوہ کی تصوف میں قابل قدر کتاب ہے،

---

[1] بحر ذخار قلمی فارسی ص۵۱۶ نسخہ مملوکہ حضرت مولانا فصیح الدین صاحب محلہ میر مست جون پور
[2] بحر ذخار قلمی فارسی ص۵۱۶، انتخاب سکینۃ الاولیاء، فارسی داراشکوہ

جس کو اُس نے فقراء و مشائخ اور تصوف کے حقائق و دقائق کے بارے میں قلمبند کیا ہے۔ اُس نے اس کتاب میں حضرت پیران پیر دستگیر شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ کا ادب سے ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ اس فقیر کو ابتدا ہی سے سکانِ قدسی نشان حضرت غوث الثقلین سے بچپن سے آج تک کہ میری عمر ۲۸ سال کی ہو چکی ہے تمام معاملات دنیاوی و اخروی میں باطنی طور پر آپکی روح پاک سے تربیت ملی ہے اور مجھے آپ کے تصرف سے قطعی امید ہے کہ آپ دنیا و آخرت دونوں جگہ میری رہنمائی اور دستگیری فرمائیں گے۔

دارا شکوہ بڑا عالم دین اور پابند شریعت و طریقت اور خوش عقیدہ تھا۔ انشا پردازی اور ادب میں بھی اُسکا جواب نہیں ہے۔ تصوف سے اسکو قلبی لگاؤ اور اسرار و رموز اور حقیقت کے افشا میں وہ ہندو مسلمان فقراء کی آستان بوسی کرتا تھا۔ چنانچہ وہ حضرت شاہ فتح قلندر (قلندر پور) کی خدمت میں بھی گیا اور ان سے تصوف کے بڑے دقیق سوالات کئے ہیں جسکا جواب آپنے ایسا دیا ہے کہ وہ آج بھی سند کے طور پر پیش کیا جاتا ہے۔ دارا شکوہ بہت ہی وسیع المشرب اور وسیع الخیال تھا۔ اگر اسکو ہندوستان کی حکومت ملی ہوتی تو وہ اپنے پردادا اکبر کی یاد تازہ کر دیتا اور قومی یکجہتی و جذباتی ہم آہنگی پر ایسا نقش کالحجر چھوڑتا جو تاریخ میں یادگار رہتا۔ پھر آگے دارا شکوہ نے حضرت پیر دستگیر میاں جیو قطب الاقطاب سے تربیت باطنی و فیض روحانی کے بارے میں ان الفاظ میں اعتراف کیا ہے۔

"آنار پیر دستگیر میاں جیو قطب الاقطاب در حیات بظاہر کمال عنایت بریں فقیر داشتند و بہ باطن نیز تربیت ایں فقیر میکردند و بعد وفات بحسب روحانیت ایشاں فیضہا بمن رسیدہ و در ایام خجستہ فرجام کہ فقیر در کشمیر بخدمت سراسر سعادت حضرت اخوند ملا شاہ مشرف گشت ایشاں کمال عنایت و تربیت و لطف بے نہایت کہ

از تحریر و تقریر نیز داشت در حق من بجا آوردند و مشغول کردند و
انچه می خواستیم در اندک زمان از برکت صحبت و خدمت و ارشاد
ایشاں یافتم، و آں قدر کہ لطف می فرمودند ہیچ یکے از یاراں کہ
از بست سال در خدمت بودند نمی کردند۔ چنانچہ بیشتر مکتوبے کہ
بایں فقیر نوشتہ مہربانی و شفقت تمام در بارہ خاکسار نمودہ، از
نوشتن آں حجاب می آید"۔ [1]

ترجمہ: پیر دستگیر قطب الاقطاب حضرت میاں جیوؒ نے حیات طیبہ میں فقیر (داراشکوہ) پر کمال محبت و عنایت کی نظر رکھی اور باطنی تربیت فرمائی اور وصال کے بعد بھی اپنی روحانیت سے فیض یاب کیا ہے۔ اور جس وقت کہ میں کشمیر میں اپنے پیر و مرشد سراپا سعادت حضرت اخوند ملّا شاہؒ کی خدمت میں تھا۔ آپ نے بہت ہی خصوصی توجہ اور کمال محبت جو تحریر و تقریر ارشاد و تلقین کی صورت میں تھی نوازا اور مجھے حق کے ساتھ مشغولی کی تعلیم دی اور میری خواہش کی تکمیل بہت قلیل مدت میں فرمائی اور میں آپکی صحبت کی برکت سے باطنی طور پر بہت ہی مالا مال ہوا ہوں۔ اور حضرت پیر و مرشد نے جتنا مجھ پر لطف و کرم کیا ہے اپنے مریدوں میں سے کسی پر نہیں کیا حالانکہ ان کو خدمت اقدس میں رہتے بیس[20] سال ہو چکا تھا۔ آپکے بہت سے خطوط ہیں جو مجھے لکھا ہے اُس میں محبت و شفقت کا جو مظاہرہ آپ نے فرمایا ہے اس کو تحریر کرنے میں شرم آتی ہے۔

مذکورہ بالا حوالاجات سے یہ بات قطعی طور پر سامنے آئی کہ داراشکوہ باقاعدہ تصوف کی طرف مائل تھا اور مسلمان صوفیوں اور ہندو سنتوں و بھگتوں کی صحبتیں اس کو کافی میسر آئیں وہ اکثر و بیشتر صوفیوں اور خاص طور سے اپنے پیر و مرشد

---

[1] بحر ذخار قلمی ص ۵۱۶، انتخاب سکینۃ الاولیا، داراشکوہ فارسی۔

کی صحبت میں تصوف کا درس لیا اور باطنی اشغال بھی کیا ہے۔ وہ بات چیت میں نہایت شیریں زبان تھا۔ وہ بے حد حاضر جواب اور خوش خلق بھی تھا۔ وہ بے حد فیاض اور دریا دل بھی تھا۔ لیکن تصوف کی طرف رجحان ہونے کے باوجود خود رائے تھا۔ اور اُس کے اندر یہ بہت بڑی کمی تھی کہ دوسرے کے مشورہ کو جلدی قبول نہ کرتا وہ شعائر مذہب کی بجاآوری میں ہر موقعوں پر شریک ہوتا تھا۔ لیکن اس کی صحبت پنڈتوں اور سادھوؤں کے ساتھ بھی رہا کرتی تھی۔ جسکی وجہ سے اورنگ زیب جیسے متشرع بادشاہ کو اُس کے خلاف ورغلانے کا سنہرا موقع ہاتھ آیا۔ اس نے گذراوقات اور خدمات کیلئے ان لوگوں کو کافی جاگیر و وظائف بھی دیئے ہیں۔

## حضرت سرمد شہید اور دارا شکوہ

حضرت سرمد شہیدؒ ہندوستان کے وہ مست الست درویش ہیں جن کے خون سے عشق حقیقی کی ایک ایسی غیر فانی داستان لکھی گئی ہے جو قیامت تک باقی رہیگی۔ آپ ایک ایسے بزرگ ہیں جن کے حالات ابھی تک خفا میں ہیں۔ کسی مؤرخ یا تذکرہ نویس کو آج تک یہ علم نہ ہوسکا کہ وہ کون تھے کس خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔ کب اور کہاں پیدا ہوئے۔ بس اتنا معلوم ہوسکا ہے کہ وہ فرنگی یا ارمنی تھے اور ابتدا میں عیسائی تھے یا یہودی۔ کاشان (ایران) ان کا وطن تھا لیکن مسلمان صوفیوں کی دیرینہ صحبتوں اور عشق الٰہی کی تجلیوں نے ان کے دل کی دنیا ہی بدل دی اور وہ مشرف با اسلام ہوگئے۔ اسلام قبول کرنے کے بعد وہ اپنا نام اسے احمد لکھتے تھے۔

تجارت ان کا آبائی پیشہ تھا۔ ہندوستان برابر ہی آتے جاتے رہتے تھے۔ جب آپ سندھ میں بغرض تجارت مقیم تھے تو پہلے کسی پیکر جمال کے عشق مجازی نے حقیقی کا رنگ اختیار کر لیا۔ اور ایسا جذبۂ الٰہی طاری ہوا کہ لاکھوں روپیہ کا مال تجارت راہ خدا میں لٹا دیا اور بس ایک ہی ذات واحد کے ہوکر رہ گئے۔ مدتوں تلاش یار میں

سندھ کی خاک چھانتے رہے اور پھر دہلی چلے آئے اور بس یہیں کے ہو کر رہ گئے۔

حضرت سرمدؒ کو دہلی میں انکا ایک قدر شناس شہزادہ داراشکوہ مل گیا تھا[1]
یہ شاہجہاں کا بڑا بیٹا اور ولی عہد بھی تھا۔ جس کے دربار میں درویشوں، سنتوں،
بھگتوں اور عارفوں کا جمگھٹا لگا رہتا تھا۔ حضرت سرمدؒ کیلئے ہم مشربی کی وجہ سے
داراشکوہ سے اچھا ساتھی اور کون ہو سکتا تھا کیونکہ دونوں کے نظریات میں
بھی پوری یکسانیت تھی۔

اب داراشکوہ کو بھی اورنگ زیب کے مقابلہ میں شکست ہو گئی تھی۔
اس کو گرفتار کر کے دہلی لایا گیا اور بے دینی کے جرم میں دار پر لٹکا دیا گیا۔ حالانکہ
حضرت شاہ فتح قلندر (قلندر پوریؒ) نے داراشکوہ کو اُس اطراف میں جانے
سے منع کیا تھا لیکن سیاست کی بازی گری رنگ لائی اور موت کشاں کشاں
دار کی طرف لے گئی اور (قضاؤ قدر) کا فیصلہ پورا ہوا۔ داراشکوہ کے قتل کے بعد
سرمدؒ اس دنیا میں اکیلے رہ گئے اور اپنے ایک ہم مشرب ساتھی سے محروم ہو گئے
اب ان کی مجذوبیت اور بھی بڑھ گئی اور انکی نظر میں دنیا تاریک ہو گئی اور اب وہ
برائے نام لباس پہننے لگے تھے۔

اس میں ذرا بھی شک نہیں کہ داراشکوہ کو صوفیاء کرام سے دلی عقیدت
اور محبت تھی وہ برابر بزرگان دین کے آستانوں کی زیارت کیلئے جایا کرتا اور عرسوں
میں شرکت کرتا تھا۔ وہ حضرت سیدنا بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدارؒ کے عرس
میں گیا ہے اور بڑی عقیدت سے سر نیاز خم کیا ہے اُس نے اپنے تذکرہ میں
لکھا ہے کہ جب میں مکنپور شریف عرس کے موقع پر گیا ہوں تو پانچ لاکھ کا مجمع تھا۔
اور اسمیں بیرونی ممالک کے مشائخؒ اور صوفیہ کے خانوادے اور ہندوستان کے

---

[1] توحید معرفت اردو ص ۳۷۳ ، دین دنیا شمارہ جولائی ۱۹۷۶ء ص ۲۵

مشائخ کے خانوادوں کے علاوہ ہندو مسلمان، مرد و زن کافی تعداد میں زیارت کے لئے دربار حضرت مدار العالمین میں آگئے تھے۔

اس نے سفینۃ الاولیا میں حضرت قطب المدارؒ کے شجرۂ پدری و مادری کو بھی لکھا ہے اس کو آپ سے دلی عقیدت تھی۔ اگر داراشکوہ سیاست کی خاردار اور گندی وادی میں قدم نہ رکھتا تو تصوف میں اسکا بہت بڑا مقام ہوتا تخت و تاج کی ہوس نے اُسکے روحانی منصوبے پر پانی پھیر دیا اور اتنا بدنام ہوا کہ آج صدیوں کے بعد بھی داراشکوہ کے بارے میں مؤرخین اور تذکرہ نگاروں نے انصاف نہیں کیا ہے اور وہی بات لکھتے چلے آرہے ہیں جو سیاسی مصلحت اور تخت و تاج کے حصول کیلئے اُس کے بارے میں کہی گئی تھی حالانکہ اس میں وقتی مصلحت اور نگ آمیزیوں کے سوا اور کچھ نہیں ہے۔

چونکہ داراشکوہ کو حضرت شاہ محب اللہ الہ آبادیؒ سے اتنی قربت تھی کہ وہ اُس کے روحانی پیشوا ہو گئے تھے اور داراشکوہ کی اسی قربت کی وجہ سے اورنگزیب حضرت شاہ محب اللہؒ سے سخت ناراض تھا۔ اور اُس نے رسالہ تسویہ پر سخت دارو گیر کی۔ محضر طلب کیا اور آخر میں اُسکو جلانے کا حکم دیا تھا۔

یہاں پر اُس مکتوب کا ذکر ضروری ہے جو داراشکوہ کے پیر و مرشد حضرت اخوند ملا شاہ کشمیری نے اُس کے نام بھیجا ہے اس کو بحر ذخار کے تذکرہ نگار نے داراشکوہ کی کتاب سکینۃ الاولیاء سے اس طرح نقل کیا ہے۔

"نسبتے بر بشرۂ مبارکش آثار فرح و نشاط بسیار دید و عرض کرد بایں جہت و سرور و نازکی و نور ہیچ روئے ندیدہ، تبسم کرد و از روئے کمال عنایت فرمود آخر ہم بخوبی روئے تو ہیچ روئے ندیدہ برخواستہ تواضع بجا آورد م رو زے بمبالغہ تمام رخصت ارشاد و اجازت طالبان ایں طریقہ می فرمود لیکن از روئے ادب و ملاحظہ

قبول ایں مرتبی کردم تا از دست کشود کار دیگراں گردد، چوں مبالغہ مکرر از حد گذشت قبول نمودم از تعصبی علماء کہ آشنا بودند ازیں مشرب مرا ملامت می کردند بہمیں نیت بخانہ رفتہ و تفسیر حسینی فال دیدم ایں آیۃ کریمہ برآمد

ولکل امۃ جعلنا سے ۔ بما تعلمون تک

چوں ایں واقعہ بایشاں رسانیدم بسیار خوشوقت شدہ فرمودند بسیار خوب شد کہ اجازت از حضرت پروردگار ہم حاصل کردی۔ مبارک است بہ تبسم نمودہ فرمودند کہ در اعتقاد تو ہنوز شبہ ماندہ بود غرض ایں استخارہ نہ از روئے انکار شبہ بلکہ بجہت اطمینان دلِ ما بود۔ بس برائے سلامتی ایمان فقیر فاتحہ خواندد فاتش چند روز قبل از حضرت اخوند مُلّا شاہؒ واقع شد۔ [1]

## حضرت مخدوم شیخ جہانگیر سہروردیؒ

حضرت مخدوم شیخ جہانگیر سہروردیؒ کے متعلق سیرت الاولیاء حضرت مُلّا عزیزؒ میں لکھا ہے کہ حضرت مخدوم شیخ رکن الدین سہروردیؒ کے وصال کے بعد آپ کے بڑے صاحبزادے حضرت مخدوم شاہ جلال رح سجادہ نشین ہوئے وہ بڑے کرد فر کشف و کرامات کے مالک تھے اور اپنے پیروں کی طرح تمام کام انجام دیتے رہے اور خانقاہ وحجرہ اور ایک سنگین مسجد بھی تعمیر کرایا اور اسی مسجد کے خاص صحن میں حضرت مخدوم شیخ رکن الدین سہروردیؒ کا مزار مبارک ہے۔ جہانگیر سیر اوسط مخدوم رکن الدین مرید د

---

[1] بحر ذخار قلمی فارسی ص۱۵ نسخہ مملوکہ حضرت مولانا سید فصیح الدین صاحب و غلام سمنانی صاحب میرمست جونپور۔ سکینۃ الاولیاء، دارا شکوہ فارسی۔

خلیفہ اپنے بڑے بھائی کے تھے۔ آپ نے تمام عمر سجادہ مشیخت کو خاندانی روایت کے مطابق رونق دی ہے۔

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ حضرت مخدوم شیخ جہانگیر سہروردی رح بے مثال نیک نفس بزرگ تھے۔ اور ہمیشہ ذکر وفکر اور ریاضت ومجاہدہ میں مشغول رہتے تھے۔ اور نفس امارہ کو ریاضت ومجاہدہ سے زیر کر لیا تھا۔ سلطان حسین شاہ شرقی جونپوری آپ کے عقیدتمندوں میں تھا اور وہ کبھی کبھی قدمبوسی کیلئے حاضر ہوتا مگر ملاقات نہ ہوتی کیونکہ آپ بادشاہوں اور امراء کی صحبت کو پسند نہ فرماتے تھے۔ لیکن حُسن اتفاق کہ حضرت مخدوم محمد عیسیٰ بن تاج چشتیؒ کے دفن میں شریک ہوئے تھے تو بادشاہ سے ملاقات ہوگئی۔ آپ سلطنت سکندر لودی تک بقید حیات رہے۔ وصال آپکا ۲۳ شوال ۹۱۵ھ کو ہوا ہے۔ آپکا مزار مبارک اندر صحن خام مسجد حضرت دیوان شاہ کبیرؒ تارتلہ جونپور مزار حضرت مخدوم شیخ رکن الدینؒ کے بعد ہے۔[۱]

## حضرت مخدوم دیوان شاہ کبیر حسینی سہروردیؒ

حضرت مخدوم دیوان شاہ کبیر سہروردیؒ پسر و مرید وخلیفہ حضرت مخدوم شاہ جہانگیر سہروردیؒ کے تھے۔ شریعت القدس میں ہے کہ حضرت شیخ کبیرؒ عجائب روزگار صاحب کشف وکرامات علم ظاہر و باطن میں مجتہد زمانہ تھے۔ کثرتِ ریاضت ومجاہدہ اور باطنی اشغال کی وجہ سے اپنے زمانہ کے مشائخ میں بہت ہی بلند مرتبہ رکھتے تھے۔ آپ نے بارہ سال کی عمر ہی میں علوم ظاہری کو بتمام وکمال حاصل کر لیا تھا آپکو لذتِ عشق الٰہی ایسا حاصل ہوگئی کہ آپنے دنیا کی تمام لذتوں سے ترک کر لیا تھا۔ ایک بار سلطان عادل شاہ نے

---

[۱] شنگرف اول فارسی ص۳۴، سیرت الاولیاء ملا عبد العزیز، جغرافیہ جونپور قلمی ص۲، گنج ارشدی قلمی فارسی۔

مصارف خانقاہ کیلئے ایک ہزار روپیہ آپکی خدمت میں بھیجا اُس وقت خانقاہ میں جو لوگ اور خود فقرار موجود تھے وہ روپیہ اُن لوگوں میں آپ نے تقسیم کر دیا اور اپنے لئے کچھ بھی نہ رکھا۔

نزہتہ الخواطر میں ہے کہ حضرت دیوان شاہ کبیرؒ دسویں صدی کے علمار و مشائخ میں بڑے مقام و مرتبہ کے بزرگ ہیں وہ طریقۂ سہروردیہ میں مشیخت

مزار مبارک حضرت مخدوم دیوان شاہ کبیر سہروردیؒ ۱۶۹ھ

وامامت کا درجہ رکھتے ہیں۔ روحانی تعلیم اپنے والد بزرگوار کے علاوہ حضرت شیخ برہان الدین حسینی تلمیذ حضرت شیخ صدر الدین محمد بن احمد بخاری اوچی سے حاصل کی تھی جو راجو قتال کے نام سے مشہور و معروف ہیں۔ حضرت میر علی عاشقان سرائے میری نے بھی آپ سے فیض باطنی حاصل کیا ہے۔

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ زمانہ قحط سالی میں چند جماعت فقیروں کی آئی آپ نے نہایت فراغ دلی سے اُن فقرار کی خاطر تواضع کی کہ اہل جونپور کو دیکھکر سخت تعجب ہوا کہ ظاہری کوئی صورت ایسی نہیں تھی اور نہ کوئی ذریعہ معاش ہی تھا کہ اتنی عطا و بخشش کا انتظام کہاں سے ہوگیا ہے لیکن حقیقت تو یہ ہے کہ آپ مرتبہ غوثیت پر فائز تھے لیکن اپنے مرتبہ کو لوگوں سے پوشیدہ رکھتے تھے۔ صاحب گنج ارشدی کا بیان ہے کہ میں نے حضرت شیخ ناصر و شیخ حاجی بڈھن اور دیگر مخصوص لوگوں سے سُنا کہ حضرت مخدوم دیوان شاہ کبیرؒ کا ہر عضو جسم سے علیحدہ ہو کر ذکر الٰہی میں مصروف رہتا تھا۔ آپ اپنے وقت کے قطب تھے۔ وصال آپکا ۲۸ شعبان بروز پنجشنبہ ۹۶۲ھ میں ہوا۔ مزار مبارک پختہ محلہ تاڑتلہ کنارے دریائے گومتی مسجد سنگین کے باہر املی کے درخت کے نیچے پورب میں ہے اور شمعدان ہے۔ [۱]

## حضرت مخدوم شاہ منصور سہروردیؒ

آپ کا شمار جونپور کے علمار نامدار اور فضلائے روزگار میں تھا۔ آپ برادر سوئم حضرت مخدوم شاہ کبیر سہروردیؒ کے تھے۔ جملہ اکابر و خدام اور علمار جونپور حاضر ہوئے اور حضرت شاہ منصور سہروردیؒ کو خرقہ سجادگی و دستار فضیلت پہنایا اور دیگر لوگوں کو تبرکات تقسیم کیا۔ قوالوں نے غزل

---

[۱] شریعت القدس، تجلّی نور اول قلمی فارسی ص ۳۵-۳۶ سیرت الاولیار ملّا عبد العزیز، نزہتہ الخواطر جلد ۴ ص ۲۴۴۔

حضرت امیر خسرو دہلویؒ پڑھی ہے

اے بدر ماندگی پناہ ہمہ کرم تست عذر خواہ ہمہ

بہ طفیلے ہمہ قبولم کن ! اے الٰہ من و الٰہ ہمہ

گرد نعلین رہروان رحمت

شرف تکمۂ کلاہ ہمہ

پس حضرت شاہ منصور سہروردیؒ پر عجیب حالت طاری ہوئی اور درد دل میں ایسا گرفتار ہوئے کہ دل کو ہوش تھا اور نہ جسم میں جوش تھا۔ کہتے ہیں کہ حضرت شاہ منصورؒ نے اپنے بزرگوں کی طرح سلسلہ کو فروغ دیا۔ اور فقراء و طلباء کی خدمت کرتے رہے اس کے علاوہ آپ نے تا زندگی مخلوق خدا کی خدمت کی ہے۔

صاحب گنج ارشدیؒ فرماتے ہیں کہ ایک روز حضرت شاہ منصورؒ نماز کیلئے کھڑے ہوئے درمیان نماز ایک فقیر مجذوب نے بروقت سجدہ جست لگایا جس سے آپ کا سر مبارک زخمی ہو گیا اور خون جاری ہو گیا۔ نماز توڑ دی حاضرین نے کہا کہ فقیر نے آپکو تکلیف دی ہے لہذا اسکو ضرور سزا دی جائے۔ مگر آپ نے منع فرمایا اور کہا کہ مہمانوں کی خاطر و مدارات عطا و بخشش ہم فقیروں کے بزرگوں کا طریقہ ہے نہ کہ تکلیف و سزا دینا۔ پھر دوبارہ وضو کر کے نماز ادا فرمائی۔ دوسرے روز بر سبیل تذکرہ فرمایا کہ مجھکو نماز میں قطعی خبر نہیں ہوئی کہ میرا سر زخمی ہو گیا ہے۔ لیکن جب مجھے معلوم ہوا کہ میرا سر زخمی ہو گیا ہے اور سر سے خون جاری ہو گیا ہے تو میں نے نماز توڑ دی۔ غور فرمائیں کہ آپکو کس قدر حضور قلب اور استغراق تھا کہ سر پھوٹ گیا اور خون جاری ہو گیا مگر آپکو خبر نہ ہوئی۔ نوے سال کی عمر تک آپ نے اپنی رہائش کیلئے کوئی مکان نہیں بنایا۔ عقیدت مندان اور محبان صادقان و مریدان حاضر خدمت ہو کر عرض کرتے کہ اگر حکم ہو تو مہمانوں کی رہائش اور آرام کیلئے مکام تعمیر کرا دیا جائے

آپ نے مسکرا کر فرمایا کہ مٹی اور اینٹ کے کام میں مشغولیت سے بدرجہا بہتر ہے کہ دل کی تعمیر کی جائے۔ لیکن فی زمانہ علماء سُوء و نام نہاد صوفی سنگین تعمیرات کو کار آخرت سمجھتے ہیں۔

منعم خانخاناں کو آپ سے بڑی عقیدت و محبت تھی اور اکثر خدمت اقدس میں حاضر رہا کرتے تھے۔ وصال آپ کا ۳ رجادی الثانی ۱۰۰۴ھ مطابق ۱۵۹۵ء بعہد اکبر اعظم ہوا۔ آپ کا پختہ مزار محلہ تاڑتلہ شہر جون پور مسجد دیوان شاہ کبیرؒ جانب پورب بفاصلہ ۵ قدم موجود ہے۔[1]

مخدوم شاہ کبیرؒ کے خاندان کے لوگ بعہد نواب وزیر امامیہ مذہب اختیار کر لیا ہے اور تب سے سلسلۂ رشد و ہدایت بند ہو گیا ہے۔ اب تو سہروردیہ خانقاہ اور مکان حضرت دیوان شاہ کبیرؒ کا نام و نشان بھی نہیں ہے۔ مسلمانوں نے خود ہی تمام آثار و اخبار کو مٹا ڈالا ہے۔ مسجد حضرت دیوان شاہ کبیر کے پچھم و اُتر جو زمین تھی وہ بھی دوسروں کے قبضہ میں ہے۔ اس قوم پر عبرت کرو جس نے مقدس ماضی کے آثار کو خود ہی مٹا ڈالا ہے۔

## حضرت بندگی مخدوم شیخ فخر الدین فخر عالم سہروردیؒ

آپ حضرت مخدوم دیوان شاہ کبیرؒ کے صاحبزادے اور آپ ہی کے مرید و خلیفہ تھے۔ تذکرہ نگاروں کا بیان ہے آپ ۸۰ سال تک علوم حاصل کرنے میں سرگرم رہے لیکن تشنگی نہ جاتی تھی۔ کچھ دنوں تک درس و تدریس بھی دیا ہے۔ پھر چالیس سال تک خلوۃ نشیں رہے اور تین سال تک اپنے اعزا اور اقربا سے بالکل بے تعلق رہے۔ آپ کو اتنی سرمستی اور مشغولی تھی کہ رات دن ہاتھ زمین پر رکھے سجدے میں پڑے مشاہدۂ الٰہیہ میں بے خود رہتے تھے۔ اور استغراق کا یہ حال ہو گیا تھا کہ چونٹیاں جمع ہو کر

---

[1] شنگرف اول، تجلّیٔ نور قلمی فارسی حصہ اول ص۳۵، گنج ارشدی فارسی قلمی۔

داہنے ہاتھ کا گوشت اور چمڑا کھا گئی تھیں اور آپ کو قطعی خبر نہ ہوئی۔ ایک روز آپکی
والدہ محترمہ روتی ہوئی حجرۂ مبارک میں پہونچیں آپکا دست مبارک زخمی دیکھا
حجرہ سے باہر لائیں، عزیز واقارب اور دوست آشنا حاضر ہوئے۔ لیکن
جذب دل اور استغراق کا یہ عالم تھا کہ کسی کو پہچان نہ سکے اور پھر اندر جاکر
مشاہدے میں سر رکھدیا۔

ایک روز آپ ٹہلتے ہوئے مجلس سماع حضرت مخدوم شاہ اڈہنؒ میں
تشریف لے گئے۔ حضرت مخدوم نے بڑی شفقت و محبت سے فرمایا کہ میاں
فخر الدین اللہ کا شکر ہے کہ آپکے دل سے طلبِ خدا کی خوشبو آتی ہے۔
آپ جونپور کے بڑے صاحبِ جذب و استغراق بزرگوں میں گذرے ہیں۔
آپ کا وصال مؤرخہ ۲۲ رمضان المبارک ۹۹۵ھ میں ہوا۔ قبر پختہ بائیں
حضرت مخدوم شاہ کبیر سہروردیؒ چبوترے پر املی کے درخت کے نیچے ہے۔[1]

## حضرت مولانا عطاء اللہ گھوسویؒ

حضرت مولانا شیخ عطاء اللہ بن قاضی حبیب اللہ عثمانی اصفہانی
گھوسوی، حضرت محمود جونپوری کے آبائی وطن قریب گھوسی کے رہنے والے
تھے، اُن کے والد قاضی حبیب اللہ گھوسوی۔ حضرت میر علی عاشقاں سرائمیری
کے خلفاء میں تھے، مولانا عطاء اللہؒ نے حضرت مُلّا محمود جونپوری اور حضرت شیخ
عبدالقدوس قلندر جونپوریؒ سے طریقت میں کمال حاصل کیا۔ اور اپنے وقت
کے مشاہیر علماء میں آپکا شمار ہوتا ہے۔ نہایت متقی اور دیندار تھے۔ آپ کا
انتقال ۵ ربیع الثانی ۱۰۶۳ھ لکھنؤ میں ہوا اور وہیں آپکا مزار ہے۔[2]

---

[1] شنگرف اول، تجلی نور قلمی فارسی حصہ اول ص ۳۹، گنج ارشدی فارسی قلمی

[2] دیار پورب میں علم اور علماء ص ۲۲۸۔

## حضرت قاضی عبدالرحمن کمال پوریؒ

حضرت مولانا قاضی عبدالرحمن بن ابراہیم بن یوسف کمالپوری اپنے وقت کے علمار کبار میں تھے۔ آپ کے اساتذہ میں حضرت ملا محمود جونپوری بھی ہیں علوم ظاہری کی تکمیل جونپور میں حضرت ملا محمود جونپوری سے حاصل کر کے، علم باطن اور طریقت کی تعلیم حضرت فتح قلندرؒ سے حاصل کی۔ مقام سگڑی کے قاضی تھے۔ فارسی اور عربی میں آپکی کئی کتابیں ہیں۔ عربی میں رموز المعارف اور فارسی میں قصص الابرار، تلقینہ، وجدانی، اور فارسی زبان میں اشعار بھی ہیں۔ [۱]

## شیخ حافظ امان اللہ بنارسیؒ

ایک وقت ایسا بھی آیا کہ ظفرآباد، جونپور اور لکھنؤ کی طرح بنارس بھی علمار، صوفیہ اور شعرار کا مرکز رہا ہے۔ اور یہاں کے علمار و مشائخ مدرسوں اور خانقاہوں کے ذریعہ روحانی تشنگی کا سامان فراہم کرتے رہے ہیں۔ اس میں سے کچھ بزرگانِ دین اور علمار کے نام یہ ہیں جنھوں نے ایک عرصہ دراز تک بنارس میں علم کا چراغ روشن رکھا ہے۔ اور طالبانِ حق کو فیضیاب کیا ہے۔

حضرت شیخ داؤد بن قطب بنارسی متوفی سنہ ۹۰۶ھ، شیخ مبارک بن ارزانی بنارسی متوفی سنہ ۹۸۰ھ، شیخ محمد ماہ بنارسی، شیخ طیب بن معین بنارسی حاجی الحرمین متوفی سنہ ۱۰۴۲ھ، شیخ یٰسین بن احمد بنارسی، شیخ نظام الدین بنارسی حافظ امان اللہ بن مفتی نوراللہ بنارسی متوفی سنہ ۱۱۳۳ھ، حضرت مولانا محمد وارث رسول نما بنارسی متوفی سنہ ۱۱۶۶ھ، مولانا ابوالبرکات بن فضل امام بنارسی متوفی سنہ ۱۲۸۹ھ، حضرت مفتی ابراہیم ابن عمر بنارسی متوفی سنہ ۱۲۵۴ھ، مفتی سخاوت علی بن مفتی ابراہیم بنارسی متوفی سنہ ۱۲۸۱ھ، مفتی واحد علی بن مفتی ابراہیم بنارسی،

---

[۱] نزہتہ الخواطر جلد دوئم ص ۱۴۴۔

متوفی ۱۲۷۹ھ، شیخ عمر بن غوث بنارسی متوفی ۱۲۲۵ھ، مولانا جلال الدین احمد بنارسی متوفی ۱۲۷۹ھ وغیرہ اپنے اپنے وقت میں بنارس کے مشائخ کبار اور علمار روزگار میں گذرے ہیں۔ ان میں جامع المعقول والمنقول صاحب تصانیف کثیرہ مولانا حافظ امان اللہ بنارسی حنفی تھے۔ [1]

حافظ امان اللہ بنارسی کے والد بزرگوار حضرت مفتی نور اللہ ابن حسین عہد جہانگیری میں بنارس کے قاضی تھے۔ آپ کا مرتبہ فقہائے احناف میں بہت ہی بلند تھا۔ اورنگ زیب آپکا بیحد احترام کرتا اور بہت ہی معتقد تھا۔ اس نے اُن کے لئے مسجد و خانقاہ تعمیر کرائی تھی۔ گنج ارشدی میں ہے کہ مفتی نور اللہ نے طریقت کی تعلیم و تربیت حضرت قطب الاقطاب دیوان محمد رشید جونپوری متوفی ۱۰۸۳ھ سے حاصل فرمایا اور خرقہ خلافت حضرت دیوان جی کے فرزند قطب الحق والدین حضرت شیخ محمد ارشد جونپوری متوفی ۱۱۱۳ھ سے پایا تھا۔ مفتی نور اللہ کا شمار مشہور فقہائے حنفیہ میں تھا اور وہ اپنے وقت کے مشہور چشتی بزرگوں میں تھے ۱۱۰۴ھ میں وفات پائی۔ اورنگ زیب نے مفتی صاحب کیلئے محلہ دارانگر میں تیرتھ تالاب کے پاس ۱۰۷۰ھ میں ایک سنگین وحسین مسجد تعمیر کرائی جو آج بھی مسجد فوارہ کے نام سے مشہور ہے۔ [2]

قاضی اطہر مبارکپوری اور تاریخ آثار بنارس کے مصنف نے لکھا ہے کہ "مسجد کی تعمیر مفتی نور اللہ کے مشورہ سے عمل میں آئی تھی۔ اس تعمیر کے بائیس ۲۲ برس بعد ۱۰۹۲ھ میں اورنگ زیب کے حکم سے مفتی نور اللہ کیلئے ایک عالیشان خانقاہ بھی تعمیر ہوئی۔ اس کا مادۂ تاریخ "دولت خانہ" ہے۔ جس سے ۱۰۹۲ھ نکلتا ہے۔

---

[1] دیار پورب میں علم اور علمار ص۳۷۶

[2] تاریخ آثار بنارس، دیار پورب میں علم اور علمار ص۳۷۵

اس کی دیوار پر اب تک یہ کتبہ موجود ہے۔

زحکم شاہ سلطان شریعت ۔۔۔ دلیل زہد، برہان شریعت

شہاب آسمان سرفرازی ۔۔۔ محمد شاہ عالمگیر غازی

باستصواب نور اللہ مفتی ۔۔۔ غلام درگہہ پیران چشتی

بنائے خانقاہے بست پیدا ۔۔۔ ز" دولت خانہ" تاریخش ہویدا

اس میں شک نہیں کہ حافظ امان اللہ بنارس ہی میں پیدا ہوئے۔
اس کے متعلق تذکرہ نگار خاموش ہیں، لیکن قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ
انکی پیدائش ۱۰۵۰ھ کے حدود میں ہوئی ہوگی۔ نزہۃ الخواطر میں ہے کہ
" حافظ صاحب نے حفظ قرآن کے بعد دیگر علوم کے حصول کیلئے سفر کیا اور
شیخ محمد ماہ دیوگامی جو ۲۵ سال جونپور میں درس و تدریس کا جھنڈا بلند
کئے ہوئے تھے انکے سامنے زانوئے ادب تہہ کیا۔ باقی اسباق شیخ قطب الدین
شمس آبادی وغیرہ سے پڑھا ہے۔ [۱]

مولوی غلام علی آزاد بلگرامی نے سبحۃ المرجان میں لکھا ہے کہ" وہ معقولات
اور منقولات میں بہت بلند مرتبہ اور اصول و فروع میں متبحر عالم تھے"۔

ماثر الکرام میں ہے کہ وہ حافظ قرآن تو تھے ہی۔ اور ہندوستان کے
جید علماء میں سے ہیں معقولات و منقولات میں انکی شہرت کا ڈنکا بجتا تھا
اپنی مشیخت کا جھنڈا لہرایا اور فقہ حنفی میں بہت ہی ممتاز تھے۔ [۲]

حافظ امان اللہ حضرت شیخ خوب اللہ الہ آبادی سے بیعت تھے۔ لیکن
اس طرف آخری عمر میں آئے ہیں۔ آپ کو عالمگیر نے لکھنؤ کی صدارت پر مامور

---

[۱] نزہۃ الخواطر جلد ششم ص ۳۹، تاریخ آثار بنارس ص ۱۶-۱۵، تجلی نور جلد دوم ص ۲

[۲] سبحۃ المرجان ص ۸۲، ماثر الکرام جلد اول ص ۲۱۳۔

کیا تھا۔ اور قاضی محب اللہ بہاری وہاں کے قاضی تھے۔ مغل دور میں صدارت کا عہدہ بڑی اہمیت رکھتا تھا سب اس کے ماتحت تھے۔ آپکی وفات ۱۱۳۳ھ میں ہوئی ہے۔ ؎۱

## بنگال میں مسلمانوں کی حکومت

۱۴۰۴ء میں جب جٹ مل کے باپ راجہ کنس کی وفات ہوگئی تو اس نے راج کے تمام سرداروں کو جمع کیا اور اُن کے سامنے مسلمان ہونے کا سارا واقعہ بیان کیا۔ اور یہ کہا کہ اگر سردار اُس کو مسلمان ہونے کے بعد اب گدی پر نہ بیٹھنے دیں گے تو وہ خوشی سے اپنے بھائی کو راج کا مالک بنا دیگا۔ سرداروں نے یہ گفتگو سن کر کہا کہ راجہ جو مذہب چاہے اختیار کرے ہم ہر حال میں اسکو اپنا بادشاہ مانیں گے۔ اس کے بعد جٹ مل نے کثیر علماء اسلام کو جمع کیا تاکہ جس وقت سرِ دربار وہ ہندو مذہب سے دست بردار ہو کر مسلمان ہو تو وہ بھی اس واقعہ کے گواہ ہوں۔ جٹ مل نے مسلمان ہوتے ہی اپنا نام جلال الدین محمد شاہ رکھا۔ یہ بات مشہور ہے اور مؤرخین نے بیان کیا ہے کہ اس کے عہد حکومت میں بہت کثرت سے ہندو مسلمان ہوئے ہیں۔ اور بعض مؤرخین نے لکھا ہے کہ بعضوں کو جٹ مل نے زبردستی بھی مسلمان کیا۔ اور یہ بات بھی یاد رکھنے کی ہے کہ مشرقی بنگال میں مسلمانوں کی ۵۵۰ برس کی مدت حکومت میں صرف جلال الدین محمد شاہ نومسلم کا زمانہ ایسا گذرا ہے جس میں بیان کیا گیا ہے کہ ہندوؤں پر ظلم ہوئے ہیں اور نومسلم بادشاہوں نے مذہبی جوش میں ایسا ہی کیا ہے۔ ؎۲

افغانوں کی جو جماعت بنگال میں آباد ہوئی انھوں نے یہاں کے ہندوؤں کو

---

؎۱ دیار پورب میں علم اور علماء صفحہ ۳۸۰-۳۸۴، تذکرۃ العلماء مولوی خیرالدین جونپوری مرحوم

؎۲ ریون شاہ کی کتاب "گور کا شہر اُس کے کھنڈر اور کتبے" صفحہ ۹۹ مطبوعہ لندن ۱۸۷۸ء دائرہ صفحہ ۲۹

مسلمان کرنیکی کوشش کی ہے لیکن نومسلم بنگالیوں کی کثرت ایسے شہروں میں نہیں ہے جوکسی زمانہ میں اسلامی حکومت کا پایۂ تخت تھا، بلکہ مسلمانوں کی اکثریت دیہات میں ہے۔ یا ایسے اضلاع میں ہے جہاں مغربی صوبوں میں نوآباد مسلمانوں کا نشان تک نہیں ہے۔ بلکہ ادنیٰ قوم کے ہندو اپنی ذات وبرادری سے نفرت کی وجہ سے خارج ہو کر وہاں کثرت سے آباد ہیں۔ نومسلموں اور ادنیٰ قوم کے ہندوؤں میں رہن سہن اور طرز معاشرت کا یکساں ہونا اور ذات کی تفریق کا اُن میں موجود ہونا اور انکی جسمانی ساخت وطور طریقے اور مشابہت یہ ایسی چیزیں ہیں جس سے ثابت ہوتا ہے کہ بنگال کے مسلمان اور بنگال کے اصلی باشندے ایک ہیں۔ [1]

## پچھڑی ہوئی ذاتوں کا بکثرت مسلمان ہونا

صوبہ بنگال میں برخلاف شمال ومغربی ہند کے اسلام کو کسی ایسے قومی مذہب کا مقابلہ نہیں کرنا پڑا جو اُسکی ترقی میں مخل ہوتا۔ لیکن مبلغین اسلام جب بنگال میں پہونچے تو پچھڑی ہوئی ذات کے ہندو اور وہاں کے اصلی قدیم باشندے جو ہندو مذہب سے بربنا رچھوت چھات اور نفرت وحقارت قریب قریب خارج سمجھے جاتے تھے۔ اور اپنے ہم مذہب آرین سرداروں کے ہاتھوں طرح طرح کی ذلتیں اور اذیتیں اٹھاتے تھے۔ مسلمانوں کی طرف بخوشی ہاتھ پھیلاکر بڑھے۔ ان لوگوں کے نزدیک جن میں مفلس مچھلی پکڑنے والے (ملاح)، شکاری، قزاق اور پچھڑی ذات کاشتکار تھے، اسلام تو اُن کے لئے ایک اوتار تھا جو اُن کے واسطے آسمان سے اُترا تھا۔ اور پھر وہ ایک حکمراں قوم کا مذہب تھا اور اُس کے پھیلانے والے مبلغین وہ باخدا لوگ تھے، جو توحید کی خبر اور سب انسانوں کے برابر ہونیکی خوشخبری لیکر ایک ایسی قوم کے پاس

---

[1] چارلس سٹیوارٹ، تاریخ بنگال ص۱۲۶، مطبوعہ لندن ۱۸۱۳ء، ایچ بلوک مین مضامین بنگال کی تاریخ وجغرافیہ (جے۔ اے۔ ایس۔ بی) بیالیسویں جلد ص۲۲ مطبوعہ کلکتہ ۱۸۷۳ء

آئے تھے جس کو سب ذلیل وخوار سمجھتے تھے۔ اسلام کی ابتدائی مذہبی رسوم ایسی ہوتی تھیں کہ ہندوؤں کو مسلمان ہو کر پھر ہندو مذہب اختیار کرنا ناممکن ہو جاتا تھا۔ اس لئے ہندو نومسلم اور اُن کی اولاد ہمیشہ کیلئے مسلمان ہو جاتی تھیں۔ غرض اسطرح اپنی سادگی اور مبلغین اسلام کی سچائی اور اخلاقی قوت سے اسلام ہندوستان کے ایسے سرسبز وشاداب خطہ میں پھیل گیا۔ جو بڑی سے بڑی اور جلد سے جلد بڑھنے والی آبادی کو اپنی پیداوار سے پرورش کر سکتا ہے۔ جبراً مسلمان کرنے کے جو واقعات ہیں اس کا قطعی تعلق مبلغین اسلام سے نہیں ہے۔ یہ کارنامہ تو مسلمان مقامی افسروں نے اپنی خوشنودی اور رسائی کیلئے انجام دیا ہوگا لیکن جنوبی بنگال میں اسلام کو مستقل کامیابی قطعی جبر و اکراہ کی بدولت حاصل نہیں ہوئی، بلکہ اسلام ہر شخص سے خود مخاطب ہوا۔ اور مفلسوں اور ذات سے خارج میں سے لاکھوں کو اپنا پیرو بنا لیا تھا۔ [۱]

---

[۱] انڈین ایوانجلیکل ریویو جنوری ۱۸۷۳ء۔ نیز مقابلہ کرو۔ گرو پرشادسین کا مضمون "انٹروڈکشن ٹو دی سٹیڈی آف ہندوازم" کلکتہ ریویو ۱۸۹۰ء صفحہ ۲۲۴-۲۳۱
اپنی کتاب میں شری گرو پرشادسین نے لکھا ہے کہ بنگال کے ایک کروڑ ۹۰ لاکھ مسلمانوں میں سے ۲۵ ہزار سے زیادہ مسلمان ایسے نہیں ہیں جنکو بھدر لوگ کی جماعت میں شمار کیا جائے۔ باقی جتنے بھی بنگالی مسلمان ہیں وہ کاشت کار، مزدور، ادنیٰ پیشہ ور درزی اور نوکر ہیں۔ یہ لوگ پہلے چل اچل ذات کے ہندو تھے پھر وہ سب مسلمان ہو گئے۔ بحیثیت مجموعی یہ لوگ ہندوستان کے سب سے خوشحال کاشتکاروں میں ہیں اور انکی حالت بجائے تنزل کے جیسا کہ ہندوستان کے تمام مسلمانوں کی نسبت فرض کیا جاتا ہے، یہ لوگ روز بروز ترقی پر ہیں۔ یہ لوگ کاشتکار ہونے سے زیادہ ترقی نہ رکھتے تھے۔ اور تاریخ کے کسی زمانہ میں بھی وہ سرکاری ملازم، سرکاری سپاہی، زمیندار یا ہندوستان کے فاتحین کے ساتھی نہیں رہے۔ وہ بنگال ہی میں پیدا ہوئے، بنگالی زبان بولتے ہیں، بنگالی خط لکھتے ہیں۔ بنگالیوں کا جیسا لباس پہنتے ہیں اور غذا بھی انکی وہی ہے جو اور دوسرے بنگالیوں کی ہے۔ سوائے مذہب کے اور وہ سب باتوں میں بنگال کے عوام کے مشابہ ہیں (دعوت اسلام اردو محمد عنایت دہلوی حاشیہ بر کتاب مذکور ۲۲۶)

حضرت شیخ جلال الدین تبریزیؒ بڑے پائے کے بزرگوں میں گذرے ہیں اور انھوں نے دہلی کو خیرباد کر کے بنگال کو اپنا مسکن بنایا تھا۔ انھوں نے بنگال میں تبلیغ واشاعت اور رشد وہدایت کا جھنڈا لہرایا اور بہت سے ہندوؤں کو مسلمان کیا ہے۔

صوبہ بنگال میں تبلیغ اسلام کیلئے خاص کوششوں کا ہونا اس طرح سے اور ثابت ہوتا ہے کہ خاص خاص حامیانِ دین کے واقعات مشہور ہیں جنھوں نے اسلام کے پھیلانے میں کوششیں کیں۔ ان بزرگوں میں سے بعض کے مزاروں کی اب تک لوگ تعظیم کرتے ہیں۔ اور ہر سال صدہا آدمی انکی زیارت کو جاتے ہیں۔ لیکن ان مبلغین اسلام کا حال تفصیل سے معلوم نہ ہو سکا۔ [۱]

## سیّد محمد اکبر و سیّد جلال الدّین جونپوریؒ

یہ دونوں مزار محلہ کالی کُٹی (قاضی قطبی)، جونپور میں ایک وسیع اور چبوترے پر واقع ہے۔ ایک مزار اور پورب طرف تھا جو شکست ہو گیا ہے اور اس پر کوئی کتبہ نہیں ہے۔ یہ دونوں مزارات بھی شکست ہو گئے ہیں پچھم سمت کے مزار پر ایک لوح مزار ہے جس پر ایک شعر اُبھرا ہے ؎

از بہر سال تاریخ از طبع خود نہانہ    کردم چو فکر گفتا رفت اکبر از زمانہ

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ صاحبِ مزار کا نام حضرت شاہ اکبرؒ تھا۔ جنکی وفات اکبر بادشاہ کے عہد ۱۰۱۳ھ میں ہوئی ہے۔

ایک لوح مزار پڑا ہے اس پر بھی ایک شعر اُبھرا ہوا تھا اور صاحب مزار کا نام سید جلال الدین کندہ تھا۔ مگر عبارت کا زیادہ حصہ ٹوٹ گیا ہے۔ البتہ

---

[۱] سر ڈبلو ڈبلو ہنٹر۔ ہندوستان کے مذاہب۔ اخبار "ٹائمز" فروری ۱۸۸۸ء۔ دیکھو دائرۃ ص ۱۳۲۔ داگان کی کتاب "ترسول، ہلال اور صلیب" ص ۱۶۸، مطبوعہ لندن۔ ۱۸۷۶ء دائرۃ ص ۵۵۔۴۸۔ تاریخ بنگال و بنگال کا جغرافیہ، مطبوعہ لندن ۱۸۱۳ء و مطبوعہ کلکتہ ۱۸۷۲ء۔

سرہانے ایک لوح مزار رکھا ہوا ہے چبوترے کی بلندی مزار کی بناوٹ وسجاوٹ اور قرآن شریف کی آیات کا کندہ ہونا، اور مختلف لوح مزار کا ہونا اس امر کا قطعی ثبوت ہے کہ یہ دونوں بزرگ عہد ہمایوں بادشاہ سے اکبر اعظم تک نہایت ممتاز

جلال الدین کا لوح مزار

عہدوں پر فائز تھے۔ اہل محلہ اب بھی ان کے فیض و برکت کا تذکرہ کرتے ہیں۔ ان مزارات کی حالت دکسمپرسی دیکھکر بڑا افسوس ہوتا ہے۔ اس پر درخت نیم و چلبل

تھے ان کو بھی مسلمانوں نے فروخت کرڈالا ہے۔ اس وقت خود رو گھاس کھوس کانٹے دار ہنیس اور جلبل کی جھاڑی ہے جو باقی چبوترے و مزارات کو بھی توڑ رہی ہے۔

سروے مورخہ ۷ مارچ ۱۹۸۲ء بوقت صبح ۹ بجے بموجودگی محمد زماں خاں

## حضرت مخدوم سیّد کلاں جونپوری رح

حضرت مخدوم سید کلاں کا عظیم الشان روضۂ مبارک پرگنہ انگلی تحصیل شاہ گنج

ضلع جونپور میں مرجع خلائق ہے۔ پرگنہ انگلی کی وسعت اکبر اعظم کے دور میں بہت زیادہ تھی۔ مسٹر ڈنکن نے اس کا کچھ علاقہ اعظم گڈھ میں شامل کر دیا ہے۔ یہ جونپور کے راجہ شیولال دوبے کے قبضے میں تھا۔ راجہ ادارت جہاں جنھوں نے جنگ آزادی ۱۸۵۷ء میں ایک مخصوص کردار آزادئ ہند کے سلسلے میں ادا کیا وہ اسی پرگنہ کے رہنے والے تھے۔

حضرت مخدوم سید کلاں جونپور کے عظیم صوفیوں میں گذرے ہیں۔ آپ نے آخر میں اسی موضع کو اپنی جائے سکونت بنائی تھی۔ شرقی عہد سلطنت کے بلند پایہ عالموں اور صوفیوں میں آپ کا شمار ہوتا تھا۔ آپ بڑے کشف وکرامات کے مالک تھے۔ گزیٹر جونپور کے مصنف مسٹرایچ آر نیول کا کہنا ہے کہ اس پرگنہ پر عہد قدیم میں بھروں کا قبضہ تھا۔ اس پرگنہ کا انگلی نام کی وجہ تسمیہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ ایک ضعیف عورت بھروں کے راجہ کے واسطے گھی لیجارہی تھی اور راستہ میں حضرت مخدوم سید کلاں کا آستانہ مبارک تھا۔ آپ نے عورت سے گھی دکھلانے کو کہا۔ لیکن اس نے انکار کر دیا۔ اس کے انکار پر زبردستی آپ نے گھی میں انگلی ڈالدی۔ آپ کے انگلی ڈالنے پر ضعیفہ کو غصہ آگیا۔ اور اس نے فقیر کی انگلی کاٹ دی۔ آپ کے مریدوں نے اس انگلی کو وہیں دفن کر دیا۔

حضرت مخدوم نے وصال سے پہلے یہاں پر دفن ہونے کی وصیت کی تھی۔ چنانچہ وصیت کے مطابق آپکو وہیں دفن کر دیا گیا۔ اس واقعہ کے بعد اس

پرگنہ کا نام انگلی پڑ گیا کیونکہ وہاں آپکی انگلی دفن ہے۔

حضرت مخدوم سید کلاں کے مزار پر ہر سال عرس ہوتا ہے اور ہندو مسلمان سب ہی کافی تعداد میں آکر عقیدت کے پھول نچھاور کرتے ہیں۔

(گزیٹر جونپور انگریزی ایڈیشن)

روضۂ مبارک حضرت مخدوم سید کلاں پرگنہ انگلی ضلع جون پور۔ ۱۷۱

## حضرت مخدوم شیخ حسن طاہر چشتیؒ

آپ حضرت راجے سید حامد شاہ مانکپوری کے اول مریدوں میں تھے۔

آپ جونپور کے بڑے مشائخوں میں گذرے ہیں۔ اور حضرت مخدوم خواجہ محمد عیسیٰ بن تاج چشتیؒ کے دامادوں میں تھے۔ آپ کے والد بزرگوار حضرت شیخ طاہر ملتان سے طلب علم میں اس دیار میں آئے اور ایک مدت تک شہر بہار میں رہ کر حضرت شیخ بڈھے حقانیؒ سے تحصیل علم کیا۔ وہیں شیخ حسن خلوت خانہ عدم سے مہمان سرائے وجود میں تشریف لائے۔ اور عنفوان شباب ہی سے طلب حق دامنگیر ہوئی اور درویشوں کی صحبت اختیار کی۔

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ انھیں دنوں آپ نے کسی بزرگ سے کتاب فصوص الحکم جو امام وحدت الوجود حضرت شیخ محی الدین ابن عربی کی مشہور زمانہ کتاب ہے شروع کی۔ چونکہ آپ کے والد بزرگوار فصوص الحکم کے طریق سے منکر وبیگانہ تھے۔ ایک روز انھوں نے آپ سے توحید وجود کا مسئلہ پوچھا۔ آپ نے اس مسئلہ کو اس طرح بیان کیا کہ علماء ظاہر کے فہم وادراک سے بالاتر تھا۔ آپ کے اس طرح سمجھانے سے ان کے والد جو اس کتاب کو پڑھنے سے منع کرتے تھے باز آئے۔ علماء میں سب سے پہلے آپ ہی تھے جو حضرت سید حامد شاہؒ کے حلقۂ ارادت میں آئے ہیں۔ سلطان سکندر لودی کے زمانہ میں اُسکے اصرار اور بار بار کی درخواست پر جون پور سے دہلی گئے۔

کہا جاتا ہے کہ سلطان سکندر لودی کا ایک بھائی جس کے سر میں سلطنت کی سمائی ہوئی تھی آپکا مرید تھا، ایک روز اس خیال سے آپکی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ حضرت شیخ فاتحہ پڑھیں تاکہ مجھے دہلی کی سلطنت نصیب ہو۔ شیخ نے اس خیال سے باز رکھا اور فرمایا کہ حق سبحانہ تعالیٰ نے اپنی حکمت سے ایک کی ترقی چاہی ہے تو اس میں معارضہ نہ کر، اور اُس کا مطیع وفرمانبردار رہ۔ جب یہ

خبر سلطان سکندر کو پہنچی تو وہ آپکی کرامت، دیانت اور صداقت کا دل سے معتقد ہوگیا۔ آپ۔ دہلی میں سلطان محمد تغلق کا جو برج حصار ہے اُسی میں مع اہل و عیال کے مقیم ہوئے۔ آپکی وفات ۲۴ ربیع الاوّل سنہ ۹۰۹ ہجری ہے آپکی اور آپ کی اکثر اولاد کے مزارات وہیں پر ہیں۔

## تعلیمات پر ایک نظر

آپ نے طریق سلوک اور علم توحید میں کئی رسائل تالیف کئے ہیں۔ اس میں سے ایک رسالہ مفتاح الفیض ہے۔ اس میں ایک سوال خود ہی قائم فرمایا ہے کہ "سلوک کیا ہے۔ اور سالک کون ہے۔ اور تزکیۂ نفس و تصفیۂ قلب و تخلیۂ سر و تجلیۂ روح کیا ہے، اور منزل کیا ہے اور مقصد کیا ہے؟ اور جذبہ کیا ہے، اور وصول کون ہے، اور شریعت و طریقت و حقیقت کیا ہے اور مقام کیا ہے؟

خود ہی ان سوالات کے جواب میں ارشاد فرماتے ہیں کہ "لغت میں سلوک کے معنی چلنا ہیں۔ اور چلنا دراصل ایک جگہ سے دوسری جگہ انتقال کرنا ہے۔ اور یہاں سلوک سے معنوی طور پر چلنا اور انتقال معنوی مراد ہے۔ اور مرتبۂ نفس میں اسی سلوک و انتقال کا نام تزکیہ ہے۔ تزکیۂ نفس یہ ہے کہ نفس انسانی حیوانی اوصاف ذمیمہ سے دور کر کے ملکی اوصاف حمیدہ کے ساتھ اور آوارگی سے دور کر کے توانگی و مطمئنگی کے ساتھ موصوف کرے اور سلوک دل کو تصفیہ کہتے ہیں۔ اور وہ یہ ہے کہ آئینۂ دل کو دنیاوی ہجوم و غموم کے زنگار، دنیا و اسباب دنیا کی رغبت، حرص و حُبِّ دنیا اور بے فائدہ اندیشے سے مصفا کرے۔ تخلیۂ سر یہ ہے کہ سر کو اندیشۂ ماسوا اللہ سے اور غوغائے غیر حق سے اگرچہ جنت ہی کیوں نہ ہو، خالی رکھے اور سر کی پاسبانی کرے یعنی غیر حق کے اندیشہ کو اس میں راہ نہ دے۔ اور اگر کچھ یکایک گذرے تو اسکی نفی خاطر سے دور کرے۔ اور تجلیۂ روح یہ ہے کہ روح کو نور مشاہدۂ حق اور ذوق و شوق و محبت و اسرار اور انوار مشاہدہ

متجلیؒ و متحلیؒ کرے۔ پس سلوک کی حقیقت یہ ہے کہ اخلاق حیوانی اور اوصاف بشری دور ہو جائیں اور اُسکی جگہ پر اوصاف واخلاق الٰہی پیدا ہوں۔

حضرت قطب عالمؒ نے اپنے رسالہ ملہمات میں شریعت وطریقت وحقیقت کا بیان فرمایا ہے کہ "الشریعة الاتباع والطریقة الانقطاع والحقیقة الاطلاع، الشریعه الانقیاد والطریقة الانتقاد والحقیقة الاتحاد شریعت اطاعت وفرمانبرداری ہے، طریقت اپنے سے الگ ہو جانا اور حقیقت دوست سے مل جانا یعنی واصل بحق ہونا ہے۔ شریعت سراسر اطاعت ہے۔ طریقت غیر اللہ سے بیزاری ہے اور حقیقت دوست سے برخورداری ہے۔ سالک ابتدائے حال میں حسّی ہے اور درمیان میں عقل معاد ہے اور انتہا میں نور اللہ ہے۔ سیر الی اللہ میں نہ کوئی منزل ہے اور کوئی راستہ کیونکہ راستہ اور منزل دو چیزوں کے درمیان ہوتا ہے۔ اور جب دوئی نہیں ہے تو نہ راستہ ہے اور نہ منزل۔ حضرت حسین منصور سے لوگوں نے پوچھا۔ کیف الطریق (راستہ کیونکر ہے) فرمایا الطریق بین اثنین (راستہ دو چیزوں کے درمیان ہوتا ہے) مگر سیر فی اللہ میں بے شمار منزلیں ہیں۔ کیونکہ اسکی نہ نہایت ہے اور نہ انحصار اور مقصد وحدت حقیقی میں پہونچنا شرک و پندار خودی دوئی سے باہر آنا ہے۔ اور جذبہ عبارت رحمتِ خاص سے کہ اتیناہ رحمة من عندنا سے یہی مراد ہے۔ اور حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی دعا اَللّٰھُمَّ انی اسئلك رحمة من عندك تھدی بھا قلبی اسی پر مبنی ہے۔ اور فیض حق بھی اسی کا نام ہے۔ [1]

حضرت منصور حلاجؒ نے مقام فنا سے انا الحق کی صدا لگائی تھی۔ اس لئے اُن پر قتل کا فتوی سراسر غلط اور بغض وعناد کا نتیجہ تھا۔ خوب کہا ہے حضرت عارف رومیؒ نے ؎

---

[1] اخبار الاخیار شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ، انوار صوفیہ ص۳۳۹-۳۴۰، ستنگرف حصہ اول فارسی ص۴۱-۴۲

چون قلم در دست غدارے بود　　　لاجرم منصور بر دارے بود

اور ایک عارف کامل نے کتنے پتے کی بات کہی ہے۔ سنئے اور سر دھنئے ؎

زبان منصور کی ہے بولنے والا ہے پردے میں

انا الحق صاف ہے آواز پہچانی نہیں جاتی

اصلیت تو یہ ہے کہ جذب حق اصل ہے اور حق کے جذبوں میں سے ایک جذبہ جن و انس کے اعمال کے برابر ہے۔

تو مستحق نظر شو کمال و قابل فیض　　　کہ منقطع نشود فیض ہرگز از فیاض

اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی طرف اشارہ فرمایا ہے کہ:

"انی لاجد نفس الرحمٰن من جانب الیمن"۔ مجھے یمن کی طرف سے نفس رحمٰن کی خوشبو محسوس ہوتی ہے"۔ یہ اشارہ ہے حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ فدائے رسول کی طرف جو فنافی اللہ تھے۔

کتنا لطیف اور پُر معنی شعر ہے ؎

مرد باید کہ بوئے داند برد　　　ورنہ عالم پُر از نسیم صباست

یہ اشارہ ہے تجلیٔ دائم و فیض حق و جذبۂ حق کی طرف اور اس درد کو سمجھنے کی کوشش کرو کہ وصول بحق عبارت ہے انقطاع سے اور پندار خودی و دوئی سے بری ہونے سے اور جہل کے ختم ہونے اور وجود مطلق کے علم سے آشنا ہونے کے ہیں۔[1]

## حضرت شیخ عبدالعزیز چشتیؒ

آپ سب سے چھوٹے بیٹے حضرت شیخ حسن طاہرؒ و مرید و خلیفہ حضرت مخدوم بندگی شیخ جلال الحق ناصحی ظفر آبادیؒ کے تھے۔ حضرت شیخ عبدالعزیزؒ مشہور زمانہ مشائخ چشت میں تھے۔ آپ

---

[1] اخبار الاخیار شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ انوار صوفیہ صفحہ ۳۴۱-۳۴۲، خزینۃ الاصفیا فارسی۔

بہت بڑے بزرگ اور عالم علوم شریعت وطریقت تھے۔ آپ حلم وصبر ورضا اور مخلوق خدا پر شفقت رکھنے میں اپنی مثال نہ رکھتے تھے۔ اور آپ نے اہل جونپور اور خلق خدا کو بہت فیض پہونچایا ہے۔

آپ کا علم ظاہر و باطن مثل آفتاب کے روشن تھا۔ آپکا مرتبۂ علم اس سے ظاہر ہے کہ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانیؒ نے تین خط آپ کے نام سرہند شریف سے جونپور بھیجا ہے جو مکتوبات امام ربانیؒ جلد دوم میں موجود ہے۔ اس خط میں حضرت امام ربانیؒ نے تصوف کے دقیق مسائل وحدت الوجود پر بحث کی ہے۔ یہ آپ کے جلالت علم کی دلیل ہے۔

دہلی کے زمانۂ قیام میں آپ نے سلسلۂ ارشاد و مشیخت بہت پھیلایا ہے شروع زمانہ میں آپ نے عبادت و ریاضت اس درجہ فرمائی کہ مشائخ وقت میں شمار ہونے لگا۔ جو کوئی آپکو دیکھتا یا جس کی نظر آپ پر پڑتی فوراً بیقرار ہوکر رونے لگتا تھا۔ حقیقت تو یہ ہے کہ جب دل ہوا و ہوس سے پاک و صاف ہوجاتا ہے تو اس پر الٰہی تجلیات ایسی ہی پڑتی ہیں جیسی کہ عرش پر ہوتی ہیں۔ جب اللہ سے بندے کا ربط پیدا ہوجاتا ہے تو اللہ تعالیٰ دل پر براہ راست الہام فرماتا ہے۔ اور اس کو علوم لدنیہ حاصل ہوجاتے ہیں۔ خدائی اسرار کا کھولنا رسوائی کا سبب ہے اور یہی وجہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کو اسرار و رموز کے بیان کرنے سے سختی سے روک دیا تھا۔

حضرت زید رضی اللہ عنہ نے ایک روز حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو جواب دیتے ہوئے فرمایا تھا۔ " میں سب کو قیامت کے دن کی طرح کھلا ہوا دیکھتا ہوں خواہ مرد ہو یا عورت۔ ہاں میں بتاؤں یا سانس بند کرلوں۔ آنحضرتؐ نے ان کے لب ہونٹ دبایا کہ بس۔ پھر کہا کہ یا رسول اللہ میں قیامت کا سارا راز کہہ ڈالوں اور دنیا میں آج ہی قیامت برپا کردوں۔ مجھے آپ اجازت دیجئے کہ

سارے پردے چاک کر دوں تاکہ میرا جوہر آفتاب کی طرح چمکے۔

میں حوض کوثر کو ٹھاٹھیں مارتا ہوا دکھا دوں اور میں ان لوگوں کو جو حوض کوثر کے گرد پیاسے بھاگے پھر رہے ہیں ایک ایک کو دکھا دوں کہ وہ کون ہیں؟

وہ لوگ جو اُس کے چاروں طرف پیاسے بھاگے پھر رہے ہیں، اُن کو بھی کھلّم کھلّا دکھا دوں۔ اُن کا کندھا میرے کندھے سے چھل رہا ہے اور اُن کے نعرے میرے کان میں پہنچ رہے ہیں۔ میری آنکھوں کے سامنے جنتی ایک دوسرے سے گلے مل رہے ہیں اور یہ آہ آہ کی آواز سے میرے یہ کان بہرے ہوگئے بدبختوں کی وجہ سے، اور واحسرتا کے نعروں سے۔ کیا میں سارا راز افشا کر دوں؟

یہ تو ابھی اشارے ہیں، میں گہری بات بھی کہتا ہوں۔ لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ملال سے ڈرتا ہوں۔ وہ حضرت زیدؓ مستی و مدہوشی میں یہ سب کہہ رہے تھے کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے انکا گریبان زور سے اینٹھا اور فرمایا کہ خاموش رہ کہ تیرا گھوڑا تیز ہوگیا ہے۔ تیرا آئینہ غلاف سے باہر آگیا ہے۔ اور آئینہ و ترازو خلاف واقعہ کب بتاتے ہیں۔

ناظرین غور فرمائیں کہ یہ حال تھا حضرت زیدؓ کا پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کیا مقام ہے اور آپ پر تمام عالم کے اسرار کس درجہ عیاں ہیں۔ یہی حال صحابہ کرام اور اولیاء عظام کا ہے کہ اُن پر اللہ نے کسی چیز کا پردہ نہیں رکھا ہے ساری کائنات کھلی ہوئی کتاب کی طرح ان کے سامنے ہے۔ اس لئے اِن حضرات کی شان میں کلام کرنے سے پرہیز کرو ورنہ مردود بارگاہ الٰہی ہو جاؤ گے۔

حضرت شیخ عبدالعزیز چشتیؒ اہل سماع بزرگوں میں ہیں اور آپ کی وفات حالتِ سماع و وجد میں۔ آیت: سبحان الذی بیدہ ملکوت کل شئی والیہ ترجعون پر ہوئی۔ آپکی ولادت جونپور میں ہوئی۔ آپ کے خلفا میں

حضرت شیخ مسعود بنارسیؒ ہیں۔ آپکی وفات ۶؍ جمادی الثانی کو ہوئی۔ آپکا مزار دہلی میں اندر صحن خانقاہ ہے۔ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے آپکی تاریخ وفات لکھی ہے۔ ؎[1]

گشت ازاں تاریخ نوشش یادگار اہل چشت

۹۷۵ھ

**حضرت شیخ فخر الدین مداریؒ** آپ حضرت شیخ ثابت مداریؒ کے لڑکے تھے اور والدہی سے بیعت و ارادت تھی۔ آپ نے علم باطن کو بہت کم عمری میں حاصل فرمایا۔ اور بہت ہی ریاضت شاقہ برداشت کی یہاں تک کہ بہت بلند پایہ عارف ہوئے۔ آپ بہت ہی صاحب کشف و کرامات اور تسلیم و رضا و صبر و توکل کے پتلے تھے۔ آپ نے زندگی بھر مصیبتوں کا ڈٹ کر مقابلہ کیا۔ آپ بہت ہی بااخلاق اور ملنسار تھے۔ بلا تفریق مذہب و ملت اور نیک و بد سب پیار سے پیش آتے۔ اور ہر وقت مسکراتے رہتے۔ مخلوق خدا پر بڑی شفقت و عنایت تھی۔ آپ نے بہت طویل عمر پائی۔

آپکا وصال ۹۴۲ھ مطابق ۱۵۳۵ء میں ہوا۔ اور خانقاہ مداریہ میں پس پشت ڈانکھانہ مزار مبارک ہے۔ وفات کے بعد آپ کے مداریہ مشن کو آپ کے صاحبزادے شیخ فضل اللہ مداری نے جاری رکھا۔ ؎[2]

**حضرت شاہ فضل اللہ مداریؒ** حضرت شاہ فضل اللہ مداری رحمۃ اللہ علیہ نے توبہ اپنے پدر بزرگوار شیخ فخر الدین

---

[1] تجلی نور قلمی فارسی حصہ اول ص۴۴، اخبار الاخیار حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ بحر ذخار خزینۃ الاصفیاء، مکتوبات امام ربانی مکتوب نمبر ۱ جلد دوم ص۱۰ و مکتوب نمبر ۲ جلد دوم ص۱۱ مثنوی مولانائے روم جلد اول ص۳۶۲-۳۶۳۔

[2] تجلی نور فارسی جلد اول ص۶۲-۶۳۔

مداریؒ کے ہاتھ پر فرمائی۔ آپ ظاہر و باطن سے آراستہ ہو کر درجۂ کمال کو پہونچے۔
آپ سے بہت کرامت و خرق عادات ظاہر ہوئیں۔ آپ کشف و کرامت کے سرچشمہ
مشہور تھے۔ بہت سی جگہوں میں آپ نے عبادت کی اور معتکف رہے۔ لوگوں نے عقیدت
اور یادگار کے خیال سے ان مقاموں پر حجرہ تعمیر کرایا۔ آپ کا حجرہ عبادت و اعتکاف
بنارس، شیخپورہ، غازی پور و سید پور میں ہے۔ آپ ایسے سیف زبان اور بلند
آواز تھے کہ بادشاہ وقت تک حکم مانا کرتے تھے۔ آپ ظاہری دولت بہت رکھتے
عبادتی حجرہ حضرت زندہ شاہ قطب المدارؒ کے گرد مزار مبارک شاہ فضل اللہ مداریؒ و شاہ نصیر الدین
مداریؒ ہے۔ آپ بڑے مالدار لوگوں میں اپنے وقت میں شمار ہوتے سخاوت میں کافی شہرت رکھتے

مزار حضرت شاہ فضل اللہ مداریؒ متصل گنبد شاہ مدار جونپور ۱۴۲ء

تھے۔ اور مال لوگوں کو تقسیم فرمایا کرتے تھے۔ اور کپڑا عمدہ اور اچھا پہنتے تھے۔ ایک روز سید جمن بہاری نے فرمایا کہ باوجود مقدرت ہم نے ایک لنگی پر قناعت کیا۔ اور دنیا کی نعمت کو ترس رہا ہوں۔ اور آپ کا یہ لباس فاخرہ کیا سبب ہے۔ شیخ نے ہنس کر فرمایا کہ یہ گروہ محبوب خدا ہے۔ جس طریقہ سے چاہے رکھے۔ اس کو زیبا ہے۔

بتاریخ ۱۱ رجب ۹۷۰ھ کو وفات فرمائی اور گرد گنبد شاہ مدار جونپور میں مدفون ہوئے۔ [1]

عبادتی حجرہ مدار العالمین حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدار محلہ خواجگی ٹولہ جونپور کے فوٹو میں مزار مبارک شاہ فضل اللہ مداری اور حضرت شاہ نصیر الدین مداری عبادتی حجرہ سے متصل صاف ظاہر ہے۔

## حضرت مرزا محمد شاہ رح

آپ عہد ہمایوں اور اکبر کے بہت ہی بلند پایہ و عالی مرتبہ بزرگوں میں گذرے ہیں۔ اور سب سے پہلے اس خاندان کے مورث اعلیٰ جہاں آج قبرستان ہے محلہ عمر پور میں حضرت شاہ کمال الدین عرب سے وارد دہلی ہوئے پھر جونپور آئے۔ بادشاہ وقت کی طرف سے آپ کو جاگیرات اور وظائف بھی دیئے گئے جہاں اس وقت مزار و قبرستان ہے۔ اسی کے قرب میں آپکا سکونتی مکان و مدرسہ اور خانقاہ تھی۔

سیکڑوں طالبان علم نے آپ حضرات کی ذات بابرکات سے مدتوں استفادہ کیا ہے۔ اس قبرستان میں حضرت مرزا محمد شاہ کے علاوہ ۱۰ مزارات سنگین اور پختہ اور بھی ہیں۔ نیم کے نیچے پورب دکھن سمت والا مزار سنگ مرمر کا ہوگیا ہے۔ یہ مزار مبارک حضرت شاہ کمال الدین کا۔ آپکا شمار اولیاء کبار میں ہے دونوں حضرات بڑے صاحب تصرف بزرگوں میں گذرے ہیں۔ اس کے علاوہ اس

---

[1] تجلی نور اول ص ۶۳

قبرستان میں اکبر شاہؒ، احمد شاہؒ، محمد شاہؒ اور ضیاء الدین شاہؒ کے مزارات ہیں۔
سب بارہ مزارات پختہ موجود ہیں اس میں زیادہ سنگین ہیں۔ اس قبرستان کا رقبہ

قبرستان محلہ غزلو پور رہبر مندھن پور حضرت مرزا محمد شاہ اور دیگر اکابرین کے مزارات ۱۰۲

تخمیناً ۵۰۰۰ مربع فٹ میں ہوگا۔ اور زمین سے ۸ فٹ اونچی ہوگی۔ اس سے متصل پورب میں کنواں واقع ہے جو یقیناً اسی عہد کا ہے۔ اور اسی کا ہے۔

اس سے متصل پچھم میں قناتی مسجد تھی جو منہدم ہوگئی۔ اس قبرستان میں دو درخت نیم بہت قدیم پچھم اور دکھن سمت ہے۔ موجودہ فوٹو سمراٹ اسٹوڈیو مخدوم شاہ اڈھن نے نومبر ۱۹۸۲ء میں لیا ہے جبکہ اس قبرستان کے خودرو پودے اور جھاڑ جھنکاڑ کو صاف کرایا گیا تھا۔ ورنہ یہ قبرستان ایک عرصۂ دراز تک جھاڑیوں سے ڈھکی ہوئی تھی۔ حضرت مرزا محمد شاہؒ کے مزار مبارک پر ایک لوح نصب ہے جس پر اشعار ذیل کندہ ہیں:۔

به لطف قامت دلجو علم بود — چوں سرو بوستاں مرزا محمد
مقیم گلشنِ فانی به گردید — بجنت شد رواں مرزا محمد
خرد می سرو قدش گفت تاریخ
بروں شد از جہاں مرزا محمد[1]

متوفی ۹۹۴ھ ہجری مطابق ۱۵۸۵ء اور حضرت شاہ کمال الدینؒ جن کا مزار سنگ مرمر کا ہوگیا ہے انکی تاریخ ۳ رجب المرجب ۹۹۷ھ ہے۔ اس قبرستان کی صفائی اور عارضی مرمت عبدالغفور حلال خور اور رفیع اللہ قریشی نے مسلمانانِ جونپور کے تعاون سے کرائی ہے۔ ان حضرات کا یہ کام قابل تعریف اور لائق تحسین ہے۔ اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت پرتی۔ پورب راستہ واقع ہے بعدہٗ کھیت مزروعہ، اتر زمین افتادہ ہے۔ دکھن مکان زیر تعمیر ہے۔

---

[1] تجلیات العارفین اردو قلمی نسخہ شکستہ حضرت شاہ محمد یوسف سہروردیؒ جنکو جونپور و ظفرآباد کے بزرگان دین کے بارے میں بے پناہ معلومات تھی اور اسی معلومات کی وجہ سے مرحوم نے اس کتاب کو ترتیب دیا تھا جس سے میں نے ۱۹۶۱ء میں ان کے مکان پر استفادہ کیا اور خود بقید حیات تھے، ان سے بھی گرانقدر معلومات حاصل ہوئیں۔

**حضرت شاہ محمد لیسین بنارسیؒ** آپ نسباً شیخ صدیقی ہیں اور اپنے وقت کے اولیاء کبار میں شمار رہے۔ خاندانی سلسلہ حضرت ابوبکر صدیقؓ خلیفہ اول تک پہونچتا ہے۔ آپ کی ولادت باسعادت ۱۰۲۰ھ میں شیراز ہند جونپور میں ہوئی اور ابھی سن شعور کو ہونچے ہی تھے کہ ۱۵ سال کی عمر میں ہی حضرت شاہ طیب بنارسیؒ کی تربیت میں آگئے اور ابتدائی تعلیم آپ ہی سے حاصل کی۔ اس کے بعد جونپور آگئے اور حضرت ملا افضل استاد الملک جونپوریؒ اور حضرت قطب الاقطاب دیوان محمد رشید جونپوریؒ سے باقی کتابیں پڑھیں اور علم کی مزید تشنگی دور کرنے کیلئے آپ کڑامانک پور گئے اور اسوقت کے عالم دین اور اولیاء وقت حضرت شیخ جمال کڑامانک پوریؒ سے آٹھ برس تک باقی تکملہ فرماتے رہے۔

یہ بات قابل ذکر اور لائق تحسین ہے کہ حضرت شاہ طیب بنارسیؒ کی آپ پر خاص نظر عنایت تھی۔ آپ کے تمام اخراجات اور ضروریات زندگی آپ ہی پوری کرتے تھے۔ چنانچہ حضرت شاہ محمد لیسینؒ فرماتے ہیں کہ "شاہ طیبؒ مجھے اپنے روبرو بٹھلا کر ناشتہ کراتے اور کھانا کھلاتے۔ میں کم کھاتا تو فرماتے کہ "کھاؤ میاں" کم کھانے سے کیا ہو سکتا ہے۔ مقوی اشیاء پر زور دیتے تھے۔ البتہ نماز اور تہجد کی بہت سخت تاکید فرماتے۔ آپ نے شاہ محمد لیسینؒ کو بیعت فرما کر داخل سلسلہ کیا۔ اور ۱۰۴۰ھ کے رمضان المبارک کے آخر عشرہ میں اعتکاف کا حکم دیا اور عید کے روز بعد نماز عید خواجگان چشت کا پیراہن عطا کر کے سہروردیہ، چشتیہ اور قادریہ کی اجازت عطا فرمائی۔

حصول تعلیم و تربیت کے دوران ہی حضرت شاہ طیبؒ کا وصال ہو گیا۔ اُس وقت آپ کڑامانک پور میں تھے اس واقعہ کا بڑا صدمہ آپ کے دل پر ہوا۔ بے حال ہو گئے تھے۔ اس سلسلے میں حضرت دیوان محمد رشید جونپوریؒ اور حضرت شیخ

ناصرالدین جھوسوی نے شاہ یٰسینؒ کو بہت تسلّی و تشفّی دی اور غم کو دور کیا۔ اس کے بعد آپ نے حضرت دیوان صاحبؒ کے سامنے زانوئے ادب تہہ کرکے اپنا بزرگ اور مرشد بنا لیا۔ اور آپ نے بھی حضرت شاہ یٰسینؒ کو اجازت وخلافت سے نوازا ہے۔ آپ نے ایک عرصۂ دراز تک منڈواڈیہہ کو اپنی اصلاح اور تبلیغ اور رشد وہدایت کا مرکز بنایا۔ اور دورِ آخر میں جھوسی تشریف لے گئے اور وہیں پر آپ کا ۱۰۷۶ھ میں وصال ہوگیا۔ آپ کا مزار مبارک جھوسی میں حضرت مخدوم شاہ تاج الدینؒ کے مزار مبارک سے متصل ہے۔ [۱]

## حضرت شاہ قمر الحق غلام رشیدؒ

حضرت شاہ غلام رشید پسر و مرید و سجادہ نشین اپنے پدر شاہ ارشد کے ہیں۔

آپ اوراد و وظائف کے اس قدر پابند تھے کہ ابتدا سے لیکر انتہا تک کوئی فرائض وواجبات وسنن ومستحبات آپ سے فوت نہیں ہوئے۔ آپ نے اپنے نفس کو توڑ ڈالا تھا۔ اور اس قدر ریاضت فرمائی کہ آپ اہل دل اور صاحب سوز وساز وپیشوائے سالکان صراط مستقیم ہوئے۔ اگرچہ آپ بہت عالی مرتبہ رکھتے تھے۔ مگر بے خودی " اکثر کرامت ظاہر ہوجایا کرتی تھی۔ آپ کے بزرگوں کی موجودگی میں آپ کے ایک لاکھ چالیس ہزار مرید تھے۔ وفات آپکی بروز سنیچر ۵ صفر ۱۰۶۷ھ میں ہوئی۔ مزار پرانوار آپ کا خام محلہ رشید آباد جونپور میں ہے۔ ہر سال عرس ہوتا ہے۔ آپ کی تصنیفات میں شرح ہدایۃ النحو عربی وشرح قصیدہ غوثیہ فارسی ہے۔ [۲]

## حضرت شیخ مبارک خیر محمدیؒ

حضرت شیخ مبارک خیر محمدی شیخ قریشی اولاد

---

[۱] تذکرہ مشائخ بنارس ص ۴۳، بحر ذخار قلمی، تذکرہ شاہ طیب بنارسی اردو ص ۴۶-۴۹۔ یہ بات یہاں قابل ذکر ہے کہ حضرت شاہ محمد یٰسین بنارسیؒ کا سب سے عظیم کارنامہ مناقب العارفین فارسی کی تصنیف ہے۔

[۲] تجلّیٔ نور اول ص ۴۲

حضرت مخدوم چراغ ہند قدس سرہٗ ظفرآبادی سے ہے۔ آپ کے والد بزرگوار شیخ خیرالدین نے سکونت ظفرآباد ترک کر کے پرگنہ ماہل ضلع اعظم گڈھ اپنی معافی کی زمین میں موضع بنام خیرالدین پور آباد کر کے سکونت فرمائی۔ شروع میں کچھ روز علوم ظاہری اپنے والد سے حاصل فرمایا بعد اس کے علمار جونپور سے رجوع کر کے علوم ظاہری کی تکمیل کی۔ اور والد سے بیعت ہوئے۔ اور بہت زیادہ فیض نعمت جمیع سلاسل حضرت میر سید علی قوام نظام آبادی سے پایا۔ اور کچھ دن نفس کشی اور مجاہدہ وریاضت کر کے مشہور خلفار ہوئے۔ پیر کے حکم کے مطابق محلہ سپاہ جون پور میں خانقاہ تعمیر کر کے ہدایت وارشاد خلق میں مصروف ہو گئے۔ اور طالبان علوم ظاہری کو درس دیتے رہے۔

وفات شیخ ۱۴ ر شوال ۹۸۳ھ مطابق ۱۵۷۵ء کو ہوئی۔ مزار پر انوار محلہ سپاہ شہر جونپور قریب خانقاہ تھا۔ اب نشان خانقاہ وقبرستان باقی نہیں ہے۔

اولاد آپ کی خیرالدین پور میں آباد ہے۔ [1]

## حضرت شاہ فصیح الدینؒ

حضرت شاہ فصیح الدین اولاد حضرت ملا محمد جمیل رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ علوم ظاہری اپنے جد بزرگوار سے حاصل فرمایا۔ حضرت غلام رشید رحمۃ اللہ علیہ کے کوئی لڑکا نہیں تھا۔ صرف ایک صاحبزادی تھیں۔ علم ظاہری سے فراغت کے بعد حضرت شاہ فصیح الدین سے حضرت غلام رشید رحمۃ اللہ علیہ کی صاحبزادی کا عقد ہوا۔ ابتدار زمانہ میں شاہ فصیح الدین نے اپنے بزرگوں کی میراث ودولت کو نہایت تکلف کے ساتھ صرف فرمایا۔ آخر میں شوق یاد الٰہی غالب آیا۔ سب کچھ ترک کر کے تمام مال وزر فقرار ومساکین کو تقسیم کر دیا۔ اور حضرت غلام رشید سے مرید ہوئے۔ اور بکمال خدمت وخاکساری کے بعد خرقہ خلافت حاصل فرمایا۔ اور تا مدت عمر حقوق مراتبات پر جہاں تک ممکن ہو سکتا تھا بجا لائے۔

---

[1] تجلی نور اول صہ ، بحر ذخار ، گنج ارشدی۔

اور فقر و فاقہ میں بسر کر کے ریاضت شاقہ برداشت کی اور مرتبہ فنافی الشیخ پر پہونچے اور بعد وفات حضرت غلام رشید جانشین ہو کر مسند ارشاد پر بیٹھے۔ حضرت شاہ فصیح الدین رحمۃ اللہ علیہ مرد عارف کامل تھے۔ اور آپ کے مریدوں میں بہت سے لوگوں نے آپ سے دولت ابدی پایا۔ سال و تاریخ وفات معلوم نہیں ہو سکی۔ بعد وفات اپنے پیروں کے قبرستان محلہ رشید آباد شہر جونپور میں دفن ہوئے۔ مزار مبارک خاص مرجع خلائق ہے۔ سلسلہ رشیدیہ کا سلسلہ ارشاد و ہدایت ابھی جاری ہے۔ اور طالبان حق بہت زیادہ فیض پا رہے ہیں۔ [۱]

## حضرت شیخ محمد علیسیؒ

حضرت شیخ محمد علیسیٰ حضرت شیخ سلطان محمود کے ساتھ اپنے باپ سے مرید ہوئے اور خلافت پایا اور بعد اپنے والد کے سجادہ نشین ہوئے۔ اور تعلیم و تلقین طالبان حق و دولت ابدی میں مصروف ہوئے اور درس و تدریس بھی فرماتے رہے... صاحب معرفت اور اہل دل تھے۔ اور درویشی میں بہت اونچا مرتبہ رکھتے تھے۔ مزار پُر انوار آپ کا محلہ چاچک پور شہر جونپور ہے تاریخ و سال وفات معلوم نہیں ہو سکا۔ [۲]

## حضرت شیخ حاجی محمدؒ

حضرت شیخ حاجی محمد مرید اپنے پدر بزرگ شیخ محمد علیسیٰ کے تھے۔ اور چار واسطوں سے علی عاشقاں سرائمیری تک سلسلہ بیعت پہونچتا ہے۔ چوں کہ آپ نے علوم باطنی میں بہت محنت فرمائی۔ اس وجہ سے سکر و جذب آپ پر بہت غالب ہوا۔ نوبت حالت جذب میں یہاں تک پہونچی کہ آپ کو زنجیر میں باندھ کر حجرہ میں قید کر دیا گیا۔ اس وجہ سے آپ نماز بھی نہ پڑھ سکتے تھے۔ اگر کسی نے حجرے کا دروازہ کھول دیا تو اپنے بزرگوں کی مسجد میں نماز تہجد میں مشغول ہوتے۔ آخر آپ کی شہرت دنیا میں مشہور ہوئی۔ خلائق اطراف

---

[۱] تجلی نور اول ص۵۴، بحر ذخار [۲] تجلی نور اول ص۵۴، بحر ذخار

دجوانب سے بارادت عقیدت جمع ہونے لگی۔ آپ سے خوارق وکرامتیں بہت ظہور میں آئیں۔ آپ کے مکان کے اندر کنواں تھا۔ آپ بغیر رسّی اس کنواں میں جاتے اور وضو کر کے باہر تشریف لاتے۔ ایک مرتبہ آپ سنجرپور متصل سرائمیر تشریف لے گئے وہاں چند آدمی کنواں کھود رہے تھے۔ مگر پانی نہیں نکل رہا تھا۔ ان لوگوں نے آپ کو مرد بزرگ اور ولی اللہ سمجھکر بہت عاجزی سے اس معاملہ میں عرض کیا۔ آپ نے اس کنویں میں اپنا تھوک ڈالا فوراً وہ کنواں پانی سے بھر گیا۔

ایک روز آپ نے سنجرپور سے جون پور شام کے وقت آنے کا ارادہ فرمایا خادم نے عرض کیا کہ جونپور بہت دور ہے۔ آپ خود دخادم اپنے عصا پر سوار ہوئے اور کچھ عرصہ میں جون پور پہونچ گئے۔ وفات ۱۰۶۹ھ میں ہوئی۔ مزار پرانوار محلہ چاچکپور شہر جونپور ہے[1]

## حضرت رمضان شاہ مجذوبؒ

آپ بادۂ معرفت کے سرمستوں میں تھے اور عشق الہٰی سے اتنے سرشار کہ تن بدن کا ہوش نہ تھا۔ بڑے ہی پاکیزہ دل پابند طریقت وشریعت بزرگوں میں گذرے ہیں۔ حافظ قرآن تھے ہر وقت تلاوت اور ذکر میں مشغول رہتے رحیم وشفیق تھے۔ جب سلوک پر جذب غالب آتا تو سب سے بے نیاز بڑبڑاتے اور اپنے سے باتیں کرتے تھے حاجتمندوں کی حاجت روائی میں بڑی مسرت حاصل کرتے جو بھی ضرورتمند آپکے سامنے آتا اور جو کچھ بھی سوال بڑی خوشی سے پورا کرتے۔ اگر فتوحات نہ ہوتیں تو کسی سے بھی لیکر حاجت ضرور پوری کرتے۔ حاجت روائی صفت خاص ربوبیت ہے جسکی حقیقت سے لوگ نا آشنا ہیں اگر حاجت روائی مسرت کیساتھ بلا غرض اور بے ریائی کی جائے تو خدا اپنا قرب عطا کریگا۔ آپکا مزار مبارک لین بازار منہدم مسجد سے کچھ اترطرف تھا۔ (تذکرۃ العلماء فارسی قلمی)

## حضرت شیخ محمد لیسینؒ

حضرت سلطان محمود کے فرزندوں میں سے تھے۔ آپ کم عمری میں جون پور سے الٰہ آباد آئے اور کچھ روز ملا طاہر سید اکبر حضرت شاہ خوب اللہ سے ابتدائی کتابیں پڑھیں۔ بعدہٗ حضرت خوب اللہ

---

[1] بحر ذخار قلمی۔ [2] تجلی نور اول صفحہ ۷۹۔ بحر ذخار قلمی، تجلی نور اول صفحہ

شاہ سے ظاہری علوم کا تکملہ فرمایا۔ اس کے بعد بیعت فرمائی اور سخت ریاضت کر کے بلند مرتبہ کو پہونچے۔ اور خلافت پائی۔ آپ نے تمام عمر معاش کی فکر نہ کی۔ مجردانہ و مسافرانہ زندگی بسر کیا۔ آخر میں دو سال فرخ آباد میں چند بزرگوں کے ہمراہ قیام فرمایا اور وہیں ۵ رجمادی الثانی ۱۱۸۳ھ کو وفات پائی۔ [1]

## حضرت شیخ محمد حسن المعروف بہ اعظم شاہ خیالی رح

پسر بزرگ و مرید حضرت شیخ حسن طاہر ؒ و نواسہ حضرت مخدوم خواجہ محمد عیسیٰ تاج چشتی جونپوری تھے۔ آپکا شمار عارفانِ وقت اور سالکانِ زمانہ میں تھا۔ آپکا طریق عشق و محبت تھا۔ روزانہ مشغولیٔ باری تعالیٰ کے بعد جب حجرہ سے باہر آتے اور ہندوں اور مسلمانوں کا زیارت و دیدار کیلئے ایک جم غفیر موجود رہتا اُن پر نظر ڈالتے تو سب کو خیرہ چشم اور بیخود کر دیتے۔

اصل سلسلہ والد بزرگوار کی طرف سے چشتیہ تھا لیکن سلسلہ قادریہ آپ پر غالب اور ظاہر تھا۔ آپ شہر یمن جو مضافات عرب میں ہے مشائخ قادریہ سے بیعت ہو کر اور صحبت دیرینہ اختیار کر کے بے پناہ باطنی دولت اور فیوض و برکات حاصل کئے ہیں۔ ایک عرصۂ دراز تک حرم محترم اور مدینہ منورہ میں عشق رسولؐ میں مجاوری بھی کی ہے۔

آپکا یہ اصول تھا کہ بعد نماز عصر باہر تشریف لاتے اور آسمان کی طرف نگاہ تجسس سے دیکھتے اور اس طرح بیخود ہو کر دیکھتے جیسے کسی محبوب کے آنے کا انتظار ہو۔ جب شام ہو جاتی تو پھر خلوت میں جا کر حجرہ بند کرتے اور روشنی گُل کر کے یاد حق میں مشغول ہو جاتے۔ آپ حضرت شاہ فیض اللہ دہلوی عارف باللہ ؒ کے کاملین خلفاء میں تھے۔ آپکی ولادت جونپور ہی میں ہوئی اور یہیں پر آپنے علوم متداولہ کی تکمیل

---

[1] تجلیٔ نور اول ص۷۹-۸۰، بحر ذخار قلمی۔

کی ہے۔ آپ کے اجل خلفاء میں شاہ العالمین حضرت شاہ عبدالرزاق جھنجھانوی ؒ ہیں جنکے فضائل و کمالات اور مقامات بیان کرنے کی راقم الحروف میں طاقت نہیں ہے۔ وہ روح کے آفتاب اور عشق و محبت کے بحر بیکراں تھے وہ روح اعظم اور نور مطلق تھے۔ انھوں نے اپنے فیض کا دریا بہایا ہے جسکی نمی قیامت تک باقی رہیگی انکی عظمت و شہرت کے آگے کتنے ستارے ماند پڑ گئے اور حضرت پیرو مرشد کی شہرت اور عظمت کا ساری دنیا میں ڈنکا بجا ہے۔

## پیرو مرشد کی نظر کرم اور شاہ العالمین کی تعلیمات

غور فرمایئے کہ حضرت شاہ اعظم خیالی ؒ نے کس طرح حضرت شاہ العالمین ؒ کی باطنی تربیت کی ہے اور سلوک کے منازل طے کرائے ہیں۔ شاہ العالمین ؒ فرماتے ہیں کہ کچھ روز بیت گئے تو راہِ سلوک میں گامزنی کیلئے شدید محنت و ریاضت کی منزل پیش آئی۔ آپکو حضرت پیرو مرشد نے حکم دیا کہ مکان وغیرہ چھوڑ دو اور ایک ویران جگہ میں کوٹھری لے لو۔ چنانچہ ایسا ہی کیا گیا۔ آپ وہاں شب و روز پڑے رہتے اور ضبط نفس کے علاوہ آپکو کوئی دوسرا شغل نہ تھا۔ کھانا، پینا، اُٹھنا، بیٹھنا، سونا اور جاگنا سب کا طور طریقہ بالکل ہی بدل گیا۔ نہ کھانے کی فکر اور نہ کپڑوں کا ہوش تھا۔

مجھے نہ اپنی ذات اور نہ اپنے و بیگانے کا کوئی خیال تھا۔ ہمہ وقت ایک جذب کا عالم طاری رہتا تھا۔ رفتہ رفتہ یہ حالت ہوگئی کہ اٹھ کر بیٹھنا بھی ممکن نہ رہا حضرت شاہ اعظم خیالی ؒ روزانہ وہاں سے گذر فرماتے حضرت شاہ العالمین چاہتے کہ اُٹھیں اور حضرت پیرو مرشد کی تعظیم کریں لیکن حضرت شاہ اعظم ؒ فرماتے عبدالرزاق پڑے رہو۔ اور یہ کہکر آگے بڑھ جاتے۔ جب مجھے چھ ماہ اسی حالت میں گذر گئے تو میں نے سوچا کہ میری نقاہت اسی وجہ سے ہے کہ میں اٹھنے اور تعظیم کرنے کے بجائے عرض کرتا ہوں۔ اب آپ آئیں گے تو میں اٹھ کر تعظیم کرونگا۔

جب آپ تشریف لائے تو شاہ العالمین نے فرمایا کہ اجازت ہو تو اٹھ جاؤں۔ پیر و مرشد نے تبسم فرمایا اور کہا کہ کچھ مضائقہ نہیں۔ آپ نے اُٹھ کر تعظیم کی۔

اس کے بعد آپ نے نہا دھو کر لباس تبدیل فرمایا۔ یہ ریاضت و مجاہدہ جسمیں آپ کو عجز و تذلل کی منزل سے گذرنا پڑا اس لئے تھا کہ دل سے عجب پندار کا رنگ دور کیا جا سکے اور آئینۂ دل صاف و شفاف ہو کر اس طور پر صیقل ہو جائے کہ اس پر انوار الہٰی اور تجلیات ذات نامتناہی کا عکس جلوہ فرما ہو سکے۔ بت پندار کے بارے میں حضرت آسیؒ نے خوب کہا ہے ؎

بتِ پندار جب دل سے جدا ہوتا ہے
یہی دل رتبے میں کعبے سے سوا ہوتا ہے
دل جو تھا خاص گھر اس کا نہ بنایا افسوس
مسجد و دیر بنایا کرو کیا ہوتا ہے

غور فرمائیں کہ حضرت شاہ العالمینؒ یہی بُتِ پندار کو دل سے جدا کر رہے تھے اور دل جو خاص گھر اور عرش الہٰی ہے اُسکی صفائی میں لگے ہوئے تھے اسکے بعد راہ فقر و سلوک کے دوسرے مراحل آپ حضرت شاہ اعظم خیالیؒ کی نظر کیمیا اثر کے زیر نگرانی طے کرتے رہے۔ اس زمانے میں بھی آپ پر شیفتگی اور وارفتگی کا عالم طاری رہتا تھا۔ ہر وقت شراب عشق الہٰی کے نشہ میں چور اور مست رہتے اور کوچہ و بازار میں ننگے پاؤں اور ننگے سر پھرا کرتے تھے۔ کبھی وارفتگی بڑھتی تو اَللہ اَللہ کا نعرہ لگاتے ہوئے جنگل و بیابان کی طرف نکل جاتے۔ آپ کے دوست احباب اور اعزا اس عالم میں دیکھتے تو افسوس کرتے کہ کیا تھا اور کیا ہو گیا ہے۔ لیکن جو کچھ ہو رہا تھا اس سے بہتر ممکن ہی نہیں ہے۔ اسی درمیان آپ کے بڑے بھائی شاہ "راجو" آپ کے بارے میں پتہ لگاتے ہوئے اکبر آباد پہونچے، وہاں پر آپکو اس حالت میں دیکھا تو بہت برہم ہوئے۔ کیونکہ وہ تو بارگاہ سلطانی تک رسائی اور دنیاوی جاہ و منزلت کے حصول

کیلئے آئے تھے۔ اور کہاں انھوں نے یہ خراباتی رنگ دیکھا تو اپنے اوپر قابو نہ پا سکے اور کہا اے عبدالرزاق تم سے یہ امید نہ تھی کہ اس طرح خاندان کی عزت اور وقار کو خاک میں ملا دیگا۔ تو نے تو تمام عزیزوں کی امیدوں اور تمناؤں پر پانی پھیر دیا۔ بھلا آپکو اس عالم جذب و مستی میں ایسی باتوں کی کیا پرواہ ہو سکتی تھی۔ شاہ "راجو" جیسے آئے تھے ویسے ہی واپس لوٹ گئے۔ [1]

حضرت شاہ اعظم خیالیؒ پیر و مرشد اکثر فرمایا کرتے تھے کہ "اے عبدالرزاق بہت دن ہو گئے اب تم اپنے وطن ہو آؤ" اب اس کا بھی موقع آگیا اور آپ کا ایک مرید جو میرٹھ وسہارنپور کا صوبہ دار تھا۔ آپ نے اُس سے چوپال کا بندوبست کرایا۔ جب چنڈول میں سوار ہو کر روانہ ہوئے تو حضرت شاہ اعظمؒ نے کہاروں کے ساتھ مل کر چنڈول کو اٹھایا۔ اور اپنے دوش مبارک پر رکھا اور حضرت شاہ العالمین کے بار بار التجا کرنے کے بعد یہ کہا کہ عبدالرزاق تم حرکت نہ کرو بے تکلف بیٹھے رہو کیونکہ آپ بیحد کمزور و نحیف ہو گئے تھے۔ حضرت شاہ العالمین فرماتے تھے کہ جب شاہ اعظمؒ پیر و مرشد چنڈول کو اپنے دوش مبارک پر اٹھائے ہوئے تھے تو مجھے ایسا محسوس ہوتا تھا کہ عرش عظیم مجھ سے اتنا قریب آگیا ہے کہ میں ہاتھ بڑھا کر اسے چھو سکتا ہوں اور اتنے ہی میں عالم ملکوت و عالم جبروت کے تمام حجابات اٹھ گئے ہیں۔

حضرت شاہ العالمین جب کبھی اپنے مرشد کامل شاہ اعظم خیالی سے واردات اور تجربات بیان فرماتے تو حضرت اُس کے جواب میں فرماتے کہ "عبدالرزاق مطلوب حقیقی کی منزل ابھی بہت دور ہے اور یہ بھی فرماتے کہ راہ سلوک میں عالم ملکوت و جبروت کے عجائبات سالک کے صفحۂ دل پر مرتسم ہوتے ہیں۔ لیکن طالب حق کو چاہیئے کہ وہ ان سب سے دامن کشاں گذر جائے، یہاں تک کہ تعینات کے پردے

---

[1] صحیفۂ ابرار در بیان حالات و تعلیمات اردو صفحہ ۸۴-۸۵۔

دِرِ دل سے اُٹھ جائیں اور سوائے ذات واجب الوجود کے تعینات و تشخصات اُس کا پرتو ہیں اور کچھ باقی نہ رہے تو سمجھنا چاہیئے کہ اب سالک فنا فی اللہ کی منزل تک پہونچ گیا۔ اس کے بعد بقا باللہ کی منزل آتی ہے جو انبیاء علیہم السلام اور اخص خواص مردانِ حق کا درجہ ہے۔

تخلقوا بلخلاق اللّٰہ واتصفوا باوصاف اللّٰہ۔ خدائی اخلاق اور خدائی صفات اختیار کرو یہی معنی ہیں۔

شاہ العالمین حضرت شاہ عبدالرزاق جھنجھانویؒ سات برس تک مسلسل اپنے مرشد کامل کی خدمت میں رہے اور زہد و ریاضت کے سلسلہ کا کوئی عمل ایسا نہ تھا جو آپنے نہ کیا ہو۔ آخر آپ اپنی ریاضت شاقہ اور خلوص بے پایاں اور حضرت شاہ اعظم خیالیؒ کی خاص توجہ اور عنایت سے اس مقام اعلیٰ تک پہونچ گئے جہاں تک رسائی کی سعادت اولیاء اللہ میں بھی کم لوگوں کو ہوتی ہے۔ یہاں تک کہ آپکے پیر و مرشد حضرت شاہ اعظم خیالیؒ عالم معنیٰ میں آپکو حضور اکرم ہادی الانس والجن رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لے گئے اور حضور کے پائے مبارک پر آپکو ڈال دیا قدمبوسی رسالت کی سعادت ہی کیا کم تھی کہ رحمتِ عالم نے فرمایا " اے عبدالرزاق تو میرے دل میں آجا "، حضرت خیرالبشر علیہ التحیات الاکبر کی زبان حقیقت ترجمان سے آپنے مژدہ جانفزا سنا تو آپ از خود رفتہ ہو گئے، دنیا و مافیہا کا شعور باقی نہ رہا اور حسب ارشاد نبوی آپ حضور کے قلب نور میں آگئے "جو مصباح حقیقت" ہے۔ ہر قلب اس عالم مجاز میں اسمائے صفتِ الٰہی میں سے ایک صفت کے ساتھ مخصوص ہے اور کسی شخص کے قلب پر اس عالم میں جن وار دات کا نزول اور تجلیات کا ظہور ہوتا ہے وہ اس اسم کے وسیلۂ خاص کا فیض ہے جس سے وہ دل نسبت خصوصی رکھتا ہے۔[1]

---

[1] صحیفۂ ابرار در بیان حالات و تعلیمات اردو ص ۸۵، ۸۶، ۸۷

چونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم "مظہر اسم ذاتِ الٰہی" ہیں کہ جمیع صفات کا جامع ہے پس ہر وہ قلب جو آنحضرتؐ کے قلب مبارک پر ہوگا وہ بھی ان صفاتِ جامع کا عکس ہوگا ــــ ایسے ہی افرادِ غوثِ دوراں اور قطب الاقطاب ہوتے ہیں۔

جب حضرت شاہ العالمینؒ نے ان حالات سے رجوع کرنے کے بعد اس عطیۂ کبریٰ اور موہبتِ عظمیٰ کا ذکر حضرت شاہ اعظم خیالیؒ سے کیا تو حضرت نے فرطِ محبت سے آپکو سینے سے لگا لیا اور آپکی پیشانی مبارک پر بوسہ دیتے ہوئے فرمایا۔ اے عبدالرزاق اب تم راہ سلوک کی ان منزلوں سے گذر گئے جو اعضاء و جوارح پر تصرف سے تعلق رکھتی ہیں اور جو فنافی اللہ کی منزل ہے اب تم بقا باللہ کی وادی میں قدم رکھو اور قلب معنی پر تصرف کرنے کیلئے راہ سلوک میں گامزن ہو جس میں حس و حرکت کو بالکل دخل نہیں ہے۔

جس روز حضرت شاہ العالمینؒ اس موہبتِ عظمیٰ سے سرفراز ہوئے جس کا اوپر ذکر ہوا ہے، اُس دن حضرت شاہ اعظم خیالیؒ نے اس سرفرازی پر اظہار مسرت فرماتے ہوئے وہ خاص پلنگ جس پر وہ خود استراحت فرماتے تھے، آپ کے سونے کیلئے بھیجدیا۔ رات کو عالمِ معنیٰ کشف میں حضرت شاہ اعظم خیالیؒ پیر و مرشد نے دیکھا کہ تمام رات حضرت شاہ العالمین شیخ عبدالرزاق جھنجھانویؒ بہت ہی ادب و احترام کے ساتھ اس چارپائی کے چاروں طرف پھر رہے ہیں۔ وہ اس کے پہلے پائے کے پاس پہونچتے اور سجدۂ نیاز بجا لاتے، پھر دوسرے پائے کی طرف متوجہ ہوتے دوسرے پائے سے اسی طرح تیسرے پائے تک پہنچتے پھر تیسرے پائے سے چوتھے پائے تک۔ جس پایہ کی طرف آپ توجہ کرتے جہانِ قدسی کے ایک نئے عالم کا مشاہدہ فرماتے غرضیکہ اسی طرح غلبۂ حال میں مسلسل سجدے اور طواف کرتے صبح ہوگئی۔ حضرت شاہ اعظم خیالیؒ نے چشم بصیرت اور نورِ باطن سے اسکی اطلاع پائی کہ شاہ العالمین نے تمام شب طواف و سجدہ اور ادب احترام میں گذار دی تو صبح کو ایک قینچی لئے ہوئے

وجس سے مراد وسیلہ قطع ماسوا اللہ ہے، حضرت شاہ العالمین کے پاس آئے اور فرمایا
کہ شیخ عبدالرزاق مجھے شرم آتی ہے کہ تم ایسا فرزند معنوی اور تلمیذ رشید رکھتے ہوئے
میں خلق اللہ کو مرید کروں اور طالبانِ حق کے اذکار و اشغال کی ذمہ داری سنبھالے رہوں
اب تم اس ذمہ داری کو قبول کرو اس طرح اجازت و خلافت کا تاج آپکے زیب سر کیا۔[1]

## حضرت شاہ اعظم کے مکتوبات کا سرسری جائزہ

حضرت شیخ محمد حسن اعظم بہ شاہ خیالی پیر و مرشد

حضرت شیخ عبدالرزاق جھنجھانوی فرماتے ہیں کہ " تو جان لے کہ ایک عالم ایسا ہے
جس کا معلوم کرنا حواس کے سوا کسی چیز سے ممکن نہیں۔ هوالذی انشاکم وجعل
لکما السمع والابصار والافئدۃ ۔ وہی پاک ذات ہے جس نے تم کو پیدا کیا اور
پھر تم کو کان، آنکھیں اور دل دیئے۔ اور ایک دوسرا عالم ہے جسکا ادراک عقل کے
سوا اور کسی چیز سے ممکن نہیں۔ العقل نور یقذ نہ اللہ تعالیٰ فی قلوب المؤمن
فیفرق بہ بین الحق والباطل والصواب والخطاء۔ عقل ایک نور ہے جسکو اللہ
تعالیٰ ایک مومن کے دل میں ڈالتا ہے پس وہ اس کے ساتھ فرق کرتا ہے حق و باطل
اور صواب خطا میں۔ ایک عالم اور ہے جس کا ادراک بجز علم کے نہیں ہو سکتا۔
فاسئلوا اهل الذکر ان کنتم لا تعلمون ۔ پس معلوم کرو اہل ذکر سے
اگر تم نہیں جانتے ہو۔ اور ایک عالم ہے جس کو عشق کے سوا کوئی اور نہیں جانتا ہے
وهوالقاهر فوق عبادہ ویرسل علیکم حفظۃ ردہی غالب دانا ہے اپنے
بندوں پر اور وہی بھیجتا ہے تمہارے اوپر محافظ۔

اے عزیز سن کو کہ طور حسن، طور عقل، طور علم کے پرے ایک اور طور ہے
جسکو طور عشق کہتے ہیں۔ اس طور میں وہ وہ چیزیں معلوم ہوتی ہیں جو اور کسی طور میں

---

[1] صحیفۂ ابرار اردو ص۸۶-۸۸

نلوم نہیں ہوتی ہیں جس نے اس کا مزا چکھا وہ میری طرف بڑھا اور میں اُس سے
ے کا بہت ہی شوق رکھتا ہوں۔ اے جواں مرد معنی صورت کے مشتاق ہیں اور
ورت معنوں کی مشتاق۔ مولیٰ بندہ کا مشتاق ہے اور بندہ مولیٰ کا مشتاق
ہے۔ خوب کہا ہے اہل حال نے ؎

بانگ می آید کہ اے طالب بیا　　جود محتاجِ گدایان چوں گدا
جود می دید گدایانِ ضعاف　　ہمچو خوباں کائینہ جوید صاف

ت صفات کی عاشق اور صفات ذات کی عاشق ہوئی۔ عاشق کی حرکت سکون
ئی اور عاشق کا سکون حرکت ہوا۔ آثار افعال سے اور افعال آثار سے جدا
یں ہوتے۔ کسر سے انکسار اور انکسار سے کسر جدا نہیں ہوتے اور مولیٰ تبارک
الیٰ کی ذات اور اُسکی صفاتِ کمال کے سوا ممتنعات و محالات سے ہیں۔ اُس کی
ت کے سوا اور کوئی چیز وجود نہیں رکھتی ہے اور صفات کے سوا اور کوئی مشہود نہیں۔
عدت ذات کی مقتضا ہوئی اور کثرت مقتضائے ذات۔ خوب کہا ہے ایک
رف کامل نے ؎

ایں جملہ صفت کہ کردی اثبات　　می داں ہمہ بے تصرفِ ذات
او را ہمہ صفات می خواں　　لیکن صفتش ہمہ یکے داں

ریق عشق اور ہمہ اوست ہے۔ یہاں دوئی اور تفریق کو دخل نہیں ہے۔
خوب فرمایا ہے عارف رومیؒ نے ؎

جملہ معشوق است عاشق پردہ
زندہ معشوق است عاشق مردہ

ر یہ بھی سن لیجیے کہ پھر ایسا راز و نیاز ہے کہ وہ وہی آنکھ، کان اور زبان
جاتا ہے۔ فرماتے ہیں ؎

میانِ عاشق و معشوق رمزیست　　کراماً کاتبیں را ہم خبر نیست

تذکرہ نگاروں کے بیان کے مطابق حضرت شاہ اعظم خیالیؒ کا وصال ۲۷ رجب المرجب ۹۴۴ھ یا دوسرے بیان کے مطابق ۹۳۳ھ ہجری میں ہوا۔ اور دہلی میں بجے منڈلی کے نیچے اپنے والد بزرگوار کے قریب میں دفن ہوئے۔ مزار مبارک مرجع خاص و عام ہے۔[1]

غور سے پڑھئے اور مستی و بیخودی پیدا کیجئے اور انبیاء و اولیاء کے ساتھ نہایت ادب و احترام سے پیش آیئے۔ بس وہی ایک ذات مطلق ہے جو "مجرد عن الصفات" ہے اور وہی ذات واجب الوجود ہے کہ جو اشکال و صفات میں جلوہ گر ہے۔ ؎

اطلاق تقیید نہ اورا ہم مطلق و ہم مقید آمد
بنگیر تو بچشم دل خدارا ہم احمد و ہم محمد آمد

ترجمہ: وہ اطلاق و تقیید سے آزاد ہے۔ وہ مقید بھی ہے اور آزاد بھی۔ اگر چشم دل سے دیکھئے تو وہی حقیقت الہیہ ہے جو احمد بھی ہے اور محمد بھی۔

خوب کہا ہے حضرت آسی صاحب عارف باللہ نے ؎

وہی جو مستوی عرش ہے خدا ہو کر اتر پڑا ہے مدینے میں مصطفےٰ ہو کر

## شاہ العالمین حضرت شاہ عبدالرزاق جھنجھانویؒ

حضرت شیخ محمد بن حسن بن طاہر جونپوریؒ کے مرید اور خلیفہ ہیں۔ ہندوستان کے اولیاء کبار میں آپکا شمار ہے۔ خرق عادات اور تصرفات کے بادشاہ ہیں۔ مشائخ قادریہ کے اولوالعزم بزرگوں میں ہیں۔ بڑے صاحب کمال اور متوالے تھے۔ اوائل عمر میں علم ظاہر بہ تمام و کمال حاصل فرمایا پھر شرب عشق و محبت غالب آیا اور ایسا مست و بیخود ہوئے کہ سارے حجابات چاک ہو گئے اور بڑی ریاضت شاقہ برداشت کی اور مجاہدہ سے مشاہدہ کے مرتبہ کو پہونچے۔ آپکو حضرت علیہ قادریہ سے کمال نسبت تھی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم

---

[1] اخبار الاخیار حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی، انوار صوفیہ اردو ص ۳۹۸، ۴۰۴

سے بلا واسطہ اذن و اشارہ پاتے اور کسب فیض کرتے تھے۔ اور اس سے زیادہ کیا کمال و مرتبہ ہوگا کہ جس کو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے بلا واسطہ فیض حاصل ہو۔

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے اخبار الاخیار میں لکھا ہے کہ آپکے پیر و مرشد حضرت شیخ محمد حسن معروف بہ اعظم شاہ خیالیؒ بڑے بابرکت و دائم العبادت عشاق زمانہ اور حضرت مخدوم خواجہ محمد عیسیٰ تاج چشتی جونپوریؒ کے نواسہ تھے اور آپکی ولادت جونپور ہی میں ہوئی تھی۔ آپ شہر یمن جو مضافات عرب میں ہے مشائخ قادریہ سے بیعت تھے۔ آپ بعد نماز عصر باہر تشریف لاتے اور اس طرح آسمان کی طرف دیکھتے جیسے کسی محبوب کی آمد کا انتظار کر رہے ہوں۔ حضرت شیخ قاضی مبارک جونپوری شاہ العالمین حضرت شیخ عبدالرزاق جھنجھانویؒ کے مرید و خلیفہ تھے۔ اس طور پر حضرت شاہ العالمین کا روحانی تعلق سرزمین جونپور اور یہاں کے مشائخ سے بہت ہی زیادہ رہا ہے اور آپکے ملفوظات میں برابر جونپور کے مشائخ کا ذکر آیا ہے۔

حضرت شاہ العالمینؒ سادات کا بیحد ادب احترام فرماتے تھے۔ تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ ایک سید کسی سپاہی کے ہاتھ سے گرفتار ہو گئے تھے۔ حضرت شیخ نے ان کو قید و بند میں دیکھا تو اُن سے نہ رہا گیا اور آپنے انکی جا کر ضمانت کی، اور اُن سے کہا کہ تم شہر سے چلے جاؤ اور تمہارے بدلے میں قید و بند کی تکلیف برداشت کر لونگا۔ وہ سید صاحب چلے گئے اور آپ کو انکی جگہ پر بڑی سختیاں ہوئیں لیکن آپنے سب کو برداشت کیا اور اپنے مقامات کو ظاہر نہ کیا۔ آپ کے مرید و خلیفہ بے شمار ہیں۔

ملک العلماء قاضی شہاب الدین دولت آبادی ثم جونپوری مناقب السادات میں سادات کے مقام و مراتب اور امتیازی شان کے بارے میں تحریر فرماتے ہیں جیسا کہ نواب صمصام الدولہ شاہنواز خاں المتوفی ۱۱۷۱ھ نے اپنی مشہور زمانہ

تصنیف وتذکرہ مآثر الامراء سنہ تالیف ۱۱۵۵ھ تا ۱۱۶۰ھ میں امیر الامراء سید حسین علی خاں کے ذکر کے سلسلے میں لکھا ہے کہ قاضی شہاب الدین ملک العلما جونپوری "مناقب السادات" میں لکھتے ہیں کہ :

"صحیح النسب سید کیلئے ضروری ہے کہ وہ خُلق محمدی، سخاوت ہاشمی اور شجاعت حیدری کا نمونہ اور پیکر ہو۔ اگر وہ کبھی نفس امّارہ سے مجبور ہو کر کسی گناہ کا مرتکب ہو بھی جاتا ہے تو آخر کار کوئی ایسا سبب پیدا ہو جاتا ہے کہ جس کے ذریعہ سے اس کو نجات اُخروی حاصل ہو جاتی ہے۔" [1]

حقیقت تو یہی ہے کہ اپنے نام کے ساتھ سید صرف تحریر کر دینے سے کوئی نتیجہ حاصل نہیں ہے۔ سادات وہی لوگ ہیں جو اوصاف مذکورہ بالا کے حامل ہوں اور جس کے اندر صداقت، دیانت، امانت اور اوصاف مذکورہ بالا نہوں تو اپنے کو لاکھ سید لکھا کرے اور شجرہ پیش کرے وہ حقیقت میں سید تو نہیں ہے اور چاہے جو بھی ہو۔

آپ نے فرمایا کہ وصل الٰہی کا قریب تر راستہ ذکر الٰہی ہے اور اس سے بھی قریب تر تصور شیخ ہے یعنی پیر و مرشد کی صورت کے ساتھ مشغول ہونا ہے۔ اللہ تعالیٰ جس کسی کو توفیق حال نصیب کرے اس کو مشغولی واسطۂ پیر حاصل ہو جائیگا۔ اس کے لئے اس سے بہتر اور کوئی کام نہیں ہے۔ اور ایک گوشہ میں بیٹھکر پیر کی صورت کے ملاحظہ میں رہے کہ یہ مرید کیلئے نعمت عظمیٰ ہے۔ اگر چہ کوئی اور ریاضت نہ بھی کی ہو تو فقط یہی اس کو خدا تک پہونچا دیگی۔ اور مبتدی کو پیر کی صورت میں مشغول ہونے کے بغیر کوئی چارہ بھی نہیں ہے۔ کیونکہ عالم الٰہی عالم معنیٰ ہے اور اُسکا

---

[1] مناقب السادات قاضی شہاب الدین، ترجمہ مآثر الامراء جلد اول ص ۳۱۵ مرکزی اردو بورڈ لاہور، دیار پورب میں علم اور علماء ص ۲۰۵-۲۰۶

دیکھنا ممکن نہیں ہے مگر صاحبِ کمال کی صورت میں، کہ انسان کامل کی ذات حق ہے اور کمالاتِ حق کا مظہر ہے۔ خوب فرمایا ہے عارف رومیؒ نے ؎

مظہرِ حق غیرِ انساں نیست — کہ ہمہ کون را مسخر کرد

انبیاؑ اولیاء راحق بداں — سرِ مخفی کردہ ام باتو بیاں

حضرت شاہ العالمینؒ سلسلۂ عالیہ قادریہ کے امام ہیں۔ آپ کے مکارمِ اخلاق اور فضائل و کمالات کا تفصیلی تذکرہ کتب تاریخ و سیر میں ملتا ہے۔ آپکو سلسلۂ قادریہ سے نسبت کمال حاصل تھی اور آپ بے واسطۂ دیگر حضرت غوث الاعظم پیران پیر دستگیرؓ سے مشورہ فرماتے تھے اور اجازت حاصل کرتے تھے اور اس سے بڑا مرتبہ کیا ہوسکتا ہے کہ حضرت غوث پاک سے براہ راست مشورہ کیا جاسکا۔ آپ اپنے وقت کے قطب الاقطاب تھے اور آپکے کمالات و تصرفات اظہر من الشمس ہیں۔ آپ مشائخ قادریہ اور مشاہیر اہل تصوف میں مرتبۂ اعلیٰ رکھتے تھے۔ اور اکثر و بیشتر دیدار جمال الٰہی اور مشاہدۂ انوار ذات لامتناہی میں مستغرق رہتے تھے۔ آپکی زبان مثل تلوار کے تھی جو کچھ بھی زبان فیض ترجمان سے نکل جاتا اس کا ظہور فوراً ہوتا تھا۔

## خرق عادات و تصرفات

صحیفۂ ابرار کے تذکرہ نگار نے معارج الاولیا کے حوالہ سے لکھا ہے کہ:

(۱) آپ ایک نابینا لڑکی کو بینائی عطا کرتے ہیں اور اس کے لئے مراقبہ فرماکر پہلے اپنا آنکھوں پر ہاتھ رکھتے ہیں جس سے اُسکی بینائی واپس آجاتی ہے۔ اور خود آپ بہت دیر تک اپنی آنکھوں پر رومال باندھے رہتے ہیں۔ برص کے موذی مرض میں گرفتار ایک شخص اس طور پر صحت یاب ہوتا ہے جیسے کوئی طبیبِ حاذق کسی اکسیر سے کسی مریض کو اچھا کردے۔ اور بی بی عائشہ حضرت کی بھتیجی اور حضرت شاہ عبدالستار کی بیوی مرنے کے بعد آپکے یہ کہنے پر زندہ ہوجاتی ہیں اور آنکھیں کھول دیتی ہیں کہ

اے عائشہ اُٹھ جا۔ [1]

(۲) ایک روز حضرت شاہ العالمینؒ کی خدمت اقدس میں خداداد خاں افغان جو بالکل اُمّی تھے، حاضر ہوئے۔ حضرت کو سلام کیا آپ نے سلام کے جواب میں وعلیکم السلام فرمایا۔ اس کے بعد خداداد خاں نے کہا کہ حضرت آپ شیخ وقت ہیں۔ میں آپ سے یہ معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ کیا آدمی خدا تک پہنچ سکتا ہے۔ آپ نے فرمایا بابا! انسان کی خلقت ہی اسی لئے ہوئی ہے کہ وہ خدا تک پہونچے اور سوائے انسان کے کسی اور مخلوق کو یہ استعداد نہیں دی گئی ہے کہ وہ "واصل بخدا ہو" واقف اسرار حضرت شیخ فریدالدین عطارؒ نے کیا خوب کہا ہے ؎

چوں آدم فرستادیم بیروں جمالِ خویش در صحرا نہادیم

ترجمہ: جب ہم نے آدم کو سراپردۂ غیب سے باہر بھیجا تو اپنے انوار جمال کو صحرا میں بکھیر دیا ہے۔ اس نے کہا کہ حضرت اگر ایسا ہی ہے تو آدمی کو خدا تک پہنچانے میں اس قدر تاخیر کیوں ہوتی ہے۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ "دنیا عالم حکمت و کتاب ہے" اس راہ میں ریاضت و مجاہدہ و محنتِ شاقہ ایک ضروری شرط ہے جب تک اس راہ پر چلنے والا ان سخت مراحل سے نہیں گذرتا اُسکی رسائی منزل مقصود تک نہیں ہوتی ہے۔ اُس نے کہا حضرت اگر ایسا ہی ہے اور مشقت و ریاضت کے وسیلہ سے ہی یہ منزل طے ہوتی ہے تو پھر سالک راہ کو کسی کی دستگیری کی کیا ضرورت ہے۔ یہ مجاہدہ ریاضت ہی مجھے خدا تک پہونچانے کیلئے کافی ہے۔

میں تو ایسے پیر کی تلاش میں سرگرداں و پریشاں ہوں جو صاحب قوت و قدرت ہو اور اسی کی جستجو میں آپکی خدمت میں حاضر ہوا ہوں۔ اللہ پاک نے اپنی حکمت بالغہ اور قدرت کاملہ سے آپ ایسے عارفوں کو وہ قوت عطا فرمائی ہے کہ اگر آپ اس ناقص و ناکارہ کے حال پر توجہ فرمائیں تو پلک ہی جھپکنے میں یہ مرحلہ طے ہو جائیگا۔

---

[1] معارج الاولیاء (صحیفۂ ابرار) صہ ۲۹۔

آپ نے ارشاد فرمایا کہ زمین میں ہل چلائے اور بیج ڈالے بغیر کھیتی اُگ سکتی ہے
پہلے زمین کو ہل سے جوت کر نرم اور اس لائق بنایا جاتا ہے جس سے زمین کا وجود ریزہ
ریزہ اور تہہ و بالا ہو جاتا ہے اور اگر بغیر کسی تیاری کے زمین میں بیج ڈال دیا جائے
تو رائیگاں اور بیکار ہو جائیگا۔

پس تمہارے لئے لازم ہے کہ تم خانقاہ کی کوئی نہ کوئی خدمت ضرور قبول
کرو۔ اور ہمیشہ حصول مقصد کی کوشش میں لگے رہو تو فائز المرام ہو گے۔ [1]
اس نے جواب دیا کہ حضور جو خدمت بھی میرے لائق ہو اس کیلئے حکم دیا جائے۔
میں اسے قبول کرونگا۔ حضرت نے وہ تمام خدمات بتلائیں جو خدام خانقاہ اور فقرائے
بارگاہ سے متعلق تھیں۔ مثلاً صوفیا اور اہل اللہ کے وضو کیواسطے پانی گرم کرنے
کیلئے جنگل سے لکڑیاں جمع کرنا اور انکو خود لاد کر لانا۔ یا مسجد و خانقاہ میں جھاڑو
دینا۔ یا فقرار کیلئے کھانا پکانا۔ اس میں سے جو خدمت تو چاہے قبول کرلے وہی تمہارے
لئے موجب سعادت و برکت ہوگی۔

اُس نے جواب دیا کہ کھچڑی جو خانقاہ کے فقرار میں روزانہ تقسیم کیجاتی ہے
میں اس کے پکانے اور تقسیم کرنے کی خدمت بجالا سکتا ہوں۔ حضرت نے فرمایا۔
بہت اچھا تم یہی خدمت انجام دو۔ اُس نے اس خدمت کو بحسن و خوبی انجام دیا۔
جب تک کہ اپنی مراد کو پہونچنے کا وقت نہیں آیا۔

ایک روز عید قرباں کا دن تھا۔ خدا داد خاں خانقاہ کے صحن میں فقرار اور
اہل اللہ کو دیگ سے کھانا نکال کر تقسیم کر رہا تھا، حضرت والا بالاخانہ پر تشریف فرما تھے
اور یہ منظر دیکھ رہے تھے کہ اچانک کفگیر اس کے ہاتھ سے زور سے دیگ کے کنگرے سے ٹکرائی
جس سے وصل کی خبر سنانے اور روح کو خوش کرنے والی آواز آئی "انی انا اللہ"

---

[1] ملفوظات حضرت شیخ عبدالرزاق جھنجھانوی وصحیفۂ ابرار باب تصرفات ص ۱۳۱-۱۳۲،

اس صدا کو سنکر حضرت والا پر عجیب کیفیت طاری ہو گئی مستی بے خودی اور سرشاری
کے عالم میں وہاں سے اُٹھے اور نیچے آئے اور فرمایا کہ میاں خداداد خاں کیا کر رہے ہو۔
عرض کیا حضور فقراء کو کھانا تقسیم کر رہا ہوں ۔ حضرت اسی سرشاری اور مستی کی
حالت میں کہ عالم غیب سے آپ کے قلب مبارک پر طاری ہو گئی تھی اس کے قریب آکر
بیٹھ گئے اور فرمایا کہ میاں ابھی تمہیں کھانا تقسیم کرنا نہیں آیا اور اُن کے ہاتھ کو کفگیر
سے الگ کر کے دیگ میں غوطہ دیا اور فرمایا کہ کھانا اس طرح دیگ سے نکالنا چاہئے
جوں ہی حضرت نے اُس کے ہاتھ کو دیگ میں غوطہ دیا اُس پر مرادوں کے دروازے
کھُل گئے اور تمام حجابات عارضی اُسکی آنکھوں کے سامنے سے ہٹ گئے اور اسکی
چشم بصیرت جمال الہی کے مشاہدہ میں گم ہو گئی ۔ حضرت کے ہاتھ سے اُس کے ہاتھ کو
چھونے کا وہی اثر ہوا جو پارس کے چھونے سے ہوتا ہے ۔ اور تانبہ زرِ خاص اور
طلائے جعفری بن جاتا ہے ۔ خداداد خاں اس کے بعد تمام عمر مشاہدۂ ذات
الہی میں مستغرق رہا اور اس کا انجام یادِ حق اور وصال جلوۂ مطلق پر ہوا۔[1]

غور فرمائیے یہ ہے عشاق زمانہ کا مرتبہ و مقام وہ تسلیم و رضا کی منزل میں ہیں
انکی اور اللہ کی مرضی ایک ہو جاتی ہے پھر وہ جو کچھ کہتے ہیں بظاہر زبان ان کی
ہوتی ہے لیکن وہ خدا کی طرف سے ہوتا ہے۔ خوب کہا ہے ؎

صد کتاب و صد ورق در نار کن　　روئے خود را جانب دلدار کن

نماز عام تسبیح و سجود است　　نماز عاشقاں ترک وجود است

اور یہ مقام عالی ادب احترام سے حاصل ہوتا ہے اس راہ میں ادب ہی معرفت
الہی کی کنجی ہے ۔ اگر تم انبیاء اور اولیاء کا ادب جیسا کہ ادب کا حق ہے نہ کرو گے تو
مردود بارگاہ الہی ہو جاؤ گے ۔ خوب کہا ہے ؎

---

[1] صحیفۂ ابرار در ذکر تصرفات ص ۱۳۱ تا ۱۳۳ اردو ایڈیشن

ادب تاجے است از نور الہٰی — بنہہ بر سر برو ہر جا کہ خواہی

از خدا جوئیم توفیق ادب — بے ادب محروم ماند از فضلِ رب

ترجمہ: ادب نور الہٰی کا تاج ہے۔ تم اس تاج کو اپنے سر پر رکھکر باادب بن جاؤ اور پھر تم جہاں بھی چاہو جاؤ۔ میں خدا سے باادب ہونیکی دعا کرتا ہوں کیونکہ بے ادب خدا کے فضل و کرم سے محروم رہیگا اور اسکی ساری امیدیں نقش برآب ہوں گی۔

(۳) بیان کیا جاتا ہے کہ بعض صوفی اور اہل طلب جو حضرت شاہ العالمین کی خدمت بابرکت میں رہتے تھے وہ جوش عقیدت اور غلبۂ محبت کی وجہ سے جس نے اُنکی نگاہوں اور اُن کے ضمیروں سے کثرت و غیریت کے پردے اُٹھا دیئے تھے۔ جوں ہی حضرت شاہ العالمینؒ کے جمال جہاں آرا کو دیکھتے بے اختیار "سجدات تحیات" بجالاتے تھے۔ حالانکہ حضرت خود اس سے اختلاف کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ محبان عزیز، محبت ایک قلبی فعل اور تعلق دلی ہے۔ اسے اعضاء جوارح کے عمل سے کوئی تعلق نہیں بہتر یہ ہے کہ آپ اس فعل کو ترک کر دیں اور سنت نبوی کے مطابق صرف سلام پر اکتفا کریں کیونکہ شریعت پسند عالم آپکے اس فعل پر انگشت نمائی کرتے اور معترض ہوتے ہیں۔ اگرچہ زمانۂ سابقہ میں مریدان با اعتقاد اپنے مرشدین باتمکین کے سامنے غلبۂ حال میں "سجدات تحیات" بجالاتے تھے اور اُنکی باطنی اور روحانی تربیت کرنیوالے اس نوعیت کے سجدوں کو جائز رکھتے تھے۔ لیکن فی زمانہ اگر آپ اس عمل سے احتراز کریں تو بہتر ہے۔ ہر چند حضرت آدم "صفات باری تعالے کا مظہر ہے۔

اس میں بھی شک نہیں کہ انسان کامل تمام ستائشوں کے قابل اور ہر طرح کے احترام کے لائق ہے۔ لیکن تشرع پسند علماء ان دقیق مسائل کی تہہ تک نہ پہونچے اور اس کی سخت مخالفت کی اور علوم رسمی کے سہارے لایعنی مقدمات پر

استدلال کرتے ہیں اور اہل دل کی دل آزاری کا باعث بنتے ہیں۔ حضرت شاہ العالمین کے اس ارشاد گرامی کے باعث بہت سے افراد نے، جو اس غلبۂ حال پر قابو پا چکے تھے، اس عمل کو ترک کر دیا۔ لیکن کچھ صوفیا جیسے قطب العالم سید علی لدھیانویؒ، شیخ عبدالستار ابن شیخ تھن جھنجھانویؒ، شیخ حاجی عمر سکندر پوریؒ اور شیخ ابوبکر صوفیؒ مغلوب الحال ہونے کی وجہ سے اس عمل سے باز نہ آئے اور وہ کبھی کبھی سجدۂ تحیات بجالاتے تھے۔ لہ

چنانچہ یہ بات اکثر شریعت پسند علما جیسے شیخ فتح اللہ کنبو دہلویؒ جو مفتی العلماء بھی کہے جاتے تھے، مولانا شیخ سرہندیؒ وغیرہ تک بھی پہونچی۔ شیخ فتح اللہ نے حضرت شاہ العالمینؒ کی خدمت اقدس میں ایک خط بھیجا اور حضرت کا جواب پانے کے بعد حضرت مولانا شیخن سرہندی جو ایک عالم متبحر اور صاحب دانش وفرہنگ تھے اس حکایت سجدہ کو سن کر بہت برافروختہ ہوئے اور اپنے سگے بیٹے و داماد کے ساتھ کہ وہ دونوں حضرات دانشوری کے مرتبہ کو پہونچے تھے مناظرہ کی غرض سے جھنجھانہ تشریف لائے۔ حضرت شاہ العالمینؒ نے بڑی تواضع و انکساری کے ساتھ استقبال کیا اور اپنی چادر مبارک ان کے واسطے بچھا دی اور بڑی محبت سے مزاج پرسی وغیرہ فرمائی۔

تمام مراسم تعظیم اور لوازمات مہمانداری کی ادائیگی کے بعد حضرت شیخ حسین پانی پتیؒ نے جو حضرت شاہ العالمینؒ کے رازداران خلوت اور خادمان خاص میں سے تھے۔ قطب عالم سید علی لدھیانویؒ اور دیگر صوفیان مذکور کو جو اس زمانہ میں غلبۂ حال کے زیر اثر سجدۂ تحیات بجالاتے تھے حضرت جمال العارفین ابوالبرکات بندگی شاہ محمد (حضرت کے بڑے بیٹے) کی خدمت میں بلایا اور

---

لہ صحیفۂ ابرار در بیان تصرفات حضرت شاہ العالمین ص ۱۳۶-۱۳۷

اور زبان معارف بیان سے ازروئے نصیحت کہا کہ حضرت شاہ العالمین کا وجود قدسی نمود تو انوار حقیقت اور اسرار طریقت کا ایک ناپیدا کنار سمندر ہے۔ افراد انسانی میں سے جو بھی آپ کی طرف رجوع کرتا ہے اور آپ کے آستانِ ولایت تک رسائی کی سعادت سے مشرف ہوتا ہے اپنی فطری استعداد اور ذاتی صلاحیتوں کے مطابق اس بحر حقیقت کی موجوں سے سیراب اور مستفیض ہوتا ہے لیکن جیسا کہ آپکو معلوم ہے ایک عالم متبحر دوسرے دو عالموں کے ساتھ مباحثہ کی غرض سے یہاں وارد ہوئے ہیں۔ اب آپ لوگوں کو چاہیے کہ عنانِ اختیار اپنے ہاتھ میں رکھیں اور خود اپنے محافظ رہیں کہ ہرگز "سجدۂ تحیات" بجالانے کا عمل آپ لوگوں سے سرزد نہ ہو اس لیے کہ آپکی طرف سے یہ عمل حضرت کے بارہ میں مولانا کے اعتقاد میں خلل و زوال کا باعث ہوگا اور یہ بات طے ہے کہ بدعقیدگی سبب محرومی اور صدق ارادت انعام ابدی ہے۔ اور یہ بات حسن اخلاق اور ادائے خلوص سے بعید معلوم ہوتی ہے کہ ایک شخص سرچشمۂ عرفان کے پاس پہونچے اور پیاسا واپس جائے۔ [1]

تمام اہل عرفان اور طالبانِ حق نے نصیحتوں کے ان جواہر پاروں کو قبول کیا اور مجلس برخواست ہوئی۔ اس کے بعد حضرت شاہ العالمینؒ نے ایک خادم کو بھیجا کہ بندگی مولانا شیخن اور ان کے بیٹے و داماد کو بلا لائے کہ کھانا تناول فرمائیں۔ تمام لوگ مہمان خانہ میں کھانا تناول فرمانے کیلئے آگئے اور اُن کے ساتھ اور بہت سے طالبانِ کمال بھی آئے جو علمی استفادہ کے خیال سے مولانا کی خدمت میں رہتے تھے۔ حضرت شاہ العالمینؒ و متوسلانِ بارگاہ مہمانوں کی خدمت طعام میں مشغول ہو گئے۔ حضرت نے قطب العالم میر سید علی لدھیانویؒ سے فرمایا، میر سید علی تم اولاد رسالت ہو، میں چاہتا ہوں کہ دسترخوان پر تم بیٹھو اور شریک طعام ہو۔ جوں ہی حضرت قطب العالم کے گوش

---

[1] صحیفۂ ابرار اردو در بیان تصرفات حضرت شاہ العالمین ص۱۳۷-۱۳۸

مبارک میں حضرت شاہ العالمین کے یہ الفاظ پہونچے بے اختیار و بے قصد سجدہ ریز ہوئے اور یہ عمل تین مرتبہ دہرایا۔

حضرت مولانا شیخن کے بیٹے اور داماد نے اس پر استغفر اللہ العظیم کہا خود حضرت مولانا نے بحث کے اس موقع کو غنیمت جانا اور اس سلسلہ میں مقدمات اور دلائل کا اظہار کیا۔ حضرت شاہ العالمینؒ نے فرمایا کہ سجدہ کی حقیقت اور اباحت یعنی جواز تو اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت یوسف علیہ السّلام کو ان کے بھائیوں نے سجدہ کیا تھا — مولانا نے اس بات پر زور دیا کہ تفسیر میں دیکھا جائے۔ اس پر حضرت نے فرمایا کہ سلف سے یہ قول چلا آتا ہے کہ پہلے طعام بعدہٗ کلام، کھانے سے فراغت کے بعد اس مسئلہ پر گفتگو کی جائے گی۔ بعد فراغت طعام مولانا شیخنؒ نے قرآن پاک کی تفسیر طلب کی اور اس کو حضرت شاہ العالمینؒ کو دیتے ہوئے کہا کہ اس مقام کی نشاندہی فرمایئے جس میں سجدہ کے جواز کا بیان آیا ہے تاکہ وہ ہم لوگوں کے لئے بھی ایک دلیل روشن ہو اور حجت قطعی کا کام دے۔ [1]

حضرت شاہ العالمینؒ نے کلام پاک کی تفسیر کو پورے ادب و احترام کے ساتھ مولانا کے ہاتھوں سے لے لیا اور اس کو اپنے زانو پر رکھکر مراقب ہوئے۔ کچھ دیر کے بعد سر اٹھایا اور اپنی نظر جذب اثر کے ساتھ مولانا شیخن کی طرف نگاہ کی۔ جیسے ہی آپ نے مولانا شیخن کی طرف دیکھا مولانائے موصوف کا سر سجدہ میں جھک گیا اور علی الاتصال آپ نے سات بار سجدہ کیا اور اسی عالم بیخودی میں یہ شعر انکی زبان پر تھا ؎

اگرچہ نیست روا سجدہ بر بتاں کردن
تو آں کسے کہ ترا سجدہ می تواں کردن

ترجمہ: اگرچہ شریعت میں بتوں کو سجدہ کرنا جائز نہیں ہے لیکن تجھ ایسے شخص کو دیکھ کر

---

[1] صحیفۂ ابرار اردو دربیان تصرفات حضرت شاہ عبدالرزاق جھنجھانویؒ ص ۱۳۹-۱۴۰

سجدہ کیا جا سکتا ہے۔ اس منظر کو دیکھکر مولانا کے بیٹے و داماد اور دیگر ہمراہیوں نے کہا کہ حضرت ولی نعمت ہمارے یہاں آنے کا مقصد یہ تھا کہ آیات قرآنی و احادیث نبوی کے بموجب حضرت شاہ عبدالرزاق کو گمراہانہ طریقہ سے ہٹا کر شاہراہ شریعت محمدی کی طرف لایا جائے نہ یہ کہ ہم خود کو اس ضلالت و گمراہی کے راستے پر ڈالدیں۔ مولانا پر کافی دیر تک خود رفتگی کا عالم طاری رہا۔ جب قدرے ہوش میں آئے تو یوں گویا ہوئے کہ :

"میری جان تم پر قربان ہو۔ میں سچ کہتا ہوں کہ حضرت شاہ عبدالرزاق کی ذات محسوس کو سجدہ کرنا روا ہے۔ جو حضرت کی ذات لا ایک صفات میں مجھے نظر آیا ہے وہ اگر تم بھی دیکھ لو تو بے اختیار سجدہ میں گر پڑو گے۔ ظاہر پر نظر کر کے تم پریشان خاطر نہ ہو اور اطمینان رکھو"۔

اس کے بعد حضرت والا نے مولانا شیخن کو مولویت کے دائرہ سے نکال کر اب مشیخت کے مقام پر سرفراز فرمایا۔ اور اپنے خلفاء کے نورانی سلسلہ میں شامل فرماکر عطائے خلعت سے نوازا اور ان کے اقربا و متوسلین کو اپنے سلسلۂ بیعت سے وابستہ کر لیا۔ [1]

(۳) ملفوظات حضرت شاہ العالمین میں ہے کہ ایک بار حضرت گنگا و جمنا کے دوآبہ میں سفر کر رہے تھے کہ قصبہ (تھناپور) پہونچے وہاں ایک مرد دانشمند ہنود رہتا تھا۔ وہ آپکو بڑی عقیدت و نیازمندی سے اپنے گھر لایا، نماز عشاء کے بعد حضرت اپنی استراحت گاہ کی طرف تشریف لیجانا چاہتے تھے کہ ایک نہایت ہی خوبصورت اور حسن و جمال سے مرصع عورت جو بہت ہی نفیس زرق برق اور پاکیزہ لباس پہنے ہوئے تھی، گھر کے اندر آئی اور اسی حجرہ میں چلی گئی جہاں آپکو

---

[1] صحیفۂ ابرار اردو دربیان تصرفات حضرت شاہ عبدالرزاق جھنجھانوی ص ۱۳۹-۱۴۰

آرام فرماتا تھا۔ ساتھیوں نے خیال کیا کہ آپکی کوئی مرید خاتون ہوگی۔ اس کے پیچھے پیچھے آپ بھی وہاں پہونچے۔ اُس حسین وجمیل عورت نے نہایت شیریں آواز میں حضرت سے کچھ باتیں کیں۔ لیکن اُس نے جو کچھ کہا وہ کسی کی سمجھ میں نہ آیا جب وہ چلی گئی تو پنڈت جی نے حضرت سے اُس عورت کے بارے میں پوچھا کہ حضرت میری سمجھ میں تو کچھ بھی نہ آیا کہ وہ عورت کون تھی اور آپ سے کیا کہہ رہی تھی۔

حضرت نے فرمایا کہ پنڈت جی یہ تمہاری پاکیزہ گنگا کی دیوی تھی جو یہ روپ دھارن کر کے آئی تھی اور اس نے مجھ سے کہا کہ مجھے یہ غیبی اشارہ ہوا ہے کہ اس قصبہ ہتھناپور کو سیلاب میں غرق کروں۔ آپ یہاں قیام نہ فرمائیں اس میں آپکی کیا رائے ہے۔ میں نے اُس کے جواب میں کہا کہ غیب سے مجھے یہ اطلاع ہوگئی تھی لیکن میں نے بارگاہ خداوندی میں یہ کہا کہ یہ قصبہ تباہی سے بچ جائے اور سیلاب سے محفوظ رہے، تو مجھے جواب ملا کہ اچھا۔ لیکن چند درخت اور کچھ مکانات جو ساحل گنگا پر ہیں اب وہی اس سیلاب کی نذر ہونگے باقی سب سلامت رہیں گے۔ انجام کار یہ ہوا کہ اُسی شب گنگا میں باڑھ آئی اور رفتہ رفتہ شب ہی میں اس قدر بڑھی کہ معلوم ہوتا تھا کہ بستی غرق ہو جائے گی۔ ہتھناپور کے لوگوں میں کھلبلی مچ گئی لیکن ہوا یہی وہ چند ہی درخت اور مکان سیلاب کی نذر ہوئے جنکا انہدام کا رخانۂ قدرت میں مقدر ہو چکا تھا۔ اور مجھے اطلاع دی گئی تھی۔ [۱]

(۵) حضرت شاہ العالمینؒ کے تصرفات کے ذکر میں آیا ہے کہ دھومی چند جاٹ نے حضرت شاہ العالمینؒ کی نظر کیمیا اثر کی بدولت مذہب اسلام قبول کیا اور آپ کے ارادتمندوں میں شامل ہو گیا۔ کچھ دنوں کے بعد وہ مرض برص کا شکار ہو گیا۔ اُس کے اعزا و رشتہ داروں نے اس مرض سے نجات کے لئے حضرت سید سالار مسعود غازیؒ کے روضہ

---

[۱] صحیفۂ ابرار اردو دربیان تصرفات حضرت شاہ العالمینؒ ص ۱۵۶، ۱۵۷

مبارکہ کے طواف و زیارت کا مشورہ دیا۔ دھومی چند حضرت والا کی خدمت میں اجازت کیلئے حاضر ہوا۔ آپ نے فرمایا۔ کیا تم نے اس سے پہلے بھی کبھی اس بقعۂ نور کو دیکھا ہے۔ اُس نے عرض کیا۔ حضرت ایک بار اس کے قبل بھی میں وہاں حاضر ہو چکا ہوں۔

آپ نے فرمایا کہ دھومی چند اگر اُس مقام مقدس کا طواف تمہیں یہیں رہتے ہوئے میسر آجائے کیا تم اسے کافی نہ سمجھو گے؟ عرض کیا حضور والا اس سے بہتر اور کیا بات ہے کہ اس بیماری کے عالم میں اس دور دراز علاقے کے اس سفر سے بچ جاؤں اور میرا دلی مقصد حاصل ہو جائے۔ آپ نے فرمایا اچھا دھومی چند تم اپنی آنکھیں بند کرلو۔ اُس نے اپنی آنکھیں بند کرلیں تو دیکھا کہ وہ وطن موضع کرمالی (مضافات بڈھانہ ضلع مظفر نگر) میں ہے اور اُس کے اپنے گھر کے صحن میں حضرت سید سالار مسعود غازیؒ کا روضۂ مبارک اپنی تمام زیب زینت آرائش و زیبائش اور حسن و جمال کے ساتھ موجود ہے اور خدام اِدھر اُدھر آجا رہے ہیں اور اہل زیارت معروف طواف ہیں۔

دھومی چند نے جوں ہی حضرت سید سالار کے مرقد مقدس کو دیکھا فوراً ہی وہ عقیدت و نیاز کے ساتھ روضۂ مبارک میں داخل ہوا اور مزار پر انوار کو بوسہ دیا اور شرف حضوری حاصل کی اور اللہ پاک کے حکم سے وہ اس سعادت کے حصول کے بعد صحت یاب ہوگیا۔ آپ نے فرمایا کہ دھومی چند اب اللہ پاک نے تمہیں صحت عطا فرمادی اور تمہارا اپنا دیار حضرت سید سالار مسعود غازی کا مرقد شریف کی جلوہ گاہ بن گیا ہے۔ تم اب اپنے گاؤں جاؤ اور اس کے شکرانہ کے طور پر ایک عظیم الشان عمارت بناؤ جو خلق اللہ کی حاجت روائی اور مراد بخشی کا باعث ہو۔ حضرت کے حکم کے مطابق دھومی چند جاٹ اپنے گاؤں واپس گیا اور جس جگہ اُس نے حضرت سید سالارؒ کے مرقد شریف کی زیارت کی تھی وہاں اس واقعہ کے یادگار کے طور پر ایک شاندار اور پرشکوہ عمارت بنوائی، حضرت کی توجہ کی برکت سے اس طرف رجوع عظیم واقع ہوا اور اہل عقیدت

اور ارباب زیارت پروانہ وار اس شمعِ رُشد و ہدایت کے گرد جمع ہونے لگے۔ آجتک جب عقیدت مند بہرائچ شریف سے واپس لوٹتے ہیں تو اس متبرک اور فیوض و برکات کی جگہ کی زیارت کیلئے آتے ہیں سخت گرمی کی شدت اور لُو کے تھپیڑوں میں وہ یہاں آکر جمع ہوتے ہیں اور والہانہ طور پر اس کا طواف کرتے ہیں اور اس کو "طور سالار مسعود" کہتے ہیں۔ لہ

(۶) موضع سکندرپور میں ایک افغان رہتا تھا اُس کے ایک لڑکی تھی جو مادرزاد نابینا تھی بچپن کا زمانہ تو یونہی گذر گیا لیکن جب سن بلوغ کو پہونچی تو والدین کو بہت ہی فکر ہوئی کیونکہ شادی کیلئے کوئی تیار ہی نہ ہوتا تھا۔ اُس افغان نے اُس نابینا لڑکی کو لاکر حضرت شاہ العالمینؒ کے آستانہ مبارک پر بٹھادیا۔ آپ فراغت نماز کے بعد جب صحن مسجد میں آئے تو اُس افغان نے اُس لڑکی کو آپکے قدموں میں ڈال دیا اور بہت گریہ وزاری اور زار وقطار رونے لگا۔ اور اُس نے کہا کہ حضور صاحب تصرف ہیں اور جو کچھ بھی آپکی زبان فیض ترجمان سے نکل جاتا ہے وہی ہوتا ہے۔

آپ نے فرمایا اے افغان اس قسم کا کام صرف اللہ پاک کے اختیار اور قبضۂ قدرت میں ہے۔ بندہ کو اتنی قدرت کہاں کہ کارخانۂ قضا و قدر میں دخل دے سکے یا کسی بیمار کو صحت مند یا کسی مردہ کو زندہ کر سکے۔ اُس افغان نے عرض کیا کہ حضور والا میں تو اتنا جانتا ہوں کہ اللہ پاک نے اپنی قدرت کاملہ سے آپکو یہ قوت بخشی ہے کہ آپ اس طرح کے کام کر سکیں۔ آپ بارگاہِ خداوندی میں جس بات کے لئے توجہ فرماتے ہیں وہ مشیت الٰہی سے پوری ہو جاتی ہے کیونکہ آپکی ذات بابرکات محبت الٰہی اور عشق بارگاہ نامتناہی میں فنا ہو چکی ہے۔ اور آپکو "فنا فی الحق" اور "محو ذات مطلق" کہا جاتا ہے۔ آپکا عمل اور آپکا فعل "عملِ حق" اور "فعل ذاتِ مطلق"

---

لہ صحیفۂ ابرار اردو در ذکر تصرفات حضرت شاہ العالمینؒ صفحہ ۱۹۴ تا ۱۹۶

ہے اور آپکی ذات ذات حق سے الگ کوئی شئے نہیں ہے۔

جب حضرت شاہ العالمینؒ نے یہ کلمات سماعت فرمائے تو عالم بیخودی میں ایک نعرۂ مستانہ کے ساتھ فرمایا انسان تمام صفات الٰہیہ سے متصف ہو سکتا ہے۔ اور جو کچھ وہ چاہے کر سکتا ہے۔ اور میں کہ بندۂ بارگاہِ مطلق ہوں خود مجھے ہر طرح کی قدرت ہے جو چاہے کر سکتا ہوں۔ یہ کلمات جنہیں سطحی نظر رکھنے والا ظاہری صورت سے وابستہ کر سکتا ہے۔ یہ معنیٰ "حرف حق" کی طرح آپکی زبان مبارک پر آئے اور آپنے عالم اطلاق کو اپنی خاطر اقدس پر طاری فرما کر اوصفات مطلق سے متصف ہو کر اپنے دونوں ہاتھوں کو پہلے اپنی نورانی آنکھوں پر رکھا پھر اُس نابینا لڑکی کی آنکھوں سے لگایا اور ایک ہی لمحہ کے بعد جب اسکی آنکھوں سے آپنے ہاتھ ہٹائے تو اُسکی دونوں آنکھوں میں روشنی آگئی تھی۔ تمام اہل محفل نے یہ واقعہ اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ اسی لئے تو ایک عارف کامل نے فرمایا ہے ؎

بیرون ز تو نیست ہر چہ در عالم ہست
از خود بہ طلب ہر آنچہ خواہی کہ شود

ترجمہ: جو کچھ کہ دنیا میں ہے تیری ذات اقدس سے باہر نہیں ہے۔ اس لئے جو کچھ تو چاہتا ہے کہ ہو جائے اُسے اپنے آپ ہی سے مانگ اور اپنی ذات ہی سے طلب کر۔ [1]

قارئین مذکورہ بالا واقعہ کو پڑھکر تعجب و حیرت، بدعقیدگی اور کسی بدگمانی کا شکار نہ ہوں اور نہ یہ خیال کریں کہ اس قسم کا اعتقاد کفر و شرک ہے۔ اس کارخانۂ قدرت میں انسان سے زیادہ کسی شئے کو مظہر ذات الٰہی ہونے کا شرف حاصل نہیں ہے۔ اور اس نظامِ کائنات کی تخلیق کا مقصد ہی "انسان کامل"

---

[1] صحیفۂ ابرار در بیان تصرفات حضرت شاہ العالمینؒ صفحہ ۲۰۳-۲۰۴

اور مومن و عارف کی خلقت ہے اور اسی "مظہر ذات الٰہی" کی پیدائش ہی کو اسکی اصلی "علت غائی" قرار دیا جا سکتا ہے۔ یہی مظہر ذات وجودِ ممکنات کا سبب بنا ہے اور اُسکی بدولت ہی یہ دنیا عدم محض سے عالم وجود میں آئی ہے۔ اس عالم کون و فساد (دنیا) میں جو کچھ ہو رہا ہے وہ کسی انسان کامل (اولیاء کاملین) کے ایماء و اشارہ کے بغیر ممکن نہیں ہے۔ ذرات عالم میں سے کوئی ذرہ بھی اور درختوں کا کوئی پتہ بھی "انسان کامل" کی اجازت کے بغیر نہ حرکت کر سکتا ہے اور نہ درخت سے گر سکتا ہے وہ اس مقام و مرتبہ پر ہوتا ہے کہ دونوں کی مرضی ایک ہو جاتی ہے کیونکہ پھر دوئی ممکن نہیں ہے۔ اس مقام میں دوئی کا عقیدہ رکھنے والا مشرک ہے اور وہ بہ لباس بندہ خدائی کرتا ہے۔

**ظہیر الدین محمد بابر کی ہند میں آمد اور پانی پت میں ابراہیم لودی کا قتل، حضرت شیخ عبد الرزاق جھنجھانوی کا تصرف تھا**

حضرت شاہ اعظم خیالیؒ آپکے پیر و مرشد نے حضرت غوث الثقلین قبلہ کونین حضرت شیخ عبد القادر جیلانیؓ کا جبۂ گلیم جو تبرکات میں سب سے خاص تھے اپنے زمانہ حیات میں خود حضرت نے حضرت شاہ العالمینؒ کو سپرد فرما کر جھنجھانہ کی طرف مراجعت فرمائی اور اجازت عطا فرمائی تھی کہ جب چھوٹے فرزند بندگی شاہ حاجی محمدؒ سن بلوغ کو پہونچ جائیں تو یہ تبرکات مذکورہ بالا اُن کے سپرد کر دیئے جائیں۔ خود حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کا حکم بھی یہی ہے۔ لیکن جب آگرہ میں مجلس سوئم میں تمام علماء و مشائخ و جملہ خواتین و امراء حاضر تھے، اور کلام اللہ کے اختتام اور تقسیم عطیات کے بعد تمام تبرکات مذکورہ بالا کو مجلس میں لایا گیا اور یہ تبرکات بندگی شیخ محمودؒ جو حضرت کے سب سے بڑے بیٹے تھے سپرد کیا گیا اور یہ سمجھا گیا کہ ان کے جائز وارث و حقدار وہی ہیں حالانکہ یہ بات حضرت شاہ اعظم خیالیؒ کی وصیت کے خلاف تھی۔

ابھی مجلس سوئم جاری تھی کہ حضرت شاہ اعظم خیالیؒ کی روح پُرفتوح مثالی شکل میں حضرت شیخ ابراہیم مجذوبؒ کے سامنے آئی جو حضرت کے خلیفہ اور صاحب حال درویش تھے اور اس وقت میخانۂ عرفان میں شراب معرفت کے جام لنڈھا رہے تھے، اُن سے حضرت شاہ اعظم خیالیؒ کی روح مبارک نے کہا کہ اٹھو اور میرے حجرے میں جاؤ اور چھت کے قریب والے طاق میں جو ایک نیلے رنگ کا جزدان رکھا ہوا ہے اس میں میرا پیراہن موجود ہے۔ وہ لیکر میرے چھوٹے بیٹے بندگی شیخ حاجی محمدؒ کو پہناؤ اور اُسے لاکر اس مجلس میں بٹھاؤ جہاں علماء و مشائخ، خواتین اور امرا نے شیخ محمودؒ کو صاحب سجادہ بنایا ہے اور مخلوق خدا کو شیخ حاجی محمدؒ کی طرف دعوت دو، شیخ ابراہیم مجذوبؒ جیسے ہی حضرت شاہ اعظم خیالیؒ کی روح پُرفتوح سے اس ارشاد گرامی کو سنا ہوش میں آئے اور خمخانۂ عرفان سے باہر آکر اُس حجرہ کے دروازہ پر گئے اور نیلے رنگ کے جزدان سے پیراہن مبارک کو نکالا اور حضرت بندگی شیخ حاجی محمد کو زیب تن کر کے مجلس میں لائے تو یہ بات تمام موجودہ حضرات کو بہت ناگوار ہوئی اور شیخ محمودؒ آپ کے بڑے فرزند نے شیخ ابراہیم مجذوبؒ سے طعن و تشنیع کے انداز میں کہا، تمہارے لئے اسکی گنجائش کہاں ہے کہ تم اس اہم مسئلے میں دخل دو اور اس طرح افترا پردازی سے کام لیکر ہمارے گھریلو معاملات میں دراندازی کرو۔

آپ نے عرض کیا کہ صاحب زادۂ من سلامت، آپ میری اس بات سے ناراض نہ ہوں۔ اس حقیر نے جو کچھ بھی کیا ہے وہ مرشد کی اجازت کے بغیر نہیں ہے۔ میں نے آپکے بھائی کو جو خرقہ پہنایا ہے اور اس مجلس میں لاکر بٹھلایا ہے یہ پدر گرامیؒ کے ارشاد کے بموجب ہے۔ اور اسی وجہ سے میں نے آپکے بھائی کو حضرت پدر بزرگوار کا خرقہ پہنایا اور اس محفل میں بٹھلایا ہے۔ اور میری بات کی صداقت کی یہ دلیل ہے کہ آپ اس عالم فانی میں نہ رہیں گے اور آپکے بھائی تو

میں سے کوئی بھی زندہ نہ رہیگا اور آپ میں سے سجادہ نشین وہی ہوگا جو حضرت شاہ العالمین حضرت شیخ عبدالرزاق جھنجھانوی کی عرس کی مجلس اول پڑھے گا اس کے بعد اُن مجذوب نے اپنے جیب سے پانچ بہلولیاں نکالیں اور انھیں بندگی شیخ حاجی محمد کو نذر کر کے وہاں سے چلے گئے۔

چونکہ سلطان ابراہیم لودی اور شیخ محمود سے تعلقات بہت گہرے تھے، اور وہ چاہتا تھا کہ حضرت غوث الثقلین پیران پیر دستگیر شیخ عبدالقادر جیلانی کی گلیم مبارک جو بندگی حاجی شیخ محمد کو دی گئی ہے انھیں مل جائے اور حضرت شاہ العالمین جو حضرت شاہ اعظم کے بلند پایہ خلفاء میں ہیں وہ بھی اطاعت اختیار کر لیں تو اس طرح شاہ اعظم کی جانشینی و سجادگی ان کے لئے ایک امر مسلمہ ہو جائے پھر کسی حمایت و استعانت کی ضرورت باقی نہ رہے گی۔

چند مہینے اسی انتظار میں شیخ محمود نے گذار دیئے لیکن انکی منشاء پوری نہ ہوسکی تو انھوں نے سلطان ابراہیم لودی کو مطلع کیا اور مدد کی درخواست کی۔ ابراہیم لودی نے انکی درخواست کو قبول کرتے ہوئے تحریر کیا کہ وہ حضرت غوث الاعظم کی گلیم مبارک لیکر دربار سلطانی میں آجائیں تاکہ شیخ محمود کو وراثت اور استحقاق دونوں کے اعتبار سے حضرت شاہ اعظم کا جانشین اور صاحب سجادہ تسلیم کر لیا جائے۔

**شاہی حکم نامہ پر اظہار تاثر**

جب حضرت شیخ عبدالرزاق جھنجھانوی کے پاس سلطان ابراہیم لودی کا یہ حکمنامہ پہنچا جو سراسر فیصلۂ حق اور اشارۂ غیبی کے خلاف تھا تو اس کے مطالعہ سے آپ رنجیدہ خاطر ہوئے اور بہت ہی آشفتہ خاطری سے آپ نے فرمایا کہ اس بادشاہ کے دماغ میں یہ کیا سودا سمایا ہے کہ جو بات تقدیر الٰہی اور حکم ربی کے خلاف ہے اس کو وہ خود اپنی مرضی اور خواہش سے طے کرنا چاہتا ہے۔ اور آپ نے اس کا جواب بہت محتاط انداز میں آداب سلطانی کو ملحوظ رکھتے ہوئے تحریر فرمایا اور حضرت شیخ

عبدالرحمٰن جالیسری کو جو اولیار کبار مشائخ روزگار اور مشہور زمانہ عالم اور آداب سلطانی سے بھی اچھی طرح واقف تھے یہ خط رد کیا وہ درباری امرار سے خصوصی تعلقات بھی رکھتے تھے روانہ کیا۔ لیکن سلطان ابراہیم لودی حضرت شیخ محمودؒ سے اپنے خصوصی تعلق کی بنا پر مطمئن نہ ہوا اور غیرت شاہی آڑے آئی اور اُس نے سخت ناراضگی کا اظہار کرتے ہوئے قاصد حضرت شیخ عبدالرحمٰن جالیسریؒ کو سخت ایذائیں دیں اور قید میں ڈال دیا۔ اس کے بعد سلطان ابراہیم لودی نے ایک دوسرا خط حضرت شیخ عبدالرزاق جھنجھانویؒ کو اس مضمون کا تحریر فرمایا۔

"وہ خرقہ و جُبّہ مقدّس آپ سے متعلق نہیں ہے حضرت شاہ اعظم خیالیؒ کے تبرّکات میں سے ہے اور ترکہ کی تقسیم کے معاملہ کو اللہ پاک نے حاکم وقت کے قبضۂ اختیار میں دیدیا ہے۔ آپ بلا تامّل اسے ہمارے پاس بھیجدیجئے۔ ہم جسے چاہیں گے اسے عطا کریں گے"۔

حضرت شاہ العالمینؒ نے ابراہیم لودی کے جب اس حکمنامہ کو ملاحظہ فرمایا؛ سراسر امرالٰہی کے خلاف تھا تو بہت ہی رنجیدگی کے عالم میں ارشاد فرمایا:

"اے بادشاہ جب تو صاحبِ امر رہیگا تب ہی تو ہم پر تجھے کوئی اختیار ہوگا۔ اس کے بعد ایسے الفاظ میں جواب لکھکر جس سے بادشاہ کے غصّہ اور ضد کی آگ ٹھنڈی ہو جائے قاصد کو رخصت کیا اور اسی رات اپنے احباب کو جمع کر کے بطورِ مشورت قرعہ اندازی فرمائی"۔

غرضیکہ اس مجلس مشاورت میں لوگوں کی الگ الگ رائیں ہوئیں۔ کسی نے
بادشاہ کے اثبات اور کسی نے نفی میں مشورہ دیا۔ لیکن حضرت شاہ العالمینؒ نے
کسی کے مشورہ کو قبول نہیں کیا اور اپنے حجرۂ مبارک میں چلے آئے۔ کچھ وقت گذرنے
کے بعد یہ خبریں آنا شروع ہوئیں کہ بادشاہ اس امر پر آمادہ ہے اور یہ چاہتا ہے
کہ شاہی فوج کا ایک دستہ اس مقصد کیلئے روانہ کرے کہ وہ زبردستی
حضرت شاہ العالمینؒ سے جُبّۂ متبرک حضرت غوث الثقلینؓ کو حاصل کرے اور
جھنجھانہ کی اینٹ سے اینٹ بجا دے۔

چونکہ ایسی خبریں جھنجھانہ میں زوروں پر گشت کر رہی تھیں۔ اس لئے
خلق اللہ اور آپ کے اعزا و احباب میں بے چینی پھیلی ہوئی تھی۔ اس بنا پر
سب نے حضرت شاہ العالمینؒ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ وہ اس جُبّۂ
متبرکہ کو بارگاہ سلطانی میں روانہ فرما دیں۔ لیکن آپ نے بس ایک ہی جواب
دیا کہ آپ حضرات فکر نہ کریں اللہ پاک میرا نگہبان ہے۔ اور واقعہ بالکل یہی
تھا کہ سلطان ابراہیم لودی کی طرف سے قطعی فرمان جاری ہو چکا تھا کہ اس
جُبّہ مقدس کو حضرت سے زبردستی لیکر جھنجھانہ کو ویران اور برباد کر دیا جائے۔
اور بادشاہ برابر حضرت شاہ العالمینؒ کی شان میں گستاخانہ باتیں کرتا اور
بے ادبی کے کلمات استعمال کرتا تھا۔ ؎

چوں خدا خواہد کہ پردہ کس درد
میلش اندر طعنۂ نیکاں برد

ترجمہ: جب اللہ پاک کسی کی پردہ دری اور بربادی کا خواہاں ہوتا ہے تو
اسکی آنکھوں پر پردہ پڑ جاتا ہے۔ اور زبان دراز ہو جاتی ہے اور خدا کے
نیک بندوں کو برائی سے یاد کرتا ہے۔

چونکہ حضرت شاہ العالمینؒ کا تصرف جاری تھا اور پس پردہ یہ بات

ملے تھی کہ جھنجھانہ کا بال بھی بیکا نہ ہو اس لئے برابر بادشاہ اور محمود شاہ کی طرف سے تاخیر اور تغافل ہوتا رہتا تھا اور آج کی بات کل پر ٹلتی رہتی تھی تاکہ قضا و قدر کا فیصلہ پورا ہو۔ غرضیکہ لوگ ابراہیم لودی کے ارادۂ بد سے اتنا خائف ہوئے کہ تمام خویش و اقارب مرد و زن اکٹھا ہوئے اور اپنی دلی پریشانی اور خطرات کو حضرت شاہ العالمینؒ کی خدمت میں پیش کیا۔ اور اپنی حفاظت کی آپ سے درخواست کی۔ حضرت والا نے صرف اتنا ارشاد فرمایا کہ:

"جب تک یہ دنیا عبدالرزاق کے تصرف و اختیار میں ہے،
تمہارا ایک بال بھی بیکا نہ ہوگا اس کا پورا یقین کرلو۔"

اسکے بعد حضرت شاہ العالمینؒ نے اپنے باطنی کمالات اور تصرف کا اس طرح استعمال کیا کہ تمام صوفیا کو فرداً فرداً اپنے حجرۂ مبارکہ میں بلاکر سلطان ابراہیم لودی کی ہلاکت اور سلطنت سے محرومی کی سعی و کوشش کی اور حوالی جھنجھانہ میں اعتکاف نشینی کیلئے رخصت فرمایا کہ ابراہیم لودی کے مقدر کا ظہور ہو اور سب سے ہدایت فرمائی کہ:

"تم میں سے ہر ایک بارگاہ احدیت و صمدیت میں توجہ فرماکر منتظر اشارۂ غیبی کا رہے۔ شاید کارسازِ حقیقی جو اپنے بندوں پر مہربان اور مشکل کشا ہے کوئی ایسی صورت پیدا کردے جو اس کے ارادوں کو توڑ دے اور اس کے عمل کا رخ اس سے پہلے کہ وہ تمہارے مٹانے پر آمادہ ہو ناکامی و نامرادی کی طرف پھیر دے۔"

آپکے حکم سے گیارہ صوفیا جنکو کوہ شکن کہنا چاہیئے جنگل بیابان میں جاکر خورد و نوش سے بے نیاز ہوکر گوشہ نشین ہوگئے اور مخلوق خدا سے اپنا کوئی تعلق اور رشتہ نہ رکھا اور واقعی یادِ حق اور اشارۂ غیبی کے حصول میں

اسس طرح مستغرق ہوئے کہ یا تو معشوق حقیقی تک رسائی ہو یا جان تن سے نکل جائے
یہ مشغولی بحق تذکرہ کی دنیا کا انوکھا واقعہ ہے۔ اور حضرت شاہ العالمینؒ خود بہ نفس
نفیس تین نمازوں تک خلوت کدۂ خاص سے باہر نہ آئے اور آپ نے بارگاہ رب العزت
سے سلطان ابراہیم لودی کی سرکشی اور دیگر واقعات اور ارادۂ بد کے بارے
میں توجہ فرمائی اور اس کے جواب میں آپ ایک ایسے جواب سے سرفراز فرمائے
گئے جو آپ کے ارادے اور منشا کے عین مطابق تھا۔ اور آپ کے علاوہ دوسرے
گیارہ افراد جو آپ کے حکم سے یادحق میں مشغول تھے اور اشارۂ غیبی کے منتظر تھے
ان کو بھی اللہ رب العزت کی طرف سے خوشخبری کی بشارت دی گئی۔

## صوفیا کے اشارۂ غیبی کی تفصیل

تین روز کے بعد حضرت شیخ طیب ملتانیؒ نے بارگاہِ اقدس کی عتبہ بوسی
کے بعد عرض کیا کہ حضرت والا میں نے خواب بیداری دونوں عالم میں دیکھا کہ سمت
مغرب سے ایک ایسی ہوا چل رہی ہے کہ جسکی وجہ سے پرانے درخت اپنی جگہ سے
اکھڑ رہے ہیں اور مشرق کی طرف سے ہوا کے دوش پر اڑتے چلے آرہے ہیں اور
اسی ہوا کے ساتھ مغرب کی طرف سے نئے رنگ کے درخت اُڑتے چلے آرہے
ہیں اور پرانے درختوں کی جگہ نصب ہورہے ہیں۔ اور اللہ کی مخلوق ان نئے
درختوں کے نیچے آرام کررہی ہے۔

اس کے بعد حضرت شیخ بدایونیؒ نے آستانہ مبارک پر سر کو جھکاتے ہوئے
عرض کیا کہ یا حضرت میں دیکھ رہا ہوں کہ عربی گھوڑے عراقی گھوڑوں سے لڑ رہے
ہیں۔ آخر اس لڑائی میں عربی گھوڑوں کی ہار ہوگئی اور عراقی گھوڑوں کے سوار
عربی گھوڑوں پر سوار ہو گئے۔ اس کے بعد حضرت شیخ محمد عمر افغانؒ نے اپنی
ٹوپی زمین پر رکھکر عرض کیا میں نے غنودگی اور خود فراموشی کے عالم میں دیکھا ہے
کہ جیسے کوئی شخص مجھے تسلی دے رہا ہے کہ اے عمر تو بارگاہ الوہیت کے کچھ

خاص بندوں سے تجھے قوم افغان سے کسی قسم کی کوئی نسبت نہیں ہے۔

اس کے بعد حضرت شیخ احمد ناگوریؒ زمین کو بوسہ دیتے ہوئے عرض گزار ہوئے کہ حضرت میں نے عجیب معاملہ دیکھا ہے کہ قلعۂ دہلی نئے سرے سے بنایا جارہا ہے اور حضرت قطب عالم غوث الاعظم پیران پیر دستگیرؓ از راہ التفات آپ سے فرمارہے ہیں کہ تم جس طرف چاہو اُسی طرف اس قلعہ کا دروازہ رکھا جائے آپ سرزمین مغرب کی طرف اشارہ فرمارہے ہیں۔ اور جس طرف آپ نے اشارہ کیا تھا اُسی طرف دروازہ رکھا گیا۔ میں نے دیکھا کہ اس دروازہ سے ایک تکلیف پہونچانے والا جانور اندر داخل ہونا چاہتا ہے مگر میں نے اس کے پیروں کو پکڑ کر اسے باہر پھینک دیا اور پھر وہ جانور نظر نہیں آیا۔

اس کے بعد حضرت شیخ محمد صفی پانیلیؒ نے سجدۂ تحیات بجالاتے ہوئے عرض کیا کہ حضرت میں نے ایک بہت ہی قدیم اور عظیم و پرشکوہ محل کو دیکھا اور پوچھا کہ یہ کس کا محل ہے جواب ملا کہ افغانوں کا۔ اسی کے ساتھ میں نے یہ بھی دیکھا کہ نورانی شکل وصورت اور پاکیزہ لباس والے کچھ لوگ اس پر کدال چلارہے ہیں۔ یہاں تک کہ وہ محل گر کر زمین کے برابر ہوگیا اور اسکی جگہ پر ایک نیا محل تعمیر کیا گیا ہے۔ میں نے پوچھا کہ آپ لوگوں نے اس پرانے محل کو کس کے حکم سے گرا کر اسکی جگہ پر نیا محل بنایا ہے۔ مجھے جواب ملا کہ تمہارے شیخ کے حکم سے۔

اس کے بعد شیخ ابوبکر صوفیؒ نے بوسہ دیکر ادب سے کہا کہ حضرت والا میں نے دیکھا کہ زمین ہند میں یہاں سے وہاں تک بورئیے بچھے ہوئے ہیں اور ان پر خاک اور گرد پڑی ہے ہم دونوں نے آپ کے حکم سے ان سب بوریوں کو لپیٹ دیا۔ اس کے بعد آپ نے نہایت نفیس صاف اور شفاف قالین عنایت فرمایا اور ہم نے انکو بچھادیا۔

اس کے بعد حضرت شیخ عبدالستار دہلویؒ نے درگاہ عالی کی خاک بوسی کی

سعادت حاصل کرتے ہوئے عرض کیا کہ حضرت والا میں نے یہ دیکھا کہ شہر دہلی جل رہا ہے اور ولایت بالا دست سے برسنے والے بادل چلے آرہے ہیں دیکھتے ہی دیکھتے ان بادلوں سے ہونیوالی بارش سے تمام زمین جل تھل ہوگئی اور وہ بادل پھر آگے بڑھے اور اپنے زوردار چھینٹوں سے شہر کی آگ کے شعلوں کو ٹھنڈا کردیا اور اس کے بعد وہ شہر باغوں، سبزہ زاروں، پھواروں اور نہروں کا شہر ایک بہشت ارضی بن گیا۔

اس کے بعد حضرت شاہ العالمینؒ کی خدمت میں بندگی حضرت شیخ یعقوب خراباتیؒ نے حضرت کے مصاحبین خاص میں سے تھے، حضرت والا کی بارگاہ میں نذرانۂ عقیدت پیش کرتے ہوئے عرض کیا:

یا حضرت میں نے دیکھا ہے کہ چاند سمت مشرق سے طلوع ہورہا ہے اور آفتاب مغرب سے نکل رہا ہے اور ہر ایک کے ساتھ ستاروں کا ایک عظیم لشکر ہے اور وہ ایک دوسرے سے مقابلہ ومجادلہ کررہے ہیں۔ اسی درمیان میں دہلی پر ستارۂ سہیل نمودار ہوتا ہے اور چاند کو شکست سے بچانے کی کوشش کرتا ہے۔ ایک اور ستارہ لاہور کی سمت سے آگے بڑھتا ہے اور چاند کی مدد کرتا ہے اور سورج کی راہ میں رکاوٹ ڈالتا ہے اور اس کا موقع نہیں آنے دیتا کہ آفتاب مہتاب پر غالب آجائے، بلکہ کچھ دیر کیلئے تو ایسا بھی ہوا کہ چاند کی روشنی آفتاب کی روشنی پر غالب آتی ہوئی نظر آئی ـــــ اسی درمیان میں نے حضرت والا کی ذات بابرکات کو دیکھا کہ آپ قطب تارہ کی صورت میں وہاں پہونچ کر ستارۂ سہیل پر مدارات کے ساتھ اثر ڈالا اور ستارۂ لاہور کو زجر شدید کے ذریعہ روکا اور پھر اس نے مہتاب کو چھوڑ کر آفتاب کی مدد کی یہاں تک کہ پورا چاند جو اقبال مندیوں کی تابناکیوں سے روشن تھا گہن میں آگیا اور چپہ چپہ زمین اور اس کے لشکر میں شامل ستاروں کے قبضہ تصرف

سے نکل گئی اور چاند ستاروں کا وہ لشکر مشرق کی طرف پسپا ہو گیا اور مغرب سے آگے بڑھتے ہوئے سورج کی روشنی سے دہلی کی شہری بساط جگمگانے لگی اور روشن ہو گئی۔

اس کے بعد حضرت شیخ مسعودؒ جو حضرت شاہ العالمینؒ کے خاص احباب و معتقدین میں سے تھے، سلام تہنیت پیش کرتے ہوئے عرض کیا کہ حضرت سلامت میں نے یہ صاف طور سے دیکھا کہ اطراف جھنجھانہ میں ایک مجلس حال آراستہ ہے جہاں بڑے بڑے صوفیہ، اہل اللہ اور مشائخ وقت رونق افروز ہیں جن میں سے ہر ایک چمکتے ہوئے ستاروں کی طرح بساط زمین کو آراستہ کئے ہوئے ہے اور ہر ایک کی پیشانی مبارک سے سیماھم فی وجوھھم من اثر السجود کے آثار پاک ظاہر ہیں اور سب کے دل سے یہ آواز آ رہی ہے کہ میں نے جلوۂ حق کو دیکھا ہے اور آپ حضرت غوث الاعظمؓ کے پہلوئے مبارک میں بیٹھے ہوئے ہیں، سلطان ابراہیم لودی کے سلطنتِ دہلی سے معزول کئے جانے پر بڑی سنجیدگی سے گفتگو ہو رہی ہے اور دلائل و براہین پیش کئے جا رہے ہیں اور تمام حاضرین مجلس اس رائے سے اتفاق کر رہے ہیں لیکن آخری فیصلہ حضور سرور کائنات فخر موجودات رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم پر چھوڑ دیا گیا ہے۔ اور سب حضرات آنحضرتؐ کی جلوہ فرمائی اور آمد آمد کے منتظر ہیں کہ اتنے میں حضرت رسالت مآب رحمت دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجلس کو اپنے ورود سعادت سے نوازا۔ اور تمام اہل مجلس درود پڑھتے ہوئے کھڑے ہو گئے اور حضورؐ کے جمال جہاں آرا سے اپنے دیدہ و دل کو روشن اور منور کیا ہے۔

حضور اکرم نور مجسم صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام حاضرین مجلس کی دلنوازی اور لطف فرمائی کے بعد مسندِ رسالت پر جلوس فرمایا اور حضرت کی جانب توجہ فرما کر کہا کہ شیخ عبدالرزاق سامنے آؤ۔ حضرت نے اٹھ کر قبہ رسالت کو بوسہ دیا اور انتہائی

ادب احترام کیساتھ حضور رسالت مآبؐ میں کھڑے ہو گئے۔ حضرت شفیع المذنبین رحمۃ للعٰلمینؐ نے فرمایا کہ شیخ عبدالرزاق تم اپنے دل کو آزردہ نہ کرو جیسا کہ تم چاہتے ہو ویسا ہی ہو جائیگا اور یہ معاملات تمہاری عین خواہش کے مطابق ہی عمل میں آئینگے۔ اس ضمن میں مشائخ میں سے ایک بزرگ نے کھڑے ہو کر ایک طومار جس میں سلاطین دہلی کے نام لکھے ہوئے تھے حضور رسالت مآبؐ میں پیش کیا اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ ہندوستان کی بادشاہت بہلول لودی افغان کو مرحمت ہوئی ہے لیکن ابھی آپ نے شیخ عبدالرزاق سے کہا ہے کہ جیسے وہ چاہیں گے اُسی کے مطابق ہو جائیگا۔ اس لئے عرض ہے کہ اب اس میں سلطان بہلول کے نام کے بجائے امیر تیمور کا نام لکھدیا جائے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تبسم فرمایا۔ اسی درمیان میں ایک شخص کہ مشائخ دہلی میں سے تھے آہستہ سے قدم اٹھاتے ہوئے آگے آئے اور عرض پرداز ہوئے کہ یا رسول اللہ سلطان ابراہیم لودی کی خطابخشی کی جائے اور اسکو امان دیجائے۔ حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ عالم امکان کی مملکت اور فرمانروائی خاص آپکے لئے ہے فرمایا کہ ایک بار تمہارے کہنے پر اسکی خطابخشی کی گئی تھی اب تمہیں اس معاملہ میں بالکل خاموش رہنا چاہئیے۔

### سلطان ظہیر الدین مرزا محمد بابر کی ہندوستان کی طرف پیش قدمی اور ابراہیم لودی کی پریشانی

ان واقعات کو کچھ ہی روز گذرے تھے کہ یہ پریشان خبر سننے میں آئی کہ سلطان ابراہیم لودی اس امر پر تُل گیا ہے کہ اُس کے آدمی جھنجھانہ جائیں اور جبراً و قہراً حضرت غوث الاعظم کا جُبہ حضرت شاہ الوالمین سے لیکر بندگی شیخ محمود کو دیدیں کہ درمیان میں کار پردازوں نے فردوس مکانی سلطان ظہیر الدین مرزا محمد بابر کی ہندوستان کی طرف پیش قدمی کی خبر سلطان ابراہیم لودی

اور ہندوستان کے تمام باشندوں تک پہونچی اور یہ کہ بابری لشکر نے ہندوستان
کو فتح کرنے کے خیال سے اس طرف رُخ کیا ہے اور دریائے سندھ کو عبور
کر لیا ہے اور دہلی کی طرف بڑھ رہا ہے ۔ اس خبر کو سنتے ہی اور اسکی تصدیق
کے بعد سلطان ابراہیم لودی کے اوسان خطا ہو گئے اور تمام فاسد خیالات اور
برے ارادے جو وہ حضرت شاہ العالمینؒ کی نسبت رکھتا تھا یکقلم محو ہو گئے
اور وہ فکر و تردد کے چنگل میں بری طرح پھنس گیا ۔

## حضرت داتا گنج بخشؒ کے مزار مبارک پر اولیاء کرام کا روحانی اجتماع اور قطعی فیصلہ

حضرت شاہ العالمینؒ نے سید علی لدھیانویؒ سے فرمایا کہ تمہیں لاہور جانا چاہیئے
اور شیخ علی ہجویری داتا گنج بخشؒ کے روضۂ مقدس پر حاضر ہونا چاہیئے جہاں
ان دنوں سلاطین دہلی سے انتخاب کیلئے تمام مشائخ ہند جمع ہو رہے ہیں خواہ
وہ حیات میں ہوں یا وصال فرما چکے ہوں اور تمہیں میری جانب سے وہاں سلام
و تحیات پیش کر کے اس بات کا منتظر رہنا چاہیئے کہ سلطنت ہند کی باگ ڈور
کس کو سونپی جا رہی ہے ۔ اگر میرے عزم و ارادہ سے وہاں اتفاق کیا
جاتا ہے تو بہت ہی اچھا ہے ورنہ بصورت دیگر میری جانب سے باآواز بلند
کہنا کہ حضرات جو کام حضور پرنور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے ناپسندیدہ
ہے آپ اسے ہرگز پسند نہ فرمائیں ۔ اگر میری خاطر کو سلطان ابراہیم لودی
کی خواہش پر صوفیاء کرام کو اتفاق ہے تو راہ کی تمام رکاوٹوں کو بابر کی راہ
سے ہٹا دیا جائے تاکہ مغل لشکر کو دہلی تک آنے کا جلد موقع ملے تاکہ یہاں کی
مظلوم آبادی داد رسی کو پہونچے ۔

اسی رات کو شاہ العالمینؒ کے ارشاد کے مطابق قطب العالم حضرت
سید علی لدھیانویؒ نے لاہور کا رخ کیا ۔ اللہ پاک کے حکم سے وہ زمان و

مکان کا مالک ہے۔ زمین سکڑتی و سمٹتی جاتی تھی اور وہ یا حی یا قیوم کہتے ہوئے چلے جا رہے تھے کہ ایک پہر گھڑی کے قریب وہ حضرت سید علی ہجویری داتا گنج بخش کے روضۂ اقدس پر پہونچ گئے۔ اور انھوں نے بچشم خود دیکھا کہ آپکا روضۂ مبارک اولیاء و مشائخ سے بھرا ہوا ہے اور اُن میں وہ اولیاء اللہ بھی ہیں جو بظاہر اس دنیا سے پردہ فرما چکے ہیں لیکن اس وقت اپنے وجود کے ساتھ موجود ہیں اور ان کے انوار و برکات کے باعث یہ مقدس مقام بقعۂ نور بنا ہوا ہے۔ حضرت قطب عالم نے ان سب کو سلام کیا اور ان کی جانب سے جواب سنکر مجلس میں بیٹھ گئے

اتنے میں حضرت سلطان الہند خواجہ معین الدین چشتی حسن سنجریؒ نے نزول اجلال فرمایا جن کو بظاہر پردہ کئے ہوئے تین سو سال سے زیادہ ہو چکا تھا۔ تمام حاضرین مجلس مرحبا مرحبا کہتے ہوئے انکے استقبال کیلئے کھڑے ہو گئے۔ حضرت سلطان الہند اہل مجلس کا سلام قبول فرماتے ہوئے ان کے جواب میں وعلیکم السلام کہتے ہوئے حضرت داتا گنج بخشؒ کے سامنے جاکر بیٹھ گئے حالانکہ آپ کے وصال کو بھی ۴۰۰ سال سے زیادہ ہو چکا تھا۔ اسی درمیان میں شیخ عبدالشکور چشتیؒ کہ سلطان ابراہیم لودی کے طرفداروں میں تھے، کھڑے ہو گئے اور سلطان ابراہیم لودی کے مقدمہ کو پیش کیا اور کہا کہ حضرت آپکی ذات بابرکات کے ہوتے ہوئے ہفت اقلیم کا انتظام و انصرام جن کے حکم کے مطابق چلتا ہے اور فیصلہ کیا جاتا ہے۔ افسوس ہے کہ سلطان ابراہیم لودی پر یہ ظلم وستم روا رکھا جا رہا ہے اور اس کا حق تلف کیا جا رہا ہے۔ یہ بات آپ کے عدل و انصاف سے بہت دور ہے۔ سلطان ابراہیم افغان وراثتاً ہندوستان کی فرمانروائی کا حق رکھتا ہے لیکن اب شیخ عبدالرزاق یہ چاہتے ہیں کہ وہ سلطان ابراہیم لودی کی حق تلفی کو جائز رکھیں اور سلطان کی جگہ پر ایک اجنبی کو اس ملک کا فرمانروا بنا دیں

اور اللہ کی مخلوق کو کشت و خون کے سیلاب کے سپرد کر دیں ۔ میں اس بات کا امیدوار ہوں کہ آپ سب کی توجہ عالی کی برکت سے یہ حق حقدار ہی کے پاس رہے ۔ اس کے بعد میر ابوالمغیث ؒ نے انکی تائید میں کلام کیا ۔ اسی دوران قطب مآب میران سید عبدالوہاب بخاری ؒ نے اپنے فرزند میرزادہ ابوالمغیث سے کہا کہ بابا میں نے کہدیا ہے کہ اس معاملہ میں تمہاری کوشش بالکل بے سود ثابت ہوگی ۔ حضور رسالت پناہ نے شیخ عبدالرزاق کی خاطر سے سلطان ابراہیم لودی افغان کا نام ہندوستان کی بادشاہت کے سلسلے سے کاٹ دیا ہے اور اس کے سر کو اس کے تن سے جدا کر کے قعر مذلت میں گرا دیا ہے ۔ اس پر سیدزادہ ابوالمغیث ؒ نے کہا کہ میں حضور رسالت پناہ ؐ میں حاضر ہو کر سلطان ابراہیم لودی کے حق میں التجا کرنا چاہتا ہوں اس کے بعد جو بھی حکم ہو وہ بہتر ہے ۔ شیخ عبدالشکور چشتی ؒ نے پھر اپنی بات کو دوسری بار سختی سے دہرایا ۔ اور بہت ہی معذرت خواہ ہوئے ۔

حضرت سلطان الہند خواجہ غریب نواز معین الدین چشتی اجمیری ؒ نے قطب العالم سید علی لدھیانوی ؒ کی طرف اشارہ فرمایا کہ آپ بھی جو کچھ کہنا چاہیں کہیں ۔ سید علی لدھیانوی نے شیخ عبدالشکور چشتی ؒ کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا کہ جو بات حضور رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی مرضی کے خلاف ہے تم اپنے نفس کی اتباع میں نعوذباللہ اسکی حمایت کرتے ہو اور ظلم کے طرفدار ہو ۔ شیخ عبدالشکور نے درشت لہجہ میں کہا کہ ظلم اور زیادتی تو شیخ عبدالرزاق کی جانب سے ہو رہی ہے ۔ جب بات آگے بڑھنے لگی تو حضرت سلطان الہند ؒ نے شیخ عبدالشکور کو سختی سے روک دیا اور کہا کہ تم دائرہ ادب سے قدم باہر رکھ رہے ہو اور ایسی باتیں کر رہے ہو جن کا زبان پر لانا مناسب نہیں ہے ۔

اس کے بعد تمام مشائخ اور اکابر نے تحائف تحیات کے ساتھ سید علی لدھیانوی کو رخصت کیا اور کہا کہ شیخ عبدالرزاق سے کہنا کہ ہماری رائے بھی وہی ہے جو حضور

سرور کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کی مرضی ہے۔ اور یہ بات آپ پر
چھوڑ دی گئی ہے کہ آپ سلطان ابراہیم لودی کو اُس کے کردار کے باعث
سلطنت سے معزول کرنے کا اختیار رکھتے ہیں۔ اور اس کے بعد آپ جسکو چاہیں
سلطنت ہند پر فائز کردیں۔

قطب العالم سید علی الدھیانوی یہ خوشخبری سُن کر واپس لوٹے اور طلوع صبح
صادق کے وقت جھنجھانہ پہونچ گئے اور سلطان ابراہیم لودی کی معزولی اور
ظہیر الدین محمد بابر مرزا کی فتح یابی جو شائخ کا فیصلہ تھا اس کی خوشخبری حضرت
شاہ العالمین کو پہونچائی۔

## سلطان ابراہیم لودی کا قتل اور بابر کی تخت نشینی

اس فیصلہ کے کچھ ہی روز بعد بابر کا لشکر
کوچ پر کوچ کرتا ہوا پانی پت میں وارد
ہوا اور راستے میں جو شہر اور قصبات
پڑتے تھے بندگان خدا کو تہہ تیغ کیا۔ اور جب بابر کا لشکر پرگنہ دیپال پور کے
نواح میں پہونچا جو شیخ عبدالشکور چشتی کا وطن تھا تو شاہی لشکر نے شیخ عبدالشکور اور
ان کے تمام اہل خانہ اور فرزندوں کو جو علماء عصر اور فضلائے عہد میں تھے اور ان کے
ساتھ شہر کے دوسرے باشندوں کو قتل کر دیا اور سب تباہ و برباد ہو گئے۔ یہ
ہے حق کی فتح اور گستاخیوں کی سزا جس میں خواص بھی نہ بخشے گئے اور جو بلا آئی وہ
سب کو بہا کر لے گئی۔ اس انجام سے عبرت حاصل کرو۔

اب پانی پت کے میدان میں ابراہیم لودی اور بابر کا معرکہ کارزار گرم ہوا۔
اُس وقت حضرت شاہ العالمین ایک بلند مقام سے جنگ کا ہولناک منظر اور قتل و
غارتگری دیکھ رہے تھے اور بابر کی فتح یابی کیلئے بارگاہ خداوندی میں متوجہ تھے
اسی درمیان آپ نے جو کنکریاں مٹھی میں تھیں طیر ابابیل کے معجزنما واقع کی
طرح شہابہ وجود بنا کر ان کو سلطان ابراہیم لودی کے لشکر کی طرف پھینکدیا۔

کچھ ہی دیر ہوئی تھی کہ میدان کارزار میں سلطان ابراہیم لودی کے قتل کی صدا لشکر میں بلند ہوئی اور فوج بھاگ کھڑی ہوئی۔ فتحیابی کے بعد ظہیر الدین محمد بابر دہلی آئے اور ہندوستان کی حکومت کی باگ ڈور اپنے ہاتھوں میں لی۔

اس درمیان بندگی شیخ محمود جو جبۂ متبرک کے طلبگار تھے وفات پا گئے اور حضرت شیخ حاجی محمد شاہ اعظم خیالیؒ کے چھوٹے بیٹے سجادہ نشین قرار پائے اور انھیں کو وہ جبۂ متبرک دیا گیا جسکی بوسہ دہی اور دیدار سب سے بڑی سعادت ہے اور اس طرح سید ابراہیم مجذوب کی وہ پیشین گوئی درست ثابت ہوئی۔ دارین کی بہت بڑی سعادت ہے کہ کسی شخص کو اس جبۂ متبرکہ کی بوسہ دہی اور زیارت کا شرف حاصل ہو۔[۱]

ہندوستان کے ایک بادشاہ اور فقیر میں ٹھن گئی اور ابراہیم لودی کی گستاخیوں، بے ادبیوں اور ہٹ دھرمیوں کا کیا انجام ہوا۔

ناظرین غور فرمائیں کہ عالم ارکان کے نظم و نسق اور سلطنت کے عروج و زوال میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صوفیہ کرام کا کتنا زبردست ہاتھ ہے پروردگار عالم اپنے نیک بندوں کے ہاتھوں اس کام کو انجام دے رہا ہے۔ اُن کے اختیارات و تصرفات اور مقام و مراتب کیا ہیں صرف ایک واقعہ سے ظاہر ہے افسوس تو اس امر کا ہے کہ ہندوستان کی ایک ہزار سالہ اسلامی تاریخ صرف سیاسی واقعات کی نذر ہو گئی اور اس ملک کے مشائخ اور صوفیہ جو سلطنت کے روح رواں تھے اُن کے واقعات اور انکی زندگی کو بالکل نظر انداز کر دیا گیا اور ستم بالائے ستم یہ ہوا کہ ہندوستان کی تبلیغی تاریخ اور مبلغ اسلام اور تبلیغ و

---

[۱] صحیفۂ ابرار ترجمہ خیر البیان و ملفوظات رزاقیہ در بیان تصرفات حضرت شاہ العالمین تصرف نمبر ۲۷ صفحہ ۲۷۲ تا ۲۹۲ مطبوعہ یونین پریس دہلی ترجمہ و حواشی ڈاکٹر تنویر احمد علوی ایم اے پی ایچ ڈی۔ ڈی لٹ۔

اشاعت کے کارناموں کا تو کہیں بھی ذکر سیاسی تاریخ میں نہیں ملتا ہے اگر تاریخ کے ساتھ ساتھ مشائخ وصوفیہ کی زندگی اور ان کے تبلیغی کارناموں کو بیان کر کے غیر مسلموں کے دل و دماغ میں ڈالا گیا ہوتا تو جبراً اسلام کو پھیلانے کی جو غلط فہمی پھیلی ہوئی ہے وہ نہ پھیلتی اور فضا اتنی مسموم نہ ہوتی۔ میں نے اس کتاب میں اسی امر کو پیش کرنے کی پوری کوشش کی ہے جنکو ہندوستانی مؤرخین نے بالکل بیان نہیں کیا ہے۔ بغیر غلط فہمی کو رفع کئے ہوئے قومی یکجہتی اور جذباتی ہم آہنگی پیدا نہیں ہو سکتی ہے۔ اور یہ ملک وقوم کی سب سے بڑی خدمت ہے۔ ہندوستان کے مشائخ اور صوفیا کرام اس ملک کے معمار ہیں اور انھوں نے صحیح معنوں میں ہندوستانیوں کو بلا اختلاف مذہب وملت اخوت ومحبت اور مساوات کا درس دیا ہے اور بلا غرض مخلوق خدا کی خدمت کی ہے وہی اس ملک کی آبرو ہیں اور آج بھی اس ملک کے نظم ونسق میں ان کا تصرف جاری ہے۔

## معمولات اور سبق آموز حالات

حضرت شاہ العالمینؒ کے حالات زندگی میں ہے کہ ابتدائے ایام سلوک سے لیکر انتہا تک کسی بھی شخص نے آپکو سوتے ہوئے نہیں دیکھا ہے۔ آغاز میں جب آپؒ نیند کا غلبہ ہوتا تو آپ اکثر تالاب میں کود پڑتے، اور کبھی وہ پانی سے بھری ہوئی صراحی جو آپ کے پاس رکھی رہتی اپنے سر پر ڈال لیتے یا پھر بار بار چکر لگاتے تاکہ کسی بھی صورت سے نیند آپ پر غلبہ نہ پا سکے اور فرماتے کہ نیند تو ہمزاد شیطان ہے، جب تک انسان اپنے جمیع انفاس کا محافظ نہ بنے اُسے چاہئے کہ خواب کو جو دراصل ظلمت اور غفلت ہے اپنے قریب نہ آنے دے۔

حضرت شاہ العالمین شیخ عبدالرزاق جھنجھانویؒ نے سات آٹھ سال تک کھانے اور پینے پر اتنی توجہ نہیں دی جتنی کہ تقاضائے بشریت اور فطرت انسانی ہے۔ خدام اور مہمان کیلئے جب اندر سے کھانا آتا تو آپ گھر سے اندر تشریف لیجاتے اور

جب گھر کے لوگ کھانا کھا لیتے تو آپ باہر آجاتے اور گھر والے یہ سمجھتے کہ آپ ہمیشہ مہمانوں کے ساتھ ہی باہر کھانا کھاتے ہیں اور مہمان اور احباب و خدام یہ سمجھتے کہ آپ گھر والوں کے ساتھ کھانا کھاتے ہیں اور در اصل آپ کہیں نہ کھاتے تھے۔ جب عرصہ کے بعد یہ حقیقت ظاہر ہوئی تو احباب اور گھر والے آپکو کھانے پر مجبور کرتے تھے۔ اور جب بہت تقاضہ بڑھ جاتا تو آپ صرف تین بار کھانے کی طرف ہاتھ بڑھاتے اور شوربا، دال، سالن جو بھی ہوتا اس میں سے ذرا ذرا سا انگلی سے چکھتے اسکے بعد حاضرین مجلس سے فرماتے کہ وہ کھانا تناول فرمائیں اور خود نمک چکھنے پر قناعت کرتے۔[1]

جب حضرت شاہ العالمینؒ خلافت قادریہ کی تجدید کے شرف سے مشرف ہو کر جھنجھانہ کی طرف لوٹے تو راستے میں دریائے جمن سے گذرے تو اسوقت آپکے دل میں یہ خیال آیا کہ مجھے عارف گرامی حضرت پیر و مرشد امیر مودود لاریؒ نے "ھٰذا من اخوان الصفا" کے عظیم ترین خطاب سے نوازا ہے جس کے معنیٰ یہ ہیں کہ صاحبِ صفا جس چیز کی طرف توجہ کرتا ہے اُس چیز جیسا ہو جاتا ہے۔ جیساکہ عارفِ گرامی حضرت مولانا عبدالرحمٰن جامیؒ نے "لوائح" میں فرمایا ہے کہ "آدمی کا وجود اگرچہ نسبت جسمانیت کے اعتبار سے انتہائی کثافت میں ہے لیکن وہ روحانیت کے تعلق سے غایت درجہ لطیف بھی ہے"۔

چنانچہ وہ جس طرف اپنا کامل توجہ مبذول کرتا ہے اسی کے حکم میں داخل ہو جاتا ہے اور جس چیز کی طرف توجہ کرتا ہے اُس کا رنگ اختیار کر لیتا ہے۔ حکماء نے بھی یہی کہا ہے کہ جب نفس ناطقہ حقائق کے تصور کے مطابق متجلی ہوتا ہے تو خود اُسکی اپنی کیفیت وجود اُس کے احکام صادقہ کے مطابق متحقق ہوتی ہے وہ اس

---

[1] صحیفہ ابرار اردو، در ذکر حالات شاہ العالمین ص ۹۷-۹۸

حقیقت متصور کے سانچے میں ڈھل جاتا ہے اور معنوی طور پر وہ اُس جیسا ہو جاتا ہے۔

آپ نے اِس امر کی آزمائش کیلئے کہ دیکھوں اور حقیقتِ حال کا معائنہ کروں کہ میں اس جسم عنصری کے ساتھ جس سے میرا وجود قائم ہے عین آب (پانی) ہو سکتا ہوں؟ اس توجہ خاص کے بعد آپ نے اپنے آپکو صفتِ ماہیت آب (پانی کی طرح) سے متصف پایا اور اس کنارِ دریا سے اُس کنارے پر پہونچ گئے اور اپنے آپ کو پھر اُسی اصلی حالت پر قائم دیکھا۔

حضرت شاہ العالمینؒ کے بعض محرمانِ اسرار اور مقربان خاص نے آپ سے پوچھا کہ حضرت شاہ اعظم خیالیؒ نے جو یہ فرمایا تھا کہ جو کچھ تمہیں میری طرف سے ملنے کے باوجود باقی رہ گیا ہے وہ میرے ایک ہمنام سے ملیگا۔ آخر وہ باقی حصہ نعمتِ باطنی کیا تھا۔ حضرت نے فرمایا کہ مجھے حضرت پیر و مرشد اول شاہ اعظم خیالیؒ کے فیض صحبت اور خاص توجہ باطنی کی بدولت تمام معانی کی سیر حاصل ہوئی اور فتوحات الہیہ کے تمام دروازے مجھ پر کھل گئے لیکن ایک دروازہ نہیں کھلا تھا۔ اور وہ دروازہ" بابُ الفقر" ہے اور" فقر" اللہ تعالٰے کی خاص بخشش ہے۔ میں اس کیلئے بہت ہی سعی و کوشش کرتا تھا۔ اور ہاتھ مارتا تھا لیکن یہ خاص دروازہ مجھ پر نہ کھلتا تھا۔ اس لئے اس باب سعادت کا کشود اور موہبت عظمٰی کا حصول اور اس میں داخلہ حضرت قطب العالم شاہد انوار ذات ربانی امیر سید محمد مودود لاریؒ کی خصوصی توجہ پر موقوف تھا۔ حضرت پیر و مرشد کی خصوصی توجہ سے مراد دلی و مطلوب اصلی کا یہ باب عالی بھی بطریق احسن و بوجہ اتم مجھ پر کھل گیا اور پندرہ سال سے اب یہ عالم ہے کہ علائے اعلیٰ سے تحت الثریٰ تک سوائے جلوۂ ذات احدیت اور نور بارگاہ صمدیت کے میں کچھ نہیں دیکھ سکتا ہر طرف حق ہی حق جلوہ گر ہے۔ [1]

[1] صحیفۂ ابرار در ذکر حالات ص ۱۰۱-۱۰۲۔

## حضرت پیرانِ پیر دستگیر غوث پاکؒ ایک نظر

معارج الاولیاء میں ہے کہ حضرت غوث الاعظم نے سات برس تک کھانا نہیں کھایا۔ اور سچ تو یہ ہے کہ جب اسم صمدیت کی تجلی سالک راہ حق پر ظاہر ہوتی ہے تو کھانے پینے اور بشریت کے دوسرے لوازم برطرف ہو جاتے ہیں لیکن عنایت الٰہی اور لطف بارگاہ لامتناہی سے آپ اس درجہ پر فائز ہو گئے کہ آپکا کھانا پینا سب اللہ کیلئے ہو گیا تو آپ ایسا کھانا کھاتے اور ایسا لباس پہنتے تھے جو بادشاہوں کیلئے مخصوص تھا۔ حضرت زندہ شاہ قطب المدارؒ بھی مقام صمدیت میں تھے اور انھوں نے زندگی بھر کچھ کھایا پیا نہیں تھا۔

چنانچہ زائر حرمین امام عبداللہ یافعی نے اپنی کتاب الارشاد میں لکھا ہے کہ ایک بیوہ عورت جس نے اپنے بیٹے کو حضرت غوث الاعظم کی خدمت میں برائے تربیت دیدیا تھا۔ ایک روز وہ اس خیال سے آپکی خدمت میں حاضر ہوئی کہ دیکھے کہ اُس کا بیٹا کس طرح رہ رہا ہے تو اُس نے دیکھا کہ حضرت غوث الاعظم کے سامنے پُر تکلف دسترخوان لگا ہوا ہے اور اُس پر طرح طرح کی لذیذ غذائیں چنی ہوئی ہیں اور آپ خود مرغ مسلم تناول فرما رہے ہیں۔ اُس بیوہ عورت کے دل میں ماں کی محبت نے جوش مارا اور پیران پیر دستگیر پر اعتراض کرتے ہوئے کہا یا حضرت میرا بیٹا تو فاقہ بھرے اور شب و روز بھوک کی تکلیف برداشت کرے اور آپ اس طرح مرغ مسلم اُڑائیں۔

حضرت غوث الثقلین نے اپنا دست مبارک مرغ کی ان ہڈیوں کیطرف بڑھایا جو الگ ایک برتن میں رکھی ہوئی تھیں۔ حضرت کی توجہ کی برکت سے وہ مرغ زندہ ہو گیا اور اُس نے اذان دی، تب آپ نے اس ضعیفہ سے فرمایا:

" اے ضعیفہ جا اور اپنے بیٹے سے کہدے کہ جب وہ اس منزل پر پہونچ جائے اور اس صفت سے متصف ہو جائے تو جو چاہے کھائے اور جو چاہے پئے اور جیسا

لباس چاہے پہنے۔ [1]

شاہ العالمین حضرت شاہ عبدالرزاق جھنجھانوی کا وصال ۲۳ ذی الحجہ سنہ ۹۴۹ھ
میں بعہد شیر شاہ سوری افغان ہوا اور جھنجھانہ کی عظیم الشان تاریخی جامع مسجد
کے احاطہ میں جانب دکھن مدفون ہوئے اور یہ اشعار زباں پر رواں تھے ؎

واحسرتا کہ جانِ جہاں از جہاں برفت ۔۔۔ پاک آنچناں کہ آمدہ بود آں چناں برفت
جانش کہ شاہبازِ معارف شکار بود ۔۔۔ آوازِ طبلِ شاہ شنید و رواں برفت

آپ کی تدفین کے بعد اس روز بہت سخت قسم کی آندھی آئی اور اس قدر سرخ
ریت اڑی کہ لوگ پریشان ہو گئے۔ بہت سے درخت آندھی میں اڑ گئے اور اکثر
بلاد و امصار میں طرح طرح کی بلاؤں، عظیم فتنوں اور گوناگوں مصیبتوں کا نزول ہوا۔ [2]

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دو بالوں کا اعجاز اور عشق رسول کی زندہ تصویر

یہ ذات گرامی ابوالعباس قاسم بن مہدی سیاری امام وقت کی ہے۔ آپ توحید کے
خزائن کے مالک تھے۔ اور علم ظاہر و باطن میں یدِ طولیٰ رکھتے تھے۔ اور تابعین سے
ہیں۔ حضرت داتا گنج بخش آپ کے ذکر میں فرماتے ہیں کہ آپ نے فرمایا کہ توحید
یہ ہے التوحید ان لا یخطر بقلبک مادون توحید۔
ترجمہ: توحید یہ ہے کہ ماسوا توحید کے اور کسی چیز کا گذر دل پر نہ ہو اور مخلوقات
کے بھید کا تیر سے بھید پر گذر نہ ہو۔

---

[1] معارج الاولیاء، کتاب الارشاد حضرت امام عبداللہ یافعیؒ۔ [2] صحیفۂ ابرار صفحہ ۱۰۶-۱۰۸
حضرت شیخ عبدالرزاق جھنجھانویؒ کے بارے میں جو کچھ تحریر کیا گیا ہے اسکی تصدیق اور حوالہ کے
لئے کتب ذیل کا مطالعہ فرمائیں: اخبار الاخیار، حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ۔ معارج الاولیاء
حضرت شیخ فتح اللہ میرٹھی خلیفہ حضرت شیخ سلیم چشتیؒ، خیر البیان، حضرت جمال العارفین رح
سیر المتاخرین طباطبائی رح۔ انوار العارفین، حافظ محمد حسین مراد آبادی رح۔ تذکرہ علماء
ہند۔ مولوی رحمان علی رح۔ تذکرۃ الاولیاء۔

اور تیرے معاملہ کی صفائی میں خرابی نہ ہو کیونکہ غیر کے خیالات کا آنا جانا توحید کا ساقط ہونا ہے۔ آپ خاندانی رئیس اور اعلم العلماء و افضل الفضلاء میں تھے۔ اور باشندگان مرو سے کوئی شخص رتبہ اور دولت میں آپ سے بڑھا ہوا نہ تھا۔ باپ کی میراث سے بہت زیادہ دولت پائی تھی۔ اور عشق رسولؐ سے اتنا سرشار تھے کہ آپ کے دو بالوں کے عوض سب دولت دیدی اور سب سرمایہ دیکر آپکے صرف دو بال مبارک خرید لئے تھے۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے اس عشق کی برکت سے آپ پر نصوح کی توبہ آسان ہوئی اور حضرت ابو بکر واسطیؒ کی صحبت سے مشرف ہوئے۔ اور آپکا درجہ اس حد تک بلند ہوا کہ آپ صوفیوں کے امام ہوئے۔ اور سفر آخرت کے وقت آپنے وصیت فرمائی تھی کہ ان دونوں بالوں کو میرے منہ میں رکھدینا۔ اُس وقت سے آج تک آپ کے مزار مبارک سے جو کہ مرو میں ہے، ان بالوں کا اعجاز ظاہر ہے۔ اور حاجت مند آپکے مزار مبارک پر جاتے ہیں اور اپنی مشکلات مزار مبارک سے طلب کرتے ہیں اور مرادیں پاتے ہیں اور اس امر یعنی (حاجت روائی میں)، آپ کا مزار مبارک بہت ہی مجرب ہے۔ [1]

---

[1] کشف المحجوب اردو ترجمہ حضرت شیخ مخدوم علی ہجویری ثم لاہوری المعروف داتا گنج بخش؟ صفحہ ۲۰۰۔

# حضرت شیخ طاہر تیز رو بدخشی نقشبندی جویری

آپ بدخشاں کے رہنے والے تھے۔ آپ کا شمار اپنے وقت کے نقشبندیہ سلسلے کے اولیاء کبار اور فقراء روزگار میں تھا۔ آپ ترکی ہیں اور ان کا پیشہ سپاہ گیری سے تعلق رکھتا تھا جب آپ کی ولادت ہوئی تو ایک صاحب کشف بزرگ نے آپ کو دیکھنے کے بعد ارشاد فرمایا:۔

"صاحب زادے ! یہ کیا کہ تلوار بھی اور ابرار بھی۔ جنگیں بھی اور دنیا سے فرار بھی"۔

بچے کے باپ نے پوچھا:۔ " حضرت مطلب سمجھ میں نہیں آیا"

ان بزرگ روشن ضمیر نے جواب دیا :۔ " مطلب یہ کہ یہ بچہ فوجی بھی ہے اور صوفی بھی"

بات زیادہ نہیں بڑھی اور وہ بزرگ یہ بشارت دے کر چلے گئے۔ باپ نے بچے کا نام طاہر رکھا، یعنی پاک۔

آپ بہت ہی جسیم وشہیم، دراز قد اور بڑے ڈیل ڈول کے مالک تھے اور کافی عرصہ تک جنگوں میں داد شجاعت دیکر ناموری اور شہرت حاصل کرتے رہے۔

ایک قلعہ کی تسخیر اور فتحیابی میں آپ کے جسم پر کافی زخم آئے، سپہ سالار نے آپ کے زخموں کی مرہم پٹی کی اور کہا کہ اب آپ آرام فرمائیں۔

آپ نے فرمایا:۔" ساری فوج آرام کرے تو میں آرام کروں گا ورنہ نہیں۔ میرا تنہا آرام کرنا ممکن نہیں"!

اور آپ نہیں سوئے اور سپاہ کے ساتھ فوج کشی میں مشغول رہے۔ صبح سب کے ساتھ نماز فجر ادا کی اور ذرا سی دیر کے لئے لیٹ گئے۔ سخت تکان کی وجہ سے آنکھ لگ گئی تو خواب میں دیکھا کہ :۔

" رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دائیں طرف حضرت ابوبکر صدیق اور آگے پیچھے اور کئی صحابہ کرام موجود ہیں

طاہر ان سب کو اپنے سامنے دیکھ کر بہت مرعوب ہوئے اور دہشت زدہ آواز میں پوچھا۔

"اتنے برگزیدہ مہمانوں کو میں کہاں بیٹھاؤں؟ میرے پاس اس سفر میں کوئی خاص ٹھکانہ نہیں ہے۔!"

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔" طاہر! بہت دنوں تک سپاہ گیری کرلی اب اس زندگی کو چھوڑ دو"

"طاہر نے پوچھا:۔" حضور آپ کا ارشاد سر آنکھوں پر، سپاہ گیری کے بعد آپ مجھے کس کام پر لگائیں گے؟"

"حضور مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا،" اب فقر و تجرید اختیار کرو طاہر!"

اس کے بعد حضورؐ نے حضرت ابوبکر صدیقؓ سے فرمایا "صدیق تم انھیں خرقہ پہنا دو" حضرت صدیق اکبرؓ نے انھیں خرقہ پہنا دیا۔"

جب شیخ طاہر خواب سے بیدار ہوئے تو اس جگہ کو معطر پایا۔ انھیں یہ دیکھ کر دکھ ہو رہا تھا کہ یہ خواب اتنا مختصر کیوں رہا؟

اے کاش بہت زیادہ طویل ہوتا۔ اب آپ کا دل سپاہ گیری سے اُچاٹ ہو چکا تھا اور یہ فیصلہ کرلیا تھا کہ اس لشکر کی واپسی کے بعد وہ اس سے الگ ہو جائیں گے۔ انھوں نے اپنے خواب کا ذکر کسی سے بھی نہیں کیا۔

چند دنوں کے بعد آپ اپنے لشکر کے ساتھ واپس ہوئے۔ اب آپ اپنے اندر یہ تبدیلی محسوس کر رہے تھے کہ لشکر کے ساتھ چلنے میں دل نہیں لگ رہا تھا۔ آپ کا لشکر ایک خارستان سے ہو کر گذر رہا تھا۔ اور ان کانٹے دار درختوں کا سلسلہ دور تک چلا گیا تھا۔ آپ نے خارستان کے پاس اپنے گھوڑے سے اترتے ہوئے اپنے ساتھیوں سے کہا۔" اچھا ساتھیو! میرے گھوڑے کو سنبھالنا۔"

ساتھیوں نے سمجھا کہ آپ رفع حاجت کیلئے درختوں کی جھنڈ میں جا رہے ہیں۔ آپ کو

درختوں میں گئے کافی دیر ہو چکی تھی۔ آپ کے ساتھی بہت ہی فکر مند تھے۔ انھوں نے اندر جا کر بہت تلاش کیا اور خالی واپس آئے۔ اس کے بعد سپہ سالار نے وہیں پڑاؤ ڈال دیا اور کئی دن تک تلاش جاری رہی مگر آپ نہ ملے۔ آخر میں سپہ سالار نے بہت افسردگی کے عالم میں فوج کو واپسی کا حکم دے دیا۔

جب آپ گھوڑے سے اتر کر خارستان میں داخل ہوئے تو جھاڑی دار کانٹوں نے آپ کا استقبال کیا۔ آپ کے پاؤں اور جسم سب لہولہان ہو گئے کئی گھنٹے چلنے کے بعد آپ خارستان کے دوسری طرف نکل گئے اور ایک دیہاتی کو کھیتوں میں جاتے ہوئے دیکھا۔ آپ نے اس کے قریب پہنچ کر پوچھا :۔

"بھائی آپ کہاں جا رہے ہیں ؟" !

دیہاتی نے اپنے پیچھے دور ایک بستی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

"وہاں گاؤں میں رہتا ہوں۔"

آپ نے اپنی قیمتی قمیص کی طرف نظر کرتے ہوئے کہا۔

"میں اپنا یہ لباس تمھیں دے سکتا ہوں۔"

دیہاتی للچا گیا۔ پوچھا "مگر کیوں ؟ یہ لباس تو آپ کے جسم پر بہت اچھا لگ رہا ہے۔" آپ نے فرمایا۔

"میں اپنا یہ لباس تمہیں بالکل مفت میں دوں گا بس مجھے اس کے بدلے میں کیا تم ایک گدڑی فراہم کر دو گے ؟"

دیہاتی کے لئے یہ سودا بے حد اہم تھا۔ اس کی سمجھ میں یہ بات نہیں آرہی تھی کہ ایک پھٹی گدڑی کے عوض اتنا قیمتی لباس دے دیں گے آخر مقصد کیا ہے ؟

وہ حیرت اور سوالیہ نظروں سے آپ کو دیکھ رہا تھا۔ آپ نے پوچھا کہ ——

"تم میری شکل کیوں دیکھ رہے ہو۔ ؟"

دیہاتی نے ڈرتے ہوئے عرض کیا۔ جناب آپ کا لباس بتاتا ہے کہ آپ معمولی آدمی نہیں

ہیں لاکھ چھپائیں لیکن سچائی چھپتی نہیں ہے۔"

آپ نے دیہاتی سے کہا۔

"ہاں بے شک میں معمولی آدمی نہیں ہوں مگر اس کا اور باتوں سے کیا تعلق ہو سکتا ہے"؟

دیہاتی نے کہا۔ "آج میں گدڑی سے آپ کا لباس بدل دوں گا مگر اس سے پہلے آپ مجھے یہ لکھ کر دیں گے کہ آپ نے مجھے اپنا لباس بخوشی اپنی مرضی سے دیا ہے"

آپ نے فرمایا۔

"میں یہ بھی لکھ کر دوں گا اور وہ بھی جو تم اس کے علاوہ لکھواؤ گے۔"

دیہاتی آپ کو اپنے گھر لے گیا اور آپ کو آپ کے لباس کے بدلے ایک گدڑی دی، آپ نے اسے پہن لیا۔ اور اپنے ہاتھوں سے دیہاتی کو اس کی مرضی اور پسند کی تحریر دے دی۔

دہقان آپ کو گدڑی میں دیکھ کر اور بھی حیرت زدہ ہوا۔ پوچھا۔

"حضرت یہ کیا سوجھی آپ کو؟ آپ تو اچھے خاصے نظر آتے تھے!"

آپ نے جواب دیا۔

"میں اس گدڑی میں زیادہ اچھا لگ رہا ہوں بس نظر نظر کا فرق ہے اور کچھ نہیں۔"

آپ اس دہقان کے پاس زیادہ دیر نہیں ٹھہرے۔

اب آپ نے اولیاء اللہ کے مزاروں کا رُخ کیا۔ ہر ولی اور صوفی چند قدم چل کر آپ کا استقبال کرتا تھا۔ اسی طرح مزاروں کے سجادہ نشین انتہائی خلوص و محبت سے آپ کے ساتھ پیش آتے تھے۔ کافی دنوں بعد آپ کو اپنا گھر یاد آیا بیوی یاد آئی بچے اور دوسرے عزیز و اقارب بھی یاد آئے۔ آپ نے سوچا کہ واپس جا کر بیوی سے معافی مانگ لونگا اور مستقلاً بس درویشی اختیار کئے رہنے کی اجازت

حاصل کر لوں گا۔

آپ اپنے گھر واپس پہونچے، وہاں سبھی آپ سے مایوس ہو گئے تھے۔ اچانک آپ کو اپنے سامنے دیکھ کر بے حد خوش ہوئے۔ آپ کی بیوی عزیزوں سے الگ تھلگ آپ کو دیکھ دیکھ کر خوشی کے آنسوں بہا رہی تھی۔ آپ کے جسم پر جو لباس تھا اس نے سب کو مایوس کر دیا تھا۔ آپ کے چچا نے پوچھا کر

" طاہر یہ کیا پہن رکھا ہے تو نے ؟ "

طاہر نے جواب دیا۔

" عمِ محترم ! اس لباس نے مجھے عجب و غرور سے نجات دلا دی ہے اور میری روح کو اس سے قرار آگیا ہے "۔

چچا نے کہا ــــ

" لیکن ہم سب اس سے شرمندہ ہو رہے ہیں۔ ہماری ایک خاص شہرت ہے۔ ایک خاص عزت اور ایک خاص مقام ہے۔ تم نے اس لباس کو پہن کر اس خاندان کو شرمندہ اور خوار کر دیا ہے "۔

طاہر نے جواب دیا ــــ

" عمِ محترم ! یہاں کی شرمندگی وہاں کی شرمندگی سے بہتر ہے میں نے وہی کیا جس کا مجھے رسول اللہؐ نے حکم دیا تھا۔ حضرت صدیق اکبرؓ نے اپنے ہاتھ سے یہ گدڑی پہنائی تھی "۔

چچا نے مایوسی سے کہا ــــ

" شاید تیرا مرض لاعلاج ہے کسی کی باتیں تجھ پر اثر انداز نہیں ہو سکتیں "۔

آپ نے سب سے مل کر اور چچا کے سوال و جواب کے بعد اپنی بیوی سے ملاقات کی اور فوراً یہ سوال کیا۔

" تمہیں میرے جسم پر یہ لباس کیسا لگ رہا ہے ؟ "

بیوی نے جواب دیا۔

"بہت اچھا۔ کیونکہ جس لباس کے پہننے کا حکم رسول اللہؐ نے دیا ہے اور حضرت صدیق نے اپنے ہاتھوں سے پہنایا ہے وہ دنیا کا سب سے اچھا لباس ہے!"

آپ نے خدا کا شکر ادا کیا کہ سب سے موثر اور اذیت ناک جس کا جواب ہو سکتا ہے اس نے اس کو پسند کر لیا تھا۔ آپ نے مزید استفسار کیا ـــــ

"بیوی! میں نے یہ زندگی اختیار کرلی ہے۔ یعنی درویشی تمہارا کیا خیال ہے"
بیوی نے جواب دیا۔

"میں نے ہمیشہ کے لئے اپنے آپ کو آپ سے وابستہ کرلیا ہے۔ اس لئے زندگی کا جو طریقہ آپ پسند فرمائیں گے وہی مجھے بھی پسند ہوگا۔"

چنانچہ بیوی نے بھی اپنا لباس اتار دیا اور پیوندوں سے آراستہ خرقہ پہن لیا۔ اور اپنا سب کچھ چھوڑ کر شوہر کے ساتھ چل دیں۔ شیخ طاہر نے درویشوں کے دروں کے چکر لگانا شروع کر دیا۔ یہ دونوں ایک باکمال اور صاحبِ دل بزرگ کے پاس پہونچے اور ان پر بہت زور دیا کہ مجھے بھی عنایت ہو۔

اُن بزرگ نے شیخ طاہر کو نہایت ہی توجہ سے دیکھ کر جواب دیا ــــ

"دیکھو بابا ہم تم سے کیا کہیں، تمہیں فیض نقشبندی سلسلے سے حاصل ہوگا۔ ان بزرگوں کے پاس جاؤ۔"

اس کے بعد انھوں نے جنوب مشرق کی طرف اشارہ کیا اور کہا ــــ

"تم اُدھر جاؤ، وہاں تم اپنی مُراد کو پہونچ گے!"

حضرت شیخ طاہر نے عرض کیا ــــ

"حضور جنوب مشرق کی اصطلاح تو مبہم ہے اور اس میں کئی ملک آجاتے ہیں ہم کہاں کہاں انھیں تلاش کریں گے۔"؟

ان بزرگ نے جواب دیا ــــ

"برصغیر جاؤ۔ ہندوستان۔ لاہور جاؤ۔ ہندوستان کے شہر دہلی جاؤ۔ بس نہیں دہلی کے قریب سرہند جاؤ۔"

شیخ طاہر نے اسی وقت ہندوستان کا رُخ کیا۔ بیوی ساتھ تھیں۔ سفر کی ساری تکلیفیں برداشت کرتے ہوئے لاہور پہونچے۔ یہاں کئی بزرگوں سے ملے۔ لیکن ان میں سے کسی نے بھی انھیں متاثر نہیں کیا۔ یہاں آپ نے پوچھا ــــ

"دہلی میں کوئی نامور بزرگ ہیں؟"

کسی درویش کامل نے جواب دیا ـــ

"حضرت خواجہ باقی باللہ۔ نقشبندی سلسلے کے مشہور ترین بزرگ ہیں۔"

شیخ طاہر بے چین ہو گئے، بولے ـــ

"ہمیں انھیں کی تلاش ہے۔ ہم ان کو بدخشاں سے تلاش کرتے اور ملکوں کا چکر کاٹتے ہوئے یہاں چلے آرہے ہیں۔"

اب ایک لمحہ ضائع کئے بغیر یہ دہلی روانہ ہو گئے۔ دہلی میں خواجہ محمد نعمانؒ سے ملاقات ہوئی۔ آپ نے پوچھا ـــ

"خواجہ صاحب! میں حضرت خواجہ باقی باللہ کے پاس آیا ہوں آپ یہاں کے نامی گرامی بزرگ ہیں وسیلہ بن جایئے۔"

خواجہ میر نعمان نے سکوت اختیار کیا، ان کی آنکھیں بھر آئیں۔ فرمایا ـــ

"افسوس آپ نے دیر کر دی۔ میں کیا دنیا کا کوئی شخص بھی آپ کو حضرت خواجہ باقی باللہ سے نہیں ملوا سکتا۔"

حضرت شیخ طاہر کو بہت دکھ ہوا، پوچھا ـــ "حضرت وہ کیوں؟"

خواجہ میر نعمان نے جواب دیا ـــ

"خواجہ باقی باللہ دو دن پہلے وصال فرما گئے۔"

شیخ طاہر کو بہت دکھ ہوا۔ اور آنکھوں تلے اندھیرا چھا گیا۔ خواجہ نعمان نے انھیں اداس دیکھا تو تسلی دی اور کہا ـــ

"آپ نہ گھبرائیں۔ میں آپ کی ملاقات ایک ایسی ذات سے کراؤں گا جس کا ثانی نہیں ہے اور جس کی حضرت خواجہ باقی باللہ بھی بے حد عزت کرتے تھے۔"

خواجہ نعمانؒ نے ان کی ملاقات حضرت شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانیؒ سے کرادی

شیخ طاہر پہلی ہی ملاقات میں از خود رفتہ ہو گئے۔ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانیؒ نے انھیں مرید کر لیا اور اپنے ساتھ انھیں سرہند لے گئے۔

آپ ایک عرصہ دراز تک سرہند میں رہ کر فیوض و برکات حاصل کرتے رہے اور بات یہاں تک پہونچی کہ حضرت مجدد الف ثانیؒ جب اسرار و معارف بیان فرماتے تو یہ تائید و اثبات میں سر ہلاتے رہتے۔ اس حال میں ایک مرتبہ حضرت مجددؒ نے فرمایا۔

"ایسا لگتا ہے گویا یہ اسرار و معارف شیخ طاہر پر وارد ہو رہے ہیں اور میں ان کا ترجمان ہوں"

کچھ عرصہ کے بعد حضرت امام ربانیؒ نے شیخ طاہر کو جونپور کی ولایت پر مامور فرما کر حکم دیا کہ "جون پور چلے جاؤ" ـــ انھیں اس حکم پیر مرشد پر کیا انکار ہو سکتا تھا بے چون و چرا جانے لگے تو حضرت مجددؒ نے فرمایا ـــ

"عزیز من جون پور جا رہے ہیں تمہارے حق میں ایک مقبول حق ظاہر ہوگا۔ یہ مقدرات میں سے ہے، جون پور جاؤ جا ہے وہاں ناقدری ہی کیوں نہ ہو"

حضرت شیخ طاہر جونپور کے لئے روانہ ہو گئے۔ انھوں نے اب تک مشائخ کرام کے چاروں طرف ہجوم دیکھا تھا۔ معلوم نہیں کیوں انھیں ہجوم سے چڑھ ہونے لگی۔ ان کا خیال تھا کہ دنیادار لوگ عبادت و ریاضت میں مخل ہوتے ہیں۔ اس لئے ان سے بچنا چاہئے۔ اس انداز فکر نے انھیں 'ملامتیہ' طریقہ اختیار کرنے پر مجبور کر دیا! چنانچہ جون پور میں داخل ہوتے ہی یہ 'ملامتی' ہو چکے تھے۔ ان کی بزرگی کے پیش نظر جب ان سے لوگ ملنے آئے تو انھوں نے پانی میں شراب جیسا رنگ ملا کر شراب کی طرح پینا شروع کر دیا۔

لوگوں کی کراہت کی انتہا نہ رہی۔ ایک شخص نے کہا "حضرت ہم تو آپ کی عظمت اور بزرگی کے پیش نظر یہاں تک آئے تھے اور آپ ہیں کہ شراب پی رہے ہیں"

آپ نے جواب دیا کہ :۔

"کون کہتا ہے میں شراب پیتا ہوں، یہ تو پانی ہے لیکن چشم ظاہر
سے یہ پانی شراب نظر آتا ہے۔"

لیکن اس جواب نے دیکھنے والوں کو مطمئن و قائل نہیں کیا اور لوگ ان سے دور بھاگنے لگے۔

شیخ طاہر نے اپنی سکونت کے لئے ویرانے کو ہی پسند کیا تھا۔ یہ تنہائی میں سربسجود ہو کر خوب روتے اور کہتے۔

"یا اللہ تو دلوں کا حال جانتا ہے۔ میں کیا ہوں اور دوسروں
کو کیا نظر آتا ہوں۔ تو خوب واقف ہے۔ میں نے یہ طریقہ کیوں
اختیار کیا ہے۔ تو اس سے بھی واقف ہے۔ اب اس کے
بعد تو مجھے توفیق دے کہ میں جو ہوں وہی رہوں اور تجھ سے
دوری نہ رہے۔"

جون پور میں آپ کے سلسلے میں دو گروہ پیدا ہو گئے۔ ایک یہ کہتا تھا کہ طاہر بنا ہوا درویش ہے۔ یہ پکا دنیا دار اور راندۂ درگاہ ہے۔ دوسرا کہتا تھا کہ طاہر اللہ والا ہے اور یہ جو کچھ نظر آتا ہے وہ نہیں ہے۔ بلکہ جو نظر نہیں آتا وہ ہے۔ جنھیں آپ کی ذات بابرکات سے عقیدت تھی وہ حاضریاں دیتے رہے۔ آپ ان سے اچھی طرح پیش آتے۔ مگر ساتھ ہی کچھ ایسی بات کر گذرتے کہ ان کے دلوں میں آپ کی جانب سے شکوک پیدا ہو جاتے۔

کسی عقیدت مند نے آپ سے کہا۔

"حضرت کوئی ایسا طریقہ بتایئے کہ میں خدا تک رسائی اختیار کرلوں۔"

آپ ہنس دیئے اور فرمایا۔

"کیسی مہمل اور بے معنی باتیں کر رہا ہے؛ وہ ہے کہاں جہاں تو
پہونچنا چاہتا ہے جو برتر از قیاس و گمان ہے لامحدود ہو،

لامکاں ہو، تو وہاں تک کیسے پہونچے گا۔ جا دنیا میں اور
بہت سے کام ہیں۔ انہیں انجام دے اور فضول باتوں
میں اپنا وقت ضائع نہ کر۔"
آپ کے جواب سے وہ شخص مایوس ہو کر چلا گیا اور ایسا گیا کہ پھر کبھی نہیں آیا۔ کوئی
اور عقیدتمند آیا اور عرض کیا ـــ کہ
"حضرت! رقص و موسیقی کی بابت آپ کے کیا خیالات ہیں؟"
آپ نے فرمایا :ـ
"بڑے اچھے خیالات ہیں۔ میں ذاتی طور پر رقص و موسیقی کو
بے حد پسند کرتا ہوں۔ کبھی واردات قلبی اور کیفیات روحانی
میں ایسا جوش آتا ہے کہ میرا انگ انگ اور رواں رواں
رقص کرنے لگتا ہے۔ میرے ہر تن مو سے موسیقی پھوٹ نکلتی ہے
اور میں اپنے آپ میں نہیں رہتا۔ کائنات کا ذرہ ذرہ رقص کرنے
لگتا ہے۔ اور میں..... اور میں ......"
سننے والے کی سمجھ میں آپ کی باتیں نہیں آئیں۔ وہ یہاں سے اٹھ کر چلا گیا اور دوسری
جگہ جا کر کہنے لگا ـــ کہ
"شیخ طاہر تو ہذیان بکتے ہیں"۔
آپ کی ان باتوں کا زیادہ چرچا ہوا تو کئی لوگ آپ کے ہذیان سے لطف اندوز ہونے
کے لئے آنے لگے۔ ایک نے پوچھا :ـــ
"حضرت ذات واحد کی بابت آپ کا کیا خیال ہے خدا
ایک ہے یا کئی ایک ہیں۔"
آپ نے جواب دیا :ـــ
"خدا ایک ہے لیکن مادہ بھی ایک حقیقت ہے۔ خدا
لافانی ہے تو مادہ بھی لافانی ہے۔ نہ اس کو فنا نہ اسکو فنا

بالکل ۹ کے ہندسے کی طرح کہ جو بھی اس سے مل گیا وہ
لافانی ہو گیا۔"

ایک شخص نے کہا "لاحول ولا قوۃ" کیسے ملحدانہ خیالات ہیں آپ کے بھی۔
اب میں یہاں کبھی نہ آؤں گا۔"

کسی دوسرے شخص نے پوچھا ـــ
"حسین منصور ابن حلاج کے بابت آپ کی کیا رائے ہے ؟"

آپ نے جواب دیا کہ :ـــ
"انھوں نے جو کچھ کہا میں اس سے متفق ہوں۔ اگر میں انکی
جگہ ہوتا تو میں بھی یہی کہتا۔"

اس شخص نے شوخی سے کہا ـــ
"اور آپ کو بھی لوگ دار پر چڑھا دیتے۔"

آپ نے فرمایا ـ
"تو کیا ہوتا میں بھی امر ہو جاتا منصور کی طرح، لافانی کی طرح
میں بھی لافانی ہو جاتا۔ قطرہ سمندر میں مل کر سمندر ہوتا۔"

اس شخص نے آپ کے حق میں دعائے خیر کی ـــ
"خدا آپ کو راہ راست پر لائے۔"

آخر وہ دن بہت جلد آ گیا کہ لوگوں نے آپ کے پاس آنا جانا بالکل چھوڑ دیا اور آپ
تنہا رہ گئے۔ تنہائی بھی گراں گذرنے لگی۔ چنانچہ آپ نے اپنے پیر مرشد حضرت امام
ربانی مجدد الف ثانیؒ کو لکھا ـــ

"پیر و مرشد ! لوگوں کو معلوم نہیں کیا ہو گیا ہے کہ وہ میری
بات نہیں سمجھتے۔ یہاں کے لوگ اتنے نااہل و ناکارہ ہیں
کہ میری باتوں کے باطنی احوال کو نہیں پہونچ پاتے۔ میں ان کے
سوالوں کے جواب جو کچھ دیتا ہوں، وہ سچ ہوتا ہے اور سچائی

مگر وہ میری اس سچائی کا مذاق اڑاتے رہے اور اسے میرا
ہذیان سمجھتے ہیں۔ اب آپ ہی بتائیں کہ میں کیا کروں۔
اور انھیں یہ کس طرح بتاؤں کہ میں جھوٹ نہیں بولتا
ہوں، میں ہمیشہ سچ بولتا ہوں۔ لیکن یہ سچ بے حد کڑوا
اور بہت زیادہ تلخ ہوتا ہے۔"

حضرت مجدد الف ثانیؒ نے انھیں جواب میں لکھا ـــ

"یہ عجیب سیدھے لوگ ہیں۔ شائد یہ کوئی نہیں جانتا کہ
انسان کا اصلی کام کیا ہے؟
تو سنو! میں بتاتا ہوں۔ انسان کا اصلی کام احوال
کی حفاظت، اپنے کاموں کی فکر اور اپنے ایمان و انجام کا
غم کرنا ہے۔ اس سلسلے میں اگر کسی کو کسی بندے کے پاس
بھیجا جاتا ہے اور ایک انسان کو دوسرے انسان کی تعلیم و
تربیت پر مامور کیا جاتا ہے تو وہ صرف خدا کے لئے اس
کام کو پوری دیانت داری اور محنت سے انجام دے اور
اور شب و روز اس کام میں مشغول رہے۔
عزیز گرامی! یاد رکھو، اہل طلب کے دلوں کو مٹھی
میں لینا ہے تو ان کے سامنے اور ان کے لئے "ملامتیہ"
طرز مت اختیار کرو کیونکہ یہ سیدھے سادے لوگ ان
پیچیدہ اور دقیق باتوں کو نہیں سمجھ سکتے اور ان کا آخرکار
وہی نتیجہ نکلے گا جو نکل رہا ہے۔"

اس جواب کے بعد آپ نے "ملامتیہ" انداز میں کمی کر دی اور اپنی روش میں مثبت
انداز اختیار کیا۔ اس دوران آپ کو خبر ملی کہ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانیؒ
کا سرہند شریف میں وصال ہوگیا ہے اس غم نے آپ کو اور بھی نڈھال کر دیا

اب اور بھی زیادہ آپ گوشہ نشین ہو گئے۔

حضرت امام ربانی کے وصال کے دس سال بعد شیخ طاہر کے گھر ایک بچہ پیدا ہوا۔ آپ نے اس کی اطلاع حضرت مجدد الف ثانی رح کے صاحبزادوں کو دی۔ کیوں کہ ولادت کی پیشنگوئی حضرت مجدد رح صاحب نے ۱۵، و ۲۰، سال پہلے ہی کر دی تھی۔ حضرت شیخ طاہر رح ترکی النسل تھے۔ اس لئے ان کے انداز میں ہمیشہ سادگی رہی۔ جو بات بھی کہتے بہت سیدھے اور صاف انداز میں کہتے تھے۔ آپ کے اس انداز کو حضرت مجدد الف ثانی رح بہت پسند فرماتے تھے۔

آپ کی ذات پر حضرت امام ربانی رح کی نظر خاص ہونے کی سب سے بڑی دلیل یہ ہے کہ انھوں نے شیخ طاہر کے نام ۱۳، خط لکھے ہیں۔ دفتر اول میں مکتوب نمبر ۱۲۲۔ ۱۲۳۔ ۱۲۴۔ ۱۷۱ ۲۱۷۔ دفتر دوم میں مکتوب نمبر ۲۰۔ ۲۷۔ ۸۶ اور دفتر سوم میں مکتوب نمبر ۳۷۔ ۹۱۔ ۱۲۴۔ نیز دفتر سوم میں مکتوب نمبر ۲۵ ملا طاہر اور مکتوب نمبر ۱۰۸ ملا طاہر خادم کے نام سے موجود ہے۔ آپ نے کافی عمر پائی تھی اور جونپور میں ۱۰۴۰ھ میں وصال پایا۔[1]

مولوی خیر الدین زیدی نے تجلیٔ نور میں اور بحر ذخار کے تذکرہ نگار نے بھی لکھا ہے کہ میر طاہر تبریز رح جب جون پور تشریف لائے تو یہاں شاہ عبد الجلیل لکھنوی کا آوازہ بلند تھا۔ اور بہت سے لوگوں نے آپ کی ذات سے استفادہ فرمایا ہے حضرت میر طاہر تبریز رح نے بھی آپ سے فیوض و برکات حاصل کئے ہیں اور تبریز رح کی وجہ تسمیہ تذکرہ نگاروں نے یہ بھی لکھا ہے کہ آپ نے ولایت اور کمالات باطنی

---

[1] مکتوبات حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی رح مکتوب نمبر ۱۲۲۔ جلد اول ص ۲۵۲۔ و مکتوب نمبر ۱۲۳ و نمبر ۱۲۵ ص ۲۵۳۔ و مکتوب نمبر ۱۷۱ ص ۲۹۵۔ مکتوب نمبر ۲۱۷۔ ص ۵۵ مکتوبات جلد دوم مکتوبات سوم۔ مکتوب نمبر ۲۰ ص ۵۸۔ مکتوب نمبر ۲۷ ص ۷۲۔ مکتوب نمبر ۸۶ ص ۲۲۴ و مکتوب نمبر ۱۲۴ ص ۲۵۳ و مکتوب نمبر ۱۰۸۔ و ماہنامہ ہزار رنگ اردو ڈائجسٹ شمارہ دسمبر ۸۳ء جلد دوم

حصول میں بہت جلدی کی اور آپ پچوں کہ جلد فتوحات غیبی کے دروازے کھل گئے
آپ سے جون پور میں خوارق و کرامات کا صدور بہت ہوا ہے [۱]
آپ کا وصال بتاریخ ۷ رجب المرجب ۱۰۴۷ھ مطابق ۱۶۳۷ء میں ہوا
ہے۔ مزار پُر انوار پختہ سنگین خاص حوض کے پچھمی ٹیلہ پر ہے یہیں آپ کی خانقاہ بھی تھی
آج سے دس سال قبل کانٹے دار ہینس کی جھاڑی کی راقم الحروف نے صفائی کرائی تھی

---

(حاشیہ بقیہ صفحہ ۱۵۵۹) شمارہ ۷ صفحہ ۱۷ تا صفحہ ۱۸ ؎

[۱] تجلی نور فارسی حصہ اول صفحہ ۱ بحر ذخار قلمی ورق صفحہ ۸۳

نوٹ:۔ حضرت ملا محمد طاہر بن حسینؒ کے نام جو مکتوب ہیں وہ بہت طویل ہیں اور اسرار و
حقائق و دقائق سے لبریز ہیں۔ ضرور مطالعہ کرنا چاہیئے۔
مزار مبارک ہینس کی کانٹے دار جھاڑی میں روپوشش تھا۔ مورخہ ۲ر اپریل ۱۹۸۲ء کو
خانصاحب کے ہمراہ صبح گیا اور ہینس کی پچھمی جانب کی جھاڑی کاٹ کر نوٹ لیا ہے۔

# حضرت مُلّا شیخ پیر شاہ محمد چشتی جونپوری رح

حضرت شاہ پیر محمد چشتی رح بن اولیار ۲۶ رمضان المبارک ۱۰۲۷ھ ہجری میں پیدا ہوئے۔ آپ کے والد بزرگوار کا انتقال بچپن ہی میں ہوگیا تھا۔ چچا نے آپ کی پرورش کی ہے۔ آپ چشتیہ سلسلہ کے عظیم بزرگوں میں گذرے ہیں اصل وطن جونپور ہے ابتدائی تعلیم آپ نے علمار جون پور سے حاصل کی پھر مانک پور گئے اور وہاں کے اساتذہ سے علم ظاہری حاصل فرمایا۔ پھر دہلی گئے باقی کتابیں وہاں پڑھیں۔ پھر قنوج گئے کچھ کتابیں وہاں پڑھیں پھر لکھنؤ آئے اور وہاں حضرت شیخ عبدالقادر رح قاضی لکھنوی متوفی ہجری سنہ ۱۰۵۷ سے علم ظاہری حاصل کیا اور مشہور فضلائے روزگار میں انکا شمار تھا۔

آپ قاضی خیرالدین منڈیاہوں ضلع جون پور کی اولاد سے ہیں جو اکبر اعظم کے زمانے میں بعہدۂ قضا مامور تھے۔ آپ کی ولادت تحصیل منڈیاہوں کے ایک موضع اٹایاں میں ہوئی تھی۔ علم ظاہر کے تکملہ کے بعد آپ اسی علم پر مطمئن نہیں ہوئے اور ہر وقت علم باطن کے حصول کی فکر دامن گیر رہی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا ہے کہ پھر جذب اور شوق الہٰی پیدا ہوا اور اسی شوق میں بے خود ہو کر گھر سے نکل کھڑے ہوئے اور کوچہ معرفت و ولایت کی رہ نوردی شروع کر دی۔ اور شیخ المشائخ حضرت شیخ عبداللہ چشتی سیاح رح جن کی سکونت کومستان تھی ان کی خدمت بابرکت میں حاضر ہوئے۔ آپ نے پاپیادہ دنیا کی سیاحت فرمائی تھی۔ حضرت شاہ پیر محمد چشتی رح آپ سے رجوع اور مرید ہوئے اور خاندان چشتیہ میں بیحد فیض و کمال حاصل فرمایا۔ تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ حضرت شاہ پیر محمد رح کو آپ کے پیر مرشد حضرت شیخ عبداللہ سیاح رح نے طریقت کے تمام طرق و سلاسل کی تعلیم دی ہے اور عوارف المعارف و جواہر خمسہ کی اجازت مرحمت فرمائی ہے۔ آپ گیارہویں صدی ہجری میں دیار مشرق کے مشاہیر علماء و مشائخ میں شمار ہوتے تھے۔ آپ نے اودھ اور اطراف و

جو انب میں اپنی ولایت اور مشیخیت کا ڈنکا بجایا اور جھنڈا لہرایا ہے ۔ اور سرزمین شیراز ہند جون پور کا خوب نام روشن کیا ہے۔

کہا جاتا ہے کہ آپ نے اپنے پیر و مرشد کے حکم سے لکھنؤ میں برکنارے دریائے گومتی ایک بلند زمین جو ٹیلہ تھی سکونت اختیار فرمائی۔ اور وہ جگہ قریب امام باڑہ آصفی ابھی تک ٹیلہ شاہ پیر محمدؒ کے نام سے مشہور ہے اور آپ کی آخری آرام گاہ و مرجع خلائق ہے۔ تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ غیب سے آپ پر فتوحات کا دروازہ اسقدر کھلا ہوا تھا کہ کہیں رکھنے کی جگہ نہیں تھی۔ اس میں سے صرف آپ ایک وقت کے کھانے کے لئے رکھ کر بقیہ سب راہ خدا میں تقسیم کر دیا کرتے تھے۔ اس طرح آپ کے آستانہ پر حاجت مندوں کی بھیڑ لگی رہتی تھی۔

آپ کو سماع کا بڑا پاکیزہ مذاق تھا اور اس کو روحانی غذا تصور کرتے تھے۔ آپ جب چاہتے اگر کشتی موجود رہتی تو مریدوں کو لیکر سوار ہو جاتے اور دوسرے پار جنگل میں چلے جاتے اور نہ موجود رہتی تو بھی مع مریدین پانی پر چل کر گومتی پار کرتے تھے اور دامن تک نہ تر ہوتا تھا اور نہ ہی پاؤں بھیگتا تھا۔ اور میں کہتا ہوں کہ اولیاء کاملین اور عارفین باللہ کے لیے یہ ادنیٰ تصرف ہے کہ دریائے گومتی نے آپ کی توجہ سے راستہ دے دیا۔ عارف رومی نے اولیاء کے تصرف کے بارے میں کیا خوب فرمایا ہے کہ

کاں گروہے کی رہیدند از وجود ... چرخ مہر و ماہ شاں آرند سجود

---

ہر کہ مُرد اندر تن او نفس گبر ... مر او را فرمانبرد خورشید و ابر

ترجمہ :۔ جب عارفین باللہ کے گروہ نے اپنے وجود کی نفی کر دی اور خودی کو مٹا کر فنافی اللہ ہو گئے ہیں تو انھیں یہ مقام و مرتبہ حاصل ہوتا ہے کہ آسمان اور سورج و چاند ان کو سجدہ کرتے ہیں اور ان کی اطاعت پر کان لگائے رہتے ہیں۔ اور جب اس پاکیزہ جماعت نے

نفس امارہ کو فنا کر دیا تو سورج اور ہوا و بادل ان کی
فرمانبرداری پر مجبور ہیں۔

پھر ایک دوسری جگہ پر ان کے مراتب کے بارے میں ارشاد ہے کہ ؎

گر بگویم تا قیامت نعت او ہیچ آنرا غیرت مقطع مجو

---

آفتاب روح نے آں فلک کہ ز نورش زندہ اند انس و ملک

ترجمہ:۔ اگر میں اولیاء کاملین کے مراتب و مقام اور ان کی تعریف و توصیف
بیان کروں تو قیامت تک اس کا آخر نہ ہو اور نہ ہی میرے پاس
الفاظ ہی کہ میں ان کی تعریف صحیح معنوں میں کر سکوں۔ یہ پاکیزہ
گروہ آسمان کا آفتاب نہیں ہیں بلکہ روح کے آفتاب ہیں اور
ان کے نور سے اس کائنات کی زندگی اور آب و تاب ہے

حضرت شاہ پیر محمد چشتیؒ نے مذہب تلقین و ارشاد پر فائز ہو کر بہت سے قلوب کی اصلاح فرمائی ہے اور بہت سے غیر مسلموں کو اپنے باطنی کمالات تصرف اور اخلاق و محبت سے حلقہ بگوش اسلام کیا ہے اور تا زندگی ہندوؤں اور مسلمانوں میں بھائی چارگی اخلاق و محبت کا درس دیا ہے۔ آپ نے قومی یکتا کا سرزمین اودھ پر وہ کارنامہ انجام دیا ہے جو رہتی دنیا تک یادگار رہے گا۔

شیخ پیر محمد کی تصنیفات بھی بہت ہیں۔ جن میں اسرار تصوف اور حقائق و دقائق معرفت بیان کئے گئے ہیں۔ اس میں سراج الحکمت۔ شرح ہدایہ حاشیہ بر ہدایہ۔ فتاویٰ در فقہ۔ مکتوبات در تصوف۔ اربع منازل سلوک میں آپ کی بہت ہی مشہور تصانیف ہیں

آپ نے ۱۳ ر جمادی الاول ۱۰۸۵ھ ہجری مطابق ۱۶۷۴ء عیسوی میں وصال فرمایا۔ اور اپنی سکونتی جگہ پر دفن کئے گئے۔ یہیں آپ کی ایک عظیم الشان قابل دید مسجد ہے جو فوٹو میں نظر آرہی ہے۔

# حضرت شاہ عالم درباری شاہ

آپ شراب عرفان میں مست الست نشۂ توحید میں غرق اور عشق الٰہی کے جذبے سے سرشار دردمندان دل کے چارہ ساز مجذوب سالک بڑا مرتبہ رکھنے والے بزرگ اور بہت زیادہ فیض رساں تھے۔ آپ صبر و حلم و رضا اور شفقت و محبت میں اپنا نظیر نہ رکھتے تھے۔ خلائق کثیر اپنے مقصد کے لئے آپ کے گرد جمع ہوتی تھی، یہ بھی کہا جاتا ہے کہ آپ کے یہاں وزراء، امراء اور شاہوں کا دربار لگتا تھا۔ اسی وجہ سے درباری

مزار مبارک حضرت شاہ عالم درباری شاہ قلعہ فیروز شاہی جون پور ص ۱۲۶

شاہ کے نام سے شہرت پائی ہے۔ اس امر کا پتہ نہ چل سکا کہ آپ کو لوگوں نے شہید کیوں مشہور کر دیا جب کہ یہاں پر کسی مذہبی جنگ کا وجود تاریخ میں نہیں مل رہا ہے آپ فیروز شاہ تغلق کے ہمراہ دہلی سے جون پور آئے تھے۔ اور اکثر قیام قلعہ شاہی میں رہتا تھا۔ آپ کی وفات ۱۱ر شوال ۷۸۲ھ میں ہوئی اور قلعہ کی بلندی پر دفن کئے گئے۔ مزار مبارک آپ کا بلندی پر ہونے کی وجہ سے دور ہی سے نظر آتا ہے۔ اور آج بھی آپ کے اس بلند آستانہ پر نیک و بد سب ہی حاضر ہوتے ہیں [1]

# حضرت شاہ شیخو مجذوبؒ

حضرت شاہ شیخو مجذوبؒ سلسلۂ سہروردیہ کے ایک عظیم بزرگ تھے اور قطب الاقطاب حضرت دیوان محمد رشید قدس سرہٗ کے ہم عصر اور دوستوں میں ہوئے ہیں۔ آپ پر ہر وقت استغراقی کیفیت طاری رہتی۔ دنیا اور اہل دنیا سے مستغنی اور بہت صاحب جلال بزرگ تھے آپ میں عشق و محبت کی بڑی فراوانی اور جذبۂ شوق الٰہی بہت زیادہ تھا۔ اکثر اوقات جذب و سُکر طاری رہتا تھا۔ اور عالم صحو میں بہت کم رہتے تھے۔ آپ اپنی نسبت وولایت حضرت شاہ عبدالواحد زندہ دلؒ سے ظاہر فرماتے تھے۔ خوارق و کرامات کا ظہور آپ سے بہت ہوا ہے۔ عین المعارف میں حضرت سید شاہ شاہ علی سبز پوشؒ نے لکھا ہے کہ :-

"آپ مسجد میں گدڑی پہنے بیٹھے رہتے تھے اور کانپتے رہتے تھے اور جب کوئی ملنے آتا تو گدڑی اتار کر الگ رکھ دیتے اور فرماتے کہ جا اگدڑی میں چلا جا آپ کا یہ فرمانا تھا کہ گدڑی ہلتی رہتی اور آپ کا کانپنا بند ہوجاتا تھا۔"

حضرت آسی صاحب نے فرمایا ہے ؎

---

[1] جونپور نامہ قلمی فارسی مولوی خیر الدین محمدؒ تجلی نور فارسی حصہ اول ص۸۳ اور گنج ارشدی

پُل بھی ہے فخر جون پور آسی
خواب گاہ ہے جناب شیخو ہے

جون پور کا شاہی پل آپ ہی کی دعا کا رہینِ منت ہے۔ منعم خاں خانِ خاناں آپ سے بہت ہی زیادہ عقیدت و محبت رکھتے تھے۔ منعم خاں نے بعد فراغت تعمیرِ پل جہاں آپ کی تکیہ تھی ایک مسجد سنگین اور خانقاہ تعمیر کرایا۔ یہ مسجد اب تک شاہ شیخو کے نام سے مشہور ہے آپ کا وصال یکم شوال ۱۰۸۴ھ ہجری مطابق ۱۶۶۳ء عیسوی ہوا ہے۔ اور پختہ صحن مسجد کے باہر پورب کے ایک گوشہ میں دفن ہوئے۔ آپ کے ایک معتقد غضنفر خاں نے قبر پختہ کرا کے کتبہ نسب کرایا تھا۔ ابھی حال میں اس مسجد کے موذن نے مسلمانوں کے تعاون سے اس مزار مبارک کو مزید حسن و جمال بخشا ہے [۱]۔

## حضرت شاہ بارہ ہزاری رح

آپ مست الست بادۂ سرمستی میں اپنے آپ سے بے خبر فقرا میں ہیں شروع زمانے میں بہ امرائے شاہی ممتاز عہدہ بہ منصب بارہ ہزاری پر فائز تھے۔ گویا کہ بارہ ہزار سوار کے افسر اعلیٰ تھے۔ چونکہ روز ازل سے دولت باطنی قسمت میں تھی۔ حضرت کھڑک شاہ مجذوب کی نظر کا شکار ہو گئے۔ جو عید گاہ شاہی جون پور کے صدر گیٹ پر رہا کرتے تھے۔ پھر کشش جذب حقیقی سے یک بہ یک طبیعت برگشتہ ہو گئی۔ اور جذب و استغراق و مدہوشی و بے خودی اس قدر آپ کے مزاج میں غالب آگئی کہ اپنی ذات سے بے خبر کھانے و سونے کی بھی قطعی کوئی فکر نہ تھی۔ بس سر کو اوپر اٹھائے بڑبڑاتے اور مسکراتے ہی رہتے تھے۔ اور کسی سے کوئی تعرض نہ کرتے۔

عہد اکبری میں آپ نے مانک چوک جون پور کے اٹری گیٹ کے قریب قیام فرمایا۔ آپ کی یادگار میں یہاں ایک مسجد اور چاہ بارہ ہزاری کے نام سے موجود ہے

---

[۱] بحر ذخار۔ گنج ارشدی۔ تجلیٔ نور قلمی فارسی ص ۸۳، ۸۴۔ معین المعارف شاہ شاہد علی ص ۲۵

آپ میں کشف صادق تھا۔ کوئی بھی اپنے مقصد سے حاضر ہوتا اور آپ ایک نظر اٹھاتے اور بغیر کسی سوال و جواب اور اطلاع کے اس کے مقصد دلی سے آگاہ ہو جاتے اور اسکو جواب باصواب دیتے اور اس کی حاجت برآری فرما دیتے تھے۔

مزار مبارک خام حضرت شاہ بارہ ہزاریؒ ٹیلہ میرپور رجن پور ص ۱۷۱

اکثر و بیشتر آپ پر محویت اور استغراق کی کیفیت طاری رہتی تھی اور اسی کیفیت میں یہ ہندی دوہا آپ کی زبان پر ہوتا اور وجد کرتے تھے ؎

بارہ ہزاری جگ جگ جیے
لہوری پتو ہیا کا دودھ پیے

آپ عالم محویت میں جو کچھ بھی کہہ دیتے ان کا ظہور فوراً ہی ہوتا تھا کیا خوب کہا ہے حضرت عارف رومیؒ نے[۲] ؎

اولیاء را ہست قوت از اِلٰہ
تیر گشتہ باز گردانند ز راہ

اولیاء اللہ کو خدا کی طرف سے یہ اختیارات حاصل ہوتے ہیں کہ اپنی طرف پھینکے ہوئے تیر کو راستہ سے واپس کر دیتے ہیں۔

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ حضرت شاہ بارہ ہزاریؒ[۲] اکثر برہنہ جسم رہتے تھے۔ اور کپڑے کی طرف مائل نہ ہوتے تھے۔ جو کچھ بھی زبان سے کہہ دیتے اس کا فوراً ظہور میں آنا ضروری ہوتا تھا۔ ان کی زبان خدا کی زبان تھی۔ آپ نے ایک شخص کو جو طالب کیمیا تھا اور عرصہ سے آپ کے پیچھے پڑا ہوا تھا۔ پیشاب کر کے مٹی کے ڈھیلے سے استنجا کیا اور وہ ڈھیلا سونا ہو گیا تھا اُس کو دے دیا۔ اور اس طالب کیمیا سے فرمایا کہ۔

"یہ کیمیا سیکھ جس کے پیشاب سے سونا بنتا ہے"۔

ایک بانجھ عورت نے خدمت میں حاضر ہو کر اولاد کی تمنا کی حالانکہ وہ اپنی اولاد کی عمر سے تجاوز کر گئی تھی۔ آپ نے اس کے پیٹ پر سات مرتبہ ہاتھ پھیرا۔ اللہ نے اس کو سات اولادیں عطا کیں۔

جب شہر میں آپ کی کرامت کی بہت شہرت ہوئی اور ہجوم خلائق آپ کو گھیرنے لگا تو آپ خلائق سے گھبرا کر میرپور کے جنگل کی طرف چلے گئے اور وہیں ایک بلند ٹیلے پر گوشہ نشین ہو گئے۔

آپ کا وصال ۱۹ ر صفر المظفر ۱۰۲۵ھ مطابق ۱۶۱۶ء میں ہوا ہے۔ مزار مبارک

آج تک خام ہے ؎۱

آپ کے قیام کی وجہ سے اکثر فقرار کی سکونت بھی وہیں ہو گئی۔ اسوقت بھی مزار مبارک کے اتر میں آپ کے عہد کا ایک کنواں موجود ہے۔ اور آپ مزار کے پچھم میں ایک پختہ مزار عہد قدیم کا بھی موجود ہے۔ اور آپ کے دکھن میں پختہ چبوترے پر کئی مزارات ہیں۔ آج بھی یہ جگہ ویران دسنسان ہے جہاں انسانوں کا گذر نہیں ہے

# حضرت شیخ حاجی عبدالحقؒ

کے جد بزرگوار شیخ محمد صدر اکابر جون پور تھے۔ حضرت شیخ حاجی عبدالحق آغاز جوانی میں جون پور، بخدمت حضرت شیخ صفی گجراتی پہونچے۔ اور خرقہ خلافت پہنا اور اپنے پیر کے حکم سے سفر حجاز کو روانہ ہوئے۔ اور ۱۲ سال مکہ شریف و مدینہ منورہ میں حضرت شیخ علی متقی کی صحبت میں گذارا۔ بعد واپسی حیدر آباد دکن پہنچے اور وہاں بارہ سال قیام کرکے حضرت وجیہہ الدین گجراتی سے بارہ سال علوم ظاہری حاصل فرمایا۔ اسی زمانہ میں حضرت شیخ محمد ماہ جون پوری جو کہ رؤسائے نامی میں تھے گجرات پہونچے۔ حضرت خواجہ عبدالحق بشرف ملازمت حاضر ہوئے۔ واپسی کے وقت حضرت شیخ محمد ماہ .......... نے بھی جون پور آنے کی اجازت چاہی۔ آپ نے منظور نہیں فرمایا۔ اسوجہ سے حضرت خواجہ عبدالحق برہان پور گئے جو انھیں کا آباد کیا ہوا تھا قیام فرمایا اور درس میں مشغول ہوئے۔ بعدہٗ درس و تدریس ترک کرکے ہدایت خلق میں مشغول ہوئے۔

چونکہ آپ بزرگ صاحب کمالات ظاہری و باطنی تھے۔ اس وجہ سے خلائق کثیر بغرض ہدایت و برکت آپ کے گرد جمع ہوئی۔ شیخ اپنے زمانہ کے ایک بزرگ و مشائخ کبار اور بزرگان متاخرین سلسلہ چشتیہ سے تھے۔ اس وجہ سے ہر شخص

---

؎۱ تجلی نور قلمی حصہ اول صفحہ ۸۴-۸۵ - تجلیات العارفین اردو قلمی صفحہ ۴

آپ کی طرف ارادت وعقیدت سے خیر و برکت حاصل کرنے کے لئے حاضر ہوتا۔ وصال آپ کا بروز دوشنبہ ۲ ر رمضان المبارک ۱۰۲۹ھ مطابق ۱۶۱۹ء ہوا۔ مزار برہانپور میں ہے

---

## حضرت پھول شاہ[1]

آپ دل آگاہ مست الست اور حق شناسوں میں بہت بڑے اللہ والے بزرگ ہوئے ہیں اور درویش جہانیاں ومرد کامل تھے۔ کہا جاتا ہے کہ شروع ایام میں آپ حالت سکر وجذب میں اپنے آپ سے گذر جاتے اور ہوش وحواس کھو بیٹھتے اور دن رات محویت واستغراق میں ڈوبے رہتے۔ کھانے پینے کی سُدھ نہ رہتی۔ آخر میں مجذوب سالک کے اعلیٰ مرتبہ پر فائز ہوگئے۔ جب کبھی ہوش میں آجاتے خلق اللہ کے ساتھ کمال محبت وشفقت سے پیش آتے اور ان کی حاجت روائی کرتے اور بعض اوقات ایسی شوریدہ سری طاری ہوتی اور جذبہ ذوق وشوق وبادہ سرمستی میں ایسا گم ہوتے کہ کھانے اور سونے تک کا خیال نہ رہتا اور دریائے وحدت میں غرق رہتے اور لوگوں کا ہجوم آپ کو گھیرے رہتا۔ اور دریائے نور سے جب باہر سر نکالتے تو لوگوں کی طرف ایک طائرانہ نظر ڈالتے اور حسب ضرورت ہر شخص کا دلی مقصد پورا ہوجاتا۔ اور فرماتے کہ اب جاؤ۔

آپ پر الہامی کیفیت زیادہ طاری رہتی اور راز ونیاز کی باتیں ہوتی رہتی تھیں۔ کبھی کبھی حالت استغراق میں اسرار ربوبیت بھی بیان کیا کرتے تھے آپ کی پسندیدہ چیز تنہائی تھی۔ اکثر وبیشتر بشیرپور۔ میرپور کے ویرانے میں نکل جاتے اور وہیں پڑے پڑے یاد الٰہی میں لگے رہتے۔ حسین شاہ شرقی جونپوری کے عہد کے باکمال فقرا میں آپ کا شمار ہے۔

---

[1] تجلی نور اول صفحہ۔ بحر ذخار قلمی۔ خزینۃ الاصفیاء۔ اخبار الاخیار

جس وقت کہ بابر بادشاہ کے حکم سے شاہ زادہ فیروز نے جن کا مقبرہ سیاہ کی چوہانی پر ہے۔ دریائے گومتی کے نالے پر پشتہ کلاں بحافظت شہر تعمیر کرانا چاہا تو اسی جگہ آپ کا مزار مبارک بھی تھا۔ اس جگہ پر پہلے ایک حجرہ پختہ مسقف

حضرت پھول شاہؒ کے مزار مبارک کا اندرونی منظر ۱۷۸ء

تعمیر کرا کے خام قبر اس کے اندر کرا دی اور عام لوگوں کی زیارت کے لیے اوپر پختہ مزار بنوا دیا۔ اسی سے متصل آپ کی ایک خانقاہی مسجد بھی تھی جس کو لوگوں نے مسقف کرا دیا ہے۔ یہ بہت ہی پُر فضا۔ پُرسکون اور قابل عبادت جگہ ہے آپ کے حجرہ کی پشت پر دیوار پشتہ شکستہ حالت میں اب بھی بابر بادشاہ کی یادگار موجود ہے۔

آج بھی آپ کی ذات بابرکت سے خلق اللہ کی مقصد برآری ہوتی ہے اور دریائے فیض رواں ہے۔ آپ کا وصال ۲۷ رجب المرجب ۹۴۰ھ میں ہوا[1]

---

# سنت کبیر پر ایک نظر

اگر کسی کو حقیقت کی تلاش ہے تو اسے غور و فکر اور کوشش کی ضرورت ہے۔ نام اور انداز و اسلوب بیان سے کوئی فرق نہیں پڑتا ہے۔ اگر گلاب کے سینکڑوں نام رکھ لیے جائیں تو ـــ بھی اس کے رنگ و بو میں کوئی فرق نہ پڑے گا ذیل کے اربوں لوگ پانی کو مختلف ناموں سے یاد کرتے ہیں۔ تو کیا اس کے رنگ و بو اور مزہ میں کوئی فرق آتا ہے۔

اسی طرح خدا تو ایک ہے لیکن لوگ الگ الگ ناموں اور صفتوں سے یاد کرتے ہیں۔ اور اپنے اپنے طور پر راز سربستہ اور وصل و قرب کو بیان کرتے ہیں۔ اگر قارئین تعصب و تنگ نظری سے پاک وصاف ہو کر حقائق کو سمجھنا چاہیں تو بات بہت آسان ہو جائے اور متلاشی کو منزل مقصود حاصل ہو جائے گی۔ لیکن کم لوگ ایسے ہیں جو غیر متعصب فراخ دل، وسیع المشرب ہوں اور یہی وجہ ہے کہ پہلے وہ دوسروں کو اختلاف مذہب کی بناء پر کافر و مشرک کہا کرتے تھے۔ اور اب یہ بدعت

---

[1] تذکرۃ العلماء فارسی قلمی جلد اول ص۱۰۱، تجلیات العارفین قلمی اردو ص۱۷

اتنی عام ہو گئی کہ اختلاف عقائد کی بنا پر جس میں انبیاء علیہ السلام اور اولیاء کرام کی ذات گرامی کو ملوث کر کے ایک مسلمان دوسرے مسلمان کو کافر و مشرک بیدین اور گمراہ کہہ رہا ہے اور تعریف تو یہ ہے کہ دونوں حقیقت سے دور ہیں اور ابھی اصل سر چشمہ کا سراغ نہ لگا سکے ہیں۔

سنت کبیر کے متعلق خدا شناسی اور معرفت الٰہی سے متعلق وہ باتیں پیش کی جا رہی ہیں جس کو آپ فراخ دلی، رواداری اور غور و فکر سے مطالعہ کریں تو بڑا فائدہ ظہور میں آئے گا۔ مگر فوراً کوئی فتویٰ صادر نہ کریں کیونکہ ذات و صفات کا تصور لوگ اپنے اپنے معیار کمال کے موافق کرتے ہیں۔ لیکن وہ اور ہی کچھ ہے دیکھئے عارف شیرازیؒ نے اختلاف بیان کا کتنا اچھا نقشہ کھینچا ہے ؎

ہمہ کس طالب یار اند چہ ہوشیار و چہ مست
ہمہ جا خانۂ عشق است چہ مسجد چہ کنشت

ترجمہ: سب لوگ اسی ایک ذات واحد کے طلبگار ہیں۔ لیکن انداز بیان مختلف ہے اور ہر جگہ محبت ہی کا گھر ہے چاہے وہ مسجد ہو یا بت خانہ کوئی بھی اس کے جلوے سے خالی نہیں ہے۔

در عشق خانقاہ و خرابات شرط نیست
ہر جا کہ ہست پرتو روئے حبیب است

ترجمہ:۔ ذات واحد سے عشق و محبت اور رسائی کے لئے خانقاہ مسجد اور میخانہ کی شرط نہیں ہے۔ سچی تڑپ اور خلوص درکار ہے۔ اگر تمہاری چشم بصیرت وا ہو تو دیکھو کہ ہر جگہ اسی ایک معشوق حقیقی کا حسن اور پرتو ہے۔

منزل عشق بڑی مبارک راہ ہے یہ تو بڑی خوش قسمتی ہے کہ محبوب اسی راہ سے آنے کی دعوت دے۔

# مذہبی خیالات کے دو اسکول

سنت کبیر رامانند کے چیلے تھے۔ رامانند کی پیدائش الہ آباد کے ایک برہمن خاندان میں ہوئی ہے۔ ان کی تعلیم کچھ پریاگ اور کچھ کاشی میں ہوئی۔ ان کا پہلا استاد ایک وحدانیت کے اصول کا ماننے والا ویدانتی تھا۔ لیکن بعد کو انھوں نے اور دوسرے روحانیت کے استادوں کے سامنے زانوئے ادب تہہ کیا اور مسلمان فقرا کی خدمت میں بھی حاضر ہوئے۔ ہندوستان کے مشہور و معروف محقق ڈاکٹر تارا چند نے کبیر کو اس طرح پیش کیا ہے۔

"رامانند کی تعلیم سے خیالات کے دو اسکول وجود میں آئے ایک قدامت پسند اور دوسرا انتہا پسند۔ پہلے نے قدیم عقائد پر قائم رہتے ہوئے مذہبی رسوم میں ضروری ترمیمات کیں دوسرے نے ایک الگ راہ نکالی جو مختلف العقائد لوگوں اور خصوصاً ہندو مسلمان دونوں کیلئے قابل قبول ہوا۔

پہلے طبقہ میں سب سے زیادہ مشہور نام شری تلسی داس کا ہے اور دوسرے طبقہ میں کبیر کا۔ ہندوستان کے قرون وسطیٰ نے جو شخصیتیں پیدا کیں ان میں یہ دونوں یقیناً سب سے زیادہ ممتاز ہیں۔

رام کی بھگتی کے گیت گانے والے بزرگوں میں شری تلسی داس کا ہم پلہ کوئی نہیں ہے۔ انھوں نے گہرے فلسفے اور پُرجوش مگر پاکیزہ اخلاقی جذبات کو ملا دیا۔ وہ انسانی قلب کی گہرائیوں تک پہونچ جاتے ہیں مگر اس کے اسرار و رموز کو منظر عام پر نہیں لانے اور پردۂ راز میں رکھتے ہیں۔ وہ طبعاً حلیم ہیں اور اس لئے ان کی

انسانیت دل کو لگتی ہے۔ وہ اپنے جوش عقیدت میں
بالکل ڈوبے ہوئے ہیں۔ اور خود پسندی کے جذبات
سے بالکل خالی ہیں۔ ان کی مثال ایک سدابہار پہاڑی
کے قدرتی چشمے کی ہے جس میں میٹھی امرت کی لہریں اٹھتی
ہیں اور جس سے دنیا کے مصائب سے تھکے اور دبلے
ہوئے لوگ اپنی پیاس بجھاتے ہیں۔ دیکھئے قلب کی
بیماری کا بیان کتنا جدت پسند آتا ہے ؎

کام، کرودھ، موہ، لوبھ کی جب لگ من میں کھان
تلسی پنڈت مورکھا دونوں ایک سمان

کبیر داس دوسری طرح کے اولی العزم اور ذہانت والے تھے۔ انھوں نے زندگی کے رازہائے سربستہ اور اس ناقابل بیان روشنی کے جلوے کو بے نقاب دیکھا اور اسرار خداوندی کو فاش کر دیا۔ وہ کائنات سے پرے انسان اور انسانی سماج کے لئے ایک نیا پیام لاتے ہیں۔ وہ ایک ایسے مستقبل کا خواب دیکھتے ہیں جو منافقت، جھوٹ، بدنمائی، خودغرضی، عدم مساوات اور مذہبی تفریق سے پاک و صاف ہو۔

وہ ایسے مذہب کی تعلیم دیتے ہیں جو صرف ایک ہی بنیاد پر جس مذہب کو ہونا چاہئے قائم ہو۔ وہ علمائے ظاہر کے مقررہ عقائد اور مذہبی کتابوں کے پشتارے کو یکلخت ہٹا دیتے ہیں۔ اس لئے کہ وہ مذہبی اختلاف اور جھگڑوں اور رسمی مذہب کے خول کی پرستش سے قطعی بیزار ہیں۔ وہ کسی قسم کی تصنع کو برداشت نہیں کرتے اور خدا کی تلاش میں راہ حقیقت میں سردھڑ کی بازی لگا دیتے ہیں۔

کبیر ایسے کوئی تارک الدنیا درویش نہیں تھے جس نے مایوس ہو کر دنیا کو چھوڑ دیا ہو۔ وہ دنیا کی اخلاقی کشمکش میں شمشیر بکف ہونے کے لئے بیقرار ہیں تاکہ وہ نیکی کی فتح کے لئے بھرپور ضرب لگا سکیں اور وہ معقول طرز عمل کی ہر خلاف ورزی

اور انسانی عظمت کی ہر تحقیر کی سخت بلکہ کرخت مذمت کرتے ہیں اور کوئی خوف امن کے آواز کو دھیم اور لہجے کو نرم نہیں کر پاتا۔ وہ زبردست تنبیہہ کرنے والے اور راہِ حق کے بہت بڑے متلاشی ہیں۔ اور ہندو مسلم یکتا اور ہم آہنگی کے پُرجوش حامی اور مذہب انسانیت کے پیغمبر ہیں۔ انھوں نے یہ تعلیم دی کہ:۔

"الوہیت نے اپنا مظاہرہ تمام نوع انسان میں بحیثیت مجموعی کیا ہے۔"

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ:۔

"وہ زیادہ دن تک شری راما نند کے ساتھ نہیں رہے تھوڑے ہی دن بعد انھوں نے سیر و سیاحت شروع کر دی۔ درویشوں سنتوں اور بزرگوں سے میل جول پیدا کرنے اور ان کی صحبت میں رہنے لگے۔ انھوں نے مسلمان صوفیوں کی دیرینہ صحبت اختیار کی ہے۔ چنانچہ راماٹنی میں لکھا ہے کہ:۔
"کبیر کا گھر مانک پور میں تھا جہاں انھوں نے ایک عظیم بزرگ حضرت شیخ تقی رح کی تلقین سُنی اور بہت فیض و برکات حاصل کیے۔ اور وہ ایک عرصہ تک جون پور کے صوفیوں کی خدمت میں بھی رہے۔ جو بہر حال اسوقت ہر مسلک کے صوفیار، فقرا اور مجذوب کا مرکز تھا۔ اور الہ آباد کے پاس جھوسی میں جو صوفیائے کبار کا مرکز تھا۔ انھوں نے عظیم بزرگوں کی صحبت اختیار کی۔ اس جگہ پر ۲۱ پیروں کے مزارات ہیں جو پیغمبر کے نام کا خطبہ پڑھتے ہیں۔"

# ذات باری کا تصور و تعلیم

سنت جی اپنے روحانیت کے مطمح نظر کو یوں بیان فرماتے ہیں:۔

"ہندو مندر کو جاتا ہے اور مسلمان مسجد کو۔ لیکن کبیر وہاں جاتا
ہے جہاں دونوں کی شناسائی ہے۔ دونوں دین مثل دو شاخوں
کے ہیں۔ جس کے بیچ سے ایک نئی شاخ نکلی ہے جو دونوں
سے اونچی ہے!"

کبیر نے دونوں کی ظاہرا رسوم اور مروجہ روایات کو چھوڑ کر دوسری بلند تر راہ کو
اختیار کیا ہے چنانچہ فرماتے ہیں کہ:۔

"اگر تم کہو کہ میں ہندو ہوں تو یہ غلط ہے اور میں مسلمان
بھی نہیں ہوں۔ میں پانچ عناصر سے بنا ہوا ایک جسم ہوں
جس کے اندر غیبی طاقت کار فرما ہے۔ کہ در اصل کاشی
ہوگیا اور رام رحیم بن گیا۔"

سنت کبیر کو اپنے پیغیرانہ مشن کا احساس تھا اور ان کی تعلیمات کے اصول ایسے تھے
جو قدیم صوفیوں کے ائمہ شیوخ کی تعلیمات سے ملتے جلتے ہیں۔ اس قسم کے خیالات
تو حضرت شیخ محی الدین ابن عربیؒ امام 'وحدت الوجود' اور دوسرے مشائخ نے
بھی ظاہر کئے ہیں اور وہ بھی علماء ظاہر کی دار و گیر سے نہ بچے کیوں کہ ان کی رسائی
اس مقام اعلیٰ تک نہیں ہے۔

سنت کبیر نے اپنی بات کہنے کے لئے جو اسلوب اختیار کیا تھا اس پر
صوفی درویشوں اور ایران کے فارسی متصوفین شعراء کی گہری چھاپ تھی۔ ہندی
زبان میں کبیر کا کوئی پیش رو نہیں تھا۔ اور جن نمونوں کی وہ تقلید کرتے تھے
وہ مسلمانوں ہی کے تھے۔ مثلاً پندنامہ حضرت خواجہ فریدالدین عطارؒ، شیخ سعدیؒ
رومیؒ۔ اور عارف شیرازی وغیرہ۔ ان کے کلام کے عنوانات اور مضامین کا تقابل

کرنے سے یہ بات بالکل واضح ہو جاتی ہے کہ انھوں نے ان مذکورا بالا عارفین باللہ کے عارفانہ کلام کو ضرور سنا اور سمجھا ہے۔ اس لئے کہ ان کی تصنیفات میں انھیں عارفین کی صدائے بازگشت ہے۔ فرماتے ہیں :-

"یہ ہمیشہ پُرسکون سمندر پر ایک حباب ہے۔ حباب بنیادی طور پر سمندر رہی ہے مگر مل جانے پر اس کا مطمح نظر خدا ہے حباب اور سمندر دونوں کبیر ہیں اور دوسرے تمام نام بے معنی ہیں۔ میں دم کا پیرو نہیں ہوں۔ میں تارک الدنیا نہیں نہ خواہشات کا پرستار ہوں نہ سننے والا، نہ میں بندہ ہوں نہ میں آقا۔ نہ میں پابند ہوں نہ میں آزاد۔ نہ میں دنیاداری کے کاموں میں لگا ہوں۔ میں کسی سے جدا نہیں ہوا نہ کسی کا ساتھی ہوں نہ میں دوزخ میں جاتا ہوں نہ جنت میں۔ تمام کاموں کا کرنے والا ہوں۔ اور میں پھر بھی ان سے الگ ہوں۔"

خدا کے بارے میں سنت کا تصور بہت ہی نازک ہے۔ خدا کی حقیقت اور ماہیت کا صحیح صحیح اظہار کرنے میں یہی دشواری ہے جس کی وجہ سے وہ چیخ اٹھتے ہیں

"آہ میں کیسے کبھی اس پُر اسرار لفظ کو ظاہر کرسکتا ہوں۔"

یا "کیسے میں کہہ سکتا ہوں کہ وہ اس کے مشابہ نہیں ہے اور اس کے مشابہ ہے؟"

"جو کچھ وہ ہے اس کے اظہار کے لئے الفاظ نہیں ہیں"

"شعور اور لاشعور کے ستونوں کے بیچ میں دماغ نے ایک جھولا بنایا ہے اسی پر ہستیاں اور سارا عالم جھول رہا ہے اور وہ جھولا کبھی ساکن نہیں ہوتا۔"

کروڑوں ہستیاں وہاں ہیں اور چاند سورج اپنی راہ

پردہ میں چلتے ہیں۔"

"کروڑوں قرن گذر جاتے ہیں اور جھولا چلتا رہتا ہے"۔

"سب جھوتے ہیں آسمان و زمین، ہوا اور پانی۔ اور مالک خود

جھوتا ہے۔"

ڈاکٹر تارا چند سنت کبیر کے بلند پایہ روحانی خیالات کے بارے میں فرماتے ہیں ــــ

" زندہ اور فعال حقیقت کا جو ادراک انھیں ہوا وہ بہت کم

لوگ کو نصیب ہوتا ہے معمولی عقل کی روشنی میں اسے

دیکھنا آسان بلکہ ممکن نہیں ہے۔ اس لئے کہ تجزیہ کرنے

والا ذہن اختلاف اور تفاوت کا موجب ہے اور عقل

کا گھر بہت دور ہے۔"

کبیر بعض اوقات خدا کو ماو۔ اسے ادراک کہتے ہیں۔ وہ مطلق روح اعلیٰ آگے

اور بہت آگے رہتا ہے۔"

یا بطور روح خالص (پاک ذات) کے اور کبھی اسے تمام ہستیوں سے یکتا کہتے ہیں

سنت کبیر ایک جگہ اس طرح فرماتے ہیں ۔

وہ خود حق ہے، تخم ہے اور اصلی ہے وہ خود پھول ہے پھل ہے

اور سایہ ہے۔ وہ خود برہم ہے، مخلوق ہے اور مایا ہے۔"

پھر ایک دوسری جگہ یوں ارشاد فرماتے ہیں۔

وہ ہر دل کے اندر ہے۔ ہر ظرف کے اندر ہے۔ وہ ہر شئے

میں اپنے آپ کو ظاہر کرتا ہے۔ لیکن عام طور پر ان کا

عقیدہ ہے کہ خدا کی ذات اور ماہیت نور ہے۔ اور یہاں

صوفیوں سے وہ بہت زیادہ متاثر نظر آتے ہیں۔"

" دیکھو بحر بیکراں، ایک روشنی (نور) جو تمام کائنات میں

جاری و ساری ہے۔" اور تیرا نور سب میں سما ہے۔

نور پوشش ہے نور کرسی ہے"۔

کبیر کہتے ہیں۔

" سنو میرے بھائی درویشو! حقیقی معلم (خدا) نور کامل ہے"۔

پھر آگے یوں فرماتے ہیں کہ :-

" اے دوست! یہ جسم اس کی بربط ہے۔ وہ اُس کے تار گنتا ہے اور 'برہما' کا راگ نکالتا ہے۔ اگر تار ٹوٹ جائے اور کنجی ڈھیلی ہو جائے تو خاک کا ساز پھر اسی خاک میں مل جائے"!

کبیر کہتا ہے کہ :۔" برہما کے سوا کوئی اس سے راگ نہیں نکال سکتا ہے"!

کبیر کے عقیدت کے مطابق فرد کی منزل بالآخر خدا سے مل جانا ہے۔ اس سے کمتر کوئی چیز کافی نہیں ہے۔ جنت سے ان کی تشفی نہیں ہوتی۔ اس لئے کہ جب تک تم جنت کی امید رکھتے ہو اس وقت تک تم مالک کے پیروں کے نیچے پہونچنے کا وقت ٹالتے رہتے ہو نیز یہ کہ جنت اور دوزخ محض جاہلوں کے لئے ہیں نہ کہ اس کے لئے جو ہری کو جانتا ہے۔

## خواہشات نفسانی سے جنگ

ہندوستان کے نامور محقق اور اہل قلم ڈاکٹر تارا چند نے کبیر کی نفسانی جنگ کی اس طرح ان کے کلام سے منظر کشی کی ہے سنت کبیر فرماتے ہیں کہ :۔

" اے درویش! جو خود فراموش کو اپنے گھر میں لاتا ہے اُس آدمی کو میں پسند کرتا ہوں۔ استغراق (یوگ) اور مسرت (بھوگ) دونوں گھر میں ہیں۔ اس کی ضرورت نہیں ہے کہ گھر چھوڑ دے اور جنگل میں چلا جائے"۔

خود سنت کبیر نے گھر نہیں چھوڑا اور جولاہے کا کام کرتے رہے اور چیلوں

کو تعلیم دیتے رہے۔ نفس کشی کا مطلب اپنی حسیات و خیالات سے جنگ ہے۔ کبیر اپنے
چیلوں کو اس طرح ہدایت کرتے ہیں۔

" تلوار ہاتھ میں لے اور لڑائی میں شریک ہو جا
جنگ کرائے برادر جب تک کہ تو زندہ ہے"۔
اس جسم کے میدان میں ایک بڑی جنگ جاری ہے۔
جذبے، غصہ اور حرص و ہوس کے خلاف"
" سچائی، قناعت، صبر اور پاکی کی حرص سلطنت
میں یہ جنگ ہو رہی ہے اور جو تلوار سب سے
زیادہ چلتی ہے وہ اس کے نام کی تلوار ہے"

سنت کبیر اس جنگ کا مقصد یہ بتاتے ہیں :۔

" جو شخص رحم دل ہے اور نیک کام کرتا ہے۔ جو دنیا کے معاملات
میں متحمل رہتا ہے۔ جو روئے زمین کی تمام مخلوقات کو اپنی طرح
خیال کرتا ہے وہ غیر فانی ہستی بن جاتا ہے اور خدا ہمیشہ اس کے
ساتھ رہتا ہے"۔

" ضبط نفس کا دوسرا پہلو خدا کے اندر رہتا ہے چیلے کو سمجھ لینا
چاہئے کہ ایک محبت ہے جو ساری دنیا پر چھائی ہے۔ اسے سمجھ
لینا چاہیے کہ خدا پاس ہی ہے"۔

" اے بندے ! تو مجھے کہاں ڈھونڈھ رہا ہے۔ بے شک میں
تمہارے پاس ہوں۔ نہ میں مندر میں ہوں نہ مسجد میں
نہ کعبہ نہ کیلاش میں۔ اگر تو سچا متلاشی ہے تو میں تجھے
فوراً ایک لمحہ کی تلاش میں مل جاؤں گا"
کہے کبیر سنو اے سادھو وہ سانسوں کی سانس میں ہے

" چیلے کو سمجھ لینا چاہیے کہ خدا ہری ہے اور نہ رام اور نہ کرشن

وہ تمام تصورات سے بالاتر ہے اس کے نہ جسم ہے نہ شکل
تاہم وہ تمام ہستیوں میں شفیق ترین ہے۔
وہ اعلیٰ رنگ ریز ہے (رنگ ریزوا) اور دنیا اس کی تصویر
ہے۔ وہ بڑا کھلاڑی ہے اور کائنات اس کا کھیل ہے
لیکن سب سے بڑھ کر یہ کہ وہ باپ ہے۔ عاشق ہے اور
انسان کو اس کو تلاش کرنا چاہیئے۔"

یہاں پر سنت کبیر کی ایک نظم عارفانہ کلام کو رابندر ناتھ ٹیگور کے ترجمہ سے پیش کیا جا رہا ہے:۔

"وہاں حیات و موت کی موزوں دھڑکن گرتی ہے۔ وہاں
ابھرتی ہے اور ساری کائنات روشنی سے منور ہو جاتی ہے
وہاں موسیقی جو ابھی رواں نہ ہوئی تھی چالو ہوتی ہے۔ یہ تین
دنیا کی موسیقی کی محبت ہے۔ وہاں ڈھولک بجتی ہے اور عاشق
کھیلتا ہے اور جھومتا ہے۔ وہاں کروڑوں سورج اور چاند
کے چراغ جلتے ہیں۔ محبت کی راگنی گونجتی ہے۔ اور روشنی
کی بارش ہوتی ہے۔
وہاں پجاری آسمانی شراب کے مزے سے مدہوش ہو جاتا
ہے زندگی اور موت کو دیکھو دونوں میں کوئی جدائی نہیں ہے
دایاں اور بایاں دونوں ایک ہیں۔"

کبیر کہتا ہے کہ وہاں ہوش مند آدمی کی زبان بند ہو جاتی ہے۔ اس لئے کہ یہ وہ حقیقت ہے جو کبھی نہ ویدوں میں ملے گی اور نہ دوسری کتابوں میں۔[۱]

---

[۱] اسلام کا ہندوستانی تہذیب پر اثر ص۱۸۲ تا ۲۰۱، توحید و معرفت ص۳۰۰ تا ۳۱۲، اردو

# انسان پر سفلی جذبات کے اثرات

ان حقائق و رموز کو دل کی گہرائیوں میں نمونے کی ضرورت ہے صرف خوش طبعی اور تفریحی طور پر پڑھنے سے کچھ بھی حاصل نہ ہوگا۔ لیکن انسان کا حال یہ ہے کہ وہ سفلی جذبات اور دنیا کے دَل دَل میں ایسا پھنسا ہوا ہے کہ اس سے نکلنے کے سارے راستے مسدود ہیں۔ حضرت مولانائے روم نے مثنوی شریف جلد سوئم میں بڑے پتے کی بات کہی ہے۔ ہم یہاں پر طوالت سے بچنے کے لئے ان کے فارسی اشعار کو نظر انداز کرتے ہوئے صرف اس کا ترجمہ تشریح و تعبیر پیش کر رہے ہیں

" عوام تقلید کی دَل دَل میں پھنسے ہوئے ہیں اور صفات کے بیان پر یقین کئے بغیر یقین کے اظہار کے لئے گھاس کی طرح سر ہلانے لگتے ہیں۔ عوام تقلید سے تحقیق اور اسرار کی طرف منتقل ہونے کے لئے پیش قدمی نہیں کرتے ہیں۔ نہ کم از کم تقلید ہی کو ترک کرتے ہیں۔ اور حقیقت یہ ہے کہ جب انسان سفلی زندگی کا عادی ہو جاتا ہے تو اُس کے لئے اس زندگی کو چھوڑنا مشکل ہو جاتا ہے (اور وہ حقائق کو سفلی اثرات کی وجہ سے کفر و شرک اور بدعت و ضلالت کہنے لگتا ہے۔) اگر انسان اس سفلی زندگی کو خیر باد کہہ دے تو وہ دل کی دنیا میں پہونچ کر حقائق سے روشناس اور اسرار وحدت حاصل کر سکتا ہے دیکھا ہوگا کہ شیر خوار بچہ کو جب تک لذیذ غذائیں نہیں ملتی ہیں دایہ کو چمٹا رہتا ہے۔ جب غذائیں ملنے لگتی ہیں تو دایہ سے بے نیاز ہو جاتا ہے۔ اسی طرح انسان جب تک عالم سفلی سے چمٹا ہوا ہے وہ حقائق اور اسرار کی لذت سے بے خبر ہے جب لذت حاصل ہونے

لگے گی تو عالم سفلی کو نگاہ بھر کر بھی نہ دیکھے گا۔
بیج زمین سے ہی غذا حاصل کرتا ہے، اسی طرح انسان عالم سفلی سے غذا حاصل کرنے کا عادی ہو گیا ہے۔ حالانکہ اس کی اصلی غذا وہ ہے جو دل اور روح کی غذا ہے اور وہ عالم ملکوت سے حاصل ہوتی ہے۔ تو دل کی غذا (پیر و مرشد) کی حکمت اور پند و موعظت سے حاصل کر لے۔ ان کے الفاظ میں وہ نور پوشیدہ ہے جو اصل غذا ہے۔ پھر عادت پڑنے اور استعداد پیدا ہو جانے پر براہ راست اُسے غذا حاصل ہونے لگے گی۔ اور رفتہ رفتہ وہ استعداد پیدا ہو جائے گی جس سے مشاہدۂ حق حاصل ہو جائے گا۔ پھر عالم ملکوت کی سیر حاصل ہو گی۔ عالم ملکوت کی طرف تمہارا عروجی سفر اسی طرح ہو گا جس طرح کہ اُس عالم سے اِس عالم دنیا کی طرف تمہارا نزولی سفر ہوا ہے۔ یہ سفر چونکہ تمہاری مدہوشی میں ہوا ہے اس لئے تمہیں نہ وہ سفر یاد ہے اور نہ اس کے کرنے کے راستے ہی معلوم ہیں۔ اگر تم اس دنیا میں آنے کے سفر کی باتیں یاد کرنا اور جاننا چاہتے ہو تو جسمانی اور مادی ہوش و حواس ظاہری کو ختم کر کے روحانی ہوش اختیار کرو اور ان جسمانی کانوں اور حواس خمسہ کو بند کر کے روح کے کان حواس باطنی کے کان کو کھول لو اور زندگی بخشو تو پھر تمہیں اپنے دنیاوی سفر کی تمام باتیں یاد آجائیں گی اور عہد الست میں جو وعدہ کیا تھا تم اس کی آواز بھی بخوبی سُن لو گے۔ وہ آواز آج تک آ رہی ہے اور اُس وعدہ کو تمہیں یاد دلا رہی ہے۔

خوب فرمایا ہے حضرت عارف رومیؒ نے ؎

چشم بند و گوش بند و لب بہ بند
گر نہ بینی سرِّ حق بر من بخند

ترجمہ:۔ تم اپنی آنکھ زبان اور کان کو اپنے قابو میں کرو اور تمام خیالات اور سفلی جذبات سے منہ موڑ لو اور صرف ذاتِ واحد کی تلاش میں اپنے کو گم کر دو۔ اگر اس کے بعد اسرار اور حقائق ربانی کا در نہ کھلے تو مجھ پر ہنسو۔

پنبۂ وسواس بیروں کن ز گوش
تا بگوشت آمد از گردوں خروش

پہلے حواس ظاہری کو معطل کر دو اور حواس باطنی کی روئی کان سے نکالو پھر دیکھو کہ آسمانی آوازیں تمہارے کانوں میں آنے لگے لگیں اور تم لوحِ محفوظ کے فیصلہ جات کو چشم باطن سے دیکھ اور پڑھ سکوگے۔

لیکن تم کو دنیاوی وسواس نرغہ میں لئے ہوئے ہیں اور تم میں ابھی بہت خامی ہے، تم نے صرف دنیاوی بہار دیکھی ہے مجاہدات کی گرمی نہیں سہی ہے۔ انسان اور دنیا کی مثال درخت اور پھول کی سی ہے پھل جب تک کچا ہوتا ہے تو شاخ سے اس کا جوڑ مضبوط اور سخت ہوتا ہے۔ جوں جوں وہ پکتا جاتا ہے شاخ سے اس کا تعلق کمزور ہوتا جاتا ہے۔ اسی طرح خام انسان ہر وقت دنیا سے چمٹا ہوا ہے اس کی بہاریں کھویا رہتا ہے اور جب اس میں پختگی آتی ہے اور صفات الٰہی کی تجلی پڑتی ہے تب دنیا سے اس کا رشتہ کٹتا ہے بیٹ کا بچہ جب تک پیٹ سے چمٹا ہوا ہے اس کی غذا خون ہے جب وہ باہر آجاتا ہے تو پھر لطیف دودھ پیتا ہے۔ جو بہترین

غذا ہے۔ اسی طرح جب تک انسان دنیا سے چپٹا ہوا ہے اس کی غذا خون جیسی نجس چیز رہتی ہے اور وہ اسی کو لطیف سمجھ کر قانع رہتا ہے۔

دنیا داروں کے سامنے جب دین اور اس کے حقائق اور اسرار کی باتیں کی جاتی ہیں تو وہ دم بخود ہو کر اپنا روئے سخن دوسری طرف کر لیتے ہیں۔ ایسے لوگ صلحاء کی صحبت کے لائق نہیں ہیں ایسے پست فطرت لوگوں کا زیر زمین ہو جانا ہی بہتر ہے۔

طوفان نوح میں سب کی غرقابی کے بعد حضرت نوح سے اللہ رب العزت نے فرمایا اگر تیری خواہش ہے تو صرف کنعان ہی کو نہیں میں سب کو زندہ کر دوں۔ اللہ نے حضرت نوح سے فرمایا تیرے بیٹے کنعان کے بارے میں میں تیری دل شکنی نہیں کرنا چاہتا ہوں۔ حضرت نوح نے فرمایا کہ رب میں کنعان کی نجات کا خواہاں نہیں ہوں، تیری مرضی پر راضی ہوں تیری مرضی ہو تو مجھے بھی غرق کر دے۔ تیرا حکم مجھے جان کی طرح پیارا ہے۔ تیری ذات کی طرح میرا کوئی منظور نظر نہیں ہے اگر کوئی دوسرا منظور نظر ہے وہ بھی تیرے لئے ہے میں خدا اور اس کے فعل کا عاشق ہوں دنیا کے عاشق غیر اللہ سے محبت کرتے ہیں اور یہی بت پرست ہیں

غور فرمائیں کہ یہی خالص توحید ہے اور راضی برضا کا مقام ہے جس کے انبیاء علیہ السلام حامل تھے۔ اور یہی تعلیم دینے اور خدا سے واصل کرنے کیلئے تشریف لائے تھے پھر انبیاء کا کیا مقام و مرتبہ ہے کہ جس شب اپنی ماں کے پیٹ میں آئے اسی وقت انکی نبوت کا ستارا آسمان پر نمودار ہو گیا اور یہی وجہ تھی کہ جس شب حضرت موسیٰ علیہ السلام اپنی ماں کے پیٹ میں آئے میدان میں مصر کے تمام اہل نجوم گریبان چاک کرتے خاک

اڑاتے اور واویلا کرتے تھے کہ اتنی مخالفت اور ناکہ بندی کے بعد بھی آج کی شب کسی عورت کے حمل نہ ٹھہرنے پائے۔ قضا خداوندی پوری ہوگئی اور وہ آفتاب نبوت جو فرعون اور اس کی سلطنت کو ختم کر دیگا وہ فلک پر نمودار ہوگیا۔ اور اس طرح شور غل کرتے نجومیوں نے صبح کی سفیدی دیکھی۔

## دردمند دل کے مالک اہل اللہ ہیں

جو دین سے غافل اور دردِ عشق سے خالی ہیں وہ لایعنی باتوں اور بحثوں میں اپنا وقت برباد کرتے ہیں۔ تو چونکہ درد سے خالی ہے اس لئے اس قسم کی باتیں دماغ میں آرہی ہیں۔ دردمند تو راضی برضا اور اللہ کے حکم بجالانے میں منہمک رہتا ہے صحابہ کرامؓ چونکہ درد اور عشق میں ڈوبے ہوئے تھے۔ اس لئے ان کو قرآن کی حفظ کا وقت نہ ملتا تھا۔ صحابہؓ میں حافظِ قرآن بہت کم تھے۔ ایک ایک سورت کے معنی اور ان میں غور وفکر کے اندر ان کا سارا وقت لگتا تھا۔ مشہور صحابہؓ میں صرف چار حافظ تھے۔ ابی بن کعبؓ ۔ معاذ بن جبلؓ زید بن ثابتؓ ۔ ابو زیدؓ ۔ پھر جانتے ہو مفکر خدا کی گود میں رہتا ہے یہ کتنا بلند مقام ہے۔

حضرت ابوذر غفاریؓ صحابیٔ رسولؐ عظیم مفکر تھے۔ آپ کے وصال کے بعد بصرہ سے ایک شائق سفر کرکے مدینہ منورہ آئے اور اُمّ ابوذرؓ (آپ کی اہلیہ محترمہ) سے دریافت کیا کہ حضرت ابوذرؓ کی عبادت کے بارے میں ہمیں بتایئے۔ آپ نے بتلایا کہ وہ ایک گوشۂ تنہائی میں بیٹھے بس غور وفکر کیا کرتے تھے بس یہی ان کی عبادت تھی۔

صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین مغز اور رُوحِ قرآن سے پُر تھے ان کے نزدیک الفاظ کی زیادہ اہمیت نہ تھی۔ قاعدۂ کلیہ ہے کہ جب پھل پکنے پر آجاتا ہے اور اس میں مغز بھر جاتا ہے تو چھلکا گھٹ جاتا ہے اور پتلا ہو کر پھٹنے لگتا ہے محبوب اور محب، عاشق اور معشوق دو جُداگانہ چیزیں ہیں جب تک یہ دوئی ہے

وصل حقیقی حاصل نہیں ہو سکتا ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی نازل ہوئی تو فنائیت کا درجہ حاصل ہوا اور دوئی ختم ہو گئی۔ ذات باری کی تجلی اوصاف بشریت کو ختم کر دیتی ہے۔ وحی الٰہی نے صحابۂ کرام میں فنائیت کی صفت پیدا کر دی تھی۔ لہٰذا مشاہدۂ حق اور اشغال العمل حفظ قرآن کا موقع نہ دیتا تھا۔ چونکہ وہ مغز قرآن کو پا چکے تھے اس لئے ¼ یعنی چوتھائی قرآن بھی حفظ کر لینا ان کے لئے بڑی بات تھی۔ قرآن کے حقائق اور اسرار و رموز کو سمجھتے ہوئے الفاظ کو یاد کر لینا بڑے ہی انسان کا کام ہے صحابۂ کرام کو مشاہدۂ حق سے جو مستی حاصل تھی اس کے ہوتے ہوئے حفظ قرآن کے آداب کا پابند ہو جانا ہر انسان سے ممکن نہیں ہے

مشاہدۂ حق کی مستی دنیا و مافیہا سے استغنا پیدا کر دیتی ہے۔ اس کے ہوتے ہوئے نیاز مندی دو متضاد چیزوں کو جمع کرنا ہے۔ ناز اور نیاز کو جمع کرنا اور مقام حیرت میں پہونچکر امتیاز کو باقی رکھنا۔ دو متضاد چیزوں کو جمع کرنا ہے صفات خداوندی کا تقاضا ناز ہوتا ہے اور عبودیت کا تقاضا نیاز۔ تحیر محمود کے قیام پر عبد و معبود کا فرق قائم رکھنا یہ صحابہ ہی کر سکتے ہیں۔ کیونکہ وہ یاد الٰہی میں غرق تھے۔ مقام فنا پر فائز تھے۔

قرآن کریم کے باطنی معنیٰ اور حقائق و اسرار و رموز کو جانے بغیر صرف قرآن کے الفاظ کو زبانی رٹ لینا اور ان ہی سے عشق کرنا ایسا ہی ہے جیسے کہ کسی اندھے کو لاٹھی سے عشق ہوتا ہے۔ اور معنی و اسرار سے بے خبر حافظ قرآن کی مثال صندوق کی سی ہے جس میں قرآن محفوظ کر دیا جائے تو نہ صندوق کو اس کے معنی و اسرار و رموز کا علم ہے اور نہ اس شخص کو۔

عارفین باللہ نے فرمایا ہے کہ جو لوگ قرآن کے اسرار و رموز اور معنیٰ سے بے بہرہ ہیں اور صرف الفاظ رٹتے اور اس کے عاشق ہیں وہ قرآن کے حروف اور ذکر و فکر کی تمام پُر شدہ صندوق ہیں۔ البتہ یہ بات درست ہے

کہ جو لوگ محض قرآن کے الفاظ کے حافظ ہیں، وہ بلا ان سے بہتر ہیں جو الفاظ سے بھی محروم ہیں۔ لیکن حفظ قرآن کے بعد بھی دل اگر فاسد خیالات کی آماجگاہ رہا تو یہ بدبختی کی انتہا ہے۔

وہ لوگ جنکے سینے قرآن کے ظاہری الفاظ سے بھی خالی ہیں اُن لوگوں سے بہتر ہیں جنکے سینے خیالات فاسدہ اور باطل عقائد سے بھرے ہوئے ہیں۔ جو لوگ واصل بحق ہیں ان کو کسی رہنما کی ضرورت نہیں ہے۔ جب مقصود حاصل ہو جائے تو اس کا اتہ پتہ لغویات ہے۔ جو شخص بالاخانہ پر پہونچ گیا اس کیلئے سیڑھی کی تلاش فعل عبث ہے۔ حضرت عارف رومی نے مغز قرآن کے بارے میں کتنے پتے کی بات کہی ہے۔ جس پر علماء جبیں بہ جبیں ہیں۔ ؎

من ز قرآں مغز را بر داشتم
استخواں پیش سگاں انداختم

ترجمہ:۔ عارفین باللہ نے حضرات صحابۂ کرام کی تقلید میں قرآن کے مغز اور اسرار و رموز کو لے لیا جو اصل ہے اور ہڈیاں الفاظ اور ظاہری معنیٰ دنیا کے کتوں کے سامنے پھینک دی ہیں۔

یہاں سگاں سے مراد علماء دنیا ہیں جو علماء سو کہے جاتے ہیں۔ حال یہ ہے کہ علماء ظاہر نے قرآن کے ناظرے، حافظے اور تلاوت کے فضائل و مناقب اور نیکیوں کی اور گناہوں سے پاکیزگی کے اتنے گُن گائے ہیں کہ سب نے قرآن کے حقائق اور دقائق اور باطنی معنیٰ و اسرار اور رموز سے قطع نظر کر کے بس ظاہر پہ قناعت کر کے اپنے کو جنت اور انعام خداوندی کا مستحق سمجھنے لگے ہیں

حالانکہ سارا قرآن ارض وسما میں غور وفکر کی دعوت سے بھرا ہے اور تزکیۂ نفس اور تصفیۂ قلب کی ہر جگہ تاکید آئی ہے اور اسی پر فلاح ونجات کا دارو مدار رکھا ہے۔ جیسا کہ فرمایا ہے :-

قَدْ اَفْلَحَ مَنْ ذَكّٰهَا وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰهَا

یعنی فلاح ونجات اسی کو ہوگی اور انعام خداوندی اور قرب الٰہی کا وہی مستحق ہوگا جس نے تزکیۂ نفس کیا اور ان کا نفس روح کے تابع فرمان ہو گیا اور جس نے ایسا نہ کیا وہ خسارے میں رہے گا اور اس کے بعد یہ بھی فرمایا کہ

وَفِيْ اَنْفُسِكُمْ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ۔

یعنی میں تمہارے نفسوں میں ہوں اور تم مجھے کیوں نہیں دیکھتے ہو۔ مگر یہاں تو قلب سیکڑوں حجابات اور نفسانی امراض کی آماجگاہ بنا ہے اور روح بیمار جسم سے چھٹکارے کیلئے روح اعظم خدا سے ہر وقت فریاد کر رہی ہے پھر کیسے دیدار الٰہی کی عظیم دولت نصیب ہو گی۔

انبیاء علیہم السلام اور عارفین باللہ ہر وقت مشاہدۂ حق میں ہیں اور ان پر دیدار الٰہی کی مستی ایسی چھائی ہے کہ دنیا ومافیہا سے بے خبر ہیں۔ ان کی آمد فنائیت کی دلیل ہے وہ واصل بحق ہیں اور پھر ان کے سامنے ساری کائنات مثل کھلی کتاب ہے۔ اب غیب غیب نہیں ہے۔ شہادت ہو گیا ہے۔ فنائیت کے بعد دوئی ختم ہو گئی اب یہ کہنا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور اولیاء کاملین کو علم غیب نہیں ہے کھلی ہوئی توہین اور بدترین گستاخی اور منافی توحید ہے۔ غیب کی تعریف میں وہ لوگ ہیں جن کو فنا فی اللہ وبقا باللہ کا درجہ حاصل نہیں ہے اس اسرار کو سمجھو تب توحید کا کمال حاصل ہوگا۔

دیکھو خود حضور سرور کائنات نے فرمایا ہے :-

"مَنْ رَاٰنِيْ فَقَدْ رَاَ الْحَقَّ"

جس نے مجھے دیکھا اس نے خدا کو دیکھا۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے

اس امر کی تصدیق ہو گئی کہ آپ کا دیکھنا ذات پاک کا دیکھنا ہے تو پھر دوئی کا سوال کہاں رہ گیا اور پھر غیب کہاں رہا۔ آپ کے غیب کو عارف رومیؒ نے اس طرح فرمایا ہے ؎

آں دم کز آدمش کردم نہاں
باتو گویم اے تو اسرار جہاں

ترجمہ:۔ کائنات کے وہ رازہائے سربستہ اور غیب کو جو میں نے حضرت آدم پر ظاہر نہیں کیا وہ میں نے تمام اسرار کائنات تمہارے سامنے ہویدا کر دیئے ہیں۔

حضرت آدمؑ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے فرق مراتب کو بیان کرتے ہوئے آگے یوں حضرت ابراہیم خلیل اللہ کے بارے میں پھر اسی فرق مراتب کو بیان کیا ہے۔ فرماتے ہیں ؎

آں دمے راکہ نہ گفتم با خلیل
واں دمے راکہ نداند جبرئیل

اور میں نے دونوں جہان کے وہ راز ہائے سربستہ سے تم کو باخبر کیا جس سے حضرت ابراہیم خلیل اللہ اور حضرت جبرئیلؑ بھی آگاہ نہیں تھے۔

غیب کے سارے اطلاقات عوام اور تقلید پرستوں پر صادق ہیں۔ عام انسان تقلیدی طور پر دنیا کی ناپائیداری کو تسلیم کرتے ہیں اور اولیاء کرام خود آنکھ سے دیکھتے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ لوگ نیند میں ہیں جب مر جائیں گے بیدار ہوں گے۔ عالم دنیا اور سب موجودات سب وجود باری کی فرع اور سایہ ہے۔ حضرت مولانائے روم نے دنیا کی ناپائیداری اور اس کے فرع کو خوب سمجھایا ہے کہ جب بیداری خواب ہے تو اس کے بعد حالت خواب کو کیا کہا جائیگا اس کا یوں جواب دیتے ہیں کہ انسان عالم خواب میں یہ دیکھتا ہے کہ

وہ بیدار تھا اور اب سویا ہے تو جس طرح خواب میں خواب دیکھتا ہے اسی طرح اس عالم کی بیداری اور خواب کو سمجھو۔ خدا ہی جسم کا بنانے والا ہے اگر وہ اس جسم کو فنا کرتا ہے تو جب چاہتا ہے پھر بنا دیتا ہے۔ اندھا ہر وقت خطرات سے ڈرتا ہے اور بینا بے نیاز ہوتا ہے۔ اسی طرح جو روشن دل ہیں اور چشم بصیرت کے حامل ہیں وہ دنیا کے خطرات سے نہیں ڈرتے۔ عوام اور اہل اللہ کی مثال خچر اور اونٹ کی ہے اولیاء اللہ بھی نبوت کے کامل اتباع کی وجہ سے امت میں نبیوں کی طرح ہوتے ہیں اور لوگوں کی بخشش کا سبب بنتے ہیں۔ دیکھئے حضرت عارف رومیؒ نے کس طرح اس راز سے پردہ اٹھایا ہے ؎

دستِ ما و دامنِ تست آں زماں
کہ نماند ہیچ مجرم را اماں

ترجمہ :۔ اس دن (میدان حشر میں) ہمارا ہاتھ اور آپ کا دامن ہوگا جب کہ کسی مجرم کے لئے اماں نہ رہے گی۔

گفت پیغمبر کہ روزِ رستخیز
کے گذارم مجرماں را اشک ریز

ترجمہ :۔ پیغمبر نے فرمایا ہے کہ قیامت کے دن میں مجرموں کو روتا ہوا کب چھوڑوں گا۔

من شفیع عاصیاں باشم بجاں
تا رہانم زاں شکنجہ ہا گراں

ترجمہ :۔ میں دل و جان سے گنہ گاروں کا سفارشی ہونگا تا کہ بھاری شکنجوں سے انھیں چھڑا دوں۔

عاصیانِ اہلِ کبائر را بجہد
وا رہانم از عتابِ نقضِ عہد

ترجمہ :۔ گنہ گاروں اور کبیرہ (گناہ) والوں کو کوشش سے عہد کے

توڑنے سے غصہ سے نجات دلاؤں گا۔

صالحانِ امتم خود فارغ اند
از شفاعتہائے من روزِ گزند

ترجمہ: میری امت کے صالحین نیک خود فارغ ہیں مصیبت کے دن میری سفارشوں سے

بلکہ ایشاں را شفاعتہا بود
گفت شاں چوں حکم نافذ میرود

ترجمہ:۔ بلکہ وہ خود سفارشیں کریں گے اور ان کی سفارش ہرگز نہ ٹالی جائے گی۔

پھر آگے عارف رومیؒ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور عارفین باللہ کی عظمت و رفعت اور مقام و مرتبہ کو کس والہانہ اور صادقانہ انداز سے بیان فرماتے ہیں ؎

ہیچ وازِ رو زرِ غیرے نداشت
من نیم واز خدایم برفراشت

ترجمہ: کسی بوجھ اٹھانے والے نے غیر کا بوجھ نہیں اٹھایا ہے۔ میں بوجھ اٹھانے والا نہیں ہوں خدا نے مجھے بلند کر دیا ہے۔ نیک اور صالحین کو اس کی ضرورت نہ ہوگی کہ انھیں عذاب سے بچانے کے لیے شفاعت کی جائے۔ البتہ شفاعت سے ان کے اور مراتب بڑھیں گے اور جناب باری میں ان کی عرض ضرور قبول ہوگی

چونکہ عارفِ رومیؒ نے گذشتہ اشعار میں آنحضرتؐ کو رحمۃً للعالمین کہا تھا اور ان کی شفاعت کا ذکر تھا۔ اس پر یہ شبہہ وارد ہوسکتا ہے کہ شفاعت میں دوسرے کی ذمہ داری اپنے اوپر لینا ہے اور آیت "ولا تزر وازرۃ وزر اخریٰ" کے منافی ہے کیونکہ اس میں مذکور ہے کہ کوئی بوجھ اٹھانے والا دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھا سکتا ہے عارفِ رومیؒ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زبانی اس شبہہ کا جواب دیتے ہیں کہ

آیت کا مفہوم تو یہ ہے کہ کوئی بوجھیلا دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھا
سکتا میں تو بوجھیلا نہیں ہوں. خدا نے میرا مرتبہ بلند کیا ہے
لہٰذا میں دوسروں کا بوجھ اٹھا لوں گا.
مثنوی شریف کے شارح اور مترجم جناب قاضی سجاد حسین صاحب
نے آیت مذکورا کے بارے میں فرمایا ہے کہ یہ ایک نکتہ ہے
جو عارف رومیؒ نے بیان فرمایا ہے ورنہ آیت کا مفہوم یہ ہے
کہ مثلاً زید نے گناہ کیا ہو اور عمرو کو اس کی سزا دی جائے
یہ نہ ہو گا[1]

روشن ضمیر پیر و مرشد کا مقام یہ ہے کہ جس طرح کمان ہاتھ کے تابع ہوتا ہے اسی طرح شیخ اللہ کی مرضی کے تابع ہوتا ہے. یعنی شیخ اس کو کہتے ہیں جو اپنی ہستی اور وجود کو فنا کر چکا ہو اور خودی نام کی کوئی چیز نہ ہو چکا ہے اس کے بال سفید ہوں یا کالے و کھچڑی والے ہوں. اگر اس کے اندر خودی ہے تو خواہ بال سفید ہوں یا سیاہ وہ شیخ اور پیر نہیں ہے.

## اولیار کاملین کی چشم بصیرت

حضرت عارف رومیؒ نے اولیار کاملین کی چشم بصیرت اور ان کے غیب کی اس طرح وضاحت فرمائی ہے:

جملہ گر مردند ایشاں در ﺣﮯ اند
غائب و پنہاں زِ چشمِ دل کے اند

ترجمہ:۔ وہ سب اعزار اور اولاد خواہ مردہ ہوں یا زندہ. میری دل کی آنکھ سے وہ غائب اور پوشیدہ کب ہیں ؟

---

[1] مثنوی مولانائے روم جلد سوئم ترجمہ و تفسیر جناب قاضی سجاد حسین صاحب ص۱۷۳ تا ۱۷۹

من چو بینم شاں معین پیش خویش
از چہ رُو رُو را کنم ہمچوں تو ریش

ترجمہ :۔ میں جب ان کو مجسم اپنے سامنے دیکھتا ہوں تو پھر کس طرح اپنی آنکھوں میں آنسوں اور چہرے پر زخم پیدا کروں اور غم فرقت میں گریہ وزاری اور صف ماتم آراستہ کروں

گرچہ بیروں اند از دور زماں !
با من اند و گِرد من بازی کناں

ترجمہ :۔ اگرچہ وہ زمانے کے چکر سے باہر نکل گئے ہیں اور دنیا کو چھوڑ دیا ہے لیکن وہ کھیلتے ہوئے میرے پاس اور میرے چاروں طرف موجود ہیں۔

گریہ از ہجراں بُوَد یا از فراق
با عزیزانم وصال ست و عناق

ترجمہ :۔ رونا اور نوحہ کرنا تو چھوٹ جانے اور جدائی کی وجہ سے ہوتا ہے۔ لیکن میرا تو اپنے عزیزوں سے وصال اور معانقہ ہر وقت ہے۔ پھر میرے لئے رونا کیسا ؟

زیں جہاں خود را دمے پنہاں کنم
برگ حس را از درخت افشاں کنم

ترجمہ :۔ میں کبھی اس دنیا سے اپنے آپ کو غائب کر دیتا ہوں اور حواس کے پتوں کو درخت سے جھاڑ دیتا ہوں

خلق اندر خواب می بیند شاں
من بہ بیداری ہمی بینم عیاں

ترجمہ :۔ لوگ عزیزوں اور بچوں کو خواب میں دیکھتے ہیں اور میں ان کو بیداری میں اچھی طرح دیکھتا ہوں

پھر آگے حضرت عارف رومی نے عقل و روح اور حس ظاہری و باطنی کی بڑی دقیق بحث کی ہے۔ میں یہاں طوالت کے خیال سے اشعار کو نظر انداز کرتے ہوئے صرف ان کی نکتہ رسی اور اسرار و رموز کو بیان کرتا ہوں جس سے اولیاً کے مراتب ظاہر ہوں گے۔

اوپر کے اشعار کے یہ اسرار ہیں کہ دل کی آنکھیں مُردوں اور زندوں سب کو یکساں دیکھتی ہیں۔ میں مُردوں کو بھی مجسم اپنی نگاہوں سے دیکھتا ہوں تو پھر کس کے لئے رونا اور نوحہ کرنا ہے۔ رونے کی وجہ تو ہجر و فراق ہے۔ جب کہ میں دیکھ رہا ہوں کہ میری اولاد جو بظاہر مر چکی ہے۔ میرے گرد کھیل رہی ہیں اور اعزا بیٹھے ہیں تو پھر رونے کی کیا وجہ ہے۔

عام لوگوں کو مُردے خواب میں نظر آتے ہیں۔ نیند کی حالت میں ظاہری حواس بیکار ہو جاتے ہیں تو مُردے نظر آنے لگتے ہیں اور میں تو بیداری میں اپنے حواس ظاہری کو معطل کر دیتا ہوں تو وہ نظر آنے لگتے ہیں۔ حواس عقل کے پابند ہیں اور عقل روح کی تابع ہے۔ عقل مقید ہوتی ہے۔ جب روح اس کے تمام موانع زائل کر دیتی ہے تو پھر اس میں جِلاَ و روشنی پیدا ہو جاتی ہے۔ روح پر جب تک دنیاوی خیالات کا غلبہ رہتا ہے وہ ادراکات سے محروم رہتی ہے۔ جب دنیاوی خیالات نے خس و خاشاک سے صاف ہو کر یکسو ہو جاتی ہے تو اس کو باطنی ادراکات حاصل ہونے لگتے اور جو اس کے لئے غیب ہوتا ہے وہ سب سامنے ہوتا ہے۔ اگر خداوندی توفیق شامل حال نہ ہو تو نفسانی خواہشات ادراکات سے مانع رہتی ہیں۔ انسان تباہ و برباد ہو جاتا ہے خواہشات مسکراتی اور عقل روتی ہے۔ جب انسان عقل کے تابع ہوتا ہے حواس ظاہری اس کے محکوم بن جاتے ہیں اور عقل کا غلبہ ہو جاتا ہے تو بیداری میں بھی وہ سب کچھ دیکھتا ہے جو غائب از نظر ہیں۔ اسی کو اولیاء کاملین کی باطنی نظر اور چشم بصیرت کہتے ہیں اور یہی مقصد زندگی ہے۔

# حضرت شیخ محمد غوث گوالیاری رح

آپ شیخ حاجی حمید الدین حضوری سے بیعت تھے۔ آپ سے سلسلۂ شطاریہ کی خوب اشاعت ہوئی ہے۔ شاہ وگدا سب ہی نے آپ سے فیوض و برکات ظاہری و باطنی حاصل کیا ہے۔ ظہیر الدین محمد بابر بادشاہ، نصیر الدین محمد ہمایوں بادشاہ اور جلال الدین محمد اکبر بادشاہ کو آپ سے بے پناہ عقیدت تھی۔ نور الدین محمد جہانگیر بادشاہ نے بھی بڑے ہی ادب واحترام سے آپ کا ذکر مبارک کیا ہے۔ ہندوستان کے ہر حصہ میں آپ کے خلفا، ومریدین پھیلے ہوئے ہیں۔ چنانچہ آگرہ، دہلی، برہان پور، بڑودہ، احمد آباد، سنبھل اجمیر شریف، سرہند شریف، کالپی، گجرات، بیجاپور، اجین، جون پور، سہارن پور، بداون، بندیل کھنڈ اور بہار وغیرہ میں آپ کے بے شمار مریدین ومعتقدین ہیں اور سب ہی بڑے کروفر اور جاہ وجلال کے مالک ہوئے ہیں۔

حضرت شیخ علی قوام جونپوری رح خلیفہ حضرت شیخ عبد القدوس نظام آبادی سے بھی سلسلۂ شطاریہ کی خوب اشاعت ہوئی۔ حضرت شیخ عبد القدوس حضرت شیخ حافظ کے خلیفہ تھے اور شیخ علی قوام رح حضرت شیخ عبد اللہ شطاری کے خلیفہ تھے جن کا قیام عہد شرقی میں برسوں جونپور میں رہا ہے۔ حضرت شیخ عبد اللہ شطاری اور حضرت قطب بینائے دل قلندر جونپوری ہمعصر ہیں۔ اس طرح ہند وپاک میں ان دو شاخوں نے سلسلۂ شطاریہ کی خوب اشاعت کی ہے۔

امام الہند حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی رح نے اس سلسلہ کے اشغال واذکار اپنے استاد گرامی حضرت شیخ ابوطاہر مدنی رح اور حضرت حاجی محمد سعید لاہوری رح سے سیکھے تھے اور بہت ریاضت ومجاہدہ کیا ہے اور سلسلہ شطاریہ میں حضرت شاہ صاحب کو ایک خاص مقام حاصل ہے۔

حضرت شیخ محمد غوث گوالیاری رحمۃ اللہ علیہ کے جد مرحوم نیشاپور کے سادات عظام میں سے تھے۔ اس کے بعد ہندوستان تشریف لائے اور بس یہیں کے ہو کر رہ گئے۔ حضرت شیخ محمد غوث رحمۃ اللہ علیہ کے پردادا حضرت سید معین الدین قتال رحمۃ اللہ علیہ جونپوری میں سید صدر جہاں اجمل رحمۃ اللہ علیہ جونپوری کے قرب میں مدفون ہیں۔ اور آپ کے والد ماجد سید خطیر الدین رحمۃ اللہ علیہ کھیڑہ میں مدفون ہیں یہ غازی پور میں ہے۔ آپ کا اکثر قیام کھیڑہ میں رہا ہے۔ مقالہ نگار دائرت الاسلامیہ کے بیان کے مطابق حضرت شیخ محمد غوث کی ولادت ۱۵۰۰ء میں ہوئی ہے۔ جب بارہ سال کی عمر ہوئی تو طلب راہ خدا میں سرگرداں ہوئے۔ اپنے دادا کے مزار مبارک کی زیارت و فیوض و برکات کے حصول کے لئے جونپور آئے اور حضرت قاضی سید صدر جہاں اجمل رحمۃ اللہ علیہ کی خانقاہ اجملیہ محلہ سپاہ میں قیام کیا اور تحصیل علم ظاہر و باطن میں یکے بعد دیگرے کمال و مراتب حاصل کئے۔[۱]

## طلب شوق

مناقب غوثیہ کے بیان کے مطابق حضرت شاہ محمد غوث رحمۃ اللہ علیہ روزانہ جونپور میں بہ پابندئ وقت اپنے پردادا سید معین الدین قتال رحمۃ اللہ علیہ کے پرفیوض و برکات کے لئے جایا کرتے تھے۔ ایک روز نہایت غلبۂ ذوق و شوق میں رات مزار مبارک پر ہی گذاری تو صبح کو یہ بشارت ہوئی کہ —

"بابا محمد! جاؤ، اور صدیقی کی کفش برداری کرو اور ان کی خدمت بجالاؤ کہ جو انواع و اقسام کے انعام جمع ہو چکے ہیں انکا ظہور ہو۔"[۲]

اس بشارت کو سنکر آپ جونپور سے گور پہونچے اور حضرت شاہ ابوالفتح ہدایت اللہ سرمست متوفی ۹۳۹ھ / ۱۵۳۲ء کی خدمت میں حاضر ہو کر فیضیاب ہوئے پھر سیاحت کی غرض سے نکل کھڑے ہوئے اور بہت اولیاء کاملین کی خدمت میں حاضری دیتے ہوئے دوبارہ گور تشریف آئے اور پھر حضرت شاہ ابوالفتح ہدایت اللہ سرمست کی خدمت میں حاضر ہو کر مرید ہونے کی خواہش ظاہر کی۔ آپ نے فرمایا کہ تمہاری ارادت حضرت حاجی حمید الدین کے

---

[۱] مقالہ دائرت الاسلامیہ لائیڈن ۱۹۱۳ء مناقب غوثیہ اردو مطبوعہ آگرہ ۱۹۲۳ء [۲] مناقب غوثیہ اردو مطبوعہ ۱۹۲۳ء

دستِ خاص پر مقرر رہے۔ اب سارن پور جاؤ۔ اس حکم کے بعد حضرت شیخ محمد غوث گوالیاری سارن پور پہونچے اور حضرت حاجی حمید الدین حضور متوفی ۹۳۰ھ/۱۵۲۳ء کی قدمبوسی کا شرف حاصل کیا۔ حضرت شاہ فضل اللہ شطاری مصنف مناقب غوثیہ کا بیان ہے کہ جب حضرت شاہ محمد غوثؒ حضرت حاجی حمید الدین حضور کی خدمت میں پہونچے تو پہلے انھوں نے آمد کی غرض وغایت پوچھی پھر ایک خط دے کر فرمایا کہ حضرت ابو الفتح ہدایت اللہ سرستؒ سے اس کا جواب لاؤ۔ آپ جواب لے کر حضرت حمید الدین حضور کی خدمت میں پہنچے تو کچھ دیر تک حضرت حاجی صاحب شاہ محمد غوثؒ کا چہرہ دیکھتے رہے اس کے بعد اپنے خادم خاص احمد سے فرمایا۔ "شیخ احمد اس بچے کو پہچانتے ہو"؟

پھر خود ہی ارشاد فرمایا۔ "یہی وہ بچہ ہے جو حضرت رسالت پناہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ پر تھا" الغرض حضرت حاجی حمید الدین حضور نے بیعت فرما کر تمام منازل سلوک طے کرائی اور خرقہ خلافت عطا کیا۔ اکثر تذکرہ نگاروں اور مورخین نے حضرت شیخ محمد غوث کی بیعت کا ذکر کیا ہے۔ سلسلۂ شطاریہ حضرت سلطان العارفین قطب المحققین حضرت شیخ بایزید بسطامیؒ قدس سرہٗ تک پہونچتا ہے۔ ہندوستان میں حضرت شیخ عبد اللہ شطاری ۱۴۸۵ء نے سلسلۂ شطاریہ کی خوب اشاعت کی ہے۔ آپ کا سلسلۂ نسب حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی عمریؒ سے ملتا ہے جو نویں صدی ہجری میں مازندران ایران سے ہندوستان تشریف لائے تھے آپ کا مزار مبارک مانڈو میں ہے ؎۱

## قیام گوالیار پر ایک نظر

حضرت شاہ محمد غوث گوالیاریؒ نے اپنے شیخ طریقت حضرت شیخ حاجی حمید الدین حضورؒ متوفی ۹۳۰ھ/۱۵۲۳ء سے اپنے مستقل قیام کے بارے میں پوچھا تو آپ نے فرمایا کہ:۔

> "کل جہاں تمہارا ہے۔ جہاں دل چاہے رہو۔ اس میں تم کو اختیار حاصل ہے۔"

---

؎۱ مناقب غوثیہ اردو ص۸ وص۱۱؛ گلزار ابرار اردو ترجمہ ص۲۹۶

لیکن حضرت شاہ محمد غوثؒ کی تصنیف "جواہر خمسہ" سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوہستان چنار کے زمانۂ ریاضت میں قلعۂ گوالیار میں قیام کا غیبی اشارہ ہوگیا تھا۔ چنانچہ آپ نے فرمایا تھا کہ :۔

"یہ درویش کوہستان چنار میں مندرجہ بالا طریقہ پر تیرہ سال
سات ماہ ریاضت کرتا رہا اس کے بعد غیب سے ایک
واضح ندا آئی کہ " اس کوہستان سے نکل اور قلعۂ گوالیار میں جا"
بس اسی غیبی حکم کی تعمیل کی گئی"

حضرت شاہ محمد غوثؒ قیام گوالیار کے بعد چھ ماہ تک سخت علیل رہے۔ جب صحت ہوئی تو قاضی رکن الدین و قاضی خدا بخشؒ کو ایک خط دے کر اپنے پیرو مرشد حاجی حمید الدین حضورؒ کی خدمت میں بھیجا۔ عجیب اتفاق ہے کہ ادھر یہ حضرات پیغام لے کر چلے اور ادھر پیرو مرشد نے غیبی اطلاع سے شیخ سکندر سے فرمایا کہ

"آج مجھے اطلاع ملی کہ اس عالم سفلی سے عالم علوی میں
آؤں۔ میں نے جواب دیا کہ چار روز کے بعد آؤں گا کیونکہ
میاں غوث کے آدمی راستے میں ہیں۔ جب وہ آجائیں گے
تو صاحب مقام کو دستار عطا کر کے اس عالم سے اُس عالم
میں آؤں گا۔"

یہ ہے خدائی تصرفات کا عالم اور تسلیم و رضا کی منزل کہ جب مولا۔ اور بندے کی مرضی ایک ہو جاتی ہے پھر جو مولا چاہتا ہے بندہ کرتا ہے اور جو بندہ چاہتا ہے مولا کرتا ہے۔ یہاں دعا کا سوال نہیں ہے صرف خواہش درکار ہے۔

جب قاضی رکن الدین اور قاضی خدا بخشؒ حضرت شیخ محمد غوثؒ کا خط لے کر حضرت حاجی حمید الدین حضور کی خدمت میں پہونچے تو آپ بہت خوش ہوئے اور اسی وقت تجربہ د دستار طلب کر کے اپنے دست مبارک سے دونوں

حضرات کے سپرد کیا اور اپنی جانب سے حضرت شاہ محمد غوث متوفی ۹۶۳ھ/۱۵۶۳ء کے نام ایک فرمان لکھا اور دستخط فرما کر ان حضرات کے حوالے کر دیا۔ صاحب مناقب غوثیہ نے اس فرمان کا مضمون اس طرح بیان کیا ہے۔

# فرمان مبارک

"بندگی۔ حضرت شیخ المشائخ میاں محمد غوث۔ جو کچھ حال و احوال اور واقعات اس فقیر کے ظاہر و باطن تھے آں فرزند کو سونپ کر اپنا قائم مقام کیا بلکہ قالب کا حکم بھی تم شیخ المشائخ کے ہاتھ میں دیا چنانچہ اپنی موجودگی میں صندوق تیار کرا کے حاضران مجلس کو تمہارے آدمیوں کی موجودگی میں نصیحت کر دی ہے کہ ہم کو امانت رکھو۔ قالب کا اختیار بھی فرزند میاں محمد غوث کو دیا۔ دوسرے یہ کہ آں فرزند کو اپنا قائم مقام کیا اور جملہ خلفاء مریدین کو بھی حوالہ کیا۔ جس کو آں فرزند مقبول کرے مقبول۔ اور جس کو مردود کرے، مردود۔ اور جبّہ و دستار اپنے عضو تمہارے آدمیوں کے سپرد کیا۔ یقین کرو کہ جو کچھ رنج و مشقت اس فقیر نے اٹھایا اور درگاہ حق میں توکل پر ثابت قدم رہا وہ سب کچھ آں فرزند کے واسطے تھا۔"

حضرت حاجی حمید الدین حضور کی وفات کے بعد شیخ سکندرؒ نے جو خط حضرت شاہ محمد غوث رحؒ کو لکھا تھا اور اس میں جو چشم دید واقعات تحریر ہیں اس کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت حاجی حمید الدینؒ نے اپنی وفات کے متعلق جو کچھ فرمایا تھا وہ باتیں حرف بہ حرف پوری ہوئیں، وہ خط درج ذیل ہے

۲۱ر ذی الحجہ کو چوتھائی رات باقی تھی کہ یکایک فرمایا " یارو اٹھو رحمت کا وقت ہے اس درویش کو پھر حکم ہوتا ہے کہ آج چوتھا روز ہے کہ تمام انبیاء اور اولیاء

تمہاری ملاقات کے منتظر ہیں چلو آؤ" اور فوراً چوڈول پر سوار ہو کر باہر آئے اور اپنے سامنے قبر تیار کرائی۔ اس کے بعد اس چوڈول کو درخت کے سایہ میں لائے جو کوئی اپنا حال عرض کرتا اپنی حاجت پیش کرتا فرماتے: "فرزندم میاں محمد غوث کے حوالہ کیا" یہاں تک کہ صبح صادق چمکی اور آپ سر سے پاؤں تک چادر اوڑھ کر سو گئے اور دار الفنا سے دار البقا کو رحلت فرمائی" [۱]

## مغل سلاطین کی عقیدت اور محبت

مغل بادشاہوں میں جہانگیر حضرت شاہ محمد غوث کا بڑا معتقد تھا

چنانچہ ٹی، ڈبلیو آرنلڈ نے لکھا ہے کہ:۔

"شطاریہ سلسلہ میں بھی بہت سے باکمال اولیاء گذرے ہیں، مثلاً حضرت شاہ محمد غوث گوالیاری جن کے مریدین و معتقدین میں بادشاہ ہمایوں بھی شامل تھا۔ جب ۱۵۶۳ء میں شیخ مذکور کا وصال ہوا تو اکبر اعظم نے اپنی عقیدت مندی کے ثبوت میں ایک عظیم الشان مقبرہ تعمیر کرایا۔ حضرت شیخ علامہ وجیہہ الدین گجراتی بھی شیخ موصوف کے مریدین میں ہیں۔ یہ علامہ دہر اور فضلائے روزگار میں تھے ان کی بہت سی تصانیف ہیں۔ اس سلسلے کے ایک عظیم بزرگ حضرت شاہ پیر متوفی ۱۶۳۲ء میں جن کا مقبرہ جہانگیر کی بیگم نور جہاں نے تعمیر کرایا تھا۔ اس کے علاوہ ڈاکٹر تاراچند، ملا عبد القادر بدایونی مفتی غلام سرور لاہوری اور پیٹر ہارڈی نے بھی مغل سلاطین کی عقیدت کے بارے میں لکھا ہے" [۲]

## اکبر اعظم کی عقیدت و ارادت

ملا عبد القادر بدایونی نے لکھا ہے کہ جلال الدین محمد اکبر بادشاہ صغر سن

---

[۱] شاہ محمد غوث گوالیاری ص ۲۶، ۲۷، مناقب غوثیہ ص ۵۳ تا ۵۵ [۲] منتخب التواریخ بدایونی جلد سوئم ص ۴، خزینۃ الاصفیاء ص ۲۴۳

ہی میں حضرت شاہ محمد غوثؒ کا معتقد ہو گیا تھا۔ اور معتمد خاں نے اقبال نامہ میں اس کی تصدیق کی ہے۔ سید فضل علی شاہ نے بھی کلیات گوالیار میں اس کو تفصیل سے لکھا ہے کہ جب اکبر بادشاہ نے تخت سلطنت کو رونق بخشی تو اس نے ارکین سلطنت سے صلاح و مشورہ کیا اور کہا کہ میں حضرت شیخ محمد غوث سے بیعت ہونا چاہتا ہوں۔ چنانچہ حضرت کی خدمت میں عریضہ ارسال کرکے آگرے بلوایا اور دست مبارک پر بیعت ہوا [1]

اکبر کی طرف سے سید قاسم علی اور علی قلی خاں خان زماں جون پوری کو جب شہر گوالیار کی قلعہ داری سونپی گئی تو شاہی حکم ہوا کہ :۔

ہر جمعرات کو قاضی شہر کو ہمراہ لے کر روضۂ منورہ جناب سلطان الموحدین و برہان المحققین غوث الاسلام والمسلمین محمد غوث الثقلین قدس سرہ پر نہایت اعتقاد سے حاضر ہوں اور ساری رات مراقب رہیں اور شاہی سلطنت میں امن و امان اور قیام کے لئے دعائے خیر کریں۔ شیرینی و حلوا تیار کراکے رکھیں اور صبح تقسیم کرادیں اور پھر اپنے اپنے کاموں میں مشغول ہوجائیں۔ یہ خدمت تمہارے اور قاضی گوالیار کے سپرد کی جاتی ہے اور اس کام پر سختی سے تمہاری نگہداشت کی جائے گی۔ اگر غوث اولیاء کے روضہ کی خدمت میں کوئی کوتاہی اور بدانتظامی واقع ہوئی تو تم کو اور قاضی شہر کو تبدیل کرکے سنگین سزا دی جائے گی۔ اس امر میں تاکید مزید سمجھ کر پوری پوری کوشش کریں۔ روضۂ منورہ اور سجادہ نشین کی خدمت دل و جان سے کریں کہ یہی سعادت دارین ہے۔" [2]

---

[1] کلیات گوالیار صفحہ ۱۴۱۶

James Hastings Encyclopaedia of Religion and Ethics Vol XI 1954 P.69

[2] کلیات گوالیار قلمی صفحہ ۲

اکبر بادشاہ کو آپ کی ذات گرامی سے عقیدت و محبت کا اندازہ اس سے بھی لگایا جا سکتا ہے کہ آپ کے تمام صاحب زادگان کو الگ الگ جاگیریں اور معافیاں دی گئیں ہیں۔ اور روضۂ مبارک کے اخراجات کے لئے الگ سے پرگنہ دینا میں تقریباً تین لاکھ پانچ ہزار روپیہ کی جاگیر علٰحدہ مقرر کی گئی تھی۔ دریا کنارے کا نصف شہر غوث پورہ کے نام سے مشہور ہے اور یہ حضرت شیخ محمد غوثؒ کا ہی بسایا ہوا ہے۔ نذر و نیاز کے لئے بندرہ محل قطب الاقطاب حضرت شاہ عبداللہؒ کے نام شاہی فرمان کے ذریعہ مقرر کیا گیا ہے۔ ماثر الامراء نے اس طرح لکھا ہے کہ :-

"گویند کہ از جناب عرش آشیانی یک کرور درہم وظیفہ بود"

اسی طرح ذخیرۃ الخوانین کے مصنف نے بھی تذکرہ کیا ہے کہ :-

"شیخ محمد غوثؒ نہ لک روپیہ جاگیر داشت۔ چہل فیل در فوج ادمی رفت"[1]

غرضیکہ ہمعصر بادشاہوں اور حکمرانوں کو حضرت شاہ محمد غوثؒ سے خاص عقیدت و محبت تھی۔ ابوالفضل نے آئین اکبری میں حضرت شیخ محمد غوثؒ کو اس عہد کے اولیائے کبار اور اجلۂ مشائخ میں شمار کیا ہے۔ نور الدین جہانگیر بادشاہ بھی حضرت شاہ محمد غوثؒ کے علو مرتبت کا قائل تھا۔ بارہویں جشن نوروز کے ذیل میں جو حالات لکھے ہیں اس میں شیخ وجیہہ الدین گجراتی متوفی ۹۹۸ھ/۱۵۸۹ء کے روضہ کی زیارت کے تاثرات کا بیان ہے اور اسی ضمن میں ان کے پیر و مرشد ہونے کی وجہ سے حضرت شاہ محمد غوث گوالیاریؒ کا بھی ذکر آگیا ہے جہانگیر نے لکھا ہے کہ :-

شیخ وجیہہ الدینؒ حضرت شاہ محمد غوثؒ کے ایسے بلند مرتبہ خلیفہ تھے جن پر خود مرشد کو فخر ہوتا ہے۔ حضرت شیخ محمد غوثؒ سے شیخ وجیہہ الدین گجراتیؒ کی ارادت و عقیدت سے خود حضرت شیخ

---

[1] کلیات گوالیار ص۲۱، ماثر الامراء ص۲۱، رود کوثر ص۲۹، ذخیرۃ الخوانین فارسی مطبوع

کی بزرگی اور بلند مرتبہ کا پتہ چلتا ہے۔" ؎۱

## سفر گجرات یا بندیل کھنڈ

بدایونی، مولوی رحمان علی اور دوسرے تذکرہ نگاروں نے لکھا ہے کہ جب شیر شاہ افغان کا غلبہ ہوا اور وہ برسرِ اقتدار آیا تو اُس نے حضرت شیخ محمد غوث گوالیاری کو ہمایوں کا پیر و مرشد ہونے کی وجہ سے پریشان کرنا شروع کیا۔ چنانچہ آپ مجبوراً ہجرت فرما کر گجرات تشریف لے گئے۔ لیکن ایک ہمعصر تذکرہ نگار فضل علی شاہ کے بیان سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ آپ سیدھے گوالیار سے گجرات نہیں آئے۔ بلکہ بندیل کھنڈ کے قیام کے بعد تشریف لائے۔ چنانچہ "کلیات گوالیار" کے مصنف کا بیان ہے

"ہمایوں بادشاہ شکست کھا کر خراسان اور ایران چلا گیا۔ تو حکومت شیر خاں کے ہاتھ آئی۔ شیر خاں کے گوالیار پہنچنے سے پہلے حضرت شیخ محمد غوث رح بندیل کھنڈ تشریف لے گئے۔ وہاں کے زمینداروں نے آپ کی اطاعت کی تھی پر ایک دن آپ نے فرمایا "بہاندہ بندھیرا یا نماند اندھیرا" شیر خاں کو جب آپ کے اس ارشاد گرامی کا علم ہوا تو اس کو بہت ہی غصہ آیا۔ چنانچہ اس نے اپنے ہمشیرزاد باختر جنگ کو بارہ ہزار کا لشکر جرار دے کر حضرت شیخ محمد غوث رح کا سر قلم کرنے اور اہل وعیال کو گرفتار کرنے کے لئے بندیل کھنڈ روانہ کیا اور خود گوالیار پہونچا۔ جب یہ لشکر عظیم حضرت شیخ محمد غوث رح کی قیام گاہ پر حملہ آور ہوا اور حرم تک پہنچ گیا۔ تو آپ کی والدہ محترمہ نے فرمایا کہ:۔
تیری غوثیت اور ولایت اب کب ظاہر ہوگی۔؟"

---

؎۱ آئین اکبری فارسی ابو الفضل ص ۴۸۹ مطبوعہ حیدر آباد دکن، تزک جہانگیری اردو ترجمہ مطبوعہ لاہور ص ۴۵

## شیخ کے جلال کا منظر

والدۂ محترمہ کی یہ بات سنکر حضرت شیخ کو اچانک جلال آگیا اور آپ نے اوپر نظر کر کے فرمایا کہ :- "مریخ تو کجائی تا کارِ خود نمائی"

یہ آپ کے فرماتے ہی مشرق سے ایک تلوار نمودار ہوئی اور مغرب تک چمکتی چلی گئی۔ اس کے بعد آپ نے شیر خاں کے لشکریوں سے فرمایا کہ :-

"بادشاہوں کو فقیروں سے دعا لینے کے علاوہ
کیا کام ہے۔ جاؤ اس فقیر سے نہ اُلجھو۔"

مگر وہ تو قتلِ شیخ کے لئے آمادہ ہو کر آئے تھے۔ اس لئے کچھ نہ سُنا۔ جب آپ نے یہ رنگ دیکھا تو جلال میں غضب ناک ہو کر فرمایا :-

"اقتل المریخ"

یہ کہنا ہی تھا کہ سارا میدان دیکھتے ہی دیکھتے بارہ ہزار سر کٹی ہوئی لاشوں سے بھر گیا تھا۔ پھر اس کے بعد حضرت شیخ محمد غوثؒ یہاں سے گجرات تشریف لے گئے۔
شیر شاہ کو جب اس حادثہ عظیم کا علم ہوا تو اس نے سلطان محمود گجراتی کو خط لکھا کہ :-

"شیخ محمد غوث کا سر قلم کر کے جلد میرے پاس بھیجدو ورنہ میں گجرات
کو تہہ و بالا کر دوں گا۔"

اور خود کالنجر کو روانہ ہو گیا۔

جب یہ اطلاع حضرت شیخ محمد غوث گوالیاریؒ کو ملی تو آپ کو بہت ہی افسوس ہوا۔ پھر تھوڑی دیر مُراقب ہوئے اور اچانک سر اُٹھا کر پانی سے بھرے ہوئے آفتابے کو جلال میں آکر زمین پر دے مارا اور فرمایا :-

جابرے راکشتم، امروز کشت تا من کشتم فردا
کشت شما خدا کشت۔"

حاضرین نے گھبرا کر عرض کیا کہ حضرت یہ کیا ماجرا ہے؟ فرمایا:-
"شیر را سوختہ شد بر قلعۂ کالنجر از سرنگِ بارود"
چنانچہ یہی ہوا بھی کہ شیر شاہ آپ کی بد دعا سے قلعۂ کالنجر پر سرنگ میں بارود سے جل کر مر گیا تھا۔ اس پر تمام مورخین متفق ہیں کہ شیر شاہ کی وفات قلعہ کالنجر کی تسخیر کے وقت بارود میں آگ لگنے کی وجہ سے ہوئی تھی لیکن کسی نے حضرت شیخ کی بد دعا کا ذکر نہیں کیا ہے۔ اس کی اصلی وجہ یہ ہے کہ مشائخ جو ہندوستان کی سیاسی تاریخ کے روحِ رواں اور اصل ہیں تاریخ کی ترتیب اور تدوین کے وقت عموماً بزرگانِ دین کے ملفوظات اور ان کے باطنی اثرات کو بالکل نظر انداز کر دیا گیا ہے۔ مسلمانوں نے تاریخ کا کوئی عظیم کام نہیں کیا ہے اور ہندوستان کے مستند مورخین میں زیادہ تر ہمارے وطنی غیر مسلم بھائی ہیں۔ انھیں ان صوفیہ اور مشائخ کے تذکروں کا نہ تو علم ہی ہے اور نہ کوئی واسطہ ہے۔ ہمعصر مورخ کے علاوہ منشی انتظام اللہ شہابی نے بھی اس واقعہ کو اسی طرح رقم کیا ہے[1]

## حضرت شیخ محمد غوث گوالیاری رح کے قتل کا فتویٰ

مشہور مورخ ملا عبد القادر بدایونی نے لکھا ہے کہ

جب سلطان محمود گجراتی کے زمانے میں شیخ محمد غوث رح گجرات تشریف لے گئے تو حضرت شیخ علی متقی رح جو اپنے وقت کے مشائخ کبار اور علماء روزگار میں سے تھے ان کے قتل کا فتویٰ دیا سلطان نے اس کا فیصلہ میاں شیخ وجیہہ الدین گجراتی پر چھوڑا چنانچہ میاں وجیہہ الدین شیخ کی ملاقات کو گئے اور پہلی ہی ملاقات

---

[1] کلیات گوالیار قلمی صفحہ ۱۵۰-۱۴۸، سوانح محمد غوث منشی انتظام اللہ شہابی مطبوعہ آگرہ صفحہ ۸-۹

میں ان کے ایسے معتقد ہوئے کہ بے اختیار ہو گئے اور اس فتویٰ کو وہیں پھاڑ ڈالا یہ سن کر شیخ علی متقی ان کے مکان پر گئے اور کہا کہ تم کیسے اس بدعت کے رواج پر راضی ہو گئے ہو؟" انھوں نے کہا" ہم ارباب قال ہیں اور شیخ اہلِ حال ہیں ہمارا ذہن ان کے کمالات کو نہیں پہنچ سکتا ہے اور ظاہر شریعت میں کوئی اعتراض ان پر نہیں آتا ہے۔ غرضیکہ آپ کے اثر سے گجرات کے حکام شیخ محمد غوث رح کے معتقد ہو گئے ۱؎

آگے چل کر بدایونی نے لکھا ہے کہ

" شیخ وجیہہ الدین گجراتی علوی حضرت شاہ محمد غوث رح سے آشنا ہوئے کہ شرف بیعت حاصل کیا"

مرآۃ سکندری کے مصنف نے جہاں سلطان محمود گجراتی کے ہم عصر علمار کا ذکر کیا وہاں حضرت شاہ محمد غوث رح کے بعد شیخ وجیہہ الدین گجراتی کا ان القاب سے ذکر کیا ہے۔ اس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ انھیں کسقدر اہمیت حاصل تھی۔

" اعلم العلمار افضل الفضلار جامع المنقول، حاوی الفروع و الاصول کاشفِ اسرار وجود ناظر نواز شہود بندگی میاں وجیہہ الدین گجراتی علوی" ۲؎

اسی سے آپ کو حضرت وجیہہ الدین رح کے پیر و مرشد حضرت شیخ محمد غوث گوالیاری رح کے علو مرتبت اور فضائل و لایت کا علم ہو گا۔

## رواداری اور انکساری

حضرت شاہ محمد غوث رح بے حد روادار اور منکسر المزاج تھے۔ ان کی رواداری اور وسعت قلبی اور وسیع المشربی کا یہ عالم تھا کہ مسلمان تو مسلمان وہ ہندوؤں کے لئے بھی تعظیماً کھڑے ہو جایا کرتے تھے۔ ملا بدایونی نے لکھا ہے کہ

حوالہ صفحہ ۱۶۱۰ پر

"ہر کرامی دید حتیٰ کہ کفار بہر تعظیم و قیام می نمود، ازیں
جہت اہل فقرا ر اند کہ ملامت و انکار او برخاستند
والغیب عند اللہ چہ نیت داشتہ باشند" ؎۱

ترجمہ:- جب کسی کو بھی دیکھتے یہاں تک کہ غیر مسلموں کیلئے
بھی تعظیماً کھڑے ہو جایا کرتے تھے اس وجہ سے بعض
ان پر کچھ اعتراض کرتے تھے۔ خدا جانے کہ اس تعظیم میں انکی
کیا نیت تھی۔

حضرت مخدوم سید علی ہمدانیؒ رسالہ فتوتیہ میں حضرت شیخ فضلِ عباس کا یہ
قول مقام فتوت کے سلسلے میں نقل کیا ہے۔

"الفتوۃ ان لا تمیز من کل یا کل عندک مومن او کافر
صدیق او عدو۔

پھر فتوت کی تشریح فرماتے ہوئے لکھا ہے کہ:
"فرمود کہ فتوت آنست کہ فرق نہ کنی کہ نعمت تو کہ میخورد
یعنی از مقام خدمت و ایثار نعمتِ حق بہ بندگان او میان
مومن و کافر تمیز نہ کنی و میان دوست و دشمن تفاوت نہ نہی"

چونکہ حضرت شیخ محمد غوثؒ مقام فتوت سے آشنا اور عمل پیرا تھے اسلئے
تعظیم و تکریم اور داد و دہش میں کبھی کافر و مومن کی تمیز نہ کی۔

---

باقی حوالہ صفحہ ۱۶۰۹ ؎۱ منتخب التواریخ ملا عبدالقادر بدایونی صفحہ ۱۴۱۲، ؎۲ بدایونی جلد سوم
صفحہ ۱۱۱ فارسی ایڈیشن، مرآۃ سکندری سکندر بن محمد صفحہ ۳۳۶
صفحہ ۱۶۱۰ کا حاشیہ ؎۱ ملا بدایونی صفحہ ۶، شاہ محمد غوث گوالیاری صفحہ ۷

چنانچہ ایک بار ایسا ہوا کہ راجہ ٹوڈرمل دربار اکبری کے نورتن حضرت شیخ جلال تھانیسری کے پاس گئے تو وہ ان کی تعظیم کے لئے کھڑے نہ ہوئے اور کہا کہ کافر کی تعظیم حرام ہے۔ لیکن جب یہی راجہ حضرت شیخ محمد غوث کے آستانۂ مبارک پر آئے تو آپ کھڑے ہو گئے۔ اس راجہ نے حضرت شیخ جلال کے کھڑے نہ ہونے کا سبب دریافت کیا اس واقعہ کو علی اکبر اردستانی نے مجمع الاولیاء میں اس طرح نقل کیا ہے :-

سب باتیں کہنے کے بعد راجہ ٹوڈرمل نے کہا کہ،

"راجہ از شیخ محمد غوث پرسید کہ دین مسلمانی شما یکے است یا مختلف ؟"

"شیخ گفت یکے ست"

"راجہ گفت من بدیدن شیخ تھانیسری رفتہ بودم او تعظیم من نہ کرد کہ تعظیم کافر حرام است و شما استقبال من کردید وجہش چیست ؟"

"شیخ محمد غوث گفت کہ شیخ جلال فی الحقیقت بزرگ است و من مقلد نادرستم کہ در تقلید نیز صدق نہ دارم چنانکہ شعبدہ بازاں تقلید شیخ و صوفی می کند ما نیز ازیں قبیلہ ایم" [۱]

ظاہر ہے کہ راجہ ٹوڈرمل کو فتوت جیسے نازک مسئلہ کا کیا علم ہو سکتا ہے اور عجز و انکسار کے الفاظ ہی سے اسکی تسکین خاطر ہو سکتی تھی اور یہ بالکل حقیقت ہے کہ حضرت شیخ محمد غوث بے حد بردبار اور منکسر المزاج تھے۔ ملا عبدالقادر

---

[۱] مجمع الاولیاء قلمی فارسی علی اکبر اردستانی ورق ص ۴۳۶

بدایونی ہم عصر مورخ اور تذکرہ نگار کا بیان ہے کہ :-

"عاجزی انکساری اور رواداری کا یہ عالم تھا کہ زندگی میں کبھی اپنے لئے من استعمال نہیں کیا بلکہ ہمیشہ خود کو فقیر سے تعبیر کیا کرتے تھے، یہاں تک احتیاط کرتے کہ اگر کسی کو غلہ عطا کرتے تو اس وقت بھی لفظ من استعمال نہ کرتے تھے بلکہ فرماتے تھے کہ اتنے "میم" "نون" فلاں شخص کو ہدیہ کردیا جائے!" [1]

## حضرت سید صادق شاہ عرف بدلو مجذوب رح

آپ عاشق صادق مست الست، خلائق کے دلوں سے آگاہ دباخبر اور اپنی ذات سے بے خبر حضرت شیخ فتح اللہ حقانی قادری رح مشائخ کبار کی اولاد سے ایک مجذوب مستحکم اور بہت قوی جذبہ رکھنے والے اور بہت ہی عظیم درویش تھے۔ آپ ہمیشہ غار اور ویرانے میں رہا کرتے تھے اور ایسی جگہ کو پسند فرماتے جہاں انسانوں کو گذر نہ ہونے پائے۔

روضہ ارزن میں بھی زیر زمین ایک غار میں رہتے اور بالائے غار دو کتے سیاہ رنگ روبرو غار رات دن بیٹھے رہتے تھے، جب بھی کوئی ضرورت مند آتا تو حلوا ان کتوں کے پاس لے جاتا اگر وہ کھا لیتا تو ضرورت مند کامیاب ہوتے ورنہ نامراد لوٹ جاتے پھر آپ کے پاس جانے کی ضرورت نہ تھی۔ یہ آپ کا جذبہ قوی تھا کہ کتے چشم بینا کے مالک تھے۔

---

[1] منتخب التواریخ بدایونی جلد سوئم ص۱۲۷، شاہ محمد غوث گوالیاری رح ص۹۸۔ رسالہ فتوحیہ مرتبہ زین ص۲۸ سویلے

ایک عرصۂ دراز تک آپ نے اپنے فیض کا دریا بہایا ہے اور ضرورت مندوں کو سیراب کیا ہے۔ آپ کا وصال ۹ شعبان المعظم سنہ ۱۰۳۰ھ مطابق سنہ ۱۶۲۰ء کو ہوا ہے اور خاص حوض کے پورب محلہ ارزان میں جو عہد قدیم میں رانی ساگر کے نام سے موسوم تھا دفن کئے گئے۔ عقیدت مندوں نے اُس غار پر ایک عمارت تعمیر کرائی ہے جو آج بھی موجود ہے۔ ایک عرصہ کے بعد جب یہ عمارت شکست ہونے لگی تو قرب وجوار کے باشندگان جو قوم کے پاسی اور آپ سے دلی عقیدت رکھتے تھے اس کی مرمت کے لئے مزدوروں وکاریگروں کو

حضرت سید صادق شاہ مجذوبؒ کے غار والی عمارت کا ایک منظر فوٹو ۱۹۶۹ء

لگایا۔ یہ آپ کی زندہ کرامت اور خرق عادت دیکھنے میں آئی کہ ہر شام کو بقدر مزدوری محمود شاہی روپیہ غائبانہ طور پر مل جاتا تھا اس طرح آپ کے زمین دوز مقبرے کی بہترین مرمت ہوئی اور کسی کو ذاتی طور پر بار صرف نہ اٹھانا پڑا۔ اندرون مقبرہ درمیانی قبر آپ کی ہے اور خام ہے [1]

اس زمین دوز پختہ مقبرے میں ایک قطار سے تین مزارات خام ہیں یہ عمارت چار کھمبوں پر قائم ہے اور بہت ہی پرسکون قابلِ دید عمارت ہے ان خام مزارات اور اس کی مٹی کو دیکھنے والا بے ساختہ یہ کہنے پر مجبور ہے کہ ابھی ابھی جسد اطہر کو سپرد خاک کیا گیا ہے اتنی تازگی ہے کہ بیان سے باہر ہے

اس میں درمیان والا مزار حضرت سید صادق شاہ مجذوبؒ کا ہے اور پورب والا مزار حضرت شاہ ارزن مجذوبؒ کا جن کے متعلق تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ :۔

> "ماہ رمضان المبارک میں حضرت شاہ ارزن مجذوبؒ سوکھی روٹی لیکر دائرہ مداریہ پس پشت ڈاک خانہ آئے اور اور خانقاہ مداریہ کے ایک کونے میں بیٹھ گئے جب نماز کا وقت آیا تو پابند شریعت حضرت ملا نور محمد مداریؒ نے آپ سے کہا کہ وضو کرو۔ حضرت شاہ ارزنؒ نے جواب دیا کہ مجھے غسل کی حاجت ہے۔ فوراً حضرت ملا نور محمد مداریؒ نے ایک گھڑا پانی کنوئیں سے نکال کر دیا۔ حضرت شاہ ارزن مجذوبؒ نے فرمایا کہ میں نماز اپنی خود پڑھوں گا۔ اس جواب سے حضرت ملا صاحب کو سخت غصہ آگیا اور اپنی کھڑاؤں،

---

[1] تجلی نور حصہ اول ص۸۳ تاریخ جونپور اردو ص۲۶ مطبوعہ جادو پریس ۱۹۲۱ء مظہر الاقدس فارسی تجلیات العارفین قلمی ص۱۹۲ کا اردو

کھینچ کر حضرت شاہ صاحب کے سر پر مارا۔ حضرت شاہ
ارزانؒ ہنسے اور کہا کہ الحمدُ للہ کہ آج ایک صاحب شریعت
کو دیکھا اور شکر خدا بجا لائے"۔

اس مقبرے میں تیسرا مزار حضرت شاہ سبحان اللہ مجذوبؒ کا ہے۔ آپ بڑے
صاحب کمال اور اپنے وقت میں یگانۂ روزگار تھے اور ہر وقت زیر لب ہنستے
اور بڑبڑاتے رہتے یہ تینوں حضرات اکثر ایک ساتھ اور بڑے صاحب کمال
اور تصرفات باطنی کے مالک تھے۔ آج بھی ان مزارات سے فیض کا سرچشمہ جاری ہے

فوٹو نمبر ۱۸۰ ۔ حضرت سید صادق شاہ مجذوبؒ کے زمیں دوز مقبرے کے اندر مزار مبارک کا ایک منظر

اور کیوں نہ ہو کہ تین مجذوب ایک ساتھ موجود ہیں اور آرام کر رہے ہیں۔
تین مجذوب ایک ساتھ آرام کر رہے ہوں ایسا شاذ و نادر ہوتا ہے [1]
اس میں حضرت سید صادق شاہ مجذوبؒ جن کا مزار مبارک درمیان
میں ہے بے حد جلالی ہیں۔ اس مقبرہ کے اوپر ایک بہت بڑا چبوترہ ہے اس پہ
۱۹ مزارات بڑے اور چھوٹے ہیں اس میں بھی بڑے بڑے صاحب کمال
آرام کر رہے ہیں۔ ایک مزار سنگین تابوت نما ہے۔ یہ مزار حضرت شاہ صدرالدین
غازی کا ہے۔ جو خود ایک صاحب کمال بزرگ ہیں
ایک عرصہ دراز تک یہ جگہ جھاڑ جھنکاڑ اور خود رو پودوں اور ناگ پھنیں
کے کانٹوں سے بھری ہوئی تھی اور عمارت کے ملبہ میں سارے مزارات روپوش
ہو گئے تھے اور مجھے تو اس حالت سے جو روحانی تکلیف تھی وہ ناقابل بیان ہے
میں ۱۰۔ ۱۵ سال کے عرصہ میں یہاں بہت بار حاضر ہو چکا ہوں۔ لیکن یہ
ایک حقیقت ہے کہ اندر جانا ہی مشکل تھا۔ میں نے حبیب دفتری سے اس کا
تذکرہ کیا اور ان سے صاحب مزار کا تعارف کرایا۔ موصوف کو بزرگوں سے تعلق
رہا ہے اور ادب و احترام کا جذبہ بھی ہے انھوں نے توجہ کی اور صفائی و مرمت
کی طرف مائل ہو گئے اور پھر جعفر غلے والے شری چندر سین سنگھ اور دوسرے
لوگوں نے بھی اپنا تعاون پیش کیا۔ آخر میں اس مقبرے اس کے چبوترے
اور اس پر کے مزارات کی از سر نو مرمت ہوئی تمام جھاڑ جھنکاڑ اور کانٹے
دار ہنیں کی جھاڑی کاٹ دی گئی ہے۔ چھت کے اوپر اندر والے مقبرے کے تینوں
مزارات کو ظاہر کیا گیا ہے تاکہ زائرین کو سہولت ہو اور فرش بھی نہایت
شاندار ہے۔ زمین جو سامنے ہے خرید لی گئی ہے۔

---

[1] تجلیات العارفین صفحہ ۱۸۳

"کہا جاتا ہے کہ تینوں حضرات حسب وصیت وہیں دفن کیے گئے
جہاں رہتے تھے اس میں حضرت شاہ ارزن مجذوبؒ کا
وصال سنہ ۱۰۴۳ ہجری ۲ شعبان کو ہوا اور حضرت سبحان اللہ
مجذوبؒ کا وصال ۱۱ ربیع الاول سنہ ۱۰۴۷ ہجری کو ہوا ہے"۔ [۱]

اس وقت ہر جمعرات کو اس آستانہ پر ہزار ہا زائرین عقیدت مند اور اہل حاجت ہندو مسلمان، مرد و زن، شہری اور دیہاتی سب ہی آتے ہیں اور ان کی حاجت روائی ہوتی ہے۔ خداوند کی ایسی پاک ذات ہے کہ سب کی آبرو رکھتا ہے اور پردہ پوشی کرتا ہے اور ان مجذوبانِ کامل کے دریائے فیض سے سب کی مرادیں پوری ہوتی ہیں اور تمنائیں بر آتی ہیں۔

میں بات یہ بڑے ہی وثوق کے ساتھ چشم دید لکھتا ہوں کہ تادم تحریر جمعرات کو مرد و زن کا اتنا ہجوم و اژدہام اور مجمع ہوتا ہے اور اطراف جونپور و دیار و امصار سے لوگ آتے ہیں اور نماز فجر کے بعد ہی سے جانے والوں کا تانتا بندھا رہتا ہے کہ جون پور کی تاریخ میں اس کی مثال نہیں ملتی ہے

ان حاجت مندوں میں عورتوں کی بھیڑ ہے اور اکثریت ہے۔ مردوں کی جو بھی تعداد ہے وہ زیادہ تر تماشہ بینوں کی ہوتی ہے۔ یہاں پر مجاوروں کی ایک فوج ہے اور یہ ایسے لوگ ہیں جو نہ تصوف کے بارے میں کچھ جانتے ہیں اور نہ صوفیاء کے مقامات عالیہ اور قرب سے واقف ہیں۔ اس لئے جو چاہتے ہیں کرتے ہیں اور جو ان کی سمجھ میں آتا ہے کہتے ہیں۔ حبیبؒ قریشی مرحوم بعارضہ کینسر مورخہ ۲۸ جنوری سنہ ۱۹۸۵ء مطابق ۶ جمادی الاول سنہ ۱۴۰۵ ہجری کو فوت ہوئے وہ اس درگاہ کے ہیڈ مجاور اور سردے سر ولئے ۔ اور حسب وصیت اوپر

---

[۱] تجلیات العارفین اردو قلمی شیخ محمد یوسف ظفر آبادی ص ۱۸

چبوترے پر دفن ہوئے ہیں۔
۹ شعبان المعظم کو سالانہ عرس بڑے تزک و احتشام سے ہوتا ہے چادریں اٹھتی ہیں اور قوالوں کی ٹولی کے ساتھ گلی در گلی گشت کرتی ہیں اور تمام مراسم عرس ادا ہوتے ہیں اور سماع کی محفلیں بھی جمتی ہیں۔ بڑا مجمع ہوتا ہے۔ حاجت مندوں کی حاجت روائی ہوتی ہے۔ عارفانِ باﷲ جو فنا فی اللہ ہیں ان کا روحانی فیض تا قیامت جاری رہے گا۔ وہ نیک و بد سب کی سنتے ہیں اور حاجت بر آری کرتے ہیں کیونکہ یہ حضرات صفات الہیہ سے متصف ہیں
جس قلب کو اللہ کے ساتھ مقام حیرت کا قرب حاصل ہوتا ہے اس پر سب مخفی باتیں منکشف ہو جاتی ہیں۔ بزرگوں کی صحبت میں بڑی تاثیر و برکت ہوتی ہے۔ بیج مٹی اور پانی کی صحبت اختیار کرتا ہے تو انگور بن کے ظاہر ہوتا ہے۔ لیکن بیج بغیر اپنے وجود کو فنا کئے کچھ نہیں ہے۔ جب دانے نے اپنے آپ کو مٹی میں ملا دیا تو اس کا ظاہر ختم ہو گیا اور اس کے باطن نے اپنی جلوہ گری شروع کر دی۔ ان بزرگوں سے جو کچھ بھی حیات میں اور وصال کے بعد خرق عادات و کرامات کا ظہور ہوا اُن پر منکرانہ تعجب نہ کرنا چاہیے عالم کے سارے تغیرات گردش زمانہ کی وجہ سے ہیں جو شخص اس کے اثرات سے بالاتر ہو جائے اس میں کوئی تغیر نہیں ہوتا ہے۔
جب انسان چوں و چرا سے آزاد ہو جائے تو وہ خدائے بے چوں کا ہمراز بن جاتا ہے۔ جو لوگ دنیا میں مقید ہیں وہ لافانی ذات باری کی طرف راہ یاب نہیں ہو سکتے ہیں۔ ہر سالک و غیر سالک کی ایک حد مقرر ہے موکلان غیب مقرر اور پہرے پر ہیں کہ اس کو اسی مقام پر رکھیں۔ ہر انسان کے اوپر غیبی پرورش لگی ہوئی ہے جس کو وہ حجاب قلب کی وجہ سے دیکھ نہیں سکتا ہے اور اولیاء کرام صفائے قلب کی وجہ سے معائنہ کرتے ہیں

اور بتلا بھی دیتے ہیں۔

اس زمین دوز مقبرے اور اس کے باہر اولیاء کرام کا ایک گروہ آرام کر رہا ہے جن کے عظیم باطنی مراتب ہیں ان کی برکت سے جو کچھ بھی ظہور اور صدور ہو سب حق ہے۔ اس گروہ کی تنقید سے اپنے آپ کو روکنا زبان کو بند رکھنا ضروری ہے ورنہ خدا سے اعلان جنگ ہے۔

## حضرت شاہ منصور عرف روڑا شاہؒ

آپ جونپور کے مشہور و معروف مجذوب گذرے ہیں۔ بڑے روشن ضمیر اور کشف و کرامت کے مالک تھے۔ آپ جس جگہ بیٹھ جاتے وہاں سے چند روز نہ اٹھتے اور بس روڑوں سے کھیلا کرتے تھے۔ کبھی خود سے باتیں کرتے۔ اور کبھی روتے اور کبھی ہنستے تھے۔ بڑے سیف زبان تھے بروز منگل آپ نے رحلت فرمائی۔ لوگ آپ کا جنازہ لے کر بازار سے گذرے اور مدفن کی طرف چلے۔ ایک عورت جو آپ سے واقف تھی اور اکثر حاضر بھی ہوتی تھی۔ بازار میں پوچھا کہ کس کا جنازہ ہے۔ لوگوں نے کہا کہ حضرت روڑا شاہ کا ہے۔ اس عورت نے از راہ تمسخر کہا کہ اتنے بڑے اولیاء اور بزرگ اور مرنے منگل کے دن؟!

بس یہ بات سنتے ہی حضرت روڑا شاہؒ تابوت میں اٹھ کر بیٹھ گئے اور کفن سے اپنا سر نکال کر کہا کہ اب جس دن کہو اسی دن مریں۔ یہ کرامت دیکھ کر لوگ حیران و متعجب ہوئے۔ عورت نے جواب دیا کہ جب آپ ایسے ہی بزرگ ہیں تو جس دن چاہے مریں۔ یہ سنکر آپ نے اپنا سر کفن میں چھپا لیا۔ وصال آپ کا ۳ جمادی الثانی کو ہوا۔ آپ کا مزار سلیح خانہ جونپور سے پورب مشہود معروف

ہے ۱

# حضرت شاہ اوجھڑ رح

آپ کا نام شیخ علیم اللہ عرف حضرت مخدوم شاہ اوجھڑ رح ہے۔ اصل سکونت تحصیل اہرولہ ضلع اعظم گڈھ ہے۔ اپنے زمانے کے کامل مجذوب اور سرمست جام محبت سے مدہوش اور شراب عشق سے سرشار تھے۔ جو کوئی آپ کی خدمت حاضر ہوتا آپ فوراً اس کے دل کے حال سے واقف ہوجاتے جو کچھ آپ اپنی زبان فیض ترجمان سے فرماتے وہ ننگی تلوار کی طرح ہوجاتا۔ آپ کے پاس ایک پھٹا تہبند تھا جس سے بمشکل ستر حسب شرعی ڈھک جاتا اور دوسرا کپڑا نہ رکھتے اور نہ پہنتے تھے۔ وصال آپ کا ۲۶ ذی الحجہ کو ہوا مزار آپ کا محلہ تاڑتلہ لب سڑک کچھ بلندی پر پشت مکان برکھٹی حجام پدر مدارن حجام ہے۔

آپ کی اہلیہ محترمہ کا وصال ۲۷ محرم الحرام کو ہوا ہے ۲

# حضرت شیخ محمد طائف رح

آپ کی پیدائش ۱۰۸۲ھ مطابق ۱۶۷۱ء میں ہوئی۔ آپ نماز جماعت کے سخت پابند تھے اور تمام نوافل و وظائف معمولہ جو پیر و مرشد سے حاصل ہوا تھا سختی سے ادا کرتے اور پیر سے اس درجہ محبت تھی کہ آپ کی مسجد کی صفائی اور امامت بھی کرتے تھے۔ پیر و مرشد کی بھی آپ پر بے انتہا شفقت و

---

۱ تجلی نور قلمی فارسی حصہ اول ص ۸۵-۸۶۔ ۲ مظہر الاعدیہ فارسی ص ۱۸۹ مطبوعہ کاظمی پریس تا دبتم جو

ومحبت تھی۔ اور جب آپ کے پیر روشن ضمیر مرض الموت میں مبتلا ہوئے تو اسقدر جم کر خدمت کی کہ پیر نے فرمایا کہ ہمارا رفیق خاص شیخ محمد طائف ہے حالانکہ خلافت سے آپ کو سرفراز نہیں کیا تھا

آپ نے ریاضت شاقہ اور ذاتی جد وجہد تقویٰ و طہارت اور شعار نبوی سے اپنے آپ کو آراستہ کیا۔ اور جو کچھ اشغال و اذکار و اوراد و وظائف پیر سے ملے تھے اس پر سختی سے کاربند رہے اور تا عمر معمول میں فرق نہ آنے دیا۔ آپ جیسا عاشق پیر دیکھا نہیں گیا کہ بعد وصال بھی پیر و مرشد کی رفاقت نہیں چھوڑی۔ کبھی کبھی عشق و محبت کے جذبہ سے اس درجہ سرشار ہوتے کہ پیر و مرشد کے مزار مبارک کا طواف کرنے لگتے اور اس کو فلاح دارین سمجھتے تھے۔

آپ کا وصال بروز چہار شنبہ بوقت عصر ۲۶ ذی الحجہ ۱۱۲۱ھ میں ہوا اور محلہ چاچک پور میں دفن ہوئے [1]

## حضرت میر حیات تیز قدمؒ

آپ جون پور کے رہنے والے تھے۔ آپ کی نسبت اویسیہ اور چشتیہ تھی آپ بڑے روشن ضمیر اور بڑے ہی باکمال اور مشہور زمانہ تھے۔ آپ سماع کے بڑے دلدادہ تھے اور آپ پر وجد وحال کی کیفیت طاری ہوتی تھی۔ اور مزاج میں ایسی آشفتہ سری پیدا ہوتی کہ جنگل کی طرف نکل جاتے اور اس قدر تیزی سے بے حساب چلتے کہ کوئی آپ کا پیچھا نہ کر پاتا۔

آپ کو علوم ظاہری و باطنی میں بڑا کمال حاصل تھا۔ اور عظیم صاحب کشف تھے

---

[1] گنج ارشدی ج ۳ ص ۱۵۳۔ تاریخ جونپور ص ۲۰۹ مطبوعہ جادو پریس جونپور ۱۹۰۰ء

کرامات بزرگوں میں آپ کا شمار ہوتا تھا۔ اور زندگی بھر آپ کے مزاج کی وارفتگی دور نہ ہوئی۔ آپ مصیبت میں بہت ہی صابر و شاکر رہتے اور کبھی کسی امیر سے آپ امداد کے طالب نہ ہوئے۔ آپ کو خیالات پر پوری قدرت تھی۔ اور خیالات اولیار کاملین کے تابع ہوتے ہیں۔ خیالات پر حکومت اولیار کاملین اور علمار راسخین کا خاصہ ہے۔ جو لوگ خیالات کے تابع ہوتے ہیں وہ خدا سے دور اور ہمیشہ غم و فکر میں مبتلا رہتے ہیں۔ اور یہی ماسوا ہے۔ جن کو شرک سے تعبیر کیا گیا ہے۔ دنیا عارفین باللہ کیلئے تریاق اور علمار ظاہر کیلئے زہر ہلاہل ہے۔ ایک عارف نے کتنے پتے کی بات کہی ہے ؎

برزباں تسبیح و در دل گاؤ خر
ایں چنیں تسبیح کے دارد اثر

آپ کا مزار مبارک محلہ کنگھرا میں عیدگاہ شاہی کی پشت پر چبوترہ کے اوپر ہے۔ اور اب تک فیض کا دریا جاری ہے۔

# حضرت عبدالرحیم شاہ چشتیؒ

آپ کا شمار اولیاء کبار میں ہے۔ آپ اپنے وقت کے عارف کامل اور سالک طریقت تھے۔ آپ کو خاص چشتیہ سلسلہ میں وافر فیض ملا ہے۔ آپ کو سید راجے حامد شاہ مانک پوریؒ سے بیعت و ارادت تھی جن کا آفتاب ولایت نصف النہار پر تھا۔ حضرت عبدالرحیم شاہؒ نے اتنا مجاہدہ و ریاضت کیا کہ آپ کا چہرہ مثل آفتاب کے چمکتا تھا اور ہر وقت شب بیداری سے آنکھیں سرخ رہتی تھیں جس کی نظر آپ کے جمال مبارک پر پڑتی تھی خیرہ ہو جاتی تھیں۔

تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ آپ جلدی کسی پر نگاہ نہ ڈالتے تھے اور باطنی نظر سے ہی دیکھتے اور نہ کوئی دوسرا ہی آپ پر نگاہ اٹھا کر دیکھنے کی ہمت کرتا تھا۔ حلم و صبر، رضا و توکل اور مخلوق خدا سے شفقت و محبت میں اپنی نظیر نہ رکھتے تھے۔ آپ اپنے وقت کے قطب اور مرجع خلائق تھے۔ اکثر لوگ آپ کی توجہ اور دعا سے مستفیض ہوتے رہتے تھے۔ آپ کی شہرت اور عظمت کا آوازہ اتنا بلند ہوا کہ لوگ دور دور سے زیارت کو آتے اور بڑے بڑے علماء و مشائخ شہر آپ کے پاس جمع رہتے آپ کی درگاہ پر ہر وقت ایک مجمع لگا رہتا تھا۔[1]

آپ کے مزار مبارک کے پچھم میں مقبرہ حضرت شیخ قاضی صلاح الدین خلیلؒ کا ہے۔ عبدالغفور کو خدا نے توفیق دی کہ آپ مزار مبارک اور اوس سے متعلقہ زمین کی صفائی کی اور خود رو جھاڑ جھنکاڑ کو کاٹ کر صاف کیا۔ باؤنڈری و فرش بنوا دیا اور اب یہ مزار مبارک بہت ہی صاف ستھرا اور قابل دید ہے ورنہ جو کسمپرسی تھی اس کو دیکھ کر شرم محسوس ہوتی تھی۔

---

[1] تذکرۃ الصلحا قلمی فارسی ص ۸۲-۸۳

اسوقت یہ جگہ دیدہ زیب ہے، ہر جمعرات کو زائرین آتے ہیں اور سالانہ عرس بڑے ہی تزک و احتشام سے ہوتا ہے۔ مزار پر پرچھتی بھی بن گئی ہے عبد الغفور نے تمام مسلمانوں کی طرف سے انہیں کے تعاون سے جو کفارہ ادا کیا ہے وہ لائق تحسین اور قابل مبارک باد ہے۔ دکھن میں قدیم مسجد کی جگہ پر نئی مسجد کی تعمیر بھی انھیں کی کوششوں کا حصہ ہے۔ آپ کا وصال ۱۱ رجب ۹۳۹ھ مطابق ۱۵۳۲ء میں ہوا ہے۔ مزار مبارک عیدگاہ کے دکن سنگ مرمر کا ہو گیا ہے اور چپلی قبر کے نام سے مشہور ہے۔ اور یہ تبدیلی بھی آپ کی کرامات میں شمار ہے

# حضرت شیخ بڈھن صدیقی سہروردیؒ

آپ حضرت شیخ رکن الدین جن کا مزار رکن پور میں ہے ان کے بیٹے تھے اور سلطنت کے آخری دور میں دہلی سے جون پور تشریف لائے۔ اور یہاں قوام الملک کے عہدے پر فائز ہوئے۔ آپ نے جون پور میں علوم ظاہری کی تکمیل کی۔ چونکہ طبیعت حق آشنا تھی اس لئے علوم ظاہری کے اکتساب کے بعد علوم باطنی کی طرف رجوع ہوئے اور اکثر مشائخ سے استفادہ کیا لیکن طبیعت کو سکون نہ ہوا۔ یہاں تک کہ حضرت شاہ عبد القدوس گنگوہیؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور حلقۂ ارادت میں شامل ہو گئے اور ریاضت و مجاہدہ اس قدر کیا کہ چند ہی دنوں کے بعد درجۂ خلافت پر ممتاز ہوئے۔

آپ کے ملفوظات حضرت شیخ عبد القدوسؒ جو بہت نامی گرامی کتاب ہے تالیف شروع کردی اور درجۂ کمال کو پہنچایا اس کتاب میں چند واقعات بنام شیخ بڈھن صدیقی جونپوری منجانب حضرت شیخ عبد القدوس گنگوہی درج ہیں جس میں حضرت شیخ بڈھن کی رفعت و مرتبے کا اندازہ ہوتا ہے۔ آپ شہنشاہ بابر و ہمایوں کے عہد مبارک میں موجود تھے۔ آپ نے

جون پور میں ایک محلہ شیخانِ صوفی آباد کیا تھا اور اسی محلہ کے قریب ایک چک معافی چک شیخان کے نام سے آپ کی تھی۔ آپ کی عمر بہت طویل تھی اس وجہ سے لوگ آپ کو خضر کہتے تھے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ قطبن کے پیر و مرشد تھے۔

آپ کے سال وفات کا پتہ نہ چل سکا۔ آپ کا مزار مبارک محلہ شیخان صوفی میں جو اسوقت معدوم ہے چھتری گھاٹ کے قریب جو دہے جو ایک روضہ میں ہے۔ آپ بڑے صاحب کشف و کرامت تھے آپ کی اولاد موضع بردنہ ضلع اعظم گڈھ میں ہے [1]

روضہ کی حالت بے حد خراب ہے ..۵ سال کے اندر کبھی مرمت نہیں ہوئی اور ستم بالائے ستم یہ ہوا کہ اندر کا مزار مبارک بھی لوگوں نے صاف کر دیا ہے تاکہ انھیں اپنا کاروباری سامان رکھنے اور استعمال کرنے میں کوئی امر مانع نہ ہو۔ بزرگان دین کے معاملہ میں مسلمانوں نے جو بے اعتنائی برتی ہے اور مزارات کی بے حرمتی کی ہے یہ جرم ان کا ناقابل معافی ہے۔

## حضرت ماموں بھانجے

حضرت مخدوم شیخ عماد الدین انصاری چشتی اور ان کے بھانجے حضرت مخدوم شاہ واحدیؒ آپس میں مرید و خلیفہ تھے۔ یعنی حضرت مخدوم شاہ واحدی عرب سے وارد ہندوستان ہوئے سکندر لودی دہلی میں بادشاہ تھا۔ آپ نے دہلی سکونت اختیار کی۔ مگر جب آپ نے جون پور کے اکابرین اور علمار کرام کی شہرت سُنی جون پور تشریف لائے اور کچھ دن قیام کیا۔ آپ نے جون پور پہنچ کر حضرت مخدوم سید میر علی عاشقاں سرائمیری کا شہرہ سُنا اور سرائے میر

---

[1] تذکرۃ الصلحا فارسی قلمی ص۱۰۱ و ص۱۰۲

اعظم گڈھ خانقاہ میں حاضر ہوئے۔

آپ نے حضرت میر علی عاشقاںؒ کے پاس اپنے آمد کی خبر کی۔ حضرت مخدوم نے ایک پیالہ پانی کا بھرا ہوا اندر سے آپ کے پاس بھیجدیا۔ اس میں اشارہ تھا کہ یہاں آپ کی گنجائش نہیں ہے۔ آپ نے اس باطنی لطیف اشارہ کو سمجھ لیا اور جواب میں ایک پھول گلاب کا پیالے کے اندر ڈالا جو تیر نے لگا۔ اور پیالہ حضرت مخدوم میر صاحب کے پاس بھیجدیا۔ اس میں یہ اشارہ تھا کہ پانی میں مثل گلاب قیام کروں گا تاکہ پیالے اور پانی پر بار نہ ہو، حضرت مخدوم نے سمجھ لیا اور بے حد پسند فرمایا اور دونوں حضرات کو ملاقات کیلئے طلب کیا۔ اور بے حد شفقت و محبت سے پیش آئے، یہاں تک کہ حضرت میر علی عاشقاں نے حضرت شاہ واحدیؒ کی شادی اطراف سرائے میر میں کرا دی۔

غرضیکہ کچھ دنوں سرائے میر میں رہ کر جون پور واپس آ گئے اور محلہ بلوچ ٹولہ متصل زمین سیاہ میں قیام کیا۔ تاریخ وصال کا پتہ نہ چل سکا مزار لب سڑک حضرت مخدوم شاہ واحدی بھانجے کی پچھم میں ہے۔ [1]

کہا جاتا ہے کہ عہد قدیم میں ان دونوں مزارات کے درمیان سے ہندو حضرات جو مردے جلانے کے لئے لے جاتے تھے وہ نہ جلتا تھا اس لئے بند کر دیا۔

حضرت مخدوم عماد الدین انصاری ماموںؒ کا مزار گومتی جانے والے راستہ کے دائیں جانب ہے اور وہیں پر مزار سے متصل بجلی کا ایک پول ہے۔

مزار کی چوحدی اس طرح ہے۔ پچھم زمین افتادہ چھتن ہریجن و مکان محمد حسن عرف جنگو۔ پورب سڑک ہے جو دریا کو جاتی ہے۔ اتر زمین چھتن ہریجن و سڑک سرکاری۔ دکھن صحن محمد حسن۔

---

[1] تذکرۃ الصلحا فارسی قلمی ص ۱۰۱-۱۰۵

حضرت مخدوم شاہ داحدیؒ بھانجے کے مزار کی چوحدی یہ ہے۔
پچھم زمین افتادہ منگل ہریجن و مسکونہ مکان۔ پورب کھیت مزروعہ منڈر۔ اترراستہ بعدہ مکان بجے رام ہریجن۔ دکھن مزار سے ملا ہوا نیم کا درخت و کھیت مزروعہ منڈر و ہیرا کا ہے۔ اس مزار کی مرمت اور اس کے چبوترے کی تعمیر مساۃ بی بی دختر محمد حسن مرحوم نے کرائی تھی مگر چبوترہ پھر ٹوٹ رہا ہے۔
موقع معائنہ مورخہ ۲۸ر جنوری ۱۹۸۲ء

# حضرت شاہ اسمٰعیل مجذوبؒ زہن کراکت

بزرگان متاخرین میں آپ بہت ہی نادر اور صاحب فیض و برکت تھے آپ ہر وقت حالت جذب میں رہتے اور لوگوں کا ہجوم گھیرے رہتا تھا۔ اور خرق عادت کا ظہور و صدور ہوتا رہتا تھا۔ آپ کا شمار اولیاء کاملین اور فقراء روشن ضمیر میں تھا۔ آپ خانوادۂ قادریہ و چشتیہ کے عظیم بزرگ و سجادہ نشین حضرت شاہ عبدالحلیم قادری لوہاروی رحہ سے بیعت تھے۔ پہلے ہی جذبۂ الٰہی آپکے رگ و پے میں سرایت کر گیا اور شوریدہ سری اتنی بڑھی کہ بے خودی میں صحرا صحرا اور جنگل و ویرانے میں گھومنے اور رہنے لگے۔ طبیعت کو ایک جگہ قرار نہ ملتا محبوب کے گوناگوں جلوؤں نے دیوانہ بنا دیا تھا۔ کبھی غازی پور میں دکھائی دیتے تو کبھی اعظم گڈھ اور کبھی بنارس اور پھر جون پور آجاتے۔ اکل و شرب اور نماز روزہ سے بے گانہ ہو گئے تھے
آپ پر جذب غالب تھا۔ اول تحصیل کراکت کے موضع گدی میں بلند زمین کے ایک حصہ پر ڈیرا جمایا۔ اس سے فراغت پاکر موضع زہن کے قریب دریائے گومتی کے کنارے اقامت گزیں ہوئے اور حجرۂ خام تعمیر کرایا۔ اور اسی حجرہ میں

ذکر و شغل میں مشغول رہتے۔ آپ سماع میں شرکت کرتے تو جذبہ ضرور طاری ہوتا آپ امیروں کی صحبت میں بیٹھنا بالکل پسند نہ کرتے۔ آخر شن بعد وفات اپنے حجرہ میں دفن ہوئے۔ آپ کی قبر پختہ موضع زہن کراکت میں ایک روضہ میں موجود مرجع خلائق ہے ؎ا

آپ کا مزار مبارک چار کھمبوں کے روضہ کے وسط میں ہے۔ آپ کے پورب میں ایک دوسرا مزار حضرت شاہ الٰہی شاہ" کا ہے۔ دونوں مزار چار فٹ اونچے اور ۴۰ رفٹ پورب پچھم ۲۰ رفٹ اتر دکھن چبوترے پر واقع ہے جس کے چاروں طرف دیواریں ہیں۔ چوحدی حسب ذیل ہے۔

پورب زمین افتادہ وکھیت۔ پچھم زمین افتادہ وکھیت مزروعہ۔ اتر ایک درخت نیم اور دو دو درخت اور بھی ہیں بعدہٗ زمین افتادہ وکھیت مزروعہ دکھن مکان و زمین افتادہ اور گومتی ندی ہے۔ آپ کا عرس مبارک ہر سال ۲۲ رشوال کو ہوتا ہے۔ آپ بندگان خدا کے دلوں کے بھیدوں کے بتلانے میں یکتا وقت تھے۔

## حضرت مُلّا عبد الاوّل مُحشّی رح

آپ سید علاء الدین لاجوری جون پوری رح کی اولاد سے ہیں اور حضرت قاضی صلاح الدین خلیل رح کے شاگردوں میں تھے۔ آخری عمر میں نہایت ہی افلاس کا شکار ہو گئے تھے۔ اس لئے جون پور کو خیرباد کہہ کر گجرات میں سکونت اختیار کی وہاں سے زیارت حرمین شریفین کا شرف حاصل کیا اور پھر احمد آباد آگئے وہاں کچھ ہی روز قیام کیا تھا کہ خانخاناں کی بیگم کی طلبی پر دہلی وارد ہوئے

---

ؔا تذکرۃ الصلحاء فارسی قلمی ص ۱۰۴ تا ۱۰۶

اور وہیں آخر عمر تک رہے۔ آپ تمام علوم ظاہری رسمی عقلی و نقلی میں کامل دستگاہ رکھتے تھے۔ اکثر علوم میں آپ کی تصنیفات موجود ہیں۔ فیض الباری شرح بخاری آپ ہی کی کاوش کا نتیجہ ہے۔ اور رسالہ فرائض سراجی بھی آپ ہی نے منظم کیا ہے۔

آپ نے ایک رسالہ نفس معرفت کی تحقیق میں فارسی میں لکھا جو بہت ہی مشہور و معروف ہے۔ اس کی عبارت نہایت عالمانہ اور محققانہ ہے۔ آپ نے تاریخ و سیر پر بھی تصنیفات کی ہیں اور بہت سی کتابوں کی شرح و حواشی بھی آپ سے منسوب ہیں۔ آپ کا مزار مبارک دہلی میں ہے [1]

## حضرت ملا عبدالستار قادریؒ

آپ ملا محمود جون پوری کے بھانجے اور جانشین تھے۔ آپ نے علوم و فنون کا تکملہ ملا محمود جون پوری سے کیا۔ اور تھوڑے عرصہ میں آپ کا مرتبہ قوت فکر اور ذہن کی رسائی کی وجہ سے بہت بلند ہو گیا۔ علوم عقلی و نقلی میں بہت مشہور ہو گئے آپ نہایت متشرع اور روز و شب نوافل کے پابند بزرگ تھے۔

آپ نے پہلے درس و تدریس کا سلسلہ شروع کیا۔ مگر یک بیک آپ کا دل دنیا سے ہٹ گیا۔ اور ہر دم موت اور انجام پر نظر رہنے لگی۔ رات دن میں چند لمحہ سوتے۔ بقیہ ہر وقت بیدار رہتے تمام دن روزہ سے رہتے شام کو مختصر سی غذا سے افطار کرتے۔ اور بعد افطار پھر دوسری غذا نہ کھاتے۔ اور سوائے نماز ظہر کے اور کسی وقت اپنے حجرے سے باہر نہ جاتے۔ فرائض کی

---

[1] خزینۃ الاصفیاء فارسی درشیر الاولیاء ملا عبدالعزیز فارسی۔ تجلی نور قلمی فارسی

ادائیگی کے بعد چند ساعت لوگوں سے بات کرتے اور پھر اپنے حجرے میں تشریف لے جاکر اشغال باطنی میں مشغول ہوجاتے۔ وقت آخر جون پور میں وفات پائی اور یہیں دفن ہوئے۔ تاریخ وفات معلوم نہ ہوسکی۔ آپ کی قبر پختہ محلہ بلوچ ٹولہ ملا محمود کی قبر سے متصل ہے اور کانٹے دار جھاڑیوں میں روپوش ہے۔[1]

# حضرت ملا سید احمد عالم[2]

آپ جون پور کے اکابرین میں سب سے زیادہ نمایاں اور تمام علوم کے حامل اور روحانیت کے علم بردار تھے۔ آپ نے فضلائے زمانہ سے بہت فیض حاصل کیا اور آپ کا شمار یہاں کے مشاہیرین میں ہونے لگا۔ خداشناسی میں بھی آپ کا پایہ بہت بلند تھا۔ آپ میں توکل و استقامت تھا اور اکثر خانوادوں سے نسبت رکھتے تھے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ میں بزرگی اہل باطن کی تھی۔ اور آپ اہل فیض میں سے تھے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے آپ کو کمال عشق تھا اس لئے علم کا دروازہ اور اس کی تاثیرات سے آپ مالا مال تھے آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کو خاتم النبین محض اسلئے نہیں کہا گیا ہے کہ آپ کے بعد کوئی نبی نہ آئے گا جیسا کہ علمائے ظاہر کہتے ہیں بلکہ اس لئے بھی کہ فیض رسانی میں نہ آپ جیسا کوئی ہوا ہے اور نہ ہوگا۔ یعنی جس طرح آپ خاتم زمانی ہیں اس طرح آپ تمام کمالات ظاہری و باطنی کے بھی خاتم ہیں۔

جس نے بھی آنحضور سے اپنا رابطہ پیدا کیا وہ علم ظاہر و باطن سے

---

[1] بحر زخار، گنج ارشدی

مالامال ہو گیا۔ اور وہ خلیفہ زادگان آپ کے جانشین جو آپ کے عفر سے بنے ہیں خواہ وہ کسی ملک و شہر کے ہوں وہ آپ کی روحانی اولاد اور اسرار و معارف کے بادشاہ ہیں۔ تمام اولیاء پر سارا فیض حضور ہی کا ہے وہ بظاہر امتی ہیں لیکن صفات نبوت سے متصف ہیں۔

ملا صاحب سے جس نے ایک سبق بھی پڑھ لیا۔ علم کے میدان میں سیکڑوں سے بازی لے گیا اسی وجہ سے آپ کے دروازے پر روز آنہ طلباء کا ہجوم رہتا۔ آپ کثرت سبق سے عاجز آ کر حجرہ بند کر لیا کرتے تھے۔ علامہ زماں حضرت دیوان محمد رشید جون پوری قدس سرہٗ نے بھی آپ سے ایک یا دو سبق پڑھا تھا کہ سرمایہ علم و دانش ہاتھ آ گیا۔ آپ کا مزار محلہ سپاہ میں ہے [1]

# حضرت قاضی صلاح الدین خلیلؒ

قاضی نظام الدین کیکلانی کی اولاد سے تھے اور تعلیم و تربیت اپنے جد سے پا کر فضل و کمال کو پہونچے۔ آپ کا خُلق بہت وسیع تھا۔ آپ ایسے خوش بیان و خوش آواز تھے کہ دیکھنے و سننے والے ہمہ تن شوق و سراپا تمنا ہو جاتے آپ جملہ علوم کے ماہر اور علم فقہ میں کافی دست گاہ رکھتے تھے اسی وجہ سے آپ کا علم و فضل دنیا میں مشہور رہا۔ علماء فضلاء مستند ہونے کے لئے جوق در جوق حاضر ہوتے۔ اور آپ کے اطاعت گزار ہو کر فائدہ و فیض حاصل کرتے بعد وفات جد خود جون پور کے قاضی ہوئے۔ اور بیس سال تک منصب قضاء نہایت دیانت و احتیاط سے انجام دیا۔

---

[1] تاریخ جو دلیہ

آپ کی تصنیف میں شرح الاشباہ والناظر فی الفروع۔ آپ کی یادگار ہے۔ بالآخر پچاس سال کی عمر میں انتقال فرمایا۔ آپ کے مزار پر بلند عمارت محلہ کنگھرہ عیدگاہ کے دکھن کے کونے پر مقبرہ صلاح مشہور ہے۔ آپ کا وصال سنہ ۹۳۴ھ مطابق سنہ ۱۵۲۸ء میں ہوا۔ مقبرے کی حالت بہت خراب وخستہ ہوگئی ہے۔ مزار مبارک شکست ہوگیا تھا۔ اس کی مرمت عبدالغفور صاحب نے عام مسلمانوں کی مدد سے کرائی ہے جو ایک عظیم اور لائق تحسین کام ہے [1]

سنہ ۹۲۳ھ میں حضرت سید عبدالاول جونپوری کی شخصیت قابل ذکر اور لائق الاحترام ہے۔ آپ حضرت قاضی صلاح الدین خلیل کے ارشد تلامذہ میں تھے اور آپ ہندوستان میں سب سے پہلے شخص ہیں جنھوں نے آپ کے علمی کمالات کا تذکرہ سنا دہلی بلایا۔ اور وہیں پر سنہ ۹۶۸ھ میں آپ کا وصال ہوا ہے

مقبرہ قاضی صلاح الدین خلیل رح فوٹو ۱۶۲

---

[1] کشف الظنون۔ گنج ارشدی۔ تجلی نور قلمی فارسی ص۲۳ جلد دوم

## اٹھارہویں صدی کے آخر میں

# دعوت اسلام کی تحریکیں

اس صدی کے آخر میں ہندوستان میں ہر سال جس قدر مسلمان ہوئے ہیں ان کی تعداد دس ہزار پچاس ہزار اور ایک لاکھ سے اوپر تک تخمینہ کی جاتی ہے لیکن اس تعداد کا صحیح شمار مشکل ہے۔ کیونکہ اشاعت اسلام کے لئے کوئی مشن یا محکمہ مسلمانوں میں ایسا نہیں ہے۔ جو اپنی کارگذاری رپورٹوں کی صورت میں تحریر کرے۔ ہر مسلمان بذات خود مبلغ ہے۔ لیکن اس میں ذرا بھی شبہ نہیں ہے کہ داعیان اسلام اپنے مذہب کی اشاعت میں کوشش کرکے پوری کامیابی حاصل کرتے ہیں۔ اسی اٹھارہویں صدی کے نصف آخر میں حضرت مولانا کرامت علی وحضرت مولانا سخاوت جونپوری نے بنگال و آسام میں تبلیغ اسلام کا عظیم کارنامہ انجام دیا ہے بنگلہ دیش میں آج بھی اُن مذکورہ بالا بزرگوں کا سکہ رواں ہے اور لوگ بڑے ادب سے نام لیتے ہیں۔ انھوں نے ان دونوں جگہوں پر بہت کافی بت پرستوں کو مشرف باسلام کیا ہے۔[1]

پنجاب میں ایک بہت مشہور ذات حاجی محمد مرحوم کی گذری ہے۔ جن کی نسبت کہا جاتا ہے کہ انھوں نے دو لاکھ ہندؤں کو مسلمان کیا ہے۔ بنگلور کے ایک مولوی غلام محمد کا دعویٰ حق بجانب ہے کہ انھوں نے اس صدی کے آخر

---

[1] انڈین ایوانجلیکل ریویو فروری ۱۸۸۹ء ص ۱۷۰، کلکتہ ۱۸۹۰ء ۱۰۹، اعر اپکسن ۱۵ اکتوبر ۱۸۸۶ء ص ۱۲۵۲

میں صرف پانچ برسوں میں ایک ہزار ہندوؤں کو بنگلور کے شہر و دیہات میں مسلمان
کیا۔ میں کہتا ہوں کہ کسی کے نزدیک یہ بیانات خواہ کتنے ہی مشتبہ ہوں لیکن صرف
ان کا ذکر ہی اس بات کی دلیل ہے کہ مسلمان اپنے مذہب کی اشاعت میں ایسی
ہی عملی کوششیں کرتے تھے جس میں تبلیغ مذہب کے حقیقی اصول موجود ہیں۔
اس سلسلہ میں پٹیالہ میں حضرت مولانا عبیداللہ سندھی جو اسلام لانے کے قبل
بہت بڑے عالم و فاضل برہمن تھے۔ ان کے والد کا نام کوٹ کل تھا اور وہ
موضع کوٹل کے رہنے والے تھے۔ وہ اسلام لانے کے بعد بڑے کامیاب واعظ
ثابت ہوئے۔ ان کی تقریر میں جادو ہوتا تھا۔ حالانکہ درجنوں ان کے عزیزوں
نے ان کے تبلیغ اسلام کے کام میں سخت رخنہ اندازیاں کیں اور مشکلات کے سامنا
پیدا کئے۔ لیکن اس کا کوئی اثر نہیں ہوا۔ اور تبلیغ اسلام میں ان کو اس درجہ
کامیابی ہوئی کہ پٹیالہ کا ایک پورا محلہ ان لوگوں سے آباد ہے جنکو حضرت مولانا
عبیداللہ سندھی نے مسلمان کیا ہے۔ انھوں نے چند کتابیں بھی ہندوؤں اور عیسائیوں
کے رد میں لکھی ہیں جو بار بار طبع ہو چکی ہیں اور اس کو پڑھ پڑھ کر بہت سے ہندو
مسلمان ہوئے ہیں [1]

اسی طرح مولوی بقا حسین خان نے جو شہر شہر وعظ کرتے پھرتے تھے
کئی سال میں دو سو اٹھائیس بت پرستوں کو جو بمبئی، کانپور، اجمیر اور دوسرے
شہروں کے رہنے والے تھے مسلمان کیا۔ مولوی علی حسن کی تبلیغ سے ۲۵ ہندوؤں
نے اسلام قبول کیا جن میں ۱۵ پونہ کے رہنے والے اور باقی حیدرآباد اور
دوسرے صوبوں کے رہنے والے تھے۔ بمبئی کے ضلع خاندیش میں قاضی سید
صفدر علی نصیر آبادی کے وعظ سے لوہاروں اور اسلحہ سازوں کے ایک گروہ نے

---

[1] گارسن دی تاسی لالانگ ایٹ لاتیراتور ہندستانی ۱۸۶۹-۱۸۹۰ء صفحہ ۲۳-۳ مطبوعہ پیرس ۱۸۷۴ء

اسلام قبول کر لیا۔ اسی طرح انیسویں صدی کے شروع میں کہ انھیں لوہاروں اور اسلحہ سازوں کے دو سو آدمی عجب طرح سے مسلمان ہوئے۔ ناسک میں عیسائی پادری مدت سے کوشش کرتے تھے کہ ان ہندوؤں کو کسی طرح عیسائی کرلیں مگر یہ لوہار ہندو اس پس و پیش میں تھے کہ عیسائی مذہب قبول کریں یا نہیں کہ اسی درمیان میں بمبئی سے ایک درویش کامل میاں یار علی آئے جو ان کے عادات و خصائل سے اچھی طرح واقف تھے اور انھوں نے ایک پرتاثیر وعظ کہہ کر ناسک کے ہندوؤں کو مسلمان کر لیا [1]

انیسویں صدی کے نصف اول سے مسلمانوں کے تبلیغی کاموں میں انحطاط پیدا ہوگیا اور بجائے غیر مسلموں کو مسلمان کرنے کے اب مسلمانوں میں اصلاحی کام کرنے پر مجبور ہوئے۔ اور ان میں سے شرک و بت پرستی اور بدعت اور رسموں کو مٹانے میں لگ گئے تاکہ یہ صرف نام کے مسلمان نہ رہیں۔ ان کے یہاں مسجدیں بھی نہ تھیں نمازیں پڑھنا تو بہت بڑی بات ہے اور اب اصلاح معاشرہ اور اصلاح اخلاق کی تحریک کا آغاز ہو چکا ہے اور ہندوستان کے ہر حصے میں پہونچ چکی ہے اور پنجاب کے مشرقی اضلاع میں ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی کے بعد اس تحریک کو بہت ترقی ہوئی اور حضرت مولانا الیاس صاحبؒ نے اس کام میں بہت زور و شور سے حصہ لیا تھا۔ تمام ملک میں اس تحریک کے واعظوں نے شہر شہر و دیہات دیہات کا سفر کیا اور مسلمانوں کو مشرکانہ مراسم اور اخلاق رذیلہ چھوڑنے اور توحید و سنت کے راستے پر چلنے کی ہدایت کی۔ اس تحریک کی بدولت مسلمانوں میں مذہبی بیداری، توحید اور اختیارِ سنت نبویؐ کی لہر پیدا ہوئی ارکان اسلام زندہ ہوئے۔ مسجدیں تعمیر اور آباد ہوئیں۔

راجپوتانہ اور خاص طور پر میوات کے مسلمانوں میں تو ایک عظیم انقلاب پیدا ہوگیا۔ اور وہ لوگ جو کلمہ و نماز اور روزے وغیرہ کا نام تک نہ جانتے تھے

وہ اسلام کے تمام ارکان کے پابند ہو گئے۔ شادی میں ابھی تک ان کے یہاں پھیرے ہوتے تھے۔ اس تحریک کی بدولت مسنون طریقے پر نکاح کرنے لگے اور جنگلی سور کے گوشت کو بھی حرام سمجھتے ہیں[1]

لیکن افسوس کہ اس تبلیغی تحریک سے جہاں بہت فائدہ ہوا ہے اور شرعی شکل وصورت اور پابند ارکانِ اسلام کے ہو گئے وہیں بعد کو کچھ مبلغین کی خامیوں اور ابتدائی غلطیوں اور توحید کے بے جا غلو نے ان کو حبِ رسول اور بزرگان کے ساتھ حسنِ عقیدت ومحبّت سے دور کر دیا اور یہ روحانی زوال اور سخت باطنی نقصان ہے۔ جس کی تلافی کی اور کوئی صورت نہیں ہے اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ دھیرے دھیرے حنفی اور وہابی مذہبی اعتقادات کے دو اسکول پورے ہندوستان میں قائم ہو گئے!

اور اب پچاسوں برس سے غیر مسلموں میں تحریک کا دروازہ تو بند ہو ہی گیا تھا مسلمانوں کا اتحاد بھی پارہ پارہ ہو گیا۔ نفرت وحقارت بڑھ گئی اور آپس میں جنگ وجدل اور مناظرہ کی محفلیں ہونے لگیں۔ رد وجواب میں کتابوں پر کتابیں چھپنے لگیں اور پورے ہند و پاک میں بریلی۔ دیوبندی، تبلیغی، جماعت اسلامی میں مسلمان بٹ کر ایک دوسرے کو کافر، مشرک، بیدین اور بدعتی کہہ رہے ہیں اور سارا زور اسی پر صرف ہو رہا ہے۔ اور سب سے بڑی بات یہ ہو گئی ہے کہ مسلمان یہاں کے پہلے ہی سے ہندوؤں کی طرح شیخ، سید، مغل، پٹھان وغیرہ سیکڑوں ذاتوں، برذاتی ذاتوں میں تقسیم ہیں اور ایک دوسرے کے یہاں شادی بیاہ تک نہیں کرتے اور اب اس معاملہ میں ساری اسلامی تعلیمات کو بھلا دیا اور پس پشت ڈال دیا ہے۔

---

[1] بمبئی گزیٹر جلد ۱۲ صفحہ ۱۲۶، گزیٹر بمبئی جلد ۱۴ صفحہ ۱۸، راجپوتانہ گزیٹر جلد اول صفحہ ۹ جلد دوم صفحہ ۲۴ مطبوعہ کلکتہ ۱۸۷۹ء۔ دعوت اسلام اردو ایڈیشن صفحہ ۲۲۷ تا صفحہ ۲۳۱

## اُستادُالمُلک

# حضرت مخدوم مُلّا محمد افضل

آپ کو حق تعالیٰ نے مقبول عام فرما کر چشمۂ علوم آپ کی ذات بابرکات سے ہر طرف بہادیا۔ ایک زمانہ آپ کی خوان نعماسے مستفید ہوا۔ آپ استادُالملک کے اعلیٰ خطاب سے سرفراز اور مشہور ہوئے۔ اور اس زمانہ میں کوئی ایسا نہ تھا جس نے آپ کے سامنے زانوئے ادب نہ تہہ کیا ہو۔ سیکڑوں تشنگان علم آپکے فیض درس اور تعلیم سے عالم جیّد اور فاضل متبحر ہوئے ہیں۔

حضرت دیوان مخدوم عبدالرشید صاحب مناظرہ رشیدیہ اور ملّا محمود مصنف شمس بازغہ آپ کے راسخ شاگرد اور ایسے فاضل اجل اور مشہور زمانہ ہوئے کہ ان کے نام کا دنیا میں آج بھی ڈنکا بج رہا ہے۔ اور تا قیامت بجتا رہے گا مورخین اور تذکرہ نگاروں نے تو یہاں تک لکھا ہے کہ آپ جیسا علم و فضل اور فن بلاغت میں کوئی ہفت اقلیم میں نہ تھا۔ آپ نے عرب و عجم سے اپنے فضل و کمال اور ذہانت و فطانت کا برسر عام لوہا منوایا ہے۔

جب ملک العلماء قاضی شہاب الدین دولت آبادی کا وصال ہوا تو اہل جون پور نے علم کے رخصت ہونے کا ماتم کیا۔ لیکن انھیں معلوم نہ تھا کہ ملک العلماء بذات خود دنیا سے گئے اور خلعت فاخرہ آئندہ کیلئے حضرت استاد الملک ملا محمد افضل نے پہنا دیا ہے

گماں مبر کہ چو بگذاری جہاں بگذشت
ہزار شمع بکشتند و انجمن باقی

کہا جاتا ہے کہ حضرت ملا افضلؒ حضرت شیخ عثمان ہارونیؒ کی اولاد سے تھے۔ اور آپ کے والد حضرت مفتی حمزہؒ ناموافقت زمانہ کے سبب اپنے وطن ماوراءالنہر سے ہندوستان آئے اور رودولی میں مفتی مقرر ہوئے اور وہیں

مزار استاد الملک حضرت ملا محمد افضل محلہ کاجی پورہ پٹنہ جون ۱۹۸۲

۱۶ رمضان المبارک [illegible]۹ھ کو حضرت ملا محمد افضل استادالملک کی ولادت ہوئی۔ ابتدائی درسیات آپ نے اپنے والد ماجد سے پڑھیں اور پھر وہاں سے دہلی تشریف لے گئے اور حلقۂ درس حضرت ملا حسین میں بیٹھے حضرت ملا حسین تمام عقلی و نقلی علوم میں مشہور زمانہ تھے اور ملا طاہر لاہوری اور حکیم

اسمٰعیل کے شاگرد رشید تھے اس کے بعد استاد الملک نے حضرت مُلّا عبدالحکیم سیالکوٹی متوفی ۱۰۶۰ھ سے تکملہ فرمایا اور دہلی میں صحاح ستہ اور دیگر کتب احادیث حضرت ملا ابو حنیفہ محدث زمانہ سے پڑھیں جو حضرت مخدوم الملک حضرت ملا عبداللہ سلطان پوری اور حکیم گیلانی کے راسخ شاگردوں میں تھے اور کمالات علمیہ میں شہرۂ عام رکھتے تھے۔

آپ نے ۲۰ سال کی عمر میں تمام علوم ظاہری کا تکملہ فرما کر اپنے چھوٹے بھائی شیخ سلطان محمود کے ساتھ جون پور تشریف لائے اور یہ زمانہ جہانگیر بادشاہ کا تھا۔ جون پور کے وقائع نگار نے حضرت ملا محمد افضل کے رجوعات اور ان کے علم و فضل اور کمالات کے بارے میں جہانگیر بادشاہ کو مطلع کیا بادشاہ نے استاد الملک کو بلند پایہ خطاب سے نوازا اور جون پور کے شاہی مدرسے کے مدرس اعلیٰ کے معزز عہدے پر فائز کیا اور جاگیر کا پروانہ عطا کیا۔ مگر ملا افضل نے اس کو قبول کرنے سے انکار کر دیا اور پوری زندگی زہد و تقویٰ اور قناعت میں گذار دی۔

آپ علم ظاہر کے علاوہ میدان باطن کے بھی کامیاب شہسوار اور عارف کامل تھے اور حضرت مخدوم شیخ عبدالقدوس قلندر نظام آبادی متوفی ۱۰۵۳ھ سے بیعت تھے۔ آپ سے خوارق و کرامات بہت ظاہر ہوئی ہیں۔ آپ بلا ضرورت بادشاہوں کے دربار میں نہیں جاتے تھے اور فقراء و طلباء اور حاجت مندوں کی حاجت روائی کے لئے جاتے تھے۔ جب حضرت مُلّا محمود جون پوریؒ کا انتقال ہوا جو آپ کے بہت ہی محبوب اور نامور شاگرد تھے تو آپ کو سخت صدمہ ہوا۔ حضرت ملا محمد افضلؒ کی درسگاہ جو محلہ سیاہ میں تھی کا فیض اس قدر وسیع ہوا کہ جون پور پورے شمالی ہند میں اس وقت بہت بلند و فائق ہو گیا تھا اور یہ حضرت استاد الملک کا فیض علمی تھا جس نے

شاہ جہاں سے "پورب شیراز ماست" کا تاریخی فقرہ کہلا لیا تھا حضرت مولانا ابوالعرفان ندوی فرماتے ہیں کہ:۔

"حضرت استادالملک کی درسگاہ سے یوں تو بہت سے باکمال فارغ ہو کر نکلے ہیں، لیکن ان کے شاگردوں میں دو ایسی بلند پایہ شخصیتیں ہیں کہ اگر استادی اور شاگردی کے تعلق کو علیحدہ کر کے دیکھا جائے تو یہ دونوں اپنے استاد سے علمی میدان میں بہت آگے نکل چکے تھے۔ اور جونپور ہی نہیں بلکہ ہندوستان کی ہر علمی تاریخ ناقص و نامکمل ہے اگر اس عہد کے ان دو باکمال علماء کے تذکرہ سے خالی ہے میری مراد ملا محمود جونپوری متوفی ۱۰۶۲ھ اور دیوان عبدالرشید رح جون پوری متوفی ۱۰۸۲ھ سے ہے۔ ہندوستان کے علمی افق پر بے شبہ ان دونوں کی حیثیت آفتاب و ماہتاب کی ہے مورخین نے لکھا ہے کہ علامہ سعدالدین تفتازانی اور میر سید شریف جرجانی کے بعد یہی دو باکمال ایسے ہیں جو ایک زمانہ میں اور ایک ہی شہر میں موجود تھے۔ ملا محمود جونپوری نے علمی دنیا کو شمس بازغہ جیسی نادرۂ روزگار کتاب عنایت کی کہ آفتاب درس میں فلسفہ پر اس سے اعلیٰ اس سے مستند اور محققانہ کتاب اور کوئی نہیں ہے۔ ہندوستان کے ایک مشہور شاعر نے شمس بازغہ کے تعارف میں کہا ہے ؎

آج بھی ازہر میں شمس بازغہ ہے ضو فشاں

ہند سے تا مصر جاری ہے ابھی فیضِ وطن

حضرت ملا افضل استادالملک رح کا وصال بعمر چوراسی سال سات

ماہ بتاریخ ۱۱ یا ۱۳ ربیع الثانی بہ سال ہزار و شصت و سہ ہجری ۱۰۶۳ھ میں ہوا۔ مزار مبارک محلہ چاچک پور شہر جون پور میں ایک بلند چبوترے پر مرجع خلائق ہے۔ لیکن بہت یقین کے ساتھ نہیں کہا جا سکتا کہ چاچک پور میں جہاں بہت تمام قدیم مزارات ہیں آپ کا مزار کون سا ہے؟ [1]

# حضرت شیخ چندن شاہ محدث جونپوری

آپ کے والد امیر تیمور کے حملہ کے زمانہ میں دہلی سے جون پور آئے اور محلہ فیروز شاہ پور میں سکونت اختیار کی۔ حضرت شیخ چندن ۸۱۵ھ میں پیدا ہوئے جب سن شعور کو پہونچے تو ابتدائی کتابیں علماء جون پور سے پڑھیں اور علوم کا تکملہ قاضی شہاب الدین دولت آبادی سے فرمایا اور پھر احادیث کا تکملہ علماء جونپور سے کیا۔ آپ بہت بڑے محدث اور فقیہہ اجل ہوئے۔ بہت سے بزرگوں نے آپ سے فیض ظاہری و باطنی حاصل کیا ہے اس کے بعد مسند درس پر بیٹھے۔ کچھ دنوں تک آپ درس دیتے رہے۔ بہت سے طلباء نے آپ کے خزانہ علم سے فیض اٹھایا۔ بعد کو آپ کی طبیعت رجحان علم باطن کی طرف ہوا۔ قاضی نصیر الدین گنبدی صاحب سے بیعت کی اور دوسرے مشائخ جون پور سے کسب فیض کیا۔ اور اس درجہ ریاضت و مجاہدہ اور تزکیۂ نفس کیا کہ جسم و جان کا بھی ہوش و حواس نہ رہا۔ اور مہینوں

---

[1] تذکرۃ العلماء ص۴۲ و ص۴۵، تجلی نور فارسی دوم ص۴۳ تا ۴۶، دیار پورب میں علم اور علماء ص۳۰ تا ص۳۱، علماء جونپور کا ماضی، تذکرہ مقبول مضمون حضرت مولانا ابوالعرفان ندوی ص۱۶ تا ص۱۷، نزہۃ الخواطر عربی از مولانا عبدالحی حسنی ج ۲

ضروری کام کے علاوہ اپنے حجرہ سے باہر نہ آئے اور نہ کسی سے بات کی۔ آپ کا نفس اس قدر طابع فرمان ہوگیا تھا کہ مدح و ذم دونوں برابر تھا اور پیر روشن ضمیر نے شہید نفس کا خطاب دیا تھا۔

آپ سوائے مراقبہ، مجاہدہ ذکر اوراد کے بہت کم لوگوں سے باتیں کرتے اور نہ اپنی محفل میں غافلوں کو بٹھاتے تھے۔ آپ کا انتقال ۸۸۸ھ بزمانہ سلطان جلال الدین لودی ہوا[1] اور اپنی مسجد کے صحن میں دفن ہوئے۔ آپ کا مزار محلہ فیروز شاہ پور میں، جو سڑک عیسیٰ پور کو جاتی ہے۔ بائیں جانب کچھ بلندی پر صحن مسجد میں واقع ہے مسجد کے حجرہ میں آپ کے خلفاء و مریدین کے مزارات ہیں جعفر شاہ غلے والے نے آپ کے مزار مبارک کو نہایت ہی شاندار بنوایا ہے اور اس سے متعلقہ مسجد کی از سر نو مرمت کرائی ہے

# حضرت مخدوم شاہ مظفرؒ

آپ ایک خدا رسیدہ بزرگ اور اولیاء کاملین میں تھے۔ ابتداء میں آپ پر جذب و سلوک دونوں کیفیت طاری تھیں۔ مگر آخر میں جذب پر سلوک غالب آیا اور بہت ہی متبع شریعت محمدی ہوئے۔ عہد سلطنت اکبر بادشاہ میں محلہ رضوی خاں میں سکونت اختیار کی۔ منعم خاں خانخاں کو آپ سے بہت عقیدت اور محبت تھی۔ توجغار غلام آپ کا مرید تھا۔ اور از حد عقیدت رکھتا تھا۔ اس نے محلہ رضوی خاں میں لب سڑک ایک مسجد تعمیر کی۔ اسی مسجد سے متصل اتر کی طرف آپ کی

---

[1] فیوض الابرار قلمی ص۱۱

خانقاہ و مدرسہ تھا اور ایک کنواں بھی آتر طرف مسجد سے متصل بنوایا۔ خانقاہ و مدرسہ کی عمارت مسمار ہو چکی ہے۔ صرف مسجد موجود ہے اور مرمت طلب ہے کنواں کوڑے کرکٹ سے پٹ گیا ہے اور محمد یونس نے اس پر دوکان بنالیا ہے اور اس وقت پرچون کی دوکان اس میں رکھے ہوئے ہیں۔ آپ کی وفات شاہ جہاں بادشاہ کے آخری عہد میں ہوئی۔ مزار پُرانوار صحن مسجد کے باہر پورب طرف لب سڑک ایک حظیرہ میں مرجع خلائق ہے اور دریائے فیض جاری ہے۔ ؎۱

## حضرت مخدوم شیخ قائم شاہ مجذوب رح

آپ عارف باللہ وقت اور کاملین زمانہ میں تھے۔ فقر کی تعلیم حضرت میر عوض علی شاہ پیر دکنی ؒ سے حاصل کی اور اسقدر ریاضت و باطنی احوال میں مشغول ہوئے کہ شوریدہ سر ہو گئے۔ آپنے بڑی ناموری اور شہرت حاصل کی اور خدمت خلق و حاجت روائی میں مشہور زمانہ ہوئے۔ آپ نیوالونکے دلوں کے بھید سے واقف ہوتے اور جیسی مولیٰ کی مرضی ہوتی وہی بات زبان مبارک سے ارشاد فرماتے تھے اور یہی وجہ تھی کہ زبان تیغ تلوار کے بھی جو کہہ دیتے وہ ہو جاتا تھا۔ آپ بعہد شہنشاہ عالمگیر بادشاہ موجود تھے اور عمر بہت ہی طویل پائی تھی۔

آپ کا وصال ۱۱ مئی ۱۷۱۴ء میں ہوا ہے اور ؎ آپ کے انتقام کے بعد محلہ میرست میں لب سڑک جو مسجد ہے اس کے حجرے کے دکھن میں آپکا پختہ سفیدی شدہ مزار ہے۔ یہ مسجد آپ کی سکونت کو ظاہر کر رہی ہے اور پہلے خانقاہ تھی اور اسکے پورب میں آپ کا رہائشی خام حجرہ تھا۔ مزار موجود ہے اور مرجع خاص و عام ہے ؎۲

---

؎۱ تاریخ جونپور، تجلیات العارفین، فیض الابرار ؎۲ تجلیات العارفین قلمی ص دوم

# حضرت مُلّا شیخ حامدؒ

اولاد شیخ سلطان محمود جو ملا محمد افضل استاد الملک کے چھوٹے بھائی تھے اور علوم عقلیہ و نقلیہ میں کامل دست گاہ رکھتے تھے۔ اور تمام عمر درس و تدریس میں بسر فرمایا اور آپ کے فیض علم سے بہت زیادہ طلبا رفیضیاب ہوئے۔ اور زیادہ حال تفصیل کے ساتھ آپ کا معلوم نہ ہو سکا۔ آپ کی قبر محلہ چاچک پور شہر جون پور میں ہے [۱]

# حضرت مُلّا محمد یوسفؒ

اپنے والد ملا شیخ حامد کے شاگرد تھے زبردست فاضل اور مشہور علماء میں تھے۔ آپ صوفی مشرب بزرگ تھے اور آپ نے بہت سے اپنے زمانہ کے مشائخ کو دیکھا اور ان سے فیض پایا۔ بعد وفات اپنے والد ماجد کے مدرسہ استاد الملک میں درس کی خدمت بھی بہت ہی نیک نامی کے ساتھ انجام دیا۔ اور بعد انتقال محلہ چاچک پور جون پور میں دفن ہوئے۔ [۲]

# حضرت شیخ احمدؒ

اولاد و شاگرد ملا محمد یوسف کے تھے اور اپنے والد کے سایہ عاطفت میں پرورش پائی۔ تمام علوم کو بدرجہ کمال حاصل فرمایا۔ زہد و تقویٰ میں بے مثل تھے آپ دربار سلطانی میں تشریف لے گئے اور عہدۂ قاضی القضاۃ کو طراجہان آباد پر

---

۱؎ تجلی نور دویم ص۴۶، بحر ذخار۔ گنج ارشدی سبحۃ المرجان۔ ۲؎ تجلی نور دویم ص۴۶

مقرر ہوئے اور آخر عمر تک اس عہدے کی خدمت انجام دے کر انتقال فرمایا اور آپ کی نعش مبارک کوڑا جہان آباد سے جون پور آئی اور محلہ چاچک پور میں بصد احترام دفن ہوئے۔[۱]

## حضرت قاضی سلطان قلیخاں رح

قاضی شیخ احمد کے لڑکے تھے تمام علوم عقلی و نقلی اپنے والد ماجد سے نہایت بہتر طریقہ سے حاصل کیا۔ مگر اسی پر اکتفا نہ فرمایا اور دہلی گئے۔ اور بقیہ علوم کی تکمیل دہلی میں کیا اور فاضل کامل ہوئے۔ اور تمام امور میں اسقدر ماہر و کامل تھے کہ مدتوں درس و تدریس میں بسر کیا۔ اور تفسیر سورۂ یوسف بکمال تحقیق عربی زبان میں لکھا۔ بعد وفات حضرت قاضی احمد درجہ قاضی القضاۃ کوڑا جہان آباد مقرر ہوئے اور منصب قضا آخر عمر تک نہایت عزت کے ساتھ انجام دیا۔ بعد وفات لاش یہاں آئی۔ قبر چاچک پور شہر جون پور میں ہے۔[۲]

## حضرت مولوی محمد فصیح رحمۃ اللہ علیہ

علم و زہد تقویٰ میں بے مثل اور دقیقہ رسی و نکتہ دانی معقول اور منقول میں بے بدل تھے۔ آپ کا سلسلہ نسب حضرت سلطان محمود برادر خورد استاذالملک تک پہونچتا ہے۔ باوجود اس قدر علم و فضل کے آپ کے مزاج میں تواضع و انکسار بہت زیادہ تھا۔ ہر شخص سے میٹھی اور دل موہ لینے والی زبان میں گفتگو کرتے اور بروقت ملاقات نہایت پاکیزہ اخلاق و محبت سے ملتے۔ اکثر بعد نماز جمعہ وعظ فرماتے اور طرز بیان آپ کا اتنا بہتر اور دلکش ہوتا کہ سامعین کے ہر کات و

---

[۱] تجلی نور دوم صفحہ ۴۷ [۲] تجلی نور دوم صفحہ ۴۷

رموز سمجھ میں آجاتے۔ اگر کوئی سوال کرتا تو اس کا جواب اس طرح دیتے کہ اس کی تسلی ہو جاتی۔ کسی نے پوچھا کہ ہر چیز بھول جاتی ہے جب نماز یاد آتی ہے۔ فرمایا نماز قلب کا چراغ ہے اور خانۂ دل اندھیرا ہے۔ بس دل روشن ہو جاتا ہے۔ شاہ محمد علیم الہ آبادی آپ کے بڑے شاگردوں میں ہیں۔ بعد انتقال چاچک پور۔ جون پور میں مدفون ہوئے ؎

## حضرت سید نور عالم سرتاج اولیاء رحمۃ اللہ علیہ

آپ حضرت مُلا محمد افضل استاد الملک کی اولاد سے ہیں۔ آپ نے ابتداء میں جون پور ہی کے مختلف مدارس اور علماء روزگار سے علوم ظاہری کا تکملہ فرمایا۔ اس کے بعد الہ آباد، لکھنؤ، خیرآباد اور دہلی گئے۔ اور تمام علوم پر مہارت تامہ حاصل کرلی کہ علماء زمانہ میں آپ شمار ہوئے اور ہر طرف آپ کی شیخیت کا جھنڈا لہرانے لگا۔ پھر اس کے بعد آپ جون پور واپس آئے اور بجائے محلہ چاچک پور کے بھونراجی پور کے ویرانے میں بود و باش اختیار فرمائی اور درس و تدریس میں لگ گئے۔ آپ کے درس اور طلباء سے محبت کی شہرت سن کر بہار، بنگال کے علاوہ ہندوستان کے ہر حصہ سے طالبانِ علم و فن کا ہجوم ہو گیا اور اتنی مشغولیت بڑھ گئی کہ اکل و شرب اور نوم و صلوٰۃ کا وقت بہ مشکل مل پاتا اور آپ اس سے کبیدہ خاطر رہنے لگے اور درس و تدریس سے طبیعت ہٹ گئی۔

اُدھر جاذبۂ حقیقی نے آپ کو اپنی طرف متوجہ کیا اور آپ فقر و تصوف کی طرف مائل ہو گئے اور حضرت شیخ مخدوم بہاء الدین چشتی جون پوریؒ اور میر علی عاشقاں سرائمیری کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آخر میں بہ اشارۂ غیبی شیخ بہاء الدین چشتی جون پوری کے دست حق پرست پر بیعت ہوئے۔ آپ نے بے انتہا ریاضت

---

؎ بحر ذخار۔ گنج ارشدی

اور مجاہدہ کیا کہ مشاہدہ کی منزل تک پہونچے۔ آپ زبردست تصرفات اور کشف وکرامات کے مالک تھے۔ ہر وقت لوح محفوظ سامنے ہوتا اور مستقبل بیان فرماتے۔ آپ مجذوب سالک تھے اور جذب غالب تھا۔ آپ نے شادی نہیں کی تھی اور تارک الدنیا ہو کر جنگل و ویرانے کی خاک چھانتے اور مخلوق خدا کی حاجت روائی فرماتے۔ آپ تسلیم و رضا کے مالک اور مولا کی مرضی کے تابع فرمان تھے اور جب یہ مقام حاصل ہوتا ہے تو پھر مولا اور بندے کی مرضی ایک ہو جاتی ہے اور جو ولی سے تصرف اور کرامات کا ظہور ہوتا ہے اس کی نسبت خدا کی طرف ہے کیونکہ وہ تو فانی فی اللہ ہو گیا اور اسکی ذات کہاں رہی اور جب خودی نہ رہی تو بجائے خود ہے۔ یہ وہ مقام ہے جہاں علماء ظاہر اور عوام کو شرک و بدعت ہی نظر آتا ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ علم وجہل کی وجہ سے حجاب میں ہیں۔ چونکہ وہ خود مقام شرک میں ہیں اسی لئے اس مرتبہ عالی پر فائز بزرگ سے جو صدور و ظہور ہوتا اسکو وہ شرک بدعت ہی کہتے رہیں۔

حضرت سید نور عالم سراج اولیاء کا شمار اولیاء کبار میں ہے۔ آپ ولایت کے آفتاب اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نقش قدم کی مجسم تصویر ہیں اور یہ سارے فیوض و برکات اور مقامات عالی آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی باطنی توجہ کا نتیجہ ہے۔ آپ کا مدفن بھونرا جی پور میں ہے اور مزار مبارک ایک مکان کے دروازے پر ہے۔ وصال کا سن معلوم نہ ہو سکا۔ عہد شاہ جہانی میں وصال ہوا ہے [1]

---

[1] تجلیات العارفین قلمی اردو ص ۱۱۔ سلاطین جونپور ملا عبد العزیز جونپوری تحریر ساری ص ۹۷

# حضرت مُلّا عبد الجلیل انصاریؒ

قوم شیخ، سکونت محلہ تارٹلہ جون پور، سلسلۂ نسب حضرت خواجہ عبد اللہ تک پہونچتا ہے اور حضرت مخدوم رکن الدین جون پوری سے بھی ملتا ہے آپ علم و فضل میں بہت افضل و صلاح و تقویٰ و علم حدیث میں کامل اور نامور تھے شہرہ کمال علم دور دور تک پہونچا تھا اور بادشاہ وقت کا بھی تقرب حاصل تھا بادشاہ شاہ جہاں نے ایک ہزار چالیس حدیث جو مسند کے نام سے مشہور ہے آپ سے مرتب کرایا۔ بعدہٗ جون پور سے دہلی گئے اور مکۂ معظمہ تک تشریف لے جاتے وقت راستے میں چوروں نے شب خون مار کر مال و اسباب سب لوٹ لیا اور حضرت ملا عبد الجلیل نے درجۂ شہادت پایا۔[۱]

# حضرت نور اللہ انصاریؒ

حضرت ملا عبد الجلیل جون پوریؒ کے چھوٹے بھائی اور شاگرد تھے اور عالموں میں افضل تھے۔ اور علم ظاہر و باطن میں فاضل و کامل تھے اور ہمیشہ مطالعہ کتب و درس و تدریس میں مشغول رہتے اور کمالات علمی میں آپ کی شہرت تمام زمانہ میں تھی۔ زمانہ سلطنت اورنگ زیب مختلف صوبوں کی صدارت پر مامور رہے بالآخر ۱۱۲۱ھ ہجری میں وفات پائی اور اپنی سکونت محلہ تارٹلہ جون پور پائینتی مزار حضرت مخدوم دیوان شاہ کبیرؒ دفن ہوئے۔[۲]

---

[۱] گنج ارشدی۔ تجلیات العارفین [۲] تحفۃ الابرار تجلی نور دوم ص۵۱

# حضرت مُلّا عبد الشکور جونپوریؒ

قوم شیخ قریشی اور شیخ مبارک خیر محمدی کے فرزندوں میں تھے اور شاگرد ملّا عبد الرشید دیوانؒ کے تھے۔ علوم ظاہری و باطنی میں زیادہ فیض پایا اور آپ علماء فاضل اور محقق تاج العلماء گذرے ہیں اور تمام عمر درس و تدریس میں گذار دی۔ اور بہت سے طلباء آپ سے فیض پاکر فاضل و عالم ہوئے۔ رسالہ مختصر شرح وقایہ بزبان عربی بہت ہی اعلیٰ درجہ کی تصنیف ہے اور مسئلہ وہ در وہ بہت ہی تحقیق و جامعیت کے ساتھ لکھا ہے کہ اس عرصہ میں پیغام موت آ پہونچا بتاریخ ۲۰ رجمادی الاول ۱۰۲۰ھ میں انتقال فرمایا آپ کا مزار محلہ سپاہ پائینتی مزار حضرت خیر محمدیؒ کا ہے [1]

# حضرت خواجہ ارزانی محدث جونپوریؒ

آپ اپنے والد مخدوم شیخ ارزانی سے بیعت تھے اور صاحب زہد و تقویٰ و عالم جملہ علوم و ماہر فنون محدث زمانہ تھے۔ احادیث مشارق بترتیب حروف تہجی بموجب مصابیح الانوار تالیف فرمایا۔ اور اس کا نام مدارج الاخبار رکھا۔ اور آپ کی فضیلت کا شہرہ اس قدر بلند ہوا کہ دربار شاہی تک آپ پہونچے۔ اولاً آپ شیر شاہ کی رفاقت پر مامور ہوئے۔ بالآخر آپ ہنگام جنگ و پیکار بسال ۹۸۱ھ قلعہ چنار میں فوت ہوئے۔ اپنی وفات کے وقت وہ وزارت کے عہدے پر فائز تھے۔ لاش پورے سرکاری اعزاز کے ساتھ جونپور لائی گئی اور محلہ ارزن میں دفن ہوئے۔ یہ محلہ آپ کے والد کا آباد کردہ ہے [2]

---

[1] گنج ارشدی۔ تجلی نور دوم صفحہ ۵۰ [2] گنج ارشدی بشنگرف صفحہ ۵۵ و صفحہ ۵۶

## حضرت مُلّا معمور جونپوریؒ

ایک زبردست اور عالم اور مشہور علمار جونپور سے تھے اور تمام علم فضل و کمال آپ کو حاصل تھا۔ آپ نے تمام علوم عقلی و نقلی کو بہتر اور عمدہ طریقے سے حاصل کیا اور اپنے زمانے کے عالم یکتا گزرے ہیں۔ بجز درس و تدریس دوسرا کام نہ تھا آپ کے دروازے پر جوق در جوق طلبار برائے حصول علم حاضر ہوتے اور علم حاصل کر کے جاتے۔ آپ بہت زیادہ فصیح اللسان اور سحر البیان تھے۔ آپ جس وقت وعظ کہتے آپ کی خوش بیانی اور خوش لسانی کی وجہ سے سننے والے ہمہ تن شوق اور سراپا تمنا بن کر سنتے تھے۔

ایک بار اکبر بادشاہ جون پور تشریف لائے اور آپ کے مدرسہ و خانقاہ میں گئے۔ آپ کی خوش بیانی اور کمال علم سے بہت خوش ہوئے طلبار مدرسہ و خانقاہ کے مصارف کے لئے وظیفہ مقرر فرمایا جو محمد شاہ کے زمانے تک ملتا رہا۔ بالآخر ملّا صاحب نے جون پور میں انتقال فرمایا اور جون پور ہی میں دفن ہوئے قبر سنگین پرانی بازار کے آگے محال غازی میں بائیں لب سڑک ہے [1]

## حضرت مُلّا اعلیٰ جونپوریؒ

آپ تمام علوم عربیہ میں کامل اکمل اور جملہ علوم معقول و منقول میں کامل اور فنون فروع و اصول میں صاحب لیاقت بزرگ تھے۔ آپ قوت حافظہ اور ذہن کی تیزی کی وجہ سے اپنے اکثر ہم عصروں میں ممتاز و مشرف تھے اور علم و ادب میں کامل مہارت رکھتے تھے۔ آپ نے اکثر علوم رسمیہ اسا تذان زمانہ سے حاصل کیا

---

[1] سیرۃ الابرار، تجلی نور دوئم ص۵۶ گنج ارشادی، تذکرت ص۵۵ م ص۵۶

تکمیل حضرت ملّا محمودؒ سے کیا۔ چونکہ قسمت زبردست رکھتے تھے دربار اکبری میں پہونچ کر عزت حاصل کیا اور بزمرۂ فضلائے شاہی سربلند ہوئے جس وقت کہ اکبر بادشاہ جون پور آئے۔ آپ بھی ہمراہ تھے۔ جون پور ہی میں بلا شرط خدمت وظیفہ مقرر ہو گیا۔ بقیہ عمر درس و تدریس میں گزاری حتی کہ انتقال فرمایا اور یہیں دفن ہوئے۔ قبر امام باڑہ نقی پھاٹک سے اتر بلند چبوترے پر ہے [۱]

یہیں پر آپ کا سکونتی مکان بھی تھا۔ ایک چہار دیواری کے اندر آپ کا مزار ہے اس مزار کے علاوہ چھ مزار اور بھی چھوٹے بڑے ہیں۔ باہر آپ کی چہار دیواری کے اتر ۴ مزارات اور بھی ہیں نام نہ معلوم ہو سکا۔ لیکن آپ کے خاندان کے لوگوں کی معلوم ہوتی ہیں۔ وہیں پر بکڑ کا ایک درخت بھی ہے

## حضرت ملّا محمد امین صرفیؒ

آپ زبردست عالم علمار جون پور سے تھے۔ اگرچہ آپ تمام علوم کے ماہر تھے مگر علم صرف میں فرد تھے اور ان کے اس علم کا ڈنکا ساری دنیا میں بجا۔ آخر میں تصفیہ باطن و صفائی قلب کی طرف متوجہ ہوئے اور اتنی ریاضت کیا کہ عارف کامل اور صاحب دل ہوئے اور اسی شوریدہ سری میں راہ آخرت فرمایا۔ آپ کا مزار پُر انوار محلہ ڈھال گر ٹولہ جون پور میں جمال د نواب علی کے مکان کے پچھم میں ہے [۲]

## حضرت ملّا امام الدینؒ

اپنے والد ملّا سعد الدین کے شاگرد تھے۔ باپ کے علاوہ دیگر علمار وقت اور اکابرین زمانہ سے بھی کمالات علوم حاصل فرمایا چونکہ آپ کی فکر بلند اور ذہن تیز تھا اس وجہ سے

---

[۱] سیرۃ الابرار تجلی نور دوم ص۵۶ [۲] سیرت الاولیاء تجلی نور دوم ص۵۶

بہت تھوڑے عرصہ میں عقل کی رسائی اعلیٰ حوصلگی کی وجہ سے فضل و کمال میں مشہور ہو گئے۔ آپ اپنے زمانہ میں علوم فلسفہ میں سب سے آگے تھے۔ تمام استاد آپ کے حال پر بہت مہربانی فرماتے۔ آپ درس و تدریس کے علاوہ دنیا کے کام میں نہ پھنسے اور کھانے پینے کی تلاش و جستجو میں گھر سے باہر نہ نکلے وضع کے ساتھ گوشہ نشین رہے۔ بالآخر موت کا زمانہ آن پہونچا اور انتقال فرمایا۔ مزار آپکا محلہ ڈھال گر ٹولہ جون پور میں لب سڑک اسٹیشن روڈ پر ہے [1]

## حضرت سعد الدین جونپوریؒ

آپ مشہور علمائے جون پور میں گذرے ہیں۔ اور شاگرد ملّا محمد اعلیٰ جونپوری کے تھے۔ بعد تکمیل علم وطن سے بہ زیارت حرمین شریفین تشریف لے گئے اور بعد شرف زیارت واپس ہو کر درس و تدریس میں آخر عمر تک مشغول رہے[2]۔ بالآخر جونپور میں انتقال فرمایا۔ اور جون پور ہی میں دفن ہوئے مزار محلہ ڈھالگر ٹولہ جونپور میں ہے آپ کا مزار ۲۰ فٹ لانبے پورب پچھم اور اتر دکھن ۱۵ فٹ چوڑے اور چار فٹ اونچے چبوترے پر ہے ایک مکان سے دکھن جانب ملا ہوا ہے۔ مزار کے پورب بھی ایک مکان ہے۔ مزار پر جانے کا راستہ پچھم سے ہے۔ مزار و چبوترہ شکست تھا ٹھاکر انجنیئر نے مرمت بھی کرادی ہے۔ سفیدی و صفائی ہے محمد یوسف صاحب مرحوم نے مجھے اس کی شناخت کرائی تھی۔

## حضرت شیخ رکن الدین جونپوریؒ

جب آپ سن شعور کو پہنچے تو شروع میں کل کتابیں درسی بعض علماء سے علی الترتیب پڑھیں اور بہت استعداد و لیاقت حاصل فرمایا بالآخر حضرت ملا

---

[1] تجلی نور دوم ص۵
[2] تجلی نور دوم ص۵

سعد الدین سے تکمیل فرمایا۔ اور علم کی فراغت کے بعد مشہور زمانہ عالموں میں ہوئے اکثر اہل استعداد خدمت میں حاضر ہوتے اور فائدہ اٹھاتے علم الہیات وادب میں بہت بلند مرتبہ تھا۔ چالیس سال آپ نے درس دیا۔ اور بہت سے طلبا آپ کے شاگردوں میں زبردست عالم ہوئے۔ آپ بہت ہی الدار باحیثیت اور اپنے زمانے میں ممتاز تھے روحانی وفیض وکمال بہت حاصل کیا اور بہت ہی ریاضت ومجاہدہ کیا اور جھنڈا اپنی شخصیت کا لہرایا اور لوگوں کو بہت فیض پہونچایا۔ آپ بہت اطمینان سے زندگی بسر کرتے تھے، بہت سخی وفیاض تھے

آپ نے ایک مدرسہ وخانقاہ بہت ہی عالی شان اور وسیع جون پور میں تعمیر کیا۔ تاریخ بنا خانقاہ "خانقاہ رکن الدین" ہے۔ اس سے سال ۱۱۲۱ھ نکلتا ہے آپ نے جون پور میں انتقال فرمایا۔ اور جون پور ہی میں خان بستی رکن الدین پور قرب دریائے گومتی دفن ہوئے۔ مدرسہ ومکان وخانقاہ کی عمارت منہدم ہوگئی۔ آپ کی اولاد میں کوئی باقی نہیں ہے [1]

حضرت شیخ رکن الدین کا مزار مبارک خان بستی رکن پور میں ہے اس کا آراضی نمبر ۱۴۵/۲ دو ڈسمل بند دبست حال کے خسرہ وکھتونی میں درج ہے اسوقت بہت بڑا صحن کھلا ہوا ہے۔ اسی میں پچھم طرف آپ کا مزار ہے اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم قبر سے ملحق ہنس بعدہٗ نر کٹ کی جھاڑی وکھیت۔ جو بنجر ہے اور سرکار کی طرف سے ہریجنوں کے کھلیان کے لئے دیا گیا ہے۔ پچھم کے کونے پر چھوٹا سا چلبل کا درخت ہے۔ اور دو درخت تاڑ کے پچھم واتر کے کونے پر ہیں

پورب زمین افتادہ بعدہٗ مکان ہری داخا طہ بدھو۔ اتر طرف مکان کھیرل جیالال دکنواں جیالال وکھیت۔ دکھن نرکٹ کی جھاڑی بعدہٗ گڑھا وکھیت

---

[1] تذکرہ شنگرف دویم ص۵۸ تجلیات العارفین

مزروعہ لوٹو۔ اس مزار کے پورب صحن پر اس وقت دو درخت چھوٹے پکڑ کے ہیں۔ ایک درخت گولڈمہر کا ہے۔ مزار کے سرہانے اتر ایک چھوٹا درخت ہارسنگھار کا ہے۔ مزار کے صحن میں بہت گندگی ہے۔ آپ کی وفات ۱۱۷۶ھ میں ہوئی ہے۔

آج مورخہ ۲۰ جنوری ۱۹۸۲ء کو میں نے موقع دیکھا ہے

## حضرت ملا عبدالباری خضریؒ

آپ اولاد حضرت مخدوم شاہ محمد اسمٰعیل اعلیٰ نسب قوم سید رضوی تھے کتب درسیہ معقول و منقول اپنے خاندان کے بزرگوں سے پڑھا۔ بعد ازاں اس زمانے کے چند مشہور علماء سے بقیہ کتب پڑھ کر فراغت حاصل کیا۔ ملا صاحب جامع علوم اور منبع کمالات تھے۔ آپ کے زمانے میں آپ کی فضیلت کا بڑا شہرہ تھا۔ آپ نے ۱۰۹۶ھ میں مدرسہ اور ایک وسیع خانقاہ تعمیر کیا۔ اور آخر عمر تک بجز درس و تدریس اور کوئی کام نہ تھا۔ آپ نے چند کتب درسیہ کا حاشیہ بھی لکھا کہ زمانۂ موت آپہونچا۔ جون پور میں انتقال فرمایا اور محلہ باز ابھوا دریبہ میں دفن ہوئے [۱]

## حضرت ملا سید محمد ملیحؒ

ملا سید ملیحؒ پسر عبدالباری خضریؒ۔ آپ تمام فضائل و کمالات کے جامع تھے اولاً علوم متعارفہ اپنے والد سے حاصل فرمایا۔ بعدہٗ دہلی گئے۔ اور وہاں جا کر بقیہ علوم کی تکمیل فرما کر مشہور علماء میں ہوئے۔ بلندی تقدیر سے تقرب

---

[۱] تجلی نور حصہ دوم ص۵۸

بادشاہ کا حاصل ہوا۔ اور مقربان شاہی میں ہوگئے۔ بہت دولت جمع کیا۔ اور بہت
بلند مرتبہ و منصب حاصل فرمایا۔ اور نہایت آرام و آسائش کے ساتھ زندگی
گذار رہے تھے۔ ایک روز شہزادے کی تعلیم کے بارے میں مدرسہ سلطانی
میں بحث علمی واقع ہوئی۔ نوبت مناظرہ کی پہونچی۔ ملا غالب آئے۔ یہ بات بادشاہ
کے ناخوشی ...... کا سبب ہوئی۔ شاہی نوکری ترک کرکے جون پور آگئے
اور گوشہ نشیں ہوگئے۔ اور تازیست درس و تدریس میں گذارا۔ بالآخر انتقال
فرمایا۔ آپ کا مزار محلہ بازار بھوا۔ پانچو شیوالے کے دکھن کھیت میں ہے اور
وہیں آپ کی اولاد آباد ہے ۔[۱]

## حضرت ملا نصیر الدین مداری رح

آپ مشہور علماء جون پور سے تھے اور حضرت شاہ بدیع الدین قطب المدار رح کے
مرید اور خلیفہ تھے کہتے ہیں کہ ملا حصول علم میں اس قدر قوت رکھتے تھے کہ بہت
تھوڑے دن میں تمام علوم حاصل کرکے درجہ فضیلت حاصل کیا۔ مدت العمر
خانقاہ مداریہ میں درس دیا۔ آپ بروز یکشنبہ ۴ جمادی الثانی ۱۰۷۰ھ انتقال
فرمایا۔ اور دارۂ خانقاہ شاہ مدار میں دفن ہوئے ۔[۲]

## حضرت ملا نور محمد مداری رح

ملا نور محمد مداری پسر صاحب سجادہ ملا نصیر مداری تھے۔ آپ ۱۸ جمادی الثانی
۱۰۷۹ھ شب جمعہ کو پیدا ہوئے۔ اور جب سن شعور کو پہونچے تو تمام علوم ظاہری
اپنے والد سے پڑھ کر فارغ ہوئے۔ آپ کی کتاب تحفۃ الابرار مجاہدۂ نفس میں ہے

---

۱۔ تجلی نور حصہ دویم ص ۵۹ ۲۔ تجلی نور حصہ دویم ص ۶۰

آپ علم قرأت میں بڑے ماہر تھے۔ اور امامت مسجد آستانہ مداریہ آپ کے سپرد تھی، آپ کو سلاسل چشتیہ وقادریہ سے اجازت حاصل تھی۔ حضرت دیوان عبدالرشید صاحب سے مناظرہ رشیدیہ کا دو ایک سبق پڑھا۔ آپ نے تازیست زہد وتقوی میں گذارا۔

کہتے ہیں کہ ماہ رمضان المبارک میں حضرت شاہ ارزن مجذوب سوکھی روٹی لے کر دائرہ مداریہ میں آئے۔ اور خانقاہ کے ایک کونے میں بیٹھے تو وقت نماز آیا۔ ملاّ صاحب نے فرمایا۔ کہ وضو کرو۔ شاہ ارزن نے جواب دیا کہ مجھ کو غسل کی حاجت ہے۔ فوراً ایک گھڑا پانی کنوئیں سے نکال کر دیا گیا۔ مجذوب شاہ ارزن نے کہا میں نماز اپنی خود پڑھوں گا۔ اس جواب پر ملاّ کو غصہ آیا۔ اور کھڑاؤں کھینچ کر شاہ ارزن کے سر پر مارا۔ حضرت شاہ ارزن مجذوب ہنسے اور کہا۔ کہ الحمد للہ کہ ایک صاحب شرع کو دیکھا اور شکر خدا بجا لائے۔ حضرت ملاّ کا سال وفات ۱۱۶۰ھ ہے آپ کی قبر خانقاہ مداریہ پس پشت ڈاکخانہ ہے [1]

## حضرت ملاّ نورالدین مداریؒ

آپ کی ولادت بروز شنبہ بتاریخ ۸ رجب ۱۱۶۰ھ میں ہوئی۔ اولاً علوم صرف نحو اور مسائل جزئیہ اپنے والد بزرگ حضرت ملا نورمحمد مداری سے حاصل کیا بعدہٗ علامہ دوراں دیوان عبدالرشید رحمۃ اللہ علیہ صاحب مناظرہ رشیدیہ سے تحصیل علم کرکے اعلم العلماء وقت اور افضل الفضلاء زمانہ ہوئے۔

رسالہ تحفۃ الابرار وحاشیہ رشیدیہ در جواب الحیات باقیہ اُن کی تصنیفات میں سے ہے۔ آپ کھانے پینے میں تکلف نہیں کرتے تھے۔ اکثر ایک لنگی پہنتے

---

[1] تجلی نور دوم صفحہ ۶

اور جو کی روٹی پر قناعت کرتے۔ آپ امیروں کی صحبت اور آدمیوں کی کثرت سے متنفر رہتے۔ آپ نے بیاسی سال آستانہ مداریہ پر نہایت استقلال کے ساتھ درس دیا۔ اکثر فضلاء زمانہ نے آپ کی تعلیم سے فیض پایا۔ محمد کاظم عباسی سید پوری اور ملا محمد ماہ دیوگامیؒ آپ کے راسخ شاگردوں میں ہوئے ہیں۔ ملا صاحب شاعر بھی تھے اور کبھی کبھی شعر بھی کہہ لیا کرتے تھے۔

بالآخر بتاریخ ۱۳، جمادی الاول ۱۱۷۵ھ بروز سہ شنبہ بعد نماز ظہر انتقال فرمایا۔ آپ کا مزار پر انوار پس پشت ڈاک خانہ آستانہ مداریہ جون پور متصل گنبد بطرف مشرق مرجع خلائق ہے لے

## حضرت ملا محمد ماہ دیوگامیؒ

حضرت ملا محمد ماہ دیوگامیؒ حافظ امان اللہ بنارسی کے والد مفتی نور اللہؒ کے استاد بھائی تھے۔ قوم شیخ اور اپنے دیار میں بہت معروف اور مشہور ہستی رکھتے تھے۔ تحصیل علوم ملا رکن الدین بہری غازی پوری سے کیا۔ تکمیل و تحقیق ملا نور الدین مداریؒ سے فرمایا۔ حضرت مخدوم دیوان عبد الرشید صاحب مناظرہ رشیدیہ سے بہت زیادہ علوم ظاہری و باطنی میں فیض حاصل کیا اور زبردست عالم ہوئے آپ قصبہ دیوگاؤں کے باشندہ تھے۔ مگر تحصیل علم کے بعد ۲۵ سال تک جونپور میں قیام فرماکر درس دیا۔ اکثر علماء و فضلاء نے آپ سے تحصیل علم کرکے فراغت حاصل کیا۔ ملا عبد الرسول سہنر کہیؒ و حافظ امان اللہ بنارسیؒ و مفتی ابو البقا جونپوریؒ آپ کے راسخ شاگردوں میں تھے۔ آپ ہی نے حضرت مخدوم دیوان عبد الرشیدؒ جون پوری کی نماز جنازہ پڑھائی تھی۔ آخر الامر حیات مستعار نے اکتفا نہ کیا

---

لے شنگرف دویم ص۶۱

مرض سلسل بول میں مبتلا ہوئے۔ اور روز بروز کمزور ہوتے گئے۔ آخر کار ۲۸ سال کی عمر میں ۲۵ ربیع الاول ۱۰۹۵ھ کو انتقال فرمایا۔ قبر پختہ قصبہ دیوگام ضلع اعظم گڈھ سامنے دروازہ میر علی حسین صاحب مرحوم موجود ہے ؎۱

آپ کے کمالات اور مرتبہ سے اہل علم واقف ہیں مگر اہل دیوگام اندھیرے میں ہیں۔

## حضرت ملا محمد درویشؒ

حضرت ملا محمد درویش سید زیدی مورث اعلیٰ سادات مفتی محلہ شہر جون پور ہیں آپ کے جد الاجداد سید داؤد بن سید ابوالفراح واسطی ایام زمانہ گردش چنگیز خاں شہر واسط سے پریشان ہو کر ہندوستان آئے اور کچھ روز بڑی تکلیف میں گذارا۔ آخر میں موضع تھمن پور گھوی بزرگ متصل نونہرہ غازی پور سکونت اختیار فرمائی۔ ملا محمد درویش سن شعور کو پہونچے۔ بخیال تحصیل علوم جون پور تشریف لائے اور خانقاہ شیخ الملک مبارک خیر محمدی میں مقیم ہوئے۔ اور استاد الملک حضرت ملا افضل سے تمام علوم کی تکمیل فرما کر فضلائے کامل اور مشہور علماء میں ہوئے۔ چونکہ آپ فقر آشنا اور استغنا پسند تھے۔ تمام عمر درس میں گذارا۔ اور اپنے دامن کو ہوا وہوس اور نام ونمود ونمائش دنیا میں آلودہ نہ کیا۔

کہتے ہیں کہ ملا درویش کے طالب علمی کے زمانے کا واقعہ ہے کہ ایک رات آپ چراغ جلا کر پڑھ رہے تھے کہ نیند آگئی اور آپ کا گیسوئے مبارک جو بکھرا ہوا تھا چراغ کی بتی سے لگ گیا۔ چوں کہ سادات پر آتش دوزخ حرام ہے قطعی کوئی اثر یا نقصان آپ کے بالوں کو نہیں پہونچا۔ حضرت مخدوم شیخ مبارک بچشم خود دیکھ رہے تھے اس دیکھنے کے بعد حضرت مخدوم شیخ مبارک کو آپ کی اعلیٰ نسبی معلوم ہوئی اور یقین ہوا

---

؎۱ گنج ارشدی۔ تجلی نور حصہ دوم صہ ۶۲ - دیار پورب میں علم اور علماء

بعدہٗ حضرت ملا درویش کے نسب سادات کی تحقیق فرما کر حضرت مخدوم مبارک خیر محمدیؒ نے اپنی دختر نیک اختر کو آپ کے نکاح میں دے دیا۔ کچھ روز حضرت ملا سید محمد درویش رحمۃ اللہ علیہ نے محلہ بیگم راج پور میں بسر کیا۔ بعدہٗ خواجہ دوست میں سکونت اختیار فرمائی۔ وفات آپ کی ۱۸ ذی الحجہ ۱۰۹۰ھ مطابق ۱۶۶۹ء کو ہوئی۔ قبر محلہ خواجہ دوست میں مسجد کے پورب دکھن ایک چہار دیواری میں ہے[1]

# حضرت مفتی سید ابوالبقاءؒ

آپ نے شروع میں علوم عقلیہ و نقلیہ اپنے والد ملا محمد درویشؒ سے پڑھا۔ بعدہٗ اسباق تکملہ اور تحقیقات غوامض ملا میر محمد ماہ دیوگامیؒ سے کرکے فراغت حاصل کیا اور زبردست عالم ہوئے۔ چونکہ آپ ذہن رسا اور حافظہ قوی رکھتے تھے۔ بیس سال کی عمر میں تمام علوم میں مشہور عالم و فاضل ہوئے اور برسوں استفادہ علم میں لگے رہے۔ اور مدت تک جملہ علوم کا درس دیتے رہے۔ بڑے بڑے علماء اعلام و فضلائے کرام علم حاصل کرنے کی غرض سے حاضر ہو کر علم سے سرفراز ہوئے۔ یہاں تک کہ آپ کے علم و فضل کا شہرہ دنیا میں ہوا۔ آپ دہلی تشریف لے گئے۔ اور دربار شاہ جہانی میں آپ کے فضل و کمال کی وجہ سے بہت عزت ہوئی اور منصب مفتی جون پور پر مامور ہوئے اور مفتی محلہ جون پور میں سکونت اختیار کی۔

نقل ہے کہ قیصر روم نے ایک کتاب بطریق ہدیہ سلطان شاہ جہاں بادشاہ ہندوستان کے پاس بھیجا تھا۔ اس کتاب کو یہاں تک پہونچنے میں کچھ نقصان پہنچا۔ سلطان شاہ جہاں نے بغرض درستی و تکملہ اس کتاب کو حضرت مفتی سید ابوالبقا کے پاس بھیجا۔ چھ ماہ کی مدت گذرنے کے بعد دربار شاہی سے تقاضا شروع ہوا۔ آپ نے

---

[1] کشف الظنون۔ گنج ارشدی۔ تجلی نور حصہ دوم ص۶۴

اپنے کتب خانے میں اس کتاب کو تلاش کیا نہ پایا۔ مگر جس وقت وہ کتاب آئی تھی مفتی سید ابو البقا نے شروع سے آخر تک پڑھ لیا تھا۔ لہٰذا آپ نے اپنی قوت حافظہ سے مکمل کتاب تحریر کر کے بادشاہ کی خدمت میں ارسال کر دیا۔ دربار میں اصلی و نقلی کی تمیز نہ ہو سکی۔ مفتی صاحب کو اس کے صلے میں جاگیر و انعام دربار شاہی سے عطا ہوا۔ اس کتاب کا نام "اعراب القرآن فی عشیۃ مجلدات" ہے۔ اس کتاب کا خطبہ الحمد للہ الذی وفقنا بحفظہ تحریر ہے۔

علاوہ اس کے آپ کی تصنیفات میں حاشیہ بر شرح ملا و حاشیہ بر قطبی ہے۔ وفات آپ کی بائیس جمادی الاول بروز جمعہ بوقت نماز ہوئی۔ قبر مبارک پختہ مفتی محلہ شہر جون پور میں موجود ہے [۱]۔

## حضرت مفتی سید مبارکؒ

آپ مفتی سید ابو البقا صاحب کے چھوٹے لڑکے تھے۔ لڑکپن ہی میں والد کا انتقال ہو گیا تھا۔ ۱۲ رسال کی عمر تک آپ نے لڑکوں کے ساتھ کھیل کود میں ضائع کیا۔ اتفاق سے ایک روز ملا محمد امین شاگرد مفتی سید ابو البقا تشریف لائے اور مفتی سید مبارک کے اس تضیع اوقات کو دیکھا اور نصیحت کیا۔ اور اس روز سے روزانہ تشریف لاکر حضرت سید مبارک کو درس دینا شروع کیا اور تاعمر درس دیتے رہے بعد وفات ملا محمد امین، مفتی سید مبارک الہ آباد تشریف لے گئے۔ اور وہاں کے علماء سے درجہ کمال تک علم و فضل حاصل فرمایا۔ بعدہٗ اپنی ذاتی استعداد اور صلاحیت کی بنا پر اپنے علم کو بلند کیا۔ بعدہٗ منصب افتا کے لئے دہلی تشریف لے گئے اور مجلس مذاکرہ علماء شاہی میں جگہ پائی اور اپنی فصاحت بیانی سے تمام مشکل مسائل

---

[۱] کشف الظنون۔ گنج ارشدی۔ تجلی نور حصہ دوم ص۲۳

کو حل کرتے رہے۔ تمام حاضرین نے تعریف کیا اور دربار شاہی میں بڑی عزت و حرمت ہوئی اور مفتی کی سند عطا کی گئی بعدہٗ جون پور واپس آئے۔ اور مفتی محلہ جون پور میں خانقاہ تعمیر کیا۔ اور درس و تدریس وکام افتار انجام دینے میں مصروف ہوئے اور تعمیر خانقاہ کی تاریخ پتھر پر کندہ کرا کے نصب کیا۔ اور دروازہ خانقاہ پر

"المصطفےٰ مدینۃ العلم وعلیؑ بابہا"

کندہ کرایا۔ اس زمانہ میں مفتی محلہ مخزن علوم و معدن فنون تھا۔ بہت سے لوگ بغرض حصول علم آتے اور بعد حصول علم و فضل واپس جاتے۔ بہت زمانہ گذرنے کے بعد خانقاہ منہدم ہو کر مسمار ہو گئی۔ اور ایک مدت کے بعد اسی جگہ پر سید تفضل حسین خاں نے امام باڑہ تعمیر کیا اور پتھر تاریخ خانقاہ کا نصب کرایا۔ تاکہ جگہ خانقاہ مفتی سید مبارک دیکھنے والوں کو معلوم ہوتی رہے۔

آپ کی وفات ۲۰ رمضان المبارک ۱۰۹۸ھ مطابق ۱۶۸۶ء کو ہوئی اور قبر آپ کی مفتی محلہ شہر جون پور میں موجود ہے اور وہیں آپ کی اولاد موجود و آباد ہے [۱]

## حضرت مُلّا صادقؒ

تحصیل علوم منقول و معقول اپنے والد سید ابو البقا سے کر کے علامہ زماں اور فاضل روزگار ہوئے۔ آپ مردِ عقلمند اور صاحب تدبیر اور اہل رائے مشہور داناں تھے اور بڑے قسمت والے تھے۔ اپنی تدبیر سے تقرب سلطانی حاصل فرمایا۔ اور چند سال تک زمرہ فضلائے روزگارِ شاہی بسر فرمایا۔ بالآخر شہزادہ بہادر شاہ کی تعلیم کے لئے استاد مقرر ہوئے۔ بعد انتقال سلطان عالمگیر جب سلطان بہادر شاہ تخت دہلی پر رونق افروز ہوا تو ملا صادق کو جاگیر بجانب جہانگیر نگر ڈھاکہ میں عطا کیا اور حضرت

---

[۱] نسب نامہ مفتی محلہ۔ گنج ارشدی۔ تجلی نور حصہ دویم صہ ۶۶ و صہ ۶۱

ملا محمد صادق نے وہیں بود و باش اختیار کی وہیں انتقال کیا۔ تاریخ وفات معلوم نہ ہوسکی۔ آپ کی اولاد جہاں گیر نگر ڈھاکہ میں آباد ہے [1]

## حضرت ملا محمد باقیؒ

آپ مفتی ابو البقا کے لڑکے اور سرتاج علمائے عظام اور چراغ حکمائے اعلام تھے آپ کو شروع میں بہت زیادہ روحانی فیض پہونچا۔ مگر تکمیل علم حضرت ملا محمود جونپوری سے فرمایا۔ چوں کہ آپ بہت ذکی و ذہین تھے۔ لہٰذا تھوڑے عرصہ میں تمام علوم ابتدا تا انتہا حاصل فرما کر ملا محمود کے مشہور شاگردوں میں ہوئے۔

کہتے ہیں کہ ملا باقی جملہ علوم معقول و منقول خاص کر ریاضی و حکمت میں بے مثل و بے عدیل تھے اور اس قدر لسان اور صاحب بیان تھے کہ سننے والے اور دیکھنے والے چشم تمنا بن جاتے تھے۔ آپ فاضل جونپوری کے نام سے مشہور تھے آپ کی تصنیف میں ایک کتاب آداب باقیہ در شرح شریفیہ اور دوسری کتاب آب حیات باقیہ بر مناظرہ رشیدیہ ہے۔

آپ کی وفات ۲۰ ربیع الثانی ۱۰۸۶ھ مطابق ۱۶۷۵ء کو ہوئی۔ مزار پرانوار خام محلہ میر مست شہر جونپور مسجد منشی امام بخش جانب شمال بلندی پر موجود ہے [2] اس مزار کے اتر میں محمد حنیف عرف حنو کا مع ید کا مکان ہے۔ مزار خام ہے لیکن چبوترہ بہت ہی وسیع ہے۔ اور کچھ باونڈری ہے۔ چبوترے کی وسعت سے معلوم ہوتا ہے کہ عہد قدیم میں اور بھی مزار رہے ہوں گے۔

---

[1] تجلی نور حصہ دویم ص ۶۵ [2] تجلی نور حصہ دویم ص ۶۵ و ۶۶

# اسلام کی اشاعت
## میں
# آسانی کے اسباب

لیکن اس قسم کی تبلیغی تحریکیں اور دعوت اسلام میں شخصی کوششیں ہندوستان میں مسلمانوں کی ترقی اور بڑھتی ہوئی تعداد کی پوری پوری توجیہہ نہیں کرتی ہیں اس لئے قدرتاً یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ وہ کون سے اسباب تھے جنھوں نے اس تبلیغی کام میں تعاون کیا اور مسلمانوں کی تعداد کو غیر معمولی طریقہ پر بڑھا دیا۔ اسکا جواب ہندوؤں کے سماجی حالات اور ذات پات کے غیر منصفانہ اور غیر انسانی نظام کی سخت گیری کے مطالعہ سے معلوم ہوگا۔

### ہندوؤں میں ذات پات کی سختیاں

اونچی ذات کے ہندو ادنی ذات کے ہندوؤں کو نہایت ذلیل سمجھتے تھے اور جب کسی ادنی ذات کے ہندو کو اعلی ذات والے قابو پا جاتے تو اسے ہر طرح نقصان پہونچاتے۔ جب ان باتوں کا ایک ایسے مذہب سے مقابلہ کیا جاتا جس میں کوئی ذات پات سے خارج نہیں ہوتا۔ اور ہر شخص کو ترقی کے یکساں مواقع نصیب ہیں تو اسلام کے حقیقی فوائد دل پر روشن ہو جاتے۔ بنگال کے تبکر جو سوتی کپڑا بنتے تھے۔ ان کو آرین بہت ناپاک مانتے تھے۔ اس لئے یہ لوگ مسلمان ہو جاتے تھے۔ تاکہ کسی طرح اس ذلیل حالت سے چھٹکارا ہو۔ بنگال کے شمالی ومشرقی حصے میں اس طرح کا ایک واقعہ پیش آیا کہ ۱۵۵۰ء میں کوچ کے ہندوؤں نے جو ہندوستان کے اصلی باشندے تھے سردار ہاجو کے زمانے میں کوچ میں اپنی حکومت قایم کی۔ جب ہاجو کا لڑکا حکومت کا مالک ہوا تو ریاست کے

بڑے لوگ تو ہندوؤں کی اونچی ذات شمار ہونے لگے۔ اور غریب لوگ یہ دیکھ کر کہ اپنی ہی قوم اور برادری کے آدمی ہم کو ذات سے خارج سمجھتے ہیں، اسلام قبول کیا

غرضیکہ اس قسم کی صدہا مثالیں ذات پات کی ہندوستان کے ہر صوبے کی بیان ہو سکتی ہیں۔ اگر کوئی ہندو کسی طرح ذات سے خارج ہو جاتا ہے اور اس کے عزیز اور دوست اسی وجہ سے ملنا جلنا چھوڑ دیتے ہیں تو اس کو اپنے مذہب کے رسوم سے نفرت اور دوسرے مذہب سے رغبت پیدا ہوتی ہے جو ہر شخص بلا امتیاز اپنا شریک بناتا ہے۔ اور اپنی سوسائٹی میں اس کو وہی رتبہ دیتا ہے جو شائستگی انسانیت اور تہذیب کے لحاظ سے اس کو اپنی سوسائٹی میں حاصل تھا۔ اس طرح سے جو ہندو مسلمان ہوتے ہیں ان کو تبدیل مذہب کے وقت اسلام کے ساتھ جس قدر جوش و عقیدت ہو وہ کم ہے۔ لیکن ایسے ہندو بھی جن کو اپنے دیوتاؤں کے نام اور گنتی تک معلوم نہیں ہوتی ذات سے خارج ہونے کا بہت غم کرتے ہیں۔ اور بغیر اعتقاد کے مسلمان ہو جاتے ہیں۔ مسلمانوں کی مذہبی اور ادبی کتابیں پڑھنے پر بھی اسلام کا ایسا اثر پڑتا ہے جس کو وہ دور نہیں کر سکتے۔ راج پوتانہ اور بندیل کھنڈ کے راج پوت راجاؤں اور سرداروں میں اب تک اسلام کی طرف میلان پایا جاتا ہے [1]

## ہندوؤں کا مسلمان فقیروں سے اعتقاد

یہ لوگ درویشوں اور فقیروں کی صرف تعظیم و تکریم ہی نہیں کرتے تھے بلکہ اپنی اولاد کو تعلیم و تربیت اور تہذیب و شائستگی کے حصول کے لئے بھیجتے تھے۔ یا اپنے یہاں معلم ہی رکھتے تھے۔ یہ لوگ ابھی تک مسلمانوں ہی کا ذبح کیا ہوا جانور کھاتے ہیں اور بعض اسلامی مجالس اور آستانوں کے عرس میں فقیرانہ

---

[1] ڈالٹن ص۳۲۴، سرالفرڈ لائل ایشیاٹک اسٹڈیز ص۲۹ - دعوت اسلام ص۲۳۲-۲۳۱

لباس پہن کر شریک ہوتے ہیں اور موقعوں پر مسلمانوں کی طرح تمام مراسم عرس بھی ادا کرتے ہیں۔ مزاروں اور درگاہوں پر عرس کے موقع پر ہندو بھی شریک ہوتے ہیں۔ اور بزرگان دین کے مزارات پر منتیں بھی مانتے ہیں اور مراد پوری ہونے کی صورت میں سارے کنبے پر بہت اچھا اثر پڑتا ہے۔ اور اکثر و بیشتر ایسا بھی ہوتا ہے کہ مسلمان بھی ہو جاتا ہے [۱]

## اس طرح مسلمان ہونیکی ایک مثال

جو ہندو اس طرح مسلمان ہوئے انکی یہاں صرف ایک مثال بیان کی جاتی ہے۔ ضلع کان پور میں موضع گھاتم پور میں ہندوؤں کا ایک بڑا خاندان ہے۔ جس کا یہ واقعہ ہے۔ اس خاندان کی ایک شاخ اپنے ایک بزرگ گھاتم دیو کی منت سے مسلمان ہوگئی۔ گھاتم دیو نے حضرت بدیع الدین شاہ قطب المدارؒ کے مزار پر یہ منت مانی تھی کہ اگر اس کے یہاں لڑکا پیدا ہوا تو اس کی آدمی اولاد مسلمان ہو جائے گی چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ حضرت زندہ شاہ قطب المدار بڑے باتصرف بزرگ ہوئے ہیں ان کے لئے مشہور ہے کہ جو کپڑا وہ پہن لیا کرتے وہ پھر دھلا نہ جاتا بلکہ پھٹ کر ہی بدن سے اترتا تھا۔ وہ عاشق اور رند مشرب بڑے جاہ و جلال کے درویش ہوئے ہیں۔ کہ ان کی عمر ۵۹۵ برس سے اوپر تھی اور زندگی میں صرف ۵ بار غسل کیا تھا۔ وہ ایسے باکمال فقیر ہوئے ہیں کہ جس طرح ان کا تصرف زندگی میں تھا ویسا ہی آج بھی جاری ہے اور ان کے دم قدم سے آج بھی بہتوں کی فقیری قائم ہے۔

ہندوؤں میں مسلمان پیروں اور فقیروں کو اس درجہ مانا جاتا رہا ہے اور اتنا زبردست یقین اور اعتقاد تھا کہ ۱۸۹۱ء کی مردم شماری میں صرف ممالک مغربی و شمالی اور اودھ میں تیئس[۲۳] لاکھ تین ہزار چھ سو بیناالیس ہندو (یعنی ہندوؤں

---

[۱] گزیٹر صوبہ اودھ جلد اول ص۱۹، گزیٹر ممالک مغربی و شمالی جلد ششم ص۲۳۸ و ص۶۲

کی اس وقت کی تعداد میں سے ۵/۸ فی صد ہندو ایسے تھے جنھوں نے اپنے کو بیرپرست مردم شماری میں لکھوایا تھا (پانچ پیریا) [1]

**اصلی وجہ**

ہندوستان میں اسلام کی اشاعت اور تبلیغی کام میں ترقی کا اصلی سبب یہ تھا کہ صوفیا ءکرام خود پیغمبر اسلام کی زندگی کا عملی نمونہ اور اخلاق کی مجسم تصویر تھے اور اس میں پیغمبر عربی کے حکم کے مطابق ذات پات کی تفریق نہ تھی جیسی کہ آج ہے۔ اور یہ عدم تفریق بہت بڑی چیز تھی جس نے ہندؤں کو کثرت سے مسلمان کیا۔ اور جب سے مسلمان بہت سی ذاتوں اور مذہبی فرقوں میں بٹ گئے اور اس میں دن بدن شدت بڑھتی گئی تو غیر مسلم یہ سوچنے پر مجبور ہو گئے کہ جب یہ مسلمان باوجود مسلمان ہونے کے خود اپنے بھائیوں کو قبول نہیں کرتے ہیں اور شادی بیاہ ذات پات کی بنیادوں پر ہونے لگا ہے نہ کہ رشتۂ اسلام کی وجہ سے تو انھوں نے اسلام کی طرف سے اپنی توجہ ہٹالی۔ اور عیسائی مذہب اور بودھ دھرم اختیار کرنے لگے اور اسی وقت سے اسلام کی تبلیغ کا دروازہ ہندؤں کے لئے بند ہو گیا ہے یہ ذات پات اور عقائد کی خود ساختہ تفریق اور اس میں شدت یہ ایسی باتیں ہیں جس سے اسلام کی ریڑھ کی ہڈی گھلی جارہی ہے۔

ادھر راجہ رام موہن رائے اور مہاتما گاندھی نے ہندؤں میں ذات پات کی تفریق مٹانے کے لئے جہاد شروع کر دیا جس سے ہندؤں میں ایک انقلاب آگیا۔ اور مسلمان بالکل اس کے برعکس ہو گئے۔ اور تحریک کو دیکھنے کے بعد بھی ان کی آنکھیں نہ کھلیں اور وہ ذات کے بندھن میں بندھے گراہ رہے ہیں۔

اور تعجب تو یہ ہے کہ ہمارے علمار کرام ان تمام تفریقوں پر راضی ہیں

---

[1] ہندوستان کی مردم شماری کی رپورٹ ۱۸۹۱ء جلد ۱۶ حصہ اول صفحہ ۲۴۴ و ۲۱۷ الہ آباد ۱۸۹۴ء و ممالک شمالی و مغربی کی مردم شماری کی کیفیت ۱۸۸۱ء مصنفہ ایڈورڈ وائٹ صفحہ ۲۲ مطبوعہ الہ آباد ۱۸۸۲ء دعوت اسلام ص ۲۳۱

اور وہ اپنی تقریروں میں ایک لفظ بھی ذات پات، مذہبی اور عقائدی تفریق کی خرابیوں پر نہیں کہتے ہیں اگر وہ اس پر زور دیں اور خود اپنے عمل سے بھی اس بندھن کو توڑنا شروع کردیں تو تبلیغ دین اور اشاعت اسلام کی راہ پھر ہموار ہوسکتی ہے۔ اور مسلمانوں کے اندر میل ملاپ اور امن و اعتماد کی فضا بحال ہوجائے گی۔

ایک تو مسلمان عملی اعتبار سے اسلام سے کوسوں دور ہیں کہ پہچانے نہیں جاتے۔ دوسرے ذات پات کی لعنت ان کی ترقی کی راہ میں بلائے بیدرماں ہوگئی ہے۔ علمائے ظاہر کو تو جیسے سانپ سونگھ گیا ہے وہ میدان عمل میں آکر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات کو بروئے کار لانے کے لئے کچھ نہیں کررہے ہیں اور خود بھی اسی کا شکار ہیں اور تبلیغی جماعت والوں کا بھی منہ بند ہے۔

ایک طرف تو ذات پات ہے اور دوسری طرف فرقہ بندی ہے انھیں دونوں کے درمیان اسلام کراہ رہا ہے۔ خدا عقل و فہم دے۔

---

حضرت سیّد سراج الدّین عرفؒ

# مولانا شاہ مجذوب سالکؒ

آپ اولیاء متاخرین میں نامور اور حلقۂ کاملین میں روشن ضمیر اور سربلند اور مشاہیر ایام میں بلند پایہ تھے۔ آپ کو کبھی سلوک میں اور کبھی جذب میں دیکھا جاتا استغراق کا عالم ہر وقت طاری رہتا۔ آپ کے مزاج میں معرفتِ حق کا جذبۂ بیخودی غالب رہتا تھا۔ بازار رام دیال گنج میں دریائے گُسّی کے کنارے ایک قطعہ بلند زمین پر تکیہ قرار دے کر قیام کیا۔ آپ کے پاس روز آنہ لوگوں کا اسقدر ہجوم رہتا کہ آپ کے قریب پہنچنا دشوار تھا۔ آپ لوگوں کے مافی الضمیر سے اتنی جلدی واقف ہوجاتے کہ لوگوں کو حیرت ہوتی۔ آپ کی دعا اس قدر مستجاب ہوتی کہ لوگوں کے مقاصد دلی برابر پورے ہوتے رہتے۔ اسی وجہ سے آپ کی شہرت بہت زیادہ ہو گئی تھی۔ اور لوگوں کا ہجوم لگا رہتا تھا۔

حضرت مولانا شاہ مجذوبؒ عشاق میں تھے۔ ہر وقت اپنے سے بے خبر یادِ الٰہی میں غرق رہتے تھے۔ ان کی عبادت کی بنیاد عشق پر تھی بس معشوق حقیقی کے سوا کسی طرف نظر نہ کرتے۔ علماء ظاہر اور عوام مقلد اور بچوں کی طرح ہیں جن کو اپنے عمل کی مزدوری پوری کی پوری نظر نہیں آتی ہے۔ مقلدین کی عبادت جبری اور بدلے میں حصول ثواب کی بنیاد پر ہے۔ اہل صفا کی عبادت بے غرض دل و جان سے ہے۔ عام انسانوں اور وہ علماء جن کو فنائیت کا مقام حاصل نہیں ہے ان کی مثال اس بچے کی سی ہے جو ماں سے صرف دودھ کی لالچ میں محبت کرتا ہے۔ اولیاء اللہ بے غرض ہیں۔ انھیں صرف مولیٰ کی رضا درکار ہے اور رضا کے حصول کے لئے اپنی ہستی کی نفی ضروری ہے۔ جس طرح بالغ مرد، عورت پر عشق و وصل کی

بنیاد پر گرویدہ ہوتا ہے یہ اہل اللہ کی مثال ہے۔ جو لوگ جنت کے شوق میں اور جہنم کے ڈر سے عبادت کرتے ہیں وہ تقلیدی ہیں اور ان سے خدا کا واسطہ برائے نام ہے ان کو دوزخ کی تمازت ضروری ہے تاکہ اعمال بد کی سزا پا لیں۔

ایسے عاشق جو محض ذات باری کی وجہ سے اللہ کے عاشق ہوں اور یہ عشق اتنا صادق اور بے لوث ہو کہ اخروی غرض و منفعت سے بھی بے نیاز ہو شاذ و نادر ہیں. حضرت مولا شاہ مجذوبؒ ایسے ہی عاشق تھے کہ ترک دنیا کرکے ایک جگہ بیٹھ گئے پھر دنیا اور دنیا کے لوگوں نے ان کو بہت گھیرا لیکن ٹس سے مس نہ ہوئے بڑے روشن ضمیر تھے اور بہت ہی جلد مغیبات پر مطلع ہو جاتے تھے۔

عاشق کی ہر وقت یہ آرزو رہتی ہے کہ طبعی موت سے پہلے معشوق کا دیدار ہو جائے. معشوق کا دیدار آب حیات ہے اس کے بعد موت نہیں آسکتی ہے جس معشوق کا دیدار موت کا دافع نہ ہو وہ در اصل معشوق ہی نہیں ہے۔

کیا خوب فرمایا ہے عارف رومیؒ نے ؎

تا رہد از مرگ دیابد او نجات    زانکہ دید دوست ست آبحیات

---

ہر کہ دید او نباشد دفع مرگ    دوست نہ بود کہ نہ میوش نہ برگ[1]

ترجمہ: معشوق کا دیدار کرنے کے بعد تو موت سے چھٹکارا حاصل کرلے کیونکہ دوست کا دیدار آب حیات ہے. جب معشوق کے دیدار سے موت کا دفعیہ نہ ہو تو وہ دوست نہ ہوگا کیونکہ نہ اس پر پھل ہیں اور نہ پتے۔ یہاں آب حیات سے مراد فنا و بقا ہے اور ظاہر ہے کہ فنائیت کے بعد دوئی ختم ہو جاتی ہے اور لوح محفوظ کے اسرار عیاں ہو تے ہیں

---

[1] مثنوی مولانا روم جلد سوئم ص۴۳ مع ترجمہ و تشریح حضرت مولانا قاضی سجاد حسین صاحب

عاشق کی اصل تو نیستی بے خودی اور بے ہوشی ہے۔ وہ تو دیدار اور بوئے یار سے ہوش میں آتا ہے۔ نبی فانی ہوتا ہے نبی کا ہاتھ خدا کا ہاتھ ہے جب مقام فنا حاصل ہو جائے تو زمان و مکان کی اونچ نیچ سے کوئی فرق نہیں پڑتا ہے۔ فنائیت کے بعد اسرار خداوندی ظاہر ہو جاتے ہیں جو شخص ہستی کے قید و بند میں ہے وہ فنائیت کو نہیں سمجھ سکتا ہے۔ اور اپنے جیسا بشر سمجھ کر منکر بن جاتا ہے۔ لوح محفوظ کے اسرار شیاطین آسمانوں پر پہونچ کر بھی نہیں سن پاتے اور آنحضورؐ اپنی جگہ رہتے ہوئے بھی سن لیتے تھے۔ حضرت عارف رومی نے انبیاء و اولیاء کاملین کی غیب دانی کے متعلق خوب فرمایا ہے ؎

بوئے پیراہانِ یوسفؑ را ندید
آنکہ حافظ بود یعقوبش شنید

---

آں شیاطیں بر عنانِ آسماں
نشنوند آں سرّ لوحِ غیب داں

---

آں محمدؐ خفتہ و تکیہ زدہ!
آمدہ سرّ گردِ او گرداں شدہ

ترجمہ:۔ حضرت یوسفؑ کی قمیص کی خوشبو اس محافظ کو نہ پہنچی جو قمیص لے جا رہا تھا۔ اور باوجود سیکڑوں میل دور ہونے کے حضرت یعقوبؑ کو وہ خوشبو پہونچ گئی۔

اور شیاطین آسمان پر ہوتے ہوئے بھی لوح محفوظ کے غیب کو نہیں سنتے اور نہ جانتے ہیں۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم تکیہ لگائے سوتے ہوتے اور غیبی اطلاع آتی رہتی اور راس نے

آپ کے گرد چکر لگایا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ان قیدیوں کی خفیہ باتیں سُن لیں جو وہ اپنے ہمراہیوں سے رازدارانہ انداز سے کر رہے تھے۔ اور آپ کی فنائیت پر اعتراض تھا۔ کیوں کہ آپؐ کے کان اس جہان کے کان نہیں تھے بلکہ وہ خدائی کان تھے

جن لوگوں کو قربِ الٰہی حاصل ہو جاتا ہے وہ صفاتِ حق سے متصف ہو جاتے ہیں۔ منکرینِ غیب اس فرق کو سمجھنے کی کوشش کریں۔ جب انسان جسم کی مادیت سے آزاد ہو گیا اور بشری صفات زائل ہو گئے اور اس کی جگہ ملکوتی صفات نے لے لی تو وہ مستقبل میں آنے والے ہر واقعہ کو اسی طرح دیکھ لیتا ہے جیسے کہ اس کے سامنے ہو رہا ہو۔

دیکھئے عارفِ رومیؒ نے فرمایا ہے ؎

بنگرم سرّ عالمے بینم نہاں
آدمؑ و حواؑ نرستہ از جہاں

---

مَن شما را وقتِ ذراتِ الست
دیدہ ام پابستہ و منکوس و پست

ترجمہ:۔ میں عالمِ غیب کو دیکھتا ہوں تو ایک جہاں دیکھ لیتا ہوں جب کہ آدم و حوا ابھی دنیا میں نہ پیدا ہوئے تھے۔ میں نے تمہیں الست کی چیونٹیوں کے وقت پابہ زنجیر، اور اوندھا اور ذلیل دیکھا ہے۔ یہ اشارہ منکرینِ غیب کی طرف ہے۔

انبیاء اور اولیاء کا علم ازلی واقعات پر بھی محیط ہے۔ منکرین کے بارے میں ہے کہ ازل میں جب کہ حضرت آدم کی پشت سے ان کی اولاد کو چیونٹیوں کی شکل میں نکال ــــ کر ان سے عہدِ الست لیا گیا تھا میں نے اسی وقت

تمہیں اوندھا دیکھ لیا تھا۔ یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جواب تھا کہ کائنات کا جو علم مجھے ازل میں حاصل ہوا تھا۔ جب دنیا معدوم تھی کائنات کے وجود کے بعد اس میں کوئی اضافہ نہیں ہوا ہے۔ اس کے بعد بھی انبیاء اور اولیا کاملین خود کو عاجز سمجھتے ہیں۔ فانی فی اللہ موجود بھی ہے اور معدوم بھی، وہ اپنی ذات کے اعتبار سے معدوم ہے اور چونکہ اس کو بقا باللہ حاصل ہے اس لئے موجود ہے۔ اس حال میں ہستی و نیستی کا اجتماع حیران کن ہے۔

یوں تو حضرت مولانا شاہ مجذوبؒ کی کرامت و تقرب الہٰی کے بہت سے واقعات ہیں۔ میں طوالت کے خیال سے نظر انداز کرتے ہوئے صرف ایک واقعہ نمونتہً بیان کرتا ہوں تاکہ قارئین کو آپ کے باطنی کمالات اور تقرب الی اللہ کے بارے میں اندازہ ہوسکے۔

آپ کی زندگی میں ایک بار قحط کے آثار نمودار ہو گئے۔ اگست کا مہینہ شروع ہوگیا لیکن بارش محض اِکا دُکا ہو رہی تھی۔ عوام پریشان تھے دعا کے لئے حضرت مولانا شبلیؒ کے پاس ملاّ ٹولہ گئے۔ چونکہ حضرت مولانا شبلیؒ حضرت مولانا شاہ کے بڑے معتقد تھے اور اکثر زیارت کے لئے جایا کرتے تھے مولانا شاہ گانجا بہت پیتے تھے۔ جب حضرت مولانا رام دیال گنج کے قریب آجاتے تو حضرت مولانا شاہ مجذوبؒ اپنے چیلوں سے فرماتے کہ دیکھو مولوی آرہا ہے چیلم وغیرہ ہٹا دو۔ اور فوراً سب کچھ ٹھیک کر دیا جاتا۔ حضرت مولانا شبلیؒ سے لوگوں نے دعا کے لئے کہا تو آپ نے فرمایا کہ یہ بات میرے بس میں نہیں ہے تم لوگ حضرت مولانا شاہ کے پاس جاؤ۔ لوگ خدمت میں حاضر ہوئے اور دعا کے لئے کہا تو آپ نے فرمایا کہ ہم سے اُن سے پٹری نہیں کھاتی ہر وقت وہ میری ضد میں رہتے ہیں ہم آم کہیں گے تو وہ املی کریں گے بڑی دشمنی رہتی ہے۔ لوگ نہیں مانے اور دعا کے لئے اسرار جاری تھا تب آپ نے فرمایا کہ تم لوگ نہیں مانتے ہو تو دیکھو۔ ایک

چیلے سے کہا کہ میرا لنگوٹا پچھاڑ کر ذرا دھوپ میں ڈال دے۔ سوکھ جائے۔ اس نے لنگوٹا ڈال دیا ابھی کچھ ہی دیر ہوئی تھی کہ موسلا دھار بارش شروع ہو گئی۔ مولا شاہ نے کہا دیکھ لیا نا۔ ہمارا لنگوٹا تک نہیں سوکھنے دے رہے ہیں۔ اتنا ہم سے ضد کرتے ہیں۔ اب ہمارا لنگوٹا سڑا ڈالیں گے اور جب لنگوٹا سڑ جائے گا تبھی رُکے گی۔ شام ہو گئی اور بارش موسلا دھار ہوتی رہی۔ آخر کار ایک چیلے سے کہا کہ جاؤ لنگوٹا اٹھا لاؤ نہیں تو سڑا ڈالیں گے اور جب ہم لنگوٹا اٹھا لیں گے تو بارش تھم جائے گی۔ اور ہوا بھی بالکل ایسا ہی۔ یہ مولاہ شاہ کے مقبول بارگاہ الٰہی ہونے کی دلیل ہے۔

آپ کی وفات ۱۲۷۷ھ میں ہوئی آپ کی قبر اسی تکیہ پر موجود ہے جو عوام کی زیارت گاہ بنی ہوئی ہے۔ لوگ بہت جاتے ہیں اور مرادیں پوری ہوتی ہیں[۱]

## مولانا عبد القادر صاحب

خلف الرشید مولوی رجب علی صاحب برادر زادہ مولانا کرامت علی صاحب تھے۔ کتب درسیات مولانا احمد صاحب سے پڑھا۔ بعدہٗ انوار فیض مولوی نور علی و مولانا محمد یوسف فرنگی محلی لکھنوی سے پہنچا اور بہت زیادہ علمی فائدہ مفتی اسد اللہ خاں سے ہوا۔ آپ اپنے چچا مولوی کرامت علی صاحبؒ سے بیعت تھے اور مشق خطوط جلی و خفی بھی مولانا کرامت علی صاحبؒ سے کیا۔ آپ انگلیوں کے ناخن سے بہت خوشخط لکھتے تھے۔ مرد بزرگ و صاحب زہد و تقویٰ اور اہل فیض تھے۔ آپ کی ذات غنیمت تھی۔ مزار پُر انوار ملا ٹولہ والی قبرستان میں ہے آپ کی اولاد اسی محلہ میں آباد ہے[۲]

---

۱؎ تذکرۃ الصلحاء ص۱۰۱ ۲؎ تجلی نور حصہ دوم ص۱۳۸

# حضرت مولانا محسن صاحب[۱]

پسر خورد مولانا رجب علی صاحب. برادر زادہ مولوی کرامت علی صاحب تھے فیض علم درسیہ مفتی اسد اللہ محمدیؒ سے حاصل کیا۔ اور علوم قرأت و مشق خط نستعلیق و نسخ اپنے چچا مولوی کرامت علی صاحبؒ سے سیکھا ایک دانہ چاول پر پوری سورۂ قل ہو اللہ لکھتے تھے. حضرت افضل الفضلا و محدثین مولانا شیخ عبد الرحمن مغربیؒ سے بہت زیادہ فیض علوم پایا۔ ساتوں قرآت اور علم حدیث بھی آپ ہی سے حاصل کیا قرآن شریف خوش الحان اور پُر درد آواز میں پڑھتے تھے. اور نعمت باطنیہ کے حصول کے لئے طریقہ نقشبندیہ مجددیہ میں سید عبد الجلیل بریلویؒ سے بیعت ہوئے مولوی محمد محسن صاحبؒ ایک نیک اور نیک نہاد صاحب زہد و تقویٰ عالم تھے اور مسائل فقہ میں ماہر تھے۔ اور ہدایت اسلام کے شائع کرنے میں عمر صرف کی ۱ے

# مولوی کرامت علی صاحب متولی[۲]

سیّد نسب اولاد سید حمید الدین محمد آبادیؒ سے تھے۔ آپ کا وطن محمد آباد گہنہ قرابت داری کی وجہ سے موضع کجگاؤں میں سکونت اختیار کی اور وہیں پرورش پائی۔ عالم جملہ علوم نامور اور بلند پایہ و حوصلہ مند تھے۔ علوم صرف و نحو و متوسطات مولوی ذاکر علی مفتی محلوی جون پوری سے پڑھا معقول منقول مولوی ولی اللہ فرنگی محلیؒ سے۔ اصول و فقہ مولوی نادر علی لکھنوی سے حاصل کرکے دستار فضیلت باندھا۔ باقی علوم علمائے عرب و عجم سے حاصل کیا۔ اولاً فتح علی شاہ گیہان خدیو ملک عجم مدرس مدرسہ مشہد مقدس ہوئے بعدہٗ میر منشی تبریز مقرر ہوئے پھر صدر امین اجمیر شریف ہوئے. آخر میں متولی امام بارہ ہگلی کلکتہ بمشاہرہ ۹۵۰ روپیہ مقرر ہوئے انتقال ۱۲۸۵ھ میں ہوا اور امام بارہ حاجی محمد محسن ہگلی میں دفن ہوئے ۲ے

---

۱ے تذکرۃ الصلحاء ص ۱۳  ۲ے تذکرۃ الصلحاء و تذکرۃ العلماء ص ۱۳۹

# حضرت لُقّا شاہ مجذوبؒ

آپ مادر زاد ولی بادۂ عشق الٰہی سے سرمست و مدہوش وصاف دل اور صاحب باطن بزرگ تھے۔ آپ ہر وقت مشاہدۂ حق میں مستغرق اور خود اپنے سے باتیں کرتے رہتے تھے اور اسی حالت میں کبھی ہنستے اور کبھی آہ وزاری کرتے تھے۔ آپ نے دنیا کو ذکر الٰہی اور تجلیات ربانی کے اثر سے ترک کر دیا تھا اور جنگلوں اور پہاڑوں کی طرف نکل جاتے تھے۔ کھانے پینے کی بالکل توجہ نہ تھی۔ آپ شام سے صبح تک حسین آباد کے شیوالے میں پڑے رہتے زمین ہی آپ کا اوڑھنا اور بچھونا تھی۔ اپنی رہائش کے لئے کبھی ایک چھپر بھی پھوس کا نہ ڈالا۔

بہت ہی مست دبلے خود درویش تھے آنے والوں کے دلوں کے بھید سے بہت جلد باخبر ہو جاتے۔ اور لوگوں کو اللہ کی مرضی سے فیض پہونچاتے تھے آپ بہت ہی پاکیزہ قلب روشن ضمیر اور صاحب کشف وکرامات تھے اور ہر نیک وبد کی مصیبت میں کام آتے۔ خدائی صفات اور پیغمبرانہ اخلاق سے متصف تھے اور یوں تو آپ کے بہت سے واقعات ہیں جس سے آپ کے تصرف اور صاحب علم وصاحب مرتبہ ہونے کا پتہ چلتا ہے اور یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ آپ فنا فی اللہ مجذوب کامل تھے۔ اور باطنی کمالات سے مشرف بہ اسلام کیا ہے

آپ کا ایک واقعہ ذکر کرتا ہوں جو زبان زد خواص وعام ہے اور اس کی تصدیق بہت سے معتمد اور معتقد لوگوں کے بیان سے بھی ہوتی ہے آپ کچھ لوگوں کے ہمراہ لین بازار کی طرف جا رہے تھے ظاہر ہے کہ اس زمانہ میں یہ سب جنگل تھا نہ آدم نہ آدم زاد، غرضیکہ حضرت لُقّا شاہؒ کی ناک میں چنا بھونجنے کی سوندھی مہک آئی تو آپ از خود رفتہ ہو گئے۔ چہرے کا رنگ متغیر

ہوگیا اور ایک کیفیت طاری ہوگئی۔ فرمایا ــ "جب ایسی بڑے تپنے مہکے"
حالانکہ ابھی بھوبجے کی بھرسائیں بہت دور تھی۔ یہ واصل بحق اور فنائیت کی طرف

کتنا لطیف اشارہ ہے۔ آپ کا وصال ۱۱۹۳ھ میں ہوا ہے۔ آپ کا مزار مبارک
بس روڈ دیزا سٹیشن سے متصل جانب شرق متصل مسجد واقع ہے اور آپ کے
روضہ کے دکھن آپ کے خلفاء کے بھی مزارات ہیں[1]

[1] تذکرۃ العلماء و دیم فارسی۔ تذکرۃ الصلحا، فارسی۔ تجلیات العارفین اردو قلمی

فنائیت کے لئے ترک دنیا ضروری ہے۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دنیا کو جادوگرنی فرمایا ہے جو انسانوں کو جادو کے کنوئیں میں قید کر دیتی ہے۔ اور دنیاداری کے جادو کا توڑ ہر شخص کے دسترس سے باہر ہے اگر ہر شخص اس جادو کا توڑ کر سکتا تو انبیاء کی بعثت کی کیا ضرورت تھی اور ولیوں کو مخصوصان بار گاہ الٰہی کیوں کہا جاتا۔ دنیا کے جادو کی گرہیں اگر عقل سے بھی کھل جاتیں تو مرسلین کے آنے کی کوئی ضرورت نہ تھی۔ دنیا کے منتر کی گرہ جو دل پر لگی ہے اتنی باریک اور سخت ہے کہ وہ اللہ کے پھونکنے سے ہی کھل سکتی ہے دنیا کی گرہوں کا ان ظالموں پر اتنا اثر ہے اور خودی و انا میں اتنا غرق ہیں کہ ان فنافی اللہ بزرگوں کے مزارات مقدسہ پر جانا اور ان کی قربت وصحبت اختیار کرنا آخرت یا دنیا ہی کے لئے توجہ کی درخواست کرنا شرک و بدعت سمجھتے ہیں۔ حالاں کہ یہ بدبختی کی انتہا ہے دنیا و آخرت دو سوکنیں ہیں اگر ایک راضی ہوتی ہے تو دوسری ناراض ہو جاتی ہے افسوس کہ علماء نے اپنی بیعت و ارادت کی دکان چمکانے کیلئے ایسی بھنگ پلا دی ہے کہ عوام مدہوش ہیں اور دنیا کو سینے سے لگائے ہیں۔ بس ظاہری اور بے روح عبادت کے ذریعہ جس میں دنیا زہر کی طرح سرایت ہے خدا کو حاصل کرنا چاہتے ہیں

میں کہتا ہوں کہ ان دنیا داروں کو اگر اللہ کا جلوہ ذرا بھی نظر آجائے تو اپنے جسم و روح دونوں کو قربان کر ڈالیں جیسے کہ صوفیاء کرام نے کیا ہے لیکن تجلی الٰہی کے لئے فنا کا درجہ حاصل کرنا ضروری ہے۔ تب جا کر یہ دنیا کا کانٹا پاؤں سے نکلے گا اور نہ خودی نہ اختیار کرے گا۔ جب تک چشم بصیرت حاصل نہ ہوگی اللہ نشیب و فراز نہ دیکھ سکے گا اور اسی طرح ٹھوکر کھاتا ہوا دنیا سے نامراد جائے گا۔

خوب کہا ہے عارف باللہ حضرت آسی ؒ نے ؎

واعظو! آس کو دیکھ لو پہلے

پھر کہو حور کیا ہے جنت کیا

انبیاء اور اولیا چشم بصیرت کے مالک ہوتے ہیں۔ اس نور کا مشاہدہ نار شہوت سے نجات دیتا ہے۔ حضرت عارف رومی نے بڑے پتے کی بات کہی ہے

خواب ناکی لیک ہم براہ خسپ
اللہ اللہ بر رہ اللہ خسپ

---

ترجمہ: تو نیند کا متوالا ہے۔ پھر بھی سوتا ہے تو راستہ پر سو تو خدا کے لئے اللہ کے راستہ پر سو۔

---

تا بود کہ سالکے بر تو زند
از خیالاتِ نعاست برکند

ترجمہ: ہو سکتا ہے کوئی راہ گیر کو رحم آجائے اور نیند کے خیالات سے تجھ کو جدا کر دے۔

حضرت عارف رومی کا یہ مقصد ہے کہ اے دنیا دار تو نیند میں ہے اگر تجھے سونا ہی ہے تو سر راہ سو اور اللہ کے راستے پر سو۔ شاید کوئی اللہ کا نیک بندہ وہاں سے گذرے تو وہ تیرے خواب والے خیالات تجھ سے دور کر دے۔ جب کہ تو دنیا میں غفلت کی نیند سو گیا ہے تو اپنی تدبیر سے راہ یاب نہ ہو گا جب تک کہ تو کسی یا خدا کا ہاتھ نہ پکڑ لے۔ بس یہی ایک تدبیر ہے۔

---

# حضرت مُلّا محمد حفیظ جونپوری

علوم ظاہری از ابتدا تا انتہا اپنے چچا مفتی سید مبارک سے حاصل فرمایا اور تھوڑے زمانہ میں زبردست عالم و فاضل و محقق دنیا میں مشہور ہوئے۔ آپ کی فضیلت کا شہرہ دنیا میں بہت بلند ہوا۔ آپ ستودہ اطوار اور صاحب تقویٰ تھے بجز درس و تدریس و ذکر الہٰی اور دوسرے کام میں مشغول نہ ہوئے۔ آپ کا دل دنیا سے متنفر تھا۔ جب آپ کی فضیلت کا شہرہ سلطان عالم گیر تک پہنچا تو سلطان عالم گیر نے بکمال آرزومندی آپ کو دہلی آنے کے لئے خط لکھا۔ مگر آپ نے جواب میں دہلی جانے سے انکار کر دیا۔ بالآخر بادشاہ نے اپنا ایک مصاحب حضرت ملا محمد حفیظ کی خدمت میں بھیجا جس نے حاضر ہو کر منت و سماجت بادشاہ کی آرزو ملاقات عرض کر کے آپ کو دہلی تشریف لے جانے پر تیار کر لیا۔ جس وقت حضرت ملا حفیظ اندر شہر پناہ دہلی میں داخل ہوئے۔ حسن اتفاق سے ایک مردہ پان کھائے اور چہرے پر ہنسی کے آثار نمایاں نہر علی مردان خان میں پڑا ہوا تھا۔ ایک فقیر آزاد مشرب نے ملا کی پالکی پکڑ کر مردہ کی طرف اشارہ کر کے یہ شعر پڑھا ؎

عیش دنیا را بقائے نیست دیدی غنچہ را
یک تبسم کرد باقی در پریشانی گرفت

عیش دنیا کو بقا نہیں ہے۔ کلی کی طرف دیکھ کہ ایک مسکراہٹ
کے بعد پریشانی ہی ہے اور پھول بن کر مرجھا گئی ہے ایسی
ہی یہ دنیا اور اس کا عیش ہے۔

حضرت ملا حفیظ یہ شعر سنکر اتنا متاثر ہوئے کہ محویت میں پالکی کا رُخ جونپور کی طرف پھیر دیا۔ بادشاہ کے مصاحب کی منت سماجت کا کچھ خیال نہ کیا۔ جونپور

واپس آئے اور تا زندگی گوشہ نشین ہو کر توکل کے ساتھ بسر کیا ہے۔ اولیاء اللہ بصیرت کے مالک اور غیب پر بالکل مطلع ہوتے ہیں۔ وہ دوسروں کے احوال سے بالکل ہی واقف ہوتے ہیں اور قضاء قدر کا فیصلہ لوح محفوظ اور مستقبل ان کے سامنے ہوتا ہے۔ انسان کی ساری غفلتیں مادی بدن کی وجہ سے ہیں جب جسم روح بنا تو اُسے یقینی طور پر پوشیدہ اسرار کو دیکھا ہوگا اولیاء مجسم روح اور نور مطلق ہیں اور کثافتِ بشری سے پاک ہیں

دنیا میں جو آثار قدرت ہیں وہ فانی ہیں جو واصل بحق ہوگا وہ دائمی نور میں مستغرق رہے گا اب نہ اس کی انسانی کثافتیں نور سے مانع ہوں گی نہ مظاہر قدرت کا فنا ہونا اس کے لئے فراق و سینہ کوبی کا سبب بنے گا۔ ایسا شخص وہی ہوگا جو لاہوتی ہوگا۔ یا اگر وہ ناسوتی ہوگا۔ تو اس نے ریاضتوں اور مجاہدہ کے ذریعہ اپنے ناسوتی ہونے کو ختم کر دیا ہے۔ خاکی اور ناسوتی ذات کی شعاعوں کی تاب نہیں لاتا۔ اس کو اس طرح سمجھو کہ اگر سورج زمین پر ہمیشہ پڑے تو وہ برداشت نہ کرے گی اور زرخیزی کی طاقت اس کی ختم ہو جائے گی۔ اور آخر میں بنجر ہو جائے گی۔

مچھلی چونکہ آبی چیز ہے وہ دائمی طور پر پانی کو برداشت کر سکتی ہے سانپ خشکی کا جانور ہے وہ پانی میں ہمیشہ نہیں رہ سکتا ہے۔ اسی پر لاہوتی اور ناسوتی انسان کو قیاس کرو۔ کبھی ناسوتی، لاہوتی بننے کی کوشش کرتے ہیں لیکن بحر وحدت ان کو رسوا کر دیتا ہے۔ یہاں ایسے لاہوتی انسان ہیں جو ناسوتیوں کو لاہوتی بنا دیتے ہیں۔ اگر تو ناسوتی ہے تو لاہوتی اولیاء اللہ کی صحبت اختیار کر وہ تجھے دریائے وحدت میں تیرنا سکھا دیں گے۔ یہ لاہوتی اولیاء جادو کرتے ہیں جس سے ماہیت تبدیل ہو جاتی ہے۔ لیکن ان کا جادو حلال ہے۔ اولیاء اللہ بہت سی ناممکن باتوں کو اپنے تصرفات میں لیکر ممکن بنا

دیتے ہیں۔ ان کی صحبت کیمیا اثر سے بڑے اخلاق اچھے اخلاق میں تبدیل ہو جاتے ہیں۔ لیکن منکرین اور بدبخت اور ظاہرین ان کو صرف بشر ہی سمجھتے ہیں اور ان کی شان میں اپنی زبان سے نازیبا کلمات نکال کر بارگاہ الٰہی سے مردود ہو جاتے ہیں۔ مولانا روم فرماتے ہیں کہ اگر میں ان اولیاءاللہ کی صحبت کی تاثیر کا قیامت تک بیان کروں تو وہ ختم نہ ہوگا ؎

تا قیامت گر بگویم زیں کلام
صد قیامت بگذرد ویں ناتمام

یعنی اولیاء اللہ دلوں کو پیغام دیتے ہیں اور اسرار الٰہی سناتے ہیں۔ اولیاء اللہ کا شاہانہ مزاج ہوتا ہے اور مریدوں کی اصلاح کے لئے ان سے خدمت گذاری کے خواہاں رہتے ہیں۔ مُرید کے لئے محض ذکر و فکر کافی نہیں ہے۔ شیخ کے آداب کا بجالانا بھی ضروری ہے۔ جب شیخ کی پوری اطاعت ہوتی ہے۔ تب کہیں وہ نسبت کی امانت مُرید کے سپرد کرتا ہے۔ جس کو بھی باطنی دولت ملی ہے اس کو خدمت اور ادب سے حاصل ہوئی ہے

اور اس بات کو اچھی طرح سمجھ لو کہ معمولی ادب سے کام نہ چلے گا۔ شیخ کے شایان شان ادب و احترام اور دلی تعلق ضروری ہے۔ غیر مناسب ادب سے اس میں شکر گذاری کی کیفیت نہ پیدا ہوگی ۔[۱]

حضرت مُلّا حفیظ جونپوری کا وصال ۳۰ شوال ۱۱۲۶ھ مطابق ۱۷۱۵ء کو ہوا اور جونپور میں دفن ہوئے۔ قبر محلہ مفتی محلہ شہر جونپور میں ہے ۔[۲]

---

۱ مثنوی مولانائے روم جلد سوم ترجمہ و تشریح حضرت مولانا سجاد حسین صاحب ص ۲۴۲ تا ۲۴۵

۲ تجلی نور ردیم ص ۶۵-۶۶

# حضرت مفتی روح اللہ رح

آپ مفتی سید مبارک کے لڑکے تھے۔ اور مشاہیر علمار جون پور میں آپ کا شمار تھا۔ استعداد علمی اپنے والد سے حاصل کر کے جمیع علوم اور مراحل علوم عقلی و نقلی میں نیک نام ہوئے۔ والد کے انتقال کے بعد آپ کو مفتی کا عہدہ دیا گیا۔ اور مسند موروثی پر بیٹھ کر تمام زندگی درس وتدریس میں نیک نامی کے ساتھ گذارا۔ اکثر طلبار بحصول علم حاضر ہو کر فیضیاب ہوئے۔ سال وفات معلوم نہ ہو سکا ہے آپ کی قبر مفتی محلہ جون پور میں ہے ۱۔

# حضرت مولوی محمد رلجے رح

نبیرہ ملا حفیظ۔ آپ سر آمد علمار جون پور تھے۔ شروع تعلیم اپنے جد بزرگوار سے تکمیل کی۔ بعدہٗ دوسرے علمار زمانہ کی خدمت میں حاضر ہو کر بہت تھوڑے زمانے میں ابتدا رتا انتہا علوم حاصل فرمایا۔ جملہ علوم میں کامل ماہر اور قابل درس تھے مگر فقہ اور اصول میں متبحر تھے۔ بدیں وجہ افقہ الفقہار مشہور تھے۔ آپ فقر و توکل آشنا بزرگ تھے۔ اس وجہ سے اپنا دامن دنیا کی طمع میں آلودہ نہیں کیا۔ تمام عمر درس وتدریس اور ریاضت مجاہدہ اور تزکیۂ نفس میں گذارا۔

آپ شاعر بھی تھے اور بہترین شعر کہتے تھے۔ آپ کی وفات ۷ ار ربیع الثانی سنہ ۱۱۸۲ھ کو ہوئی۔ شہر فیض آباد اندرون باغ قاضی غلام مصطفٰے آپ کا مزار مبارک آج بھی موجود ہے ۲۔

---

۱۔ تجلی نور دیم ص۶۶ و ص۶۹۔ مظہر الاصدیہ ص۱۶۴ فارسی ۲۔ تجلی نور دیم ص۶۹ قلمی فارسی

بزرگان دین اور خدا و رسول سے عشق و محبت کے دعوی دار تو بہت ہیں لیکن عشق و محبت کا تقاضہ ریاضت و مجاہدہ تزکیہ نفس الٰہی اور فقر و توکل رنج و مصیبت پر صبر و شکر ہے۔ اس کا ان میں قطعی فقدان ہے یہاں جھوٹ اور لاابالی زندگی اور دنیا اور زر و مال سے آلودگی ہی مقصد زندگی بن گیا ہے۔ اگر عشق و محبت کی راہ سے انسان پر مصیبتیں آتی ہیں اور وہ ان مصائب پر ثابت قدم رہ کر صبر و شکر کو اپناتا ہے اور اس امتحان میں پورا اترتا ہے تو پھر خدا کا رحم اس سے آکر عذر خواہی کرتا ہے اور اس کو خدا کی رضا اور قرب وصال کی بشارت دی جاتی ہے لیکن کتنے ہیں جو اس راہ میں ثابت قدم رہ کر اسی دولت ابدی کو حاصل کرتے ہیں۔

اس امر کا کامل یقین ہونا چاہیئے کہ رنج و غم بھی اللہ کا بھیجا ہوا مہمان ہے اگر اس کے ساتھ ایثار و قربانی کی جائے گی تو وہ دنیا کے بادشاہ (اللہ) سے جا کر صبر و استقامت کی تعریف کریگا۔ رنج و غم پر صبر و شکر کی نعمتوں ہی سے نہیں منعم حقیقی سے وصال ہوگا اور یہ اتنی عظیم نعمت کہ دنیا کی دوسری تمام نعمتیں اس کے سامنے ہیچ ہیں۔ حیوان نباتات سے ہی اپنی خوراک حاصل کرتا ہے۔ لہٰذا نباتات کی موت ان کی ترقی کا اصل سبب مبنی ہے۔ اسی طرح عاشق سو سو جانوں اور راہوں سے اپنے مولا پر قربان ہو کر قرب و وصال اور بقا باللہ کی دولت اسی دنیا میں حاصل کرتا ہے "اُقْتُلُوْنِیْ" یہ حضرت منصور حلاج رح کا قول ہے۔ انھوں نے فرمایا کہ ــــ

"اے یارو! مجھے قتل کر دو۔ کہ میرے قتل ہونے ہی میں میری زندگی ہے"

جب یہ ثابت ہے کہ قربان ہونا ہی ترقی کا سبب ہے۔ تو قول منصور حلاج رح کا صحیح ثابت ہوا۔ انسان کا سچا قول و فعل فرشتے کی غذا بن کر بلندی حاصل کرتا ہے اسی طرح انسان کی غذا بن کر نباتات بلندی حاصل کر لیتی ہیں۔ لیکن یہاں تو سچائی مفقود ہو گئی ہے۔ مذہبی ٹولہ بھی نہ قول میں سچا ہے اور نہ فعل میں وعدہ خلافی اور جھوٹ ان کا

پیشہ بن گیا ہے۔ ان کی پیشانیاں جو سجدوں کے نشانات سے کالی ہو گئی ہیں اور گھٹے پڑ گئے ہیں۔ کم سے کم اس کی تو آبرو رکھتے وعدے سے مکر جانا اور دھوکہ دہی فریب ان کا مسلک بن گیا ہے۔ مسجد کی سیڑھیاں گھس گئیں۔ کتنی جانمازیں پھٹ گئیں بدھنے ٹوٹ گئے اور فرش ردی ہو گئے۔ لیکن فطرت نہ بدلی خباثتِ نفس نہ گئی اور حالت میں ذرا بھی تبدیلی نہ آئی۔ اور واپسی کا دن آگیا۔

فنا کے بعد ہی اعلیٰ مقام حاصل ہوتا ہے۔ انسانی روحوں کے قافلے عالم بالا سے دنیا میں کاروبار کے لئے آتے ہیں۔ اور نفع و نقصان پہونچا کر واپس جاتے ہیں تو اصل مقام عالم بالا ہے۔ جب دنیا سے جانا امر طے شدہ ہے تو آخرت کی دولت سے سرخرو ہو کر ہی جانا چاہئے۔ حضرت عارف رومی نے کتنے پتے کی بات کہی ہے ۔

کارواں دایم ز گردوں می رسد

تا تجارت می کند وا می رود

ترجمہ:۔ قافلہ ہمیشہ آسمان سے آرہا ہے تاکہ تجارت کرے اور توشۂ آخرت لے کر واپس جائے۔

تو پھر جب واپس ہی جانا ہے اور مالک کے دربار میں پیش ہونا ہے تو پھر چوروں کی طرح کیوں پیشی ہو۔ بلکہ اعزاز و انعام و اکرام کیلئے بلایا جائے تو سرخ روئی ہے ۔[1]

---

[1] مثنوی مولانائے رومؒ جلد سوئم مع ترجمہ و شرح مولانا قاضی سجاد حسین صاحب

# حضرت قاضی خوب اللہ رح

حضرت خوب اللہ نبیرۂ ملا محمد حفیظ جون پوری تھے۔ آپ نے خزانۂ علوم بہت زیادہ جمع کیا کہ افضل المحدثین ہوئے۔ آپ کو ایک ہزار آٹھ سو حدیث راویوں کے نام کے ساتھ یاد تھی۔ آپ کی اس زیادتی علم کی وجہ سے آپ کو منصب قاضی القضاۃ شہر الہ آباد پر مقرر کیا گیا۔ آپ نے اپنے منصب کو نہایت نیک نامی کے ساتھ انجام دیا۔ آپ نہایت ظریف طبع تھے۔

نقل ہے کہ نواب شجاع الدولہ الہ آباد تشریف لائے اور ملاقات کے وقت آپ کا نام دریافت کیا۔ فرمایا۔ "میرا نام خوب اللہ ہے۔" نواب نے پوچھا "خوب۔ لفظ فارسی اور اللہ لفظ عربی۔ ترکیب کہاں تک درست ہے۔" جواب دیا کہ نام کے لئے معنی کی ضرورت نہیں ہے۔ نواب نے کہا "آپ قاضی اور نام بے معنی۔" قاضی نے کہا جس وقت نام رکھا گیا۔ اس وقت قاضی نہیں تھا۔ نواب اس لطیفے پر ہنسے اور آپ سے اتفاق کیا۔

نقل ہے کہ قاضی خوب اللہ قاضی ثناء اللہ جون پوری کی ملاقات کے بعد۔ بعد مزاج پرسی و اشتیاق ملاقات نوکر کو حقہ لانے کا اشارہ کیا۔ نوکر نے حقہ حاضر کیا۔ قاضی ثناء اللہ نے چند شعر حقہ کی مذمت میں پڑھا۔ قاضی خوب اللہ نے فی البدیہہ یہ قطعہ منظوم کیا اور پڑھ دیا ۔

قطعہ

تمباکو اگرچہ ہست زیاں کار بسے
زو فائدہ ہیچ گہ ندیداست کسے
آخر بہ ازیں چہ خوب باشد کہ ترا
خاموش کند زہر زہ سرائی نفسے

ترجمہ:۔ تمباکو اگرچہ نقصان دہ شے ہے اور کسی کو اس سے فائدہ ہوتے نہ دیکھا۔ مگر ان خرابیوں کے علاوہ یہ اچھائی بھی ہے کہ ہرزہ سرائی سے کچھ دیر کے لئے باز رکھتا ہے۔

حاضرین نے آپ کی اس موزونیٔ طبع کی تعریف کی۔ آپ کی وفات ۱۴ شعبان ۱۱۰۰ھ مطابق ۱۶۸۸ء میں ہوئی [1]

# حضرت مولوی محمد علیؒ

حضرت مولوی محمد علی نبیرہ ملا محمد صادق اور مفتی سید ابوالبقا کے لڑکے تھے۔ ابتدائی تعلیم دہلی میں علماء دہلی سے حاصل کیا۔ اور جہانگیرآباد میں تکمیل کی۔ چونکہ آپ کا دل روشن تھا۔ آپ نے سرمایۂ علوم اور گنجینۂ فضائل بہت حاصل فرمایا۔ آپ کو بہت زیادہ روحانیت و انوار علوم اکثر بزرگوں سے پہنچا۔ اور اس قدر نام آوری حاصل کی کہ اس زمانے میں آپ کا سا روحانی عالم عنقا تھا۔

آپ نے اٹھارہ سال کی عمر میں شرح مسلم تصنیف کی۔ اور یہ کتاب بنام معراج الفہوم شرح مسلم مولوی محمد علی مشہور ہوئی۔ اور آپ کے درس سے صدہا طلبہ سرمایۂ علم سے سرفراز ہوئے۔ آخر وقت ڈھاکہ گئے اور عین شباب کے عالم میں انتقال فرمایا۔ اور شہر ڈھاکہ میں دفن ہوئے۔ سال وفات معلوم نہ ہوسکا [2]

انوار الٰہی اور تجلیات ربانی ہی اصل ہے۔ حضرت موسیٰ پر بھی اللہ تعالیٰ کی بھرپور عنایتیں تھیں۔ ان کو آگ کی ضرورت تھی تو اللہ نے نور بہ شکل نار نمودار فرمایا۔ کہ رغبت سے ادھر متوجہ ہوں۔

حضرت مولانائے رومؒ فرماتے ہیں کہ جب بھی کوئی انسان کسی ولی کو دیکھتا ہے

---

[1] تجلی نور دوئم ص۴۱ [2] تجلی نور دوئم ص۴۲

تو اسس کو اس میں صرف بشری اوصاف نظر آتے ہیں۔ اسس اوصاف بشری کا ولی میں نظر آنا خود اس کی طبیعت کا عکس ہے۔ چونکہ وہ خود اسی اوصاف سے متصف ہے۔ لہٰذا اس کو صرف وہی نظر آتے ہیں۔ حالانکہ وہ ولی اوصاف بشریت سے بالکل پاک وصاف ہوکر سراپا روح بن جاتا ہے۔

ولی کو حضرت موسیٰ والا درخت سمجھو جس پر بظاہر آگ تھی لیکن وہ دراصل نور تھا۔ جب ولی سے اتصال پیدا کروگے تب حقیقت واضح ہوگی۔ انسان کا باطن درخت کی جڑ کی طرح ہے جس طرح کی جڑ ہوتی ہے ویسے ہی پتے نکلتے ہیں اور پھل آتے ہیں درختوں، نفسوں اور عقلوں کی یہی صورت ہے جنکے دلوں میں محبت اور وفا کے درختوں کی جڑ ہے۔ ان کے پھل آسمان پر ہیں۔ وہ سخاوت کے ان درختوں کی طرح ہے جن کی جڑ تو زمین پر قائم ہے اور اس کی شاخیں آسمان پر پہنچی ہوئی ہیں عشق اور محبت کی تعریف یہ ہے کہ جیسا آسمان اور زمین میں زن وشوہر کا سا عشق وجذبہ ہے۔ آسمان بمنزلہ شوہر اور زمین بمنزلہ بیوی کے ہے۔ آسمان جو کچھ زمین کے سپرد کرتا ہے۔ زمین بوجہ جذب وکشش اور محبت جان کی طرح پرورش کرتی ہے۔ آسمان ہی ہے۔ جو زمین کو گرمی، تری اور نمی پہنچاتا ہے۔ آسمان کے مختلف حصے زمین کو مختلف قسم کے فائدے پہنچاتے ہیں۔ آسمان کا خاکی برج زمین کو خاک عنایت کرتا ہے آبی برج پانی عطا کرتا ہے۔ اور ہوائی برج ابر کو بھیجتا ہے۔ اور آتشی برج سورج کے ذریعہ زمین کو گرما کر زرخیزی کی بے مثال صلاحیت عطا کرتا ہے۔ یہ ہے کارنامۂ قدرت اور عشق ومحبت اور جذب وکشش کی کرشمہ سازی جس سے نظام کائنات چل رہا ہے

# حضرت قاضی عبدالعلیم شاہ خیر اللہؒ

چھوٹے لڑکے سید مفتی مبارک کے تھے۔ آپ نے جملہ علوم اپنے والد ماجد سے پڑھا۔ چوں کہ آپ بہت ذکی و ذہین تھے۔ لہٰذا تھوڑے عرصہ میں تمام علوم سے فراغت پائی۔ اور قاضی جون پور ہوئے۔ اور موروثی گدی پر بیٹھے۔ اور بجز درس و تدریس اور کار منصب قضا دوسرے کاموں میں مشغول نہ ہوئے۔ اور وفات پائی۔ جون پور میں دفن ہوئے۔ اس سے زیادہ حال آپ کا معلوم نہ ہو سکا۔ آپ کا مزار پُر انوار محلہ بلوا گھاٹ میں علی احمد درزی کے مکان کے پورب میں ہے۔[١]

# قاضی حسن سعید خاںؒ

نبیرہ مفتی سید مبارک۔ آپ نے تمام علوم اپنے خاندان کے علماء سے حاصل فرما کر فراغت حاصل فرمایا۔ اور بہت مشہور عالم و فاضل ہوئے۔ آپ تمام علوم مروجہ کے سمندر تھے۔ آپ اولاً مفتی جون پور ہوئے۔ بعدہٗ قاضی کے منصب پر سرفراز ہوئے اور چند سال اس خدمت کو انجام دیا۔ آپ کے پدر بزرگوار سید محمد سعید خاں تقرب سلطانی حاصل کر کے بزمرۂ اراکین داخل ہوئے۔

قاضی بھسان ذریعہ ترقی مراتب و خطاب شاہی حاصل فرمایا۔ اور قاضی القضاۃ دہلی ہوئے۔ اور تا عمر خدمت قاضی القضاۃ انجام دیا۔ آپ کا انتقال ۱۰۸۴ھ ہجری مطابق ۱۶۷۳ء دہلی میں ہوا۔ مگر آپ کے اعزا آپ کی نعش کو جون پور لائے اور یہیں دفن کیا۔[٢]

---

[١] تجلی نور حصہ دوم ص۱
[٢] تجلی نور حصہ دوم ص۲

# مولانا شیخ علی متقی ؒ

مولانا شیخ علی متقی کا نام علی ہے۔ لقب متقی ہے۔ والد کا نام حسام الدین عبد الملک ہے۔ آپ جون پور ہی کے رہنے والے تھے۔ اور یہیں پر شیخ علی متقی کی ولادت ہوئی پھر آپ اپنے بیٹے کو لیکر مانڈو چلے گئے اور وہیں سکونت اختیار کر لی بہت بڑے اکابر جون پور چراغ فضلا وحید عصر اور معقول و منقول میں فرید زمانہ اور زہد و ورع میں عدیم المثال تھے تحصیل علوم آپ نے برہان پور دکن میں مولانا حسام الدین متقی سے کیا۔ اور سنہ ۹۵۳ھ میں آپ حرمین شریفین تشریف لے گئے۔ آپ کو شیخ ابو الحسن شاذلی ؒ سے بہت فیض پہونچا اور وہیں درس و تدریس میں مشغول ہو گئے مولانا علی متقی اولاً چند روز شاگردی شیخ ابن حجر مکی صاحب ؒ صواعق محرقہ کی اختیار کی۔ اور ابن حجر سے بہت فائدہ پایا۔ آپ کی تصنیف میں مطولات و مختصرات عربی فارسی ایک سو سے زیادہ ہے۔ کتاب جمع الجوامع جو علامہ جلال الدین سیوطی کی ہے اور بطرز جدید ترتیب دیا۔ مولانا ابو الحسن فرماتے ہیں کہ دنیا مرہون منت علامہ سیوطی ؒ کی ہے۔ مگر علامہ سیوطی ؒ زیر بار احسان ملا متقی ہیں۔ آپ کی وفات سنہ ۹۴۷ھ مدینہ منورہ میں ہوئی اور وہیں جنت البقیع میں مزار ہے [1]

# حضرت مولانا میر محمد عسکری ؒ

آپ سادات مفتی محلہ جون پور اور اولاد مفتی سید ابو البقا سے تھے۔ اور جملہ علوم و فنون میں یکتائے زمانہ اور حسن بیان و قوت لسان میں مشہور تھے اور مدت تک آپ حصول علم میں مشغول رہے اور معاش موروثی پر قناعت کی اور دنیا و دنیا والوں

---

۱؎ اخبار الاخیار، کشف الظنون، سبحۃ المرجان، اذکار ابرار صفحہ ۳۰۳، خاتمہ مرآۃ احمدی صفحہ ۱۲۶، تاریخ صوفیائے گجرات حصہ صفحہ ۲۷

کی طرف نظر نہ کی۔ آپ زمانہ طفلی میں بہت کند ذہن تھے۔ ایک روز استاد نے سبق یاد نہ ہونے کی وجہ سے سختی کی۔ آپ استاد کی سختی سے مکدر تھے۔ آدھی رات کے وقت بخیال ہلاکت دریائے گومتی کے کنارے گئے اور ارادہ کیا کہ دریا میں کود کر جان دے دیں کہ غیب سے ایک مرد بزرگ صورت و سیرت نظر آئے اور آپ کو اس ارادہ سے روکا اور باز رکھا۔ آپ کے سینہ پر چند حروف شہادت کی انگلی سے لکھا۔ اور فرمایا کہ جا کتاب کا مطالعہ کر۔ اسیوقت سے آپ کا دل انوار الہیات اور سینہ گنجینۂ علوم و فنون ہوگیا۔ آپ جو کتاب دیکھتے اور چند بار پڑھتے اور اس کتاب کے ہر مشکل سبق کو حل کر لیتے۔ اور ذہن ایسا تیز اور حافظہ درست ہوگیا اور اسقدر سمجھ بڑھ گئی کہ صرف مطالعہ کتب سے جملہ علوم معقول و منقول و فروع و اصول میں متبحر ہوگئے اور فضیلت کا شہرہ ہر چہار طرف عالم میں پہونچا۔ طالبان علم ہر ملک و شہر اور دور و نزدیک سے آتے اور آپ سے مستفید ہوتے۔ آپ نے اپنی وضع قطع اور عادات، طور طریقہ، ظاہری علماء کی طرح نہ رکھا۔

درس و تدریس کہ بظاہر یہ کام بہتر ہے اختیار فرمایا۔ آپ کے فیض تعلیم سے سیکڑوں طلباء و عالم محقق اور فاضل دوراں ہوئے۔ اس زمانے میں کوئی طالب علم ایسا نہ تھا جو آپ سے علم حاصل کرنے کے لئے نہ آیا ہو۔ اور نعمت فیض علوم حاصل کر کے نہ واپس ہوا ہو۔ ان کی تصنیف میں کوئی کتاب مشہور نہ ہوئی۔

آپ کی عمر ستر سال سے زیادہ کی ہوئی۔ آپ نے ۲۹ ذی قعدہ ۱۱۹۵ھ میں انتقال کیا۔ آپ کی قبر مفتی محلہ شہر جون پور میں ہے۔ مولوی عبدالقادر سگھر یوری و مولوی عبدالعلی خاں اور ملا عوض جون پوری آپ کے راسخ شاگردوں میں ہوئے ہیں [1]

---

[1] سیرۃ المتاخرین، تذکرۃ العلماء صفحہ ۷۳ تا ۷۵

# حضرت مولوی ناصر حسینؒ

چھوٹے لڑکے مولوی مظفر حسین کے تھے اور سلسلۂ نسب سات واسطوں کے بعد ملا حفیظ تک پہونچتا ہے۔ آپ عالم علوم و فاضل متبحر زیرک و متین اور بردبار تھے۔ سادہ مزاج اور ذہین و کشادہ دل رکھتے۔ آپ نے فضلاء سلف کا نام باقی رکھا۔ اور گذرے ہوئے زمانے کے عالموں سے بہتر گذرے۔

آپ نے بہت زیادہ فیض روحانیہ پایا۔ شروع میں آپ نے علم صرف و نحو و معقولات حضرت ملا سخاوت علی صاحب سے پڑھا۔ بعد ازاں علامہ عبدالحلیم فرنگی محلی لکھنوی سے تحصیل معقولات بہت زیادہ کیا اور علم فقہ و حدیث و کلام مولوی گلشن علی کجگانوی جونپوری سے حاصل فرمایا۔ اور تکمیل فقہ سید تقی مجتہد العصر لکھنوی سے کیا۔ جملہ علوم نقلی و عقلی میں کامل و اکمل زمانہ ہو کر درس و تدریس میں مشغول ہوگئے۔ اکثر طلباء دیار و امصار نے حاضر ہو کر علوم حاصل فرمایا۔

آپ حاجیٔ حرمین شریفین اور زائر عتبات عالیات بھی تھے۔ آپ کی تصنیف میں رسالہ علم الادب فی المحاورات العرب بزبان عربی۔ رشق الینان در مناظرہ متعہ و تحریف القرآن۔ رسالہ میلاد شریف اردو۔ رسالہ آیہ تطہیر اردو رسالہ اکبرآباد در نجات کفار فارسی۔ کتاب مبسوط در مصائب و فضائل ائمہ اطہار اردو۔ رسالہ رد اخبار اردو مشہور رہے۔

آپ کا انتقال جون پور میں ہوا۔ اور مفتی محلہ بزرگوں کے دامن میں مدفون ہوئے [۱]

---

[۱] تجلی نور حصہ دوئم صفحہ ۸۱ تا صفحہ ۸۲

## حضرت مخدوم پیار علی شاہ مجذوب رح

آپ اپنے وقت کے مجذوب کامل اور ملنجار وقت میں تھے۔ یہ پتہ تو نہ چل سکا کہ اصل وطن کہاں تھا۔ لیکن مغلوں کے دور شباب میں سیر و سیاحت اور شوریدہ سری میں جون پور آئے تو یہاں فقراؤں کا جمگھٹ دیکھ کر شہر کے ہنگامۂ نا و نوش اور اکل و شرب سے بے نیاز ہو کر ایک غیر آباد ویرانہ قلیچ آباد کے پچھم میں ڈیرا جما لیا اور وہیں کے ہو کر رہ گئے۔ چونکہ فقراء کاملین اور مجذوبان باصفا کو اس ذات واحد کے علاوہ کسی سے بھی کوئی سروکار اور واسطہ نہیں ہے ان کیلئے تو ماسوا زہر ہلاہل اور شرک ذات وحدہٗ ہے۔ اس لئے بھی ویرانہ آبادی کے مترادف ہے؟ آپ سے مخلوق خدا نے بڑا فیض دنیوی و اخروی حاصل کیا ہے کہ بندگان خدا کے ملجا و ماوی ہوگئے اور عقیدت میں ایک گاؤں علی گنج مغلوں کے دور آخر میں آپکے نام مبارک سے آباد کیا گیا ہے جو آج بھی کاغذات سرکاری کی زینت ہے

آپ کا تکیہ مزار شری گنگا دھر ایڈوکیٹ کے مردس اسٹیشن اور ڈیزل پمپ علی گنج میں مردس اسٹیشن کے پچھم میں داہنے طرف دو سو قدم کے فاصلے پر لب سڑک موجود ہے۔ ایک عرصۂ دراز تک مزار مبارک خود رو پودوں و جھاڑیوں میں روپوش تھا اور چبوترہ بھی شکست ہوگیا تھا بزرگان دین سے عقیدت رکھنے والوں نے اسکی صفائی کرائی اور مزار کو نمایاں کیا اور اس پر سرخ و سپید رنگ کی چادر چڑھا دیا ہے۔

## حضرت شمس نور صاحب رح

ملا شمس نور نام قوم شیخ وطن برونہ ضلع جونپور تھا مگر درس و تدریس کے شوق میں ترک وطن پر مجبور ہوئے اور شہر جونپور کی سکونت اختیار کی اور مفتی محلہ میں خانقاہ، مدرسہ اور مسجد تعمیر کیا اور وہیں قیام فرمایا۔ ملا عالم و فاضل اجل اور نامور بزرگ تھے۔

اکثر فضلائے شہر آپ سے فیض علوم حاصل کر کے مستفیض ہوئے ہیں — اور علم و فضل کے آسمان پر شہرت و ناموری کے آفتاب و ماہتاب بنکر چمکے ہیں۔ ملا محمد رشید قدس سرہٗ نے ابتدائی کتابیں آپ سے پڑھیں اور

اور ملا محمود نے بھی آپ سے درس لیا۔ جب آپ کی فضیلت کا شہرہ چاروں طرف پھیلا اور آپ کی قسمت نے مدد کیا تو شاہ جہاں بادشاہ کی مہربانی آپ کے شامل حال ہوئی۔ شہزادہ پرویز کی تعلیم و تربیت آپ کے سپرد کی گئی چند سال آپ نے بزمرۂ ہوا خواہان شاہی رہ کر شہزادہ کو تعلیم دیا۔ بعدہ یہ سلسلۂ ملازمت ترک کر کے مفتی جون پور کا منصب قبول کیا۔ اور تا زیست خدمت افتا انجام دیتے رہے اور درس و تدریس بھی جاری رکھا۔ بالآخر ۱۰۴۷ھ مطابق ۱۶۶۷ء میں انتقال فرمایا۔ اور جون پور میں اپنے مدرسہ کے اندر مفتی محلہ میں دفن ہوئے۔ ملا رکن الدین رکن پور آپ کے شاگردوں میں ہیں۔ [1]

## حضرت ملا شیخ محمد صادق رح

پسر ارشد ملا شمس نور تھے۔ آپ نے والد کے انتقال کے بعد منصب مفتی جون پور کو رونق بخشی۔ اور اپنے باپ کے مدرسہ میں درس بھی دیتے رہے آپ نے ابتدائی تعلیم اپنے والد سے حاصل کی۔ اور تمام علوم کی تکمیل ملا محمود سے کیا۔ ملا عالم با عمل اور صاحب زہد و تقویٰ تھے۔ اور طبیعت فقر آشنا و توکل پسند تھی۔ دنیا اور ارباب دنیا سے متنفر رہے۔ رات دن بجز درس و تدریس و عبادات الٰہی و ریاضت و مجاہدہ دوسرا کام نہ تھا۔ ملا رکن الدین امیر الامرا شائستہ خاں کی ملازمت میں رہے۔ بہت مدت کے بعد مکان تشریف لائے۔ شائستہ خاں نے ایک شال قیمتی بخیال حق استادی بطور ہدیہ حضرت ملا صادق کی خدمت میں پیش کیا ملا نے واپس کر دیا۔ اور فرمایا کہ میں اپنی گدڑی میں اس شاہی اطلس سے زیادہ خوش ہوں۔ فقیر کو گدڑی کافی ہے۔ میں اس شال کے لائق نہیں ہوں۔

---

[1] تجلی نور حصہ دوئم ص۵۴-۵۵

نواب اللہ وردی خاں نے ایک سادے کاغذ پر مہر کر کے کچھ معافی دیہات پیش کیا۔ آپ نے لینے سے انکار کر دیا۔ نواب آپ کی اس بے نیازی اور شانِ استغنی سے بے حد متاثر ہوا اور آپ کا دل سے معتقد ہو گیا۔ آپ نماز میں احتیاط و انکسار کی بنا پر امامت نہ کرتے تھے۔ بلکہ دوسرے کو امام کر کے نماز ادا فرماتے تھے۔ ایک روز ملّا محمود نماز کے وقت تشریف لائے۔ ملا امان نے استاد کے حکم کے مطابق امامت کی۔ مگر بعد نماز دست بستہ ملا محمود کے سامنے کھڑے ہو کر عرض کیا کہ میں نے آپ کے حکم پر امامت تو کیا مگر مجھ کو حکماء کے کلام کے بموجب شبہہ ہے کہ نماز صحیح نہیں ہوئی۔ لہٰذا آپ اپنی نماز ضائع نہ کیجئے پھر سے پڑھ لیجئے۔ ملا محمود بہت خوش ہوئے اور فرمایا کہ الحمد اللہ میں نے اپنے شاگردوں میں ایک عالم باعمل اور مرد زاہد پایا۔ وفات آپ کی بتاریخ ۱۴ ذی الحجہ سنہ ۱۰۶۴ھ مطابق سنہ ۱۶۵۳ء کو ہوئی۔ آپ کا مرقد مفتی محلہ شہر جون پور، درخت املی کے نیچے، جو جوگی بیر کے نام سے مشہور ہے اس میں جو پہلی اور بڑی قبر موجود ہے اور پختہ ہے آپ ہی کی ہے۔

## حضرت مُلّا عبد الجلیل رح

منجھلے لڑکے ملّا شمس نور کے تھے۔ ابتدائی کتابیں اپنے والد سے پڑھیں اور بعض بعض مسائل مشکلہ حضرت ملا محمود سے حل کیا اور ملا دیوان محمد رشید قدس سرہٗ سے بھی فیض علم پایا۔ جملہ علوم عقلی و نقلی میں مہارت کامل رکھتے اور کتب درسیہ کا محققانہ درس دیتے تھے۔

ملّا مرد صاحب تقویٰ تھے۔ بیشتر آپ روزہ طے رکھتے تھے اور تمام رات دن نماز میں مشغول اور اذکار میں معروف رہتے تھے۔ آپ کو ارادت و خلافت حضرت شاہ عبد الجلیل لکھنوی و حضرت شاہ عبد الحق دہلوی سے تھی۔ سجدہ میں

آپ روتے۔ اور حق تعالیٰ سے دعا کرتے کہ اللہ مجھ کو مسائل علمیہ میں روشنی بھی عطا فرما۔

وفات آپکی ۸؍شوال ۱۰۷۶ھ میں ہوئی۔ آپ کی قبر پختہ مفتی محلہ میں بر چبوترہ شمالی برابر قبر ملا شیخ محمد صادق ہے [1]۔

## حضرت مُلاّ محمد خلیل

چھوٹے لڑکے ملا شمس نور کے تھے۔ اکتساب علم اپنے پدر بزرگوار سے کیا۔ بعدہٗ اپنے علم کو اپنی ذکاوت ذہن سے بلند کیا۔ جواب ہر مشکل مسئلہ کا فی البدیہہ درس دیتے اور بروقت طلبار کو اسباق آسان کرکے سمجھا دیتے۔ آپ اپنے زمانہ کے علمار سے بہتر تھے۔ علاوہ علوم ظاہری کے علوم باطنی بھی حاصل فرمایا۔ حضرت ملا دیوان محمد رشید قدس سرہٗ سے بیعت وارادت تھی۔ اپنے بھائی ملا صادق کے انتقال کے بعد ان کی جگہ افتار کے منصب پر فائز ہوئے۔ اور تا زندگی اس منصب پر خدمت کرتے رہے۔

وفات آپ کی بروز پنجشنبہ بتاریخ ۲۹؍ذی الحجہ ۱۱۷۹ھ کو ہوئی۔ قبر پختہ جون پور میں متصل قبر ملا صادق موجود ہے [2]۔

## حضرت مُلاّ محمد جمیل

حضرت ملا محمد جمیل شیخ صدیقی پسر ملا عبدالجلیل کے تھے ۱۰۵۵ھ مطابق ۱۶۴۵ء میں پیدا ہوئے۔ جب آپ سن شعور کو پہونچے تو مختصر معانی و شرح وقایہ علامہ دیوان محمد رشید قدس سرہٗ سے پڑھا۔ اس کے بعد جملہ علوم مولانا

---

[1] تجلی نور حصہ دوم ص ۸۶     [2] تجلی نور حصہ دوم ص ۵۶

نور الدین مداری سے حاصل فرمایا۔ ابھی علوم کی تکمیل نہ ہو سکی تھی کہ استاد عازم دہلی ہوئے۔ بروقت رخصت آپ نے عرض کیا کہ کتاب ابھی زیادہ باقی ہے مثلاً شرح مواقف و تلویح وغیرہ۔ استاد نے فرمایا تم کو اب باقی کتابوں کے پڑھنے کی ضرورت نہیں ہے۔ مطالعہ کافی ہے۔ استاد کے حکم کے مطابق ہر کتاب طلبا کے ساتھ تکرار، بحث و مباحثہ کر کے مکمل کر لیا۔ کوئی شبہہ و مشکل پیش نہیں آئی۔ آپ عالم جملہ علوم تھے۔ درس دینا شروع فرمایا اور بہت مشہور ہوئے زیادہ طلبا تکمیل علم کے لئے آتے اور تحصیل علم سے فراغت حاصل کر کے واپس جاتے آپ طلبہ کو بڑی محبت سے تعلیم دیتے اور ان کی مدد بھی کرتے۔

کہتے ہیں مُلّا جمیل نہایت ذہین اور تیز طبع تھے۔ ایک بار مطول کا سبق پڑھتے وقت حاشیہ ابو القاسم میں جو مقام بہت مشکل تھا۔ مطالعہ کر کے مقام مشکل حل فرمایا اور حضرت ملا نور الدین مداری کی خدمت میں حاضر ہوئے اور تقریر کی اور فرمایا کہ یہ حاشیہ اس وقت بروقت تقریر سمجھ میں آیا۔ اس قدر آپ کا ذہن تیز تھا کہ جو کتاب مطالعہ کر لیتے تو مشکل اسباق کے لئے حاشیہ و شرح دیکھنے کی ضرورت نہ پڑتی۔ مشکل سبق بھی قوت ذہن سے حاصل کر لیتے بارہا استاد نے فرمایا کہ مُلّا جمیل کو اگر مثل علامہ محمد شریف جرجانیؒ اور ملا جلالؒ کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔

جس وقت ملا جمیلؒ دہلی پہونچے، آپ کی فضیلت کا شہرہ اس قدر زبردست ہوا کہ تمام شہر دہلی کے علماء میں ہیبت طاری ہو گئی اور بہت سے مدرسوں میں درس موقوف ہو گیا۔ ایک روز آپ ملا لطف اللہ دہلوی کے مدرسہ میں تشریف لے گئے اور ایک سطر میں سات آٹھ شبہات پیش کئے۔ ملا لطف اللہ اس قدر عاجز ہوئے کہ نیند جاتی رہی اور کسی کی مجال نہ تھی کہ آپ کی موجودگی میں درس دے سکے۔

آپ کی تصنیفات میں حاشیہ مطوّل و نیز چند حواشی دیگر مثل بر بحث عطف، شرح جامی فقہ میں اور ایک رسالہ تصوف میں رسالۂ تنبیہات جمیلی ہے جس وقت سلطان عالمگیر نے فتویٰ عالمگیر جمع کرنے کے لئے تمام ملک سے مشہور و چیدہ علماء کو جمع کیا۔ جون پور سے ملا محمد جمیل کو بھی طلب کیا ظاہری فضائل کے علاوہ آپ باطنی کمال کے بھی مالک تھے۔ بیعت و ارادت آپ کو حضرت مخدوم دیوان محمد رشید قدس سرہ سے حاصل تھی اور مشرب آپ کا عاشقانہ اور دل بہت وسیع تھا۔ باوجود علم اور دولت کے غرور ذرا بھی نہ تھا۔ بہت ہی منکسر المزاج اور انسان دوست تھے۔

اگر انسان غرور و ریا سے نجات پا جائے تو عالم بالا کی طرف پرواز کر سکتا ہے۔ ایک پرندہ ہے جس کو یونانی میں "قفنس" کہتے ہیں۔ فارسی زبان میں اس کو "آتش زن" کہتے ہیں۔ ہندوستان میں غالباً اس کا وجود نہیں ہے۔ اس پرند کی چونچ میں بہت سے سوراخ ہوتے ہیں۔ جب یہ بولتا ہے تو ہر سوراخ سے سُر پیدا ہوتا ہے۔ علماء یونان نے موسیقی کا فن اسی پرند سے لیا ہے۔ اس کی ایک ہزار سال کی عمر ہوتی ہے۔ اس میں نر و مادہ نہیں ہوتا ہے۔ جب یہ پرند اپنی عمر طبعی کو پہونچ جاتا ہے تو قدرت اسے موت کی اطلاع دے دیتی ہے اور یہ اپنے گرد لکڑیاں جمع کر کے اپنے چاروں طرف جما لیتا ہے اور دیپک راگ الاپنا شروع کرتا ہے جس کے اثر سے ان لکڑیوں میں آگ لگ جاتی ہے۔ اور یہ پرند جل کر راکھ ہو جاتا ہے۔ پھر کسی خاص موسم کی بارش سے قدرت اپنی کرشمہ سازی کا مظاہرہ کرتی ہے۔ اس کی راکھ سے انڈا بنتا ہے۔ اور یہ پرند پھر اسی انڈے سے پیدا ہو جاتا ہے۔

حضرت امام ابو حنیفہؒ اور حضرت امام شافعیؒ کا شمار علمائے نامدار اور فقہائے روزگار میں تھا۔ لیکن باوجود کثرت دولت اور کمال علم کے نہایت عجز

اور انکسار کی زندگی بسر کرتے تھے۔ کیونکہ یہ حضرات کامل عاشق تھے اور درس کے بھی ماہر تھے لیکن کمالِ عشق کے باوجود ان حضرات نے کبھی دردِ عشق کا سبق نہیں دیا۔ یہ بہت بڑی بات ہے۔ کہ اپنے کمال کا اخفا کیا جائے۔ یہ نہ سمجھا جائے کہ یہ حضرات صرف فقیہہ تھے۔ عاشقوں کو موت سے نہیں ڈرایا جا سکتا ہے۔ وہ خود اپنی موت کے خواہاں ہوتے ہیں۔

عاشقوں کی بہت سی موتیں ہوتی ہیں۔ سُرخ موت ہے جو نفس کشی سے حاصل ہوتی ہے۔ سبز موت ہے۔ جو پیوند لگی گدڑی زیب تن کرنے سے حاصل ہوتی ہے۔ اور ایک سیاہ موت ہے۔ جو مخلوق خدا کی ایزا رسانی پر صبر کرنے اور پھر بھی اُن کو فیض پہونچاتے رہنے سے حاصل ہوتی ہے۔

عاشق سیکڑوں جانیں رکھتا ہے۔ اور ہر وقت ایک جان قربان کرتا ہے اسی کو کہا ہے۔ "مُوتُو قَبْلَ اَنْتَ مُوتُو" اسی طرح حضرت ملا جمیل رح کا مشرب عاشقانہ تھا۔ وہ جذبہ فداکاری میں شیر تر تھے۔ یہ جذبہ ہر جذبہ پر غالب تھا۔ وہ اپنے تمام فضل و کمال کو چھپائے ہوئے تھے۔

وفات آپ کی ۶ رجب ۱۱۲۳ھ مطابق ۱۷۱۱ء کو ہوئی۔ مزار پُرانوار پخته مفتی محلہ شہر جون پور میں اپنے والد کے مزار کے پائینتی دکھنی چبوترہ پر ہے حضرت ملا محمد جمیل مرد مقتدر اور صاحب وقار تھے۔ آپ نے مفتی محلہ جون پور میں مدرسہ و خانقاہ تعمیر کیا اور درس دیتے رہے مسلمانوں کی عدم توجہی سے یہ مدرسہ اور خانقاہ برباد ہو گیا۔ زمین افتادہ میں کاشت کاری ہوتی ہے[1]

---

[1] تذکرۃ العلماء حصہ دوم ص۹۷ تا ص۹۸

# حضرت مُلّا نور الدّین جعفری گنتوری رح

اصل وطن موضع گنتوری ضلع غازی پور ہے۔ بغرض تحصیل علوم جون پور آئے اور یہیں سکونت اختیار کر لیا۔ ابتدائی کتب ملا جمیل جون پوری سے پڑھا اور تکمیل مولانا افضل الہ آبادی سے فرمایا بعلاوہ اس کے بہت سے اکابر زمانہ اور فضلائے یگانہ سے علوم حاصل فرمایا۔ اور بزمرۂ افضل العلماء مشہور ہوئے۔ درس و تدریس میں تاعمر مشغول رہے۔ باقی اوقات تلاوت و نوافل و اوراد میں مشغول رہتے۔ کبھی ناغہ نہ کرتے آپ وقت کے بہت پابند تھے اور فقر و درویشی میں مولانا محمد افضل الہ آبادی سے بہت فیض حاصل فرمایا۔

وفات آپ کی سنہ ۱۱۲۰ھ میں ہوئی۔ اور جون پور میں دفن ہوئے۔ مزار پُر انوار محلہ نصیب خاں منڈی میں بلند چبوترے پر ہے [1]

# حضرت مُلّا باب اللہ رح

مُلّا باب اللہ جون پوری نامور علماء کرام تاج فضلائے ہند سے تھے۔ آپ کا اصل وطن منور پور شمس پور ضلع اعظم گڈھ تھا۔ چوں کہ روز اول سے آپ کا دل علوم و فنون کا گہوارہ تھا۔ جب سنّ شعور حاصل ہوا تو حصول علم میں لگ گئے۔ ابتدائے شباب میں مولانا احمد اللہ بریلوی کی خدمت میں حاضر ہو کر تحصیل علم فرمایا۔ اور آپ کے خوان علم سے بہت سی نعمتیں حاصل کیں آپ اتنے زبردست عالم و فاضل ہوئے۔ اور آپ کے علم و فضل کا دنیا میں ڈنکا بجا اور شرح مسلم کا حاشیہ لکھا۔ اور آپ کے شاگرد رشید ملا غلام یحییٰ بہاری نے آپ کے حاشیہ کو ملک میں مشہور کیا۔ بالاخر محلہ خواجگی ٹولہ جون پور میں مدرسہ و خانقاہ تعمیر کر کے قیام کیا۔ اور درس و تدریس میں مشغول

ہوگئے۔ اور صدہا طلبار نے آپ سے فیض حاصل کیا۔ بعدہٗ آپ زیارت روضۂ رضوان مدینہ منورہ تشریف لے گئے اور پسماندگان کو چھوڑ گئے۔

افسوس کہ زمانہ کے انقلاب کی وجہ سے سال وفات معلوم نہ ہو سکا قبر آپ کی خواجگی ٹولہ میں پورب طرف کھیت میں گڑھئی کے دکھن حکیم عبدالغفور کی مسجد سے اتر طرف بہت وسیع چبوترہ پر ہے اور شکست ہوگئی ہے چبوترہ بھی ٹوٹ گیا ہے۔ مگر کسی کو مرمت کی توفیق نہیں ہے۔

## حضرت مُلّا شیخ محامدؒ

مشہور علمار جون پور سے تھے۔ آپ کا دل گنجینۂ نقودِ علم عقلیہ و نقلیہ سے مملو اور زہد و تقویٰ میں فائق تھا۔ آپ نے علم کی تحصیل اکثر فضلائے روزگار

[illegible]

درس و تدریس میں بھی مشغول رہے۔ بعدہٗ ہوس دنیا اور جاہ و عزت پیدا ہوئی اور آپ دلی پہونچے۔ اولاً بہ زمانہ بادشاہ عالم بزمرۂ علمار شاہی سربلند ہوئے اور یوماً فیوماً بلند درجہ حاصل کرتے رہے۔ یہاں تک کہ شاہزادہ اکبر ثانی کے استاد مقرر ہوئے اور بہت زیادہ مال و دولت جمع کیا۔

جب آخری وقت آیا تو جون پور واپس آئے۔ کچھ دن زندہ رہے اور جون پور میں ایک محلہ بنام شیخ محامد آباد کیا۔ ایک مسجد بڑی اور پختہ اس محلہ میں تعمیر کیا۔ آپ کی تصنیف میں کوئی کتاب مشہور نہیں ہے۔ آپ کی عمر ختم ہوئی آپ نے انتقال فرمایا اور قریب مسجد اتر جانب دفن ہوئے۔ آپ کی قبر پختہ ہنوز موجود ہے۔ کھلا ہوا شکستہ مقبرہ ہے۔ درمیان والی قبر آپ کی ہے آپ کی وفات کا سال معلوم نہ ہو سکا [1]

---

[1] تذکرۃ العلمار حصہ دوم ص۹۳ تا ص۹۴

# حضرت قاضی محمد پناہؒ

المعروف بہ مستعید خاں آپ مشہور و نامور عالم و فاضل جون پور تھے آپ نے اکثر علوم بچپن ہی میں حاصل کر لیا۔ اور روحانی فیض بہت زیادہ پایا۔ قاضی محمود دہلوی سے جملہ علوم و فنون میں کسب فیض کیا۔ جس وقت نادر شاہ درانی دہلی آیا۔ اس نے سنا کہ متھرا میں بت پرستی ہوتی ہے۔ حکم جہاد صادر کیا۔ محمد شاہ بادشاہ دہلی نے چاہا کہ قتل عام بند کیا جائے۔ آخر بہ صلاح و مشورہ ہوا کہ علماء محمد شاہی و علماء نادر شاہی میں مباحثہ ہو۔ چنانچہ مباحثہ شروع ہوا۔ قاضی محمد پناہ نے ایسی دلیلیں دیں کہ تھوڑے مباحثہ کے بعد علماء نادر شاہی خاموش ہو گئے۔ اور حکم جہاد منسوخ کر دیا گیا۔

نادر شاہ قاضی محمد پناہ کی تقریر اور دلیلوں سے بہت خوش ہوا۔ ملّا صاحب کو خطاب مستعید خاں کا عطا کیا۔ اس وقت سے آپ نے اسی لقب سے شہرت پائی۔ محمد شاہ بادشاہ دہلی نے منصب قضا جون پور کا عطا فرمایا۔ اور ایک موضع بڑیا قاضی جو تحصیل جون پور میں واقع ہے نسلاً بعد نسلاً معافی دی۔ ملا محمد پناہ مدت العمر قاضی جون پور رہے اور کارِ درس و تدریس بھی انجام دیتے رہے۔ اور بہت زیادہ سرمایۂ افتخار و متاع جاہ و حشم جمع کیا۔ اور بعد وفات محلہ حمام دروازہ میں خالی ہاتھ دفن کر دیئے گئے۔ اور سال وفات بھی محفوظ نہ رہ سکا۔[1]

---

[1] ریاض جونپور۔ تجلی نور حصہ دوم صفحہ ۹۴ تا ۹۵

# کشمیر میں اسلامی تحریک و کوشش

# تبلیغ

کشمیر میں مسلمانوں کی تعداد اور قوموں سے زیادہ ہے۔ یعنی مسلمان ستر فی صد آباد ہیں کشمیر کے تقریباً کل مسلمان ہندو اور باشندگان تبت کی نسل سے ہیں۔ لیکن مسلمانوں کی اتنی کثرت کیوں ہوئی تاریخی شہادت بہت کم ہے۔ مگر یہی بات ثابت ہوتی ہے کہ ان درویشوں اور بزرگوں میں مذہب اسماعیلیہ کے مبلغ بھی شامل ہیں آکر شریک ہوئے۔ اور مسلمان باشندوں کی موجودہ تعداد انھیں مذکورہ بالا بزرگوں کی رہین منت ہے [1]

یہ بات تاریخ نے بتانا ذرا مشکل ہے کہ کشمیر میں اسلامی تحریک کی ابتدا کس زمانے میں ہوئی۔ کشمیر کے سب سے پہلے مسلمان بادشاہ کے بارے میں کہا گیا ہے کہ اس نے چودھویں صدی عیسوی کے شروع میں کسی درویش بلبل شاہؒ کی تلقین و ہدایت سے اسلام قبول کیا تھا۔ اور صرف یہی حضرت بلبل شاہؒ تھے جنھوں نے بادشاہ کو تلقین حق کے معاملہ میں مطمئن کیا۔

کیوں کہ اس بادشاہ کو اپنے قدیم مذہب کی طرف سے اطمینان نہیں تھا اور کسی نئے مذہب کے قبول کرنے کی تلاش میں تھا۔ سنہ ۱۳۸۸ء کے قریب حضرت سید علی ہمدانی کشمیر میں آئے اور ان کی وجہ سے اسلام کو بہت ترقی ہوئی۔ یہ بزرگ جب تیمور کے حملہ سے مغلوب ہوئے تو اپنے وطن ہمدان کو چھوڑ کر جو

---

[1] خوجہ در دیانت ص۱۴۱

فارس میں سے کشمیر چلے آئے۔ سات سو سیدان کے ہمراہ تھے۔ کشمیر پہونچکر یہ لوگ مختلف مقامات میں روپوش ہوگئے اور اپنے اخلاق اور حسنِ موعظت سے ہندوؤں کو اتنا متاثر کیا کہ آبادی کی آبادی مسلمان ہوگئی۔

۱۳۹۳ء تا ۱۴۱۷ء میں سلطان محمود غزنوی نے دولت کی لالچ میں ہندوؤں کے بت اور بت خانوں کو توڑ کر بت شکن کا لقب اختیار کیا۔ سلطان محمود کے وزیر نے جو ہندو سے مسلمان ہوا تھا اور ان کے ہاتھوں ستایا ہوا تھا۔ ہندوؤں پر ظلم کیا۔ لیکن اس کی موت کے بعد مذہبی آزادی کا اصول بھی اس سلطنت کا دستور العمل بن گیا۔

پندرہویں صدی عیسوی کے ختم ہونے کے قریب میر شمس الدین جو شیعہ مذہب کے پیر تھے عراق سے کشمیر میں آئے اور اپنے مریدوں کی مدد سے یہاں کے بہت سے لوگوں کو مسلمان کیا۔

اکبر اعظم کے عہد حکومت میں جب کشمیر سلطنت مغلیہ کا ایک صوبہ بن گیا تو اسلامی اثرات کو ملک میں استحکام حاصل ہوا۔ اور علماء دین و مبلغین اسلام کثرت سے کشمیر پہونچ گئے۔ اورنگ زیب کے عہد حکومت میں کشتوارا کے راجپوت راجہ نے سید شاہ فریدالدین کی کرامت و مشاہدہ کے بعد اسلام مذہب قبول کیا۔ تو راجہ کے مسلمان ہوتے ہی رعایا بھی کثرت سے مسلمان ہوگئی۔ شاہان مغلیہ نے جس راستہ سے ترقی و دولت کے لئے کشمیر میں آمد و رفت رکھی اس کے کناروں پر اب تک ایسے راجہ موجود ہیں جن کے راجپوت بزرگوں نے بہت سے اسلامی طریقے اختیار کر لئے تھے [1]

---

[1] تاریخ فرشتہ جلد چہارم ص ۴۶۹ تا ص ۴۷۶۔ ایف۔ ڈریو۔ جموں و کشمیر کی ریاستیں مطبوعہ لندن ۱۸۷۵ء ص ۱۷

# تبت میں اسلام

کشمیر کے آگے میں تبت خورد ہے جس میں تقریباً تین سو برس قبل سے مسلمان موجود ہیں لیکن اسلام کی اشاعت میں ابتدائی حالات جو اس ملک میں گذرے ان کے متعلق مختلف روایتوں کا پتہ ملتا ہے۔ تبت کا آخری اور پوربی گوشہ جہاں بدھ مذہب کے لوگوں میں اسلام پھیل رہا ہے۔ اور کشمیر کے مسلمان تاجروں کے ذریعہ تبت خاص میں بھی اسلام کا چرچا ہوگیا ہے۔ ملک کے تمام بڑے شہروں میں کشمیری سوداگروں کی جماعتیں موجود ہیں۔ لاسا میں جو تبت کا پایۂ تخت ہے ان کشمیری سوداگروں کی تعداد ایک ہزار کے قریب ہے۔ (یہ باتیں آج سے سو برس پہلے کی ہیں) یہ مسلمان تبت کی عورتوں سے نکاح کرتے ہیں جو اکثر اپنے شوہروں کا مذہب اختیار کر لیتی ہیں۔ اور ان کی اولادیں بھی فرزندان توحید کی تعداد میں اضافہ کرتی ہیں [۱] مسلمان اپنے مذہب کی اشاعت کے لئے علانیہ کوئی کوشش نہیں حکام کی وجہ سے نہیں کرسکتے۔ اس ملک میں اسلام نے ایران اور چین کے صوبے یانان کی سمت سے بھی راہ کی ہے [۲]۔

---

[۱] جے۔ ڈی۔ کننگھم "تاریخ سکھ" ص ۱۷ مطبوعہ لندن ۱۸۴۹ء اور ان تبت کے واقعات کو خود لاسا کے گرو نے مسٹر سر تھامس آرنلڈ مصنف پریچنگ آف اسلام کو اطلاع دیا تھا۔

[۲] اے باستین۔ دے کشنتے دیر اینڈ دے جینیزن ص ۱۵۹۔ الائپ زگ ۱۸۶۶ء دعوت اسلام اردو ایڈیشن ص ۲۳۴ تا ص ۲۳۵

# حضرت مولوی غلام فریدؒ

مولوی غلام فرید شیخ فاروقی باشندہ قصبہ محمد آباد ضلع آعظم گڈھ کے تھے آپ زبردست عالم صاحب درس وتدریس تھے۔ جب پڑھنے کے لائق ہوئے اور شوق ہوا تو حصول علم کی غرض سے جون پور آئے اور علمار وقت سے پڑھنا شروع کیا۔ چند سال علوم عقلیہ ونقلیہ حاصل کر کے علم وفضل سے آراستہ ہوئے۔ اور مسائل فقہ اور علم حدیث میں زیادہ ماہر اور کامل تھے۔ بعد تکمیل واستفادہ عرصہ تک جون پور میں قیام فرمایا۔ اور درس وتدریس کے ذریعہ دیار وامصار کے طلبار کو بہت نفع پہونچایا۔

دفعتہً جذبۂ یاد الہٰی غالب ہوا۔ اور سب کچھ ترک کر کے اللہ کی جانب رجوع ہوئے اور ملا نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ جو کہ اولاد اکبر حضرت شاہ عبد الرزاق بانسوی کے تھے سلسلہ قادریہ میں مرید ہوئے اور علم تصوف میں درجہ کمال پر فائز ہوئے۔ اور خلافت حاصل فرمایا۔ اور تمام ظاہری وباطنی علوم کی تکمیل اور حصول کمال کے بعد وطن تشریف لے گئے۔ اور تاعمر تجرد میں گذار احلال لقمہ کے علاوہ اور کچھ نہ کھایا۔ اور نہ کوئی بری بات زبان سے نکلتی چونکہ سیف زبان تھے۔ جو کچھ فرماتے فوراً وہ بات ظہور میں آتی۔

فضل علی خاں غازی پوری نے اعظم گڈھ فتح کیا اور حضرت کے پاس اس ریاست اعظم گڈھ حاصل کرنے کی بابت لکھا۔ آپ نے فضل علی خاں کے تحریری جواب میں یہ شعر لکھ کر قاصد کو واپس فرمایا ؎

بے چارہ خر آرزوئے دم کرد
نایافتہ دم دو گوش گم کرد

ترجمہ:۔ بے چارے گدھے نے دُم کی آرزو کی۔ دم تو کیا ملتی دونوں کان بھی گم ہو گئے۔

چنانچہ فضل علی خاں ..... ملک سے خارج ہو گئے۔ آخر آپ کے وفات کا وقت قریب آگیا اور آپ نے محمد آباد گہنہ ضلع اعظم گڈھ میں انتقال فرمایا۔ اور وہیں دفن ہوئے۔ مزار پختہ محلہ شیخواڑہ اندر حریم خانہ موجود ہے۔ سال وفات آپ کا معلوم نہ ہو سکا۔[1]

# حضرت ملا شیخ نظام الدین

اولاد حضرت مخدوم عیسیٰ تاج اور زبردست عالم و فاضل تھے۔ اکثر افاضل وقت نے آپ سے علم حاصل فرمایا۔ اور آپ نے درس و تدریس میں عمر ختم کر دی۔ آپ نے اگرچہ ہر علم و فن پر کتابیں لکھیں مگر آپ کی تصنیف کی شہرت نہ ہوئی۔ آپ شاعر بھی تھے۔ مفصل حال تذکرۃ الشعراء میں ملاحظہ فرمائیے۔ بالآخر وفات پائی اور قبرستان رشید آباد میں دفن ہوئے۔[2]

# حضرت مُلا عیوض

مشہور علمائے وقت اور افاضل جون پور تھے۔ آپ کا سلسلۂ نسب حضرت عباس علمبردار رضی اللہ عنہ سے ملتا ہے۔ تحقیق و تکمیل تمام علوم ملا محمد عسکری جون پوری سے فرمایا۔ اس کے بعد آپ کی طبیعت شاعری کی طرف مائل ہوئی مگر سلسلۂ درس و تدریس میں فرق نہ آیا۔ طلبار دیار و امصار حاضر رہتے اور

---

[1] بحر ذخار، وفیات الاعلام۔ تجلی نور حصہ دوم صـ۹۶ [2] تذکرۃ العلماء دوم صـ۱۰

سبق پڑھتے۔ جملہ کتب درسیہ از بر تھیں۔ بر وقت درس کسی شرح وحواشی وفتاوی کے دیکھنے کی ضرورت نہ پڑتی۔

شاعری میں بھی کافی مشق بہم پہنچائی تھی۔ کلام نہایت سنجیدہ وشیریں ہوتا اور حکمت تخلص فرماتے۔ حضرت شیخ حزیں بنارسی کے ہم عصر تھے۔ مفصل احوال تذکرۂ شعراء میں ملاحظہ فرمایئے۔

آپ کی قبر پُر انوار احاطہ حضرت مخدوم سونبرسیں رحمۃ اللہ علیہ محلہ سپاہ شہر جون پور میں ہے [1]

## حضرت قاضی ثناء اللہ

جون پور میں پیدا ہوئے اور اپنے وقت کے زبردست علماء میں گذرے ہیں۔ آپ کا نسب شیخ فاروقی اور مذہب حنفی تھا۔ آپ نیک اطوار اور متقی و پرہیزگار بزرگ تھے۔ آپ کے مورث اعلیٰ کا اولاً مقام آبایان تحصیل منڈیاہوں جون پور میں ہے۔ جون پور کے علماء اور فقراء کی شہرت سنکر یہاں آکر قیام فرمایا چند سال کے بعد آپ کے مورثان جون پور آئے۔ اور جون پور میں قیام فرمایا۔ قاضی ثناء اللہ جملہ علوم عقلی ونقلی میں کافی قابلیت ومہارت رکھتے تھے اسی بنا پر آپ کو قضا کا عہدہ دیا گیا۔ آپ صاحب درس وتدریس بھی تھے بہت سے طلباء نے آپ سے فیض حاصل کیا۔

بالآخر سات شوال ۱۱۷۳ھ جون پور میں وفات پائی۔ آپ کا مزار بازار الف خاں میں موجود ہے [2]

---

[1] تذکرہ آفتاب عالم تاب، روز روشن، تجلی نور حصہ دوئم ص۱۰۰ و ۱۰۱

[2] تجلی نور دوئم ص۱۰۴

# حضرت مولوی فتح محمد صاحب

حضرت ملا عیوض کے لڑکے تھے۔ اور بہت مشہور فاضل زمانہ و یگانۂ روزگار تھے۔ ابتدائی کتابیں اپنے والد سے پڑھیں۔ بعدہٗ بہ شوق تحصیل علم جون پور سے دہلی گئے اور نامور علمار دہلی سے تحصیل علم کر کے فراغت حاصل کی۔ آپ کی تصنیف میں چند رسالہ حکمت و فلسفہ میں ہے۔

آپ نے بہت ریاضت و مجاہدہ کیا اور باکمال صاحب باطن ہوئے وفات آپ کی سنہ ۱۱۴۰ھ میں ہوئی اور مزار پُر انوار جون پور میں نصیب خاں منڈی محمد اسحاق نقشہ نویس کے مکان کے سامنے ہے۔[1]

# جناب مولوی غلام حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ

مولوی غلام حسین۔ اللہ اللہ یہ خاک جون پور کس قدر مبارک و متبرک تھی کہ اس سرزمین پر اللہ نے کیسے کیسے عالم و فاضل، دانش مند اور عدیم المثال بزرگ پیدا کیا۔ جن کے معرفت حق کی چمک دمک آج بھی ان کے مزارات سے ظاہر ہے۔ جن کے پاس چشم بصیرت ہے وہ آج بھی ملاحظہ کر رہے ہیں۔

مولوی غلام حسین ملک ہندوستان کے گوہر یکتا اور لعل بے بہا تھے کہ تمام زمانے میں ڈنکا بجایا کہ میرے مقابل کوئی دوسرا نہیں ہے اور کوئی عالم فاضل بحث و مباحثہ کی غرض سے آپ کے سامنے نہ آسکا۔

آپ سنہ ۱۲۰۵ھ میں پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم آپ نے اپنے والد سے حاصل فرمایا۔ بعدہٗ بغرض حصول علم دیار و امصار میں تشریف لے گئے اور

---

[1] ریاض جون پور۔ تذکرۂ علماء دوم ص ۱۰۱

جہاں جہاں علم وفضل پایا، دانہ دانہ کرکے ڈھیر لگایا اور جملہ علوم کی تکمیل فرمائی آپ کی فضیلت کا شہرہ ہفت اقلیم میں پہونچا۔ ہر طرف سے طلبا حصول علم کے لئے حاضر ہونے لگے اور آپ نے تحصیل علم کر کے نامور فاضل ہوئے

اگرچہ آپ بہت اونچا درجہ علم وکمال میں رکھتے تھے۔ مگر علم حکمت و ریاضی میں آپ کا درجہ بلند اور منزل عالی تھی۔ علم ہیئت میں ایک رسالہ زیج تصنیف کیا جو بنام بہادر خاں مشہور ہوا۔ آپ کا سلسلہ راجہ ٹیکاری سے تھا۔ اسی بنا پر یہ کتاب مصنفہ بہادر خاں پسر راجہ ٹیکاری منسوب کی گئی بعدہ دربار راجہ بنارس میں عہدہ صدر الصدوری پر ممتاز ہوئے۔ چندے وہاں بسر فرمایا بالآخر سرکار نواب مرشد آباد میں قیام فرمایا۔ جب پیمانۂ عمر لبریز ہوا تو مرشد آباد سے جون پور آتے ہوئے راستہ میں بمقام موضع داؤد پور ۱۲۷۹ھ میں انتقال فرمایا۔ اور وہیں دفن ہوئے [۱]

## حضرت مولوی ابوالخیر صاحب [۲]

قوم شیخ حضرت قاضی ثناء اللہ کی اولاد سے تھے۔ آپ نے حصول علم کے لئے بہت ہی دور دراز کا سفر کر کے علم حاصل فرمایا۔ اور تمام عمر درس اور مذاکرہ علمی دوسرا کام نہ کیا۔ جناب لارڈ ہسٹنگز بہادر گورنر جنرل نے چاہا کہ آپ کو عہدہ مفتی پر مقرر کریں مگر آپ نے منظور نہیں فرمایا۔ بالآخر ۱۱۹۶ھ ۱۵ ربیع الاول قضیانہ میں بازار الف خاں میں انتقال فرمایا۔ آپ کا مزار پرانوار جون پور میں قریب مزار قاضی ثناء اللہ ہے اس سے زیادہ حال آپ کا معلوم نہیں ہو سکا ہے [۳]

---

[۱] تجلی نور دوئم صفحہ ۱۰۲:۱۰۳ [۲] تجلی نور حصہ دوئم صفحہ ۱۰۵

## حضرت مولوی روشن علی صاحب[1]

عالم جملہ علوم رسمیہ اور فاضل وقت تھے۔ والد کا نام شیخ علی تھا اور سلسلہ نسب شیخ خواجہ محمد سے ملتا ہے۔ آپ نے اکثر فضلاء ناموری سے علم حاصل فرمایا۔ اگرچہ آپ جملہ علوم میں فائق تھے۔ مگر علم حساب میں مرتبہ بہت بلند رکھتے تھے۔ آپ صاحب تصنیف بھی تھے۔ دو شرح خلاصۃ الحساب اور شرح مقامات حریری آپ کی تصنیف میں ہے۔ اور زیادہ حال آپ کا دستیاب نہ ہو سکا۔ آپ کی وفات جونپور میں ہوئی مزار لجگاؤں میں ہے

## حضرت مفتی محمد غوث صاحب[2]

سنہ ۱۲۶۲ھ میں بغرض حصول حج و شرف زیارت مدینہ منورہ سفر پر تشریف لے گئے۔ حج و زیارت سے سرفراز ہو کر وطن واپس ہوئے اور درس و تدریس میں مشغول ہوئے۔ دوسری مرتبہ سنہ ۱۲۷۲ھ میں شوق طواف حرمین شریفین تشریف لے گئے اور بعد ادائے حج وحصول زیارت نبوی سرمایۂ آخرت جمع فرمایا۔ مدینہ منورہ سے مکہ شریف واپس آئے اور چند ایام قیام فرمایا اور مکہ شریف ہی میں درسال سنہ ۱۲۷۴ھ انتقال فرمایا۔ اور جنت المعلیٰ میں دفن ہوئے

## حضرت مولوی محمد

بڑے لڑکے مولوی سخاوت علی صاحب کے تھے۔ آپ نے تحصیل علوم اپنے والد بزرگوار سے کی اور تمام علم میں کامل اکمل ہوئے۔ آپ صاحب زہد

---

[1] تجلی نور حصہ دوم صفحہ ۱۰۵ [2] تجلی نور حصہ دوم صفحہ ۱۰۶ تا ۱۰۹

تقویٰ تھے۔ جب آپ کے والد ہجرت کر کے مکہ معظمہ تشریف لے گئے تو باپ کے مسند پر بیٹھے اور درس و تدریس و پند و نصائح میں مشغول ہوئے اور اسم خیر الرسم اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کا ورد کثرت کے ساتھ فرماتے رہے لیکن افسوس کہ عین موسم بہار زہد میں بتاریخ ۲ شوال ۱۲۷۳ھ میں انتقال فرمایا۔[۱]

## حضرت مولانا محمد شبلیؒ

خلف مولانا سخاوت علی صاحب ۱۲۶۳ھ ۱۰ شعبان کی شب میں پیدا ہوئے چوں کہ آپ کی صغر سنی میں والد بزرگوار انتقال کر گئے تھے اس وجہ سے آپ زیر سایہ نانا قاضی ضیاء الدین خاں صدر الصدور کے تعلیم و تربیت پائی۔ اولاً حافظ نعمت اللہ صاحب و حافظ الٰہی بخش سے کلام مجید حفظ فرمایا۔ بعدہٗ کتب معمولات فارسیہ و مختصرات عربیہ بعض علماء سے پڑھا۔ و متوسطات و تمامی کتب درس نظامیہ مولانا محمد یوسف صاحب فرنگی محلی سے تکمیل فرمایا۔ اور کتب حدیث مولوی نذیر حسین دہلوی سے پڑھ کر فارغ ہوئے۔ ۱۲۸۶ھ میں حج و زیارت روضہ نبوی کے غرض سے حجاز تشریف لے گئے آپ تمام علوم و فنون میں یگانۂ روزگار اور بہت ہی ذہین و ذکی تھے۔

بہت ہی وسیع النظر اور فراخ مشرب تھے۔ آپ نے اپنے دور میں ایسے ایسے فتوے صادر کئے کہ بڑے بڑے مفتی اور قاضی جن کا طوطی بولتا تھا دنگ رہ گئے۔ انھیں سے سے ایک فتویٰ نولکشور کے قرآن شریف طبع کرنے اور سرورق پر اپنا نام تحریر کرنے کا ہے۔ اس کو تمام علماء نے ناجائز اور حرام قرار دیا تھا لیکن ایک آپ کی ذات تھی جس نے جواز کا فتویٰ دے کر اس

---

[۱] تجلی نور حصہ دوم صفحہ ۱۱

تنگ نظری کے فتنے کا سدِ باب کیا ہے۔

رسالہ وسیلۃ النحو در نحو آپ کی تصنیف سے ہے اور آپ تمام اوقاف مساجد کے متولی تھے۔ آپ کو فقرا سے بڑی عقیدت تھی۔ حضرت مولا شاہ مجذوبؒ جن کا مزار مبارک رام دیال گنج میں ہے تا زندگی جمعرات کو زیارت کے لئے بعد نماز عصر جاتے تھے۔ اور جب آپ کی سواری راستہ ہی میں رہتی تب ہی حضرت مولا شاہ مجذوبؒ اپنے مریدین سے کہہ دیتے کہ دیکھو مولوی آ پہونچتا ہے۔ چلم وغیرہ سب ہٹا دو۔ یہ شریعت کا ادب تھا۔ جس سے آخرت کی دولت ملتی ہے۔

آپ بہت ہی ذہین و طباع تھے۔ نولکشور کے قرآن شریف کی طباعت اور ٹائیٹل پر اُن کے نام کے جواز پر آپ کا فتویٰ عالم گیر شہرت کا مالک ہے جبکہ ہندوستان کے تمام علمار کا فتویٰ عدم جوازِ طباعت کا ہے [1]

## حضرت مولانا سخاوت علیؒ

مشہور عالم اور نامور علمار آخر جونپور میں آپ کا شمار تھا۔ زہد و تقویٰ حسن و خلق میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔ نسب شیخ فاروقی اور سلسلہ خاندانی شیخ خواجہ محمد و شیخ نذر علی سے ملتا تھا۔ آپ ۱۲۲۵ھ میں پیدا ہوئے۔ آپنے ابتدائی کتابیں مولوی قدرت علی صاحب ردولی سے پڑھیں اور متوسطات و معتبرات مولوی احمد اللہ نامی و مولوی احمد علی چریا کوٹی سے حاصل فرمایا اور تمام علوم کی تکمیل مولانا عبد الحئی دہلوی و مولانا محمد اسمٰعیل شہید دہلوی سے کیا۔ اور آپ نے تمام علوم کو حاصل کرنے میں اس قدر سخت محنت کی کہ اپنے زمانہ کے بہت بڑے فاضل اور بزرگ ہوئے۔ آپ کے علم کی برتری دنیا میں مشہور ہوئی۔ آپ اپنے دور کے

---

[1] تجلی نور حصہ دوم ص۱۱۰

ملک العلماء اور استاد الملک تھے ہزارہا طلبہ دور دراز سے آکر فارغ التحصیل
ہوئے۔ آپ دور آخر میں جونپور کے علوم کو زندہ کرنے والے اور گذشتہ علما
فضلاء کی مسند پر بیٹھنے والے ہوئے۔ آپ خلق و مروت میں بے نظیر اور سخاوت
فیاضی میں بلند مرتبہ رکھتے تھے۔ آپ بلا خیال مذہب و ملت ہر انسان کی آرزو
پوری فرماتے۔ بدیں وجہ ہر دل عزیز ہوئے

آپ کے ذہن کی قوت اس قدر تیز تھی کہ چھ ماہ میں قرآن حفظ فرمایا۔ آپ
اعلیٰ درجے کے طبیب بھی تھے۔ نباضی اور قیافہ شناسی میں خاص ملکہ حاصل تھا
آپ کے بہت سے شاگرد تھے۔ آپ دنیا کے ہر کام کو چھوڑ کر ہر نماز اول وقت ادا
فرماتے۔ مذاق نقیرانہ اور ذوق دردیشی تھا۔ طریقہ صوفیہ مجددیہ نقشبندیہ کے پیرو
تھے۔ بیعت و خلافت سید السادات سید احمد بریلوی ؒ سے تھی۔ جامع مسجد جونپور
میں مدرسہ قرآنیہ با امداد اکابر شہر قائم فرمایا اور حافظ امام الدین لاہوری کو اس
مدرسہ کا صدر مدرس مقرر کیا۔ اس وقت تک وہ مدرسہ قائم ہے۔ اور اس
سے فیض علم جاری ہے۔ طلبہ ہر سال حفظ قرآن کرکے نکلتے ہیں۔ نواب باندہ نے
آپ کے اوصاف سنے اور بہزار تمنا خود درخواست کیا۔ آپ کی تعظیم و تکریم
اور توقیر میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا۔ آپ نے چند دنوں باندہ میں قیام کر کے
درس و تدریس دیا۔

آپ کی تصنیفات میں۔ رسالہ تقویٰ، رسم و رواج نا شروع بدعت
میں۔ رسالہ اسرار۔ رسالہ عرفان الاوقات۔ رسالہ تعداد لغات۔ السلم فی ...
تویم فی احادیث النبی۔ عقائد نامہ۔ رسالہ فقر۔ رسالہ وصول وسم کلمات ...
رسالہ ناسخ و منسوخ ہے

علاوہ ان کے تقریرات و تحریرات مختلف و اکثر رسائل علم فرائض
حکمت جو کمیاب ہیں پس ماندگان کے لئے باقی ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ آپ

سنہ ۱۲۷۴ھ میں وفات مکہ معظمہ میں ہوئی ہے۔ جونپور سے ہجرت کے وقت ایک شعر آپ نے کہا ہے جو درج ذیل ہے ؎

بندے سوئے عرب دوستو جاتے ہیں ہم
مرہ میں گے اُن کے در پہ جونپوری کہلاتے ہیں ہم

مولوی نور الدین زیدی نے تاریخ وفات لکھی ہے۔

خاتم الفضلائے دورِ آخری — در سخاوت شہرتش نزدیک و دور
شد بزیرِ خاک آں مہرِ علوم — خانۂ ظلمات گشتہ برجِ نور
بود دانش معدنِ علم و کمال — جاہلیت کرد از قوتش ظہور

گفت زیدی از سر الفاظ سال
ختم شد نورِ علوم جونپور
سنہ ۱۲۷۴ ہجری

## حضرت مولوی حافظ حاجی ابو الخیر محمد مکی صاحب

پسر حضرت مولانا سخاوت علی صاحب۔ آپ بتاریخ ۱۹ رجمادی الثانی سنہ ۱۲۷۴ھ مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے۔ جب کہ آپ کے والد ماجد کا انتقال ہو چکا تھا۔ آپ اپنی والدہ کے ہمراہ جون پور تشریف لائے اور حافظ نعمت اللہ سرائمیری و حافظ احمد رف حافظ بدا جون پوری سے کلام مجید حفظ فرمایا۔ علوم ظاہری کا تکملہ اپنے بڑے بھائی مولانا شبلی و مولوی عبد اللہ گوپاموی شاگرد مفتی محمد یوسف و مولوی سعادت حسین عظیم آبادی و مولانا عبد الحیٔ فرنگی محلی لکھنوی سے پڑھا۔ حضرت مولانا محمد مکی کا منطق و فلسفہ کی طرف بہت زیادہ رجحان تھا۔ آپ مرد متقی زہد و تقویٰ تھے۔ آپ نے اپنی عمر عزیز درس و تدریس و وعظ و نصیحت میں گذارا۔ اور مدرسہ قرآنیہ جامع مسجد جونپور کے منتظم رہے۔ (تجلی نور قلمی فارسی حصہ دوم ص ۱۱۱)

# حضرت قاضی شاہ محمد یوسفؒ

مخزنِ انوار علوم و دانائے معدن فنون وکمالات تھے۔ آپ نے تمام ظاہری علوم درجۂ کمال تک حاصل فرمایا۔ اور جمیع علوم و باطن میں آپ کا شہرہ بلند ہوا۔ اور اپنے بزرگوں کی طرح مسندِ افتار پر فائز ہوئے۔ اور تمام علوم عقلیہ و نقلیہ کو بلا تامل حل فرمادیا کرتے اور علم حدیث میں بخوبی ماہر و واقف تھے۔ اور اس کے بعد علم باطن کی طرف متوجہ ہوئے اور بہت ہی ریاضت مجاہدہ کے بعد بہت ہی بلند مقامات پر فائز ہوئے۔ اس درمیان آپ کی شہرت اورنگ زیب بادشاہ تک پہونچی اور آپ کو عہدۂ قضا سپرد کیا گیا۔ آپ کا ایک غلام تھا جس کا نام طوطی تھا۔ اس نے ایک محلہ طوطی پور آباد کیا۔[1]

آپ کا سنگین مزار حضرت دیوان شاہ کبیر سہروردیؒ کی مسجد کے پچھم کے اوپر بیر کے باغ کے بعد ایک بہت ہی بلند ٹیلے پر ہے۔ یہ ٹیلہ گومتی ندی سے سو فٹ سے کم اونچا نہ ہوگا۔ یہ مزار قدرتی وجنگلی پھول کے درخت سے ایسا ڈھکا ہوا ہے کہ بیان نہیں کیا جا سکتا۔ مزار کے پچھم میں پختہ چبوترہ جلیل کا درخت، پورب بیر کا باغ۔ اتر کھیت مزروعہ۔ دکھن باغ بیر بعدہٗ گومتی ندی۔ مورخہ ۲۲ر جنوری ۱۹۸۴ء موقعہ معائنہ کیا ہے

---

[1] تجلیٔ نور فارسی قلمی حصہ دوئم صـ ۱۱۲، سیرۃ الاولیاء صـ ۱۳۶

# حضرت خواجہ بایزیدؒ و حضرت ملا شیخ غلام علیؒ

آپ کا شمار علمار کبار مقتدائے سر حلقۂ کاملین میں ہوتا تھا۔ آپ محلہ شیخواڑہ قصبہ محمد آباد گہنہ ضلع اعظم گڈھ کے رہنے والے تھے۔ شیخ خلیل اللہ بغرض سیاحت ہندوستان آئے اور شہر دہلی میں کہ اسوقت صوفیائے کرام اور علمار عظام کا مجمع تھا اور وہ زمانہ عہد سلطنت محمد تغلق کا تھا ۷۸۵ھ میں آپ نے مع اپنے عزیزوں کے مستقل طور پر قیام فرمایا۔ حضرت خواجہ بایزیدؒ جو تمام علوم ظاہر و باطن سے آراستہ تھے۔ عزت و قدر دانی کی شہرت سن کر جونپور تشریف لائے اس زمانہ میں جونپور غریبوں فقیروں اور اہل علم کے لئے راحت و امن کی جگہ تھی۔

چنانچہ جب جون پور تشریف لائے تو فیروز شاہ تغلق نے بکمال عزت و افتخار قطعات اراضیات مواضعات کوئریا پار و کبیر پور، وچک میر شہرت اعظم گڈھ میں بطور جاگیر عطا فرماکر ٹھہرایا۔ آپ نے جاگیر میں خانقاہ تعمیر کر کے مثل قدیم صوفیوں کے ۸۰۵ھ سے تمام عمر گوشہ نشین رہ کر عبادت و ریاضت میں مشغول رہے اور شیخ جمال نے اپنی سکونت محمد آباد گہنہ اختیار کیا۔ اور ان کے لڑکے شیخ محمد اعظم دربار سلاطین شرقیہ جونپور سے وابستہ ہو کر اور خدمت ہائے نمایاں انجام دے کر دو تعلقہ جاگیر میں حاصل کیا۔ اور موضع جمال پور جو اسوقت تک اس خاندان کے مشایخوں کا مسکن ہے۔ شیخ محمد اعظم کا آباد کیا ہوا ہے جنھوں نے اپنے والد بزرگوار کے نام پر موسوم کیا۔ اور ان کے بھتیجے شیخ محمد اعظم یعنی شیخ دریا خان و شیخ کبیر خان و شیخ گدائی خان تا عہد اقتدار حکومت شرقیہ پرگنہ محمد آباد میں موضع کبیر آباد کہ ملحق کمال پور ہے۔ اور دوسرے مقامات پر قلعہ و گڈھی شیخ کبیر خاں کہ صاحب اقتدار تھے تعمیر کیا اور ان کے لڑکے شیخ گدائی خاں نے قلعہ متحکم جمال پور میں قیام کیا۔ وہ تمام قلعے مسمار ہو کر ڈھیر ہو گئے

مگر خندق جو محافظت کے لئے بنائی گئی تھی وہ کسی قدر موجود ہے

گداخان کی وفات کے بعد شمس الدین محمد اسمٰعیل نے آبائی شان وشوکت کو باقی رکھا۔ مگر ان لوگوں کی وفات کے بعد زوال شروع ہو گیا۔ اور جب شیخ سعد اللہ کا انتقال ہو گیا تو خاندان والوں نے دست اندازی شروع کر دی اور کافی جائداد پر قابض ہو گئے۔ مگر ایک مدت کے بعد شیخ غلام علی نے جائداد کا زیادہ حصہ ان غاصبوں کے پنجۂ ظلم سے برآمد کیا۔ اور شیخ سعد اللہ کے دوسرے بیٹے شیخ غلام فرید بچپن ہی سے بڑے عالی ہمت واقع ہوئے تھے۔ جب ان کی عمر دس برس کی ہوئی تو جون پور حصول علم کے لئے چلے آئے۔ اور یہاں ایک عرصہ تک رہ کر علم حاصل کیا۔ اس کے بعد حضرت ملا شیخ نظام الدین فرنگی محلی لکھنوی کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اور ایک مدت دراز تک آپ کی خدمت میں رہ کر علم حاصل کیا۔ اور علم ظاہر و باطن سے اپنے دامن کو بھر لیا۔ اور دستار فضیلت اور خرقہ خلافت حاصل کیا اور اپنے وطن واپس ہوئے۔

ہر چند کہ آپ علامۂ دہر تھے۔ مگر حصول علم و مرتبہ کا شوق اتنا زیادہ تھا کہ محض علم ظاہری پر اکتفا نہ کیا۔ بلکہ ریاضت و مجاہدہ میں اپنا سارا وقت گذارنے لگے۔ اور روزہ پر روزہ رکھتے اور بہت مشقت اٹھاتے تھے اور اپنے حجرے کے باہر بغیر ضرورت کے نہ نکلتے تھے۔ آپ کی مجلس میں سوائے قرآن و حدیث اور بزرگان دین اور حقیقت و معرفت کی باتوں کے کوئی دوسری بات کرنے کی مجال نہ تھی۔ اور نہ کسی کو یہ اجازت تھی کہ وہ بغیر اجازت کسی سے بات کر سکے۔

آپ لوگوں کی ضرورت سے بغیر بتائے آگاہ ہو جاتے اور جو کچھ کہہ دیتے وہ ہو جاتا تھا۔

آپ کا انتقال اسی موضع میں ہوا۔ اور وہیں دفن ہوئے۔ قبر گاہ مرجع عوام و خواص ہے [1]

---

[1] مظہر الاحدیہ فارسی

# اہل اللہ کا طریقہ اور ان کی زندگی

اہل اللہ کا یہ طریقہ رہا ہے کہ وہ مخلوقات کے ہجوم اور ان کی قربت سے دور رہتے۔ کیونکہ ان کی قربت خدا سے دوری ہے۔ البتہ خدمت اور حاجت روائی کو اپنا فرض سمجھتے ہیں۔ اور پھر عاشق مشاہدۂ ربانی سے مست و بے خود رہتا ہے اس لئے کہ وہ کافر اور رسمی مومن سے بالاتر ہے۔ کفر اور رسمی ایمان اس عاشق کے در کے دربان ہیں۔ کیونکہ عاشق مغز ہے اور یہ چھلکا ہے۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ استغفار اِنِّیْ لَاَسْتَغْفِرُ اسی بنا پر تھا کہ آپ کی زبان مبارک سے بے اختیار اسرار و معارف ظاہر ہو جاتے تھے روحانی مستی بے اختیاری ہوتی ہے۔ چونکہ اللہ تعالیٰ ابھی چاہتا ہے کہ عالم آخرت کی طویل تاریخ لوگوں کو معلوم ہو جائے اس لئے وہ اس کے رازداروں انبیاء اولیاء اور مجاذیبِ اُمّت پر مستی طاری کر دیتا ہے تاکہ وہ بے خودی میں اسرار کائنات کو ظاہر کر دیں۔ اگر مولیٰ کی باطنی رضا نہ ہو تو یہ مجاذیب باوجود بیخودی کے بھی اسرار ربوبیت اور ماضی و حال و مستقبل ہرگز بیان نہیں کر سکتے ہیں حالانکہ سب ان کے پیش نظر رہتا ہے۔

یہ بالکل حقیقت ہے کہ پوشیدہ جو سراسر غیب ہے انبیاء و اولیاء کی زبان فیض ترجمان سے ظاہر ہونے کی وجہ سے ہے کہ خدائی تقدیر سے معارف کا چشمہ ابلنے لگا ہے۔ مولانائے رومؒ فرماتے ہیں

رحمتِ بے حد روانہ ہر زماں　　خفتہ آید از درکِ آں اے مرداں

ترجمہ:۔ لامحدود رحمت اور اسرار کا سرچشمہ ہر زمانہ میں جاری ہے اے انسان تو اس علم سے بے خبر ہے۔

جامۂ خفتہ خورد از جوئے آب　　خفتہ اندر آب جویائے سراب

ترجمہ: سوئے ہوئے کا کپڑا نہر کا پانی پی رہا ہے۔ اندھیرے کہ پانی میں سویا ہوا سراب کا جو یا ہے۔

ایک زمانے سے اللہ کی رحمت کا دریا بہہ رہا ہے۔ لیکن غفلت کی نیند سے تم بیدار نہ ہوئے۔ اور دنیا میں لگے رہے۔ قسمت کی نیرنگی دیکھئے کہ سوئے ہوئے پر دریا کی لہریں گرتی ہیں اور اس کے کپڑے پانی پیتے ہیں۔ لیکن وہ پیاسا ہی رہتا ہے اور دنیا کے پیچھے دوڑتا رہتا ہے۔

عقل سلیم وہ ہے جو خدا کی طرف سے عطا ہو۔ عُطار دستارے کی تاثیر سے انسان میں جس عقل کا نشوونما ہوتا ہے۔ وہ دراصل عقل نہیں ہے اور اس دنیا کی عقل سے انسان عقلمند نہیں بنتا ہے اسی کا نام عقل معاش ہے جو دنیا کمانے کی راہ خوب ہموار کرتی ہے۔ یہ دنیاوی عقل جو عطارد ستارے کی تاثیر سے پیدا ہونے والی ہے۔ اُس کی دوڑ صرف قبر تک ہے۔ اُس کے بعد کے احوال اور اسرارِ غیب اس کے ادراک میں نہیں آسکتے ہیں۔ وہ تمام اسرارِ غیب صرف انبیاء اور اولیا بتا سکتے ہیں جنھیں عقل خداوندی حاصل ہے وہ لوگ میدان حشر قیامت اور حوض کوثر تک کے احوال جان لیتے ہیں۔ اسی لئے تو عارفِ رومیؒ نے فرمایا ہے ؎

انبیاء و اولیاء را حق بداں     سرِّ مخفی کردہ ام با تو بیاں

ترجمہ:۔ انبیاء اور اولیاء کو حق اور نور مطلق جان ان کی نظر لوح محفوظ اور سِرّ اور غیب پر ہے اور یہ بہت راز کی بات میں نے تم سے کہہ دی ہے۔

ا     ان فضولیات کی مشغولیت اور غور و فکر سے اپنے کو آزاد کرو اور مجاہدات میں مصروف رہ کر مشاہدات کا انتظار کرو۔ تاکہ تجھے نور موسوی میسر آجائے۔

مولانائے رومؒ فرماتے ہیں ؎

ہمچو موسیٰؑ نور کے یابد زجیب     سخرۂ استاد و شاگردِ کتیب

ترجمہ: حضرت موسیٰ کی طرح گریبان سے نور کب حاصل کرتا ہے؟ استاد کا تابع اور کتاب کا شاگرد مدرسوں کا چکر کاٹتا ہے۔

زیں نظر دیں عقل یابد جُزدوار پس نظر بگذار و بگزیں انتظار

ترجمہ:۔ اس غور و فکر اور اس عقل معاش سے سوائے دردسر کے اور کچھ نہیں ہوتا ہے تو یہ فضول غور و فکر چھوڑ اور انتظار اختیار کر۔

منصب تعلیم نوعے شہوتست ہر خیالے شہوتے در رہ بت است

ترجمہ:۔ یہ ظاہری تعلیم ایک قسم کی خواہش نفسانی ہے۔ ہر خیال کا راستہ بت ہے اور تو بت پرست ہے۔

گر بہ فضلش پے ببردے ہر فضول کے فرستادے خدا چندیں رسول

ترجمہ: اگر ہر بے ہودہ اپنی عقل معاش سے علم باطن کا پتہ پالیتا تو پھر خدا کو اتنے رسول بھیجنے کی کب ضرورت تھی۔

یہ حقیقت ہے کہ فی زمانہ علوم ظاہری کی خواہش ذریعہ معاش اور جاہ و رتبہ ہے اور یہ خواہش نفس ہے اور انسانی خواہشات کی تکمیل راہِ طریقت میں بت پرستی ہے۔ اگر انسانوں کے جاہ و رتبہ اور عقل معاش کی بنیاد پر اسرار معرفت حاصل ہوا کرتے تو رسولوں کی بعثت بیکار تھی۔ انسان کی ناقص عقل آسمان کی بجلی کی کوند کی طرح ہے جس کے ذریعہ راستہ طے نہیں ہو سکتا ہے۔ بجلی کی کوند راستہ طے کرنے کے لئے نہیں ہے۔ وہ تو کوند کر رہبر کو یہ حکم دیتی ہے کہ رو یعنی آنسو بہا (بارش) عقل انسانی (معاد) کی کوند بھی اسی لئے ہے کہ انسان عشق الہٰی میں روئے اسی سے فنا کا مقام حاصل ہوتا ہے۔ شیاطین جب براہ راست اسرار الہٰی معلوم کرنے کی کوشش کرتے ہیں تو ان کو شہاب ثاقب مار گراتے ہیں اور ان کو اس امر کا حکم ملتا ہے کہ اسرار الہٰی کی تعلیم نبی اور ولی سے حاصل کرو۔ کیونکہ میں نے اپنے فضل کیلئے

انھیں کی راہ کو پسند کیا ہے۔

اسرار الہٰی حاصل کرنے کا ذریعہ نبی اور ولی کی ذات بابرکات ہے۔ ابواب دروازے سے داخل ہونے کا مطلب یہ ہے کہ ان مردانِ حق کے دروازے پر جا کر کنڈی بجا اور کھڑا رہ جب اجازت ہو تو اندر جا۔ ان سے کہہ دیا جاتا ہے کہ آسمانوں کا طویل سفر کرنے کی ضرورت نہیں ہے ہم نے ایک خاکی لباس میں ملبوس نبی اور ولی کو تمام اسرار بتا دیئے ہیں اس سے جا کر سیکھو۔ کیونکہ تم نرگل ہوس کی محبت و اطاعت سے گنا بن جاؤ گے۔ یاد رکھنا وہ نبی اور ولی تمہاری خاک سے سبزہ اگا دیگا کیونکہ وہ مرتبہ میں حضرت جبرئیل کے گھوڑے سے کم نہیں ہے۔

اے منکرین اگر تم اولیاء سے عقیدت اور محبت دیانتداری اختیار کرو گے تو وہ پردہ ہٹ جائے گا جو غیبی چیزیں دیکھنے سے مانع ہے چونکہ تم خود اندھے ہو اس لئے اپنے پر قیاس کر کے انبیاء اور اولیاء کی غیب دانی کا انکار کرتے ہو۔ ناقص عقل والے کو شیخ کامل کا غلام بننا چاہیے ایسی غلامی سلطانی سے بدرجہا افضل ہے۔ لیکن تمہاری بدبختی کی یہ انتہا ہے کہ انبیاء اور اولیا جو حق ہیں انھیں پر اعتراضات کی کمند پھینکتے ہو۔[۱]

## حضرت مولوی عبدالقادر سوگھرپوریؒ

شیخ خیرالدین ساکن سوگھرپوری کے فرزند ارجمند تھے۔ آپ تمام علوم ظاہر و باطن کے ماہر اور فضائل و کمالات کے سرچشمہ تھے۔ آپ نے تمام علوم ملا محمد عسکری جون پوری سے حاصل فرمایا۔ اور مشہور علماء وقت اور فضلائے

---

[۱] حاشیہ مثنوی شریف حضرت مولانا قاضی سجاد حسین صاحب

نامور ہوئے ہیں۔

آپ نے بر سبیل تذکرہ چند اشعار قصیدہ مولوی فخر الدین قادری کی تعریف میں لکھا۔ خدا نے آپ کو بہت ذکی و ذہین پیدا کیا تھا۔ کہ ہر علم میں بحر ذخار اور ہر فضائل میں گلستان بہار تھے۔ نظم و نثر عربی و فارسی لکھنے میں بے عدیل و بے نظیر تھے۔ اور اپنی مثال نہ رکھتے تھے۔ چند کتابیں نظم و نثر آپ کی شائع ہوئی تھیں۔ اور آپ کی تصنیف میں رسالہ عروض عربی نظم میں ہے دوسرا رسالہ محضر نامۂ عامل عربی نظم میں ہے۔ بوستان سعدیؒ کا ترجمہ زبان عربی میں نظم فرمایا۔ جس نے آپ سے پڑھ لیا وہ عالم علوم ہو گیا۔ آپ عرصہ دراز تک جون پور میں رہے۔ آپ کی قبر موضع سکھر پور میں مرجع خلائق ہے [1]

## حضرت مولوی فتح علی صاحبؒ

شیخ فاروقی روسا تحصیل منڈیاہوں جون پور کے تھے۔ آپ علم و فضل میں یکتا اور صلاح و تقویٰ میں بلند تھے۔ آپ شاعر بھی تھے۔ آپ کا کلام شیریں زبان فصیح اور ذوق سلیم تھا۔ کہ ہر مذاق کا انسان پسند کرتا تھا۔ آپ سید احمد بریلویؒ کے خلیفہ تھے۔ اور عبد القدوس کے نام سے سیدؒ صاحب کے قافلہ میں مشہور تھے۔ جناب سید صاحب قدس سرہٗ کے ساتھ پنجاب گئے اور وہیں وفات پائی تاریخ کہنے میں آپ کو زیادہ مہارت تھی۔ شروع میں آپ درس و تدریس میں بھی مشغول رہے۔ انجام کار بغرض حصول سعادت گوشہ نشین ہو کر طاعت و عبادت میں مصروف ہوئے۔ قبر آپ کی پنجاب میں ہے [2]

---

[1] تذکرۃ العلماء حصہ دوئیم صـ ۱۱۳-۱۱۴۔ تجلی نور دوئم صفحہ ۱۱۴ و ۱۱۵

# حضرت مولوی معشوق علی صاحبؒ

مولوی فتح علی کی بہن کے لڑکے تھے۔ آپ کے خزانۂ دل میں جملہ علوم عقلیہ ونقلیہ جمع تھا۔ شیخ علی مسعود مورث اعلیٰ بزمانہ بابر بادشاہ عرب سے ہندوستان آئے۔ چوں کہ آپ میں زبردست لیاقت اور قابلیت تھی بدیں درجہ تقرب سلطانی حاصل ہوا۔ اور آپ عہدۂ حضور نویسی پر ممتاز ہوئے اور مدت تک اسی منصب پر مامور رہے۔

آخرکار پرگنہ کراکت دانگلی ضلع جون پور میں جاگیر عطا ہوئی اور اسی سلسلہ میں جون پور محلہ چتر ساری میں رہائش اختیار کی۔ مولوی معشوق علی نے علوم کو درجہ کمال تک شیخ احمد یمینی سے حاصل فرمایا۔ اور بہت مشہور عالم ہوئے۔ علم ادب میں آپ کو مخصوص کمال حاصل تھا۔ نسخہ تحفۂ طفیفہ بزبان فارسی وکتاب فرائض اسلمیہ فارسی آپ کی تصنیفات میں ہے اور کچھ ناتمام دیوان بھی ہیں۔ آپ نے تمام عمر درس وتدریس میں گذاری اور بہت سے طلبہ نے آپ سے فیض حاصل کیا۔ کتب خانہ مولوی معشوق علی جونپور میں مشہور تھا آپ کے کتب خانہ میں پانچ ہزار جلد کتابیں تھیں۔ کچھ دن عہدہ منصفی پر بھی رہے اور فیصلہ مقدمات عدالت دیوانی نہایت عمدہ طریقہ سے انجام دیا۔ بالآخر ۶ رمضان المبارک ۱۲۶۸ھ میں انتقال فرمایا۔ قبر آپ کی محلہ چتر ساری جونپور میں ہے۔[1]

---

[1] تذکرۃ العلماء حصہ دوئم صفحہ ۱۱۵ و ۱۱۶

# حضرت مولانا مولوی گلشن علی صاحب[7]

سرآمد فضلاء رفیع الشان نامور زمانہ علماء اثنا عشری متاخرین سے ہیں۔ آپ صاحب زہد و تقویٰ تھے اور قوم سادات سے ہیں۔ آپ ۱۲۰۷ھ میں قصبہ سادات مسونڈہ جو پانچ میل شہر جون پور سے جانب پورب دکھن ہے اور اب جس کو لجگاؤں کہتے ہیں، میں پیدا ہوئے۔ آپ نے شروع میں کتب مختصرات مولوی ذاکر علی ساکن مفتی محلہ جون پور سے پڑھا۔ بعدہٗ بشوق علم ۱۲۲۰ھ میں لکھنؤ تشریف لے گئے اور تھوڑے زمانے میں علوم دینیات مولوی غلام ضامن و مرزا محمد کاظم علی اور منطق و فلسفہ مولوی ولی اللہ فرنگی محلی لکھنوی سے حاصل فرما کر دستار فضیلت و عمامہ عزت باندھا اگرچہ جملہ علوم عقلیہ و نقلیہ میں بہت زیادہ ماہر تھے مگر علم ادب میں عموماً اور علم حساب میں خصوصاً متبحر تھے۔ اور تا زندگی درس و مذاکرہ میں مشغول رہے۔ اکثر طلباء آپ کے برکت درس سے فیضیاب ہوئے۔ آپ کی تصنیف میں نسخہ لغایۃ الحساب فی شرح خلاصۃ الحساب مشہور ہے۔ آپ کے علم و فضل کی شہرت چاروں طرف ہوئی۔ فضلائے کرام نے پیشانی نیاز اور علماء اعلام نے غاشیہ اطاعت کندھے پر رکھا۔

آپ کو شاعری سے بھی ذوق تھا۔ شعر پاکیزہ سنجیدہ اور شیریں ہوتا تھا بعد طے مراحل جملہ اکتساب علوم ملازمت کی طرف مائل ہوئے اور سرکار انگلشیہ میں منصفی کے عہدے پر مامور ہوئے۔ پانچ سال تک شہر جون پور میں منصف رہے بعدہٗ رہتک ضلع میں تحصیلدار رہے۔ اس کے بعد مہاراجہ بنارس کے یہاں دیوانی کے عہدے پر مقرر ہوئے اور ریاست کا تمام کام آپ کے سپرد ہوا۔ اور اس زمانہ میں اودھ کے اندر آپ کا طوطی بولتا تھا۔

دوبار مناسک حج اور زیارت عتبات عالیہ سے مشرف ہوئے بالآخر

۲۹، ربیع الثانی ۱۲۹۱ھ، بمقام بنارس مرض ہیضہ میں انتقال کیا اور قصبہ سادات سونڈہ لجگاؤں بھی جس کو کہتے ہیں دفن ہوئے [۱]

## حضرت مولوی حاجی محمد حسن صاحب

چھوٹے لڑکے مولوی سید گلشن علی کے تھے۔ آپ جلیل المرتبت اور مسلم الثبوت عالم تھے۔ خصوصاً علم ریاضی میں یگانہ تھے اور بڑے ہی متقی پرہیزگار تھے ۱۸، شوال ۱۲۴۸ھ میں پیدا ہوئے۔ تحصیل علوم کتب درسیہ مختصرات و مطولات اپنے والد سے کیا۔ اور تکمیل علوم اکثر علماء عرب و عجم سے بزمانہ حج و زیارت کیا اور علم ریاضی مولوی غلام حسن رمال جونپوری ریاضی داں سے پایۂ تکمیل کو پہونچایا۔ چونکہ ریاضی کا آپ کو زیادہ شوق تھا اس لئے آپ نے اس علم کی تحقیق کے لئے ۱۲۸۹ھ میں یورپ گئے۔ وہاں کے علماء سے ریاضیات کی مشکلات کو حل کیا۔

آپ کا تقوی اتنا زبردست تھا کہ جو کی خشک روٹی لے کر لندن گئے اور وہاں کے قیام میں بھی اسی خشک روٹی پر بسر کیا۔ نراس زمانہ میں آپ حصول علم میں اتنا محو تھے کہ اکل وشرب سے بے نیاز تھے۔ آپ کی ذات باعث افتخار و باعث بقائے علوم جونپور تھی۔ کچھ دنوں تک ضلع جالون و آگرہ میں تحصیلداری کے عہدے پر ممتاز رہے۔ بالآخر ملازمت ترک فرما کر گوشہ نشیں ہوگئے اور بنارس کے مہاراجہ سے پنشن پاتے رہے۔ اور رات دن درس و تدریس و تصنیف کتب و رسائل اور فکر و ذکر اور خدمت خلق میں مصروف رہے۔ آپ کی تصنیف بہت زیادہ تھی۔ مگر کوئی کتاب آپ کی زیادہ مشہور نہ ہو سکی۔ مزار آپ کا لجگاؤں میں ہے [۲]

---

[۱] شنگرف حصہ دوئم صفحہ ۱۱۷ تا ۱۱۹ [۲] تذکرۂ علماء دوئم ص ۱۲۰

# حضرت قاضی ثنار الدین رح

تحصیل مچھلی شہر ضلع جونپور کے رہنے والے اولاد حضرت جعفر طیار رض سے تھے آپ کا شمار نامور علمار جون پور سے تھا۔ آپ کا ظاہر و باطن فضائل صوری و معنوی سے آراستہ و پیراستہ تھا۔ آپ نیک طبیعت اور شیریں کلام اور سنجیدہ مزاج تھے اور بڑے بُرد بار تھے۔ آپ نے اپنی تمام عمر درس و تدریس اور زہد و تقویٰ میں گذاری۔ آپ مخلوق خدا کی حاجت روائی میں یکتا تھے۔ اس طرح توشۂ آخرت بہت اکھٹا کیا۔ آپ کے فیض علم سے بہت طلبا مستفیض ہوئے۔ اس سے زیادہ آپکا حال معلوم نہ ہو سکا۔ آپ کی قبر قصبہ مچھلی شہر میں جانب دکھن متصل سرحد برس پور ہے ۱

# حضرت مولانا جلال الدین صاحب رح

آپ کا سلسلہ نسب آٹھ واسطوں کے بعد قاضی ثنار اللہ سے ملتا ہے آپ علوم کے بادشاہ تھے۔ آپ نے علم بہت زیادہ حاصل کیا۔ جملہ علوم و فنون میں کافی دست گاہ تھی۔ لیکن فقہ و حدیث میں بے نظیر تھے۔ درس و تدریس آپ نے تمام عمر دیا۔ اکثر طلبار آپ سے پڑھ کر مستفیض ہوئے۔ جب آپ کے علم کا شہرہ بلند ہوا۔ اور آپ کا شہرہ بادشاہ اورنگ زیب تک پہونچا تو بادشاہ نے بکمال آرزو مندی بلا کر بزمرۂ علمائے شاہی مقرر فرمایا۔ آپ کے عظیم الشان کارناموں میں فتاویٰ عالم گیری اول حصہ ہے۔ جو بادشاہ کے حکم پر آپ نے لکھا۔ اس فتاویٰ عالم گیری میں دوسرے فقہار کے ساتھ آپ بھی شامل تھے۔

اس سے زیادہ اور کچھ حال آپ کا معلوم نہ ہو سکا۔ قبر آپ کی قصبہ مچھلی شہر جانب دکھن سرحد موضع رونیا پور ہے ۲

---

۱ تذکرۂ علمار حصہ دوم صـ۱۲۱ ۲ تجلی نور حصہ دوم صفحہ ۱۲۱ و ۱۲۲

## حضرت مولوی شاہ باب اللہ صاحبؒ

اولاد قاضی ثناء الدین صاحب سے تھے۔ آپ بہت زبردست عالم دین اور قابل احترام بزرگ تھے۔ علوم عقلیہ ونقلیہ نہایت تحقیق اور خوبی کے ساتھ حاصل کیا۔ آپ عالم باعمل اور صوفی مشرب کامل بزرگ تھے۔ آپ نے درس تدریس میں اپنی عمر صرف کیا۔ بالآخر جذبۂ الٰہی پیدا ہوا۔ اور تمام تعلقات دنیا سے علیحدہ ہو کر گوشہ نشین ہو کر یاد الٰہی میں مصروف ہو گئے۔ بہت ہی صاحب حال وقال بزرگ تھے آپ سلسلہ قادریہ میں ارادت وبیعت رکھتے تھے اور ہر وقت شغل باطنی میں مصروف رہتے تھے اور دنیا کی طرف کوئی توجہ نہ فرماتے۔

کہتے ہیں کہ جب ذکر وشغل میں آپ مصروف ہوتے تو آپ کے جسم کا ہر حصہ جدا ہو کر مشغول ذکر ہو جاتا۔ آپ کا مزار پرانوار محلی شہر، جونپور میں ہے۔ آپ کی تصنیف میں رسالہ فقہ فارسی ہے۔ جو فقہ شاہ باب اللہ مشہور ہے [۱]

## حضرت مولوی علی محمد صاحبؒ

آپ کا سلسلہ نسب تیرہ واسطوں سے حضرت قاضی ثناء الدین سے ملتا ہے جامعیت علوم اور کمالات فنون میں بہت ماہر تھے۔ اور بہت مشہور علماء میں ہوئے بعدہ درس وتدریس کی طرف مائل ہوئے۔ اور بہت زیادہ طلباء آپ سے نعمت علوم حاصل کر کے مشہور زمانہ ہوئے۔ آپ کو حق تعالیٰ نے تعلیم میں وہ برکت عطا فرمائی تھی۔ کہ جس نے آپ سے پڑھا وہ تکمیل تک پہنچا آپ اہل دل اور واصل بحق تھے آپ تمام شب بیدار رہ کر عبادت میں مشغول رہتے اور ایک ہی وضو سے نماز عشاء وفجر

---

[۱] شگرف حصہ دوم صفحہ ۱۲۲

ادا کرتے۔ آپ ایک سو سال کی عمر تک پہنچے اور بروز دوشنبہ بتاریخ ۲۴ر رمضان المبارک سنہ ۱۲۳۶ھ کو انتقال فرمایا۔ اور مچھلی شہر میں دفن ہوئے۔ مزار مبارک لب سڑک ہے۔ آپ کی تصنیفات میں رسالہ چہار عناصر، قواعد فارسی میں و صرف و نحو و منطق فارسی میں، منہاج الاسلام فقہ و عقائد، تہذیب الایمان عربی اخلاق وادب میں ہے[1]

## حضرت مولوی علی کبیر صاحب رح

خلف مولوی علی محمد۔ ممتاز العلماء اور افضل الفضلا تھے سنہ ۱۱۷۰ھ میں پیدا ہوئے۔ آپ نے اپنے والد کے ظل عاطفت میں پرورش پائی۔ پانچ سال کی عمر میں آپ مکتب میں بیٹھے۔ اور دو سال کے اندر ابتدائی کتاب ختم کر کے علوم عربی و فارسی کی طرف متوجہ ہوئے۔ علوم رسمیہ مختصرات اپنے والد سے پڑھا۔ بعدہٗ لکھنؤ گئے اور مولوی محمد مبین فرنگی محلی رح سے تمام علوم کی تحقیق و تکمیل کی اور یہیں دستار فضیلت سے آراستہ ہوئے۔

آپ حسن اخلاق، رحم و مروت میں اپنی مثال نہ رکھتے تھے۔ دو کتاب آپ کی تصنیف میں زیادہ مشہور ہوئی۔ ایک مخروطات جبری و دوسری مخروطات ہندی۔ پھر آپ مراحل خداشناسی و صفائی قلب و اصلاح باطن میں مصروف ہو گئے۔ اور حضرت شاہ محمد آفاق رحمۃ اللہ علیہ سے سلسلہ نقشبندیہ میں بیعت کی علوم کی تکمیل کے بعد ملازمت کی طرف مائل ہوئے اور سرکار انگلشیہ کی طرف سے مفتی مقرر ہوئے۔ اور اس قدر عزت حاصل کیا کہ آپ کے تمام اہل خاندان منصفی و صدر امینی اور صدر الصدوری پر مقرر ہوئے اور مچھلی شہر کے عروج و ترقی کے باعث ہوئے۔

---

[1] تجلی نور حصہ دوئم ص ۱۶۳۔ تذکرہ علمائے فارسی قلمی صفحہ ۲۳۲

بالآخر ۱۲۴۴ھ میں ملازمت سرکار انگلیشیہ ترک کر کے گوشہ نشینی اختیار فرمائی اور بہت مجاہدہ و ریاضت کیا۔ اور مشاہدۂ حق کی منزل پر پہونچ گئے گو آپ کی عمر ایک سو سال تک پہونچی مگر آنکھ کی بصارت میں فرق نہ آیا۔ تمام عمر کتب بینی کا مشغلہ جاری رہا۔ سعادت حج و زیارت شہر نبوی سے بھی سرفراز ہوئے حج سے لوٹتے وقت موضع فرید پور متصل براواں جہاں سے پچھلی شہر صرف پانچ کوس کے فاصلہ پر تھا۔ بوقت شب تہجد بتاریخ ۲۳ ربیع الاول ۱۲۶۹ھ انتقال فرمایا اور اندر خانقاہ تعمیر کردہ خود میں دفن ہوئے [1]

# انسان کامل کی حقیقت

حضرت مولوی علی کبیر صاحب نقشبندیہ سلسلہ میں حضرت شاہ محمد آفاق رح سے بیعت تھے۔ جو بڑے ہی اولوالعزم اولیاء اللہ میں گذرے ہیں اور حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی رح کی اولاد سے ہیں۔ آپ کے نامور خلفاء میں حضرت مولانا شاہ فضل رحمان گنج مراد آبادی رح بھی تھے۔ جو مسلک عشق کے پیرو تھے۔ حضرت مولوی علی کبیر رح کو معرفت الٰہی حاصل ہوئی پیر روشن ضمیر نے آپ کو جعفری سونا بنا دیا تھا۔

انسان کامل کیا ہے ملاحظہ کریں۔ انسان جسم کے اعتبار سے ایک حقیر ذرہ ہے۔ لیکن روح کے اعتبار سے ایک بلند زحل ستارہ ہے۔ اسی طرح انسان جسم کے اعتبار سے ایک لنگڑی چیونٹی ہے اور روح کے اعتبار سے سلیمان ہے۔ خوب فرمایا ہے اور اس طرح سے اس راز سے حضرت عارف رومی رح نے پردہ ہٹایا ہے۔ فرماتے ہیں۔

اے بصورت ذرہ کیواں را ببیں ! مور لنگی رو سلیماں را ببیں !

تو نہ ایں جسم بل آں دیدۂ وارہی از جسم گر جاں دیدۂ

---

[1] شنگرف حصہ دوئم صفحہ ۱۲۴

آدمی دیدست و باقی لحم و پوست ہر چہ چشمش دیدہ است آں چیز اوست

ترجمہ و تشریح:۔ اے انسان تو بظاہر ایک ذرہ ہے۔ ذرا تو زحل پر نظر کر تو جسم کے اعتبار سے لنگڑی چیونٹی ہے لیکن جا حضرت سلیمان کو دیکھ تو یہ جسم نہیں ہے بلکہ وہ آنکھ ہے کہ اگر تو اپنی روح کو دنیا کی آلودگی سے پاک کر لے تو جسم سے نجات پا جائے اور دیدار حق حاصل ہو۔ آدمی دید ہے، باقی گوشت پوست ہے۔ جو اس کی آنکھ نے دیکھا ہے، چیز وہی ہے۔

یعنی انسان جسم کا نام نہیں ہے۔ بلکہ انسان دیدۂ حق بین ہے۔ انسان کی اصل حقیقت دیدۂ حق کا آلہ یعنی روح ہے اور باقی محض گوشت پوست ہے اور جو کچھ چشم باطن سے دیکھتا ہے اصل وہی ہے۔ ورنہ سب دھوکہ ہے۔ پھر آگے فرماتے ہیں ؂

کوہ را غرقہ کند یک خم ز نم چشم خم چوں باز باشد سوئے یم

چوں بدریا راہ شد از جانِ خم خم با جیحوں بر آرد اشتلم!

زاں سبب قُل گفتۂ دریا بود گرچہ نطقِ احمدؐ گویا بود

گفتۂ او جملہ دُرِّ بحر بود کہ دلش را بود در دریا نفوذ

دادِ دریا چوں ز خمِ ما بود چہ عجب در ماہیِ دریا بود

چشم حس افسردہ بر نقشِ ممر نقش ممرمی بینی و او مستقر

ایں دوئی اوصاف دید احول ست ورنہ اوّل آخر، آخر اول ست

ترجمہ و تشریح

وہ مٹکا جس کا تعلق سمندر سے ہو وہ اپنے پانی میں پہاڑ کو غرق کر دیتا ہے جب مٹکے کی جان سے دریا کی طرف راستہ ہو جاتا ہے تو وہ مٹکا عظیم دریا جیحون سے زور آزمائی کرتا ہے۔ اسی وجہ سے "کہہ دے" دریا کا کہا ہوا ہوگا۔ اگرچہ زبان احمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ہوگی۔ اور اس ذاتِ احمد مرسلؐ کا سب فرمایا ہوا سمندر کا موتی ہے۔ کیونکہ ان کے دل کا دریا میں راستہ تھا۔ جب ہمارے مٹکے سے دریا

کی عطا کا چشمہ جاری ہو تو پھر کیا تعجب ہے! اگر کوئی مچھلی دریا بن جائے۔ ظاہری حس کی آنکھ راستہ کے نقش پر ٹھہری ہوئی ہے تو چشم ظاہر سے گذرگاہ دیکھ رہا ہے۔ حالانکہ وہ قرارگاہ ہے۔ یہ دوئی، بھینگا دیکھنے کے اوصاف میں سے ہے۔ ورنہ حقیقت یہ ہے کہ اوّل آخر آخر اول ہے۔

قارئین ذرا غور فرمائیں۔ چونکہ آنحضورؐ کے صفات، حضرت حق کے صفات میں فنا ہو چکے تھے اس لئے آنحضورؐ کا کہا ہوا حق کا کہا ہوا ہے۔ قرآن شریف میں مختلف جگہ پر لفظ قل آیا ہے وہ بظاہر آنحضور کا مقولہ ہے لیکن حقیقتاً اللہ تعالےٰ کا مقولہ ہے ؎

گفتۂ او گفتۂ اللہ بود
گرچہ از حلقوم عبد اللہ بود

یہ ایک اسرار ہے جس سے آنحضرت کے مرتبہ ومقام کا اندازہ ہوتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دل کی وابستگی جب کہ بحرِ حقیقت سے ہو گئی تو پھر آپ کا مقولہ اسی سمندر بحر وحدت کا موتی ہے۔ جب پوری اطاعت، فرمانبرداری اور رضا کے بعد انسانوں کے افعال اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب ہوتے ہیں تو پھر اس میں کیا تعجب اور انکار کی بات ہے کہ کسی عارف کو فنافی الذات کا مرتبہ حاصل ہو جائے۔ غور وفکر کو راہ دو اور تعصب کی عینک کو اتار دو تو صاف نظر آئے گا کہ اب ٹکے میں سے سمندر کا پانی گذر رہا ہے۔ لیکن تمہاری ظاہر فالج زدہ نظر محض پانی کی گذرگاہ کو دیکھتی ہے۔ حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ وہ خود سمندر ہے۔ اب فنافی الذات۔ کے بعد ٹکے اور سمندر کو دو سمجھنا بھینگا پن تنگ نظری اور حقیقت کے خلاف ہے ورنہ دونوں ایک ہیں۔ دو سمجھنے والا حالت شرک میں ہے۔ حضرت عارف رومیؒ پھر آگے یوں فرماتے ہیں ؎

ہیں گذر از نقش خُم در خُم نگر
کاندر و بحر ست بے پایان و سر

پاک از آغاز و آخر آں عذاب
ماندہ محروماں ز قہرش در عذاب

تا چنیں سر در جہاں ظاہر شود
مقبل اندر جستجو ماہر شود

تا فزاید در جہاد و کوشش او
تا بہ گردش دیدار ھو

اہلِ دل ہمچو کہ جو در وے رواں — بے دوئی یک گشتہ با دریائے جاں
ایں چنیں خم را تو دریم داں یقیں — زندہ از وے آسمان و ہم زمیں
بلکہ وحدت گشت او را در وصال — شد خطابِ او خطابِ ذوالجلال

## ترجمہ وتشریح

خبردار اور آگاہ ہوجاؤ کہ مٹکے کی سورت سے بڑھ کر، مٹکے میں تو دیکھ اب اس میں سمندر ہے جس کی نہ ابتدا ہے اور نہ انتہا ہے۔ وہ شیریں پانی ابتدا (ازل) اور انتہا (ابد) سے پاک ہے جو محروم و منکر ہیں اس کے قہر سے عذاب میں ہیں، یہ اس لئے اسرار ظاہر کئے جارہے ہیں تاکہ ایسا راز دنیا میں ظاہر ہوجائے اور نصیبہ ور اس کی جستجو میں ماہر ہوجائے۔ تاکہ وہ مجاہدہ میں کوشش کر کے ترقی کرے اور مقام مشاہدہ میں پہونچ جائے اور اسے دیدار الٰہی حاصل ہو اہل دل (اولیاء اللہ) ایسے ہیں کہ ان میں حق کی نہر جاری ہے اور وہ روح اعظم کے ساتھ بغیر دوئی کے ایک ہوگئے ہیں۔ اب ایسے مٹکے کو یقیناً سمندر سمجھ کیونکہ اب اس سے آسمان بھی زندہ ہے اور زمین کی سرسبزی شادابی ہے۔ بلکہ وصال میں اس کو وحدت حاصل ہوگئی ہے ان کا کلام کلامِ حق بن گیا ہے۔ اور کائنات میں اب وہ تصرف کا مجاز ہے۔ اس کے بعد وہ انا الحق منصور کی طرح کہتا ہے۔ تاکہ وہ بدنامی کی سولی پر چڑھ جائے۔ اور علماء ظاہر (غدار) کا قلم ان کو پھانسی پر لٹکا دیتا ہے اور پھر وہ حق سے جا ملتے ہیں۔ لیکن اب غور کرو کہ انا الحق کون کہتا ہے کیونکہ اب اس کی زبان خدا کی زبان ہوگئی ہے۔ ایک عارفِ کامل نے خوب کہا ہے ے

### شعر

زباں منصورؒ کی ہے بولنے والا ہے پردے میں
انا الحق صاف ہے آواز پہچانی نہیں جاتی

حضرت منصور حلاجؒ کے انا الحق کے بارے میں حضرت عارف رومیؒ نے خوب کہا ہے۔ اپنی مثنوی میں وہ فرماتے ہیں ؎

چوں قلم در دستِ غدارے بود لاجرم منصور بردارے بود

ترجمہ: جب علم باطن سے نابلد اور غداروں کے ہاتھ میں قلم ہوگا تو بے قصور منصورؒ یقیناً پھانسی کے تختے پر نظر آئے گا۔

حقیقت یہ ہے کہ چشم بصیرت کی ضرورت ہے کہ مٹکے کو نہ دیکھو یعنی اولیاء کی بشریت پر صرف نظر نہ کرو جو کچھ اس مٹکے میں ہے اس کو دیکھو کہ اس میں ایک لامحدود سمندر موجزن ہے۔ انسانِ کامل صوفیائے کرام کے اندر فیوض الہٰی کا چشمہ ہے جو لامحدود ہے پاک ہے اور اہل بصیرت اس کو تسلیم کرتے ہیں جو منکرین ہیں وہ ان کے فیوض و برکات سے محروم ہیں اور وہ خدائی قہر کی وجہ سے عذاب میں ہیں۔ انسان کو فیوض الہٰی کا مظہر بنانے میں یہ حکمت الہٰی ہے کہ اس سے راز وحدت ظاہر ہو اور کوئی بلند اقبال اس چشمہ کی تلاش میں سرگرداں ہو۔ اس مظہر خداوندی کو دیکھ کر بانصیب مجاہدہ و ریاضت میں لگے گا اور اس طرح اپنے وجود (اپنی ہستی) کی نفی کرکے مقام فنا حاصل کرے گا جو مشاہدہ کا دریچہ ہے تاکہ مشاہدۂ حق حاصل ہو جائے۔ اہل دل (اولیاء اللہ) کی مثال یہ سمجھو کہ ان میں ایک نہر جاری ہے اور ان کو ذات حق سے اتحاد حاصل ہے۔ یہی اہل دل (صوفیہ کرام) ہیں جن سے آسمان و زمین قائم ہیں۔ اتحاد تو دو چیزوں میں ہوتا ہے ان کو ذات حق سے ایسا اتصال ہے کہ دوئی ختم ہو چکی ہے۔ اب ان کی بات خدا کی بات اور ان کی زبان خدا کی زبان ہے۔ اور جب یہ مقام (وحدت) حاصل ہو جاتا ہے تو وہ منصور حلاجؒ کی طرح انا الحق کا نعرہ لگا دیتا ہے اور موت کی سولی نہ سہی بدنامی کی سولی پر چڑھ جاتا ہے لیکن یہ تعلق مع اللہ بقا بعد الفنا سے معلوم ہوگا اور یہ وہ مقام ہے جہاں عقل معاش نہ کوئی مدد کر سکتی ہے اور نہ بحث و مباحثہ سے یہ مسئلہ حل ہوگا۔ جب تک مقام فنا حاصل نہ ہو اسرار وحدت ظاہر نہ ہوں گے۔ اس کا خلاصہ یہ ہے کہ تعلق مع اللہ کا علم جو تریاق ہے جب ہی

حاصل ہوگا جب تعلق غیر اللہ کا علم چھوڑ دوگے۔ اللہ سے قربت اور محبت جب ہی پیدا ہوگی جب غیر اللہ سے تعلق منقطع کر لوگے[1]

لیکن یہاں تو الٹی گنگا بہہ رہی ہے علمار ظاہر کو علم باطن کے حصول کا کوئی ذوق نہیں ہے، سارا زور علم ظاہر کے حصول پر دیا جا رہا ہے۔ اور اسی کو علم آخرت کہا جاتا ہے اور سو سال سے تو یہ حال ہے کہ علمار ظاہر دیوبندی، بریلوی، مودودی اور تبلیغی، جماعتوں اور فرقوں میں بٹ گئے اور بدبختی و ستم ظریفی یہ ہوئی کہ ان علمار ظاہر نے انبیار اور اولیار کو موضوعِ سخن بنایا اور علم غیب، فاتحہ، عرس، سماع، زیارت مزارات استمداد بالاولیا کے جائز و ناجائز، بدعت اور کفر و شرک ہونے اور اس کے رد و جواب میں ایسی کتابیں لکھیں جو ان کی ذات پر ایک بدنما داغ ہیں اور سب کی سب دریا بُرد کرنے کے لائق ہیں۔ منکرین غیب و فاتحہ نے جو کچھ لکھا اور ظاہری فقہہ وغیرہ کی کتابوں سے ان کے شرک اور بدعت ہونے کا جو جواز پیش کیا ہے اس کا جواب مقرِ غیب و فاتحہ نے جذبات میں دیا اور انھوں نے بھی بنیادی باتوں اور علم باطن سے اس کی تردید نہ کر سکے ایک تو کھو کھلا جواب دوسرے یہ کہ دلائل کم اور گالیاں زیادہ تھیں۔ نتیجہ یہ ہوا کہ یہ مسئلہ اپنی جگہ رہا اور فرقوں و عقائد میں تقسیم کے بعد ایسا قہر الٰہی نازل ہوا کہ مسجدیں الگ، امام الگ، شادی بیاہ ممنوع نمازیں ایک دوسرے کے پیچھے ناجائز اور میت و جنازہ میں شرکت حرام قرار پائی انبیار اور اولیار کی شان میں بے ادبی و گستاخی کی یہ سزا ملی کہ مسلمانوں کا اتحاد پارہ پارہ ہوگیا اور سڑکوں و مسجدوں میں سر بہ گریباں نظر آنے لگے ہیں۔

پتہ نہیں کہ کیوں کر ہر فرقے اور عقائد کے علمار اپنے کو موحد اور دوسرے کو مشرک اور بدعتی ثابت کرتے ہیں اور پھر بھی اپنی خدا پرستی اور وحدانیت پر مطمئن ہو کر دنیا کی دکان چمکائے ٹیری کاٹ پہنے اور گول داوچی ٹوپی لگائے اپنی لچھے دار تقریر

---

[1] مثنوی مولانائے روم دفتر ششم مع ترجمہ و حاشیہ حضرت مولانا قاضی سجاد حسین صاحب ص ۹۲۔۹۳

میں صرف اپنے فرقے کو جنتی باقی کو دوزخی کہہ رہے ہیں۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ ان اعمال ظاہری پر اگر جنت ملے گی تو دوزخ کے بعد ہی اس کا نمبر ہوگا۔ کیونکہ اعمال فاسدہ کی صفائی ضروری ہے۔ اگر یہ لوگ خدا کے قرب و وصال کے دعویدار ہیں تو انکے لئے فنائیت لازمی ہے۔ کیونکہ بغیر فنائیت کے مشاہدۂ حق اور قرب و وصال کی لذت نصیب نہ ہوگی۔ اور علمار ظاہر نے یہ مقام حاصل نہیں کیا ہے اسس لئے یہ دعویٰ سراسر غلط ہے۔ میری یہ بات علمار ظاہر کی خودی پر شمشیر برّاں ہے لیکن حقیقت یہی ہے کہ جس کا ظہور بھی آخرت میں ہوگا۔ اور اگر قارئین میں کوئی چشم بصیرت کا مالک ہے تو وہ ابھی اسس حقیقت کو دیکھ سکتا ہے

## حضرت مولانا مولوی عبدالشکورؒ

آپ خاندان قاضی ثنار اللہ پھلی شہریؒ سے تھے ۱۲۱۱ھ میں پیدا ہوئے اور اپنے والد ماجد کے سایۂ عاطفت میں تمام و کمال تربیت پائی اور شروع میں ابتدائی کتابیں مولوی محمد علیؒ سے پڑھیں۔ اس کے بعد بہت زیادہ استعداد و لیاقت مطالعہ سے حاصل فرمایا۔ مگر تسکین نہ ہوئی اور دہلی تشریف لے گئے۔ اور وہاں مولانا رشید احمد خاں و مولانا رفیع الدین و مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب محدث دہلویؒ و مولانا عبدالحیٔ صاحبؒ سے علم کی تکمیل کی اور تمام علوم مشکلہ حل فرمایا۔ اور تین سال کی مدت میں فضیلت علم سے مالا مال ہو کر دستار فضیلت حاصل فرمائی اس کے بعد مزید علم کے حصول کے لئے بے قرار رہے اور مولانا محمد حسین حنفی مفتی مکہ معظمہ سے تحقیق علم فقہ و حدیث حاصل کر کے سند حاصل کیا۔ مولانا فضل امام خیرآبادیؒ سے علم حاصل فرمایا۔ ذہن و حافظہ کی بلندی کی وجہ سے معقول و منقول میں زبردست عالم ہوئے اور بہت شہرت پائی۔ آپ کی تحقیق کا یہ عالم تھا کہ لغات و نحو و صرف مالہ و ماعلیہ نوک زبان پر تھا۔ اور فقہ و اصول حدیث میں آپ کو زبردست عبور تھا

منطق و ریاضیات اشکال فلکی خطوط ارضی میں آپ کو جو کمال حاصل تھا وہ تحریر میں نہیں آسکتا۔ بہت سے طلبہ آپ کے فیض علم سے مستفید ہوئے۔ آپ سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ میں حضرت شاہ محمد آفاق رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت تھے۔ تین بار سعادت حج و زیارت مدینہ منورہ سے مشرف ہوئے۔ بیس سال کی عمر میں صدر امینی کے عہدہ پر مامور ہوئے پھر مفتی ہو گئے آخر میں صدر الصدوری کے رتبہ تک پہنچے۔

بالآخر سنہ ۱۲۶۰ھ میں پنشن لے کر خانہ نشین ہوئے۔ دنیا و امور دنیا کو ترک کر کے یاد حق میں مشغول ہو گئے۔ سخاوت اور خدمت میں یکتا تھے آنیوالا خالی ہاتھ واپس نہ جاتا۔ منشار الٰہی سے باخبر تھے۔ چالیس سال تک پنشن لیتے رہے۔ چھیانوے ہزار روپیہ پنشن وصول کی۔ آپ کی تصانیف سے شرح مقامات ہندی۔ حل الجات قرآ عربی۔ شرح کنز الدقائق عربی۔ ترجمہ طوطی نامہ عربی ہے۔ ۲۹ شوال سنہ ۱۳۰۰ھ میں انتقال فرمایا۔ مزار مبارک آپ کا مچھلی شہر ضلع جون پور میں ہے [1]

علوم ظاہری میں کمال حاصل کرنا مفتی اور قاضی ہونا اور لچھیدار تقریر کرنا کہ عوام جھوم جھوم اٹھیں اور واہ واہ کے نعرے سے محفل گونج اٹھے آخرت کے بازار میں یہ کھوٹے سکے ہیں بالکل ہی اس مال کی خریداری نہیں ہو رہی ہے۔ کیونکہ یہ لچھیدار تقریریں سب خالی ہیں۔ لیکن افسوس کہ علمائے ظاہر نے اسی پر اکتفا کر لیا ہے۔ ہاں اگر تیرا اتصال دریائے وحدت سے ہو گیا ہے اور فنا کا درجہ حاصل ہے تو مریدین کی اصلاح کے لئے تقریر کر سکتا ہے کیونکہ اب تو منصب دار ہے۔

لیکن علماء تو لچھیدار تقریروں پر نازاں ہیں۔ حالانکہ ان تقریروں میں اصل و حقیقت بالکل نہیں ہے اور اور جو نما گندم فروش جیسا عمل ہے۔ صرف اپنا حلقہ بنانے اور خریدار تیار کرنے کے لئے ساری تگ و دو ہے۔ کہ سیزن میں اچھی

---

[1] تذکرہ اصلی قلمی فارسی صفحہ ۱۲۵ تا ۱۲۷

خاصی آمدنی ہو جاتی ہے اور جو جتنا بڑا طرار ہے اتنا ہی زبردست عالم دین ہے۔ حالانکہ یہ سراسر عمر کی بربادی ہے۔ یوں سمجھ لیجئے کہ عوام میں لچھیدار اور قافیہ و ردیف کے ساتھ تقریریں کر کے واہ واہ کرانا ایسا ہی ہے کہ جیسے کوئی شخص کسی ڈھیلے پر حسین نقش ونگار کرتا ہے جس کا قطعی قیام نہیں ہے۔ حالانکہ چاہئے یہ تھا کہ اپنی اصلاح کرتے اور عشق کی راہ اختیار کرتے کہ یہ باقی ہے۔

دوسروں کو وعظ و تلقین اور اصلاح کی فکر سے اپنی اصلاح ضروری اور بہتر ہے۔ اور اپنے انجام کی فکر سے زیادہ اولیٰ دوسری چیزیں نہیں ہیں۔ اگر ان لچھیدار قافیہ پیمائی کی تقریر کرنے والوں کو یہ معلوم ہو جائے کہ سامعین تیرے حقیقی عاشق نہیں ہیں۔ یہ تو تیرا مذاق اڑا رہے ہیں۔ دراصل تیرے حقیقی عاشق تو وہ لوگ ہیں جو تیری اصلاح کی دعائیں کرتے ہیں۔ تو ان عاشقوں کا عاشق بن اور ان کی پابوسی کر اور چند دنوں کی واہ واہ جس سے بت پندار کو قوت ملتی ہے گریز کر۔ عوام کا مجمع گنانے اور روپیہ کمانے سے آخرت کا کوئی بھلا نہ ہوگا۔ یہ تیرے عاشق صرف راحت کے ساتھی ہیں مصیبت کے وقت کا ساتھی صرف خدا ہے۔ اگر تو صاحب باطن ہوتا تو اپنا اعمال نامہ دیکھ کر شرمندگی سے عوام کا سامنا نہ کرتا جب تک عشق خداوندی نہیں ہوتا انسان کی زبان قینچی کی طرح چلتی ہے اور کبر کی وجہ سے لوگوں کے ساتھ زبان درازی سے پیش آتا ہے۔ خوب اچھی طرح سمجھ لو کہ آخرت میں یہ علم ظاہر کام نہ آئے گا اس لئے صرف اسی پر بھروسہ نہ کرو بلکہ مردان خدا کے پیر کی خاک بن جاؤ تو اکسیر ہو جاؤ گے۔ ورنہ بڑی بپتائی ہوگی لیکن ان کا علم خود ان کے لئے حجاب ہو گیا ہے۔ کیوں کہ ان قافیہ پیمائی اور لچھیدار تقریروں سے لگن کے زمانے میں منہ مانگے دام ملتے ہیں اور بڑی آؤ بھگت ہوتی ہے۔ خوب مول تول ہوتا ہے معتقدین ہاتھ پاؤں الگ چومتے ہیں۔ بعد کو بیعت و ارادت کا سلسلہ بھی چلتا ہے۔ ذرا سا بھی خوف خدا نہیں ہے

ایسے لوگ ہرگز مجاز بیعت نہیں ہیں۔ لیکن نفس کے غالب اور روح کے مغلوب ہونے کی وجہ سے یہ بیعت کر رہے ہیں اور تعریف تو یہ ہے کہ اس کو خالص دینی کام اور اصلاحی اور تبلیغی سلسلہ کہا جاتا ہے۔ اس پُر آشوب دور میں نفس کے مکر و فریب سے بچنا ناممکن ہو رہا ہے۔ نفس پہلوان ہے اور روح انسانی نحیف و لاغر ہے۔ نفس جو چاہتا ہے روح کی گردن مروڑ کر کرا رہا ہے۔ علماء اور عوام سب نفس کے فریب کا شکار ہیں۔ خدا ترسی عجز و انکسار رحم و محبت اور خدمت خلق خدا کے بندوں سے رضائے الٰہی اور مولا کی خوشنودی کے لئے حسن سلوک کا نام و نشان نہیں ہے اور علماء تو داد و دہش جانتے ہی نہیں ہیں اور فقراء اس زمانے میں ناپید ہیں جو نائب رسول اور وارث نبی تھے اور بندگان خدا کی پوشیدہ مدد اور خدمت خلق ان کی زندگی کا مقصد رہا ہے۔

## مولوی قاضی خیرالدین صاحب

آپ قصبہ منڈیاہوں جون پور کے شریف النسب فاروقی ہیں اور مُلّا شیخ محمد کوفی کی اولاد سے ہیں۔ جب آپ سنِ شعور کو پہونچے تو ابتدائی تعلیم جون پور میں حاصل کی۔ بعدہٗ شوقِ حصول علم میں دہلی پہونچے۔ اور تحصیلِ علم کیا اور تقرب سلطانی کی وجہ سے عہد سلطنت اکبر بادشاہ قاضی منڈیاہوں مقرر ہوکے اپنے وطن کو لوٹے اور دین متین کے اجراء میں کوشش فرمایا۔ اہلِ ہنود آپ کی جدوجہد سے ناخوش ہوئے اور آپ کو عہدۂ قضا سے سبکدوش ہونا پڑا۔

اتفاقاً اکبر بادشاہ علی قلی خاں کی تادیب کے لئے جون پور آیا۔ قاضی خیرالدین منڈیاہوں سے جون پور آئے۔ بعد آستانہ بوسی بادشاہ سے دشمنوں کی فتنہ انگیزی کی شکایت کی۔ بحکم اکبر بادشاہ فوج شاہی قاضی کے ہمراہ متعین ہوئی اور پھر منڈیاہوں آئے اور بعد جنگ دوبارہ تسلط ہوا [1]

---

[1] تذکرۃ الامراء حصہ سوم قلمی

## حضرت پیر بنی بناؒ

آپ کا مزار اٹالہ مسجد کی پشت پر محلہ رضوی خاں میں واقع ہے
حضرت مخدوم شاہ ؒ نقل کرتے ہیں کہ پیر بنی بناؒ جوان خوب رو حسن پرست اور پاکیزہ خو تھے۔ چنانچہ آپ ایک بہت ہی حسین و جمیل عورت پر عاشق ہوئے۔ عورت بھی بہت پاکیزہ روش اور پارسا خصال تھی دونوں باوجود غلبۂ عشق و محبت اپنے آپ کو بچاتے تھے اور آپ کی معشوقہ بھی تمنائے وصال آپ سے بہت رکھتی تھی جب اس عشق و محبت کا راز فاش ہونے لگا تو لوگوں نے دونوں کا عقد کرا دیا۔
دونوں مشتاق، شربت دیدار سے سیراب اور یہاں تک مسرور ہوئے کہ خوشی کی تاب نہ لا سکے اور شادی مرگ کا سبب بن گئی۔ دونوں اسیوقت جاں بحق تسلیم ہو کر پہلوئے یک دگر دفن ہوئے اور تھوڑے ہی دنوں میں دونوں قبریں آپس میں جذب عشق سے ملکر دو جان ایک قالب ہو گئیں۔ اور اسیوجہ سے یہ قبر بہت بڑی معلوم ہوتی ہے [۱]

## مولانا اسد اللہ خاں محمدیؒ

آپ کا سلسلہ نسب حضرت شیخ سلطان محمود سے ملتا ہے آپ کے والد مفتی کریم قلی خاں صدر الصدور ضلع مین پوری تھے۔ وہیں آپ نے اپنے والد بزرگوار سے چند رسائل فارسی ختم کیا۔ جب سن شعور کو پہونچے تو کتب مختصرہ نحو مولوی زین العابدین متولی جامع مسجد الہ آباد سے پڑھا اور شرح جامی تا ہدایہ مولوی عبد الرحیم شاہجہاں پوری سے شرح سلم وغیرہ مولوی جلال الدین

---

[۱] تاریخ جون پور اردو ص۵۷، مطبوعہ جادو پریس ۱۹۲۲ء

رام پوری سے تکمیل کیا۔ اور بعد فراغت علوم ظاہری آپ ایک زبردست عالم بافضائل ہوئے۔ بعدہ سرکار انگلشیہ میں اقتدار ظاہر کی کوشش کی۔ اولاً مفتی عدالت ضلع فتح پور ہوئے اور تیرہ سال بعد قاضی القضاۃ صدر آگرہ ہوئے۔ بعدہ صدرالصدور عدالت دیوانی جون پور مقرر ہوئے۔ بالآخر گورنمنٹ انگلشیہ سے پنشن حاصل کرکے تازیست کار درس وتدریس انجام دیا اور بہت سے طالب علموں نے آپ سے فیض پایا۔ باوجود اعلیٰ اقتدار کے آپ کی طبیعت فقر آشنا تھی۔ آپ سلسلہ چشتیہ قادریہ میں حضرت شاہ ظہور محمد صاحبؒ سجادہ نشین آستانہ کالپی سے مرید ہوئے آپ عالم باعمل اور صاحب زہد وتقویٰ تھے۔ جب پیمانۂ عمر لبریز ہوا بتاریخ یکم جمادی الاول ۱۲۸۱ھ میں وفات پائی اور محلہ چتر ساری جون پور میں دفن ہوئے۔[۱]

## حضرت مولوی غلام شاہؒ

آپ مشہور علماء جون پور سے تھے۔ فضائل علمی علماء وقت سے حاصل فرمایا اگرچہ آپ نے بڑی سیاحت فرمائی اور جملہ علوم کے ماہر تھے۔ مگر صرف ونحو کی طرف زیادہ توجہ تھی۔ اور اس علم میں آپ نے زیادہ شہرت حاصل فرمائی۔ آپ حافظ کلام مجید بھی تھے۔ اور زمانہ سلطنت اسلامیہ متولی جامع مسجد جون پور رہے اور درس وتدریس کی خدمت انجام دیتے رہے۔ بالآخر تصفیہ باطن کی طرف متوجہ ہوئے اور زبردست ریاضت ومجاہدہ کیا اور مقام مشاہدہ پر پہنچکر وفات پائی۔ مزار پرانوار محلہ روضہ ازدن پس پشت جامع مسجد محمد نعیم درزی کے باہری احاطہ میں پورب سمت ہے۔

انسان جس محبوب حقیقی کا طالب ہے اسکو کعبہ یعنی قلب مومن میں تلاش

---

[۱] تجلی نور حصہ دویم صفحہ ۴۷-۴۸

کرے کیوں کہ وہ عرش الٰہی ہے۔ جن انسانوں کو اللہ تعالیٰ نے فخر و بلندی عطا فرمائی ہے انکے گھر سے خالی نہیں ہیں۔ ان کا دل اللہ کا گھر ہے۔ عارف کامل کا دل ہروقت فیض رسانی کرتا ہے اور اس کا دروازہ کسی وقت اور کسی شخص پر بند نہیں ہوتا۔ اس کے چوکھٹ پر ہر انسان محتاج ہے یہ لوگ اپنے در کے حاضرین پر آخرت کے زر و جواہر کی بارش کرتے ہیں۔

## حضرت مولوی محمد لطیفؒ

اولاد قاضی ثناء الدین مچھلی شہری اور مشہور علماء روزگار مظہر خلق محمدی تھے تحصیل علوم اولاً مولوی علی کبیر سے کیا۔ اور تکمیل مولانا عبدالشکور سے کیا۔ اگرچہ آپ جملہ علوم عقلیہ و نقلیہ میں کمال و تحقیق رکھتے تھے اور ہر علوم و فنون میں لاثانی تھے۔ علم و ادب میں خوب ماہر تھے بر وحق پرست عابد و زاہد و حافظ کلام مجید بھی تھے۔ چند سال درس و تدریس میں بھی مشغول رہے۔ آپ کی تصنیفات میں حکایات عربی ہے۔ ترجمہ طوطی نامہ شروع کیا جس کو مولوی عبدالشکور نے اختتام کو پہونچایا اور بظاہر بھی آپ کا درجہ بلند تھا۔ ابتداً مفتی ہوئے پھر صدر امین ہوئے پھر عہدۂ صدر الصدور پر پہونچے۔ چند سال کے بعد پنشن لے کر گوشہ نشین ہو گئے۔ اور اللہ کی عبادت و طاعت میں بسر فرمایا۔ اور حج و زیارت روضہ نبوی سے سرفراز ہوئے۔ بالآخر مکہ شریف میں ۲۷ رمضان المبارک ۱۲۶۷ھ میں انتقال فرمایا اور وہیں پر دفن ہوئے [1]

---

[1] تذکرۂ علماء حصہ دوم قلمی فارسی صفحہ ۱۲۸

# حضرت مولوی محمد سلیم صاحبؒ

سلسلہ نسب قاضی ثناء الدین مچھلی شہری پر ختم ہوتا ہے۔ آپ عالم جملہ علوم، صلحاء زمانہ، اتقیاء وقت تھے۔ آپ خلق و مروت کے خزانہ اور عقل و فراست کے بادشاہ تھے اور طبیعت موزوں رکھتے تھے اور داد و دہش وعطا و بخشش میں بے مثل تھے۔ ۱۲۲۲ھ میں آپ پیدا ہوئے۔ جب سن شعور کو پہنچے تو اولاً مدرسہ فیض مولوی علی کبیر میں بیٹھے پھر عبدالشکور صاحبؒ سے پڑھ کر دستار فضیلت باندھا۔ بعدہٗ ملا رحمت علی صاحب کابلی سے بہت زیادہ فیض حاصل کیا نظم و نثر عربی فارسی بکمال فصاحت و بلاغت لکھا کرتے تھے۔ سخن سنجی اور نکتہ فہمی میں فرد تھے۔ مشکل مضامین کو بہت خوبی کے ساتھ ادا کرتے تھے آپکی تصنیفات میں رقیۃ السلیم حدیث میں حاشیہ شرح چغمنی عربی، ہفواۃ لا امجاد عربی علم ادب میں۔ رسالہ جبر و مقابلہ عربی، میزان الواحی علم عروض میں۔ دوازدہ گانہ تحقیق شہود میں، قند پارسی، رسالہ مصطلحات فارسی۔ جون پور نامہ۔ دیوان قصائد عربی دیوان فارسی۔ ادب و دانش آپ کی قابلیت کا زندہ شاہکار ہے۔

آخر میں مولوی علی کبیر صاحب کی سفارش پر منصف مقرر ہوئے۔ پھر صدر امین ہوئے۔ بعدہٗ عہدہ صدر الصدور پر پہونچے۔ بالآخر چوراسی سال کی عمر میں بتاریخ ۵ رجمادی الاول ۱۳۰۶ھ بمقام اعظم گڈھ انتقال فرمایا اور وہیں دلال گھاٹ قریب مسجد کنارہ دریا ٹونس دفن ہوئے۔ مزار و چہار دیواری موجود ہے[1]

---

[1] تجلی نور حصہ دوئم صفحہ ۱۳۲ و ۱۳۳

# مولوی خیرالدین محمد صاحبؒ

قوم سید آپ نے ابتدائی تعلیم عربی و فارسی اپنے وطن الہ آباد میں حاصل فرمائی۔ اس کے بعد جون پور تشریف لائے اور ایک عرصہ دراز تک حصول علم میں لگے رہے۔ اور علماء و فضلا کی خدمت میں حاضر ہو کر فیض علوم سے سرفراز ہوتے رہے اور تمام علوم عقلی و نقلی کو حاصل کیا۔ تمام علوم پایۂ تکمیل کو پہونچا کر علماء مستند اور فضلائے نامور ہوئے۔ بعدہٗ درس و تدریس میں بھی مشغول رہے۔ اور اکثر طلباء نے آپ سے علوم حاصل کیا۔ آپ شاعر بھی تھے۔ طبع و ذہن سلیم اور فکر بلند رکھتے تھے آپ کا کلام بہتر و نمکین ہوتا تھا۔ آپ خدمات امراء اور سلطنت انگلیشیہ سے وابستہ ہو کر درجہ بلند اور منصب جلیل القدر سے سرفراز ہوئے۔ آپ کی تصنیفات زیادہ ہیں منجملہ ان کے جون پور نامہ فارسی اور بلونت نامہ کوائف و سرگذشت مہاراجہ بنارس بزبان فارسی مشہور ہے۔ اور ایک کتاب "تذکرۃ العلماء" بذکر علماء جون پور ہے۔ قاضی اطہر مبارک پوری نے مولوی خیرالدین محمد کے بارے میں لکھا ہے ـــ

"مولوی خیرالدین محمد شیعی الہ آبادی جون پوری کا بیان کافی ہے وہ جہاندار شاہ کی خدمت میں رہے ہیں، ایسٹ انڈیا کمپنی کی ملازمت کی ہے۔ نواب آصف الدولہ کی دعوت پر لکھنؤ جاچکے ہیں، الہ آباد اور جون پور میں تعلیمی خدمت انجام دی ہے انھوں نے اپنی کتاب تذکرۃ العلماء ۱۲۱۴ھ میں تالیف کی ہے۔"

آپ نے الہ آباد سے قیام ترک فرمایا۔ اور جون پور میں مستقل سکونت اختیار کیا اور بعد انتقال جون پور میں دفن ہوئے۔ آپ کا مزار محلہ اردو میں ہے۔ آپ کی اولاد شہر الہ آباد محلہ دائرہ شاہ اجمل میں آباد ہے۔ یہ مزار آتشباز کے مکان کے نیچے سڑک سے متصل ہے۔[1]

---

[1] تجلی نور حصہ دوئم ص ۱۲۹-۱۳۰ ، دیار پورب میں علم اور علماء ص ۱۰۵

# مولوی نعمت حسین صاحب

پسر اوسط مولوی ولایت حسین قوم شیخ فاروقی سلسلہ نسب حضرت مخدوم شاہ اڈھن جون پوری سے ملتا ہے۔ آپ فارغ التحصیل و عالم صاحب درس و تدریس تھے۔ بتاریخ ۱۷ ربیع الاول ۱۲۱۷ھ کو پیدا ہوئے۔ ابتدائی کتابیں شیخ قدرت علی و شیخ خیر اللہ سے پڑھیں اور مختصرات عربیہ تا شرح جامی مولوی شاہ مخدوم غنایت اور بعد میں مولوی سخاوت علی سے پڑھا۔ قطبی اور مولوی خیر الدین سے وجنیدی و شرح وقایہ مولوی خادم حسین سے اور مطولات یعنی خلاصۃ الحساب و شرح مسلم و شرح عقائد نسفی و مناظرہ رشیدیہ وغیرہ مولوی قدرت علی سے مختصر نامہ مولوی اسمٰعیل ایرانی سے۔ فرائض شریفی مولوی فضل رب بنارسی سے رسالہ میر زاہد و ملا جلال و حمد اللہ و قاضی مبارک و صدرہ و شمس بازغہ وغیرہ مکمل مولوی حسین بنارسی سے پڑھا اور دستار فضیلت باندھا۔ بعدہ درس و تدریس کی طرف متوجہ ہوئے اور بہت سے طلبا نے پڑھ کر فیض حاصل کیا۔ بلکہ چند انگریزوں نے آپ سے فارسی پڑھی اور ملازمت حاصل کی۔ ابتداً آپ داروغہ نمک ہوئے۔ پھر ضلع جون پور میں محرر مال و روب کار نویس و نائب منشی مقرر ہوئے۔ یہاں تک کہ عہدہ نائب سر رشتہ دار مال پر پہونچے بوجہ زیادتی عمر ملازمت سے علیحدہ ہو کر گوشہ نشین ہوئے

آپ کی تصانیف نظم و نثر میں بہت زیادہ ہیں۔ ازاں جملہ نخبت الصرف سرتاج زبدہ۔ منافع الکافیہ۔ رسالہ فرائض۔ رسالہ عروض۔ مثنوی گفتار شیریں۔ دیوان فارسی۔ دیوان اردو۔ ایک یادگار چھوڑا۔ چونکہ خاک بدایوں آپ کے خمیر میں تھی۔ اتفاقاً آپ کے لڑکے مولوی کاظم حسین جو کہ سر رشتہ دار مال میں ملازم تھے۔ بدایوں دیکھنے کے لئے گئے۔ وہیں انتقال فرمایا

اور وہیں دفن ہوئے ۔[۱]

## سید محمد مرتضیٰ حسین مجتہد العصر

آپ کے مورث اعلیٰ سید حسین ضلع اعظم گڈھ کے مقام لونا ری میں نیشاپور سے آکر آباد ہوئے اور سلسلہ ناہمالی آپ کا ملا منجمن قاضی کوفہ متوفی ۸۳۲ھ کی صاحبزادی صمدہ بی بی سے ملتا ہے ۔ ان کی اولاد سید منور تھے ۔ عہد ابراہیم شاہ شرقی میں محمد عادل صاحب کو مفتی کا عہدہ اور محمد حمید صاحب کو قاضی کا عہدہ عطا کیا گیا ۔ جو سید منور علی کی اولاد میں سے تھے ۔ محمد عادل صاحب کی اولاد مولوی سید امام علی کی دو اولادیں تھیں (۱) مولوی سید کامل علی وکیل ہائیکورٹ (۲) سید باقر علی مرحوم ۔ سید باقر علی کے چار لڑکے تھے سید امیر علی وکیل ہائی کورٹ ۔ سید وزیر علی منصف ۔ حکیم نور الحسن حاذق الملک طبیب ۔ سید رمضان علی کمشنر سرکار اودھ ۔

سید امیر علی کے تین لڑکے تھے ۔ خان بہادر سید علی حسن ڈپٹی کلکٹر، سید حسن علی تحصیلدار، سید علی حسین خاں صاحب ڈپٹی کلکٹر، آپ کے بیٹے سید محمد باقر منصف، سید علی حسن تحصیلدار کے لڑکے سید محمد مرتضیٰ مجتہد العصر آپ نے مکان پر درسیات ختم کیں ۔ اور تحصیل علم کے سلسلہ میں لکھنؤ تشریف لے گئے اور وہاں پہونچکر مختلف علماء و مجتہدین سے فقہ، اصول فقہ، معقول و منقول کی تکمیل کی ۔ آخر میں مولانا سید علی نقی مجتہد سے شرف تلمذ حاصل کیا اور ۱۳۲۵ھ میں زیارت عالیات عتبات کے سلسلہ میں کربلائے معلیٰ تشریف لے گئے ۔ اور وہاں آٹھ سال علمی خدمات انجام دیتے رہے ۔ حتیٰ کہ وہاں کے مجتہدین عظام نے آپ

---

[۱] تجلی نور حصہ دوم ص ۱۳۲ اور ص ۱۳۳

کو از خود خلعت و اجازت سے سرفراز فرمایا جس کا ترجمہ یہ ہے۔

شریعت اور احکام خدا کے پھیلانے والے۔ حدیث و کلام میں جدّت پیدا کرنے والے عقلی و نقلی مدارج میں تحقیق کرنے والے ہیں۔ انھوں نے اصول و فروع کے وہ راستے جو پوشیدہ و ظاہر تھے روشن کر دئے۔ انھوں نے بزرگیاں حاصل کرنے میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا۔ یہاں تک کہ ان کا سینہ علمی جواہرات کا خزانہ ہوگیا۔ اور ان کے قلم شریف سے ایسی کتابیں تالیف ہوئیں جو ان کی بزرگی پر دلالت کرتی ہیں۔ انھوں نے اپنی کوششوں سے مطالب دلی اور تمناؤں کو ایسا حاصل کر لیا کہ درجۂ استنباط احکام و اجتہاد پر فائز ہوگئے

آپ کا انتقال جونپور میں ہوا۔ اور اپنے آبائی قبرستان میں دفن ہوئے

## مولوی سیّد محمد صاحب

خلف مولوی سید عطا حسن مرحوم قوسید عالم فارغ التحصیل اور صلحاء وقت و اتقیاء زمانہ تھے تحصیل علوم منشی سید علی حسن کلاں پوری سے شروع کیا۔ بعدہٗ مولوی نعمت علی سے تا شرح مسلم و رشیدیہ پڑھا۔ چوں کہ ہوس علم باقی تھی۔ اس لئے لکھنؤ تشریف لے گئے۔ وہاں فیض درس فضلائے زمانہ مولوی سید محمد ہادی، و مرزا محمد علی، و مولوی سید محمد آمر ہوی و مولوی علی اظہر نظام آبادی و مولوی احمد علی محمد آبادی۔ و میر محمد عباس سے تکمیل علوم فرمایا۔ اور علوم فقہ و حدیث مولانا سید حسین مجتہد مذہب امامیہ سے حاصل فرمایا اور تمام علوم میں کامل ہو کر پیش امامی کی سند حاصل کی۔ بعد فراغ تحصیلدار راجہ محمود آباد مقرر ہوئے کہ پیمانۂ عمر لبریز ہوا۔ مرض الموت میں گرفتار ہو کر جون پور آئے۔ بسنہ ۱۲۷۱ھ میں

انتقال کیا۔ اور قریب مزار حضرت مخدوم شاہ اڈھنؒ مدفون ہوئے پچھم میں اس مزار پر ایک پتھر لگا ہے۔ باقی قبر مٹی سے ڈھکی ہے۔ زمانے کی ستم ظریفی دیکھئے کہ اہل محلہ جو مسلمان ہیں اس قبرستان کو جس میں اہل اللہ اور بڑے بڑے اہل علم وفن کے تاجدار آرام کر رہے ہیں اپنے گھر کی مٹی لاکر اس قبرستان میں پاٹ کر اس کو ٹیلہ کی شکل دے دی ہے اور اہل اللہ اور علماء کرام کے سارے مزارات ڈھک گئے ہیں معلوم ہوتا ہے کہ انھیں خدا اور آخرت کا یقین ہی نہیں ہے اور نہ جواب دہی کی کوئی فکر ہے۔ بس انکی زندگی سالانہ ظاہرہ مذہبی مراسم کے گرد گھومتی ہے۔ یہ ظاہری بابرکت مقام حضرت مخدوم شاہ اڈھن کی قبرستان ہے اور بے حرمتی وبے ادبی کا یہ عالم ہے اگر یہی کام کوئی ہندو کرتا تو اسلام خطرے میں پڑ جاتا اور خون کی ندی بہتی چندا ہوتا اور مقدمہ بازی ہوتی لاٹھی نکلتی گولی چلتی۔ لیکن اپنی غلطی کا آجتک کسی کو احساس نہیں ہے کہ مٹی ہٹائیں [۱]

## حضرت مولانا کرامت علی صاحبؒ

علماء نامور اس دیار کے مشہور اور ہندوستان کے بہت بڑے واعظ آپ کا نسب شیخ اور صوفی مشرب بزرگ تھے۔ آپ کے بزرگ در عہد سلطنت اسلامیہ خطیب جامع مسجد وعیدین تھے۔ آپ کی جائے سکونت محلہ ملاٹولہ شہر جونپور میں تھی۔ اور اس محلہ میں اس زمانے سے اب تک مولوی صاحبان کی آبادی ہے

حضرت مولانا کرامت علی صاحب نے جملہ علوم معقول ومنقول

---

[۱] تذکرۃ العلماء فارسی۔ تجلی نور قلمی

اس وقت کے علمار کبار وفضلار روزگار سے حاصل فرمایا۔ علم حدیث وفقہ حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب محدث دہلوی و مولانا شاہ محمد اسمٰعیل صاحب دہلوی سے حاصل فرمایا۔ اور بہت زیادہ فیض باطنی حضرت مولانا سید احمد شہید بریلوی سے آپ کو پہونچا بعدہٗ۔ دین اسلام کی اشاعت کے لئے وعظ و ہدایت پر کمر ہمت باندھا۔ اور جب تک زندہ رہے چاروں طرف ہندستان میں اسلام کا جھنڈا بلند کیا۔ اہل نظر کی نگاہ میں آپ کی ذات بابرکات سرمایۂ ناز و افتخار تھی۔ عمر کا زیادہ حصہ آپ نے پوربی حصۂ ہندوستان میں بعظمت و سربلندی بسر فرمایا۔ اس اطراف کے لوگ آپ کے بہت معتقد ہیں۔ پوربی ہندوستان میں اسلام کی ترقی کے لئے۔ آپ کی ذات ایک نعمت غیر مترقبہ تھی۔ پوربی ہندوستان میں آپ کی عظمت و اعزاز کا یہ عالم ہے کہ لوگ زمین چومتے ہیں اور سرزمین جون پور کا بیحد احترام کرتے ہیں۔

مولانا مرحوم میدان صاحب زہد و تقویٰ و صاحب ہمت و سیرچشم تھے جو کچھ نذر و فتوح میں آیا حاجت مندان و فقرار مساکین میں تقسیم کر دیا آپ قاری ہفت قرأت تھے۔ قرآن مجید خوش آواز اور پُر درد پڑھتے تھے۔ جب بغرض حج و عمرہ و زیارت روضہ پاک نبوی تشریف لے گئے تھے تو قاریان مکہ معظمہ سے قرأت کی مشق فرمائی۔ علاوہ تمام علوم کے خطاطی میں خوشخط نستعلیق و نسخ و طغریٰ میں اپنی مثال نہ رکھتے تھے۔ آپ ایک دانہ چاول یا چنے پر قل ہو اللہ لکھ دیتے تھے۔ آپ کی تصنیف میں بہت کتابیں ہیں۔ بنگال میں آپ کے لاکھوں مرید ہیں اور تا عمر بنگال و آسام وغیرہ میں تبلیغ اسلام کے ذریعہ لاکھوں غیر مسلموں کو آپ نے مشرف بہ اسلام کیا ہے۔ کوئی گاؤں یا شہر ایسا نہیں ہے جہاں آپ کے مرید نہ ہوں۔ آخر کار ملک بنگال میں بتاریخ ۳ ربیع الثانی ۱۲۹۰ھ بمقام رنگ پور رحلت فرمائی اور وہیں آپ کا مزار پُر انوار مرجع خلائق ہے[1]

---

[1] تجلیٔ نور حصہ دوم صفحہ ۱۳۵ و ۱۳۶۔ سیرت مولانا کرامت علی جونپوری

# حضرت شیخ قطب الہند حضرت شاہ غلام معین الدین رح

آپ کا نام غلام معین اور عرفیت شاہ امید علی ہے۔ آپ حضرت قیام الحق کے چھوٹے صاحبزادے ہیں۔ آپ کے مرتبہ کے متعلق آپ کی زندگی میں حضرت سے دریافت کیا گیا تھا۔ کہ اسوقت کس مقام پر ہیں۔ معلوم ہوا کہ قطب الھند ہیں۔ آپ نے درسی کتابیں مولوی معشوق علی جون پوری سے پڑھیں۔ اور دیگر کتب مولانا محمد شکور مچھلی شہری سے پڑھیں۔ جب وہ جونپور میں سب جج ہوکر تشریف لائے تھے۔ اس کے بعد آپ آخر وقت تک طلبہ کو درس دیتے رہے یہاں اس وقت طالبانِ علم کے لئے خورد و نوش کا باقاعدہ انتظام رہتا تھا اور موقع بہ موقع عام غربا و مساکین کے لئے لنگر چلتا تھا۔

آپ سلسلہ چشتیہ احدیہ میں حضرت قیام الحق سے بیعت تھے۔ اور ہر سلسلہ کی اجازت والد بزرگوار سے پائی تھی۔ اس کے علاوہ آپ کو سلسلہ زاہدیہ سے بھی اجازت تھی۔ آپ نے زیارت حرمین شریفین کے لئے بھی سفر فرمایا ہے اور جب مکہ معظمہ میں پہونچے ہیں تو حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ آکر آپ سے ملے اور جو کچھ مقدر میں تھا لے گئے۔ دوسرے روز جب دوبارہ تشریف لائے۔ تو اپنا ایک رسالہ مع اجازت نامہ کے دے گئے چنانچہ آپ نے سید محمد سجاد جعفری سجادہ نشین حضرت شاہ حسین علی جعفری قدس سرہ کے نام جو اجازت نامہ ۱۳۰۲ھ میں لکھا ہے اس میں منجملہ اور اذکار و اشغال خاندانی کے۔ اس رسالہ کی بھی اجازت دی ہے

میانہ قد، آفتابی چہرہ، چوڑی پیشانی، دوہرا بدن، گورا چٹا رنگ آپ کا حلیہ مبارک تھا۔ آپکی ذات میں جلال و جمال دونوں تھا۔ آپ کے نورانی چہرہ سے تمکنت اور وقار اس درجہ نمایاں تھا لوگوں کو سامنے جانے یا بات کرنے

کی جرأت نہ ہوتی تھی۔ آپ سے خوارق و کرامات کا بہت ظہور ہوا ہے
آپ میں توکل۔ استغنا۔ غیرت۔ شفقت۔ مروت تھی۔ اور غربا پروری و مساکین نوازی میں شہرت عام تھی۔ بیماروں اور عاجزوں کی خبر گیری فرماتے یتیموں و بیکسوں پر شفقت کرتے تھے۔ اپنے بزرگوں کے مزارات سے دور دراز کا سفر کر کے بہت فیض حاصل کیا۔ اور مزارات کی زیارت باعث حصول خیر و برکت سمجھتے تھے۔ آپ کی وفات ۱۶ ذی الحجہ ۱۳۰۰ھ کو ہوئی۔ مزار پرانوار بھمن بڑہ بہار میں ہے [1]

## حضرت مولوی حافظ احمد صاحبؒ

پسر اوسط حضرت مولانا کرامت علی صاحب، علوم ظاہری میں جون پور کے علمار متاخرین سے پڑھ کر برتری حاصل فرمائی۔ عالم، حاجی، حافظ، مرد متقی صاحب برکات صادق القول تھے۔ باپ کے انتقال کے بعد مسند سجادگی پر بیٹھے وعظ و نصیحت، تعلیم و ارشاد میں عمر گذاری اور اسی شغل میں بنگال میں سکونت اختیار کی۔ بہت سے لوگوں نے آپ کے ہاتھ پر اسلام قبول کیا۔ پروردگار نے آپ کو بہت زیادہ ناموری بخشی اور آپ نے بہت ہی کار نمایاں انجام دیا ہے۔
چند سال گذرنے کے بعد آپ بنگال سے جون پور تشریف لے آئے اور کچھ روز قیام فرمایا۔ آپ بہت مستجاب الدعوات تھے۔ آپ کے زمانۂ قیام میں اس قدر جوق در جوق حاجت مند آتے کہ شاہی پل جونپور سے ملا ٹولے تک آنے جانے والوں کا تانتا بندھا رہتا تھا۔ اسقدر کشمکش ہوتی کہ تمام دن آمد و رفت میں مشکل ہو جاتی۔ دیکھنے والے اس نظارے سے متعجب و متحیر ہوتے۔ آپ ڈھاکہ و بنگال میں رات دن دخانی کشتی پر سفر کرتے اور اہل ملک کو دعوت و تلقین

---

[1] تجلی نور حصہ دوم صفحہ ۱۳۷ نسخہ قلمی فارسی

فرماتے اس طرح آپ نے ہزاروں بندگان خدا کو مشرف بہ اسلام کیا[1]

آپ مجذوب سالک اور کشف و کرامات و تصرفات کے بادشاہ اور مخلوق خدا کی دلجوئی و دلداری میں یگانۂ روزگار تھے۔ دل شکنی گوارا نہ تھی دل توڑنا گناہ عظیم سمجھتے تھے۔ حضرت میر نے کیا فرمایا ہے

کعبہ اگرچہ ٹوٹا کیا جائے غم ہے شیخ ۔۔۔ کچھ قصر دل نہیں کہ بنایا نہ جائے گا

آپکے زندہ تصرفات اتنے کثیر ہیں کہ یہاں بیان کی گنجائش نہیں ہے اگر ان واقعات کو بیان بھی کیا جائے تب بھی منکرین غیب انکار ہی کرینگے۔ آپکے بعد پھر کوئی ایسا اہل دل عارف کامل اور صاحب کشف و کرامات سرزمین ملانوٹولہ میں پیدا نہیں ہوا اور اب کیا پیدا ہوگا جبکہ علم باطن معدوم ہے اور صرف علم ظاہر پر اکتفا کیا جا رہا ہے

## حضرت مولانا حافظ عبدالاول صاحب

چھوٹے لڑکے حضرت مولانا کرامت علی کے تھے آپ بہت ذہین خوش خلق سنجیدہ مزاج بزرگ تھے

اکتساب علوم مولانا ہدایت اللہ رامپوری مدرس اعلیٰ مدرسہ حنفیہ جونپور سے کیا۔ بعد ازاں تکمیل صحاح ستہ وغیرہ دیگر علماء سے کی۔ اگرچہ آپ جملہ علوم درسیہ کے عالم تھے مگر فقہ میں آپ کو ملکہ حاصل تھا۔ اکثر رسائل مختصر متفرق علوم میں تالیف کئے۔ پھر وعظ و نصیحت کیطرف مائل ہوئے۔ اور اشاعت اسلام میں ساری عمر صرف کردی۔ ملک بنگال اور اس کے اطراف میں خلق خدا کی ہدایت کے لئے زندگی بھر کوشاں رہے۔ اور اپنے والد بزرگوار اور بڑے بھائی کا مشن آگے بڑھایا[2]

## مولوی حافظ ابو بکر محمد شیث صاحب

آپ مولوی ابوبکر مکی کے لائق فرزند تھے۔ آپ کا تاریخی نام شیخ فاروق تھا۔ آپ نے جب ہوش سنبھالا حافظ محمد صدیق جون پوری سے کلام پاک حفظ کیا۔ اور اپنے والد سے اکتساب علم شروع کیا۔ کتب درسیہ فارسی اور صرف نحو عربی پڑھا۔ اس کے بعد منطق ملا حسن تک اور معنی و بیان مختصر المعانی و بیان اور فقہ میں شرح وقایہ مولوی محمد اسمعیل رسول آبادی سے پڑھی درس علوم فقہ اور حصول معقولات مطول ملا جلال مولوی سید محمد امین نصیر آبادی شاگرد

---

[1] تجلی نور دیم قلمی فارسی صفحہ ۱۳۵ [2] تجلی نور فارسی قلمی حصہ دیم صفحہ ۱۳۲

مولوی عبدالحئی فرنگی محلی لکھنوی؁ سے پڑھی۔ اسکے بعد تمام درسیات کی تحصیل اور حدیث وغیرہ مو
عبداللہ غازیپوری؁ سے پڑھی، جو آرہ میں مدرس تھے۔ ۱۳۲۰ھ میں دستارِ فضیلت ودانائی ب
باندھی اور فاضلِ وقت ہوئے۔ آخر میں علیگڈھ یونیورسٹی ڈین فیکلٹی آف تھیالوجی مقرر ہوئے
آپ ہوشمند، منکسر مزاج، خلیق طبع اور متقی وپرہیزگار تھے۔ آپکو وعظ وتقریر میں کما ا
حاصل تھا۔ تقریر بیحد موثر ودلنشیں انداز میں فرماتے۔ آپکو علم مناظرہ میں کافی ملکہ تھا۔ آپنے پوری زند
نیک نامی، سادگی اور نام آوری کے ساتھ بسر کی۔ اور ۱۹۴۰ء میں داعیِ اجل کو لبیک کہا اور اپنے
آبائی قبرستان بازار الف خاں — قضیانہ میں دفن ہوئے۔[۱]

## مولوی امام بخش صاحب؁

مولوی امام بخش نام، بھگّو خاں عرف عام، عالم اجلّ وصاحب اجازت زہاد وصلحا ار زمانہ میں تھے۔ ۱۲۳۷ھ
میں پیدا ہوئے۔ تحصیل علوم فارسی امیر خاں جونپوری؁ سے اور مختصرات عربیہ مولوی الٰہی بخش گھوسوی؁
حاصل کی اور تکمیل مطولات مولانا سخاوت علی جونپوری سے دینیات مولوی علی حسین نصیرآبادی؁ سے
حاصل فرمایا اور مولانا سید علی محمد مجتہد لکھنوی سے تحقیق مسائلِ ضروریہ کیا اور مولانا سخاوت علی؁ سے
طب پڑھ کر طبابت میں داخل ہوئے۔ بڑے منکسر اور سادہ مزاج آدمی تھے۔ عمر درس و
تدریس میں بسر کی۔ بہت مدت تک عربی اسکول جونپور کے مدرس تھے۔ انکی تصنیف میں رسالہ تحمیریہ
اردو ہے۔ فن طب پر آپکو کمال حاصل تھا۔ جونپور میں آپکے بہت سے شاگرد ہوئے ہیں مگر آپنے
بحیثیت مولوی بہت شہرت حاصل کی۔ آپکا انتقال محلہ بلوا گھاٹ جونپور میں ہوا۔ اپنے خاص اما
باڑہ کے صحن میں دفن ہوئے۔ بعد کو یہ امام باڑہ پختہ تعمیر ہوگیا۔ آپکا مزار دکھن جانب دیوار سے
ملحق ہے اور زمین کے برابر پتھر نصب ہے۔ آپ بغرض حج وزیارت بھی تشریف لے گئے تھے
اور اس سعادت عظمیٰ سے بھی سرفراز ہوئے تھے۔[۲]

## حضرت مولانا حافظ صوفی شاہ عبدالرب صاحب؁

آپ عالم جملہ علوم ظاہری وباطنی تھے اور اسکے حصول میں اسیر

---

[۱] تذکرۃ العلماء حصہ دوئم صفحہ ۱۳۹
[۲] تذکرۃ العلماء قلمی فارسی

کوشش ہم پہنچائی کہ سرمایۂ افتخار زمانہ ہوئے۔ آپنے علم باطن حضرت مولانا حافظ احمد صاحب جو انکے والد مولانا حافظ محمود صاحب کے بڑے بھائی تھے ان سے حاصل فرمایا۔ مولانا حافظ احمد صاحب اپنے عہد کے کاملین علمائے وقت اور عارف باللہ تھے۔ آپنے سرزمین بنگال میں اپنے باطنی کمالات سے تبلیغ اسلام اور رشد و ہدایت کا عظیم کارنامہ انجام دیا اور ہزاروں بندگان خدا کو مشرف بہ اسلام کیا ہے۔ آپکو بیعت و ارادت اور خلافت و اجازت بھی حضرت مولانا حافظ احمد صاحب سے ہی حاصل تھی آپ سالک مجذوب تھے۔ آپنے بڑی ریاضت شاقہ برداشت کی اور مجاہدہ سے مشاہدہ کی منزل تک پہنچے آپ فنافی الشیخ تھے اور خدا کی رضا و خوشنودی اور قرب حق کا راز معلوم کر چکے تھے۔ سخاوت و فیاضی اور داد و دہش میں یکتائے زمانہ تھے۔ کہا جاتا ہے چاندی کا سکہ چلتا تھا اور آپ بڑے بڑے کھانچے میں روپیہ لیکر بیٹھ جاتے اور بلا امتیاز نیک و بد تقسیم کرتے۔ تید زندگی تو بالاخانہ کی کھڑکی سے بعد میں دیوار کے ایک شگاف سے حاجتمندوں کے آگے پھینک دیا کرتے اور ہر شخص حسب ضرورت رقم پاجاتا آپکو دست غیب حاصل تھا اور صفت ربوبیت سے سرفراز تھے۔

حضرت مولانا حنین احمد صاحب اور سید بن احمد صاحب آپکے پوتے ہیں۔ انکو چاہئے کہ اپنے دادا کی اس صفت کو اپنائیں کیونکہ بغیر صفت ربوبیت کے دیدار الٰہی اور قرب حق کی دولت نصیب نہ ہوگی۔

## مولوی محمد اسمٰعیل خاں صاحب

پسر بدھو خاں قوم افغان یوسف زئی ساکن محلہ رسول آباد جونپور عالم ذی استعداد و ماہر نکات جملہ علوم درسیات تھے۔ اولاً مختصرات مولوی قدرت اللہ سے بعدہٗ چند کتب مطولات مدرسہ حنفیہ میں مولانا ہدایت اللہ رامپوری سے ختم کیا بعدہٗ تکمیل علوم مولوی حافظ محمد عبد اللہ مدرس مدرسہ چشمۂ رحمت غازیپور سے کیا اور حکمت و ادب مولوی فاروق چریا کوٹی سے پڑھا۔ دن رات درس و تدریس میں مصروف رہتے تا زیست یہ مشغلہ جاری رہا۔ زبردست عالم المزاج میں انکسار اور ذات میں فیضان الٰہی تھا آپ سرمایۂ افتخار و ناز شہر جونپور تھے۔ مزار آپکا رسول آباد جونپور لب سڑک ہے۔[1]

## حضرت مولانا ہدایت اللہ خاں رامپوری

تذکرۃ العلماء اور تذکرۃ الشعرا نواریخ دونوں قدیم تذکروں

---

[1] تجلی نور حصہ دوئم قلمی بنارسی

میں ہے کہ مولوی ہدایت اللہ خاں قوم افغان روہیلہ ساکن رامپور کے تھے۔ صاحب تقویٰ کریم النفس سادہ روشں، وسیع الاخلاق خوش اطوار صوفی مشرب اور صاحب تصرف بزرگ تھے۔ اپنے حسن اخلاق کی وجہ سے دلوں میں جگہ بنائے ہوئے تھے۔ سن شعور کو پہنچے تو مختلف مقامات پر علوم ظاہری حاصل کئے چونکہ قسمت میں علمی ترقیاں لکھی ہوئی تھیں اس پر اکتفا نہ کرتے ہوئے مولانا فضل حق خیرآبادی کے سامنے زانوئے ادب تہہ کیا اور تھوڑے ہی زمانہ میں اپنے ذہن رسا کی بدولت تمام علوم سے فارغ ہو گئے اور مولانا کے لائق و مشہور شاگردوں میں شمار ہوئے۔ خاص کر معقولات میں یگانہ روزگار تھے۔ ہندوستان کے گوشہ گوشہ میں انکے برابر کا کوئی عالم نظر نہ آتا تھا۔ آپ کو بھی درس و تدریس سے کمال دلچسپی تھی اور مولوی سید حسین رئیس جونپور کے طلب کرنے پر مدرسہ حنفیہ جونپور میں درس و تدریس کے لئے تشریف لائے اپنی علمی استعداد کی وجہ سے مولوی مفتی محمد یوسف فرنگی محلی لکھنوی کی جگہ مدرس اعلیٰ مقرر ہوئے اور اپنی پوری عمر اسی مدرسہ میں گذار دی۔ دوران تعلیم بھی اکثر طلبار کو ادق کتابوں اور منطق و فلسفہ و ادب کو کچھ اتنا آسان کر کے سمجھا دیا کہ چاروں طرف سے تانتا بندھ گیا اور طلبا کی کثرت ہونے لگی۔ اودھ، کلکتہ اور پنجاب سے بھی طلبار آنے لگے اور حضرت مولانا ان کی تشفی فرماتے رہے۔ ہزارہا بندگان خدا نے آپ سے فیوض علمی حاصل کئے اور بہت بلند مقام پر پہنچے۔ ایک مرتبہ فالج کا حملہ ہوا اور تاریخ یکم رمضان المبارک ۱۳۲۶ھ جونپور میں انتقال فرمایا آپ کا مزار احاطہ قبرستان رشید آباد میں ہے۔ مزار پر ایک قدآدم کتبہ نصب ہے مصرع تاریخ وفات یہ ہے ع شد نہاں مہر اوج فلسفیات ۱۳۲۶ھ

حضرت مولانا ہدایت اللہ رامپوری محض فقیہ، فلسفی، منطقی، عالم اور مدرس ہی نہ تھے بلکہ انکا شمار فقرار کاملین میں بھی ہے۔ وہ اولیاء کرام کے مراتب اور ولایت کے منصب سے آگاہ تھے۔ ان کا یہ واقعہ مشہور ہے، اور اسکو جناب حکیم امیر علی ادیب یادگار داغ دہلوی اور جناب حکیم شفاؔ نے بھی بیان کیا ہے حضرت مولانا موصوف کا تازندگی یہ معمول تھا کہ اٹھتے، بیٹھتے، سوتے جاگتے ہر کام کرتے وقت "یا غوث الاعظم" ضرور کہتے تھے۔ حاجی حکیم مراد علی مرحوم جہانگیر آباد کے یہاں عصر کے وقت ضرور جاتے۔ اور نماز عصر انھیں کے ساتھ پڑھتے تھے۔ حکیم صاحب جب حج و زیارت بیت اللہ و روضہ اطہر کو گئے تو

تو بارہ سال رہ کر حدیث کا درس دیا۔ حکیم مراد علی مرحوم، حکیم شفا کے نانا اور طبیب حاذق تھے
ایک بار کا واقعہ ہے کہ عصر کی نماز کے بعد جب حکیم صاحب کے یہاں سے یکہ پر سوار ہو کر چلے
تو حسب معمول یا غوث الاعظم کہا اور اس یکہ کی ایک پہیہ اشیر کی مسجد کے سامنے نکل کر سڑک پر آ گئی
اور یکہ معلق رہا۔ یکہ وان نے یکہ روک دیا اور کہا کہ حضور اسکی پہیہ نکل گئی ہے۔ آپ بیٹھے
رہے اور کہا کہ لگا لو یکہ وان نے اطمینان سے اس معلق یکہ میں پہیہ لگا دیا۔

یہ حضرت غوث پاکؓ کا ادنیٰ اعجاز ہے۔ اس طرح آپ کے نام لیوا اور آپ سے
عشق و محبت کرنیوالے دنیا و آخرت کے تمام خطرات سے محفوظ و مامون رہیں گے۔ لیکن اس
ذات کے مقام و مراتب سے آگاہی اور اعتقاد کامل اور ادب و توجہ و دوام شرط ہے
فنائیت کے بعد چاہے یہ نام لو چاہے وہ نام لو دونوں ایک ہیں اب دوئی بالکل ہی ختم
ہو گئی اور سب فرق جاتا رہا۔ اب غوث الاعظم کا ذکر خدا کا ذکر ہے۔ اور یہی حال
مجذوبان امت اور تمامی اولیاء کاملین کا ہے کہ واصل بحق ہونے اور قطرہ سمندر میں ملنے
کے بعد تفریق کرنے والا اور دوئی کو راہ دینے والا مشرک ہے۔

حضرت مولانا ہدایت اللہ رامپوریؒ اس راز سے باخبر و آشنا تھے یہ اسرار الٰہی
ہے۔ اور میں کیا کہوں اولیاء کرام کی ذات گرامی کے خلاف اتنا جھوٹا پروپیگنڈہ کیا گیا کہ اپنے
کو علمار حق کہنے والے بھی علماء سو کی بولی بولنے لگے ہیں اور اب تو حال یہ ہے کہ مدرسہ حنفیہ
نور ہے جہاں مولانا ہدایت اللہ مرحوم نے درس دیا ہے۔ لیکن اب ایسا کوئی خوش عقیدہ
عالم نہیں ہے اور نہ اسرار الٰہی کا راز داں ہے۔ حد ہو گئی ہے کہ خانقاہ رشیدیہ جونپور
جہاں سے اسرار و معارف کے چشمے پھوٹتے تھے وہ سوتے بھی خشک ہو گئے ہیں
اب بجائے دنیا بیزاری اور اس سے کنارہ کشی کے وہی جگہ حصول دنیا کا وسیلہ بن
گئی ہے اور بالکل صحیح کہا ہے جناب ابوذر انصاری جونپوری نے کہ ؎

خرقہ پوشی کہ تاجداری ہے
نفس کی سب فریب کاری ہے
خانقاہوں کو کر دیا بازار ہائے کیسی یہ دین داری ہے

اگر میں حضرت غوث الاعظم کی فوری مدد و اعجاز کے واقعات بیان کروں جو خاص میری ذات سے متعلق ہیں تو علمار ظاہر و عوام قطعی یقین نہ کریں گے نتیجہ یہ ہوگا کہ انکار اعجاز پر راندۂ درگاہ ہوں گے اسلئے میں بیان نہیں کروں گا۔ آتنا ضرور عرض ہے کہ میری پیدائش سے اتنک جو کچھ بھی میرے بارے میں ہوا ہے سب غیبی مدد ہے اور میرا کام ہمیشہ پردۂ غیب سے ہوتا رہا ہے اور خدا جانتا ہے کہ یہ کتاب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خاص نظر کرم اور نواسگانِ رسول اور حضرت غوث الاعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور اولیار کاملین کی خصوصی توجہ اور غیبی تائید و اشارے کی رہین منت ہے میں قطعی رند مشرب ملامتی مسلک فاسق فاجر اور سخت گنہگار ہوں اور جو لوگ گناہوں میں ڈوبے ہوئے ہیں ان کیلئے اولیار کاملین کی ذات گرامی سے عشق اور حسنِ عقیدت امن کا قلعہ ہے اگر خلوص شامل ہے تو یہ مردانِ حق ضرور شفاعت کرینگے اور نجات یقینی ہے۔ اسی کے پیش نظر بارگاہ حضرت غوث الاعظم میں حکیم شفا جونپوری کا یہ قصیدہ بطور نذرانۂ عقیدت پیش کر رہا ہوں خدا کرے کہ قبول ہو۔ آمین ثم آمین

کروں مدح شام و سحر غوث الاعظم ۔۔۔ یہی شغل ہو عمر بھر غوث الاعظم
برائے شہِ بحر و بر غوث الاعظم ۔۔۔ کرم کی ہو ہم پر نظر غوث الاعظم
ولیوں کے ہیں دوش پر پیر انکے ۔۔۔ ولایت کے ہیں تاجور غوث الاعظم
خدا کے لیئے ہم پہ چشم کرم ہو ۔۔۔ پریشاں ہے قلب و نظر غوث الاعظم
بڑا مرتبہ ہے بڑی شان انکی ۔۔۔ حسن کے ہیں لختِ جگر غوث الاعظم
مصیبت ٹلی جب لیا نام نامی ۔۔۔ زہے شان یہ ہے اثر غوث الاعظم
فرشتے بھی دربان ہیں آستاں کے ۔۔۔ یہ ہے آپ کا کر و فر غوث الاعظم
ہے نسب مبارک حسینی و حسنی ۔۔۔ علی کے ہیں نورِ نظر غوث الاعظم
رہِ معرفت میں جلا آپ کی ہے ۔۔۔ ہیں دُرجِ صفا کے گہر غوث الاعظم
ضیا انکی پھیلی ہے سارے جہاں میں ۔۔۔ ہیں تابندہ مثلِ قمر غوث الاعظم
سفر کیسے عقبیٰ کا ہم طے کریں گے ۔۔۔ بہت کم ہے زادِ سفر غوث الاعظم

شفا رات دن التجا کر رہا ہے
کرم کی ہو اس پر نظر غوث الاعظم

# مولوی نورالدین زیدی

نام سید نورالدین ولدیت سید برکت علی، قوم زیدی۔ پہلے مذہب سنت والجماعت، اور مسلک حنفی تھا۔ آپ کا ننہالی اور ددیہالی رشتہ حضرت مخدوم سید اسدالدین آفتاب ہند ظفرآبادی سے ملتا ہے۔ آپنے شروع میں اپنے والد ماجد سے تعلیم پائی پہلے فارسی کی کتابیں پڑھیں پھر میزان الصرف، منشعب ونحومیر وشرح مائۃ عامل تک استفادہ کیا اور اپنے بھائی سید عبدالکریم صوفی اور مولوی حسام الدین ظفرآبادی سے فیوض حاصل کئے اسکے بعد مولوی اوصاف علی چریاکوٹی سے سبق فصول اکبری اور ہدایت النحو پڑھا۔ اسکے بعد تحصیل علوم کی غرض سے جونپور چلے آئے اور ملاحسن، شرح وقایہ، عقائد نسفی حافظ امام الدین لاہوری اور مولوی عبدالعلی اعظمی سے پڑھا اسکے بعد مولوی عبدالحلیم فرنگی محلی لکھنوی سے شرح ملا جلال ورسالہ میرزاہد وقاضی مبارک پڑھا جو مدرسہ حنفیہ جونپور کے صدر مدرس تھے۔

بس اتنی تعلیم حاصل کرنے کے بعد تحصیل علم سے جی اکتا گیا اور کتابوں کو طاق میں رکھدیا اپنے والد ماجد کے پاس اعظم گڈھ چلے گئے چونکہ طبیعت محنت پسند اور ذہن مائل بہ صنعت ودستکاری تھا۔ اسلئے خوشنویسی کی مشق کی اور اعجاز رقم منشی عبداللطیف لکھنوی کے شاگرد ہوئے جنھوں نے تکمیل فن مرزا یاقوت رقم سے کیا تھا جو اپنے وقت کے امام فن تھے۔ مگر آپکا سیماب صفت ترقی پسند دل یکجا قرار نہ لیتا تھا۔ عزت آبرو کے خیال سے اپنے خالو مولوی عبدالکریم خاں ڈپٹی کلکٹر گورکھپور کے یہاں چلے گئے۔ یہاں سے انکے ساتھ بدایوں چلے گئے اور دفتر کا کام سیکھنا شروع کیا۔ خالو معظم خاں نے سفارش کر کے ان کو سررشتہ دار بندوبست بنادیا اور ضلع بدایوں میں کام کرنے لگے اسی اثنا میں ایک کتاب تاریخ بدایوں تحریر کیا۔ مسٹر کارمیکل صاحب کلکٹر بدایوں نے بیحد پسند کیا۔ اس تاریخ کے تین جز ہیں اس کے علاوہ آپنے ایک کتاب "تجلی نور" جو حصوں پر مشتمل ہے لکھی حصہ سوئم طبع نہ ہوسکا ایک کتاب "چراغ نور" ظفرآباد کے حالات میں لکھی ہے جو طبع بھی ہوچکی تھی میں نے آپسے بہت استفادہ کیا ہے

اس میں شک نہیں کہ یہ کتابیں آپکا عظیم کارنامہ ہیں جو جلی حروف میں لکھنے کے لائق ہے اور جونپور پر آپکا ناقابل فراموش احسان ہے اللہ آپ کے اوپر خصوصی رحمت نازل فرمائے آمین۔

جب بدایوں کا بندوبست ختم ہوگیا تو آپ مسٹر کراسویٹ صاحب لفٹیننٹ گورنر کیخدمت میں بھیج دیئے گئے جو پنشن لیکر مرادآباد میں بندوبست کے اعلیٰ افسر تھے موصوف نے اولاً نائب سررشتہ دار بہ مشاہرہ ایکسو دس روپیہ ماہوار ناظر کے عہدہ پر مامور کیا اور پھر سررشتہ دار بمشاہرہ ڈیڑھ سو روپیہ مقرر ہوئے۔ اسکے بعد امتحان میں شرکت کرکے تحصیلداری کی سند حاصل کی مگر بندوبست کا کام ختم ہو جانیکے بعد تخفیف میں آگئے اور ضلع مین پوری میں تحصیلداری پر نامزد ہوئے۔ مگر بدقسمتی سے وہاں سے بھی ہٹنا پڑا۔ پھر الیکزینڈر اور مسٹر لارنس الہ آباد کمشنر نے اولاً پیشکار اجلاس مستقل اہل مد بنا کر جونپور بھیجدیا۔ کچھ دنوں بعد ترقی کرکے صدر واصل باقی نویس و پیشکار اجلاس ہو گئے اسکے بعد ۲۴ سال تک نائب تحصیلدار کھٹن و جونپور و کراکت کے عہدے پر فائز رہے۔ آخر میں یک بیک طبیعت فقیری کیطرف مائل ہوگئی کہ یہ خاندان کا اولین مشغلہ تھا اور خانوادہ مہر درد چشتیہ نظامیہ سے سلسلہ میں کر اپنے چچا سید احمد علیؒ سے بیعت کر لی اور شاہ عبدالرحیم کیخدمت میں فیوض و برکات حاصل کرتے رہنے

چونکہ ابتدا سے شعر و شاعری کیطرف طبیعت مائل تھی شعر کہنا شروع کیا اور اسدرجہ کے شاعر ہوئے کہ مرزا اسداللہ خان غالبؔ کے شاگرد ہو گئے اور فارسی نظم و نثر میں اصلاح لینی شروع کردی چونکہ سادات زیدی تھے اسلئے زیدی تخلص قرار دیا۔ جب دیکھا کہ فارسی کا رواج کم ہوتا جاتا ہے اور اسکی جگہ اردو لے رہی ہے تو آپنے اپنے کلام کا رُخ اسیطرف موڑ دیا اور اردو کلام کی اصلاح میر ضامن علی جلالؔ لکھنوی سے لینا شروع کیا۔ بالآخر ۵ اردسمبر ۱۹۰۵ء میں پنشن ہوگئی۔ اور خانہ نشین ہو گئے۔ تاریخ وفات سید ذوالفقار حسین ساکن مفتی محلہ جونپور نے لکھی ہے مصرع تاریخ ملاحظہ ہو۔[۱]

گئے باغ ارم کو آج زیدی
۱۳۲۵ھ

## حضرت سید محمد تقی قدس سرہ

آپ جانشین و خلیفہ حضرت علی شاہ قدس سرہ پھولپور ضلع الہ آباد کے تھے آپ سے بیحد کرامتیں ظاہر ہوئیں چنانچہ بارش نہ ہونے کیوجہ سے خشک سالی کا سامنا تھا۔ لوگ پریشان ہو کر آپکے پاس پہنچے اور کہا کہ آپ دعا کریں کہ بارش ہو۔ اور قحط دور ہو۔ آپنے لوگوں کو اطمینان دلا کر واپس کر دیا اور کہا کہ جاؤ پرسوں بارش ضرور ہوگی جب پرسوں کا دن آیا تو موسلا دھار بارش ہوئی زمین سیراب ہو گئی اور

---

[۱] تجلی نور قلمی فارسی حصہ سوئم

آپ کے یہاں ارادت مندوں اور عقیدت کیشوں کی باڑھ آگئی۔ مولوی عبدالباسط مرحوم بھی جو جونپور کے نمایاں فرد تھے آپ کے عقیدت مندوں میں تھے۔ تاریخ وصال معلوم نہ ہو سکی۔ مزار محلہ ہاشم شہر جونپور میں ہے وہیں آپ کی خانقاہ بھی تھی ؎۱

## حضرت مخدوم شاہ عبداللہؒ

آپ عربی النسل ہیں۔ آپ کے بزرگوار ہنگامۂ امیر تیمور کے زمانہ میں امن و امان کی شہرت سنکر دہلی سے جون پور آئے اور محلہ دلازاک میں سکونت اختیار کی آپ کے دوسرے بھائی کا نام حضرت شاہ احمد اللہ ہے۔ دونوں بھائی علم وفضل میں یکتا اور علم باطن میں درجۂ کمال کو پہونچے ہوئے تھے۔ لیکن حضرت مخدوم شاہ عبداللہ نے بڑی ریاضت شاقہ برداشت کی اور جونپور و امصار و دیار کے بزرگوں سے فیض باطنی حاصل فرمایا اور اپنی مشیخیت کا جھنڈا لہرایا۔ آپ بہت سخی وفیاض اور مخلوق خدا کی بہت ہی خدمت کرتے اور سائلوں کے دلوں کے حال سے خود بخود آگاہ ہو جاتے۔ بہت ہی صاحب فیض و کرامات ہیں اور آج بھی آپ کا فیض جاری ہے۔ آپ کا وصال ۲۲ رشعبان ۹۷۰ھ مطابق ۱۵۶۳ء میں ہوا۔ حضرت شاہ احمد اللہ کی تاریخ وفات نہ معلوم ہو سکی۔ یہ دونوں مزار مبارک محلہ دلازاک میں لب سڑک ایک فنائی مسجد میں ہے۔

بینی حلوائی کے سامنے پچھم جانب جانے والی گلی میں بائیں طرف لب سڑک ایک فنائی مسجد کے صحن کے بالکل وسط میں ایک مزار حضرت مخدوم شاہ عبداللہ کا ہے اور اس کے اوپر پرچھتی ٹائپ کا ایک سائبان ہے۔ اور اس سائبان کے بعد پورب جانب ایک دوسرا مزار دیوار مسجد سے متصل حضرت شاہ احمد اللہ کا ہے۔ دونوں مزارات پر ہر وقت چادر چڑھی رہتی ہے ؎۱

---

؎۱ تجلیات العارفین قلمی فارسی صفحہ ۶۱ ۔ موقع معائنہ ۴ر جنوری ۱۹۸۲ء

# حضرت مولانا صوفی محمد کامل قادریؒ

آپ کا نام محمد کامل نعمانی، آپ کا خطاب غیبی چراغ ربانی تھا۔ آپ کا سلسلۂ نسب سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ النعمانی رحمۃ اللہ علیہ تک پہونچتا ہے۔ آپ ۲ر نومبر ۱۸۲۳ء کو ولید پور ضلع اعظم گڈھ میں پیدا ہوئے۔ جب آپ کی عمر شریف پندرہ سال کی ہوئی تو آپ لکھنؤ تشریف لے گئے اور علمائے فرنگی محل سے علم دین کا استفادہ کرتے رہے اور علوم ظاہری سے بھی فراغت حاصل کی۔ اور تین سال بعد ولید پور مکان تشریف لائے۔ چوں کہ قدرت کو آپ کی ذات سے کام لینا مقصود تھا۔ اس لیے علم ظاہری کے بعد علم باطن کو حاصل کرنے کی تڑپ پیدا ہوئی۔ لوہاری جلال آباد میں اس وقت ایک بزرگ درویش صاحب کشف و کرامت حضرت شاہ سید عبد العلیم رحمۃ اللہ علیہ تشریف رکھتے تھے۔ حضرت مولانا ان کی خدمت بابرکت میں قدم بوس ہوئے اور عرض کیا کہ حضور ولید پور تشریف لے چلیں۔ حضرت نے تبسم فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ بھائی میں تو خود ہی تمہاری آمد کا منتظر تھا۔ تمہاری امانت جو میرے سپرد کی گئی ہے وہ تمہیں پہونچا کر بار امانت سے سبکدوش ہو جانا چاہتا ہوں۔

حضرت مخدوم ولید پور تشریف لائے اور حضرت مولانا صوفی محمد کامل رحمۃ اللہ علیہ کو سلسلہ قادریہ میں مرید فرما کر سلسلہ قادریہ کے ذکر اذکار کی تعلیم فرمائی۔ بارہ سال تک پیر کی خدمت میں رہ کر سلسلہ قادریہ چشتیہ و نقشبندیہ کی تعلیم مکمل کی۔ بعد تکمیل تعلیم خرقۂ سند خلافت پیر روشن ضمیر سے عطا ہوئی۔

حضرت مولانا علوم دنیوی میں بھی اچھی علمی لیاقت رکھتے تھے۔ حکامان ضلع سے لے کر حکامان اعلیٰ تک آپ کی قابلیت و لیاقت کا شہرہ تھا۔ لہذا آپ یکم جنوری ۱۸۵۹ء کو منصف شہر جون پور مقرر ہوئے۔ اور ضلع غازی پور و اعظم گڈھ میں صدر الصدور یعنی سب ججی کے عہدے پر فائز رہے۔ جون پور میں قیام مسجد اٹالہ میں تھا جس کو ابراہیم شرقی نے تعمیر کرایا تھا۔ اس کی اپنے صرفہ سے مرمت کرائی۔ اور مرمت کا کام تین

سال تک جاری رہا۔ جس روز مسجد کے مرمت کی تکمیل ہوئی اس شب میں حضرت مولانا نے خواب دیکھا کہ حضرت سیدنا ابراہیم خلیل اللہ علیٰ نبینا علیہم الصلوٰۃ والسلام مسجد مالہ میں تشریف لائے اور حضرت مولانا کو دیکھ کر گلے لگا لیا۔ اس وقت ندائے غیبی ہوئی اور آپ کو چراغِ ربانی کا خطاب عطا ہوا۔

اس کے علاوہ آپ نے سید امیر علی شاہ جائسیؒ سے بھی بہت فیض حاصل فرمایا، جن کا قیام اس زمانے میں گومتی ندی کے کنارے مسجد مستجاب الدعوات یعنی لال مسجد میں تھا اور مزار سید امیر علی شاہؒ کا محلہ بازید پور جون پور میں ہے۔ آپ کے مزار سے متصل پچھم میں حضرت شاہ حافظ عبد الغفورؒ کا مزار ہے جن کا وصال ۱۲۷۳ھ میں ہوا ہے۔

چھیاسی سال کی عمر پا کر چھ جمادی الثانی ۱۳۲۲ھ شب جمعہ بوقت دس بجے شب وصال فرمایا، اور ولید پور ضلع اعظم گڈھ اپنے حجرہ میں دفن ہوئے۔ آپ کے خلیفہ اکبر حضرت صوفی محمد جانؒ ولید پوری آپ کے وصال کے بعد سجادہ نشین ہوئے۔

حضرت صوفی محمد جانؒ کا شمار اپنے وقت کے اولیاء کاملین میں تھا۔ آپ متبع شریعت و طریقت اور برکات کا عظیم سرچشمہ اور صحیح جانشین حضرت صوفی محمد کاملؒ کے تھے۔ آپ کی ذات بابرکات سے بہت سے لوگوں نے فیض حاصل کیا ہے اور اس اطراف میں تبلیغ اسلام کا عظیم کارنامہ انجام پذیر ہوا ہے۔ آپکا مزار بھی اسی جگہ ہے

حضرت مولانا صوفی محمد کاملؒ صاحب کی تصانیف سے جنت العرائس صراط التکمیل پنجۂ نور، سر الغیب، یسیر، مثنوی منیر اعظم، مکتوبات چراغ ربانی، چراغ جنا معراج نامہ و عروس جنت ہیں ۱؎

یہ کتابیں عربی، فارسی اور اردو ہندی زبان میں شائع ہوئی ہیں۔ یہ کتابیں سلسلہ میں داخل ہونے کے بعد مرید کو تعلیم کے سلسلہ میں مخصوص بتائی جاتی ہیں۔ سلسلہ جاری ہے۔ چھ جمادی الثانی کو عرس ہوتا ہے۔ عرس میں محفل سماع قائم ہوتی ہے قوال اپنے کمالِ فن کا مظاہرہ کرتے ہیں۔

---

۱؎ رسالہ 'صوفی' بنارس ماہ فروری ۱۹۵۵ء

شبیہ مبارک عارف باللہ حضرت سید صوفی محمد جان صاحب ۔ فوٹو نمبر ۱۸۶
بشکریہ جناب شاہ محمد عیسیٰ صاحب خلیفہ مجاز دلیہ پور شریف محلہ برست جونپور

# حضرت حاجی سید امیر علی شاہ جائسیؒ اور صوفی محمد کامل صاحبؒ کا ایک واقعہ

حضرت صوفی محمد کاملؒ نے عروس جنت میں حضرت حاجی سید امیر علی شاہ جائسی کے زیارت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے واقعہ کو اس طرح قلم بند کیا ہے۔ موصوف فرماتے ہیں :۔

"واضح ہو کہ خاکسار حضرت مولانا حاجی سید امیر علی شاہ جائسی کے حضور میں حاضر ہوا۔ شہر جون پور کی لب دریائے گومتی مسجد مستجاب الدعوات میں۔ آپ نے فرمایا کہ مجھکو مدت سے تمنا تھی کہ اعلیٰ حضرت رسول محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کے جمال مبارک کو بیداری میں اسی آنکھ جسمانی سے دیکھوں۔ جب میں مدینہ منورہ میں پہنچا تو ہر ایک مزار مقدس پر حاضر ہو کر اپنی التجا کو پیش کیا مگر کہیں میری التجا مقبول نہیں ہوئی۔ آخر کو میں دایہ متبرکہ حضرت حلیمہ سعدیہؓ کے قریب گیا اور یہ التماس کیا کہ اعلیٰ حضرت کے حضور میں میرے لئے آپ سے بہتر وسیلہ نہیں ہے اور اپنی التجا کو عرض کیا ایک ساعت پوری نہ ہوئی تھی کہ حالت بیداری میں ہوش و حواس کے ساتھ اسی آنکھ جسمانی سے دیکھا کہ اعلیٰ حضرت محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کرسئ زریں پر نور کا مقنعہ چہرہ مبارک پر پڑا ہوا۔ میرے قریب جلوہ افروز ہوئے، جمال مبارک کی نورانیت اور چہرۂ منور کی چمک دمک دیکھ کر مجھکو یقین ہوا کہ ایسا حسن و جمال ازل سے ابد تک کسی کو نصیب نہ ہوا ہوگا۔

ہم کو بھی اسی قسم کی دیدار حضوری کی مدت سے آرزو تھی چنانچہ آرزو میں ایک مناجات ہم نے بنائی جس میں حضرت حلیمہ سعدیہ

کا واسطہ بھی دیا ہے۔ جب وہ مناجات تیار ہوئی تو غیب سے آواز آئی کہ یہ مناجات بہت اچھی تیار کی ہے۔ اس ندائے غیبی سے پسندیدگی معلوم ہوئی مجھ کو خیال ہوا کہ اس مناجات میں الفاظ قلیل اور معنی کثیر ہیں اس وجہ سے پسند ہوئی۔

چنانچہ سید عبد الرحمان مدنی" میرے پاس تشریف لائے اور بیعت اور تعلیم وطریقہ کے بعد جب وہ پھر اپنے وطن کی جانب تشریف لے چلے تو ہم نے اس مناجات کو سید صاحب موصوف کو دیا اور یہ التماس کیا کہ آپ اس مناجات کو لے جائیے اور روضہ مبارک کے نزدیک پڑھ کر حضورِ اعلیٰ کو سنا دیجئے اور بعد کو جب ہندوستان میں آئیے تو مناجات کو واپس لاکر مجھ کو دیجئے۔ چند سال بعد پھر وہ تشریف لائے اور مناجات مجھ کو دی تو ایک جگہ اس مناجات میں بجائے قندیل نور کے قندیل عرش کی عبارت درج تھی انھوں نے فرمایا کہ اس مناجات کو جالی مبارک کے پاس رکھ دیا تھا دو تین دن کے بعد ہم نکال لائے۔ جب ہندوستان کو چلے تو لیتے آئے۔ ہم کو نہیں معلوم کس نے عرش کا لفظ بنایا ہے بہرحال ہماری تمنا پوری نہیں ہوئی تھی جس سے ثابت ہوتا کہ یہ مناجات مقبول ہوئی، کہ ایک دن صبح کو حسب معمول اپنے حجرۂ خاص واقع ولید پور میں بامیدواری دیدارِ بیداری کے انتظار میں بیقراری سے بیٹھا تھا کہ ناگاہ آفتابِ عالم تاب جمالِ جہاں آرا، نورِ عرش سے حجرۂ فرش پر جلوہ افروز ہوا۔ مدّتِ دراز سے جو تمنا میری واسطے حصولِ دولت حضوریِ صوری کے تھی جیسا کہ مناجات میں ہے اعلیٰ حضرت سرورِ کائنات کی رحمت وعنایت سے پوری ہوگئی اور محنت مدت کی وصول ہوگئی جس سے یہ یقین ہوا کہ یہ مناجات میری قبول ہوئی۔ ہمارے یاروں میں سے جو کوئی اس مناجات کو تن پاک وجامہ پاک وجائے پاک میں خوشبو

لگا کر بارہ بار شروع مہینہ کی یکم تاریخ سے ۱۲ تاریخ تک ہر روز بارہ بار صبح کو پڑھ لیا کرے۔ اول آخر درود شریف بارہ بارہ بار، تو امید ہے کہ خدائے پاک اس کی تمنا بھی در باب زیارت پوری کرے گا۔"

## وہ مناجات یہ ہے

اے متاعِ ہر دوکانِ دل بری — کانِ حسن معدنِ پیغمبری
جس طرح ذاتِ خدا ہے بےمثال — بےیگانہ آپ کا حسن و جمال
ہو مجھے حق الیقیں بہرِ خدا — واسطے حُبِّ علیِ مرتضیٰ
بہرِ صدیقہ و بہرِ بی بتول رضہ — بہرِ آغوشِ حلیمہ اے رسولؐ
کیجئے ہم پر توجہ اے نبی — ہوں بُرا پر آپ کا ہوں اُمتی
یہ حجابِ درمیانی دور ہو — سامنے وہ صورتِ پُرنور ہو
صورتِ پُرنور دیکھوں آنکھ سے — آپ کی باتیں سنوں ہو واسطے
میں کہوں بےہوش ہو کر یا نبی! — آپ فرمادیں مجھے یا اُمتی
آپ کا ہو جذبۂ نورِ نظر — میں فدا ہوں جان و تن لے کے پر
آپ میں ہو ذات کو میری فنا — پھر صفت سے آپ کے پاؤں بقا
تن مرا ہو آئینہ اے خوب رد — آئینہ میں آپ کی تصویر ہو
میں رہوں دائم سراپا جلوہ گار — صورتِ قندیلِ عرش کردگار

ہو مجھے کامل حضوری آپ کی
ہو کبھی مجھ کو نہ دوری آپ کی [1]

---

[1] عروس جنت صفحہ ۵۵ تا صفحہ ۶۰ مطبوعہ

# بحر الاسرار شیخ محمد عبد العلیم آسی قدس سرہٗ

نام عبد العلیم اور آسی تخلص تھا۔ ولادت ۱۹ شعبان ۱۲۵۰ھ مطابق ۱۸۳۴ء کو سکندر پور میں ہوئی۔ تاریخی نام خلیل اشرف تھا۔ چوں کہ آپ کی والدہ کا بہت کم سنی میں انتقال ہوگیا تھا۔ اس لئے ننہیال میں آپ کی پرورش اور تعلیم و تربیت ہوئی۔ ابتدائی کتابیں سیوان میں اپنے حقیقی نانا مفتی احسان علی سے پڑھیں۔ اس کے بعد عربی کی اعلیٰ استعداد کے لئے جون پور تشریف لائے اور آستانہ رشیدی میں حاضر ہوکر شاہ غلام معین الدین رحؒ سے پڑھنے لگے۔ آپ بہت ہی ذہین و فہیم تھے۔ اس لئے استاد کی عنایت خاص تھی۔ میر قطبی تک پہنچے تھے کہ حاجی منشی امام بخش نے اپنی جائداد سے چار آنہ وقف کرکے مدرسہ حنفیہ کی بنیاد ڈالی اور حضرت مولانا حافظ شاہ کرامت علی صاحبؒ کی تحریک سے حضرت مولانا عبد الحلیم فرنگی محلیؒ سو روپیہ ماہوار پر درس دینے کے لئے مقرر کئے گئے مدرسہ کا شور دور دور تک پہنچا اور طلبا اطراف سے آکر جمع ہونے لگے۔

آپ نے بقیہ کتابیں وہیں پڑھیں۔ آپ کے طالب علمی کے زمانے کے بہت سے واقعات ہیں۔ اس درجہ محنت کرتے تھے کہ مطالعہ میں رات کی رات گذر جاتی تھی۔ آپ حضرت قطب الہندؒ سے سلسلہ قادریہ احمدیہ میں مرید ہوئے اور ایک عرصہ دراز تک سفر حضر میں ساتھ رہے۔ بے حد ریاضت و مجاہدہ کیا حتیٰ کہ جمیع سلاسل کی خلافت و اجازت سے سرفراز ہوئے۔

## حضرت آسی بحیثیت طبیب حاذق

حضرت آسی ایک حاذق طبیب بھی تھے۔ اور کسی کے بھی شاگرد نہ تھے۔ حکیم محمد اسحاق کے بارے میں فرماتے تھے کہ ہندوستان میں اول نسخہ آپ کا ہوتا ہے اور اس کے بعد میرا۔ آپ کی طبابت کا یہ عالم تھا کہ ۱۲ سے ۱۵ سو مریضوں کا مجمع مطب میں ہوتا تھا۔ آپ اشراق کی نماز کے بعد بیٹھتے اور ظہر کے وقت فرصت پاتے تھے۔ دونوں ہاتھوں سے نبض دیکھتے تھے اور چار چار کاتب نسخہ لکھتے تھے۔ ہندوستان بھر سے جو مریض مایوس ہوکر بھی

آپ کے پاس آتے تھے۔ چند روز میں شفایاب ہوکر خوشی خوشی اپنے گھر واپس جاتے تھے اور فیس معاف رہتی تھی۔ ایک مریض آیا جس کے بائیں شانہ اور بازو میں درد رہا کرتا تھا۔ دہلی میں حکیم عبدالمجید خاں اور حکیم محمود خاں اور لکھنؤ کے تمام مشاہیر اطبا کا علاج کر چکا تھا۔ کوئی افاقہ کی صورت ظاہر نہیں ہوئی۔ حضرت نے فرمایا کہ میں نے سب کے نسخے دیکھے تو درد کے جتنے اسباب تھے سب پر نسخے موجود تھے۔ میں بہت غور میں ہوا اور میرے ذہن میں یہ بات آئی کہ مسانہ میں ریگ ہے جس کے اجزات درد پیدا کر رہے ہیں۔ میں نے اخراج رمل کا چار پانچ بیسوں کا نسخہ لکھا اور مریض سے کہا کہ دوا پی کر چینی کے پیالے میں پیشاب لانا۔ صبح کو وہ پیشاب لایا تو ریگ کافی مقدار میں نکلی۔ ایک ہی خوراک میں درد جاتا رہا۔ اخراجِ رمل کے بعد تقویت گردہ کی دوائیں دیں اور وہ بالکل اچھا ہوگیا۔ اسی طرح ایک اور مریض بہت ہی مایوس آیا جس کے دست کسی طرح بند نہیں ہوتے تھے۔ انہوں نے لامعدہ پر تشخیص کیا۔ اور پشت گردن پر ضماد کا نسخہ لکھ دیا۔ ضماد لگانے کے بعد دست بند ہو گئے۔ پھر اس نے دماغ کا علاج کیا اور وہ اچھا ہو گیا

## کشف و کرامات کا ظہور و اخفا

آپ سے بے انتہا کرامتوں کا ظہور ہوا ہے مگر اخفار کا یہ عالم تھا کہ جو واقعہ جس کے ساتھ پیش آتا تھا دوسرے کو اس کی خبر نہ ہوتی تھی۔ آپ نے بارہا فرمایا کہ میرے پیر و مرشد نے وصیت کی ہے کہ درویشی کو اس طرح چھپانا چاہئے۔ جیسے عورت شرم گاہ کو چھپاتی ہے۔ جو کوئی بھی آپ کی کرامتوں کو ظاہر کرتا تھا تو اس کو نقصان ہی اٹھانا پڑتا تھا۔ اگر آپ کی طبابت اور کرامت و خرقِ عادات قلمبند کئے جائیں تو ایک ضخیم کتاب کے احاطہ سے باہر ہے۔ آپ کی خدمت سے کوئی حاجت مند محروم اور نامراد واپس نہیں جاتا تھا۔ ہمیشہ گپت دان دیتے تھے۔ اور کسی کو کان و کان خبر نہ ہوتی تھی۔ آپ کی ذات کیا تھی معلوم ہوتا تھا فیض کا ایک دریا رواں ہے اور ہر کوئی مستفید ہو رہا ہے۔

وصال سے پانچ سات برس پہلے آپ پر نسبت چشتیہ کا غلبہ بہت زیادہ ہوگیا تھا اور حضرت خواجہ غریب نواز کی بارگاہ میں مندرجہ تین شعر شاہ عبدالسبحانؒ کے علاوہ اور بھی دو ایک آدمیوں کی معرفت بھجوایا تھا وہ اشعار یہ ہیں ؎

ادا سے دیکھ لو جاتا رہے گلہ دل کا
بس اک نگاہ پہ ٹھہرا ہے فیصلہ دل کا

---

میں اور مئے ناب مرا منھ یہ کہاں ہے؟
تلچھٹ بھی اگر دے کرم پیر مغاں ہے

---

اک نظر فرما کہ مستثنیٰ شوم زابنائے جنس
سگ کہ شد منظور نجم الدین سگاں را سرور است

---

اس شعر کی تلمیح یہ ہے کہ حضرت سید میر نجم الدین کبریٰ رضی اللہ عنہ کی مجلس میں جو حضرت مولانائے رومؒ کے دادا پیر تھے، یہ ذکر چلا کہ حدیث شریف میں ہے کہ:۔

"علماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل"

یعنی میری امت کے علماء مثل بنی اسرائیل کے انبیاء کے ہیں اصحاب کہف کی صحبت میں کتا جس کا نام "قطمیر" تھا، ولی ہوگیا۔ اولیاء امت محمدی میں بھی ایسے باکمال ہیں؟

حضرت نجم الدین کبریٰ نے فرمایا کہ "ہیں کیوں نہیں" اتفاق سے ایک کتا سامنے آگیا۔ آپ نے اس پر ایک توجہ کی نظر ڈالی۔ وہ کتا ولی ہوگیا اور اس کتے کی روحانی قوت کا یہ عالم تھا کہ اس کے اِرد گرد صبح کو

ہزاروں آدمیوں کا ہجوم ہوتا تھا۔ صبح کو پہلی نگاہ جس شخص پر اس کُتّے کی پڑتی تھی وہ ایک نظر میں ولی کامل ہوجاتا تھا۔ اس کتے کا مزار نیشاپور میں ہے حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانی کچھوچھوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی ایک مجلس میں اس واقعہ کا ذکر کیا۔ کسی نے عرض کیا کہ حضرت اب بھی اس قوت کے اولیاءُ اللہ ہوتے ہیں ــــ ؟

آپ نے فرمایا کہ ہوتے کیوں نہیں ! حُسنِ اتفاق کہ ایک بلی سامنے آگئی۔ آپ نے اس پر توجہ ڈالی اور وہ وَلِیَّہ ہوگئی۔ بی بی بلائی کی کرامت یہ تھی کہ روزانہ حضرت مخدوم صاحب کے سامنے آکر جتنے مہمان آنے والے ہوتے تھے اتنی ہی بولیاں بولتی تھی۔ حضرت مخدوم صاحب مطبخ کے ناظم سے فرماتے تھے کہ اتنے مہمان آنے والے ہیں اتنے آدمیوں کا کھانا پکاؤ روزآنہ کا یہی معمول تھا۔ اتفاق سے ایک دن ایک مہمان زیادہ آگیا۔ بی بی بلائی ایک بولی کم بولی تھیں۔ آپ نے بی بی بلائی کو بلاکر کہا کہ کیوں بی بی بلائی آج تم ایک مہمان کو کھا گئیں۔ بی بی بلائی نے اپنا سر جھکا لیا۔ اور کچھ بھی نہ بولیں۔ صبح ہوئی تو معلوم ہوا کہ وہ مہمان نہیں تھا بلکہ چور تھا مہمان بن کر آیا تھا۔ رات کو ہی چوری کرکے چلتا ہوا۔ بی بی بلائی کا مزار کچھوچھہ شریف مخدوم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی درگاہ میں موجود ہے۔

غرضیکہ وہ اشعار حضرت شاہ عبدالسبحان قدس سرہٗ نے مراقبے میں حضرت خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت سے مشرف ہوکر سنایا تھا۔ جس کا جواب حضرت خواجہ غریب نواز نے یہ دیا تھا کہ :۔

"میں محمد عبدالعلیم کا ہوں اور محمد عبدالعلیم میرے ہیں"

ایک خط بھی خواجہ صاحب کی طرف سے عطا ہوا تھا جس کے مضمون کا بھی انکشاف کسی پر نہیں ہوا [1]

---

[1] عین المعارف ص ۲۰-۲۱ و ص ۴۲ و ص ۵۵-۵۶-۵۷ اردو مرتبہ سید شاہ شاہد علی سبزپوش رحمۃ اللہ علیہ

حضرت مولانا عبدالعلیم آسی کا حلیہ مبارک یہ تھا۔ کشیدہ قامت، گداز بدن، گول چہرہ، آنکھیں سیاہ، داڑھی گول اور گنجان، خندہ رُو، سَراپا جمال جسم نہایت سڈول، آپ نے طبابت کو ذریعہ معاش بنایا اور اعلیٰ درجہ کے حکیم ہوئے۔ غربار و مساکین کی خبرگیری سب پر مقدم سمجھتے تھے۔ عجز و انکسار طبیعت میں بہت زیادہ تھا۔ غیبت اور شکایت سے نفرت تھی۔ غصہ نام کو نہ تھا۔ بذلہ سنجی میں خاص ملکہ حاصل تھا۔ اخلاق محمدیؐ کی مجسّم تصویر تھے۔ آپ سے کرامتیں بہت صادر ہوئیں۔ مگر آپ نے اسکو دوسرے ذرائع سے چھپانے کی کوشش کی۔

آخر میں آپ کی تندرستی بہت زیادہ خراب ہوگئی تھی۔ بلحاظ عمر کے صورت سے پیری زیادہ نمایاں تھی۔ جس کی اصل وجہ نوعمری میں کثرت مجاہدہ و ریاضت تھی۔ ہر روز شکایت و مرض میں اضافہ ہوتا گیا اور دردِ زانو کی وجہ سے نقل و حرکت کرنے سے مجبور ہوگئے تھے آنکھ کی بصارت بھی زائل ہوگئی تھی۔ وصال کے پانچ سال قبل متلی کا مرض لاحق ہوا۔ سب علاج کر ڈالا مگر کچھ بھی افاقہ نہ ہوا۔ غذا بالکل نہ کھاتے تھے۔ محض چار پر زندگی کا دارو مدار تھا۔ آپ تا زندگی خانقاہ رشیدیہ کے سجادہ نشین رہے اور ایک عالم کو اپنی روحانیت اور فیضِ باطنی سے مالا مال کیا ہے۔ آخر میں آپ نے سید قیام الدینؒ کی نسل سے سید شاہد علی صاحب کا ایک مخفی انتخاب کیا اور کمالات باطنی و مدارجاتِ روحانی سے مالا مال کرکے تمام سلاسل کی اجازت و خلافت عطا فرمائی۔ آپ کا آبائی وطن سکندر پور تھا۔ جس کے متعلق فرماتے ہیں

پَرتوِ عارض ہے دریا نور کا
زلف صحرا ہے سکندر پور کا

وصال کے ۵ سال قبل ہی سے اپنی سسرال نورالدین پور ضلع غازی پور میں رہتے

لگے تھے۔ اور وہیں آپ کا ۲ جمادی الاول ۱۳۳۵ھ مطابق ۲ فروری ۱۹۱۷ء کو ظہر کے وقت انتقال ہوا۔ اور وہیں اپنے مکان مسکونہ کے سامنے افتادہ زمین پر دفن کئے گئے۔ آستانہ کے صدر دروازہ پر قطعہ ذیل کندہ ہے

یہ جو شاہِ ولا کی چوکھٹ ہے
آسیِؔ رہنما کی چوکھٹ ہے
مانگ لو جو مراد ہے دل کی
کنزِ حسنِ سخا کی چوکھٹ ہے

ہر سال آپ کا عرس ہوتا ہے۔ اور وہاں کے لوگ ہر موسم میں بلا ناغہ ہر جمعرات کو بعد نماز مغرب فاتحہ خوانی کرتے ہیں۔

## حضرت مخدوم شہود الحق سید شاہ شاہد علی سبز پوشؒ

آپ کا اسم گرامی حضرت شاہ سید شاہد علی اور خاندانی عرفیت سبز پوش تھی وطن مالوف گورکھپور تھا۔ مشہور خاندان سبز پوش کے چشم و چراغ تھے۔ آپ حضرت مخدوم شاہ عبد العلیم آسیؔ کے بعد خانقاہ رشیدیہ کی مسند سجادگی پر رونق افروز ہوئے اور بموجب سلسلۂ رشیدیہ پہلے ہی سے حضرت آسیؒ سے فقر کی تکمیل فرما چکے تھے۔ آپ خدا رسیدہ اور فنافی الشیخ بزرگ تھے۔ ہمہ وقت یاد الہٰی میں غرق رہتے یا مریدین کی تعلیم میں اپنا وقت گذارتے تھے۔ آپ سے بہت ہی کرامتوں کا ظہور ہوا ہے۔ اور پیر روشن ضمیر کی دیرینہ صحبت کیمیا اثر سے مستفید ہوئے ہیں۔ آخر زمانہ میں مستقل قیام خانقاہ رشید آباد جونپور میں اختیار کیا تھا۔

آپ شعر و سخن کا بلند پایہ مذاق رکھتے تھے۔ اور حضرت آسیؒ کی تربیت کے رہین منت ہیں اور ان کے کلام کا مجموعہ "عین المعارف" کے نام سے ترتیب دیا ہے۔ اس کا مقدمہ آپ کی ذہانت و فطانت کی ایک زندہ مثال ہے اور اردو ادب میں ایک شاہکار کی حیثیت رکھتا ہے۔ آپ کو تصوف سے قلبی لگاؤ تھا اور

اس کے اسرار و رموز اور نکات و دقائق سے پوری طرح آگاہ تھے۔ اور اکثر زبانِ فیض ترجمان سے ظاہر و افشا بھی ہو جاتے تھے۔ آپ علمی اور عملی دونوں حیثیتوں سے تصوف میں یگانہ تھے۔

آپ کا وصال ۸، ذی قعدہ ۱۳۷۲ھ بروز منگل ۱۱ بجے دن میں ہوا۔ مگر تجہیز و تکفین بہ انتظار اعزار گورکھپور ۸، ذی قعدہ کو نہ ہو سکی۔ ۹، ذی قعدہ ۱۳۷۲ھ بروز چہارشنبہ بوقت ۷ بجے صبح ہوئی مزار پُرانوار خام اندر احاطہ قبرستان رشید آباد میں مرجع خلائق ہے[1]

# حضرت مخدوم شاہ سید مصطفیٰ حسین نابیناؒ

حضرت شاہ مخدوم سید مصطفیٰ حسینؒ حضرت شاہ سید شاہد علی سبز پوشؒ کے صاحبزادے تھے۔ جوانِ صالح، ذاکرِ ذاتِ خداوندی و صفاتِ الٰہی اور خدا ترس بزرگ، ہمہ وقت یادِ الٰہی میں غرق رہتے تھے۔ آپ نے بہ تمام و کمال علمِ ظاہر حاصل فرمایا۔ اور تحصیلِ علم کے لئے ہندوستان کے چشمۂ علم و فیضان سے سیراب ہونے کے بعد مصر تشریف لے گئے اور خوب خوب علم حاصل کیا۔ آپ بڑے نکتہ سنج اور معاملہ فہم تھے۔ ذہنِ رسا اور متنوع فکر کے مالک اور ذہانت و فطانت کے سرتاج تھے۔ بعد فراغت علوم آپ نابینا ہو گئے تھے۔ آپ اپنے والد حضرت شاہ سید شاہد علی سبز پوشؒ کے وصال کے بعد چھ سال تک مسند سجادہ نشینی خانقاہ رشیدیہ پر جلوہ گر

---

[1] تجلیات العارفین قلمی اردو ص۱۱۱۔ سمات الاخیار، عین المعارف اردو مرتبہ سید شاہد علی سبز پوشؒ

رہے۔ اور سلسلۂ رشیدیہ میں طالبین و مریدین کو تلقین وہدایت فرماتے رہے
آپ بہت ہی زندہ دل بزرگ اور زمرۂ صالحین و شب بیداروں میں تھے۔ اور آپ کے زہد و ورع کا جواب نہیں ہے۔ خدا کی رضا و منشاء سے آشنا و باخبر تھے۔ آپ بہت ہی سخی و فیاض اور غرباء پرور تھے اور حاجت مندوں کی حاجت روائی میں آپ کا ہاتھ بہت لمبا تھا۔ اور پوشیدگی کو دریا دلی کا ماحصل جانتے تھے۔ اور ہمیشہ پردہ اور اخفا قائم رکھتے تھے۔ بہت ہی رحیم و خلیق اور روشن ضمیر تھے۔ خورد و کلاں سے یکساں برتاؤ تھا۔ شفقت و محبت سے پیش آتے اور ایسی دل جوئی فرماتے کہ ہر شخص یہ سمجھتا کہ سرکار ہم کو زیادہ چاہتے ہیں۔
آپ فقیر کامل تھے۔ مخلوق خدا کے ساتھ محبت و شفقت آپ کی فطرت بن گئی تھی۔ راقم الحروف پر خاص کرم و عنایت تھی۔ حاضری میں اگر ناغہ ہوجاتا تو بڑی مشفقانہ شکایت کرتے اور مخاطبت کے وقت نام کے ساتھ مولوی ضرور لگاتے۔ میں عرض کرتا کہ حضرت آپ ایک فاسق وفاجر و جاہل آدمی کو مولوی کہہ رہے ہیں تو فرماتے حاشا کلا ایسا نہیں ہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ تم کیا ہو اور میری کتاب "خلافت علی و شہادت حسین" بجواب خلافت معاویہ و یزید"، کو پڑھوا کر سنتے اور بہت تعریف کرتے تھے۔ اور فرماتے کہ یہ کتاب ایک دستاویز اور مؤلف کی نجات کا وسیلہ ہے۔
بتاریخ ۱۸ ذی قعدہ ۱۳۷۷ھ مطابق ۷ جون ۱۹۵۸ء بوقت ۱۱ بجے جب آپ بوجہ علالت اپنے وطن گورکھپور میں تھے۔ آپ کے ایک مریدنے حالت جنوں میں آپ کے سر پر کلہاڑی سے ضرب لگائی جس کی شدت نے آپ کو مرتبہ شہادت پر فائز کیا۔ کلہاڑی لگنے کے ۱۵ منٹ بعد ہی آپ کا وصال ہوگیا۔ اسی روز آپ کی نعش مبارک جون پور لائی گئی اور ایک بجے شب میں نعش مبارک جون پور پہونچی۔ دوسرے روز بتاریخ ۹ ذی قعدہ

۱۳۷۸ھ ہجری مطابق ۸ رجون ۱۹۵۸ء بروز اتوار گیارہ بجے دن میں اپنے بزرگوں
کی قبرستان رشید آباد میں والد بزرگوار کے برابر سپرد خاک کئے گئے۔
اس میں شک نہیں کہ اگر آپ کی حیات وفا کرتی تو طالبین حق
کو استفادہ کا عظیم موقع ملتا۔ رجوعات بہت تھی آپ کے حسن خلق کا شہرہ
بہت تھا۔ جو ایک بار آجاتا وہ آپ کا گرویدہ بن جاتا تھا۔ آپ کے وصال
کے بعد خاندان سبزپوش کے کسی شخص نے مسندِ سجادگی کو رونق نہ دی
بلکہ ان کا تعلق صرف انتظام وانصرام تک ہی محدود رہا، البتہ حضرت مولانا
شاہ محمد یٰسین صاحب مدظلہٗ العالی نے سلسلۂ رشیدیہ سے اپنی روحانی وابستگی
کی لاج رکھ لی ہے۔ آپ سے بیعت وارادت اور فیض کا سلسلہ بھی جاری ہے
مولانا ارشاد وتلقین اور رشد وھدایت کا جھنڈا لہرائے ہوئے ہیں
اور قدیم مسجد وخانقاہ کو سینے سے لگائے ہوئے ہیں اور نئی زندگی عطا
کردی ہے اور پُررونق بنا دیا ہے اور دوکانوں کی تعمیر کے ذریعہ خانقاہ
شریف کے لئے ایک مستقل آمدنی کا ذریعہ پیدا کر دیا ہے؛

## حضرت سیدنا وارث پاک کا تبلیغی و روحانی سفر

سیدنا حافظ

الحاج وارث علی شاہؒ سادات کاظمی کے حسین گلدستہ کے گل نوبہار ہیں۔
آپ ۱۸۲۲ء میں دیوہ شریف ضلع بارہ بنکی میں پیدا ہوئے۔ ۱۵ سال کی عمر میں
فقیری لے لی اور دربار خواجہ میں اجمیر شریف حاضر ہوئے تو جوش ادب میں
جوتا پہننا بھی ترک کر دیا۔ پہلے حج کیلئے احرام باندھا تو ہمیشہ کیلئے دنیاوی
لباس ہی ترک کر دیا۔ جدِ اعلیٰ حضرت مولیٰ علی شیر خدا رضی اللہ عنہ کے روضۂ
اقدس پر حاضر ہوئے تو صفتِ بوترابی کے اثر سے زندگی بھر کیلئے فرش خاک
کو اپنا بستر بنا لیا۔ کربلائے معلّیٰ پہونچے تو آنسوؤں کا سیلاب رواں ہو گیا۔
اور تشنہ لب شہیدوں کے غم میں ہمیشہ کیلئے بھوک پیاس کو اپنا توشہ بنا لیا۔
یوں تو روزے متواتر شروع سے رکھتے آئے تھے مگر اب سات سات روز
تک مسلسل افطار نہ فرماتے تھے۔ حج بیت اللہ شریف کی سعادتیں کم عمری میں
حاصل کرنے لگے تھے۔ لیکن اب بغیر سامانِ سفر کے پیدل ہی دیوانہ وار دیارِ
حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف روانہ ہو جایا کرتے تھے، اور پھر سال بھر وطن
عزیز کی طرف لوٹ کر نہ آتے تھے۔ عرب کی سیاحت کے دوران خود اہلِ
عرب آپ سے مرید ہوئے۔ سیاحت کرتے ہوئے ترکی پہونچے تو سلطان
عبدالمجید مع اپنے اہل وعیال اور امراء و وزراء بھی آپ کی غلامی میں آگئے۔
غرضیکہ ہند سے بلاد عربیہ تک سب ہی آپ کے غلام اور حلقۂ ارادت میں
شامل تھے۔

یورپ کی سیر و سیاحت کے دوران جرمن کے شہزادہ بسمارک
نے آپکی میزبانی کے فرائض انجام دیا ہے۔ شہزادہ سیر دیا آپکا مرید ہوا ہے
اس طرح بارہ سال تک مسلسل آپ عرب، حجاز، ایران و عراق، فلسطین و

شام، مصر، ترکی، روس، جرمنی اور تمام یورپ میں روحانی دورہ کرتے رہے اور اپنے دل و نظر سے لوگوں کو حلقہ بگوش اسلام کرتے جاتے تھے آپکی نظر طلسمات کا آفتاب تھی جس پر پڑ گئی اسکی دنیا بدل گئی۔ خوب کہا ہے آپکی نظر کے بارے میں حضرت بیدم شاہ وارثیؒ نے ؎

نظر کی جولانیاں نہ پوچھو نظر حقیقت میں وہ نظر ہے
اُٹھے تو بجلی پناہ مانگے گرے تو خانہ خراب کر دے

آپ عشق و محبت کے ایسے تاجدار تھے جسکی نظیر نہیں، آپ نے اپنی نظر توجہ اور باطنی کمالات سے اسلام کی بلند ترین روحانی تعلیمات کو ساری دنیا میں عام کیا اور اس طرح آپ نے ہندوستان کے علاوہ ساری دنیا میں روحانیت کے تبلیغی دورے کئے اور آپکا روحانی مشن عالمگیر تھا۔ اس طور پر آپ کی بزرگی روحانی کمالات اور عشق و محبت کا چرچہ برصغیر کے علاوہ ایشیا، افریقہ اور یورپ کے باشندوں تک پھیلا ہوا تھا۔ نصف صدی میں آپ نے تقریباً ڈیڑھ لاکھ غیر مسلموں کو اپنی روحانی اور اخلاقی تعلیمات اور جادو بھری نظر سے مشرف بااسلام کیا۔ اور ہزاروں مشرکوں کو توحید کے جام سے سرشار کیا۔ آپ کے یہاں ذات پات، رنگ و نسل اور کسی قوم و ملت کی تفریق نہ تھی، آپ کا مسلک عشق و محبت تھا اور حضرت عارف رومیؒ کے اس شعر کے مطابق آپکی نظر تھی ؎

جملہ معشوق است عاشق پردہ
زندہ معشوق است عاشق مردہ

آپ نے کانپور، لکھنؤ، اجودھیا، اٹاوہ، شکوہ آباد، آگرہ، فیروزآباد، اجمیر، جے پور، پٹنہ اور مہاراشٹر کا خاص طور پر تبلیغی سفر کیا ہے۔ ہزارہا بندگان خدا کو مشرف بااسلام کیا اور کتنوں کے عقیدہ و اعمال کی اصلاح فرمائی۔ آپ کے مریدوں میں ہندو مسلمان، یہودی، عیسائی، پارسی، جرمن، روسی

برطانوی اور اہل عرب شامل ہیں۔ [1]

حضرت حاجی صاحبؒ یگانۂ وقت عشاق تھے اور تسلیم و رضا آپ کا مسلک تھا اس لئے بہت کم دعا فرماتے تھے۔ چونکہ آپ کو درجۂ فنائیت حاصل تھا اس لئے آپکی دعا آپ کی طرف منسوب نہ ہوگی بلکہ خدا کی جانب سے ہوگی۔ فانی کی دعا بھی اللہ کی جانب سے ہے اور اُسکی قبولیت بھی اللہ کی جانب سے ہے۔ اس راز کو اچھی طرح سمجھ لو کہ جب دعا کرنے والا فانی فی اللہ ہے تو درمیان میں کوئی واسطہ نہیں ہے۔ فانی کے جسم و جان کو دعا کا احساس بھی نہیں ہوتا ہے۔ بندگانِ حق، خاصانِ خدا چونکہ خدائی اخلاق سے متصف ہوتے ہیں اور انکی حالت بھی یہی ہو جاتی ہے کہ رحمتِ حق بہانہ می جوید۔ حضرت حاجی سید نا وارث علی شاہؒ کے لئے مشہور ہے کہ لوگ آسانی سے دعا نہ کرنے کی عادت سے واقف تھے اس لئے اینٹ اور پتھر ہاتھوں میں لئے رہتے اور سر کو پھوڑ لیتے تو خون بہنے لگتا اور پھر آپ نظر کرتے تو رحم آجاتا اور اپنی صفتِ رحمت کی وجہ سے دعا کر کے دستگیری کرتے تھے۔ اولیاء کاملین سے دعا کا تعلق مصیبت میں مبتلا ہونے پر بھی اور مصیبت میں مبتلا ہونے سے پہلے بھی رکھنا چاہئے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ دنیا و آخرت دونوں جگہ نجات کا ذریعہ بزرگانِ دین ہیں کیونکہ وہ شفاعت کے مجاز ہیں۔

عوام کا دل ناقص ہے اور اولیاء اللہ کا دل کامل ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم دل پر نظر رکھتے ہیں لیکن دراصل تیرا دل ہی وہ نہیں ہے جو منظورِ نظر بن سکے۔ بیشک دل میں یہی صفت ہے لیکن جبکہ حقیقتاً وہ دل ہو جو عالم مجردات کی چیز ہے اگر وہ آب و گل میں مبتلا ہے اور دُنیا غالب ہے تو پھر اُسمیں

---

[1] آئینۂ وارث صفحہ ۱۳-۱۷-۴۸-۹۰

اور صورت میں کوئی فرق نہیں ہے اور صورت ہرگز منظور خدا نہیں ہے جو دل دنیا داری (آب وگل) میں مبتلا ہے اُسکی مثال اُس پانی کی سی ہے جو کالی کیچڑ میں ہے۔ گو کہ یہ پانی ہے لیکن وہ پانی کی جگہ کام نہیں آسکتا ہے۔ اسی طرح دنیادی امور میں گھرا ہوا مغلوب دل، دل نہیں ہے۔ جس دل کے بارے میں یہ طے ہے کہ وہ آسمانوں سے بھی بالاتر عرش الٰہی ہے وہ اولیاء کاملین اور پیغمبروں کا دل ہے۔ اس لئے اپنے دل کو منظور خدا نہ سمجھو اور اولیاء اللہ سے جڑ جاؤ تاکہ تمہارا دل بھی منظور نظر ہو جائے۔ حضرت سید نا حاجی وارث علی صاحبؒ دل اور نظر کے بادشاہ تھے کہ پھر ایسا صاحبِ دل ونظر پیدا نہ ہوا۔ آپکی نظر کے بارے میں حضرت بیدم شاہ وارثیؒ فرماتے ہیں ؎

نہ محرابِ حرم سمجھے نہ جانے طاقِ بُتخانہ
جہاں دیکھی تجلّی ہو گیا قربان پروانہ

آپ اکثر بیعت کے وقت جب ارادت مند ہاتھ بڑھاتے تو فرماتے کہ ہاتھ کیا پکڑتے ہو میرا دل پکڑو اور محبت کرو محبت۔ کہ بغیر محبت کے قفل معرفت کھُل نہیں سکتا ہے۔ آپ نے ہزاروں بندگانِ خدا کو دل ونظر سے مشرف با اسلام کیا۔ اور اصلاح فرمائی ہے۔ دیکھئے حضرت بیدم شاہ کیا فرماتے ہیں ؎

وہ اور ہونگے جنھیں موت آئیگی بیدم
نگاہ یار سے پائی ہے زندگی میں نے

اور وہ زندگی کیا ہے فنا کے بعد بقا باللہ ہے۔

اولیاء اللہ اور انبیاء کے دل عالم ناسوت کی آلودگی سے پاک وصاف ہوتے ہیں۔ اولیاء عوام کے دل کو اپنی طرف کھینچتے ہیں لیکن عوام کی انانیت مانع بنتی ہے۔ اور جب خودی باقی ہے تو پھر خدا کہاں ملتا ہے۔ اور عوام کا دل بھی اولیاء کے دل سے وابستگی کا خواہاں ہے لیکن عالم ناسوت کی لذتیں

مانع ہوتی ہیں۔ دل کو مجلّٰی و مصفّٰی بنانے کا یہی طریقہ ہے کہ دنیاوی بیجا علائق سے کنارہ کشی اختیار کی جائے۔ مٹی بھی جو پانی کو اپنے اندر جذب کرتی ہے اُسکی وجہ عالمِ ناسوت کی لذتیں ہیں۔ صرف کباب شراب ہی نہیں بلکہ دنیا کی ہر چیز دل کی صفائی و پاکیزگی کی راہ میں مانع بنتی ہے، دنیا کی ہر چیز مدہوش بناتی ہے اور شراب سے زیادہ کام کرتی ہے۔ شراب کا نشہ تو اُتر جاتا ہے لیکن دنیا کے حصول اور زر و مال کا جب چسکا پڑ جاتا ہے تو یہ وہ نشہ ہے جو موت کی آخری ہچکی پر اُترتا ہے۔ اس لئے دنیاداری کا نشہ تمام نشوں کا بادشاہ ہے۔ لوگ اپنی نادانی میں شراب اور دیگر منشیات کو بہت بُرا سمجھتے اور پینے والوں پر بڑی لعن طعن کرتے ہیں لیکن خود دنیا اور دولت کے نشے میں تا مرگ مدہوش رہتے ہیں۔

عالمِ ناسوت میں آلودگی کے باوجود واصل بحق ہونے کا دعویٰ تو ایسا ہی ہے جیسا کہ کیچڑ کا پانی اپنے آپکو خالص پانی سمجھے۔ تم خود انصاف کرو کہ دنیا میں اس قدر آلودگی کے بعد یہ تیرا دل دل کہلانے کا مستحق بھی ہے۔ تیرا دل تو دنیا کے زر و مال کا عاشق ہے اور دن بھر ساری عقل دو... پیدا کرنے میں صرف ہو رہی ہے پھر کیسے وہ خدا کی طرف رجوع ہوگا۔ جو دل دنیا کی چیزوں سے لذت حاصل کرے وہ دل اصل دل نہیں ہے بلکہ گوشت کا ایک ٹکڑا ہے۔ جو دل دنیا کی لذتوں اور زر و مال کا عاشق ہو اور دنیا کی لذتوں اور اپنی غلط تمناؤں سے مغلوب ہو وہ صرف نام کا دل ہے۔ پہلے دل سے دنیا اور دولت کا نشہ اُتار و تب مولیٰ کی طلب صحیح ہے۔

حقیقی دل اولیاء کاملین کا دل ہے۔ تیرا دل، دل نہیں ہے دل کا ریزہ ہے اولیاء کا دل مکمل دل ہے اگر تو انکی قدمبوسی کر کے اُن سے وابستگی کر لے تو تیرا یہ ریزہ پہاڑ بن جائے گا۔ اولیاء کاملین کا دل دنیا میں سمندر رہتا ہے جو لوگوں پر زر افشانی کرتا ہے۔ اللہ کی جانب سے ان کو سلامتیاں عطا کر دی جاتی ہیں

اور وہ اپنے اختیار اور تصرف سے دنیا والوں کو سلامتی تقسیم کرتے ہیں۔ یہی دل حضرت سیدنا حاجی وارث علیؒ کے پاس تھا جس سے انھوں نے مخلوق خدا کو فیض یاب کیا اور قیامت تک ان کے دل کا فیض جاری رہے گا۔

## حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکیؒ

آپ مادر زاد ولی ہیں اور حضرت سیدنا حاجی وارث علی شاہ دیوہ شریفؒ کے ہمعصر ہیں اور اکابرین دیوبند آپ ہی کے دست حق پرست پر بیعت ہیں۔ آپ بالکل اس شعر کے مصداق ہیں ؎

من آں وقت کردم خدا را سجود۔

کہ ذات و صفاتِ خدا ہم نہ بود

حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکیؒ کا شمار اولیاء کبار میں ہے۔ آپکے بعد اس پائے کا کوئی بزرگ اس اطراف میں نہیں ہوا۔ کمال تو یہ ہے کہ آپ صاحب کمال ہوتے ہوئے بھی ہمیشہ عجز و انکسار سے کام لیا اور اپنے کمال کو چھپایا ہے۔ آپ سے بے انتہا خرق عادات و کرامات اور تصرفات کا ظہور ہوا ہے جس کو احاطۂ تحریر میں لانے کیلئے ایک دفتر درکار ہے۔ چونکہ خود حضرت حاجی صاحب نے اس کو کوئی اہمیت نہیں دی اس لئے ہم بھی خاص طور سے اس کا ذکر نہیں کرینگے۔ آپ مقام عشق میں تھے اور عاشقِ رسول تھے اور یہی وجہ ہے کہ برابر حضور سرور کائنات فخر موجودات سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے آپکی رہنمائی فرمائی ہے۔ آپ کے یہ باطنی کمالات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے حسن عقیدت اور انتہائے ادب کا نتیجہ ہیں اور یہی وجہ ہے کہ آپ نے ہمیشہ اپنے کو سب سے کمتر جانا اور اولیاء کاملین اور عارفین باللہ کی زیارت کیلئے سفر فرمایا اور اُنکی روحانیت اور مزارات سے وافر فیوض و برکات حاصل کیا ہے خوش عقیدگی اور ادب کے بغیر باطنی دولت نہیں ملتی ہے۔ یہاں پر آپکے ملفوظات سے بہت ہی مفید مضامین جو سرمایۂ دین

دو نیا ہیں پیش کئے جا رہے ہیں جس سے مختلف فیہ مسائل میں شکوک و شبہات کا ازالہ ہوگا۔

## ملفوظات پر ایک نظر

ایک شخص نے آپ سے تصوف کے معنی پوچھے۔ فرمایا کہ اس کے معنی میں مشائخ کے مختلف اقوال ہیں۔ ہر کوئی اپنے مقام و حال کے مطابق سائل کو جواب دیتا ہے۔ لیکن غالب قول یہ ہے کہ ابتداً میں علم ہے اور دوسرا عمل اور آخر عطا و بخشش و جذبۂ الہی ہے۔ اور علم مراد مرید کی کشائش کرتا ہے اور عمل اس کی توفیق و طلب پر مدد کرتا ہے اور بخشش مرتبۂ غایت رجا کو کہ احاطۂ بیان سے باہر ہے پہونچاتی ہے۔ اور حق سبحانہٗ تعالیٰ کے ساتھ واصل کرتی ہے اور اہل تصوف تین قسم کے ہیں کہ تین مراتب رکھتے ہیں۔ اوّل مرید کہ اپنی مراد طالب کرتا ہے۔ دوئم متوسط کہ طلبگار آخرت ہے۔ سوئم منتہی کہ اصل مطلوب تک پہونچ گئے ہیں اور انتقالات احوال سے محفوظ ہیں۔ پھر آپ نے ارشاد فرمایا کہ طالبِ تصوف کو چاہئے کہ ادب ظاہری و باطنی کو نگاہ رکھے۔ ادب ظاہر یہ ہے کہ مخلوقِ خدا کے ساتھ حسن و ادب و کمال تواضع و اخلاق پیش آئے اور حاجت روائی کرے۔ اور ادب باطنی یہ ہے کہ تمام حالات اور اوقات میں اللہ کے ساتھ مشغول رہے۔ جان لو کہ حسن ادب ظاہر سرنامہ ادب باطن کا ہے۔ اور حسن ادب ترجمان عقل ہے۔ بلکہ "التصوف کلہ ادب" خود اللہ تعالیٰ نے قرآن شریف میں اہل ادب کی بزرگی کی مدح فرماتا ہے۔

اِنَّ الَّذِیْنَ یَغُضُّوْنَ اَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ امْتَحَنَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ لِلتَّقْوٰى لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ عَظِیْمٌ ۝

جو کوئی ادب سے محروم ہے یہ حقیقت ہے کہ وہ تمام خیرات و مبرات سے محروم

از ادب بے وہ قربِ حق سے بھی قطعی محروم ہے ؎

از ادب پُر نور گشت است ایں فلک
وز ادب معصوم و پاک آمد ملک

ایک نے حاضرین میں سے عرض کیا کہ صوفی کون ہے اور ملامتی کون ؟ فرمایا صوفی وہ ہے کہ سوائے اللہ کے کسی طرف دنیا و خلق کے مشغول نہ ہو اور ردّ و قبول مخلوق کی پرواہ نہ ہو۔ اور مدح و ذم اُس کے نزدیک دونوں برابر ہوں۔ اور ملامتی وہ ہے کہ اپنی نیکی کو چھپا دے اور بدی کو ظاہر کرے۔ [۱]

فرمایا کہ ایک روز دو آدمی آپس میں بحث کرتے تھے۔ ایک کہتا تھا کہ حضرت شیخ معین الدین چشتیؒ حضرت غوث الاعظم قدس سرہٗ سے افضل ہیں۔ اور دوسرا حضرت غوث پاک کو حضرت شیخ پر فضیلت دیتا تھا۔ میں نے کہا کہ ہم کو نہ چاہیے کہ بزرگوں کی ایک دوسرے پر فضیلت بیان کریں اگرچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ لیکن ہم دیدۂ بصیرت نہیں رکھتے اس واسطے مناسب شان ہمارے نہیں ہے کہ ایسی جُرأت بیجا کریں۔ البتہ مرشد کو تمام اُس کے معاصرین پر فضیلت دینا کوئی مضائقہ نہیں ہے۔ اس آدمی نے دلیل دی کہ جس وقت حضرت غوث پاک نے قدمی علیٰ رقاب اولیاء اللہ فرمایا تو حضرت خواجہ معین الدینؒ نے فرمایا بل علیٰ عینی۔ یہ ثبوت افضلیت حضرت غوث پاک کی ہے۔ میں نے کہا کہ اس سے تو فضیلت حضرت معین الدین صاحبؒ کی حضرت غوث پاک پر ثابت ہوتی ہے نہ کہ برخلاف اس کے کیونکہ معلوم ہوتا ہے کہ حضرت غوث پاک اس وقت مرتبۂ الوہیت میں تھے اور حضرت شیخ مرتبۂ عبدیت میں۔

فرمایا کہ کلمۂ لا الٰہ الا اللہ کی باعتبار مراتب مردان کے تین معنی

---

[۱] شمائم امدادیہ ترجمہ ملفوظات حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ اردو صفحہ ۴۱ - ۴۲

ہیں لا معبود ۔ لا مطلوب۔ لاموجود الا اللہ اور یہ سب مراتب سے اعلیٰ ہے۔ فرمایا کہ کفر مظہر ایمان ہے اور برعکس اس کے اگر کفر کی تخلیق نہ ہوتی تو کوئی ایمان کو کیونکر جانتا۔ فرمایا کہ سیر تین طرح پر ہے۔ سیرالی اللہ و فی اللہ و من اللہ فرمایا کہ ایمان رجا و خوف میں ہے۔ ہم لوگ رجا پر بھروسہ کر کے مغرور ہو رہے ہیں اور خوف کو بھول بیٹھے ہیں۔ فرمایا کہ عاشق دو طرح کے ہیں۔ عاشق ذاتی و عاشق صفاتی اور مرتبہ عاشق ذاتی کا عاشق صفاتی سے زیادہ ہے۔ کیونکہ عاشق ذاتی پر جو کچھ وارد ہوتا ہے وہ اسکو ذات الٰہی سے جانتا ہے۔ پس اس وجہ سے رضا و تسلیم میں مرتبہ عالی پاتا ہے۔ ؎

آپ کے سامنے ایک شخص نے بیان کیا کہ ایک بزرگ کہتے تھے کہ تمام آدمی کیا مشرک کیا کافر اور کیا مومن سب کو خدا کی رسائی ہو سکتی ہے اسلام شرط نہیں ہے۔ ارشاد فرمایا کہ یہ بزرگ جنھوں نے یہ بات کہی ہے باوجود کمال کے سیر اسماء میں تھے البتہ مرتبہ حقائق میں یہ بات درست ہے کیونکہ مرجع تمامی خلائق اللہ جل شانہٗ ہے۔ فرماتا ہے۔ مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِیَتِهَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ٥ پس تمامی مخلوق صراط مستقیم پر ہے اور اسی وجہ سے ______ اھدنا الصراط المستقیم پر کفایت نہ فرمایا۔ انعمت علیھم کی قید لگائی۔ پس اس طور پر صراط مستقیم مرادف طریق نجات کا نہیں ہے اور مرتبہ حقائق میں تمام آدمی مساوی الاقدام ہیں اور کونین میں مظاہر اسماء و صفات لطف و قہر ہیں لیکن مرتبہ صورت میں جدا و متمائز ہیں۔

ایک روز احیاء العلوم الدین کے درس میں آپ فوائد و حقائق عجیبہ و غریبہ بیان فرما رہے تھے کہ حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانویؒ جو حضور کے مرید خاص تھے تشریف لائے اور بدیہ آنے کا عذر فرمایا کہ آج میں

بعض مقامات (مزارات) مقدسہ کی زیارت کو گیا تھا اس وجہ سے حاضری میں دیر ہوگئی۔ ارشاد فرمایا جائے بزرگاں بجائے بزرگاں، زیارت آثار بزرگانِ دین میں برکت ہوتی ہے۔ فرمایا کہ انما الاعمال بالنیات تصوف کی جڑ ہے۔ [1]

حدیث کشفی۔ چنانچہ فرمایا حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے من رانی فقد رأی الحق اس کے دو معنی ہیں۔ اول یہ کہ من رانی فقد رانی یقینا فان الشیطان لا یتمثل بی۔ دوئم یہ کہ من رانی فقد رائی اللہ تعالیٰ۔ پس جب زیارت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی میسر ہوئی یا دیدار پروردگار جو کچھ مسموع ہوگا یا قلب پر وارد ہوگا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے ہوگا یا خدائے پاک کی طرف سے۔ پس حدیث کشفی نام رکھنے میں کیا مضائقہ ہے۔ اور ہمارے علماء اس زمانے میں جو کچھ قلم میں آتا ہے بے محابا فتویٰ دیدیتے ہیں۔ علمائے ظاہر کیلئے علم باطن بہت ضروری ہے بغیر اس کے کوئی کام درست نہیں ہوتا ہے۔ [2]

فرمایا کہ ہمارے علماء مولد شریف میں بہت تنازع کرتے ہیں۔ تاہم علماء جواز کی طرف بھی گئے ہیں۔ جب صورت جواز کی موجود ہے پھر کیوں ایسا تشدد کرتے ہیں۔ اور ہمارے واسطے اتباع حرمین کافی ہے البتہ وقت قیام کے اعتقاد تولد کا نہ کرنا چاہیئے۔ اگر احتمال (حضور) کی تشریف کا کیا جاوے مضائقہ نہیں کیونکہ عالم خلق مقید بزمان ومکان ہے لیکن عالم امر دونوں سے پاک ہے۔ پس قدم رنجہ فرمانا ذات بابرکات کا بعید نہیں۔ [3]

---

[1] شمائم امدادیہ حاجی امداد اللہ اردو ص۶۶-۶۷۔ [2] شمائم امدادیہ اردو ص۵۲۔
[3] شمائم امدادیہ ملفوظات حاجی امداد اللہ ص۵۵ اردو

ایک روز حضرت حاجی صاحبؒ نے ارشاد فرمایا کہ الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ بصیغہ خطاب میں بعض لوگ کلام کرتے ہیں۔ یہ اتصال معنوی پر مبنی ہے لہ الخلق والامر عالم امر بقید جہت وطرف وقرب وبعد وغیرہ نہیں ہے پس اس کے جواز میں شک نہیں (جسکو اتصال معنوی حاصل نہ ہو اس کو یہ اعتقاد کرنا چاہیئے کہ حضور تک ملائکہ پہونچا دیں گے۔) ۱

پھر فرمایا کہ جو کچھ مثنوی شریف میں ہے اسکی تعلیم روحانی مجھ کو حضرت مولائے رومؒ نے فرمائی ہے۔ اسی درمیان ذکر وفات وحیات ومجددیت حضرت سید احمد صاحب کا ہوا۔ فرمایا کہ معتقدین انکو مجدد اس صدی کا مانتے ہیں اور بعضوں کا اعتقاد ہے کہ وہ زندہ ہیں۔ مگر قرائنِ آثار سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ شہید ہوئے ہیں اور اس ضمن میں واقعہ دیوبند کا بیان فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ اُنہوں نے حضرت کا بدن پایا اور سر کہ بموجب وصیت کے جدا کر دیا گیا تھا نہیں ملا۔ امرائے نے بتعظیم واکرام عام مزار تیار کرا دیا۔

فرمایا کہ نظر عارف کی اول ظاہر پر پڑتی ہے بعدہٗ مظاہر پر اس لئے اول کہتا ہے ھٰذا ربّی پھر کہتا ہے لا احب الأفلین۔ فرمایا ؎

| | |
|---|---|
| من آں وقت کردم خدا را سجود | کہ ذات وصفاتِ خدا ہم نبود |

کے معنی یہ ہیں کہ جس وقت ظہور یعنی ذات وصفات حق تعالیٰ کا نہ ہوا تھا محض مرتبہ اعیان کا تھا اُس وقت بھی اس مرتبہ میں میں اسکی عبادت میں تھا۔ فرمایا عالم قدیم ہے مرتبہ اعیان میں کیونکہ یہ پرتو صفات الٰہیہ کا ہے اور صفات باری تعالیٰ قدیم ہیں فرمایا جو ایک نگاہ میں حاصل ہوتا ہے وہ دیرپا نہیں ہوتا اور جو ریاضت سے رفتہ رفتہ حاصل ہوتا ہے قائم رہتا ہے۔ ۲

---

۱ شمائم امدادیہ (حاشیہ اردو) ص ۔ ۲ شمائم امدادیہ ملفوظات حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ ص ۲۲

فرمایا اصل ذوق و شوق محبت اور عشق ہے۔ کشف و کرامات ثمرات زائدہ ہیں۔ ہوئے ہوئے نہ ہوئے نہ ہوئے۔ عارفین اسکو ایک جو کے برابر نہیں سمجھتے ہیں بلکہ اکثر حجاب ہوتا ہے۔ فرمایا کہ تمام علوم میں پندار (خود بینی) ہوتی ہے اور پندار حجاب ہے چونکہ علم میں زیادہ پندار ہے لہذا العلم حجاب الاکبر کہا گیا ہے پس دراصل حجاب غرور و پندار ہے اور اسی وجہ سے فرمایا کہ اَلْغِیْبَةُ اَشَدُّ مِنَ الزِّنَا۔ کیونکہ غیبت میں پندار ہے اور زنا میں عجز و انکسار۔ حضرت آدم علیہ السّلام و ابلیس علیہ اللعن دونوں سے خطا ہوئی۔ آدم علیہ السلام بوجہ عجز و انکسار مقبول ہوئے اور ابلیس اپنے حجاب کی وجہ سے مردود ہوگیا۔ فرمایا گناہ دو قسم کے ہوتے ہیں۔ باہی و جاہی۔ آدم علیہ السلام کی خطا باہی ہے اور ابلیس کا گناہ جاہی۔ زنا گناہ باہی ہے اور غیبت گناہ جاہی۔ اس لئے غیبت زیادہ سخت ہے۔

اویسیہ وہ گروہ ہے کہ کسی بزرگ کی روح سے مستفیض ہوا ہو جیسے حضرت اویس قرنی رضؓ زیارت جناب رسالت مآبؐ سے معذور رہے مگر آنحضرتؐ سے فیضیاب ہوئے اسی مناسبت سے اویسیہ اویسؓ سے منسوب کیا گیا جیسا کہ حافظ روحانیت حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ و حضرت شیخ ابوالحسن خرقانی روحانیت بایزید بسطامی قدس سرہٗ سے کہ سو سال بعد وفات حضرت کے پیدا ہوئے تھے۔ فیض یاب ہوئے اور بیعت عثمانی بھی اسی نوع سے ہے کہ جنگ حدیبیہ میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمانؓ کی غیبت میں بیعت لی اور یہی توجیہہ ہے بعینہٖ مشائخ کی کہ مرید کا غیبت میں کرتے ہیں۔

فرمایا کوئی جگہ اولیاء اللہ سے خالی نہیں ہے اور جب اولیاء باقی نہ رہیں گے قیامت واقع ہوگی۔ اولیاء اللہ اس عالم کے ستون ہیں۔ [1]

---

[1] شمائم امدادیہ ملفوظات اردو ترجمہ ص ۸۱ تا ۸۳

فرمایا قم باذنی قرب نوافل ہے مرتبۂ الوہیت میں کہ عروج ہے پیش آتا ہے
جیسا کہ حضرت شمس تبریز پر گذرا اور قم باذن اللہ قرب فرائض ہے اور یہ نزول
بعد العروج میں پیش آتا ہے جیسا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اس مرتبے میں تھے
اور یہ مرتبہ اعلیٰ ہے۔ اول سے شرک کفر کہنا اسکو بھی جہل ہے۔ فرمایا کہ حضرت
ابوبکر خاتم الصدیقین و حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم خاتم النبیین اور حضرت عیسیٰ
خاتم الولایت ہیں اور اسکی تعلیم کرینگے۔ فرمایا بعض فقرا مخلوق سے خصوصاً امرار
سے روپوشی کرتے ہیں۔ حالانکہ فرمایا بزرگوں نے نعم الامیر علیٰ باب الفقیر جو امیر
کہ مجھ فقیر کے پاس آیا نعم ہو کر آیا اس سے نہ ملنا پرہیز کرنا خبث نفس ہے اور کبر و
نخوت سے شیطان غرور میں ڈالتا ہے۔ حق تعالیٰ تو اپنے بندوں کو میرے پاس
بھیجے اور میں ان سے اعراض کروں۔ (حالت کمال کی یہی ہے لیکن ابتدا ہو تو خلوت
ضروری ہے) درست یہ ہے کہ ظاہر میں خلق کے ساتھ رہنا چاہئے اور باطن میں حق
کے ساتھ اگر پانی کشتی کے اندر ہے تو کشتی غرق ہو جائے گی اور باہر ہے تو ساحل مراد سے
آشنا ہوگے ؎

آب در کشتی ہلاک کشتی است
آب از بیرون کشتی پشتی است

اسی طرح محبت مال و زر اور اولاد وغیرہ کی دل سے بالکل دور کر دینا چاہئے کیونکہ
یہ زہر ہلاہل اور موجب حجاب ہے۔ قلب مومن سوائے محبت خدا کے کسی چیز کو جگہ نہ دینا
چاہئے۔ (لیکن یہاں تو مال و دولت کو خدائی درجہ حاصل ہے، اور وہی قلب میں
چھائی ہوئی ہے اور زندگی کا ماحصل ہے پھر خدا کا اقرار ایک فریب ہے، فرمایا کہ طائف
جانے کی ضرورت نہیں ہے۔ ساری چیزیں آدمی کے جسم میں موجود ہیں۔ فرمایا کہ اِنِّیْ
اَنَا رَبُّکَ فَاخْلَعْ نَعْلَیْکَ جو طور پر آواز آئی تھی وہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے
باطن سے آئی تھی۔ وہ سب انسان میں موجود ہے۔ خلق آدم علی صورتہ

نزدیک علماء ظاہر کے مرجع صورتہ کا آدم ہے یعنی خلق آدم کا اسکی صورت پر عجیب عمدہ جواب ہے اور نزدیک صوفیہ کرام کے صورتہ کا مرجع لفظ اللہ ہے۔ ؂

فرمایا کہ اس شعر میں مجھے خلجان تھا ؎

علم حق در علم صوفی گم شود !!!
این سخن کے باور مردم شود !

حضرت مولانا رومؒ کو عالم معاملے میں دیکھا فرمایا آپ نے کہ ملکی اعظم من ملک اللہ قول حضرت بایزید بسطامیؒ کا ہے تم نے سنا نہیں۔ اس میں غور کرو فوراً معنیٰ شعر کے سمجھ میں آگئے ملک بایزید کا خدا ہے اور ملک خدا تمام کائنات ہے اور خدا اعظم ہے سب سے پس ملکی اعظم من ملک اللہ کے معنیٰ حاصل ہو گئے اور یہی معنیٰ شعر کے ہیں۔ علم صوفی خدا ہے (حق) اور علم خدا تمام مخلوقات کہ مظہر اس کے عالم کی ہے پس حق کے مقابلے میں مخلوقات کیا چیز ہے۔

ایک بار حضرت حاجی صاحبؒ نے ارشاد فرمایا کہ لوگ کہتے ہیں کہ علم غیب انبیاء و اولیاء کو نہیں ہوتا۔ میں کہتا ہوں کہ اہل حق جس طرف نظر کرتے ہیں دریافت و ادراک غیبیات کا انکو ہوتا ہے۔ اصل میں یہ علم حق ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حدیبیہ و حضرت عائشہؓ (کے معاملات) سے خبر نہ تھی اس کو دلیل وہ اپنے دعوے کی سمجھتے ہیں۔ یہ غلط ہے کیونکہ علم غیبیہ کے واسطے توجہ ضروری ہے اور آنحضرتؐ ذات الٰہی میں غرق تھے۔ ؂

فرمایا کہ جب مثنوی شریف ختم ہوئی بعد ختم حکم شربت بنانے کا دیا اور ارشاد گرامی ہوا کہ اس پر نیاز مولانا رومؒ کی دی جائیگی۔ نیاز کے بعد شربت

---

؂ شمائم امدادیہ ملفوظات حضرت حاجی امداد اللہؒ صفحہ ۸۹ تا ۹۰ ۔ مسئلہ خلق آدم علی صورتہ بہت ہی مشکل ہے مگر اجمالاً اتنا سمجھنا ممکن ہے کہ صورت ظہور کو کہتے ہیں انسان چونکہ مظہر کامل صفات خداوندی کا ہے اس لئے فرمایا گیا ہے۔ ؂ شمائم امدادیہ ملفوظات صفحہ ۹۱ تا ۹۳

بٹنا شروع ہوا آپ نے فرمایا کہ نیاز کے دو معنی ہیں ایک عجز و بندگی اور وہ سوائے خدا کے دوسرے کے واسطے نہیں ہے بلکہ ناجائز و شرک ہے۔ اور دوسرے خدا کی نذر اور ثواب خدا کے بندوں کو پہونچانا یہ جائز ہے۔ لوگ اسکا بھی انکار کرتے ہیں۔ اس میں کیا خرابی ہے۔ اگر کسی عمل میں عوارض غیر مشروع لاحق ہوں اسکو دور کیا جائیگا۔ نہ یہ کہ اصل عمل سے انکار کر دیا جائیگا۔ ایسے امور سے منع کرنا خیر کثیر سے باز رکھنا ہے۔ جیسے قیام مولد شریف اگر بوجہ آنے نام آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کوئی شخص تعظیماً قیام کرے تو اس میں کیا خرابی ہے۔ جب کوئی آتا ہے تو لوگ اسکی تعظیم کیلئے کھڑے ہوتے ہیں اگر اس سردار عالم و عالمیان (روحی فداہ) کے اسم گرامی کی تعظیم کی گئی تو کیا گناہ ہوا۔ [1]

ایک روز فرمایا ایک شخص نے اجمیر شریف کہا دوسرے نے کہا کہ اجمیر شریف کیونکر ہو گیا۔ اُس نے جواب دیا کہ تمہارا مزاج تو شریف کہا جاوے اُس پر خوش ہوتے ہو اور منع نہیں کرتے اور اجمیر کی شرافت (بزرگی) جو کہ مقبولان الٰہی کی وجہ سے پیدا ہوئی (اس شرافت) کا ایسا انکار۔ جب منکر نکیر قبر میں آتے ہیں مقبولان بارگاہ الٰہی سے کہتے ہیں۔ نم کنومۃ العروس۔ عرس کہ رائج ہے اسی سے ماخوذ ہے اگر کسی نے تاریخ (وفات) کو خیال رکھا اور اُسی تاریخ میں عرس کیا تو کون سا گناہ لازم ہوا۔

ایک خادم نے قبلہ حاجی صاحب سے عرض کیا کہ حضرت ملا عبدالرحمٰن جامیؒ نے فرمایا ہے کہ ؎

غلامے بود یوسف زر خریدہ

فرمایا حضرت قبلہ نے یہ مقام توحید ہے خدا کے آگے بھی عزت ہے ذلت نہیں ہے

---

[1] شمائم امدادیہ ملفوظات حضرت حاجی امداد اللہؒ ص ۱۰۳-۱۰۴

حضرت یوسف علیہ السلام کیا اگر جناب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت کہا جائے تو
بھی درست ہے۔ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ لباس شاہانہ پہنتے
تھے اور کھانا بہت ہی لذیذ کھاتے تھے۔ یہ سب عکس نعماء اخروی تھا اور وہ
عکس صفات حق تعالیٰ تھی۔ حضرت شیخ پیران پیران عکوس میں معائنہ اصل
کا کرتے تھے پس یہ چیزیں ان کے لئے بمنزلہ آئینہ کے تھیں۔

فرمایا کہ عورت مظہر مرد کی ہے اور مرد مظہر حق ہے عورت آئینہ مرد اور
مرد آئینہ حق پس عورت مظہر و آئینہ حق تعالیٰ ہے اور اس میں جمال ایزدی
ظاہر و نمایاں ہے ملاحظہ کرنا چاہئے۔ فرمایا اوتاد جمع وتد کی ہے بمعنی میخ چونکہ اس
ذات بابرکت کی بدولت (اوتاد) سے آفات ارضی و سماوی و زلزلات سے
حفاظت رہتی ہے لہذا اوتاد کہتے ہیں۔ اور ابدال کی سات ہیں اور ہر ملک میں مقرر
ہیں جب ایک ان میں سے فوت ہوتا ہے دوسرا مقرر ہوتا ہے۔ اسی وجہ سے انکو ابدال
کہتے ہیں۔ میں نے دہلی میں ایک ابدال کو دیکھا تھا ایک آن واحد میں مختلف مقامات
پر دیکھا جاتا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے اولیاء کو مخفی فرمایا اس میں ایک مصلحت ہے
کیونکہ اگر لوگ باوجود علم کے انکی بے ادبی و مخالفت کرتے تو مواخذہ ہوتا۔ عذاب
دیا جاتا کیونکہ وہ متصف بصفات الٰہی ہیں انکی مخالفت خدا کی مخالفت ہے۔
اور جو مخالف حق ہو وہ مردود و مقہور اور قابل عذاب آخرت ہے۔ [1]

فرمایا کہ میں نے چھ بار حرفاً حرفاً مثنوی مولانائے رومؒ مطالعہ کی ہے۔ فرمایا
کہ مولوی قلندر صاحبؒ کو ہر روز زیارت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی ہوتی تھی۔
ایک روز ایک سید کے لڑکے کو طمانچہ مار دیا اُسی روز سے زیارت رسول منقطع
ہوگئی۔ مدینہ منورہ کے مشائخ سے رجوع کیا۔ انھوں نے مولوی قلندرؒ سے لڑکے

---

[1] شمائم امدادیہ ملفوظات حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رح ص ۱۰۴ تا ۱۱۰

کو بلاکر معافی منگوائی پھر بھی زیارت نہیں ہوئی۔ پھر ایک زن ولیۃ مجذوبہ کے حوالے آپکو فرمایا۔ وہ عورت مولانا قلندرؒ کو لیکر مسجد نبوی میں آئی مولانا نے عرض کیا التجا کی وہ مجذوبہ سنتے ہی جوش میں آئی اور مولانا کا ہاتھ پکڑ کر کہا شف ہذا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (مولانا نے) بچشم ظاہر سے بیداری میں زیارت کی۔ حالانکہ اس کے قبل اُس لڑکے سے خطا بھی معاف کرائی تھی مگر کچھ نہ ہوا تھا۔ دعائے مشروع فرد، مستجاب ہے۔

فرمایا کہ حضرت جنید بغدادیؒ بیٹھے تھے ایک کتا سامنے سے گذرا آپکی نگاہ کیمیا اثر اُس پر پڑ گئی وہ اس قدر صاحب کمال ہو گیا کہ شہر کے تمام کتے اس کے پیچھے دوڑے۔ وہ ایک جگہ بیٹھ گیا۔ سب کتوں نے اسکے گرد حلقہ باندھ کر مراقبہ کیا جب نسبت روحانی حاصل ہوتی ہے تو وقت میں وسعت ہو جاتی ہے۔

فرمایا کہ حضرت ابراہیم علیہ السّلام جب آگ میں ڈالے گئے تو مقام عروج میں تھے اسباب پر نظر نہ فرمائی اور جس وقت حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے ذبح پر مامور ہوئے تو مقام نزول میں تھے۔ مجبوراً فرمایا فانظر ماذا تریٰ اور اسوقت حضرت اسمٰعیل علیہ السلام مقام عروج میں تھے۔ پس مقام حضرت ابراہیم علیہ السلام اکمل ہے۔ مولوی قلندرؒ بڑے سخی تھے کسی کو یہاں تک کہ بھانگ پینے والوں کو بھی محروم نہیں رکھتے تھے بلکہ یہ فرماتے تھے کہ یہ نہ کہو کہ بھانگ پیو نگا ہاں لو اور خرچ کرو فرمایا کہ یہ سخاوت الہی ہے۔ (خدا جانتا ہے کہ بندہ کیا کریگا پھر بھی مال وزر سے لاد دیتا ہے) اور سخاوت محمدی حفظ حدود کو کہتے ہیں۔ یہ سب اسرار الٰہی ہیں بار بار پڑھو اور غور و فکر کرو تو جاذبۂ حقیقی ہوگا۔

حضرت مولانا بحر العلوم پر توحید ایسی غالب تھی کہ مدارس میں قرآن کا درس دینے وقت مثنوی شریف شروع کر دیتے تھے۔ حضرت شیخ یوسف ہمدانیؒ نے خواب میں مولانائے رُوم سے اجازت وظیفۂ مثنوی شریف حاصل کی تھی۔ مواخذہ آنا پڑے

اسکو محو کرے اور بے نطق ہو جائے مواخذہ جاتا رہے یہ محو ہستی جبر محمود ہے اور دعویٰ محض جبر مذموم پھر بھی کوئی قصور ہو جائے اپنی طرف نسبت کرے یہی ادب ہے[1]

فرمایا کہ میرے پیر و مرشد (حضرت شیخ نور محمد میاں جھنجھانوی) باوجود اخفائے احوال کے ایسا تصرف قوی رکھتے تھے کہ عقل حیران رہ جاتی تھی۔ حافظ محمود صاحب داماد حضرت مولانا مملوک علیؒ ایک مرتبہ حضرت پیر و مرشد کی خدمت میں بعد بیعت کے حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ مجھے تصور شیخ کی اجازت دیجئے تاکہ تصور شیخ کیا کروں۔ حضرت نے فرمایا کہ جب محبت و عقیدت غلبہ کرتی ہے تب تصور شیخ کون کرتا ہے غلبۂ محبت سے تصور شیخ خود بخود بڑھ جاتا ہے۔ حضرت کے اس ارشاد گرامی سے ایسا تصور شیخ اُن پر غالب ہوا کہ ہر جگہ صورت شیخ کی انکو نظر آتی تھی چلتے چلتے حیران ہو کر کھڑے ہو جاتے کہ صورت شیخ دیکھکر نماز کی نیت توڑ دیتے تھے۔ حضرت پیر و مرشد سے عرض کیا کہ اب تو نماز پڑھنی مشکل ہو گئی ہے کس کی نماز پڑھیں۔ حضرت کی ادنیٰ توجہ سے جیسے یہ حالت پیدا ہوئی جاتی رہی۔

فرمایا کہ ایک روز حضرت پیر و مرشد رحمہ بعد نماز جمعہ کچھ وصیت کرنے لگے اس سے لوگ بہت مغموم ہوئے اور لوگوں کا دل پاش پاش ہو گیا۔ اسی مجمع عام میں حافظ ضامنؒ کو قائم مقام بنایا اور بالتصریح خلیفہ نامزد کیا اور ہم لوگوں کو بھی مجاز کیا۔ البتہ خاص لوگوں سے بالتصریح یہی فرمایا کہ ہم نے فلاں فلاں کو اجازت عام دی ہے۔ اس کے بعد حضرت پیر و مرشد بیمار ہوئے اور فرمایا کہ مجھے میرے وطن جھنجھانہ لے چلو جب چلتے وقت آپ کھانہ کھون تشریف لائے اور مسجد کے پاس پالکی رکھوا دی۔ میں بھی حاضر خدمت شریف ہوا۔ حضرت

---

[1] شمائم امدادیہ ترجمہ مولانا اشرف علی تھانویؒ ملفوظات حضرت حاجی صاحبؒ ص۱۱۸ تا ۱۱۹

نے مجھے فرمایا کہ تم مجرد تھے اور حافظ ضامن و مولوی شیخ محمد صاحب عیالدار۔ میرا ارادہ تھا کہ تم سے زیادہ مجاہدہ ریاضت لونگا۔ لیکن مشیئت باری سے چارہ نہیں ہے عمر نے وفا نہ کی۔ جب حضرت نے یہ کلمہ فرمایا میں پٹی (میانہ کی) پکڑ کر رونے لگا۔ حضرت پیر و مرشد نے بہت تسلی دی اور فرمایا کہ فقیر مرتا نہیں ہے صرف ایک مکان سے دوسرے مکان میں منتقل ہوتا ہے۔ فقیر کی قبر سے وہی فائدہ حاصل ہوگا جو ظاہراً زندگی میں میری ذات سے ہوتا تھا۔ حاجی صاحب قبلہ نے فرمایا کہ میں نے اپنے پیر و مرشد کی قبر مقدس سے وہی فائدہ اٹھایا جو حالتِ حیات میں اٹھاتا تھا [1] یہ ارشادات عالی مرتبہ پیر کے ہیں اور پھر قبلہ حاجی صاحب نے مزار سے فیض کی وضاحت کی ہے۔

قبلہ حاجی صاحب نے فرمایا کہ میں نے ایک بار حضرت پیر و مرشد کی شان میں ایک مخمس کہا چونکہ مجھ میں تاب سنانے کی نہ تھی کسی اور کی معرفت حضرت پیر و مرشد کو سنوایا۔ آپ نے فرمایا کہ خدا اور رسول کی صفت و ثنا بیان کرنا چاہئے تھی۔ میں نے عرض کیا کہ میں نے غیر خدا اور رسول کی مدح نہیں کی۔ تیسرے روز حضرت نے فرمایا کہ شاہ عبدالرحیمؒ نے تم کو سُرخ رنگ کا جوڑا عنایت کیا ہے گویا وہ خلعت صلہ اُن مخمس کا تھا۔ فرمایا کہ کپڑے سُرخ دو امر کا اشارہ کرتے ہیں۔ ایک مرتبۂ محبوبیت دوئم مرتبۂ شہادت۔ مرتبہ محبوبیت کا تو بڑے لوگوں کو ملتا ہے ہم کیسے اس کے مستحق ہو سکتے ہیں البتہ شہادت عطا ہو تو بعید نہیں۔ حالانکہ یہ قبلہ حاجی صاحب کا انتہائی عجز و انکسار تھا ورنہ

---

[1] شمائم امدادیہ ملفوظات حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ ترجمہ و مرتبہ مولانا احمد حسن صفحہ ۱۲۸ تا ۱۲۴ حضرت شیخ نور محمد میاں جیو جھنجھانویؒ کا شمار اولیاء کبار میں ہے آپ کے مقام و مرتبہ درجذبہ قوی و تمرتا کو بیان کرنے کیلئے ایک فرد درکار ہے جنکے مزار مبارک سے فیض کا چشمہ جاری ہے

آپ کے مرتبۂ محبوبیت میں کیا کلام ہو سکتا ہے۔ آپ تو سراسر مرتبۂ محبوبیت پر فائز تھے۔ وہ مخمس جو حضرت پیر و مرشد کی شان میں کہا ہے درج ذیل ہے۔ ۵۰

تم ہوا ے نور محمد خاص محبوب خدا ہند میں ہو نائب حضرت محمد مصطفٰے
تم مددگار مدد امداد کو پھر خوف کیا عشق کی پر سنکے باتیں کان پنتے میں دو دیا

اے شہ نور محمد وقت ہے امداد کا

جام الفت سے ترے میں ہی نہیں کچھ عز نوش سینکڑوں در پہ ترے مدہوش ہیں اے میفروش
دل میں ہے انکے بھرا اک بادہ وحدت کا جوش پر ہی کھکرا تھے ہیں جب آیا ان کو ہوش

اے شہ نور محمد وقت ہے امداد کا

آسرا دنیا میں ہے از بس تمہاری ذات کا تم سوا اوروں سے ہرگز کچھ نہیں ہے التجا
بلکہ دن محشر کے بھی جس وقت قاضی ہو خدا آپکا دامن پکڑ کر یہ کہوں گا برملا

اے شہ نور محمد وقت ہے امداد کا

اولیاء اللہ کو صرف بشر سمجھنے والوں کو لفظ امداد پر اعتراض ہوگا اور وہ اسکو شرک و بدعت کہیں گے۔ حالانکہ اہل اللہ جانتے ہیں کہ جب وہ فنا فی اللہ ہو گئے تو خواص بشریت سے معرّا اور روح محض ہو گئے۔ ہر انسان کو محض بشر سمجھنا اور فرق مراتب نہ کرنا اور اُسکے باطنی فضائل و کمالات کی طرف نظر نہ کرنا یا نظر انداز کر دینا یہ شیطانی نظر ہے۔ کیونکہ شیطان نے بھی آدم کی صرف صورت ظاہری کو دیکھا اور اُن کے باطنی اوصاف و کمالات پر نظر نہ کی کہ اللہ نے انکو زمین پر خلیفہ بنا کر بھیجا ہے۔ اسی طرح اولیاء اللہ بھی زمین پر انبیاء کے جانشین اور صفات نبوت سے متصف ہیں۔ پھر ان کے بارے میں ایسی کوتاہ نظری اور شیطانی نظر مردودیت کی دلیل ہے۔ ایسے خیال اور ایسی نظر سے خدا پناہ میں رکھے۔

---

۵۰ شمائم امدادیہ ترجمہ ملفوظات حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ ص ۱۳۱ تا ۱۳۲ اردو

## انبیاء اور اولیاء کا غیب لازمہ و خاصۂ نبوت اور ولایت ہے

حضرت موسیٰ علیہ السلام جب فرعون کے پاس اپنی حجت تمام کرنے کیلئے تشریف لے گئے تو وہ مقام فنا میں تھے اور عالم غیب کے سارے دروازے وا تھے۔ حضرت موسیٰؑ نے فرعون سے کیا کہا عارفِ رومیؒ فرماتے ہیں۔

رفت موسیٰ بر طریقِ نیستی ‏ ‏ ‏ ‏ گفت فرعونش بگو تو کیستی

ترجمہ: حضرت موسیٰؑ جب فرعون کے پاس گئے تو مقام فنا میں تھے۔ فرعون نے اُن سے کہا کہ بتا تو کون ہے۔

گفت من عقلم رسول ذوالجلال ‏ ‏ ‏ ‏ حجۃ اللہ امانم از ضلال

ترجمہ: انھوں نے فرعون سے کہا کہ میں عقل کل، اور ذوالجلال کا رسول ہوں میں اللہ کی حجت ہوں، گمراہی سے امن دلانے والا ہوں۔

گفت نے خامُش رہا کن ہائے وہوی ‏ ‏ ‏ ‏ نسبت و نام قدیمت را بگوی

ترجمہ: فرعون نے کہا کہ چپ، ہائے وہو ختم کر، تو اپنا پہلا نام اور نسب بتا۔

گفت کہ نسبت مرا از خاکدانش ‏ ‏ ‏ ‏ نام اصلم کمترین بندگانش

ترجمہ: آپ نے فرمایا کہ میری نسبت اس کے خاکدان سے ہے۔ میرا اصلی نام "اس کا کمترین بندہ" ہے۔

بندہ زادہ آں خداوند وحید ‏ ‏ ‏ ‏ زادہ از پشت جواری و عبید

ترجمہ: اس خدائے واحد کا غلام زادہ ہوں، لونڈیوں اور غلاموں کی پشت سے پیدا ہوا ہوں۔

نسبتِ اصلم ز خاک و آب و گِل ‏ ‏ ‏ ‏ آب و گِل را داد یزداں جان و دل

ترجمہ: میری اصل کی نسبت خاک اور پانی ومٹی ہے۔ خاک اور مٹی کو خدا نے روح اور دل عطا فرمایا ہے۔

تشریح: جب حضرت موسیٰؑ نے مزید فرمایا کہ میں آدم کی اولاد ہوں۔ ادم کو خدا نے آب وگل سے پیدا فرمایا اور پھر اسکو جان و دل عطا کیا ہے۔ آپ نے فرعون سے یہ بھی کہا کہ تیرے حقوق کا تقاضہ یہی ہے کہ میں تجھے ابدی ہلاکت سے نجات دلا دوں، اگر تو میری نصیحت قبول کریگا تو ابدی ہلاکت سے نجات پاجائے گا۔ یعنی تیرا نفس جو ایک معمولی کیڑا تھا تو نے اسکو اژدھا بنا کر اپنے اوپر مسلط کیا ہے۔ اس بات کو حضرت عارفِ رومیؒ نے اس طرح فرمایا ہے ؎

بسکہ خود را کردۂ بندہ ہوا  کرمکے را کردۂ تو اژدہا۔

ترجمہ: تو نے اپنے آپ کو خواہش کا ایسا غلام بنا لیا ہے کہ تو نے اس کیڑے کو اژدہا بنا لیا ہے۔

اژدہا را اژدہا، آوردہ ام  تا باصلاح آورم من دمبدم

ترجمہ: میں اژدہے کیلئے اژدہا لایا ہوں، تاکہ میں اصلاح نفس کا کام بخوبی انجام دوں۔

تادمِ آں ازدم ایں بشکند  مارِ من آں اژدہا را برکند

ترجمہ: تاکہ اُسکی پھنکار کو اس کی پھنکار دبادے۔ میرا سانپ اُس اژدہے کو نگل جائے۔

گر رضا دادی رہیدی از دو مار  ورنہ از جانت برآرد آں دمار

ترجمہ: اگر تو راضی ہوگیا اور میری بات تو نے مان لی تو دونوں سانپوں سے بچ جائیگا ورنہ وہ تیری جان کو ہلاک کر دیگا۔

تشریح: تیرا نفس جو اژدہا ہے اُس کے مقابلے کیلئے میں عصا لایا ہوا، اسکی پھنکار کو میرے اژدہے کی پھنکار میں دبادینگی یعنی نفس کا سانپ اور عصا کا سانپ۔ فرعون نے حضرت موسیٰؑ سے کہا کہ تو مکمل جادوگر ہے تو نے اپنے مکر اور جادو سے میری قوم میں اختلاف پیدا کر دیا ہے۔ جادو کا اثر پہاڑ اور پتھر کو بھی دو ٹکڑے کر دیتا ہے۔ حضرت موسیٰؑ نے فرمایا کہ جادوگر اپنے عمل میں خدا کے نام کا سہارا نہیں لیتا ہے وہ جادو

میں شیطان کا نام استعمال کرتا ہے۔ آپ نے یہ بھی کہا کہ آسمانی کتابوں میں
میرا ذکر ہے۔ میرے اوپر وحی نازل ہوتی ہے۔ جادوگر کو وحی سے کیا نسبت
تو خود جیسا ہے ویسا ہی مجھے بھی سمجھ رہا ہے۔ یہ فطرت ہے کہ انسان جیسا خود
ہوتا ہے ویسا ہی دوسروں کو بھی سمجھتا ہے۔ تو دنیا دار ہے اس لئے دوسروں
کو بھی ویسا ہی سمجھتا ہے۔ اگر انسان تنگ دل ہوتا ہے تو دنیا کو تنگ سمجھتا ہے
انسان کے جیسے خیالات ہوتے ہیں اور اُس خیال کے مطابق وہ جیسی جستجو کرتا ہے
وہی اسکو نظر آتی ہے۔ جو شخص باطنی بصیرت اور غیب سے خالی بشریت کی کثافت
میں مبتلا ہے وہ انبیاء اور اولیاء کاملین کو بھی ویسا ہی سمجھتا ہے اور اپنی
عقل ناقص سے نیش زنی کرتا ہی رہتا ہے۔ ظاہر بیں اور مقلد کو ساری دنیا
ویسے ہی خالی نظر آتی ہے۔

ظاہر بیں جو صرف علم ظاہری سے بہرہ ور ہے وہ محجوب ہے اور اُس کی
خودی باقی ہے نفس امارہ پہلوان بنا ہوا ہے اور روح انسانی روح حیوانی
سے مغلوب ہو چکی ہے۔ ایسا شخص عقل کُل سے خالی ہوتا ہے اور صرف اپنی طبیعت
ہی پر اعتماد کرتا ہے۔ اور اُس کے مزاج کی مثال گوشت کے اُس پارچہ کی ہے
جسکو کھونٹی پر لٹکا دیا جائے اور اب اس میں اضافہ ممکن نہیں ہے۔ بلکہ روزانہ
گھٹ ہی رہا ہے۔ اسباب و علل سے گذر کر جب انسان اس مقام تک پہنچتا ہے
جہاں مسبب الاسباب کی قدرت کا عمل جاری ہے اور چشم بصیرت سے
عالم غیب کا مشاہدہ کرتا ہے تو اُس کو ایک وسیع میدان ملتا ہے اس مقام
پر پہونچ کر تجدد امثال کے طریقہ پر اسکو نئے عالم نظر آتے ہیں لیکن یہ نظر خدائی
نظر ہے۔ انسان کی غفلت روح حیوانی سے غالب اور نفس امارہ کے
قوی ہونے کی وجہ سے ہے کہ وہ صرف اسباب کو دیکھتا ہے اور مسبب
الاسباب سے قطعئ غافل ہے۔ انسان کے ہر حس کے مدرکات جداگانہ ہیں

ایک حس دوسری حس کے مدرکات سے بے خبر ہے۔ یہی شیطانی نظر اور نفس امّارہ کی عینک ہے کہ انسان اپنی اس ناقص عینک سے بزرگانِ دین کو دیکھتا ہے حالانکہ اُسکی اس عینک پر سینکڑوں پردے اور حجابات ہیں۔ اگر صوفیۂ کرام کی طرح اپنے حواس کو مشاہدۂ ربّانی سے پاک وصاف کر لیتا تو اسکو انبیاء اور اولیاء کا مقام و مرتبہ نظر آتا۔ جب انسان کے حواس نفس امّارہ کی کثافت سے پاک وصاف ہو جائیں گے، تب بزرگان دین کی حقیقت اور انکی غیب دانی کو سمجھ سکتا ہے۔

انبیاء اور اولیاء کے غیب کے منکرین بھینگا ہیں اور بھینگے کی آنکھ ایک چیز کو دو کر کے دکھاتی ہے۔ عارف رومیؒ فرماتے ہیں ؎

چشم احول از یکے دیدن یقین　　　ناظرِ شرک است نہ توحید بیں

ترجمہ: بھینگے کی آنکھ ایک دیکھنے سے یقیناً قاصر ہے، وہ شرک کو دیکھنے والی ہے، نہ کہ توحید کو اور یہی وجہ ہے کہ انبیاء و اولیاء کاملین کے بارے میں انھیں شرک ہی بدعت دکھائی دیتا ہے۔

حضرت موسیٰؑ نے فرعون سے کہا چونکہ تو مجسم مکر و فریب ہے لہذا تو مجھ میں اور اپنے آپ میں کوئی فرق نہیں کرتا ہے۔ حضرت موسیٰؑ نے فرعون سے یہ بھی کہا کہ تو بھینگا ہے مجھے اپنی آنکھ سے نہ دیکھ۔ مجھے میری آنکھ سے دیکھ پھر تجھے عالم غیب کا مشاہدہ ہوگا جو تیری نظروں سے چھپا ہے۔ میرے عشق میں تجھے خدا کا عشق نظر آئے گا۔ جب تو مادیت اور بشری کثافت سے پاک وصاف ہو جائے گا تو تجھے معلوم ہوگا کہ کان اور ناک بھی آنکھ کا کام کرتے ہیں اور یہ خدائی نظر ہے کیونکہ نورِ حق عطا ہوگا۔ اور یہی انسانی پیدائش کا مقصد ہے۔

اللہ تعالےٰ جمادات نباتات، ہوا، آگ، پانی، کنکر پتھر اور جڑی بوٹیوں میں قوتِ گویائی اور دیکھنے میں مومن اور منافق میں تفریق کی صلاحیت عطا کرتا ہے اور بچہ جب رحم مادر میں ہوتا ہے تو دوسرے حواس آنکھ کا کام کرتے ہیں۔

حضرت عارف رومیؒ نے اس راز سے اس طرح پردہ اٹھایا ہے ؎

جسم را چشمے نبود اول یقین  در رحم بود از جنین دگوشتیں!

ترجمہ: یقیناً شروع میں بچے کو آنکھ نہ تھی وہ رحم مادر میں گوشت کا لوتھڑا تھا لیکن اس حالت میں دوسرے حواس آنکھ کا کام کرتے تھے۔

علّت دیدن مداں پیہ اے پسر  ورنہ خواب اندر ندیدے کس صور

ترجمہ: اے بیٹا! آنکھ کی چربی کو دیکھنے کا سبب نہ سمجھ ورنہ خواب میں کوئی شخص صورتیں نہ دیکھتا۔

آں پری و دیو می بیند شبیہ  نیست اندر دیدگاں ہر دو پیہ

ترجمہ: پری اور دیو صورت دیکھتے ہیں دونوں کی آنکھوں میں چربی نہیں ہے۔

نور را با پیہ خود نسبت نبود  نسبتش بخشید خلّاقِ ودود

ترجمہ: روشنی کو چربی سے کوئی نسبت نہ تھی۔ لیکن اللہ رب العزت نے اسکو نسبت عطا کی ہے۔

آدم ست از خاک کے ماند بخاک  جنّی است از نار بے ہیچ اشتراک

ترجمہ: آدم خاک سے بنے ہیں، لیکن خاک سے مشابہ کہاں ہیں؟ بغیر کسی مناسبت کے جن آگ سے پیدا ہوئے ہیں۔

مرغ از باد ست کے ماند بباد  نامناسب را خدا نسبت بداد

ترجمہ: پرندا ہوا سے پیدا ہوا ہے وہ کب ہوا سے مشابہ ہے؟ غیر مناسب کو خدا نے نسبت عطا کر دی ہے۔

باد را بے چشم اگر بینش نہ داد  فرق چوں میکرد اندر قوم عاد

ترجمہ: اگر اس نے ہوا کو بغیر آنکھ کے بینائی عطا نہیں کی ہے تو پھر اس نے، قوم عاد میں فرق کیسے کیا؟

چوں ہمی دانست مومن از عَدُو  چوں ہمی دانست مے را از کدو

ترجمہ : ہوا نے مومن کو کافر سے کیسے ممتاز کرلیا؟ اس نے شراب اور کدو میں فرق کیسے کرلیا ؟

تشریح : محض آنکھ کی چربی کو دیکھنے کی علت نہ سمجھنا چاہیئے ورنہ خواب میں انسان دیکھتا ہے اور اُسکی آنکھیں بند ہوتی ہیں ۔ پری اور جن دیکھتے ہیں اور انکی آنکھوں میں یہ چربی نہیں ہے ۔ آنکھ روشنی اور چربی میں کوئی مناسبت نہیں ہے ۔ خدا نے اس میں یہ طاقت رکھی ہے تو اُسکی قدرت میں یہ بھی ہے کہ وہ کسی اور چیز میں بھی دیکھنے اور سننے کی طاقت رکھدے ۔ انسان خاکی اور جن ناری ہیں ۔ لیکن اُن میں اور آنکی اصل میں کوئی نسبت نہیں ہے ۔ قوم عاد پر جو ہوا مسلّط ہوئی تھی وہ دیکھ دیکھ کر دشمنوں کو ہلاک کر رہی تھی اور فرمان بردار محفوظ تھے ۔ پھر عارف رومیؒ نے اس راز کو اس طرح بیان کیا ہے ؎

آتش نمرود را گر چشم نیست　　　با خلیلشؑ چوں تجشّم کردنی ست

ترجمہ : اگر نمرود کی آگ میں آنکھ نہیں تھی تو اس کو حضرت خلیل اللہ کو جلانے میں کیوں تکلف ہوا ؟

گر نبودے نیل را آں نور و دید　　　از قبطی را ز سبطی می گزید

ترجمہ: اگر دریائے نیل میں دیکھنے کی صلاحیت نہ ہوتی، تو قبطی کو سبطی سے کیسے جدا کرتی ؟

گر نہ کوہ و سنگ با دیدار شد　　　پس چرا داؤدؑ را او یار شد

ترجمہ : اور پہاڑ اور پتھر کو آنکھ نہ ہوتی تو وہ حضرت داؤدؑ کے دوست بنکر آواز کیوں دیتے ؟

ایں زمیں را گر نبودے چشم جاں　　　از چہ قاروں را خبر خورد انچناں

ترجمہ : اگر اس زمین کے روح کی آنکھ نہ ہوتی تو اُن عقلمند کے ہجر کو کیسے دیکھ لیتی؟

سنگریزہ گر نبودے دیدہ ور  چوں گواہی دادے اندر مشت در

ترجمہ : اگر پتھر کے ٹکڑے بینا نہ ہوتے تو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی مٹھی میں گواہی رسالت کی کیسے دیتے ؟

گر نبودے چشم دل حنانہ را  چوں بدیدے ہجر آں فرزانہ را

ترجمہ : اگر اسطوانہ حنانہ وہ لکڑی جس پر آنحضرتؐ ٹیک لگاتے تھے، کو دل کی آنکھ نہ ہوتی تو وہ آپکی جدائی پر کیسے نوحہ کناں ہوتی۔

در قیامت ایں زمیں بر نیک وبد  کے زنادیدہ گواہیہا دہد !

ترجمہ : قیامت کے دن یہ زمین بغیر دیکھے نیک و بد کے اعمال پر کیسے گواہی دیگی

کہ تُحَدِّثُ حَالَہَا وَاَخْبَارَہَا  تُظْہِرُ الْاَرْضُ لَنَا اَسْرَارَہَا

ترجمہ : زمین روز قیامت حالت اور تمام خبریں بتائے گی۔ زمین ہمارے لئے اپنے راز ظاہر کر دیگی۔

مزید تشریح : نمرود کی آگ کو بصارت حاصل تھی اس لئے وہ حضرت ابراہیمؑ کو نہیں جلا رہی تھی اور حضرت ابراہیمؑ کی حفاظت کی تکلیف اٹھا رہی تھی۔ دریائے نیل کو بھی بصارت حاصل تھی اس لئے اس نے قبطیوں کو ڈبویا اور اسرائیلیوں کو بچایا۔ پہاڑیں بھی بصارت تھی تب ہی تو پتھر حضرت داؤدؑ کو پہچان گئے تھے اور ان سے خواہش کی تھی کہ طالوت بادشاہ کو ہلاک کرنے کے لئے ہمیں ساتھ لے چلو۔ زمین کو بصارت حاصل تھی اس لئے اس نے قارون کو نگل لیا تھا۔ اسطوانہ حنانہ آنحضرت کی جدائی پر رویا اسکی وجہ اسکی بینائی تھی سنگریزے کنکریوں نے حضور کی مٹھی میں حضور کی رسالت کی گواہی دی تھی۔ سورہ زلزال میں اس کا پورا بیان ہے کہ قیامت میں زمین سب راز ظاہر کر دیگی۔

تمام غیر ذی روح چیزوں کو قدرت نے بینائی عطا کر دی ہے لیکن انبیاء علیہم السلام اور اولیاء کاملین جو مجاہدات کی گرمی سے مصفیٰ اور صیقل ہیں اور

انکی بشری صفات بھی زائل ہو چکی ہیں۔ وہ کیوں نہ مغیبات پر مطلع ہوں گے ؟
جو لوگ خواہشات نفسانی کے غلام ہیں اور اپنے کو موحد بھی کہتے ہیں وہ چشم
بصیرت کے منکر ہیں۔ انسان کی طبیعت میں جو زر و جواہر چھپے ہیں اگر انکو پاکیزگی
قلب حاصل ہو جائے تو حقیقت نبوت و ولایت سامنے آجائے۔ صحیح فیصلہ کرنے
میں اعمال کی کثافت مانع ہے۔ انسان کے اخلاق حمیدہ جنت کا عکس اور اخلاق
ذمیمہ دوزخ کا عکس ہیں۔ انسان کا ظلم وجور اور وعدہ خلافی دوزخ کی آگ
کا عکس ہیں۔ مخلوق سے خدا کی معرفت کا مطلب یہ ہے کہ انسان خدائی صفات
حاصل کر لیتا ہے تو اُسکے ذریعہ خدائی صفات کی معرفت ہوتی ہے۔ مجاہدات کے
ذریعہ جب جسم فنا ہو جاتا ہے تو غیب کے خزائن حاصل ہوتے ہیں۔ اور یہ مقام
نبوت اور ولایت ہے اپنے جسم کو ریاضت و مجاہدہ سے توڑ ڈال تب اس میں
زر و جواہر کی کانیں ملیں گی۔ حکیم سنائی غزنویؒ الٰہی نامہ میں فرماتے ہیں ؎

همه انداز من بتو اینست　　　　که تو طفلی و خانه رنگیست

جو قطرہ دریا میں مل گیا بظاہر وہ فنا ہوا ہے حقیقتاً وہ زیادہ محفوظ ہو گیا ہے۔ اپنی
ذات کو فنا کر کے ذات باری حاصل کر لینا ایسا ہی ہے جیسے قطرے کے بدلے
میں سمندر حاصل کر لینا ہے۔ لیکن یہ سعادت اپنے سے حاصل نہیں ہوتی ہے۔ اللہ
کا وہ ولی جو مخالف بدعقیدہ جاہلوں میں پھنس جاتا ہے ایسے ولی کی آنکھیں محسوسات
سے گذر کر مغیبات سے لطف اندوز ہوتی ہیں اور اُس ولی کا آنسو اس قدر قیمتی
ہوتا ہے کہ اسکو جبرئیل امین اٹھا لیتے ہیں اور تبرکاً اپنے جسم پر ملتے ہیں۔
جو روحیں انبیاء کی ہم جنس ہیں وہ انبیاء کے ساتھ سایہ کی طرح لگی رہتی ہیں
تکبر کی مضرتیں فروعی بہت ہیں، بنیادی بات تو یہ ہے کہ تکبر دراصل خدائی میں
شرکت کا دعویٰ ہے۔ آگے عارف رومیؒ نے وحدت الوجود کے اسرار سے اس
طرح پردہ ہٹایا ہے ؎

ایں فروع ست واصولش آں بود  کہ ترفع شرکت یزداں بود

ترجمہ : یہ تکبر کے بارے میں فروعی باتیں ہیں اور حقیقت تو یہ ہے کہ تکبر اللہ کے ساتھ شرکت ہے ۔

چوں نہ مُردی و نہ گشتی زندہ زو  باغی باشی بشرکت ملک جوُ

ترجمہ : اور جبکہ تو فنا نہ ہوا اور اُس کے ذریعہ زندہ نہ ہوا تو باغی ہوگا شرکت کے ذریعہ ملک کا جویاں ہوگا ۔

چوں بُد و زندہ شدی آں خود و بیست  وحدتِ محض ست آں شرکت کے ست

ترجمہ : جب تو اسکے ذریعہ زندہ ہوگیا وہ خود وہ ہے یہ خاص وحدت ہے ، یہ شرکت کب ہے ؟

شرح ایں در آئینہ اعمال جو  کہ نیابی فہم ایں از گفتگو

ترجمہ : اسکی تشریح اپنے اعمال کے آئینہ میں تلاش کر کیونکہ یہ گفتگو سے سمجھ میں نہ آئیگا جب تک فنائیت نہ حاصل ہو ۔

گر بگویم انچہ دارم در درون  بس جگرہا گردد اندر حال خون

ترجمہ : اگر میں اسرار ربوبیت سے پردہ اٹھادوں جو دل میں ہے تو بہت سے جگر فوراً خون ہوکر بہہ جائیں گے ۔

بس کنم خود زیرکاں را ایں بس ست  بانگ دو کردم اگر در دو کس است

ترجمہ : میں اسی پر بس کرتا ہوں عقلمندوں کیلئے اشارہ کافی ہے ۔ میں نے دو صدائیں دیدی ہیں اگر گاؤں میں کوئی ہے تو اس کو سن لے ۔

مزید تشریح :۔ وحدت الوجود کے نظریہ کے مطابق اگر تو نے خود کو فانی نہیں بنایا اور بقا باللہ کا مقام حاصل نہ کیا تو تو خدا کا باغی ہے ۔ جب تجھے فنا کے بعد بقا باللہ کا مقام حاصل ہوجائیگا تو اب تیرا وجود خود خدا کا وجود ہے اور یہی خالص توحید ہے ۔ اب تک تو توحید کے چھلکے سے لپٹا تھا اب مغز تک رسائی

ہوگی جو اصل ہے۔

تمام انبیا اور اولیاء کاملین کو فنا فی اللہ اور بقا باللہ کا مقام حاصل ہے، اور وہ دریائے وحدت میں غرق ہیں اس لئے وہ پورے طور پر غیب پر مطلع اور مجاز و با اختیار رہیں اور اسرار کائنات اُن پر عیاں ہیں وہ خدا کے منظور نظر نور مطلق ہیں اور ہر وقت ان کے سامنے لوح محفوظ ہے ان کے سامنے ماضی حال اور مستقبل سب برابر ہیں ان کے بدن کا بال بال باطنی نظر کا حامل ہے۔ خوب کہا ہے حضرت عارف رومیؒ نے ؎

راست گفتش آں شہ شیریں زباں　　　چشم گردد مُو بمُوئے عارفاں۔

ترجمہ: اس شیریں زباں بادشاہ یعنی حضرت بایزید بسطامیؒ جو آفتاب ولایت میں ہے سچ کہا ہے کہ عارفوں کا بال بال غیب اور چشم بصیرت کا مالک یعنی باطنی آنکھ ہو جاتا ہے۔ [1]

اس کے باوجود بھی موحدین جو منکرین کی صف میں ہیں یہی کہہ رہے ہیں کہ انبیاء و اولیاء کو غیب کا علم نہیں تھا اور نہ ہے۔ حالانکہ ان انبیاء و اولیاء کاملین کو توجہ کی ضرورت ہے ذرا سی توجہ ہوئی تو غیب کی وہ چیز جس پر توجہ ڈالی تھی سامنے آگئی۔ وہ فنائیت کے بعد غیر اللہ میں نہیں ہیں اور نہ اب دوئی باقی ہے دوئی کا مدعی مشرک ہے۔ ان کے پاس زندگی میں حاضری کے بعد جس طرح اور جیسے سوالات آپ کرتے تھے وصال کے بعد بھی اُسی طرح سوال کیا جا سکتا ہے کیونکہ وہ بقید حیات باقی باللہ ہیں۔ تم چشم بصیرت وانہ ہونے کی وجہ سے اُنکا جواب نہ سُن سکو لیکن وہ تمہارا سوال سن رہے ہیں اور تمہارے دل سے آگاہ ہیں اس لئے آپ اولیاء اللہ کاملین کے مزارات پر جا کر بلا کسی

---

[1] مثنوی مولانائے روم جلد چہارم معہ ترجمہ حاشیہ حضرت مولانا قاضی سجاد صاحب ۲۳۲ تا ۲۶۵

جھجھک کے یہ کہہ سکتے ہیں کہ آپ اپنی باطنی توجہ سے میرا یہ کام انجام دیدیں کیونکہ وہ مجاز ہیں اور یہ نہ شرک ہے اور نہ بدعت بلکہ خالص توحید اور منشاء الٰہی ہے اور اس کو شرک و بدعت سمجھنے اور کہنے والا خود مشرک ہے کہ فنائیت کے بعد بھی دوئی کا قائل ہے اس راز کو سمجھو کہ فنائیت کے بعد اُن سے کچھ کہنا گویا خدا سے کہنا ہوا کیونکہ اب اُنکی زبان خدا کی زبان، اور اُنکی آنکھ خدا کی آنکھ ہوئی۔ اب انبیاء اولیاء کا ادب احترام کرو جیسا کہ ادب احترام کا حق ہے۔ دیکھئے علامہ اقبالؒ نے کیسا عقیدت و محبت کا دریا بہایا ہے ؎

| | |
|---|---|
| تو غنی از ہر دو عالم من فقیر | روزِ محشر عذر ہائے من پذیر |
| در حسابم را تو بینی ناگزیر | از نگاہِ مصطفٰےؐ پنہاں بگیر |

ترجمہ: اے خدا تو بڑا غنی ہے اور دونوں عالم سے بے نیاز ہے۔ اور میں ایک ناچیز بندہ فقیر اور محتاج ہوں۔ تو چاہے تو مجھے یوں بخش دے اور روزِ محشر میرا حساب نہ لے۔ لیکن اگر مجھ سے پوچھ گچھ کرنا اور حساب لینا ضروری ہی سمجھتا ہے تو تب میری یہ التجا قبول کر لے کہ تیرا جس جگہ جی چاہے حساب لے لے لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر کے سامنے ایسا نہ کرنا۔

ایمان کامل کیلئے عقیدے کی صحت اور اللہ کے ساتھ انبیاء اور صالحین کا ادب و احترام بیحد ضروری ہے بغیر اس کے تو مومن نہ ہوگا۔

# فقیہہ اسلام قاضی ملت حضرت شمس العلماء علامہ شمس الدین احمد جعفری جونپوری

## نام ونسب اور تاریخ ولادت

نام احمد۔ کنیت ابوالمعالی، لقب شمس الدین۔ تاریخ ولادت ۲۸ ذی الحجہ ۱۳۲۲ھ۔ مطابق ۵ مارچ ۱۹۰۵ء بروز یکشنبہ بوقت ۲ بجے دن۔ محلہ قاضیانہ شہر جونپور یوپی۔

مزار مبارک فقیہ اسلام قاضی ملت حضرت علامہ شمس الدین احمد جعفری [illegible]

حضرت شیخ نور الدین عرف نور اللہ شاہ ساکن اعظم گڈھ قریبی اجداد میں ایک بزرگ گذرے ہیں۔ انھیں کی اولاد سے آپ ہیں۔ حضرت شاہ نور الدین کا سلسلۂ نسب حضرت عبد اللہ ابن جعفر طیارؓ ابن ابی طالب تک پہونچتا ہے۔ اسی نسبت سے اس خاندان کے لوگ اپنے کو جعفری کہتے ہیں۔

## حالات اور واقعات

واقعات یوں بیان کئے جاتے ہیں کہ اعظم گڈھ کے مشائخ جعفریہ میں سے ایک بزرگ حضرت شیخ محمد بخش اپنی سسرال محلہ قاضیانہ جونپور میں اپنے خسر کے یہاں آبسے تھے آپکے بڑے بھائی حضرت شیخ قادر بخش کا انتقال اعظم گڈھ ہی میں حضرت شیخ محمد بخش کے جونپور آنے سے قبل ہی ہو چکا تھا۔ انھوں نے تین لڑکے اور ایک لڑکی چھوڑی۔ حضرت شیخ محمد بخش اپنے ساتھ اپنے بھتیجوں کو بھی جونپور لائے تھے۔ اس میں سے ایک بھائی اور ایک بہن یعنی شیخ جلال الدین اور مسماۃ حاجرہ خاتون کا بچپن ہی میں انتقال ہو گیا تھا۔ شیخ محمد بخش مرحوم نے اپنے دو بھتیجوں شیخ قمر الدین اور شیخ امیر الدین کو اعلیٰ تعلیم دلائی۔ شیخ قمر الدین کی تعلیم ابھی مکمل نہیں ہوئی تھی کہ واقعہ ۱۸۵۷ء پیش آگیا اور اس خاندان کے بہت سے لوگ جنگ آزادی میں شرکت کی وجہ سے انگریزوں کے ظلم وجور کا نشانہ بنے اور لوگ عزت وحرمت کی خاطر روپوش ہو گئے انھیں میں شیخ قمر الدین بھی تھے۔

کچھ عرصہ بعد جب امن وامان قائم ہو گیا تو شیخ قمر الدین مرحوم محکمۂ پولیس میں سب انسپکٹر کے عہدے پر فائز ہو گئے۔ اور شیخ امیر الدین مرحوم گھر کا انتظام دیکھتے رہے اور ساتھ ہی مدرسۂ کرامتیہ ملاٹولہ جونپور میں تاحیات مدرس رہے اور اپنے فرائض منصبی کو بحسن وخوبی انجام دیا۔ شیخ امیر الدین مرحوم کا انتقال ۱۹۱۲ء میں ہوا اور لاولد فوت ہوئے۔ شیخ قمر الدین کی تین

شادیاں ہوئیں۔ پہلی بیوی سے کوئی اولاد نہیں ہوئی۔ دوسری بیوی سے دو بیٹے شیخ نظر الدین، شیخ شمس الدین۔ شیخ شمس الدین ایام طفولیت میں فوت کر گئے۔ تیسری شادی جو شیخ خدا بخش کی صاحبزادی سے ہوئی اُن کے بطن سے شیخ عزیز الدین شہودی وکیل پیدا ہوئے۔ اور شیخ نظر الدین کی شادی شیخ عطا حسین ابن شیخ خدا بخش کی صاحبزادی عالیۃ النساء بی بی سے ہوئی۔ اُن کے بطن سے چھ لڑکے اور تین لڑکیاں پیدا ہوئیں۔ شمس الدین احمد، ظفر الدین احمد۔ زین الدین احمد۔ غیاث الدین احمد۔ نصیر الدین احمد۔ فرید الدین احمد اور تین لڑکیوں میں زبیدہ خاتون، سعیدہ خاتون، حمیدہ خاتون ہیں۔

## زمانہ طالب علمی

سنہ ۱۹۰۷ء میں جب قاضئ ملت کی عمر چار برس چار مہینہ اور چار دن کی ہوئی تو خاندانی اور مشائخ کے دستور کے مطابق بسم اللہ ہوئی۔ قرآن شریف اور ابتدائی کتابیں گھر ہی پر ختم کیا اور ابتدائی انگریزی کے بعد ۸ر جولائی سنہ ۱۹۱۶ء میں مشن ہائی اسکول جو اس وقت راجہ شری کرشن دت دوبے کالج ہے۔ داخلہ لیا۔ پھر سنہ ۱۹۲۳ء میں انگریزی کا تکملہ ہونے کے بعد جونپور کے مدرسہ فاروقیہ میں کافیہ و تہذیب وغیرہ کتابیں پڑھیں۔ اس کے بعد مئی سنہ ۱۹۲۵ء میں حضرت مولانا نعیم الدین صاحب مرادآبادی فاضل دوراں کے سامنے زانوئے ادب تہہ کیا۔ پھر سنہ ۱۹۲۶ء میں فقیہہ اجل حضرت مولانا امجد علی صاحب اعظمی کی خدمت میں حاضر ہوئے اور وہاں سے درس نظامی کا تکملہ فرمایا۔ باقی کتابیں اجمیر شریف کے بعد حضرت مولانا امجد علی سے پوری کی۔

## دستار بندی اور اساتذہ

آپکی سند اور دستار بندی مدرسہ منظر اسلام بریلی سے ہوئی۔ آپ کے اساتذہ میں جد امجد شیخ قمر الدین، والد ماجد شیخ نظر الدین مرحوم حضرت حافظ محمد عارف مرحوم جونپوری۔ حضرت مولانا حکیم نہال الدین بنارسی مرحوم۔ حضرت

مولانا مولوی دین محمد صاحب مرحوم، شیخ نور الحسن صدیقی مرحوم مصنف ہسٹری آف آگرہ
حضرت مولانا عبد العزیز فتح پوری مرحوم، حضرت مولانا وصی احمد صاحب سہسرامی مرحوم
حضرت مولانا مفتی امتیاز احمد صاحب امیٹھوی مرحوم، حضرت مولانا حافظ سید حامد حسن
مرحوم اجمیری، حضرت مولانا عبد الحی صاحب مرحوم افغانی، حضرت مولانا عبد اللہ صاحب
قندھاری مرحوم، وصدر الافاضل حضرت مولانا نعیم الدین صاحب مرحوم مراد آبادی
حضرت مولانا امجد علی صاحب محدث اعظمی وحضرت مولانا ظفر الدین صاحب مرحوم بہاری

## استفادہ وسماعت

حضرت حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خاں صاحب حضرت مفتی اعظم ہند مولانا مصطفی رضا خاں صاحب، سید
محمد صاحب محدث اعظم ہند کچھوچھوی، شیخ المشائخ حضرت مولانا شاہ سید علی حسین
کچھوچھوی، حضرت مولانا سید محمد میاں صاحب مارہروی اور حضرت قاضی ملت
شمس العلماء کو فقہ میں سند حضرت مولانا امجد علی صاحب اعظمی اور حضرت
مفتی اعظم ہند بریلی شریف سے حاصل ہے۔ اور ان دونوں بزرگوں کو اعلیحضرت
مجدد ملت فاضل بریلوی اور فاضل بریلوی کی سند اعلیٰ فتاویٰ رضویہ جلد اول مطبوع ہے

## سند احادیث

حضرت قاضی ملت کو سند حدیث حضرت مولانا امجد علی اعظمی سے ہے۔ اور انکو سند اجازت
حضرت مولانا وصی احمد صاحب محدث سورتی و نیز اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رح
سے، اور حضرت مولانا سورتی شاگرد ہیں حضرت مولانا احمد علی سہارنپوری کے
جنکو سند و اجازت ہے حضرت مولانا شاہ محمد اسحاق دہلوی سے جو شاگرد مجاز ہیں
حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلوی کے اور انکو اجازت ہے حضرت شاہ
ولی اللہ محدث دہلوی قطب دوراں سے۔ اور یہ سند بہت ہی معروف و مطبوع
ہے۔ اس کے علاوہ دیگر اسناد احادیث حضرت قاضی ملت کو حضرت مفتی اعظم
ہند سے اور انکو حضرت شیخ احمد نوری مارہروی سے اور پھر انکو سید شاہ آل رسول

سے اور یہ سند بھی بہت ہی معروف و مطبوع ہے۔ دیکھئے النور والبہا وغیرہ

**سند معقولات** اول۔ حضرت مولانا امجد علی صاحب اعظمیؒ سے اور انکو حضرت مولانا ہدایت اللہ رام پوریؒ سے پھر انکو فاضل دوراں حضرت علامہ فضل حق خیر آبادیؒ سے اور یہ سند بھی مطبوع ہے۔

دوئم۔ حضرت مولانا عبد الحیؒ صاحب سے اور انکو حضرت علامہ حکیم برکات احمد ٹونکویؒ سے اور پھر انکو حضرت مولانا عبد الحق خیر آبادیؒ سے اور انکو حضرت علامہ فضل حق خیر آبادیؒ سے۔

سوئم۔ حضرت مولانا عبد اللہ قندھاریؒ سے اور انکو حضرت علامہ بُروَل افغانیؒ سے اور حضرت مولانا بُروَل افغانیؒ کی سند بھی معروف ہے۔

**خدمت تدریس** حضرت قاضیٔ ملت دستار بندی اور فراغت کے بعد جامع رضویہ بریلی میں تدریسی خدمات انجام دینے لگے۔ اُس کے بعد ۱۹۳۵ء میں حضرت صدر الافاضل مولانا نعیم الدین صاحبؒ نے اپنے یہاں جامع نعیمیہ مراد آباد بلالیا اور وہاں تدریسی خدمات انجام دیتے تھے۔ پھر ۱۹۳۶ء میں مفتیٔ اعظم ہند نے اپنے مدرسہ رضویہ بریلی کیلئے اپنے یہاں واپس بلا لیا اور یہاں پر حضرت قاضیٔ ملت نے ۱۹۳۹ء تک اپنے فیض علم سے طالبان علم کو سیراب اور مالا مال کیا۔ پھر ۲۷ر جون ۱۹۳۹ء کو آپکے والد بزرگوار منشی نظر الدین مرحوم کا انتقال ہوگیا۔ اس کے بعد گھریلو معاملات کی وجہ سے آپ جونپور ہی کے ایک مدرسہ دار الیتامیٰ میں خدمت تدریسی انجام دیتے رہے۔ پھر ۹ر اکتوبر ۱۹۴۳ء کو بحکم حضرت محدث اعظم ہند کچھوچھوی مدرسہ منظر حق ٹانڈہ فیض آباد میں اگست ۱۹۵۷ء تک خدمت تدریس و افتا اور قضا انجام دیتے رہے۔

پھر نواب احمد ہاشمی مرحوم اور اکابر علماء جونپور کے بہت اصرار پر مدرسہ حنفیہ جونپور میں چار سال تک اپنے فیض علم سے جونپور اور اطراف کو سیراب کیا۔ اسکے

بعد حضرت محدث اعظم ہند کے مزید اصرار پر جامعہ حمیدیہ رضویہ بنارس تشریف لے گئے اور وہاں تین سال تک اپنے فیض علم کا دریا بہایا۔ جس سے بنارس اور اطراف وجوانب کے طلباء خوب سیراب ہوئے۔ پھر مدرسہ منظر حق ٹانڈہ کے لوگوں اور وہاں کے اساتذہ نے بہت ہی مجبور کیا اور وہاں جانا پڑا۔ اور یہاں پر آپ ۱۹۶۶ء کے وسط تک رہے لیکن یہاں پر بھی لوگوں نے آپ کو چین نہ لینے دیا اور دوبارہ اہل بنارس کے مزید اصرار اور اثر و دباؤ سے پھر آپ جامعہ حمیدیہ رضویہ بنارس تشریف لائے۔ اور ۱۹۷۴ء تک اپنے علم بحر بیکراں سے طالبانِ علم و فن کو سیراب کیا۔ پھر حافظ ملت کے شدید اصرار پر جامعہ اشرفیہ (عربی یونیورسٹی) مبارکپور کے شیخ الجامعہ ہوئے اور دو سال تک اس منصب جلیلہ پر فائز رہے کہ تیسری بار جامعہ حمیدیہ رضویہ بنارس والوں کا واپسی کیلئے شدید اصرار اور تقاضہ ہوا تو مجبور ہو کر یکم مئی ۱۹۷۶ء کو بنارس پھر واپس ہوئے اور پھر شب وصال ۲۹/۳۰ اکتوبر ۱۹۸۱ء تک جامعہ حمیدیہ رضویہ بنارس میں شیخ الجامعہ رہے۔

## حضرت قاضئ ملت کے شاگردان

حضرت قاضئ ملت شمس العلماء کے شاگردان کی تعداد بے شمار ہے جو ہند و پاک میں پھیلے ہوئے ہیں۔ یہاں پر آپ کے چند شاگردوں کا ذکر نمونۃً ہی کیا جا رہا ہے۔

حضرت علامہ حافظ مفتی قاری زین العابدین صاحب ٹانڈوی آپ کے عظیم و جلیل القدر شاگردوں میں ہیں۔ اور کئی مدارس میں شیخ الحدیث بھی رہ چکے ہیں۔ حضرت علامہ حافظ قاری مفتی محمد اعظم صاحب ٹانڈوی شیخ الحدیث دار العلوم مظہر اسلام، صدر و نگراں مفتی رضوی دار الافتاء بریلی شریف، حضرت علامہ حافظ انور علی صاحب گورکھپوری بھی حضرت قاضئ ملت کے عظیم و جلیل شاگردوں میں ہیں۔ حضرت مولانا قاری معظم علی صاحب بھدوہی ضلع بنارس

کے رہنے والے ہیں اور درس وتدریس میں ید طولیٰ رکھتے ہیں۔ حضرت مولانا جمال احمد صاحب ٹانڈوی نائب شیخ الحدیث ومفتی دار العلوم منظر حق ٹانڈہ وحضرت مولینا زین العابدین صاحب اکبرپوری بھی آپکے بڑے ہی لائق وفائق شاگردوں میں ہیں، حضرت علامہ سید مدنی میاں کچھوچھوی۔ آپ نے بھی حضرت قاضیٔ ملت سے ان کے دولتکدہ پر چند کتابیں معقولات کی پڑھی ہیں۔ اسی طرح ہند وپاک میں حضرت قاضیٔ ملت کے شاگردان کی تعداد بے شمار ہے جس کیلئے ایک الگ تصنیف کی ضرورت ہے۔ اور آپکا ہی بے پناہ علم خداداد تھا کہ وصال کے بعد بھی علماء کرام عقیدتمندان اور شاگردان عرس کے موقع پر ہر سال آتے ہیں اور محبت کے آنسو بہاتے ہیں۔ آپ کے لائق شاگردوں میں ایک ذات گرامی جناب مولانا عتیق الرحمٰن قادری کی ہے

## دیگر حالات اور واقعات

حضرت قاضیٔ ملت شمس العلماء کو بیعت ظاہری وباطنی وارادت قلبی حضرت امام اہلسنت مجدد ملت فاضل بریلوی سے تھی۔ اور اجازت وخلافت حضرت مفتی اعظم ہند بریلی شریف سے حاصل تھی۔ اور حضرت پیرومرشد سے آپکا بہی ادب واحترام اور قلبی تعلق تھا اور پیر کامل کے مقام فنا وبقا کے مقام ومرتبہ اور منصب سے آگاہ وباخبر تھے کہ ہر سال حصول فیوض وبرکات کیلئے حضرت امام اہلسنت فاضل بریلوی کے عرس مبارک میں شرکت کیلئے بریلی شریف جایا کرتے اور اس معمول میں تا زندگی فرق نہ آیا اور شرکت کو اپنے لئے باعث خیر وبرکت سمجھتے تھے اور سچ تو یہ ہے کہ آپ فنافی الشیخ تھے اور حب رسول میں ایسا ڈوبے ہوئے تھے کہ اگر کسی کے بارے میں یہ معلوم ہو جائے کہ اس میں حب رسول نہیں ہے اور بدعقیدہ ہے تو اس سے سلام وکلام اور مصافحہ تک نہ کرتے تھے اور یہ دراصل آپ کے باطنی پیرومرشد مجدد ملت حضرت فاضل بریلوی اور حضرت مفتی اعظم ہند کا باطنی پر تو تھا۔ لیکن افسوس تو یہ ہے کہ امام اہلسنت مجدد ملت اعلیحضرت فاضل بریلوی اور حضرت

مفتیٔ اعظم ہند پر جو کچھ بھی لکھا گیا ہے اس کے لکھنے والے علماء ظاہر اور آپ کے معتقدین ہیں لیکن جو لکھنا چاہیئے تھا وہ نہ لکھا اور موصوف کو اہل دل اور صاحب باطن کے بجائے مفتی، قاضی اور فقیہہ کر کے پیش کیا گیا ہے اور سارا زور قلم علم ظاہر کے حصول و اخذ کمال کے ظاہر کرنے پر صرف کیا ہے اور یہ سارے علوم فانی ہیں اور خدا کے نزدیک صرف اسی علم پر اکتفا کرنے والے کی کوئی قدر و قیمت نہیں ہے حالانکہ آپ حضرات اہل اللہ میں تھے اور حبّ رسول میں ڈوبے فنا فی الرسول تھے اور آپکو آنحضور کی ذات بابرکت سے بے انتہا فیض باطنی حاصل ہوا ہے حضرت مجدد ملت اور حضرت مفتیٔ اعظم ہند اپنی ذات اور روح کے راز سے آشنا و باخبر تھے۔ جو معرفت حق کی کنجی ہے آپنے علم ظاہر میں کمال علم باطن کے حصول و ارشاد و تبلیغ کیلئے حاصل کیا تھا۔

آپ حضرات پیر کامل تھے اور پیر کامل کی تعریف یہ ہے کہ وہ علم باطن کا مالک روشن ضمیر اور اسکی چشم دل وا ہو اور اسکے لئے غیب و شہادت دونوں برابر ہوں اگر یہ مقام و مرتبہ حاصل نہیں ہے تو وہ بیعت کرنے کا مجاز نہیں ہے۔ اور اندھے پیر کی بیعت سے کوئی نتیجہ حاصل نہیں ہے۔ اور یہ تمام کمالات باطنی حضرت فاضل بریلوی اور حضرت مفتی اعظم ہند میں موجود تھے اور ظاہر ہے کہ جو اپنی ذات سے آشنا و باخبر ہوتا ہے اسکو انبیاء اور اولیاء سے دلی محبت ہوتی ہے کیونکہ وہ قرب الٰہی اور ان کے باطنی مراتب کو جانتا ہے اور ایسا صاحب باطن معنوی شراب سے مست ہوتا ہے اور وہ صرف جسم کی بقا کیلئے کھاتا ہے۔ حدیث شریف میں ہے کہ اَلْجُوْعُ طَعَامُ اللّٰهِ یَرْزُقُ بِهِ الصَّادِقِیْنَ۔ بھوک اللہ کا کھانا ہے جسکے ذریعہ سچوں کو رزق دیا جاتا ہے۔ اگر آپ حضرت شمس العلماء قاضی ملت کے خور د و نوش پر ایک نظر ڈالیں تو حقیقت آشکارا ہوگی کہ باوجود درس و تدریس کی عرق ریزی کے بھی آپ کی غذا کتنی معمولی برائے نام

صرف بقائے جسم کیلئے تھی تاکہ امور شرعیہ کے انجام دینے کی قدرے قوت رہے اور علماء ظاہر جو اپنی ذات اور رُوح کے راز سے ناآشنا و بے خبر ہیں دنیا اور اس کی لذیذ ترین غذاؤں پر ٹوٹے ہوئے ہیں اور تعریف تو یہ ہے کہ وعظ کی محفلوں میں اس حدیث کو عوام کو سناتے بھی ہیں لیکن خود عمل سے سینکڑوں کوس دور ہیں۔ الدنیا جیفة و طالبها کلاب یعنی دنیا مُردار ہے اور اُس کے عاشق و طلبگار کُتّے ہیں۔ اور حقیقت یہ ہے کہ جب سالک اللہ کے نور سے منسلک ہوجاتا ہے تو اس کا نفس مُردہ ہوجاتا ہے اور جب بشری صفات فنا ہوتے ہیں تو سالک کو نور بے سایہ حاصل ہوتا ہے اور اگر ابھی تک مکمل صفات بشریہ کا ازالہ نہیں ہوا ہے اور قوت ملکیہ کا رنگ غالب نہیں ہوا ہے تو نور بے سایہ حاصل نہیں ہوتا ہے بلکہ نور اور سایہ کی آمیزش ہوگی اور پیر کامل نور بے سایہ اور با سایہ سے باطنی طور پر آگاہ رہتا ہے اور مرید کی نگرانی کر کے وہ منزل مقصود تک پہونچاتا ہے۔

## پیر کامل کا مقام و مرتبہ

گذشتہ صفحات میں پیر کامل کے مراتب پر گہری نظر ڈالی گئی ہے۔ قلب عبد مومن پیر کامل استویٰ اللہ ہے۔ حضرت قاضیٔ ملتؒ اس راز سے خوب آشنا و باخبر تھے۔ شیخ کامل کے مقام کے بارے میں حضرت عارف رومیؒ فرماتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| از پس صد سال اُنچہ آید بر و | پیر می بیند معین مو بہ مو |
| ہر کہ در آئینہ بیند عیاں | پیر اندر خشت بیند پیش ازاں |
| پیر ایشانند کایں عالم نہ بود | جانِ ایشاں بود در دریائے وجود |

ترجمہ: سو سال کے بعد جو واقعہ پیش آنے والا ہوتا ہے پیر کامل اپنی چشم بصیرت سے آج ہی ہو بہو دیکھ لیتا ہے اور جو چیز کہ عوام آئینہ میں ظاہر دیکھتے ہیں اس کو پیر کامل اینٹ پتھر میں اس کے پہلے دیکھ لیتا ہے کیونکہ اُس کیلئے ہر ذرّہ آئینہ ہے اور پیر کامل کا وہ ارفع و اعلیٰ مقام ہے کہ جب اس دنیا کا وجود بھی نہ ہوا تھا وہ پیر ازل میں بھی

پیر کامل تھا اور اسکی روح دریائے وحدت میں تیر رہی تھی۔
اور یہ بات سو فیصدی درست ہے کہ حضرت شمس العلماء قاضی ملت کے سارے ظاہری و باطنی کمالات حضرت مجدد ملت فاضل بریلویؒ اور حضرت مفتئ اعظم ہند اور تمام اولیاء کرام کے ساتھ کمال ادب احترام اور عقیدت و محبت کا نتیجہ ہیں۔ پھر آگے حضرت عارفِ رومیؒ نے پیر کامل کے بارے میں یوں فرمایا ہے۔

چوں تو کردی ذاتِ مرشد را قبول — ہم خدا در ذاتش آمد ہم رسول

در بشر روپوش کردش آفتاب — فہم کن واللہ اعلم بالصواب

یہاں پر یہ امر ذہن نشین رہے کہ یہ تعریف اور مقامِ اعلیٰ پیر کامل فنافی اللہ کا بیان کیا گیا ہے جو صاحبِ بصیرت اور روشن ضمیر ہو صرف دیکھنے میں بناوٹی پیر اور ڈھول کا پول نہ ہو اور یہ مقام مذکورہ بالا فنائیت کے بعد حاصل ہوتا ہے، جو واصل بحق ہو وہی پیر کامل ہے اور واصل بحق وہ ہے جسکی عبدیت تعلیم ہو اور جس پر اسرار ربوبیت عیاں اور غیب و شہادت دونوں برابر ہوں۔ اس مسئلہ میں حضرت عارف رومیؒ نے کتنے پتے کی بات کہی ہے فرماتے ہیں ؎

آنکہ واقف گشت بر اسرار ہو — سِرِّ مخلوقات چہ بود پیش او

آنکہ بر افلاک رفتارش بود — بر زمیں رفتن چہ دشوارش بود

کاں گر د ہیکہ رسید انداز وجود — چرخ و مہر و ماہ شاں آرند سجود

ہر کہ مُرد اندر تنِ او نفس گبر — مر او را فرمانبرد خورشید و ابر

ترجمہ: پیر کامل تو ذات باری کے بھیدوں کا جاننے والا ہوتا ہے اور جب ذاتِ واجد کے اسرار ظاہر ہوں تو پھر مخلوقات کے دلوں کے راز کو جاننا کون سی بڑی بات ہے۔ جو ذات بابرکت آسمانوں کی سیر کر رہی ہوں اُس کیلئے زمین کو منٹوں اور گھنٹوں میں طے کرنا کون سی بڑی بات ہے۔ اور جب پیر کامل نے اپنے وجود کی نفی کر دیا ہے اور اُسکی مرضی مولیٰ کی مرضی کے تابع فرمان ہوگئی ہے تو پھر آسمان اور چاند و

اسکے اشاروں کے منتظر ہوتے ہیں اور ہر وقت کان لگائے رہتے ہیں کیونکہ اولیاء کاملین کا ہر حکم خدا کا حکم ہے جس سے مفر ممکن نہیں ہے۔ پیر کامل کا نفس امارہ نفس مطمئنہ ہو جاتا ہے اور صفات بشری زائل ہو جاتے ہیں خودی جاتی رہتی ہے اور قلب عبد مومن خدا کا مسکن ہو جاتا ہے اور جب یہ مقام حاصل ہو جاتا ہے تو پھر اُسکی فرمانبرداری اور حکم پر ابر و باد اور چاند و سورج کان لگائے رہتے ہیں گویا کہ کائنات کی ہر چیز پیر کامل کے حکم کے تابع فرمان رہتی ہے۔

یہاں پر اُس امیر اور سپہ سالار کا واقعہ یاد کرو جس نے مچھلیوں کو حضرت ابراہیم بن ادہمؒ کے تابع فرمان دیکھا کہ انکی ایک آواز پر ہزاروں مچھلیاں دریائے دجلہ سے سونے کی سوئی لئے ہوئے سامنے آئیں پھر آپ نے فرمایا کہ میری سوئی لاؤ تو ایک مچھلی انکی سوئی جس سے آپ اپنی گدڑی سی رہے تھے اور دریا میں پھینک دیا تھا، لائی۔ اس واقعہ سے اُس امیر پر وجد کی کیفیت طاری ہو گئی۔ یہاں اسی امر کو ذہن نشین کر لیا جائے کہ شیخ کامل ازلی دریا ہے اور بدعقیدہ ظالم ظلمت افزا ہے۔ پیر کامل خدائی نور کا پَرتو ہے، بدعقیدگی آگ ہے اور شیخ کامل آب کوثر ہے پیر کامل آفتاب ہے جسکی روشنی ابدی ہے اور جسکو قطعی زوال نہیں ہے۔ اسرار غیبی اسی وجہ سے غیب ہیں کہ انکو پیر کامل نے ظاہر کرنا گوارا نہ کیا ورنہ ان کے روبرو قیامت کا آنے والا منظر اور حشر و نشر سب ہیں کیونکہ فنائیت کے بعد غیب غیب نہیں رہتا ہے اور ولایت کی تاجپوشی کے بعد مردانِ خدا پر غیب کا اطلاق نہیں ہوتا ہے اور ان کے بارے میں اس قسم کی بات چیت جہالت پر مبنی اور سخت بے ادبی و گستاخی ہے۔

## اتباعِ شریعت

حضرت شمس العلماء قاضی ملت متبع شریعت، و طریقت اور ایک مشہور و معروف عالم دین اور صاحب باطن تھے۔ آپ بہت ہی ذہانت و فطانت کے مالک اور آپکا شمار دورِ آخر کے فضلاء روزگار میں تھا۔ آپ سادہ لوحی، نرم مزاجی، شیریں کلامی، انکساری، بُردباری،

اور زہد و تقویٰ میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے اور زمرۂ صالحین میں تھے اور سب سے بڑی بات یہ کہ آپ اپنی روح کے راز سے آشناو باخبر تھے اور اسی کو علم مشاہدہ کہتے ہیں ۔

حضرت قاضیٔ ملتؒ نے تحصیل علوم ظاہری کیلئے ہندوستان کے بڑے بڑے علمار کبار اور فضلائے روزگار کے سامنے زانوئے ادب تہہ کیا تھا۔ اسکے بعد اپنے ذہن خداداد اور عمیق مطالعہ سے ایسی ایسی موشگافیاں، نکتہ سنجیاں، باریکیاں اور جدت آرائیاں پیدا کیں اور وہ مقام حاصل کیا کہ آپکے علم خداداد پر بڑے بڑے اہل علم کو رشک آتا تھا۔ آپ کو معقولات، علم کلام، فقہ، تفسیر و حدیث، اسمائے رجال، عربی زبان و ادب اور خاص کر تصوف پر وہ عبور حاصل تھا کہ زمانہ نے آپکو متکلم اجل، رازیٔ زماں اور غزالیٔ دوراں کا بلند پایہ خطاب عطا کیا جسکی زندہ مثال آپکی لاثانی کتاب قانون شریعت اول و دوئم ہے۔ آپکے علم اور فضل و کمال اور خداداد صلاحیت کی شہرت پورے ہند و پاک میں تھی اور چونکہ آپکی ذات منبع اور مخزن علم و ادب تھی اس لئے اصحاب علم و فضل پر آپ کے کمال علم کی اتنی ہیبت طاری تھی کہ آپ کی موجودگی میں علمار کو درس دینے میں تامل ہوتا تھا اور سچ تو یہ ہے کہ اس دور قحط الرجال میں دیار مشرق میں آپ علم و فضل کے ایک روشن مینار تھے ۔

آپکا علم حاضر اور زندہ تھا اور ذہانت و فطانت میں یگانۂ روزگار تھے، کمال تو یہ ہے کہ کسی بھی موضوع پر آپ سے کوئی سوال کیا جائے جواب برجستہ اور علمار متقدمین و متاخرین کے کتابوں کے حوالاجات کے ساتھ دیتے تھے۔ بلا کا حافظہ تھا کہ اُن کتابوں کا متن پڑھتے تو ذرہ برابر فرق نہ ہوتا تھا اور یہ عطیۂ خداوندی آخر وقت تک قائم رہا۔ آپکی غذا برائے نام تھی۔ چائے کے عاشق زار تھے اور بہت کڑی چائے پیتے تھے جسم میں گوشت کا نشان نہ تھا۔ پیٹ پیٹھ میں لپٹا ہوا تھا، صرف ہڈیوں کا ڈھانچہ اور بہت ہی نحیف الجثہ تھے، لباس بہت ہی معمولی سادہ اور موٹا زیب تن کرتے اور اس طرح اپنے علم و فضل اور کمال کو چھپائے ہوئے تھے اور بات کرتے تو بڑے حلم و بردباری سے اور اکل حلال و صدق مقال کے بلند پایہ راز سے آشنا تھے اور بہت ہی قناعت پسند تھے۔ ظاہر و باطن یکساں تھا اور حضرت عارف رومیؒ

کے اس شعر پر بالکل عمل پیرا تھے فرماتے ہیں ؎

ظاہر و باطن اگر باشد یکے — نیست کس را در نجاتے او شکے

سیرتِ کاں در وجودت غالب ست — ہم براں تصویر حشرت واجب ست

علم کے حصول میں بیحد حریص تھے درس و تدریس سے جو وقت بھی بچتا وہ مطالعہ کتب میں صرف کرتے، نام و نمود، شہرت جاہ و جلال اور کرّ و فر سے دور بھاگتے گوشہ نشینی اور خاموشی کی زندگی پسند تھی، امرا اور دولت مندوں سے قطعی رابطہ نہ رکھتے اور نہ ان کے یہاں جاتے اور نہ انکی ہاں میں ہاں ملاتے اور نہ اُن سے کسی داد و دہش کی تمنا ہی تھی اور نہ عطیہ قبول کرتے تھے۔ آپکا خاص میلان تصوف کی طرف تھا بہت بڑے وجودی تھے اور تمام بزرگان دین اور خاص طور پر حضرت پیران پیر دستگیر غوث پاک سے بے پناہ عقیدت تھی سارے جن و انس جنکی پناہ ڈھونڈھتے ہیں اور جو سب کے فریاد رس ہیں اور آج بھی انکا تصرف ویسے ہی جاری ہے جیسا کہ حیات طیبہ میں تھا، اگلوں کا آفتاب غروب ہوگیا اور ان کا آفتاب افق اعلیٰ میں ہے، جو کبھی غروب نہ ہوگا۔

حضرت شیخ محی الدین ابن عربیؒ امام وحدت الوجود کا نام نامی اور اسم گرامی بڑے ہی ادب و احترام سے لیتے اور انکی مشہور زمانہ کتابیں فصوص الحکم اور فتوحات مکیہ اور انکی شرحوں کو زیادہ تر اپنے مطالعہ میں رکھتے اور حضرت امام غزالیؒ کا ذکر خیر بڑے ہی والہانہ انداز میں کرتے اور انکی کتابیں احیاء العلوم الدین، کیمیائے سعادت اور در الفاخر وغیرہ کو برابر مطالعہ میں رکھتے اور سچ تو یہ ہے کہ حضرت شاہ محب اللہ الہ آبادیؒ کے بعد آپ سب سے بڑے وجودی تھے۔ آپ علوم ظاہری اور خاص طور پر فقہی علوم پر پوری دستگاہ رکھتے اور اس میں مقلدانہ نہیں بلکہ مجتہدانہ شان سے گفتگو فرماتے تھے۔ آپ کے اندر جو دانائی تھی وہ طبع زاد تھی اور بزرگوں کا خاص کرم اور فیض تھا کیونکہ وہ دانائی جو اللہ کے نور سے بے فیض ہو گمراہی اور بدبختی کا سبب بنتی ہے۔ دین کی فہم اور فطانت عطائے الٰہی ہے جس میں کسب و سعی کو قطعی دخل نہیں اور ایسی دانائی نور ہی نور ہے

لیکن یہ ظاہری علوم جنکی بنیاد دلائل عقلی پر ہے بغیر علم مشاہدہ کے جو سراسر علم الہی ہے، آخرت میں کام آنے والے نہیں ہیں، اور صرف تقلیدی علم کے جاننے والوں کو آخرت میں نہ کوئی امتیازی مقام مل سکتا ہے اور نہ وہ انعام خداوندی کے مستحق ہوں گے، یہ علوم تو سراسر فانی ہیں جو اُسکی ذات کے ساتھ فنا ہو جائیں گے، اگر صرف ونحو منطق وفلسفہ اور دیگر علوم کو بقا حاصل ہوتی تو ایک عارف کامل اور عاشق زار حضرت شاہ فضل رحمٰن گنج مرادآبادی اپنے پیرو مرشد حضرت شاہ محمد آفاقیؒ کو اس طرح مخاطب کرتے ہوئے فرماتے ہیں ؎

اے شہ آفاق شیریں داستاں ‏ باز گو از بے نشانِ من نشاں
صرف ونحو منطقم را سوختی !! ‏ آتشِ عشق خدا را افروختی !!
در کنز و ہدایہ نتواں یافت خدا را ‏ بہ صفحۂ دل بیں کہ کتابے بہ ازیں نیست

عاشقاں را روز محشر با قیامت کار نیست
کار عاشق جز تماشائے جمال یار نیست

اگر تو آدمی ہے تو اس حقیقت کو اچھی طرح جان لے کہ تو نیک بخت ہے یا بدبخت، فلاسفہ عرض وجوہر کی تعریف میں سرگرم رہتے ہیں اور خود اپنی حقیقت اور ماہیت سے بے خبر ہیں، حالانکہ حقیقت تو یہ ہے کہ من عرف نفسہ فقد عرف ربہ جس نے اپنے آپکو جان لیا اُس نے خدا کو پہچان لیا۔ نفس کی حقیقت کا علم خدا کی ذات تک پہونچاتا ہے۔ حکماء کی عمر موضوع ومحمول کی تعریفوں میں گذر جاتی ہے اور علماء ظاہر صرف علوم ظاہری کے حصول اور اُسکے درس وتدریس کو ہی اصل سمجھ بیٹھے ہیں۔ اگر توفیق الہی شامل حال ہوتی تو اپنے انجام پر نظر ہوتی، تو نے مشاہدہ نہیں کیا ہے محض مخلوق کے ذریعہ خالق کو سمجھا ہے مثلاً عالم مصنوع ہے اور ہر مصنوع کا کوئی صانع ہوتا ہے۔

اہل اللہ کی نظر انجام پر ہے انہیں اپنی ذات کا علم حاصل ہے وہ دلائل سے ہٹ کر مراقبہ میں ذات حق کا مشاہدہ کرتے ہیں۔ فلسفی اور صرف علم ظاہر کے مالک اثر سے موثر کو سمجھتے ہیں یعنی دھوئیں کے ذریعہ آگ تک رسائی حاصل کرتے ہیں۔ عارفوں

کے لئے قرب اور عشق کی آگ دھوئیں سے نزدیک تر ہے۔ پس مشاہدہ سے ہٹ کر صرف دلائل سے اس ذات پاک تک پہونچنا سیاہ کاری اور غلطی ہے۔ سلوک میں سب سے کٹھن راہ راہِ عشق ہے۔ عاشق کے عمل کا بدلہ ذات خداوندی ہے عاشقوں کا رنج اور خوشی، مزدوری اور اُسکی اُجرت صرف ذات خدا ہے، اگر وہ معشوق کی ذات کے علاوہ کسی چیز کا طالب ہے یا اُس کے علاوہ کسی دوسرے پر نظر ہے تو پھر اُسکا عشق عشق نہیں دیوانگی ہے۔ منزل عشق کے بارے میں خوب فرمایا ہے حضرت عارف رومیؒ نے ؎

عاشقاں را شادمانی وغم اوست  دستِ مزدور اُجرتِ خدمت ہم اوست

ترجمہ: عاشقوں کا خوشی وغم وہی ہے، مزدوری اور خدمت کی اُجرت وہی خود ہے۔

پھر آگے فرماتے ہیں ؎

غیر معشوق ار تماشائی بود!  عشق نبود ہرزہ سودائی بود!

ترجمہ: اگر وہ معشوق کے علاوہ کسی غیر کا شیدائی ہے تو یہ عشق نہیں ہے بے ہودگی اور دیوانہ پن ہے۔ پھر آگے عشق کی تعریف میں فرماتے ہیں ؎

عشق آں شعلہ است کو چوں بر فروخت  ہر چہ جز معشوق باقی جملہ سوخت
تیغ لَا در قتل غیرِ حق براند  در نگر زاں پس کہ بعد لا چہ ماند

ترجمہ: عشق وہ شعلہ ہے کہ جب وہ روشن ہو گیا تو جو کچھ بھی معشوق کے علاوہ ہے سب جل کر راکھ ہو گیا۔ دیکھو عشق نے لا کی تلوار ماسوا اللہ پر چلادی اب خود غور کرلو کہ لا کے بعد کیا باقی رہ گیا؟  پھر آگے فیصلہ کن انداز میں عشق کی تلوار کے بارے میں فرماتے ہیں ؎

ماند الا اللہ باقی جملہ رفت  شاد باش اے عشق شرکت سوز زفت

ترجمہ: صرف الا اللہ رہ گیا باقی سب فنا کے گھاٹ اتر گیا۔ اے عشق شرکت کو جلانے اور فنا کرنے والے تو بہت زبردست اور خوش ہے۔

## حضرت قاضئ ملت اپنی ذات کے علم سے آشنا تھے

آپ اپنی ذات اور روح کے علم سے آشناو باخبر تھے اور دراصل یہی اصل علم ہے اور اسی کا نام علم الٰہی ہے۔ اور اس علم پر کاملین اور اہل اللہ کا اتفاق ہے۔ آخرت کے دن دنیا دار عوام اور دنیا دار علماء دونوں دنیاداروں کی حالت ایک سی ہوگی بلکہ دنیادار علماء بڑی ہی پریشانی میں ہوں گے۔ اور انھیں کو سب سے زیادہ شرمندگی ہوگی، دنیا کی محبت اور دولت کی ہوس اور عیش وعشرت ایسی بُری بلا ہے کہ جیسے کوئی شخص خواب میں دولت کو دیکھتا ہے اور پھر اس دولت کو چوری ہونے کے خوف سے چوروں سے ڈرتا ہے اور جب وہ شخص بیدار ہوتا ہے تو اس کو اپنے اوپر اس خواب سے ہنسی آتی ہے یہی حال آخرت میں دونوں دنیاداروں کا ہوگا۔ اسی لئے تو دنیادار عقلمندوں کو قرآن نے بے علم کہا ہے۔ علم دنیا تعریف اور داد کا طالب ہوتا ہے اور اگر اسکی طرف متوجہ نہ ہوں تو اُسے سخت تکلیف ہوتی ہے۔ علم حقیقی سے دنیا کی نجات فراغت اور تقرب الی اللہ مراد ہے۔ [1]

دنیادار عالم برابر یہ کہتا ہے کہ لوگ آ آ کر میرا وقت ضائع کرتے ہیں جس سے میرے علم کو نقصان پہونچتا ہے۔ حالانکہ وہ اس حقیقت سے قطعی بے خبر ہے کہ اس کا وقت خود اُس کے لئے قطعی غیر مفید ہے۔ وہ یہ بھی کہتا ہے کہ لوگ آ آ کر مجھے بے کار بناتے ہیں۔ حالانکہ جو اسکی مصروفیتیں ہیں وہ خود بیکاری کے مترادف ہیں۔ اور یہ تمام علوم آخرت کے فوائد سے قطعی خالی ہیں۔ لیکن اس وقت یہ سمجھ رہے ہیں کہ دوسرا اسکے علم کو مبارکباد دے رہے ہیں اور بڑی قدردانی کررہے ہیں۔ گو کہ وہ دنیا کے ہزاروں علوم کا عالم ہے لیکن افسوس کہ اپنی روح کے بارے میں جو اصل علم تھا جس پر خدا کی رضا وخوشنودی اور قربت حاصل ہوتی قطعی لاعلم ہے۔

---

[1] مثنوی مولانائے روم دفتر پنجم مع ترجمہ و شرح حضرت مولانا قاضی سجاد حسین ص ۶۹

حضرت امام ربانی مجدد الف ثانیؒ نے توحید کے درجات کی تقسیم میں کتنی اہم بات کہی ہے۔ فرماتے ہیں کہ :

کامل تابعدار اور پیرو وہ شخص ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت کے ان ساتوں درجات سے آراستہ ہو اور وہ شخص جس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت کے بعض درجے ہیں اور بعض نہیں ہیں درجات کے اختلاف کے بموجب وہ مجمل طور پر آنحضرت کا تابع ہے۔ علماء ظاہر تو پہلے ہی درجہ پر خوش ہیں کاش کہ یہ لوگ متابعت کے درجہ اول کو ہی پورا کرلیں۔ انھوں نے نبی کی متابعت کو صورت شریعت پر موقوف رکھا ہے۔ اس کے سوا کچھ خیال نہیں کرتے ہیں۔ اور پیروی کی ہدایت سے علاوہ کسی امر کو اپنا پیر و مقتدا نہیں مانتے (مکتوبات امام ربانی مکتوب ۵۴ جلد دوئم)

حالانکہ کمال توحید آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت کے ساتوں درجات کے پورا کرنے پر منحصر ہے۔ عالم دنیا کی چیزوں کی اصلیت وحقیقت اور معاملات کو خوب سمجھتا ہے اور بڑی ہی دانائی کا ثبوت دیتا ہے لیکن اپنے جوہر روح جو خدا کی امانت تھی کے بارے میں لاعلم و بے خبر ہے۔ دنیادار عالم اس امر کا دعویٰ کرتا ہے کہ میں مفتی ہوں، قاضی ہوں اور میں عالم ہوں جائز و ناجائز اور مسائل فقہیہ کا پورا علم رکھتا ہوں۔ لیکن افسوس کہ دنیا کے علم کے حصول میں اس نے اپنی عمر عزیز ختم کردی مگر اس کو اپنی ذات اور روح کا علم نہیں ہے اور ابتک وہ اس علم میں نادان بنا ہوا مطمئن ہے۔ اور خود اسکو اپنا پتہ نہیں کہ وہ کس حالت میں ہے اور کہاں ہے۔ دوسروں کے کام آنے والے علوم اور احوال سے واقف ہونا اور خود اپنے احوال اور ذات سے لاعلمی کتنے بڑے خسارے کی بات ہے۔ خدا کی معرفت کیلئے اپنی ذات کی معرفت ضروری ہے۔ اور جسکو معرفت الٰہی حاصل ہوگئی اُسکی زبان بند ہوگئی۔ علم معرفت کا خدا خود خریدار ہے۔ اور وہی آخرت میں عروج کا سبب ہوگا۔ اُسی علم سے جمال خداوندی کا دیدار ہوگا۔ علوم آخرت حاصل کرنا ہی صاحب دل کا دل خریدنا ہے۔ اس سے

چہرہ نور کے مثل ہو جائیگا۔ حیوانیت کے ہوتے ہوئے اُنس قلب سلیم کا کام ہے۔

دنیادار عالم اور دنیا کے تمام علوم وفنون سے واقفیت رکھنے والا کبر وغرور میں کھویا رہتا ہے جو سراسر معصیت ہے اور عارف اس معصیت سے دور رہتا ہے۔ دنیادار عالم اپنے بارے میں یہ نہیں بتا سکتا ہے کہ وہ خود نیک بخت ہے یا بدبخت اس لیئے تمام علوم کی اصل علم الٰہی اور معرفت خداوندی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ دین کے اصول اور فقہ کا جاننا اور اس پر عبور حاصل کرنا اور امر بالمعروف ونہی عن المنکر سے واقفیت ضروری ہے۔ لیکن صرف اُسی علم میں اپنے کو محدود رکھنا ہلاکت ہے اور پھر اس سے زیادہ ضروری یہ ہے کہ اُس کو خود اپنی روح کے بارے میں یہ معلوم ہو کہ وہ نیک ہے یا بد۔ حضرت قاضیٔ ملت شمس العلماء کو اپنی ذات اور روح کے بارے میں قطعیٔ علم تھا اور یہی وجہ تھی کہ ان کے اندر بدرجہ اتم ہوشیاری تھی۔ اور اپنے سے بے خبر نام ونمود اور شہرت کو پسند نہ فرماتے تھے اور سادگی میں اپنے کو چھپائے ہوئے تھے۔ آپ مستور الحال تھے اور عقل معاد عطا تھی۔

آپ کو حضرت قطب الاقطاب قطب بینائے دل سرانداز غوثی جونپوریؒ سے بے پناہ عقیدت ومحبت تھی ہر سال ان کے عرس مبارک میں ضرور شریک ہوتے۔ اور آپ کے فضائل ومناقب والہانہ انداز میں بیان فرماتے اور اتباع شریعت و کشف وکرامات کا تذکرہ کرتے تھے۔ اور دوسری طرف حضرت قطب الاقطاب ملا دیوان محمد رشید قدس سرہٗ سے بھی والہانہ عقیدت ومحبت تھی۔ اسی طور پر حضرت ملا محمود جونپوری مصنف شمس بازغہ جو ثانیٔ علامہ جرجانی وتفتازانی ہیں، دلی عقیدت کا اظہار فرماتے اور اکثر انکی تصنیفات کا اقتباس پیش فرماتے تھے۔ اور حضرت دیوان محمد رشید قدس سرہٗ کی مسجد جو متصل خانقاہ رشیدیہ ہے بشرط موجودگی نماز جمعہ وعیدین کی امامت فرماتے اور اس معمول میں کبھی فرق نہ آیا۔ ان مذکورہ بالا حضرات کا بڑے ادب احترام سے نام لیتے اور ان کے ذکر ومناقب کو سرمایۂ آخرت سمجھتے تھے۔

اصحاب طریقت اور ارباب حقیقت کا اس امر پر اتفاق ہے کہ انسان کی پیدائش کی اصل غرض و غایت خدا کی محبت ہے۔ اور اسی کا وعدہ روحوں نے روز ازل کیا تھا۔ عارف باللہ حضرت آسی صاحبؒ نے کیا خوب فرمایا ہے ؎

بک گئے روز ازل پیر خرابات کے ہاتھ

ہم ہوئے تم ہوئے یا آسی مے خوار ہوا

مگر خدا سے محبت کیلئے ماسوا سے کنارہ کشی و بے تعلقی اختیار کرنا ہوگا کیونکہ محبت اشتراک کو قبول نہیں کرتی ہے لیکن ماسوا میں انبیاء و اولیاء کاملین اور مرشد برحق نہیں ہیں۔ کیونکہ یہ واصل بحق ہیں۔ اور ان کے ساتھ مشغولی اور انکا تصور خدا کے ساتھ مشغولی و تصور ہے ۔ حضرت شیخ حسام الدین ملتانیؒ نے سوال کیا کہ "خدا رسول اور پیر کا تصور ایک ساتھ کیا جاسکتا ہے۔ آپنے ارشاد فرمایا کہ تینوں کا تصور ایک ساتھ بھی ممکن ہے اور الگ الگ بھی۔ ایک ساتھ ہو تو اس طرح ہو کہ ہم دربار خداوندی میں موجود ہیں اور دائیں سمت رسول ہیں اور بائیں طرف مرشد برحق ہے۔" بغیر محبت اور عشق کے قربت ناممکن ہے اور نہ قفل معرفت کھل سکتا ہے۔ اور یہ بات حضرت قاضی ملت شمس العلماء کے طرز زندگی سے ظاہر تھی اور اس راز سے آشنا تھے اور یہی وجہ تھی کہ انکے رہن سہن اور لباس سے عشق و محبت عیاں تھا۔ وہ جو کچھ بھی کرتے وہ خلوص اور محبت کے ساتھ کرتے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت پیش نظر ہوتی۔

آپ نے درس نظامیہ کی کتب تا زندگی درس دیا اور اپنے شاگردوں کو جس خلوص محبت اور شفقت سے اپنے فیض و کرم سے مالامال کیا ہے شاید ہی اس وقت کے کسی عالم دین نے اس طرح علم دفن کا دریا بہایا ہو۔ علم صرف، علم نحو، علم فقہ، علم اصول، علم حدیث، علم اصول حدیث، علم بلاغت، علم کلام، علم منطق و فلسفہ، علم مناظرہ علم تفسیر اور علم تصوف وغیرہ علوم میں آپکو صرف عبور ہی حاصل نہ تھا بلکہ اپنے زمانہ میں ان علوم کے مجتہد اور محقق شمار کئے جاتے تھے۔ اور منطق و فلسفہ میں تو آپ کو

چہرہ نور کے مثل ہو جائیگا۔ حیوانیت کے ہوتے ہوئے اُنس قلب سلیم کا کام ہے۔

دنیادار عالم اور دنیا کے تمام علوم وفنون سے واقفیت رکھنے والا کبر وغرور میں کھویا رہتا ہے جو سراسر معصیت ہے اور عارف اس معصیت سے دور رہتا ہے۔ دنیادار عالم اپنے بارے میں یہ نہیں بتا سکتا ہے کہ وہ خود نیک بخت ہے یا بدبخت اس لئے تمام علوم کی اصل علم الٰہی اور معرفت خداوندی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ دین کے اصول اور فقہ کا جاننا اور اس پر عبور حاصل کرنا اور امر بالمعروف ونہی عن المنکر سے واقفیت ضروری ہے۔ لیکن صرف اُسی علم میں اپنے کو محدود رکھنا ہلاکت ہے اور پھر اس سے زیادہ ضروری یہ ہے کہ اُس کو خود اپنی روح کے بارے میں یہ معلوم ہو کہ وہ نیک ہے یا بد۔ حضرت قاضیٔ ملت شمس العلماء کو اپنی ذات اور روح کے بارے میں قطعیٔ علم تھا اور یہی وجہ تھی کہ ان کے اندر بدرجۂ اتم ہوشیاری تھی۔ اور اپنے سے بے خبر نام ونمود اور شہرت کو پسند نہ فرماتے تھے اور سادگی میں اپنے کو چھپائے ہوئے تھے۔ آپ مستور الحال تھے اور عقل معاد عطا تھی۔

آپ کو حضرت قطب الاقطاب قطب بینائے دل سرانداز غوثی جونپوریؒ سے بے پناہ عقیدت ومحبت تھی ہر سال ان کے عرس مبارک میں ضرور شریک ہوتے۔ اور آپ کے فضائل ومناقب والہانہ انداز میں بیان فرماتے اور اتباع شریعت و کشف وکرامات کا تذکرہ کرتے تھے۔ اور دوسری طرف حضرت قطب الاقطاب ملا دیوان محمد رشید قدس سرہٗ سے بھی والہانہ عقیدت ومحبت تھی۔ اسی طور پر حضرت ملا محمود جونپوری مصنف شمس بازغہ جو ثانیٔ علامہ جرجانی وتفتازانی ہیں، دلی عقیدت کا اظہار فرماتے اور اکثر انکی تصنیفات کا اقتباس پیش فرماتے تھے۔ اور حضرت دیوان محمد رشید قدس سرہٗ کی مسجد جو متصل خانقاہ رشیدیہ ہے بشرط موجودگی نماز جمعہ وعیدین کی امامت فرماتے اور اس معمول میں کبھی فرق نہ آیا۔ ان مذکورہ بالا حضرات کا بڑے ادب احترام سے نام لیتے اور ان کے ذکر ومناقب کو سرمایۂ آخرت سمجھتے تھے۔

اصحاب طریقت اور ارباب حقیقت کا اس امر پر اتفاق ہے کہ انسان کی پیدائش کی اصل غرض و غایت خدا کی محبت ہے۔ اور اسی کا وعدہ روحوں نے روز ازل کیا تھا۔ عارف باللہ حضرت آسی صاحبؒ نے کیا خوب فرمایا ہے ؎

بِک گئے روزِ ازل پیر خرابات کے ہاتھ

ہم ہوئے تم ہوئے یا آسی مے خوار ہوا

مگر خدا سے محبت کیلئے ماسوا سے کنارہ کشی و بے تعلقی اختیار کرنا ہوگا کیونکہ محبت اشتراک کو قبول نہیں کرتی ہے لیکن ماسوا میں انبیاء و اولیاء کاملین اور مرشد برحق نہیں ہیں کیونکہ یہ واصل بحق ہیں۔ اور ان کے ساتھ مشغولی اور انکا تصور خدا کے ساتھ مشغولی و تصور ہے۔ حضرت شیخ حسام الدین ملتانیؒ نے سوال کیا کہ "خدا رسول اور پیر کا تصور ایک ساتھ کیا جاسکتا ہے۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ تینوں کا تصور ایک ساتھ بھی ممکن ہے اور الگ الگ بھی۔ ایک ساتھ ہو تو اس طرح ہو کہ ہم دربارِ خداوندی میں موجود ہیں اور دائیں سمت رسول ہیں اور بائیں طرف مرشد برحق ہے۔" بغیر محبت اور عشق کے قربت ناممکن ہے اور نہ قفل معرفت کھل سکتا ہے۔ اور یہ بات حضرت قاضی ملت شمس العلماء کے طرز زندگی سے ظاہر تھی اور اس راز سے آشنا تھے اور یہی وجہ تھی کہ انکے رہن سہن اور لباس سے عشق و محبت عیاں تھا۔ وہ جو کچھ بھی کرتے وہ خلوص اور محبت کے ساتھ کرتے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت پیش نظر ہوتی۔

آپ نے درس نظامیہ کی کتب تا زندگی درس دیا اور اپنے شاگردوں کو جس خلوص محبت اور شفقت سے اپنے فیض و کرم سے مالا مال کیا ہے شاید ہی اس وقت کے کسی عالم دین نے اس طرح علم و فن کا دریا بہایا ہو۔ علم صرف، علم نحو، علم فقہ، علم اصول، علم حدیث، علم اصول حدیث، علم بلاغت، علم کلام، علم منطق و فلسفہ، علم مناظرہ علم تفسیر اور علم تصوف وغیرہ علوم میں آپکو صرف عبور ہی حاصل نہ تھا بلکہ اپنے زمانہ میں ان علوم کے مجتہد اور محقق شمار کئے جاتے تھے۔ اور منطق و فلسفہ میں تو آپ کو

ایسا تبحر علمی حاصل تھا کہ آپ کے نزدیک اس علم کی بلند پایہ کتابیں قاعدہ بغدادی کی حیثیت رکھتی تھیں۔ علم ہیئت، علم توقیت، علم ریاضی و علم اقلیدس میں بھی آپ ماہر فن تھے، عربی ادب اردو ادب اور فارسی ادب کے آپ مایہ ناز ادیب تھے۔ اور عربی و فارسی لغات میں جو مہارت تامہ اور ملکۂ خداداد آپ کو حاصل تھا آپ کے ہمعصروں میں کسی کو نہ تھا۔ لیکن میں پھر بھی کہونگا کہ آپکو اپنی ذات اور روح کا علم کہیں اس سے زیادہ تھا اور یہی علم اصل ہے باقی علوم فرع ہیں۔ جسکو یہ علم حاصل نہ ہوا اسکی زندگی رائیگاں گئی اور اسی علم پر آخرت کی آسائش اور قرب خداوندی کا انحصار ہے۔ اور جسے اپنی ذات کا علم ہوگا۔ اسکی نظر انجام پر ہوگی۔ آپ عظیم فقیہہ اور مجتہدانہ شان رکھنے کے باوجود نفس کی خواہش اور ظاہرا استدلال کی بنا پر کوئی کام نہ کرتے بلکہ بتقاضائے روح انجام دیتے تھے کیونکہ آپکی روح نفس پر غالب و حکمراں تھی۔ خواہش نفسانی سے ہر کام آگ ہے اور بہ تقاضائے روح گلزار ہے۔ روح اور نفس کے اعتبار سے احکام میں زمین و آسمان کا فرق ہے اور اسکی وجہ یہ ہے کہ روح دراصل مشاہدۂ حق میں لگی ہے جس کو کسی دلیل کی حاجت نہیں ہے اور نفس اس سعادت عظمٰی سے محروم ہے اور طالب دلیل ہے اور دلیل تو راہ روکتی ہے اور جو لوگ مقصود حقیقی تک پہونچ گئے ہیں وہ ان چیزوں سے بے نیاز ہوگئے ہیں۔ اولیاء کاملین جو واصل بحق ہوتے ہیں وہ بھی بظاہر استدلال سے کام لیتے ہیں لیکن انکا یہ استدلال خود اپنے لئے نہیں ہوتا ہے بلکہ یہ حضرات دوسروں کی تفہیم کیلئے اپنے مقام و مرتبہ سے گر کر استدلال کرتے ہیں ورنہ انکا مقام و مرتبہ اس سے بہت بلند تر ہے۔ اگر آپ شمس العلماء حضرت قاضیٔ ملت کے حالات اور ان کے علوم اور طریقۂ استدلال پر گہری نظر ڈالیں اور تمام امور کا محققانہ جائزہ لیں تو یہ بات کھل کر سامنے آئیگی کہ آپکی پوری زندگی اکا محور پر گھومتی نظر آئے گی اور یہ عشق و محبت کا نتیجہ ہے۔

آپکا تعمیری ذوق صرف رفع ضرورت تک مبنی تھا۔ نہ غیر ضروری استحکام کی کوشش نہ آرائش و زیبائش اور نہ حسن و جمال کا سوال تھا۔ بس سر چھپانے کو جگہ چاہئے اس سے بھی آپکے اندر دنیا کی بے ثباتی اور بے تعلقی کے احساس کا پتہ چلتا ہے کہ واقعی آپکی زندگی

کتاب و سنت کا نمونہ اور سلف صالحین کے نقش قدم پر تھی۔ انجام سے باخبر ایک عارف کامل نے کتنے پتے کی بات کہی ہے۔ فرماتے ہیں ؎

نسیم صبح گوید این سخن آہستہ در گوشم
اقامت گاہ نتوان ساختن گلزار دنیا را

غور فرمائیں کہ اس زمانہ میں عوام اور خواص و علماء سب ایک ہی بیماری کا شکار ہیں کہ لباس شاہانہ اور زرق برق ہو اور مکان کی بنیادیں تحت الثریٰ تک ہوں صرف سر چھپانے کا مکان نہیں بلکہ عظیم الشان محلات اور کوٹھیاں و نشیمن ہیں بس شداد کی جنت کا نمونہ اور حسن و جمال کا مرقع ہو اور ایسی چمک دمک اور رعب و جلال ہو کہ آنکھیں خیرہ ہو جائیں اور سر تسلیم خم ہو۔ بھلا بتلائیے کہ اس میں سلف کے نقش قدم کی ذرہ برابر بھی جھلک نہیں ہے۔ اس لئے میں آپ کی پوری زندگی کو سامنے رکھتے ہوئے یہ بات بڑے وثوق اور اعتماد سے کہتا ہوں کہ بیسویں صدی کے اس پر آشوب دور میں جبکہ دنیا رنگ و روغن میں ڈوبی ہے، ایک ایسی ہستی جو عظمت و شہرت کا آفتاب اور تمام علوم ظاہری و باطنی کے فضل و کمال کا سرچشمہ اور منبع ہو اور پھر بھی نام و نمود اور شہرت سے دور اتنی سادگی، میانہ روی، گمنامی اور گوشہ نشینی کی زندگی بسر کرے شاذ و نادر ہے۔ اور یہ سب بزرگان دین پر حسن اعتقاد اور انکی باطنی توجہ اور اپنے انجام پر نظر و عقل معاد کا نتیجہ ہے اور اس خصوصیت سے آراستہ ہونا کوئی معمولی بات نہیں ہے اور کمالات کے باوجود دربار لگا کر اپنے کمالات کو ظاہر نہ کرنا سب سے بڑا کمال اور دنیا سے بے نیازی ہے۔

## اولیاء کاملین کا ادب و دست بوسی عین ایمان ہے

اولیاء کاملین اور علماء حق تو دریائے وحدت میں ڈوبے ہوئے ہیں انکو اور انسانوں کی طرح بشر نہ سمجھو اور نہ انکے جسم و رنگ پر جاؤ جو لوگ صرف ظاہر میں اور جسم شناس ہیں وہ اولیاء کاملین کے مرتبے اور حقیقت سے بےخبر ہیں۔ روح کی پہچان روح کے ذریعہ سے ہوتی ہے۔ اس لئے اپنی روح کے ذریعہ

اولیاء کاملین کو پہچانو اور انھیں کو اپنا مربی سمجھو۔ اپنی روح کو اولیاء کی روح کا غیر نہ سمجھو۔ دونوں روحوں میں وحدت ہے۔ جب اس راز کو سمجھ لو گے تو اپنی ذات کی معرفت حاصل ہو گی۔ جانتے ہو کہ اولیاء کاملین کی کشف کی وجہ کیا ہے۔ حقیقت میں نور انکی آنکھ اور دل کو اپنا مسکن بنا لیتا ہے۔ کیونکہ ولی عالم غیب کا عاشق ہوتا ہے اور اُسی عشق سے نور حق پیدا ہوتا ہے تو وہ غیب کو نور حق سے دیکھتا ہے اور جب یہ ہو جائیگا پھر غیب غیب کہاں رہے گا۔

جس طرح فرشتے اور عقل میں اتحاد ہے اسی طرح نفس اور شیطان میں اتحاد ہے اس لئے دونوں حضرت آدمؑ کے دشمن اور حاسد بنے۔ نفس اور شیطان نے حضرت آدمؑ کا صرف جسم ظاہر دیکھا تو سجدے کا انکار کیا۔ عقل اور فرشتے نے انکے نور باطن (نور محمدی) کو دیکھا تو انکے سامنے جھک گئے۔ تم بھی اپنی شیطانی آنکھ کو اولیاء کاملین کی قدم بوسی سے روشن کر لو تاکہ ولایت کی حقیقت آشکارا ہو کر قلب روشن ہو جائے اور غیب کے منکر نہ ہو۔

انبیاء اور اولیاء کی صحبت اکسیر اعظم ہے اگر اولیاء کاملین حکم دیں تو آگ پانی کا کام کرتی ہے اور وہ کائنات کی ہر چیز کو حکم دینے کے مجاز ہیں اور سب ان کے حکم پر کان لگائے ہوئے ہیں اور سرتابی کی مجال نہیں ہے۔ تم نے اُس حقیقت افروز واقعہ کو تو ضرور پڑھا ہو گا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ دسترخوان جو برابر آپ سے مس ہوتا اور جو سالن کی چکنائی سے زرد ہو گیا تھا۔ حضرت انسؓ کے کہنے سے خادمہ نے دسترخوان کو آگ کے تنور میں ڈال دیا تھا اور حضرت انسؓ نے فرمایا کہ چونکہ اس سے بہت سی مرتبہ آنحضورؐ نے ہاتھ مُنہ پونچھا ہے اس لئے آگ اسکو نہیں جلا سکتی ہے اور ہوا بھی ایسا ہی کہ دسترخوان آگ کے شعلوں سے بھڑکتے ہوئے تنور سے صاف وشفاف ہو کر نکلتا ہے۔ جو آگ کے عذاب سے ڈرتا اور بچنا چاہتا ہے اسکو چاہئے کہ وہ اولیاء کاملین اور علماء راسخین کی دست بوسی وقدمبوسی کرے تاکہ آگ کا اُس پر کوئی اثر نہ ہو۔ جب بے جان دسترخوان اس قدر فیض حاصل کر سکتا ہے تو اندازہ کرو کہ عاشق کی جان کو کیا فیض حاصل نہ ہو گا۔ کعبہ کو باوجود اینٹ پتھر ہونے کے اس قدر عزت اور رفعت صرف نسبت کی وجہ سے عطا کی گئی ہے تو انسان تو اشرف المخلوقات

ہے اس کو بہت ہی زیادہ شرف و بزرگی حاصل ہو سکتی ہے۔ اب ناظرین غور فرمائیں کہ حضرت شمس العلماء اولیاء کاملین کے مرتبہ اور انبیاء کی حقیقت سے کس قدر آگاہ تھے کہ بدعقیدہ لوگوں سے جن میں حُبِ رسول اور اولیاء کا احترام نہیں تھا انکی صحبت تک سے پرہیز کرتے تھے یہ بات غرور علم اور پندار کی وجہ سے نہ تھی بلکہ یہی حقیقت آشنا صوفیہ کا مسلک رہا ہے خدا کی عبادت اور رسول کی اطاعت پر ایمان ہونا چاہیے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم محبوب ہیں، خدا کو جو جی چاہے کہو اسکا محاسبہ وہ خود ہی کریگا۔ لیکن محمدؐ کے بارے میں یہ سوچ لینا کہ معاملہ عقل وخرد کا نہیں، عشق کا ہے۔ اسی لئے تو فرمایا گیا ہے کہ:

باخدا دیوانہ باش با محمدؐ ہوشیار

## حضرت قاضیٔ ملت کا سانحۂ ارتحال

حضرت شمس العلماء کے وصال کا واقعہ بھی عجیب وغریب ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ نے اپنے وصال کی خبر ایک سال قبل ہی اشاروں کنایوں میں دیدی تھی۔ آپ کے جگری دوست تھے۔ مجاہد ملت حضرت مولانا صوفی حبیب الرحمٰن صاحب ہونے مدرسین وطلباء کے سامنے آپ سے کہا کہ تم پہلے جاؤ گے یا میں؟ تو حضرت شمس العلماءؒ نے فرمایا کہ پہلے آپ جائینگے اس کے دوسرے سال میں آرہا ہوں اور بالکل اسی کے مطابق ہوا کہ پہلے حضرت مولانا صوفی حبیب الرحمٰنؒ کا وصال ہوا اور اس کے دوسرے سال ابتدا ہی میں حضرت شمس العلماء کا وصال ہو گیا۔ آپکا وصال مدرسہ جامعہ حمیدیہ رضویہ مدنپورہ بنارس میں مؤرخہ ۲۹ ؍۳۰ اکتوبر ۱۹۸۱ء مطابق شب یکم محرم الحرام ۱۴۰۳ھ شب جمعہ میں ہوا ہے۔ آپکی طبیعت بالکل ٹھیک تھی، دوسرے پہر طلباء کو درس دیا۔ شب میں ایک فقہی مسئلہ پر کافی دیر تک بحث ومباحثہ ہوا۔ پھر شب میں تمام معمولات سے فارغ ہوئے اور چارپائی پر جاکر لیٹ گئے اور خادم سے کہا کہ مجھے تین بجے جگا دینا اور حسب عادت "کیمیائے سعادت" مطالعہ فرمانے لگے اور موت کے بیان تک آپ نے مطالعہ فرمایا تھا اور یہ آپکا آخری مطالعہ تھا اور حسب عادت وہاں نشان لگا دیا۔ آپکے حکم کے مطابق آخری شب میں جب خادم جگانے آیا تو

دیکھا کہ دست مبارک سینہ پر بند ہیں گویا حالتِ نماز میں ہیں۔ خادم نے آپکو اپنے طور پر جگایا اور آپکا جسم تو بستر پر تھا لیکن روح عالم بالا کی سیر کر رہی تھی اور آپ ابدی نیند کے مزے لے رہے تھے اور اس طرح آپ اپنے مطلوب حقیقی سے جاملے۔ پھر ڈاکٹر کو بلایا گیا اُس نے کہا کہ قریب ۳ بجے آپکی رُوح قفسِ عنصری سے عالم بالا کو پرواز کر گئی ہے۔

مؤرخہ ۳۰ر اکتوبر ۱۹۸۱ء مطابق یکم محرم الحرام بروز جمعہ ۹ بجے دن میں ہزارہا شاگردان، علمار مریدین اور عقیدتمندانِ بنارس نے غم واندوہ کے ساتھ نماز جنازہ ادا کی اور اُس کے بعد آپ کے جسد اطہر کو بڑے ہی ادب احترام کے ساتھ اپنی گود میں لیکر محلہ میرمست جونپور آپ کے مکان پر آئے اور بنارس سے سینکڑوں معتقدین بھی ساتھ آئے اور بعد نماز جمعہ خانقاہ رشیدیہ جونپور کے صحن میں سینکڑوں لوگوں نے دوبارہ نماز جنازہ ادا کی اور آپکی وصیت اور خواہش کے مطابق حضرت قطب بینائے دل قلندر سرانداز غوثی محلہ شیخ پورہ میں روضۂ مبارکہ کے باہر قریب ۴ بجے دن دکھنی گوشہ میں سپرد خاک کیا گیا۔ "ختم شد شورِ علوم جون پور"

## نذرانۂ عقیدت

جونپور کے ایک کہنہ مشق اور رند مشرب شاعر جناب حکیم شفا ابن جناب حکیم امیر علی ادیب یادگار داغ مرحوم نے آپکی بارگاہ میں نذرانۂ عقیدت ومحبت کے چند اشعار پیش کئے ہیں۔ فرماتے ہیں ؎

ہوئے زمانہ سے رخصت جناب شمس الدین ۔ جہاں میں جو تھے غزالئ رازیٔ دوراں
خطاب سے وہ مزین تھے شمس العلماء کے ۔ جہاں میں آئے تھے وہ بن کے ہادیٔ دوراں
طریقت وشریعت پہ گامزن وہ رہے ۔ اُنھیں کے دم سے تھا دنیا میں بحرِ فیض رواں
نسب میں جعفری رضوی سے اُنکو نسبت تھا ۔ بجا ہے اُنکو جو کہئے کہ تھے وہ فخرِ زماں
شب جمعہ تھی اور انتیسویں تھی اکتوبر ۔ یکم تھی ماہ محرم کی سال تھا جو رواں
ہر ایک چھوٹا بڑا غم میں انکے مضطر تھا ۔ گئے جو رب کی طرف وہ جہاں سے خلد مکاں
دعا شفا کی ہے رب کریم تجھ سے یہی ۔ رہے جریدۂ عالم میں انکا نام ونشاں

## لوحِ مزار کا کتبہ

آپ کا مزار پختہ ہے اور مزار ایک کیا ہوا وسط میں کوہانی شکل اور قابلِ دید ہے۔ اس پر سنگِ مرمر کا کتبہ نصب ہے۔ اس پر حسبِ ذیل فارسی کے اشعار کندہ ہیں۔

باسمہ تعالےٰ

### تاریخِ رحلت

فقیہِ اسلام قاضی شمس الدین احمد جعفری علیہ الرحمۃ

ولادت :- ۵ مارچ ۱۹۰۵ء - ۲۸ ذالحجہ ۱۳۲۲ھ

وفات :- یکم محرم ۱۴۰۳ھ - ۲۰ اکتوبر شب جمعہ ۱۹۸۲ء

شمس دیں آں بندۂ ربِّ کریم — سالکِ راہِ طریقت مستقیم

قاضیِ مفتی و ماذون مجاز — بود کامل از بلاغت سرفراز

وارثِ علم نبیؐ ہر دلی ! — واقفِ راز خفی و از جلی

رحلتِ او رحلتِ نعمان است — رخصتِ گنجینۂ احسان است

یافتم تاریخ آں مردِ جلیل !

ذاتِ او تزئین ز اخلاقِ خلیل ۱۳۰۲ھ

از سید محمد اکمل اجملی نائب سجادہ نشین دائرہ شاہ اجمل علیہ الرحمۃ۔

میری ناقص رائے ہے کہ اس کتبہ میں کئی ایک فروگذاشت ہوگئی ہے۔ اشعار تو نہایت ہی بلند و بالا اور آپ کے ظاہری و باطنی کمالات و مقامات کے پورے ترجمان ہیں۔ لیکن یہ کتبہ ہر لحاظ سے فقیہِ اسلام حضرت شمس العلماءؒ کی شان اور مقام کے شایانِ شان نہیں ہے۔ اس کی کتابت میں سخت کوتاہی اور عدم توجہی سے کام لیا گیا ہے اور یہ کوتاہی اور عدم توجہی جس سے بھی ہوئی ہو ناقابلِ معافی ہے۔

حضرت شمس العلماءؒ کی زندگی اور آپ کی سیرتِ مبارکہ پر میرے جیسے تہی علم

کا کچھ لکھنا صرف جسارت بیجا ہے یہ کام تو علماء اور فضلاء کا تھا کہ وہ حالات زندگی اور آپ کے کمالات باطنی پر کچھ لکھتے جس سے مجھے استفادہ کا موقع ملتا۔ مجھے مجبوراً کچھ لکھنا پڑا ہے۔ ہر چند کہ یہ اہل علم کے حلقہ میں پسندیدگی کی نظر سے نہ دیکھا جائیگا اس لئے راقم الحروف اپنی کوتاہ علمی اور کم نظری وتہی باطنی پر دل سے معذرت خواہ ہے۔

## پاکستان میں امریکی سفارتخانہ پر مجذوب کی بددُعا

کراچی کا یہ امریکی سفارت خانہ جہاں ہے وہ جگہ آج سے سو سال پہلے سے ایک مجذوب فقیر کی بددعا کا شکار ہے اور بہت کافی کوششوں کے باوجود اس بددُعا کو ختم نہیں کیا جا سکا ہے۔ یہ امریکی سفارت خانہ کراچی کے فیشن ایبل علاقہ میں وکٹوریہ روڈ پر واقع ہے۔

۱۹۲۵ء تک یہ قطعہ آراضی خالی رہا۔ اس کے قبل سب سے پہلے اس کو سہراب جی رستم جی پوسٹ والا نے خریدا تھا، اور اس پر ایک عالیشان بنگلہ بنانے کا فیصلہ کیا تھا۔ اس زمین پر عہد قدیم کے ایک بزرگ کا مزار تھا جس کی دیکھ بھال ایک مجذوب فقیر کڑے شاہ کیا کرتے تھے اور وہ مستقل یہاں پر رہتے تھے۔ مجذوب فقیر نے سہراب جی سے کہا کہ یہاں پر وہ کوئی بنگلہ نہ بنائیں، لیکن سہراب جی نے اس کو ایک مجذوب کی بَڑ سمجھتے ہوئے کوئی توجہ نہیں دی۔ اس پر کڑے شاہ نے سہراب جی کو بددعا دی اور یہ بھی کہا کہ اگر اُس نے یہاں کوئی بنگلہ بنایا تو اس کا خاندان نیست ونابود ہو جائیگا۔ ساتھ ہی اُس نے سہراب جی کو بددعا دیتے ہوئے یہ بھی کہدیا کہ جو بھی یہاں رہنے کی کوشش کرے گا وہ بھی نیست و نابود ہوگا۔

## موت ہی موت

جیسے ہی سہراب جی نے اس زمین پر بنگلہ بنانا شروع کیا زمین سے بلا شان وگمان سیاہ رنگ کے سانپ نکلنا شروع ہو گئے اور یہ سانپ اس بنگلہ میں کام کرنیوالے مزدوروں کو کاٹنے لگے اور موت پہ موت ہونے لگی۔ اس کے علاوہ دو مزدور ایک دیوار کے گرنے سے

دَب کر مر گئے۔ اس کے بعد وہاں سہراب جی کا لڑکا ایک دن تعمیر کا کام دیکھنے کیلئے آیا اور ایک زینہ سے اسکا پاؤں پھسل گیا سہراب جی اُس کو بچانے کیلئے بے تحاشہ دوڑے اور دونوں زینے سے ایک ساتھ گرے اور گرتے ہی دونوں کی موت ہوگئی۔

اس حادثہ کے کچھ روز بعد سہراب جی کا دوسرا لڑکا بھی خون کی کمی کا شکار ہوکر چل بسا۔ ایک کے بعد ایک ہونے والی ان اموات سے پریشان ہوکر اس خاندان کے ایک شخص ہورمُس جی اتنا زیادہ خوف زدہ اور مایوس ہوئے کہ انھوں نے خودکشی کرلی اور اس طرح سہراب جی کے خاندان کا کوئی نام لیوا نہیں رہا۔ جو قریبی عزیز ہوتا۔

اس کے بعد اس ادھورے بنگلہ کو خریدا ایک انگریز مسٹر ریلڈ نے جو اس کو پورا کرکے اپنی اہلیہ کے ساتھ اس میں رہنا چاہتے تھے، لیکن اس کی خریداری کے ایک مہینہ کے بعد وہ پاگل ہوکر مر گئے اور ان کی زوجہ نے اس غم میں خودکشی کرلی اور پھر یہ ادھورا بنگلہ ویرانی کی حالت میں عرصہ تک پڑا رہا۔

اب اس ادھورے بنگلے کو چار انگریز افسروں نے مل کر خریدا۔ حضرت کمڑے شاہ مجذوب نے انکو بھی خبردار کیا کہ وہ اس کو پورا کرنیکی کوشش نہ کریں۔ انھوں نے جواب دیا کہ وہ اس قسم کی وہمی باتوں پر بالکل یقین نہیں رکھتے ہیں۔ حضرت کمڑے شاہ نے جواب دیتے ہوئے کہا کہ زمین، ہوا، آگ اور پانی تم چاروں کی جان لیں گے اور فقیر یہ کہتا ہوا وہاں سے چلا گیا۔ مجذوب کی زبان سے یہ نکلا ہوا جملہ حرف بحرف پورا ہوا کہ دنیا حیران رہ گئی۔

کچھ ہی روز بعد اس میں سے ایک انگریز افسر بنگلے کے باہر کھدے ایک گڑھے میں گر کر مر گیا۔ اس طرح زمین نے اپنی قربانی لے لی۔ دوسرا انگریز افسر انگلینڈ میں ایک ہوائی حادثہ کا شکار ہوکر مر گیا۔ تیسرا انگریز افسر ایک گیس کے پھٹ جانے کی وجہ سے اُسکی آگ سے جل کر مر گیا۔ اب چوتھے انگریز افسر نے اپنی جان بچانے کیلئے یہ طے کیا کہ وہ پانی سے بالکل ہی دور رہے گا۔ اس نے تیرنا، نہانا تک چھوڑ دیا

اور نل و کنویں کا پانی چھوڑ کر سوڈا اور لیمن ہی پینے لگا۔ لیکن وہ فقیر کی بد دُعا سے بچ نہیں سکا۔
ایک روز سوڈے کی بوتل کھولتے وقت وہ بوتل ہی پھٹ گئی جس سے اسکو اتنی سخت چوٹ
آئی کہ وہ بھی مر گیا۔ غرضیکہ چاروں مجذوب کی بد دعا کا شکار ہو گئے۔

پھر اس کے بعد یہ بنگلہ خالی پڑا رہتا تھا۔ کئی اجنبیوں نے اس کو خالی دیکھکر اپنی
ضرورت کے پیش نظر یہاں رہنا شروع کیا۔ لیکن اس میں کوئی بھی زندہ نہیں بچا اور کوئی
نہ کوئی بیماری اور حادثہ کا شکار ہو کر سب مر گئے۔ آخر میں پریشان ہو کر لوگوں نے اس بنگلہ کو
منحوس قرار دیکر مسمار کرا دیا۔

اس کے بعد تیس سال تک یہ زمین اسی طرح خالی پڑی رہی۔ سب کو مجذوب فقیر
کی بد دعا یاد تھی کوئی بھی اس کو خریدنے یا اس کو خرید کر بنوانے کی ہمت نہ کر سکا۔ بلکہ اس
زمین کے خیال سے لوگوں کی روح کانپ جاتی تھی اور جو بھی آتا اور اسکو معلوم ہو جاتا وہ
اُلٹے پاؤں واپس چلا جاتا تھا۔

## امریکی سفارت خانہ

۱۹۵۵ء میں اس خالی زمین کو امریکی سرکار نے خرید کر
وہاں پر اپنا سفارت خانہ بنانے کا فیصلہ کیا۔ سفارتخانہ
کا نقشہ بنانے والے مسٹر رچرڈ نیوترا نے نقشہ بناتے وقت اس امر کا خاص لحاظ
رکھا کہ ان بزرگ کے مزار پر کوئی تعمیر نہ ہونے پائے اور جو بھی تعمیر ہو اس مزار
کے چاروں طرف ہی ہو۔ اس سفارت خانہ کی جب بنیاد رکھی گئی تو اُس وقت کے
صدر پاکستان اسکندر مرزا کے علاوہ علماء دین اور فقیہان اسلام بھی موجود
تھے جنھوں نے مجذوب کی بد دعا کو ختم کرنے کیلئے دعا کی تاکہ اس زمین پر بد دعا
کے جو اثرات ہیں وہ ختم ہو جائیں۔ لیکن خاصانِ خدا کی بد دعا کو علماء ظاہر کیا ختم
کر سکتے ہیں۔ انکی زبان خدا کی زبان ہوتی ہے۔

لیکن تعمیر کا کام شروع ہونے پر کئی مزدور بجلی کا تار چھو لینے سے مر گئے۔
اور کئی ایک کو گرنے سے چوٹیں آئیں۔ انجنیئر مسٹر نیوترا نے ان حادثات کو یہ کہکر

ٹال دیا کہ ایسے حادثات تو ہر تعمیر کے سلسلہ میں ہوا ہی کرتے ہیں۔

## عجیب وغریب واقعات کا ظہور

جب سفارت خانہ کی عمارت بن کر تیار ہوگئی تو اس وقت کے امریکہ کے نائب صدر مسٹر لنڈن جانسن ۱۵ ر جولائی ۱۹۶۱ء کو اس سفارت خانہ کا اُدگھاٹن کرنے کیلئے کراچی آئے اور انکی آمد کے بعد وہاں پر عجیب وغریب باتیں سنائی اور دکھائی دیں۔ انھیں بتلایا گیا کہ رات کو سفارت خانہ کے اندر طرح طرح کی ڈراؤنی آوازیں آتی ہیں۔ کچھ امریکی افسروں نے مسٹر جانسن کو بتلایا کہ رات کو عجیب وغریب شکل وصورت کے لوگ چھت پر گھومتے رہتے ہیں اور آدمیوں کو دیکھتے ہی غائب ہوجاتے ہیں۔

لیکن جس وقت مسٹر جانسن اس سفارت خانہ کا ادگھاٹن کرنے عمارت میں آئے تو ایک عجیب وغریب واقعہ پیش آیا۔ مسٹر جانسن کے پرسنل سکریٹری خود ہی اپنے کمرے میں بند ہوگئے۔ اور ان کو بڑی مشکل سے کمرے کے باہر لایا جاسکا۔ جب لوگوں نے ان کے پرسنل سکریٹری کی چیخیں سنی تو چابھی لیکر اُس کمرے کے تالے کو کھولنے لگے، لیکن وہ تالا پھر بھی نہ کھلا۔ حالانکہ جس چابھی سے کھولا جارہا تھا وہ اُسی تالے کی تھی آخر میں اُس کمرے کے دروازے کو توڑا گیا تب کہیں جاکر جانسن کے سکریٹری کمرے سے باہر آسکے۔

## مسٹر جانسن کی پریشانی

اب مسٹر جانسن کو سفارت خانہ کی زمین پر بد دعا کے واقعات کو بتلایا گیا۔ انھوں نے ان تمام واقعات اور حادثات کی گہرائی سے جانچ کرائی تو اُنھیں معلوم ہوا کہ یہ سارے واقعات اُسی مجذوب کی بد دعا کا نتیجہ ہیں۔ مسٹر جانسن نے پاکستان کے اعلیٰ افسروں سے دریافت کیا کہ اس بد دعا کو ختم کرنے کیلئے کیا تدبیر کی جائے۔ لیکن کوئی افسر بھی اُن کے اس سوال کا جواب نہ دے سکا اور سب نے یہی کہا کہ گو کہ انجینیر نے سفارت خانہ کی تعمیر میں بزرگ کے مزار کو چھوڑ دیا ہے اس سے انکی ناراضگی کم ہوگئی ہے لیکن کسی نے بد دعا کے ختم ہونے کیلئے اپنی زبان نہیں کھولی۔ اور نہ پاکستان میں کوئی ایسی ذات بابرکت

تھی جو اس مجذوب کڑے شاہ کی بد دعا کو ختم کر سکے۔

پھر مسٹر جانسن نے پوچھا کہ آخر اب کیا کیا جائے؟ لیکن اس کا صحیح جواب کسی کے پاس نہیں تھا۔ لیکن یہ بات سب کے دل میں تھی اور یقین کامل تھا کہ جب تک امریکی سفارت خانہ یہاں سے نہ ہٹایا جائے گا اُس وقت تک مجذوب کی بد دعا ختم نہ ہوگی۔ مگر اتنے قیمتی سفارت خانہ کو اچانک کیسے ہٹایا جائے اور سب پریشان تھے۔

## راجدھانی بجائے کراچی کے اسلام آباد ہوگئی

آخر کار یہ مسئلہ ایک دن خود بخود حل ہوگیا۔ اور پاکستان سرکار نے خود بخود ایک روز یہ فیصلہ کیا کہ اب اُنکی راجدھانی کراچی کے بجائے اسلام آباد ہوگی۔ اب امریکی سرکار کو بھی اپنا سفارتخانہ کراچی سے ہٹاکر اسلام آباد لیجانا پڑا۔ اور حضرت کڑے شاہ مجذوب کی بدُ دعا رنگ لاکر رہی۔ اور اس سیں سدا کیلئے تالا بند کر دیا گیا[1]۔ اس مجذوب فقیر کی بد دعا کو ختم کرنے کیلئے کتنی دعائیں کی گئیں اور تمام عاملوں نے اپنی ساری کارگزاریاں ختم کر دیں لیکن ذرا بھی جنبش نہیں ہوئی۔ بھلا اُس روحانیت کے تاجدار جسکی زبان خدا کی زبان ہوتی ہے۔ یہ علم ظاہر کے مالک علماء ظاہر اور عاملانِ وقت کیا کر سکتے ہیں۔ اسی بات کو عارف رومیؒ نے کہا ہے ؎

گفتۂ او گفتۂ اللہ بود  گرچہ از حلقوم عبداللہ بود

ترجمہ: فقیر کی زبان خدا کی زبان ہوتی ہے۔ اگرچہ بظاہر دیکھنے میں یہی معلوم ہوتا ہے کہ فلاں نے اپنی زبان سے کہا ہے۔

---

[1] بھوشواڑیاں، شری ہری موہن شرما۔ ہندی ص ۱۳۲ تا ۱۳۵، آرٹ پریس دہلی ۱۹۶۳ء

# آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی معراج شریف

## کی حقیقت

## اور عجائب و غرائب کا بیان

معراج شریف کے بارے میں ارشاد باری ہے کہ سبحان الذی اسریٰ
بعبدہ لیلا من المسجد الحرام الی المسجد الاقصیٰ الذی بارکنا حولہ
لنریہ من آیاتنا انہ ھو السمیع البصیر ٥ حضرات فقہا اور علماء ظاہر کے
نزدیک صرف یہی ایک آیت کلام مجید میں ہے جس سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی
معراج شریف کی تصدیق حضرت حق نے فرمائی ہے اور حضرات صوفیہ کے مشاہدہ و
عرفان میں علاوہ اس آیت کے پوری سورہ والنجم میں بھی اسی معراج شریف کی تصدیق
کی گئی ہے اور مذکورہ بالا آیت معراج شریف کا اجمال ہے اور سورہ والنجم اسکی تفصیل ہے۔

...... پس وجہ حقیقی سوائے کتاب محمدیؐ یعنی چہرہ محمدیؐ کے جو اسم آخر میں بسبب
کمال کے مراتب ستہ الوہیت کو شامل ہے دوسرا نہیں ہے اسی واسطے جناب باری
نے فرمایا کہ الٓمّٓ۔ ذلک الکتاب لا ریب فیہ تو یہ کتاب قرآن و فرقان ایسی
صورت میں اسم آخر جناب باری ہے اور چہرہ نبوی وجہ اللہ ہے جو اسم اول ہے اب تین
مراتب جو حضرت مصنف شیخ عبدالکریم جیلیؒ نے بیان کئے ہیں یعنی غیب الغیب غیب برزخی
اور عالم شہادت وہ صرف رسول اللہ کی وجہ سے حاصل ہیں اور رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کی عبودیت میں یہ منصب حاصل ہے کہ آپ الوہیت کا دعویٰ کریں مگر الوہیت

کا دعویٰ آپ اس وجہ سے نہیں کرتے ہیں کہ عبودیت ہی تو عین الوہیت ہے اگر آپ الوہیت کا دعویٰ فرمائیں تو عبودیت ظاہرہ اُس سے نکل جائے اور الوہیت ہی فوت ہو جائے۔

اب ہم پہلے آیت سبحان الذی اسریٰ کے وہ معنی اردو میں لکھتے ہیں جو حضرت شاہ عبدالقادر صاحب محدث دہلویؒ نے لکھے ہیں جن کا ترجمہ بہت سادہ اور با محاورہ ہے اور حقیقت تو یہ ہے کہ حضرت شاہ عبدالقادر صاحب قبلہؒ نے جو ترجمہ تحریر فرمایا ہے اسکی پاکیزگی اُن اردو الفاظ کی وجہ سے نہیں ہے بلکہ عرفان اور واردات قلبی جو اُن پر وارد ہوئے ہیں بعض بعض جگہ انکو استفادہ ہوا ہے اسکی وجہ سے وہ الفاظ کے لغوی معنیٰ پر چلے گئے ہیں اور اُسکا ترجمہ ٹھیٹھ ہندی (اردو) میں کیا ہے اور اسی وجہ سے یہ ترجمہ بہت مرغوب اور پسندیدہ ہے۔ اس بیان سے میرا مطلب یہ ہے کہ قرآن کریم کے معانی بجز انسان کامل اور عارف تام المعرفت کے جسکو مقام الوہیت حاصل ہو واقعی کوئی نہیں سمجھ سکتا ہے۔ کیونکہ اللہ کی سمائی بجز قلب انسان کامل کے کسی شئے میں نہیں ہے۔ اور علمائے ظاہر اگرچہ لغوی و اصطلاحی معنی جانتے ہیں مگر ان باطنی مطالب کو نہیں پہونچ سکتے ہیں تاوقتیکہ وہ بھی عارف تام المعرفت نہ ہوں۔ مجھکو بجاذبہ ایزدی معراج شریف کے واقعہ کا مشاہدہ اپنے رجوعی سیر الی اللہ میں عرصہ ہوا کہ ہوا تھا۔ اور یہی وجہ تھی کہ میں نے معراج شریف کی حقیقت بیان کرنے کا وعدہ کیا تھا جیسا کہ کتاب میں مذکور ہے۔ آیۂ کریمہ اور اُسکا ترجمہ حضرت شاہ عبدالقادرؒ یہ ہے۔

سُبْحَانَ الَّذِیْ اَسْرٰی بِعَبْدِهٖ لَیْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَی الْمَسْجِدِ الْاَقْصَی الَّذِیْ بَارَکْنَا حَوْلَهٗ لِنُرِیَهٗ مِنْ اٰیٰتِنَا اِنَّهٗ هُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ ۝

ترجمہ: پاک ذات ہے جو لے گیا اپنے بندہ کو راتی رات ادب والی مسجد سے پرلی مسجد تک جس میں ہم نے خوبیاں رکھی ہیں کہ دکھا دیں کچھ اسکو قدرت کے نمونے وہی ہے سنتا دیکھتا۔

معراج اسی کو کہتے ہیں کہ سیر رجوعی اسم اللہ کی دائرۂ عروجی سے اسم اول کی

طرف اور ایسی حالت میں وہی اسم آخر اسم اول ہو جاتا ہے اور اسی کو دنیٰ بلکہ اَوْ اَدْنٰی
کہتے ہیں۔ اس حالت میں ہستیٔ سالک یعنی اسم آخر کی فانی ہو کر حقیقت میں مندرج ہو
جاتی ہے اور اسی کو حضرت مصنف نے دلوج لکھا ہے جسکے لغوی معنی حضرت مترجم
کتاب ہذا نے "در آمدن چیزے بچیزے" لکھے ہیں اور اس کا مشاہدہ محض جاگنے میں
بذریعۂ آواز سرمدی کے ہوتا ہے جو سالک راہِ طریقت کے دل و دماغ میں ودیعت
ہے۔ اور سالک کی ہستی ناسوتی بشری کو فانی کر کے اُسکی ہستی روحانیت میں بشکل
ماہتاب تاباں کے قائم کر دیتی ہے اور وہ صوتِ سرمدی مثل گھنٹے کی آواز اور کھیوں
کی بھنبھناہٹ اور جھینگر کی آواز کے ہوتی ہے اسی کو لسان الغیب حضرت خواجہ حافظ شیرازی
نے اس طرح ادا کیا ہے ؎

جرس فریاد می دارد کہ بربندید محملہا

## آفاق اور انفس کی حقیقت

نزول وحی کے واقعات میں ہے کہ جب کلام
پاک کی وحی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم
کو ہوتی تھی تو آپکو مکھیوں کی سی بھنبھناہٹ معلوم ہوتی تھی اور قیامت کبریٰ میں
اسی کو صور اسرافیل کہیں گے جس سے آفاق یعنی شخص عالم کی ہستی فانی ہو جائے گی۔
اسی طرح سے قیامت صغریٰ انفسی میں جسکو بفحوائے موتوا قبل ان تموتوا کے
جسے موت اختیاری کہتے ہیں ہستیٔ سالک جو نمود بے بود ہے فانی ہو جاتی ہے اور
اس وقت جناب باری سے ارشاد ہوتا ہے کہ لمن الملک الیوم اور پھر خود ہی جواب
دیتا ہے کہ لِلّٰہِ الواحد القہار پس اس صورت سرمدی کی وجہ سے روح جسم
عنصری سے نکل کر بصورت ماہتاب سالک کے بائیں جانب عالم شہادت سے عوالم
غیب برزخی میں عروج کرتی ہوئی عالم جبروت، عالم لاہوت اور عالم ہاہوت میں
پہونچ جاتی ہے اور عالم برزخی میں اسکی صورت مثل ماہتاب کے تاباں ہوتی ہے اور عالم
جبروت میں اُسکی تابش کم ہو جاتی ہے کیونکہ آفتاب حقیقی کی تابش کے مقابلہ میں

اُسکی روشنی مدہم پڑ جاتی ہے لیکن روح کا رجوع الی الحقیقت رُک نہیں جاتا ہے اور چلتے چلتے آخر میں جب آفتاب حقیقی خط استوا پر آتا ہے تو ماہتاب بالکل نظر نہیں آتا ہے اگرچہ اُس کا وجود معقولی ہوتا ہے اسی طرح لاہوت میں ماہتاب روح کا تشکل غائب ہو جاتا ہے کہ جس کا راستہ سیر رجوعی کی توس میں انفس یعنی انسان کے جسم میں سر کی مانگ ہے اور یہی صراط مستقیم ہے جس کی الحمد میں ہدایت ہے اور جبکہ ماہتاب غائب ہو جاتا ہے تو اس کو دَنیٰ کہتے ہیں اور جب دنیٰ کا علم بھی غائب ہو جاتا ہے تو اادنیٰ ہوتا ہے یعنی ظلوم و جہول ہو کر اُس میں مادیت پیدا ہو جاتی ہے۔ اور مادہ کی تخلیق یہیں سے ہے۔ انفس کی حیثیت سے جاہل ہو جاتا ہے اور آفاق کی حیثیت سے ظلوم ہو جاتا ہے یعنی انفس کی حیثیت سے عورت ہو جاتا ہے اور آفاق کی حیثیت سے ماہتاب ہو جاتا ہے۔ انفس کی حیثیت سے جب شعاع علم چمکتی ہے تو وہ عورت مرد ہو جاتی ہے اور آفاق کی حیثیت سے جب آفتاب کی شعاع نوری ماہتاب پر پڑتی ہے تو وہ بھی آفتاب تاباں ہو جاتا ہے۔ انفس کی حیثیت سے حق مطلق آدم کہلاتا ہے جسکے پہلوئے چپ میں حوا ہیں اور آفاق میں رحمٰن عرش پر مستوی ہے جسمیں آفتاب بمنزلہ مرد کے ہے اور ماہتاب بمنزلہ عورت کے ہے۔ انفس میں روح پھونکنا تابش علم سے مراد ہے اور آفاق میں روح ڈالنا انسان کا پیدا کرنا ہے۔ پس انسان یعنی انفس مع اپنے جسم آفاقی کے عالم میں بمنزلہ رُوح کے ہے اور حق انفس میں باعتبار اپنی شعاع نظر کے بمنزلہ روح الروح کے ہے اور باوجود اس کے تشبیہہ سے نہیں بلکہ تنزیہہ سے بھی منزہ ہے اور اُسکی تعبیر نحن اقرب الیہ من حبل الورید سے کی جاتی ہے۔

### نور محمدیؐ اور مقام محمود

اس امر کی وضاحت ضروری ہے کہ آفتاب حقیقی کی شعاع نظر جو آگینۂ ہر تعین سے تاباں ہوتی ہے مخلوقات ہے اور وہ شعاع نظر کلتی منقسمی نہیں ہے اور نہ اس کا کوئی جسم ہے جو نظر آئے محض قربت و نسبت حق سے اس کا ایک نام ہو گیا ہے "روح" اور یہی علم حق ہے جسکو

حضرت عارف رومیؒ نے اس طرح فرمایا ہے۔ ؎

علم حق در علم صوفی گم شود　　　این سخن کے باور مردم شود

اور یہ بموجب ہر استعداد کے ہر تعین کے تاباں ہے اگر اول درجہ پر ہے تو اس کو الف یا "نور محمدی" کہتے ہیں کہ اسکو تنزلات سے سابقہ نہیں ہے اور اپنے مرتبۂ صمدیت میں تاباں ہے اور اگر یہ دوم اور سوم درجہ پر ہے تو دیگر پیغمبروں کے تعین کا آفتاب ہے بفرق مراتب اور اس آفتاب کو وہ اعتدالی مرتبہ بسبب دو یا تین بُعد کے یا اور زیادہ بُعد حقیقت سے ہو جانے کے حاصل نہیں ہے اور دیگر مخلوقات کو جیسا جیسا بُعد مطابق استعداد کے اُس آفتاب حقیقی سے ہوتا گیا شعاع کی تابش کم ہوتی گئی یہاں تک کہ مختلف اقسام کی مخلوقات بہ تناسب شعاع علمی کی کمی و بیشی سے پیدا ہوگئی اور سب سے آخر میں مادہ ہوا کہ جسکو کچھ علم نہیں ہے۔ "سراج نور محمدیؐ" کو بسبب اعتدالی صمدیت" کے ضروری نہیں ہے کہ وہ تنزل کرے کیونکہ ہمرنگ حقیقت ہے اور "مقام محمود" میں ہے اور اسکو اپنے دائرہ میں اپنے محور پر آپ گردش ہے اور اس کی گردش سے جو تعینات اسکے ماتحت پیدا ہو گئے ہیں انکو ضرورت ہے کہ وہ لامحالا نزولی دائرہ کو لیکر اعلیٰ علیین ہبوط کر کے مثل آدم جنت حق سے نکل کر ناسوت میں آئیں اور پھر ناسوت سے سلوک کر کے عروجی دائرہ کو طے کر کے "آفتاب احمدی" تعین اول میں فانی ہو کر نحن اقرب الیہ کی الملاقیت سے فائدہ اٹھائیں اس لیئے سرور کائنات فخر موجودات حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی معراج ہر وقت دم نقد ہے کیونکہ آپکا مقام ہی مقام "محمود" ہے۔

غرضیکہ سالک جب اس مقام "اوادنیٰ" میں پہونچتا ہے تو فوراً "فتدلیٰ" ہو جاتا ہے اور "فتدلیٰ" ہونے کا مطلب یہ ہے کہ وہی ماہتاب روحی آفتاب ہو جاتا ہے اور آفتاب کا خاصہ تابش ہے تو تابش آفتاب سے ہر چیز روشن و نمایاں ہو جاتی ہے یعنی کلؔ اسماء حق جامعیت کے ساتھ ظاہر ہو جاتے ہیں

بلکہ یوں کہیئے کہ حق صورت انسانی اختیار کرلیتا ہے جیسا کہ خداوند عالم نے فرمایا ہے
کہ وعلم آدم الاسماء کلھا پس بفحوائے ان اللہ خلق آدم علیٰ صورتہ وہ تعین
انسانی مقام قندلیٰ میں تعین" رسول الٰہی" کہا جاتا ہے جسکو مقام" محمود" کہتے ہیں۔
پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے تعین اعتدالی کا آفتاب بفحوائے صبغۃ اللہ ومن احسن
من اللہ صبغۃ خط استوی پر آتا ہے اور ساری نمود آپ ہی کے وجود باوجود سے
مثل آفتاب کے ظاہر ہوتی ہے۔ اسی لئے تو حضور پُر نور کی نسبت ارشاد ہے لولاک
لما خلقت الافلاک اور جب آفتاب خط استوی پر آتا ہے اس وقت شئے مستقیمۃ
القامۃ کا سایہ نہیں ہوتا ہے۔ چونکہ آنحضور عالم انفسی وعالم آفاقی کے آفتاب خط استوی
ہیں اس لئے آپکا سایہ نہ تھا اور اگر کبھی آپکا سایہ نظر بھی آیا ہو تو بھی آپکی جامعیت کیوجہ
سے وہ سایہ مراتب میں ہونا چاہئے تھا جیسے کہ آفتاب جب طلوع کرتا ہے تو مراتب میں
فیض دینے کیلئے اس سے ہر شئے کا سایہ ہوتا ہے اب اُس آفتاب حقیقی کا حال جو تمام
روشنیوں کا چشمہ ہے جو سیر رجوعی کے بعد دنیٰ اور ادادنیٰ یعنی سیر الی اللہ و فی اللہ سے قندلیٰ
ہو کر بشکل آفتاب سیر باللہ و مع اللہ دائرۂ نزولی میں سالک کرتا ہے اس کو ہم بعد کو تحریر
کریں گے۔ اس بیان سے اس امر کو ظاہر کرنا ہے کہ رجوع الی اللہ اور سیر فی اللہ دائرہ عروجی
میں بھی حقیقت نماز ہے اور اسی کو صلوٰۃ دائمی کہتے ہیں اس رجوع میں اودادنیٰ تک پہونچکر
نایافت و نامرادی ہے اور قندلیٰ ہونیکے بعد یافت اور حصول مراد ہے۔ پس حقیقت نماز
کی چونکہ نامرادی ہے لہذا نماز میں سالک کا جیسا کہ چاہئے دل نہیں لگتا ہے اگر یافت اور
حصول مراد ہو تو دل ضرور لگے اور وہ قندلیٰ میں ہے جو مقام" محمود" ہے اور وہ کہاں
حاصل ہوتا ہے اسی لئے تو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ لَاصَلٰوۃَ اِلَّا
بحضور القلب یعنی نماز نہیں ہوتی بغیر حضور قلب کے۔ پس اس بات کو ذہن نشین کرلو کہ
پیغمبروں اور اولیا کاملین کی نماز علمار ظاہر اور ہماری نماز کی طرح عادتی نہیں ہے۔ اور
نہ ان کو ہماری طرح حصول ثواب مقصود ہے بلکہ انکی ہر نماز صلوٰۃ دائمی ہے اور وہ دیدار

الہٰی کی لافانی دولت کی وجہ سے ہر وقت نماز میں ہیں اور اُنکی نماز کا ثواب اپنی حقیقت کے بافت ہے جیسے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بسبب کمالِ جامعیت کے جو عین کمال ہے کبھی فرماتے تھے کہ " ارحنا یا بلال" اور کبھی نماز میں آپکا قلب مثل دیگ کے جوش مارتا تھا اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ ولایت مآب نماز میں ایسے محو ہو جاتے کہ تن بدن کا ہوش نہ رہتا اور تیر آپکے جسد اطہر سے نکالا گیا تھا اور آپکو خبر نہ ہوئی یہ نماز یں حضور قلب کی تھیں جو مطلوب ہیں جس کے واسطے الصّلوٰۃ معراج المومنین ہے لیکن یہ حضوری کی نماز بغیر سخت جوش قلب اور الجھن و نامرادی کے حاصل نہیں ہوتی ہے جو مولا علی کی نماز ہے

اور سے حکم ہے کہ مانگ مراد ہم سے فرمانِ نامرادی ہے
نامرادی را کنی گر توشہٗ فارغ آئی از غم و اندیشہٗ

## قرآن و حدیث میں توحید وجودی کا بیان

اکثر علماء ظاہر باوجود توحید وجودی کو سمجھنے کے بیان میں احتیاط کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ توحید وجودی حالی ہے اسکو بیان نہ کرنا چاہیئے جو لوگ یہ کہتے ہیں انکو اس کے بیان سے یہ اندیشہ ہوتا ہے کہ کہیں اپنا ایمان ہی نہ جاتا رہے یا لوگ گمراہ نہ ہو جائیں۔ حالانکہ ان کا یہ اندیشہ درست نہیں ہے اس وجہ سے کہ خدا کی خدائی ہمارے بیان کی وجہ سے گمراہی میں نہیں پڑ سکتی اسکی خدائی کے ظہور میں کسی سبب کو دخل نہیں ہے۔ ہے

ہر سبب را آں مسبّب آورد قدرتِ مطلق سببہا بردرد

میں کہتا ہوں کہ توحید وجودی کو بیان نہ کرنا ایک حقیقت کو چھپانا ہے جو سراسر نفاق ہے اور توحید وجودی کو تو خداوند تعالیٰ نے کلام مجید میں اور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے احادیث میں آواز بلند بیان فرمایا ہے۔ اور صرف بیان ہی نہیں فرمایا ہے بلکہ عملاً بھی اسکو ظاہر کیا ہے جبکہ آپنے حکم دیا تھا کہ منادی کر دی جائے کہ جس نے صدق دل سے ایک بار کلمہ لا الٰہ الا اللہ کہا وہ قطعی جنتی ہے آپ یہ فرما ہی گئے

کہ حضرت عمرؓ کے کہنے سے وہ منادی نہیں ہوئی۔ میں کہوں گا کہ یہ منادی نہ ہونا ہی منادی سے زیادہ ہو گیا۔ منادی کی اطلاع محلہ در محلہ اور شہر در شہر ہوتی اور پھر غائب ہو جاتی لیکن منادی نہ ہونے سے اس امر کی اطلاع تمام عالم میں ہو گئی اور آجتک کانوں میں گونج رہی ہے۔ اور جو لوگ باوجود توحید وجودی کے قائل ہونے کے اظہار و بیان سے منع کرتے ہیں انکا منشا یہ ہے کہ کہیں لوگ گمراہ نہ ہو جائیں پس حصول مقصد میں سبب مجاہدہ سے کیوں باز رہتے ہیں کہ بلا گیان و دھیان اور اظہار توحید کے توحید حاصل ہی کیسے ہو گی۔ اسی واسطے تمام مجاہدات اور ریاضیات ہیں کہ بغیر مجاہدات کے مشاہدہ ہو ہی نہیں سکتا ہے۔ میری رائے میں برسر ممبر توحید وجودی کا بیان کرنا چاہئے جیسا کہ ہمارے پیر و مرشد حضرت شبلیؒ بیان فرماتے تھے اور حضرت منصور حلاجؒ نے تو برسر دار کہا اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے بالاعلان فرمایا کہ انا احمد بلا میم الخ اور کہا من رانی فقد رای الحق الخ اور خداوند عالم نے کلام مجید میں پکار کر کہدیا کہ ما رمیت اذ رمیت ولکن اللہ رمی اور یہ بھی کہا ان الذین یبایعونك انما یبایعون اللہ ید اللہ فوق ایدیھم پس مجھے بھی اس صریحی توحید وجودی کے اظہار و بیان میں کوئی خوف نہیں ہے کہ مجھے اس بات کا ڈر ہو کہ علما و ظاہر مخالفت کریں گے۔ کیا خوب حضرت گلشن راز نے فرمایا ہے ؎

چہ شیخی و مریدی این چہ قید است | چہ جائے زہد و تقوی این چہ شید است

اور حضرت خواجہ حافظ شیرازی نے اپنے رندمشربی کا یوں اظہار کیا ہے ؎

از قول عابد کردیم توبہ | وز فعل زاہد استغفر اللہ

جاناں چہ گویم شرح فراقت | چشمے و صد نم جانے و صد آہ

اس مقام پہ مجھے ایک املی امیر خسروؒ کی یاد آئی ایک عورت نے آپ سے عرض کیا کہ میاں ہماری املی ملا دو۔ چار چیزیں اس میں ہیں۔ کھیر۔ چرخہ۔ کتا۔ ڈھول۔

آپ نے برجستہ ایک ہندی شعر میں سب کو پرو دیا ہے

کھیر بچاون کہہ گئے سو حرف تو جلائے　　آوا گُنا کھائے گوا تو بیٹھی ڈھول بجائے

کسانیکہ ایزد پرستی کنند　　بر آواز دولاب مستی کنند

کھیر میں تین چیزیں ہیں۔ دودھ۔ چاول۔ چینی۔ اس میں دودھ معرفت ہے۔ چاول قوت حلال ہے۔ شیرینی لذت درد ہے

من لذت دردِ تو بدرماں نفروشم　　کفر سر زلف تو بایماں نفروشم

## حضرت رسول علیہ السلام کی معراج انفسی و آفاقی

آیۃ سبحان الذی اسری میں اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی معراج انفسی و آفاقی دونوں بیان کی ہے۔ جب انفسی معراج آپکی بنفس نفیس مع تمام جسم کے صراط مستقیم پر ہوئی تو آپکا جسم مبارک بصورت رحمٰن تاباں و درخشاں تھا اور اُس تابش نور میں آپ کے ہر عضو جسم کی تابندگی آفاق کے ہر ہر جزو میں بہ مناسبت اُس عضو کے سرایت کر گئی تھی یعنی آفاق میں کسی شئے کو اسفل السافلین سے لیکر اعلیٰ علیین تک اس نور نے سرایت کرنے کو باقی نہیں رکھا تھا۔ مناسبت کا لفظ میں نے اس واسطے کہا کہ آفاق بھی بصورت انسان کبیر ہے پس انفس کے ہر ہر عضو اور رونگٹے رونگٹے کو مناسبت آفاق کی ہر ہر شئے اور ذرہ ذرہ سے ہے تو جس ذرہ سے انفس کے جس رونگٹے کو مناسبت ہے اور جس رونگٹے کا وہ ذرہ نمونہ ہے اُس ذرہ میں اُس رونگٹے کی تابش ایسی مستوی اور محتوی ہوئی کہ اُسکا وجود ہی باقی نہ رکھا اور اس میں بجز نورانیت انفس کے اور کچھ نہ رہا اور اس ذرہ یا عنصر کی کوئی حرکت بلا انفس کی نورانیت کے باقی نہ رہی اور چونکہ انفس میں نورانیت۔ رونگٹے رونگٹے کی تابش آفتاب حقیقی نے پیدا کی تھی لہذا کوئی حرکت بجز حرکت آفتاب حقیقی کے باقی نہ رہی اور آفتاب حقیقی مقام "محمود" میں اپنی صمدیت کے قائم رہا جیسا کہ قائم تھا جس کے لئے آمد رفت نہیں ہے یعنی رفتن وہی آمدن ہے اور آمدن وہی رفتن ہے۔

چونکہ انفس و آفاق کی مقام صمدیت میں یہی کیفیت ہے لہذا وہ نفس جو خلاصہ آدم و عالم ہے جب رجوع الی اللہ میں ایک ہو گیا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی معراج میں ہوا چلنے سے اور پانی بہنے سے رُک گیا یعنی جملہ عناصر و موالید و موجودات اور انکے متعلقات اپنے اپنے کام سے محرک گئے کہ موجودات انفسی و آفاقی کا وجود بجز یا کی وسبحانی کے باقی نہیں رہا اور اسی کو قیامت کہتے ہیں ؎

تو قیامت شو قیامت را ببیں      دیدن ہر چیز را شرط است ایں

انفس کی رجوع اپنے اصل کی طرف ان الفاظ سے ظاہر ہے اسریٰ بعبدہ کا اور عالم کی رجوع اپنے مبدا کی طرف ان الفاظ سے ظاہر ہے من المسجد الحرام الی المسجد الاقصیٰ اور نورانیت کا سرایت کرنا ہر ہر ذرہ میں ان الفاظ سے ظاہر ہے الذی بارکنا حولہ ۔ اب انفس کی رجوع حقیقت کی طرف ان الفاظ سے عیاں ہے اسریٰ بعبدہ ۔ جو میں نے بیان کیا ان معانی میں ہے کہ انفس میں بندہ اسم آخر جناب باری ہے اور وجود ذات پاک اپنے بندہ کو لے گئی وہ اسم اول ہے ۔ جب اسم اول کو یہ منظور ہوا کہ اسکا اسم آخر بھی اسم اول ہو جائے ۔ جیسا کہ جناب باری تعالیٰ کی شان ہے کہ اس کا اسم اول ہی اسم آخر ہے اور اسم آخر اسم اول ہے تو اب عبودیت بندہ سے کوئی چیز باقی نہیں رہی اور ساری عبودیت الوہیت ہو گئی اور آمد و رفت ساقط ۔ تب بھی عبد مقام صمدیت میں متمکن ہو گیا ۔ مثلاً کیا آپ اپنی سانس کو چلتے نہیں دیکھتے ہیں کہ جو انفس میں بشمول آفاق کی ہوا کے آتی جاتی ہے اور اُس کا جو جاتا ہے وہی آتا ہے اور جو آتا ہے وہی جاتا ہے اس لئے کہ آپ بدستور اپنی جگہ پر قائم ہیں نہ آپکو آنے سے تعلق ہے اور نہ جانے سے کوئی واسطہ ہے یعنی آپ خود قطعاً نہ آتے ہیں نہ جاتے ہیں حالانکہ اسی سانس سے تمام انفس و آفاق کی تخلیق ہو رہی ہے ۔ بالکل اسی طرح ہر حق اپنے مقام صمدیت میں نہ آتا ہے نہ جاتا ہے ۔ پس جب اسم اول اپنے اسم آخر (آنحضورؐ) کو مقام صمدیت میں لے گیا تو کوئی اعتباری فرق بھی باقی نہیں رہا ۔ نہ آخر رہا اور نہ اول محض "صمد" باقی رہ گیا ۔

اب آفاق میں بمناسبت اسم اول و آخر دو گھر جناب باری کے کہے جاتے ہیں جو گھر اسم اول جناب باری کا مظہر ہے وہ مسجد اقصیٰ ہے جو پہلے اسلام کا کعبہ تھا اور جو گھر اسم آخر جناب باری کا مظہر ہے وہ مسجد حرام ہے جو بعد کو کعبہ ہوا ہے ۔ ومن دخلہ کان امنا یعنی جو اس میں داخل ہوا وہ امن میں ہے یعنی ساکن ہے تو اجمالاً آنحضرتؐ کی معراج انفسی و آفاقی کو بیان کرنے کیلئے اسی قدر آیت سبحان الذی اسریٰ بعبدہ سے ھو السمیع البصیر تک کافی و وافی ہے مگر آفاقی مثال میں بمناسبت اسم آخر و اول یہ مثال مسجد حرام و مسجد اقصیٰ کی صرف اُسی قدر فاصلہ کو بتاتی ہے جو مسجد حرام اور مسجد اقصیٰ کے درمیان میں ہے لیکن حقیقت میں مسجد اقصیٰ کے لغوی معنی حضرت شاہ عبدالقادر صاحب دہلویؒ نے "پرلی مسجد" لکھا ہے یعنی انتہائی مسجد کہ جس کے آگے بجز ذات پاک کے کچھ نہیں ہے اور مسجد حرام میں بجز ذات پاک "محمدیؐ" یعنی اسم آخر باری تعالیٰ کے اور کچھ نہیں ہے تو مسجد حرام و مسجد اقصیٰ ایک ہوگئی ۔ خوب فرمایا ہے ایک عارفِ کاملؒ نے سے

اقصیٰ ہے کتاب وجہ باقی ہر خانہ نماز ہوگیا ہے

جیساکہ عبد معبود ایک ہوگیا اور کونین سے کوئی چیز چھوٹی نہیں ۔ اور لفظ مسجد اسم ظرف ہے اور سجدہ کرنے کا انتہائی مقام انکسار یہ ہے کہ ساجد اپنے وجود کو مسجود کے وجود میں ایسا فنا کردے کہ بجز مسجود کے وجود کے اور کچھ نہ رہے ۔ تو مسجد حرام و مسجد اقصیٰ تحت وفوق ایک ہوگیا تھا اب ساجد و مسجود بھی ایک ہوگیا اور اس طرح ہر ایک ہونے میں انفس و آفاق بھی ایک ہوگیا اور اسم اول و آخر بلکہ تمامی اسماء کا اندماج ذات میں ہوگیا اور بجز ذات کے کچھ بھی باقی نہ رہا جیسا کہ ایک عارفِ کامل نے اسی مقام سے فرمایا ہے

قربان ہوں ایسی عبدیت کے محمود ایاز ہوگیا ہے

اور یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ذکر معراج شریف میں اپنے اُس تنزیہی نام کو لکھا ہے جو "سبحان" ہے اور چونکہ تشبیہات بھی انفس میں اسکے اسماء سے موجود ہیں اس لئے یہ بھی بتادیا کہ وھو السمیع البصیر ۔ یعنی وہی سبحان ہے اور وہی سمیع و بصیر بھی

اور علین سبحان کے ساتھ جو اسم تنزیہہ ہے ضمیر الذی کو جسے تنزیہہ سے مناسبت
ہے تشبیہہ کے بجائے لایا اور ھو جو اسم تنزیہی ہے اسکی مناسبت سے تشبیہی الفا
سمیع و بصیر استعمال فرمائے تو سبحان الذی اسریٰ میں تنزیہی و تشبیہی
اسم اول و آخر آفاقی کو ایک کیا ہے وھو السمیع البصیر میں تنزیہی و تشبیہی
اسم اول و آخر انفسی کو ایک کیا ہے اور یہ ظاہر ہے کہ تنزیہ اسم اول ہے اور تشبیہ
اسم آخر ہے اور باوجود تنزیہہ و تشبیہہ کے ایک کر دینے اور کچھ فرق نہ رکھنے کے کیسا
امتیاز اسم اول و آخر کا ہے اور کیسا فرق تشبیہہ و تنزیہہ کا ہے اور یہ تو غالباً آپکا پختہ
عقیدہ ہوگا کہ حق سبحانہ اپنی پاکی و سبحانی میں امہات اسمار سے جو تشبیہی ہیں خالی
نہیں ہے اور اپنی ہویت میں بھی اپنے آپ کو دیکھتا ہے مع ان امہات اسمار کے اور جب
ان اسمار کو اسی اسم اول و آخر کے ساتھ آپ ایک وجود میں ملا دیں گے تو ان اا
باطن کے اسمار ظاہر ہاتھ پیر، ناک، کان اور تمامی اعضار انسانی ہیں لہذا یہی اسم
باطن ظاہر ہو جائے گا اور ظاہر باطن ہو جائے گا۔ ھو الاول والاخر والظا
والباطن وھو بکل شیٔ علیم حق کی صورت بتمامہ ہوگی مگر بتمامہ اسکو اس وجہ
نہیں کہتے ہیں کہ یہ تو بہ ہیئت کذائی اور صورت انسان کی ہوئی اور حق اپنے منوال
الآن کما کان بے صورت ہے مگر انسان کی ذات کوئی دوسری نہیں ہے بجز حق کے کیونکہ
انسان بھی باوجود ان صفات کے اپنی ذات میں وہی رنگ رکھتا ہے جو حضرت حق
کا ہے اسی واسطے حدیث قدسی میں آیا ہے ان اللہ خلق آدم علی صورتہ
اور ایک عارف کامل نے اس حدیث قدسی کی اس طرح وضاحت کی ہے فرما
ہیں۔ ؎

وہی نقشہ ہے وہی رنگ ہے سامان ہے وہی — یہ جو صورت ہے تری صورت جاناں ہے!
اپنی ہستی کے سوا غیر کو سجدہ ہے حرام — مذہب پیر مغاں مشرب رنداں ہے!

## ایک اہم قابلِ غور نکتہ

یہاں حضرتِ حق نے آدم کو اپنی صورت پر بنایا ہے، یعنی مرد کو۔ عورت کو نہیں بنایا ہے مگر عورت کو اپنی صورت سے باہر بھی نہیں کیا ہے کہ حضرتِ آدم کے بائیں پہلو میں موجود ہے۔ لہذا عورت نے بھی اس ارشاد ان اللہ خلق آدم علیٰ صورتہ سے فائدہ اٹھایا ہے، پس عورت بھی معشوق حقیقی ہوئی مگر مرد کا جز ہو کر اور مرد بھی معشوق حقیقی ہے مگر حق کا نفس ہو کر اسی وجہ سے باری تعالیٰ نے فرمایا ہے یا ایتھا النفس المطمئنۃ ارجعی الی ربك راضیۃ مرضیۃ فادخلی فی عبادی وادخلی جنتی۔

اور جس طرح حضرت آدم سے حضرت حوّا کو بہشت میں پیدا کیا اسیطرح ہر انسان کو بعد موت اختیاری کے اپنی جنت میں لیجائے گا۔ قیصری فرماتے ہیں ؎

روئے نگار ما بہ بیں باغ و بہار ما یہ ہیں　　بخت بہ کار ما بہ بیں جنت نقد روبرو

اور حق کی جنت سرور محض ہے انسان چونکہ محبوب ہے لہذا اس کو اپنی جنت یعنی سرور محض میں لیجائے گا جیساکہ فرمایا ولیصنع علی عینی ؎

خرد باشد ازیں گو نہ در آشفت　　کہ ولیصنع علیٰ عینی چرا گفت

پس جس طرح حق اپنے آپ میں سرور میں ہے انسان بھی اپنے آپ سے سرور میں ہوگا اور یہی کمال ہے۔ خوب کہا ہے ؎

دلا سراپا سرور ہو جا نکل کے ظلمت سے نور ہو جا
خدا کے نشہ میں چور ہو جا رہیگا مستِ شراب کبتک

معراج تو حضرت یونسؑ کو بھی ہوئی تھی اور حضرت بایزید بسطامیؒ کو بھی ہوئی اور تمام اولیا کاملین کو ہوتی ہے لیکن تفاوت یہ ہے کہ کسی کو دائرہ ناف جو اسفل کا آدمی معلوم ہوتا ہے اس کے سر تک معراج ہوئی جیسے ہندؤں کے مذہب کے مطابق "شری مہا دیوجی" کو اور یہی وجہ ہے کہ ہندؤں کے یہاں "کام دیو" کی پرستش ہوتی ہے اور کسی کو مع اس کے دائرہ ناف سے گردن تک جو آدمی ہے اسکی بھی معراج ہوئی

یہ معراج حضرت بایزید بسطامیؒ کی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ میں نے اپنے سیر سلوک میں اپنے آپکو انبیاء علیہم السّلام کے باطنی دیکھا اور حضرات انبیاء علیہم السّلام کی معراج مع اُن دونوں کے اُس آدمی میں بھی ہے جو وجہ کا ہے چنانچہ حضرت یونسؑ کی معراج مچھلی کے پیٹ میں ہوئی یعنی ہر سہ دائرہ جسمانی کو لیکر (جو سامنے کی طرف تشبیہہ یعنی نقش و نگار نفسیاتی ہیں اور پشت کی طرف سے تنزیہہ ہے یعنی کوئی نقش و نگار نہیں ہے) پورے سر تک معراج ہوئی اور چونکہ تنزیہہ عین تشبیہہ ہے لہذا پورے جسم کی معراج نے اپنے دائرۂ تنزیہی و تشبیہی کے لحاظ سے اسفل میں اعلیٰ کا فائدہ دیا جس طرح ہندؤں کے مذہب کے مطابق "مہادیو" جی نے اپنی معراج اسفلی سے بمقابلہ شری کرشن جی کی معراج علوی کے برابر فائدہ اٹھایا کیونکہ شری کرشن جی" اعلیٰ مقام میں فانی ہوکر ذات حق میں لین ہوگئے تھے اور "مہادیو جی" نے پاتال یعنی اسفل السافلین میں اپنا کام پورا کیا ہے۔

اور چونکہ ہر ایک عارف کی معراج ایک تعین انسانی کی ہے اور آدمی سب برابر ہیں لہذا کسی کی معراج کو اعتباری تحت و فوق سے دوسرے کی معراج پر فضیلت نہیں ہے اسی واسطے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ میری معراج کو بھائی یونسؑ کی معراج سے کم نہ کہو کیونکہ اللہ میں تحت و فوق نہیں ہے لیکن اعلیٰ ترین معراج انفس میں وہ ہے کہ ہر سہ دائرہ انفسی میں جو حقیقت میں نو ہیں انسان کے تینوں شخصوں میں ہو جو فی الواقع ستائیس ہوئے اور اسی طرح پر آفاق کے پورے جسم انسان کبیر میں بھی انفس کے ساتھ ہو اور وہ انسان کبیر جو اعلیٰ علیین سے لیکر تحت الثریٰ تک ہے، جبرئیلؑ کی صورت اصلی ہے کہ جسکی نفسی صورت دحیہ کلبی تھے پس ظاہر جسم کی رو سے پورے عوالم جو ستائیس بلکہ مع ایک انفس کے اٹھائیس ہوئے ایک جبرئیلؑ کی صورت ہے اور حضرت جبرئیل کی صفت رزاقی کا تشکل حضرت میکائیلؑ ہیں جو حضرت جبرئیلؑ سے کہیں بڑے ہیں اور انکی صفت تکوینی کا تشکل حضرت اسرافیلؑ ہیں اور صفت نفی

کا تشکل حضرت عزرائیلؑ ہیں اور اضداد کا ایک رنگ کر دینا صفت تدبر کا کام ہے اسکو تعقل کہتے ہیں لہذا حضرت جبرئیلؑ عقل کل ہیں اور تعقل روحانیت سے پیدا ہوتا ہے۔ صفت مستی کا نام روح ہے اور صفت کا نام عقل ہے اور ان سب اضداد کا متحد ہوجانا حضرت جبرئیلؑ کی صورت ظاہر و باطن ہے جیسے انفس میں یہ سب متحد ہوکر ایک شخص انسان صغیر ہوا یعنی حضرت جبرئیل دحیہ کلبی کی صورت پر آئے۔

پس حضرت جبرئیل پورے پورے آفاق اور پورے پورے انفس یعنی روح ہیں یعنی سب چیزوں کی جان ہیں اور تعین رسول اللہی آفاق و انفس کی جان جان ہیں اور حضرت جبرئیلؑ مع اپنی کل صورت روح عقل وغیرہ کے صورت متمثلہ عقل کل رسو اللہی ہیں جنکی جان جان روح کلی رسو اللہی ہے پس جبرئیلؑ کا ختم ہونا کل عوالم کا ختم ہوجانا ہے یا کسی شخص کا آفاق میں افق اعلیٰ تک اور انفس میں کل دوائر کی سیر کر کے مخ دماغ تک پہونچ جانا ہے اور مخ دماغ کا سلسلہ پیچھے سے انفس میں چونکہ بائیں جسم تک ہے تو مخ دماغ کی سیر میں سالک جس قدر اپنے حساب میں عروج کرتا جائیگا فی الواقع اُسی قدر اسفل میں اُترتا آئے گا۔ اور تحت الثریٰ تک چلا جائے گا۔ اور جب تحت الثریٰ کو آئے گا تو ایک سیر رجوعی تحت الثریٰ سے اُسے پھر کرنی پڑیگی مگر اُس سیر رجوعی اور پہلی سیر رجوعی میں فرق یہ ہے کہ پہلی سیر رجوعی کئی دفعہ کر کے ہوئی ہے اور یہ سیر رجوعی بیک دفعہ مخ دماغ تک ہوگی تاکہ رفتن عین آمدن اور آمدن عین رفتن ہوجائے یعنی اول آخر ہوجائے اور آخر اول ہوجائے۔

## جبرئیلؑ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت متمثلہ ہیں

ہر شخص جو کچھ احساس کرتا ہے اپنی عقل اور روح سے کرتا ہے اور جو بات عقل کی ہوتی ہے تو کہا جاتا ہے کہ اُس نے بڑی عقلمندی کا ثبوت دیا ہے اور جو بات روح کی ہوتی ہے تو کہا جاتا ہے کہ یہ اس شخص کی روحی مستی ہے۔ غرضیکہ عقل یا روح کو کوئی فضیلت اُس شخص پر نہیں ہوتی ہے کہ جسکی عقل یا روح نے ایسا عقلمندی کا ثبوت دیا یا ادراک کیا ہے۔ پس عقلی و روحی مراتب کو حضرت جبرئیلؑ

کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لانا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اقرأ باسم ربك پڑھانا ان باتوں سے جبرئیل امینؑ کی فضیلت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر متصور نہیں ہوسکتی ہے بلکہ آنحضرتؐ کی فضیلت حضرت جبرئیل پر یقیناً کہی جائیگی۔ حضرت جبرئیلؑ کو رسالتمآبؐ پر فضیلت اس واسطے نہ ہوگی کہ ان کا پڑھانا یا وحی لانا خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اپنی عقل اور روح سے تعقل وادراک کرنا ہے۔ اور رسول اللہؐ کو فضیلت اس واسطے بھی ہوگی کہ انھوں نے اپنی عقل کامل کو کام میں لاکر اور اپنی روح کی تفصیل کر کے مجموعی روح الامین کو فیض دیا پس حضرت جبرئیلؑ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے مستفید ہیں اور آنحضرتؐ ان سے مستفید نہیں ہیں کیونکہ جبرئیل تو آپ ہی کی عقل اور روح کی صورت متمثلہ ہیں۔ جیسے ہم اپنی زبان سے کلام کریں تو زبان کا احسان ہم پر نہیں ہے بلکہ ہمارا احسان زبان پر ہے کہ ہم نے اسکو کلام میں لائے اور ہم نے اسکو کلام کی قدرت دی۔ یا ہم حق تعالیٰ کی حمد وثنا کریں تو ہمارا احسان خداوند تعالیٰ پر نہیں ہے بلکہ خداوند تعالیٰ کا احسان ہم پر ہے کہ اس نے ہم کو حمد کرنے اور گویائی کی طاقت وقوت دی ہے۔ ؎

بادہ از ما مست شد نے ما ازو — قالب از ما ہست شد نے ما ازو

اس تحریر سے آپکو معلوم ہوگیا ہوگا کہ ملک و ملکوت تک حضرت جبرئیلؑ باعتبار اپنی فطرت پہونچ سکتے ہیں اور اس کے آگے نہیں جا سکتے ہیں۔ ایک عارفِ کامل نے کتنے پتے کی بات کہی ہے ؎

اگر یک سر موئے برتر پرم — فروغ تجلی بسوزد پرم!!

اس واسطے کہ انسان کیلئے بسبب جامعیت و علم آدم الاسماء کلہا کے ذاتی نسبتیں حضرت حق کے ساتھ ہیں جو جبرئیلؑ یا کسی بھی فرشتے کو نصیب نہیں ہیں کیونکہ حق تعالیٰ نے ملائکہ کیلئے ان کے ہی نفس میں تجلی کی ہے یعنی انکی ہی ذات میں تجلی کی ہے نہ ذات حق میں اور انسان کے لئے حق تعالیٰ نے اپنی ذات میں تجلی فرمائی ہے۔ [۱]

[۱] حوالہ صفحہ ۱۸۵۵ پر ملاحظہ ہو۔

اب آگے سورہ والنجم کے ذریعہ معراج کا تفصیلی ذکر کیا جائیگا کیونکہ گذشتہ سو میں قارئین نے معراج کا اجمالی بیان ملاحظہ کیا ہے۔

## سورہ والنجم میں معراج شریف کی تفصیلات

وَالنَّجْمِ اِذَا هَوٰى ۝ مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ وَمَا غَوٰى ۝ وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى ۝ اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى ۝ عَلَّمَهٗ شَدِيْدُ الْقُوٰى ۝ ذُوْ مِرَّةٍ ۝ فَاسْتَوٰى ۝ وَهُوَ بِالْاُفُقِ الْاَعْلٰى ۝ ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰى ۝ فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى ۝ فَاَوْحٰى اِلٰى عَبْدِهٖ مَا اَوْحٰى ۝ مَا كَذَبَ الْفُؤَادُ مَا رَاٰى ۝ اَفَتُمٰرُوْنَهٗ عَلٰى مَا يَرٰى ۝ وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰى ۝ عِنْدَ سِدْرَةِ الْمُنْتَهٰى ۝ عِنْدَهَا جَنَّةُ الْمَاْوٰى ۝ اِذْ يَغْشَى السِّدْرَةَ مَا يَغْشٰى ۝ مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰى ۝ لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيٰتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى ۝ اَفَرَءَيْتُمُ اللّٰتَ وَالْعُزّٰى ۝ وَمَنٰوةَ الثَّالِثَةَ الْاُخْرٰى ۝ اَلَكُمُ الذَّكَرُ وَلَهُ الْاُنْثٰى ۝ تِلْكَ اِذًا قِسْمَةٌ ضِيْزٰى ۝ اِنْ هِيَ اِلَّا اَسْمَاءٌ سَمَّيْتُمُوْهَا اَنْتُمْ وَاٰبَاؤُكُمْ مَّا اَنْزَلَ اللّٰهُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ ط اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَمَا تَهْوَى الْاَنْفُسُ ج وَلَقَدْ جَاءَهُمْ مِّنْ رَّبِّهِمُ الْهُدٰى ۝

**ترجمہ :** قسم ہے تارے کی جب گرے، بہکا نہیں تمہارا رفیق اور بے راہ نہیں چلا اور نہیں بولتا اپنی خواہش سے یہ تو وحی ہے جو اس کو پہونچتی ہے۔ سکھایا اس کو سخت قوتوں والے نے اور زور آور نے پھر سیدھا بیٹھا (پس پورا نظر آیا) اور وہ تھا اونچے کنارہ آسمان کے پھر نزدیک ہوا پس اُتر آیا پھر رہ گیا فرق دو کمانوں کے برابر یا اس سے بھی نزدیک پس حکم بھیجا اللہ نے اپنے بندے کی طرف جو حکم بھیجا جھوٹ نہیں کہا دل نے جو کچھ کہ دیکھا

---

لے الکہف والرقیم فی شرح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم مع ترجمہ مسمّی نور الفہیم و شرح موسومہ فیض الکریم و مقدمہ کنز التعظیم ترجمہ بزبان اردو ص۱۷۷ تا ۲۰۰ مطبوعہ اصح المطابع لکھنؤ عارف کامل از قلندر رند روشن اند قلندر منش شاہ محمد و تاج الدین قلندر کاکوروی شارح کتاب حضرت شاہ محمد تقی حید رقلندر کاکوروی مترجم و حضرت سید شاہ عبد الکریم جیلی قدس سرہ مصنف کتاب ہذا۔

اب کیا تم اس سے جھگڑتے ہو اس پر جو اس نے دیکھا اور اسکو اس نے دیکھا ہے ایک دوسرے اتارے میں نزدیک سدرۃ المنتہیٰ کے جس کے پاس ہے بہشت رہنے کی جب چھار ہا تھا بدرہ پر جو کچھ کہ چھار ہا تھا بہکی نہیں نگاہ اور حد سے نہیں بڑھی بیشک دیکھے اس نے اپنے رب کے بڑے نمونے بھلا تم دیکھو تو لات اور عزیٰ کو اور منواۃ تیرے پچھلے کو کیا تمکو بیٹے اور اسکو بیٹیاں ہیں یہ اس وقت بانٹنا بہت برا ہے۔ یہ سب نام ہیں جو تم نے اور تمہارے باپ داداؤں نے رکھے ہیں۔ اللہ نے اس کیلئے کوئی سند نہیں اتاری نرے اٹکل ہی پر چلتے ہیں۔ اور اپنے جی چاہنے پر حالانکہ پہونچ چلی ہے انکو اپنے رب سے ہدایت۔

سورہ والنجم کی یہ آیتیں سبحان الذی اسریٰ کی تفصیل ہیں سردست ان آیتوں کی تفسیر اور اسکی شرح پوری طور پر یہاں تحریر کی گنجائش نہیں ہے۔ یہاں صرف اس امر کا اظہار ضروری ہے کہ آیۂ سبحان الذی اسریٰ میں خداوند تعالیٰ نے کلمہ توحید کی رو سے تشبیہ و تنزیہ و اسم اول و آخر و ظاہر و باطن کو ایک کر کے کسی اور شئے کے وجود کو باقی نہیں رکھا یعنی گویا فرمادیا کہ کلمہ کے معنی جو آیات محکمات میں سے ہے بلا کسی تاویل کے یہ ہیں کہ لاموجود الا اللہ یعنی کل موجودات جو الٰہ ہیں وہ الٰہ نہیں ہیں مگر اللہ چنانچہ سبحان الذی اسریٰ میں جو آخر کے الفاظ ہیں وھو السمیع البصیر وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہی نسبت ہیں کہ آپ ہی سننے اور دیکھنے والے ہیں اور آپ ہی کی نسبت حق تعالیٰ نے اپنے آپکو فرمایا کہ وھو السمیع البصیر یعنی آپکی ذات صفات و افعال کو اپنے میں ملاکر ایک کر لیا۔ پس جو کچھ سورہ والنجم کے معانی سے وعلمہ شدید القویٰ کی نسبت حضرت جبرئیلؑ کی نسبت کیجاتی ہے تو چونکہ سوائے حق کے کوئی شئے موجود نہیں ہے لہذا وہ حق کی طرف منسوب ہے اور جو ضمائر اس سورہ والنجم میں حضرت جبرئیل کی طرف منسوب کی جاتی ہیں وہ سب رسول اللہ کی طرف راجع ہیں کیونکہ حضرت جبرئیل جو ملک ملکوت کو شامل ہیں صورت متمثلہ عقل رسول اللٰہی ہیں پس ملکوت سب رسول اللہ کے صفات و افعال ہیں اور رسول اللہ عبد ہیں جسکی تعریف بیان ہو چکی ہے

کہ عبدیت عین الوہیت ہے۔ اور خداوند تعالیٰ نے عبد کی تعریف فرمائی کہ ھو السمیع البصیر پس سب نسبتیں سب اضافتیں اور سب شانیں اپنے اپنے مراتب سے کیا انفس کیا آفاق کیا ملکوت اور کیا ملک ہیں اپنی حقیقت یعنی اللہ کی طرف مرجوع ہوتی ہیں اور خدا کے وجود سے کوئی موجود باہر نہیں ہے بلکہ کسی موجود کا باہر ہونا محال ہے لہذا وجود حق کے علاوہ کسی دوسرے کا وجود محال ہے۔ لوکان فیھما الھۃ الا اللہ لفسدتا پس سدرۃ المنتہیٰ تک مع درخت سدرہ کے ایک وجود تشبیہی جناب باری کا مع جملہ عوالم کے ہے اور جو عوالم ہر وقت بحکم کل یوم ھو فی شان پیدا ہوتے رہتے ہیں اور سدرہ کی ایک پتی ایک ایک عالم یعنی آفاق ہے اور اُسکی پتیوں کی قطع مثل ہاتھی کے کان کے ہے جیسا کہ حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں ہے اور اُس میں یہ نکتہ ہے کہ نطفہ جب رحم مادر میں صورت انسانی پکڑتا ہے تو اسکو ایک جھلی گھیر لیتی ہے جس سے جنین کی صورت مثل ہاتھی کے کان کے ہو جاتی ہے۔ اور اُس جھلی کا گھیر لینا ہی شاکلہ ہے قل کل یعمل علیٰ شاکلتہ اور اس ہاتھی کے کان کی شکل میں بھی پوری صورت انسانی اندر موجود ہوتی ہے۔ اسی طرح سدرہ کی ایک ایک پتی میں ایک ایک عالم کی صورت مثل ہاتھی کے کان کے ظاہر ہو جاتی ہے اور اسی صورت میں پوری عالم کی صورت مثل انسان کے موجود ہوتی ہے ؎

برگ درختان سبز در نظر ہوشیار — ہر ورقے دفتریست معرفت کردگار

## سدرہ کا ایک پھل انفس یعنی انسان ہے

اور سدرہ کا ایک ایک پھل انفس یعنی انسان ہے اور اسکی پتیاں اسکے پھلوں کی تابش سے قندیل کی طرح چمکتی ہیں اور اسی کو قلب انسانی کہتے ہیں اور اسی وجہ سے سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کا نام سراجاً منیراً ہے لفظ سراج کے دو معنی ہیں۔ ایک چراغ۔ دوسرے آفتاب۔ تو آپ انفس کے چراغ ہیں اور آفاق کے آفتاب ہیں۔ یعنی انفس کا جو مضغۂ گوشت یعنی دل ہے اُس کے چراغ ہیں اور آفاق کا ماہتاب جو بے روشنی ہے اس کے آفتاب ہیں جو فی نفسہٖ روشن ہے اور ماہتاب میں روشنی نہیں ہے بلکہ

اس میں آفتاب کا پرتو ہے اور انفس میں دل کا مضغۂ گوشت مع چراغ دل کے یعنی
مع مدرکات کے آفتاب ہے اور انسان کا پورا دل ماہتاب ہے جو دل کے آفتاب سے روشن ہے
اور آفاق کا کل مثل جسم تاریک کے ہے اور انسان کامل (اولیاء کاملین) کا پورا جسم
آفتاب ہے جس سے آفاق کا جسم روشن ہے پس آفاق یعنی ملک و ملکوت مع سدرہ کے
جہاں پر تخلیق عوالم کی انتہا نہیں ہے ایک ماہتاب ہے۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
کا تعین انفسی ایک آفتاب ہے جس سے اعلیٰ علیین سے لیکر تحت الثریٰ تک جگمگا رہا ہے
ارشاد خداوندی ہے: اللّٰہ نور السّمٰوات والارض مثل نورہ کمشکوٰۃ فیہا
مصباح ط المصباح فی الزجاجۃ ط الزجاجۃ کانہا کوکب دُرّی یوقد من
شجرۃ مبارکۃ زیتونہ لا شرقیۃ ولا غربیہ یکاد زیتہا یضئ ولو لم تمسسہ
نار ط نور علی نور ط یہدی اللّٰہ لنورہ من یشاء ویضرب اللّٰہ الامثال للناس الآیۃ
یعنی اللہ آسمان اور زمین کا یعنی ملکوت و ملک کا نور ہے۔ نور کے معنی منور کے لیجئے یا
نور کے دونوں بے کیف وبے رو و بے جہت ہیں یعنی مدرک کلیات وجزئیات وعین جزئی
وکلی۔ اُسکے نور کی مثال یہ ہے کہ جیسے طاق میں چراغ۔ انفس میں دل مثل طاق کے
ہے اور دل کے مدرکات مصباح ہیں کیونکہ مدرک ہونیکی وجہ سے روشنی روشنی کہی جاتی
ہے اور آفاق میں جو ملک و ملکوت دونوں کو شامل ہے یہ آفاق طاق ہے اور انسان
کامل مع اپنے جسم کے چراغ ہے کیونکہ انسان کامل ہی بتائید اپنی صفات وافعال کے
سب چیزوں کا ادراک کر کے ان چیزوں کا وجود ثابت کرتا ہے اگر انسان ادراک
نہ کرتا تو آفاق کی کسی چیز کا وجود ہی نہ ہوتا پس جسطرح پر حق مدرک کلیات وجزئیات
اور انفس و آفاق ہے اُسی طرح پر انسان مدرک کلیات وجزئیات انفس و آفاق
ہے ارشاد باری ہے کہ المصباح فی الزجاجۃ وہ چراغ ایک فانوس میں ہے
پس انسان کا دل جو حقیقی مصباح ہے جسم کے فانوس میں ہے اور انسان جو
آفاق کا مصباح ہے جسم آفاق کے فانوس میں ہے الزجاجۃ کانہا کوکب

دری یوقد من شجرۃ مبارکۃ زیتونۃ لاشرقیۃ ولاغربیۃ زجاجہ مع
انفس وآفاق کے ایک ستارہ ہے جو شجر مبارک زیتون سے چمکتا ہے شجر مبارک زیتون
انفس میں جسم انسانی ہے اور آفاق میں سدرۃ المنتہٰی ہے اور یہ شجر نہ شرقی ہے اور نہ
غربی اور یہیں سے یہ کہا گیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نور ایک مدت تک مثل
قندیل کے ساق عرش میں تاباں رہا لہذا یہ زجاجہ انفس وآفاق ملا کر نور محمدی ہو گیا ہے

تعین ہر یکے را کردہ محبوس　　　ز جزویت بکلی گشتہ مایوس

حضرت شاہ تراب علی قلندر کاکوروی قدس سرہٗ العزیز یوں ارشاد فرماتے ہیں ؎

از پردۂ غفلت بچہ تدبیر برآیم　　　خود یار ردا دار حجابست بہ بیند

## معراج شریف کے حقائق ودقائق اور اسرار

یہ بات تصوف کے اسرار و رموز میں ہے کہ جب
مصلحت ایزدی اس امر کی مقتضی ہوتی ہے کہ انسان کل اشیاء کا ادراک کر لے
تو اس کو اپنے نور سے جو نور علی نور ہے حق روشن کر دیتا ہے اسی لئے تو کہا ہے کہ
یھدی اللہ لنورہ من یشاء ویضرب اللہ الامثال للناس ہ یہ مثال
جناب باری نے انسان کیلئے اس واسطے دی ہے کہ انسان جو ناس ہے یعنی بھولا ہوا ہے
وہ اپنے آپکو یاد کر لے اور انفس کا ستارہ چراغ اور آفاق کا ستارہ آفتاب بن جائے
غرضیکہ انفس مع انفس وآفاق کے ایک ستارہ ہے جسکی قسم جناب باری نے
کھائی ہے کہ والنجم اذا ھوی علی الخصوص اس تعین رسول اللہی کی قسم کھائی ہے
کہ جس سے آپ کو رحمۃ للعالمین کا خطاب دیا ہے اور یہ خطاب آپکو اس وقت دیا ہے
کہ جب ہر ہر مخلوق انفسی وآفاقی کیلئے آپکو رحمت بنا لیا ہے یعنی حکمت بالغہ سے
آنحضور کو انفسی انجم بنایا جسکی روشنی نے آفاق کے ذرہ ذرہ کو بھی گھیر لیا اور آپ کو
بنفس نفیس اس انجم انفسی اور ضیاء انجم آفاقی کے اندر چھپا دیا ہے جیسے کہ خود چھپا ہوا
ہے اور مثل نور کے ظاہر کر دیا جیسا کہ خود ظاہر ہے پس یہ آفتاب ماہتاب اور دیگر ستارے

جو آپ دیکھتے ہیں اور انکی روشن صورت آپکو گول نظر آتی ہے دراصل ان سب ستاروں کی صورتیں آدمی کی جیسی ہیں مگر وہ صورت انسان نفسی ان میں چھپی ہوئی ہے جیسے نطفہ انسان میں ہے اور نطفہ گول معلوم ہوتا ہے لیکن اس کے اندر صورت انسانی مع کمالات کے روپوش ہے کہ آخر میں فتبارك الله احسن الخالقین ہوتا ہے۔ آپ نجم آفتاب کو مرد کا نطفہ کہیئے اور نجم ماہتاب کو عورت کا نطفہ اور ان دونوں کے تاثیر و تاثر سے سارا عالم پیدا ہوتا ہے کل کواکب و نجوم بھی اس میں آ گئے۔ اسی واسطے باری تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو کلام مجید میں نجم کہکر اسکی قسم کھائی ہے۔ وہ نجم نجم ماہتابی اس وقت ہے کہ جب سیر رجوعی میں اپنے آپکو مثل ماہتاب کے چڑھتا ہوا دیکھے اور بائیں جانب اس قدر چڑھے کہ پہلے آدمی یعنی ناف تک کے آدمی کو طے کر کے دوسرے آدمی یعنی جسم متوسط کے آدمی کو طے کر کے تیسرے آدمی یعنی وجہ کو طے کر کے مخ دماغ میں غائب ہو جائے یعنی آفتاب حقیقی میں فانی ہو جائے اور تب آفتاب حقیقی اسکو اپنی صورت پر ظلمت ولیل سے نکال کر اور نور علیٰ نور کر کے فتدلیٰ کرے اسی کو سیر باللہ اور سیر نزولی کہتے ہیں اور یہ سیر آنا فانا ہوتی ہے۔

غرضیکہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم رحمۃ للعالمین ہیں تو آپکی صورت مبارکہ مثل چودھویں رات کے چاند کے ہے اور آنحضور بعد کمال کے فتدلیٰ ہو کر نزول فرماتے ہیں تب آپکی صورت مثل آفتاب خط استوی کے ہے۔ پس والنجم اذا ہوی میں حقتعالےٰ نے آپکے عروج و نزول دونوں کی قسم کھائی ہے کیونکہ ہوی کے معنی عروج و نزول دونوں کے ہیں۔ عروج رحمۃ للعالمین کی قسم کھائی ہے اور نزول میں الرحمٰن علی العرش استوی کی جیسے کہ آپ کی قسمیں صاف صاف پوری سورۃ "والشمس" میں کھائی ہے یعنی شمس و ضحیٰ وغیرہ سب کو ایک کر دیا ہے اور دراصل یہی "کلمۂ توحید" کے معنی ہیں۔ ماضل صاحبکم وما غوی یعنی اس عروج و نزول میں آنحضورؐ نہ گمراہ ہوئے اور نہ بھٹکے یعنی مع النفس و آفاق کے صراط مستقیم پر عروج میں رہے یعنی جب آپکا عروج ہوا

تو آپکا سیران وطیران ہر ہر ذرہ انفس و آفاق میں تھا عروج میں آپ نے بسبب رحمۃ للعالمین ہونے کے معراج شریف میں کسی بھی ذرہ کو مستفید کرنے میں کوئی کسر اُٹھا نہیں رکھی اور سب سیں سما گئے تھے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ نزول میں حق مع انفس و آفاق کے آپ میں سما گیا اور قیامت قائم ہوکر بجز آفتاب حقیقی کے کچھ باقی نہیں رہا۔ حضرت سرمد شہیدؒ نے اس راز سے خوب پردہ اٹھایا ہے۔ فرماتے ہیں ؎

آں کس کہ سر حقیقتش باور شد　　خود پہن تراز سپہر پہناور شد

مُلا گوید کہ بر شد احمد بفلک　　سرمد گوید فلک باحمد در شد

فلک باحمد در شدن کے معنی حضرت سرمد شہیدؒ کے نزدیک یہ ہے کہ "الوہیت آفتاب حقیقی نے جامعیت کے ساتھ سیر نزولی میں آپکی صورت پر تنزل فرمایا کیونکہ آفتاب طلوع ہونے کے بعد تمام دیگر کواکب و انجم کی ہستی باقی نہیں رہتی ہے اور صرف آفتاب ہی آفتاب رہ جاتا ہے جیساکہ عارف رومیؒ کا ارشاد گرامی ہے ؎

بر کشاد از روزنِ دل آفتاب　　ختم شد واللہ اعلم بالصواب

پھر آگے ارشاد باری ہے وماینطق عن الھویٰ۔ یعنی ہوا و ہوس وغیرہ کچھ باقی نہیں رہتا ہے بجز وجہ آفتاب حقیقی کے اسی وجہ سے باری تعالیٰ نے فرمایا کہ ان ھو الاوحی یوحیٰ علمہ شدید القویٰ ، ذو مرۃ اب شدید القویٰ کے معنی اگر چہ جبرئیل کے لئے جائیں تو جبرئیل آنحضورؐ کی صورت متمثلہ عقل ہیں اور اُنکی نمود آپ ہی کے وجود باوجود سے ہے لہذا آپؐ نے اپنی عقل سے دریافت کیا۔ اور اگر شدید القویٰ سے مراد حق لیجئے تو حق نے دقیقہ یکتائی کا آپؐ کے ساتھ اٹھا نہیں رکھا تھا کہ جس میں تفرقہ کی گنجائش ہو اور حضرت جبرئیلؑ آپ کو کیسے سکھا سکتے تھے کہ ع

عقل از دہلیز ناید بروں

فاستویٰ وھو بالافق الاعلیٰ بلکہ آپ ہی مستوی ہوکر انفس و آفاق میں افق اعلیٰ میں تھے۔ یعنی مخ دماغ میں یعنی آپ خلاصۂ کائنات تشبیہی تھے جیسے کہ لفظ سبحان الذی

اپنے مبدا کو رجوع کرتی ہے تب ضروری ہوا کہ دوسرا قوس عروجی بنائے اور دونوں قوسوں کو جب لائیے تو ایک دائرہ ہو جائیگا۔ فکان قاب قوسین او ادنیٰ پس حضرت مجددؒ کے ارشاد کے مطابق ذکہ پہلے توحید وجودی کا ہونا لازم ہے اُسکے بعد توحید شہودی منکشف ہوتی ہے، میں نے توحید وجودی کا تفکر کیا اور ایک ہستی بے کیف و بے رو و بے جہت کو وجود حق یقین کیا اور یہ تفکر بھی کیا کہ اُس ہستی سے یہ عالم اور تمامی مخلوقات باکیف و بارو و باجہت کیونکر وجود میں آگئے یعنی قدرت کاملہ حق سے پیدا ہوے لیکن اُسکی حکمت و ترکیب کیا ہے تب مجھے کشوف ہوا کہ وجود حق باوجود اپنی بے کیفی و بے روی و بے جہتی کے امہات اسمار سے خالی نہیں ہے اور وہ امہات اسمار بھی وجود حق میں ویسے ہی بے کیف و بے رو و بے جہت ہیں اور امہات اسمار یہ ہیں اللہ حی۔ اللہ علیم۔ اللہ قدیر۔ اللہ یرید۔ اللہ سمیع۔ اللہ بصیر۔ اللہ کلیم۔ اور ان امہات سبعہ میں کُل عوالم مع تمامی مخلوقات کے اپنی اپنی صفات و تاثیرات کے ساتھ داخل ہیں۔ قبل تخلیق عالم کے خداوند عالم نے اپنے آپ میں اپنے آپ کو جانتا تھا۔ جیسا کہ اب جانتا ہے اور ضرور بالضرور بنفسہٖ تھا جیسا کہ اب ہے اور ضرور فی نفسہٖ رہے گا جیسا کہ تھا اور ہے اور عالم کی ہر شئے کی فطرت و حکمت بتا رہی ہے کہ کوئی اُسکا پیدا کرنے والا ہے خواہ اُس نے اپنی قدرت سے پیدا کیا ہو خواہ کسی حکمت سے۔

غرضیکہ اس وجود کے کمال کی جامعیت کا تقاضہ یہ ضروری تھا کہ عالم پیدا ہو اور حقیقت یہی ہے کہ قبل تخلیق عالم کے قدرت یا حکمت وجود حق سے ممتاز نہیں تھی کہ جو باری تعالیٰ اپنی قدرت یا حکمت سے پیدا کرتا بلکہ وجود محض جیسا تھا ویسا ہی اب بھی ہے اور ویسا ہی رہے گا۔ غیر کا وجود معدوم محض ہے عالم تقاضائے وجود محض سے پیدا ہوا ہے یعنی اگر وجود مطلق منزہ عن التعین کا تقاضا تخلیقی نہ ہوتا تو وجود مطلق ناقص ہوتا کہ منزہ ہے اور مشبہ نہیں ہے حالانکہ وجود مطلق فی نفسہٖ جامع و اکمل ہے۔ پس اسکا یہ تقاضہ ہونا ضروری تھا کہ جس طرح سے منزہ ہے،

اُسی طرح سے مشبہ بھی ہیں۔ اور پھر تشبیہہ میں بھی اُس وجود مطلق کا قیام ٹھہراؤ کے ساتھ اس کے کمال کی جامعیت کے خلاف تھا لہذا جو نہی کہ تقاضائے کمال وجود حقیقی سے تشبہ ہوتا ہے اُسی آن میں تقاضائے وجود حقیقی سے تنزہ ہوتا ہے پس وجود مطلق کی کمال کی وجہ سے تنزہ سے ایک قوس نزولی عالم لاہوت سے عالم ناسوت تک بنتا ہے اور پھر اسی کمال کی وجہ سے دوسرا قوس عروجی عالم ناسوت سے عالم لاہوت تک بنتا ہے اور یہ دونوں قوسین ملکر ایک دائرہ ہو جاتے ہیں جس کو عالم کہتے ہیں اور دائرہ عالم میں تمامی عوالم داخل ہیں اور تمامی اسماء ہادی ومضل کا اپنے اپنے مراتب سے ظہور ہے۔

پھر آگے حضرت شارحؒ تحریر فرماتے ہیں کہ انفس میں دائرہ کا سلوک پہلے ناف سے شروع ہوتا ہے جس کا رنگ زرد ہے اور ناف سے ترقی کر کے سالک دائرہ قلب میں جاتا ہے جسکا رنگ سرخ ہے اور یہ بائیں چھاتی کے نیچے ہے۔ پھر دائرہ سر میں جاتا ہے جو زیر حلقوم ہے اس کا رنگ سبز ہے۔ پھر دائرہ روحی میں ترقی کرتا ہے جو دائیں چھاتی کے نیچے ہے اس کا رنگ مثل آفتاب کے ہے پھر خفی ہے جو پیشانی پر ہے جہاں سے مانگ کی ابتدا ہوتی ہے اور اس کا رنگ نیلا ہے۔ پھر اخفیٰ ہے مخ دماغ میں اور مخ دماغ حاوی ہے کل جسم کو اس کا رنگ تاریک ہے اُسی کو اوادنیٰ کہتے ہیں اور اسکی سیر فنافی اللہ ہے اور اس دائرہ کی سیر بائیں کو لے آتی ہے۔ اب اس آدمی کی سیر شروع ہوئی جو ناف سے ہے یہاں پر سالک کا نفس قطعاً باقی نہیں رہتا ہے اور اسی کو دار الحیوان کہتے ہیں جس کا تذکرہ حضرت شیخ محی الدین ابن عربیؒ نے فصوص الحکم میں کیا ہے۔ اب حضرت امام ربانی مجدد الف ثانیؒ نے انفسی سیر ناف سے شروع کر کے دل تک پہونچائی ہے اس کے بعد رجوعی سیر ستر کی طرف ہونا چاہیئے تھی اور ستر سے داہنی جانب دائرہ روح میں اور وہاں سے بائیں جانب شخص وجہ میں ہوتی ہوئی پیشانی پر مقام خفی میں اور پھر سیدھی مانگ میں ہو کر مخ دماغ میں یعنی دائرہ اخفیٰ میں اور مخ دماغ سے بائیں میں۔

یہاں پر یہ بات یاد رکھنے کی ہے کہ دائرہ عروجی سے جو سیر رجوعی سیر ستر کے دائرہ میں ہوتی ہے وہ بہت مخدوش و خطرناک ہے اس وجہ سے کہ اس دائرہ تمانی میں پاک و ناپاک چیزیں ایک ہو گئی ہیں اس طرح پر جیسے "ہر چہ در کان نمک رفت نمک شد" مثلاً ایک گدھا نمک کی کان میں گرا دیا جائے تو صورت گدھے کی باقی رہتی ہے لیکن اُسکی ماہیت بدل جاتی ہے بالکل نمک ہو جاتا ہے۔ اسی دائرہ میں بغیر لاحول ولاقوۃ الاباللہ العلی العظیم۔ کے گذر نہیں ہو سکتا ہے یعنی جب تک سالک اپنی ہستی سے فانی ہو کر اپنے حول وقوۃ کو خدا کے سپرد نہیں کر دیتا ہے تب تک اس دائرہ سے فائدہ نہیں اٹھاتا ہے ؎

بہ میخانہ جامی نہ از خود رود    مگر ہمت شیخ جامش برد

اور خاص طور پر ایک متقی اور پرہیزگار کیلئے اس دائرہ میں قدم رکھنے میں بہت خوف رہتا ہے اور اس دائرہ کی اہمیت و دشواری پر کلام مجید میں الم نشرح لک صدرک نازل ہوئی ہے اور اس کے بعد دائرہ رحی ہے کہ جب اس طرح پر یکتائی ہو جاتی ہے تو روحی تجلیات ہوتی ہیں کیونکہ روح کا یہ قاعدہ ہے کہ جب کوئی چیز نہایت نجس ہوتی ہے تو وہ اُس میں داخل ہو جاتی ہے جیسے کہ سڑے ہوئے پانی و کیچڑ میں کیڑے پیدا ہو جاتے ہیں۔ خالق مطلق کی قدرت و حکمت بالغہ میں یہ کمال ہے کہ عین نجس سے پاک چیز کو وجود میں لاتا ہے اور معصیت میں اس نے وہ کرامت اور بلندی ودیعت کی ہے کہ جو پاکبازی میں نہیں ہے کیونکہ پاکبازی جو آئینہ مخفون کے ہے اُس میں بسبب شفافی کے قابلیت قبولیت عکس وجہ حقیقی کی نہیں ہے اگر آئینہ کی پشت مکدر کر دی جائے تو اس میں صورت نظر آنے لگتی ہے خوب فرمایا ہے حضرت گلشن راز نے ؎

چو پشت آئینہ باشد مکدر    نماید روئے شخص از روئے دیگر

پس طلب حق میں تکدر و معصیت ایک عجیب رنگ دکھلاتے ہیں جو پاکبازی میں نہیں ہے۔ اس راز سے حضرت سرمد شہید نے اس طرح پردہ اٹھایا ہے ؎

مے خور مے خور اگر حضوری خواہی    ناکردہ گناہ پیش قاضی نبرند

اسی وجہ سے حضرات صوفیہ نے فرمایا ہے کہ "اول بمیکدہ باید رفت" اور حقیقت میں سلوک راہ حق میں خودی سے گذرنا اور ترک عادات کرنا ہی اصل الاصول ہے۔ ایسے میکدہ میں خودی کا نام نہیں ہوتا ہے کیونکہ کسی چیز میں تفرقہ باقی نہیں رہتا ہے اور بجز ذاتِ حق کے ہستیٔ سالک بالکل نہیں رہتی ہے جیسے تاریکیٔ شب آفتاب نکلنے سے غائب ہو جاتی ہے۔ حضرت مرزا اسداللہ خاں غالب فرماتے ہیں ؎

نہ تھا جب کچھ خدا تھا اور نہ ہوتا تو خدا ہوتا ڈبویا مجھکو ہونے نے نہ ہوتا میں تو کیا ہوتا

عارف باللہ حضرت بیدم شاہ وارثیؒ جو حضرت الحاج سیدنا وارث علی شاہ دیوہ شریف کے اجل خلفاء میں تھے وحدت الوجود کو کتنی صفائی اور وضاحت سے پیش کیا اور حقیقت بیانی کی انتہا کر دی ہے فرماتے ہیں ؎

بیدم نمازِ عشق یہی ہے خدا گواہ ہر دم تصورِ رُخِ جاناناں چاہیئے

وہ اور ہونگے جنھیں موت آگئی بیدم نگاہِ یار سے پائی ہے زندگی میں نے

وحدت الوجود اور تصوف کے حقائق و دقائق کو سمجھنے کیلئے اصطلاحات صوفیہ پر عبور ضروری ہے مسائل تصوف علمی نہیں عملی ہیں یہاں میکدہ، ساقی، جام دینا اور ساغر کا مفہوم ہی دوسرا ہوتا ہے بغیر مجاہدہ، راہ سلوک اور مشاہدہ کے اس راہ کی کوئی بات سمجھ میں نہ آئے گی۔

## حضرت امام ربانیؒ اور وحدتِ شہود

راہ سلوک میں ناسوت سے عرش تک یعنی ناف سے قلب تک جس قدر تعینات ہیں ہر تعین سالک کے لئے ایک پاک و صاف تجلی ہے۔ سالک طلبِ حق میں اور مورد تجلیات ہونے میں ایک ایسا شخص ہو جاتا ہے کہ موجب خیر و برکت ہو اور عالم باعمل ہوتا ہے تو ایسے متبرک شخص کا مقام دیوانگی یعنی میکدہ میں آنا آسان نہیں ہے۔ میکدہ میں بالکل تبتل ہونا ہے۔ جیسے مردہ بدست زندہ۔ عالم باعمل ایسے مقام میں جانے سے کتراتا ہے اور اسکا کترانا یہ ہے کہ ایسے محل و موقع پر تمسک بالشریعۃ کرے پس حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی نے ایک آدمی کے تین تشخصوں کے تین دوائر کو چھوڑ کر ایک دائرہ لاہوتی کے قوس عروجی کو مقام

قلب سے جو شریعت کی رو سے "فکان قاب قوسین او ادنیٰ" ثابت تھا تمسک فرالیا
اور دائرہ سرّی کی طرف جہاں شیطان دربان تھا رخ نہیں فرمایا اور بائیں جانب سے قوس عروجی
دائرہ لاہوتی کو لیکر ارادہ کیا کہ اسی قوس پر مقام لاہوت میں پہونچ جائیں گے مگر وہ راستہ
حکمت تکوینی کی رو سے دائرہ سرّی کے اندر ہوکر تھا اُسکی پرواہ آپ نے بسبب غلبۂ شریعت
کے نہیں فرمائی اس لئے غلبۂ توحید وجودی سے غلبۂ توحید شہودی میں آگئے۔ غلبۂ توحید وجودی
یہ تھا کہ عین قرآن ہو جاتے اور غلبۂ توحید شہودی سے یہ ہوا کہ عین فرقان ہوگئے۔ لیکن توحید
وجودی کی رو سے قرآن قرآن و فرقان دونوں ہے چونکہ حضرت مجددؒ کو غلبہ فرقان کا ہوا
لہذا آپنے توحید شہودی کو اختیار فرمایا یعنی توحید شہودی کو توحید وجودی پر غلبہ دیا اور یہ
سیر و سلوک موافق استعداد و مشرب ہر شخص کے ہوتا ہے جیسے مراتب سلوک میں سالک
مجذوب و مجذوب سالک اور محض سالک اور محض مجذوب۔ لیکن اعلیٰ ترین مرتبہ اُس
شخص کا ہے جو مجذوب سالک ہو اگرچہ سالک مجذوب بھی مجذوب سالک سے کم نہیں ہے
فرق یہ ہے کہ مجذوب سالک کو خداوند تعالیٰ بلا کسی عمل کے اپنے جذبۂ الوہیت سے اپنی
طرف کھینچتا ہے اور سالک مجذوب کو بھی قرب ویسا ہی حاصل ہوتا ہے مگر عمل کے موافق
اور جاذبۂ حق اور عمل میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ فرمایا ہے کہ جذبۃ من جذبات
الحق توازی عمل الثقلین۔ یعنی ایک جذبہ جذبات حق سے دونوں جہاں کے عمل کی برابری
کرتا ہے اور محض سالک ان دونوں سے نہایت کمتر مرتبہ رکھتا ہے کیونکہ اسکا عمل بلا جاذبۂ
حق کے حقیقت تک نہیں پہونچا سکتا ہے اور محض مجذوب محض سالک سے افضل ہے۔
لیکن پہلے دونوں سے کم ہے کہ اس میں وہ جامعیت اسما نہیں ہوتی جو اُن دونوں میں
ہے پس ترتیب یوں ہوئی کہ مجذوب سالک۔ سالک مجذوب، مجذوب، سالک۔

ایمن مشو کہ مرکب مردانِ زاہد را  در سنگلاخِ بادیہ پے ہا بریدہ اند
نو مید ہم مباش کہ رندان جرعہ نوش  ناگہ بیک خروش بمنزل رسیدہ اند

پس حضرت مجددؒ کے تکمیل میکدہ کی خم دماغ یعنی دائرۂ اخفیٰ میں پہونچکر یقیناً کی ہوگی کہ

جس میں سلوک کرنے پر بجز ناسوت میں آجانے کے چارہ نہیں ہے کیونکہ سیر لاہوتی کی توسں سے یہ عالم مخلوق ہوا ہے جو ہماری آنکھوں کے سامنے ہے کہ جس سے ع

دنیا تمام بزم خرابات ہو گئی

مسجد ایسی بھری بھری کب ہے — میکدہ اک جہاں سے گویا

پھر اس کے بعد حضرت مجدد صاحبؒ کو اس کا موقع بھی نہ رہا ہوگا کہ آپ توحید وجودی کی نسبت کچھ تحریر کریں لہذا آپ بھی یقیناً توحید وجودی کے قائل تھے یہ معلوم کر کے مجھے اطمینان ہوا تب میں صبح ملیح آباد سے کاکوری آیا اور یہ تمام واقعہ میں نے اپنے حضرت (حافظ شاہ انور علی قلندر قدس سرہٗ سے عرض کیا۔ آپ نے مجھے بزرگان سلف میں سے ایک بزرگ کی کتاب دکھائی جس میں ہو بہو یہی لکھا تھا جو میں نے مشاہدہ کیا تھا پھر مجھے پوری تسکین اور انشراح صدر ہوا۔

## حضرت شاہ امیر اللہ صفی پوریؒ اور حضرت شاہ فضل رحمن گنج مرادآبادیؒ

پھر حضرت شاہ وہاج الدینؒ فرماتے ہیں کہ اس کے ایک ماہ بعد میرا تبادلہ صفی پور ضلع اناؤ ہو گیا چونکہ اس وقت یہی معاملہ میرے پیش نظر تھا۔ میں نے حضرت شاہ امیر اللہ صفی پوریؒ سے اول ہی ملاقات میں اس کا تذکرہ بطور استفسار کیا انکی تائید سے بھی میرے باطنی مشاہدہ کی پوری تصدیق ہو گئی اور پھر اس کے تھوڑے ہی عرصہ کے بعد میں حضرت شاہ فضل رحمن گنج مرادآبادیؒ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا جسکی پوری کیفیت حسب ذیل ہے:

”میں جس وقت حاضر ہوا تو حضرت مسجد کے شمال کی جانب حجرہ کے آگے چھپر کے نیچے ایک چارپائی پر تشریف رکھتے تھے اور آپ کے داہنی جانب زمین پر چٹائی بچھی ہوئی تھی، میں جا کر بعد سلام کے اُس چٹائی پر بیٹھ گیا۔ آپ نے پہلے میرے داڑھی منڈانے پر اعتراض کیا، میں نے عرض کیا کہ آپ دعا فرمائیں چنانچہ آپ نے دعا فرمائی۔ میں نے حضرت امام ربانی مجدد

الف ثانی" کی نسبت استفسار کیا کہ حضرت مجددؒ کو سیر انفسی و آفاقی میں
توحید شہودی کس مقام پر مکشوف ہوئی تھی۔ آپ نے جواب میں ارشاد
فرمایا کہ حضرت مجددؒ شہودی نہیں تھے بلکہ وجودی تھے۔ میں نے عرض کیا کہ حضرت
مجدد کے مکتوبات میں تو برابر توحید شہودی تحریر ہے۔ آپنے فرمایا کہ حضرت نے
شریعت کی وجہ سے ایسا کیا ہے پھر میں نے عرض کیا کہ کیا وحدت شہود میں
وحدت وجود سے زیادہ شریعت ہو سکتی ہے۔ اس پر آپ کو جلال آگیا جسکی لذت
مجھکو بہت دنوں تک رہی اس کے بعد یہ الفاظ فرمائے کہ " حاشا و کلا وحدت
وجود عین شریعت ہے۔ وحدت وجود عین شریعت ہے" اور قریب دو منٹ
تک آپ یہی فرماتے رہے اور میں محظوظ ہوتا رہا۔ پھر آپ نے سکوت فرمایا اور
میں نے عرض کیا کہ میں سائل ہوں و اما السائل فلا تنھر اور مجھکو بتلایا جائے
تب آپ نے فرمایا کہ ہمارا جوتہ لاؤ۔ میں نے آپکے جوتے لاکر جانب اتر چارپائی
کے پاس رکھدیئے۔ آپ میرے دونوں کندھوں پر زور دیکر اٹھے جس سے
از حد محبت و عنایت ٹپکتی تھی۔ میں نے آپکو پکڑ لیا اور آپ آہستہ آہستہ
اس قدمچے پر جو مسجد کے دروازے کے پاس تھا استنجا کرنے کیلئے تشریف
لے گئے اتنے فاصلے میں آپ نے حضرت ابو بکر صدیقؓ او دیگر صحابہ کرام
کی تعریف بیان فرمائی۔ میں نے عرض کیا کہ صحابہ کرام کا کیا کہنا ہے ان میں
سے ہر ایک صحابی آیۃ من آیات اللہ تھے، لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
نے یہ بھی ارشاد فرمایا ہے کہ " واشوقاہ الیٰ لقاء اخوانی من بعدی"
یعنی آنحضورؐ نے فرمایا ہے کہ مجھے بڑا شوق ہے ان بھائیوں سے ملنے کا
جو میرے بعد ہوں گے۔ اس سے مراد اولیاء کاملین کی ذات گرامی ہے
اس پر آپ بیحد خوش ہوئے اور فرمایا کہ یہ حدیث بہت صحیح ہے۔ اس
دریان میں قدمچہ آگیا اور میں نے آپکو قدمچہ پر بٹھلا دیا اور اس وقت

تک کھڑا رہا کہ آپ استنجا سے فارغ ہوئے اور تب آپکو اُسی طرح چارپائی پر پہونچا دیا اور رخصت ہوکر چلا آیا۔ مجھے آپکے ارشاد سے بھی یہ معلوم ہوا کہ وحدت الوجود برحق ہے اور وحدت الوجود عین شریعت ہے اور وحدتِ شہود وحدتِ وجود میں داخل ہے جیسے قرآن عین قرآن و فرقان ہے اور یہ صرف لفظی و اعتباری فرق ہے۔"

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کمالِ مراتب کا بیان

پس چونکہ قاب قوسین میں بھی حقیقت میں تفرقہ تھا اس لئے اس تفرقہ کو گوارہ نہ کرکے حضرت حق نے او ادنیٰ فرمایا پس جس وقت کہ او ادنیٰ فرمایا تو کُل عوالم کا علم صفحۂ ہستی قلب رسول اللہی سے غائب ہوگیا اور آپ امیت کے لقب کے مستحق ہوئے تب شعاع علم آپکے قلب مطہر میں چمکی اور تقلب شیونات سے مطلق ہوکر آپ سے نفس نے فواد کی خاصیت حاصل کی جسکی شان یہ ہے کہ اُس میں ہر شئے یعنی ہر اسم وصفت بیک دفعہ بلا تفرقہ نسبت کے حاضر ہے جس میں ذرا بھی گنجائش غلط سمجھنے یا غلط سننے یا غلط دیکھنے کی ہرگز نہیں ہوسکتی ہے کیونکہ یہاں دیکھنا، سننا اور سمجھنا سب ایک ہے جیسے کہ ہر شخص میں حواس خمسہ ہیں جن سے وہ بمناسبت ہر حس کے ادراک کرتا ہے مگر ادراک کرنے والا بھی ایک شخص ہے جو آنکھ سے دیکھتے ہیں۔ یا کان سے سنتے ہیں یا ناک سے سونگھتے ہیں یا زبان سے چکھتے ہیں یا ہاتھ سے چھوتے ہی فوراً ادراک کرلیتا ہے اس شخص میں ایک عجیب وغریب کمال ودیعت ہے کہ جس سے ان سب محسوسات کو ادراک کرتا ہے اور خود ان سب سے بری بھی ہے پس مدرکات کے لحاظ سے تو نفس میں فواد ہے اور محسوسات کے لحاظ سے تعین شخصی آفاقی میں بُت کہا جاتا ہے کہ دیکھنے میں تو بڑا نقش و نگار ہے اور سب تعینات اس میں پائے جاتے ہیں۔ لیکن حقیقت میں کوئی تعین بُت کا نہیں ہے محض تنزیہہ ہے کیونکہ اس بت کے تعینات کو فواد کا علم و مشاہدہ بناتا ہے اور اگر وہ نہ بنائے تو حقیقت میں بت کا کوئی وجود نہیں ہے۔ انفس و آفاق ساتھ ساتھ چلتے ہیں پس فواد انفس ہے جو روح کہا جاتا ہے اور آفاق بُت ہے

جو تجلی جلالی حق سے ساکت وصامت و بےحس وحرکت متحیر ہے اب ایسے بت کو جو متحیر ہے اور
محض علوم و جہول ہے جب ایسے فواد نے بحالت امیت یعنی اپنی تمامی ہستی کو مٹا کر ادراک
کیا ہو تو اس میں کسی جھگڑے کی گنجائش نہیں ہے اور نہ وہ غلط ہو سکتا ہے اور نہ وہاں یہ پوچھا
جا سکتا ہے کہ کیا کیا دیکھا اور کیا نہیں دیکھا کیونکہ دیکھنا سننا یہ سب انفس و آفاق کے تحت
میں لیکن تنزیہہ محض کا کمال یہ ہے کہ وہ تشبیہہ محض ہوئے جس طرح سے بت یعنی تشبیہہ محض کا کمال
یہ تھا کہ وہ تنزیہہ محض ہو گئی پس تقاضائے کمال تنزیہہ محض ہوا کہ وہ بعینہ کل تشبیہہ ہو گئی۔
اور اسی کو نزلہ اخروی کہتے ہیں اور انھیں تبدیلات لا تبدل کو آیات کبری کہتے ہیں کہ جس قدر
تشبیہات دیکھو وہ سب آنحضور میں موجود ہیں اور باوجود اس کے تنزیہہ کل الکل ہے ؎

خاکی و بر اوج عرش منزل　　　اُمّی و کتاب خانہ در دل

اور اسی کو ام الکتاب کہتے ہیں اور اسی کو کتاب مبین کہتے ہیں اور اسی کو قلم اعلیٰ کہتے ہیں۔
اور اسی کو صمدیت کہتے ہیں اور اسی کو سراج منیر کہتے ہیں اور اسی کو ہدایت بھی کہیں گے۔
اس وقت تک کہ جب اپنی صمدیت میں قائم رہکر اپنی ذاتی نسبتوں کا لاحظہ فرما کر ایک ایک پیغمبر
کو ظاہر کرتا ہے اور اپنی ذاتی وصفاتی نسبتوں کو لاحظہ فرما کر اولیاء اللہ کو پیدا کرتا ہے
اور اپنی ذاتی وجمالی نسبت کو لاحظہ فرما کر اور رحمن ہو کر مستوی علی العرش ہوا اور اپنی جلالی
وجمالی نسبتوں پر جمال کو غلبہ دیکر مومنین کا ظہور فرمائے اور جلال کو غلبہ دیکر کفار و شیاطین
کا ظہور فرمائے۔ یہاں تک کہ نسبتوں کے تباین کے لحاظ سے جمادات تک کوئی شئے اُسکے
احاطۂ قدرت سے باہر نہ جائے اور نہ کسی شئے کی طرف بھٹک جائے اور استقلال کے
ساتھ ان سب تنزلات میں یکساں رہے اور عین تنزل میں ترفع کو دیکھتا رہے اور ترفع
میں تنزل سے نگاہ نہ چوکے اور تب وہ مستحق خطاب مازاغ البصر وما طغیٰ کا ہوگا اور
وہی تب اس مقام الوہیت میں ایک مرد ہوگا جسکو تجلی حق کہتے ہیں اور جس کا مشاہدہ بلا عند الی
تعین کے جو آنحضرت کا تعین تھا ناممکن ہے چنانچہ جب آپ رفرف پر سوار ہوئے اور تمام
عالم (اعلیٰ علیین سے تحت الثریٰ تک) کو چھوڑ کر آپ افق اعلیٰ میں پہونچے تو جبرئیل امین تھک گئے

اور ذاتی نسبتوں نے آپ کے سدرہ کو جامعیت کے ساتھ گھیر لیا تب آپکو بجز نسبتی حجابات
کے یہ بھی حقیقت میں تفرقہ تھا اور کوئی حجاب باقی نہ رہا اور وہ نسبتی حجابات صفاتِ ذاتیہ حق
یعنی پیغمبر علیہم السّلام سے ملاقات ہوتا تھا۔ آپ کو تعجب ہوگا کہ اعلیٰ علیین سے تحت الثریٰ
تک سب کچھ چھوڑ کر تو آپ افق اعلیٰ میں پہونچے تھے یہاں پیغمبروں سے ملاقات کیونکر ہوئی
پیغمبروں کا قیام تو آسمانوں میں ہے۔ یہاں ہم آپ سے کہیں گے کہ ہماری مراد ملاقات سے
پیغمبروں کی ارواح سے ہے اور آسمانوں پر تو ان کے جسم ہیں اور ارواح انبیاء علیہم السّلام
کے انفسی مقامات معراج ماورائے اعلیٰ علیین و آفاق ہیں ایک عارفِ کامل نے کیا خوب
فرمایا ہے ؎

آسمانہاست در ولایت جاں   کارفرمائے آسمانِ جہاں
در رہِ روح پست و بالاہاست   کوہ ہائے بلند و صحراہاست

جب آفتاب طلوع ہوتا ہے تو اُسکی روشنی اخط کے نسبت کے مطابق ہوتی ہے جس
خط پر جائیگا اسکی روشنی و تاثیر بمناسبت اس خط کے ہوگی اگرچہ یہ خالی حجابات بہت ہی
اعلیٰ ہیں لیکن خط کے استوائے اعتدالی سے آفتاب کو محجوب کرتے ہیں اور اعتدال کا پانا بجز
ید قدرت کے ناممکن ہے لہٰذا ید قدرت نے استوائے حقیقت کے قریب تک پہونچادیا تب
آواز آئی کہ قف یا محمدؐ یہ کیوں ؟ اس لئے کہ اب کوئی شئے بجز جاذبۂ عشقی کے ایسی باقی نہیں
رہی تھی کہ جو حقیقت میں ہستی جامعیت محمدیؐ سے آپکو فانی کرکے عین حقیقت کردے اور جاذبۂ
عشقی میں محبت و فریفتگی باعتبار نفس کے ہے اور غنج و دلال باعتبار معشوقیت کے ہے۔ یہ دونوں
جاذبات ایک ساتھ حقیقت میں موجود تھے۔ حق کی محبت نے یہ چاہا کہ محب اپنی محمدیت سے فانی
ہوجائے اور محمدؐ کی معشوقیت کا یہ تقاضا ہوا کہ باقی رہے لہٰذا حقیقت میں جو جامعیت کا حجاب
باقی تھا اس کو اس کلام ذوالجلال حق نے فنا کردیا پھر محمدؐ کی معشوقیت نے چاہا کہ بقائے حقیقت
کو گھیرے لہٰذا انا فانا تعین محمدی اپنے تعین سے فانی ہو کر حقیقت کی بیرنگی کے رنگ میں باقی
ہوگیا اسی واسطے آنحضرتؐ نے حق تعالیٰ کے اس کلام کے جواب میں فرمایا کہ لِمَ کیونکہ بسبب

یکتائی کے بے تکلفی کا منصب آپکو حاصل ہو گیا تھا اور یہ تیف کا لفظ ایک عاشق و معشوق
کے واسطے کہ جو اس ساز و سامان سے بلایا گیا ہو اس محل اتحاد میں پورا جان سوز کلمہ تھا
پس تیف کی آواز سے وہ سوز و گداز عشقی تعین محمدی میں پھونک دیا کہ جو حقیقت میں تفرقہ
تھا اس کو نیست و نابود کر دیا اور تفرقہ کا نابود ہونا یہ تھا کہ معشوقیت محمدی نے حقیقت میں
گھر کر لیا لہذا تیف کا نتیجہ یہ نکلا کہ تعالی اور محبت حقیقی نے بسبب تفرقہ کے دور ہو جانے
کے اس وہم کا پیدا ہو جانا گوارہ نہ کیا کہ عین اتحاد میں جب محمد مقام الوہیت میں
بعینہ اپنے آپکو دیکھے گا تو ایسا نہ ہو کہ اسکا کلیجہ دھک سے ہو جائے کہ میں نے اپنے
مطلوب یعنی حقیقت کو نہیں پایا پس اگر میرا دل ٹوٹ کر تعین محمدی قائم ہو گیا تو کچھ مضائقہ
نہیں ہے گویا کلام بے کلامی سے حقیقت نے تعین محمدی کو جس نے الوہیت میں بقا
حاصل کر لی تھی مخاطب کر کے زبان حال سے ارشاد فرمایا کہ ؎

جام ٹوٹا بت بدست کر لینا ٹوٹا — دلِ عاشق بھی کوئی چیز ہے ٹوٹا ٹوٹا

ان ربك يصلى یعنی اب تم جو صلوۃ و رجوع الی الحقیقت کرنا چاہتے ہو تو تم
تم نہیں ہو بلکہ میں ہوں اور تم اس کا اندیشہ نہ کرو کہ میں بجز تمہارے اور کچھ ہوں۔ اور
میں اپنی نماز آپ پڑھتا ہوں کیونکہ اگر میں اپنی نماز آپ نہ پڑھتا تو الوہیت کا مقام ہی
غائب تھا جو کہ تمامی مراتب کا جامع ہے۔ جیسے آفاق میں آفتاب عالمتاب اپنی تیز روی
میں آنًا فانًا خطِ استوی پر فائز ہو کر بلا جھکے ہوئے جھک کر زوال کی جانب فتدلّٰی
ہو جاتا ہے اسی طرح یہ آفتاب انفسی تعین محمدی مع آفاق کے اَوْ اَدْنٰی یعنی حقیقت میں
فانی ہو کر مقام محمود میں باقی ہو گیا اور اس وقت آپکے جسد اطہر کی یہ حالت تھی ؎

ید او قدرت و جبر بقاش — آمدن حکمت و نزول عطاش

قارئین مذکورہ بالا مضمون سے سمجھ ہو گئے ہوں گے کہ سورہ والنجم کی تفسیر
یہاں تک پہونچی ہے جس سے حقیقت محمدیہ کھل کر سامنے آگئی ہے۔

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی معراج جسمانی وروحانی

آنحضرتؐ کی معراج جسمانی وروحانی

دونوں ہوئی تھی۔ اب آگے ہم یہ بیان کرنا چاہتے ہیں کہ آپکی معراج جسمانی روحانی سے جلد سے
جلد تر ہوئی اور اس بیان کے آخر میں کتاب ہذا کے مصنف حضرت شیخ عبدالکریم جیلی کے اس
عبارت کی شرح ہوگی کہ "اور اس امر کو جاننا چاہئیے کہ وہ عالم جس سے ہم نے غیب الغیب
مراد لیا ہے ذات الٰہیہ کے کمال کی تفصیل ہے۔" الخ جس کے معنیٰ کے نازک تر ہونے کی وجہ سے
حضرت مصنفؒ نے یہ لکھا ہے کہ:

"تو اپنے آپکو اس خیال سے بچا کہ میں نے شمار کیا یا تقسیم کیا یا معطل کیا یا
مشابہ کیا یا مجسم کیا" الخ

لیکن کتاب ہذا کے شارح فرماتے ہیں کہ اور حضرت مصنف نے ان الفاظ کے ذریعہ سے
جلدی جلدی اُن سب باتوں سے تبرّا کیا ہے جن سے تحشّی کرنا ایک شیخ کامل کے واسطے
ضروری تھا۔ مگر رندانِ بادہ نوش شاہد معانی کے رُخِ زیبا سے نقاب ہٹائے بغیر نہیں
رہ سکتے کیونکہ ان کے پاس انکی ملک سے کوئی چیز نہیں ہے جس کے ضائع ہوجانے کا ان کو خوف
ہو۔ ع اب کیا رہا ہے جسپہ رقیبوں کا ڈر کریں

کیونکہ انکی مستی نے خطرہ غیر کو بھی عین حق کردیا ہے اس کا مدار بھی ذات حق قرار دیکر حق میں
بلفظ شک حقیقی قائم کرتے ہیں کیونکہ ذات حق کا تنزہ ایسا ہے کہ جسکے لئے معلومیت دھبہ ہے
اور لاعلمی شک حقیقی ہے۔ اس لئے حق تعالیٰ اس شک حقیقی کو اپنے علم بسیط قائم بالذات
سے رفع کرنے کیلئے ہر ہر اسم وصفت کی صورتیں بناکر پوچھ لیا کہ الست بربکم اور معلوم
کرلیا اور تحقیق کرلیا کہ قالوا بلیٰ۔ یعنی عقل وفہم وادراک وعلم وجہل وشک ویقین سب کچھ
میں ہی ہوں جو ولنبلونکم حتی نعلم سے بھی ثابت ہے جانے ہوئے ہونا کسی شئے کا ویسا
تفصیلی ویقینی نہیں ہے جیسا کہ بتقاضائے ہر اسم وصفت وفعل تفصیلاً جانی بوجھی سمجھی اور
یقین کی جاتی ہے۔ چونکہ تفصیل اسماء وصفات کی یکے بعد دیگرے مقتضی امتداد زمانی کو ہے

ورنہ نفس زمانہ کی تفصیل بھی نہ ہو سکتی ہذا ازل سے ابد تک ایک عالم تفصیلی جس میں لاتعداد و لاتحصی عوالم داخل ہیں نظر آتا ہے اور ابد سے ازل تک جبکہ وہ سب عوالم ذات حق میں مندرج ہو جاتے ہیں تو کچھ نظر نہیں آتا ہے ۔ مگر اس وقت بھی اس اجمال ابدی میں حق کو جہل نہیں ہوتا ہے جیسے کہ بعد فنا ہونے شئے معلوم کے اسکا علم اندماجاً شخص عالم میں رہتا ہے ۔ جاننا چاہئے کہ اندماج میں فی نفسہ سکون و آرام ہے یعنی اسمار و صفات و افعال کے ظاہر کرنے میں ہے اگرچہ وہ کیسے ہی ساکن ہوں وہ سکون و آرام نہیں ہے جو اُن کے نہ ظاہر کرنے میں ہے ۔ مثلاً کسی فعل کی قابلیت یا کسی صفت کی استعداد یا کسی اسم کے ظہور کی قدرت آپ میں ہے ۔ جب آپ اُس اسم یا صفت یا فعل کو ظاہر کرینگے تو بہ نسبت اس کے نہ ظاہر کرنے میں خواہ مخواہ آپکو سکون ہے اور اُسکی حقیقت یہ ہے کہ اسمار و صفات و افعال ذات کے شیون و اطوار ہیں جو تنزل کے مقتضی ہیں اور تنزل ہمیشہ مکلف ہوتا ہے اور اس صورت میں نفس ذات کا سرور پردۂ خفا میں ہو جاتا ہے اسی واسطے عمل میں تکلیف اور بے عملی میں آرام ہے ۔ یعنی جاگنے میں تکلیف ہے اور سونے میں آرام ہے اور خاص کر ایسی حالت میں اور زیادہ آرام ہے کہ جب سونے میں کوئی خواب بھی نہ دیکھے ۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس دارالعمل ناسوتی سے فارغ ہو کر بحکم فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ وَاِلٰی رَبِّکَ فَارْغَبْ حضرت ام ہانی کے گھر میں استراحت فرماتے تھے یعنی اپنے نفس مرکز ذات اقدس سے مسرور اور محو و محو تھے یعنی ذات سے ملے ہوئے تھے کہ جس میں خواب کی گنجائش نہ تھی کیونکہ خواب میں خیالات ناسوتی کا اکثر شمول ہوتا ہے اور سچے خوابوں میں خیالات برزخی و ملکوتی کا شمول ہوتا ہے آپ ان دونوں سے مبرا بحکم لاینام قلبی استراحت فرماتے تھے اور اپنے فواد سے حصہ لیکر اپنے آپ میں مسرور تھے اور اس فواد سے کوئی شئے چھپی نہیں رہ سکتی ہر شئے دم نقد حاضر ہوتی ہے ۔ عالم ملک ملکوت وما فیہا سب آپ میں دم نقد موجود تھے اور اس موجودیت کو یقین کرنے میں آپ تعجب نہ کیجئے کیونکہ جسقدر صفات حسی و روحی آپ میں ہیں وہ سب اسی طرح پر تعجب و حیرت میں ڈالنے والے ہیں جیسے فواد

کی حالت ہے۔ آنکھ کیونکر دیکھتی ہے، کان کیونکر سنتا ہے، ناک کیونکر سونگھتی ہے۔ زبان کیونکر چکھتی ہے ہاتھ کیونکر لمس کرتا ہے۔ دماغ کیونکر خیال کرتا ہے۔ عقل کیونکر فکر کرتی ہے۔ آپکو کچھ نہیں معلوم ہوتا ہے حالانکہ یہ عجیب و غریب حالات و صفات آپ میں موجود ہیں۔ اور سنئے آپ تو مادی معلوم ہوتے ہیں۔ مادہ و کیمیائی ترکیب میں یہ قدرت نہیں ہے کہ اپنی خاصیت کو کبھی ظاہر کرے اور کبھی ظاہر نہ کرے اور آپ باوجود مادی معلوم ہونے کے اُس ترکیب کیمیاوی کے خلاف اپنے ارادہ کو جب چاہتے ہیں ظاہر کرتے ہیں اور جب چاہتے ہیں روک لیتے ہیں۔ ایک عجیب و غریب لطیفہ آپ میں ودیعت ہے کہ جسکی ابتدا و انتہا نہیں معلوم ہوتی اور آپ اُس پر قابض ہیں اور باوجود اس کے اُسکی ماہیت سے ناواقف ہیں آپ قطعی و یقینی مادہ کی ترکیب سے بنے ہیں اور یقیناً نفس ذات میں مادے سے ماورا ہیں بلکہ مادہ کا وجود آپ اپنے ادراک سے قائم کرتے ہیں اور یہ ادراک جو مادہ میں نہیں ہے، اور آپ میں موجود ہے اسی کو آپ روح سے تعبیر کرتے ہیں اور روح کو بھی آپ اپنی روح بتاتے ہیں یعنی اپنے سے تحت جانتے ہیں۔ پس آپ اور کوئی چیز ہیں جسکی ابتدا و انتہا کہیں نہیں ہے۔ پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنی نفس ذات میں اس حالت مابین بیداری و خواب میں تھے کہ عالم روحانیت و عالم جسمانیت سب آپکے زیر پا تھے اور آپ اُن سب کو تمام جانتے تھے اور اُن سے مستغنی تھے۔ جانتے اس وجہ سے تھے کہ سب عوالم آپ ہی میں تھے اور مستغنی اس وجہ سے تھے کہ آپ عمل سے مبرّا سرِ محض میں تھے۔ خوب فرمایا ہے ایک عارفِ کامل نے ؎

نہ فضلِ خدا یار ہر کس بود　　نہ ترکِ عمل کار ہر کس بود

حضرت جبرئیل امین بھی دربانی کیلئے حاضر تھے جو روح کہے جاتے ہیں اور جنکی خاصیت یہ ہے کہ جس شئے سے وہ مَس کرتے ہیں اُس میں حیات آجاتی ہے۔ سامری کا قصہ کلام مجید میں ہے کہ ایک مٹھی خاک حضرت جبرئیل علیہ السلام کے قدم کے نیچے سے سامری نے لے لی تھی اس سے گوسالہ بنایا تو وہ جاندار ہوکر بولنے لگا۔ یہاں پر صرف اس امر کو یاد رکھنا بیحد ضروری ہے کہ حق تعالٰے نے انسان کی تخلیق میں فرمایا کہ "خلقته بیدی" غور کریں کہ جب حضرت جبرئیل کے قدم کی خاک میں یہ تاثیر ہو کہ اُس سے ہر چیز میں زندگی و حیات، آجائے تو خدا کے ہاتھوں میں

کیا کچھ خاصیت اور تاثیر نہ ہوگی کہ جس سے انسان مستفید نہ ہوا ہوگا۔ اور حضرت جبرئیل کے
قدم میں یہ لطافت و روحانیت ہو تو رخساروں کے مَس کرنے میں کس قدر نزاہت حاصل
نہ ہوئی ہوگی اور خاص طور پر کفِ پا کے ملنے سے جس سے دماغ تک تمام جسم میں روحانیت کا سرایت
کر جانا یقینی تھا اور سامری کے قصہ میں تو بارادۂ حضرت جبرئیلؑ سرایت مقصود تھی۔ پورا جسم
عنصری آپکا روح ہو گیا۔ ہر شخص تاثیر اشیاء کا قائل ہے اور جبرئیل امین بھی مخلوقات میں
ہیں اور روح الامین ہیں اگر ان کے مس کرنے سے جسم عنصری روحانی ہو جائے تو کیا
تعجب ہے۔ اور تعجب ہے تو ہمارے وجدانیات اس کے شاہد ہیں کہ جیسے ہم میں ہر بات عجیب و
غریب ہے ویسے ہی جبرئیلی خاصیت بھی ہم میں عجیب و غریب ہے۔ صرف وہ خاصیت نہ کھلنے کی
وجہ سے فوراً معلوم نہیں ہوتی ہے یا دیگر حجابات کی وجہ سے نہیں کھلتی ہے اور یہی حال
کُل صفات و افعال کا طفولیت سے لیکر کبر سنی تک ہم کو نظر آتا ہے اور خصوصیات کے
ظہور سے ہم کو تعجب نہیں لگتا ہے اور جب ایک صفت لا معلوم کا اظہار ہم سے ہوتا ہے
تو وہ صفت ہم سے باہر نہیں ہوتی ہے مگر ہمارے ہی اندر ہم سے ممتاز معلوم ہوتی ہے اور
ہم اس سے دوئی ہوتے ہیں۔ پس جسم عنصری حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا روحانی ہو گیا
جس میں خاصیت کافوری بھی تھی اور آپ میں وہ جسم کافوری خاصیت کا علیحدہ بھی نظر
آتا تھا اور وہ آپکے ماتحت تھا۔ یہ براق بصورت انسانی تھا جو خاصیت کافوری سے
بسبب پرواز کرنے کے پھولا نہیں سماتا اور وہ حضرت جبرئیل امین کا ہم رنگ تھا۔ آپ
اُس پر اپنی روحانیت سے سوار ہوئے اسکا مدار روحانیت تھی اور اسکی سرعت
کا کیا کہنا ہے۔ روح الامین ساتھ تھے اُنکی سرعتِ رفتار بھی لامحالہ براق رفتار سے
کم نہ تھی جہاں تک حضرت جبرئیلؑ کی رسائی ہے یعنی سدرۃ المنتہیٰ تک آپ اپنی روحانیت
جسمی انفسی اور اپنی روحانیت حقیقی انفسی اور اپنی روحانیت آفاقی یعنی عقل جبرئیلؑ
سے عوالم کی سیر کرتے ہوئے اور کُل عوالم کو کطی السجل للکتب ساتھ لیتے ہوئے سدرۃ المنتہیٰ
تک پہونچے یعنی جس شے کا آپ نے ارادہ و تعقل فرمایا اسکو بتمامہ دیکھا اور پہچانا اور اُسکے

عالم پر پہونچے اور بات چیت کی یعنی تمام انفس و آفاق کو سمجھ لیا کیونکہ یہ سب آپ ہی سے
پیدا و مفصل ہوا تھا اور آپ ہی میں مجمل ہو کر اس کا سمٹنا لازمی تھا ۔

## ذاتی وصفاتی نسبتیں

اب جہاں تک عوالم کا سوال ہے تو وہ سدرۃ المنتہیٰ تک ختم ہو گئے اور جا ہے جتنی بھی دیر لگی ہو آپ کی
استراحت بستر میں نہ کچھ فرق آسکتا تھا اور نہ آیا کہ ذات با برکات کے اندر مندرج تھے.
اب آنحضورؐ کی حقیقت نے یہ نہ چاہا کہ تعینات کا بھی امتیاز رہے لہذا حقیقت کی شیون
ونسبتوں نے آپکو بسبب شدت ولہ کے گھیر۔ اذ یغشی السدرۃ ما یغشیٰ. یہ
نسبتیں صفاتی ذاتی تھیں جنھوں نے اپنی گود میں آپکو لے لیا جسکی تعبیر رفرف سے
کیجاتی ہے . نسبت ذاتی کے گھیر لینے کی حقیقت یہ ہے تاکہ اپنی شیون ذاتیہ تبائنہ
سے بھی آپ واقف ہو جائیں اور اب روحانیات کے اجسام کی ضرورت نہ رہی.
اور جوں جوں آپ ان نسبتوں میں در آتے گئے روحانیت کے جسم نے مثل کافور
کے اڑنا شروع کیا اور روحانیت بھی صفات ذاتیہ حق میں سے ہے اُس نے اپنے
مبدا یعنی حقیقت الحقائق کی طرف رجوع کی جیسے کہ آپ اپنی ذات کی طرف رجوع
فرماتے چلے جاتے تھے ۔ قاعدہ ہے کہ جب روحانیت اپنے مبدا رکی طرف رجوع
کرتی ہے تو جسم عنصری بھی مثل بخار کے اڑتا اور نازک سے نازک تر ہوتا جاتا ہے
یہاں تک کہ روح نکل جانے کے بعد بھی جسم عنصری بالکل باقی نہیں رہتا ہے مگر اسکا
باقی نہ رہنا دلیل اس کی نہیں ہے کہ وہ معدوم ہو جاتا ہے بلکہ روح تو جسم سے
نکلنے کے بعد اپنے اصل کو چلی جاتی ہے جو علوی ہے اور اس میں ہل مل جاتی ہے
اور اپنے اصل کی طرف جاتا ہے جو آفاق ہے اور اُس میں بمناسبت ہر ذرہ کے
ہل مل جاتا ہے رفرف پر سوار ہونے سے روح اپنے مبدا رعلوی انفسی کی طرف چلی
اور جسم اپنے مبدا راسفلی آفاقی کی طرف چلا بہرحال انفس آفاق دونوں جسمانیت
موجودہ سے شخص جسم محمدی کے فرش استراحت پر نازک تر ہوتے گئے اور جوں جوں

کے مقابلہ میں انسان عالم صغیر ہے کیونکہ اس کے تین جزٔ چھوٹے چھوٹے ہیں اور آفاق کے تینوں جزٔ بڑے بڑے ہیں لیکن اس عالم کبیر کو ادراک کرنے والا انسان ہے جو عالم صغیر ہے اور کُل موجودات عالم کا بغیر انسان کے وجود ناممکن ہے جیسے کُل جسم انسانی کا بغیر روح کے وجود ناممکن ہے اور انسان کو اسی لئے حق تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ وہ حق سبحانہٗ کی صورت پر ہے اور جو عرش کہ عالم کبیر میں بہت بڑا ہے اُس سے کہیں زیادہ بڑا عرش قلب انسانی ہے اس واسطے کہ قلب انسانی میں اللہ کی سمائی ہے اور عرش میں سمائی اللہ کی نہیں ہے ہاں اگر عرش کو مع قلب انسانی کے مانئے تو البتہ عرش میں سمائی اللہ کی بوجہ لطیفہ قلب انسانی کے ہو سکتی ہے پس اللہ تعالیٰ لطیفۂ قلب انسانی سے عرش پر مستوی ہے اور اس لطیفۂ قلب انسانی کا نام رحمٰن ہے۔

## قلب عبد مومن عرش الٰہی ہے

اسی واسطے انسان کو فضیلت حق کی نظر میں صرف عرش عالم کبیر کے مقابلہ میں زیادہ ہے۔ ایسی صورت میں عالم صغیر انسانی کو عالم کبیر آفاقی پر فوقیت ہے اور وسعنی قلب عبدی المؤمن کے یہی معنی ہیں کیونکہ تعریف لامکانی حق کی وسعنی قلب عبدی المؤمن پر تمام ہے اگر حق میں سمائی ہوتی تو حق لامکاں نہیں ہو سکتا تھا اور عرش کیسا ہی بڑا ہوتا تو بھی محدود ہوتا لامکانی کی سمائی مکان میں نہیں ہو سکتی کیونکہ عرش جسمانی ہے اور جسمات محدود ہیں اور قلب عبد مومن اس گوشت کے لوتھڑے سے مراد نہیں ہے جو انسان کے جسم میں آویزاں ہے بلکہ قلب مومن اسکو کہتے ہیں کہ جس کے علوم و معارف و مدرکات کی انتہا نہ ہو پس چونکہ حق تعالےٰ کے علوم و معارف و مدرکات و مبصرات کی انتہا نہیں ہے پس وہی علوم و معارف و مدرکات و مبصرات غیر متناہی قلب عبد مومن کہلاتے ہیں جو غیر محدود ہیں اور وہ علوم و مدرکات و مبصرات و معارف و حقائق جوں جوں قلب عبد مومن میں سمانے جائیں گے تو بجائے تنگی ہونے کے قلب مومن بڑھتا جائیگا اور کبھی ختم نہ ہوگا بخلاف

عرش عالم کبیر کے کہ وہ اپنے تجسم کی وجہ سے ختم ضرور ہوگا اور ایک طرح سے تو وہ ختم ہی ہے کہ اس میں حق کی گنجائش نہیں ہے کیونکہ حق غیر مجسم و غیر محدود ہے دوسرے اُس سیں باکیفی و باروئی و باجہتی ہے اور بے کیفی و بے روئی و بے جہتی کی مکانیت قابل نہیں ہیں گے تیسری بات یہ کہ اُس میں حقائق و معارف علوم و مدرکات و مبصرات کچھ نہیں ہیں اور یہ حق کے کمال کے شایانِ شان نہیں ہے کہ اُس میں کسی وقت یہ باتیں نہ ہوں ۔ چوتھی بات یہ کہ عرش اپنے جسم کی وجہ سے حق کے مقابلہ میں دم انا جسمانی مارتا ہے تعالی اللہ عن ذلك علوا کبیرا پس حق کی سمائی مع ان تمامی اسمار و صفات کے جو حق کے شایان شان ہیں بجز قلب عبد مومن (اولیار کاملین) کے اور کہیں نہیں ہوسکتی ہے اگر حق کو پاؤ گے تو یہیں سے پاؤ گے اگر کوئی ٹھکانہ ہے تو بس یہی ہے اور یہ ٹھکانا ایسا ہے کہ جس میں ایسی یکتائی (وحدت) ہے کہ صرف نام ہی قلب کا ہے ورنہ یہاں بجز خدا کے اور کچھ نہیں ہے۔

حضرت مرزا مظہر جان جاناںؒ مسلک عشق کے پیرو تھے اور حضرت عارف رومیؒ کے بالکل اس شعر کے مصداق تھے ؎

جملہ معشوق است عاشق پردۂ زندہ معشوق است عاشق مردۂ

انھیں کائنات میں ہر طرف حسن ہی حسن نظر آتا تھا اور ایک ہی جلوہ تھا چاہے کعبہ ہو یا بتخانہ اور اسی وجہ سے مرزا صاحب نے دن میں بازار میں نکلنا ترک کر دیا تھا۔ صرف رات کو بازار آتے اور ضرورت کی چیزیں خرید کر لے جاتے تھے اس طرح معشوق حقیقی کے حُسن کے تصور میں محو تھے۔ آپ کے وصال کے بارے میں ہے کہ کسی نے آپکو خنجر مارا اور وہ خنجر بھی دل ہی میں گیا۔ وصال کے وقت فرمایا کہ جب لگتی ہے تو یہیں لگتی ہے۔ غرضیکہ جب حق کو پاؤ گے تو بس یہیں پاؤ گے اور وہ اولیار کاملین کا قلب ہے۔ اسی واسطے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ لی مع اللہ وقت لا یسعنی فیہ ملك مقرب ولا نبی مرسل۔ حالانکہ نبی مرسل آپ خود بھی تھے اور انبیاء کو جانے دیجیے و بالے بسبب سمائی حق کے آپکی بھی گنجائش نہ تھی۔ خوب کہا ہے ایک عارف کامل نے ؎

بروئے عقل نامحرم کہ امشب باخیال او | چناں خوش خلوتے دارم کہ من ہم نیستم محرم

پس سوائے اللہ کے کچھ نہ تھا۔ ایک عارفِ کامل نے اس راز سے اس طرح پردہ اٹھایا ہے۔

دہ یکبارہ ہستی را تسبار اج | در آید در پئے احمد بمعراج!

اور جب کچھ بھی گنجائش نہ تھی تب آنحضورؐ اس کے مستحق تھے کہ پورے الرحمٰن علی العرش استویٰ ہوں اور اسی عرش پر مستوی ہونے کی وجہ سے آپ رحمٰن و رحیم دونوں کے جامع ہوئے اور شفیع ہوئے عالمِ آخرت میں اور آنحضورؐ وجود دیتے ہیں ہر شئے کو عالمِ ناسوت میں اور دیگر عوالم میں اور آپکو فوقیت ہوئی تمامی پیغمبروں پر اور اسی مستویٔ عرش ہونے کی وجہ سے عارف باللہ حضرت آسیؒ نے اس راز سے یوں پردہ اٹھایا ہے ؎

وہی جو مستویٔ عرش ہے خدا ہو کر | اتر پڑا ہے مدینے میں مصطفٰے ہو کر

اور آنحضورؐ کو دیگر پیغمبروں پر اس وجہ سے فوقیت ہے کہ دیگر پیغمبران میں سمائی اسمار ذاتیہ حق کی ہے اور آنحضورؐ میں سمائی ذات کی مع کُل اسمار صفات و افعال کی ہے اور آپکی امت جو مخصوص ہے یہ آپکے اسم رحیم کی وجہ سے ہے اور کُل پیغمبران کی امتیں آپ سے تعلق رکھتی ہیں اور یہ تعلق آپکے اسم رحمٰن کی وجہ سے ہے لہٰذا شفاعت کا جو مرتبہ آپکو ملا ہے وہ بہت ہی عظیم الشان مرتبہ ہے اسی وجہ سے اس عالم میں بھی آپ رحمۃ للعالمین ہیں اور اس عالم میں بھی ہیں۔ اور اس عالم میں بھی آنحضورؐ علاوہ مومنین کے ہر کافر و مشرک مردود و ملعون کو بسبب اپنے اسم رحمٰن کے وجود دیتے ہیں اور اس میں کچھ بھی ذرہ برابر تفرقہ مومن و کافر کا نہیں۔ فرماتے ہیں وما ارسلنٰك الّا رحمۃ للعالمین اور آنحضورؐ مومن کو علاوہ وجود کے فیض باطنی بھی عطا فرماتے ہیں اور بسبب آپکے اسم رحیم کے ہے بالمؤمنین رؤف رحیم چونکہ آنحضرتؐ کی رحمت عامّہ خاصہ کا خاص اظہار آخرت میں بمقابلہ عالم ناسوت کے بدرجہ کمال ہوگا لہٰذا الحکم سبقت رحمتی علی غضبی آپ عالمِ آخرت میں شفاعت فرمائیںگے اور وہ شفاعت مقبول ہوگی۔ آنحضورؐ کی شفاعت پر عارف رومیؒ نے اسرار سے اس طرح پردہ اٹھایا ہے ؎

گفت پیغمبر کہ روزِ رستخیز — کے گذارم مجرماں را اشک ریز
من شفیعِ عاصیاں باشم بجاں — تا رہانم زاں شکنجہ باگراں

اسی طرح اولیاء کاملین جنکا قلب عرش الٰہی ہے شفاعت کے مجاز ہیں اور انکی شفاعت ہرگز ٹالی نہ جائیگی فرماتے ہیں ؎

صالحانِ امتم خود فارغ اند — از شفاعت ہائے من روزِ گزند
بلکہ ایشاں را شفاعتہا بود — گفت شاں چوں حکم نافذ میرود

**ترجمہ** : اولیاء کاملین کی شفاعت کے بارے میں آنحضرتؐ فرماتے ہیں کہ میری امت کے صالحین و اولیاء کاملین عالمِ آخرت کی مصیبت و پریشانی کے وقت میری شفاعت سے فارغ ہوں گے اور انھیں ہرگز کوئی ضرورت نہ ہوگی بلکہ وہ لوگ جسکی چاہیں گے شفاعت کریں گے اور اُس روز انکی شفاعت اس وجہ سے نہ ٹالی جائے گی کہ وہ اپنے منصب کی وجہ سے شفاعت کے مجاز قرار دیئے گئے ہیں۔

## انسان عالمِ کبیر اور عرش عالمِ صغیر ہے

اس لطیفۂ انسانی کیوجہ سے انسان عالمِ کبیر ہوگیا اور عرش عالمِ صغیر ہوگیا کیونکہ قلبِ انسانی مثل نقطۂ مرکز کے ہے عرش محیط کے واسطے سے ہے پس محیط کی ہیئت اگرچہ بڑی ہے لیکن جو ہیئت اُسکی قائم ہوئی ہے وہ اسی نقطہ کیوجہ سے ہے اور اس نقطہ کو محیط دائرہ پر افضلیت ہے کیونکہ نقطہ کی جانب سے محیط کی ہر جگہ کو ایک نسبت مخصوصہ ہے پس نقطہ کو بلحاظ اسکی نظر مخلوقاتی کے چاہے اسم اللہ کہو اور چاہے اسم رحمٰن کہو اسکا واسطے ارشاد ہے کہ قل ادعوا اللہ او ادعوا الرحمٰن ایاما تدعوا فلہ الاسماء الحسنیٰ لیکن ظاہر نقطہ اللہ کہا جائے گا اور محیط دائرہ اسم رحمٰن کہا جائے گا اگرچہ حقیقت میں یہ دونوں ایک ہیں اس وجہ سے کہ نقطہ کو جو جو نسبتیں و اضافتیں محیط کے ہر ہر جزو لایجزیٰ سے ہیں وہی نسبتیں اور اضافتیں محیط کے ہر ہر جزو لایجزیٰ کو نقطہ کے ساتھ ہیں پس بجز نقطہ کے کوئی چیز نہ رہی یہاں صرف اخفاء ظہور کا فرق ہے محیط میں ظہور زیادہ ہے

اور نقطہ میں خفا زیادہ ہے اور یہ ظہور و خفا بھی اعتباری ہے پس فرق کرنا رحمٰن و اللہ میں ناممکن ہے پس قلب مومن (اولیاء کاملین) جو محض استوار اللہ ہے اُس میں اور اللہ میں کوئی فرق نہیں ہے اللہ رحمٰن ہے اور رحمٰن اللہ ہے جیسے قلب عرشی و دماغی قلب عرشی قلبی دماغی ہے یعنی جو صفت دل سے پیدا ہوتی ہے وہی دماغ کی بھی ہے اور جو دماغ سے پیدا ہوتی ہے وہی دل کی ہے صرف فرق اس قدر ہے کہ بعض صفت قلب میں بہ نسبت دماغ کے کھلی ہوئی اور ظاہر ہوتی ہے جیسے ارادہ وغیرہ اور دماغ میں پوشیدہ ہوتی ہے اور مجموعی طور پر یہ دونوں باتیں اعتباری ہیں چونکہ رحمٰن صیغہ مبالغہ کا ہے لہٰذا اس کا مستحق صرف اللہ ہی ہے یعنی وہ متصف ہے عمومیت کے ساتھ۔ کوئی ذرہ عالم میں رحمٰن کے فیض سے خالی نہیں ہو سکتا ہے اس لئے دنیا و آخرت دونوں جگہ میں اس کا ظہور ہے۔ بخلاف اسم رحیم کے کہ اسم رحیم مخصوص ہے اپنے ظہور تام کیلئے جو دنیا سے بہت زیادہ ہے جسکا ذکر حدیث شریف میں یوں آیا ہے کہ ان اللہ مائۃ رحمتہ فواحدۃ فی الدنیا بین الخلق بہا یتواصلون وبہا یتراحمون وتسعۃ تسعون فی الآخرۃ مدخرۃ عند اللہ لا یخرجہا الا فی الیوم القیٰمۃ۔ اس حدیث کے حقیقی معنیٰ ہرگز یہ نہیں ہیں کہ آخرت میں نیک بخت جنت کی نعمتوں سے استفادہ کریں گے اور بدبخت اشقیا فیض رحیم سے نکل کر دوزخ میں عذاب عذب سے ولولہ شوق کے سوز و گداز میں مستیاں کریں گے بلکہ اسم رحیم کا حقیقی فائدہ یہ ہے کہ اپنے اصل سے جا ملیں اور عالم خلقت سے رجوع کر کے اپنی حقیقت یعنی الوہیت میں اپنا ٹھکانا کریں وان الیٰ ربک المنتھیٰ اور الا الی اللہ تصیر الامور اور لمن الملک الیوم للہ الواحد القہار کے یہی معنی ہیں۔ عارف باللہ حضرت شاہ تراب علی قلندر کاکوروی نے خوب کہا ہے فرماتے ہیں ؎

تا چوں آئینہ صفائی یافتم ۔ بخودی در خود نمائی یافتم
دور شد از رخ سر زلف رسا ۔ در رسائی نارسائی یافتم

اور حضرت خواجہ باقی باللہ کا ارشاد گرامی در رسالہ وحدت الوجود میں خوب ہے فرماتے ہیں۔

"سی مرغ (۳۰ مرغ) بتلاش سیمرغ رفتند چوں بانجام کار رسیدند خود
را سیمرغ دیدند"

خوب کہا ہے حضرت شاہ تراب علی قلندرؒ نے ؎

تراب اسکا فراق و وصل یونہی ہے نہیں کچھ اصل
ملے گا کون ہم سے جس گھڑی اپنا بدن چھوٹا

من مات فقد قامت قیامته۔ قیامت کیا ہے؟ لمن الملك اليوم لله الواحد القهار۔

توقیامت شو قیامت را ببیں　　دیدن ہر چیز را شرط است ایں

## انسان کامل کیا ہے؟

اس مضمون کو حضرت شیخ سید عبدالکریم جیلیؒ نے بہ پردہ اشعار اظہار کیا ہے جس کا خلاصہ اور شرح کرتے ہوئے حضرت شاہ محمد و تاج الدین قلندر کاکوروی فرماتے ہیں کہ ہمارے ساتھ آؤ یہاں تک کہ ہم اپنے ابتدائی حال پر غور کریں پس "نہ ہمارا عہد تم نے توڑا اور نہ تمہارا عہد ہم نے" چھوڑیں ہم جامۂ رنگیں کو اور دو شاۃ اور ظائر غراب کو کیونکہ ہمارا فائدہ جنگل کے ہمارے ربع میں ہے" یعنی تعینات اعتباری سے نکل جائیں جو وجہ حقیقی کو زلف دوتا کی طرح چھپائے ہوئے ہیں اگرچہ وہ بھی دلفریب ہیں کیونکہ یہ بھی معشوق حقیقی کی زلفیں ہیں جو سانپ کی طرح دل پر لوٹتی ہیں لیکن اصلی و حقیقی فائدہ ہمارا اُس ربع شمالی کے جنگل میں ہے جس میں وجہ اللہ کی سمائی ہے بلکہ وہ عین اللہ ہے لپیٹ دیں ہم دکھ درد اور حب و جفا کی بساط کو اور تیر پھینکیں ہم اُس میدان اور جنگل میں یعنی فضاء قدس میں جو کبھی خالی نہیں ہوتا ہے" اور قریب ہے (یعنی آسان ہے) یہ کہ عود کرے دل حی و قیوم کی طرف اور سمجھے کہ جو عہد ہم نے کیا تھا اسکو پورا کیا اور رجوع الی اللہ میں اپنے شجر وصل سے پھل چنے" اور ہم اپنے حال سے ذوق اٹھائیں کہ ؎

ہست محفل بران قرار کہ بود ہست مطرب بدان ترانہ ہنوز
نقشے کہ کشیدیم ازاں ہیچ نہ گشتیم در روز ازل انچہ کہ بودیم ہمانیم

اور اپنے دل میں اپنے آپکو متنبہ کرکے اپنے آپ سے دعا مانگیں کہ اب خدایہاں سے نہ لیجائے جیسے حضرت ادریس علیہ السلام جنت میں جاکر پھر وہاں سے نہ نکلے۔ ؎

ایسی زمیں پہ گھر کرے رخ نہ ادھر اُدھر کرے عمر یہیں بسر کرے بخت کرے جو یاوری

اور بحکم المؤمن کنفس واحدۃ سب کے سب مل کر گلچھرے اڑائیں اور مضی ما مضی کہکر حلم اور صبر سے کام لیں اگرچہ وہاں حلم اور صبر کی بھی گنجائش نہیں ہے اب نہ درازیٔ فراق ہے اور نہ معشوق عاذل ہے بلکہ یہ کیفیت ہے کہ ؎

مراد دل وہی دلبر یا بھی وہی ہے جو ہے مدعی مدعا بھی وہی ہے
وجود اپنا ٹھہرا تو پھر کیا ہے دھوکہ صنم بھی وہی ہے خدا بھی وہی ہے

نہ اشتیاق میں راتوں کی بیداری ہے اور نہ تفرقہ خیالی میں معشوق کے ملنے کی خوشی ہے اور نہ وہ تھا جو تم نے کہا اور نہ وہ کہ جو جاری ہوا اور نہ تم سے تمام ہوا اور نہ ہم سے پورا ہوا یعنی عالم و مافیہا کچھ نہیں تھا اور نہ ہے کُن فیکون کچھ نہیں تھا اور نہ ہے انا کُنتا کُنتا انا جیسا کہ معراج شریف میں حضرت حق نے اپنے محبوب سے فرمایا کہ "میں ہوں اور تو اور میں نے سب کچھ تجھکو دیا" محبوب نے بھی جواب میں فرمایا کہ "میں ہوں اور تو اور میں نے سب کچھ چھوڑا" انجام کار یہ ہوا کہ ؎

شمس الحق تبریزی از بسکہ درآمیزی
تبریز خراساں شد تا باد چنیں باداللہ

کیا اب بھی یہ بات کہی جاسکتی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور اولیاء کاملین کو علم غیب نہیں تھا؟ اگر یہ کہا جائے تو رسالت و ولایت کا انکار نہ ہوگا بلکہ کلمہ طیبہ کی بھی نفی ہوگی۔

---

لے الکہف والرقیم فی شرح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم عربی از حضرت شیخ سید عبدالکریم جیلی مغربی قدس سرہ شارح فصوص الحکم و مصنف انسان کامل" عرف مع ترجمہ مسمیٰ نور اعظیم از حضرت مولانا شاہ محمد تقی حیدر کاظمی کاکوروی مع شرح فیض الکریم و مقدمہ کنز العظیم از حضرت شاہ محمد وراج الدین قلندر کاکوروی بزبان اردو صفحہ ۲۵۹ تا ۲۰۱ مطبوعہ اصح المطابع لکھنو۔

# منہیچ یا ظفرآباد

کی

مذہبی اور سیاسی تاریخ کے علاوہ یہاں کے مشائخ اور علماء
کے تفصیلی حالات اور ان کی تبلیغی خدمات کے ساتھ تصوف کے
اسرار و رموز و حقائق و دقائق اور انبیاء و اولیاء کے مقام و مراتب
کو بھی تفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔

مؤلفہ

سید اقبال احمد جونپوری

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تعارف

اگر کوئی سیاح جون پور کی قدیم اور بے مثل شاہی عمارتوں، مزارات و مقبروں کو دیکھنے کے لئے آئے تو اس کو ظفرآباد نہ بھولنا چاہیے۔ بایں وجہ کہ یہ کبھی بہت عظیم شہر تھا اور جون پور سے بھی زیادہ قدیم۔ یہاں قنوج کے راجاؤں کی فوجی چھاؤنی تھی اس کا اصل اور پرانا نام 'منیچ' ہے ـــــ اور جب مسلمانوں کی آمد و فتوحات کا سلسلہ شروع ہوا اور اس شہر پر ان کا قبضہ ہوا تب سے اس کا نام 'ظفرآباد' مشہور ہوگیا اور اس کو بڑی رونق حاصل ہوگئی ـــــ مگر اب یہ شہر سے قصبہ ہوا اور قصبہ سے معمولی بازار ہوگیا ہے۔ جس میں پوسٹ آفس اور تھانہ بھی ہے

یہ قدیم و تاریخی جگہ جون پور ریلوے اسٹیشن سے ۶ میل پورب اور دکھن میں ہے۔ اور شہر کے اندر اولند گنج چوراہے سے براہِ سڑک ۵ میل ہے۔ جب آپ جون پور تشریف لائیں اور یہاں کی سیاحت فرمالیں تب آپ کو ظفرآباد جانا چاہیے وہاں جانے کے لئے اکبری برج (پل) سے ہوتے ہوئے اولند گنج چوراہے پر پہونچیں اور یہاں سے بذریعہ سواری پورب کی طرف روانہ ہوں۔ آگے چل کر داہنی طرف کلکٹری اور ذرا آگے بڑھ کر بائیں طرف دیوانی کچہری ہے۔ دیوانی کچہری کے موڑ سے ایک سڑک سیدھی دکھن اور پورب ہوتی ہوئی ظفرآباد چلی جاتی ہے ـــــ دیکھئے ـــــ اب آپ ظفرآباد ریلوے جنکشن

کے کراسنگ پر پہنچ گئے۔ داہنی طرف شاہزادہ ظفرخاں گورنر اوّل ظفرآباد کی بنوائی
عیدگاہ ہے۔ ریلوے کراسنگ پار کرنے کے بعد ایک خوب صورت مندر داہنی جانب
ہے۔ جو نہ بہت قدیم ہے اور نہ بالکل جدید اور بائیں طرف سید مرتضیٰ کوفی کا مقبرہ ہے
جو بے حد قدیم ہے ـــــ اب آپ یہاں سے سیدھے آبادی کے اندر بازار
چلے جائیں اور اتر طرف مڑ جائیں تو چند گز کے فاصلے پر شاہ زادہ ظفرخاں کی مسجد
جامع (ظفر) ملے گی جو آپ اپنی مثال ہے۔ مسجد کے اتر طرف چند ہی قدم پر
ملا بہرام منطقی کی بارہ دری ہے جس میں آپ کا مزار ہے ـــــ اب آپ یہاں
سے پورب اور اتر کو لبِ دریائے گومتی تشریف لے جائیں تو حضرت مخدوم سید
آفتابِ ہند کا روضہ ملے گا۔ اس سے ملحق ایک احاطہ ہے جس میں آپ کے خلفا
اور دیگر مریدین باصفا کی بہت سی مزاریں ہیں۔ روضہ گر چکا ہے۔ در و دیوار سے
رعب و دبدبہ کا اظہار ہوتا ہے ـــــ یہاں سے اب آپ پچھم کی طرف چلیں تو
ایک میل کے فاصلے پر داہنی طرف حضرت ملا قیام الدین کا روضہ ملے گا۔ اس سے
ملحق ایک مسجد بھی ہے ـــــ اب آپ یہاں سے پھر بازار آئیں اور دکھن طرف
جائیں تو کچھ فاصلے پر ایک عالیشان گیٹ اور اس سے متصل ایک مسجد ملے گی۔ گیٹ
کے اندر داخل ہوں تو دو گنبد دکھائی پڑیں گے۔ ان دونوں گنبدوں میں حضرت
مخدوم چراغِ ہند، شاہزادہ ظفر اور ان کے متعلقین و خلفاء آرام فرما ہیں۔
اسی گیٹ و روضہ کے اندر باہری حصہ لئے ہوئے پچھم طرف ایک چار دیواری ہے
جس میں آپ کے خلفاء و مریدین کی قبریں ہیں اور ایک وسیع قناتی مسجد ہے ـــــ
اب آپ باہر آجائیں اور دکھن طرف جائیں تو آپ کو ایک عظیم الشان بھیٹا ملے
گا۔ یہ راجہ جے چند کی کوٹ آسنی کا آثار ہے جس کو چراغ ہند کے جلال و غصہ
نے تودۂ خاک کر ڈالا ہے۔ یہی وہ عظیم کوٹ تھی جس میں کسی زمانے میں شہاب
الدین غوری کا دربار ہوا تھا اور تمام راجہ شریک ہوئے تھے۔

کوٹ آسنی یعنی بھیٹے سے پچھم طرف جایئے تو آپ کو صلاح الدین خاں

اور رعنا خان کا شاندار مقبرہ نظر پڑے گا جو شیر شاہ افغان کی طرف سے بیانہ کے گورنر تھے اور اس سے متصل حضرت قاضی جلال الحق ناصحیؒ کا روضہ ایک وسیع چہار دیواری کے اندر آپ دیکھیں گے جو حضرت سلطان ابراہیم شاہ شرقی کے وزیر ملک عماد الملک کے نواسے ہیں ـــــ اب آپ ذرا ٹھہر جائیں ـــــ خیال کریں کہ اس سیاحت کے دوران ظفر آباد میں سب سے بلند جگہ کون ہے۔؟ وہاں چلے جائیں اور اس پر سے چاروں طرف ظفر آباد پر ایک غائر نظر دوڑائیں اور جائزہ لیں تو آپ کو مقبروں، بے شمار مزاروں، خانقاہوں اور مسجدوں کا ایک شہر معلوم ہوگا۔ بہت سے مٹ گئے، گر پڑے اور گر رہے ہیں، کتنوں کے کھنڈرات و آثار زبان حال سے اپنی داستان سنا رہے ہیں اے کاش کوئی سننے اور سمجھنے والا ہوتا۔ آہ کوئی انھیں دیکھتا اور آنکھوں سے دو قطرے آنسوؤں کے گرا کر ماضی کی تاریخی وادیوں میں کھو جاتا اور جی چاہتا تو اپنے مستقبل کے لئے کچھ سرمایہ فراہم کر لیتا۔ بہرحال یہی آثار و اخبار ایک سیاح اور مورخ کا آخری سہارا ہیں جنھیں دیکھ اور سُن کر وہ اپنی آنکھوں اور نوک قلم کی پیاس بجھانے کی کوشش کرتا ہے۔

آئیے اب آپ کو ہم تفصیل کی دنیا میں لے چلیں۔ وہاں کچھ دنوں کے لئے آپ مقیم ہو جائیں اور ایک ایک چیز کا حال معلوم کریں پھر آپ دیکھیں گے کہ یہ شہر ظفر آباد کیا تھا اور اب کیا ہے۔

## منہج اور اسکی وجہ تسمیہ

کسی ملک و شہر اور مقام کی تاریخ اور سرگزشت لکھنے کے قبل اس کی وجہ تسمیہ (یعنی اس کا یہ نام کیوں پڑا؟) لکھنا فن تاریخ کی رُو سے ضروری ہے۔ علماء و مورخین کا یہی دستور اور طریقہ رہا ہے۔ اس لئے منہج یا ظفر آباد کی تفصیلی تاریخ پر نگاہ ڈالنے سے پہلے اس کی وجہ تسمیہ پر بھی روشنی ڈال دینا چاہئے آج جس مقام کو ظفر آباد کہا جاتا ہے۔ اس کا پرانا نام

منہیج[1] ہے۔ اگرچہ اس خطۂ زمین کو آباد کرنے اور ایسا اچھا نام[2] رکھنے والے کا پتہ ٹھیک ٹھیک نہیں چلتا۔ لیکن تاریخ کے بوسیدہ اوراق الٹنے پر اتنا تو معلوم ہی ہوجاتا ہے کہ منہیج کی حکومت کا بانی مبانی بیجے چند راٹھور والی قنوج ہے اور اس نے اپنے لڑکے بیجے چند کو منہیج جاگیر میں دیا تھا۔ اس نے پرتھی راج کی ریشہ دوانیوں کی وجہ سے اس مقام کو پسند کیا اور آخر میں مال و زر منتقل کردیا۔ لیکن یہ کوئی خودمختار حکومت نہ تھی بلکہ قنوج ہی کے ماتحت تھی۔ قنوج اس زمانے میں شمال ہند کی ایک عظیم الشان سلطنت تھی جہاں پر بیجے چند و وجے چند وغیرہ کے محلات تھے اور وہیں سکونت تھی[3]

---

[1] منہیج (بدیا بھومی) یعنی ایسی سرزمین جہاں سے علم کے چشمے پھوٹتے ہوں یہ دراصل سنسکرت لفظ ہے۔ "چراغ نور" کے مؤلف کا یہ لکھنا غلط ہے کہ اس مقام و قصبہ کا ذکر سلطان محمود غزنوی کے سلسلے میں ہے۔ "فرشتہ" نے بھی منہیج کا لفظ لکھا ہے۔ مگر اس میں جگہ کا تعین نہیں ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ جب محمود متھرا وغیرہ فتح کرتا ہوا قنوج پہونچا اور اس کے سات قلعے فتح کئے جن کے آثار و نشان آج بھی موجود ہیں اس کے بعد وہ منج گیا جو دریائے پانڈو کے کنارے کاتھ پور سے۔ امیل جنوب کی طرف واقع تھا اور جس کا پرانا نام سنجھاون یا منجھاون تھا اس کے آثار بھی اس وقت موجود ہیں اصل میں قنوجی برہمنوں کا صدر مقام تھا (تاریخ عینی روضۃ الصفا ص۱۳)

مقام کے عدم تعین سے کتنی بڑی غلطی ہوگئی کہ محمود کا حملہ منہیج یعنی ظفرآباد تک تسلیم کیا جاتا ہے حالانکہ تاریخی حیثیت سے یہ بالکل غلط ہے۔ محمود یہاں تک نہیں آیا تھا

[2] ابتک میری نگاہ سے کسی کتاب میں اسکی تصریح نہیں گزری لیکن پرانے راج شاہی سکوں سے یہ پتہ چلتا ہے کہ اس قصبہ کی بنیاد گیتا ہنسی راجاؤں کے زمانے میں رکھی گئی تھی کیونکہ انکے سکے اس خطۂ زمین سے برآمد ہوئے ہیں۔ دیکھو تاریخ طلسم ہند قلمی۔ لائبریری مہاراجہ رام نگر بنارس و چراغ نور مطبوع و قلمی۔

[3] تاریخ قنوج ص۳۳ و تاریخ ظفرآباد اردو ص۱۱۱

# ظفرآباد یا شہرانور اور اسکی وجہ تسمیہ

ایک عرصہ دراز تک یہ مقام اپنے قدیمی نام منہیچ سے موسوم تھا مگر جب اہل اسلام کی آمد ہوئی اور قطب الدین ایبک نے بنارس اور منہیچ[1] پر حملہ کیا اور اس کے بعد حضرت مخدوم چراغ ہند و آفتاب ہند اور پھر شہزادہ ظفر ابن غیاث الدین تغلق کی ماتحتی میں حملہ ہوا اور معمولی لڑائی ہوئی پھر مناظرہ و مباحثہ ہوا بعد فتح مسلمانوں کی یہاں پر مستقل حکومت قائم ہو گئی اور اس جگہ کا نام ظفرآباد رکھا گیا اور اسیوقت سے یہ نام چلا آ رہا ہے۔

اور اس نام کو رکھنے کی دو وجہیں بیان کی جاتی ہیں۔ اول یہ کہ مسلمانوں نے منہیچ کو جنگ و مناظرہ سے فتح کیا تھا اور لفظ ظفر ہم معنی لفظ فتح کے ہے اس لئے ظفرآباد نام پڑا۔ دوسری یہ کہ اس جنگ میں شاہزادہ ظفر خاں سپہ سالار تھا۔ اور بعد فتح یہاں کا حاکم مقرر ہوا لہذا اس کے نام کی نسبت[2] سے ظفرآباد مشہور ہوا۔ اور ظفرآباد نام پڑنے کی وجہ فتح و ظفر ہی ہے۔

---

[1] قطب الدین ایبک جو شہاب الدین غوری کا مدار المہام تھا۔ چندہی روز یہاں ٹھہرا تھا جب راجہ جیت سنگھ نے ادائیگی خراج کا اقرار کیا تو قطب الدین نے اسکو اپنی جگہ بحال چھوڑا اور دہلی واپس چلا گیا (بلونت نامہ قلمی فارسی مولوی خیرالدین لائبریری مہاراجہ رام نگر بنارس، چراغ نور صفحہ ۱)

[2] یہ جنگ راجہ سکیٹ سنگھ سے پیش آئی۔ اس جنگ میں حضرت آفتاب ہند و حضرت چراغ ہند بھی شریک تھے چونکہ غیاث الدین تغلق دہلی کو اسکی اطلاع دی گئی تھی اور اسکو خود بھی ہر دو بزرگوں سے غایت درجہ محبت تھی لہذا خبر ملتے ہی شہزادہ ظفر خاں کو ۶ ہزار سوار برق رفتار کے ساتھ روانہ کیا جو بہت جلد پہونچ گیا۔ راجہ کو پہلے پیغام اطاعت

فتح کے بعد یہاں پر اہل اسلام کی مستقل حکومت قائم ہو گئی اور حضرت آفتاب ہند اور چراغ ہند؎۲ یہیں پر قیام پذیر ہو گئے جن کی وجہ سے ظفر آباد اولیاء اللہ کا مسکن ہو گیا فیروز شاہ تغلق کو بھی ان بزرگوں سے الفت و عقیدت تھی لہذا جب وہ ظفر آباد گیا تو اس نے اس کا تاریخی نام "شہر انور" (۷۶۲ھ) رکھا۔ مگر یہ نام عوام میں مشہور و مقبول نہ ہو سکا۔ چونکہ یہاں عمدہ کاغذ بھی پہلے سے بنتا تھا اور کاغذ کے لئے یہ جگہ بہت مشہور تھی کہ ہندوستان کے ہر حصے میں یہاں سے کاغذ جاتا تھا اس لئے اس مقام کو کاغذ کا شہر بھی کہتے تھے لیکن ظفر آباد نام کے آگے باقی دوسرے نام عاجز و ہیچ پڑ گئے اور اس کی شہرت شہرت آفتاب ہند ہو گئی۔

# دیگر حالات

ظفر آباد ایک بہت قدیم بستی ہے جو جون پور سے ۴۔۵ میل پورب میں دریائے گومتی کے دائیں کنارے پر واقع ہے اور آج جس مقام پر شہر جون پور آباد ہے، اس آبادی سے قبل یہاں ہر طرف جنگل ہی جنگل اور بھر، موسہر، دیسو اور بھارت کی قدیم قوم کا مسکن تھا اور ان ہی کی حکومت بھی اور یہی وجہ ہے کہ اس ضلع میں اکثر جگہوں پر آج بھی ان کے قلعے، کوٹ اور گڑھیوں کے آثار پائے جاتے ہیں جن کا تذکرہ آئندہ کیا جائیگا بعد کو ٹھاکر لوگ بھی آکر ان بھروں کو بے دخل کر کے آباد ہونا شروع ہو گئے تھے اور جگہ جگہ رشی منی اپنا ڈیرا جمائے ہوئے تھے۔

---

(بقیہ حاشیہ صہ ) د فرمانبرداری دیا گیا لیکن منظور نہ کیا گیا تو پھر جنگ و مناظرہ کی نوبت آ گئی اور مسلمانوں کو فتح ہوئی

۲؎ حضرت چراغ ہند کی شادی غیاث الدین تغلق بادشاہ دہلی کی لڑکی سے ہوئی تھی

# ظفر آباد کی چوحدی

اتر گومتی ندی۔ دکھن شاہ بڑے پور۔ پچھم شمس خان پور اور داؤد پور
پورب لاڈن پور۔ زمین کی سطح برابر نہیں ہے کہیں کہیں بہت نشیب و فراز ہے
گڈھے اور نالے بھی ہیں جو برسات کے موسم میں لبریز ہو کر مسافروں اور باشندوں
کی آمدو رفت میں مصیبت اور سخت پریشانی کا باعث ہوتے ہیں۔

یہاں کی گری پڑی عظیم الشان عمارتوں کے آثار جو موجود ہیں ان
کے دیکھنے سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ یہ مقام شروع میں بہت ہی گلزار و آباد تھا
میلوں تک اس کی آبادی پھیلی ہوئی تھی اور اس کے تین طرف شہر پناہ تھی قدیم
تاریخوں سے پتہ چلتا ہے کہ ہندوؤں کے دور حکومت میں اس کو ایک مرکزی حیثیت
حاصل تھی اور مسلمانوں کے زمانے میں بھی ــــــ لیکن ــــــ جون پور
کے آباد ہو جانے پر اس کی رونق و آبادی کو ایسا زوال آیا کہ ساری نہت
و بلندی خاک میں مل گئی۔ کسی نے سچ کہا ہے ؎

اُگے ہے سبزہ وہاں جو جگہ تھی نرگس کی
خبر نہیں کہ اسے کھا گئی نظر کس کی

آج کی بہ نسبت پہلے مسلمانوں کی تعداد بہت زیادہ تھی اور ہندوؤں کی کم، مگر
اب مسلمان بہت کم ہیں، اور روز بروز کم ہوتے جا رہے ہیں۔ ان کی آبادی پورب
سے پچھم کی طرف لانبی اور اتر سے دکھن کی طرف چوڑی ہے۔

**ایک تحقیق** تحقیق سے یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ خط استوا سے جو
خطہ اور ملک جتنا قریب ہے وہ اتنا ہی زیادہ گرم ہے
اور جو حصہ جس قدر دور ہے وہ اسی قدر سرد ہے۔ یہ ایک ایسا اصول و فارمولا
ہے کہ اس کے پیش نظر خط استوا سے نزدیکی اور دوری کا لحاظ کرتے
ہوئے ہم اس کے قریب و دور کے ملکوں شہروں سے مقابلہ کر کے یہ نتیجہ

نکال سکتے ہیں کہ یہ مقام بہ نسبت گورکھ پور، فیض آباد کے کس قدر گرم اور اعظم گڈھ، الہ آباد، مرزاپور، پرتاپ گڈھ، بنارس سے کسی قدر سرد ہے اور آب و ہوا باعتبار قرب و جوار کے معتدل ہے [۱]۔

یہاں کے اکثر و بیشتر کنوؤں کا پانی کھاری اور نمکین ہے مگر دریا کا پانی نہایت ہی خوش ذائقہ اور زنیریا ہے اور زود ہضم بھی۔ یہ بات مشاہدات میں ہے کہ اکثر قدیم بستیوں اور شہروں میں کنوئیں کا پانی نمکین اور بدمزہ ہوا کرتا ہے۔

---

[۱] ہر مقام کا عرض خط استوار سے شمالاً و جنوباً شمار کیا جاتا ہے اور طول و بعد مقام خطوط نصف النہار سے شرقاً و غرباً مراد ہے۔ دنیا کے نقشے پر بہت سے خط کھینچنے سے خانے خانے بن گئے ہیں جس طرح شطرنج میں خانوں کی گنتی سے چال کے گھر کا پتہ لگتا ہے۔ اسی طرح عرض و طول کے درجے سے نقشہ میں ہر ایک مقام و شہر کا ٹھکانہ دریافت ہوتا ہے۔ اسی قاعدہ پر حساب کرنے سے معلوم ہوا کہ یہ مقام ظفرآباد عرض میں خط استوار سے ۲۵ درجہ ۳۵ دقیقہ اتر اور طول میں خط نصف النہار سے ۸۲ درجہ پورب ہے۔ دیکھو رصدگاہ گرینوچ لندن و حاشیہ ترمذی چراغ نور ص۳

عرض کے لئے وسطی طور پر خط مرکزی خط استوار ہے جہاں سے شمال و جنوب کی دوری بلحاظ درجہ کے شمار ہوتی ہے مگر طول بلد کے لئے فرضی مرکز ہے اس لئے اہل ہیئت میں اختلاف ہے۔ ہنود بنارس کو مرکز مان کر وہاں سے بُعد کا اندازہ کرتے ہیں۔ مسلمانوں میں کبھی جزیرہ خالدات اور کبھی سمرقند مرکز رہا ہے۔ انگریز رصدگاہ گرینوچ متصل لندن کو مرکز مان کر اس دوری کا شمار کرتے ہیں [۲]

---

[۲] دیکھو چراغ نور حاشیہ ترمذی و تاریخ ظفرآباد ص۳ و آئینہ تاریخ نما ص۸۴

# دوسری تحقیق

دوسری تحقیق یہ ہے کہ جب حام بن حضرت نوح اپنے والد کے حکم کے مطابق ملک شام سے دکھن آئے تو یہاں ان کو چھ اولادیں ہوئیں۔ ہند۔ سندھ۔ افرنج حبش ہرمز بوبہ۔ اور ہر لڑکے کے نام سے ایک ایک ملک موسوم ہوا۔ جیسے ہند کے نام سے ملک ہند موسوم ہوا۔ ہند کے چار لڑکے پورب، بنگ۔ دکھن اور نہروال پیدا ہوئے۔ غرضکہ جو جہاں گیا وہ ملک اسی کے نام سے موسوم و مشہور ہوگیا۔ پورب بن ہند کے بیالیس لڑکے ہوئے ان کی اولادوں کی تھوڑے ہی عرصہ میں اتنی کثرت ہوئی کہ بغرض انتظام ملکی اپنی قوم سے کشن نامی شخص کو اپنا سردار (یعنی راجہ) مقرر کیا۔ سب سے پہلے جس نے تخت پر قدم رکھا وہ یہی تھا اور سب سے پہلے یہی ہاتھی پر بھی سوار ہوا۔ اسی کے زمانے میں اودھ شہر کی بنیاد پڑی تھی۔ اس کی مدت حکومت چار سو برس تھی۔ اس نے دو ہزار دیہات اور قصبے آباد کئے تھے۔ اور مرتے وقت ۲۷ اولادیں چھوڑی تھیں۔ اس کے بعد اس کا لڑکا مہراج تخت نشین ہوا۔ اس نے بھی بہت ترقی کی اور اہلِ علم و فن کو جمع کیا۔ اس نے بہار شہر کی بنیاد ڈالی جو آج کل صوبہ ہے۔ اس کی مدت حکومت ستر برس ہے۔ یہ فریدون بادشاہ ایران کا ہمعصر تھا اس کے مرنے پر اس کا بڑا بیٹا کیشوراج تخت نشین ہوا۔ اس نے صوبہ اودھ کا بہت اچھا انتظام کیا۔ اسی کے وقت میں عظیم الشان لڑائیاں ہوئیں اس نے ایرانی بادشاہ منوچہر سے فوجی امداد بھی لی تھی۔ اس کے مرنے کے بعد فیروز رائے تخت نشین ہوا۔ یہ علم شاستر کا بہت بڑا ماہر تھا۔ اس کی مصاحبت میں اہل علم و فن کا اس کثرت سے اجتماع ہوا کہ انتظام ملکی کی طرف سے بے خبر ہوگیا وہ یارتھیوں اور پاٹھ شالاؤں میں اس قدر خرچ کیا کہ راج کوش خالی ہوگیا۔ اس نے پنجاب کو فتح کیا اور جالندھر کو اپنا دار الحکومت بنایا تھا[1]

[1] دیکھو تاریخ راج بنارس از حکیم مظہر حسین و تاریخ آئینہ اودھ و تاریخ ہند الفنسٹن گورنر بمبئی

# ہندوؤں کی حکومتیں

ہندوؤں کے شاستر کی رو سے دنیا کی ابتدائی آبادی برہما سے شروع ہوتی ہے برہما کے دو لڑکے تھے ایک کا نام وچھ اور دوسرے کا اَتر تھا۔ وچھ سے سورج پیدا ہوا جس سے سورج بنسی راجاؤں کا خاندان ہندوستان میں چلا۔ اتر سے چاند پیدا ہوا۔ اس کی اولاد کے راجاؤں کو چندر بنسی کہتے ہیں۔ ابتدائے آبادی میں ہندوؤں کا سب سے پہلا دار الحکومت اجودھیا تھا جس کو بعد میں اودھ کہا گیا۔ اس کے حکمراں سورج بنسی راجہ ہوتے تھے۔ اس کے کچھ روز بعد ایک اور حکومت (راجدھانی) پریاگ میں قائم ہوئی۔ وہاں کے حکمراں چندر بن یعنی چندر بنسی راجہ تھے۔ اسی طور پر ان دونوں خاندانوں کے ذریعہ کئی اور چھوٹی حکومتیں قائم ہوئیں۔ ان ہی میں سے ایک حکومت بنارس بھی قائم ہوئی جس کی راجدھانی کاشی[1] تھی۔

---

[1] بنارس کی بنیاد بہت قدیم ہے مورخین اس شہر کو چار ہزار سال پرانا بتاتے ہیں۔ تاریخ کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ بنارس کا پہلا حکمراں راجہ کاش تھا۔ کاشی اسی سے بنا ہے کاش سنسکرت لفظ ہے جس کے معنی روشن کے ہیں تو کاشی کے معنی روشنی کے ہوں گے ویدوں میں کاشی کو سچی معرفت اور نور حاصل کرنے کی جگہ قرار دیا گیا ہے۔ راجہ کاش نے بارہ سو سال قبل مسیح اس شہر پر حکومت کی ہے۔ جب آریوں نے پنجاب سے نکل کر گنگا اور جمنا کے کنارے پھیلنا اور آباد ہونا شروع کیا تو اس وقت بھی یہ شہر موجود تھا اور یہاں پر جنگلی قومیں آباد تھیں جن کو دسیو کے نام سے اپنشدوں میں موسوم کیا گیا ہے دسیو کے راجہ کو راجہ دیو داس نے شکست دے کر بنارس کو اپنا دار السلطنت قرار دیا اس دسیو راجہ کا ذکر بھی اپنشد میں ہے۔ اس شہر کے قدیم ہونے کی ایک دلیل یہ بھی ہے کہ جب ہندوستان میں آریوں نے اول اول سات شہر آباد کئے تو اس میں سے ایک شہر بنارس بھی تھا۔ یہ شہر اگرچہ مختلف وقتوں میں مختلف ناموں سے نامزد رہا

(باقی حاشیہ ص ۱۹۰۲)

راجہ رام چندرجی کے والد راجہ دسترتھ نے جب اسوہ میدھ جگ (یعنی گھوڑے کی قربانی) کی تقریب میں بہت سے راجاؤں کو طلب کیا تو بنارس کا راجہ بھی گیا تھا۔ مہابھارت کی لڑائی میں بھی یہ راجہ شریک تھا جس کو قدیم تاریخ ہند میں ایک عظیم حادثہ شمار کیا جاتا ہے۔

بنارس خود مختار اور ایک بڑی سلطنت تھی جس کا صدر مقام بعد کو قنوج ہوا جس کے ماتحت جھنسی یعنی ظفر آباد بطور چھاؤنی کے رہا ــــ یہاں پر مال گذاری کی وصولی تحصیلی اور سلطنت محروسہ کی دیکھ بھال اور امن و امان کے انتظام کے لئے فوج، کارندے اور حکام وغیرہ راجہ کی طرف سے رہا کرتے تھے۔ راج

---

(بقیہ حاشیہ ص۱۹۰۱) مگر کاشی اور وارانسی ان دو ناموں سے زیادہ مشہور ہوا کاشی کی وجہ تسمیہ گذر چکی اور وارانسی کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ حصول آزادی کے بعد اس اس شہر کو وارانسی کے نام سے موسوم کیا گیا ہے جس کی توجیہ یوں کی جاتی ہے کہ برہما نے جب اپنی برتری جتانے کے لئے ایک سر اور بڑھا کر پانچ سر کر لئے تو شیوجی کو طیش آگیا۔ اور انھوں نے برہما کا پانچواں سر قلم کر دیا۔ لیکن شیوجی ایسا کر کے گناہ کبیرہ کے مرتکب ہوئے اور گناہ عظیم کو دھونے کے لئے دریائے گنگا کے کنارے جس مقام پر پہنچے اور جہاں انھوں نے اپنا خون آلود دامن دھو کر مکتی حاصل کی اس جگہ کا نام وارانسی پڑ گیا جس کا مطلب یہ ہے کہ گناہوں کو دھونے والا[1]

---

[1] تاریخ بنارس ص۴۲ - قوموں کا عروج و زوال ص۸۴۱

گدی نسل کے آخری راجہ کا نام پاکل[1] تھا۔ اس کے زمانے میں مسلمانوں کی آمد اور فتوحات کا بہت شور تھا۔ اس نے بلحاظ احتیاط ایک بہت مستحکم قلعہ 'راناگڈھ' کے نام سے، منہیج (ظفرآباد) میں تعمیر کرایا جس میں اس کی بہترین فوج رہتی تھی۔ اور خود بھی کبھی کبھی آجاتا تھا

---

[1] مسٹر مارشمین کی تحقیق سے واقعات کی کڑیاں بکھری اور اُلجھی ہوئی نظر آتی ہیں کیونکہ ہندوستان کا صحیح تاریخی زمانہ چھٹی صدی قبل مسیح سے شروع ہوتا ہے اس لئے کہ اسی زمانے سے لکھنے پڑھنے کا رواج پھیلا ہے۔ اس سے پہلے کے حالات زبانی ہیں جن کا کچھ خاص اعتبار نہیں۔ چھٹی صدی قبل مسیح ہمالیہ اور نربدا کے درمیان چار حکومتیں قائم تھیں۔ اُتر میں گندھار جس کا پایہ تخت پرشس پور (پشاور) تھا۔ دکھن میں اونتی (مالوہ) جس کی راجدھانی اجین تھی۔ پورب میں مگدھ (بہار) جس کا دارالسلطنت راجگیر تھا اور درمیان میں کوسلیا (اودھ) کی حکومت تھی۔ پہلے پہل بہار کی حکومت راجہ بمسار کے عہد میں (۵۹۰ء قبل مسیح) پھیل کر بڑھی۔ اس خاندان کی حکومت بنگال ترہت اور اودھ تک ہو گئی۔ ۳۶۱ء قبل مسیح سے نند گھرانہ اس گدی پر حکومت کرتا رہا ۳۲۱ء قبل مسیح میں موریا خاندان کے چکرورتی راج کی بنیاد راجہ چندرگپت کے ہاتھوں پڑی جو تمام ہندوستان پر چھا گیا۔ اسوقت میں اشوک اس خاندان کا عظیم الشان راجہ گزرا ہے جس کے فرامین پتھروں پر کندہ تھے۔ حتیٰ کہ نویں صدی سے راجپوت منظر عام پر آنے لگے اور بدھ مذہب دب گیا۔ راجپوت ساکا (تورانی) اور ہن (منگول حملہ آوروں کی نسل سے ہیں) جو ہندوستان میں اس صدی کے اندر بھر گئے پرانی چھتری برن سے انھیں کم لگاؤ ہے۔ انکی حکومتیں دلی۔ قنوج۔ اجین اور بنارس کے پرانے خاندانوں کی جگہ جم گئیں جن کے زمانے میں عالیشان عمارتیں اور مندر بن کر کھڑے ہوگئے انھوں نے ہندو دھرم کو پھر سے زندہ کیا اور بدھ مت کی بنیاد اکھاڑ کر پھینک دی۔ (تاریخ ہند ڈاکٹر ایلن۔ تاریخ ہند بابو رمیش دت۔ تاریخ ہند مارشمین۔ چراغ نور حاشیہ ترمذی صہ ۱۱، ۱۲۔ مرقع بنارس۔ تاریخ راج بنارس) [2] قوموں کا عروج و زوال مذاہب کی روشنی میں

# سید سالار مسعود غازیؒ اور ملک فضلؒ کی آمد

سید سالار مسعود غازیؒ (پیدائش ۴۰۴ھ ہجری) بہ اجازت محمود غزنوی بغرض تبلیغ وجہاد غزنی سے ہندوستان آئے اور پہلے اجمیر پہنچکر اپنے والد سالار ساہو سے[1] ملاقات کی۔ اس کے بعد اپنے رفقا کے ساتھ اپنے مشن پر چل پڑے۔ چنانچہ بنارس ملتان۔ اوچھ۔ اجودھن۔ دہلی۔ میرٹھ۔ گڈھ مکتیشر۔ سنبھل۔ قنوج۔ کڑہ مانک پور۔ بلگرام اور ستر کھ وغیرہ میں اپنی تبلیغی اور جہادی سرگرمیاں جاری رکھیں۔ جہاں خود نہ پہونچ سکے وہاں اپنے سردار اور رہنما بھیجے روانہ کئے[2]۔

چنانچہ ۴۲۳ھ ہجری مطابق ۱۰۳۱ء عیسوی میں ملک فضل کو مع کچھ مجاہدین کے ظفر آباد روانہ کیا۔ دو چار روز تک تو راجہ سے لڑائی ہوئی آخرکار خراج کی شرط ادائگی پر فتحیابی ہوئی اور ملک فضل بہرائچ واپس ہوگئے[3]۔

---

[1] محمود غزنوی نے اجمیر فتح کر کے سید سالار ساہوؒ کو بطور جاگیر دے دیا تھا ۴۰۵ھ میں سید مسعود غازی پیدا ہوئے۔ تو سید ساہو کو ازحد خوشی ہوئی اور اجمیر کے قریب ایک شہر "مسعود غازی" کے نام سے آباد کیا جس پر بیس سال تک مسلمانوں کا قبضہ رہا مگر جب بہرائچ کی مہم میں آپ شہید ہو گئے تو چوہانوں نے اس شہر پر قبضہ کر لیا[ع]۔

[2] آثار بنارس ص۶ و چراغ نور ص۱۳

[3] محمد قاسم سے بابر تک ص۹۲۔۹۲ و مرآۃ مسعودی

---

[ع] گنج ارشدی فارسی قلمی نسخہ لائبریری خانقاہ رشیدیہ جون پور۔ تاریخ اجمیر ص۱

۴۲۰ھ مطابق ۱۰۲۹ء میں سید سالار مسعود غازیؒ نے ملک فضل علوی کو بنارس اور اس کے نواح میں تبلیغ و جہاد کے لئے بھیجا اور یہیں پر لڑتے ہوئے ملک افضل اور ان کے رفقا شہید ہو گئے۔ صاحبِ گنج ارشدی لکھتے ہیں کہ :۔

"ملک افضل علوی را بطرف بنارس و نواحی آں رخصت نمودند آنجا ہمہ درجہ بدرجۂ شہادت رسیدند مقابر آنہا در آنجا مشہور اند"[1]

ترجمہ :۔ ملک افضل علوی کو بنارس اور اس کے نواح کی طرف بھیجا گیا۔ اس مقام پر وہ تمام لوگ شہادت کے درجے پر پہنچے۔ ان کی قبریں وہاں اب تک موجود و مشہور ہیں۔

۴۲۴ ہجری مطابق ۱۰۳۳ء میں مسعود غازیؒ سیف الدین کی مدد کو بہرائچ آئے جہاں آپ مع اپنے رفقاء کے شہید ہو گئے مرأت مسعودی میں آپ کی تبلیغی و جہادی سرگرمیاں اور شہادت وغیرہ کے مفصل حالات درج ہیں[1]

سالار مسعود[2] غازی کی ظفرآباد آنے کی کوئی شہادت نہیں ملتی۔ البتہ اس قدر ثابت ہے کہ آپ ۱۰۲۹ء میں بنارس آگئے تھے اور رفقاء کے ساتھ دین کی تبلیغ فرما رہے تھے۔ چراغ نور کے مولف نے بھی کوئی تصریح نہیں کی ہے حالانکہ یہ کتاب ظفرآباد ہی کے

---

[1] مرأۃ مسعودی کے مصنف کا نام عبدالرحمٰن چشتیؒ ہے۔ یہ کتاب جہانگیر کے عہد میں مرتب کی گئی اور سید سالار مسعود غازیؒ کے حالات و واقعات پر مشتمل بہت مستند کتاب ہے۔

[2] یہ سید سالار ساہوؒ کے صاحبزادے تھے۔ ۴۰۰ھ کے آخر میں منظفر خاں کے بلانے پر اجمیر آئے تھے سید ساہو کی شادی محمود غزنوی کی بہن سے ہوئی تھی۔ غزنی میں ہی انھیں کچھ مقامی لڑائیاں بھی لڑنی پڑیں۔ سید مسعود غازیؒ کی تعلیم و تربیت بحیثیت مولوی، اور سپاہی دونوں طرح اجمیر میں ہوئی اور فن سپہ گری میں خاص مہارت حاصل کی آخر میں آپ واصل بحق ہوئے۔ حملۂ سومنات میں موجود تھے اور محمود غزنوی کے ساتھ غزنی چلے گئے پھر بیس سال کی عمر میں ہندوستان بغرض جہاد آئے۔ شادی نہیں ہوئی تھی (باقی صفحہ ۱۹۰۶ پر)

احوال میں لکھی گئی ہے ـــــ بہر کیف ـــــ ملک افضل؟ جو سید سالار مسعود غازی کے
ساتھیوں میں تھے اور مجاہدین کے امیر و سالار تھے۔ ظفر آباد آئے تھے اور اغلباً یہ
بات کہی جاسکتی ہے کہ سید صاحبؒ بھی تشریف لائے ہوں گے۔

خان بہادر فصیح الدین صاحبؒ نے جامع مسجد ظفر آباد کے کتبے اور دوسرے
قرینے سے یہ لکھا ہے کہ سید سالار ظفر آباد تشریف لائے تھے۔ اور یہ بھی تحریر ہے کہ

---

(بقیہ صـ۱۹۰۵ کا) بہرائچ میں آپکا مزار مرجع خاص وعام ہے۔ بہرائچ اسٹیشن پر اترنے کے بعد
باہر میلوں کے رقبے میں قبر ہی قبر نظر آتی ہے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ شہر قبروں کی بستی ہے۔ وہاں
پر آپ کے مزار کے علاوہ ایک عالیشان گنبد بھی ہے، دیگر مجاہدین اور انکے گھوڑے کتے بلی
وغیرہ کی قبریں بھی ہیں۔ عجیب معاملہ ہے اور عجیب وغریب شہر ہے۔ مسلمانوں سے زیادہ ہندو
لوگ سید غازیؒ کے عقیدت مند اور گرویدہ ہیں۔

مورخین لکھتے ہیں کہ سلطان محمد بن تغلق نے صحرائے قنوج میں عین الملک کی گرفتاری
کے بعد اسکا قصور معاف کردیا اور وہاں سے بہرائچ کیطرف گیا۔ وہاں پہنچکر عمارات ومقبرہ وغیرہ
مسعود غازیؒ کی جو محمود غزنوی کے بھانجے تھے اور ۴۲۵ھ میں شہید ہوئے تھے تعمیر کرائی اور زر کثیر
وہاں کے مجاوروں اور فقراؤں کو دیا۔ (تاریخ فرشتہ جلد اول صـ۲۱۴)

دوسری روایت یہ ہے کہ ۶۹۵ھ مطابق ۱۲۹۲ء میں سلطان علاء الدین خلجی نے بنارس کا حاکم
عزیز الدین کو مقرر کیا۔ اسی حاکم کے زمانے میں پلنگ پیڑھی کی رسم جاری ہوئی جو ہر سال بہرائچ
سید کے مزار پر جاتی ہے ـــــ سید جمال الدین قصبہ رودولی ضلع بارہ بنکی کی ایک لڑکی مسماۃ
زہرہ نابینا تھی۔ غازی صاحبؒ کا جب ادھر سے گذر ہوا تو وہ لڑکی ان کے پاس لائی گئی، آپ نے
دعا کی اور ہاتھ پھیرا تو آنکھ روشن ہوگئی۔ لڑکی نے کہا میں نے یہ عہد کیا تھا کہ اگر میری آنکھ روشن
ہوئی تو پہلے جس کی شکل دیکھونگی اسی کے ساتھ شادی کرونگی۔ سید سالار نے اس کے عہد واصرار
کا پاس کیا اور کہا کہ میں ابھی بہرائچ جہاد پر جارہا ہوں زندہ بچا تو واپس ہوکر شادی کروں گا
سید سالار بہرائچ پہونچکر شہید ہوگئے۔ وہ لڑکی زہرہ یہ خبر سنکر وہاں پہونچی اور سید غازی کا روضہ سے

(باقی صـ۱۹۰۷ پر)

سید سالار غازی کے ساتھیوں کے مزار کے نام ظفرآباد میں اچھی طرح یاد کئے جاتے ہیں (کہ یہ فلاں ہیں اور یہ فلاں کی قبر ہے) عربی کے لفظ 'المجاھد' کا استعمال مسجد کی تعمیر میں سایہ بتاتا ہے کہ اس کو سید صاحب نے بنوایا تھا۔ (شرقی منومنٹ ص۱۲۰۱۳)

## ماہیچ میں ہندوؤں کا آخری زمانہ

بجے چند نے یہاں پر ایک کوٹ آبادی سے دکھن طرف تعمیر کرایا جو بہت ہی مستحکم تھی۔ کہتے ہیں کہ اسکا ارادہ پہلے سئی ندی کے کنارے بنانے کا تھا مگر وہ جگہ اسکو پسند نہ آئی۔ اس کوٹ کا نام اس نے 'آسنی' رکھا۔

یہ اس کی وجہ تسمیہ بتائی جاتی ہے کہ اطراف و جوانب کے تمام برہمنوں کو دعوت دی گئی اور تقریباً ایک ہزار برہمنوں نے اس مقام پر آسن جما کر رات بھر پوجا پاٹ کیا اور صبح کو اس جگہ پر کوٹ کی بنیاد رکھی گئی۔ لہٰذا اسی وجہ سے اسکا نام آسنی ہوا۔ آج کل یہ تمام رقبہ مزروعہ ہے اور حصار کوٹ کے نام سے کاغذات سرکاری میں درج ہے۔

---

(بقیہ ص۱۹۰۶ کا) متعلق تعمیر کرائی۔ تعمیر کے بعد اس کی بھی موت ہو گئی۔

۱؎ (بقیہ ص سا) خان بہادر فصیح الدین مرحوم بدایوں کے رہنے والے تھے غالباً ۱۹۲۲ء میں جون پور کے کلکٹر ہو گئے۔ دیندار، پرہیزگار، بزرگان دین سے عقیدت و احترام اور اسلام کا درد رکھنے والے انسان تھے۔ تاریخ سے خاص لگاؤ تھا۔ جون پور کی تاریخ مختصر دو حصوں میں لکھا ہے کنگس آف دی ایسٹ (Kings of the East) شرقی مانومنٹ (Sharqui Monument)۔ آپ نے اپنے زمانہ میں جون پور میں بڑا کام کیا۔ جامع الشرق، آثار مسجد اور مقابر و مزارات وغیرہ پر آپ کے بڑے احسانات ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ سے راضی ہوں اور ان کی قبر پر رحمت و انوار کی بارش فرمائیں (آمین)

بجے چند کے بعد لاکھن جو اس کا پوتا اور قنوج کے راجہ جے چند کا بیٹا تھا یہاں کا راجہ ہوا۔ لاکھن ایک بہادر آدمی تھا۔ جب مہوبا کے راجہ پرمال پر پرتھوی نے چڑھائی کی تو یہ اپنے باپ راجہ جے چند کے حکم سے مع آلا و اودل، بہادر سرداروں کے پرمال کی مدد کو پرتھوی راج پر چڑھ دوڑا اور ایسا حملہ کیا کہ پرتھوی راج کا منہ پھر گیا۔ چونکہ جے چند کو بھی پرتھی راج سے دلی عناد تھا۔ لہٰذا چند روز بعد لاکھن کو انھیں مشہور سرداروں آلا اور اودل اور بہت سے سواروں و پیادوں کے ساتھ روانہ کیا کہ وہ دلی پر حملہ کرے۔ اُدھر سے پرتھوی راج بھی لشکر آراستہ کر کے مقابلہ پر آ گیا۔ پھر تو بڑی گھمسان کی لڑائی ہوئی اور بہت کشت و خون ہوا۔ ہزاروں جان سے مارے گئے۔ مشہور سردار آلا اور اودل وغیرہ بھی کام آئے راجہ لاکھن کو شکست ہوئی اور وہ فرار ہو گیا۔ ان لڑائیوں کو ہندو لوگ بڑے جوش اور فخر کے ساتھ گاتے ہیں جس کو آلا کہتے ہیں [۱]

خلاف توقع اس شکست سے جے چند پرتھوی راج سے ایسا مرعوب و خائف ہوا کہ اپنا کچھ زر و مال وغیرہ بغرض حفاظت منہیچ کوٹ آسنی ظفر آباد میں بھیج دیا اور خود پرتھوی راج کے حملہ و مقابلہ کے لئے کمربستہ رہنے لگا۔ لاکھن کے بھاگ جانے کے بعد جے چند نے اپنے دوسرے لڑکے اودے پال کو منہیچ کی حکومت دی۔ اس کی حکومت کے تھوڑے دن بھی نہ گزرے تھے کہ غوریوں کا طوفان آ پہونچا اور اس نے اپنی لپیٹ میں سب کو لے لیا۔ نہ اودے پال رہا نہ جے چند اور نہ پرتھوی راج [۲]۔ کسی شاعر کا یہ شعر ایسے ہی موقع کے لئے ہے ؎

بگڑ جاتے ہیں لاکھوں ہزاروں بنتے جاتے ہیں
جہاں میں رات دن جاری خدا کا کارخانہ ہے

---

[۱] قدیم تاریخ قنوج و چراغ نور و گلدستۂ قنوج و تاریخ ظفر آباد
[۲] چراغ نور صـ ۱۶

# شہاب الدین غوری

## کی آمد اور

# اس کا پہلا حملہ

شہاب الدین غوری کا پہلا حملہ سرہند کے قلعہ پر ہوا۔ اس حملہ نے ہندوستان کے تمام ہندو راجپوتوں کو مشتعل و متفق کر دیا اور سب کے سب پرتھوی راج فرمانروائے اجمیر کے ساتھ مل کے مقابلہ کو نکل کھڑے ہوئے۔ ۵۸۷ھ مطابق سنہ ۱۱۹۱ء میں کرنال سے دس میل کے فاصلہ پر 'پانی پت' کے میدان میں کہ جہاں ہندوستان کی قسمت کا فیصلہ بارہا ہوا۔ بڑی زبردست جنگ ہوئی جس میں غوری کو شکست ہوئی اور وہ غزنی چلا گیا۔ اس میں بڑے بڑے سردار مارے گئے۔ شہاب الدین بھی زخمی ہو گیا تھا

شہاب الدین غوری کو اس شکست کا بڑا رنج تھا۔ اس پر خواب و خور حرام ہو گیا۔ اس نے دوسرے ہی سال لگاتار زبردست کوشش کے بعد ایک لاکھ بیس ہزار لشکر جرار کے ہمراہ جس میں افغان، ترک اور ایران توران وغیرہ کے سورما شامل تھے ہندوستان پر دوبارہ حملہ کیا۔ اسی درمیان پرتھی راج ایک سال کے محاصرہ کے بعد سرہند پر پھر قابض ہو گیا تھا اور وہ نرائن پانی پت کے میدان میں شہاب الدین غوری کی آمد کا منتظر تھا۔[1]

شہاب الدین غوری کا حملہ (جیسا کہ کہا جاتا ہے) لوٹ مار کے لئے ہرگز نہ تھا بلکہ مقصد یہ تھا کہ وہ ہندوستان کے تمامی اسلامی مقبوضات کو ایک مرکز سے جوڑ دے اور بکھرے ہوئے ہندوستان کو متحد کر دے۔ محمود غزنوی کے بعد غزنویوں اور غوریوں کی آپس میں نا اتفاقی اور بار بار جنگ و جدال کی وجہ سے سلطنت غزنی کمزور ہو گئی جس کی وجہ سے ہندوستان کے راجاؤں نے باغی ہو کر خراج ادا کرنا بند کر دیا تھا۔ اور مسلمانوں کو اپنی اپنی ریاست سے خارج کرنے لگے تھے۔ شہاب الدین غوری اور اسکے

---

[1] محمد قاسم سے بابر تک۔ فاؤنڈیشنس آف مسلم رول ان انڈیا انگریزی ایڈیشن

بڑے بھائی غیاث الدین نے خراج کی ادائیگی اور حسب سابقہ اطاعت گزاری کا مطالبہ کیا مگر راجاؤں نے انکار کیا تب جنگ ہوئی اور دوسرے حملہ میں پرتھوی راج کو شکست ہوئی اور وہ قتل کر دیا گیا۔ شہاب الدین اس کے لڑکے کو اجمیر کے تخت پر بیٹھا کر خود غزنی چلا گیا[1]

# شہاب الدین غوری کا دوسرا حملہ

دوسرا حملہ ۵۸۸ھ مطابق ۱۱۹۲ء میں ہوا۔ چونکہ اسکو اس کے قبل کا تلخ تجربہ تھا اس لئے نقشہ جنگ کو اس بار دوسری طرح مرتب کیا۔ اور یک بیک طوفانی حملہ کر دیا۔ برق رفتار گھوڑ سوار تیر کی مانند دشمن کی صفوں میں گھستے چلے گئے راجپوتوں نے ہزار سنبھالنا چاہا مگر خود کو نہ سنبھال سکے پاؤں اکھڑ گئے اور میدان سے بھاگ کھڑے ہوئے مگر کچھ بہادر سرداروں اور مختلف راجاؤں نے جی توڑ کے جنگ کی اور تلوار کے خوب خوب جوہر دکھائے اور راجپوتانہ شجاعت کا مظاہرہ کیا۔ بہادری سے لڑے اور میدان میں جان دی۔ پرتھوی راج کو آخر میں مجبوراً ایک گھوڑے پر سوار ہو کر فرار ہونا پڑا مگر دریائے سرستی کے قریب گرفتار ہو کر قتل کر دیا گیا[2]

اس کامیابی کے بعد اجمیر۔ ہانسی۔ اور سرستی پر غوری کا قبضہ ہو گیا۔ اس کے بعد غوری نے اجمیر میں پرتھوی راج کے لڑکے رتن جی کو اس کے باپ کی گدی پر بحال کیا اور پھر اپنے ہونہار و وفادار غلام قطب الدین ایبک کو ہندوستانی مقبوضات کا گورنر بنا کر واپس چلا گیا اور پھر قطب الدین ایبک نے میرٹھ دہلی اور علیگڈھ کو بھی فتح کر کے اپنے قبضے میں لے لیا

چوتھے سال ۵۹۰ھ مطابق ۱۱۹۴ء میں پھر شہاب الدین غوری نے

---

[1] محمد بن قاسم سے بنارس تک۔ فاونڈیشن آف مسلم رول ان انڈیا انگریزی اڈیشن

جے چند والیٔ قنوج کے خلاف فوج کشی کی۔ چنانچہ چھند واڑہ اور اٹاوہ کے درمیان ساحل جمن پر مقابلہ ہوا۔ راٹھور راجپوتوں کو شکست ہوئی۔ اور جے چند مارا گیا غوری نے آگے بڑھ کر قنوج اور بنارس پر قبضہ کر لیا۔ اور اس کے گورنر ہند قطب الدین ایبک نے گوالیار۔ بدایوں۔ کالپی۔ کالنجر۔ بیانہ وغیرہ یعنی تمام شمالی ہندوستان کو فتح کر لیا۔[1]

**قنوج کی تسخیر اور اسکے اسباب** پہلے تو جے چند نے پرتھوی راج سے عداوت کی بنا پر اس کی سرکوبی کے لئے شہاب الدین غوری کو ہندوستان آنے کی دعوت دی تھی۔ اور پھر اس نے خود حالات اور موقع غنیمت سمجھ کر فائدہ اٹھانے کی کوشش کی پرتھی راج کی شکست اور غوری کے واپس چلے جانے کے بعد جے چند نے کھوئے ہوئے خاندانی وقار کے حصول کے بہانے اپنے بھتیجے رتن جی حاکم اجمیر کو ورغلا کر بغاوت کرائی اور جب قطب الدین ایبک نے بغاوت فرو کر کے اجمیر پر قبضہ کر لیا۔ تو جے چند نے ایک سنگھٹن بنا کر ایبک کو ہندوستان سے نکال باہر کرنے کی مہم شروع کر دی۔ گوالیار اور بدایوں تک کے راجہ آ کر شریک ہوئے۔ یہاں تک کہ صوبہ بہار کا بھی راجہ شریک ہوا اس خطرے کی اطلاع پاکر شہاب الدین غوری کو پھر ہندوستان آنا پڑا اور چند دن رہ کے میدان میں جے چند کی متحدہ افواج کو شکست فاش دی۔ اس مہم میں امیر کبیر شاہ قطب الدین بھی شریک تھے جے چند انہی کے تیر سے مارا گیا باقی راجاؤں نے راہِ فرار اختیار کی۔ غوری نے سید جمال الدین کو بنارس کا حاکم و گورنر مقرر کیا اور وہ غوری کی وفات تک اس منصب پر فائز رہا۔[2]

---

[1] محمد قاسم سے بابر تک مصنفہ نیاز فتحپوری

[2] مرقع بنارس ص۱۱۱۔ تاریخ بنارس۔ تاریخ اودھ، ابوالحسن باکھپوری۔ ملفوظات امیر کبیر شاہ قطب الدین

# سلطان شہاب الدین محمد غوری

## کی قبر

# دنیا کی بے ثباتی کی منہ بولتی تصویر

سلطان شہاب الدین محمد غوری جس نے غور کی بلند اونچی پہاڑیوں کو پار کیا اور ہندوستان کی وسعتوں کو اپنے عزائم کی جولان گاہ بنایا۔ ایک زبردست مسلم حکومت کی بنا ڈالی اور ایک متحدہ ہندوستانی ریاست کا خواب دیکھا۔ آج اس کی قبر شکستہ حالی اور کسمپرسی میں دنیا کی بے ثباتی کی منہ بولتی تصویر بنی ہے۔ بالکل سچ ہے ؎

نہ گورِ سکندر نہ ہے قبر دارا
مٹے ناموں کے نشاں کیسے کیسے

لاہور سے ۱۴۰ میل کے فاصلہ پر 'دھامک' نامی گاؤں کے قریب اس کی بوسیدہ قبر پتھروں کے ایک ڈھیر کی شکل میں ان لوگوں پر قہقہہ زن ہے جو اپنی پُرشکوہ خواب گاہ اور چند روزہ جاہ و منصب پر اکڑتے پھر رہے ہیں۔ تصویر میں اس کی قبر کا منظر دیکھئے۔ یہ اس شہنشاہ کی آخری آرام گاہ ہے جو اُن کی آن میں ہزاروں میل کے دھاوے بولتا تھا اور جس کے دبدبے سے ایک دنیا کانپتی تھی۔ آج — نہ لاؤ لشکر ہے نہ درباری نہ مصاحب، اور نہ ہٹو بچو کا شور — ! ایک عبرت ناک بیکسی اور ویرانہ ہے۔ گوالے وہیں مویشی چرا رہے ہیں۔ یہ اس کی قبر کی باقیات ہیں اس منظر کو دیکھئے اور اس بے وفا دنیا کو ایسا طلاق دیجئے کہ پھر رجوع نہ کیجئے۔

انسان کا مقصدِ حیات دنیا کا حصول نہ تھا اور نہ زر و مال کا اکھٹا کرنا اور نہ عیش و عشرت کا سامان نہ کل کارخانوں اور فیکٹریوں کا قیام تھا۔ اور نہ یہ مقصد تھا کہ صرف علوم ظاہری اور مروجہ فنون کے حصول میں اپنی قیمتی عمر کو برباد کرے

اور آخر میں نامراد واپس جائے۔ انسان کا مقصد زندگی کیا تھا؟ اس راز سے
عارف رومیؒ نے خوب پردہ اٹھایا ہے فرماتے ہیں ؎

پس زجاں کُن وصلِ جاناں را طلب
بے لب و بے کام می گو نام رب

ترجمہ: تمہاری پیدائش کا اصلی مقصد تو یہ ہے کہ اپنی روح کو معشوق
حقیقی کے وصل میں کھپادو اور روح مجسم بن جاؤ اور وصل
الٰہی کا راستہ و طریقہ یہ ہے کہ اس ذات کا اس طرح ذکر کرو
زبان اور ہونٹھ نہ ہلے اور ہر وقت قلب کا ذکر جاری رہے
اور تمہارا کوئی وقت ذکر الٰہی سے خالی نہ ہو'

تو پھر کیا ہوگا آگے فرماتے ہیں ؎

تارہی زیں جنس و ایں فانی جہاں
در جہانِ جاں بمانی جاودان

ترجمہ: اور جب اس ذکر سے خصوصی تعلق ہو جائیگا تو تمہاری بشری
صفات رذیلہ فنا ہو جائیں گے اور اس کی جگہ پر ملکوتی صفات
پیدا ہوں گے اور تمہارا تعلق اس فانی دنیا سے ختم ہو جائے گا
اور تم دوسرے جہاں کے انسان ہو جاؤ گے اور بقا باللہ کا
کا مرتبہ حاصل ہوگا جو حیاتِ جاودانی ہے اور صفاتِ رب سے
متصف ہو جاؤ گے۔

پھر آگے فرماتے ہیں ؎

تخمہائے عمر را شورہ خاک
می بکاری تا شوی آخر ہلاک

ترجمہ: لیکن یہاں تو حال یہ ہے کہ عمر کے بیج کو ادھر زمین میں
بو رہے ہیں۔ یعنی دنیا سے ایسے لپٹے ہوئے ہیں اور ایسا

ناپاک منصوبہ بنا کر کام کر رہے ہیں کہ جس کا کوئی نتیجہ حاصل ہونے
والا نہیں ہے۔ بلکہ آخر میں ہلاکت کے گڈھے میں کف افسوس
ملتے ہوئے جائیں گے بظاہر تمام کاموں کو مذہبی سمجھ کر مذہبی طور پر
کرتے ہیں لیکن روح فوت ہے کیونکہ تمہاری روح میں
خدا کا وجود نہیں ہے بلکہ دنیا اور زر و مال کا عکس نظر آتا ہے
عارف رومی آگے فرماتے ہیں کہ ؎

ایں چنیں عمرے عزیز بے بہا
بے عوض ضائع کنی ہر دم چرا

ترجمہ: ایسی بے بہا اور قیمتی عمر کو بلا وجہ بے عوض گھاٹا دیکر ہر دم ضائع
اور برباد کر رہے ہو اور تمہیں انسانی شکل و صورت عقل و فہم
اور روح کی عظیم دولت کا قطعی علم نہیں ہے اور نہ یہ پتہ ہے کہ
آخر تمہاری پیدائش کی اصلی غرض و غایت کیا تھی۔ بظاہر یہ
تمہاری نمازیں اور سجدے روزے اور حج و زکوٰۃ خدا کیلئے ہیں
لیکن ہر وقت دنیا کے تصورات اور اس سے دلی تعلق کی وجہ
سے نفس کی اطاعت میں تبدیل ہو جاتے ہیں اور بے روح
ہیں اور تم غلط فہمی میں جس کو اطاعت الٰہی سمجھتے ہو وہ دراصل
اطاعت نفس ہے کیونکہ جب عبادت مولی کی ہے اور اطاعت
نفس کی ہے تو قطعی شرک ہے۔ پہلے موحد بنو تب عبادت اور
طاعت میں موافقت ہوگی۔

عبادت اور طاعت کی روح خدمت خلق کا جذبہ ہے بندگان خدا کے شکستہ
دلوں کو پوشیدہ طور پر خوش کرو تو یہ عین خوشنودی رب ہے۔ ان کو بلا طلب دو اور
طلب کرنے پر جرح نہ کرو فوراً دو اور پھر واپس نہ لو اور نہ یہ راز ظاہر ہو۔ کیوں کہ
جب مولیٰ کسی کو دیتا ہے تو پوشیدہ دیتا ہے لوگوں کی حاجت روائی کرکے احسان

نہ جتاؤ نہ طعنہ زنی کرو۔ بلکہ لینے والے کا احسان مانو اور اس کا دل سے احترام کرو اور
خدا کا شکر ادا کرو کہ اس نے صفت ربوبیت کی یہ عظیم توفیق تمہیں کو دی ہے اور
تمہارا ہی انتخاب کیا ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ خدا تم سے راضی اور خوش ہے
یقین کر لو کہ یہی وہ سودا ہے جس کی خریداری آخرت کے بازار میں ازل سے جاری ہے
اور یہ خاص صفتِ ربانی ہے۔ مگر کوئی مرد نظر نہیں آتا ہے جو بندگان خدا کے شکستہ
دلوں کو راحت پہنچانے کیلئے بے چین ہو۔ بلکہ عوام اور خواص سبھی بے روح
عبادت اور مراسم میں عمر عزیز کو ضائع کر رہے ہیں۔

# قطب الدین ایبک کا حملہ

## منہیج پر

ایبک نے منہیج یعنی ظفر آباد پر بھی حملہ کیا۔ راجہ اودے پال نے قلعہ
آسنی کی حفاظت اور اس کو بچانے میں بڑی ثابت قدمی دکھائی مگر کچھ زور نہ چلا
آخر کار اس کو شکست ہوئی اودے پال اور اس کا پورا خاندان اپنا موروثی تاج
و تخت چھوڑ کر مارواڑ کی طرف نکل گیا اور رائے جیت سنگھ گہروار۔ جو اس کا وزیر
تھا گرفتار ہوا اور کوٹ آسنی کا تمام مال و زر قطب الدین ایبک کے ہاتھ آیا۔ اس
جنگ میں سید مرتضیٰ کوفی اور دیگر حضرات شہید ہوئے۔

قلعہ آسنی کی فوجی اہمیت کا اندازہ اس بات سے بھی ہوتا ہے کہ اس کو
فتح کرنے کے لئے کسی سردار کو متعین کرنے کے بجائے قطب الدین ایبک نے خود
حملہ کیا اور قلعہ فتح ہو جانے کے بعد سلطان خود موقع دیکھنے آیا۔ کوٹ آسنی میں دربار
ہوا جس میں تمام ہندو راجاؤں نے شرکت کی اور سب نے اس کو اپنا بادشاہ تسلیم کیا
بنارس روانہ ہونے سے پہلے راجہ اودے پال کے دیوان رائے جیت سنگھ کو
یہاں کا حاکم یعنی راجہ آف منہیج بنایا اور ایک عرصہ تک جیت سنگھ اور اس کی

اولادوں کے قبضہ میں یہاں کی حکومت رہی۔ اس کے بعد گرٹھوالی لوگ چنار و ظفر آباد کے مفصلات میں حکومت کرتے رہے۔ قنوج کے راجاؤں کے سکے سلطان التمش کے زمانے تک چلتے رہے۔ اس کا ثبوت یہ ہے کہ سنہ ۱۲۱۶ء میں ایک اینٹ پر کھدے ہوئے دو مہاجنوں کے درمیان روپئے پیسے کے لین دین کے معاہدہ سے متعلق تحریر ملی، وہ اینٹ مئو کے پاس ایک مقام پر دستیاب ہوئی ہے [۱]

راجہ جے چند کے دو پوتوں کی نسل سے ریاست جودھ پور کی فرمانروائی وجود میں آئی جس کا سلسلہ سنہ ۱۹۳۲ء تک جاری رہا۔ اور گرٹھوالوں کی حکومت کا سامان خود ادوے پال نے مہیچ سے مع خاندان فرار ہو کر مہیا کر دیا تھا۔ اس خاندان نے بنارس میں راج گھاٹ کے پاس گنگا اور برنا سنگم پر ایک بڑا قلعہ تعمیر کرایا جو اس وقت بھی شکستہ حالت میں موجود ہے۔ اس قلعہ کی مرمت حسین شاہ شرقی جونپوری نے کرائی تھی۔ اس خاندان کا راجہ بنار بہت مشہور ہوا جس نے بنارس کو بہت ترقی دی اور اسی وجہ سے بعد کے مورخین بنارس کو راجہ بنار سے منسوب کرتے ہیں۔ حالانکہ یہ شہر اس سے بھی زیادہ قدیم ہے [۲]

جیت سنگھ دور اندیش، منتظم اور دلیر حکمراں تھا۔ اس نے اپنی حدود سلطنت کو خوب وسعت دی۔ گنگا سے دکھن سرکار ترہت شاہ آباد (آرہ) اور عظیم آباد تک اس کا قبضہ ہو گیا۔ مگر اس کی حکومت خود مختار نہ تھی بلکہ شاہان دہلی کی باجگزار تھی۔

اس دنیا میں قوموں اور حکومتوں کے عروج و زوال کی ایک طویل کہانی ہے جس کے ذکر سے تاریخ کے اوراق بھرے پڑے ہیں۔ جب برے دن

---

[۱] گزیٹیر جونپور صفحہ ۱۵

[۲] تاریخ بنارس مظہر حسین، تاریخ آئینہ اودھ۔ چراغ نور

آتے ہیں تو پردۂ غیب سے ویسا ہی سامان پیدا ہو جاتا ہے۔ اس خاندان میں جب زوال آنے کو ہوا تو راجہ جیت سنگھ کی چوتھی یا پانچویں پشت میں سکیٹ سنگھ راجہ پیدا ہوا جس نے اپنی خود پسندانہ حرکتوں سے ایسا راستہ اختیار کیا کہ راجہ سے پرجا بن گیا[1]

## سکیٹ سنگھ اور مسلم حکومت

سکیٹ سنگھ ایک نہایت ہی ناعاقبت اندیش راجہ تھا جس نے بادشاہ دہلی کو خراج دینا بند کر دیا تھا۔ مگر یہ نہ سمجھا کہ سرکشی آخر میں سرکشی نہ بن جائے۔ وہ تعصب میں اسقدر بڑھ گیا تھا کہ اس کو مسلمانوں کے وجود سے کلی نفرت ہو گئی۔ ان کا منہ نہ دیکھنا مذہبی طور پر ضروری سمجھنے لگا یہاں تک کہ اپنے حدود حکومت سے باہر نکال دینے کا حکم دے دیا۔ مسلم مسافروں کی آمد و رفت پر سخت پابندی لگا دی[2]

## حضرت مخدوم سیّد آفتابِ ہند و چراغِ ہندؒ

کی آمد اور

## مینہیج کا معرکہ و مناظرہ

مخدوم سید اسد الدین آفتاب ہندؒ جو اولیاء عصر اور کاملین وقت میں تھے اپنے پیر و مرشد حضرت شیخ رکن الدین ملتانیؒ کے حکم سے اطراف ہند میں تبلیغ دین کرتے ہوئے پرگنہ سکنڈی ضلع اعظم گڈھ تک آئے یہاں تبلیغی جد و جہد میں مشغول ہی تھے کہ آپ کو راجہ سکیٹ سنگھ کے مظالم کی خبر ملی آپ نے شیخ ملتانی کو اطلاع دی

---

[1] بونت نامہ خیر الدین محمد قلمی نسخہ لائبریری مہاراجہ رام نگر بنارس، تاریخ راج بنارس چراغ نور ص۱۵-۱۷۔ [2] چراغ نور ص۱۸-۱۹۔ مناقب درویشیہ قلمی

اور جہاد کی اجازت چاہی۔ چونکہ راجہ بناوی (اعظم گڈھ) کا معاملہ چھڑ گیا تھا۔ لہذا مخدوم آفتاب ہند کا اس معرکہ کے ختم ہونے تک یہاں کا قیام ضروری تھا۔ اسلئے حضرت شیخ ملتانی نے مخدوم صدر الدین چراغ ہند کو جو بھوپلی ضلع مرزاپور میں قیام پذیر تھے، منہیج جانے کا حکم دیا اور حضرت آفتاب ہند کو بعد فراغت بناوی نصرت و نصرت کا ارشاد ہوا۔[1]

ہم یہاں حضرت آفتاب ہند کا وہ اطلاعی خط جو آپ نے اپنے شیخ حضرت ملتانی کی خدمت میں بغرض اجازت جہاد بھیجا تھا نقل کرتے ہیں کہ جس سے اس وقت کی کیفیت وصورت، اسلام اور اہل اسلام کی دردمندی کا بخوبی اندازہ ہوتا ہے۔ ملاحظہ فرمائیں:-

"کمترین بندگان اسد الدین حسینی امیدوار برکت مخدوم است...
براں جملہ کہ ایں بندہ بعد ادائے بجماعت در دعا مشغول می ماند
رجا کہ مددے در کار بندہ شود با خدائے تعالیٰ اسباب دینی و
دنیوی ساختہ گرداند۔ دیگر عرض می آنند چوں بندہ بندگان بحکم
آں مخدوم زماں در جہاد بناوی مشغول و سرگرم است لیکن
معرکہ آرائی ختم نہ شد، ہمدریں اثنار اخبار بدعت آثار راجہ
منہیج کہ او سمت قلب ظلم و کشت و خون بے گناہاں و بر مسلماں
انواع بدعت و ایذا می رسانند و از خوف و رجائے یوم انتقام
غافل است۔ جماعۃ فقرا کہ در زاویہ متابعت ایں بندہ بندگان
مامور است بہ جوش و خروش می خواہند کہ براں نا عاقبت
اندیش نعرۂ تکبیر بلند کنند الانتظار ایں معرکہ موقوعہ بدل عقیدت
گزیں است۔ اگر نوعے مدد در کار بابندہ بزرگان شود حق سبحانہٗ
تعالیٰ آں سخت قلباں را بخلقت نورِ اسلام مزین کند و جملہ
مسلماناں را فیروزی و بادمنہ و کرمہ۔ فقط"[1]

---

[1] مناقب درویشیہ قلمی فارسی (خاندانی ڈائری سلسلۂ سہروردیہ) نسخہ مملوکہ حیدر علی واسطی جونپوری

ترجمہ:۔ کمترین بندگان اسدالدین حسینی مخدوم کی برکت کا امیدوار ہے
اس جملہ پر کہ بندہ بعد ادائے (نماز) بجماعت دعا میں
مشغول رہتا ہے۔ امید کہ بندہ کے کام میں مدد کی جائے
خدائے تعالیٰ اسباب دینی و دنیوی فراہم کرتا ہے۔
عرض دیگر یہ ہے کہ چونکہ بندہ حضور کے حکم سے بنادی کے
جہاد میں مشغول و سرگرم ہے اور معرکہ آرائی ابھی ختم نہیں ہوئی
ہے کہ اسی اثنار میں راجہ منہیچ کہ وہ سخت قلب اور ظالم ہے
اور بے گناہ مسلمانوں کا کشت و خون کر کے طرح طرح کے وہ
مظالم اور ایزار سانی پہونچاتا ہے کہ اور اپنی موت سے بے
پرواہ ہے۔ جماعت فقرار جو بندہ کی ماتحتی میں ہے، جوش و
خروش میں مبتلا ہے کہ ان ناقبت اندیشوں پر نعرۂ تکبیر
بلند کرے اور انتظار اس معرکہ کا بربنائے عقیدت مندی
ہے اور اگر بندہ کو کسی طرح کی امداد دیجائے تو خدائے
تعالیٰ ان سخت قلبوں کو اسلام کی نورانی پوشاک سے
مزین کرے اور جملہ مسلمانوں کو فتح کی مبارک باد نصیب ہو

فقط

الغرض ۷۲۱ھ مطابق ۱۳۲۴ء میں مخدوم آفتاب ہند بنادی (اعظمگڈھ)
سے فتحیاب و فارغ ہوکر چند ہزار مجاہدین کے ہمراہ منہیچ کی طرف آئے اور گومتی ندی کے
کنارے ایک وسیع میدان میں قیام کیا۔ جس پر بعد فتح میران شاہ قلندرؒ نے قلندرپور
کے نام سے ایک موضع آباد کیا۔ ندی کنارے بہت سے پجاری رہتے تھے۔ جب انھوں نے
اس نئے لشکر کو دیکھا جو خوف زدہ ہوکر بھاگے اور راجہ کو اطلاع دی۔ یہ خبر سن کر
کوٹ کا دروازہ بند کر لیا گیا اور فوج کو تیار ہونے کا حکم دے دیا گیا اور ادھر مسلمانوں
نے شہر کے باہری حصہ پر قبضہ کر لیا۔

# غیاث الدین تغلق کو اطلاع اور ظفر خاں کی آمد

حالات کی نزاکت و اہمیت کے پیش نظر حضرت آفتاب ہندؒ و چراغ ہندؒ نے مشورہ کر کے سلطان غیاث الدین تغلق بادشاہ دہلی کو یہاں کے حالات کی اطلاع دی اور نصرت کی تاکید کی۔ چونکہ بادشاہ کو بھی ان بزرگوں سے خاص عقیدت و محبت تھی اور وہ خود بھی پہلے ہی سے راجہ سکیٹ سنگھ کی فکر میں تھا کہ ان بزرگوں کی طرف سے اطلاع و طلب نصرت پہونچی۔ اس حسن اتفاق کو اس نے اپنے لئے سعادت و فال نیک سمجھا۔ اب تاخیر کا کیا کام تھا۔ اس نے فوراً ہی اپنے بیٹے شاہزادہ ظفر خاں کو چھ ہزار سوار کے ہمراہ روانہ کیا۔ شہزادہ ظفر خاں برق رفتاری کے ساتھ منہیچ آ پہونچا[1] ظفر خاں کے آجانے پر راجہ سکیٹ کو پیغام دیا گیا کہ سرکشی چھوڑ کر اطاعت سلطانی اختیار کرے ورنہ مقابلہ کے لئے تیار ہو جائے۔ لیکن اس نے کچھ جواب نہ دیا مسلمانوں نے راجہ کی اس خموشی کو اس کے کبر و غرور پر محمول کیا اور مقابلہ پر آمادگی سمجھ کر کوٹ آسنی کا باقاعدہ محاصرہ کر لیا

# مقابلہ اور مناظرہ

محاصرہ کر لینے کے بعد مسلمانوں نے کوٹ کے دروازے پر ظہر کی نماز ادا کی راجہ کے سپاہی تیر و تفنگ کرتے رہے۔ مگر نمازیوں کا اس کا کچھ اثر نہ تھا۔ وہ نہایت اطمینان و سکون اور استقلال کے ساتھ نماز پر مشغول رہے۔ فارغ ہو کر مقابلہ میں مشغول ہو گئے۔ راجہ نے تصرف و کرامت اور عبادت و شجاعت کا ایک عجیب و حیرت انگیز منظر دیکھا۔ تعجب و تاثیر نے اس کو کچھ سوچنے پر مجبور کر دیا۔ اس نے اپنے

---

[1] تجلیات العارفین صہ ۳ در چراغ نور صہ ۱۱

مصاحبین سے مشورہ کرکے مسلمانوں کے پاس پیغام بھیجا کہ جنگ سے کچھ فائدہ نہیں بہتر یہ ہے کہ آپ لوگ اپنے کسی عالم اور صاحب کمال بزرگ کو بھیجیں تاکہ مذہبی بحث و مقابلہ پر فتح و شکست کا فیصلہ ہو جائے اور شرط یہ رہے کہ اگر مسلمان جیت جائیں گے تو ہم سب مسلمان ہو جائیں گے اور اگر ہم جیت جائیں گے تو مسلمان ہمارا ملک چھوڑ کر چلے جائیں گے۔ چنانچہ حضرت مخدوم چراغ ہند نے (کہ آپ ہی اس مہم کے شیخ ملتانی کی طرف سے امیر و قائد تھے) اس پیغام و شرط کو قبول کر لیا۔ لڑائی بند ہو گئی اور کوٹ کا دروازہ کھول دیا گیا۔

راجہ سکیٹ سنگھ کے دربار میں تین خاص آدمی شیر اراکین سلطنت میں سے تھے جن کو حکومت اور راجہ کے مزاج میں ہر طرح کا قبضہ و دخل تھا اور یہ تینوں بڑے پایہ کے مذہبی عالم و پنڈت اور جوگی بھی تھے۔ راجہ ان کا بڑا عقیدت مند تھا۔ بغیر ان کے صلاح و مشورہ کے کوئی کام نہ کرتا تھا۔ یہ تینوں کمال پنڈت بال دت جوگی۔ پنڈت جے پال جوگی اور پنڈت پال ناتھ بر جوگی تھے راجہ نے انھیں کو مناظرہ و مقابلہ کے لئے انتخاب کیا۔ حضرت چراغ ہند نے پنڈت بال دت کے مقابلہ میں حضرت مخدوم آفتاب ہند کو اور پنڈت جے پال کے مقابلہ میں حضرت ملا قیام الدین چشتی کو اور پنڈت پال ناتھ بر کے مقابلہ کے لئے ملا بہرام منطقی کو منتخب فرما کر روانہ فرمایا۔ مباحثہ اور مناظرہ شروع ہوا۔ اہل ہنود کے تینوں عالموں نے جی کھول کر اپنے علمی و روحانی کمالات کا مظاہرہ کیا۔ مگر ان بزرگان یکتائے روزگار صاحبانِ تصرف کے سامنے عاجزی و بے بسی کے سوا کچھ نہ حاصل ہوا۔ حسب اقرار و شرائط راجہ نے اسلام قبول کیا اور ساتھ ہی دوسرے معززین بھی اسلام لائے۔ راجہ حضرت چراغ ہند کی خدمت میں حاضر ہوا اور قلعہ کی فوج نے انحراف بغاوت اختیار کرکے قلعہ کا دروازہ بند کر لیا۔ اور مقابلہ و جنگ پر آمادہ ہو گئے۔ بدعہدی و وعدہ شکنی کے اس منظر سے حضرت چراغ ہند کو سخت ناگواری و بیزاری ہوئی۔ آپ نے اسی غصہ و جلال میں آکر ایک کنکری اٹھائی اور اس کو پھونک

کر کوٹ آسنی کی طرف پھینک مارا۔ کوٹ پر کنکری کا پڑنا تھا کہ پوری کوٹ الٹ گئی اس میں جو کچھ تھا سب دب گیا۔ آج بھی وہ جگہ اور منہدم آثار موجود ہے۔ وہاں جاؤ اور دیکھو تو اندازہ ہوتا ہے کہ کیسی عظیم کوٹ تھی اور کیسی اس کی شان رہی ہوگی[۱]

حضرات مخدوم آفتاب ہندؒ و چراغ ہندؒ کا یہ جہاد محض سکیٹ سنگھ کے ظلم اور شر و فساد کی وجہ سے تھا ورنہ ان اللہ والوں کو ملک و مال اور جنگ و فوج کشی وغیرہ سے کیا مطلب! بہر حال سلطان غیاث الدین تغلق دہلی کو جب منہیچ کی فتح یابی اور راجہ کے قبول اسلام کی اطلاع ہوئی تو اس نے منہیچ کے نظم و نسق کے لئے شہزادہ ظفر خاں کو مامور کیا[۲]

## راجہ سکیٹ سنگھ کو خلعت اور جاگیر[۱]

راجہ سکیٹ سنگھ کو بادشاہ دہلی غیاث الدین تغلق کی طرف سے ایک قیمتی خلعت فاخرہ عطا کی گئی۔ اور رہنے کے لئے مرزاپور میں راجہ کی پسند کے مطابق جاگیر عطا کی گئی۔ اور وہ اپنے اسی جاگیری علاقہ میں ایک قلعہ بنام سکیٹ

---

[۱] راجہ سکیٹ کے اسلام قبول کرنے سے متعلق اختلاف ہے۔ چراغ نور کے مؤلف کا کہنا ہے کہ راجہ نے حسب وعدہ اسلام قبول کر لیا تھا جسکے صلہ میں اس کو خلعت و جاگیر دی گئی۔ مگر گزیٹر جونپور کا لکھنا ہے کہ راجہ اپنے عہد سے پھر گیا اور مرزاپور بھاگ گیا جہاں اس نے ایک قلعہ بھی تعمیر کیا۔ سکیٹ گڈھ نام رکھا اور وہیں رہنے لگا

[۲] مناقب درویشیہ فارسی قلمی و تجلیات نور۔ تجلیات العارفین قلمی ص۳۔ چراغ نور ص۲۳-۲۱

گڈھ تعمیر کرا کے رہنے لگا۔ [1]

سکیٹ سنگھ کی پانچویں پشت میں راجہ دائم خاں ہوا۔ سلطان فرخ سیر کے زمانے میں جبکہ اس کی بد انتظامیوں اور سادات بارہہ کی بے اعتدالیوں کی وجہ سے ملک میں طوائف الملوکی کی سی کیفیت برپا تھی۔ جس نے جہاں موقع پایا قبضہ کر لیا۔ دائم خاں بھی اطاعت سلطانی سے برگشتہ اور باغی ہو بیٹھا۔ مامور خاں اور نامور خاں حاکم مرزا پور اس کی گوشمالی پر مقرر ہوئے جب شاہی فوج کا دباؤ بڑھا تو دائم خاں کو فرار کے سوائے کوئی صورت نظر نہیں آئی وہ بھاگ کر پرگنہ کھیرہ منگرور ضلع عظیم آباد میں پناہ گزیں ہوا۔ لیکن وہاں بھی چین نہ ملا [2]۔

---

[1] راجہ سکیٹ سنگھ کا مسلمان ہونا اور خلعت و جاگیر کا ملنا۔ یہ روایت تاریخ ظفر آباد و چراغ نور کی ہے۔ لیکن گزیٹر جون پور کی شہادت و روایت یہ ہے کہ سکیٹ سنگھ اپنے وعدہ شرط کے مطابق مسلمان نہیں ہوا تھا اور وہ ضلع مرزا پور میں بھاگ آیا اور یہیں پر ایک قلعہ بنام سکیٹ گڑھ بنوا کر رہنے لگا۔ علاوہ ازیں۔ اگر پہلی روایت صحیح مان لیا جائے تو پھر سکیٹ سنگھ کا اسلامی نام کیا تھا؟ مورخین کی اس بات پر حیرت ہوتی ہے کہ ایک طرف تو وہ لکھتے ہیں کہ سکیٹ سنگھ مسلمان ہو گیا تھا اور اس کو دوسری طرف آئندہ اسی پرانے نام سے یاد بھی کرتے ہیں۔ اگر وہ مسلمان ہو گیا تھا تو اس کے اسلامی نام کے اظہار و اختیار کرنے میں آخر کون سی چیز مانع تھی؟ یہ تو ناممکن ہے کہ سکیٹ سنگھ مسلمان ہوا ہو اور اس کا نام اسلامی نہ رکھا گیا ہو۔ بہر حال باوجود تلاش بسیار انکے اسلامی نام کی کہیں بھی کوئی تصریح مجھے مل سکی۔ یہ بات دوسری ہے کہ سکیت سنگھ کی نسل میں آئندہ کوئی مسلمان ہوا ہو۔ کہ جس کی یادگار راجہ دائم کی شکل میں نظر آتی ہے۔

[2] کھیرہ۔ منگرور ضلع مرزا پور میں واقع ہے۔ زمانہ شاہی میں سرکار چنار سے متعلق تھا عظیم آباد سے اس کا کوئی کبھی بھی تعلق نہیں تھا اور نہ ہے عہ

---

عہ گزیٹر مرزا پور

۱۱۶۸ھ مطابق ۱۷۶۶ء میں راجہ بلونت سنگھ والیٔ بنارس نے نرائن راؤ مرہٹہ کی ملازمت و فوج سے بھی نکلوا دیا۔ کچھ روز یوں ہی پریشان حال پھرتا رہا کہ قسمت سے مسٹر ڈنکن صاحب نے جب بنارس کا بندوبست کیا تو دائم خاں کو اس کی موروثی جاگیر سکیٹ گڑھ کی مل گئی اور پھر اسکو آرام و آسائش کی زندگی نصیب ہوئی ۱۹۲۵ء تک راجہ تیغ علی وغیرہ اس کی نسل سے موجود تھے[1]

# ظفر خاں کی گوشہ نشینی

شہزادہ ظفر ہی کے زمانہ میں منہیچ بنام ظفر آباد موسوم و مشہور ہو گیا تھا۔ ظفر خاں نے اکثر و بیشتر مساجد و عمارت بنوائیں۔ طرح طرح کی اصلاحیں کیں اور اس کو بہت ترقی دی۔ اس کی بنوائی عمارتیں ۱۹۲۵ء تک شکستہ حالت میں تھیں، قصبہ کے آثر ندی ہے لہٰذا تین طرف شہر پناہ تعمیر کرائی۔ جیسا کہ اس زمانے میں دستور تھا مگر اب اس کے نشانات تک نہیں ہیں۔ ظفر خاں نے چند ہی دنوں تک حکومت کی تھی کہ بزگان اسلام کی صحبت کیمیا اثر سے متاثر ہو کر تخت و تاج سے بیزار ہو کر دست بردار ہو گیا اور گوشہ نشینی اختیار کر لی۔ حتیٰ کہ اسی حالت میں انتقال ہو گیا قبر مخدوم چراغ ہند کے روضہ سے متصل واقع ہے اور قبر کے سرہانے سنگ موسیٰ کا شمعدان نصب ہے[2]

ظفر خاں کے گوشہ نشین ہو جانے کے بعد غیاث الدین تغلق نے اپنے رضاعی بھائی تاتار خاں کو ظفر آباد کا حاکم و گورنر مقرر کیا اور خود نصیر الدین حاکم لکھنوتی اور بہادر شاہ حاکم سنار گاؤں پر حملہ کیا۔ تاتار خاں کے بعد عین الملک جو محمد بن تغلق کا مصاحب تھا اپنے دونوں بھائیوں شیخ اللہ اور رحیم داد کی مدد سے اودھ، ظفر آباد پر قابض ہو گیا۔ اسی زمانہ میں دولت آباد کو دلی کے بجائے پایہ تخت قرار دینے کی وجہ سے دہلی

---

[1] دیکھو بلونت نامہ خیر الدین و گزیٹر مرزاپور و بنارس [2] یہ چراغ نور ص ۲۴

کے بہت سے شرفا اور امرار بادشاہ سے ناراض ہو کر ظفرآباد چلے آئے اور یہیں پر سکونت اختیار کرلی۔ اس صورت حال کو دیکھ کر عین الملک کا تبادلہ دیوگری کردیا گیا مگر عین الملک نے جانے میں کچھ پس وپیش کیا۔ جس کی وجہ سے غیاث الدین محمد تغلق کو بغاوت کا شبہہ ہوا۔ اس کو ختم کرنے کے لئے فوج لیکر چلا اور دریائے گنگا کے کنارے دل مئو میں عین الملک کی فوج سے مقابلہ ہوا جسمیں عین الملک کے دونوں بھائی مارے گئے۔ آخرش عین الملک نے معافی تقصیر کی کوشش کی اور بادشاہ کی خدمت میں تحائف جواہرات وغلہ وغیرہ بھیجا۔ بادشاہ نے اسکا قصور معاف کردیا[۱]

## حاجی الیاس کی بغاوت اور فیروز شاہ کا قیام

۷۵۲ھ مطابق ۱۳۵۱ء میں حاجی الیاس حاکم بنگالہ نے فیروز شاہ تغلق سے بغاوت کی اور اپنا لقب شمس الدین شاہ رکھا۔ بنگالہ کے علاوہ اس نے بنارس۔ ظفرآباد۔ گورکھپور تک دخل کرلیا۔ عین الملک بھاگ کر دہلی پہونچا۔ شمس الدین ہوس ملک گیری میں ظفرآباد پہونچا اور چند روز ٹھہر کر گورکھپور چلا گیا۔ اس پر اس کا قبضہ ایک سال تک رہا[۲]

۷۵۳ھ مطابق ۱۳۵۱ء میں فیروز شاہ کی یورشس لکھنوتی کے بعد حاجی الیاس سے صلح ہوگئی اور مشرقی بنگالہ صوبہ بنگ شمس الدین کے پاس بشرط ادائے خراج سالانہ رہا۔ مغربی بنگالہ اور بہار وغیرہ شاہان دہلی کے قبضہ میں آگیا[۳]

۷۶۰ھ مطابق ۱۳۵۹ء میں فیروز شاہ حاجی الیاس کے مرنے اور اسکے بیٹے سکندر کے تخت نشین ہونے کی خبر سن کر لکھنوتی جاتے ہوئے ظفرآباد آیا۔ اسی دوران بارش کا موسم آگیا۔ لہذا برسات تک قیام کرنا پڑا۔ فیروز شاہ کو تعمیرات اور شہروں کے بسانے کا بہت شوق تھا۔ اس کے رفاہ عام اور پرانی شاہی عمارتوں کی

---

[۱] گزیٹر جون پور [۲] تاریخ فیروز شاہی ضیاء الدین برنی
[۳] تاریخ فرشتہ جلد اول وچراغ نور ص ۲۴

مرمت وغیرہ کے عظیم الشان کام سرانجام دیئے جو اب تک اور نہ جانے کب تک فخر کا باعث رہیں گے ؎ا

# جونپور شہر کا قیام اور اسکا آباد ہونا

فیروز شاہ تغلق نے ظفرآباد سے چند میل دور پچھم ایک ہموار اور سطح جگہ قابل آبادی دیکھ کر شہر بسانے کا حکم دیا۔ موسم برسات ختم ہونے پر اپنے بیٹے شہزادہ نصیر خاں کو یہاں کا انتظام سپرد کر دیا اور خود لکھنوتی چلا گیا۔ نصیر خاں اور اس کے ماتحتوں نے شہر کی تعمیر اور ناہموار زمین کو برابر اور درست کرنے جنگلات کو کاٹ کاٹ کر صاف کرنے میں بڑی سرگرمی اور تندہی سے کام لیا۔ جب بادشاہ ۷۶۱ھ مطابق ۱۳۶۰ء میں بنگالہ سے پلٹ کر ظفر آباد آیا اور حضرت چراغ ہند کی خدمت میں حاضری و اجازت کے بعد نئے شہر (جون پور) میں چھ سات ماہ قیام کیا۔ شہر کو دیکھا بھالا۔ اس کی درستی۔ طرز آبادی اور وضع قطع وغیرہ دیکھ کر بہت خوش ہوا۔ اور اس کا نام اپنے چچازاد بھائی محمد بن تغلق عرف جونا خاں کے نام پر جوناپور رکھا اور شہزادہ نصیر خاں کو حاکم مقرر کیا اور جاجمئو کی طرف سے ہوتا ہوا دہلی چلا گیا

---

؎ا یہاں یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ جس مقام پر آج جونپور آباد ہے وہ فیروز شاہ کے آباد کرنے کے وقت غیر آباد اور جنگل کی شکل میں تھا۔ اگر کچھ آبادی تھی بھی تو وہ، بھروں مسہروں اور اہیروں کی۔ اور وہ بھی منتشر و بے ترتیب۔ جیسا کہ جنگلی قوموں کی عادت و فطرت ہوتی ہے۔ یہ ہو سکتا ہے جینیوں اور بودھوں کے زمانے میں کثیر آبادی وغیرہ رہی ہو۔ مگر اس کا کچھ پتہ نہیں چلتا۔ لیکن بعد کو براہمنوں اور راجپوتوں کے زمانے میں یہ جگہ فیروز شاہ کے آباد کرنے کے قبل تھوڑا بہت آباد ہونا بھی شروع ہو چکی رہی ہو۔ مولف

جون پور آباد ہونے کے بعد ترقی و سربلندی کا رخ بھی اسی طرف کو مڑ گیا اور پھر ظفر آباد کا زوال شروع ہو گیا۔ نصیر خاں کا جب انتقال ہو گیا تو شہزادہ علاالدین اس کی جگہ پر جون پور کا حاکم مقرر ہوا[1]۔

جون پور کے قدیم نام کے سلسلے میں ایک قدیم روایت ہمیں اور بھی ملتی ہے کہ جونپور کی آبادی کے قبل اس کی حیثیت ایک قریہ (گاؤں) کی تھی مہابھارت کے زمانے میں اس کا نام 'کویمۃ' تھا جو یہ سالار وقت کری اپاچاریہ کے نام پر بسایا گیا تھا اور بھروں کا راج تھا[2]۔

براہین مہدویہ کے تذکرہ نگار نے حضرت سید محمد جونپوری مہدی موعود کی جونپور میں ولادت اور مہدی ہونے کے بارے میں روایت اس طرح پیش کی جاتی ہے کہ

عن ابن عمرؓ قال قال رسول اللہ صلی علیہ وسلم یخرج المھدی من قریۃ یقال لھا کویمۃ۔

اسکا ترجمہ یہ ہے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ مہدی کا ایک قریہ سے ظہور ہوگا جس کا نام کریمۃ ہوگا[3]۔

اگر اس روایت کی اسناد درست ہیں تو یہ امر پایۂ ثبوت کو پہونچ گیا کہ حضرت سید محمد مہدی

---

[1] تاریخ فرشتہ جلد اول و تاریخ فیروز شاہی۔ و چراغ نور ص۲۶
ظفر آباد کی مستقل آبادی اور حکومت کے علاوہ (جس کا نام پہلے ہنیچ تھا) یہ حصہ کہ جہاں پر آج جون پور آباد ہے۔ جنگلی قوموں کے قبضہ میں تھا۔ دریائے گومتی کے کنارے ان کا ایک مندر کوار بیر کے نام سے تھا جن کی یہ قومیں پوجا کرتی تھیں۔ آج جس مقام پر قلعہ شاہی ہے وہیں پر پہلے انکی کوٹ تھی۔ جو مٹی اور لکڑی سے بنایا گیا تھا۔ موجودہ نیم شکستہ سنگین قلعہ فیروز شاہ کا تعمیر کردہ ہے۔ مؤلف

[2] بھارت کا پراچین اتہاس ص۹۳ قدیم ہندی ایڈیشن بحوالہ دافع ہلاکت امت ص۲ اردو

[3] براہین مہدویہ ص۱۲۱ مؤلفہ محمد عبدالحکیم تو بر مرحوم، دافع ہلاکت امت مؤلفہ سید شہاب الدین تنہا حاشیہ بر کتاب مذکور

بھی مہدی موعود تھے اور ان کا دعویٰ مہدویت سو فیصدی درست ہے اور جو انھیں مہدی موعود تسلیم نہ کرے گا وہ فرقۂ ناجیہ اہلسنت سے نہیں ہو سکتا۔

# خاندان شرقیہ کے عہد میں

سنہ ۷۹۶ھ مطابق سنہ ۱۳۹۴ء میں فیروز شاہ تغلق کے چھوٹے پوتے محمد تغلق کی تخت نشینی ہوئی۔ یہ بادشاہ اسقدر کم عمر تھا کہ کاروبار سلطنت کو انجام نہیں دے سکتا تھا۔ نہ کہ وہ صدمات جو اس کی سلطنت کو باپ اور بھائی کے زمانے میں پہونچے تھے ان کا تدارک کرتا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ لوگ سرکش ہو گئے اور ہر طرف بدنظمی وطوائف الملوکی پھیل گئی۔ بادشاہ نے **ملک سرور خواجہ جہاں** کو " ملک الشرق " کا خطاب دے کر۔ جون پور۔ بہار اور ترہٹ کی جانب روانہ کیا کہ سرکشوں کی سرکوبی کرے۔ **خواجہ جہاں** نے یہاں پہونچ کر ان علاقوں پر قابو حاصل کیا اور مضبوط انتظام کیا۔ اور دوسری طرف ہندوستان پر **تیمور** کا حملہ شروع ہو چکا تھا۔ دہلی کی تباہی اور غارت گری سے ملک میں عام طوائف الملوکی اور افراتفری پھیل گئی۔ خلاف توقع موقع غنیمت و ضروری سمجھ کر خواجہ جہاں خود مختار ہو گیا۔ اور اس نے اپنی آزاد سلطنت قایم کر لی اور اپنا لقب **سلطان الشرق** اختیار کر کے **جونپور** کو دارالسلطنت قرار دیا۔ پھر تو ظاہر ہے ظفرآباد کہاں بچ سکتا ہے۔[1]

**شرقی خاندان** میں پانچ پشت تک یکے بعد دیگرے کئی بادشاہ ہوئے۔ تقریباً ترانوے ۹۳ سال تک حکومت وسلطنت رہی۔ اس خاندان وسلطنت کا آخری بادشاہ **حسین شرقی** تھا۔ اس سلطنت کی حدود ووسعت اٹاوہ سے لیکر بنگال تک تھی جو اس کے شمال ومغرب میں واقع ہے اور گنگا کے کنارے کنارے اڑیسہ تک پھیلی ہوئی تھی۔ اس عظیم و وسیع سلطنت نے از خود ایسے اثرات پھیلائے کہ سلاطین بنگالہ نے اس کی اطاعت وماتحتی اختیار کرنا فخر سمجھا۔ بہار وترہٹ بھی شامل ومطیع تھے۔ لیکن ایک دن وہ بھی آیا کہ جس میں " ہر عروجے را زوال "

---

[1] تاریخ فرشتہ جلد اول وچراغ نور صفحہ ۲۶

کی رسم ادا کی گئی ۔ آہ کہ جس کا لقب شیراز ہند تھا اس کے عروج و سربلندی کی عمر پوری ہو گئی۔ اور ۸۸۴ھ مطابق ۱۴۷۹ء میں بہلول لودی نے حسین شاہ شرقی کو شکست دیکر فرار ہونے پر مجبور کر دیا۔ اور شرقی سلطنت ختم کر کے جونپور کو دہلی میں شامل و داخل کر لیا[1]

# شاہان دہلی و نوابان اودھ کے قبضہ میں

۸۹۲ھ ہجری مطابق ۱۴۸۷ء عیسوی میں سلطان بہلول لودی نے جونپور اور ظفرآباد وغیرہ اپنے بیٹے **باربک شاہ** کو بطور جاگیر حوالہ کیا۔ جس کا انتقال ۱۴۸۸ء میں ہو گیا۔ اس کے بعد یہ **جلال خاں** سکندر لودی کے بیٹے کے قبضہ میں آیا۔

اکبر اعظم کے دور حکومت میں جب ملک کی تقسیم صوبہ، سرکار اور پرگنہ جات کی صورت میں ہوئی تو ظفرآباد بھی ایک پرگنہ قرار پایا۔ جو "سرکار جونپور" کے تابع اور صوبہ الہ آباد سے متعلق تھا۔ اس کے بعد اس خطہ پر ابو المنصور خاں صفدر جنگ، نواب شجاع الدولہ اور نواب آصف الدولہ اور برہان الملک نواب سعادت علی خاں کا دور دورہ ہوا جنکو لوگ نواب اور وزیر کی حکومت کہتے تھے۔ نواب وزراء کے عہد میں جونپور وظفرآباد کی حکومت سب سے پہلے **میر رستم علی** کے سپرد ہوئی۔ پھر راجہ **بلونت سنگھ** والی بنارس کو۔ اس کے بعد اس کے بیٹے جیت سنگھ کو ملی[2]

# انگریزوں کے عہد میں

۲۱ مئی ۱۱۸۹ھ ہجری مطابق ۱۷۷۵ء کو نواب آصف الدولہ نے بنارس اور جون پور وغیرہ کو بخوشی و رضامندی سرکار کمپنی کے سپرد کر دیا۔ اسی وقت سے ظفرآباد بھی انگریزوں کے قبضہ میں چلا گیا مگر اس کی مرکزی حیثیت قائم تھی۔ جب ضلع و پرگنہ وغیرہ کی تقسیم ہوئی تو جونپور ضلع اور ظفرآباد پرگنہ قرار پایا لیکن تھوڑے ہی عرصہ بعد اسکا پرگنہ ہونا بھی ختم ہو گیا۔

---

[1] تاریخ فرشتہ جلد اول و چراغ نور ۲۶    [2] عماد السعادت و بلونت نامہ

اور جون پور حویلی کے پرگنے میں شامل کر دیا گیا۔ اب اس کی حیثیت تھانہ کی ہوگئی ہے اور ۲۰۔ ۲۵ سال بعد یہ بھی ختم ہوگیا' اور اب محض ایک پولیس چوکی قائم کر دی گئی جس کا سینٹر جون پور کی کوتوالی تھی ؎۱

لیکن بعد میں ظفر آباد کی قدامت و عظمت کا لحاظ و خیال کرتے ہوئے عدالت منصفی کا تقرر کیا گیا۔ منصفوں کو تنخواہ کے بجائے اسٹامپ کی فیس ملا کرتی تھی۔ لیکن جب حکومت انگلشیہ نے منصفوں کی تنخواہیں مقرر کیں تو پھر ظفر آباد کی منصفی توڑ دی گئی ؎۲

۱۸۷۲ء میں اودھ، روہیلکھنڈ ریلوے کمپنی نے ایک ریلوے لائن نکالی جو لکھنو سے آکر جون پور ہوتے ہوئے ظفر آباد کی پچھمی سرحد سے گذرتی ہوئی بنارس چلی گئی ہے ایک اسٹیشن بھی تعمیر کیا گیا جو اس وقت جنکشن ہے اور تقریباً ہر ٹرین یہاں ذرا دیر کیلئے ضرور رکتی ہے۔ ۱۹۰۲ء میں ایک شاخ ریلوے لائن کی ظفر آباد سے نکالی گئی جو منڈیاہوں ہوتی ہوئی جنگھئی اور پھول پور سے ہو کر الہ آباد تک گئی ہے اور دوسری لائن سلطان پور کو چلی گئی ہے ؎۳

## جنگ آزادی ۱۸۵۷ء عیسوی

اس عظیم و ہولناک جنگ سے ہندوستان کا کونہ کونہ متاثر ہوا۔ جون پور میں بھی سینتیسویں سکھ پلٹن کی دو کمپنی تھی۔ ۵ر جون ۱۸۵۷ء کو ان پلٹنوں نے بھی جنگ آزادی کا جھنڈا لہرایا۔ جیل خانہ توڑ ڈالا گیا دفتر پھونک دیا اور خزانہ لوٹ کر دہلی کی طرف چل پڑی۔ مرٹر فین اور دوسرے حکام ظفر آباد سے بنارس چلے گئے۔

احمد پور کے راجپوتوں نے ایک جم غفیر کے ساتھ مسلح ہو کر ظفر آباد کی لوٹ مار اور

---

۱؎ تاریخ رشید الدین خاں و چراغ نور وغیرہ ۲؎ تاریخ ظفر آباد ص ۲۹

۳؎ تاریخ ظفر آباد ص ۳۰ و چراغ نور

غارت گری کا ارادہ کیا، سید تاج میں پہونچکر مہربان کاغذی کے مکان پر حملہ کیا۔ لیکن قصبہ کے لوگوں نے بڑی بہادری سے مقابلہ کیا اور بھاگ نکلے ؎۱

حوض کٹورہ کے لونیوں نے بھی لوٹ مار اور ہنگامہ مچا رکھا تھا۔ ان لوگوں کی سرکشی یہاں تک بڑھ گئی تھی کہ مسٹر پلانڈ ڈپٹی کلکٹر کو بھی بنارس کی سڑک پر جاتے ہوئے لوٹ لیا۔ کئی مرتبہ ظفر آباد کو بھی لوٹ کر غارت کر دینے کا پلان بنایا اور محلہ مخدوم پور تک گھس آئے۔ کائستھوں کے گھروں کو لوٹ لیا مگر بروقت قصبہ والوں کی مدافعت اور پھر حملہ نے ان کے ارادوں کو ناکام بنا دیا۔ چھ سات ماہ تک یہ طوائف الملوکی، ہنگامہ آرائی، خون خرابہ اور تباہی برپا رہی۔ ۱۸۵۸ء میں فوجی تسلط کے ذریعہ امن ہوا۔ فتنہ انگیزوں اور باغیوں کی کافی جائدادیں ضبط ہوئیں۔ پھانسی اور عمر قید کی سزائیں دی گئیں کہ جنھوں نے مسٹر پلانڈ وغیرہ کو لوٹا تھا۔

# جنگ آزادی ۱۸۵۷ء و ۱۹۴۲ء میں مسلمانوں کی قربانیاں

جب مسلمان ہندوستان میں آئے اور ان کی حکومتیں قائم ہو گئیں تو انھوں نے اس ملک کو اپنا وطن بنا لیا۔ اور جب بھی وطن عزیز پر کوئی وقت پڑا ہے تو اس میں سب سے آگے مسلمان ہی دیکھے گئے ہیں۔ اس کے ثبوت میں مسلمانوں کی ایک طویل جانی و مالی قربانیاں اور صعوبتیں پیش کی جا رہی ہیں۔

جنگ آزادی ۱۸۵۷ء تا ۱۹۴۲ء میں ۵ لاکھ مسلمانوں کو سزائے موت دی گئی ہے۔ صرف ۱۸۵۷ء کے خونی معرکے میں تین ہزار مسلمان ۳ اکتوبر ۱۸۵۸ء میں انڈمان میں نظر بند کئے گئے۔ جیسا کہ مسٹر سنجے سنگھ وزیر جنگلات اتر پردیش نے قومی آواز مورخہ ۲۱ مئی ۱۹۸۶ء

---

؎۱ تاریخ ظفر آباد ص ۱۱۱

میں جنگ آزادی ۱۸۵۷ء کے سلسلے میں اپنا تاثر اس طرح پیش کیا ہے کہ :-

"انڈومان و نکوبار کے جیلوں میں رہنے والے مجاہدین آزادی کے ناموں کی تختیاں پڑھنے سے مجھے معلوم ہوا کہ ہر مذہب و فرقے اور ذات کے لوگوں نے ملک کی آزادی کے لئے قربانیاں دی ہیں۔ اور قید و بند کی سختیاں جھیلی ہیں۔"

۱۸۵۷ء میں انبالہ کیس کے نام سے بعض معتمد علمار کے خلاف ایک تاریخی مقدمہ قائم ہوا جس میں ۱۹۰ علمار کو پھانسی کی سزا دی گئی تھی۔ ۱۸۹۰ء میں لدھیانہ میں منعقد ایک علمار کانفرنس میں ایک ہزار علمار کے دستخط سے انگریزوں کی مخالفت اور جنگ آزادی میں شرکت کا اعلان کیا گیا۔ اور سب نے اپنی جان کی بازی لگا دی تھی۔

۱۹۱۳ء میں حضرت مولانا عبید اللہ سندھی اور ان کے ساتھ سیکڑوں مجاہدین آزادی نے انگریزوں کے خلاف فراہمی اسلحہ کی فکر و کوشش میں افغانستان کا سفر کیا۔ وہاں سے روس گئے جہاں انھوں نے عالمی رائے عامہ کو بیدار کیا اور اس طرح انگریزوں کے خلاف راستہ ہموار کیا اور لڑائی کا محاذ قائم کیا۔ اور اس طرح آزادی وطن کی کوشش میں اس سفر میں ان کے بہت سے ساتھی جان بحق ہو گئے۔

۱۹۱۴ء میں ڈھائی سو مسلمانوں کو ہندوستان میں مختلف جگہوں پر سات سات سال کی سزائیں دی گئیں جس میں مولانا ابو الکلام آزادؒ، مولانا حسین احمد مدنیؒ، مولانا محمد علی جوہرؒ جیسی اہم شخصیتیں بھی شامل تھیں۔ ۱۹۱۶ء میں حضرت مولانا شیخ الہند محمود الحسنؒ اور انکے رفقار کار کو مالٹا جیل میں نظر بند کر دیا گیا۔

۱۹۱۹ء میں ہندوستان کے ایک ہزار تین سو علمار نے ایک تحریری دستخطی فتوے سے انگریزوں کی فوجی ملازمت کو حرام قرار دیا اور اس فتوے کے بدلے میں علمار کی ایک کثیر تعداد جیلوں میں نظر بند کر دی گئی۔ ۱۹۳۰ء میں جامعہ ڈابھیل میں علامہ انور شاہ کشمیریؒ نے نمک ستیہ گرہ کے نام سے تحریک سول نافرمانی کا آغاز کیا۔ اور اسی موقع پر مفتی عتیق الرحمٰن نے عدم ادائیگی ٹکس کے حق میں فتوے کا اعلان کیا تھا۔

مقدمہ کراچی بغاوت میں مولانا سید حسین احمد مدنی مولانا محمد علی جوہر اور مولانا شوکت علی کے خلاف انگریزی فوج میں بغاوت پھیلانے کے الزام میں مقدمات قائم کئے گئے جیل میں ۱۸ مسلم رہنماؤں کو طویل المدت سزائیں دی گئیں۔ ۱۱ ستمبر ۱۹۳۹ء کو مجلس احرار کے حکم پر دوسری عالم گیر جنگ کے موقع پر انگریزوں کی حمایت کے خلاف تحریک عدم تعاون شروع کی گئی جس میں ۸ ہزار مسلمان گرفتار ہوئے اور مختلف المعیاد سزائیں بھی دی گئیں۔

۱۰ اگست ۱۹۴۲ء میں علماء کرام نے انگریزوں کے خلاف حصول آزادی کی مہم میں فتوے صادر کئے تھے، اس کی پاداش میں ملک گیر پیمانے پر چار ہزار علماء گرفتار ہوئے اور انگریزوں نے تمام عربی مدارس پر خفیہ محکمہ کی نگرانی قائم کر دی[1]

یہ ہیں مسلمانوں کی عظیم قربانیاں اپنے وطن عزیز کے لئے لیکن پھر بھی وطنی بھائی فرقہ پرستوں کی آواز میں آواز ملا کر کہتے ہیں کہ مسلمان وفادار نہیں ہے اور ہماری بھولی بھالی سرکار چاند میں راکٹ تو بھیج سکتی ہے لیکن قومی یکجہتی اور جذباتی ہم آہنگی کے قیام اور فروغ کیلئے اتنا بھی نہیں کر سکتی کہ اسکولوں اور کالجوں میں ایسے اسباق اور ایسی کتابیں پڑھانے سے منع کر دے جن سے نفرت کی آگ بھڑکتی ہے اور غلط فہمیاں پیدا ہوتی ہیں۔ ہم یہ کہنے پر مجبور ہیں کہ خود سرکار وطن پرستی کے جذبے سے خالی ہے اور اس میں قومی یکجہتی کے فروغ کے لئے بالکل خلوص نہیں ہے اور نہ ملک کی محبت کا عظیم جذبہ ہے

---

[1] قومی آواز لکھنؤ ۲۱ مئی ۱۹۸۴ء جلد نمبر ۴۰ و نمبر ۱۳۸ ص ۲ کالم ۱
اردو نئی دنیا ہفتہ وار جون پور ۱۶ تا ۲۴ مئی ۱۹۸۴ء ص ۳ کالم ۱

# سیلاب ۱۸۷۱ء

طوفانِ نوح ؑ کا قصہ ہم سنا کرتے تھے۔ مگر اس کی ایک جھلک ظفر آباد ۱۸۷۱ء میں نظر آئی۔ ۱۴ ستمبر سے دریائے گومتی میں طغیانی شروع ہوئی اور دیکھتے دیکھتے دو چار روز کے اندر پورا ظفر آباد پانی سے بھر گیا۔ محلہ سید واڑہ کہ عین گومتی کے کنارے پر ہے محض دو گھر سید دلیا کے بچے جو حضرت مخدوم آفتاب ہند ؒ کی نسل سے تھے اور محلہ شیخواڑہ ناصحی اور خاص بازار کے چند مکانات باقی رہ گئے تھے۔ باقی سب غرق ہوگئے۔ ایک قیامت صغریٰ برپا تھی جونپور کے شاہی پل پر کی برجیوں کے اوپر سے پانی بہہ رہا تھا اور ۲۴½ فٹ تھا۔ لوگ اپنی جانیں لیکر بھاگ رہے تھے۔ مکانات دھڑا دھڑ گر رہے تھے۔ سیکڑوں جانور اور انسان مر گئے تھے چھپر، مڑیاں اور جانور بہے جا رہے تھے۔ درخت اکھڑ اکھڑ کر ڈھیر ہو رہے تھے۔ بس جدھر دیکھو پانی ہی پانی نظر آتا تھا۔ چودہ روز تک برابر یہ سیلابی قیامت و آفت برپا رہی ۲۸ ستمبر سے پانی کم ہونا شروع ہوا۔ اس سیلاب نے نہ جانے کب کا اور کس قصور کا انتقام لیا تھا کہ قصبہ اجڑ کر برباد ہو گیا۔

خدا بھلا کرے مسٹر گارڈنر کلکٹر جون پور کا کہ جنھوں نے بڑی ہمدردی اور مستعدی سے کام لیا۔ لوگوں کو امدادیں دیں، مکانات تعمیر کرائے صفائی علاج کا اہتمام کیا۔ اس سیلاب کی تاریخ " طغیانی آب دریا " ۱۲۸۸ بھی نکالی گئی کہ جس سے اس کی ہولناکی کا اندازہ ہوتا ہے [1]

---

[1] تاریخ ظفر آباد صفحہ ۲۶،۳۰

# اور دوسرے سیلابوں کا ذکر

**سنہ ۱۹۵۵ء**

بڑے سیلابوں میں سنہ ۱۹۵۵ء کا سیلاب بھی بہت ہی زبردست تھا۔ جو جولائی میں آیا۔ اور اس نے تین حصہ شہر و دیہات کو اپنی لپیٹ میں لے لیا تھا۔ پھر سنہ ۱۹۷۱ء کا سیلاب بھی عظیم تھا گو کہ سنہ ۱۹۵۵ء سے پانی کم تھا۔ مگر تباہی خوب ہوئی۔ اور سنہ ۱۹۸۰ء کا سیلاب تو تباہی و بربادی میں سب سے آگے ہے۔ کیونکہ جو پانی ٹھہرا تو ۶۰ روز تک ٹھہرا ہی رہا۔ بڑی بربادی بھی ہوئی تھی۔ اس کے بعد سنہ ۱۹۸۵ء میں پھر سیلاب آیا۔ حالانکہ سنہ ۱۹۸۰ء کے سیلاب سے قدرے کم تھا۔ لیکن ایک ماہ سے اوپر شہر کے تمام اسکول کالج بند تھے اور پناہ گزینوں سے بھرے ہوئے تھے اور ۲۰ روز کچہری بھی بند تھی۔ پھر تین حصہ شہر خالی ہو گیا تھا اور چہار سو کے چوراہے کے آگے پانی اتر کی طرف بڑھ رہا تھا اور قریب نصف کے قلو روڈ ڈوبی ہوئی تھی۔ اولند گنج۔ جہانگیر آباد۔ شیخپورہ۔ میاں پور۔ رم مٹھ۔ کالی گنج۔ مچھلی شہر کا پڑاؤ۔ عیدگاہ شاہی۔ بدلاپور روڈ۔ گولر گھاٹ۔ جیل۔ روڈ ویز۔ تاڑ تلہ۔ مذبح خانہ میر مست۔ شیخ محامد۔ رضوی خاں۔ کرار کوٹ۔ بلوہ گھاٹ بلاح ٹولہ۔ مفتی محلہ وغیرہ تمام محلوں میں پانی ہی پانی تھا۔ سارا کاروبار بند تھا۔ اور پچھم میں پلکچھا۔ گھنشیام پور۔ گورا۔ گجیندر پور۔ کرشنا پور۔ بھیلو پور اور بیرم پور میں حد نظر تک پانی ہی پانی تھا اور سمندر کا منظر پیش کر رہا تھا۔ فصل کا اتنا نقصان ہوا کہ مویشیوں کے لئے گھاس کا ایک تنکا تک نہ تھا۔ سرکار کا راحت کا کام قابل ستائش اور لائق اطمینان تھا۔ لیکن سرکار کی یہ فیاضی اور دریا دلی صرف شہر تک زیادہ تھی۔ دیہاتوں کے ساتھ سوتیلے پن کا سلوک روا رکھا گیا۔ حکام اور نیتا لوگ شہر کا چکر لگا کر سیلاب سے لطف اندوز ہو رہے تھے۔

یہ سیلاب ۲۰ ستمبر لغایت ۲۵ اکتوبر سنہ ۱۹۸۵ء رہا ہے۔ افسوس کہ باوجود لگاتار اور مسلسل تباہی کے سرکار گومتی و سئی ندی کو گہرا کرانے اور شاہی نالوں کی صفائی جس سے برسات میں پانی بٹ جاتا تھا، کا منصوبہ نہیں بنا رہی ہے۔

# تصوّف اور اسکی روایات

ہندوستان میں تصوف کے ارتقا کا سلسلہ صدیوں سے جاری وساری ہے

تصوف علم باطن کا دوسرا نام ہے اور اس کے برتنے والے وہ باخدا لوگ ہیں جنھوں نے سب کچھ مولی کے لئے نچھاور کر دیا ہے. علماء دین تو شریعت کے دقیق مسائل کی موشگافیوں اور مناظروں میں لگے تھے. لیکن جنھیں روحانی طلب اور مولی کی خواہش تھی وہ صوفیاء کی خدمت اور صحبت میں رہ کر زادراہ آخرت حاصل کر رہے تھے جن میں شریعت کی تعلیمات سے سرمو بھی انحراف نہ تھا. صوفیاء کرام نے دین داری، خدا پرستی اور اس کے وصل کی ایک نئی راہ نکالی جو نظری اسلام کے متوازی چلتی تھی اور یہی وہ راہ ہے جو انسانی پیدائش کا منشاء اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم کا مقصد ہے۔

ہندوستان میں تصوف گیارہویں صدی عیسوی میں اسوقت داخل ہوا جب غزنویوں نے پنجاب اور اس کے نواحی علاقوں کو فتح کیا۔ اس کے بعد کچھ ایسے تواریخی عوامل پیدا ہوئے جن میں بے دین منگولوں کا عروج سب سے زیادہ قابل ذکر ہے. جنھوں نے سمرقند بخارا سے لیکر بغداد تک مسلمانوں کو ہراساں اور تہس نہس کر دیا تھا۔ ان ہی وجوہات اور طوائف الملوکی کی وجہ سے مسلمان علماء اور صوفیاء کرام وطالبان علم وفن پڑوسی ملکوں سے ہجرت کرکے ہندوستان اور پھر ظفرآباد اور دوسری مرکزی جگہوں پر بہ شمول جونپور آئے ہیں جہاں انھیں امن واستحکام اور رواداری ملی اور کہیں کہیں مقامی راجاؤں سے نبرد آزما بھی ہونا پڑا ہے جیسا کہ ظفرآباد میں ہوا لیکن ایسا واقعہ شاذ ونادر ہوا ہے۔

اس طور پر تیرہویں صدی عیسوی کے اوائل ہی سے اسلامی علوم، صوفیانہ ریاضت اور خدا پرستی کے مرکز لاہور، ملتان اور سرہند سے لیکر ہریانہ، دہلی، بدایوں اور ظفرآباد وجون پور میں قائم ہوگئے۔ اور ان مراکز سے بڑے بڑے مصلحین اٹھے جنھوں

نے خدا پرستی کے پیغام کو پورے ہندوستان میں پھیلایا اور اپنے اخلاقی و روحانی کمالات سے تبلیغ اسلام کا کارنامہ انجام دیا ہے۔

# ہندوستانی صوفیوں کا طرز عمل

ہندوستان کے صوفیوں اور مصلحین نے مذہبی رواداری سے کام لیتے ہوئے یہاں کے یوگیوں اور بھگتوں سے بھی تبادلۂ خیال کیا اور انھوں نے اپنے اپنے روحانی تجربات سے ایک دوسرے کو آگاہ کیا۔ اور تحسین و آفرین کے کلمات سے نوازا ہے۔ اس سے یہ ہوا کہ اسلام نے ہندوستان میں جڑیں پکڑیں اور اجنبیت کا سوال پیدا نہیں ہوا۔ اس تہذیبی، تمدنی اور روحانی لین دین اسلام کے حق میں بہت مفید ہوا۔ ہندوستان میں اسلام کا عملی تعارف صوفیاء کرام نے اس طرح کرایا اور یہاں کے بسنے والوں میں اپنے روحانی کمالات کو اس طرح پیش کیا کہ صدیاں گذر جانے کے بعد آج بھی ان کی عظیم تعلیمات اور باطنی کمالات کا اس ملک کی اکثریت پر پورا اثر ہے اور انکا نام عزت و احترام سے لیا جاتا ہے کیوں کہ انھوں نے مساوات کا درس دیا اور مذہبی تعصب کو راہ نہ دی۔

دیکھئے بابا فرید نے نام نہاد صوفیوں اور مذہبی پیشواؤں کو جو روحانیت سے خالی تھے کڑی نکتہ چینی کا ہدف بنایا ہے اور حقیقت کا اس طرح اظہار کیا ہے جو ہندوستان کے ہر مذہبی طبقہ پر صادق آتا ہے۔ آپ فرماتے ہیں:۔

"فرید! وہ لوگ جو کاندھوں پر جانماز لئے پھرتے ہیں اور ہاتھوں میں لوٹا
اور موٹا کپڑا پہنتے ہیں،
لیکن اپنے دلوں میں خنجر چھپائے پھرتے ہیں اور ان کی لمبی لاگ زبان جھوٹ
بولتی ہے۔
ایسے لوگ اوپر سے چمکیلے ہوتے ہیں مگر ان کی روح سیاہ رات کی طرح
تاریک ہوتی ہے۔"

حضرت داتا گنج بخش ہجویریؒ نے اپنی مشہور زمانہ تصنیف جوہر صوفی کے درس

میں رہی ہے اس کا نام "کشف المحجوب" ہے اس کتاب کے ابتدائی حصہ میں صوفیوں کے گفتار اور کردار پر سیر حاصل روشنی ڈالی ہے۔ جس کے نمایاں پہلو میں ذات الٰہی میں محو ہوجانا دنیاوی مال و زر کو ٹھکرا کر غربت و افلاس کو سینے سے لگانا جس کو توکل کہتے ہیں قناعت اور راضی بہ رضا رہنا یہی ہر سچے صوفی کا مسلک ہے

گیتا میں جو کچھ یوگی کے لئے کہا گیا ہے وہ صوفی پر بھی صادق آتا ہے۔ یعنی اس کی نگاہوں میں مٹی کا ڈھیلا اور سونے کا ڈلا برابر ہونا چاہیے۔ صوفی کی نظر میں ذات الٰہی کے سوا اور کچھ بھی موجود نہیں ہے۔ ماسوا ذات الٰہی کے جو کچھ ہے، صوفی کیلئے اس کا وجود نہیں ہے۔ یہ ہے تصوف کا وہ ارتقا، جس نے سرزمین ہند میں بڑے بڑے صاحب کمال فقرا پیدا کئے جن کے باطنی کمالات کا سرچشمہ صدیوں کے بعد آج بھی جاری ہے۔

غرضیکہ "کشف المحجوب" تصوف کے اصول و ضوابط کی بہت بلند پایا کتاب ہے اس کتاب میں محتاط خطوط پر، شریعت پر کاربند ہونے کے ساتھ ساتھ تزکیہ نفس شیریں زبانی، روشن خیالی اور اعلیٰ اخلاق پر زور دیا گیا ہے۔ اس کتاب میں ان علماء ظاہر کو کوئی باعزت مقام نہیں دیا گیا ہے۔ جو مذہب سے محض علمی و نظری دلچسپی رکھتے تھے تصوف کی روایات کا یہ بھی ایک مسلمہ اصول رہا ہے کہ ظاہری علم اور قلبی واردات کے درمیان مختلف مدارج کا امتزاج برقرار رکھا جائے۔ اس سلسلہ میں ایک عظیم المرتبت صوفی یحییٰ بن معاذ الرازیؒ کے اس مقولہ کو "کشف المحجوب" میں تائیدی انداز میں نقل کیا گیا ہے۔ جو بہت ہی اہمیت کا حامل ہے۔

"ان نوع کے انسانوں سے پرہیز کرو ـــ علماء غافلین جو اپنے فرائض سے چشم پوشی کرتے ہیں۔ فقراء مداہنین (جن کے قول و فعل میں تضاد ہوتا ہے) اور المتصوفۃ الجاہلین جو تصوف سے نابلد ہوتے ہیں"

اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ غافل صلحاء وہ ہوتے ہیں جو دنیا کو قبلۂ دل سمجھتے ہیں بشرع کے معاملہ میں آسان راہ کا انتخاب کرتے ہیں۔ ظالموں اور حکمرانوں کے در کا طواف کرتے ہیں۔ عالی شان کو کعبوں میں رہ کر دنیاوی جاہ و جلال پر جان دیتے

ہیں ذہنی تصوف کے زعم میں زبانی موشگافیاں کرتے رہتے ہیں۔ دین کے محترم معلمین کی تذلیل اور ان پر ظلم کی تائید کرتے ہیں جس کا شریعت و طریقت میں کوئی جواز نہیں ہوتا ہے

# تصوف اور صوفیائے پنجاب

سرزمین پنجاب روحانیت کے لئے بڑی زرخیز رہی ہے اور یہی وجہ ہے کہ ہندوستان میں سب سے پہلے یہیں تصوف کے اثرات محسوس کیے گئے ہیں۔ ظفرآباد میں سہروردیہ سلسلے کے سرسلسلہ میں ملتان کے صوفیہ کے اسمائے گرامی تذکرہ میں ملتے ہیں جو سب سے پہلے اس اطراف میں آنے والے ہیں جب کہ جون پور آباد بھی نہ ہوا تھا پنجاب اور ملتان ایک ایسی سرزمین ہے جہاں بڑے بڑے صوفیاء اور اہل تصوف کے باکمالوں کو خوش آمدید کہا گیا ہے۔ اس عہد کے مشہور و معروف صوفی بزرگ علی بن عثمان ہجویریؒ ہیں جو عوام میں "داتا گنج بخش" کے اعلیٰ لقب سے مشہور ہیں۔ انھوں نے گیارھویں صدی عیسوی میں لاہور کو اپنا مستقر بنایا تھا۔

"حضرت داتا گنج بخش" کا شمار صرف اولیاء کبار ہی میں نہ تھا بلکہ ان کی کتاب "کشف المحجوب" سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ صوفی گر تھے۔ انھوں نے اپنی کتاب میں لکھا ہے کہ لاہور آنے سے قبل ایران و عراق اور دیگر بلاد اسلامیہ میں ایک مدت تک بڑے بڑے اہل کمال سے تصوف کی تعلیم حاصل کی ہے۔ لاہور ۱۰۴۵ء میں آئے اور وہیں ان کا وصال ہوا آپ کے مزار پر ایک عظیم الشان مقبرہ ہے۔

حضرت بابا فریدؒ بھی حصول برکات و فیوض روحانی کے لئے حضرت داتا گنج بخش کے مزار مبارک پر حاضر ہوتے تھے۔ اور آپ کے پہلے حضرت سلطان الہند خواجہ معین الدین چشتی اجمیریؒ ۱۱۶۵ء میں وہاں حاضری دے کر ۴۰ روز تک چلہ کش رہے اور جب فیوض و برکات باطنی سے مالا مال ہونے کے بعد چلے ہیں تو یہ شعر عرض کیا ہے جو آج بھی آپ کے مقبرہ پر خراج عقیدت کے طور پر کندہ ہے اور زائرین عقیدت مندوں کے لئے کیفیت و سرور کا باعث بنتا ہے۔ ملاحظہ کیجئے ؎

گنج بخش فیضِ عالم مظہرِ نورِ خدا
ناقصاں را پیرِ کامل کاملاں را رہنما

ملتان میں تصوف کا اہم مرکز بارہویں صدی عیسوی میں قائم ہو چکا تھا۔ ملتان کے اس مرکز کے علاوہ تصوف کے اور بھی متعدد مراکز ستلج اور جمنا کے درمیانی علاقہ میں جو دہلی تک پھیلا ہوا تھا، قائم ہو چکے تھے۔ حضرت بابا فریدؒ نے بھی تیرہویں صدی عیسوی کے اوائل میں اپنا مرکز اجودھن میں قائم کیا تھا جو ایک بے آب و گیاہ صحرا تھا جہاں زندگی کے وسائل موجود نہ تھے، اسی طور پر ظفر آباد میں گومتی ندی کے کنارے بارہویں صدی عیسوی میں سہروردیہ سلسلہ کے صوفیاء کا مرکز قائم ہو گیا تھا اور یہ صوفیاء بندگانِ خدا کی خدمت و راحت و تبلیغ اسلام کے لئے شمالی ہند کا سفر کرنا شروع کر دیا تھا جسکا تفصیلی تذکرہ ان کے ذکر میں آئے گا۔

اس ملک میں آنے اور یہاں کے تہذیب و تمدن سے ہم آہنگی اور ہندوؤں سے تعلقات میں وسعت کے لئے صوفیاء کرام نے شریعت کے دائرے میں رہتے ہوئے ایک نئی راہ نکالی کہ ریاضت کے بعض اعمال میں بھی صوفیوں اور یوگیوں یا بھگتوں کے خیالات میں یکسانیت پیدا ہو گئی تھی۔ مثلاً یوگیوں کے "پرآن یام" (سانس روکنے) کو صوفیوں نے بھی اختیار کیا اور اُسے "پاس انفاس" کا نام دیا گیا۔ یوگیوں کی اصطلاح میں "مایا" فریبِ نظر کو کہتے ہیں، جو ذاتِ مطلق کو روح کی نظروں سے اوجھل رکھتا ہے، صوفیوں نے اسے "حجاب" (پردہ) سے موسوم کیا۔ اس طرح تصوف اور بھگتی تحریک کا ایک دوسرے پر اثر انداز ہونے کا سب سے اچھا مظہر ان دونوں طبقوں کے اعمال اور اندازِ بیان کی مماثلت ہے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اب ہندوؤں کے لئے صوفیاء کرام اجنبی نہ رہے۔ پنجاب اور اس کے ملحقہ علاقوں کے صوفیاء کرام نے اپنی روحانی و اخلاقی تعلیمات کی اشاعت کے لئے اور حق و صداقت کے پرچار اور اسلام کے تعارف کیلئے پنجابی اور ملحقہ علاقوں کے محاورات، زبانیں اور طریقے استعمال کئے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہندو عوام بھگتوں، سنیاسیوں اور سادھوؤں کی جس طرح تعظیم

کرتے تھے اور ان کے پاس جاتے تھے۔ اسی طرح مسلمان فقرار اور درویشوں
کی خانقاہوں میں بے جھجھک جاتے تھے اور ان کے سامنے بھی سرِ عقیدت خم کرتے
اور ان کی صحبت سے فیض یاب ہوتے تھے۔ چونکہ یہ فقرار و درویش اسلام کا عملی نمونہ
رحم و ہمدردی اور خدمت خلق کے جذبات سے لبریز اور خدائی اخلاق و صفات کا مجسم
تھے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اسلام خود بخود ان کے دلوں میں گھر کر گیا اور چونکہ فقرار اور
درویش خدائی عادات و صفات و اخلاق و تصرفات اور کرامات کا پیکر تھے اس لئے انکی
حاجت روائی ان کے منشار کے مطابق ہوتی تھی جس کی وجہ سے لوگ جوق در جوق
مسلمان ہونا شروع ہو گئے اور اسلام اپنی سادگی و مساوات و اعلیٰ اخلاق سے ہر طرف
پھیل گیا۔

## حضرت شیخ فرید کا ملتانی کلام

ہم یہاں پر حضرت بابا فریدؒ کا وہ ملتانی کلام پیش کر رہے ہیں جو سکھوں کی مقدس
کتاب، گرنتھ صاحب میں درج ہے۔ اس کا ترجمہ یہاں پر پیش کیا جا رہا ہے۔ اس کلام
سے یہ اندازہ ہو گا کہ متقدمین صوفیار اور فقرار نے عوام سے کیا کہا ہے اور انکا مقصد
زندگی کیا تھا اور انھوں نے ہندوستانی عوام کو خدا پرستی کی دعوت دے کر کتنی عظیم
خدمت انجام دی ہے۔ یہ صوفیائے ہند پیغمبرانہ مشن کے علم بردار اور نائب رسول تھے
کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ولایت جو ان کی نبوت سے افضل تھی قیامت تک
باقی رہے گی اور صوفیہ کرام نے وہی خدمت انجام دی ہے جو نبی و رسول کا تقاضہ ہے
بابا فریدؒ کے اس کلام اور ان کے فرمودات سے اسلام کا اندازہ ہو گا کہ سارے ہندوستان
کے صوفیار مشائخ اور علمار راسخین نے ایک ہی بات کہی ہے۔ صرف بیان اور زبان کا
فرق ہے ہر چند کہ علمار ظاہر نے ان پر سخت اعتراضات بھی کئے لیکن اسکو ان صوفیار
کرام نے قابل اعتنا نہیں سمجھا ہے اور انھیں صوفیار کرام کی کوشش تھی کہ یہاں پر
اتنے مسلمان نظر آرہے ہیں اور توحید کا پرچم لہراتا ہے حضرت بابا فریدؒ کے فرمودات اس طرح

ہیں۔ اس میں کہیں کہیں سکھوں کے گروؤں بابا امر داس، بابا ارجن اور بابا گرو نانک کے بھی فرمودات ہیں۔ سکھ حضرات صوفیائے پنجاب اور بابا فریدؒ کے سامنے عقیدت سے سرِ نیاز خم کرتے ہیں۔ حضرت بابا فریدؒ فرماتے ہیں

(۱) سچے درویش وہی ہیں جو صدقِ دل سے خدا سے لو لگاتے ہیں! جن کے قول اور عمل میں تضاد ہو، وہ خام مٹی ہیں۔

(۲) اے پروردگار! تو لا انتہا ہے، فہم سے بالاتر ہے۔ جنھیں تیرا وصال نصیب ہوا، میں ان کے قدم چومتا ہوں۔

(۳) خدا سے بے پروا رہنے والے زمین پر بوجھ ہوتے ہیں۔

(۴) فرید کہتا ہے! خدا کا وصال آج ہی نصیب ہو سکتا ہے اگر نفس کی چیخ و پکار پر تو قابو حاصل کرلے جو تیرے دل و دماغ میں ہلچل مچائے ہوئے ہے۔

(۵) مرشد کی بتائی ہوئی راہ ہمیشہ چلنا چاہیئے۔

(۶) بڑے سورما (عارف) دریا کو پار کر لیتے ہیں۔

(۷) خدا سے بے پروا رہنے والوں میں کبھی یہ احساس پیدا ہوتا ہے کہ ان کے حسین جسم آرے سے چیرے جائیں گے۔

(۸) خوب سمجھ لو! ہر فانی کا یہاں سے جانا لازمی ہے۔ دلوں کو محبت کے تاروں میں پرونا بہت ہی مشکل ہے۔ لیکن ان کے بکھرنے میں ایک لمحہ بھی نہیں لگتا۔ ؎

(۹) دلہن کی رخصتی (موت) کا مقررہ دن ٹل نہیں سکتا۔

(۱۰) ایک دن موت کا فرشتہ آئیگا اور جسم کو توڑ مروڑ کر روح کو رخصت

---

؎ آدی گرنتھ صفحہ ۵۸۸، سکھوں کے مقدس گرنتھ میں بابا فریدؒ کا کلام موجود ہے جو پرارتھنا کے وقت سکھوں کی سب سے مقدس عبادت گاہ گولڈن ٹمپل سے نشر ہوتا رہتا ہے

کرا کے لے جائے گا۔

(۱۱) مرنے کے بعد پل صراط کو پار کرنا ہوگا، جو بال سے زیادہ باریک اور دوزخ پر سے گذرتا ہے، جس کی فضا آہ و بکا کے شور سے ہر وقت گونجا کرتی ہے۔

(۱۲) فرید کہتا ہے ! خدا پرستوں کی زندگی بڑی کٹھن ہوتی ہے میں بدنصیب ہوں، میں نے دنیوی راہ اختیار کی ہے۔ کہاں پھینکوں اس دنیاوی بوجھ کو، جو میں ڈھو رہا ہوں۔ !

(۱۳) دنیا پرستی آتش خاموش ہے، یہ نظروں پر پردہ ڈال دیتی ہے

(۱۴) فرید ! تو اُن سے انتقام نہ لے جو تجھ پر حملہ کرتے ہیں، بلکہ ان کے گھر جا کر ان کی قدم بوسی کر اور معافی مانگ۔

(۱۵) فرید ! آخرت کی دولت جمع کرنے کا جب زمانہ تھا، تو تو دنیا میں گم رہا۔ اب اس عمر میں کیا ہو سکتا ہے۔ عمرِ عزیز تو دنیا کی نذر ہو گئی جو فانی ہے۔ اور تو ظاہری مذہب کا لبادہ اوڑھے رہا ہے۔

(۱۶) خدا کی یاد اس وقت کر جب جوانی باقی ہو۔

(۱۷) خدا جس کو چاہتا ہے اس کے دل کا پیمانہ اپنی محبت سے لبریز کر دیتا ہے۔ جان تو کہ بغیر جاذبۂ حق کے کچھ نہ ہوگا۔

(۱۸) فرید ! سارے جہان کے مالک کی تلاش کر۔ اپنے پیروں تلے کی گھاس کو دیکھ۔ تو بھی اسی طرح خاکساری سے کام لے تب مولا کی پسندیدگی ہوگی۔

(۱۹) فرید ! اس خاک کو حقیر نہ سمجھ۔ اس خاک کی برابری کون کر سکتا ہے !

زندگی میں اسے ہم پیروں تلے روندتے ہیں۔ مرنے کے بعد

یہ ہمارے اوپر ہوتی ہے۔

(۲۰) فرید! جنگل جنگل پھرنے سے کیا حاصل۔ ! خار دار جھاڑیوں کو روندنے سے کیا فائدہ۔ ! وہ تو تیرے دل میں موجود ہے، اسے جنگلوں میں ڈھونڈھتا پھر رہا ہے۔ !

(۲۱) فرید! ایک وہ زمانہ تھا جب یہ دُبلے پتلے پیر کوہساروں اور ریگستانوں کو روندتے پھرتے تھے۔

(۲۲) ایک زمانہ یہ ہے کہ وضو کا کوزہ جو قریب ہی رکھا ہے سیکڑوں کوس دور معلوم ہوتا

(۲۳) فرید! لعنت ہے ان کی زندگی پر جو خدا کے سوا اور کسی کی جستجو کرتے ہیں ( دنیا کے حصول میں لگے ہیں ) .

(۲۴) فرید! کرب میرا پلنگ ہے اور مصائب اسکی ادوائن ،) فراق میرا بستر ہے۔ یہ ہے میری زندگی ۔اے مالک میرے حال پر رحم کر۔ !

(۲۵) محبوب سے جدائی کا غم ہی زندگی کی جان ہے، فرید کہتا ہے کہ جو دل اس غم سے خالی ہے، وہ قبرستان ہے۔

(۲۶) دنیاوی عیش ومال اور زر سے محبت شکر میں لپٹا ہوا زہر ہلاہل ہے۔ کچھ لوگ اس زہریلے پھل کی تخم ریزی کرتے ہیں اور کچھ لوگ انھیں چن چن کر کھیتوں سے اکھاڑتے ہیں اب فیصلہ کر دکہ کون سی زندگی خدائی ہے اور خود تم نے زندگی بھر کیا کیا ہے !

(۲۷) فرید! ایک پہر تم نے سیر و تفریح میں ضائع کیا، اور دوسرا سونے میں۔ خدا جب پوچھے گا، کیا حساب بتاؤ گے زندگی کا۔۔۔ !

(۲۸) فرید! سنا تم نے ! صور قیامت پھونک دیا گیا۔ کیا حشر

ہوگا اب ہم گنہ گاروں کا۔

(۲۹) ہر گھنٹہ، اور چوتھائی گھنٹے کے بعد صور پھونکا جا رہا ہے۔ اور ہم دنیا کی نیند میں مست ڈبے خود ہیں۔

خوش پیکر محبوب کی آواز مثل صور کے ہے۔ ریاضت کے بغیر تیری شب زندگی بڑی اذیت ناک ہے۔

(۳۰) فرید! کچھ لوگوں کے پاس مال و زر کی بہتات ہے۔ اور کچھ لوگوں کو نمک بھی نصیب نہیں۔ (یہ اپنی حالت بیان کی ہے) یہ تو دوسری دنیا میں معلوم ہوگا کہ پُر معصیت اور دنیا داری کی زندگی کیلئے کیسے گرز کھانے پڑیں گے۔ اور کیسی کیسی سزائیں جھیلنی پڑیں گی۔

(۳۱) جو لوگ اپنے لئے نقارے بجواتے ہیں جن کے سروں پر چھتری کے سائے کئے جاتے ہیں۔ جو اپنی شہرت اور عظمت کے ڈنکے بجواتے ہیں انھیں بھی ویران قبرستان ہی میں جگہ ملتی ہے وہ بھی لاچار مٹی ہی میں دفن ہوئے ہیں۔ یہ ہے زندگی کا انجام۔

(۳۲) فرید! دیکھو اور عبرت حاصل کرو کہ بنولے اور تِل کو کس طرح کولہو میں پیرا جاتا ہے۔

یہی گنے کے ساتھ بھی کیا جاتا ہے، کاغذ کو کس طرح نذر آتش کیا جاتا ہے اور دیگچی کو آگ کے شعلوں پر رکھا جاتا ہے۔ بس اسی طرح کی سزائیں گنہگاروں کو دی جائیں گی۔

(۳۳) نانک! صرف وہی حسین ہیں جو خدا کے رنگ میں رنگے ہیں

(۳۴) فرید کہتا ہے! جوانی میں خدا سے رغبت نہ ہوئی

بوڑھاپے میں موت نے آدبوچا۔

اب قبر میں روح آہ و بکا کرتی ہے۔ میرے مالک! میں

تجھے پا نہ سکی

(۳۵) فرید! محلوں، کوٹھیوں اور عیش و عشرت میں دل کو نہ رجھا۔
مٹی کے لاانتہا بوجھ تلے جب دبے گا، تو ان میں سے کوئی بھی
کام نہ آئے گا۔

(۳۶) فرید! محلات سے اور مال و زر سے محبت نہ کر یہ فانی ہیں
اٹل موت کا ہمہ وقت دھیان رکھ۔ صرف وہیں کا دھیان رکھ
جہاں تجھے جانا ہے۔ جو لوگ انجام پر نظر رکھتے ہیں ان کے
جگر شق ہو جاتے ہیں۔ کوئی چیز دنیا کی نہیں بھاتی ہے۔ کوئی
رنج غمگین نہیں کرتا ہے

خدا پرستوں کو درخت کی طرح صابر ہونا چاہئے۔

(۳۷) فرید! اس سیاہ کپڑے کے باوجود، میں پُر معصیت ہوں
پھر بھی دنیا مجھے درویش سمجھتی ہے۔

(۳۸) فرید! قبر میں پتھر کا سرہانہ ہو گا۔ زمین تیرا بستر ہو گی۔ کیڑے
تیرا گوشت کھائیں گے اور تو ابد تک ایک ہی پہلو پڑا رہے
گا یہ ہے زندگی کی حقیقت۔

(۳۹) خالق خلق میں بستا ہے، مخلوق اسی کا عکس ہے۔ کسی پر نکتہ چینی
نہ کر وہ۔ خدا سب میں موجود ہے۔

(۴۰) فرید! بدی کا بدلہ نیکی سے دے، دل میں کینہ نہ رکھ،
اس طرح تیرا جسم باطنی امراض سے پاک رہے گا، اور تو
حصول مقصد میں کامیاب ہو گا۔

(۴۱) فرید! میں جانتا تھا کہ میں ہی دنیا میں دکھی ہوں، دیکھا تو
ساری دنیا مصائب میں مبتلا ہے۔
کوٹھے پر چڑھ کر ارد گرد نظر ڈالی تو معلوم ہوا کہ یہ آگ گھر گھر

پھیلی ہے

(۴۲) عظیم دریا! اپنے کناروں کو نہ کاٹ، مالک کے سامنے تو بھی جواب ده ہوگا۔

مگر دریا کی کیا مجال ہے کہ اپنی خواہش سے کسی طرف رخ کر سکے اس کے بہاد کی رہنمائی تو خدا ہی کرتا ہے۔

(۴۳) دوستی کا دم بھرنے والے تو بہت ہیں، مگر کوئی سچا دوست نظر نہیں آتا۔ سچے اور مخلص دوست کی تلاش میں میرا دل آتش خاموش (اپلے کی آگ) کی طرح جل رہا ہے۔ لیکن کوئی سچا دوست نہ ملا۔

(۴۴) ریاضت نے جسم کو گھلا کر پنجر بنا دیا، کوّے میرے تلووں پر ٹھونگ مارتے ہیں، لیکن رب کا دیدار نصیب نہ ہو سکا، یہ ہیں بندے کے بھاگ!

اے کوّے! میرے پنجر کو چھوڑ دے، اس جگہ سے اڑ جا، میرا گوشت نہ نوچ، یہ جسم میرے محبوب کا مسکن ہے۔

(۴۵) فرید! عالی شان محلات ویران ہو گئے۔ ان محلوں کے رہنے والے زیر زمین جا بسے، اب سنسان قبریں ان کا مسکن ہیں۔ تو خدا کی بندگی کر اور مولا کی رضا کو اپنا لے۔ نہ جانے آج جانا ہو یا کل!

فرید! موت صاف نظر آ رہی ہے جیسے دریا کا دوسرا کنارا نظر آتا ہے اور ہم خوش و خرم ہیں۔ کتنی عجیب بات ہے۔

کہا جاتا ہے کہ وہاں دوزخ کے شعلے بلند ہو رہے ہیں۔ کانوں کو پھاڑنے والا شور دغل ہے۔

کچھ لوگوں کو اس حقیقت کا احساس ہے، لیکن بیشتر لوگ بے خبری کی چادر لپیٹے سو رہے ہیں۔ یہ سمجھ لو کہ اِس دنیا کے اعمال اُس دنیا میں ہمارے خلاف گواہی دیں گے۔ اعمال کا رجسٹر تیار ہے اور ہر بات موجود ہے

(۴۶) فرید! شہرت اور جاہ وجلال پر غرور اور حسن و دولت اور عالیشان محلات پر ناز کرنے والے بارش میں بہہ جانے والے ریگستانی ٹیلوں کی طرح خالی ہاتھ جائیں گے۔

(۴۷) فرید سنو! خدا کو بھولنے اور غافل ہونے والوں کے چہرے مسخ ہو جاتے ہیں۔ انھیں نہ اس دنیا میں سکون حاصل ہوتا ہے اور نہ اُس دنیا میں عزت ملتی ہے۔

(۴۸) فرید! ہمارے دل بے مصرف دنیا کے رنگ میں رنگے ہیں خدا پرستوں کی زندگی بڑی کٹھن ہوتی ہے۔ یہ عظیم رتبہ تو بڑی خوش قسمتی سے ہی حاصل ہو سکتا ہے، خدا کی جس پر نظر کرم ہوتی ہے اس کو یہ مرتبہ دیتا ہے۔

(۴۹) رات کے پہلے پہر کی عبادت پھول ہے اور رات گئے کی عبادت پھل ہے۔ شب بیداری کرنے والوں پر خدا کی رحمتیں نازل ہوتی ہیں۔

اس میں بابا گرونانک کا اضافہ اس طرح ہے جو آدی گرنتھ کے ص۳۸۴ پر ہے

(۵۰) خدا کی رحمت زبردستی حاصل نہیں کی جا سکتی۔ شب بیداری کے باوجود، کچھ لوگوں کو یہ دولت نصیب نہیں ہوتی، اور کچھ کو بیدار کر کے اپنی رحمت عطا کرتا ہے۔

(۵۱) جو صبر وتحمل کی راہ اختیار کرتے ہیں، اور مصائب برداشت کرتے ہیں اور مولیٰ کا شکوہ نہیں کرتے ہیں اُن ہی کو خدا کا قرب حاصل ہوگا۔ ان کی پوشیدہ قوت کا علم جو خدا نے بخشی ہے کسی کو نہیں ہے۔ اور یہی عظیم دولت ہے اسی کو حاصل کرو۔

(۵۲) فرید! درویشی سخت ریاضت اور کٹھن راہ ہے سطحی نہیں۔ کم ہی ایسے ملتے ہیں، جو درویشی کی راہ اختیار کرتے ہیں!

میرا تن تنور کی طرح تپ رہا ہے، ہڈیاں اس کا ایندھن بن گئی ہیں
لیکن میں برقرار ہوں گا، پیر تھک گئے تو سر کے بل چلونگا محبوب کے
وصال کے لئے !

(۵۳) وہ نظر نہ آنے والا کیوں کر نظر آئے، ہاں مرشد کی وساطت
سے اس کا دیدار ممکن ہے۔

یہ کلام شری گرو امر داس کا ہے [۱]

(۵۴) کون سے الفاظ، کون سا گن، کون سا طرز تعلیم، کون سی وضع
ہے، جو مالک حقیقی کو ملتفت کر سکتی ہے۔ یہ بات شیخ ابراہیم نے
بابا نانکؒ سے پوچھی تھی اس کے جواب میں آپ نے فرمایا کہ
وہ الفاظ انکساری کے ہیں، وہ گن عفو ہے، وہ طرز تعلیم شیریں
بیانی ہے،
سہیلیو! یہی تین صفات ہیں جن سے مالک حقیقی کا التفات
حاصل ہو سکتا ہے [۲]

کسی سے کبھی ترش کلامی نہ کرو، سب میں خدا موجود ہے، کسی کا دل
نہ توڑو۔ ہر ایک دل کو بیش بہا موتی سمجھو، ہر دل ایک موتی ہے
دل کو توڑنا بُرا ہے۔ اگر محبوب حقیقی کا متلاشی ہے۔ تو کسی کا بھی
دل نہ توڑ [۳]

---

[۱] گرو گرنتھ صاحب ص ۵۸۵۔ [۲] پردتن جنم ساکھی، شیخ فرید کا جو کلام سکھوں کی مقدس کتاب گرو گرنتھ صاحب میں ہے وہی یہاں پیش کیا ہے۔ [۳] آدی گرنتھ صاحب صفحہ ۱۲ تا ۱۳۸۴، تمام مذکورہ بالا مضامین اور بابا فریدؒ کے کلام کے لئے دیکھئے سیر الاقطاب حضرت شیخ اللہ دیاؒ، سیر الاولیاء سید محمد مبارک تصنیف ۱۴۰۰ء، خیر المجالس حمید قلندر ۱۳۶۷ء، غزالی نامہ ڈاکٹر جلال ہمائی (تہرانی)، کشف المحجوب داتا گنج بخشؒ، گلشن راز محمود شاہ شبستریؒ، ابیات حضرت شیخ فریدؒ، پیر بخش، جواہر فریدی، ارشادات فریدی از پیر محمد حسین شاہ اور جے تی رام مشتاق بابا شیخ فرید گر بچن سنگھ طالب صفحہ ۸۶ تا ۱۵۵، اردو، سکھ موحد ہیں اور ان کے یہاں بابا فریدؒ کا بڑا عظیم مقام ہے۔

# آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور اولیاء کرام کی
# بشریت اور صفاتِ الٰہی پر ایک نظر

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور اولیاء کرام کی صرف بشریت پر نظر اور صفات الٰہیہ کو نظر انداز کر دینا شیطانی نظر اور بھینگاپن ہے جس سے ایک کے دو نظر آتے ہیں شیطان نے بھی صرف حضرت آدم کے ظاہر مٹی کو دیکھا تھا ان کے باطنی اوصاف اور کمالات اور نورِ حق پر نظر نہ تھی جو حضرت آدم میں ودلیعت تھا اور تجلیٔ حق نمایاں تھی۔ فنائیت اور مشاہدۂ حق کے بعد جمادیت اور جسمیت ختم ہو جاتی ہے۔ تلی کو جب چمیلی، گلاب، بیلے اور کیوڑہ کے پھول میں بسا کر تیل نکالا جاتا ہے تو ہر چند کہ وہ تلی ہی سے نکلتا ہے۔ لیکن اب اس کو "تلی" کا نہیں بلکہ چمیلی، گلاب اور بیلے اور روغن کیوڑہ کہتے ہیں۔ اسی طرح اہل اللہ اولیاء کاملین کی جماعت ہے۔ جب ان کے اوصاف بشری صفات و کمالات خداوندی سے بدل گئے تو اب وہ امتیازی وصف کے مالک ہو گئے اور اب ان کو عوام میں شمار کر کے یہ نہیں کہا جا سکتا کہ وہ ہمارے جیسے ہیں یہ لکھنا توہین باری تعالیٰ ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ بعض عکس محض عکسوں کے برابر ہے۔ لیکن حقیقت میں وہ عکس نہیں ہیں بلکہ اصل ہیں۔ اسی طرح حضرت آدم میں بھی صفات حق تھیں اگرچہ بظاہر وہ معکوس تھے۔ آدم کو محض جسم سمجھ کر اپنے کو ہلاک نہ کرد۔ کیونکہ یہ کام تو دل کے اندھوں اور باطنی کان کے بہر دل کا ہے۔ اسی طرح کفار نے محض انبیاء کے جسم کو دیکھ کر ان کی تکذیب کی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا معاملہ تو بڑا ہی صاف اور بلند و بالا ہے کیونکہ آیت وَمَا رمیت اذ رمیت اسکی شاہد ہے۔

حقیقت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حق تعالیٰ کی غیبت حاصل تھی اور آپ کا دیدار خدا کا دیدار تھا اور آپ کو رحمۃ للعالمین اسی لئے کہا گیا ہے کہ آپ جن و انس کے سردار تھے۔ ظاہر ہے کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم خود کسی سے فیض

یافتہ نہ تھے بلکہ دیگر انبیاء اور تمام اولیاء نے آپ سے فیض ظاہر اور نور حاصل کیا ہے۔ اور
آنحضرت صلی اللہ علیہ کے مراتب کے بارے میں عیب جُو منکرین اس کو سن لیں کہ آپ کو اللہ تعالے
کا فیض ایسے راستے سے پہونچا ہے جس سے اور دوسرے انبیاء واقف نہیں ہیں۔ اور آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ خصوصیت اس بناء پر تھی کہ اگر نور کے لئے کوئی مانع بھی آئے تو
آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم میں نور کا جو چشمہ موجود ہے وہ خود بخود جوش مارتا رہے۔ کبھی
کبھی اولیاء کیلئے حجابات بشریہ استفادۂ نور سے مانع بن جاتے ہیں جس طرح عام دریچوں
میں سورج کی روشنی ہوا کے منکیف ہونے اور شش جہات سے پہونچتی ہے، لیکن آنحضور صلی اللہ
علیہ وسلم وہ دریچہ ہیں کہ سورج کو بھی آپ سے الفت خاصہ ہے۔ اب اس اتحاد کی وجہ سے آپکی
تنزیہہ اور تعریف خدا کی تنزیہہ اور تعریف ہے۔ اس امر کو اچھی طرح ذہن نشین کر لیجئے کہ
جب سفلی اجسام میں علوی اجرام کا خاصہ پیدا ہو جائے تو اس کے ساتھ علوی اجرام کا سا
معاملہ کیا جانا چاہیئے تو جب آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اوصاف بشریہ فنا ہو چکے تھے اور کیوں نہ
فنا ہوں کہ بحر توحید میں غوطہ کھانے کے بعد پھر بشری صفت کہاں رہ سکتی ہے۔ اور یہی بات
آپ کی امت کے اولیاء کاملین کی ہے۔ اور جب یہ مقام و مرتبہ ہے اور صفات بشریہ صفات
الٰہیہ میں بدل گئے ہیں تو پھر ان کے بارے میں بات کرتے وقت زبان کو لگام دیجئے ورنہ
آپ کی رسالت کا انکار ہوگا اور لینے کے دینے پڑ جائیں گے اور مردودیت سے سرفراز
ہوگے۔ اور کچھ کام نہ آئے گا۔

یہاں اس امر کی وضاحت ضروری ہے کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم پر تجلی خاص تھی کہ آپ کی
ذات (بشریت) اس میں سما گئی تھی۔ یہ ایک مسلمہ اصول ہے کہ جب اللہ تعالیٰ کسی بندہ
سے فنا کا طالب ہوتا ہے تو اس کی ہستی کو فنا کر دیتا ہے۔ اب فنا کے بعد اس اعتبار
سے اتحاد اور وحدت ہو جاتی ہے کہ بندہ آقا میں محو ہو جاتا ہے اور یہ مرتبہ فنائی الشیخ کا ہے
چونکہ شیخ بھی فنائی اللہ ہے تو اب مرید مزید ترقی کے ذریعہ بھی فنا فی اللہ کا مرتبہ حاصل کر لیتا
ہے۔ اگر تو شیخ کو فانی فی اللہ نہ سمجھے گا اور اپنا جیسا بشر سمجھ کر معاملہ کرے گا اور اب
بھی دوئی کا قائل رہے گا تو مقصد اور راہ دونوں سے ہاتھ دھو کر مردود بارگاہ الٰہی ہو

جائے گا۔ اب تو شیخ کی ظاہری صورت سے گذر اور ایک قبلہ سمجھ اب دو نہ سمجھ اور محرومی اس طرح ہو گی کہ جیسے چقماق سے سوختہ میں آگ لگے۔ اور کوئی سوختہ سے قطع نظر کرکے چقماق کی طرف متوجہ ہو جائے اور سوختہ جل کر ختم ہو جائے۔ اب وہ آگ سے بالکل محروم ہو جائے گا کیونکہ اب سوختہ ہی نہیں جس کے ذریعہ چقماق سے فائدہ اٹھایا جا سکے۔ اس موقع پر عارف باللہ حضرت آسی صاحبؒ نے خوب کہا ہے اور اس طرح اسرار سے پردہ اٹھایا ہے ؎

فنا فی اللہ جب ہم ہو گئے ذات الٰہی میں

ہمیں بندے بنے اپنے ہمیں اپنے خدا ٹھہرا

اصلیت یہ ہے کہ علمائے ظاہر حجاب علم اور عوام بد عقیدگی کی وجہ سے اولیائے کاملین کے مراتب و مقام قربت حق سے آگاہ نہیں ہیں اگر ان کی عقل روح کے تابع ہوتی اور حواس باطنی زندہ ہوتے تو وہ چشم باطن سے دیکھ لیتے کہ مشرق و مغرب میں اہل اللہ کی روحوں پر کس قسم کی تجلیاں وارد ہو رہی ہیں۔ اہل اللہ کی روح کے وصال کے بعد معیت حق حاصل ہو جاتی ہے۔ زندگی حیات طیبہ میں جب کہ روح جسم کے جھاگ میں تھی اس میں قرب الٰہی کے اعتبار سے گھٹاؤ بڑھاؤ تھا اور جب وصال ہو گیا تو گھٹاؤ ختم ہو گیا۔ اور بڑھاؤ ہی رہتا ہے[1]

اگر تم نے مجاہدہ نہیں کیا ہے تو ابھی نا محرم اور نا بالغ ہو کر تمہارا دودھ کا دانت بھی نہیں ٹوٹا ہے پھر بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور اولیاء کاملین کے بارے میں زبان درازی سے باز نہیں آتے ہو حالانکہ تمہیں ان کے باطنی مراتب اور کمالات کا ذرہ برابر بھی علم نہیں ہے تو یہی کرو کہ ادب کرو اور آپ کے نقش قدم پر چلو اور عقیدت سے ذات پاک پر درود و سلام بھیجو کہ یہ آخرت کا عظیم توشہ ہے۔ آخر میں ہم حضرت بوعلی شاہ قلندر پانی پتیؒ کی ایک مناجات جو آلِ عبا کی شان میں عقیدت و محبت کا نذرانہ ہے پیش کر کے اپنی بات ختم کرتے ہیں ؎

---

[1] مثنوی مولانا روم دفتر ششم حاشیہ حضرت مولانا قاضی سجاد حسین صاحب ص ۳۰۶ تا ص ۳۱

یافتہ نہ تھے بلکہ دیگر انبیاء اور تمام اولیاء نے آپ سے فیض ظاہر اور نور حاصل کیا ہے۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ کے مراتب کے بارے میں غیب کے منکرین اس کو سن لیں کہ آپ کو اللہ تعالیٰ کا فیض ایسے راستے سے پہونچا ہے جس سے اور دوسرے انبیاء واقف نہیں ہیں۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ خصوصیت اس بنا پر تھی کہ اگر نور کے لئے کوئی مانع بھی آئے تو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم میں نور کا جو چشمہ موجود ہے وہ خود بخود جوش مارتا رہے۔ کبھی کبھی اولیاء کیلئے حجابات بشریہ استفادۂ نور سے مانع بن جاتے ہیں جس طرح عام دریچوں میں سورج کی روشنی ہوا کے منکیف ہونے اور شش جہات سے پہونچتی ہے۔ لیکن آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم وہ دریچہ ہیں کہ سورج کو بھی آپ سے الفت خاصہ ہے۔ اب اس اتحاد کی وجہ سے آپ کی تنزیہہ اور تعریف خدا کی تنزیہہ اور تعریف ہے۔ اس امر کو اچھی طرح ذہن نشین کر لیجئے کہ جب سفلی اجسام میں علوی اجرام کا خاصہ پیدا ہو جائے تو اس کے ساتھ علوی اجرام کا سا معاملہ کیا جانا چاہئے تو جب آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اوصاف بشریہ فنا ہو چکے تھے اور کیوں نہ فنا ہوں کہ بحر توحید میں غوطہ کھانے کے بعد پھر بشری صفت کہاں رہ سکتی ہے۔ اور یہی بات آپ کی امت کے اولیاء کاملین کی ہے۔ اور جب یہ مقام و مرتبہ ہے اور صفات بشریہ صفات الٰہیہ میں بدل گئے ہیں تو پھر ان کے بارے میں بات کرتے وقت زبان کو لگام دیجئے ورنہ آپ کی رسالت کا انکار ہوگا اور لینے کے دینے پڑ جائیں گے اور مردودیت سے سرفراز ہوں گے۔ اور کچھ کام نہ آئے گا۔

یہاں اس امر کی وضاحت ضروری ہے کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم پر تجلی خاص تھی کہ آپ کی ذات (بشریت) اس میں سما گئی تھی۔ یہ ایک مسلمہ اصول ہے کہ جب اللہ تعالیٰ کسی بندہ سے فنا کا طالب ہوتا ہے تو اس کی ہستی کو فنا کر دیتا ہے۔ اب فنا کے بعد اس اعتبار سے اتحاد اور وحدت ہو جاتی ہے کہ بندہ آقا میں محو ہو جاتا ہے اور یہ مرتبہ فنانی الشیخ کا ہے چونکہ شیخ بھی فنانی اللہ ہے تو اب مرید مزید ترقی کے ذریعہ بھی فنانی اللہ کا مرتبہ حاصل کر لیتا ہے۔ اگر تو شیخ کو فانی فی اللہ نہ سمجھے گا اور اپنا جیسا بشر سمجھ کر معاملہ کرے گا اور اب بھی دوئی کا قائل رہے گا تو مقصد اور راہ دونوں سے ہاتھ دھو کر مردود بارگاہ الٰہی ہو

جائے گا۔ اب تو شیخ کی ظاہری صورت سے گذر اور ایک قبلہ سمجھ اب دو نہ سمجھ اور محرومی اس طرح ہو گی کہ جیسے چقماق سے سوختہ میں آگ لگے۔ اور کوئی سوختہ سے قطع نظر کر کے چقماق کی طرف متوجہ ہو جائے اور سوختہ جل کر ختم ہو جائے۔ اب وہ آگ سے بالکل محروم ہو جائے گا کیونکہ اب سوختہ ہی نہیں جس کے ذریعہ چقماق سے فائدہ اٹھایا جا سکے۔ اس موقع پر عارف باللہ حضرت آسی صاحبؒ نے خوب کہا ہے اور اس طرح اسرار سے پردا اٹھایا ہے ؎

فنا فی اللہ جب ہم ہو گئے ذات الٰہی میں

ہمیں بندے بنے اپنے ہمیں اپنے خدا ٹھہرا

اصلیت یہ ہے کہ علمائے ظاہر حجاب علم اور عوام بدعقیدگی کی وجہ سے اولیاء کاملین کے مراتب و مقام قربت حق سے آگاہ نہیں ہیں اگر ان کی عقل روح کے تابع ہوتی اور حواس باطنی زندہ ہوتے تو وہ چشم باطن سے دیکھ لیتے کہ مشرق و مغرب میں اہل اللہ کی روحوں میں کس قسم کی تجلیاں وارد ہو رہی ہیں۔ اہل اللہ کی روح کے وصال کے بعد معیت حق حاصل ہو جاتی ہے۔ زندگی حیات طیبہ میں جب کہ روح جسم کے جھاگ میں تھی اس میں قرب الٰہی کے اعتبار سے گھٹاؤ بڑھاؤ تھا اور جب وصال ہو گیا تو گھٹاؤ ختم ہو گیا۔ اور بڑھاؤ ہی رہتا ہے [۱]

اگر تم نے مجاہدہ نہیں کیا ہے تو ابھی نامحرم اور نابالغ ہو کر تمہارا دودھ کا دانت بھی نہیں ٹوٹا ہے پھر بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور اولیاء کاملین کے بارے میں زبان درازی سے باز نہیں آتے ہو حالانکہ تمہیں ان کے باطنی مراتب اور کمالات کا ذرہ برابر بھی علم نہیں ہے تو بہی کر دکہ ادب کر و اور آپ کے نقش قدم پر چلو اور عقیدت سے ذات پاک پر درود و سلام بھیجو کہ یہ آخرت کا عظیم توشہ ہے۔ آخر میں ہم حضرت بو علی شاہ قلندر پانی پتیؒ کی ایک مناجات جو آلِ عبا کی شان میں عقیدت و محبت کا نذرانہ ہے پیش کر کے اپنی بات ختم کرتے ہیں ؎

---

[۱] مثنوی مولانا روم دفتر ششم حاشیہ حضرت مولانا قاضی سجاد حسین صاحب ص ۳۰۶ تا ص ۳۱۱

اے خدائے من بحق مصطفیٰ (صلی اللہ علیہ وسلم)
از طفیلِ حرمتِ آلِ عبا

روزِ محشر دار با آلِ رسول
از طفیلِ مقبلاں گردد قبول [1]

یہ مقالہ مورخہ ۲۶ ستمبر ۱۹۸۵ء شب جمعرات و شب عاشورہ ۱۰ محرم الحرام ۱۴۰۵ھ بوقت ۲ بجے شب قلم بند کیا گیا ہے خدا شرفِ قبولیت بخشے آمین ثم آمین برحمتک یا ارحم الراحمین

---

[1] مثنوی شریف حضرت شاہ بوعلی قلندر پانی پتیؒ

# ظفر آباد کے بزرگانِ دین

حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ و مخدوم چراغ ہندؒ کے ہمراہ ملتان سے سیکڑوں علماء و صوفیاء کرام جہاد کے لئے آئے تھے جن میں عام مجاہدین کے علاوہ اولیاء و علماء کی کثیر تعداد تھی۔ ظفر آباد کی فتح و کامیابی کے بعد کچھ حضرات تو یہیں پر مقیم ہو گئے اور بقیہ اطراف ملک میں پھیل گئے اور اسلام کی تبلیغ میں لگ گئے۔

اس حقیقت سے کون انکار کر سکتا ہے کہ ان بزرگوں کی آمد اور قیام نے اس خطۂ شرق کو چار چاند لگا دیا اور یہ مقام اولیاء اللہ کا مرکز و مسکن ہو گیا جن کی صحبت میں چند لمحوں کی حاضری بھی بڑے بڑے علماء و فضلا اپنے لئے فخر و سرور کا باعث سمجھتے تھے جن کے خلفاء چاروں طرف دین و توحید کی شمع روشن کئے ہوئے فیض رسانی کا کام سرانجام دے رہے تھے۔ سینکڑوں خانقاہیں اور مدرسے کھل گئے تھے۔ جن میں تشنگان علم و فن دور دراز کے مقامات سے آکر اپنی پیاس بجھاتے اور اپنی آرزوؤں کی تکمیل کرتے تھے۔ ان بزرگوں کی شفقت و جلالت کا یہ عالم تھا کہ بڑے بڑے سرکش و گمراہ اور طرح طرح کے علمائے فرنگ آتے تھے اور یہاں تماشائے نیرنگ دیکھ کر گردنیں خم کر دیا کرتے تھے۔

آپ ظفر آباد کو اگر غائر نظروں سے دیکھیں تو حیرت میں کھو جائیں کہ اللہ اکبر اس چھوٹے سے خطہ کے اندر کیسی کیسی انمول ہستیاں آرام فرما ہیں کہ جن کی عظمت اور بزرگی اور علمی و عملی کارناموں پر اسلام کو فخر و ناز ہے۔

مگر افسوس کا مقام ہے کہ اب اسی سرزمین پر نہ وہ آثار و اخبار ہیں اور نہ ان بزرگوں کے سلسلے کی وہ قدیم اور قلمی کتابیں ہیں کہ جن کے دیکھنے سے خود ان کے حالات معلوم ہوتے ان کے زمانے کی کیفیت کا پتہ چلتا۔ اور چند آثار و اخبار جو ہیں ان کا حال جا کر دیکھو تو بے ساختہ آنکھوں سے عبرت و صدمہ کے آنسو گرے پڑتے ہیں جو کچھ ہوا اور ہو رہا ہے یہ غیروں کی نہیں اپنوں کے ہاتھوں ہوا ہے۔ کسی نے اینٹیں

چرائیں کسی نے پتھروں اور ستونوں پر ڈاکہ مارا اور لے جا لے جا کر اپنا گھر بنوا لیا کسی نے ایمونٹ پتھروں کی گٹیاں توڑ کر بیچ ڈالا۔ کسی نے احاطوں اور پختہ فرشوں کو توڑ کر کھیت بنایا اس کو جوت ڈالا۔ اکثر لوگوں نے ایسے حصوں اور زمینوں کو دوسروں کے ہاتھوں بیچکر روپیہ ٹھیک کر لیا۔ تفصیل آگے آرہی ہے جنھیں دیکھ کر آپ کی آنکھیں بھر آئیں گی۔

بہرحال جن جن بزرگوں کا حال بڑی تحقیق و تلاش کے بعد جو کچھ ہمیں معلوم ہوا وہ ناظرین کے لئے ہدیۂ نظر ہے۔ ملاحظہ ہو۔ لیکن اس کا یہ مطلب بھی نہیں کہ ظفرآباد کے بزرگان دین اور علماء اسلام کی تعداد بس اتنی ہی تھی، نہیں بلکہ ہمیں جو حاصل ہو سکی اس کا ذکر ہے۔ باقی نہ جانے کتنے ہیں کہ جن کا حال و شمار اللہ جانے اور زمین کی آغوش۔

ہم اس سلسلہ کو حضرت آفتاب ہند و بعدہٗ حضرت چراغ ہند سے شروع کرتے ہیں۔

حضرت مخدوم سید اسد الدین حسینی

## آفتابِ ہند سہروردی چشتیؒ

قوم سید زیدی۔ مذہب حنفی، طریق سلوک، روش عاشقانہ، خانوادہ سہروردی چشتی، مرید و خلیفۂ اول حضرت مخدوم شیخ رکن الدین رکن عالم ابوالفتح فیض اللہ ملتانیؒ وطن خاص شہر واسط ملک عراق عرب۔ ۲۹ رجب ۶۶۱ھ مطابق ۱۲۵۴ء کو پیدا ہوئے۔ لڑکپن میں والدین کے ساتھ ہندوستان آئے۔ پہلے کچھ دن تک دلی میں قیام رہا۔ پھر کڑہ مانک پور تحصیل منجھن پور ضلع الہ آباد میں آئے۔ ۲۰ سال کی عمر میں تحصیل علوم ظاہری سے فراغت پائی۔ فقہ، اصول، تفسیر حدیث میں زیادہ تبحر حاصل کیا۔ حافظ قرآن پاک اور قاری ہفت قرأت تھے۔ چند کتابیں بھی لکھیں جن میں "عشقیہ" فن سلوک و معرفت میں اچھی کتاب ہے علوم باطنی کی تعلیم اپنے نانائے محترم حضرت مخدوم ضیاء الدین کڑھیؒ سے حاصل کی۔ پھر ملتان جا کر حضرت شیخ مخدوم رکن الدین رکن عالم سہروردی ملتانیؒ سے مرید ہوئے۔ جب سلوک و معرفت کی منزلیں طے کرنے کے بعد چلہ سے باہر آئے تو چہرہ مثل آفتاب کے روشن تھا

پیر و مرشد حضرت شیخ مخدوم رکن الدین رکن عالم سہروردی ملتانی نے خرقۂ خلافت کے

مزار مبارک حضرت مخدوم سید اسد الدین حسینی آفتاب ہند سہروردی چشتی رح ظفرآباد جونپور۔ فوٹو نمبر ۱۹۰

ساتھ "آفتاب ہند" کا لقب بھی عنایت فرمایا۔ اور دین کی خدمت و نصرت اور تبلیغ و اشاعت کی وصیت و ہدایت فرمائی

# شیخ کامل کی پیشانی لوح محفوظ ہے

پیر کامل کا کیا مقام ہے غور فرمایئے کہ حضرت شیخ رکن الدین رکن عالم ملتانیؒ نے حضرت خدوم اسرار الدین آفتاب ہند کو "آفتاب ہند" کا لقب کیوں دیا۔ اس اختیار اور تصرف پر یقین رکھنے کی ضرورت ہے کہ مرید جب شیخ کامل کے ساتھ بیٹھتا ہے تو شیخ کے قلب کے اسرار پر منعکس ہوتے ہیں اس اسرار کو حضرت عارف رومیؒ نے اپنی مثنوی میں اس طرح بیان فرمایا ہے ؎

| | |
|---|---|
| یار چوں بایار خود نشستہ شد | صد ہزاراں لوح دل دانستہ شد |
| لوح محفوظ ست پیشانی یار | راز کونینش نماید آشکار |
| ہادی راہ است یار اندر قدم | مصطفےٰ زیں گفت اصحابی نجوم |
| نجم اندر ریگ و دریا رہنماست | چشم اندر نجم نہ کو مقتدا است |

ترجمہ:- یار جب اپنے یار کے سامنے بیٹھا تو دل کی لاکھوں تختیاں مثل لوح محفوظ کے معلوم ہوجاتی ہیں۔ اس امر کا یقین کرلو کہ پیر و مرشد کی پیشانی لوح محفوظ ہے اور وہ اسکو دونوں جہان کے راز ظاہر کر دیتی ہے۔

یار (پیر و مرشد) سلوک میں طریقت کا راہنما ہے اسی لئے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرے صحابہ ستارے ہیں اور ظاہر ہے کہ ستارا ہی رگستان جنگل اور دریا میں رہنما ہے تو ستارے پر آنکھ جمائے رکھ کیونکہ وہ مقتدا ہے

تشریح:- مرید باصلاحیت جب پیر کامل کے روبرو ہوتا ہے تو پیر و مرشد کے قلب کے اسرار مرید پر منعکس ہوتے ہیں۔ بس یوں سمجھ لو کہ شیخ کامل (پیر و مرشد) کی پیشانی لوح محفوظ ہے۔ جسمیں دونوں جہان کے اسرار و رموز کا خزانہ موجود ہے پیر و مرشد راہ سلوک کا ہادی ہے جس کی زیارت ہی سے مقصد تک رسائی ہو سکتی ہے اور اسی لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ میرے اصحاب ستارے

کی طرح ہیں جن کے ذریعہ ریگستان اور سمندر میں رہنمائی حاصل کی جاتی ہے
اس لئے مرید کی اسی میں سعادت ہے کہ اپنی نظر شیخ (پیر و مرشد) ہی
پر جمائے رکھے

پیر و مرشد کے دیدار سے رہنمائی حاصل کر بحث و مباحثہ اور بدعقیدگی کی گرد اڑا کر
اس ستارے کو پوشیدہ نہ کر شیخ کی زیارت بہت نافع ہے۔ شبہات کی گرد بیٹھ جاتی ہے
اور غبار اس ستارے کے نور کو نہیں چھپا سکتا ہے۔

نماز میں اللہ سے ۵ وقت باتیں ہوتی ہیں لیکن یہ مقررہ اوقات تو عوام کے لئے
ہیں لیکن خاصان خدا (عشاق تو ہر وقت نماز یعنی خدا سے گفتگو میں لگے رہتے ہیں صرف
۵ بار بات کرنے سے انکا دل مطمئن نہیں ہوتا ہے۔ اور حقیقت تو یہ ہے کہ عاشق تو ہر وقت
دیدار میں رہتے ہیں اگر ایک لمحہ کے لئے بھی ان کی نظر کسی غیر پر پڑ جائے تو دفتر سے
نام کٹ جائے۔ لیکن یہاں یہ امر ملحوظ رہے کہ اہل اللہ (پیر و مرشد) غیر نہیں ہیں انکی
طرف نظر کرنا بھی خدائی دیدار ہے۔ چنانچہ حضرت عارف رومیؒ نے فرمایا ہے ؎

صد کتاب و صد ورق در نار کن
روئے خود را جانب دلدار کن

ترجمہ:۔ تمام دنیاوی علوم کی کتابوں کو نذر آتش کر دو ان کتابوں کے پڑھنے
اور مدرسوں میں اپنی عمر عزیز کو ضائع کرنے سے کچھ حاصل نہ ہوگا۔ اور
اپنی نظر کو معشوق حقیقی کی طرف جمائے رکھو کہ اسی کا دیدار اصل ہے اور
حاصل زندگی ہے۔

اسی لئے تو عارفان باصفا اس میں صرف ۵ بار کی قید کو لاحاصل سمجھتے ہیں۔ کیونکہ
ان کے دل اسرار کے خزائن ہیں اور وہ معشوق سے ہر وقت ہم کلام رہنا چاہتے ہیں عاشقوں
کی جان تو بڑی پیاسی ہے۔ انکی سیری کیلئے تو ہر وقت دیدار چاہئے۔ مچھلی جو دریا کی اصل ہے
اس سے یہ نہیں کہا جا سکتا ہے کہ تو دریا سے ایک روز چھوڑ کر ملاقات کر کیونکہ مچھلی بغیر
دریا کے تھوڑی ہی دیر میں روح سے بیزار ہو جاتی ہے۔ مچھلی تو دریا کے بھنور کو بھی ایک

گھونٹ پانی ہی سمجھتی ہے۔ عاشق بھُنی ہوئی مچھلی ہے اور معشوق کی دید آبِ حیات ہے جس جگہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات ہوئی تھی۔ وہاں آبِ حیات کا چشمہ تھا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ناشتہ کی بھُنی ہوئی مچھلی کو وہ پانی آبِ حیات لگا تو وہ زندہ ہو کر سمندر میں چلی گئی[1]۔

معشوق کا دیدار آبِ حیات ہے۔ اولیاء کاملین عُشّاق زمانہ (ہر کال) ہر وقت منزل دیدار میں رہتے ہیں۔ معشوق سے حجاب موت ہے۔ بلکہ موت سے بھی زیادہ سخت ہے۔ وہ پورے طور پر غیب سے مطلع ہیں۔ لوح محفوظ اور مولا کی مرضی ہر وقت انکے سامنے ہے اور وہ نظام کائنات کے نظم و نسق سے آگاہ و باخبر رہتے ہیں۔

## حضرت مخدوم آفتاب ہند رح کی

# تبلیغی سرگرمیاں، واقعات جنگ

علوم باطنی کی فراغت در حمت اور تبلیغ دین کی وصیت لیکر ملتان سے دھلی آئے۔ اور حضرت نظام الدین سلطان الاولیاء محبوب الٰہی چشتی رح سے مزید نعمت باطنی حاصل کی اور پھر اپنی منزل کی طرف روانہ ہو گئے۔

پہلے آپ 'کنتھ' (ضلع مرزاپور) آئے۔ یہاں کا راجہ قوم گھروار سے تھا آپ نے وعظ و ارشاد کا سلسلہ جاری کیا۔ راجہ آمادۂ معرکہ آرائی ہوا۔ مجبوراً جنگ کی ٹھہری۔ آخر ش راجہ بھی کرامات و تصرفات باطنی دیکھ کر متاثر ہوا، اور کچھ لوگوں کے ہمراہ حضرت آفتاب ہند کی خدمت میں حاضر ہو کر مسلمان ہو گیا۔ آپ نے یہاں بھی چلہ کشی کی تھی۔ آج سے پچیس تیس سال چلہ کشی والی جگہ بھی موجود تھی۔

---

[1] مثنوی مولانائے روم۔ دفتر ششم فارسی مع ترجمہ و حاشیہ حضرت مولانا قاضی سجاد حسین صفحہ ۲۵۸ تا ۲۵۹۔

اس کے بعد آپ ساتھر ڈیہہ گئے۔ یہاں کا راجہ راجپوت تھا وہ بھی بآسانی اور بخوشی[۲] اسلام لایا۔ یہاں سے فارغ ہو کر آپ بناڈی (ضلع اعظم گڈھ) آئے۔ یہاں کا راجہ بہ نسبت اور جگہوں کے زیادہ طاقتور اور مال و فوج کا مالک تھا۔ یہاں مہم درپیش ہوئی اور چھ ماہ تک سلسلہ جاری رہا، بعدہٗ فتح و کامیابی ہوئی اور راجہ نے اسلام قبول کیا۔ سب سے آخر میں آپ ظفر آباد آئے۔ یہاں کا معرکہ اگرچہ حضرت مخدوم چراغ ہندؒ کے زیر قیادت ہوا۔ مگر آپ بھی مع اپنے رفقاء کے شریک ممدوح ہوئے اور معاونت فرمائی۔

## وہ خلفا جو آپ کے ساتھ آئے

آپ کے وہ سترہ خلفا جو آپ کے ساتھ آئے تھے (۱) سید نورالدین ابی محمد محمود مدنی پسر اول (۲) سید شمس الدین مکی پسر دوم (۳) سید صدر الدین مکی پسر سوم (۴) مولانا قیام الدین (۵) قاضی تاج الدین اصحی (۶) شاہ محمدی (۷) شاہ چاند (۸) مولانا شیخ رکن الدین یک لکھی سمرقندی (۹) مولانا نظام الدین علامی (۱۰) قاضی اعز الدین لنگر مہالیش[۳] (۱۱) مولانا آدم[۴] (۱۲) مولانا بہرام (۱۳) میران شاہ یعقوب شامی (۱۴) شیخ محمد کوفی[۵] (۱۵) سید محمد صوفی (۱۶) میران شاہ قلندر سغید تار پیل مست (۱۷) مولانا بدر الدین

---

۱ یہ مقام پرگنہ مؤ ضلع الہ آباد میں ہے۔ قوم ترکمان جو اس جوار میں کثرت سے آباد ہیں وہ اسی راجہ کی نسل سے مشہور ہیں۔ حضرت مخدوم آفتاب ہند کے چلے کا مکان یہاں بھی موجود ہے اس نواح کے لوگ عقیدت مندانہ یہاں آتے ہیں اور حاضری دیتے ہیں۔ یہاں بھی اسلام کی خوب اشاعت ہوئی ہے۔

۲ مناقب درویشیہ قلمی فارسی و تجلیات العارفین قلمی ص ۲

۳ یہ مقام پرگنہ سگنڈی ضلع اعظم گڈھ میں ہے۔ چند مکانات اور مسجد حضرت مخدوم کے وقت کی تعمیر شدہ یہاں موجود ہیں۔

۴ ان کی مزار موضع ردنی اور اولاد موضع اترادہ ضلع شاہ آباد (آرہ) میں ہے۔

۵ منڈیاہوں ضلع جونپور کے شیوخ آپ کی اولاد سے ہیں۔ ۶ سادات منڈیاہوں آپکی اولاد میں

# حال وقال

حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ اپنے وقت کے امام طریقت اور مقتدائے حقیقت اور بڑے صاحب دل، اہل حال وقال، صاحب زہد وتقویٰ تھے۔ تمام عمر عبادت وریاضت احترام شریعت، پابندی سنت اور حقیقت ومعرفت میں بسر کی۔ آپ بیک وقت عالم عارف وصوفی اور مجاہد تھے۔ دو مرتبہ طویل خلوت گزینی بھی کی۔ ذکر وشغل میں اتنا انہماک تھا کہ خواب وخور سے محرومی ہوگئی۔ پوری پوری رات عبادت میں گزار دیتے۔ آپ کی ذات چشمۂ فیض اور منبع برکت تھی۔ کوئی سائل آپ کے در سے خالی ہاتھ نہ جاتا۔ بادشاہ ووزراء وامراء آپ کی خدمت میں حاضری باعث رحمت وافتخار سمجھتے تھے[۱]

# چند واقعات وکرامات

جس روز آپ کا کوئی مرید ہوتا تھا۔ اسی شب میں اس کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہوجاتی۔ ایک روز حضرت مخدوم حجرہ کے اندر ذکر وفکر میں مشغول تھے کہ چور آیا اور آپ کا جوتا چوری کرلیا گیا۔ راستے میں اس کے دونوں ہاتھ شل ہوگئے واپس آیا اور معافی چاہی۔ آپ نے از راہِ ترحم معاف کرتے ہوئے توجہ کی۔ اللہ کی قدرت سے اس کا ہاتھ درست ہوگیا[۲]

سلیمان، حاکم الٰہ آباد، کسی غلطی کی وجہ سے قید ہوگیا تھا۔ چونکہ اس کو حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ سے دلی عقیدت ومحبت تھی۔ ایک روز فکر وپریشانی میں حضرت مخدومؒ کی روح سے مدد چاہی۔ اسی شب میں خواب دیکھا آپ فرماتے ہیں کہ "کل تو رہا ہوجائیگا"۔

---

[۱] مناقب درویشیہ قلمی فارسی وتجلیات العارفین قلمی صـ۸ وتاریخ ظفرآباد، حاشیہ مولف ھذا صفحہ ۱۳۷

[۲] تجلیات العارفین قلمی صفحہ ۲۶ وتاریخ ظفرآباد ص۱۳۷

ویسا ہی ہوا کہ اس کی رہائی بھی ہوگئی اور اس کی ملازمت پھر بحال ہوگئی۔ ایک روز خطیب جامع ظفرآباد حاضر ہوئے۔ دیکھ کر آپ نے تبسم فرمایا اور کہا کہ "نماز قضا نہ کرنی چاہیے"۔ خطیب نادم ہوئے اور واقعی غلطی کی معذرت چاہی اور آئندہ کے لئے عہد کیا۔[1]

عبداللہ بیگ نائب حاکم جون پور جو شراب خوار تھا ایک روز بحالت بدمستی آپ کے پاس حاضر ہوگیا۔ یہ بیہودگی اور گستاخی سخت ناگوار خاطر ہوئی۔ "فرمایا تیری موت آئی ہے" خدا کی شان اس کے تیسرے روز کسی خطا میں قتل کر دیا گیا۔

بحالت خواب حضرت مخدوم کے لب اس طرح جنبش کرتے تھے کہ گویا آپ کچھ پڑھ رہے ہیں۔ ایک روز مولانا نظام الدین علامی نے کہ ان پر زیادہ مہربان تھے اس کا سبب دریافت کیا۔ فرمایا "کلام مجید کا دورہ کرتا ہوں"۔

## وفات حسرت آیات

۱۰ ربجمادی الاولیٰ ۸۹۳ھ ہجری کو بعد نماز عصر ایک مجلس میں حضرت مخدوم کو شیخ سعدیؒ کے اس شعر پر وجد آگیا اور بڑی رقت طاری ہوئی ؎

اگر ہلاکِ سعدی بہ تیغِ فرقت نیست
حلال باشد خونے کہ دوستاں ریزند

اسی شب فالج میں مبتلا ہوئے اور ۱۶ ربجمادی الاولیٰ روز چہار شنبہ شب میں تہجد کے وقت دار العمل سے دار الجزا کی طرف انتقال فرمایا۔

آپ کی تمام اولادیں ظفرآباد ہی میں آباد تھیں لیکن جب نواب سعادت علی خاں برہان الملک نے تمام معافیات وجاگیر از عطیہ شاہی ضبط کرلیں تو اس خاندان کے سبھی لوگ ظفرآباد سے ترک سکونت کر کے جون پور کے مفتی محلہ میں آکر آباد ہوگئے اور امامیہ مذہب اختیار کرلیا۔ بیعت و ہدایت اور سجادگی خلافت وغیرہ ظفرآباد

---

[1] تجلیات العارفین ص۹ و تاریخ ظفرآباد، مناقب درویشیہ قلمی فارسی

سے ختم ہو گئی۔ نواب سعادت علی خاں کے واقعات حاشیہ [۱] میں ملاحظہ ہوں

# سجادہ نشین خلفاء

آپ کے وہ خلفاء جنھوں نے نیابت وسجادگی کا حق ادا کیا چھبیس [۲۶] بزرگ ہیں سید نور الدین مدنی۔ سید صدر الدین مکی۔ سید شمس الدین مکی (یہ تینوں بزرگ آپ کے صاحبزادے ہیں) سید قطب الدین ابو الغیث مدنی۔ سید گوشائیں مکی شاہ نظام الدین۔ سید ضیاء الدین محمد سید غیاث الدین ابو محمد درویش کلاں۔ سید حبیب اللہ۔ سید ابو احمد نجم اللہ محمد اسمٰعیل۔ سید ابو نجیب اللہ محمد شمس الدین خورد۔ مخدوم قاضی احمد غور۔ سید رکن الدین ابو الفتح فیض اللہ۔ سید ابو نجیب ابو الفضل عبد الوہاب۔ سید اسمٰعیل ابو محمد خورد۔ سید صدر الدین صدر الحق۔ میران سید محمد شاہ۔ سید محمد صادق مدنی۔ سید احمد ہدایت اللہ۔ سید احمد فتح اللہ۔ شاہ سید قربان علی۔ شاہ سید نثار علی محبوب الحق شاہ سید فقیر حسین زاہد۔ شاہ نظام الحق احمد الی عبد اللہ وارث علی۔ شاہ لطف علی شہید زہر۔ مولوی شاہ عبد الکریم [۲]

---

[۱] نواب سعادت علی خاں نواب شجاع الدولہ کے بیٹے اور نواب آصف دولہ کے بھائی تھے۔ لیاقت ذہانت و فراست اور ہوشمندی کے جوہر خدا داد لائے تھے۔ ۱۷۹۸ء میں تخت نشین ہوئے مسند نشینی کے قبل ہی اپنے لئے زمین ہموار کر چکے تھے اور یہ معاہدہ ہو چکا تھا کہ کمپنی کو چھپن [۵۶] لاکھ کے بجائے چہتر [۷۶] لاکھ روپیہ سالانہ دیا کریں گے۔ اس کے علاوہ بارہ لاکھ روپیہ کمپنی کو مسند نشینی کا معاوضہ بھی دیں گے۔ وزیر علی خاں کو ڈیڑھ لاکھ روپیہ دیا جائے گا۔ الہ آباد کا قلعہ کمپنی کے قبضہ میں رہے گا۔ آخر کار ۱۰ نومبر ۱۸۰۱ء کو عہد نامے پر دستخط ہو گئے۔ نواب صاحب نے جاگیرات و معافیات اور اوقاف کو ضبط کر کے کلنک کا ٹیکہ اپنے سر لگایا حالانکہ اس کے بعد انکی پریشانیوں میں بہت اضافہ ہو گیا اور کافی حصہ ملک کا نکل گیا۔ یہ کہنا غلط ہے کہ معافیات کی ضبطی کی وجہ یہ تھی کہ علماء نے نواب کا احترام نہیں کیا اور نہ ملاقات کی بلکہ اخراجات کی زیادتی نے ایسا کرایا (تاریخ نوابان اودھ) [۲] تجلیات العارفین قلمی و انتخاب دردشیہ ص۳

**آنحضرتؐ کا فرمان** حدیث شریف میں ہے اللہ تعالیٰ تمہاری صورتوں اور بالوں کو نہیں دیکھتا ہے۔ یہ حقیقت ہے کہ اللہ خلق اللہ کی طرف رحم کی نظر کسی صاحب دل کی توجہ سے فرماتا ہے۔ ہر شخص ایسا صاحب دل نہیں جو خدا کا منظور نظر ہے۔ اللہ تعالیٰ اس د کو پسند کرتا ہے جس دل میں اس قدر وسعت ہو کہ سات آسمانوں جیسے سات سو آسمانوں کی سمائی ہو لیکن ایسا دل اہل اللہ کا ہے۔ جس کے اندر اپنے پرائے دوست دشمن سب کے لئے پیار و محبت کا دریا لہریں مارتا ہے اور ساری کائنات کو فیض پہونچاتا ہے۔

جو شخص لامکانی بن چکا ہو وہ غیر اللہ کی طرف نظر اٹھا کر بھی نہیں دیکھتا ہے۔ ایسا صاحبِ دل خلیفۃ اللہ ہے اور اللہ تعالیٰ کی جملہ عطیات والتفات اُس کے واسطے سے ہوتی ہے۔ اہل اللہ کے ہاتھوں کا خدا سے جو اتصال ہے اس کا بیان ممکن نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ سونے چاندی سے بے نیاز ہے وہ دل کا اخلاص قبول کرتا ہے اور مخلص نایاب ہیں جس سے وہ صاحبِ دل راضی ہوتا ہے اس سے خدا راضی ہوتا ہے۔ جس سے وہ ناراض ہوتا ہے خدا اس سے ناراض ہوتا ہے۔

وہ صاحبِ دل مخلوق کا ویسا ہی مربی ہوتا ہے جس طرح ماں اپنے بچے کی مربی ہوتی ہے۔ وہ صاحبِ دل مخلوق کے لئے مثل ماں باپ کے ہوتا ہے۔ تو خدا کے سامنے وہ دل پیش کرتا ہے جو ایک دمڑی کا بھی مہنگا ہے۔ ایسے صاحبِ دل پر عالم کی بقا اور خوش حالی کا مدار ہوتا ہے۔ اور یہی حضرت آدم علیہ السلام کی جان کا محبوب ہے اللہ ایسے ہی دل کا منتظر ہے جو نور اور نیکی سے بھرا ہو۔

دنیا میں ایسے دل کا ملنا بہت ہی دشوار ہے۔ یہاں تو جتنے بھی دل کو دیکھئے غیر اللہ کی آماجگاہ نظر آتے ہیں۔ اگر تو خدائی دل چاہتا ہے تو خواہشات کو ترک کر دے اور بیجا تمناؤں اور مہلک ہوس رانیوں سے دل کو آزاد رکھ اور نفس امارہ کو مرضیٔ مولا کی لگام دے۔ تب تیری سچ خوئے الٰہی میں باس پائے گی اور ربّانی خوبیاں تیرے اندر نمو پائیں گی — اور اس کی خوشبو سے مخلوق کے دل کو تراوٹ اور راحت حاصل ہو گی۔ اور تب خدا کی رضا کا مستحق ہو گا۔ — اسکے بغیر اگر کوئی چاہتا ہے تو بس نفسانیت میں بھٹکتا رہیگا

## حضرت مخدوم شیخ صدر الدین

# چراغِ ہند سہروردیؒ

قوم قریشی، مذہب حنفی، مرید و خلیفہ حضرت مخدوم شیخ رکن الدین رکن عالم ابو الفتح فیض اللہ سہروردی ملتانی رحمۃ اللہ علیہ حضرت امام حسن بصریؒ کی نسل سے ہیں۔ اور قطب الاقطاب شیخ بہاء الدین ذکریا سہروردی ملتانی کے نواسے تھے، اصل باشندہ مکہ معظمہ کے ہیں۔ آپ کے جد امجد حضرت کمال الدین شاہ مع اہل و عیال پہلے خوارزم[1] پھر ملتان آئے اور یہیں پر سنہ ۶۹۰ھ ہجری میں آپ کی پیدائش ہوئی۔ تاریخ پیدائش آپ کی **مخدوم** ہے۔

آپ بعد فراغت علوم ظاہری اپنے ماموں زاد بھائی حضرت مخدوم شیخ رکن الدین رکن عالم ابو الفتح فیض اللہ سہروردی ملتانی رحمۃ اللہ علیہ سے مرید ہوگئے۔ پیر و مرشد نے خرقۂ خلافت اور چراغ ہند کا لقب عطا فرمایا اور تبلیغ و اشاعت دین کے لئے پورب کی طرف روانہ کیا۔ آپ وہاں سے تشریف لائے اور اصلاح خلق، تبلیغ دین میں مصروف ہوگئے۔ آپ کی سعی و کوشش اور کرامت و دلجوئی سے ہزاروں انسان راہ راست پر آگئے۔ شب و روز ریاضت و عبادت میں مشغول رہتے۔ صائم الدہر اور قائم اللیل تھے۔ بیشتر وقت جنگلوں اور پہاڑوں میں رہتے اور چلہ کشی کرتے رہتے تھے۔ چند مقامات یہ ہیں۔[3]

بھوئیلی۔ مہدیور۔ پہاڑ دھواں دری۔ پہاڑ پور داوری۔ سیدپور۔ مچھلی شہر کھولی

---

[1] وسط ایشیا میں خوارزم ترکستان کا ایک حصہ ہے جہاں جیحوں اور سیحوں دو دریا بہتے ہیں اسوقت ہندوستان میں سلاطین خلجی کے جلال الدین فیروز شاہ ثانی کی حکومت تھی۔

[2] تجلیات العارفین قلمی و تذکرہ درویشیہ قلمی فارسی

[3] بھوئیلی۔ مہدیور۔ پہاڑ پور داوری پہاڑ دھواں دری مرزا پور میں سید پور غازیپور میں الہ مچھلی شہر جونپور میں

سرسال، مخدوم پور، مونڈیار۔ ان مقامات پر چلہ کشی کے مکانات کسی نہ کسی حالت میں ابھی تک باقی ہیں۔ اور لوگ ادب و احترام کرتے ہیں۔

حضرت مخدوم شیخ صدرالدین چراغ ہندؒ کے مزار مبارک کا اندرونی منظر واقع ظفرآباد جونپور نمبر ۱۹۱

آپ پر کبھی کبھی جذب و استغراق کی کیفیت طاری ہو جاتی تھی تو کئی کئی روز تک بے آب و دانہ گذر جاتے تھے لیکن نماز کے وقت ہوش آجاتا تھا اور بڑی رقت و عاجزی کے ساتھ نماز ادا کرتے تھے۔

آپ قطب وقت، صاحب شریعت و طریقت اور اہل حقیقت و معرفت تھے مزاج میں بے حد جلال تھا۔ باطنی فیض اور عطا کا یہ عالم تھا کہ جو طالب حق خدمت میں حاضر ہوتا ولی کامل ہو جاتا۔ آپ کے چھ خلیفہ تھے جو ہمہ وقت خدمت میں حاضر رہتے تھے اور وہ یہ ہیں مولانا شیخ رکن الدین رکن اسلام رکن عالم ابن حضرت چراغ ہند، شیخ حاجی بابا عبدالرحمٰن شیخ شہر اللہ، مولانا شیخ عبدالباری عرف پیارے حسام پوری۔ بہرائچی۔ شیخ سمن۔ سید پوری میر سید موسیٰ سلطان عاشقاں اودھی۔ ان کا مزار اودھ میں زیارت گاہ خاص و عام ہے۔

# کشف و کرامات

بھوٹی کا راجہ برص کے عارضہ میں بری طرح مبتلا تھا۔ کسی دوا کا اثر نہ ہوتا تھا۔ آخر کار اس نے حضرت چراغ ہند سے رجوع کیا اور آپ کے لعاب دہن سے اچھا ہو گیا۔

ایک شخص مسائل سلوک کی تحقیق کی غرض سے حاضر ہوا۔ آپ نے فرمایا کہ

"حاجی حالے دار دنہ قالے۔ اگر فقر و درویشی کی آرزو ہے تو ان خرافات سے توبہ کرو اور خوب سمجھ لو کہ میرے ہاتھ پر توبہ کے بعد توبہ شکنی سے دنیا و آخرت میں عذاب کے سخت خطرات ہیں۔"

غرضیکہ اس نے توبہ کی اور مرید ہوا مگر کچھ ہی عرصہ بعد توبہ شکنی کی اور اسی روز اس کے گھر میں آگ لگی اور اسی میں جل کر مر گیا۔

ایک روز آپ پہاڑ پر سیر کر رہے تھے کہ چند جنگلی آدمی آئے اور آپ کو دعوت کھلانے اپنے یہاں لے گئے۔ مرغ کا گوشت اپنے طور پر پکا کر سامنے لائے

---

کھوکی، سرسال میں ہے۔ مخدوم پور اور موئیار ضلع اعظم گڑھ میں ہیں۔

آپؒ نے اس کو واپس کر دیا اور فرمایا کہ یہ جانور کہتا ہے کہ مجھ کو حرام طور پر ذبح کیا گیا ہے۔ ان لوگوں نے دریافت کیا کہ حلال کیونکر کیا جائے؟ آپ نے بتایا کہ اسلام کے طریقہ پر ذبح کرنے پر حلال ہوگا"۔ یہ سن کر وہ سب کے سب مسلمان ہو گئے۔ حضرت خواجہ احمد لکھتے ہیں کہ:۔

ایک روز حضرت چراغ ہند حجرے کا دروازہ بند کئے تلاوت کلام پاک میں مشغول تھے کہ ایک شخص آیا اور تھوڑی دیر بیٹھ کر چلا کہ صاحب زادے ملا رکن الدین غلام رکن عالمؒ نے اس سے آمد کا سبب پوچھا۔ اس نے کہا کہ مجھ کو ایک مسئلہ توحید دریافت کرنا ہے لیکن حضرت کو اسوقت فرصت نہیں ہے پھر حاضر ہوں گے۔ آپ نے وہ مسئلہ پوچھا اس نے مولوی معنوی کا یہ شعر پڑھا ؎

مُشک را بر تن مزن بر جاں بمال

مُشک چہ بود نام پاک ذوالجلال

اور کہا کہ اس کے ظاہری معنی سے میری تسکین نہیں ہوتی۔ مولانا نے اس شعر کا مطلب مع اسرار و رموز کے بتایا کہ جس سے وہ مطمئن ہوا، اور چلا گیا۔

حضرت چراغ ہندؒ نے دروازہ کھول کر دریافت کیا کہ کون تھا اور کیا بات تھی؟ مولانا نے تمام حال بیان کیا۔ حضرت سن کر مراقب ہوئے اور تھوڑی دیر بعد فرمایا کہ میں نے خدا سے دعا کی تھی کہ میری اولاد سے قیامت تک کوئی عالم نہ ہو۔ اور اگر ہو بھی تو جوان مر جائے" چنانچہ اسی روز مولانا بیمار ہوئے اور دوسرے روز انتقال فرما گئے [۱]

حضرت شاہ وارث علیؒ نے آنکھوں دیکھا واقعہ لکھا ہے کہ:۔

"حضرت چراغ ہندؒ کی نسل میں شیخ مجاہدؒ ساکن مخدوم پور پرگنہ کراکت تھے انھوں نے عراق میں جا کر مطول اور توضیح و تلویح شرح

---

[۱] تجلیات العارفین قلمی۔ تذکرہ انتخاب۔ در رشیہ قلمی فارسی

موافقت تک استعداد حاصل کی مگر گھر پہ آتے ہی مر گئے"۔ [1]

ایک عجیب حیرت انگیز واقعہ نقل کیا گیا ہے کہ :۔

"حضرت میر اشرف جہاں گیر سمنانی" مرید و خلیفہ حضرت علاء الحق چشتی بنگالی" ظفر آباد آئے تو جامع ظفر میں فروکش ہوئے، سواری کا گھوڑا اور بار برداری کا اونٹ مسجد کے صحن میں بندھوا دیا لوگوں نے منع کیا لیکن نہ مانے اور دلیل پیش کی کہ "میرے جانور بے ادب نہیں ہیں۔ جب ان کو پیشاب و پاخانہ کی ضرورت ہوتی ہے تو وہ اشارہ کرتے ہیں، سائیس باہر لے جا کر فراغت کرا لاتا ہے" حضرت چراغ ہند کو خبر ہوئی، تو انھوں نے بھی منع کرایا لیکن پھر بھی نہ مانے اور وہی جواب دلیل کہلایا۔ حضرت چراغ ہند کو یہ جواب بہت ناگوار ہوا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ادھر یہ غیظ و جلال میں آئے اور ادھر وہ مسجد جامع مثل تنور کے گرم سرخ انگارہ ہو گئی۔ جانور اور آدمی سب بے تاب ہو کر تڑپنے لگے۔ اسی دوران حضرت چراغ ہند کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک ارشاد یاد آیا اور سرزنش ہوئی کہ میری اولاد کو گرمی نہ چاہیے اور حضرت مخدوم جہانگیر کو رخصت کا حکم ہوا اور وہ جونپور ہوتے ہوئے کچھوچھہ کی طرف تشریف لے گئے [2]

**وفات** آٹھویں ذی قعدہ ۵۹۰ھ میں وصال فرمایا۔ مزار محلہ شیخواڑہ میں ہے۔ لیکن خزینۃ الاصفیا کے مصنف مفتی غلام سرور صاحب کو تاریخ وفات میں اختلاف ہے وہ ۷۱۷ھ لکھتے ہیں [3]

---

[1] تذکرۂ درویشیہ قلمی فارسی

[2] تذکرۃ الابرار۔ چراغ نور اردو

[3] خزینۃ الاصفیا۔

اور یہ دونوں ہی قول تاریخ سے غلط ہیں. کیونکہ حضرت اشرف جہانگیر دوسری مرتبہ سلطان ابراہیم شرقی کے دور میں ظفر آباد گئے تھے اور ابراہیم شرقی ۸۰۲ھ میں تخت شاہی پر بیٹھا تھا. ظاہر ہے حضرت چراغ ہند کی وفات جلوس ابراہیمی ۸۰۲ھ میں ہوئی ہے نہ کہ ۷۹۵ھ میں اور ۷۵۷ھ میں [1]

شیخ کا دل سے ادب و احترام ضروری ہے۔ اولیاء کاملین کو آزمانے کا وسوسہ بھی دل میں آنا مرید کی تباہی کا سبب ہے. جب مرید کے دل میں اس قسم کے شیطانی وساوس آویں تو مرید کو فوراً توبہ کرنی چاہئے اور خدا سے اس گستاخی کی معافی مانگنی چاہئے. جب مرید کے دل میں اس قسم کے وساوس پیدا ہوں تو وہ سمجھ لے کہ اس کے دین پر تباہی کے آثار نمودار ہو گئے ہیں. دیکھئے فانی فی اللہ کا عارف رومیؒ نے کتنا بلند مرتبہ بتلایا ہے. فرماتے ہیں ؎

اوبہ نسبت باصفات حق فناست
در حقیقت در فنا او را بقاست

ترجمہ :۔ عارف کو خدا کی صفات کی نسبت فنا حاصل ہے. حقیقتاً فنا ہی میں اس کی بقا مضمر ہے

جملہ ارواح در تدبیر اوست
جملۂ اشباح ہم در تدبیر اوست

ترجمہ :۔ تمام روحیں عارف کے زیر تصرف ہیں اور تمام اجسام بھی اس کی قدرت میں ہیں.

آنکہ او مغلوب اندر لطف ماست
نیست مضطر بلکہ مختار و لاست

---

[1] حضرت اشرف جہانگیر سمنانی ظفر آباد دو مرتبہ تشریف لائے تھے پہلی مرتبہ تغلقیہ سلطنت کے عہد میں اور دوسری مرتبہ سلطنت شرقیہ کے زمانۂ حکومت میں. تفصیل کیلئے دیکھئے لطائف اشرفی حضرت جہانگیر اشرف سمنانی و مرآۃ الاسرار قلمی

ترجمہ : جو مجھ میں فنا ہو گیا وہ کب مجبور اور مغلوب ہے
بلکہ دوستی کی وجہ سے با اختیار ہے۔

منتہائے اختیار آنست خود
کاختیارش گردد اینجا مفتقعد

ترجمہ : لیکن اس نے خود مختار ہونے کے باوجود میری
مرضی میں اپنے کو گم کر دیا ہے تابع فرمان ہے۔

عارف باللہ نے جب اپنے آپ کو اللہ کی صفات میں فنا کر دیا ہے تو اب اس فانی فی اللہ اور باقی باللہ کو وہ مقام حاصل ہے کہ تمام روحیں اس کے زیر تصرف ہیں اور تمام اجسام اس کے زیر نگیں ہیں۔ جو خدا کی ذات میں فنا ہو گیا وہ مضطر نہیں ہے بلکہ وہ محبوب ہونے کی وجہ سے با اختیار ہے۔ جو صفات باری سے مغلوب ہو گیا وہ اللہ کی رحمتوں کے سمندر میں غرق ہو کر رحمتِ پروردگار ہو گیا۔

ایسی فانی فی اللہ ذات موجودات پر حکمراں بن جاتی ہے۔ اب نہ اس کے مرتبہ کی کوئی مثال ہے نہ اس کا کوئی مکان ہے اور نہ نشان وہ لازمانی ہے اور کم وکیف سے بھی جدا ہے۔ اس کے مقام ومرتبہ کے بارے میں بغیر مقام فنا حاصل کئے کوئی گفتگو سخت بے ادبی وگستاخی اور خدا کے نزدیک ناقابل معافی جرم ہے۔ کیونکہ انبیا اور اولیاء کی روح انسانی ایک قوی تر لطیفۂ ربانی ہے۔

حضرت مخدوم چراغ ہندؒ روحانیت کے تاجدار۔ اور نور مطلق تھے جیسا کہ ان کے تذکرہ اور مقام فنا سے ظاہر ہے۔ آپ باطنی کمالات کے سرچشمہ تھے۔ مثنوی مولانا روم کے شارح حضرت مولانا قاضی سجاد حسین صاحب ایک جگہ فرماتے ہیں کہ:۔

جس طرح چراغ باوجود بتی اور تیل کے سورج نکلنے پر اپنے وجود کو معدوم کر دیتا ہے۔ اسی طرح جب موت کا وقت آتا ہے تو یہ روح حیوانی اور حواس ظاہری معدوم ہو جاتے ہیں۔ ان کے لئے موت کا آنا ایسا ہی ہے جیسا کہ چراغ کے لئے دن کا نکلنا۔ جس طرح روح حیوانی کا بقا نہیں ہے۔ اسی طرح روح انسانی کا بھی،

بقا نہیں ہے۔ میدان حشر میں تجلی رب کے سامنے اس کا بھی بقا نہ رہے گا۔ اس روح انسانی کی فنا گھاس پھوس کی فنا کی طرح نہیں ہے۔ روح انسانی کی فنا ایسی ہی ہے جیسی کہ تاروں کی فنا سورج کی موجودگی میں ہوتی ہے۔

حضرت عارف رومیؒ نے اس فنا کو اس طرح سمجھایا ہے ؎

لیک مانندِ ستارہ و ماہتاب

جملہ محو اند از شعاع آفتاب

ترجمہ: انسانی روح حشر میں تاروں اور چاند کی طرح سورج کی شعاع سے سب محو ہیں۔

پھر آگے حضرت عارف رومیؒ نے روح انسانی سے اس طرح پردہ اٹھایا ہے اور وہ حقائق بیان کیے ہیں جو کہ کوئی فانی ہی بیان کر سکتا ہے ؎

بس کسانے کز جہانے بگذشتہ اند

لا نیند در صفات آغشتہ اند

ترجمہ: بہت سے وہ لوگ دنیا سے چلے گئے ہیں معدوم نہیں ہیں اور وہ اللہ کی صفات میں غرق ہیں۔

در صفات حق صفات جملہ شاں

ہمچو اختر پیش آں خور بے نشاں

ترجمہ:۔ ان سب کی صفات اللہ تعالیٰ کی صفات میں ایسی ہی بے نشان ہیں جیسا کہ ستارے سورج کے سامنے۔

گر ز قرآں نقل خواہی اے حروں

خواں جَمِیْعٌ هُمْ لَدَیْنَا مُحْضَرُوْنَ

ترجمہ:۔ اے سرکش! اگر تو قرآن سے اس کا ثبوت چاہتا ہے تو پڑھ لے سب ہمارے پاس حاضر کیے ہوئے ہیں۔

محضرؤن معدوم نبود نیک بیں
تابقائے روحہا دانی یقیں

ترجمہ: اس بات کو اچھی طرح سمجھ لے "حاضر کئے ہوئے "معدوم نہیں ہوئے تاکہ تو روحوں کے باقی رہنے کو یقینی طور پر جان لے جس طرح روح انسانی کو بالکل فنا نہیں ہے اسی طور پر بہت سے بزرگ ایسے ہیں جن کی موت فنا محض نہیں ہے۔ بلکہ ان کے لئے موت کے معنی یہ ہیں کہ وہ صفات باری تعالیٰ میں مستغرق ہیں۔ اللہ کی صفات میں وہ اسی طرح معدوم ہیں جس طرح ستارہ سورج کے سامنے معدوم ہوتا ہے۔ اس طرح اولیاء کاملین کے باطنی مراتب کو سمجھو اور ان کے متعلق کلام کرنے سے گریز کرو اگر ادب کروگے تو خدا سرخرو کرے گا اور بے ادبی ہوئی تو مردود کردے گا۔[۱]

## حضرت مخدوم ملا قیام الدین چشتی سہروردیؒ

قوم شیخ قریشی، مذہب حنفی۔ آپ حضرت آفتاب ہندؒ کے ساتھ ظفر آباد آئے اور ان ہی کے خلفاء میں سے تھے۔ علوم ظاہری وباطنی میں کمال حاصل تھا فقہ حدیث اور تفسیر میں خصوصیت سے بہت زیادہ شغف و دخل تھا۔ عارف اور صاحب کشف وکرامات تھے حضرت نظام الدین محبوب الٰہی سے بھی فیض حاصل کیا تھا سید نور الدین مدنی اور سید صدر الدین مکیؒ پسران حضرت آفتاب ہند نے علوم ظاہری کی تحصیل انھیں سے کی تھی۔ ۱۷ ذی قعدہ ۸۱۲ھ کو سلطان ابراہیم شرقی کے عہد میں آپنے انتقال فرمایا۔ مزار محلہ احد میں ہے۔ بڑا شاندار احاطہ ہے۔ ہر سال عرس ہوتا ہے بہت سی دیگیں چڑھتی ہیں اور بہت سے لوگ بعد فاتحہ کا کھانا کھاتے ہیں۔[۲]

---

[۱] مثنوی مولانائے روم حصہ چہارم مع ترجمہ وحواشی مولانا قاضی سجاد حسین ص ۲۵تا ۱۲۸
[۲] خزینۃ الاصفیاء وتاریخ ظفر آباد ص ۵۱

# مـــزار مبارک

حضرت مخدوم ملا قیام الدین چشتی سہروردی رحمۃ اللہ علیہ
ایک منظر ـــــ فوٹو نمبر ۱۹۲

## حضرت میراں سید غالب شہید رح

قوم سید غزنوی. آپ سید سالار مسعود غازی کے ساتھیوں میں سے تھے ۴۲۳ھ میں بسلسلہ جہاد ملک فضل کے ساتھ ظفر آباد تشریف لائے اور یہیں کے معرکہ میں شہید ہوئے، شب جمعہ میں اکثر آدمی رات کو ان کی قبر سے شور و غل کی آواز آتی تھی۔ یوں معلوم ہوتا تھا کہ آدمیوں کی ایک بڑی تعداد موجود ہے اور وہ آپس میں جھگڑ رہے ہیں۔ ان آوازوں سے سننے والے خوف زدہ ہو جاتے تھے۔ اکثر لوگوں کو اس بات کا تجربہ اور مشاہدہ ہوا ہے کہ ان کی قبر پر حاضری اور فاتحہ خوانی سے ضرورتیں پوری ہو جاتی ہیں۔ آپ کی پختہ قبر کوٹ آسنی کے دکھن جانب موجود ہے[1]

## حضرت احمد شہید رح

آپ ملک فضل کے ہمراہ ظفر آباد تشریف لائے اور ۴۲۳ھ مطابق ۱۰۳۱ء میں شہید ہوئے۔ قبر پختہ محلہ شیخواڑہ لب سڑک، بازار میں واقع ہے۔ ایک بار اسکی مرمت سلطان محمد خان دفعہ دار پولیس ظفر آباد نے کرائی تھی[2]

## حضرت بیابانی شہید رح

آپ بھی سید سالار حضرت مسعود غازی رح کے ہمراہیوں میں سے تھے۔ اور ۴۲۳ھ کے جہاد میں شہید ہوئے۔ قبر پختہ محلہ تارتلہ ظفر آباد میں ہے۔ نیب کا ایک درخت مزار کے متصل بنام "نیب بیابانی" مشہور ہے[3]

---

[1] مناقب درویشیہ و تجلیات العارفین قلمی ص۵۴

[2] تذکرۂ درویشیہ و تاریخ ظفر آباد ص۵۲

[3] تاریخ ظفر آباد و تجلیات العارفین قلمی فارسی ص۵۳

# حضرت سید نور الدین مکیؒ

آپ حضرت آفتاب ہندؒ کے سب سے بڑے صاحب زادے ان ہی سے بیعت اور ان ہی کے خلیفہ تھے۔ ۱۶ ذی الحجہ ۷۳۳ھ مطابق ۱۳۱۶ء مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے علوم ظاہری مثلاً صرف و نحو فقہ اصول تفسیر ملا قیام الدینؒ سے اور حدیث مولانا نظام الدین علامیؒ سے تحصیل تکمیل کی۔ عمر کا اکثر و بیشتر حصہ سیر و سیاحت میں بسر ہوا۔ گیارہ حج کئے۔ ۱۸ سال تک والد محترم کی خدمت میں رہ کر علوم باطنی حاصل کیا مزاج میں زہد و تقویٰ بے حد تھا۔ آپ کا معمول تھا کہ بعد نماز جمعہ وعظ فرماتے۔ سیکڑوں طالبان حق نے فیض حاصل کیا۔ اہل حاجت کی فکر فرماتے۔ ۲۴ صفر ۸۶۶ھ کو سلطان حسین شاہ شرقی کے عہد میں انتقال فرمایا۔ قبر آپ کی حضرت آفتاب ہندؒ کے روضہ کے اندر اور مزار کے برابر پورب جانب ایک قبر کے بعد ہے [1]

خدا کا نور نظر وہ بندہ ہے جو بجائے مسجد کی تعمیر اور مرمت، اسکی تولیت اور نظام کی درستگی کے اپنی فکر کرے اور اپنے دل کو ماسوا اللہ سے پاک وصاف کرکے مسکن الٰہی بنائے اور ٹوٹے معصیت آلود دل کی مرمت اور صفائی کرے اور اپنے نظام زندگی کو درست کرلے کیونکہ اسکی پیدائش کا یہی مقصد تھا۔ خدا کی نظر مسجدوں پر نہیں بلکہ قلب انسانی پر ہوتی ہے۔ لیکن اس اصل مقصد زندگی سے سب غافل ہیں اور ریا نام و نمود شہرت و شرک کی موجودگی میں مطمئن سجدہ ادا کرتے چلے جارہے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ انکا قلب روشن نہیں ہوتا ہے بلکہ سیاہ رہتا ہے حضرت آسیؒ فرماتے ہیں۔

دل جو تھا خاص گھر اسکا نہ بنایا افسوس
مسجد و دیر بنایا کرد کیا ہوتا ہے

---

بت پندار جب دل سے جدا ہوتا ہے
یہی دل رتبہ میں کعبہ سے سوا ہوتا ہے

---

[1] مناقب درویشیہ و تجلیات العارفین قلمی فارسی ص۱۵

جناب حکیم حبیب اللہ صاحب ظفرآبادی نے تو مقام فنا کے آخری درجہ کا شعر کہا ہے اور پردے کے اندر پوشیدہ حقیقت سے نقاب ہٹا دیا ہے۔ ملاحظہ فرمائیے

وہ جو منجملۂ ارباب وفا ہوتا ہے
پھر وہ بندہ کہاں ہوتا ہے خدا ہوتا ہے

## حضرت سید شمس الدین مکی

آپ آفتاب ہند کے منجھلے صاحب زادے اور ان ہی سے بیعت اور ان ہی کے خلیفہ تھے۔ پیدائش جمعرات کے دن ۷۲۰ھ کو مکہ معظمہ میں ہوئی۔ ریاضت و عبادت میں مرتبہ بلند تھا۔ سلطان فیروز شاہ کے عہد میں ۱۶ رجادی الثانی ۷۶۸ھ کو ۱۳۶۶ء میں آپ کا وصال ہو گیا۔ قبر پختہ آفتاب ہند کے مزار کے برابر پچھمی دیوار سے ملی ہوئی ہے[1]

## حضرت سید صدر الدین مکی سہروردی چشتی

آپ حضرت آفتاب ہند کے سب سے چھوٹے صاحب زادے اور ان ہی سے بیعت اور ان ہی کے خلیفہ تھے۔ اتوار کے دن ۵ ذی القعدہ ۷۶۹ھ مطابق ۱۳۶۴ء کو مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے۔ آپ مادر زاد مجذوب تھے۔ زبان سے جو کچھ کہہ دیتے تھے وہ ننگی تلوار کی طرح پورا ہو جاتا تھا۔ عشق الٰہی اور محبت حق کا ہر وقت غلبہ رہتا۔ ہوش و حواس میں بہت کم رہتے۔ زیادہ وقت تنہائی میں بسر ہوتا۔ شیر کا گھوڑا اور سانپ کا کوڑا بنا کر جنگلوں میں ہر وقت پھرا کرتے۔ کھانے پینے کا کچھ بھی ہوش نہ رہتا۔ ہر وقت محویت طاری رہتی تھی[2]

---

[1] آپ کی جب وفات ہوئی تو حضرت آفتاب ہند زندہ تھے (تاریخ ظفرآباد ص۵۲ و مناقب درویشیہ)

[2] آپ کی پیدائش مکہ معظمہ میں ہوئی تھی اسی لئے "میاں مکی" کہے جاتے تھے۔ یہ واقعہ مشہور تھا کہ جس کو سانپ کاٹ لے اگر اس کے کان میں جھک کر سو بار کہا جائے "میاں مکی کی دہائی" تو زہر کا اثر زائل ہو جاتا تھا۔ (چراغ نور، تاریخ ظفرآباد، جونپور ص۵۴)

آپ ہی کی دعا کا یہ اثر ہے کہ آفتاب ہند؟ کی اولاد کو ادل کو سانپ کاٹتا ہی نہیں اور اگر کہیں کسی طرح کاٹ بھی لے تو کچھ نہ ہوتا تھا۔ آپ کی شادی نہیں ہوئی تھی

اولیاء کاملین کے خرق عادات پر بدگمانی اور عدم یقین سراسر ہلاکت ایمان کی تباہی اور مردودیت کی دلیل ہے جب سالک کی قوت سامعہ اور باصرہ جاذبۂ حق سے حجابات کو طے کر جاتی ہے تو پھر اسکو مسلسل اللہ کی دید اور کلام حاصل ہونے لگتا ہے اور کشمکش چھوٹ جاتا ہے اور اسکے قلب پر واردات ہونے لگتی ہیں اور لوح محفوظ، ماضی، حال و مستقبل سامنے ہوتا ہے۔ کیونکہ انکا دل علوم و معارف لدنی کا منبع ہو گیا اور جب وجود حقیقی اوصاف بشریت پر فنا کی تلوار چلا دیتا ہے۔ تو پھر سارے رزائل ختم ہو جاتے ہیں اور یہ فانی ہو کر مقام بقا باللہ حاصل کر لیتا ہے اور حضرت حق کی صفت علیہ سے مستفید ہونے لگتا ہے اور اسی بات کو حضرت عارف رومی؟ نے اس طرح فرمایا ہے اور اس راز کو بھی اپنی مثنوی میں ظاہر کیا ہے ؎

علم حق در علم صوفی گم شود

ایں سخن کے باور سے مردم شود

لیکن ان اسرار و رموز کی باتوں کو سمجھنے کے لیے خدائی عقل و ماورائی فہم کا کمال چاہیئے جو عوام میں مفقود ہے۔ حتیٰ کہ فلسفی اور علماء ظاہر بھی اس سے محروم ہیں یہ عطیہ الٰہی ہے اور عقل کامل کا یہ مقام ہے کہ بلند آسمان بھی انسان کی قوت مدرکہ عقل کامل کا عکس ہے یعنی اس کے تابع ہے۔ اس سے انسان کامل کی آسمانوں پر افضلیت ثابت ہے لیکن عقل سے مراد عقل کامل ہے جو معرفت الٰہی کا ذریعہ اور وسیلہ ہے۔ عقل کامل کا کشفی حصہ اہل قال یعنی علماء ظاہر اور عوام کی سمجھ سے باہر ہے کیونکہ اسکی اور اہل قال کی سمجھ کی منشا عنقا اور کمی کی ہے اور یہی وجہ ہے کہ اپنی عقل ناقص کی وجہ سے علماء ظاہر اولیاء کاملین پر اعتراضات کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ تصوف اور صوفیاء کی باتیں اختراعات اور بدعات ہیں۔ قرآن و حدیث میں کہیں اسکا جواز نہیں ہے اور نہ کوئی بات ثابت ہے اور آخر میں یہ بدگمانی مردودیت کی صورت اختیار کر لیتی ہے۔ ان کی سمجھ میں

یہ بات نہیں آئی کہ ان کی زندگی کتاب وسنت کی عملی تصویر اور ان کے فرمودات کتاب وسنت کی تفسیر ہیں۔ جو کچھ اولیاء کاملین نے فرمایا ہے وہ قرآن وحدیث کی روح ہے اور وہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نقش قدم اور زندگی کا عملی نمونہ ہیں اور سارا فیض بس اسی کی ذات اقدس کا ہے۔

سلطان ابراہیم شرقی کے عہد میں آپ نے ۲۹ ذی القعدہ ۸۴۰ ہجری مطابق ۱۴۳۶ء کو وصال فرمایا۔ قبر پختہ آفتاب ہند کے روضہ کے اندر سید نورین دنی کے مزار سے ملحق پورب طرف ہے۔

# حضرت مخدوم بندگی
# شیخ جلال الحق قاضی خاں یوسف ناصحی

قوم قریشی فاروقی۔ مذہب حنفی۔ آپ حضرت ابراہیم ادھم کی نسل سے تھے ۸۰۵ھ میں پیدا ہوئے۔ جونپور میں شرقیوں کی حکومت قائم ہو چکی تھی اور ابراہیم شاہ شرقی تخت شاہی کا مالک تھا۔ مادہ تاریخ پیدائش آپ کی "خاصان حق" یعنی ۸۰۵ھ ہے۔ وطن آپ کا بلخ ہے۔ آپ کے جد اعلیٰ قاضی تاج الدین ابراہیم ناصحیؒ حضرت آفتاب ہندؒ کے ہمراہ ظفرآباد آئے اور یہیں پر سکونت اختیار کر لی آپ کے والد محترم حضرت محمد یوسفؒ ظفرآباد کے قاضی تھے اور نانا آپ کے ملک عماد الملکؒ وزیر سلطنت شرقی تھے۔ جب حضرت بندگی چھ ماہ کے ہوئے تو آپ کے والد جونپور اپنے خسر عماد الملک کے یہاں آ گئے۔ تہجد کے بعد ذکر و فکر میں مشغول تھے کہ اس درمیان رہنمائے سالکین حضرت شیخ بہاء الدین چشتی جونپوری تشریف لائے اور اپنے یہ اشعار پڑھے :-

دارم سخنے اگر نہی گوش
من رسم سوئے تو خاموش

ایوان ترا اب لسنے بلند است
ایں جا حرص و ہوس کمند است
باید در عشق خانہ بر دوشش
مجنوں شدہ کوہ کوہ بجز دوشش [1]

ترجمہ:۔ اگر آپ سننے کے لئے مخاطب ہوں تو
میں آپ کے پاس کچھ کہنے کے لئے آیا ہوں وہ یہ ہے
کہ آپ کا دربار بہت وسیع ہیں۔ حرص و ہوس دنیا و کی
کے لئے بہت آسانی ہے۔ اگر درحقیقت خدائے
تعالیٰ سے عشق ہے تو مکان کو ترک کرو اور مجنوں کی
طرح پہاڑوں اور جنگلوں کی راہ لو کیوں کہ عاشق بے
زمکان و زمان ہوتا ہے

ان اشعار کا سننا تھا کہ قاضی محمد یوسف نے ایک آہ سرد کھینی اور جنگل کی طرف چل دیئے۔ پھر ہر چند تلاش کیا گیا مگر کچھ پتہ نہ چلا کہ کیا ہوئے اور کہاں گئے

حضرت بندگی نے علوم ظاہری دہلی میں جا کر حاصل کیا اور اٹھارہ برس کی عمر میں شیخ حسن طاہر چشتی جونپوری کے مرید ہوئے اور خرقہ خلافت پایا۔ حضرت سید اسمٰعیل ابی محمد محمود درویش نے لکھا ہے کہ جب حضرت بندگی ناصحی اپنے پیر سے رخصت ہو کر ظفر آباد آئے اور عقد کیا، اولاد ہوئی تو تنگ دستی ہوئی اور افلاس سے پریشان ہوئے پیر مرشد کو لکھا۔ انھوں نے صبر و توکل کی تلقین کی [2]
اس روز سے انھیں اطمینان ہوا پھر نہ خانقاہ سے باہر تشریف لے گئے اور نہ کسی کی نذر و نیاز قبول کی۔ آپ متاخرین میں بڑے صاحب زہد و ورع تھے۔ عبادت و ریاضت میں سارا وقت گزار دیتے تھے۔ اس کے باوجود فرماتے کہ :۔

---

[1] تذکرہ درویشیہ قلمی فارسی
[2] بیاض درویشیہ قلمی فارسی۔ تاریخ ظفر آباد ص ۴۸

"سی سال جانہا کندیم و ریاضتہا کشیدیم تا قدرے بمکائد نفس امتیاز حاصل کردیم و دانستیم کہ نفس بہ چہ طریق راہ می زند و چہ کمین گاہ ہا دارد" ؎

مزار مبارک حضرت مخدوم بندگی جلال الحق قاضی خاں ناصحی ظفرآباد جونپور. فوٹو نمبر ۱۹۳

ترجمہ:۔ تیس برس تک میں نے جان ماری کی اور ریاضتوں میں مشغول رہا۔ اس کے بعد کسی قدر نفس کے دھوکوں کی شناخت ہوئی اور یہ سمجھ میں آیا کہ نفس کس طرح اپنے لئے راہ نکالتا ہے اور کون کون سی اس کی کمین گاہ ہے

؎ بیاض درویشیہ قلمی فارسی و تاریخ ظفرآباد ص۳۲ و تذکرہ درویشیہ قلمی فارسی

شہنشاہ ہمایوں جب جونپور آیا تو ظفرآباد حضرت مخدوم بندگی کی خدمت میں ملاقات کو حاضر ہوا، مگر کچھ حاصل نہ ہو سکا، محروم ہی واپس ہوا۔ مرزا عسکری کو بھیجا تاکہ جسقدر دیہات کی بندگی صاحبؒ خواہش کریں' معافی دی جائے لیکن چھ ماہ تک حاضری کا موقع ہی نہ مل سکا۔ آخر ایک روز مرزا عسکری نے مجبور ہو کر قاضی صدرالدین وکیل شاہی کی معرفت جو حضرت مخدوم بندگیؒ کے چچا تھے ہمایوں کی خواہش کا اظہار کیا۔ لیکن آپ نے منظور نہیں کیا[1]۔

ہمایوں چھ مرتبہ حاضر ہوا لیکن ملاقات کا موقع نہ مل سکا۔ حضرت بندگی کو اطلاع ہوئی تو کہلا بھیجا کہ "حجرہ میری قبر ہے جس طرح قبر پر فاتحہ پڑھنے کا دستور ہے۔ میرے حجرے کے دروازے پر بھی فاتحہ پڑھ کر چلا جائے"

ہمایوں کو بار بار واپسی سے اور بھی حاضری و ملاقات کا شوق پیدا ہوا۔ اس کو اس بات کی خبر ہو گئی تھی کہ حضرت بندگیؒ بعد نماز فجر حجرہ سے باہر نکلتے ہیں اور کچھ دیر طلباء کو درس دیتے ہیں پھر اندر چلے جاتے ہیں۔ ہمایوں سرائے بی بی[2] میں فروکش ہوا۔ اور صبح کے وقت خاموشی کے ساتھ چل پڑا کہ درس کے وقت پہونچکر ملاقات کا شرف حاصل کروں۔ آخر کار ساتویں بار اس کی یہ آرزو پوری ہوئی۔ بادشاہ نے دیہات کی معافی کا فرمان پیش کیا۔ لیکن آپ نے انکار کر دیا اور فرمایا کہ مجھ کو اس کی ضرورت نہیں۔ میں نے اپنے شیخ سے عہد کیا ہے کہ میں صرف حق تعالیٰ سے لوں گا۔

حضرت بندگی قاضی خانؒ، حضرت[3] میر علی عاشقاں سرائے میری، حضرت شیخ ادھنؒ جونپوریؒ اور حضرت سید غیاث الدین ابی محمد درویش صاحب سجادہ

---

[1] بیاض درویشیہ قلمی و تاریخ ظفرآباد ص۴۸۔ تذکرہ درویشیہ فارسی قلمی
[2] یہ مقام کراکت ضلع جونپور میں ہے۔
[3] یہ بزرگ سادات ترامذہ میں سے تھے اور بہت بڑے عالم (زبانی حاشیہ ص۱۹۸۳ ابر)

نشین آستانہ حضرت آفتاب ہند ہیں۔ ان چاروں حضرات میں بہت اخوت و محبت رسم و راہ دوستانہ اور آپس میں بڑی بے تکلفی تھی۔ ان میں ہر بزرگ بہت بلند درجات رکھتے تھے۔

ایک روز چاروں حضرات میں یہ طے پایا کہ جس شخص کا پہلے انتقال ہو وہ اس بات کی اطلاع دے کہ خدا کے یہاں کس عمل کی زیادہ قدر و قیمت ہے کو جسے پسندیدہ نگاہوں سے دیکھا جاتا ہے۔ قصہ مختصر یہ کہ حضرت بندگی کا سب سے پہلے انتقال ہوا تو بقیہ تینوں حضرات ان کی مزار پر گئے۔ اور یہ کہا کہ بزرگوں کی شان وعدہ پورا کرنا ہے۔ نصف شب کو حافظ شیرازی کا یہ شعر خود حضرت بندگی کے ہاتھ کا لکھا ہوا سبز رنگ کی عبارت میں مزار پر ظاہر ہوا ؎

ایں جا فنون شیخ نیرزد بہ نیم خس
راحت بدل رسال کہ ہمیں میخزد و بس

ترجمہ:۔ یہاں (قبر میں) مشایخ کی تعلیمات کی کوئی قدر و منزلت نہیں بلکہ دلوں کو راحت پہنچاؤ کہ اسی شے کی قدر و قیمت ہے، بس سخاوت و پوشیدہ بندگان خدا کی حاجت روائی کرو۔

آپ کا وصال ۱۵ صفر ۹۴۲ھ کو شہنشاہ ہمایوں کے عہد میں ہوا[1]۔

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۹۸۳) اور اہل قلم گزرے ہیں۔ علم جفر میں خاص مہارت تھی ان کا ایک رسالہ علم جفر میں شائع ہو چکا ہے [2] یہ بزرگ شہنشاہ اکبر کے زمانے میں بہت ذی علم اور کشف و کرامات والے گزرے ہیں۔ آپ کو سماع سے بڑی رغبت تھی اسلئے کہ منجھو قوال جونپوری آپ کے حلقہ ارادت سے وابستہ ہو گیا تھا۔

[1] تجلی نور جلد اول صفحہ ۱۵۔۱۶، تذکرہ علماء ہند صفحہ ۱۹۲ اخبار الاخیار اول طبع ۲۴۳ دوم ۱۰، خزینۃ الاصفیا جلد اول صفحہ ۴۲۸، تذکرہ صفحہ ۱۸۶، چراغ نور تاریخ ظفر آباد

# حضرت مخدوم سیّد قطب الدین ابوالغیث مدنیؒ

سید نورالدین مدنی حضرت آفتابؒ ہند کے سب سے چھوٹے صاحب زادے اور ان ہی سے بیعت تھے۔ ان کے انتقال کے بعد سجادہ نشین ہوئے پیدائش آپ کی مدینہ منورہ میں ہوئی تھی۔ اس لئے مدنی مشہور ہوئے آپ جامع شریعت و طریقت اور ولی مادر زاد تھے۔ بڑے فیض والے بزرگ تھے سیکڑوں آپ کے فیض باطنی سے درجۂ کمال کو پہونچے۔ حضرت آفتابؒ ہند اور تمامی بزرگان سہروردیہ سے آپ کو نسبت خاص حاصل تھی۔ اکثر بار حالت خواب میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوئے۔ تمام عمر ریاضت و مجاہدہ میں بسر فرمائی۔

والد بزرگوار کے انتقال کے بعد بڑے بھائی سید رکن الدین مسند ارشاد کے دعویدار ہوئے اسی شب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا کہ ارشاد فرماتے ہیں کہ :۔

"سید قطب الدین مدنی اس آستانہ کے صاحب سجادہ ہیں"۔

صبح ہوتے ہی سید رکن الدین نے خود خلعت سجادگی آپ کو پہنایا۔ ابتداً آپ کسی کو مرید نہیں کرتے تھے۔ فرماتے کہ "فقیر ابھی مرید کرنے کی طاقت نہیں رکھتا ہے"۔

ایک روز جونپور بزرگان دین کے مزارات پر حاضری دینے تشریف لیجارہے تھے کہ اثناء راہ میں شیخ بدیع الدین زندہ شاہ مدارؒ سے ملاقات ہوئی۔ بعد معانقہ فرمایا کہ :۔

"بابا لوح محفوظ کی طرف دیکھو"

اس کے بعد کچھ دیر تک دونوں حضرات مراقب رہے پھر گردن اٹھائی، حضرت شاہ مدار نے اپنی بغل سے ایک پیرہن نکال کر آپ کی

گردن میں ڈالا اور فرمایا کہ :-

"تمہارے جد کی سپرد کی ہوئی امانت تم کو دیتا ہوں"

اسی روز سے آپ نے لوگوں کو بیعت کرنا شروع کر دیا۔ قلب میں اسقدر نورانیت دیا کیزگی تھی کہ جو کوئی بھی حاضر ہوتا بغیر کسی سوال کے اس کے منشار کے مطابق جواب بیان کر دیا کرتے۔ ۲۰ جمادی الثانی ۸۶۹ھ مطابق ۱۴۵۲ء کو سلطان محمود شاہ شرقی کے عہد میں وفات ہوئی [۱]

قبر پختہ حضرت آفتاب ہند کے روضہ کے اندر پچھم جانب میر شمس الدین کی قبر سے ملحق پورب طرف ہے [۲]

سید قطب الدین ابوالغیث کو مقام فنا فی اللہ کے بعد بقا باللہ حاصل تھا روح حیوانی کو عارف باللہ نے محجوب کہا ہے اور روح انسانی کو مقام بقا حاصل ہوگا۔ حضرت عارف رومی فرماتے ہیں ؎

روح محجوب از بقا یش در عذاب
روح واصل در بقا پاک از حجاب

ترجمہ:- اس کے دیدار سے محروم روح عذاب میں رہیگی
جو روح بقا باللہ میں واصل بحق ہے اس کو دیدار الہی حاصل ہوگا

زیں چراغ حس حیواں المراد
گفتمت ہاں تا نجوئی اتحاد

ترجمہ: خلاصہ یہ ہے کہ روح حیوانی سے اپنے کو مس نہ کریں
تے تمکو راز کی بات بتا دیا ہے اب اس سے اتحاد کے طالب بنا

---

[۱] سلاطین اسلام ص۲۱۸۔ چراغ نور ص۵
[۲] مناقب درویشیہ۔ چراغ نور تاریخ ظفر آباد جونپور ص۵۶

روح خود را متصل اے فلاں
زود با رواحِ قدس سالکاں

ترجمہ:۔ اپنی روح کو اولیاء کاملین کی روح سے وابستہ کر لو تب تمہیں دیدار حق حاصل ہوگا اور کوئی دوسرا راستہ نہیں ہے

حقیقت تو یہ ہے کہ روح حیوانی کو بقا باللہ حاصل نہیں ہے اس لئے وہ عذاب میں رہے گی۔ جو روح انسانی بقا باللہ حاصل کرلے گی اسی کو دیدار حق حاصل ہوگا اس لئے دیدار الہٰی کے لئے اپنی روحوں کو سالکوں سے جلد وابستہ کرلو۔
چونکہ عوام نے روح انسانی کا مزہ نہیں چکھا ہے اور ان میں صرف روح حیوانی ہے جس میں آپس میں یگانگت نہیں ہے اس لئے ان میں اختلاف و انتشار ہے۔ اور جنگ و جدل رہتی ہے۔ انبیاء علیہ السلام کی روح انسانی ہے اس لئے ان میں وحدت ہے اور حقیقت تو یہ ہے کہ انبیاء کی روحیں خورشید وحدت کا نور ہیں جو باہم متحد ہیں۔ روح حیوانی غذاؤں سے زندہ ہے اور پھر اس کے لئے فنا ہے۔
روح انسانی میں چونکہ وحدت ہے اس لئے شیخ کامل اپنی زندگی میں چاند کی طرح ہر مرید کو روشنی عطا کرتا رہتا ہے۔ علماء ظاہر دنیا کی مفاد پرستی اور عوام اپنی کج فہمی کی وجہ سے انبیاء اور اولیاء کاملین کے مقام و مراتب اور تصرفات و مغیبات کے انکار و اعتراض کے دل دل میں پھنسے ہوئے ہیں اور معترض اپنے اعتراض کے ذریعہ اپنے ادراک کو نور و فیض سے محروم کر دیتا ہے اور وہ اپنے اسی دل دل میں پھنستا چلا جاتا ہے کہ موت آجاتی ہے

# حضرت سید گوشائیںؒ

آپ سید شمس الدین کے صاحبزادے اور ان ہی سے بیعت بھی تھے۔ آپ مشہور بزرگ تھے اور صاحب کرامات بھی تھے۔ گوشائیں پور موضع آپ ہی کا آباد کردہ ہے۔ ۸۸۶ھ میں انتقال فرمایا۔ قبر پختہ حضرت آفتاب ہندؒ کے احاطے میں پچھم طرف چار قدم کے فاصلہ پر ہے۔

# حضرت شاہ سید نظام الدین چشتی سہروردیؒ

آپ کے والد کا نام سید قطب الدین مدنیؒ تھا اور ان ہی سے بیعت اور ان ہی کے خلیفہ تھے۔ آپ نے کمال کوشش اور فکر و توجہ سے جوانی ہی میں علوم ظاہری و باطنی حاصل کر لیا تھا۔ والد کے انتقال کے بعد مسند ارشاد پر بیٹھے اور بڑی قبولیت حاصل کی۔ بارہ برس کی عمر سے کبھی بھی مشتبہ لقمہ نہیں کھایا۔ صائم الدہر اور قائم اللیل تھے فقراء و مساکین کے لئے طرح طرح کا کھانا تیار کراتے اور روزانہ سو دو سو آدمی دستر خوان پر کھاتے لیکن آپ ہر روز روزہ رکھتے اور افطار کے وقت ایک پیالہ پانی اور ایک سوکھی روٹی پر قناعت کر لیتے۔ رات کو کبھی نہ سوتے، تمام رات نماز اور ذکر و فکر میں گذار دیتے۔ اسی کا نام صدق صادق ہے اور مولیٰ سے عشق و محبت جو اس زمانہ میں ناپید ہے۔

ایک روز حاکم جونپور نے آپ کی دعوت کی۔ افطار کے وقت جو کھانا آپ کے سامنے لایا گیا وہ واپس کر دیا کہ اس میں ناجائز پیر اور ظلم و زیادتی کی بو آتی ہے؟ حاکم نے دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ گوشت میں جو ساگ پڑا تھا وہ بغیر قیمت کے بجبر لایا گیا ہے آپ کا انتقال ۲۷ محرم ۹۰۳ھ مطابق ۱۴۹۶ء کو سکندر لودی کے عہد میں ہوا۔ قبر پختہ آفتاب ہند کے روضہ کے اندر سید قطب الدین مدنی کی قبر سے ملی ہوئی پورب طرف ہے ۔[۱]

---

[۱] مناقب درویشیہ قلمی و تاریخ ظفرآباد ص۵۵

# حضرت سید ضیاء الدین محمد شاہ سہروردیؒ

آپ بڑے متقی پرہیزگار متبع سنت اور عاشق رسول تھے۔ عوام میں بڑی مقبولیت حاصل تھی۔ ہزاروں طالب آخرت آپ کے حلقۂ غلامی میں داخل ہوئے خانقاہ سے لنگر جاری تھا۔ سیکڑوں مسافر اور مسکین ہر وقت کھانا کھاتے تھے۔ تمام وقت ذکر و فکر میں گزرتا تھا۔ ایک روز آپ کی مجلس میں لوگوں نے مسئلہ توحید پر بحث کی۔ جاڑے کا زمانہ تھا۔ آگ روشن تھی۔ آپ اپنی جگہ سے اٹھے اور آگ پر آکر بیٹھ گئے۔ کچھ دیر تک اسی طرح بیٹھے رہے۔ اللہ کی شان کہ آگ کا ذرا بھی اثر نہ ہوا تھوڑی دیر بعد آگ پر سے اٹھ کر اپنی جگہ مجلس میں آئے اور فرمایا کہ:-

"توحید کے لئے حال چاہئے نہ کہ قال جب انسان پر حال غالب آجاتا ہے تو آگ پانی ہوا۔ خاک سانپ اور بچھو وغیرہ کوئی بھی دشمن اور نقصان وہ چیز اس کو نقصان نہیں پہنچا سکتی۔ سب ہی اس کے غلام اور فرمانبردار ہو جاتے ہیں۔"

یہی ساتواں درجہ توحید کا اور مقام مشاہدہ ہے اور یہی وہ مقام ہے جہاں بندہ اور خدا کی مرضی ایک ہو جاتی ہے اور ساری کائنات جو علماء ظاہر اور عوام وغیرہ کے نزدیک غیب ہے۔ نظروں کے سامنے ہوتی ہے اور شہادت کا درجہ رکھتی ہے جو روشن ضمیر نہیں ہیں غیب کا اطلاق ان پر ہوتا ہے۔ صوفیاء کرام غیب پر مطلع ہیں۔

ایک شخص نے چوری کا کچھ مال لاکر آپ کی نذر کیا۔ آپ نے کچھ غور کے بعد ارشاد فرمایا کہ "چوری کا مال اور فقیر کی نذر" وہ شخص خوف زدہ ہو کر بیہوش ہو گیا۔ پھر اپنے فعل سے شرمندہ ہو کر توبہ کی اور حلقۂ غلامی میں داخل ہو گیا۔

آپ کی وفات ۱۸ صفر ۹۲۱ھ مطابق ۱۵۰۴ء ابراہیم لودی ثانی کے عہد میں ہوئی۔ قبر پختہ حضرت چراغ ہند کے روضہ پچھمی گنبد میں دو قبر کے بعد پچھم جانب ہے [1]

---

[1] مناقب درویشیہ فارسی

# حضرت سید غیاث الدین ابو محمد درویش سہروردیؒ

آپ اپنے والد سید ضیاء الدینؒ سے بیعت اور ان ہی کے خلیفہ و جانشین تھے تمام عمر ریاضت و مجاہدہ میں گزری، غذا جو کی سوکھی روٹی تھی۔ شب و روز ذکر الٰہی میں مشغول رہتے۔ صاحب کرامات و تصرف تھے اور قاضی خاں ناصحی کے ہمعصر و ہم مکتب تھے۔ گوشہ نشینی کی زندگی تھی۔ گھر بار جائداد اور اہل و عیال کو چھوڑ کر دیر لئے اور جنگل میں چلے جانا گوشہ نشینی نہیں ہے۔ اگر فاسد خیالات کا دل و دماغ پر تصرف ہے تو پھر کہیں بھی جانے کا کچھ فائدہ نہیں ہے۔ ماسوا سے تعلق و رشتہ منقطع کرنا ہی گوشہ نشینی ہے۔ اگر دنیا دار ہے چاہے مسجد میں رہے یا کعبہ میں۔ پہلے ماسوا کی نفی کرو اور خدا کے علاوہ تمام خیالات کو دل و دماغ سے نکال دو تب توحید کامل حاصل ہوگا اور موحد بنو گے۔ پھر چاہے جہاں رہو مسجد و دیر ہو کلیسا ہو یا کعبہ یا گھر میں بازار میں اہل و عیال کے ساتھ۔ صرف تمہارا جسم بظاہر لوگوں کے ساتھ ہوگا اور روح مولیٰ کی آغوش میں دیدار کی لذت سے آشنا ہوگی۔ یہی گوشہ نشینی ہے

ایک روز لڑکپن میں شہر کے باہر آپ کا گذر ہوا۔ دیکھا کہ ایک موچی کا جنازہ رکھا ہوا ہے اور لوگ اکٹھا ہیں۔ آپ نے پوچھا کیسا مجمع ہے لوگوں نے کہا کہ فلاں شخص مر گیا ہے نماز جنازہ کے لئے لوگ جمع ہیں۔ یہ سن کر آپ نے مردے کے سر سے چادر کھینچکر فرمایا کہ "اٹھ کیوں سوتا ہے" مردہ اٹھ بیٹھا اور ایک عرصہ تک زندہ رہا اور آپ سے بیعت ہوا۔ جب انتقال ہوا تو اسی رات کو ایک بزرگ حضرت مخدوم شیخ بہار الدین آہن گرؒ نے خواب میں دیکھا کہ جنت میں دوڑتا پھرتا ہے پوچھا کہ تو یہاں کیوں کر آیا؟ اس نے کہا جب قبر میں مجھ سے سوال پوچھا گیا تو غیب سے آواز آئی کہ !!

"یہ میرے دوست درویش کا دست گرفتہ ہے۔ اسکو بہشت میں لے جاؤ"

پس پیر کی شفقت دلنوازش کے طفیل مجھ کو یہ مقام و مرتبہ حاصل ہوا۔

آپ کا یہ اصول تھا کہ دونوں وقت اپنے لنگر خانے سے غربا مساکین کو کھانا خود اپنے ہاتھوں سے بڑی محبت سے تقسیم فرماتے۔ آپ کی وفات ۲۹ ذی الحجہ ۹۳۴ھ مطابق ۱۵۲۷ء کو شہنشاہ بابر کے عہد میں ہوئی۔ قبر بحیثیت حضرت آفتاب ہند کے روضہ میں ان کے مزار سے دکھن طرف دس قدم کے فاصلہ پر ہے۔[1]

آپ نے ایک کتاب ظفرآباد کے حالات میں مناقب درویشیہ لکھی ہے اولیائے کاملین سے تعلق اور سچی عقیدت و محبت آخرت میں رنگ لائے گی اور درجات عالیہ کا باعث ہے۔ بس یقین کامل اور طلب صادق و ارادت کی ضرورت ہے اور اگر بد عقیدگی ہے پھر تو لاکھ سر ٹیکو اور پیشانی سجدوں سے سیاہ ہو جائیں سیکڑوں جانمازیں پھٹ جائیں مسجد کی سیڑھیاں گھس جائیں لیکن مولیٰ کی رضا حاصل نہ ہو گی

## حضرت سید حبیب اللہ سہروردیؒ

آپ حضرت درویش کے بڑے صاحبزادے اور ان ہی سے بیعت اور ان ہی کے مرید و خلیفہ تھے۔ ظاہری و باطنی علوم سے مالا مال تھے۔ رہن سہن اور مزاج شاہانہ تھا۔ نوکر چاکر سواری پالکی، ہاتھی، گھوڑا اسب دروازے پر موجود رہتا۔ اہل حاجت کا دروازہ پر ہر وقت ہجوم لگا رہتا۔ دولت کی آمد وہبات بے شمار تھی دست غیب حاصل تھا۔ باوجود اس کے صائم الدہر اور قائم اللیل تھے۔ لنگر خانہ میں ہر قسم کا کھانا ہمہ وقت تیار رہتا اور فقرا و مساکین میں تقسیم ہوتا رہتا تھا اور آپ ہمیشہ جَو کی سوکھی روٹی کھاتے اور رات کو کبھی نہ سوتے۔ ذکر و فکر میں ہر وقت مشغول رہتے اور حبس دم میں اس درجہ کمال تھا کہ ایک دم میں تمام رات گزار دیتے والد بزرگوار کے

---

[1] سلاطین اسلام و انتخاب مناقب درویشیہ و تاریخ ظفر آباد ص۲۰ و تجلیات العارفین

عین جوانی کے عالم میں ۹۱۸ھ کو سکندر لودی کے عہد میں وفات پائی۔ قبر سنگین حضرت آفتاب ہند کے روضہ میں حضرت درویش کی قبر کے پائنتی ہے [۱]

## حضرت سید ابواحمد نجم اللہ محمد اسمٰعیل رحمۃ اللہ علیہ

سید غیاث الدین کے انتقال کے بعد چھوٹے صاحبزادے، سید حبیب اللہ تھے جن کا نام سید ضیاء الدین تھا سجادہ نشین ہوئے۔ حسب وصیت حضرت مخدوم سید آفتاب ہند آپ کی قبر خام تھی۔ چونکہ آپ ذی حیثیت و صاحب ثروت تھے حضرت آفتاب ہند کے حکم کے خلاف قبر کو پختہ کر دیا گیا۔ اسی شب میں حضرت آفتاب ہند کو خواب میں دیکھا۔ آپ نے فرمایا کہ تم نے میری نصیحت کے خلاف کام کیا ہے لہٰذا سجادگی کی خدمت تم سے لے کر اسمٰعیل کو دے دی گئی۔ صبح ہوئی تو آپ از خود ہی کنارہ کش ہو گئے اور سید اسمٰعیل برادر خورد سجادہ نشین ہوئے۔ آپ اپنے والد حضرت درویش سے بیعت و خلیفہ تھے۔ صاحب کمالات ظاہری و باطنی تھے سات برس کی عمر میں کلام مجید حفظ کر لیا تھا اور سولہ سال کی عمر میں علوم ظاہری سے فراغت حاصل کر لی تھی۔

آپ سے کرامات و تصرفات کا ظہور ہوا ہے۔ جلال خاں ترکمان زمیندار پرگنہ سانتھر ڈیہہ جو اس خاندان کا مرید تھا۔ الیاس خاں شیر شاہی جاگیردار کے سامنے کسی قصور میں قید کر کے جونپور لایا گیا۔ اعزہ و اقرباء روتے پیٹتے حاضر ہوئے۔ آپ نے سفارش کی مگر حاکم نے کچھ خیال نہ کیا۔ آپ نے غصہ میں آکر فرمایا کہ "الیاس کی موت آئی ہے"۔ خدا کی قدرت کہ دوسرے ہی دن الیاس خاں مر گیا اور جلال خاں چھوٹ کر گھر آگئے۔ ۲۶ ربیع الاول ۹۶۸ھ

---

[۱] چراغ نور صفحہ ۶، تجلیات العارفین قلمی فارسی صفحہ ۱۱

مطابق ۱۵۶۱ء کو اکبر اعظم کے عہد میں آپ کی وفات ہوئی۔ قبر پختہ حضرت آفتاب ہند کے روضے میں حضرت درویش کی قبر کے برابر پورب جانب ہے [1]

## حضرت سید ابو نجیب محمد شمس الدین خرد سہروردیؒ

آپ سید محمد اسمٰعیلؒ کے صاحبزادے تھے۔ جب آپ نے علوم دینیہ سے فراغت پائی تو فن سپہ گری کا شوق ہوا۔ اس کو بھی بتمام و کمال حاصل کیا۔ تیر اندازی میں خاص طور سے مشہور تھے۔ یہی ذوق و شوق آپ کو دہلی لے گیا اور شہنشاہ ہمایوں کے خاصہ میں رسالدار ہوئے۔ نشانہ بازی اور تیر اندازی میں خلعت و انعام ہمایوں سے ملتا رہا۔ موضع قبول پور پرگنہ حویلی جونپور معافی میں ملا۔ اکثر لڑائیوں میں ہمایوں کے ساتھ شریک ہوئے۔ جسم پر زخم کے کافی نشانات تھے۔ ان تمام امور و مصروفیت کے باوجود کبھی بھی عبادت و ذکر الٰہی سے غافل نہ ہوئے۔ نصف عمر خوب آرام سے کٹی بعدہٗ تارک الدنیا ہو کر والد بزرگوار سے بیعت ہو گئے اور پھر تو بقیہ تمام عمر ریاضت و مجاہدہ میں گذار دی۔ دریاپور موضع قلندرپور پرگنہ حویلی ضلع جونپور میں حضرت میران شاہ قلندرؒ کے مزار کے متصل ایک حجرہ بنوا کر وہیں گوشہ نشین ہو گئے۔ تنہا رہتے۔ نہ رات کو چراغ روشن کرتے نہ کسی کو جانے کی اجازت تھی۔ ایک بوریا کے سوا کچھ نہ تھا۔ اکثر و بیشتر آنکھ سے آنسو جاری رہتا۔ درد و فکر میں ڈوبے رہتے کسی سے بات چیت نہ کرتے۔ والد بزرگوار کی وفات کے بعد سجادہ نشین ہوئے آپ کا حلقہ بہت وسیع تھا اور مریدین کو بہت جلد مشاہدہ کی دولت سے سرفراز فرما دیا کرتے تھے [1]

---

[1] مزید تفصیلی حالات کیلئے دیکھئے تذکرہ درویشیہ و مناقب درویشیہ و تجلیات العارفین قلمی فارسی تاریخ ظفر آباد و چراغ نور ص ۱۶۲

عقل کل ہی اصل ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی عقل کامل تھی۔ جو عقل صحیح
فیصلہ کرتی ہے وہ خاصان خدا کی عقل ہے۔ کیونکہ وہ نور وحدت سے سرفراز ہیں۔ کوّے
کی عقل بس اتنی ہے کہ وہ قابیل کو گورکنی سکھا سکتی ہے۔ عوام کا نفس بھی چالاک
وحرفت بازی میں کوّا ہے اس کے پیچھے نہ لگ ورنہ وہ تجھے قبرستان میں پہونچا دیگا
اگر تیرا باطن پاک ہے تو پھر تیرا دل اسرار خداوندی کا مرکز ہے۔ اس کے پیچھے چل
تیرا دل مسجد اقصیٰ ہے اس کے پاکیزہ خیالات وہ بوٹیاں ہیں جو اس میں اگتی
ہیں تو جس طرح حضرت سلیمان علیہ السلام ان بوٹیوں سے علم حاصل کرتے تھے
تو بھی اپنے خیالات سے دل کا علم حاصل کر۔ تمہارے جیسے خیالات ہوں گے اس
سے تمہاری باطنی حالت اور دل کی کیفیت کا اندازہ ہوجائے گا۔ زمین کی اچھائی اور
برائی کا معیار اس کی پیداوار ہے۔ جو زمین گنا اگائے وہ زمین زرخیز ہے اور جو زمین
نرکل اگائے وہ خراب ہے۔ خیالات دل کی زمین کی پیداوار ہیں ان سے دل
کی اچھائی و برائی معلوم ہوگی۔ اور اس سے آخرت کے مقام کا فیصلہ ہوگا۔ اولیاء
کے دل کی زمین بڑی زرخیز ہے۔ اس میں میوہ ہائے شیریں پیدا ہوتے ہیں اور
عوام کی زمین بنجر ہے۔ ایسے انسان کی مثال اندھے اونٹ کی ہے جس کی مہار نفس
کے قبضہ میں ہے۔ نفس قصائی ہے۔ اگر انسان نفس کی حقیقت سے واقف ہوجائے
تو ہرگز اس کے جال میں نہ پھنسے

۳ شوال سنہ ۹۹۲ھ مطابق سنہ ۱۵۸۳ء کو شہنشاہ اکبر کے عہد میں حضرت سید ابو نجیب
محمد شمس الدین خرد سہروردیؒ کی وفات ہوئی۔ حضرت آفتاب ہندؒ کے روضہ کے
اندر سید شمس الدین کی قبر کے برابر پچھمی دیوار کی طرف دفن ہوئے مگر دیوار گرجانے سے
قبر بے نشان ہوگئی۔ اب کوئی نشان باقی نہیں ہے [1]

---

[1] چراغ نور ص۲۴ ۔ مناقب درویشیہ فارسی قلمی

# حضرت قاضی سید احمد نور سہروردیؒ

آپ سید محمد اسمٰعیل کے صاحبزادے اور ان ہی سے بیعت تھے۔ اپنے وقت کے ایک جید عالم بہت بڑے بزرگ اور ظفرآباد کے قاضی تھے۔ موضع احمد نور آپ ہی کا آباد کیا ہوا ہے۔ آپ کا شمار محدثین کے گروہ میں تھا تصنیف و تالیف آپ کا محبوب مشغلہ ہے۔ رموز المعانی فن تصوف میں آپ کی کتاب لاجواب ہے۔

۹۹۵ھ مطابق ۱۵۷۶ء کو شہنشاہ اکبر کے عہد میں وفات ہوئی مادۂ تاریخ وسن ہجری "گلزار ارم یافتہ" ہے۔ قبر پختہ آپ کی دریائے گومتی کے سید نور الدین زیدی مولف چراغ نور و تجلی نور کے مکان سے پورب طرف ایک بلند ٹیلہ پر ہے ۱؎

# حضرت سید رکن الدین ابو الفتح فیض اللہ سہروردیؒ

آپ کیلئے سید شمس الدین ابو نجیب سے شیخ رکن الدین ابو الفتح فیض اللہ ملتانی نے خواب میں فرمایا تھا کہ تمہارا لڑکا مادر زاد ولی ہوگا اور ایک سو تین سال کی عمر ہوگی۔ اس کا نام میری کنیت و نام پر رکھنا۔ لہذا جب آپ پیدا ہوئے تو آپ مادر زاد ولی تھے اور ایک سو تین سال کی پوری عمر پائی۔ آپ نے بارہ سال کی عمر میں پورا قرآن حفظ کر لیا اور اٹھارہ سال کی عمر میں علوم ظاہری سے فراغت حاصل کر لی۔ بیعت والد بزرگوار ہی سے کی اور اویسی نسبت حضرت شیخ رکن الدین

---

۱؎ تجلیات العارفین قلمی فارسی

ملتانی سے تھی، ریاضت و مجاہدہ اسقدر سخت کیا کہ تقریباً بارہ سال تک درگاہ کی مسجد کے حجرے میں خلوت نشین رہے۔ آپ کے خلفاء میں حضرت شیخ تاج الدین مشہور تھے جن کا مزار جھوسی ضلع الہ آباد میں مرجع خلائق ہے۔

آپ کے ایک مرید کی لڑکی مر گئی۔ آپ برائے تسلی ان کے گھر گئے اور یہ فرمایا کہ اللہ تعالیٰ بیٹی کے بدلے بیٹا دے گا۔ چونکہ ضعیف العمر تھے کہا کہ حضرت اب اس ساٹھ سال کی عمر میں لڑکا کیا ہوگا؟ آپ نے فرمایا کہ خدا ہر بات پر قادر ہے چنانچہ ان کی بیوی حاملہ ہوئیں اور لڑکا پیدا ہوا۔ آپ مخلوق خدا کی پوشیدہ حاجت روائی میں مشہور زمانہ تھے اور یہ خاص صفت ربوبیت باری تعالیٰ ہے۔

۱۳ ربیع الاول ۱۰۵۰ھ کو شاہجہاں بادشاہ کے عہد میں آپ کا وصال ہوا اور مزار آپ کا موضع سرسانواں ضلع اعظم گڈھ میں ہے [1]

# اہل اللہ روحوں کو زندگی بخشتے ہیں

علماء سوء، فلسفی اور عوام کی نظر دل میں گہرائی نہیں ہے۔ اور جب نظر میں گہرائی نہ ہو تو وہ مفید اور صحیح نتائج اخذ نہیں کرتی ہے۔ اسی لئے تو قرآن پاک میں فرمایا ہے فَارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَيْنِ "دو مرتبہ نظر ڈال" کی تکرار بھی اس کو گہرائی میں لے جاتی ہے۔ اگر اپنی نظر کو صحیح کرنا چاہتے ہو تو اہل اللہ کی صحبت حاصل کرو اور ان سے مدد چاہو اور فلاسفہ اور علماء ظاہر کے فکر و طرز پر غور و فکر کر کے اہل اللہ کے بارے میں کوئی فیصلہ کرنا اور مورد الزام ٹھہرانا تو ایسا ہی ہے جیسے کوئی شخص ٹھنڈے لوہے کو پیٹتا ہے۔ فلسفی اور علم ظاہر کی بساط والا تو خود ہی عقل کامل سے تہی دست اور ــ روحوں سے بیگانہ و بے خبر ہے اور اس میں دراصل

---

[1] تجلیات العارفین قلمی و انتخاب در دبستیہ قلمی فارسی ص ۱۱۲۔ چراغ نور ص ۶۵

حِسّ بھی باقی نہیں رہی اور وہ تو نادان دوست ہے جس کی صحبت سے آخرت برباد ہو گی۔ لہذا ان کی صحبت تمہارے لئے بالکل نفع بخش نہیں بلکہ زہر ہلاہل ہے اور یہ حقیقت ہے کہ حضرت حق تعالیٰ کا ظہور مخلوق کے وجود کے واسطہ سے ہے لیکن افسوس کہ یہ بات عوام اور مسلمان ظاہر کی سمجھ سے بالاتر ہے اس میں خاموشی ہی بہتر ہے۔ اگر فیض کا دروازہ بند ہونے کا ڈر نہ ہوتا تو اور بھی کچھ لکھتا۔

علمار سو اہل اللہ کی زندگی اور ان کے طرز عمل اور فکر فصیح پر اعتراضات کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ امور شریعت کے خلاف ہیں اور ان کی ذات سے جو ظہور و صدور ہوتا ہے وہ سراسر قرآن و سنت کے منافی ہے۔ حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ عارف باللہ شریعت اور تقوے کا خلاصہ ہوتا ہے اور چونکہ وہ روح اور جوہر کو اپناتا ہے جو مغز ہے اور اس کے چھلکے کو علمار ظاہر کے لئے چھوڑ دیتا ہے۔ کیونکہ اس کو جو معرفت خداوندی حاصل ہوئی ہے وہ اسی مغز کے اپنانے اور تقوے کا ہی نتیجہ ہے اس راز سے پردہ حضرت عارف رومیؒ نے اس طرح اٹھایا ہے۔ فرماتے ہیں ؎

من ز قرآں مغز را بر داشتم
استخواں پیش سگاں انداختم

شیخ کامل کا حال یہ ہے کہ وہ کاشفِ اسرار اور خود اسرارِ مجسم ہیں۔ وہ دنیا اور آخرت دونوں کے شہنشاہ ہیں اور امت محمدیؐ کے ملجا، و ماوٰی ہیں اور قیامت میں شفاعت کنندہ ہے عوام ان کے در کے غلام ہیں۔ وہ مجسم شریعت ہیں اور ان کا بال برابر فعل بھی خلاف شریعت نہیں ہے۔ حضرت عارف رومیؒ فرماتے ہیں ؎

چوں انا الحق گفت شیخ و پیش برد
پس گلوئے جملہ کوراں را فشرد

چوں انائے بندہ لا شد از وجود
پس چہ ماند تو بیندیش اے جحود

ترجمہ: جب شیخ کامل منصور نے انا الحق کہا اور آگے بڑھ گئے تو

یہ سمجھ لو کہ تمام دل کے اندھوں کے گلے کو دبا دیا اور اس حقیقت
کو اچھی طرح ذہن نشین کر لو کہ جب بندے کا وجود ذہنی وجود
کے اعتبار سے لا بن گیا۔ اے منکر۔! تو سوچ کہ اب کیا رہ گیا

تشریح:۔ شیخ کامل انا الحق کہے اور ظاہر بینوں کے نزدیک حد سے تجاوز
کر جائے اور اس کی وجہ سے ظاہر بیں غصہ میں مبتلا ہوں
تو یہ بھی خلاف شرع نہیں ہے۔ جب بندے کی اپنی ہستی
اپنے ذہن سے بالکل فراموش ہو گئی تو پھر تو وہ خود نہیں
رہا اور اب سوائے خدا کچھ نہیں رہا۔

پھر آگے حضرت عارف رومیؒ نے انا الحق پر فیصلہ کن بات کی ہے فرماتے ہیں۔

اگر ترا چشم ست بکشا در نگر
بعد لا آخر چہ ماند دگر
اے بریدہ آں لب و حلق و دہاں
کہ کند تف سوئے مہ یا آسماں
تف بر ویش باز گردد بیشکے
تف سوئے گردوں نیابد مسلکے
تا قیامت تف برو بارد ز رب
ہمچو تبت بر روان بولہب

ترجمہ:۔ اگر تجھے چشم بصیرت حاصل ہے تو کھول اور دیکھ کہ لا کے
بعد آخر اور کیا رہ گیا؟ اس کا وہ ہونٹ حلق اور منہ کٹ جائے
جو چاند یا آسمان کی طرف دیکھے اور بیشک یہ تھوک اس کے
منہ پر واپس آجائے گا۔ کیونکہ تھوک آسمان کی جانب راہ
یاب نہیں ہوتا ہے۔ اور اللہ کی جانب سے قیامت تک اس
پر تھوک برسے گا اور پھٹکار رہے گی جیسا کہ ابولہب کی روح

پر تبت یدا میں کہا گیا ہے

تشریح :۔ اگر نیری آنکھ حقیقت بیں ہے تو غور کرے۔ اگر اب بھی کوئی انا الحق پر اعتراض کرے تو آسمان کی طرف تھوکنا ہے۔ جس کی برائی خود اسی پر آئے گی۔ ایسے باکمال بزرگوں کی تکفیر اور تفسیق کرنے والا خود اسی میں مبتلا ہے۔ اور ایسے لوگوں پر خدا کی تف قیامت تک رہے۔ جس طرح ابو لہب کے بارے میں سورہ تبت یدا کی بدعا برستی رہتی ہے [1]

# شیخ کامل کا مرتبہ کیا ہے

شیخ کامل کے مراتب عظیم ہیں وہ نور مطلق ہیں اور دریائے وحدت میں تیر رہے ہیں۔ ان کا حکم خدا کا حکم ہے وہ جو کہے اور کرے منجانب اللہ ہے۔ کیونکہ اب وہ موجود نہیں ہے۔ انھوں نے تو اپنی ذات کی نفی کر دیا ہے اور بشری صفات زائل ہو گئی ہیں تو اب اس کی جگہ پر کون موجود ہے اس بات کو عوام اور علماء ظاہر نہ سمجھ پائیں گے اور میں کیا کہوں زبان بند ہے۔ دیکھئے عارف رومیؒ نے کتنی پتے کی بات کہی ہے فرماتے ہیں ؎

آسمانہا بندۂ ماہِ وے آمد
شرق مغرب جملہ نان خواہ وے آمد
زانکہ لولاک ست بر توقیع او
جملہ در انعام و در توزیع او
گر نبو دے او نیابد ے فلک
گردش نور و مکانی ملک

---

[1] مثنوی مولانائے رومؒ دفتر ششم ص ۲۰۹-۲۱۰ و ص ۲۱۷

گر نبودے او نیابیدے بحار
ہیئت ماہئ و دُرِّ شاہوار
گر نبودے او نیابیدے زمیں
در درونِ گنج و بیروں یاسمیں
رزقہا ہم رزق خوران وے اند
میوہائے لب خشک باران وے اند

ترجمہ:۔ آسمان اس چاند کے غلام ہیں۔ مشرق و مغرب سب اسکی روٹی کے بھکاری ہیں۔ کیونکہ اس کے طغری میں 'لولاک' ہے سب اس کے انعام و بخشش میں ہیں۔ اگر وہ نہ ہوتا آسمان کو حاصل نہ ہوتی گردش اور نور اور فرشتوں کا مکان بننا۔ اگر وہ نہ ہوتا سمندر کو حاصل نہ ہوتی مچھلی اور درِ شہوار کی صورت، اگر وہ نہ ہوتا تو زمین کو حاصل نہ ہوتا۔ خزانہ اور باہر چنبیلی اور رنگ برنگ کے پھول رزق بھی اس کے رزق خور ہیں اور میوے اس کی بارش کے پیاسے ہیں۔

تشریح:۔ جب شیخ کامل میں نور حق ہے تو زمین و آسمان اس کے غلام ہیں۔ اور کائنات کی بقا اس کے طفیل سے ہے شیخ کامل میں وہ نور ہے جو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم میں تھا۔ جس کی وجہ سے اللہ نے فرمایا تھا کہ اگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم تم نہ ہوتے میں زمین و آسمان کو نہ پیدا کرتا۔ تو شیخ کامل کو وہی نور حاصل ہوا ہے اور اب تمام عالم ان کا طفیلی ہے اور وہ بھی اللہ تعالیٰ کے اس فرمان کے مصداق ہیں۔ چونکہ ان میں وہ نور ہے کہ اگر وہ نور

نہ ہو تو زمین و آسمان نہ ہوتے۔ لہٰذا آسمانوں کی گردش
اور اس کا نور، اس کا فرشتوں کا مقام ہونا، سمندروں
میں مچھلی اور موتی، اور زمین پر بیل بوٹے اور رنگ برنگ
کے خوشنما اور مہکتے پھول سب ان کے ہی طفیل سے ہیں
اسی رزق اور پھلوں کے لئے بارش سب ہی ان کے
طفیل اور صدقے سے ہے [1]

## حضرت سید ابو نجیب ابو الفضل عبد الوہاب سہروردی

آپ کے والد کا نام سید رکن الدین ابو الفتح تھا۔ ان ہی سے بیعت اور ان ہی کے خلیفہ تھے۔ والد کے انتقال کے بعد سجادہ نشین ہوئے سترہ سال کی عمر میں علوم ظاہری سے فارغ ہوگئے۔ ابتدا میں آپ کو ملازمت کا شوق تھا۔ چونکہ بادشاہ اور وزرار اس خاندان کے بہت معتقد تھے۔ لہٰذا آپ کی طبیعت کا رجحان دیکھ کر آپ کو کڑہ مانک پور ضلع الہ آباد کی نظامت سپرد کی گئی۔ پھر شاہی فوج کے سپہ سالار مقرر ہوئے۔ ۲۲ جنگوں میں شرکت کی اور فتحیاب ہوئے آپ کے جسم پر تلوار کے ۵۵ زخم تھے۔ بعدہٗ والدہ کی نصیحت سے ملازمت ترک کردی اور اپنے والد سے بیعت ہوگئے۔ درگاہِ مسجد کے حجرے میں بیٹھ گئے۔ ۲۲ سال دو ماہ اسی میں رہے بہت ہی ضروری کام کے سوا باہر نہیں نکلتے تھے۔ سات ہزار پانچ سو بیگھہ زمین معافی میں ملی تھی لیکن اس کی تمام آمدنی فقراء و مساکین پر خرچ ہوجاتی تھی اور خود کتابت کر کے اپنا خرچ چلاتے تھے۔ سنت کے بہت پابند تھے اور کلام بہت

---

[1] مثنوی مولانائے روم دفتر ششم معہ ترجمہ و حاشیہ و تشریح حضرت مولانا قاضی سجاد حسین ص ۲۱۰

کم کرتے تھے اور اپنے کمال کو چھپاتے تھے لوگوں سے کم ملتے تھے۔

۲۶ ذیقعدہ سنہ ۱۰۶۲ھ مطابق سنہ ۱۶۴۳ء کو شاہ جہاں بادشاہ کے عہد میں وفات ہوئی۔ قبر پختہ حضرت درویشؒ کلاں کے مزار کے پائینتی پچھم جانب حضرت آفتاب ہندؒ کے روضۂ احاطے کے اندر ہے [۱]

## حضرت سید اسمٰعیل ابو محمد درویش خردؒ سہروردی

آپ اولیاء کاملین میں سے تھے۔ تیس سال تک علوم ظاہری کی تحصیل و تکمیل میں مصروف رہے بعدہ دس برس سیر و سیاحت اور بزرگوں کے مزارات کی زیارت و صحبت میں بسر کی اور بہت فیض باطنی حاصل کیا۔ اکتالیس سال کی عمر سے ریاضت و مجاہدہ میں لگے تو پھر تمام عمر اسی میں گزار دی۔

والد بزرگوار سید عبدالوہاب سے بیعت اور ان ہی کے خلیفہ تھے۔ ان کی وفات کے بعد مسند ارشاد پر بیٹھے اور عام قبولیت حاصل کی۔ سیکڑوں طالبان حق نے فیض اٹھایا اور اپنی اپنی مراد کو پہونچے۔ سائل آتے اور بھر دل ہاتھوں، واپس جاتے۔ مناقبات درویشیہ اور اوراد درویشیہ آپ کی تصنیف ہے

۹ صفر سنہ ۱۰۶۸ھ کو شاہ جہاں اور عالمگیر کے عہد میں وفات پائی۔ قبر آپ کی حضرت آفتاب ہندؒ کے روضے کے اندر پورب والی دیوار سے ملی ہوئی سید اسمٰعیلؒ کی قبر سے دکھن جانب دس قدم کے فاصلہ پر ہے [۲]

انسان کو صالحین یعنی خدا کے نیک بندوں کی صحبت اختیار کرنی چاہئے بزرگوں کی صحبت کی تاثیر یہ ہے کہ آدمی ملکوتی بن جاتا ہے۔ غور کرو کہ پھول کو

---

[۱] تاریخ ظفر آباد ص۶۶

[۲] تجلیات العارفین قلمی مظہر الاحدیہ فارسی ص۱۰۵

جب تلّی میں کچھ دیر باس دیا جاتا ہے تو یہ پھول کی صحبت ہی کا اثر ہے کہ وہ خوشبودار ہوجاتا ہے اور قیمت بہت زیادہ ہوجاتی ہے۔ اور میں کہتا ہوں کہ انسان تو اشرف المخلوقات ہے اگر مٹی بھی بزرگوں اور خاصان خدا کی صحبت اختیار کرلیتی ہے تو اس میں بزرگی آجاتی ہے۔ اولیاء کاملین کی قبر مبارک کی مٹی اکثیر اعظم ہے اور دل فدا ہوجاتا ہے۔ مٹی اور اینٹ کو یہ شرافت اور عظمت اس بزرگ کے جسم کے مس کرنے سے حاصل ہوئی ہے اور یہ تصوف کا امر مسلمہ ہے کہ صاحب نسبت کی نسبت، صاحب قبر کے فیض سے بڑھ جاتی ہے۔ اولیاء کاملین اپنے مزاروں سے ہر آنے والوں کو فیض پہونچاتے ہیں اور جب قبر سے فیض کا یہ عالم ہے تو پھر زندگی میں ان کی صحبت تو کیمیا ہے اولیاء اللہ کے مزارات مقدسہ سے لاکھوں انسان فیضیاب ہوتے ہیں اور ظاہر ہے کہ جو ذات بابرکت مزار سے بھی فیض پہونچارہی ہے اسے کیسے مردہ کہوگے بلکہ مردہ تو وہ زندہ ہیں جو مزار کے منکر اور خود بے فیض ہیں۔

آج کل توحید کے نئے علمبردار نکلے ہیں جو مزارات مقدسہ کی زیارت کو جانا فعل عبث سمجھتے ہیں اور اگر کہیں مزارات پر باادب بیٹھ کر اور تلاوت کلام پاک کے بعد ہاتھ اٹھا کر ایصال ثواب و دعا کرنے یہ موحدین دیکھ لیں تو چشم و ابرو پر بل پڑ جاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ تو شرک و بدعت ہے، یہ خود ساختہ ان کی توحید ہے جس نے انکا رشتہ رسالت اور ولایت سے بھی توڑ دیا ہے اور دراصل یہ لوگ بالکل اس شعر کے مصداق ہوئے کہ ؎

نہ خدا ہی ملا نہ وصال صنم

ادھر کے ہوئے نہ اُدھر کے ہوئے

اللہ نے ان کے قلب پر مہر کردی اور عقل کو ماؤف کردیا ہے اور یہ بدعقیدگی سزا ہے

## حضرت سید صدرالدین صدرالحق سہروردیؒ

آپ اپنے والد سید اسمٰعیل ابو محمد درویش سے بیعت اور ان ہی کے خلیفہ تھے
آپ اپنے اور بھائیوں سے گو عمر میں چھوٹے تھے مگر ریاضت و مجاہدہ میں سب سے
بلند تھے اور والد بزرگوار نے آپ ہی کو اپنا جانشین مقرر کیا۔ آپ سے کئی کراماتوں
کا ظہور ہوا ہے۔ یکم جمادی الاول ۱۱۰۰ھ مطابق ۱۶۸۹ء کو عالمگیرؒ کے عہد میں وفات
پائی، قبر آپ کی حضرت آفتاب ہندؒ کے روضہ کے اندر والد بزرگوار کی قبر کے پائینتی
جانب پچھمی گوشہ میں ہے ؎

## حضرت سید محمد صادق مدن سہروردیؒ

آپ بہت ہی حسین و جمیل اور بڑے طاقتور علوم ظاہری بقدر ضرورت حاصل
کیا۔ مگر علم باطنی میں بڑی محنت و ریاضت کی والد بزرگوار سے بیعت اور ان ہی کے
خلیفہ تھے۔ والد کی وفات کے بعد جانشین ہوئے۔ فقراء و مساکین کی چھپے ہاتھوں مدد
فرماتے اور سخاوت کا دریا بہاتے تھے

ایک روز موضع قلندر پور ظفرآباد کے قریب اپنی معافی میں تشریف لے
گئے۔ اتفاق سے اسی روز آسمان پر ٹڈی دل نمودار ہوا اور کھیتوں کی صفائی و
تباہی شروع ہوگئی۔ ایک غریب کاشت کار روتا پیٹتا حاضر ہوا اور ٹڈی دل سے
حفاظت و پناہ کی درخواست کی۔ آپ نے فرمایا کہ ایک کوری پیالی میں کنوئیں کا
پانی لاؤ۔ پانی لایا گیا آپ نے اس کے نیچے ایک باریک سوراخ کر دیا۔ اور کہا

---

کہ کھیت کے چاروں طرف مینڈھ پر اس کا پانی ٹپکا دو۔ اس نے ویسا ہی کیا خدا کی قدرت کہ ٹڈیوں نے آس پاس کا کھیت تو صاف کر دیا مگر اس کے کھیت کا پیڑ بھی نہ کھایا۔

۱۲ ربیع الثانی سنہ ۱۱۵۳ھ کو مطابق سنہ ۱۶۳۶ء ابراہیم شاہ غاصب کے عہد میں وفات پائی اور قبر حضرت چراغ ہند کے روضے کے اندر والد بزرگوار کی قبر کے پائنتی ہے لہ

# حضرت میران سید محمد ماہ سہروردیؒ

آپ سید محمد اسمٰعیل ابو محمد درویش کے پوتے اور اپنے چچا صدرالدین صدر الحق سے بیعت اور اُن ہی کے خلیفہ تھے، شب و روز عبادت و ریاضت کے سوا کوئی دوسرا کام و شغل نہ تھا۔ زر و مال اور جاہ و حشم سے نفرت تھی فقر و فاقہ محبوب و پسند تھا۔ موضع نصیر پور میں چند بیگھہ زمین معافی کی تھی۔ اسی کی آمدنی سے جو کچھ حاصل ہوتا تھا۔ اس میں دو حصے کر دیتے ایک حصہ فقراء و مساکین کے لئے وقف تھا اور دوسرے حصے میں اپنے اہل و عیال کی ضرورتیں پوری کرتے۔ آپ صاحب کرامات بھی تھے اور زبان تلوار کے مانند تھی

ایک مرید شیخ ہینگا نے آپ کی دعوت کی، آپ اس کی دعوت قبول فرما کر اس کے گھر تشریف لے گئے۔ اس شخص نے نہایت عقیدت و محبت سے راب کا شربت بنا کر پیش کیا۔ آپ نے نوش فرمایا اور اس کی غربت و عسرت سے متاثر ہو کر ایک کوری ٹھیکری پر نقش لکھ کر دے دیا کہ اس کو راب کے برتن میں ڈال دو لیکن اس کو کبھی نکالنا نہیں۔ سات برس تک روزانہ وہ راب خرچ ہوتی رہی مگر ذرا بھی کم نہ ہوئی۔ جتنی مقدار شروع میں

---

لہ۔ تاریخ ظفر آباد ص ۶۹ و تجلیات العارفین

تھی آخر تک اتنی ہی رہی۔

آپ کی وفات ۲۲ ربیع الثانی سنہ ۱۱۶۰ھ مطابق سنہ ۱۷۴۵ء کو شاہ جہاں ثانی غاصب کے عہد میں ہوئی. قبر پختہ موضع نصیر پور پرگنہ پھول پور الہ آباد میں ہے[1]
بہت سے لوگوں نے آپ کے دست حق پرست پر توبہ کی اور اعمال صالحہ میں لگ کر بلند مراتب کے مالک ہوئے. صوفیہ فرماتے ہیں کہ گناہ پر شرمندہ ہونا اتنا مفید نہیں بلکہ اعمال صالحہ میں لگنا اور دل کے خیالات پر قابو پانا زیادہ مفید ہے

---

[1] ساٹھ سال گذرے زمانے کی بات ہے ایک پختہ سڑک کلکتہ سے دہلی تک نکالی گئی اور وہ خاص نصیر پور سے ہو کر گذری تھی. سڑک کی راہ میں آپ کے روضہ کی طرف کی دیوار اور کچھ زمین بھی پیمائش میں آ گئی تھی. ہر چند کہ وہاں کے لوگوں نے منع کیا مگر وہ حکم پیمائش منسوخ نہ ہوا. نتیجہ یہ نکلا کہ جس وقت اس روضہ کے احاطہ کی دیوار میں سرکاری مزدوروں نے کدال لگائی زہریلی مکھیوں کا ایک جھنڈ نکلا اور مزدوروں کو اسقدر کاٹا کہ سب کے سب بے ہوش ہو کر گر پڑے. جب سرکاری انجنیئر کو اس واقعہ کی اطلاع ہوئی تو شکرم سے موقع پر آیا. جیسے ہی اس کی گاڑی روضہ کے قریب پہنچی یک بیک الٹ گئی اور انجنیئر کا سر ٹوٹ گیا جب ان حالات کا سامنا کرنا پڑا تو مجبور ہو کر نقشے میں تبدیلی کی گئی اور سڑک ٹیڑھی کر کے نکالی گئی جیسا کہ موقع دیکھنے سے ظاہر ہوتا ہے. اس طرف کے لوگ آپ کے بہت معتقد اور جلال سے اسقدر خائف ہیں کہ روضے کے درختوں کی ایک پتی بھی توڑنے کی ہمت نہیں پڑتی حاجات و دعا کے لئے بکثرت حاضر ہوتے ہیں. آپ کے مزار کا یہ تصرف بہت مشہور ہے کہ صدہا تپ و لرزہ بیمار روضہ کے اندر جا کر صحت یاب ہو جاتے ہیں
(دیکھو تجلیات العارفین قلمی ص۲۱ و چراغ نور و تاریخ ظفر آباد ص۱۰۶)

اگر انسان صرف گناہوں سے شرمندگی میں پھنس کر رہ گیا تو انجام کار اس شرمندگی سے اس کو اور مزید شرمندگی ہوگی۔ انسان اگر گناہوں کی شرمندگی کو ہی اپنا طریقہ بنا لے تو نتیجہ یہ ہوگا کہ نصف عمر تو کاموں کی پریشانی میں گذری اور نصف شرمندگی میں بیتی اور کوئی نیک عمل جس کی آخرت کے بازار میں خریداری ہو رہی ہے اس کے ہاتھ نہ آیا۔ انسان کو اچھے عمل اور صالحین کی صحبت اختیار کرنی چاہئے۔ کیوں کہ جس طرح حضرت سلیمان صفائے قلب سے بوٹیوں کے خواص معلوم کر لیتے تھے۔ اسی طرح صوفی اپنے قلب کی مصفی آنکھ سے معارف کا راز دیکھ لیتے ہیں۔

کائنات کی ہر چیز کسی صفت خداوندی کا مظہر ہوتی ہے۔ اور قلب انسانی تمام صفات خداوندی کا مظہر ہے۔ لہذا اصل وہ آثار ہیں جو دل میں نمایاں ہوتے ہیں۔ جو لوگ دھوکے میں پڑے ہوئے ہیں اور محض ظاہری کائنات کو اصل اور جنت کدہ سمجھے ہوئے ہیں اور سارا زور اسی کے حصول پر خرچ کرتے ہیں۔ جب ان کی غفلت کا خواب ٹوٹے گا۔ تب اصل حقیقت معلوم ہوگی۔ لیکن اسوقت کوئی فائدہ نہ ہوگا۔ اسوقت یہ لوگ قبرستان میں ہوں گے اور دارالعمل سے خالی ہاتھ میں دارالجزا میں پہونچ گئے ہوں گے۔ پھر سوائے آہیں بھرنے اور واحسرتاہ کہنے کے کچھ حاصل نہ ہوگا جس شخص نے موت سے پہلے پیر کامل کا دامن ہاتھ میں لے لیا۔ اور فنا حاصل کر لی اور اصل باغوں کا راز حاصل کر لیا وہ قابل مبارکباد ہے۔ شیخ کامل کے سامنے اپنے کو نادان خطاکار اور مجرم سمجھ اور ادب کرنا کہ وہ تجھے دل کی تعلیم دینے میں دریغ نہ کرے۔ جب تو اپنے جہل اور خطا کا اقرار کرے گا۔ تب شیخ تجھے باطنی تعلیمات سے منور کرے گا۔

# حضرت سید احمد ہدایت اللہ سہروردیؒ

آپ بھی سید اسمٰعیل ابو محمد درویش خورد کے پوتے تھے۔ اپنے چچا سید صدر الدین صدر اسحٰق سے بیعت کی اور خلافت پائی۔ زہد و تقویٰ ریاضت و مجاہدہ میں یکتائے وقت تھے۔ جذب و استغراق اور کشش الٰہی کا اس درجہ غلبہ تھا کہ اکثر اوقات بے ہوش ہی رہتے مگر نماز کے وقت ہوش میں آجاتے اور یہ کیفیت جاتی رہتی۔ یکم رمضان ۱۱۸۱ھ کو دلیفہ خوار بادشاہ شاہ عالم جلال الدین کے عہد میں آپ کی وفات ہوئی۔ قبر بچنہ حضرت آفتاب ہندؒ کے روضہ میں سید صدر الدین کی قبر کے پائینتی ہے [1]

# حضرت سیّد احمد فتح اللہ سہروردیؒ

آپ اپنے والد سید احمد ہدایت اللہ سے بیعت اور ان ہی کے خلیفہ تھے شب و روز عبادت و ریاضت میں مشغول رہتے، بڑے صابر و شاکر تھے۔ آپ کے چھوٹے چھوٹے تین بچے تھے اور ان کو بہت پیار کرتے تھے۔ ایک روز کا واقعہ ہے کہ صبح کو آپ حجرہ کا دروازہ بند کر کے ذکر و فکر اور مراقبہ میں مشغول تھے کہ ان تینوں بچوں نے آکر دروازہ پیٹنا اور شور و غل کرنا شروع کر دیا۔ چوں کہ آپ کو جذب و کشش الٰہی کا غلبہ بہت تھا یہ حرکت نہایت ناگوار ہوئی کہ توجہ اور استغراق میں خلل پڑا۔ جذب و جلال کی وجہ سے بد دعا کر بیٹھے۔ وہ تینوں بچے مر گئے۔ جب آپ مراقبہ سے فارغ ہو کر حجرہ سے باہر تشریف لائے تو بچوں کو مردہ پایا۔ صبر و شکر کر کے بیٹھ رہے اس کے بعد پھر کوئی لڑکا نہیں ہوا۔

---

[1] چراغ نور ص

۷ ربیع الاول ۱۱۹۵ھ مطابق ۱۷۸۱ء کو بعہد شاہ عالم جلال الدین بادشاہ آپ کی وفات ہوئی۔ قبر خشتی احاطہ روضہ حضرت آفتاب ہندؒ کے سید محمد صادق کی قبر کے پائینی ہے [1]

# حضرت شاہ سید قربان علی سہروردیؒ

آپ اپنے والد سید محمد صادق مدنیؒ سے بیعت تھے اور ان ہی کے خلیفہ تھے۔ بیس سال کی عمر میں علوم ظاہری سے فراغت حاصل کی بعدہٗ علم باطنی کی طرف متوجہ ہوئے۔ عبادت و ریاضت میں بڑی محنتیں برداشت کیں۔ والد کے انتقال کے بعد مزید تعلیم و تربیت اپنے ماموں سید احمد فتح اللہؒ سے پائی آپ شائخ وقت اور اولیاء زمانہ سے تھے۔

نواب سعادت علی خاں برہان الملک نے جب معافیات شاہی ضلع جونپور کی ضبط کر لی تو حضرت آفتاب ہندؒ کے آستانے کے متعلق بھی جسقدر معافی تھی اسکو بھی ضبط کر لیا جس سے مصارف درگاہ کے سلسلے میں بڑی پریشانیاں پیدا ہوئیں۔ آپ اس کو واگذاشت کرانے کے لیے دہلی تشریف لے گئے۔ وہاں حسن اتفاق کہ نشان خاں ترکمان تعلقہ دار ساتھر ڈیہہ بھی تھا۔ نواب آصف الدولہ بڑا نفیر دوست تھا ایک بار بغرض سیر و تفریح الہ آباد آیا۔ تو اس کو آپ کی بزرگی کی شہرت معلوم ہوئی۔ فوراً میاں پور خدمت میں حاضر ہوا مگر آپ نے ملاقات نہ کی چھ مرتبہ حاضر ہوا مگر بغیر ملاقات واپس جانا پڑا۔ ساتویں مرتبہ ذریعہ عطا بیگ حاضری کی اجازت چاہی آپ نے عطا بیگ کے عاجزانہ التجا پر ملاقات کی اجازت دے دی نواب خدمت میں حاضر ہو کر مشرف ملاقات ہوا۔

بعد ملاقات نواب نے روزینہ اور معافی دینی چاہی مگر آپ

---

[1] سیرت الابرار۔ سلاطین اسلام۔ مظہر الاحدیہ صفحہ ۱۰۔ مناقب درویشیہ قلمی۔

نے منظور نہیں کیا ۔[۱]

آپ کی وفات ۷ رشوال ۱۲۰۹ھ ہجری مطابق ۱۷۹۵ء عیسوی عہد مغلیہ کے آخر دور اکبر ثانی میں ہوئی۔ مزار آپ کا میاں پورہ ساتھر ڈیہہ میں ہے ۔[۲]

## حضرت مخدوم مولنا بدرالدین بدر عالم رح

حضرت مخدوم بدر عالم رحمۃ اللہ علیہ، آپ علوم ظاہری و باطنی میں مشہور و معروف تھے۔ آپ عشق و محبت، تصرف و تصوف میں غرق اور جاذبۂ حق سے مغلوب تھے۔ آپ کو فتوحات بہت ہوتی اور کافی مال و زر آتا۔ مگر سب فقراء و مساکین اور اہل حاجت میں تقسیم کر دیتے۔ اپنے لئے کچھ نہ رکھتے۔ آپ حضرت مخدوم آفتاب ہند قدس سرہٗ کے خلیفہ اور رفقاء میں تھے۔

علاوہ خانوادۂ سہروردیہ کے، آپ کو حضرت شیخ نصیرالدین چراغ دہلوی رح رحمۃ اللہ علیہ سے بھی فیض باطنی حاصل تھا۔ آپ کے خاندان کے لوگ پٹنہ عظیم آباد وغیرہ

---

۱ بہت اصرار کے باوجود بھی جب آپ راضی نہ ہوئے تو آصف الدولہ نے پانچ چھ فقراء کا جو آپ کے خادموں میں تھے، روزینہ مقرر کر دیا جو نواب وزیر کے عہد تک ملتا رہا۔ نواب نے آپ کی سکونت کیلئے ایک شاندار پختہ مکان تعمیر کرایا جو تکیہ ان پورہ کے نام سے الہ آباد میں مشہور ہے اور چار مواضعات باصرار مخلصانہ معافی بھی پیش کیا۔ انگریزوں کے زمانے میں اس پر مال گذاری لگائی گئی اور زمیندارانہ بندوبست صاحب سجادہ کے نام کر دیا گیا۔ تکیہ میاں پورہ میں اس کے وقف نے عرصہ دراز تک فقراء و مساکین کیلئے لنگر خانہ جاری رکھا اور اس کی آمدنی تکیہ کے متعلقین و مریدین پر صرف ہوتی رہی۔ معلوم نہیں زمینداری ٹوٹنے کے بعد تکیہ کے اخراجات کا کیا حشر ہوا۔

۲ تفصیل کیلئے دیکھئے الہ آباد گزیٹیر و تاریخ خسرو آباد ص ۷۴

شاہ آباد شہروں میں آباد تھے۔

آپ کی وفات ۷۴۵ھ ہجری عہد حکومت محمد شاہ بن تغلق ہوئی۔ قبر بچۂ دلبند حضرت آفتاب ہند رحمۃ اللہ علیہ کے روضہ مبارک سے باہر پچھمی جانب بیس قدم کے فاصلہ پر مرجع خلائق ہے [1]۔

آپ فنا فی الرسول تھے اور عشق شہ لولاک آپ کا مسلک تھا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے عاشق کا بڑا رتبہ ہے اس دنیا میں اور آخرت میں بھی۔ عاشق کے روبرو تصویر مجسم ہوتی ہے۔ عاشق رسول کا آخرت اور میدان حشر میں کیا رتبہ ہوگا اس مفہوم کو ایک صالح اور باعمل نوجوان شاعر جناب ابوذر انصاری نے بڑی خوبی سے ادا کیا ہے اور حقیقت تو یہ ہے کہ شعر میں بڑی برجستگی ہے اور دریا کو کوزے میں بھر دیا ہے فرماتے ہیں ؎

عشق شہ لولاک میں نکلے ہیں جو آنسو
محشر میں وہی لعل و گہر لیکے چلیں گے

یعنی عاشق رسول کو قیامت کے روز نور عطا ہوگا اور وہ زمرۂ صالحین میں ہوگا جو شفاعت کا بھی مجاز ہے۔ شاعر نے آنسو کے قطرات کو جو عشق رسول میں نکلے ہیں اس کو لعل و گہر سے تشبیہہ دی ہے جو آخرت یعنی میدان حشر میں نور خداوندی کی صورت اختیار کرے گا اور عاشق کے آگے اور دائیں بائیں ہوگا۔ جس کو دیکھ کر عابد و زاہد بھی رشک کریں گے یہ شعر شاعر کے عشق رسول پر دلالت کرتا ہے۔

---

[1] تجلیات العارفین قلمی ص ۳۲۔ چراغ نور ص ۸۹، مناقب درویشیہ قلمی فارسی

# حضرت قاضی تاج الدین ابراہیم ناصحیؒ

آپ حضرت سلطان ابراہیم بن ادہم رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد سے ہیں۔ اور حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ کے ہمراہ ظفر آباد تشریف لائے اور بیعت و خلافت سے سرفراز ہوئے اور ریاضت و مجاہدہ کے بعد مشاہدہ کی دولت سے مالا مال ہو کر مخلوق خدا کو بہت فیض پہنچایا ہے۔ کافی لوگوں نے آپ کے ہاتھوں پر بیعت کیا اور درجۂ ولایت پر فائز ہوئے۔

آپ حافظ قرآن بھی تھے اور نہایت خوش الحانی سے قرات کرتے تھے مسلمانوں کی فتح کے بعد آپ ظفر آباد کے قاضی مقرر ہوئے۔ حضرت بندگی جلال الحق قاضی خاں ناصحی آپ ہی کی اولاد سے ہیں۔

آپ کی وفات ۸۰۳ھ سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے عہد میں ہوئی آپ کی قبر محلہ ناصحی میں ہے [1]

# حضرت مخدوم غلام رکن الدین رکن عالمؒ

آپ مخدوم حضرت چراغ ہند قدس سرہ کے بڑے صاحبزادے ہیں آپ کا نام آپ کے والد بزرگوار نے اپنے پیر و مرشد حضرت مخدوم شیخ رکن الدین ملتانیؒ کے نام مبارک پر بخیال رحمت و برکت رکھا۔ آپ کو علوم ظاہری و باطنی میں بڑا کمال متبحر حاصل تھا آپکو والد بزرگوار سے بیعت تھی۔ آپ نے ریاضت و مجاہدہ میں بہت کوشش فرمائی ہے ایک مدت تک جنگل اور پہاڑوں میں چلہ کشی اور ریاضت شاقہ کرتے رہے۔

آپ کی وفات عالم جوانی میں ۹ محرم ۷۹۵ھ ہجری عہد سلطنت ملک الشرق ملک سرور خواجہ جہاں بانی سلطنت شرقیہ ہوئی۔ مزار پختہ روضہ حضرت مخدوم چراغ ہند میں مزار حضرت مخدوم سے جانب پچھم ملی ہوئی ہے [2]

---

[1] تاریخ ظفر آباد صفحہ ۹ [2] روضۃ الابرار صفحہ ۸۲۔ چراغ نور صفحہ ۹۳

# حضرت شاہ محمدیؒ

آپ ملتان میں روزانہ حضرت شیخ صدر الدین عارف قدس سرہٗ کے مزار پُر انوار پر حاضر ہوتے اور دیر تک مراقبہ کرتے۔ اس عمل اور محویت سے آپ کو انکی روح مبارک سے یہ فیض پہونچا کہ آپ کو حضرت عارف قدس سرہٗ سے حکم ملا کہ تم حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ قدس سرہٗ کی خدمت میں حاضر ہو۔ چنانچہ آپ حاضر ہوئے اور بیعت و خلافت سے سرفراز ہوئے اور حضرت مخدوم کے ہمراہ ظفر آباد تشریف لائے اور ریاضت و مجاہدہ اور عبادت میں مصروف ہوئے۔

آپ کا یہ معمول تھا کہ بغیر خاص ضرورت حجرۂ شریف سے باہر نہ آتے۔ حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ کو آپ سے اس درجہ محبت و عظمت اور وقعت تھی کہ جب کسی کو آپ خرقہ خلافت دینا چاہتے تو وہ پہلے آپ کی خدمت میں بھیجا جاتا۔ جب آپ اس کو قبول فرما لیتے تو خرقۂ خلافت عطا ہوتا۔ آپ کی شادی نہیں ہوئی ۸۱۷ھ عہد ابراہیم شاہ شرقی آپ کی وفات ہوئی۔ آپ کا مزار پر انوار حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ کے روضہ میں حضرت سید صدر الدین مکی کی قبر سے ملتی پورب جانب ہے ؎

حضرت شاہ محمدیؒ روح کے باطنی اسرار سے اچھی طرح واقف تھے اور یہ حقیقت ہے کہ دونوں جہاں میں روح سے زیادہ پوشیدہ کوئی چیز نہیں ہے جس پر روح کی حقیقت کھل گئی اس نے اپنی ذات کی معرفت حاصل کر لی کیونکہ یہی تو معرفت الٰہی کا زینہ ہے۔ جو لوگ قرآن و حدیث کے زبردست عالم ہیں اور محدث و مفسر بھی کہے جاتے ہیں اس میں شک نہیں کہ انھوں نے اپنی دونوں ظاہری آنکھوں کو روشن کر لیا ہے اور تمام علوم ظاہری ان کو حاصل ہو گئے ہیں لیکن روح کی حقیقت ان کے لئے بھی واضح نہ ہوئی۔ کیونکہ اس کے بارے میں قرآن نے مجملاً صرف اتنا کہا ہے کہ وہ خدائی امر سے ہے لیکن خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس روح کو دیکھ لیا تو پھر آپ کی چشم باطن سے کائنات کی کوئی چیز پوشیدہ اور راز نہیں رہی۔ آپ تمام اسرار کائنات کے

بادشاہ ہیں۔ چنانچہ سورہ "الم نشرح" میں مذکور ہے کہ میں نے آپ کے سینہ مبارک کو کشادہ کر دیا ہے۔ اسی لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان تجلیات الہٰی کو دیکھ لیا جن کو حضرت جبرئیل علیہ السلام بھی نہ دیکھ سکے اور وہ سدرۃ المنتہیٰ سے آگے نہ بڑھے۔ جب کہ آنحضرت کو اسرار کائنات کا مشاہدہ ہے تو قیامت میں آپ گواہ بنیں گے اور آپ کی گواہی اختلاف کے درد سر کو ختم کر دے گی۔
آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کو محبوبیت کا درجہ اسی لئے حاصل ہے کہ اللہ تعالیٰ عادل اور جس گواہ میں عدالت ہوتی ہے وہ عادل کا محبوب ہوتا ہے تو آپ عادل گواہ ہونے کی وجہ سے دوست یعنی حق تعالیٰ کی قوۃ باصرہ ہیں۔ چونکہ عادل گواہ حاکم اعلیٰ کا محبوب ہوتا ہے۔ اسلئے قلب اللہ کا منظور نظر اور محبوب ہے۔ چونکہ وہ بھی ایک عادل گواہ ہے اللہ کو جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت ہے وہی ایجاد عالم کا سبب بنی ہے۔ اس پر غور کرو اور ادب و احترام کرو تب آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چشمہ سے سیراب ہوگے۔ اولیاء کاملین بھی روح کے راز سے آشنا اور باخبر ہیں اور علماء ظاہر محجوب ہونے کی وجہ سے روح کے اسرار سے بے خبر ہیں۔ یہ ان کی محرومی ہے

# حضرت شاہ چاند سہروردی

آپ بہ تلاش ملازمت اور روزگار گھر سے روانہ ہوئے۔ اثناء راہ میں ایک بزرگ سے ملاقات ہو گئی۔ ان کی نصیحت اور ترغیب پر اس درجہ متاثر ہوئے کہ ملتان کی طرف چلے گئے اور حضرت مخدوم آفتاب ہند حضرت سے بیعت ہو کر مجاہدہ ریاضت و عبادت میں مشغول ہو گئے اور بہت بلند مقام حاصل کیا اور حضرت مخدوم کے ہمراہ ظفرآباد تشریف لائے اور ظفرآباد میں ہی ۸۱۱ھ میں در عہد ابراہیم شاہ شرقی جونپوری وفات پائی۔ آپ کی قبر پختہ اندر احاطہ روضہ حضرت مخدوم آفتاب ہند و حضرت مولانا رکن الدین یک کیمی سمرقندی کے مزار سے متصل پورب طرف ہے[۱]

---

[۱] تاریخ ظفرآباد ص۸۵

# حضرت مولانا شیخ آدم سہروردیؒ

آپ حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ کے رفقا میں تھے اور تمام وقت آپ کا ریاضت و عبادت اور ذکر و فکر میں گذرتا تھا۔ آپ جامع علوم ظاہری و باطنی تھے ۸۳۸ھ در عہد سلطنت ابراہیم شاہ شرقی جونپوری آپ کی وفات ہوئی۔ آپ کی پختہ قبر محلہ سیدواڑہ ظفرآباد لب دریائے گومتی ناؤ گھاٹ پر واقع ہے۔ گزشتہ ۱۸۸۸ء کے سیلاب میں ٹوٹ گئی آپ کی اولاد سے کچھ لوگ ملوکپور پرگنہ انگلی ضلع جونپور میں آباد ہیں ۱؎

# حضرت مولانا نظام الدین علّامی

آپ علوم ظاہری و باطنی دونوں سے مالامال تھے اور کتاب و سنت کے بہت ہی پابند تھے۔ اور حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ کے ممتاز خلفا میں سے تھے اور آپ ہی کے ساتھ ظفرآباد تشریف لائے تھے۔ حضرت سلطان المشائخ نظام الدین اولیا سے بھی آپ کو بیعت تھی۔ دیدار الٰہی کی بے پایاں دولت سے مالامال تھے اور ہر وقت مشاہدۂ حق میں غرق رہتے۔ بجز اسکے اور کوئی کام نہ تھا اور اپنے آپ سے بے خبر رہتے تھے۔ آپ کی وفات ۸۳۵ھ سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کے عہد سلطنت میں ہوئی۔ قبر پختہ محلہ سیدواڑہ ظفرآباد لب دریائے گومتی ہے ۲؎

# حضرت مولانا ملا بہرام منطقی سہروردیؒ

آپ دہلی سے شہزادہ ظفرخاں کے ہمراہ ظفرآباد مجاہدین کی امداد کے لئے تشریف لائے تھے اور بعد فتح جامع مسجد ظفر۔ ظفرآباد میں پیش نماز مقرر ہوئے ایک روز طلبا کو آپ معقولات کا درس دے رہے تھے کہ حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ

---

۱؎ تاریخ ظفرآباد صفحہ ۸۶۔ ۲؎ ظفرآباد کی تاریخ صفحہ ۱۰۷

ادھر گذر ہوا۔ آپ نے فرمایا۔ کیوں مولانا اپنی عمر کو بک بک میں کیوں ضائع کر رہے ہیں۔ انسان کو وہ کام کرنا چاہیے جسکے لئے وہ پیدا کیا گیا ہے۔ حضرت مخدوم کے اس کلام کا حضرت ملا بہرام پر یہ اثر ہوا کہ فوراً کتابیں بند کر دیں اور حضرت مخدوم سے بیعت ہو کر ریاضت و مجاہدہ اور عبادت میں زندگی بھر کے لئے مصروف ہو گئے

فوٹو نمبر ۱۹۴ روضہ مبارک حضرت ملا بہرام منطقیؒ ظفرآباد

اور وہ مرتبہ حاصل کیا جو انسانی عقل و فہم سے بالاتر ہے۔

آپ کی وفات ۸۲۹ھ عہد سلطنت ابراہیم شاہ شرقی ہوئی۔ آپ کا مزار جامع مسجد ظفر خاں کے اتر طرف ایک گنبد میں تھا مگر مزار شکست ہو کر بے نشان ہو گیا گنبد نہایت خستہ اور شکست حالت میں موجود ہے[1]

مسلمان شرک و بدعت کے ڈر سے مزار پہ جانا پسند نہیں کرتے ہیں اور نہ مرمت ہی کراتے ہیں کہ رہی سہی توحید بھی جاتی رہے گی۔

# حضرت قاضی اعزالدین لنگر مہاںؒ

آپ حضرت مخدوم آفتاب ہند کے ساتھ بغرض شرکت جہاد ظفر آباد تشریف لائے اور بڑے کارنامے آپ سے ظاہر ہوئے۔ آپ بہت ہی خدا رسیدہ بزرگوں میں تھے اور فقر و فاقہ کی زندگی بسر کرتے تھے۔ آپ کی وفات ۲۵ شعبان ۸۴۰ھ میں بعہد ابراہیم شاہ شرقی جونپوری ہوئی۔ مزار آپ کا موضع رونی ضلع شاہ آباد میں ہے

# حضرت شیخ محمد کوفی سہروردیؒ

آپ حضرت مخدوم آفتاب ہند قدس سرہ کے خلفاء میں تھے اور آپ کے ساتھ بغرض شرکت جہاد ظفر آباد تشریف لے آئے تھے۔ جب مسلمانوں کو فتح ہو گئی تو کچھ دنوں کے بعد آپ ظفر آباد کی سکونت ترک کر کے قصبہ منڈیاہوں ضلع جونپور میں رہنے لگے۔ قبر آپ کی احاطہ روضہ حضرت مخدوم آفتاب ہند موجود ہے۔ آپ کی وفات فیروز شاہ کے عہد میں ہوئی[2]

---

[1] انتخابات درویشیہ و تاریخ ظفر آباد صفحہ ۸۷ و ۸۸۔ [2] تاریخ ظفر آباد صفحہ ۹۰

# حضرت خواجہ شمس الدین غازیؒ

آپ خلیفہ حضرت مخدوم نظام الدین اولیاء دہلوی قدس سرہٗ کے تھے اور حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ سے بھی فیض باطنی حاصل کیا تھا۔ آپ کو آخرت کی اس درجہ فکر اور تڑپ تھی کہ ایک غار کو بطور گھر استعمال کرتے اور دن رات اسی میں عبادت کرتے اور اکثر گریہ و زیادہ شب بیدار رہتے۔ اکل و شرب سے بے نیاز تھے۔ جو کچھ غیب سے ملتا اسی پر قناعت کرتے۔

غار کی وجہ سے آپ کا لقب غازی پڑ گیا۔ آپ کی وفات ۱۶ جمادی الاول ۷۸۲ھ فیروز شاہ تغلق کے عہد میں ہوئی۔ قبر پختہ حضرت آفتاب ہند کے روضے کے سامنے دروازہ پر ہے۔ مناقب درویشیہ میں ہے کہ ایک بار برسات میں کسی قبر کا پتھر ٹوٹ گیا تو قبر کے اندر سے نہایت عمدہ خوشبو آتی تھی لوگ قبر کے پاس جمع ہو گئے اور قبر کے اندر دیکھنا شروع کیا تو ایک تازہ نعش نظر پڑی حالانکہ آپ کے انتقال کو صدیاں گزر چکی تھیں کفن تک میلا نہ ہوا تھا ویسا ہی تر و تازہ تھا لوگوں نے قبر کا پتھر برابر کر کے قبر بند کر دیا[1]

# حضرت میران سید یعقوب شامیؒ

آپ اصل باشندے ملک شام کے تھے پہلے کسی امیر کے یہاں ملازم تھے ایک روز آپ کو یہ خیال پیدا ہوا کہ ملازمت اس کی کرنی چاہیے جو میرا اور کائنات کا مالک اور محافظ ہے۔ اسی خیال نے وطن ترک کرا کے ہندوستان پہونچایا اور سب سے پہلے آپ مخدوم حضرت شیخ بہاء الدین ذکریا ملتانیؒ کے مزار اقدس پر حاضر ہوئے اور فیض باطنی حاصل کیا۔ اس کے بعد آپ کے حکم کے مطابق ظفر آباد حضرت مخدوم

---

[1] چراغ نور صد ۹۱ و تجلیات العارفین قلمی

آفتاب ہند ؒ کی خدمت میں حاضر ہو کر بیعت کی ریاضت و مجاہدہ کے بعد خلافت سے سرفراز ہوئے۔

آپ کی وفات ۸۵۰ھ سلطان محمود شاہ شرقی جونپوری کے عہد میں ہوئی قبر پختہ حضرت شیخ آدم ؒ سے ملی ہوئی پورب جانب ہے۔ مگر سیلاب ۱۲۹۸ھ کی وجہ سے کچھ حصہ منہدم ہوگیا۔ آپ کی اولاد تحصیل شاہ گنج میں رہتی ہے [۱]

## حضرت میران شاہ قلندر سفید تار ہیل مست ؒ

آپ حضرت مخدوم آفتاب ہند رحمۃ اللہ علیہ کے خلفاء میں ہیں۔ آپ بہت ہی خوب صورت اور طاقت ور تھے۔ ایک سو تیس سال کی عمر پائی تمام بدن کے بال سفید ہو گئے تھے۔ مگر قوت روحانی کی وجہ سے جوش و خروش ہمت و استقلال جوانوں سے زیادہ تھا۔ کبھی حالت جذب و کبھی حالت سکر میں رہتے

آپ نے اسقدر ریاضت و مجاہدہ کیا کہ چہرہ مثل آفتاب کے چمکتا تھا اور لوگوں کو دیکھنے کی تاب و طاقت نہ تھی۔ وہ مالک الملک کی بڑی عطایات ہیں جس کو چاہا عطا کر دیا۔ کسی حسین کے چہرے میں ستارے کی چمک پیدا کر دیتا ہے تو بڑے بڑے شہنشاہ زمانہ اُس لونڈی کے غلام بن جاتے ہیں۔ یہی حسن حضرت یوسف ؑ میں تھا کہ مصر کی حسین زہرہ جمال عورتوں نے اپنی انگلیاں کاٹ لیں یہی حسن تجلیٔ طور کے بعد حضرت موسیٰ میں تھا کہ دیکھنے والوں کو تاب نظارہ نہ تھی آنکھیں چندھیا جاتی تھیں۔ تب حضرت موسیٰ ؑ کو حکم ہوا کہ چہرے پر نقاب ڈالا کریں تو حضرت موسیٰ ؑ نے اپنی کملی کا نقاب بنا کر چہرے پر ڈال لیا تھا یہی آنکھوں کو خیرہ کرنے والا نور حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدار ؒ میں تھا اور آپ بحکم خداوندی چہرہ پر نقاب ڈالے رہتے تھے اور جب نقاب دیدار کے لئے اُلٹتے تو آنکھیں چندھیا جاتیں اور بے اختیار بڑے بڑے مشائخ، علماء، مفتی جو فتوے دیتے تھے سجدے میں گر جاتے تھے۔ یہ نور اور حسن خداوندی جو

---

[۱] چراغ نور صفحہ۔ مناقب درویشیہ قلمی فارسی

عوام سے تو آخر میں واپس لے لیتا ہے اور انبیاء و اولیاء کیلئے دائمی ہے کیونکہ وہ واصل بحق اور مولا کے نور نظر ہیں

آپ کی وفات ۸۵۴ھ عہد سلطان محمود شرقی جونپوری ہوئی اور موضع قلندر پور جو آپ کا آباد کیا ہوا دریائے گومتی کے اتری کنارے پر ہے مدفون ہوئے [۱]

## حضرت سید مرتضیٰ کوفی شہیدؒ

آپ کا وطن کوفہ تھا۔ جب شہاب الدین غوری نے ظفرآباد پر حملہ کیا تو آپ ایک دستہ فوج کے سردار تھے اور اسی لڑائی میں شہید ہوئے۔ آپ کا مزار پختہ ظفرآباد کی آبادی سے پچھم ایک شاہی مسجد کے اندر صحن شہیداں کے درمیان ہے۔ آپ زیادہ تر سپاہیانہ لباس میں رہتے تھے مگر باطن میں صاحب کشف و کرامات تھے۔ اپنے باطنی مرتبہ کے حد سے زیادہ محافظ تھے۔

آپ کی شہادت ۵۸۹ھ شہاب الدین غوری کے عہد میں ہوئی [۲]

## حضرت شاہ نثار علی محبوب الحق سہروردیؒ

آپ حضرت سید صادق مدنی کے صاحبزادے تھے پندرہ سال کی عمر تک آپنے عربی و فارسی ظفرآباد جونپور میں پڑھا۔ پھر الٰہ آباد تشریف لے گئے اور حضرت شاہ خوب اللہ

---

[۱] تجلیات العارفین۔ تاریخ ظفرآباد ص۸۸۔ [۲] تاریخ ظفرآباد ص۱۰۶ و تجلی نور ص۲۹

[۳] اس مدرسہ کا نام دائرہ شاہ افضل تھا۔ اسکو شیخ محب اللہ۔ قاضی محمد آصف۔ شیخ محمد افضل شاہ خوب اللہ شیخ محمد طاہرؒ قاضی محمد فاخر رازی مولوی برکت اللہ اور دوسرے علماء و فضلاء نے قائم فرمایا تھا۔ اس مدرسہ کا فیض عرصہ تک جاری رہا ہے۔ اور بہت سے یگانۂ روزگار یہاں سے پڑھ کر مشہور عالم ہوئے۔ (قدیم درسگاہیں ص۳۹)

کے دائرہ میں شاہ برکت اللہ سے مختصرات تک پڑھا۔ اس کے بعد آپ نے حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی[۱] سے علوم ظاہری کا تکملہ کیا۔ آپ کو فقہ اصول۔ تفسیر اور حدیث میں تبحر حاصل تھا۔ اس کے بعد آپ تکیہ میاں پورہ الہ آباد تشریف لے گئے اور اپنے بڑے بھائی سید باقر علی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت ہوئے اور ریاضت و مجاہدہ کرکے پینتیس[۳۵] سال کی عمر میں خرقہ خلافت سے سرفراز ہوئے۔ اور حضرت مخدوم آفتاب ہند[رح] کی سجادگی عطا کی گئی۔ اس کے بعد ظفرآباد میں آپ کا مستقل قیام رہنے لگا۔

ا دور اول اور دور متوسط میں علم دین کو خداشناسی کے ذریعہ کیلئے حاصل کیا جاتا تھا جو علم باطن کا زینہ تھا اور دورِ آخر میں دنیا کے حصول کیلئے حاصل کیا جاتا ہے۔ مقصد اور نیت سب بدل گئی ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ یہ علم آخرت کی راہ ہموار کرنے میں معاون نہیں ہے۔ اگر مقصد خداشناسی اور حصول باطن اور معرفت الٰہی ہوتا تو یہ علماء علم باطن سے بے بہرہ ہو کر صوفیہ کرام پر اعتراض کی کمندیں نہ پھینکتے۔ لیکن جب علم دین دنیا کمانے اور شاہانہ زندگی کے لئے حاصل کیا جائے تو اس سے آخرت بجائے بننے کے تباہ ہو جائے گی۔ اور یہی ہو رہا ہے کہ دورِ آخر قرب قیامت میں صوفی صاحب باطن سے دنیا خالی ہو رہی ہے اور ہر طرف علماء دنیا کی بہتات ہے جو اپنی دنیا داری کی دکان چمکائے ہوئے ہیں اور بندگان خدا کو اپنی جادو بیانی اور لفاظی سے لوٹ رہے ہیں۔ عوام اور خواص سب کا مزاج ہی بدل گیا ہے اور روحانیت کا پتہ تک نہیں ہے

---

[۱] اس مدرسہ کا نام شاہ عبدالرحیم تھا۔ آپ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے والد تھے۔ آپ فتاویٰ عالمگیری کی تالیف میں شریک تھے۔ یہی مدرسہ ہے جسکی آغوش میں شاہ ولی اللہ۔ ملا ثناء اللہ پانی پتی۔ شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی۔ شاہ اسمٰعیل شہید۔ شاہ عبدالقادر جیسے علماء عظام تعلیم و تربیت پاکر باہر نکلے۔ یہی وہ سرچشمہ فیض ہے جہاں سے حدیث نبوی کے برکات ہندوستان کے گوشے گوشے میں پھیلے۔ اس قدیم مدرسہ کی یادگار دہلی میں ابتک باقی ہے (قدیم درسگاہیں ص۳۵)

ایک روز آپ روضہ کی مسجد میں ظہر کی نماز پڑھ رہے تھے کہ بحالتِ سجدہ ایک سانپ آپ کی پشت پر چڑھ گیا اور اخیر تک لپٹا رہا۔ جب آپ نماز سے فارغ ہوئے وہ خود بخود چلا گیا۔ آپ کا قیام تکیہ میانپورہ میں تھا۔ ۲۷ر شوال ۲۲۵ھ کو آپ نے غسل کیا اور لباس تبدیل کر کے ۲ رکعت نماز پڑھی اور خادموں سے فرمایا کہ آج ہمارے شیخ کے انتقال کا دن ہے۔ میں بھی انشاء اللہ آج ہی انتقال کروں گا۔ اس فرمانے کے بعد آپ جا کر لیٹ رہے۔ شدید بخار آیا اور عصر کے وقت سلطنت مغلیہ کے اکبر ثانی کے عہد میں وفات پائی۔[۱]

## حضرت مولانا شیخ تاج الدینؒ

آپ ایک مشہور جید عالم تھے اور فقر و تصوف کے کچھ زیادہ قائل نہ تھے ایک دفعہ حضرت سید رکن الدین ابو الفتح رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات ہو گئی۔ یہ ملاقات بڑی اثر انگیز تھی۔ شیخ نے ابو الفتح رحمۃ اللہ علیہ کے ہاتھوں پر بیعت کر لی اور ایک ہی چلہ کشی میں مقامات باطنیہ عالیہ پر پہونچ گئے اور تکملہ فرما کر مقام اعلیٰ پر ہوئے مرشد نے خرقہ خلافت دے کر ولایت جھوسی الہ آباد پر مامور کیا۔ وہیں سے دین اسلام کی تبلیغ و اشاعت شروع فرمائی اور ہزاروں بندگان خدا نے راہ ھدایت پائی۔

وفات آپ کی ۱۰۷۳ھ ہجری شہنشاہ عالمگیر کے عہد میں ہوئی۔ مزار مبارکہ جھوسی الہ آباد میں مرجع خلائق ہے اور حضرت شیخ تاج الدین جھوسی کے نام سے مشہور و معروف ہے[۲]۔

---

[۱] مناقب درویشیہ قلمی، انتخاب درویشیہ فارسی قلمی۔ [۲] چراغ نور ص ۹۱۔ چراغ ص ۹۲ مناقب، ریاض درویشیہ قلمی فارسی نایاب نسخہ مملوکہ واصلی صاحب مرحوم

# حضرت شاہ اسرار علیؒ

آپ قوم کے پٹھان تھے۔ گھر سے تکیہ میاں پورہ پہنچے اور وہاں حضرت شاہ زبان علی رحؒ سے بیعت ہوئے اور باطنی علوم میں کمال پیدا کیا۔ آپ اپنے پیر کی خدمت و اطاعت بہت ہی توجہ اور انہماک سے کرتے رہے۔ پیر مرشد کے انتقال کے بعد حضرت سید نظام الحق ابی عبد اللہ وارث علیؒ کی وساطت سے تکیہ میاں پورہ کے سجادہ نشین ہوئے بہت ہی کشف و کرامات کے مالک تھے۔ بہتوں نے فیض پایا۔

۱۰ رمضان المبارک بروز جمعہ ۱۲۵۶ھ آخر مغل بادشاہ بہادر شاہ ثانی کے عہد حکومت میں آپ کی وفات ہوئی۔ آپ کا مزار تکیہ میاں پورہ الہ آباد کے حجرے کے اندر ہے[1]

# حضرت شاہ فقیر حسین زاہد سہروردیؒ

آپ کا سلسلۂ نسب سید شمس الدین مکی ابن حضرت مخدوم آفتاب ہند سے جا کر ملتا ہے۔ آپ جامع شریعت و طریقت و معرفت تھے۔ آپ کو اسمائے الٰہی و نقوش و تعویذات میں کمال حاصل تھا جس کی تفصیل آئندہ آئے گی۔ ایک روز آپ دروازے پر نیم کے پیڑ کے سائے میں بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک پرندہ آ کر اس درخت پر بیٹھ گیا۔ کچھ دیر کے بعد اس نے بیٹ کی جو آپ کے ہاتھ اور کپڑے پر پڑی۔ آپ کو غصہ آ گیا۔ ایک نقش لکھ کر نیچے سے اس کو دکھلایا۔ نقش دیکھتے ہی وہ پرندہ زمین پر گرا اور مر گیا۔

راجہ ٹکیٹ رائے نواب آصف الدولہ آپ کے کمالات کا از حد معترف اور عقیدت مند تھا۔ یہی وجہ تھی کہ آپ زیادہ تر لکھنؤ میں رہتے تھے۔ ایک بار نواب کی بیگم کو کچھ اس قسم کا عارضہ ہو گیا کہ جس سے پیشاب پاخانہ بند ہو گیا اور سخت بیچینی پیدا ہوئی کہ نوبت موت تک پہنچ گئی۔ راجہ ٹکیٹ رائے کے ذریعہ نواب صاحب نے آپ سے رجوع کیا۔ آپ نے ایک نقش لکھ کر دیا۔ وہ تعویذ جیسے

---

[1] چراغ نور مد ۱۹۲

ہی باندھا گیا۔ پیشاب اور پائخانہ دونوں جاری ہوگیا اور بیگم صاحبہ چند روز میں صحتیاب ہوگئیں۔ آپ کی اس کرامت نے نواب صاحب اور بیگم صاحبہ کو بےحد عقیدت مند بنا دیا۔ اور ایک موضع کرتھی (متصل ظفرآباد دریا پار) معافی میں پیش کیا جو انگریزوں کے دور حکومت میں ضبط ہوگیا

آپ اعلیٰ درجے کے خوشنویس بھی تھے۔ نستعلیق و نسخ و شفیعہ اور شکست کئی خطوں میں کمال حاصل تھا۔ آپ کی عمر کا اکثر و بیشتر حصہ سیر و سیاحت میں گذرا اور اس طرح آپ نے غیر مسلموں کی کثیر تعداد کو اپنے باطنی کمالات اور فیض رسانی کے ذریعہ مشرف بہ اسلام کیا ہے۔

۵ ربیع الاول ۱۲۳۲ھ مطابق ۱۸۱۷ء بعہد حکومت اکبر شاہ ثانی مغل آپ کی وفات ہوئی۔ آپ کا مزار خام ظفرآباد محلہ سید باڑہ میں لب دریائے گومتی ملا نظام الدین علامی کی قبر کے برابر پورب جانب دس قدم کے فاصلہ پر ہے[1]

# حضرت شاہ سید مشایخ العارفین نظام الحق ابی عبد اللہ وارث علی سہروردیؒ

آپ کی پیدائش ۲۲ ذی القعدہ بروز اتوار ۱۱۸۳ھ بعد نماز فجر ہوئی۔ آپ نے علوم ظاہری اپنے والد سید نثار علی محبوب الحق سے پڑھا اور ان ہی سے بیعت بھی ہوئے والد کے انتقال کے بعد مسند ارشاد پر بیٹھے۔ تمام عمر عبادت، ریاضت و مراقبہ اور مجاہدہ میں گذار دیا۔ آپ اپنے وقت کے امام شریعت و طریقت صاحب کشف و کرامات تھے۔ محض دن کو کھانا کھاتے۔ رات میں کبھی کھانا نہ کھاتے۔ جلال کا یہ عالم تھا کہ جو کچھ کہہ دیتے ہوجاتا۔ شاہ اسرار علیؒ سے تکیہ میاں پورہ کے متعلق کچھ

---

[1] چراغ نورمند، تاریخ ظفرآباد، تجلیات العارفین قلمی

نزع تھی جس کے تصفیہ کے لئے رجب علی خاں۔ اصغر علی خاں اور علی بخش خاں پنچ مقرر ہوئے۔ یہ لوگ تعلقدار تھے۔ ان لوگوں نے شاہ اسرار علیؒ کی دوستی اور خاطر سے کچھ تصفیہ نہ کیا حتیٰ کہ آپ ان لوگوں کے مکان پر تشریف لے گئے مگر اس کے بعد بھی وہ نہیں آئے۔ یہ بات آپ کو نہایت ناگوار خاطر ہوئی اور غصہ میں فرمایا کہ تعلقہ کا گھمنڈ ہے سو انشاء اللہ تعلقہ نہ رہیگا اور بھیک مانگنا پڑے گا۔ چنانچہ ایک ہی سال کے اندر بقایا مالگذاری میں وہ تعلقہ نیلام ہو گیا اور وہ لوگ بھیک مانگتے اور ٹھوکر کھاتے ہوئے مرے۔

منور علی خاں ایک تھانیدار ظفر آباد تبدیل ہو کر آیا۔ حکام اعلیٰ میں اس کا اعتبار اور وقار تھا اور اس کو اپنے حکام ہی پر ناز تھا جس کی وجہ سے جبر و زیادتی کرنے لگا کسی معاملہ میں اس نے محلہ شیخواڑہ و محلہ ناصحی کے مشائخوں کو طلب کیا اور آپ کو بھی بلوایا۔ یہ حرکت آپ کو بہت ہی ناگوار گذری۔ آپ نے بد دعا دی۔ اس واقعہ کے تین یا چار روز کے بعد وہ ملازمت سے برخاست کر دیا گیا۔

حضرت شاہ سید مشائخ العارفینؒ سخاوت میں یکتا فرد تھے اور غربا پروری و داد و دہش اور پوشیدہ حاجت روائی میں آپ کا جواب نہ تھا۔ بڑی فتوحات اور نذرانے آنے اور شب شروع ہوتے ہوتے آپ خالی ہاتھ اور جیب مکان کے اندر جاتے۔ سخاوت نہیں ہے کہ سائل آئے اور بیٹھ کر انتظار کرے اور سخی اپنے کام میں مشغول رہے اور نہ سخاوت یہ ہے کہ حاجتمند سے جرح و بحث کرے اور اس امر کا پتہ لگائے کہ وہ روپیہ کسی ناجائز کام میں تو خرچ نہیں ہو رہا ہے۔ کسی کی ٹوہ میں رہنا اور اس کے پوشیدہ اعمال کا جویا ہونا آخرت کی تباہی ہے۔ کیونکہ خدا جو بے حساب و کتاب دیتا ہے تو وہ نہ شور مچاتا ہے اور نہ کوئی محتسب مقرر کرتا ہے۔

سخاوت کی تعریف یہ ہے کہ حاجتمند کو تلاش کرے اور جب حاجتمند نے سخی کو تلاش کیا تو پھر سخاوت نہ رہی حاجتمند کو انتظار نہ کرنا چاہیئے بلکہ سخی کو حاجتمند کا انتظار کرنا چاہیئے اور نہ آنے پر کبیدہ خاطر ہونا چاہیئے کہ معلوم ہوتا

ہے کہ اللہ ناراض ہے جو کسی کو میرے پاس نہیں بھیج رہا ہے اور اسی لئے تو صوفیہ کرام نے فرمایا ہے حاجت مند سخی کے دروازے پر خدا کا تحفہ ہے۔ جس سے خدا راضی ہوتا ہے اسی کے پاس حاجت مند کو بھیجتا ہے اگر اس نے بے اعتنائی برتی تو پھر اس کا نام محبوبین کے دفتر سے کٹ جاتا ہے اور ناراضی کا سبب بنتا ہے کیونکہ حاجت روائی خاص صفت ربوبیت ہے جو صرف پروردگار کا حصہ ہے۔ جو اس کی صفت کو اپناتا ہے وہی اس کا دوست ہے۔ اگر کوئی واقعی سخی ہے اور اس میں واقعی دو سو عیب ہیں تو قیامت کے دن اس کی سخاوت عیبوں کو چھپا لیگی لیکن سخاوت بے ریا ہو۔ حضرت شیخ سعدیؒ فرماتے ہیں

در کریمی دو صد گنہ دارد　　　کرمش عیب ہا فرو پوشد

حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدین جونپوریؒ مشیر سلطنت شرقیہ "مناقب السادات" میں فرماتے ہیں کہ

"سادات کی پہچان یہ ہے اور در اصل سادات وہ لوگ ہیں جن کے اندر خُلق محمدی، سخاوت ہاشمی اور شجاعت حیدری ہو اور اگر ان خصوصیات کا حامل نہیں ہے تو اس میں نسلی کھوٹ ہے۔"

حضرت شاہ سید مشائخ العارفینؒ سخاوت کے بادشاہ اور تمام خصوصیات کے حامل تھے جو سادات کے لئے ضروری اور لازم و ملزوم ہیں اور صفت ربوبیت سے متعلق ہیں۔ خدائی عادات، خدائی اخلاق اور خدائی صفات اختیار کرو تب محبوب بارگاہ الٰہی ہو گے۔ اسی لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جس کی نظر انجام پر رہی اس نے نجات پا لیا اور انجام سے مراد زندگی کا انجام ہے۔ عارف باللہ حضرت شیخ سعدیؒ نے خوب فرمایا ہے ؎

بس نامور بزیر زمیں دفن کردہ اند

کز ہستیش بر روئے زمیں یک نشاں نہ ماند

آں پیر لاشہ را کہ سپردند زیر خاک

خاکش چناں بخورد کز و استخواں نماند

زندہ است نامِ فرّخ نوشیراں بعدل

گرچہ بسے گذشت کہ نوشیرواں نماند

خیرے کن اے فلاں و غنیمت شمار عمر

زاں پیشتر کہ بانگ برآید فلاں نماند

ترجمہ:۔ دنیا کے بہت سے نامور اور ذہین و فطین شعراء ادباء اور شہرت یافتہ زمین کے نیچے دفن ہیں کہ ان کی ہستی کا اب زمین پر کوئی نشان باقی نہیں رہا ہے۔ اس بوڑھی لاش کو مٹی کے نیچے دفن کیا ہے اور مٹی نے اسکو اس طرح کھاکر اپنے اندر جذب کیا ہے کہ ہڈی بھی نہ رہی ایران کا بادشاہ نوشیرواں گوکہ آتش پرست تھا لیکن وہ خدا کی صفت عدل سے متصف تھا اس لئے ایک زمانہ گذر گیا لیکن اس خدائی صفت عدل کو اپنانے کی وجہ سے اسکا نام یہاں بھی زندہ ہے اور وہاں بھی زندۂ جاوید ہے۔ اے غافل ہر وقت کوئی نیکی دوسروں کی بھلائی اور حاجت روائی کر اور اس عمر کے ایک ایک لمحہ کو بہت غنیمت جان اس سے پہلے کہ آسمانی آواز آئے کہ فلاں مرگیا اور سفر آخرت پر روانہ ہوگیا۔ اسی کو آنحضرت صلی اللہ نے انجام پر نظر فرمایا ہے لیکن یہاں تو آغاز پر نظر انجام سے غافل اور دنیا کا حصول مقصد زندگی ہوگیا ہے۔

یہاں پر یہ امر بھی ذہن نشین رہے کہ ایران کے آتش پرست بادشاہ نوشیرواں کی وفات کو حضرت عارف شیرازی شیخ سعدیؒ کے زمانہ میں سات سو پچاس سال ہو چکا تھا اور نوشیرواں کے صفت عدل کی تعریف خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی فرمائی ہے اور باوجود آتش پرستی کے اس عظیم صفت الہٰی کی وجہ سے پسندیدگی کی نظر سے دیکھا ہے

"خدا نے عادل بادشاہ کو اپنا دوست کہا ہے"

آپ کا وصال ماہ ذی الحجہ بروز دوشنبہ ۱۲۴۸ھ کو عہد محمد اکبر شاہ ثانی مغل کے دور میں ہوا۔ قبر آپ کی حضرت مخدوم آفتاب ہند کے روضہ کے دروازے کے سامنے واقع ہے[۱]

# حضرت شاہ سید لطف علی سہروردیؒ

آپ کے والد کا نام حضرت شاہ نظام الحق وارث علی تھا۔ آپ بدھ کے روز ۳ صفر ۱۲۱۵ھ کو پیدا ہوئے۔ لوگوں سے الگ رہتے اور کم کلام کرتے۔ استغراق کی کیفیت ہر وقت طاری رہتی۔ شاہ اسرار علی رحمۃ اللہ علیہ کے انتقال کے بعد تکیہ میاں پورہ کے آپ سجادہ نشین ہوئے۔ تکیہ میاں پورہ الہ آباد ضلع میں واقع ہے۔ یہ مقام سید قربان علی کے زمانے میں آباد ہوا تھا۔ نواب آصف الدولہ نے اسی مقام پر ایک عالی شان مکان تعمیر کیا تھا۔ یہ جگہ تکیہ میاں پورہ کے نام سے آج بھی آباد ہے

شیخ کریم بخش ساکن دیودھنہ ضلع الہ آباد ایک غریب آدمی تھے۔ وہ آپ کے بہت معتقد تھے۔ اکثر و بیشتر حاضر رہتے اور خدمت کرتے۔ ایک روز آپ بہت خوش تھے اسی خوشی میں فرمایا کریم تیری مفلسی دور ہوگئی۔ خدا کی قدرت ایسی ہوئی کہ ایک سال میں وہ مال دار ہوگئے۔ اسی طرح آپ کے خرق عادات کے بہت سے واقعات مشہور ہیں

آپ کی وفات ۷ شعبان ۱۲۶۷ھ مطابق ۱۸۵۰ء مغل بادشاہ بہادر ثانی کے عہد میں ہوئی۔ قبر کچی تکیہ میاں پورہ احاطہ کے باہر حضرت شاہ قربان علی کے روضہ کی مسجد کے چبوترے کے نیچے واقع ہے[۲]

آپ برابر فرمایا کرتے تھے کہ علم ظاہر پر کتفا نہ کرنا چاہئے اگر اسی پر اکتفا

---

۱۔ تاریخ ظفر آباد صفحہ ۱۴۸، ۱۴۹، ۱۶۷

۲۔ آپ کو کسی نے زہر دے کر شہید کیا تھا

کرلیا اور علمِ حقیقت تک رسائی نہ ہوئی تو یہ علم' حجاب اکبر ہوگا۔ علم ظاہر اور علم باطن کی بحث مولائے روم نے جلد ششم میں بڑی وضاحت سے کی ہے ہم یہاں پر طوالت کے خیال سے صرف اس کی شرح پر اکتفا کرتے ہیں ان کے شارح سجاد صاحب فرماتے ہیں کہ :۔

> ہم ان رسمی و ظاہر علوم پر صرف اس وجہ سے فریفتہ ہیں کہ ہم نے ان علوم حقیقی کا دروازہ اپنے اوپر بند کر لیا ہے اور جن کنجیوں سے علوم باطن کے خزانے کھلتے ہیں وہ لذت کام و دہن کی وجہ سے ہمارے ہاتھ سے گر جاتی ہے۔ جب کسی انسان کا پیٹ بھر جاتا ہے تو وہ فرج کی شہوت کا گرویدہ ہو جاتا ہے۔ اور یہ معاملہ اسقدر ترقی کرتا ہے کہ شہوت پرستی کے لئے ملکوں اور شہروں کا سفر کرتا ہے۔ یعنی پہلے وہ سانپ تھا جس کے ایک سر تھا اور اب وہ سات سروں والا اژدہا بن جاتا ہے۔ دوزخ بھی سات سروں والا اژدہا ہے۔ دوزخ کے سات دروازے ہیں جس میں سے جہنمی اس میں داخل ہوں گے۔ دنیا کی حرص و ہوس اور غصہ انسان کے لئے دانہ اور جال ہے اس سے نکل جائے تو اس پر علم لَدُنیہ اور معارف و علوم کے دروازے کھلیں گے لیکن یہاں تو حال یہ ہے کہ جان لے لو۔ ایمان لے لو مگر پیسہ نہ مانگنا اور نہ دینے کیلئے سیکڑوں جھوٹ بولے جا رہے ہیں ان علوم معارف کا حامل ہی خدا کا عاشق ہے اگر تو عاشق نہیں ہے تو پھر ایک پہاڑ ہے جس سے صدائے بازگشت پیدا ہوتی ہے اور حقیقت تو یہ ہے کہ وہ پہاڑ اس صدا سے لاعلم ہوتا ہے تو پھر دنیا کمانے کیلئے تیرے یہ علوم بھی محض پہاڑ کی صدائے بازگشت ہیں۔

خدائی راستے پر چل کر بندگی کی سند حاصل کرنا استرے کی دھار سے بھی زیادہ باریک اور تیز ہے۔ اس راہ پر وہی چل سکتا ہے جو بہت وسیع المشرب اور وسیع الخیال ہو۔ ویدوں یا اپنشدوں میں سچائی کے راستہ کا ذکر بہت ہی زوردار طریقہ سے کیا گیا ہے اور لکھا ہے کہ یہ مارگ استرے کی دھار سے بھی تیز ہے اور اس پر چلنا بہت ہی خطرناک ہے اور صرف سچے اور خدا کے متلاشی ہی اس مارگ پر چل سکتے ہیں۔ باقی ڈھونگی اور صرف ظاہری صورت و شکل والے جو مذہبی بھوسی سے پیٹے ہیں یا کھنڈی لوگوں کے ننگے پاؤں میں جب استرے سے تیز راستہ چبھے گا تو وہ کٹ کر دوزخ میں گر جائیں گے۔

یہ حقیقت ہے کہ دنیا کے سارے مذاہب سچائی اور وصل الٰہی کے راستہ کیلئے تقریباً ایک جیسے لفظوں میں تعلیم دیتے ہیں۔ صرف زبان و بیان کا فرق ہے۔ جب کوئی روحانی دنیا میں قدم رکھتا ہے تو سچائی کا یہ باریک راستہ اور بھی باریک اور تیز دھار والا ہو جاتا ہے۔

اصلیت تو یہ ہے کہ ایکطرف دنیا اور دولت کی چمک دمک اور اس کی محبت ہوتی ہے دوسری طرف روحانی دنیا کا سکون اور صرف ایک ذات واحد ہوتی ہے اور دونوں کے درمیان سے یہ سیدھا راستہ گذرتا ہے۔ خدائی راستہ میں یہ سب سے بڑی مصیبت ہے کہ ایماندار کو دولت اور دولت مند کو ایمان آسانی سے حاصل نہیں ہوتا ہے۔ تین پانچ کرنا ضروری ہوتا ہے۔

اور جن کو روحانی دولت مل جاتی ہے وہ بڑی سے بڑی حکومت و سلطنت کے خزانے کو لات مار دیتے ہیں اور قلبی سکون و راحت کے مزے لوٹتے ہیں اور کسی بات کی پرواہ نہیں کرتے۔ اور جن لوگوں کو مال و دولت دنیا کی حاصل ہو جاتی ہے وہ اس کی محبت میں ایسا بے چین و بیقرار رہتے ہیں کہ زندگی ان کیلئے عذاب بن جاتی ہے پھر روحانیت مر جاتی ہے جہاں بالکل اندھیرے میں ڈوب جانا ہے وہ لاکھ مذہبی نمائش اور پارسائی کے لبادوں کو اختیار کریں لیکن دل کی کجی

انھیں راہ راست پر نہیں آنے دیتی وہ دنیا کے تھوڑے سے فائدے پر بھی آخرت بیچ ڈالتے ہیں۔ اپنے مذہبی اور خدا پرست ہونے کا خوب شور مچاتے ہیں مگر دل ایمان کی چاشنی سے ناآشنا رہتا ہے۔ دنیا کی چاہت اور مولا کی محبت کبھی یکجا نہیں ہو سکتی ہے۔

## حضرت مولوی شاہ عبدالکریمؒ

آپ کے والد کا نام شاہ برکت علی تھا۔ آپ ۱۲۴۷ھ میں پیدا ہوئے ابتدائی کتابیں اپنے والد ماجد سے پڑھیں۔ اس کے بعد قصبہ گھوسی ضلع اعظم گڈھ میں مولوی حبیب علی خاں کے مدرسہ میں مولوی ولی محمد سے کچھ کتابیں پڑھیں پھر جونپور آکر مولوی سخاوت علی صاحب کے مدرسے میں ان سے ملا جلال تک پڑھا۔ چونکہ آپ کو حصول علم کا بہت شوق تھا۔ مگر والدین کی قید تھی کہ باہر مت جاؤ اس وجہ سے بہت چھپ کر باہر آتے اور جاتے تھے ایک رات ایک بزرگ کو خواب میں دیکھا کہ وہ فرما رہے ہیں کہ تم بابو درزی کی مسجد میں آکر رات کو سبق پڑھ لیا کرو مگر اس راز کو ظاہر نہ کرنا اس طور پر آپ تین ماہ تک نصف شب میں جا کر سبق پڑھ لیا کرتے تھے آخرکار یہ راز چھپ نہ سکا اور اپنے والد سے یہ کیفیت بیان کر دی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ سبق بند ہو گیا۔ پھر جونپور تشریف لائے اور کچھ تعلیم حاصل کی اس کے بعد باندہ گئے اور قاری محمد کور سے فن قرأت کی تکمیل کی اور آواز نہایت شیریں اور دردبھری تھی۔ پھر حضرت قاضی عنایت حسین چریا کوٹی سے سلسلہ خانوادہ نقشبندیہ میں بیعت کی اور تزکیہ نفس کی جانب متوجہ ہوئے اور تمام شب اذکار میں گذارتے اور اس قدر ریاضت و مجاہدہ فرمایا کہ حدت ذکر کی وجہ سے قلب جل گیا اور آپ عارضہ دق میں مبتلا ہو گئے اور اسی مرض میں ۸ محرم ۱۲۷۴ھ کو واصل بحق ہوئے

# حضرت مخدوم ملا رکن الدین یک لکھی سمرقندی عباسیؒ

آپ حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ کے خلفاء میں سب سے بلند مرتبہ تھے۔ اکثر روزہ سے رہتے تھے۔ علوم ظاہری و باطنی میں مجتہد زمانہ تھے۔ تمام وقت آپ کا ریاضت و مجاہدہ میں بسر ہوتا تھا۔ فکر میں ڈوبے رہتے تھے کسی کسے بات نہ کرتے اور کہتے کہ یہ سب غافلین ہیں اور خدا کے قرب و معیت کیلئے زہر ہلاہل ہیں

آپ کی وفات ۸۲۰ھ کو سلطان ابراہیم شرقی جونپوری کے عہد حکومت میں ہوئی۔ قبر پختہ حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ کے روضے میں حضرت شاہ محمد حیؒ کی قبر کے متصل پورب طرف ہے۔

## فنا اور بقا کے اسرار و غوامض

وہ ہمزہ جو بسم میں پوشیدہ ہے وہ معنی کے اعتبار سے تو موجود ہے لیکن لفظوں کے اعتبار سے معدوم ہے۔ اسی طرح تو بھی اس ذات میں فنا ہو جا کہ حسی اعتبار سے تو تیرا وجود رہے اور ذہنی اعتبار سے نہ رہے یوں سمجھو کہ وہ ہمزہ وصل تھا۔ جب ب اور س کا وصل ہوا وہ وصل اس ہمزہ کو برداشت نہ کر سکا۔ جب وصل ایک حرف کو بھی برداشت نہیں کرتا تو پھر وصل باللہ تیری ان لچھیدار تقریروں کو کیسے برداشت کرے گا۔ اگر تو اپنے کو فانی کہتا ہے تو تیری تقریریں بالکل فنا کے خلاف ہیں۔ فانی کو تو خاموشی اختیار کرنی چاہیئے کیوں کہ اب اس کا وجود وجود نہیں رہا بولنا تو وجود کی دلیل ہے۔

جب ہمزہ کا وجود ب اور س کے وصل سے مانع ہے تو مقام فنا میں پہونچ کر خاموشی ضروری ہے۔ بولنا وجود کے آثار میں ہے فنا کے منافی ہے

یوں سمجھو کہ جب ہمزہ نے خود کو فنا کر دیا تو اب ب اور س اس کو بنا رہے ہیں۔ اسی طرح جب بندہ فنا فی ذاتِ اللہ ہو جائے گا تو اس کو بقا بذات اللہ کا مقام حاصل ہو جائے گا۔ مَا رَمَیْتَ ۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جنگ بدر میں ایک مٹھی خاک دشمنوں کی طرف پھینکی تو وہ اندھے ہو گئے۔ چونکہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کو مقام فنا حاصل تھا اس لئے آپ کے اس فعل کو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بجائے اللہ تعالیٰ نے اپنی طرف منسوب کیا اور فرمایا کہ تم نے وہ خاک نہیں پھینکا بلکہ خدا نے پھینکا ہے۔ تو جب فانی کا فعل فانی کی طرف منسوب نہیں ہو سکتا ہے تو اس کا قول بھی اس کی طرف منسوب نہ ہو گا۔ بلکہ اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب ہو گا۔

اور لٰکِنَّ اللّٰہَ رَمٰی میں یہ اسرار پوشیدہ ہیں کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں کہا بلکہ اللہ نے کہا جیسا کہ حضرت عارف رومیؒ نے فرمایا ہے

گفتۂ او گفتۂ اللہ بود
گرچہ از حلقومِ عبداللہ بود

اور جب فانی کی زبان، آنکھ اور کان خود وہی ہو جاتا ہے اور وہ نورِ حق ہی سے دیکھتا اور سنتا ہے تو پھر غیب غیب کہاں رہتا ہے۔ اس مقام و مرتبہ کے بعد بھی آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے جانشین اولیاء کبار کے بارے میں یہ کہنا کہ علمِ غیب نہیں تھا اور اگر تھا بھی تو عطائی تھا۔ مقام نبوت و ولایت کا انکار اور فنائیت کی نفی ہے اور پھر اس بات پر بھی غور کرو کہ غیر فانی جو چشم بصیرت اور نورِ حق سے قطعی محروم ہے وہ فانی پر اس طرح کا اعتراض کرے جس کا مسکن عرشِ الٰہی اور جسکی پیشانی لوحِ محفوظ ہے۔ علماء ظاہر اور عوام تو دنیا کے صندوق میں بند ہے ہوا و حوس کا شکار اور توحید کی منزلِ ابتدائی میں پڑے گمراہ رہے ہیں وہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم اور اولیاء کرام کے غیب اور مقام و مرتبہ کی بات کریں جو خدائیت کی ابجد سے بھی واقف نہیں ہیں بڑی حیرت کی بات ہے۔ غور و فکر کا صحیح ہونا اعلیٰ و ارفع ہے اگر نظر میں گہرائی اور خیالات میں پاکیزگی نہیں تو وہ مفید نہ ہو گی۔ حضرت اسرافیلؑ تو جسم کو حیات بخشنے والے ہیں لیکن اہل اللہ اور اولیاء کرام اور مردانِ خدا روح کو

زندہ کر دیتے ہیں تو پھر مردانِ حق کی قدم بوسی اور صحبت اختیار کرکے اپنی روحِ انسانی کو زندہ کیوں نہیں کر لیتے ہو۔ جب روح زندہ ہو جائے گی تب علمِ غیب کی تعریف کا پتہ چلے گا۔ نہ مردہ روح کی موجودگی میں تو اندھیرے میں تیر پھینکنا ہے۔ کائنات کے وجود اور حضرت حق تعالیٰ کے ظہور کے بارے میں سن لو کہ :-

"حضرت حق تعالیٰ کا ظہور مخلوق خدا کے وجود کے واسطے سے ہے۔"

اور یہ تصوف کا بڑا ہی دقیق مسئلہ ہے جو بغیر نورِ حق کے سمجھ میں نہ آئے گا اسکو علماء ظاہر اور عوام نہ سمجھ پائیں گے اس لئے خاموشی ہی بہتر ہے ورنہ سوائے رسوائی اور گمراہی کے کچھ حاصل نہ ہوگا۔

اور اسی طرح تعلق مع اللہ کا بیان بھی عوام کی دسترس سے باہر ہے یہ باتیں جو میں نے بیان کی ہیں اسرار کے سمندر از فیض حق ہیں۔ حضرت عارف رومی نے جلد ششم میں ان اسرار سے خوب پردہ اٹھایا ہے اس کو عقیدت اور ادب کے ساتھ پڑھو اور ان کی روح پاک کو فاتحہ دو تب شرح صدر ہوگا۔ اور صرف شرک و بدعت کہنے سے آخرت تباہ ہوگی اور مردود ہو جاؤ گے۔

انسان کو دعا کے آداب سے واقف ہونا ضروری ہے۔ دعا کیلئے اخلاص اور آنسوؤں کی سخت ضرورت ہے اور لوگ اس سے بھی محروم ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ لوگوں کے پاس وہ نظر ہی نہیں ہے۔ اے اللہ میری آنکھ میں آنسو پیدا کر کے میرے اعمال کو سرسبز کر دیجئے۔ جیسا کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اے اللہ مجھے جاری ہونے والی آنکھیں عنایت کر دے۔

جب آنحضورؐ باوجود تمام فضائل و کمالات، بزرگیوں اور مقام نبوت کے رونے والی آنکھوں کے طالب ہیں تو ہم جیسوں کیلئے تو وہ بہت ضروری ہے اور ہماری نجات کے لئے تو سینکڑوں جیحون دریا کے بقدر درکار ہیں۔ آنحضورؐ کی آنکھ کا ایک قطرہ دو سو جیحون کے برابر آنسوؤں سے افضل ہے۔ کیونکہ جب آپ نے ایک قطرہ آنسو کے ساتھ دعا کی تو جن و انس قیامت میں حساب کتاب کی مصیبت سے نجات پا گئے

اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی اس سلسلہ میں شفاعت قبول ہوگئی ہے۔ تو ہم جیسے کو جو شور زمین گناہوں کا مجسمہ ہیں دو سو جیحوں کے برابر آنسو درکار ہیں۔

# حضرت شاہ نورالدین عرف نورؒ

حضرت شاہ نورالدین عرف نور رحمۃ اللہ علیہ اولیاء متاخرین میں بہت باکمال بزرگ ہوئے ہیں مزار آپ کا موضع سُرہُرپور میں ریلوے اسٹیشن مالی پور ضلع فیض آباد سے دو میل کے فاصلہ پر ہے۔ آپ کے والد حضرت شیخ نصیرالدین عباسی اپنے زمانے کے ممتاز مشائخ میں سے تھے اور حضرت مخدوم قطب الدین بینائے دل رحمۃ اللہ علیہ جو نسباً فاروقی ہیں ان کی ہمشیرہ حضرت شاہ نصیرالدین سے منسوب ہوئیں حضرت قطب بینائے دل اور حضرت شاہ نصیر میں برادر نسبتی کا رشتہ تھا یعنی حضرت مخدوم قطب بینائے دلؒ حضرت شاہ نورالدین نورؒ کے ماموں تھے۔

حضرت شاہ نور کی اولاد نور پور اعظم گڈھ۔ حافظ پور ضلع فیض آباد۔ موضع بلہری ضلع سلطان پور اور محلہ چتر ساری شہر جونپور میں منتشر و آباد ہے۔ خاندان مغلیہ کا صوفی مشرب شہنشاہ ہمایوں حضرت موصوف کا مرید تھا۔ اس نے ضلع فیض آباد اور ضلع اعظم گڈھ میں بہت سے مواضعات معافی میں دئے تھے۔ آپ نور پور ضلع اعظم گڈھ میں رہنے لگے تھے اور نور پوری مشہور ہوگئے آپ کا عرس ہر سال موضع سُرہُرپور میں ۲۱ ماہ صفر کو ہوتا ہے۔ آپ کا مقبرہ سلاطین مغلیہ کے دَور کا تعمیر کردہ موجود ہے اور دیکھنے کے لائق ہے۔ اس خاندان کے ممتاز حضرات یہ تھے۔ حکیم مولوی ممتاز عبدالعزیز صاحب جونپوری۔ مولوی عبدالحمید قوم جو بہت بڑے کانگریسی کارکن اور آزادی کے سپاہی تھے۔ مولوی عبدالحیٔ صاحب عباسی وکیل جونپوری جو بعد میں وکالت چھوڑ کر محلہ رضوی خاں میں ڈاکٹری کرتے تھے اب پاکستان چلے گئے۔[1]

---

[1] بحر ذخار قلمی فارسی، مناقب درویشیہ، حاشیہ علی ضامن ترمذی بر چراغ نور التجلی نور قلمی،

# حضرت شیخ شمس الحق عرف بڈھن رح

آپ حضرت مولانا غلام رکن الدین رکن عالم رحمۃ اللہ علیہ کے بڑے صاحبزادے تھے۔ حضرت مخدوم چراغ ہند قدس سرہٗ نے آپ کے پیدا ہونے کی دعا فرمایا تھا [۱]۔ آپ مادر زاد ولی پیدا ہوئے تھے۔ علوم ظاہری و باطنی میں کمال حاصل تھا۔ سیکڑوں طالبان حق فیضیاب ہوئے اور درجۂ کمال کو پہونچے۔ آپ کی تاریخ وفات معلوم نہ ہوسکی آپ کی قبر پختہ حضرت مخدوم چراغ ہند قدس سرہٗ کے روضہ میں حضرت غلام عالم کے مزار سے ملی ہوئی پچھم طرف ہے۔

کہا جاتا ہے کہ حضرت شاہ بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدار رحمۃ اللہ علیہ سے بھی اجازت حاصل تھی۔ حضرت شاہ مدار کا مزار شریف مکن پور ضلع کانپور میں ہے جونپور میں آپ کے چلہ کشی کا ایک کمرہ گنبد نما سلطان ابراہیم شاہ شرقی جونپوری کا تعمیر کردہ صدر ڈاکخانہ کے پشت پر موجود ہے۔ جہاں ۱۷ جمادی الاول کو ہر سال عرس ہوتا ہے۔ حجرے کے باہر چند بزرگانِ سلسلہ خانوادۂ مداریہ کے مزارات مرجع خلائق ہیں [۲]

---

[۱] جب آپ کی ولادت کو تین روز باقی تھا تو حضرت مخدوم چراغ ہندؒ اپنے حجرہ میں تشریف لے گئے اور دروازہ بند کر کے بیٹھ گئے۔ تین چار روز گذر گئے اور آپ تولد ہو گئے مگر حجرہ بدستور بند رہا۔ لوگوں کو حجرہ نہ کھلنے کی وجہ سے پریشانی ہوئی جب کیواڑ کھولا گیا تو دیکھا گیا کہ حضرت مخدوم چراغ ہند قدس سرہ بسجود عالم جاویدانی میں اپنے محبوب حقیقی سے واصل ہو چکے ہیں اور حجرہ کی دیوار پر آپ کا لکھا ہوا یہ مصرع موجود ہے

ع "طلوعِ شمس مغلوب چراغ است"

اسی مناسبت سے آپ کا نام شمس الحق رکھا گیا۔

[۲] مناقب درویشیہ قلمی فارسی نسخہ واسطی صاحب مفتی محلہ جونپور۔ مناقب غوثیہ قلمی ص ۲۰

# حضرت شاہ شہر اللہ سہروردیؒ

آپ حضرت مخدوم چراغ ہندؒ کے صاحبزادے ہیں اور آپ کی والدہ سلطان غیاث الدین تغلق کی صاحبزادی ہیں۔ لڑکپن میں آپ سے بہت سی کرامتیں صادر ہوئیں آپ والد کے ساتھ جہاد منہیج میں شریک تھے۔ علوم ظاہری و باطنی میں آپ کا مرتبہ بہت بلند تھا۔ آپ شب زندہ دار تھے اور بارگاہِ الٰہی میں اتنی گریہ وزاری کرتے تھے کہ آنکھیں سرخ ہو کر سوج جاتیں تھیں اور یہی وہ مجاہدہ ہے جس سے آپ نے بلند مراتب پائے، اور خاصان خدا میں شمار ہوئے۔

جب گنہ گار ندامت کے آنسو بہاتا ہے تو عرش اس طرح کانپتا ہے جس طرح ماں اپنے بچے کے رونے پر کانپتی ہے اور دوڑ کر گود میں اٹھا لیتی ہے اسی طرح عرش بھی رونے والے گنہ گار کو اوپر اٹھا لیتا ہے۔ اور تسلی دیتا ہے کہ تجھ پر اب غفور نے رحم کر دیا ہے اور تو مہربانی کے باغ میں پہونچ گیا ہے۔ لیکن توبہ اور ندامت کے آنسو کے بعد پھر ارتکاب گناہ کی جرأت سخت گستاخی ہے۔ اس سے بچنا چاہیئے۔ توبہ شکنی اسکو پسند نہیں ہے اور بار بار کی توبہ شکنی عادت خبیثہ ہے۔

تاریخ وفات دریافت نہ ہو سکی۔ آپ کا مزار مبارک محلہ مخدوم پور قصبہ ظفرآباد میں ہے ؎۱

# حضرت شیخ راجو قتالؒ

آپ حضرت چراغ ہندؒ کے پرپوتے اور صاحب کرامات بزرگ تھے۔ رات دن عبادت اور ریاضت میں گذرتا تھا۔ کتاب وسنت کے پابند تھے۔ آپ کی قبر پختہ حضرت مخدوم چراغ ہندؒ کے روضہ کے غربی گنبد کے اندر حضرت شمس الحق کے مزار سے ملی ہوئی پچھم طرف ہے ؎۲

---

؎۱ مناقبت غوثیہ قلمی ص ۵ ؎۲ تذکرۂ غوثیہ ص ۸۰۔ چراغ نور ص ۹۵

# حضرت شاہ فضل اللہ درگاہی

آپ حضرت مولانا غلام رکن عالم کی نسل سے ہیں۔ بیس سال میں علوم ظاہری میں تکمیل کی۔ پھر علم باطنی کی طرف مائل ہوئے۔ شب و روز عبادت و ریاضت میں گذارنے لگے۔ چالیس سال کی عمر میں علم باطن سے فراغت حاصل کی۔ آپ قطب وقت اور عارف زمانہ تھے۔ آپ عشق رسول میں سرشار رہتے تھے اور درود شریف کے ذاکر بھی تھے اس لئے اعلیٰ مراتب پر فائز ہوئے۔

عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم اگر حاصل ہو جائے اور صرف آنحضرت کی ذات گرامی مطمح نظر ہو تو پھر دین و دنیا دونوں اسی کی ہے۔ خوب فرمایا ہے جناب ابوذر انصاری نے ؎

چلے آؤ اسی جانب اے منزل کے طلبگارو !
یہ راہِ عشقِ احمدؐ ہے اسی میں کل خدائی ہے

جناب ابوذر انصاری کی ایک نعت تو ایسی ہے کہ معلوم ہوتا ہے کہ بارگاہِ رسولؐ سے اسے سندِ قبولیت حاصل ہو چکی ہے اور یہ عظیم سعادت ہے۔ فرماتے ہیں ؎

دل میں داغِ عشقِ پیغمبرؐ فروزاں ہو گیا
یہ مِرا ایمان ہے بخشش کا ساماں ہو گیا
جس کی نسبت خاکِ پائے مصطفیٰؐ سے ہو گئی
مثلِ مہر و ماہ و انجم وہ درخشاں ہو گیا
زندگی سے کھیلتی تھی ساحرہ اوہام کی
آپ کا نقشِ قدم نقشِ سُلیماں ہو گیا
جس نے مہماں ہو کے فرشِ پاک کو گندہ کیا
خلقِ احمدؐ سے وہ کافر بھی مسلماں ہو گیا

ناامیدی میں سُنا جب مژدۂ لا تقنطوا
اپنی نادانی پہ بوذر میں پشیماں ہو گیا

ابوذر صاحب کی یہ نعت ایسا لگتا ہے دل کی گہرائیوں سے ابھری ہے۔ اور رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے والہانہ عشق کا نتیجہ ہے۔ نعت گوئی ایک مشکل فن ہے اور نعت کہنا گویا پُل صراط پر قدم رکھنا ہے اور ابوذر صاحب سلامتی کے ساتھ اس پل کو پار کر گئے ہیں۔ ان کے اشعار میں شرک و بدعت کا شائبہ نہیں ہے۔ یقیناً یہ ایک عظیم توشۂ آخرت ہے، اگر خلوص کی دولت بھی اس میں شامل ہے۔

عشق کی تعریف یہ ہے کہ سب کچھ معشوق کی ہی ذات ہو۔ وہیں خدا بھی ملے گا اور رسول بھی اور صالحین بھی ہوں گے۔ یہاں دوئی کو راہ دینا شرک ہے۔ عاشق کے مراتب عقل و فہم سے بالاتر ہیں۔ مفکر ہی عاشق ہے اور عاشق خدا کی گود میں آ اور بڑا لاڈلا اور پیارا بندہ رہے اور اس کی عبدیت ہی عین الوہیت ہے عاشق کی عبدیت کے مراتب بیان کرنے میں اسرار سے پردہ اٹھانا ہوگا اور جتنا پردہ اٹھ گیا ہے وہی بہت ہے مزید کی گنجائش نہیں ہے کیونکہ قارئین کی اکثریت نامحرم ہے

یہاں فخرِ مشرق علامہ شفیق جونپوری کا بارگاہ رسالت میں نذرانۂ عقیدت ملاحظہ ہو۔ آپ کی ایک نعت کے چند اشعار پیش کئے جا رہے ہیں دیکھئے کتنا درد اور سوز و گداز ہے ؎

اُجالی رات ہوگی اور میدان قبا ہوگا
زبانِ شوق پر یا مصطفےٰ یا مصطفےٰ ہوگا
اُترتے ہونگے رحمت کے فرشتے آسمانوں سے
کہیں نورِ نبی ہوگا کہیں نورِ خدا ہوگا
وہ محوِ خواب ہونگے سامنے پردہ پڑا ہوگا
کوئی دیوانہ پابوسی کا موقع ڈھونڈھتا ہوگا
شفیقؔ اس دن نہ پوچھو دردِ الفت کی فراوانی
کہ ہم ہونگے حجازِ پاک کا دار الشفا ہوگا

حضرت شاہ نظام الحق کے مکان میں آٹھ گز مربع پتھر کا ایک تخت تھا حضرت شاہ فضل اللہ نے اس کو ایک دن طلب کر لیا۔ حضرت شاہ نظام الحق نے بھی دینا منظور کر لیا مگر یہ شرط لگائی کہ آپ خود تنہا اس کو لے جائیں۔ ایک شب کو آپ تشریف لے آئے اور اس تخت کو اٹھا کر لے گئے اور حضرت مخدوم چراغ ہندؒ کے روضہ کے دروازے کے سامنے رکھدیا جو آج بھی موجود ہے لوگ اس پر نماز پڑھتے ہیں۔

وفات آپ کی ۲۲ر شوال ۱۲۳۲ھ عہد سلطنت محمد اکبر شاہ ثانی میں ہوئی مزار آپ کا قصبہ گھوسی ضلع اعظم گڈھ میں ہے۔ جس باغ میں آپ کا مزار پاک ہے اس باغ میں پرندے کثرت سے بسیرا کرتے ہیں۔ آپ کے جلال کی وجہ سے اس باغ کے پرندے شکار نہیں کئے جاتے۔ کچھ بدعقیدہ اور منچلے حضرات نے اس قسم کی جرأت کی جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ بندوق کی نلی پھٹ گئی اور خود شکار اجل کے ہو گئے۔[۱]

# حضرت شیخ بندگی شیخان

آپ حضرت شاہ راجو قتال کے پوتے تھے۔ علوم ظاہری میں کامل اور علوم باطنی میں آپ قطب وقت اور ابدال زمانہ تھے۔ تصوف میں بلند درجہ تھا۔ آپ ۹۶۱ھ میں پیدا ہوئے۔ تاریخ پیدائش شیخان (۹۶۱) ہے۔ چھیاسی سال کی عمر تک ہم عدد لفظ بندگی زندہ رہے عہد شہنشاہ شاہ جہاں ۱۰۴۷ھ میں وفات ہوئی۔ تاریخ وفات آپ کے پورے نام "بندگی شیخان" سے نکلتی ہے۔ آپ کی قبر حضرت مخدوم چراغ ہند رحمۃ اللہ علیہ کے روضہ کے اندر ہے

# حضرت مخدوم ابوالفتح سہروردی

آپ حضرت شیخ شہر اللہ کے صاحبزادے اور حضرت مخدوم چراغ ہندؒ

---

[۱] چراغ نور ص۹۷ تا ۹۸

کی نسل سے ہیں۔ صاحبِ حال و قال اور تصوف کے دلدادہ اکابر بزرگوں میں گذرے ہیں آپ نے اسقدر ریاضت و مجاہدہ فرمایا کہ بدن سوکھ کر کانٹا ہو گیا۔ مگر ظاہر و باطن ایسا نکھرا کہ مرتبہ غوثیت سے سرفراز ہوئے۔

آپ ہر وقت مشاہدۂ کائنات میں غرق رہتے تھے، تالاب اور ندی کے کنارے پانی پر نظر جمائے مسکراتے رہتے اور اپنے آپ سے باتیں کرتے۔ کھانے پینے کا ہوش نہ رہتا سارا دن گذر جاتا۔ پھولوں اور لالہ زاروں کو دیکھتے تو دیکھتے ہی رہ جاتے۔ حقیقت یہ ہے کہ عارفین باللہ اور خاصان خدا کائنات میں کمال قدرت اور تجلیٔ الٰہی کا مشاہدہ کرتے ہیں تو ان کی معرفت میں اضافہ ہوتا ہے۔

اولیاء کاملین کے گروہ سے خدا نے فرمایا ہے کہ تم جس چیز کو بھی دیکھو گے ہمارا ہی جلوہ نظر آئے گا۔ عارف پانی کے کٹورے میں حق تعالیٰ کو دیکھتا ہے ؎

ما در پیالہ عکسِ رخِ یار دیدہ ایم
اے بے خبر بلذتِ شربِ دوامِ ما

علماء ظاہر اور عوام پانی کے کٹورے میں صرف اپنی صورت دیکھتے ہیں۔ لیکن عارف چونکہ اپنی ذات کو حق میں فنا کر چکا ہے تو اب جو کچھ کٹورے میں نظر آرہا ہے وہ اس کے چہرے کا عکس نہیں ہے بلکہ حق تعالیٰ ہی کا عکس ہے، ہر جگہ چشم بصیرت کی ضرورت ہے۔ اگر باطنی آنکھیں کھلی ہوئی ہیں تو کائنات کے ہر ہر ذرہ میں وہی ذات واحد کا جلوہ نظر آئے گا۔ چاہے کعبہ ہو یا بت خانہ اور یہی توحید خالص ہے اور وحدت الوجود ہے۔ چشم باطن کے حصول کیلئے عارفین باللہ کے در کی گدائی اور پابوسی کرنی ہوگی اور شرک و بدعت کے عقیدے کی جو گھنگھور گھٹا چھائی ہوئی ہے وہ انہیں کے طفیل و صدقہ میں کٹے گی۔ کیونکہ گمراہی کے کثیف بادل دیدار الٰہی اور قربت حق کے لئے مانع ہیں، اور اولیاء کاملین کے خاک پا کو اپنی آنکھوں کا سرمہ بناؤ اور بد عقیدگی پر توبہ و استغفار کرو تو وہ تمہیں دربار خداوندی میں لے جا کر قبولیت کے لئے پیش کریں گے۔ پھر تمہاری چشم باطن وا ہوگی۔

اور آج اپنے اندھے پن کی وجہ سے جن باتوں کو تم شرک و بدعت کہتے ہو اس دن ساری چیزوں کی حقیقت سامنے ہوگی۔ اور اگر تم نے اولیاء اللہ اور کاملین کا دامن نہ پکڑا تو پھر آخرت میں ہلاکت ہی ہلاکت ہے اور تب کوئی تدبیر کارگر نہ ہوگی۔ کیونکہ تمہارا رشتہ سرتاجِ شفاعت رسول اکرمؐ اور اولیاء کاملین سے دنیا ہی میں ٹوٹ گیا تھا۔ اب کیا ہوگا

حضرت مخدوم ابوالفتح سہروردی رحمۃ اللہ علیہ کی تاریخ وفات معلوم نہ ہوسکی۔ قبر آپ کی حضرت مخدوم آفتابِ ہند قدس سرہٗ کے روضہ کے اندر ہے [۱]

## حضرت مخدوم شاہ موسیٰؒ

آپ حضرت شاہ نبات رحمۃ اللہ علیہ کی نسل سے ہیں۔ نقش و تعویذات اور عملیات میں کامل تھے۔ مخلوق کو آپ نے بہت کافی راحت اور فیض پہنچایا ہے۔ آپ سے خرق عادات اور کرامات بکثرت ظہور میں آئیں جن سے متاثر ہو کر بڑی تعداد میں لوگوں نے آپ کی حلقہ بگوشی اختیار کی اور دینِ اسلام کی سچائی کے دل سے قائل ہوئے۔

ایک بار نواب آصف کے عامل مرزا عطا بیگ نے، الہ آباد جن کی عملداری میں تھا بقایا مالگذاری کے سلسلے میں آپ کو بھی لاعلمی میں طلب کرلیا۔ آپ تشریف لے گئے۔ وہ اٹھ کر کھڑا ہوگیا اور آپ کی شکل نورانی دیکھ کر ہیبت طاری ہوگئی اور بدن پر لرزہ طاری ہوگیا۔ فوراً اپنی غلطی کی معافی مانگی۔ آپ نے معاف کر دیا۔ وہ اتنا متاثر ہوا کہ عقیدت کی وجہ سے سر نہیں اٹھاتا تھا۔ آپ کے ہاتھوں پر بیعت کی اور گناہوں سے تائب ہوگیا۔ اور کچھ آراضی معافی نذر کی۔ آپ کی قبر حضرت مخدوم چراغ ہندؒ کے روضہ مبارک کے اندر ہے [۲]

---

[۱] تذکرہ غوثیہ ص۸۵، چراغ نور ص۹۵

[۲] تجلیات العارفین قلمی۔ تذکرہ وردیشیہ قلمی، چراغ نور ص۹۸ و ص۹۹

# حضرت شاہ نثار اولیاءؒ

آپ پر جذب و سکر کی کیفیت ہمیشہ طاری رہتی تھی۔ آپ مادر زاد ولی تھے اور شادی نہیں کی۔ آپ کے پاس جو حاجتمند جاتا بلا دریافت اس کو دیکھتے ہی اس کی حاجت بیان کر دیتے۔ اور جو کچھ ہونا ہوتا وہ بھی کہہ دیتے۔ آپ جو کچھ زبان سے ارشاد فرماتے فوراً ہو جاتا ہمہ وقت استغراق طاری رہتا۔ آپ نماز کے پابند نہیں تھے عیدین کی نماز کو پالکی پر جایا کرتے تھے اور باجا بھی بجتا ہوا پالکی کے ہمراہ جاتا۔

کبھی کبھی حالتِ جذب میں فرماتے کہ۔ "نثار اولیاء مشعل ہند ہے۔" آپ سے لوگ خوف زدہ رہتے۔ جب آپ کے انتقال کو صرف تین یوم باقی تھا تو ظفر آباد میں ماموں کاغذی کے مکان پر گئے اور فرمایا کہ پرسوں میرے جنازہ پر پانچ روپیہ کا پیسہ اور کوڑی لیکر آنا۔ اس کے بعد جگناتھ کاغذی کے مکان پر گئے اور اس سے کہا کہ پرسوں میرے لئے کفن کا انتظام کئے رہنا۔ پھر حضرت شاہ نظام الحق وارث علی کے مکان پر گئے اور نماز جنازہ پڑھانے کو کہا۔ اسی طرح سب کو اپنے جنازہ کیلئے خبردار و آگاہ کر دیا

سوانح نگاروں کے بیان کے مطابق آپ کا تیسرے روز یوم مقررہ پر ۱۲۳۶ھ میں انتقال ہو گیا۔ قبر آپ کی خام شاہ عبد الکریم و شاہ عبد الرحیم کے دروازے پر محلہ شیخواڑہ میں ہے۔ آپ کی قبر کا یہ فیض تھا کہ تپ ولرزہ کا مریض اگر آپ کی قبر پر سو جاتا تو بے تاخیر صحتیاب ہو جاتا۔ کسی طرح کے دوسرے علاج کی ضرورت نہیں پڑتی تھی [۱]

حضرت شاہ نثار اولیاء اخص الخواص میں تھے۔ عبادت گذاروں کے مختلف درجات ہیں۔ ایک تو وہ لوگ ہیں جو افعال کے ذریعہ اور واسطے سے خدا کی طلب کرتے ہیں۔ یہ درجہ عوام کا ہے۔ دوسرے وہ لوگ ہیں جو صفات کے ذریعہ فیض حاصل کرتے ہیں۔ اور یہ درجہ خواص کا ہے۔ اور اخص الخواص کا درجہ یہ ہے کہ وہ صرف ذات کی

---

[۱] تاریخ ظفر آباد۔ چراغ نور ص ۹۶ ، ۹۷۔ مناقب درویشیہ قلمی فارسی

طرف توجہ کرتے ہیں اور اس سے بلاواسطہ استفادہ کرتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ انھوں نے نہ افعال کو مقصود بنایا اور نہ صفات الٰہی کو بلکہ ذات کو مقصود بنایا۔ لہٰذا ذات باری تعالیٰ ان کو حاصل ہوئی۔ اس طرح حضرت نثار اولیا، اخص الخواص میں تھے جو بڑے ہی لاڈلے اور پیارے ہوتے ہیں

## حضرت باباشاہ عبدالرحمٰن سہروردیؒ

آپ حضرت چراغ ہندؒ کے خلفا میں ہیں۔ آپ کے ہمراہ ظفرآباد تشریف لائے حضرت مخدوم آپ کی انتہا عزت و توقیر کرتے تھے کہ کئی بار ارشاد فرمایا کہ عبدالرحمٰن میرا ولی عہد ہے۔ آپ نے شادی نہیں کی تھی۔ مورخوں کا بیان ہے کہ گڑ اور بھونا چنا آپ کو بہت پسند تھا۔ لہٰذا آپ کا فاتحہ عوام گڑ اور بھونے چنے پر کرتے ہیں۔ آپ کی قبر پختہ ظفرآباد میں روضہ حضرت مخدوم حاجی الحرمین چراغ ہند رحمۃ اللہ علیہ کے گنبد کے باہر احاطے کے دکھنی دیوار سے ملی ہوئی ہے [۱]

## حضرت شاہ سمن سہروردیؒ

آپ کے قوم کے برہمن تھے۔ مناقب درویشیہ میں لکھا ہے کہ حضرت مخدوم بہار کی طرف بغرض اشاعت و تبلیغ تشریف لے جا رہے تھے کہ ایک برہمن گاؤں سے آپ کا گذر ہوا۔ اس گاؤں کے ایک برہمن نے آپ کو دیکھا اور آپ کی بھی نظر اس پر پڑی۔ برہمن لاولد تھا اور اس کو اولاد کی بہت تمنا تھی۔ اس نے آپ سے دعا کی درخواست کی۔ آپ نے ایک نقش لکھ کر اس کو دے دیا اور فرمایا تمہارے یکے بعد دیگرے سات لڑکے ہوں گے مگر سب سے بڑا لڑکا ہم کو دیدینا۔ اس برہمن نے اس کو منظور کر لیا۔ خدا کی قدرت کہ اس برہمن کے گھر سات لڑکے ہوئے۔ جب آپ کچھ دنوں کے بعد ادھر آئے اور برہمن سے لڑکا طلب کیا تو اس نے لڑکا دینے میں عذر اور حیلہ حوالہ کیا۔ آپ نے فرمایا کہ کوئی بات نہیں اگر وہ میرا لڑکا ہوگا تو خود بخود چلا آئے گا۔ یہ فرما کر آپ چلے گئے

---

[۱] انتخابات درویشیہ۔ تاریخ ظفرآباد۔ چراغ نور

کچھ ہی دور پہونچے تھے کہ وہ بڑا لڑکا جس کا نام سمن تھا باوجود روک تھام کے نہ مانا اور آپ کے ساتھ ظفرآباد چلا آیا اور حضرت مخدوم کی تربیت میں رہ کر تمام علوم ظاہری اور باطنی سے مالا مال ہو کر شیخ وقت اور عاشق خدا ہوئے۔ آپ کا شمار حضرت مخدوم کے نامی گرامی خلفاء میں ہوا۔ حضرت مخدوم نے اپنے انتقال سے کچھ روز قبل حضرت شاہ سمن کو ولایت سید پور بھٹری کی عنایت فرمائی اور وہیں آپ کا مزار ہے۔

عشق و محبت ایک پوشیدہ فعل ہے اور جب عاشق، صادق ہوتا ہے تو اس کا اظہار نہیں ہوتا ہے۔ عاشق گونگا، بہرا اور اندھا ہوتا ہے یعنی نہ ماسوا کو دیکھتا ہے اور سوائے ایک آواز کے دوسری آواز سنتا ہے اور نہ زبان سے اسکا اظہار کرتا ہے دیکھئے عارف شیراز حضرت شیخ سعدیؒ نے مجاز کے پردے میں کس طرح حقیقت سے پردہ اٹھایا ہے فرماتے ہیں ؎

اے مرغ سحر عشق ز پروانہ بیاموز — کاں سوختہ را جاں شد و آواز نیامد

ایں مدعیاں در طلبش بے خبر اند — کاں را کہ خبر شد خبرش باز نیامد

ترجمہ:۔ اے بلبل تو پھولوں کے حسن و جمال کا عاشق ہے۔ لیکن گیت گا کر عشق کے راز کو فاش کرتا ہے عشق پروانے سے سیکھ وہ دل جلا جل جاتا ہے لیکن آواز نہیں آتی ہے

مولا کے عشق و محبت اور طلب کے دعویدار بے خبر ہیں کیونکہ عشق صادق کے بعد جسکو مشاہدۂ حق ہو گیا وہ اپنے سے بے خبر ہو گیا اس لئے کہ اپنی ہستی کا احساس اور خودی مولا کے عشق و محبت کی نفی ہے۔ مولا سے عشق و محبت کا دعویٰ کرنے والا اور زبان کھولنے والا جھوٹا ہوتا ہے۔

حضرت شاہ سمن کی کرامت اور فیض کی بہت شہرت ہے۔ ہر سال چیت کے مہینہ میں آپ کے مزار پر عرس ہوتا ہے۔ جس میں کثیر تعداد میں ہندو مسلمان شریک ہوتے ہیں۔ یہ عرس ایک ماہ تک رہتا ہے۔ سیکڑوں کی حاجتیں پوری ہوتی ہیں آپ کے روضہ میں صدہا کتوبر رہتے ہیں [۱]

---

[۱] انتخابات درویشیہ و تاریخ ظفرآباد صفحہ ۱۰۱ - ۱۰۰

سید پور ضلع غازی پور میں ہے اور بہت قدیم ہے اور گومتی اور گنگا کے سنگم پر ہے اس کا پورا نام سید پور بھتری ہے۔ بھیتری قدیم نام ہے۔ یہاں بودھوں کے زمانے میں بہت سے مندر تھے جو ویدوں کے زمانہ میں مسمار اور برباد کئے گئے۔ اب بھی قدیم آثار و نشان پائے جاتے ہیں [۱]

سید پور بھیتری ضلع غازی پور میں حضرت شاہ سمن سہروردیؒ کا عظیم الشان روضہ ہے۔ اس روضہ کے چاروں طرف بہت ہی اونچی دیواریں ہیں۔ اتر میں عظیم الشان گیٹ جو حضرت شاہ سمن درگاہ کمیٹی نے ۱۹۸۳ء میں تعمیر کرایا ہے۔ روضہ کے پچھم میں آپ کی تعمیر کردہ مسجد کو لوگوں نے مسقف کرایا ہے اور اس وقت اس کی مزید توسیع کا کام جاری ہے۔ روضہ کے اندر دو مزارات ہیں۔ اس میں پچھم والا مزار حضرت شاہ سمنؒ کا اور پورب والا آپ کی اہلیہ محترمہ کا ہے۔ مزار اور اس کی دیواریں کافی شاندار بن گئی ہیں۔ رنگ برنگی ٹائیل لگی ہوئی ہیں۔ چادر ہر وقت چڑھی رہتی ہے روضہ کے باہر پچھم میں متصل ۴ مزار ہیں۔ ایک مزار مسجد کے صحن میں ہے تین مزار مسجد کے صحن میں دکھن طرف چار فٹ بلند چبوترے پر ہے۔ اور یہ چبوترہ کافی بہت ہی وسیع ہے۔ ایک مزار روضہ کے دکھن میں اور ایک روضہ کے پورب میں دیوار سے متصل ہے۔ اس کے علاوہ ایک مزار باونڈری کے باہر دکھن طرف ہے اور ایک مزار پوربی باونڈری کے باہر راستہ کے بعد ایک بلند جگہ پر ہے۔ اس کے بعد ایک مزار بہت ہی قدیم روضہ کے اتر میں ۱۵۰ قدم کے فاصلہ پر لب سڑک نیم کے درخت کے نیچے واقع ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ حضرت مخدوم شاہ سمنؒ کے خادموں میں تھے اور اسی سے متصل آپ کی رہائش تھی۔ حضرت مخدوم کے روضہ مبارک کے باہر باونڈری میں جتنے مزارات ہیں سب کے سب پختہ اور درست حالت میں ہیں۔ مزار مبارک اس کی مسجد اور اس کی دیواریں سفیدی و صفائی سے آراستہ ہیں۔ معتقدین نے

---

[۱] چراغ نور حاشیہ علی ضامن ترمذیؒ ص۱۰

ایک درگاہ کمیٹی بنائی ہے جو سالانہ عرس، مرمت و تعمیر و توسیع اور سفیدی و صفائی کا انتظام کرتی ہے۔ اسی درگاہ سے متعلق ایک مدرسہ بھی ہے۔

میں نے مورخہ ۶ر فروری بروز دوشنبہ قریب ۵ بجے شام حضرت مخدوم کے مزار مبارک پر فاتحہ پڑھنے کے بعد تمام مزارات کو دیکھا اور حالات کو لوگوں سے پوچھ کر قلم بند کیا ہے۔ میرے ہمراہ خورشید احمد صاحب، سلام اللہ صاحب اور حضرت شاہ سراج الدین صاحب تھے۔ حضرت مخدوم سے عقیدت و محبت کو دیکھ کر بڑی خوشی ہوئی۔ ۶ر فروری ۱۹۸۴ء

# حضرت شاہ موسیٰ سلطان عاشقاںؒ

آپ درویش اہل دل اور تنہائی پسند تھے۔ حضرت مخدوم چراغ ہند سے بیعت تھی اور آپ کے ہمراہ بسلسلہ جہاد ظفر آباد تشریف لائے تھے۔ ریاضت و مجاہدات میں محنتِ شاقہ برداشت کی تھی۔ جب آپ کو مقام قطبیت حاصل ہو گیا تو بحکم پیر مرشد ولایت ملک اودھ آپ کو عطا کی گئی۔ آپ نے وہیں قیام فرمایا۔ لباس میں محض ستر عورت کا اہتمام کرتے زیادہ تر ننگے سر رہتے تھے۔ کبھی کبھی جذب اور وجد کی کیفیت طاری رہتی، ہجوم کو ناپسند کرتے اور تنہائی سے وحشت ہوتی۔ صدہا فقراء و مساکین آپ کی خانقاہ میں رہتے تھے۔ بڑے غریب پرور تھے اور حاجت روائی میں شہرت تھی۔ لنگر خانہ جاری رہتا تھا۔ [۱]

# حضرت پیارے شیخؒ

آپ اپنے زمانے کے ایک کامل برگزیدہ صاحب کشف و کرامات بزرگ تھے وطن آپ کا ملک گجرات تھا علم باطنی کے حصول کے لئے ملتان تشریف لائے اور حضرت مخدوم چراغ ہند قدس سرہ سے بیعت کی اور آپ ہی کے ہمراہ جہاد کیلئے مشرقی ملک میں تشریف لائے بعد فتح ظفر آباد یہیں پر ایک عرصہ دراز تک ریاضت و مجاہدۂ نفس اور

---

[۱] مرأۃ الاسرار قلمی۔ چراغ نور ص۱۱

چلہ کشی کی جب آپ نے تمام مراحل فقر طے فرما لیا تو خرقہ خلافت سے سرفراز ہوکر بحکم پیر و مرشد حسام پور ضلع بہرائچ تشریف لے گئے اور رشد و ہدایت میں مشغول ہوئے اور وہیں تمام زندگی قیام فرما کر انتقال فرمایا۔ مزار آپ کا حسام پور میں آج تک مرجع خلائق ہے۔[۱]

## حضرت بندگی شیخ جلال الحق خواجہ عبداللہ ناصحی رح

آپ پیدائشی ولی تھے۔ سات سال کی عمر کو جب پہونچے جذب کی کیفیت شروع ہوگئی جو آخر تک قائم رہی۔ آپ کے والد کا نام حضرت مخدوم بندگی جلال الحق قاضی خاں ناصحی تھا۔ والد سے ہی بیعت تھے۔ والد کے انتقال کے بعد مسند مشیخیت پر جلوہ گر ہوئے اور عبادت و ریاضت میں مشغول رہتے۔ آپ سیف زبان تھے۔ جو کچھ زبان سے نکل جاتا فوراً ہو جاتا۔ لیکن زبان بڑی مشکل سے کھولتے تھے۔ مشیت میں دخل اندازی پسند نہ فرماتے

آپ کی دعا سے شیخ رعنا خاں، شیخ صلاح خاں، شیخ رکن الدین خاں، پسران شیخ جمال خاں کو منصب دس ہزاری ملا اور صوبہ بنگ کی نظامت حاصل ہوئی جو بنگال کا مشرقی حصہ ہے۔ ایک بار ہمایوں بادشاہ نے معافی اور جاگیر کا فرمان حضرت مخدوم قاضی خاں کی خدمت میں بھیجا۔ مگر آپ نے قبول نہ فرمایا۔ وہی فرمان آپ کے صاحبزادے کو دیا گیا آپ نے بھی واپس کر دیا۔[۲]

سنہ ۱۰۰۱ھ شہنشاہ اکبر کے عہد میں وفات ہوئی۔ قبر پختہ حضرت مخدوم قاضی خاں ناصحی کے روضے کے اندر حضرت مخدوم کے مزار شریف کے قریب ہے۔

---

[۱] تجلیات العارفین قلمی۔ چراغ نور صہ ۱۰۲ [۲] اخبار الاخیار۔ چراغ نور صہ ۱۰۱ – ۱۰۲

# محرم راز اور آفتاب ِ نیم شب کے اسرار

دنیا کے فقرائے کاملین اس امر پر متفق ہیں کہ انسان کی پیدائش کا مقصد وصل معرفت الٰہی ہے۔ یعنی اس کی روح روحِ اعظم سے مل جائے اور یہ جب ہی ہوگا جب سانس کا ذکر ہوگا۔ جب نام اور سانس مانوس ہو جائیں گے تو اصل منزل کی طرف آدمی گامزن ہوگا لیکن یہ بات بغیر مرشدِ کامل کے حاصل نہیں ہوتی۔ اگر قسمت سے کوئی مرشدِ کامل مل جائے تو اس کے پاؤں کی خاک کو اپنی آنکھوں کا سرمہ بناؤ اور بس یہ سمجھو کہ مرشد نہیں خدا ہی مل گیا ہے۔ خدا شناسی کیلئے خود شناسی ضروری ہے اور بغیر وصل و دیدار کے زندگی رائیگاں ہے۔ لاکھ تلاوت کریں سیکڑوں حج کر ڈالیں اور رات دن نماز ہی پڑھتے رہیں اور ہمیشہ روزہ ہی رکھتے رہیں لیکن آپ کے من کی چنچلتا دور نہیں ہو سکتی ہے۔ آپ کا من آپکو تسلی دیتا رہیگا اور ناچ نچاتا رہے گا اور آپ ماسوا میں پھنستے اور اس دَل دَل میں دھنستے موت کی آخری ہچکی لیکر اپنی زندگی کو تباہ کریں گے اور جب پردہ ہٹے گا تو معلوم ہوگا کہ جو کچھ مذہب کے نام پر کیا وہ لاحاصل تھا۔ خدا پرستی اور توحید کا کمال صورت شریعت اور ظاہری مراسم پر منحصر نہیں ہے اور نماز روزہ بندگی نہیں اسباب بندگی ہے خوب کہا ہے حضرت بوعلی شاہ قلندر نے ؎

شیخ می گوئی و تسبیح بدست
صد بتاں داری نہاں آہن پرست

تمام صوفی سنتوں اور رشیوں منیوں نے وصل الٰہی کے بارے میں ایک ہی بات کہی ہے۔ چنانچہ گرو امرداس جی خود ہی ایک جگہ فرماتے ہیں کہ وصل الٰہی کا ذریعہ گرو کا ہی شبد ہے اور جب ذکر قلبی ہوتا ہے تو من اور اندریاں سب کی سب خود بخود قابو میں آجاتی ہیں اور اندر کا پٹ کھل جاتا ہے۔ یہ راستہ قدرتی ہے اور ازل سے چلا آرہا ہے

اس میں کبھی کمی بیشی اور تبدیلی نہیں کی جا سکتی ہے اور مالک سے ملنے کا طریقہ بس یہی ایک ہے۔ من لذت اور دنیا کا عاشق ہے یہ خواہشات نفسانی عیش و عشرت دولت اور حرص و ہوا میں ڈوبا ہے اور ان سے من کا کبھی جی نہیں بھرتا ہے۔ آگ میں جتنی لکڑیاں ڈالو اتنی ہی تیز ہوتی جاتی ہے۔ اسی طرح دنیا کی لذتوں اور انہماک سے کبھی پیٹ نہیں بھرتا ہے اور جسقدر دولت کی فراوانی ہوگی خدا سے دوری بڑھتی جائیگی

ساری دنیا کا رب جسم کے اندر ہے اور ساری دنیا اُسے باہر ڈھونڈھ رہی ہے کوئی دریاؤں اور جنگلوں میں، کوئی پہاڑوں میں، کوئی ویدوں شاستروں میں یا گرنتھوں پوتھیوں اور دوسری آسمانی کتابوں میں، کوئی گنگا، کوئی جمنا، کوئی گیا، گوداوری اور ہری دوار اور مکہ میں اور کوئی کہیں زیارت گاہوں میں ڈھونڈھتا پھر رہا ہے۔ لیکن ایسے تمام ڈھونڈھنے والوں کو وہ کبھی نہیں ملا ہے؛ سادھو، سنتوں، بھگتوں، عاشقوں اور صوفیوں کو جو ملا ہے، اندر ہی میں ہی ملا ہے اور جسے بھی وہ ملے گا اندر ہی میں ملیگا۔

لیکن دیدار اور وصل الٰہی کی دولت بغیر مرشدِ کامل کے نہیں ملتی ہے۔ وہ ترکیب بتلاتا ہے اور خود داصل بحق ہوتا ہے اور اندر کا دروازہ کھل جاتا ہے اور رات کا سورج نظروں کے سامنے ہوتا ہے۔ بس کمائی کی ضرورت ہوتی ہے۔ بغیر ریاضت و مجاہدہ اور مرشد کامل کی توجہ کے کچھ نہ ہوگا۔ اور فقرا کاملین جب داصل بحق فنافی اللہ ہوجاتے ہیں اور قطرہ سمندر میں مل جاتا ہے تو پھر کیا مراتب ہوتے ہیں۔ حضرت مولانائے روم فرماتے ہیں سہ

چوں شوی محرم کشایم با تو لب
تا بہ بینی آفتاب نیم شب

ترجمہ:۔ اگر تو محرم راز ہوگیا ہے اور وصل و دیدار کی دولت حاصل ہوگئی ہے اور آدھی رات کا سورج دیکھتا ہے تو میرے ساتھ بات کر ورنہ اپنا راستہ لے

اور شعر میں عارف باللہ مولانائے روم نے یوں ظاہر کیا ہے اس حقیقت کو

جز روحانِ پاک او را شرک نے
در طلوعش روز و شب را فرق نے

ترجمہ:۔ آدھی رات کا سورج صرف واصل بحق اور پاک روحوں کو ہی
دِکھائی دیتا ہے اور اس کے طلوع ہونے پر دن رات کا فرق
مِٹ جاتا ہے اور جو روحیں من کے تابع ہیں وہ اس سے
محروم ہیں۔

پاکیزگیٔ قلب کیلئے صرف عالم و فاضل ہونا اور کتب مذاہب پر عبور ناکافی
اور غیر معتبر ہے۔ اسی لئے علما، ظاہر، پنڈت اور فلاسفر وغیرہ اس عظیم دولت سے
محروم غیر محرم اور حجاب میں ہیں۔ عارف رومی آگے فرماتے ہیں کہ انسان اپنی حقیقت
سے بے خبر ہے اگر وہ اپنی حقیقت کو جان لے تو وہ رب سے ملنے اور وصل کی لذت
کے لئے بے قرار نظر آئے گا اور بغیر دیدار کے اس کو چین و قرار نہ آئیگا: ملاحظہ
کیجئے ؎

اندراں بحر و بیابان و جبال
سکتہ می گردد اوہام و خیال

ترجمہ:۔ انسان کے اندر بے شمار سمندر، ندیاں، پہاڑ اور جنگل ہیں
جن کے تصور ہی سے روح کانپ اٹھتی ہے لیکن افسوس کہ وہ
خود اس سے بے خبر ہے اور ماسوا میں اپنی زندگی گزار رہا ہے
اور خدا پرستی کا دعویدار بھی ہے۔

ایں بیابان در بیاباں ہائے او
ہم چوں اندر بحر پُر یک تارِ مو

ترجمہ:۔ یہ ساری دنیا اُس دنیا، ترکشی کے میدان کے مقابلہ سمندر کی ایک
بوند کے برابر بھی نہیں ہے۔

نردباں ہاست پنہاں در جہاں
پایہ پایہ تا عنانِ آسماں

ترجمہ:- اندر جھانک کر دیکھو اگر چشمِ بصیرت حاصل ہے تو ظاہر ہوگا کہ ہر ایک آسمان
کہ ہر ایک آسمان پر سیڑھیاں لگی ہوئی ہیں۔ ان سیڑھیوں پر
چڑھ کر تو مالک سے مل سکتا ہے۔ جو جو سنت اور صوفی اندر
گئے پردہ ہٹایا۔ روحانی منزلوں پر چڑھے ہیں اور مالک کی
گود میں بیٹھے ہیں، ان کا یہی راستہ رہا ہے

# من کا شر و فساد

من کو اپنے بس میں کرنا ہی اصل ہے۔ یہ عالی شان کوٹھیاں نشیمن ہمارا نہیں یہ جسم بھی ہمارا نہیں بلکہ کرایہ کا مکان ہے۔ یہ کال کا چولہا ہے۔ سارے رشیوں، منیوں اور بزرگانِ دین نے یہاں ہی اُسے اتار دیا اور روحانیت کا لباس زیبِ تن کر لیا لیکن ہم عیش و عشرت اور نفسانی خواہش میں بھولے ہوئے ہیں۔ اس کثیف لباس کو اتارنا ہوگا یہ بال بچے یہ عزیز و اقارب یہ دوست و احباب اور قوم و مذہب کا درد سب بھرم ہے۔ ہم اپنی آخرت کی دائمی زندگی وصل و قربِ الٰہی کے لئے کچھ نہیں کرتے۔ بلکہ نادانی میں ساری عمر پرایا بوجھ ڈھوتے ہیں۔ آپ غور کریں۔ ساتھ دینے والی کون سی چیز ہے؟ کیا ساتھ لے کر چلتے ہو؟ دھن دولت، کل کارخانے اور بال بچے، یہ محلات، دوست احباب ساتھ نہیں دیتے۔ یہاں تک کہ یہ جسم بھی ساتھ نہیں جاتا۔ ساتھ جانے والی صرف دو چیز ہے۔ "ایک پیر کامل اور دوسرا ذکر قلبی" اور ہمارا ان دونوں سے کوئی واسطہ نہیں ہے پھر بیڑا کیسے پار ہوگا۔؟

شری حضور سوامی جی مہاراج نے خوب فرمایا ہے۔

جیو سب لوبھ میں بھولے
کال سے کوئی نہیں بچتا

کُل عالم، کام، کرودھ، موہ، لوبھ اور اہنکار میں پھنسا ہوا ہے۔ کیا ہندو کیا مسلمان، کیا سکھ کیا عیسائی سب اپنے کو مذہبی کہتے ہیں اور رات دن آپس میں لڑا کرتے ہیں۔ کروڑوں قومیں آئیں اور صفحۂ ہستی سے نابود ہو گئیں لیکن خدا کا دیدار نہ ہو سکا۔ تعجب تو اس پر ہے کہ ہم روزانہ لوگوں کو شمشان گھاٹ اور قبرستان جاتے دیکھتے ہیں۔ مگر من کہتا ہے کہ تیری موت نہیں ہے۔ یہ مرنے والے اور ہیں کینسر نہ ہوتا اور ٹی بی کی بیماری نہ ہوتی تو یہ نہ مرتے یہ طفل تسلیاں ہیں اور غلط مذہب کا لبادہ ہے جس نے کتنی قوموں کا بیڑہ غرق کیا ہے۔

غرضیکہ کسی کو اس دنیا کے چکر میں سکھ نہیں ہے۔ کسی کو کچھ اور کسی کو کچھ سب دنیا کے قیدی ہیں اور سب نے خدا کو فراموش کر دیا ہے وہ لاکھ کہیں کہ ہم مسلمان ہیں مومن ہیں مگر یقین نہ کرنا۔ کیونکہ مومن دُکھی اور شاکی نہیں ہوتا ہے۔ خوب کہا ہے شری گرو نانک جی نے ؎

"نانک دکھیا سبھ سنسار" بس جو نام جپتا ہے اُسی کو چین ہے کیونکہ اگر وہ ایک پل کیلئے بھی ذکر سے خالی ہو جائے تو موت ہو جائے یہی بات سہجو بائی ایک عارفہ نے یوں کہی ہے ؎

دھن ونتے دُکھیۓ سبھی نردھن دُکھ کا روپ
سادھو سُکھی سہجو کہئے پایو بھید انوپ

یعنی جو مرشد کامل کی پناہ میں ہے اور ذکر جاری ہے بس وہی سُکھی ہے۔ پھر آگے فرماتی ہیں ؎

نہ سُکھ وِدّیا کے پڑھے، نہ سُکھ واد وِواد
سادھو سُکھی سہجو کہے لاگی سُنّ سمادھ

نہ عالم فاضل نہ مولوی حافظ سکھی ہیں اور نہ پنڈت گُنی، گیانی اور واعظ سکھی ہیں اور نہ ہی بحث مباحثوں میں سکھ ہے۔ اور نہ قوموں کے جھگڑوں اور نہ مذہبوں کے رگڑوں میں خدا ہے۔ اور نہ مسجدوں، مندروں کی تعمیر اور نہ پاٹھ شالاؤں اور مدرسوں

کے قیام اور چلانے میں سکون ہے۔ اگر سکھ ہے تو صرف خدا کے دھیان میں لگے رہنے میں ہے۔ مشغولیت سے بڑھ کر کوئی دولت نہیں ہے۔ لیکن ۹۹، اس سے خالی ہیں اور خدا پرستی کے نام پر نفس کی پوجا کر رہے ہیں۔

وہاں یہ ذات پات اور قوم و مذہب کا سوال ہی نہیں ہے اور نہ شکل و صورت کی قدر و قیمت ہے۔ وہاں نہ ہندو کی رعایت اور نہ مسلمان کی۔ بس سب کو اپنا مقصد زندگی پورا کرنا ہے یا سزا بھگتنا ہے۔ خوب کہا ہے سنت کبیرؒ نے۔

ذات پات پوچھے نہ کوئے
جو ہر کا بھجے سو ہر کا ہوئے

وہاں عشق و محبت کا معاملہ ہے۔ وہاں صرف من کو بس میں کرنے کا سوال ہے۔ بس اپنی روح کو اس نام اسم اعظم سے جوڑو اور نام صرف ایک ہے اور ازل سے ہندو مسلمان فقرائے کاملین کا اُس پر اتفاق ہے۔ سب نے اسی نام سے جُڑنے کی دعوت دی ہے۔ اور اسی کو فنا اور وصل کہتے ہیں۔ اگر اختلاف ہے تو عالموں اور پنڈتوں میں خوب کہا ہے ایک عارف نے ؎

روز آپس میں لڑا کرتے ہیں ارباب خرد
کوئی دیوانہ الجھتا نہیں دیوانے سے

صوفیہ کرام کا طریقہ نہایت سادہ قدرتی اور آسان ہے اور ازل سے چلا آرہا ہے۔ لیکن لوگوں نے اس راہ کو اپنایا نہیں۔ بلکہ ان کی ذات کو مورد الزام ٹھہرایا اور اعتراضات کئے ہیں۔ من اندریوں کے نشہ میں چور ہے۔ نام نہیں لینے دیتے اور بدقسمتی اس راہ پر جانے سے روکتی ہے۔ سنت کبیرؒ کہتے ہیں ؎

کبیر پاپی بھگتی نہ بھاوئی ہر پوجا نہ سہائے
ماکھی چندن پر ہرے جہہ بگندھ تہہ جائے

ترجمہ:۔ کھوٹے کرم کرنے والوں یعنی پاپی آتماؤں کو، ان کے پاپ نام اسم اعظم کی طرف نہیں آنے دیتے۔ جس طرح مکھی، زعفران، صندل، مشک

وغیرہ اور کافور پر نہیں بیٹھتیں مگر سارا دن گندگی اور پاخانے پر بھن بھن کرتی ہیں کیونکہ یہی اسکی فطرت ہے اور جب من اس مقام پر پہنچ جاتا ہے تو اس کی یہی حالت ہوتی ہے کہ ہر وقت برائی ہی کا ظہور و صدور ہوتا ہے

# قربِ الٰہی کا راز

قرآن شریف میں ہے کہ :-

"نَحْنُ اَقْرَبُ اِلَیْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِیْد"

یعنی خدا تمہاری شہ رگ (شکھنا ناڑی) سے بھی زیادہ قریب ہے

لیکن جب ہم شہ رگ میں نہ داخل ہوں گے تو وہ کیسے ملے گا۔؟

بھاگوت گیتا میں ہے کہ " وہ اندر ہے " — لیکن ہم اندر جاتے ہی نہیں۔ ہم صرف یہ چاہتے ہیں کہ وہ ہمیں مذہبی کتابوں کی تلاوت سے مل جائے اور افسوس تو اس کا ہے کہ ہم تلاوت بھی خدا کے حصول یا تلاوت کا طریقہ جاننے کے لئے نہیں کرتے بلکہ نیت ثواب کی ہوتی ہے اور وہ بھی معنی مطلب سے بے خبر صرف طوطے کی طرح رٹا کرتے ہیں اور اسی کو بہت بڑی سعادت اور خیر و برکت سمجھتے ہیں حالانکہ قرآن اور دوسری تمام مذہبی کتب وصل و قرب اور دیدار و تجلیٔ الٰہی کی دعوت سے بھری پڑی ہے۔ لیکن جب علماء ظاہری بھٹک گئے تو عوام کا کیا حال ہوگا۔ قرآن کے نزول کا مقصد ثواب کا حصول اور سوئم، چہارم، دسویں، بیسویں میں پڑھنے اور مغفرت طلب کرنے کیلئے نہ تھا بلکہ یہ تو کائنات کا دستور اعظم ہے

خدا پرستی یعنی وصل الٰہی کے لئے ذکر خفی ہی اصل ہے اور پھر ذکر خفی بہت ہی توجہ اور محبت سے کرنے کی ضرورت ہے۔ تم اس طرح ذکر خدا میں فنا ہو جاؤ۔ جیسے مچھلی پانی سے جدا ہونا گوارا نہیں کرتی ہے۔ اسی طرح ہمیں بھی ذکر الٰہی سے ایک منٹ بھی خالی نہ ہونا چاہیئے۔

سنت کبیر صاحب فرماتے ہیں ؎

سُمرن سُرت لگائے مُکھ تے کچھ نہ بول
باہر کے پٹ دیجیٔ انتر کے پٹ کھول

جب ذکر خفی سے روح آشنا ہوتی ہے تو لذت آجاتی ہے تو پھر اسے باہر ظاہر کرنے (جلی) کی ضرورت نہیں ہے۔ کیونکہ یہ بہت ہی عظیم دولت ہے اور دنیا والے اس کی حقیقت سے بے خبر ہیں اس لئے وہ اس خزانے کی قیمت سے ناآشنا ہیں۔ باہر کی آنکھیں بند کرو اور زبان پر تالہ لگاؤ اور حواس خمسہ کو باطل کرو تب اندر کا دروازہ کھل جائے گا اور اس نام کی تجلی ظاہر ہو گی۔ لیکن آشنا پاپڑ کون بیلے گا۔ بس خدا کا نام لینا ہی کافی سمجھتے ہیں

آگے سنت کبیر فرماتے ہیں۔ مالا (تسبیح) پھیرنے کی ضرورت نہیں ہے اگر ہاتھ تسبیح کے دانے گنا کرتا ہے تو خیال کس طرح اندر جائے گا۔ عشاقوں کا یہ طریقہ نہیں ہے کیونکہ جب تک سانس روح سے ہم آہنگ نہ ہو جائے سب بے کار اور تضیع اوقات ہے اس لئے من کی مالا بنا۔ کاٹھ کی مالا کی ضرورت نہیں۔ کیونکہ جب من مشغول ذکر الٰہی رہیگا تو تجلی الٰہی کا دروازہ کھل جائیگا فرماتے ہیں ؎

مالا پھیرت من خوشی، تاتے کچھ نہ ہوئے
من مالا کے پھیرتے، گھٹ اجیار ہوئے

---

مالا پھیرت جُگ گیا، گیا نہ من کا پھیر
کر کا منکا ڈار دے، من کا منکا پھیر

کبیر صاحب فرماتے ہیں کہ تسبیح (مالا) پھیرتے پھیرتے ساری عمر گذر گئی لیکن ہوا کچھ بھی نہیں۔ نہ روح سانس سے ہم آہنگ ہوئی نہ اندر کا پٹ کھلا۔ نہ سکون دل جمعی حاصل ہوئی یہ کاٹھ کی مالا پھینک دو۔ من کا منکا پھیرو تو روح کو ابدی زندگی نصیب ہوگی۔ ورنہ ہمیشہ کے لئے تاریکی میں ڈوب جائے گی۔

سنت کبیر پاکھنڈ اور ریاکاری کے سخت مخالف تھے۔ وہ ایک جگہ فرماتے ہیں ؎

کبیرا مالا کاٹھ کی بہت جتن کا پھیر
مالا سو اُنسو اس کی جا میں کانٹھ نہ میر

---

مالا موسے لڑ پڑی کا پھیرت ہو موہے
من مالا کے پھیرتے، گورو سے میلا ہوئے

---

کریا کرے انگوری گنے، من دھاوے چار ہوں اُور
جیہی پھیرے سائیں ملے، سو بھیا کاٹھ کٹھور

یعنی روح تو ساکن ہوئی نہیں وہ تو خدا کے علاوہ ہر طرف بھٹک رہی ہے طرح طرح کے منصوبے بنا رہی ہے تو پھر انگلیوں کے پور گننے سے کیا حاصل کیونکہ خیال تو دنیا میں سمایا ہوا ہے۔ آپ تو ہاتھ کی انگلیاں گن رہے ہیں اور من دنیا کے معاملات میں الجھا ہوا ہے تو پھر اس کا خدا سے کیا تعلق ہے اور کیا فائدہ ہوا اس گنتی سے؟ من کی دلجمعی حاصل ہونے اور ایک مرکزی خیال پر جم جانے پر ہی خدا ملے گا۔ جب روح پاکیزہ ہو جائے گی اور دنیاوی خیالات اور ادھیڑ بُن سے چھٹکارا حاصل ہو جائے گا تب ہی اس دربار میں رسائی ہو گی۔ اور یہی پیر و مرشد کی تعلیم ہے اور اس راہ میں پرہیز ہی کو اصل قرار دیا ہے۔ کیونکہ بغیر سخت پرہیز کے دوا بیکار ہے۔ عارف باللہ حضرت مولانا شاہ وصی اللہ صاحبؒ اپنے مریدین کو پرہیز کی سب سے زیادہ ہدایت و تاکید فرماتے تھے۔ آپ نے پرہیز کو ذکر کے مترادف قرار دیا ہے۔ پرہیز سے خدا پرستی اور دیدار الٰہی اور تجلیات ربانی کی زمین تیار ہوتی ہے۔ تب پیر کامل اس میں بیج ڈالتا ہے اور یہی حال آپ کے خلفاء مجاز کا بھی ہونا چاہیئے۔ حضرت مولانا وصی اللہ صاحبؒ کی ذات جامع شریعت و طریقت تھی۔ حقیقت آپ کا مسلک تھا۔ سینے میں نور معرفت جلوہ گر تھا۔ اور اصلاح عالم کا خاص جذبہ رکھتے تھے لیکن سب سے پہلے اپنی اصلاح کرنے کے قائل تھے

# قومی یکجہتی بغیر پاکیزگی قلب کے نہیں ہو سکتی

یہی ہے قومی یک جہتی اور جذباتی ہم آہنگی کی اصل تعلیم جس کو ملک کو سخت ضرورت ہے۔ جب انسان اپنی حقیقت اور مقصد زندگی سے آگاہ ہوگا اور اصل راہ کی طرف گامزن ہوگا تو تمام جھگڑے فساد اور ذات پات کی لعنت اور تعصب و فرقہ پرستی خود بخود دور ہو گی۔ لیکن حکومت ہند ایسی کتابوں کی اشاعت اور ان کو اسکولوں کالجوں اور یونیورسٹیوں اور عام مطالعہ گاہوں میں ہر زبان میں مہیا کرنے کی کوئی فکر نہیں رکھتی۔ بس زبان پر قومی یکجہتی، جذباتی ہم آہنگی اور فرقہ پرستی اور ذات پات کے خاتمہ کا نعرہ ہے اور سرکاری تعلیمی مراکز اور اسکولوں کالجوں میں صاف دل بچوں کو جذباتی ہم آہنگی اور قومی یکجہتی مخالف کتابیں داخلِ نصاب کر کے عملاً ان کے ذہن کو گندہ اور زہریلا کیا جا رہا ہے۔

جب تک لوگوں کا من نہ شُدھ رہے گا اور ان کی آتما پاک نہ ہوگی ملک کا کچھ بھی بھلا نہ ہوگا۔ محض بے اصل نعرے، نمائشی برتاؤ اور ہاتھی کے دانت جیسے کمیشنز قائم کر دینے سے قومی یکجہتی حاصل نہیں ہوتی۔ دل میں جب خواہش پیدا نہ ہو کچھ بھی نہیں ہو سکتا ہے۔ لیکن بدقسمتی سے ایک طرف شراب کا سرکاری ٹھیکہ الاٹ کرنے اور شہر شہر بستی بستی شراب بیچنے کی سرکاری دکانیں کھولنے اور دوسری طرف اسی سرکار کی ہی جانب سے شراب نوشی کی برائیاں اور اسے نہ پینے کا پرچار کرنے والوں کی سمجھ میں نہیں آتا کہ کسی چیز کی سچی خواہش اور دکھاوے کی تمنا میں کیا فرق ہے۔ بھارت ورش کے سنتوں وصوفیوں اور علماء راسخین نے متفقہ طور پر ہزاروں سال سے بغیر کسی صلہ کے اس کام کو انجام دیا ہے۔ کیونکہ انھیں اس ملک کے ذرہ ذرہ سے صحیح معنوں میں محبت تھی۔ میں نے اس کتاب کے ۱۵ سو صفحات میں علماء صوفیہ اور

شعراء کے ذریعہ قومی یک جہتی اور جذباتی ہم آہنگی کی دعوت دی ہے اور ملک کی
محبت میں خون جگر پی کر یہ کتاب لکھا ہے۔ لیکن ہماری سرکار کے پاس ملک و قوم
کی بھلائی اور اتحاد و یک جہتی کے قیام اور مفاد کیلئے پیسہ نہیں ہے اور نہ اس
طرف توجہ کرنے کیلئے فرصت ہے۔ ہندوستان کے سارے نیتا بس اپنے مفاد
میں غرق ہیں اور ملک کا بیڑہ غرق کرنے کیلئے دن و رات جُٹے ہوئے ہیں۔ اگر
اسی کا نام وفاداری ہے۔ محبت ہے تو پھر غداری کا کیا مفہوم ہے ؟
مجھے ہندوستان جنت نشان جو ازل ہی سے صوفی سنتوں، رشیوں، منیوں
اور خدا پرستوں کا مرکز رہا ہے، بے پناہ محبت رہی ہے اور اس وقت ملک کی جو حالت
ہو رہی ہے اس کو دیکھ کر خون کے آنسو آرہے ہیں اور یہ کتاب اسی خیال کی
آئینہ دار ہے۔ لیکن سیاستدانوں کی خودغرضی اور مفاد پرستی نے علمی سرپرستی و قدردانی
کا بیڑہ غرق کردیا ہے اور ملک مردہ پرست ہوگیا ہے

## تاریخ ہند کا ایک اہم باب اور صوفیہ کے عظیم کارنامے

اگر آپ تاریخ کا گہری نظر سے مطالعہ کریں تو یہ بات آپ کو مثل آفتاب عالم
تاب کے نظر آئے گی کہ اس ملک میں عہد قدیم سے قومیت پرستی اور اتحاد کا فقدان
رہا ہے۔ اور مسلمانوں کی آمد سے قبل یہ ملک مختلف ٹکڑوں میں بٹا ہوا تھا۔ اور ایک
راجہ دوسرے راجہ کے خون کے پیاسے رہے ہیں۔ ملک کے مفاد کو قربان کرنے
کا جذبہ ہندوستانیوں کا قدیم ورثہ ہے اور اسی فطرت کا نتیجہ تھا کہ کتنی قومیں حملہ آور
کی حیثیت سے آئیں اور انھوں نے بھارت پر حکومت کی۔ لیکن ان میں سے کسی
کو بھی ملک سے محبت نہیں تھی۔ اس ملک میں اسی لئے ان کی ایک بھی تاریخی
یادگار نہیں ہے۔ بخلاف مسلمانوں کے کہ انھوں نے اس ملک کو اپنا وطن بنا
لیا تھا۔ اور یہی وجہ ہے کہ چپہ چپہ پر ان کی تاریخی یادگاریں موجود ہیں
مسلمانوں کے آنے کا مقصد دوسری قوموں کی طرح سطحی نہیں تھا۔ انھوں

نے جب سے اس ملک میں قدم رکھا تب ہی سے یہ فیصلہ کر لیا تھا کہ ان کو یہاں رہنا ہے اور اس مقدس زمین میں دفن ہونا ہے۔ اسی لئے ان کے ساتھ مبلغین اسلام بھی آئے۔ گو ان کو تبلیغ اسلام کے لئے شاہی سرپرستی حاصل نہیں تھی اور انہوں نے اس خطۂ ارض میں اسلام کی تبلیغ تلوار یا حکومت کے اثر و رسوخ اور جبری طور نہیں کی بلکہ اپنے اعلیٰ اخلاق اور روحانی کمالات اور خود اسلام کی تصویر مجسم بن کر اہل ملک کے دلوں کو متاثر کیا ہے۔ آج اس ملک میں جو بھی مسلمان ہیں چاہے ذات پات کے ذریعہ اپنی کتنی بھی برتری ظاہر کر رہے ہوں لیکن حقیقت یہی ہے کہ وہ اس ملک کے غیر مسلم تھے جو مشرف بہ اسلام ہوئے ہیں اور یہ صوفیہ کرام کا عظیم کارنامہ ہے۔ اور اس تشکریہ میں ان کے مزارات مقدسہ کی زیارت کرنا و ایصال ثواب سعادت دارین ہے اور ان کے عرسوں کا قیام اور ان کے تذکرے اور ان کے ملفوظات و مکتوبات کی اشاعت باعث رضائے الٰہی ہے اور جو لوگ ان کے باطنی کمالات کے منکر اور کارناموں کو نہیں سراہتے اور ان کے مزارات کی زیارت کو سعادت دارین نہیں جانتے اور جس طرح ادب و احترام کرنا چاہئے اس کو شرک و بدعت کہتے ہیں اور پھر بھی اپنے کو اسلام کا مبلغ اور توحید کا علمبردار کہتے ہیں وہ کہاں تک اپنے دعوے میں سچے ہیں۔ یہ بات غور و فکر کی ہے۔ صوفیہ کرام فانی ہیں اور جب فانی کا عمل اور فعل خود فانی کی طرف منسوب نہیں ہوتا تو پھر ان کی زندگی میں یا وصال کے بعد مزارات مقدسہ کے ساتھ جو بھی ادب واحترام کے سلسلہ میں کیا جائے گا وہ بھی ان کی طرف منسوب نہ ہوگا کیونکہ انھوں نے اپنی زندگی میں اپنے وجود کی نفی کر دیا تھا۔ اب بوسہ یا طواف جو کچھ بھی ہوگا وہ خدا کیلئے ہوگا۔ یہ عظیم نکتہ ہے۔ بزرگان دین سے وابستگی سعادت دارین اور خوشنودی الٰہی ہے۔

# حضرت بندگی شاہ شمس الحق شیخ بڑے ناصحیؒ

آپ کے والد کا نام شیخ جمال الحق ناصحی تھا۔ والد ہی سے بیعت تھے۔ آپ مجسمۂ فیض و رحمت تھے۔ جو حاجت مند آتا واپس نہ جاتا۔ آپ سے بہت سی کرامتیں ظاہر ہوئیں ایک مرتبہ تین آدمی آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ وہ الگ الگ چیزیں کھانے کی دل میں خواہش رکھتے تھے۔ آپ نے کشف کے ذریعہ ان کی خواہشات معلوم کرلیں۔ حجرے میں تشریف لے گئے۔ کچھ دیر کے بعد مرغ کباب، امرود اور نارنگی لئے جو ان کی خواہشیں تھیں باہر تشریف لے آئے اور پیش کر دیا۔ اس واقعہ سے لوگوں کو بڑی حیرت و مسرت ہوئی۔

منعم خاں خانِ خاناں کو آپ سے بڑی عقیدت تھی۔ جب تک جونپور میں قیام رہا برابر حاضری دیتا رہا۔ جب شہنشاہ اکبر علی قلی خاں خانِ زماں اور ان کے بھائی بہادر خاں کی تنبیہہ و سرکوبی کیلئے جونپور آئے تو بزرگوں کی شہرت سن کر ظفرآباد بھی آیا۔ اور مقابر بزرگانِ دین کے زیارت کے بعد آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور کچھ دیر تک ادب و احترام کے ساتھ ہمکلام رہا۔ اور جاتے وقت کچھ زر و نقد بھی پیش کیا مگر آپ نے قبول نہ فرمایا۔

آپ کا انتقال ۱۶ جمادی الآخر ۱۰۵۹ھ عہد سلطنت شاہجہاں بادشاہ ہوا۔ قبر کچہ حضرت مخدوم ناصحی کے روضہ میں حضرت شاہ عبداللہ کے مزار کے پاس دکھنی دیوار کے قریب ہے [1]۔

ابھی آپ نے حضرت شاہ بندگی شمس الحقؒ کے کشف اور ان کے زندہ تصرف کا واقعہ ملاحظہ فرمایا جو قدیم تذکروں میں موجود ہے۔ اس سے متعجب نہ ہونا

---

[1] مناقب درویشیہ و تاریخ ظفرآباد ص ۱۰۳

چاہیئے۔ جب عارف فنافی اللہ ہو کر صفات باری تعالیٰ سے متصف ہو جاتا ہے تو پھر
کائنات کی ہر چیز خدمت کیلئے حاضر رہتی ہے غیب و شہادت ان کیلئے برابر ہے
چونکہ عوام ان کمالات سے محروم رہتے ہیں۔ لیکن اولیاء کو محروم نہ سمجھو
ابھی آپ نے پڑھا ہے کہ حضرت شاہ شمس الحق تینوں نو وارد حضرات کے دل کی
خواہش سے واقف ہو گئے اور وہی چیزیں ان کو دیدیں، جو کہ وہ لوگ الگ
الگ چاہتے تھے، تو یہ صاحب تصرف کے لئے ادنیٰ سی بات ہے۔ طبیب حاذق
نبضوں اور علامتوں کے ذریعہ مریض کی اندرونی حالت اور امراض کو معلوم کر کے
بتلا دیتے ہیں اور علاج کرتے ہیں۔ تو عارفین باللہ تو روحانی اطباء ہیں وہ اپنی
باطنی آنکھ سے دل کا حال اور اندرونی کیفیت و حالت کو کیوں نہیں جان سکیں
گے۔ اطباء قارورہ دیکھ کر مریض کا علاج تجویز کرتے ہیں تو یہ روحانی طبیب بھی
بغیر بتائے امراض باطنی و خواہشات نفسانی کو پہچان لیتے ہیں۔

اور میں تو یہ کہتا ہوں کہ بدنی طبیب تو نبض، قارورہ، سانس اور رنگ
وغیرہ دیکھنے کے بعد بھی محتاج محض ہیں اور اولیاء کاملین ہزاروں میل سے صرف
نام سنکر تمام اندرونی احوال معلوم کر لیتے ہیں اور بتلا دیتے ہیں۔ روحانیت کے
لئے قرب و بعد دونوں برابر ہیں۔

یہ روحانی طبیب تو انسانی پیدائش سے سینکڑوں سال قبل ہی اس
کی اندرونی حالت معلوم کر لیتے ہیں۔ تمام تذکرہ نگار متفق ہیں کہ حضرت بایزید
بسطامیؒ نے حضرت شیخ ابو الحسن خرقانیؒ کی پیدائش سے دو سو سال پہلے انکے
اور ان کے حلیہ مبارک اور ان کے نام کو لوح محفوظ میں دیکھ کر بتلا دیا تھا۔
حضرت جنید بغدادیؒ جو سید الطائفہ کہے جاتے ہیں انھوں نے حضرت بایزید
بسطامیؒ کے مرتبہ و مقام کے بارے میں فرمایا تھا کہ

"بایزیدؒ کو ہم میں وہی نسبت ہے جو حضرت جبرئیلؑ
کی فرشتوں میں ہے۔"

حضرت شیخ خرقانی رح محمود غزنوی کے دور کے بڑے اُولی العزم بزرگوں میں ہوئے ہیں اور روحانیت اور اویسیت کے طور پر ان کو حضرت بایزید بسطامی رح سے نسبت ہے۔ آپ نے چالیس سال تک عشاء کے وضو سے فجر کی نماز پڑھی ہے۔ ان کی وفات ۴۲۴ھ میں خرقان میں ہوئی ہے۔ حضرت بایزید رح مریدین کی ایک جماعت کے ساتھ جنگل سے گذر رہے تھے۔ ایک جگہ پہنچے تو سونگھنے لگے۔ حالانکہ خرقان بہت دور تھا لیکن حضرت بایزید رح کیلئے وہ ہوا خوشبو لاتی تھی مُرید نے آپ سے کہا کہ آپ کیا سونگھ رہے ہیں۔ یہاں بظاہر کوئی پھول بھی نہیں ہے اور آپ پر یہ عجیب وغریب کیفیات کیوں طاری ہو رہی ہیں جو احوال آپ پر طاری ہیں ان کے بارے میں کچھ ہمیں بھی بتایئے۔ آپ نے ہمیں اس کا عادی بنا دیا ہے۔ حضرت بایزید رح نے اس مرید سے کہا شراب چھپا کر نہیں پی جا سکتی ہے اس کا یقیناً اظہار ہو جاتا ہے۔ انسان اگر منہ کی بو بھی چھپا لے تو آنکھوں کی مستی کیسے چھپا سکتا ہے۔ شراب معرفت کی خوشبو تو لاکھوں پردوں میں بھی نہیں چھپ سکتی۔ اس شراب کی خوشبو سے تو جنگل و صحرا بھرا ہوا ہے اور اس کی لطیف خوشبو تو آسمانوں سے بھی گذر گئی ہے۔ شراب معرفت کو مٹکے کا منہ مٹی سے بند کر کے بھی پوشیدہ نہیں کیا جا سکتا ہے۔ آپ کی باطنی توجہ نے معرفت کا جو راز حاصل کیا ہے وہ بتلا دیجیے۔

حضرت بایزید رح نے فرمایا کہ "محمد گفت" حدیث شریف ہے۔ اِنِّی لَاَجِدُ نَفَسَ الرَّحمٰنِ مِنْ قِبَلِ الْیَمَنِ۔ یعنی میں خدا کی سانس کو یمن کی جانب سے محسوس کر رہا ہوں۔ یہ اشارہ حضرت اویس قرنی رح کی طرف ہے۔ عاشق جب اپنے آپ کو فنا کر دیتا ہے تو اس میں سے معشوق کی خوشبو آنے لگتی ہے اسی طرح حضرت اویس قرنی رح میں سے اللہ کی خوشبو آتی تھی۔ قرن حضرت اویس رح کا وطن ہے اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ شریف میں یہ خوشبو سونگھی تھی۔ فنا کے بعد انسان اللہ کے عادات و اوصاف والا

ہو جاتا ہے اور زمین سے آسمان بن جاتا ہے اور مقام فنا کے حصول کے بعد خودی اور انانیت ختم ہو جاتی ہے۔

حضرت بایزیدؒ نے فرمایا کہ خرقان میں دو سو سال کے بعد ایک بزرگ پیدا ہوگا جس کا مرتبہ بہت ہی بلند ہوگا۔ اور آپ نے پیدا ہونے والے بزرگ کا قد، حلیہ، رخسار، پیشانی یعنی ان کی تمام صفات اور ان کا مسلک سب بتا دیا تھا۔ حضرت مولانائے روم ؒ اپنی مثنوی میں پوری تفصیل بیان کرتے ہیں کہ انسان تین چیزوں کا مرکب ہے جسم، روح حیوانی، روح انسانی۔ پہلی دونوں چیزیں فانی ہیں اور ان کا حلیہ بھی فانی ہے۔ لہٰذا ان سے دل نہ لگانا چاہیئے۔ روحِ انسانی جسکا تعلق ملاء اعلیٰ ہے۔ اس سے وابستگی ہونی چاہیئے۔

حضرت بایزید بسطامیؒ نے فرمایا کہ اس بزرگ کا جسم زمین پر ہوگا لیکن اس کا نور آسمانوں تک ہوگا۔ لوگوں نے حضرت بایزیدؒ کے کہنے کے مطابق حضرت شیخ ابوالحسن خرقانیؒ کی تاریخ پیدائش نوٹ کر لی۔ چنانچہ لکھی ہوئی تاریخ کے مطابق ان کی پیدائش ہوئی۔

حضرت بایزیدؒ کی وفات کے دو سو سال بعد حضرت شیخ ابوالحسن خرقانیؒ پیدا ہوئے۔ آپؒ کے اندر وہی اوصاف و کمالات تھے جو حضرت بایزیدؒ نے بتلایا تھا۔ حضرت بایزیدؒ کے بتائے ہوئے اوصاف کیوں صحیح نہ ہوتے۔ کیونکہ انھوں نے لوح محفوظ پڑھ کر بتایا تھا اور لوح کو لوحِ محفوظ اسی لئے کہا جاتا ہے کہ اس میں لکھا ہوا غلطی سے محفوظ رہتا ہے۔ حضرت بایزیدؒ کی توجہ سے حضرت شیخ ابوالحسن خرقانیؒ کے احوال کی اطلاع وحی الٰہی سے ہوئی تھی۔ اور یہ اسی دل پر نازل ہوتی ہے جو خدا کا منظور نظر ہوتا ہے۔ وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے پھر بھی اولیاء اور انبیاء کے بارے میں بے دین یہی کہتے ہیں کہ انھیں غیب کا حال معلوم نہیں ہے وہ تو ہمارے جیسے بشر ہیں اور ان کے لئے غیب کا عقیدہ شرک و بدعت ہے۔

# حضرت بندگی شاہ نظام الحق ناصحیؒ

آپ کے والد حضرت شاہ شمس الحق شیخ بڑے ناصحی تھے۔ باطنی تعلیم و تربیت باپ ہی سے حاصل فرمایا اور والد کی وفات کے بعد مسند ارشاد پر بیٹھے۔ کتاب و سنت کے بہت پابند تھے۔ آپ کی مجلس میں کسی کی مجال نہ تھی کہ قرآن و حدیث اور بزرگوں کے سوانح کے علاوہ دوسری گفتگو کر سکے۔ سخاوت و فیاضی میں آپ کا مرتبہ بہت بلند تھا۔ مہمانوں کی بہت خاطر و تواضع کرتے اور لوگوں سے بہت رحم و مروت سے پیش آتے۔ لوگوں کو اس طرح بے غرض دیتے جس طرح خدا اپنے نیک و بد بندوں کو بے مانگے عطا کر دیتا ہے اور یہ خاص صفت ربوبیت باری تعالیٰ کی ہے۔ آپ سے کرامات کا ظہور بہت ہوا۔

ایک مرتبہ حضرت شیخ عبدالسلام قلندر جونپوریؒ کے مکان پر بسلسلہ دعوت تشریف لے گئے۔ آپ کا ایک لڑکا محی الدین گونگا تھا۔ اس کو آپ نے اپنے پاس بلایا اور پان کا اوگال منہ میں ڈال دیا۔ خدا کی قدرت کہ لڑکا پورے طور پر بات چیت کرنے لگا۔

آپ کی پختہ قبر حضرت قاضی خاں ناصحی کے روضہ کے اندر ہے [1]

# حضرت شیخ عبدالعزیزؒ

آپ حضرت قاضی خاں کے خلفاء میں تھے۔ آپ کی پیدائش ۸۹۸ھ

---

[1] تجلیات العارفین۔ بیاض درویشیہ قلمی فارسی۔ مناقب درویشیہ قلمی فارسی

حسین شاہ شرقی کے سلطنت کے آخر دور میں ہوئی۔ مگر اسوقت جونپور قبضہ و تصرف سکندر لودی کے تھا۔ حسین شاہ شرقی بنگال بھاگ گیا تھا۔ آپ متاخرین خانوادۂ چشت میں ہیں۔ آپ نے سلوک و معرفت کے حصول میں محنت شاقہ برداشت فرمائی اور بہت ہی ریاضت و مجاہدہ کیا۔ جب آپ کے والد بزرگوار حضرت شیخ حسن طاہر جونپوری کا وقت وفات قریب آیا تو آپ نے حضرت شیخ عبدالعزیز کو بغرض تکمیل علوم باطنی حضرت بندگی قاضی خان ناصحی کے سپرد فرمایا۔ اسوقت سے آپ ظفرآباد آکر رہنے لگے۔ جب علوم باطنی سے فراغت حاصل کرلی تو دہلی تشریف لے گئے اور اپنے مکان موروثی میں قیام کیا آپ سخاوت و فیاضی و تواضع اور صبر و قناعت میں مشہور تھے۔ دہلی اور اطراف دہلی میں آپ کی ذات سے طالبان حق کو بہت فیض پہنچا۔ آپ کی وفات ۲۶ ر جمادی الآخر ۹۷۵ھ کو شہنشاہ اکبر کے عہد سلطنت میں ہوئی [۱]

حضرت شاہ عبدالحق دہلوی نے اس مصرع سے تاریخ وفات نکالی ہے

ع گشت ازاں تاریخ فوتش یادگار اہل چشت

اور خزینۃ الاصفیاء کے تذکرہ نگار مفتی غلام سرور نے اس مصرع سے تاریخ وفات نکالی ہے ع

ہادی مخدوم دیں عبدالعزیز

۹۷۵ھ

## حضرت مخدوم شاہ مسعود خلوتی رح

حضرت شاہ مسعود خلوتی حضرت بندگی قاضی خان ناصحی کے مرید خلیفہ

---

[۱] اخبارالاخیار و خزینۃ الاصفیاء۔ چراغ نور۔ تاریخ ظفرآباد جونپور ششہ

اور اولیاء کبار میں تھے۔ جب علوم باطنی سے فراغت حاصل کر لی اور صفائی قلب کی دولت عظمیٰ حاصل ہو گئی تو ذکر و فکر اور شغل مراقبہ کی طرف رجوع ہوئے اور ایک عرصہ دراز تک بند حجرہ میں بیٹھ کر حصول درجات عالیہ میں مصروف رہے حتیٰ کہ لوگ شاہ خلوتی کہنے لگے۔ جب باہر تشریف لائے تو بلا شدید اور خاص ضرورت کے کلام نہ کرتے دنیا اور اہل دنیا سے بیزار تھے۔ آپ نے شادی نہیں کی۔ شیخ وقت اور قطب زمانہ تھے۔ محض ایک چادر کے اور کچھ ساتھ نہ رکھتے۔ وہی استعمال کرتے اور فقر و فاقہ کی زندگی پر قناعت کرتے۔ ساری رات گذرے ہوئے زمانہ کا خیال اور کھوئی ہوئی عمر پر آنسو بہاتے اور معبود کے سامنے پشیمان رہتے۔ اپنا حجرہ بند کر کے اس کے خام فرش کی آغوش میں آنسوؤں کے موتی بھرا کرتے۔ اور فرماتے کہ افسوس سانس کے ذریعہ سے عمر کا کافی حصہ چلا جاتا ہے اور پھر واپس نہیں آتا۔ لوگوں نے آپ سے پوچھا کہ آپ کیوں حجرہ بند کر کے بیٹھتے ہیں اور باہر بھی آتے ہیں تو کسی سے بات نہیں کرتے آپ نے فرمایا کہ جس کی زبان کٹی ہوا اور ایک گوشہ میں بہرہ گونگا بیٹھا ہو وہ اس شخص سے اچھا ہے جس کی زبان اس کے کہنے میں نہ ہو۔ دنیا حسین معشوق ہے جس کے بے شمار عاشق ہیں تو اس معشوق کو دل نہ دے اگر تو اس کو دل دیتا ہے تو پھر جدائی کا صدمہ برداشت کرنے کے لئے تیار ہو جا۔

جو بھید تیرے دل میں ہے اسے کبھی جگری دوست کے سامنے بھی نہ کہہ کیونکہ کل جب وہ دشمن ہوگا تو تیرا راز راز نہ رہے گا۔ اپنی دوستی انبیاء و اولیاء سے کر وہی دوست ہیں۔ ان کی دوستی دونوں جہان کی نعمت اور پیدائش کا مقصد ہے باقی نادان دوست ہیں جن سے دنیا میں پریشانی اور آخرت میں ندامت رہے گی اور عقلمند نوکری نہیں کرتا۔ مولیٰ کی فکر سے دل کو فارغ نہ کر ورنہ دوستوں کی فہرست سے تیرا نام کٹ جائے گا۔ تو لاکھ عبادت اور شب بیداری کر اگر خلوص اور محبت کی دولت سے تیرا دل خالی ہے تو کوئی فائدہ نہیں ہے۔ قلب کی یکسوئی آخرت کی عظیم دولت ہے اور یکسوئی جب ہو گی کہ دل ماسوا سے خالی ہو اور

جب تک تیرا دل ماسوا سے خالی نہ ہو تو موحد نہیں ہے بلکہ مشرک ہے
آپ کی وفات ۹۸۴ھ عہد شہنشاہ اکبر بادشاہ میں ہوئی۔ قبر آپ کی پختہ ظفرآباد
محلہ صحی متصل موضع رام داس موجود ہے ۔[1]

## حضرت بابا پنڈت بال دت جوگی سہروردی

آپ راجہ بیکٹ سنگھ والی منہیچ (ظفرآباد) کے مشیر اور وزیر تھے ۷۲۱ھ مطابق
۱۳۲۴ء میں بعد فتح منہیچ مشرف بہ اسلام ہوئے اور حضرت مخدوم چراغ ہند
قدس سرہٗ سے بیعت کی آپ علم ویدانت اور ہندو شاستر کے زبردست عالم تھے
آپ کا مزار حضرت مخدوم چراغ ہند کے احاطۂ روضہ کے اندر شمالی دیوار اور صدر
دروازے سے پچھم طرف چار قدم کے فاصلہ پر ہے۔ یہ بات مشہور ہے کہ آپ کے
مزار مبارک پر فاتحہ پڑھنے سے درد سر جاتا رہتا ہے۔ تاریخ وفات معلوم نہ ہوسکی
البتہ جونپور آباد ہونے کے قبل انتقال فرما چکے تھے ۔[2]

## حضرت بابا پال ناتھ ببر سہروردی

آپ راجہ بیکٹ سنگھ کے دربار میں بوجہ شجاعت وبہادری ایک خاص درجہ
رکھتے تھے اور قوت وطاقت کے لئے مشہور تھے۔ مناظرہ میں آپ حضرت مخدوم
آفتاب ہند سے زیر ہوئے اور حسب اقرار اسلام قبول کیا اور حضرت مخدوم چراغ
ہند کے مرید ہو کر تا زیست خدمت میں حاضر رہے اور فقر کی دولت سے مالا مال ہوئے
آپ کی قبر حضرت مخدوم کے احاطہ روضہ کے اندر پائیتین مزار ہے۔ قبر کا نشان رہی
نہ ہوسکی اور نہ تاریخ وفات کا پتہ چلا

---

[1] اخبار الاخیار، خزینۃ الاصفیا۔ چراغ نور تاریخ ظفرآباد جونپور ص۱۰۵ و ص۱۰۴

# حضرت بابا جوگی جے پال سہروردیؒ

آپ بھی راجہ سنگیٹ کے دربار میں وزیر تھے۔ آپ کو شعبدہ بازی میں کمال حاصل تھا۔ آپ بھی مشرف بہ اسلام ہوئے اور حضرت مخدوم چراغ ہند سے بیعت کر کے تا زیست حضرت مخدوم کی خدمت کرتے رہے اور نعمت فقر وخانوادہ سہروردیہ سے پورے طور سے سرفراز ہوئے۔

آپ کی قبر پختہ اندر احاطہ روضہ حضرت مخدوم ہے۔ مگر بوجہ نہ ہونے کوئی نشان خاص اتنے کثیر مزارات میں آپ کی قبر کا پتہ نہیں چلتا ہے۔

# حضرت سید حسن جلال بخاری سہروردیؒ

آپ سید جلال اُوچی رحمۃ اللہ علیہ کی نسل سے ہیں۔ لشکر مجاہدین حضرت آفتاب ہند کے ہمراہ تشریف لائے۔ آپ مجذوب سالک درویش کامل بزرگ تھے اکثر اوقات سر و پا برہنہ رہتے اور آبادی سے ویرانوں میں گھوما کرتے۔ آپؒ کو علوم ظاہری و باطنی میں تبحر حاصل تھا۔ آپؒ کتب تصوف کے اس درجہ شائق تھے کہ فصوص الحکم حضرت شیخ محی الدین ابن عربیؒ زبانی یاد تھی۔ حالت سکر میں بھی سب سے ملتے اور تمام کام بہ حسن وخوبی انجام دیتے اور جذب کی حالت میں جو کچھ زبان سے کہا کرتے وہ ہو جایا کرتا تھا

آپ مجسم اخلاق و اخلاص تھے اور اخلاص نادر الوجود شئے ہے۔ حضرت مولینا شاہ وصی اللہ صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ آج کل لوگوں کا حال یہ ہے کہ عبادت کے لحاظ سے تو جنید و شبلی معلوم ہوتے ہیں مگر اخلاق و معاملات پر نظر ڈالئے تو فرعون سے کم نہیں ہیں یعنی تکبر و انانیت میں مبتلا ہیں بھلا ایسے لوگ آگے کیسے ترقی کر سکتے ہیں۔ یہ تو اخلاق کی بات ہے اور اخلاص تو عنقا ہے۔ پھر ایک دوسری جگہ حضرت شاہ وصی اللہ صاحبؒ فرماتے ہیں کہ اخلاص بڑی دولت ہے۔ امام غزالیؒ نے لکھا ہے

تمام عمر میں ایک لمحہ بھی اخلاص سے گذر جائے تو آدمی کی نجات ہو جائے اس لئے خلوص بہت ہی نادر مگر قیمتی شے ہے۔ بڑی مشکل سے اخلاص پیدا ہوتا ہے۔ دینی کاموں میں کہیں نہ کہیں ریا نام و نمود دنیاوی غرض کی آمیزش ہو ہی جاتی ہے جس سے عمل کا ثواب ضائع ہو جاتا ہے۔

حضرت پیران پیر سیدنا حضرت غوث پاک علیہ فرماتے ہیں کہ ہم ریا کی گھاٹی کو پار کر کے اخلاص کی منزل تک پہنچے ہیں۔ آپ کے اس فرمان پر حضرت شاہ وصی اللہ صاحب نے فرمایا کہ کوئی دوسرا شخص یہ نہیں کہہ سکتا ہے کہ ہم ریا میں سارے جھکے ہیں مگر شیخ چونکہ اعلیٰ مقام و مرتبہ پر فائز ہیں اس لئے صاف صاف فرمادیا ہے۔ یہ آپ کا انتہائی کمال اور غایت اخلاص ہے ؎

ریا دل کی بیماریوں میں سب سے زیادہ مہلک اور سب سے زیادہ عام ہے شاید ہی کوئی عابد و زاہد ہوا ہو گا جس کی ہر ایک عبادت اور صدفی صد اعمال ریا سے پاک ہوں سب سے آخر میں جو بیماری دل سے جاتی ہے وہ یہی ریا ہے۔ جس نے ریا سے اپنے اعمال کو پاک کر لیا وہ صالحین اور مقبول بندوں کے مرتبہ کو حاصل کر لیتا ہے۔

آپ کی قبر ملا احد قصبہ ظفر آباد لب دریائے گومتی متصل پیر بڑھی گھاٹ ایک پُر فضا اور اونچی جگہ پر ہے۔ آپ کے مزار مبارکہ پر ایک بڑا درخت نیم سرسبز سایہ کئے ہوئے تھا۔ ایک مدت کے بعد مولوی مخدوم بخش و شیخ سلامت علی صاحب کو اس درخت نیم کو کاٹنے کا خیال پیدا ہوا۔ ہر چند کوشش کیا مگر کوئی کاٹنے کیلئے تیار نہ ہوا۔ شامت اعمال سے ایک مسلمان مسمیٰ بھولئی مبلغ پانچ روپیہ پر کاٹنے کیلئے راضی ہو گیا۔ لوگوں نے روکا اور منع کیا مگر وہ نہ مانا۔ جیسے ہی اس نے پہلی ضرب درخت پر لگائی ایک چھوٹا سا سانپ سرخ رنگ کا مزار سے نکل کر حملہ آور ہوا۔ جب لوگ

---

؎ مصلح الامت ص ۱۳۱-۱۳۰ و ص ۱۲۴

اس سانپ کو مارنے کیلئے دوڑے سانپ غائب ہوگیا۔ جب کُھلی درخت کاٹ کے گھر آیا اور آرام سے سوگیا تو اسی سانپ نے سوتے میں کئی جگہ کاٹا اور بھولئی صبح کو مردہ ملا اور بہت تھوڑے عرصہ میں اس کا خاندان بھی نیست و نابود ہوگیا۔ اب ظفرآباد میں اس کا کوئی نام و نشان باقی نہیں ہے[1]

# حضرت شیخ بہاء الدین آہنگرؒ

آپ نویں صدی ہجری کے اولیاء کاملین میں گذرے ہیں۔ اسوقت جونپور میں شرقیہ خاندان کا آخری چشم و چراغ حسین شاہ شرقی برسر حکومت تھا۔ آپ کی وفات بہلول لودی کے عہد ۹۱۴ھ میں ہوئی۔ آپ کو علوم ظاہری و باطنی میں مکمل دست گاہ تھی۔ آپ محنت و مشقت سے روزی حاصل کرکے گذر بسر کرتے تھے اور سخی اور حلیم و متواضع تھے۔ آپ کی ذات طائفہ صوفیہ کیلئے اعلیٰ نمونہ تھی جس میں دین حنفی کا پورا لحاظ تھا۔ اللہ نے غیبی فتوحات کا دروازہ آپ پر کھول دیا تھا حاجتمندوں کے لئے آپ کا دروازہ قبلۂ حاجات تھا۔ صفت ربوبیت سے متصف تھا لوگوں کی پوشیدہ اس طرح مدد کرتے کہ کراماً کاتبین کو بھی خبر نہ ہوتی۔ سخاوت کا دریا ایسا بہاتے کہ اگر حاتم بھی ہوتا تو شرما جاتا

وہ اس راز سے آشنا تھے کہ سخاوت خاص خوشنودی مولا اور رضائے الٰہی ہے۔ امراء کو بھی خدا دولت دیتا ہے جس پر وہ بہت گھمنڈ اور ناز کرتا ہے مگر دینے والا ناراض ہے تو عقل معاد لے لیتا ہے اور صرف عقل معاش عطا کر دیتا ہے جس سے وہ مطمئن ہوجاتا ہے۔ حالانکہ اصل عقل عقل سلیم، عقل کامل اور عقل معاد ہے۔ اور جس سے وہ خوش ہوتا ہے۔ اس کو عقل معاد دے کر

---

[1] تجلیات العارفین قلمی و تاریخی ظفرآباد ص۱۰۸۔ مناقب درویشیہ قلمی ص۱۸۳ نسخہ مملوک داسکلی صاحب مفتی محلہ جونپور

سخاوت کی توفیق عطا کر کے اپنا مقرب بنا لیتا ہے ۔ اور قرب الٰہی دونوں جہاں کی نعمت سے افضل ہے

سخی اور محسن کی شکر گذاری اور اس کی موت کے بعد ایصال ثواب نہیں کیا اور اسے بھول گئے تو یہ بہت بڑی ناشکری اور احسان فراموشی ہے خدا اپنے بندوں سے محسنین کے بارے میں قیامت میں سوال کرے گا حضرت عارف رومیؒ نے اس سربستہ راز سے یوں پردہ ہٹایا ہے ۔

در قیامت بندہ را گوید خدا
ایں چہ کردی آنچہ دادم مر ترا

گوید اے رب شکر تو کردم بجاں
چوں ز تو بود اصل آں روزی و ناں

گویدش حق نے فکر نہ کردی شکر من
چوں نہ کردی شکر آں اکرام و فن

بر کریمے کردہ ظلم و ستم
نے ز دستِ او رسیدت نعمتم

ترجمہ :۔ قیامت کے دن خدا بندے سے سوال کرے گا، ہاں تونے کیا کیا ، جو زر و مال میں نے تم کو عطا کیا تھا وہ جواب دے گا ۔ اے خدا میں نے جان و دل سے تیرا شکر ادا کیا ۔ کیوں کہ اس روزی و روٹی کی اصل تیری ہی طرف سے تھی ۔

اللہ تعالیٰ اس بندے سے کہے گا کہ تونے میرا شکر یہ

ادا نہیں کیا جبکہ تو نے اُس دینے والے سخی کا شکر ادا نہیں کیا بلکہ تو نے الٹے سخی پر ظلم و ستم کیا کیونکہ تجھے جو مال و زر ملا ہے وہ اسی سخی کے ہاتھ سے ملا تھا۔

تشریح :- اس راز سربستہ کو اچھی طرح سمجھ لو کہ جس نے محسن اور سخی کا شکریہ ادا نہیں کیا تو اس نے حقیقی معنوں میں خدا بھی شکریہ ادا نہیں کیا۔ محسن کا بڑا مقام و مرتبہ ہے۔ اگر کوئی اپنے محسن کا شکر گذار نہ ہوا تو گویا اس نے محسن پر ظلم و ستم کیا ہے اور قیامت کے روز وہ عذاب الٰہی سے بچ نہیں سکتا ہے

اب آگے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر درود شریف بھیجنے اور اولیاء کرام کے مزارات مقدسہ پر حاضری کے راز کو بھی اچھی طرح سمجھ لو۔ ہم چونکہ آنحضرت کے محتاج ہیں اور وہ اللہ تعالیٰ کی تمام نعمتوں کا ہمارے لیئے واسطہ اور وسلہ ہیں اس لئے ہمیں اس ذات بابرکت کا شکریہ ادا کرنے کیلئے کثرت سے درود بھیجے کا حکم دیا گیا ہے۔ اس سے ہمارے مرتبہ میں بھی بلندی ہو گی اور آپ کی ذات بابرکت سے وابستگی کی وجہ سے ایک اعلیٰ درجہ کا توشۂ آخرت مہیا ہوگا جو روز محشر کی سخت گھڑی میں کام آئے گا اور آپ شفیع ہوں گے۔

اسی طرح اولیاء کرام کی تبلیغ و توجہ کی بدولت ہمیں ایمان اور اسلام کی دائمی دولت ملی ہے۔ اس لئے ہمیں ان کے مزارات مقدسہ کا ادب و احترام کرنے کے ساتھ ساتھ حاضر ہو کر ایصال ثواب بطور شکریہ کے کرنا چاہئے کیونکہ وہ محسن ہمارا ہیں یہ حاضری آخرت میں کام آئے گی جو حاضری کو فعل عبث سمجھتے ہیں وہ اپنے گریبان میں منہ ڈال کر اپنی کوتاہی پر شرمندہ ہوں تاکہ خدا معاف کر دے۔

آپ کی قبر ملا احد قصبہ ظفر آباد محلہ شیخواڑہ میں پختہ سڑک کے کنارے تھی مگر قوم کی بے توجہی و لاپرواہی کی وجہ سے بے نشان ہو گئی ہے اکثر وہاں کے لوگوں نے دیکھا ہے کہ اسی مقام پر کوئی بزرگ نہایت طاقت در ریش دراز تسبیح لئے

چہل قدمی کر رہے ہیں۔

# حضرت مخدوم ملّا احد سہروردی

آپ حضرت مخدوم ملا قیام الدین سہروردی چشتیؒ کے بڑے صاحب زادے ہیں اور اپنے والد ہی سے علوم ظاہری و باطنی کا تکملہ کیا اور بعد وفات حضرت مخدوم کے سجادہ نشین ہوئے۔ تمام عمر آپ نے ریاضت و مجاہدہ میں گذاری۔ حضرت مخدوم کے جتنے خلیفہ ہوئے ہیں آپ سب سے زیادہ نام آور ہوئے۔ بہت محتاط اور پابند شریعت و طریقت تھے۔ خلاف کتاب و سنت کوئی کام نہ کرتے تھے۔ تاریخ وفات آپ کی صحیح معلوم نہ ہو سکی۔ آپ کا مزار اندرون احاطہ روضہ مزار کے دروازہ کے سامنے پائینتی مزار حضرت مخدوم کے ہے جو زمین کے اندر چھپ گئی ہے۔ آپ کا فاتحہ ۱۳ ذی الحجہ کو ہوتا ہے۔ اب ۱۷ ذلعقد کو حضرت مخدوم ملا قیام الدین چشتیؒ کے فاتحہ عرس کے ساتھ آپ کا بھی فاتحہ ہوجاتا ہے۔ ؎

حضرت ملا مخدوم احدؒ بوجہ احتیاط و پرہیز گاری عوام کی مجالس میں بھی کم شرکت کرنے سے احتراز کرتے کیونکہ یہ لوگ غافلین میں ہیں۔ لیکن جوں جوں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے سے دوری ہوتی گئی رحمت و برکت کے دروازے بند ہونے گئے۔ اور اب تو نوبت یہاں تک پہونچی ہے کہ مدرسوں و خانقاہوں سے روحانیت روٹھ گئی ہے اور ہر طرف علم دین دنیا کمانے کیلئے حاصل کیا جانے لگا اور خانقاہوں میں صرف روحانیت اور عظمت کا تذکرہ باقی رہ گیا ہے اور عوام صرف مذہبی شور و شغب اور جلسوں اور جلوسوں کے عادی ہو گئے ہیں۔ حد ہو گئی ہے پہلے تو صرف شہری پھر ضلعی اور اب صوبائی نظم خوانی اور شب بیداری کا لا متناہی سلسلہ شروع ہو گیا ہے۔ جس کی عمر صرف ایک رات ہوتی ہے اور صبح ہوتے ہی سب معدوم

---

؎ تذکرۃ الصالحین

ہو جاتی ہے۔ پھر شکوہ، شکایت گالی گلوچ کا سلسلہ کئی دن رہتا ہے گویا اب یہی ذکر و فکر اور تسبیح و تکبیر ہے۔ خود ہی غور فرمائیے کہ ان بے معنی اعمال سے اسلام کو کیا واسطہ ہے اور اس کی موجودگی میں کیونکہ اللہ و رسول، قرآن اور اولیائے کرام اور ان کی پاکیزہ تعلیمات سے کوئی تعلق باقی رہتا ہے۔ اب اسلام الماریوں میں بند ہے اور اس کے ماننے والے قبروں میں آرام فرما ہیں

اس ظالم دنیا کے پٹارے میں ایسے ایسے رنگ برنگے اور زہریلے ناگ ہیں جو منتر نہ جاننے والوں کو ہر آن ڈس رہے ہیں۔ اور جو اس دنیا کا منتر جانتے ہیں وہ ان کے زہریلے دانتوں کو توڑ کر دنیا والوں کو مستفید کر رہے ہیں۔ قدرت کی نیرنگی دیکھئے کہ جو زمین جتنی زیادہ زرخیز ہے اس کے اندر اتنے ہی زہریلے ناگ اور سانپ بھی ہیں۔ جب یہ سانپ انسانوں کو کاٹتے ہیں تو وہ مر جاتے ہیں اور زمین ہر وقت ان کے زہریلے پن کو اپنے اندر جذب کر رہی ہے۔ اور انسانوں اور حیوانوں کو لذیذ اور قوت بخش غذا، پھول اور طرح طرح کے پھل تیار کر کے پیش کرتی ہے۔

اگر دنیا سے آخرت کا توشہ لے جانا چاہتے ہو تو سپیرا بنو، اولیاء اللہ اس ناگ کے منتر سے واقف ہیں۔ ان کو تلاش کر کے سجدۂ شکر بجا لاؤ تب وہ تمہیں راضی برضا کا وہ منتر پڑھائیں گے کہ اس دنیا کے زہر کا اثر نہ رہے گا اور تم فائز المرام ہو جاؤ گے

## حضرت چندن شہیدؒ

آپ سلطان شہاب الدین غوری کے لشکریوں میں سے تھے۔ آپ ظفر آباد کی لڑائی میں بڑی بہادری سے لڑ کر شہید ہوئے۔ یہ آپ کی بہادری و شجاعت کا نتیجہ ہے کہ آج بھی آپ کی قبر پر ہیبت و جلال طاری ہے۔ جس میں قوت روحانی ہو وہ مراقب ہو کر دیکھ لے۔ آپ کا انتقال ۵۸۹ھ میں ہوا۔ مزار محلہ احد

جھنجھری مسجد اور ایک طرف مل کے دکھن جانب بیس یا پچیس قدم کے فاصلہ پر موجود ہے۔ آپ کے مزار پر ایک بہت بڑا درخت نیم کا تھا جو خشک ہوگیا۔ مورخین کا بیان ہے کہ پہلے آپ کے مزار کے گرد چہار دیواری اور ایک قناتی مسجد تھی جو گر کر مسمار ہوگئی کھنڈہر اب بھی موجود ہے [۱]

# حضرت شاہ خلیلؒ

آپ ایک خدا رسیدہ بزرگ کامل، علوم ظاہری و باطنی میں متبحر تھے۔ آپ صاحب کرامت بھی تھے۔ آپ کی قبر حضرت چراغ ہندؒ کے روضہ سے اتر پچھم پچاس ساٹھ گز کے فاصلہ پر محلہ ناصحی میں واقع ہے اس مقام پر دو قبریں تھیں جس میں سے بڑی قبر آپ کی تھی جو مٹی سے دب گئی ہے۔ [۲]

# حضرت خواجہ مودود دیوانؒ

آپ ہر وقت استغراق اور ذکر و فکر میں مدہوش رہتے۔ دین و دنیا کی کچھ فکر نہ رہتی۔ رندانہ و ملامتیہ مشرب تھے۔ چونکہ آپ بہت ہی مستجاب الدعوات تھے۔ اسلئے لوگ بہت پریشان کرتے تھے۔ آپ جذب میں جو کچھ کہہ دیتے وہ فوراً ہی ہوجاتا۔ آپ کا جسم مبارک آگ کی طرح تپتا رہتا تھا۔ بالکل انگارہ تھے جس کی گرمی ناقابل برداشت تھی۔ رسمی پنجوقتہ نماز سے بے گانہ ہر وقت حالت نماز میں رہتے تھے۔ اور سرشاری کی کیفیت طاری رہتی۔ مٹی کے کھلونوں سے آپ کو اسقدر ذوق تھا کہ ہر وقت بیٹھے ان سے کھیلا کرتے۔

آپ عاشق تھے اور ہر وقت بے خودی و سرمستی میں غرق رہتے۔ عاشق کیلئے تو ہر چیز میں خدا کا ہی جلوہ نظر آتا ہے۔ ان کا دل و جان وہی صبح و شام رہتا اور

---

[۱] تذکرہ درویشیہ قلمی۔ چراغ نور ص۱۰۷-۱۰۶ [۲] تاریخ ظفرآباد ص۱۰۱-۱۰۷

دنیا و آخرت وہی ہے جس طرح مچھلی کیلئے سب کچھ پانی ہے۔ عاشق کسی سے کچھ نہیں لیتا ہے اس کو تو سب کچھ مولا سے ہی حاصل ہوتا ہے اس کو مدح و ذم سے کچھ غرض نہیں اور نہ رسوائی و بدنامی کا ڈر ہے۔ خوب کہا ہے فخر مشرق حضرت علامہ شفیق جون پوری مرحوم نے ؎

ہمیں کب ہوش تھا اپنا کہ رسوائی کا ڈر ہوتا
یہ اُن کا فرض تھا کرنے نہ دیتے چاک دامانی

حضرت خواجہ مودود دیوان بھی ایسے ہی عشاقوں میں تھے اور مٹی کے کھلونوں میں خدا کے جلووں سے ہم کنار رہتے۔ انہیں کیا فکر تھی کہ اہل ظاہر کیا فتوے دے رہے ہیں وہ تو قید و بند سے بری و آزاد تھے اور سودائی کو کائنات اور اسکے لوازمات سے کچھ مطلب نہیں ہوتا۔

آپ کی قبر موضع شمس خوان پور قصبہ ظفر آباد میں لب سڑک موجود ہے اور آج بھی فیض کا دریا جاری ہے اور لوگوں کے کشود کار ہوتے ہیں۔ [۱]

## حضرت شاہ نصیر الدین بیابانیؒ

آپ کا شمار بزرگان باکمال میں ہے۔ آپ نے شادی نہیں کی۔ آزاد و مستانہ زندگی بسر کرتے۔ ہر وقت یاد الٰہی میں مستغرق رہتے اور تمام دن ویرانوں کی سیر و سیاحت کرتے اور شام ہوتے ہی اپنے جائے قیام پر تشریف لاتے۔ تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ آپ نے ظفر آباد اور جونپور کے اولیاء کاملین کے مزارات مبارک سے بہت ہی فیض حاصل کیا۔ آپ کے کشف اور مشاہدہ کا یہ عالم تھا کہ ہر نظر لوح محفوظ پر رہتی اور جو نظر آتا بڑبڑایا کرتے۔ جذب بہت غالب تھا۔

صوفیاء کرام بزرگان دین کے مزارات سے فیض حاصل کرنے کے عادی

---

[۱] تجلیات العارفین قلمی۔ مناقب درویشیہ قلمی فارسی ص ۱۴۷ مملوکہ و اکٹلی صاحب مفتی محلہ جونپور

ہیں اور تصوف وتذکرہ کی مستند کتابوں میں اس کا تفصیلی ذکر آیا ہے خود سلطان الہند حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیریؒ نے حضرت داتا گنج بخش لاہوری کے مزار مبارک پر ۴۰ روز چلہ کشی فرمائی ہے اور بے انتہا مزار مبارک سے روحانی فیوض و برکات حاصل کئے ہیں۔ حضرت شیخ ابوالحسن خرقانیؒ نے حضرت بایزید بسطامیؒ کے مزار مبارک سے اسدرجہ فیض حاصل کیا ہے کہ مشاہدۂ حق کی منزل پر پہونچ گئے۔ اس سلسلہ میں حضرت عارف رومیؒ فرماتے ہیں۔

ہم چناں آمد کہ او فرمودہ بود
بوالحسنؒ از مردماں آں را شنود

ترجمہ:۔ ابوالحسن خرقانی کے بارے میں جو پیشنگوئی حضرت بایزیدؒ نے کی تھی وہی ہوئی اور ابوالحسن نے یہ بات لوگوں سے سنی کہ بایزیدؒ نے ۲۰۰ سال قبل میرے بارے میں یہ باتیں کہی تھیں

کہ حسنؒ باشد مرید و امتم
درس گیرد ہر صباح از تربتم

ترجمہ:۔ بایزیدؒ نے یہ بھی فرمایا کہ ابوالحسنؒ میرا مرید اور میرا امتی ہوگا اور ہر صبح میری قبر سے تعلیم اور فیض حاصل کرے گا۔

ہر صباحے آید و خواند سبق
بر سر خاکم نمود پیر بحق

ترجمہ:۔ وہ ہر صبح کو میری تربت پر آئے گا اور سبق حاصل کریگا میری قبر سے وہ باخدا شیخ کامل بن جائے گا۔

گفت من ہم نیز خوابے دیدہ ام
وز روان شیخ ایں بشنیدہ ام

ترجمہ:۔ ابوالحسنؒ نے جب یہ باتیں سنیں تو فرمایا کہ میں نے بھی ایک خواب دیکھا ہے اور خود شیخ کی روح سے یہ بات سنی ہے۔

ہر صباحے تیز رفتے بے فتور
بر سرِ گورش نشستے با حضور

ترجمہ:- ابوالحسنؒ ہر روز بلا ناغہ صبح کے وقت تیزی سے مزارِ مبارک پر
جاتے اور بہت دلجمعی کے ساتھ بایزیدؒ کی قبر کے سراہنے بیٹھتے تھے

ہر صباحے رو نہادے سوئے گور
ایستادے تا ضحیٰ اندر حضور

ترجمہ:- ہر صبح مزار مبارک حضرت بایزیدؒ کی جانب روانہ ہوتے اور
ادب کا یہ عالم تھا کہ حاضری میں چاشت تک کھڑے رہتے

تا مثالِ شیخ پیشش آمدے
یا کہ بے گفتے شکالش حل شدے

ترجمہ:- ہوتا یہ کہ حضرت شیخ بایزیدؒ کی مثالی صورت ان کے سامنے
آجاتی یا بغیر بات کئے ان کا اشکال دور ہو جاتا تھا۔

تا یکے روزے بیامد با سعود
گورہا را برف نو پوشیدہ بود

ترجمہ:- یہاں تک کہ جب ایکدن بڑے ادب سے آئے تو دیکھا کہ
مزار کو لمبی برف کے تودوں نے روپوش کر لیا ہے
تہہ بہ تہہ برف کے نیچے دبی ہوئی مزار دیکھ کر ابوالحسن
کی جان دکھی اور آنکھیں آبدیدہ ہو گئیں۔

بانگش آمد از حظیرہ شیخ حیؒ
ھا انا ادعوک کی تسعیٰ الیّٰ

ترجمہ:- ابوالحسن کے کان میں بایزید کے مزار سے آواز آئی
ہاں میں تجھے پکار رہا ہوں تاکہ تو دوڑ کر میرے
پاس آجائے۔

میں بیاریں سو بر آواز م شتاب
عالم را برفت رُوئے از من متاب

ترجمہ:۔ ہاں میری آواز پر تو جلد ادھر آجا۔ یہ دنیا اگرچہ برف ہے، مجھ سے منہ نہ موڑ

حال او زاں روز شد خوب بدید
آں عجائب راکہ اول می شنید

ترجمہ:۔ اُس روز سے ان کا مرتبہ بلند سے بلند تر ہوتا گیا اور مقام مشاہدہ پر پہونچکر وہ عجائب و غرائب دیکھے جو پہلے سنے تھے

تشریح:۔ اللہ والوں کا حکم لا محالہ ظاہر ہو کر رہتا ہے، جیسا کہ حضرت بایزید بسطامیؒ کا غیبی حکم ظاہر ہو کر رہا۔

حضرت شیخ ابوالحسن خرقانیؒ نے پیدائش کے بعد حضرت بایزید بسطامیؒ کی پیش گوئی سُنی حالانکہ اس پیش گوئی کو ۲۰۰ سال ہو گیا تھا اور یہ بھی سنا کہ حضرت بایزید نے فرمایا ہے کہ ابوالحسن میری قبر سے بہت فیض حاصل کرے گا اور میرا مُرید ہوگا۔ میرے حلقے میں داخل ہوگا اور انھوں نے یہ بھی سنا کہ آپ نے فرمایا تھا کہ وہ ہر صبح کو آکر میری قبر سے فیض حاصل کرے گا اور خدا شناس ہوگا۔

جب یہ باتیں لوگوں سے حضرت شیخ ابوالحسن خرقانیؒ نے سنیں تو فرمایا کہ حضرت شیخ بایزید بسطامیؒ کی روح نے مجھ سے بھی خواب میں یہ باتیں فرمائی ہیں چنانچہ حضرت شیخ ابوالحسنؒ روز صبح کو حضرت بایزیدؒ کی قبر پر جاتے تھے اور حضور قلب سے بیٹھتے تھے۔ کبھی حضرت بایزید صورت مثالی میں سامنے آکر ان کے اشکالات حل کراتے اور کبھی صورت مثالی کے واسطے کے بغیر فیض حاصل ہوتا تھا۔ ایک روز حضرت ابوالحسن خرقانی قبر پر پہونچے تو قبر آپ کی نظر نہ آئی اور اُس پر تہہ بہ تہہ برف کے تودے جمع شدہ نظر آئے تو بہت ہی رنجیدہ ہوئے۔ حضرت شیخ بایزیدؒ جو روحانی حیات ابدی سے زندہ تھے ان کی آواز آئی کہ برف سے نہ گھبرا میری طرف آجا کیونکہ ساری دنیا

برف کی طرح ناپائیدار ہے پگھل رہی ہے۔ اس بار اس آواز پر آپ گئے تو حضرت شیخ ابو الحسن خرقانی رح کے مقامات کی تکمیل ہو چکی تھی اور ان کے اوپر مشاہدۂ حق کی کیفیت طاری ہو گئی تھی لے

اب جو لوگ مزارات مقدسہ سے فیض باطنی تعلیمات و کمالات کے منکرین ہیں اور طرح طرح کی تاویلات کرتے ہیں اور شرک و بدعت کے فتوے صادر کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم بھی فاتحہ اور ایصال ثواب کے قائل ہیں مگر جانا عار اور اپنی بہت بڑی توہین سمجھتے ہیں اور توحید کے بھی مدعی ہیں وہ اپنے گریبان میں منہ ڈال کے دیکھیں کہ وہ کہاں پہنچے ہوئے ہیں۔

حضرت شاہ بیابانی کا قلب اس درجہ صاف و شفاف تھا کہ جو کوئی صاحب حاجت سامنے آجاتا بغیر کسی سوال کے اس کی غرض و ضرورت کو بیان کر دیتے تھے تاریخ وفات معلوم نہ ہو سکی۔ آپ کی قبر محلہ شیخواڑہ میں شاہ عبد الکریم اور شاہ عبد الرحیم کے مکان کے دروازے کے سامنے بیچ راستہ میں تھی اب نام و نشان بھی نہیں ہے ۲

## حضرت مخدوم شاہ طیب ظفرآبادی رح

آپ کا وطن سیوانہ ملک پنجاب تھا۔ تحصیل علم کے لئے دہلی تشریف لائے اور علم ظاہر کی تکمیل کے بعد سیر و سیاحت کرتے ہوئے بہار تشریف لے گئے وہاں آپ نے شیخ تاج الدین جھونسوی کی بہت شہرت سنی۔ چونکہ آپ کو طلب حق کی سچی لگن اور تڑپ تھی آپ جھونسی ضلع الہ آباد آئے اور حضرت تاج الدین رح سے بیعت کی اور ریاضت و مجاہدہ میں مشغول ہوئے اور تکملہ خرقہ خلافت

---

لے مثنوی مولانا روم دفتر چہارم مع ترجمہ و حاشیہ مولانا قاضی سجاد حسین صاحب ص ۱۸۸ تا ۱۸۹

۲ے چراغ نور تاریخ ظفرآباد۔ تجلیات العارفین اردو قلمی ص ۱۱۳۔ مناقب درویشیہ فارسی قلمی ص ۲۱۰۔ تذکرۃ السلمی قلمی فارسی ص ۹۷

حاصل کیا۔ پھر کچھ عرصہ بعد آپ نے اپنے دادا پیر حضرت سید رکن الدین ابوالفتح زیدیؒ کے ہمراہ ظفرآباد تشریف لائے۔ یہاں کی آب وہوا اور بزرگوں کا مجمع اور صحبت پسند آئی بدیں وجہ محلہ مخدوم پور قصبہ ظفرآباد میں مستقل سکونت اختیار کر لی اور یہیں آپ کا انتقال ہوا اور احاطہ روضہ حضرت مخدوم چراغ ہندؒ میں آپ کی قبر پختہ موجود ہے۔ بوجہ کثرت مزارات آپ کی قبر کی شناخت ممکن نہیں ا۔ہ

حضرت مخدوم شاہ طیب ظفرآبادی کے لئے مشہور ہے کہ عبادت و طاعت مولیٰ سے ان کی زندگی عبارت تھی۔ انھوں نے اپنی مرضی و خواہش کو مولیٰ کی مرضی اور خواہش میں فنا کر دیا تھا ـــــ علماء ظاہر عبادت ظاہری چاہے وہ بے روح ہی سہی لی کی کرتے ہیں لیکن اطاعت نفس کی، اور بغیر اطاعت کے عبادت بے معنی ہے۔ کیونکہ نماز روزہ بندگی نہیں اسباب بندگی ہیں۔ بندگی تو سراسر طاعت مولیٰ ہے یعنی مولیٰ کی مرضی سے زندگی گذارنا اور یہ بڑی کٹھن راہ ہے اور اس راہ میں کامیابی سے قدم رکھنے والے صرف صوفیہ کرام ہیں جن کی گاڑی کا رخ آخرت کی طرف رہتا ہے اور دنیا سے منہ موڑ لیتے ہیں۔ دیکھئے عارف شیرازی حضرت شیخ سعدیؒ نے طاعت مولیٰ کی کتنی صحیح تصویر کشی کی ہے اور بندگانِ خدا کو کس طرح خطاب کیا ہے ؎

ابر و باد و مہ و خورشید و فلک در کار اند
تا تو نانے بکف آری و بہ غفلت نہ خوری

---

ہمہ از بہر تو سرگشتہ و فرماں بردار
شرط انصاف نہ باشد کہ تو فرماں نہ بری

ترجمہ:۔ بادل، ہوا، چاند سورج اور آسمان و زمین سب اس کے حکم کے مطابق اپنے اپنے کام میں لگے ہیں تاکہ انسان

---

۵ہ۔ تاریخ ظفرآباد صہ ۱۱۱-۱۰۹ تجلیات العارفین قلمی۔ مناقب درویشیہ صہ ۱۴۲

طرح طرح کی لذیذ غذاؤں اور رنگ برنگ کے پھولوں
سے لطف اندوز ہو سکے اور طرح طرح کے میوہ جات
سے طبیعت کی سیری حاصل کرے اور اس کو غفلت کے
ساتھ نہ کھائے۔

یہ سب کارخانہ قدرت ہمہ وقت اے انسان تیرے لئے مصروف کار ہیں اور اسکا حکم مانتے ہیں۔ یہ سب قدرت کی نیرنگی ہے کہ جو ہر موسم میں مختلف انواع و اقسام کے پھل اور ترکاریاں تمہاری صحت اور زندگی کی بقا کیلئے تیار ہو رہی ہیں لیکن یہ انصاف کی بات نہیں ہے کہ انسان اشرف المخلوقات ہوتے ہوئے بھی خدا کی طاعت نہ کرے اور مولی کی مرضی اور پسند کے بجائے نفس کی مرضی اور پسند کی زندگی بسر کرے اور اپنی مرضی کی زندگی خدا سے بغاوت ہے۔
بندگی اور طاعت کی زندگی کی صوفیہ کرام نے دعوت دی ہے اور پرہیزگاری کو اصل قرار دیا ہے۔ عبادت بغیر طاعت کے دھوکا ہے فریب ہے جسکی عبادت اسی کی طاعت ہونی چاہئے اور مرضی مولی میں اپنی مرضی کو فنا کر دینا چاہئے یہی زندگی کا اصل مقصد ہے اور تمام صوفیہ اسی پر گامزن رہے ہیں کہ ع
مرضیٔ مولی ہمہ اولی

## حضرت سید میران تاجؒ

آپ قوم کے سید حنفی المسلک بہت با اعتبار بزرگوں میں گذرے ہیں آپ بڑے صاحبِ کشف و کرامات تھے۔ زہد و ورع میں اپنے مثل تھے۔ سپاہیانہ طرز کی زندگی بسر کرتے۔ ظفر آباد میں آپ کے نام سے ایک محلہ سید تاج آباد ہے اور اسی جگہ پر ہندؤں کا پرانا قلعہ راتا گڈھ تھا۔ اب یہ محلہ اجڑ کر زیادہ تر اراضی مزروعہ ہو گئی۔ حضرت سید تاج کی اولاد میں صرف ایک لڑکی تھی اس کی نسل سے کچھ لوگ سید پور ضلع غازی پور میں ہیں۔ تاریخ و سنہ وفات معلوم نہ ہو سکا۔ آپ کا

مزار مبارک بہت سے شکستہ مزارات کے درمیان واقع ہے۔ چونکہ مسلمانوں کی عدم توجہی کی وجہ سے اور لاپرواہی کے سبب سے مزاراتِ بزرگانِ دین کی توہین ہو رہی ہے اس وجہ سے ظفرآباد کے مسلمان تباہ حال اور غربت میں گرفتار ہیں اور روز بروز برباد ہو رہے ہیں۔[1]

# حضرت سید بڑے میر زح

آپ کا سلسلۂ نسب حضرت مخدوم آفتابِ ہند سے ملتا ہے آپ حضرت سید بڑے میر زح "میر تکیہ پوش وابستگان ساداتِ زیدیہ اور فیض یافتگان حضرت مخدوم آفتابِ ہند" ہیں۔ آپ کو حضرت نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی سے بھی بہت زیادہ فیض حاصل تھا۔ آپ فنا فی الرسول تھے اور ہر وقت زبان مبارک سے حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم کا تذکرہ بڑے پُرکیف انداز سے جاری رہتا۔ دل میں درود وسلام کی شمعیں روشن رکھتے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وہ عجائب وغرائب اور تصرفات وخوارق ومعجزات ہیں جو ہمارے احساس وادراک سے بالاتر ہے۔ آپ کے سیر معراج جسمانی پر جو شک وشبہ کرے اس کے ایمان ویقین میں بلاشبہ ضعف ہے انبیائؑ کے معجزات اور اولیاء کاملین کے تصرفات دراصل ان مادیات سے ماوراء ہیں علماء ظاہر اور عوام اگر حقیقت کے خواہاں ہیں تو فنا کا درجہ حاصل کریں اور اپنے مادی افکار اور عشرت کدوں سے باہر آئیں تو پھر ان کے عجائب وغرائب کے چمکتے ہوئے سورج کو دیکھیں جو ازل سے طلوع ہے مگر جو انڈے کے اندر کے چوزے کی طرح ہیں وہ انبیاء اور اولیاء پر زبان کھول کر اپنی آخرت تباہ کر رہے ہیں۔ کیونکہ یہ سخت بے ادبی وگستاخی اور ناقابلِ معافی جرم ہے

---

[1] چراغ نور تاریخ ظفرآباد صفحہ ۱۱۰-۱۱۱

سید بڑے میر رح۔ نے سادات سونڈہ (کجگاؤں) ظفر آباد سے دو میل پچھم آکر آباد
کیا جس کی تاریخ "بنائے مذہب پاک ہے" یہیں پر آپ کی اولاد آباد ہوئی
کجگاؤں کی منتشر و بے رونق آبادی اور مٹے ہوئے آثار عظمتِ رفتہ کا پتہ
دیتے ہیں۔ فرخ سیر بادشاہ کے عہد میں نواب میر جملہ سید ضیاء الدین خاں
صدر جہاں جونپوری کا وزیر اوقاف و خیرات کے ذریعہ سے سید کرامت اللہ خاں اس
خاندان کے ایک رکن صاحب منصب و جاگیر ہوئے ہیں۔ بعد کے دور میں مولوی
گلشن علی صاحب کی بڑی نامور ہستی گزری ہے جو مہاراجہ بنارس کے مشہور
دیوان تھے۔ ان کے چھوٹے لڑکے علامہ حاجی سید محمد حسن صاحب جید فاضل
و زبردست ادیب اور علم ریاضی و ہیئت کے مشہور عالم تھے جنھوں نے
مطالعہ کے شوق میں یوروپ اور بلاد اسلامیہ کا سفر کیا۔ اور اسی سرزمین
کجگاؤں میں سید رضی الدین صاحب علم حدیث اور فن رجال کے مسلم الثبوت
بزرگ ہوئے ہیں۔ دور حاضر میں حضرت وامق جونپوری سرزمین کجگاؤں
کے چشم و چراغ اور بہت ہی کہنہ مشق شاعر و ادیب ہیں۔ ملک و بیرون ملک
آپ کی شہرت ہے اور حکومت روس نے آپ کو انعام سے بھی نوازا ہے
بہت ہی سنجیدہ اور نرم گفتار ہیں۔ اسی طور پر اس سرزمین میں بڑے بڑے
اہل علم اور صاحبِ فن پیدا ہوئے جن کی عظمت و رفعت اب بھی کجگاؤں میں
دفن ہے [۱]

## حضرت مولانا حسام الدین عرف شیخ بڈھن رح

آپ ملا شیخ بہرام منطقی کے نسب سے ہیں جو راجہ سکیٹ سنگھ کے مقابلہ
اور مناظرہ میں شریک تھے۔ آپ کی ذات گرامی تمام علوم ظاہری و باطنی

---

[۱] تجلیات العارفین۔ تجلی نور حصہ سوئم صہ ۲۱۱

سے مالا مال تھی۔ منطق و فلسفہ میں کمال حاصل تھا۔ یگانۂ روزگار بزرگوں میں تھے۔

آپ ابتدا رشب سے نصف رات تک سوتے اس کے بعد نماز فجر تک ذکر اذکار میں گذارتے۔ بعد نماز فجر اکتالیس بار سورۂ یٰسین شریف کی تلاوت فرماتے اور پھر جامع ظفر میں درس و تدریس میں مشغول رہتے ایک عرصہ تک بزرگوں کی قبور پر فاتحہ اور مراقبہ کرتے رہے۔ کچھ دنوں بعد جامع مسجد ظفر خاں میں گوشہ نشین ہوکر ریاضت و مجاہدہ میں مصروف ہوئے اور بجز ضروری کار زیست باہر نہ آتے۔ آپ کی وفات گیارہویں صدی ہجری عہد عالمگیر بادشاہ ہوئی۔ آپ کا مزار جامع مسجد ظفر خاں کے پورب مدرسہ کی پشت پر ہے۔ جس کے ارد گرد خود رو پھول دار پودے اور درخت ہیں ۔[1]

حضرت شیخ بڑھن تارک الدنیا اور سنیوں کے امام مومنین تھے۔ آپ کی نظر ہمیشہ انجام پر رہتی۔ دنیا ان کے سامنے مردار تھی۔ آپ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فرمان سے آشنا اور اس پر عمل پیرا تھے کہ دنیا مُردار ہے۔ اور اس کے چاہنے اور زر و مال سے محبت کرنے والے کتے ہیں۔ یہاں یہ راز قابل غور ہے کہ آنحضرتؐ نے دنیا کو جو مردار کہا ہے وہ انجام کے اعتبار سے ہے۔ اور آنحضورؐ نے یہ بھی فرمایا ہے کہ جو نجات کا خواہاں ہے اس کی نظر آغاز پر نہیں بلکہ انجام پر ہونی چاہیئے۔ انسان کی بات اور اس کے ذرہ برابر عمل کے نتائج آخرت میں نمودار ہوں گے۔ چونکہ علماء ظاہر اور عوام پر عالم غیب کا دروازہ بند ہے اس لئے وہ اندھوں کی طرح زندگی گذار رہے ہیں۔ جب تو مشاہدہ کی منزل سے گذر جائے گا تو وہ دروازہ جو ازل سے کھلا ہے تجھ کو نظر آئے گا اور عالم غیب کا دروازہ کھلنے کیلئے جن کی تو بیعت کر رہا ہے۔ وہ تو دنیا دار ہے اور اپنے عشرت کدوں میں عیش کر رہا ہے۔ اور وہ تجھ سے بھی زیادہ اندھا ہے اور جو قرآن میں

---

[1] تاریخ ظفر آباد ص۱۱۰ ۔ مناقب درویشیہ قلمی فارسی

اللہ کی رسی پکڑنے کی بات کہی ہے تو یہ خواہش نفسانی کا ترک کرنا اور دنیا کی محبت دل سے نکالنا ہے۔ ہر جاندار خواہش نفسانی اور لالچ سے مصیبت میں گرفتار ہوتا ہے تو بھی آخرت میں دنیا اور زر و مال سے محبت کی وجہ سے مصیبت میں گرفتار ہوگا۔ افسوس کہ انسان نے اپنی حقیقت کو نہیں سمجھا کہ انسانی جسم ایک عالم ہے۔

حضرات صوفیائے کرام انسان کو عالم اکبر کہتے ہیں کیونکہ جس طرح ساری کائنات اسمائے الٰہی کا مظہر ہے۔ تنہا انسان ان سب کا مظہر اور خلاصہ ہے۔ خاصان خدا کے مزارات مبارک پر جاکر جو کچھ کہا جاتا ہے وہ سب سنتے ہیں لیکن ان کو بولنے کی اجازت اس لئے نہیں ہے کہ وہ تمام خدائی رازوں سے واقف ہو جاتے ہیں اگر بولیں گے تو غیب کے اسرار کھل جائیں گے۔ اور جب دنیا کے راز کھل جائیں گے۔ تو نظام کائنات درہم برہم ہو جائے گا۔ یہ دنیا کا نظام انسانوں پر غیب کے دبیز پردے ڈال کر چل رہا ہے۔ اولیاء اللہ دنیا میں بھی سب کچھ جانتے ہیں اور وصال کے بعد بھی۔ لیکن دنیا کے نادانوں نے ان کے مزارات پر جانے کو شرک و بدعت قرار دیا ہے وہ دعوائے توحید و رسالت کے باوجود یہ نہیں جانتے کہ اولیاء کرام کی ولایت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ولایت ہے جس کا سرچشمہ ازلی و ابدی اور خاص ذات حق ہے پھر مزارات سے فیض کا انکار کیسے ممکن ہے۔

# حضرت مخدوم شاہ وحید الدین سہروردی چشتی

آپ کا شمار اولیاء کبار میں ہے۔ علم ظاہر و باطن کا تکملہ ظفر آباد کے بزرگان دین سے کیا ہے اور بڑے ہی صاحب فیض و کرامت ہوئے، آخر میں نسبت چشت غالب آئی اور حضرت مخدوم خواجہ عیسیٰ تاج چشتیؒ کی ولایت کی شہرت سن کر جونپور تشریف لائے اور زانوئے ادب تہہ کیا اور بہت ہی فیض روحانی بھی فرمایا اور یہیں درجات عالیہ پر فائز ہوئے ہیں۔

حضرت مخدوم نے طلب صادق کے پیش نظر سلوک و معرفت کے تمام

مقامات عالیہ طے کرا کے واصل بحق کر دیا اور آپ فنائیت کے مرتبہ پر فائز ہو گئے۔ اور حسین آباد لین بازار کے ویرانے کو اپنی رہائش کیلئے منتخب فرمایا آپ نے طویل عمر پائی اور اپنی ولایت سے طالبان حق کو سیراب کیا ہے۔ آپ پر محویت طاری رہتی اور معشوق حقیقی کے تصور میں غرق رہتے تھے۔

آپ خدائی عادات و اخلاق و صفات اور خدائی اختیارات کے حامل تھے اور جو کچھ زبان مبارک سے فرما دیتے تھے وہی ہوتا تھا۔ فنائیت کے بعد دوئی باقی نہیں رہتی ہے۔ بندے کا ہر فعل خدا کا فعل ہوتا ہے۔ اس کی زبان خدا کی زبان ہوتی ہے۔ اس کی بشریت ایک ظاہری پردہ ہے ورنہ وہ خدائی کرتا ہے کیوں کہ اب وہ وارث نبی ہے۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ولایت عظمٰی جو آپ کی نبوت سے بھی افضل تھی واصل بحق ہونے پر اس درجہ پر فائز ہے واصل بحق ہونے کے بعد خدا اور بندے میں دوئی کا تصور کرنے والے شرک ہیں یہ وہ مرتبہ ہے جس کے بیان کا تحمل علمائے ظاہر اور عوام نہیں کر سکتے ہیں۔

آپ کا مزار مبارک کلکٹری کچہری سے لین بازار جانے والے راستہ کے دائیں ایک ٹیلہ پر ہے اور پتھروں کا ڈھیر ہے آپ کے سینے کا تعویزی پتھر اور دوسرے پتھر کے ملبے اس امر کا بین ثبوت ہیں کہ آپ کا وصال حسین شاہ شرقی جونپوری کے آخری دور میں ہوا ہے۔ یہ جگہ گنج شہیداں کے نام سے بھی مشہور ہے۔ یہ جگہ اقبال صاحب لین بازار کی خاندانی قبرستان ہے۔ پچھم میں ایک مزار پختہ اور بھی ہے۔ باقی قبریں پختہ و خام زمانہ حال کی ہیں۔ آپ کے مزار کی ناگفتہ بہہ حالت دیکھ کر بہت ہی مجھ کو افسوس ہوا ہے۔ چوحدی مزار مبارک کی حسب ذیل ہے۔

مزار کے پورب سڑک سرکاری بعدہ مزار کے بالکل سامنے
مکان شرمیتی بین وڈیوی اور اس مکان کے دکھن جانب
بسواڑی ہے۔

# ظفر آباد کی قدیم عمارتیں

## جامع مسجد شہزادہ ظفر خاں

یہ مسجد شہزادہ ظفر خاں تغلق نے راجہ سکیٹ سنگھ والی ظفر آباد پر فتحیابی کے بعد اپنے عہد حکومت میں تعمیر کرائی۔ حضرت مُلّا بہرام منطقی رحمۃ اللہ علیہ اس مسجد کے خطیب اور پیش امام تھے۔ جن کا گنبد نما مقبرہ مسجد کے اتر دس قدم کے فاصلہ پر ہے۔ یہ مسجد بازار سے اتر جانب ہے۔ بعد کو حضرت ملا حسام الدین عرف شیخ بڑھن جو ملا بہرام کے نسب سے ہیں۔ اس مسجد کی از سر نو مرمت کرائی۔ اسی مرمت کی غلط فہمی کی وجہ سے لوگ اس مسجد کو شیخ بڑھن کی مسجد کہنے لگے۔ یہ مسجد بہت پرانی اور تغلق فن تعمیر کی ترجمان ہے اور بہت ہی عجیب و غریب شاہکار ہے[1]

---

[1] مولوی نورالدین زیدی نے 'چراغ نور' کے صفحہ ۴۰-۳۹ پر یہ غلط لکھا ہے کہ یہ عمارت راجہ لاکھن کی پر تکلف نشست گاہ تھی جس کو ظفر خاں نے ترمیم و تنسیخ کر کے مسجد قرار دیدیا۔ تعجب تو یہ ہے کہ علی ضامن صاحب ترمذی جیسے محقق جو اس کتاب کے مرتب ہیں بغیر تحقیق کے اس کی تائید کر دی ہے۔ حالانکہ مسجد کی بناوٹ سادگی اور قبلہ کا خاص اہتمام جو مسجد کے لئے ضروری ہے اس سے ظاہر ہے کہ یہ ہرگز کسی عمارت کی کاٹ چھانٹ نہیں ہے۔ میری اس بات کی تائید

اس کی چھت چپٹی اور برابر ہے۔ سطح زمین سے اونچائی ۲۰ فٹ ہے اور اندر ہر قطار میں دس کھمبے ہیں۔ کل چوراسی کھمبے کھڑے ہیں۔ حالانکہ فصیح الدین صاحب نے سو کھمبے لکھے ہیں موصوف اپنی کتاب شرقی مونومنٹ میں اس مسجد کے بارے میں لکھتے ہیں :-

"اس کی بناوٹ مدینہ منورہ کی مسجد نبوی کی یاد تازہ کرتی ہے اس کی کرسی اونچی نہیں ہے۔ امام کے محراب پر قرآن مجید اور پوری سورۂ اخلاص اور کلمہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ لکھا ہے ایک اور لکھاوٹ ہے جو پڑھی نہیں جاتی وہ گنبد کے بالکل اوپر ہے اور وہاں پہونچنے کے لئے ایک تنگ سیڑھی خاص محراب کے نیچے ہے۔ یہ لکھاوٹ شائد اصل گیٹ کی یہاں لائی گئی ہے۔ یہ لکھاوٹ عربی میں ہے۔ کچھ مٹے لفظ اب بھی پڑھے جاسکتے ہیں۔ چند سال پہلے خاص محراب پر ایک عبارت فارسی میں لکھی ہوئی تھی جس میں مسجد کی مرمت کی تاریخ تھی جو مرمت کے دوران برباد ہوگئی"[1]

آج بھی اس مسجد کے پیش امام حاجی نور محمد کے پاس کچھ ایسے پرانے کاغذات ہیں جس میں فارسی کے وہ اشعار ہیں۔ مگر ان تمام باتوں کے باوجود دسمبر ۱۸۴۶ء دسمبر ۱۸۴۷ء میں مسٹر اومنی مجسٹریٹ جونپور نے ایک آرڈر کے ذریعہ مسلمانوں کو ممانعت کردی تھی کہ وہ اس عمارت کو بطور مسجد کے استعمال نہ کریں۔ کیونکہ انھیں اس امر کا یقین مولویوں کی تحریر کردہ کتب تاریخ کے ذریعہ سے دلادیا گیا تھا کہ یہ عمارت راجہ لاکھن کی نشست گاہ تھی جس پر بعد کے ہندوؤں کا حق ہوتا ہے کہ وہ اس کو اپنے

---

(بقیہ حاشیہ ص ) پرسی براؤن۔ فصیح الدین۔ ڈاکٹر فوہرر کی تحریر اور سشن جج مسٹر آر بے ٹیلر کے فیصلے مورخہ ۱۵ جولائی ۱۹۴۶ء سے ہوتی ہے۔

[1] شرقی مونومنٹ انگریزی ایڈیشن،

استعمال میں لائیں۔ لیکن جب یہ مقدمہ مسٹر آر جے۔ ٹیلر سشن جج جونپور کے اجلاس میں گیا تو صاحب موصوف نے بڑی چھان بین اور تحقیق و تصدیق کے بعد یہ فیصلہ دیا کہ یہ مسجد راجہ لاکھن وغیرہ کی نشست گاہ نہیں تھی بلکہ قدیم شاہی مسجد ہے۔ مجسٹریٹ کو ہندو فن تعمیر کے استعمال شدہ کچھ پتھر دکھلا کر دھوکا دیا گیا تھا۔ بہر حال سشن جج مسٹر آر۔ جے۔ ٹیلر مورخہ ۱۵ر جولائی ۱۸۴۳ء کے اپنے تاریخی فیصلے میں فارسی کا یہ شعر بھی لکھا ہے۔ جو درج ذیل ہے [۱]

ہر کس کہ دریں دائرہ با صدق در آید
حاجات روا گردد و مقصود بر آید

ترجمہ:۔ جو شخص بھی اس مسجد میں صدق دل سے آتا ہے۔ اس کی ضرورت پوری ہوتی ہے اور وہ اپنے نیک مقصد میں کامیاب ہوتا ہے

فصیح الدین صاحب نے مذکورہ بالا شعر سے تاریخ تعمیر مسجد پر استدلال کیا ہے اور اس کی تعمیر ۴۲۴ھ مطابق ۱۰۴۳ء بتاتے ہیں اور لکھتے ہیں کہ اسی تاریخ کو سید سالار مسعود غازی رحمۃ اللہ علیہ ظفر آباد تشریف لائے تھے۔ اور لفظ ع۔ ی "المجاھد" کا استعمال مسجد کی تعمیر میں یہ بتاتا ہے کہ اسے سید سالار مسعود غازی رحمۃ اللہ علیہ نے بنوایا ہے [۲]

اسی طرح جنرل کننگھم اور ڈاکٹر فرہر نے بھی مذکورہ شعر کا حوالہ دیتے ہوئے لکھا ہے کہ یا تو یہ مسجد علاء الدین خلجی کے عہد میں بنی ہے یا ملا بہرام رحمۃ اللہ علیہ نے بنوایا ہے [۳]

ان تمام رپورٹوں کے دیکھنے کے بعد خان بہادر مولوی فصیح الدین صاحب کلکٹر جونپور لکھتے ہیں کہ

---

[۱] دیکھو فیصلہ مورخہ ۱۵ر جولائی ۱۸۴۳ء مسٹر آر جے۔ ٹیلر سشن جج جونپور
[۲] شرقی مونومنٹ انگریزی مولوی فصیح الدین بدایونی کلکٹر جونپور سنہ ۱۹۲۲ء
[۳] شرقی آرکیٹیکچر کننگھم رپورٹ انگریزی

"یہ بات غلط ثابت ہوگئی کہ جو شعر اوپر لکھا ہے اس سے تعمیر کی تاریخ بہت پہلے کی ثابت ہوتی ہے۔ دونوں لکھنے والے اس وقت غلطی کرتے ہیں جب وہ یہ لکھتے ہیں کہ مسجد شیخ برہان نے بنوائی تھی جن کا مقبرہ گیٹ مسجد سے باہر ہے۔ نورالدین زیدی اور دوسرے لوگوں کے مطابق شیخ برہان دسویں صدی کے آخر اور گیارہویں صدی کے شروع میں تھے اور ملا بہرام آٹھویں صدی ہجری کے آخر میں تھے۔ حضرت شاہ کبیر سہروردی کی مسجد محلہ تار ٹلہ شہر جونپور اس مسئلہ کو حل کر دیتی ہے کہ شیخ برہان شاہ کبیر کے اجل شاگردوں میں تھے جن کا انتقال سنہ ۹۹۲ھ مطابق سنہ ۱۵۸۴ء میں ہوا ہے۔ انھوں نے اس مسجد کی پوری مرمت کرائی جس کی وجہ سے انھیں کے نام پر یہ مسجد موسوم ہوگئی۔ ان مورخین نے اسی طرح دوسری غلطی یہ کی ہے کہ ظفرآباد کو فیروز تغلق کے گورنر شہزادہ ظفر خاں کا آباد کیا ہوا مانتے ہیں جو سنہ ۷۶۲ھ مطابق سنہ ۱۳۶۰ء میں یہاں گورنر تھا حالانکہ ظفرآباد سنہ ۷۲۱ھ میں غیاث الدین تغلق کے عہد میں بھی آباد تھا جیسا کہ صدر پھاٹک روضہ حضرت مخدوم چراغ ہند کے کتبے سے ثابت ہوتا ہے۔ اسی طرح بہت سی غلطیاں ان مورخوں نے کی ہیں۔"[1]

---

[1] شرقی مونومنٹ۔ مولوی فصیح الدین بدایونی کلکٹر جونپور سنہ ۱۹۳۲ء

ان تمام اختلافات و تحریریات اور زبور لوٹوں کے بعد یہ نتیجہ نکلا کہ یہ مسجد راجہ سکبٹ سنگھ کے دربار میں مناظرہ اور شیخ یعنی ظفر آباد کی فتحیابی کے بعد شہزادہ ظفر خاں نے بنوایا تھا۔ فارسی کی قدیم کتابیں مناقب درویشیہ وغیرہ اور دیگر کتب تواریخ سے یہ ثابت ہے کہ دراصل مسلمانوں کا حقیقی معنوں میں فتح و قبضہ ظفر خاں کے اسی مناظرہ کے بعد ہوا ہے اور بزرگان دین نے اس مقام کو اپنا مسکن بنایا یہاں سیکڑوں خانقاہیں، مدرسے اور چھوٹی چھوٹی مسجدوں کا وجود یکے بعد دیگرے ہوتا رہا۔ جامع مسجد کا ہونا بہت ضروری تھا جس میں تمام مسلمان جمع ہو کر جمعہ ادا کر سکیں لہذا یہ مسجد نماز کے لئے شہزادہ ظفر خاں نے تعمیر کی۔ یہ مسجد اپنی آپ نمونہ ہے پرسی براؤن لکھتے ہیں کہ :-

"ایک عمارت چند میل شہر سے دور اور ایک قدیم طبقہ کی یادگار ہے۔ یہ مسجد ظفر آباد میں شیخ یار ہے کہ مسجد کے نام سے مشہور ہے وہی ظفر آباد جہاں مسلمان صوفیہ سب سے پہلے آکر آباد ہوئے تھے۔ یہ مسجد ۱۳۶۰ء جونپور کے آباد ہونے سے بھی بہت پہلے کی بنی ہوئی ہے۔ یہ مسجد ہندوانی طرز تعمیر سے بالکل جدا اور اسلامی فن تعمیر کے ترقیاتی پہلوؤں کو اپنے اندر لئے ہوئے ہے۔ اس کا طرز تعمیر بالکل نرالا ہے۔ اس میں ہینسٹھ مربع فٹ کا ایک ہال اور بیس فٹ اونچی چھت ہے چھت میں پتھر کی بڑی بڑی چٹانیں ہیں جن کو چورا سی کھمبے سنبھالے ہوئے ہیں [۱]"

برسی براؤن کی مذکورہ بالا تحریر نے تمام احتمال کو رد اور باطل قرار دے دیا ہے۔ اس لئے اب یہ بات تاریخی حیثیت سے درست اور صحیح ہے کہ اسے ۷۲۱ھ

---

[۱] آرکیٹیکچر پرسی براؤن انگریزی

مطابق ۱۳۲۱ء میں شہزادہ ظفر نے مسلمانوں کی کثرت دیکھ کر نماز جمعہ کے لئے تعمیر
کرایا تھا۔ شیخ برہان نے مسجد اور اس کے پھاٹک کی مرمت کرائی۔ یہ پھاٹک
بعد کا بنا ہوا ہے اور اسی غلط فہمی کی وجہ سے لوگ شیخ بارہ کی مسجد کہنے
لگے ہیں۔ کتب قدیم اور دیگر تحریرات وفیصلہ سشن جج صاحب جونپور سے
ثابت ہے کہ یہ راجہ لاکھن یا کسی دوسرے ہندو امیر کی نشست گاہ نہ تھی جسے ترمیم
وتنسیخ کر کے مسجد بنائی گئی۔

## مقبرہ سیّد مرتضیٰ

یہ جگہ ظفرآباد سے پچھم طرف شمس خان پور میں جونپور جانے والی سڑک
سے متصل داہنے طرف واقع ہے۔ اسی جگہ پر قطب الدین ایبک اور راجہ اُدے
پال سے جنگ ہوئی تھی اور اس جنگ میں جو لوگ شہید ہوئے تھے ان کی
قبریں بھی اسی جگہ بنائی گئیں بدیں وجہ اس کا نام صحن شہیداں ہوا۔ سلاطین شرقی
کے عہد میں سید مرتضیٰ نے اس مقام پر ایک بہت ہی شاندار باغ لگایا تھا جسمیں
طرح طرح کے پھل دار درختان تھے اور اس کی آب پاشی کیلئے ایک پختہ کنواں
اور تالاب بھی بنوایا تھا۔ اس باغ کی رونق اور حسن وجمال کیلئے بارہ سنگین گنبد
تعمیر کئے گئے تھے ایک گنبد میں سید ضیاء الدین کی قبر تھی۔ دوسرے گنبد میں سید
مرتضیٰ کی اور تیسرے گنبد میں ان کی ماں کی چوتھے گنبد میں ان کی زوجہ کی قبر تھی
اسی طرح دوسرے خاندان کی قبریں تھیں۔ سید مرتضیٰ حضرت مخدوم آفتاب ہند
کے خاندان سے تھے۔ سید ضیاء الدین کی شادی محمود شاہ شرقی کی لڑکی سے ہوئی تھی
اور سید مرتضیٰ کی شادی جلال الدین بادشاہ لکھنوتی کی لڑکی سے ہوئی تھی۔

انگریزی عہد میں جلال گنج اور دوسرے پلوں کی مرمت کے لئے
جب پتھر کی ضرورت ہوئی تو مسٹر گری گراپ نے اس میں سے جو دس گنبد بچ گئے
تھے توڑ کر ان کے پتھروں سے پلوں کی مرمت کرائی۔ دو گنبد بچ گئے تھے اس

میں سے ایک بجلی کے صدمہ سے شق ہوکر گر پڑا اور ایک آج بھی باقی ہے جس میں سید مرتضیٰ کوئی کی قبر ہے۔ اس ایک گنبد سے اور باقی بارہ گنبدوں کی عظمت اور شان کا اندازہ ہوتا ہے۔ اس گنبد کے چند ستون اور پتھر کی برجھیتی راتوں رات لوگ اکھاڑ لے گئے۔ اور اپنے مکانوں کی زینت بنالی صحن شہیداں کا زیادہ حصہ کھیت کی شکل میں تبدیل کرلیا گیا ہے۔ مسجد منہدم ہوچکی ہے۔ کنواں البتہ باقی ہے جس سے ان کھیتوں کی آبپاشی کی جاتی ہے۔ بہت سی قبریں ٹوٹی ہوئی کھیتوں کے اندر مٹی کے تودے پر موجود ہیں اور کافی کھود کر پھینک دی گئی ہیں۔ اس گنبد کے سنگی ستون ۶ فٹ ۷ انچ لانبے ہیں اور آٹھ در میں ہیں۔ عمارت میں کئی مقام پر شگاف ہوگیا ہے۔ اگر اس کی مرمت کی طرف فوراً توجہ نہ دی گئی تو بہت جلد گر جائیگی۔ [1]

## مقبرہ حضرت شیخ صدرالدین چراغ ہند سہروردیؒ

آپ کا روضہ کوٹ آسنی کے شمال و مغرب کے کونے پر ہے جس کی تعمیر شہزادہ ظفر سے منسوب ہے۔ حضرت مخدوم کے گنبد کے دائیں بائیں جو قبریں گنبد کے اندر یا باہر ہیں وہ حضرت مخدوم کے خلفاء لڑکے اور دوسرے اہل خاندان کی ہیں۔ حضرت شیخ شمس الحق نے (جو حضرت مخدوم کے پوتے تھے) اس کی مرمت کرائی تھی۔ روضہ کے احاطے کے اندر ایک وسیع قنائی مسجد ہے۔ جس میں ۹ ذی الحجہ کو ظہر اور عصر کے درمیان صلوٰۃ التعریف دو رکعت سجادہ نشین خرقہ پہن کر پڑھتا ہے۔ یہ نماز خانوادۂ سہروردیہ میں جہاں اس سلسلہ کے مشائخوں کا مجمع ہو پڑھنا ضروری ہے۔ نماز صلوٰۃ التعریف ہندوستان میں صرف دو مقام پر ایک ظفرآباد دوسرے ملتان میں ہوتی ہے۔

روضہ شریف کے صدر پھاٹک سے متصل ایک مسجد ہے جس کو ۱۸۶۰ء

---

[1] تاریخ ظفرآباد و گزیٹر جونپور

ہیں مسٹر نکلسن کی میم نے بنوائی تھی جو نہایت ٹھوس ہے۔ احاطہ کے اندر حضرت مخدوم کے بائیں وسیع قبرستان ہے جس کا سلسلہ پورب پچھم دیوار چہار دیواری تک چلا گیا ہے۔ ان ہی قبروں میں شہزادہ ظفر خاں کی بھی قبر ہے نشان کے لئے شہزادہ کی قبر کے سرہانے ایک انگ توسی کا گول پتھر نصب ہے۔ اس کے اندر سیکڑوں قبریں ہیں۔ ان قبروں میں ایک خاص بات یہ دیکھنے میں آتی ہے کہ جو دوسری جگہ دیکھنے میں نہیں آتی۔ تقریباً تمام قبریں بلا مبالغہ ۶ یا ۷ فٹ لمبی ہیں۔ جھاڑ جھنکاڑ اور کانٹے دار جھاڑیوں نے انھیں توڑ ڈالا ہے۔ اتنی بھی صفائی نہیں ہے کہ اس قبرستان میں پا برہنہ کوئی جا سکے۔ کوٹ اور روضہ کے درمیان لنگر خانہ اور خانہ اور خانقاہ بھی تھی جو گر گئی ہے۔ اس کے سامنے صحن پر بھی بہت سی قبریں تھیں جس میں سے بیس قبریں اس وقت بھی ظاہر ہیں بقیہ زمین دوز ہو گئیں ہیں ٹوٹ کر زمین کے برابر ہو گئی ہیں۔

بہر حال اور روضوں کے مقابلہ میں اس کی دیکھ بھال اور صفائی ہوتی رہتی ہے۔ اس کا صدر دروازہ بہت شاندار ہے جس کی مرمت ۱۹۴۱ء میں کرائی گئی ہے۔ اس دروازے پر ایک پتھر نصب ہے جس پر اشعار ذیل کندہ ہیں۔ قوم کی بد مذاقی دیکھو کہ عمارت کے ساتھ اس پتھر پر بھی نہ جانے کب سے چونے کی سفیدی ہوتی آئی ہے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ تمام عبارت سفید ہے جس کی وجہ سے ایک مورخ اور سیاح کو کافی پریشانی کا سامنا پیدا ہو گیا ہے۔

یہ محض اسی ایک دروازے کا معاملہ نہیں ہے بلکہ جونپور کی اکثر و بیشتر عمارات کے ساتھ یہی سلوک کیا گیا ہے اور ان کے کتبوں کو نظر و لات اور جہل اور بربادی سے ہم کنار ہوتے رہنے کے لئے چونے کی سفیدی کے نیچے سفید کر دیا گیا ہے ان پتھروں کے کتبات پر چونا کلی کا سب سے برا اثر یہ ہوا کہ اس سفیدی نے حروف کو جڑ بنیاد سے اکھاڑ دیا اور وہ ٹوٹ ٹوٹ کر گر گئے ہیں چنانچہ اس کتبہ کے بھی بعض اشعار ٹوٹنے کی وجہ سے پڑھے نہیں جاتے جس کو چھوڑ

دیا گیا ہے۔ ہم نے اس کتبہ کو مزدور اور کاریگر لگا کر صاف کرایا اور حروف کو پینٹ کرایا اور اس کے بعد ان کا فوٹو لے لیا ہے۔ اور اسی طرح میں نے پورے شہر میں کتبوں کو صاف کرایا ہے۔ غور فرمائیے کہ یہ کتنا جان لیوا کام ہے۔

ہم ان اشعار کو صحیح تاریخی نتائج اخذ کرنے کے لئے پیش کرتے ہیں۔

---

بعہد ملک ذوالقرنین ثانی — بنائے شہر را از عدل بانی

غیاث دین و دنیا ابوالمظفر — سلیماں خاتم و جمشید و افسر

نہ باشد ایں حصارِ برج ایوان — کہ در رفعت گذشت از فرق کیواں

شہ آفاق تغلق شاہِ اعظم — کہ بر وے شد جہانگیری مسلّم

دوشنبہ بست و ہفتم روز بودہ — ربیع الاول ماہ ستودہ

ہمایوں سال و ساعت و وقت مسعود — ز ہجرت ہفت صد و بست یک بود

شد از فرمانِ گردوں آستانہ — بنا از سعی مشہور زمانہ

ظفر شد چو معمور ایں شہر — ظفرآباد نامش ماندہ در دہر

بچشم بد نگہدارش خدا پاک
کہ تا امش منور شد بہ افلاک

ترجمہ: یہ اس بادشاہ کا زمانہ ہے جو اپنے وقت کا ذوالقرنین ثانی ہے جو شہروں کی بنیاد عدل و انصاف پر رکھتا ہے۔ وہ بادشاہ غیاث الدین تغلق ہے جو دین و دنیا کا مالک ہے اور فتح اس کا قدم چومتی ہے جس کے عہد میں حضرت سلیمان کی انگوٹھی کی خاصیت اور جمشید کے طرز کی حکومت ہے۔ وہ تغلق شاہ اعظم ہے اور اس کیلئے جہانگیری مسلّم ہے جس نے ظفرآباد کے شہر پناہ کی دیوار نہایت شاندار بنوائی ہے جس کی بلندی آسمان کے ستارہ کیواں کی مانگ سے بھی بازی لے گئی ہے دوشنبہ کا دن تھا اور ربیع الاول کی ستائیس تاریخ اور نہایت مبارک

گھڑی میں سنہ ۷۲۱ ہجری کو اس کے حکم سے آسمان کے نیچے یہ جگہ
نہایت کوشش سے اعلیٰ درجے کی بن کر تیار ہوئی جس کی
زمانہ میں شہرت ہے۔ فتحیابی کے بعد یہ شہر آباد کیا گیا اور ظفر آباد
اس کا نام دنیا میں باقی رہے گا۔
اے خدا ظفر آباد کو تو نگاہ بد سے محفوظ رکھ تاکہ اس کا نام
آسمان پر بھی روشن ہو۔

حقیقت میں یہ کتبہ جو حضرت مخدومؒ کے روضہ کے صدر گیٹ پر ہے وہ اس روضہ کا نہیں ہے بلکہ غیاث الدین تغلق نے ظفر آباد میں جو شہر پناہ بنوائی تھی اس کے صدر دروازے پر یہ کتبہ نصب تھا جیسا کہ اس کتبہ کے اشعار سے ظاہر ہے۔ جب ایک عرصہ دراز کے بعد شہر پناہ کی دیواریں مسمار ہو گئیں تو یہ کتبہ لاکر روضہ پر نصب کر دیا گیا ورنہ اس اشعار سے روضہ کو کوئی نسبت نہیں ہے۔ بہر حال روضہ کے صدر پھاٹک پر نصب کرنے سے یہ قدیم کتبہ محفوظ ہو گیا مگر قوم کی بد ذوقی اسے زندہ نہ چھوڑے گی۔

## روضہ حضرت مخدوم سید اسد الدین آفتاب ہند

آپ کا روضہ، مسجد، خانقاہ اور لنگر خانہ و مکان مسکونہ محلہ سید واڑہ میں لب دریائے گومتی واقع ہے۔ آپ کے روضے کے احاطے کی لمبائی ۵۷ فٹ اور چوڑائی دو سو فٹ ہے۔ اس سے متصل ایک مسجد اور حجرہ ہے۔ اس مسجد کا گنبد قدیم طرز تعمیر کا نمونہ ہے جو نہایت حسین و جمیل اور پہلدار تھا۔ اب اس کا ایک حصہ گر گیا ہے اور بقیہ معلق ہے۔ اس مسجد سے ملا ہوا ایک چھوٹا سا حجرہ ہے۔ اس مسجد کے حجرے سے "مکان" "دوگئی" جو اندر مکان مسکونہ ہے سرنگ دار آمد و رفت کے لئے راستہ تھا۔ حضرت مخدومؒ کمرہ "دوگئی" میں شب و روز مشغول عبادت رہتے۔ نماز پنجوقتہ کے لئے آپ اسی راستے سے مسجد میں تشریف

لاتے۔ جب آپ چلہ کشی کرتے تو مسجد کے اس چھوٹے حجرے میں قیام فرماتے۔ اس مسجد کے حجرے کی چھت گر گئی صرف دیوار باقی ہے۔ اور مکان حجرہ "دو گنبد" کی بھی محض، دیوار صرف روضہ کی طرف والی باقی ہے۔ اور بقیہ پورے مکان کی چھت اور دیواریں مسمار ہو چکی ہیں۔ مسجد کے حجرے کا دروازہ جو مسجد کے اندر ہے ڈھائی فٹ اونچا اور ڈیڑھ فٹ چوڑا ہے جس میں آدمی بیٹھکر اندر جاسکتا ہے۔ مسجد کی لمبائی تقریباً پینتالیس فٹ اور چوڑائی تیس فٹ ہے اسکا ایک دروازہ پورب طرف بھی ہے۔ روضے کے احاطے میں تخمیناً سینتالیس قبریں شکستہ حالت میں ہیں۔ چہار دیواری گر گئی ہے۔ اس میں زیادہ تر قبریں آپ کے صاحب زادگان وخلفاء اور مریدین کی ہیں۔ بہت سی قبریں زمین دوز ہو گئی ہیں جنگل کے درختوں اور ملبوں کی وجہ سے گندگی ہے۔ اس کا صدر دروازہ دکھن طرف نہایت شاندار ہے جس پر کلمہ لکھا ہوا ملتا رہا ہے۔ روضہ سے پچھم بیس گز کے فاصلہ پر ایک بہت بڑی مسجد تھی مگر اب گر کر بے نشان ہو گئی ہے محض اتر کی ایک دیوار قدرے موجود ہے۔ روضہ سے متصل پچھم طرف خانقاہ اور مکان مسکونہ تھا جس کے کھنڈر اب بھی موجود ہیں۔ اس میں سات کوٹھری، تین بڑے کمرے ایک دالان اور ایک وسیع ہال تھا۔ اسی سے متصل ایک لنگر خانہ تھا جس کے اندر کئی بڑے کمرے اور دالانوں کے دھندلے نقوش موجود ہیں۔

---

نوٹ :۔ چراغ نور کے مصنف کا یہ کہنا ہے کہ ان چیزوں کو سید مرتضیٰ نے نویں صدی ہجری میں تعمیر کرایا تھا۔ یہ ہو سکتا ہے کہ چہار دیواری بنوائی ہو اور مسجد و خانقاہ کی مرمت کرائی ہو۔ کیونکہ نویں صدی ہجری کا زمانہ نہایت غفلت و زوال کا تھا لہذا مرمت ہوئی ہو گی اور احاطہ گھیرا گیا ہو گا۔ (مؤلف)

# کوٹ آسنی

بازار کے خاص حصہ کے باہر دکھن طرف ایک بڑا ٹیکرہ نظر آتا ہے
جسکا پھیلاؤ بہت ہی وسیع ہے مگر اتر طرف زیادہ ہے۔ یہ تقریباً اٹھارہ ایکڑ کے
رقبہ میں ہے۔ جب یہ مقام راجہ وجے چند اور جے چند کے قبضہ میں آیا تو ان
لوگوں نے قصبہ کے دکھن طرف ایک کوٹ بہت مستحکم تیار کرائی۔

فوٹو نومبر ۱۹۶ - قلعہ آسنی کا کھنڈر

مولوی نور الدین زیدی نے لکھا ہے کہ یہ خام کوٹ تھی مگر خام کوٹ
میں قیمتی اور بیش بہا سامان کیونکر رکھے جاتے تھے؟ اسی کوٹ پر سنہ ۱۱۹۴ء
میں شہاب الدین غوری و قطب الدین ایبک نے حملہ کیا تھا اور اسی کوٹ پر راجہ
بیکٹ سنگھ کے عہد میں حضرت مخدوم آفتاب ہند قدس سرہٗ اور حضرت مخدوم
چراغ ہند قدس سرہٗ نے علم جہاد بلند کیا تھا۔ اور مناظرے کے ذریعے
فتحیاب ہوئے تھے۔ اسوقت سے مسلمانوں کا قبضہ ظفر آباد پر ہوا۔ اب

یہ کوٹ منہدم ہو کر مزروع ہو گئی پہلے چاروں طرف دیواریں تھی بعد کو وہ بھی گر گئیں۔ محض خام ایک سو پچیس فٹ شکستہ فصیلیں اس کی عظمت کا پتہ دے رہی ہیں۔ یہ وہی کوٹ ہے جس میں بعدِ فتح شہاب الدین غوری کا دربار ہوا تھا اور اطراف ملک کے راجگان و مہاراجگان شریک ہوئے تھے ؎۱

## روضہ حضرت مخدوم ملا قیام الدین پُہری حسینیؒ

یہ روضہ دریائے گومتی کے کنارے کوٹ راناگڈھ سے متصل محلہ احد میں واقع ہے۔ حضرت ملا مخدوم قیام الدینؒ حضرت مخدوم آفتاب ہندؒ کے خلیفۂ ارشد ہیں۔ آپ کا روضہ آپ کے بڑے صاحب زادے ملا احد رحمۃ اللہ علیہ نے تعمیر کرایا خطیرہ روضہ سے پچھم ایک پختہ مسجد ہے اور یہ دونوں چیزیں ایک احاطہ کے اندر ہیں۔ اس احاطہ کا ایک صدر دروازہ ہے۔ روضہ کے اندر آپ کا اور آپ کی بی بی صاحبہ کا مزار ہے۔ روضہ سے باہر دروازہ روضہ سے ملا ہوا حضرت مخدوم کے پائنتی حضرت ملا احد صاحب کا مزار ہے۔ جو شکست ہو کر زمین کے اندر دب گیا ہے۔ مسجد کے صحن کے سامنے خطیرہ روضہ سے ملحق حضرت ملا رحمان صاحبؒ حضرت مخدوم صاحبؒ کے منجھلے صاحب زادے کا مزار ہے اور چھوٹے صاحب زادے حضرت ملا سلیمان صاحب کا مزار مکان مسکونہ کے دروازے پر پختہ چبوترے پر پختہ قبر ہے جس کو اس محلہ کے ایک کھیت والے نے مٹی کے اندر پاٹ دیا ہے۔ روضہ کے صدر دروازہ کا رُخ دکھن جانب ہے۔ اس کے دکھن و پچھم کے کونے پر آٹھ پرانی قبریں ہیں۔ اور صدر دروازے سے دکھن جانب کچھ فاصلہ پر ایک کنواں چھوٹے منہ کا جو بہت پرانا ہے۔ احاطہ روضہ کے پشت پر امامباڑہ نہایت خوشنما

---

؎۱ تجلی نور قلمی حصہ سوم۔ چراغ نور و تاریخ ظفر آباد

ہے جس میں محرم اور چہلم کا تعزیہ دفن ہوتا ہے۔ روضہ حضرت مخدوم سے
ہٹ کر کچھ فاصلہ پر سیڑھی گھاٹ سے متصل دیبی مندر تھا جس کا اب نام و
نشان بھی باقی نہیں ہے۔

## روضہ حضرت بندگی جلال الحق قاضی خواں ناصحی رح

یہ روضہ کوٹ آسنی کے شمال مغربی کونے سے تھوڑے فاصلہ پر پچھم جانب
محلہ ناصحی قصبہ ظفرآباد میں ہے اور رعنا خاں افغانی وغیرہ کا تعمیر کردہ ہے
یہ روضہ ایک احاطہ کے اندر ہے جو ایک سو پچاس فٹ لمبا اور سو فٹ چوڑا
ہے۔ احاطہ کی چہار دیواری اینٹ کی تھی جو شکست ہو رہی ہے۔ اس کا صدر
دروازہ اتر طرف ہے اور اچھی حالت میں ہے۔ اس پھاٹک کا بایاں پلہ تین
ٹکڑے ہو گیا ہے۔ اس کو اینٹ پتھر کے سہارے کھڑا کر کے جانوروں کو اندر
جانے سے روکا گیا ہے۔ اس بدحالی اور بدمذاقی کو دیکھ کر حیرت ہوتی ہے کہ مسلمانوں
کو کیا ہو گیا ہے۔ جس حظیرے کے اندر آپ کا مزار ہے وہ نہایت پائیدار و مستحکم
جالی دار بنا ہوا ہے۔ اسی سے مزار مبارک گھرا ہوا ہے اور سفیدی سے زرق برق ہے
دس پتھر اس حظیرے سے باہر نکلے ہوئے ہیں جو اس بات کا پتہ دیتے ہیں کہ
اس پر چھوٹی برجیاں بنانے کا خیال تھا جو کسی وجہ سے تعمیر نہ ہو سکیں۔ اس احاطے
کے اندر پچیس قبریں ہیں جن میں بعض شکستہ اور خراب حالت میں ہیں۔ اس احاطے
کے اندر گیارہ درخت چلبل کے اور ایک درخت نیم کا اور دو درخت گولر
کے ہیں۔ احاطے کے اندر پچھم طرف ایک نہایت وسیع قناتی مسجد ہے جو
پانچ در پر مشتمل ہے۔ اس مسجد کے بائیں جانب حجرہ ہے۔ مسجد اور حجرہ
کی چھت گر گئی ہے جھاڑ جھنکاڑ بہت ہے۔ اتر پچھم میں حضرت قاضی صاحب
کا مکان تھا اور خانقاہ و مدرسہ بھی تھا جو گر گیا ہے۔ اس کے شکستہ آثار اور
لبوں کو دیکھ کر دل خون کے آنسو روتا ہے۔ یہ محلہ بھی اجاڑ ہو گیا ہے اور زیادہ

حصوں پر کھیتاں ہوتی ہیں. حضرت قاضی صاحب سلطان ابراہیم شاہ شرقی کے وزیر اور مشیر سلطنت عماد الملک کے نواسے ہیں. شیخ عبد الحق محدث دہلوی نے اخبار الاخیار میں لکھا ہے کہ آپ سے ملاقات کے لئے ہمایوں بارہ روز تک قصبہ ظفر آباد میں مقیم رہا. مگر مولانا نے بادشاہ سے ملنا پسند نہ فرمایا اور کہدیا کہ بادشاہ اور فقیر سے ملاقات کیسی؟ سلطان ہمایوں واپس چلا گیا ۔[1]

# مقبرہ رعنا خاں

رعنا خاں جمال خاں افغانی کے لڑکے ہیں. یہ چار بھائی تھے. سلیمان خاں. رعنا خاں صلاح خاں اور رکن الدین خاں. جمال خاں کی مالی حالت اچھی نہ تھی. یہ حضرت قاضی جلال الحق ناصحیؒ کے عقیدت مندوں میں سے تھے. ان چار بھائیوں میں سلیمان خاں بڑا اقبال مند تھا اور حضرت شیخ عبد اللہ ناصحی رحمۃ اللہ علیہ کا مرید تھا. حضرت

---

[1] اخبار الاخیار. چراغ نور

شیخ کی اجازت سے بیانہ گیا جہاں اس وقت شیر شاہ معہ لشکر فروکش تھا خدا
کی مرضی کہ منصب دس ہزاری پر سرفراز ہوئے اور صوبہ بنگ کی گورنری عطا ہوئی گزیٹیر
جونپور لکھتا ہے کہ رعنا خاں بابر کے عہد میں بیانہ کا گورنر تھا۔ اور اسی سلسلہ سے اور
بھائی بھی مختلف عہدوں پر فائز ہوئے۔'

سلیمان خاں کی ملاقات بیانہ میں ہوئی۔ اور رعنا خاں شیر شاہ کے حکم
سے جونپور آیا اور یہیں پر انتقال کیا۔ مقبرہ محلہ ناصحی میں حضرت قاضی جلال الحق
ناصحیؒ کے روضہ سے پچھم اور دکھن کے گوشے پر واقع ہے۔ یہ مقبرہ نہایت عالی
شان ہے۔ پچھتر یا پچاس فٹ کے احاطے کے اندر واقع ہے۔ اس کا گیٹ پورب
طرف ہے اور نہایت شاندار تھا۔ احاطے کے اندر پچھم طرف ایک تناتی مسجد
تھی جو گر کر مسمار ہو گئی۔ اس کے چہار گوشوں پر چھوٹی چھوٹی چار خوب صورت
برجیاں تھیں جس نے مقبرے کو چار چاند لگا دیا تھا۔ بیچ میں رعنا خاں کا
ایک بلند سنگی گنبد ہے جو نہایت شکستہ حالت میں ہے۔ برجیاں گر کر مسمار
ہو گئیں۔ احاطے کے اندر کا فرش بالکل پختہ تھا۔ اب کوئی پرسان حال نہیں ہے
ارد گرد جو زمین افتادہ تھیں وہ مزروعہ ہو گئیں اور قبریں کھود ڈالی گئیں لیکن
ظالموں کے خلاف آواز اٹھانے کی سکت بھی ان مسلمانوں میں باقی نہیں رہ گئی ہے

# مقبرہ صلاح خاں

یہ مقبرہ رعنا خاں کے مقبرے سے متصل پورب دکھن کے گوشے پر
واقع ہے۔ آپ اسلام شاہ سوری کے عہد میں بیانہ کے جرنیل تھے۔ یہ مقبرہ بھی
پچاس فٹ کے ایک احاطہ کے اندر واقع ہے اور بہت ہی عالی شان عمارت
ہے۔ ڈیڑھ انچ موٹا چونے کا پلاسٹر تھا۔ اس مقبرے کے اندر پورا قرآن پاک
شروع سے آخر تک بخطِ طغریٰ لکھا ہوا تھا۔ میں نے اپنی آنکھوں سے سیاہی سے لکھی ہوئی
قرآن پاک کی آیتیں دیکھیں جو کہ جگہ جگہ سے شکستہ ہو گئی ہیں اور بمشکل پڑھی جاتی ہیں۔

اندر کا سب پلاسٹر گر گیا ہے۔ سب سے زبردست کاریگری حروف کو محفوظ رکھنے کے لئے یہ تکنیک گئی تھی کہ اس کے اوپر سے ایک کاغذ سا پلاسٹر چڑھا ہوا تھا۔ یہ روضہ اب نہایت خطرناک حالت میں ہے۔ جگہ جگہ سے گر گیا ہے۔ اس کی شوکت و عظمت اور مسلمانوں کی غفلت و لاپرواہی دیکھ کر خون کے آنسوں آجاتے ہیں

مقبرہ ملک [illegible] ظفرآباد ۱۹۹۱

مناقب درویشیہ اور گزیٹر جونپور میں لکھا ہے کہ
اکبر بادشاہ رعنا الحاں کی قبر پر حاضری کے لئے دہلی سے
ظفرآباد آیا تھا۔[1]

---

۱؎ چراغ نور۔ گزیٹر جونپور۔ مناقب درویشیہ

# دیگر مقبرے اور روضے

رعنا خاں صلاح خاں کے مقبرے سے متصل رکن الدین خاں کا مقبرہ بھی نہایت عالیشان تھا۔ دیکھ بھال نہ ہونے کی وجہ سے خود رو جنگلی درختوں نے اسے توڑ ڈالا ہے۔ کسی کو اتنی بھی توفیق نہ ہوئی کہ ان درختوں کو کاٹ کاٹ کر نکال دیتا اور اس مقبرے کی عمارت محفوظ کر دیتا۔

اسی سے متصل اتر اور پورب کے گوشے پر شاہ نسیم اللہ وشاہ الہم اللہ کا مقبرہ تھا۔ جو حضرت مخدوم جلال الحق قاضی خواں ناصحی کے صاحبزادے تھے عرس یوں بھر اؤ میں اس مقبرے کے صحن کے اندر پانی سے گاگریں بھر کر رکھی جاتی تھیں۔ پھر صاحب سجادہ اور دیگر اہل خاندان اپنے سروں پر رکھ کر قوالی کے ساتھ مزار تک لے جاتے تھے۔ آج یہ سب متبرک مقامات مسمار ہو کر ملبوں کا ایک ڈھیر ہیں

# آراضیات قبرستان ظفرآباد

قبرستان قاضی احمد نور، پرگنہ ظفر آباد ۱۰۷/۱۱۸ A آراضی نمبر ۱۷۰، ۱ ڈسمل
آراضی نمبر ۲، ۲۶ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۳۳، ۴۵ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۶۱، ایک
ایکڑ ۱۹ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۷۷، ۱۲ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۶۰، ۲۸ ڈسمل درگاہ ہے
آراضیات قبرستان احمد پور پرگنہ ظفر آباد آراضی نمبر ۱۹، ۲۲ ڈسمل۔ آراضی نمبر
۲/۲۳۹، ۴۵ ڈسمل۔
آراضیات قبرستان ناصحی پرگنہ ظفر آباد آراضی نمبر ۳۰، ۴ ڈسمل۔ آراضی ۳۱/۱،
۲ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۳۲-۱، ۱۱ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۳۳، ۱۴ ڈسمل۔ آراضی نمبر
۴۴، ۱ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۹۱۸، ۱۰ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۳/۱۵۴، ۲ ڈسمل
آراضی نمبر ۲۱۲، ۶۴ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۸، ایک ایکڑ ۱۷ ڈسمل۔ آراضی
نمبر ۱۹/۱، ۱۰۰ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۸۳، ۷ ایکڑ ۴۲ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۴۶،
ایک ایکڑ ۷ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۳/۱۳۲، ۲۳ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۴۳، ۲۸ ڈسمل
آراضیات قبرستان مخدوم پور پرگنہ ظفر آباد آراضی نمبر ۱/۴۵، ۷۵ ڈسمل
آراضی نمبر ۱/۴۷، ۸ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۴۵، ۷۹ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۳، ۲ ڈسمل
آراضی نمبر ۴۸، ۱۰ ڈسمل۔
آراضیات قبرستان شمس خان پور پرگنہ ظفر آباد آراضی نمبر ۴۱، ۲ ڈسمل
آراضی نمبر ۲۱، ۸۸ ڈسمل، اس میں مقبرہ سید مرتضیٰ گوفی؟ کا ہے۔
آراضیات قبرستان سید واڑہ پرگنہ ظفر آباد آراضی نمبر ۴، ایک ایکڑ ۷ ڈسمل
آراضی نمبر ۲۶، ۲ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۷، ایک ڈسمل ہے

آراضیات قبرستان تارتلہ پرگنہ ظفرآباد آراضی نمبر ۱/۸۳، ۷۷ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۵۶، ار ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۷۲، ار ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۷۸، ۲۰ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۷۹، ۱۰ر ڈسمل۔

آراضیات قبرستان چک محمود پرگنہ حویلی ظفرآباد آراضی نمبر ۱/۵۸، ۳۲ر ڈسمل آراضی نمبر ۵۷، ۴۳ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۶۰، ۶ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۶/۶۲ر ڈسمل۔ آراضی نمبر۔ آراضی نمبر ۱۸، (دریبہ) ۱۷ر ڈسمل ہے۔

ظفرآباد کی قبرستان کی آراضیات کا نمبر سید ظفر حسن صاحب سینئر وقف انسپکٹر شہر جونپور نے دیا ہے

# پیر پرستی خدا پرستی سے افضل و بہتر ہے

مرید اپنے پیر و مرشد کا جسقدر زیادہ ادب کرے گا، اتنی ہی محبت زیادہ بڑھے گی۔ اور یہ امر مسلمہ ہے کہ پیر کامل کی محبت اللہ کی محبت ہے۔ اس لئے با ادب اور خادم مرید بہت ہی تیزی سے راہِ سلوک کی منزل طے کرلیگا۔ شریعت طریقت، تصوف سب مجموعۂ آداب ہیں اور جب تک انتہائی ادب نہ ہوگا پیر کامل سے قطعی فیض حاصل نہ ہوگا۔

پیر کامل کے ادب و احترام کے بارے میں حضرت شیخ جلال تھانیسری فرماتے ہیں "مَنْ لَا اَدَبَ لَہٗ لَا شَرِیْعَۃَ لَہٗ" یعنی جس میں ادب نہیں اس میں شریعت نہیں۔ حضرت ابوبکر کتانیؒ فرماتے ہیں۔ "جس نے کسی پیر طریقت سے ادب نہیں سیکھا وہ جھوٹا ہے" حضرت عبداللہ بن مبارکؒ کا قول ہے کہ "آدابِ خدمت ملحوظ رکھنا خدمت سے بڑھ کر ہے"۔ ایک مرد کامل فرماتے ہیں کہ جو باادب نہیں اس کا ایمان و توحید صرف ڈھونگ اور ریاکاری ہے" حضرت خواجہ بوعلی وقاقؒ کا فرمان ہے کہ "بندہ طاعت سے جنت میں داخل ہوجاتا ہے اور ادب سے واصل بحق ہوتا ہے۔

حضرت شیخ محی الدین ابن عربی فرماتے ہیں کہ "ادب کی تعریف یہ ہے کہ مرید اپنے کو اس درجہ پیر کے حوالے کردے جیسے مردہ غسال کے ہاتھ میں ہوتا ہے"۔ مرید کو چاہیئے کہ اپنے پیر کو شریعت حقہ جانے۔

تذکرہ نگاروں اور مورخین نے لکھا ہے کہ جہانگیر بادشاہ نے حضرت شیخ حامد جونپوریؒ مشائخ کبار سے پوچھا کہ جو یہ کہتے ہیں کہ پیر پرستی خدا پرستی سے بہتر ہے اس کے کیا معنی ہیں؟ حضرت شیخ نے فرمایا کہ یہ فقیر اس ارادے سے گھر سے نکلا تھا کہ بے وسیلہ بادشاہ کی خدمت میں پہنچے اور مقصود حاصل کرے

لیکن بہت دن تکلیف اٹھائی اور بھٹکتا رہا اور جو زادِ راہ گھر سے لایا تھا وہ بھی صرف ہوگیا۔ بلکہ قرضدار بھی ہوگیا۔ لیکن بے وسیلہ نہ بادشاہ کی ملاقات نصیب ہوئی اور نہ مقصد ہی بر آیا ——

اس لئے پیر پرستی خدا پرستی سے یونہی بہتر و افضل ہے۔ کیونکہ انسان بے وسیلہ خدا تو بہت بڑی چیز ہے۔ ایک بادشاہ جو صرف انسان ہوتا ہے اس تک نہیں پہونچ سکتا ہے۔ بغیر پیر کامل خدا تک رسائی نہیں ہوسکتی ہے جو جتنا زیادہ محب و معتقد رہے اتنا ہی زیادہ خدا کا محبوب و مقرب ہے۔

# جونپور میں صوفیہ کے مزارات پر ایک نظر

اس کتاب کی تیاری میں جہاں برسوں لائبریریوں اور گھریلو کتب خانوں کی خاک چھانی پڑی اور جگہ جگہ کا سفر کرنا پڑا۔ مضامین کی فراہمی، کتابوں کے حصول و مطالعہ اور پھر ان کے اردو تراجم پر پانی کی طرح روپیہ صرف کرنا پڑا۔ وہیں جونپور ضلع کے قدیم کھنڈرات آثار و مزارات و مقابر اور عام قبرستانوں کی بھی سیر کرنی پڑی۔ اور ایک ایک اینٹ پتھر کو الٹ پلٹ کر دیکھنا پڑا اور ان کی بے حرمتی کی کہانی بھی زبان حال سے سننی پڑی ہے۔ ان آنکھوں نے مزارات کی جو بے حرمتی اور کسمپرسی دیکھی اور ایسے روح فرسا مناظر سامنے آئے اور ان پاک روحوں کی جو فریادیں سنیں اس کے بیان کے لئے میرے پاس الفاظ نہیں ہیں۔ میں نے بچشم خود دیکھا کہ ہزارہا قدیم و سنگین مزارات یا شکستہ جن کا زمانہ بلا مبالغہ آج سے ۶۰۰ برس قبل سے لیکر ۲۰۰ سال پہلے کا ہے۔ ان بزرگان دین اور عارفان باصفا اور علماء و مشائخ کے مزارات یا تو کانٹے دار ہینس کی جھاڑ میں روپوش ہیں۔ یا پیپل ونیم کے خود رو درختوں نے انھیں توڑ کر منتشر کر دیا ہے۔ میں نے یہ بھی دیکھا کہ سیکڑوں علماء دین، صوفیہ، شعراء اور حکماء جونپور کے مزارات نقش و نگار سے بھرپور پتھر اجڑے ہوئے پڑے ہیں، جن پر قرآن کریم کی آیاتِ مبارکہ اور کلمہ طیبہ خط طغریٰ اور خط کوفی میں ہے اور بے حرمتی ہو رہی ہے۔

میں نے سیکڑوں ایسی تنافی مسجدیں اور مزارات دیکھے جو نہایت ہی بلند اور وسیع چبوترے پر تھے اور جن کی عظمت و رفعت کا جواب نہیں ہے۔ آج یہ حالت ہے کہ چبوترہ شکست ہو کر بیٹھے کی صورت ۔۔ گئی ہے یا اونچے ٹیکرے پر ایک یا دو مزار معلق

ہیں۔ باقی تمام زمینوں پر کھیتیاں ہو رہی ہیں۔ میں نے یہ ناگفتہ حالت امام باڑوں، کربلاؤں، شاہ کے پنجوں اور قدم رسولوں کی دیکھی ہے۔ اور کچھ مقامات تو ایسے نظر آئے کہ اس امر کا یقین ہو جاتا ہے کہ یہاں مسلمان کبھی آتے ہی نہیں اور اگر آتے بھی ہیں تو صرف چند گھنٹوں کے لئے اور صرف زیارت کر کے یا روپیٹ کر چلے جاتے ہیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اب ان کا تعلق ان مقدس اور متبرک مقامات سے صرف رسمی ہے۔

میں نے یہ بھی روح فرسا مناظر دیکھے اور حیرت کی انتہا نہ رہی کہ خالص مسلمان آبادی اور محلے میں جہاں تغلق، شرقی اور مغل دور کے قدیم مزارات ہیں، جہاں روحانیت کے بڑے بڑے تاجدار آرام کر رہے ہیں، یا اُن کے خلفاء و مریدین کے مزارات ہیں، نصف مٹیوں میں دفن ہیں، یا انھیں کانٹے دار جھاڑیوں اور خود رو جلیل کے درختوں نے توڑ کر منتشر کر دیا ہے۔ اب مسلمان ان مزارات کو اپنے پیروں سے خود روند رہے ہیں۔ اور لوگ ان کی اینٹوں اور پتھروں کو اٹھا اٹھا کر اپنے گھروں جا رہے ہیں، صفائی تک کی توفیق نہیں ہوتی۔ بلکہ مزارات کو ہل سے جوت رہے ہیں اور اگر بات یہیں تک رہتی تو صبر بھی ہو سکتا تھا، اب لوگ قضاء حاجت کے لئے جاتے ہیں اور گندے و ناپاک کپڑے پھینکتے ہیں۔ بہت جگہوں پر میں نے یہ بھی دیکھا کہ چبوترے پر مزارات سے متصل اُپلیاں پتھ رہی ہیں اور ان کو سوکھنے کے لئے مزارات ہی پر رکھ دیا جاتا ہے۔ گھر کی ناپاک کتھری، اور بچوں کی پھلیا تک مزار پر سکھلائی جاتی ہے۔ اور یہ سب مسلمان کر رہے ہیں۔ یہاں کے بیشتر اولیاء اللہ کے مزارات کے ساتھ یہی ناروا سلوک ہو رہا ہے۔

## مسلمانوں کی عام قبرستانوں کا حال زار

یہاں پر مسلمانوں کی عام قبرستانوں کی حالت اس سے بھی زیادہ ناگفتہ بہ ہے۔ میں نے دیکھا کہ ان قبرستانوں میں لوگ اب قضاء حاجت کرتے ہیں اور جب کسی مسلمان کو اس میں دفن کرنے کی ضرورت ہوتی ہے تو بس اسی گندی جگہ میں صاف کر کے دفن کر دیتے ہیں اور جب تک کوئی نہیں مرتا جاتے ہی نہیں۔ اس بے حسی اور عدم توجہی سے ناجائز فائدہ اٹھا کر لوگوں نے بھینس گائے بیل باندھنا شروع کر دیا ہے۔ اور اس کے علاوہ روز قبرستانیں کھیتوں میں شامل ہو رہی ہیں

اور مسلمانوں میں اتنی بے حسی اور جمود طاری ہے کہ حد بندی تک نہیں کراتے اور نہ اپنی قبرستانوں کو چہار دیواری سے گھیرتے ہیں۔ ہاں جب اپنے مردوں کو لے کر جاتے ہیں تو بڑے بڑے منصوبے بناتے ہیں اور دوسروں کی شکایت کرتے ہیں اور بس مگر مچھ کے آنسو بہا کر چلے آتے ہیں۔ اپنی کوتاہیوں اور غلطیوں پر نظر نہیں کرتے ہیں۔

میں نے برسوں در بدر کی خاک چھانی اور مزارات و مقابر کی چوحدی تک نوٹ کی ہے، اور ممکن حد تک تمام قبرستانوں اور مزارات کا آراضی نمبر بندوبست حال سے مع رقبہ کے اس کتاب میں دیا ہے۔ اس سلسلے میں میں نے دیکھا کہ قبرستانوں کا نصف سے زیادہ رقبہ کھیتوں میں شامل ہو گیا ہے یا ان پر مکانات بن گئے ہیں۔ پھر بھی ابھی بہت کچھ باقی ہے۔ میں نے یہ سخت مشکل اور جان لیوا کام جاڑا گرمی اور برسات کا لحاظ کئے بغیر کیا ہے۔ میں دعویٰ نہیں نہیں کر سکتا ہوں کہ میں نے اس شہر و اطراف کے سارے کے سارے مزارات اور قبرستانوں کی چوحدی لکھی ہے یا اس ضلع کی ساری قبرستانوں کے آراضی نمبر اور رقبے قلم بند کر دئے ہیں۔ کیونکہ یہ کام تنہا کرنے کا نہیں تھا اور عظیم سرمائے کی بھی ضرورت تھی۔ لیکن اس سلسلے میں جو کوشش اور جدوجہد میں نے کی ہے وہ ناظرین کے سامنے ہے۔ قبرستانوں کے آراضی نمبر اور رقبہ کے حصول میں میرا خاص تعاون سید ظفر حسن صاحب سینئر وقف انسپکٹر شہر جونپور نے کیا ہے۔ میں انکا بہت مشکور ہوں۔ اور محمد زماں خاں صاحب اور کلو رکشہ والے اکثر و بیشتر مقامات پر چوحدی کے سلسلے میں میرے ساتھ گئے ہیں۔ میں ان کا بھی مشکور ہوں۔ اب مسلمانوں کا فرض ہے کہ وہ ’انجمن تحفظ مزارات‘ کی تشکیل دے کر اس کام کو آگے بڑھائیں اور تمام بزرگان دین کے مزارات کی مرمت کرائیں اور قبرستانوں کی حد بندی کرا کے چہار دیواری سے گھیر دیں۔ اب بھی بہت کچھ باقی ہے۔ لیکن وقت بہت کم ہے، وہ گذرتا جا رہا ہے۔ اور وقت نہ کسی کو معاف کرتا ہے اور نہ موقع ہی دیتا ہے۔ وقت برف کی طرح پگھل رہی ہے اور اس کا انتقام بہت سخت ہے۔

ہم سے بہت سے لوگوں نے ہر قسم کے تعاون کا وعدہ کیا اور زبانی حوصلہ افزائی کی لیکن جب وقت آیا تو ان کے پاس سوائے غلط وعدے اور جھوٹ کے کچھ نہ تھا۔ جس کی دُم اٹھائی

وہ مادہ نکلا، بڑے بڑے عقید تمند اس میں فیل ہو گئے۔ میں یہ دعویٰ نہیں کرتا کہ میرے پاس روپیہ ہے کہ یہ کتاب طبع ہو سکے اور نہ یہ امید کرتا ہوں کہ اس نیک کام میں لوگ میرا ساتھ دیں گے۔ لیکن میرے پاس ناقابل تسخیر قوت ارادی ہے، ہمارے پاس فولاد کی طرح مضبوط عزم و حوصلہ ہے۔ ہماری جدوجہد چٹان کی طرح مستحکم ہے۔ اسلئے ہمیں امید ہے کہ غیب سے میری مدد ہو گی اور یہ کتاب طبع ہو کر ضرور منظر عام پر آئے گی۔ یہ ملک مردہ پرست ہے۔

## صوفیہ معلم اخلاق ہیں

ہدایت اور تبلیغ و اصلاح کا کام بہت ہی مشکل ہے۔ کسی بھی شخص کو اصلاح یا نصیحت کے چند جملے کہہ دینا تو بظاہر بہت آسان ہے۔ لیکن اس کے افکار و خیالات اور اس کی زندگی کو بدل دینا ایک مشکل امر ہے۔ اس کے لئے ضروری ہے کہ معلم اخلاق میں وہی کردار اور خوبیاں ہوں جس کی وہ دوسروں کو نصیحت کر رہا ہے۔ تمام صوفیہ کرام اور مشائخ عظام اعلیٰ اخلاق و کردار کا مجسم نمونہ تھے۔ یہ بات تو روز دیکھنے میں آتی ہے کہ علماء ظاہر روز ہی وعظ و نصیحت کرتے ہیں اور اس قسم کی ہزارہا محافل سالانہ ہوتی رہتی ہیں، لیکن سامعین پر اس کا کوئی اثر نہیں ہوتا۔ اُن کے الفاظ زبان سے نکل کر اور کانوں سے ٹکرا کر فضاؤں میں گم ہو جاتے ہیں۔ صرف اس ذات بابرکات کی آواز دل سے ٹکراتی ہے اور اثر انداز ہوتی ہے جس کے الفاظ کے پس پشت عمل کی بے پناہ قوت ہوتی ہے۔ اور وہ ذات صرف صوفیہ کرام اور مشائخ عظام کی ہے۔

حضرت مولانا خلیق نظامی نے تاریخ مشائخ چشت میں لکھا ہے کہ سرور عشق اور نور یقین عمل کی پیداوار ہے۔ ان میں ایک ایسی قوت کارفرما ہوتی ہے جو انسانی قلوب کے ساتھ وہی عمل کرتی ہے جو مقناطیس لوہے کے ساتھ۔ حضرت مولانا بدرالدین اسحاقؒ کے غرور کا یہ عالم تھا کہ کسی کو خاطر میں نہ لاتے تھے، لیکن حضرت بابا فریدؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو دیکھا کہ ایک بادشاہ ہے جو اپنے سینۂ صافی اور دل کشا تقریر سے آنے والوں کے دلی بھید بیان کرتا اور آنے والوں کے دلوں کو اُچک لیتا ہے۔"[1]

---

[1] سیرت الاولیاء صفحہ ۱ ؛ تاریخ المشائخ چشت صفحہ ۳۱۵

مناقب فخریہ کا مصنف جب پہلی بار شاہ فخرالدین دہلوی[۱] کی خدمت میں حاضر ہوا تو ایسا محسوس کرنے لگا ۔ " گویا کہ ایک شراب تھی جو جام دل میں ڈال دی گئی، یا ایک

آگ تھی جو میرے سینے میں بھر دی گئی ہے"[۱]

حقیقت تو یہ ہے کہ نظر کی یہ تاثیر عمل سے پیدا ہوتی ہے۔ مشائخ چشت اور دوسرے سلاسل کے صوفیہ نے کامیابی کا یہ راز پیغمبر اسلام کی پاک سیرت سے سیکھا تھا۔ سیرت الاولیاء میں ہے کہ ۔ " سلطان المشائخ نے فرمایا کہ پیغمبر اسلام کا کمال دیکھو کہ

جس کام کی اوروں سے درخواست کی پہلے خود عمل میں لائے"

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے ایک شخص نے دریافت کیا کہ آنحضرت کے اخلاق کیا تھے فرمایا۔ "کیا تو نے قرآن نہیں پڑھا: کَانَ خلقه القرآن۔ جو کچھ قران میں الفاظ کی صورت میں ہے، وہی حامل قرآن کی سیرت میں بطور عمل تھا"

گذشتہ صفحات میں صوفیہ کرام کے ذکر میں آپ نے تفصیل سے پڑھا ہوگا کہ جونپور میں مشائخ چشت کے علاوہ دوسرے تمام سلاسل کے صوفیہ موجود تھے۔ بلکہ یہ سرزمین چودھویں صدی عیسوی میں تمام سلاسل کے صوفیوں کا مرکز تھی۔ دکھ درد کے مارے اور نیک و بد ان صوفیہ کی خدمت میں حاضر ہوتے تھے۔ اور وہ بلاتفریق مذہب و ملت ہر ایک کے دل کو آرام و سکون پہنچانے کی کوشش کرتے تھے۔ ایک معلم اخلاق میں جہاں اور خوبیاں ہوں اسی کے ساتھ اس کو مہر و محبت اور شفقت و راحت اور شیریں زبانی کا مجسمہ بھی ہونا چاہئے۔ بد مزاج آدمی کی بات سننے کیلئے کوئی بھی تیار نہیں ہوتا ہے۔ حد یہ ہے کہ مریض جس کے لئے موت زندگی کا سوال ہے کڑوی دوا کو یہ سمجھتے ہوئے کہ یہ مرض کو جڑ سے ختم کر دے گی، لیکن اس کو بھی پینے سے گریز کرتا ہے۔ قرآن کریم میں ارشاد ہے۔

" اور (محمد) اگر تم درشت خو اور سخت دل ہوتے تو لوگ

تمہارے پاس سے چل دیتے"[۲]

---

[۱] سیرت الاولیاء ص۲۲۳، تاریخ مشائخ چشت ص۲۱۶، مناقب فخریہ قلمی۔ [۲] تاریخ مشائخ چشت ص۲۰۴۔ سورۃ آل عمران رکوع،

**صوفیہ خدائی اخلاق کا نمونہ ہیں**

اگر آپ غور و فکر سے ان صوفیہ کرام کی زندگی پر نظر ڈالیں تو آپ کو نظر آئے گا کہ ان کی خانقاہیں محبت اور انسانیت کا ایسا عظیم مرکز تھیں جہاں پر ہر آنے والا خواہ کوئی بھی ہو اپنی پریشانی اور تکلیف یکسر بھول جاتا تھا۔ اور اس کا دل ان کی نصیحتیں قبول کرنے کے لئے خود بخود آمادہ ہو جاتا تھا۔ ان کی خانقاہ کا اصول اور ماحول اس طرح تھا۔ [1]

"ہر نئے اور پرانے آنے والے کے ساتھ یکساں برتاؤ کیا جاتا تھا ایسی صورت میں کسی نئے آنے والے کو قطعی اجنبیت محسوس نہیں ہوتی تھی۔ حضرت بابا فریدؒ کی مجلس کا یہ عالم تھا" نیا آیا ہوا اور سالوں کی خدمت کرنے والا آپ کی نظروں میں یکساں تھا۔ اور مہربانی اور توجہ کے وقت دونوں برابر ہوتے تھے۔ [2]

اور قابل تعریف بات تو یہ ہے کہ اس پاکیزہ جماعت کے یہاں آنے والوں میں نیک و بد کی کوئی تخصیص نہیں ہوتی تھی۔ اور دونوں کو برابر توجہ کا مستحق سمجھا جاتا تھا اور یکساں دلداری کی جاتی تھی۔ ہر آنے والے کو کھانے کی کوئی چیز ضرور دی جاتی تھی۔ اگر کچھ موجود نہ ہوتا تو پانی ہی پیش کر دیا جاتا۔ کھانا کھلانے میں نیک و بد، بڑے چھوٹے، مسلم و غیر مسلم کی کوئی تفریق پسند نہ تھی۔ [3]

حضرت شیخ نظام الدین اولیاءؒ نے اس اصول کی وضاحت میں ایک بار یہ حکایت بیان فرمائی کہ ـــ "حضرت ابراہیم علیہ السلام ہمیشہ کھانا مہمان کے ساتھ کھاتے تھے۔ ایک دن ایک مشرک آپ کا مہمان بنا۔ آپ نے اسے بیگانہ سمجھ کر کھانا نہ دیا۔ وحی الٰہی نازل ہوئی کہ اے ابراہیم! ہم اسے جان دے سکتے ہیں اور تو روٹی نہیں دے سکتا!" اس واقعہ میں انسانی ہمدردی اور مہر و محبت کا ایک بحر بیکراں موجزن ہے

---

[1] فوائد الفواد ص۲۰۔ تاریخ المشائخ چشت ص۲۱۹ سے ۲۲۰۔ [2] فوائد الفواد ص۹۶ [3] فوائد الفواد ص۱۳۰

اور یہی قومی یکجہتی اور بھائی چارے کی اصلی تعلیم ہے جسے
صوفیہ نے اس ملک کو دی ہے۔

اس بارے میں حضرت شیخ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہیؒ کی سخت ہدایت تھی کہ ــــ

"جب لوگ آئیں تو انھیں کھانا لا دینا چاہئے۔ اور کسی سے
یہ نہ پوچھنا چاہئے کہ روزے سے ہے یا نہیں" [۱]

تمام صوفیہ کرام اور مشائخ عظام مہمان کی خاطر مدارات کا خاص لحاظ رکھتے تھے۔

"ایک بار کا واقعہ ہے کہ حضرت خواجہ نصیر الدین چراغ
دہلوی نے ایک عورت کی خاطر کے لئے جو ایک خوان میں
کھانا لائی تھی افطار کر لیا تھا" [۲]

حضرات مشائخ کا دستور تھا کہ ہر آنے والے کے ساتھ اخلاق سے پیش آنا ضروری ہے۔ بعض اوقات ایسا بھی ہوتا کہ آنے والا بد اخلاقی سے پیش آتا۔ لیکن اس کے ساتھ بھی اخلاق کا برتاؤ کیا جاتا مریدوں کو بار بار ہدایت ہوتی تھی "تخلقوا باخلاق اللہ" [۳]

حقیقت تو یہ ہے کہ صوفیہ کرام کی پوری زندگی خدا کی خوشنودی و رضا پر تھی۔ جس طرح اللہ تعالیٰ ہر چیز سے بے نیاز ہو کر بندے پر عطا و کرم کا دروازہ کھلا رکھتا ہے۔ اسی طرح بندوں کو بھی کرنا چاہئے۔ اور بقول حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیریؒ۔ دریا جیسی سخاوت، آفتاب جیسی شفقت، زمین جیسی تواضع ہونی چاہئے۔ [۴]

ایسا تو بارہا ہوا ہے کہ لوگ حضرت شیخ المشائخ نظام الدین اولیاءؒ کی مجلس میں آئے ہیں اور بہت ہی گستاخانہ گفتگو کی ہے۔ لیکن آپ نے ان کی خواہش پوری کی اور حاضرین سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ ــــ

---

[۱] فوائد الفواد ص۱۲، [۲] خیر المجالس ص۲۳۲، حضرت چراغ دہلویؒ اکثر روزہ رکھتے تھے اور یہ روزہ رمضان کا نہیں تھا۔ بلکہ نفلی روزہ تھا جسکو حضرت چراغ دہلویؒ نے توڑ دیا۔ علمائے کرام اس واقعہ سے سبق لیں۔ [۳] خیر المجالس ص۱۰۱، [۴] سیرۃ الاولیاء ص۴۶

"ایسے لوگوں کا آنا نفس کا غرور توڑنے کے لئے ضروری ہے"۔[۱]

یہ تو گذشتہ صفحات میں آپ نے پڑھا ہے کہ صوفیہ انبیاء کرام کے جانشین اور معلم اخلاق ہیں اور معلم اخلاق میں اگر خود بینی کا نام بھر ذرا بھی شائبہ ہوگا تو اس سے دوسروں کی اصلاح و تربیت کا کام نہ انجام پا سکے گا۔ حضرت شیخ نظام الدین اولیاء نے اس مسئلہ پر گفتگو کرتے ہوئے فرمایا کہ۔

"حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا گیا کہ انسان کب
برا ہوتا ہے؟ جواب دیا: جب اپنے متعلق نیک خیال کرے۔"[۲]

خدمت خلق ہی معلم اخلاق کا مقصد زندگی ہونا چاہئے۔ اور اس کو خلق اللہ کی خدمت کے ذریعہ رضاء الٰہی تلاش کرنی چاہئے۔ کیونکہ دین کا اعلیٰ ترین مقصد خدمت خلق اور شکستہ دلوں کی دلداری ہے۔ حضرت شیخ عبداللہ ہروی کا یہ قول مشائخ چشت اکثر نقل کرتے تھے۔

"نماز گذاردن کار بیوہ زنان است، روزہ داشتن صرفہ نان است
حج کردن کار بے کاران است، دلے دریاب کہ کار آنست"۔[۳]

حضرت شیخ بایزید بسطامیؒ کے پاس ایک شخص آیا کہ مجھے معرفت کا سبق دیجئے۔ شیخ نے کھانا منگا کر اسے کھلا دیا۔ وہ شرمندہ ہو کر چلا گیا۔ دوسرے دن پھر آیا اور سوال کیا۔ شیخ نے پھر کھانا کھلا کر اسکو رخصت کر دیا۔ تیسرے دن وہ پھر آیا اور وہی سوال کیا۔ شیخ نے پھر کھانا منگایا اب اس نے عرض کیا کہ حضرت میں آپ سے معرفت کا سوال کرتا ہوں اور آپ مجھ کو کھانا کھلاتے ہیں۔ میرے سوال کا جواب دیجئے۔ فرمایا کہ ــــ

"اے برادر معرفت ہمیں است کہ چیزے پیش بندگان خدا تعالیٰ
بیاری ..... دلہائے شکستگاں را دریابی"[۴]

---

[۱] فوائد الفواد ص۴۸ ۔ [۲] فوائد الفواد ص۲۱۶، [۳] سرور الصدور قلمی نسخہ تاریخ مشائخ چشت جلد اول ص۲۲۳ سے ص۲۲۴ ۔ [۴] فوائد الفواد ص۱۹۶ ۔ تاریخ مشائخ چشت ص۲۲۶

## بندگان خدا کے گناہوں کی پردہ پوشی

پردہ پوشی معلم اخلاق کا مسلک ہونا چاہیے اس کو نہ صرف برملا نصیحت کرنے سے گریز کرنا چاہیے بلکہ لوگوں کے عیوب اور ان کی کوتاہیوں اور کمزوریوں کو چھپانا چاہیے۔ جس نے دوسروں کی برائیوں کو شہرت دی اس نے اپنے اصلاحی اور تبلیغی کام کو بے اثر بنا لیا۔ اس سلسلے میں حضرت شیخ نظام الدین اولیا محبوب الٰہیؒ کی مندرجہ ذیل گفتگو صوفیا کے مسلک کی بہترین ترجمان ہے۔

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج کی رات خدا کی طرف سے فقر کا خرقہ عطا ہوا تھا۔ آپ نے صحابہؓ کو بلا کر فرمایا: مجھے ایک خرقہ ملا ہے۔ یہ ایسے شخص کو دیا جائے گا جو میرے سوال کا صحیح جواب دے گا پھر حضرت ابوبکرؓ کی طرف مخاطب ہو کر پوچھا کہ اگر یہ خرقہ تمہیں ملے تو کیا کروگے؟ عرض کی: صدق اختیار کروں گا طاعت اور عطا کرونگا پھر حضرت عمرؓ سے پوچھا، تو عرض کی: میں عدل و انصاف کروں گا پھر حضرت عثمانؓ سے پوچھا۔ عرض کی: انفاق (عطا و کرم) اختیار کروں گا اور سخاوت کروں گا۔ پھر حضرت علیؓ سے پوچھا، عرض کی: میں پردہ پوشی کروں گا اور بندگان خدا کے عیب چھپاؤں گا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ خرقہ لے لو مجھے یہی حکم ہوا تھا کہ جو صحابی یہ جواب دے گا اُسے یہ خرقہ ملے گا۔[1]

صوفیہ اور مشائخ کے یہاں خرقۂ فقر کا بڑا رتبہ ہے۔ اور یہ چیز بزرگان دین کے عظیم تبرکات میں شمار ہوتی ہے۔

حضرت شاہ عبدالعلیم آسی جونپوریؒ عارف کامل فرماتے ہیں۔

---

[1] فوائد الفواد ص ۱۹۶، تاریخ مشائخ چشت ص ۳۲۳-۳۲۴

خرقۂ فقر کے رُتبے عُرفا جانتے ہیں
یہ وہ جامہ ہے جسے آلِ عبانے بھیجا
آسیؔ نامہ سیاہ لائقِ دوزخ بھی نہ تھا
خُلد میں الفتِ شاہِ شہدا نے بھیجا

**غیر مسلموں کے ساتھ تعلقات** ہندوستان کے صوفیہ کرام اور مشائخ چشت کے مسلک میں بڑی لچک رہی ہے۔ ان کا یہ اصول تھا کہ اس ملک کے غیر مسلموں سے اچھے تعلقات رکھے جائیں تب ہی تبلیغی کام انجام دیا جاسکتا ہے اور یہی اسلام کا منشا ہے۔ حضرت قبلہ قدس سرہٗ فرمایا کرتے تھے۔

"ہمارے سلسلہ کا یہ اصول ہے کہ مسلمان اور ہندو دونوں سے صلح رکھنی چاہئے، اور یہ بیت پڑھا کرتے تھے ؎

حافظا گر وصل خواہی صلح کُن با خاص وعام
با مسلماں اللہ اللہ با برہمن رام رام [1]

قاضی محمد پناہ جونپور کے بہت ہی نامور عالم وقت تھے۔ آپ نے علوم ظاہری کی تکمیل اور جملہ علوم وفنون کو قاضی محمود دہلوی سے حاصل فرمایا۔ جس وقت نادرشاہ درانی دہلی آیا اور دہلی کو تاخت وتاراج کر چکا تو اس کو بتلایا گیا کہ متھرا میں بہت بڑا بت خانہ ہے اور بت پرستی ہوتی ہے۔ اس نے جہاد کا حکم دے دیا۔ محمد شاہ بادشاہ دہلی اس حکم سے بہت پریشان ہوا۔ اور چاہتا تھا کہ یہ حکم جہاد کسی طرح منسوخ ہو جائے۔ آخر یہ صلاح ومشورہ ہوا کہ علمار محمد شاہی اور علمار نادر شاہی کے درمیان مباحثہ ہو۔ چنانچہ مباحثہ ہوا۔ اور قاضی محمد پناہ جونپوری نے علمار نادر شاہی کے سامنے ایسی دلیلیں پیش کیں کہ تھوڑے ہی مباحثہ کے بعد علمار نادر شاہی خاموش ہو گئے، اور حکم جہاد منسوخ ہو گیا۔ نادرشاہ درانی قاضی محمد پناہ کی تقر

---

[1] نافع السالکین ص۱۷۶، تاریخ مشائخ چشت ص۳۵۳

اور دلیل سے اتنا خوش اور متاثر ہوا کہ قاضی کو خطاب "مستعد خاں" کا عطا فرمایا۔[۱]

اگر اس ملک کے صوفیہ کرام کے ملفوظات کا غور و فکر کے ساتھ مطالعہ کیا جائے تو یہ بات ظاہر ہوگی کہ صوفیہ کرام مہر و محبت، اخلاص و مروت ہمدردی و رواداری سے انسانی قلوب کو ایک رشتۂ الفت میں پرونے کی کوشش کرتے تھے۔ ایک شخص نے حضرت بابا فریدؒ کی خدمت میں قینچی پیش کی۔ "فرمایا مجھے تو سوئی دو میں کاٹتا نہیں جوڑتا ہوں"۔[۲] غور فرمایئے اور قربان جایئے اس طرز فکر پر۔ یہ فقرہ تمام صوفیہ کرام اور مشائخ چشت کے افکار و خیال کی عکاسی کرتا ہے۔ یہی بلند پایہ اخلاق اور عظیم کردار تھا، جن کی بدولت ہندوستان میں اسلام کی اشاعت ہوئی اور پھر بھی ہندو مسلمان دونوں رشتۂ اتحاد و محبت میں بندھے ہوئے تھے اور ہمارے آبا و اجداد کو مشرف بہ اسلام کرنے والے یہی مشائخ عظام تھے۔ جن کے مزارات کی آج بے حرمتی ہو رہی ہے اور ہم خاموش ہیں۔ یہ بھی غور فرمایئے کہ بے توجہی و بے حرمتی کرنے والے مسلمان ہی ہیں۔ اور ترقی یافتہ دور میں وہ اپنے آبا و اجداد سے بے خبر ہیں۔

ایک روز حضرت شیخ نظام الدین اولیاؒ صبح کو اپنے جماعت خانہ کی چھت پر چہل قدمی فرما رہے تھے دیکھا کہ پڑوس میں کچھ ہندو بتوں کی پوجا کر رہے تھے۔ فرمایا:

"ہر قوم راست راہے دینے و قبلہ گاہے"[۳]

اس وقت حضرت امیر خسروؒ موجود تھے۔ انھوں نے برجستہ دوسرا مصرع کہا ؎

من قبلہ راست کردم جانب کج کلاہے

مورخین اور تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ اس وقت حضرت محبوب الٰہی کے سر پر ٹوپی ٹیڑھی رکھی ہوئی تھی۔

ان صوفیہ کرام کی وسعت نظری اور رواداری کا یہ عالم تھا کہ اگر ان کو غیر مسلموں

---

۱۔ تجلی نور جلد دوم ص ۹۴، ۹۵، ریاض جونپور۔ ۲۔ فوائد الفوائد ص ۲۲۶۔ ۳۔ انوار العیون قلمی تزک جہانگیری

کی کوئی بات پسند آئی اور خلاف شرع نہ تھی تو بے تکلف تعریف فرماتے۔ تذکرہ نگاروں کا بیان ہے کہ حضرت بابا فریدؒ کی خانقاہ میں اکثر جوگی اور ہندو فقیر آیا کرتے تھے۔ ایک بار حضرت بابا فریدؒ کے سوال پر ایک جوگی نے عالم علوی و سفلی کی قابل قدر وضاحت فرمائی اس وقت حضرت محبوب الٰہیؒ بھی موجود تھے۔ ان پر اس بات کا بڑا اثر ہوا۔ اور حضرت بابا فریدؒ نے جوگی کی تعریف کی اور کہا کہ بڑا اچھا طریقہ ہے۔ [1]

ان مشائخ چشت اور صوفیہ کرام نے تبلیغ اسلام کا انوکھا طریقہ اس اکثریت کے ملک میں اپنایا تھا کہ زبان سے کچھ بھی نہ کہتے تھے کہ یہ تضیع اوقات ہے۔ بلکہ کہنے والا خود مجسم تصویر بن کر سامنے آجاتا اور اس کی صحبت سے زندگی کی کایا پلٹ جاتی۔ [2]

کارلائل نے رسول مقبولؐ کے بارے میں لکھا ہے کہ۔ "آپ نور کے ایک بہتے ہوئے چشمے کے مثل تھے جو آپ کے نزدیک آجاتا وہ منور ہو جاتا تھا"۔ حضرات مشائخ کا بھی یہی دستور تھا کہ زبان سے کچھ کہنا نہ پڑے بلکہ خود مبلغ کی عملی زندگی اتنی پاک صاف ہو اور پر کشش ہو کہ خود بخود دوسروں کو کھینچ لے۔ حضرت شیخ نظام الدین اولیاؒ فرمایا کرتے تھے:

"ہر چہ علماء بزبان دعوت کنند، مشائخ بعمل دعوت کنند"

ایک روز کا واقعہ ہے کہ ایک مسلمان ایک ہندو کو لیکر حضرت شیخ نظام الدینؒ اولیاؒ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور کہا: یہ میرا بھائی ہے۔

حضرت شیخ نے پوچھا: "ایں برادر تو ہیچ میلے مسلمانی دارد" کیا تیرا یہ بھائی اسلام سے بھی کچھ رغبت رکھتا ہے۔ اس شخص نے عرض کیا: میں اسی غرض سے یہاں لایا ہوں کہ نظر التفات سے مسلمان ہو جائے۔ شیخ کی آنکھوں میں آنسوں بھر آئے۔ فرمایا: "اس قوم پر کسی کے کہنے کا کوئی اثر نہیں ہوتا ہے۔ ہاں اگر کسی مرد صالح کی صحبت میں آیا جایا کریں تو ممکن ہے کہ اسکی برکت سے مسلمان ہو جائیں۔"

---

[1] فوائد الفواد ص ۲۲۵، [2] تاریخ چشت ص ۳۸۳ مولانا خلیق نظامی، سیرۃ الاولیاء ص ۳۲۱ تاریخ مشائخ چشت ۲۸۵، ۲۴۴

اس کے بعد حضرت محبوب الٰہیؒ نے ایک طویل حکایت بیان فرمائی جو تبدیلی مذہب کے بنیادی اصولوں پر آپ کے خیالات کا ایک عظیم شاہکار ہے۔ ارشاد فرمایا:

کسی کو نہ تلوار کے زور سے مسلمان بنایا جاسکتا ہے۔ اور نہ زبانی تلقین سے۔ اچھا کردار، بلند اخلاق، مہر و محبت ایک ایسی تلوار ہے جو زبان سے زیادہ اثر انداز ہوتی ہے۔ اس کی مقناطیسی قوت اعتقاد و عمل میں انقلاب برپا کرسکتی ہے۔ دوسروں کو مسلمان بنانے سے پہلے خود مسلمان بننا ضروری ہے۔ پھر تمہاری صحبت میں جو بھی آئے گا خود ہی مسلمان ہو جائے گا۔ [۱]

اسی بات کو حضرت شاہ کلیم اللہ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ ایک مکتوب میں فرماتے ہیں کہ ـــــــ

"صلح با ہندو و مسلمان سازند، و ہر کہ ازیں دو فرقہ کہ اعتقاد بشما داشتہ باشند ذکر و فکر مراقبہ و تعلیم او گویند کہ ذکر بخاصیت خود اورا بربقیۂ اسلام خواہد کشید" [۲]

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا بھی یہی تبلیغی طریقہ تھا کہ دین کو دوسروں کیلئے سہل و آسان بنا کر پیش کیا جائے۔ چنانچہ آنحضرتؐ نے معاذ بن جبلؓ اور حضرت موسیٰ اشعریؓ کو تبلیغ کے لئے یمن بھیجا تو ہدایت فرمائی:

دین کو آسان کر کے پیش کرنا، سخت بنا کر نہیں۔ لوگوں کو خوشخبری سنانا، نفرت نہ دلانا اور باہم ہمیشہ موافق رہنا اختلاف نہ کرنا [۳]

---

[۱] تاریخ مشائخ چشت حصہ اول ص ۳۸۶ ۔ [۲] مکتوبات کلیمی ص ۴۷
[۳] تاریخ مشائخ چشت ص ۲۸۸

**سید محمد جونپوریؒ کے باطنی کمالات** | آپ مہدوی کے لقب سے مشہور ہیں۔ آپ نے اصلاحی و تبلیغی بے انتہا سفر کئے ہیں، اور بہت ہی ریاضت و مجاہدہ اور محنت شاقہ برداشت کی ہیں۔ آپ کے تصرفات اور کرامات بہت مشہور ہیں یہاں پر چند واقعات درج ذیل ہیں۔

ایک روز حضرت سید محمد جونپوریؒ سے کسی نے سوال کیا کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو صراط مستقیم پر بھجوایا اور حکم دیا کہ مخلوق خدا کو اپنے رب کے راستہ کیطرف بلاؤ۔ اس کے باوجود خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ مخلوق کو ہدایت کرنا تیرے ذمہ نہیں، اللہ جسکو چاہتا ہے ہدایت کرتا ہے۔ یہ کیا بات ہے۔؟

آپ نے فرمایا تھوڑی دیر توقف کرو۔ تمہارے سوال کا جواب واضح کر دیتا ہوں ایک گھنٹے کے بعد ایک مشرک کا گذر اسی راستے سے ہوا۔ حضرت سید صاحب نے اس کو بلایا اس کے آنے پر فرمایا زنار توڑ دے، پیشانی پر جو ٹیکہ لگایا ہے اس کو مٹادے، اور کلمہ طیب لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھ اور میرے مہدی موعود ہونے کی تصدیق کر آپ نے اللہ کے حکم سے جو کچھ فرمایا، اس مشرک نے اس کی تعمیل کی۔ اس کے بعد آپ نے فرمایا منبر پر چڑھ اور کلام اللہ پڑھ۔ وہ شخص منبر پر چڑھا اور کلام اللہ پڑھتا چلا گیا، اور قرات میں کہیں غلطی نہیں کی۔ اس کے بعد آپ نے سائل سے فرمایا۔ سوال کا جواب پالیا۔ اگر پیغمبر اور اس کے تابع چاہیں تو مشرق و مغرب کو ہدایت کر دیں اور سب کو مسلمان بنادیں لیکن نبی و مہدی کا کام رسالت کی تبلیغ کر دینا ہے۔[1]

سید محمد جونپوریؒ کے بارے میں تذکرہ نگاروں نے یہ بات خصوصیت سے بیان کی ہے کہ آپ کشف کے ذریعہ ہر آنے والے کو اس کے ناموں سے مخاطب کرتے جس سے وہ بہت متحیر ہوتا اور آپ کا معتقد ہو جاتا۔ پٹن کے قیام کے دوران میں جب ملک بخنؒ پہلی مرتبہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ نے دیکھتے ہی فرمایا: آؤ ملک برخوردار! یہ نام

---

[1] جواہر التصدیق ص ۶۹-۷۰

سنتے ہی ملک بخن سخت حیران و ششدر رہ گئے۔ کیونکہ ان کی عرفیت برخوردار سے صرف ان کے والد ہی پکارا کرتے تھے۔ اور سوائے گھر والوں کے ان کا نام گھر سے باہر کسی کو معلوم نہ تھا[1]

حضرت سید محمد جونپوریؒ ہر شخص کے دل کی بات بتا دیا کرتے تھے۔ اور بغیر سوال کے مسائل حل کر دیا کرتے تھے۔ پٹن میں ملا معین الدین کے شاگردوں میں شیخ صدر الدینؒ ندھی اور ملا علی فیاضؒ شروانی وغیرہ کا بیان ہے کہ " احمد آباد کے قاضی بڈھن جو بہت ہی مشہور و معروف قاضی تھے۔ اپنے استاد مولوی اسلام خاں سے حضرت سید محمدؒ کے ولی کامل کی خبر سنکر اس خیال سے آئے کہ آپ سے رویت باری کے مسئلے میں گفتگو کریں " تاج خاں بن سالار کی مسجد میں پہنچے یکایک حضرت سید صاحب بے وقت حجرے سے باہر تشریف لائے۔ سوال کرنا تو کجا منہ سے کوئی بات بھی نہ نکلنے پائی تھی کہ آپ نے دنیا میں خدا کے دیدار کے جواز کو بیان فرمایا قاضی صاحب کو آپ کے اس کشف صریح غیبی اطلاع پر سخت حیرت ہوئی اور خاموش ہو کر جذبۂ عقیدت سے اپنا سر جھکا لیا۔[2]

حضرت سید محمد جونپوریؒ نے تعویذ، گنڈے اور جن و موکل کے عمل تسخیر کو ناجائز قرار دیا ہے۔ اور سنت رسول اللہ کی اتباع میں اپنے جھوٹھے کو جاری فرمایا۔ اس سے بہت سے لوگ صحتیاب ہوئے ہیں۔ اس سے آسیب زدگان کی جنونی کیفیت اور دیوانگی بھی رفع ہوئی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ ایک مشرک آسیب زدہ آپ کے سامنے لایا گیا۔ آپ نے اس سے خوش طبعی کی بات کی۔ اور پوچھا تم کون ہو، اس نے کہا ہم جنوں کے شہزادے ہیں آپ نے اس کو اپنا جھوٹھا پانی پلایا۔ جس کے اثر سے وہ صحتیاب ہوا، اور کلمۂ طیب پڑھ کر مسلمان ہو گیا اور آپ کے دست حق پرست پر بیعت کی اور مہاجرین میں شامل ہو گیا۔[3]

کالپی اور چندیری کے درمیان ایک راجہ کی لڑکی آسیب کی وجہ سے دن رات برہنہ رہتی تھی۔ اس کے والدین سخت پریشان تھے۔ ان کی درخواست پر حضرت سید صاحب نے اپنا جھوٹا پان عنایت فرمایا جس کے کھلانے سے وہ لڑکی بالکل درست ہو گئی۔ اور

---

[1] سوانح مہدی موعود ص۱۵۷۔ [2] سوانح مہدی موعود ص۱۶۱۔ [3] حاشیہ ص۲۵۹

آسیب کا اثر جاتا رہا۔ [1]

**مشائخ اور خدمت خلق**

خدمت خلق سے بڑھ کر اور کوئی عبادت نہیں، صرف اپنی ذات اور اپنے عیش و آرام پر خرچ کرنا اور بے روح عبادت پر قائم رہنا تو بہت آسان ہے۔ لیکن اگر کوئی خدا کی خاص عنایت، توجہ اور قربت چاہتا ہے تو اس کو چاہیے کہ وہ دوسروں کی مصیبت اور پریشانی و دکھ درد میں کام آئے۔ اور اس میں کسی مذہب اور عقیدہ و مسلک کی تفریق کا سوال نہ ہو۔ خدا کے بندوں کی راحت کے لئے جو کچھ بھی کیا جائے وہ بہت خندہ پیشانی اور کشادہ دلی سے ہو اور خدا کا شکر ادا کرے کہ اس نے خاص کر یہ توفیق عظیم ہم کو عطا کی ہے۔ خدا کی صفت ربوبیت سے متصف ہونا سب سے بڑی عبادت شمار کیا گیا ہے۔ صرف ایک گوشے میں بیٹھ کر اللہ ھو اللہ ھو کا ورد کرنا اور حور و غلمان اور جنت و راحت کے تصور میں مست رہنا خود غرضی کی بات ہے خدا کی رضا و خوشنودی کے لئے اس کے بندوں کی دلداری کرنا ہی اسلام کا عین منشار ہے حضرت شیخ نظام الدین اولیار رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے۔

> مجھے خواب میں ایک کتاب کھلائی گئی جس میں لکھا تھا۔ "جہاں تک ہوسکے دلوں کو راحت پہونچاؤ۔ چونکہ مومن کا دل خدا کے رازوں کی جگہ ہے" آپ یہ بھی کہتے تھے کہ: "قیامت کے دن کسی اعمال کی اتنی قدر نہ ہوگی جتنی کہ دلوں کو راحت پہونچانے کی" [2]

حضرت امام غزالیؒ ایک مقام پر فرماتے ہیں کہ۔

> بہت سے لوگ مساجد، مدارس خانقاہیں تعمیر کراتے ہیں، اور سمجھتے ہیں کہ یہ بڑے ثواب کا کام ہے۔ حالانکہ جس آمدنی سے تعمیر ہو رہی ہے وہ ناجائز طریقوں سے حاصل کی گئی ہے، اور اگر آمدنی

---

[1] سید مسعود۔ [2] فوائد الفواد، توحید و معرفت صفحہ ۱۳۰-۱۳۷

جائز بھی ہو تو ان کا مقصود دراصل ثواب نہیں شہرت اور ناموری ہوتا
ہے. اسی شہر (اور اپنے پڑوسیوں و عزیزوں) میں ایسے ارباب حاجت
موجود ہوتے ہیں جن کی خبر گیری کرنی مسجد بنانے سے زیادہ موجب اجر ہے
لیکن یہ تعمیرات کو ترجیح دیتے ہیں جس کی وجہ صرف یہ ہوتی ہے کہ تعمیرات
سے جو دیرپا شہرت حاصل ہوتی ہے وہ مساکین کو دینے سے نہیں ہو سکتی
بعض یہ سمجھتے ہیں کہ حرمین شریفین میں خیرات کرنے سے زیادہ ثواب ملیگا
اس غرض سے حج پر حج کرتے ہیں اور وہاں جا کر ہزاروں روپیہ صرف
کرتے ہیں۔ حالانکہ اس تمام داد و دہش کا اصلی محرک شہرت و ناموری ہوتی
ہے ورنہ اگر اصل ثواب مد نظر ہوتا تو اعلان کی کیا ضرورت تھی. اس طرح
چپکے سے دینے کہ کسی کو کانوں کان خبر نہ ہوتی۔" [1]

ظفر آباد جونپور کے ایک عظیم بزرگ حضرت مخدوم بندگی شیخ جلال الحق خاں ناصحی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں شہنشاہ ہمایوں چھ بار حاضر ہوا لیکن ملاقات نہ ہو سکی۔ معافی و سندات بھیجی لیکن سب رد کر دی گئی۔ ملاقات کے لئے آپ نے کہلا دیا کہ "حجرہ میری قبر ہے. جس طرح قبر پر فاتحہ پڑھنے کا دستور ہے. میرے حجرے کے دروازے پر فاتحہ پڑھ کے ہمایوں چلا جائے۔"

حضرت بندگی قاضی خاںؒ میر سید علی عاشقاں سرائمیریؒ، حضرت شیخ مخدوم شاہ ڈہن چشتیؒ، اور حضرت سید غیاث الدین ابی محمد درویشؒ صاحب سجادہ آستانہ حضرت آفتاب ہند میں بڑی محبت اور بے تکلفی تھی۔ اس میں ہر بزرگ بلند درجہ رکھتا ہے۔ ایک روز ان چاروں حضرات میں طے پایا کہ جس شخص کا پہلے انتقال ہو وہ اس بات کی اطلاع دے کہ خدا کے یہاں کس عمل کی زیادہ قدر و منزلت ہے۔ حضرت بندگی شیخ جلال الحق کا پہلے انتقال ہوا۔ تو باقی تینوں حضرات آپ کے مزار پر گئے اور کہا بزرگوں کی شان وعدہ پورا کرنا ہے۔ نصف شب کو عارف شیراز حضرت خواجہ حافظ کا یہ شعر خود حضرت بندگی کے دست مبارک کا تحریر کردہ

[1] الغزالی علامہ شبلی نعمانی ص۱۰۹، اسلام کی اخلاقی تعلیمات ص۳۰۲

سبز رنگ کی عبارت میں ظاہر ہوا

این جا فنونِ شیخ نیرزد بہ نیم جس
راحت بدل رساں کہ ہمیں بخرند بس[1]

ترجمہ :۔ اس بازار میں مشایخ کے علوم و فنون کی قدر و قیمت آدھے تنکے کے برابر بھی نہیں ہے بس دل کو راحت پہونچاؤ کہ یہاں اسی سودے کو خریدتے ہیں۔

فقراء اور عارفین باللہ کے نزدیک دل آزاری بہت بڑا گناہ ہے۔ وہ عبادت کو اس طرح کھاتی ہے جیسے آگ لکڑی کو۔ اخلاقی گناہوں میں دل آزاری اور ظلم سرفہرست ہے۔ وہ چاہے مومن کی ہو یا کافر کی، عابد کی ہو یا بدکار کی۔ ایک عارف نے کہا ہے ؎

بترس از آہ مظلوما کہ ہنگام دعا کردن
اجابت از در حق بہر استقبال می آید[2]

ترجمہ :۔ مظلوں کی آہ سے ڈرو کہ جب وہ شکستہ دل ہوکر خدا سے فریاد کرتا ہے۔ تو اجابت حق اس کے استقبال کو آتی ہے۔

اورنگ زیب نے اپنے بیٹے محمد اعظم کو تنبیہ کرتے ہوئے ایک رقعہ میں لکھا ہے جانتے ہو کہ "ظالم کے حق میں مظلوم کے علاوہ کسی کی دعا مقبول نہیں ہے"[3] ؎
حضرت شارع علیہ السّلام نے اس کو بدترین گناہ قرار دیا ہے۔ عارف شیرازیؒ فرماتے ہیں ؎

تا توانی درون کس مخراش
کاندریں راہ خارہا باشد
کار درویش مستمند برآر
کہ ترا نیز کارہا باشد!

ترجمہ :۔ اس بات کا پورا خیال رہے کہ کسی کا دل رنجیدہ نہ ہو، کیونکہ مردم آزاری کی راہ میں

---

[1] چراغ نور تاریخ ظفرآباد جونپور ص۵۵، [2] توحید و معرفت ص۲۹۵، [3] اورنگ زیب اور شیواجی رقعات عالمگیری تجلی نور جلد اول ص۷ اور ص۱۶

بڑے کانٹے ہیں. تو ضرورت مندوں کی ضرورت پوشیدہ طور پر پوری کرتا رہ ۔ کیونکہ جب تو بندگان خدا کی حاجتیں پوری کرے گا تو پھر خدا بھی تیری ہر ضرورت پوری کرے گا ۔ بلکہ عارف شیرازی نے یہاں تک کہہ دیا ہے ؎

بہ احسانے آسودہ کردند دلے

بہ از الف رکعت بہ ہر منزلے

ترجمہ :۔ کسی پریشان حال کی اللہ کے لئے مدد کرنا گویا اللہ کی خاص اطاعت اور رضا جوئی و خوشنودی حاصل کرنا ہے ۔ اور یہ اس سے بہتر ہے کہ ایک شخص حج کرنے جائے لیکن اس کا یہ فعل خلوص سے خالی صرف نام و نمود ریا اور شہرت کے لئے ہو اور ہر منزل پر ایک ہزار رکعت نماز پڑھتا جائے ، تو اس کا حج قبول نہ ہوگا ۔ کیونکہ اس کے یہاں خلوص و محبت اور عجز و انکسار کی قدر و قیمت ہے [۱]

## حضرت شیخ بایزید بسطامیؒ کا معمول

حضرت مشائخ اور صوفیہ کا کیا مقام مرتبہ ہے اور وہ کس درجۂ عالیہ پر فائز ہیں

حضرت مولانائے رومؒ نے حضرت شیخ بایزید بسطامیؒ اور آپ کے ہمعصر ایک بزرگ کی حکایت اس طرح بیان کی ہے ۔

سوئے مکہ شیخ امت بایزیدؒ — از برائے حج و عمرہ می دوید

امت کے شیخ بایزید رحمۃ اللہ علیہ مکہ کی جانب — حج اور عمرے کے لئے جا رہے تھے

او بہر شہرے کہ رفتے از نخست — مرد عزیزاں را بکردے باز جست

ان کا یہ معمول تھا کہ جس شہر میں جاتے پہلے — خاصان خدا کی تلاش کرتے

گرد می گشتے کہ اندر شہر کیست — کو برارکان بصیرت متکی ست

وہ شہر میں چکر کاٹتے کہ کون ہے ؟ — جو طریقت کے ستونوں پر ٹیک لگائے ہے ؟

گفت حق اندر سفر ہر جا روی — باید اول طالب مردے شوی

---

[۱] گلستان سعدی ، توحید و معرفت ص۲۹۶

اللہ تعالیٰ نے فرمایا جس جگہ تو سفر میں جائے　سب سے پہلے تجھے مردِ حق کی تلاش کرنی چاہئے

قصدِ کعبہ کن چو وقتِ حج بود　چونکہ رفتی مکہ ہم دیدہ شود

جب حج کے ارادہ سے جائے تو کعبہ کا قصد کر　جب تو وہاں پہونچے گا تو مکہ شہر بھی دیکھیگا

قصد در معراج دیدِ دوست بود　در تبع عرش و ملائک ہم نمود

آنحضرت کو معراج میں دوست کے دیدار کا قصد تھا　لیکن وہاں جانے کے بعد عرش و فرشتے بھی نظر آئے

سید الاعمال بالنیات گفت　نیت خیرت بسے گلہا شگفت

سید المرسلین نے فرمایا اعمال نیتوں سے ہیں　تیری اچھی نیت سے بہت سے پھول کھلے ہیں

نیت مومن بود بہہ از عمل　ایں چنیں فرمود سلطانِ دُوَل

مومن کی نیت عمل سے افضل ہے　سلطنتوں کے بادشاہ نے اسی طرح فرمایا ہے

---

**تشریح** حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ بہت ہی مشہور و معروف اولیاء اللہ میں گذرے ہیں۔ اللہ نے حضرت بایزیدؒ کے دل میں الہام فرمایا کہ سفر کا اصل مقصد کسی اولیاء اللہ کی زیارت کو بنالو، اور سفر کے دوسرے منافع تبعاً حاصل کرو اور اس کو فرع سمجھو۔ جس طرح حج کا اصل مقصد کعبہ کی زیارت ہے۔ مکہ شہر اور دوسری چیزوں کی تبعاً زیارت ہو جاتی ہے۔ آنحضورؐ کا مقصد معراج میں دیدار باری تھا۔ عرش و ملائکہ کا دیدار تبعاً حاصل ہو گیا۔ آنحضرتؐ نے ارشاد فرمایا ہے کہ اعمال کا دار و مدار نیتوں پر ہے۔ جیسی نیت ہوگی ویسا ہی اس عمل کا نتیجہ ہوگا۔ حدیث میں ہے کہ مومن کی نیت عمل سے بھی بہتر ہوتی ہے، اور منافق کا عمل نیت سے بدتر ہوتا ہے۔ اس لئے عمل میں اعلیٰ و بلند مقصد کی نیت کرنی چاہئے۔ ادنیٰ مقصد خود حاصل ہوگا۔

**بزرگ کی تلاش اور بجائے حج کے ان کا طواف** حضرت شیخ بایزید بسطامیؒ نے خدا کے اس الہام کے بعد سفر میں اصل مقصد کسی اولیاء اللہ کی زیارت کو بنالیا اور پہلے کسی مردانِ حق کو تلاش کرو باقی دوسرے کام اسکے بعد انجام دو تو تمہارا یہ سفر سراسر خیر اور اجرِ عظیم کا مستحق ہوگا۔ اس کے بعد حضرت بایزیدؒ

کا یہ معمول ہوگیا ذیل کے واقعہ سے اس کا اندازہ ہوگا۔

بایزیدؒ اندر سفر جُستے بسے تا بیابد خضر وقت خود کسے
بایزیدؒ نے سفر میں بہت تلاش کیا تاکہ وہ کسی اپنے وقت کے خضر کو پائے

دید پیرے باقدے ہمچوں ہلال یافت دروے فرّ و گفتار رجال
انھوں نے ایک بڈھے ہلال جیسے قد والے کو دیکھا اس میں مردِ حق آگاہ کی شان اور گفتگو پائی

دیدہ نابینا و دل چوں آفتاب ہمچو پیلے دیدہ ہندوستاں بخواب
وہ آنکھوں سے نابینا اور دل آفتاب کی طرح تھا اس ہاتھی کی طرح جس نے ہندوستان کو خواب میں دیکھا ہو

چشم بستہ خفتہ بیند صد طرب چوں کشاید آں نہ بیند اے عجب
وہ آنکھیں بند کئے ہوئے ہوتا تو سیکڑوں مستیاں دیکھتا لیکن جب آنکھ کھولتا ہے تو عجب ہے کہ کچھ نہیں دیکھتا ہے

بس عجب در خواب روشن می شود دل درون خواب روزن می شود
وہ خواب میں بہت سے عجائب و غرائب دیکھتا ہے اور نیند میں اسکا دل شمع و روشندان کے ہو جاتا ہے

آں کہ بیدار است و بیند خواب خوش عارفست او خاک او در دیدہ کش
جو بیدار ہے اور اچھے خواب دیکھتا ہے وہ عارف باللہ ہے اسکی خاکِ قدم کو آنکھوں میں لگا لو

بایزیدؒ او را چو از اقطاب یافت مسکنت بنمود و در خدمت شتافت
اس بزرگ کو جب بایزیدؒ نے قطبوں میں سے پایا بہت ہی عاجزی اور انکساری سے انکی خدمت میں دوڑے

پیش او بنشست و می پرسید حال یافتش درویش و ہم صاحب عیال
انکے سامنے ادب سے بیٹھے اور احوال دریافت کئے اُن کو نادار اور عیال دار پایا

گفت عزم تو کجا اے بایزیدؒ رخت غربت را کجا خواہی کشید
انھوں نے کہا اے بایزیدؒ تیرا کہاں کا ارادہ ہے سامان سفر کہاں لے جائے گا

گفت عزم کعبہ دارم از ولاہ ! گفت کہ با خود چہ داری زادِ راہ
(بایزیدؒ نے) کہا کہ شوق کی وجہ سے کعبہ کا قصد ہے فرمایا کہ اچھا تمہارے پاس جانے کا خرچ کتنا ہے؟

گفت دارم از درم نقرہ دویست نیک بستہ سخت بر گوشہ ردیست

کہا کہ میرے پاس چاندی کے دو سو درہم ہیں — اور یہ چادر کے کونے میں بہت مضبوطی سے بندھے ہوئے ہیں

گفت طوفے کن بگردم ہفت بار — وین نکوتر از طوافِ حج شمار

انھوں نے فرمایا میرے گرد سات بار طواف کرلے — اور پھر اس کو حج کے طواف سے بہتر سمجھ

واں درمہا پیشِ من نہ اے جواد — داں کہ حج کردی و شد حاصل مراد

اے سخی وہ درہم میرے سامنے رکھ دے — اور یہ سمجھ لے کہ تو نے حج کرلیا اور مقصد پورا ہوگیا

عمرہ کردی عُمر باقی یافتی — صاف گشتی بر صفا بشتافتی

تو نے عمرہ کرلیا اور باقی رہنے والی زندگی پالی — تو اب پاک ہوگیا اور (کوہ) صفا پر (بھی) دوڑ لیا ہے

حقّ آں حقے کہ جانت دیدہ است — کہ مرا بر بیت خود بگزیدہ است

اس خدا کی قسم جس کو تیری روح نے دیکھا ہے — کہ اس نے اپنے گھر (کعبہ) پر مجھے فضیلت بخشی ہے

کعبہ ہر چندیکہ خانہ برّ اوست — خلقتِ من نیز خانہ سرِّ اوست

ہر چند کہ کعبہ اس کی عبادت کا گھر ہے — لیکن میرا وجود بھی اس کے اسرار کا گھر ہے

تا بکرد آں خانہ را در وے نرفت — و اندریں خانہ بجز آں حیّ نرفت

جب سے اس نے اپنا وہ گھر بنایا ہے اس میں نہیں گیا ہے — اور اس گھر میں اس حیّ و قیوم کے علاوہ کوئی نہیں گیا ہے

چوں مرا دیدی خدا را دیدۂ — گرد کعبہ صدق برگردیدۂ

جب تو نے مجھے دیکھ لیا تو گویا خدا کو دیکھ لیا — (یعنی) سچائی کے کعبہ کے گرد تو نے طواف کیا ہے

چشم نیکو باز کن در من نگر — تا بہ بینی نورِ حق اندر بشر

اچھی طرح آنکھ کھول کر مجھے دیکھ لے — تاکہ تو بشر میں اللہ تعالیٰ کا نور دیکھے

بایزیدا کعبہ را دریافتی — صد بہار و عزّ و صد فر یافتی

اے بایزیدؒ! اب تو نے کعبہ پالیا ہے — سیکڑوں رونقیں پائی ہیں اور سیکڑوں شان و شوکت پائی ہے

کعبہ را یک بار بیتی گفت یار — گفت "یا عبدی" مرا ہفتاد بار

اس دوست اللہ نے کعبہ کو ایک بار "میرا گھر" کہا ہے — اور مجھے ستر بار "اے میرے بندے" کہا ہے

بایزیدؒ آں نکتہا را ہوش داشت — ہمچو زریں حلقہ اش در گوش داشت

**تشریح** حضرت بایزید کو تلاش کے بعد ایک بزرگ ملے۔ وہ شیخ بڑھاپے کی وجہ سے خمیدہ کمر تھے اور وہ شیخ دل کی آنکھوں سے عالم ملکوت کی سیر کر کے مسرور تھے جس طرح ہاتھی ہندوستان کا جانور ہے وہ غیر ممالک میں جاکر جب ہندوستان کو خواب میں دیکھتا ہے تو بہت مسرور ہوتا ہے۔ اسی طرح اولیاء اللہ جب آنکھیں بند کر کے عالم ملکوت کی سیر کرتے ہیں تو ان کو عجائبات قدرت نظر آتے ہیں جو آنکھیں کھولنے پر نظر نہیں آتے۔ یعنی جب آنکھیں بند ہوتی ہیں تو دل عالم ملکوت کا روشندان بن جاتا ہے۔ اولیاء اللہ بیداری میں آنکھیں بند کر کے وہ حسین منظر دیکھتے ہیں جو عام انسان کو خواب میں کبھی نظر آجایا کرتے ہیں۔

وہ شیخ جو حضرت بایزیدؒ کو ملے تھے وہ تنگدست تھے اور عیالداری بھی بہت تھی شیخ کا بایزیدؒ کو اپنے طواف کا حکم دینا غلبہ حال میں تھا ورنہ طواف بنظر عبادت کعبہ کے علاوہ جائز نہیں ہے اور پھر یہ بایزیدؒ کا نفلی حج رہا ہوگا۔ اس لئے شیخ نے یہ فرمایا کہ ایسی صورت میں حج سے بہتر حاجت مند اولیاء پر روپیہ کا صرف کر دینا ہے۔ کیونکہ ایسی صورت میں حج سے بھی زیادہ ثواب مل جائے گا۔ یہ خاصان خدا کی خدمت ہے۔

کوہ صفا پر سعی کرنے سے باطنی صفائی حاصل ہوتی ہے۔ اسی لئے اس بزرگ نے کہا تھا کہ میرا طواف کرنے سے سب حاصل ہو جائے گا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کعبہ کو خطاب کر کے کہا تھا کہ مومن تجھ سے افضل ہے۔ لیکن مومن ہونا کوئی معمولی بات نہیں ہے۔ اگر مومن ہے تو مقام معرفت میں ہے۔ کعبہ یعنی عبادت خانہ ہے۔ لیکن مردانِ خدا کا دل اسرار الٰہی کا مخزن ہے۔ حضرت حق جل مجدہٗ کو جو تعلق قلب مومن سے ہے وہ کعبہ سے نہیں ہے اس لئے قلب مومن تجلیات باری کا زیادہ مظہر ہے۔

اتحاد کی وجہ سے اہل اللہ کی زیارت گویا خدا کی زیارت ہے۔ جیسا کہ بزرگ نے کہا کہ میری زیارت کعبہ کی زیارت ہے قرآن کریم میں ہے کہ حضرت ابراہیمؑ اور حضرت اسمٰعیلؑ

کو خطاب کر کے فرمایا گیا ہے طَهِّرَا بَيْتِي تم دونوں میرے گھر کو پاک کرو۔" یا عبدی بندہ جب بھی سورہ فاتحہ پڑھتا ہے اور اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ۔ "ہمیں سیدھے راستے کی ہدایت فرما۔" پر پہونچتا ہے تو حضرت حق کی جانب سے کہا جاتا ہے "لِعَبْدِي فَاسْأَلْ "میرے بندے کے لئے ہے جو اس نے مانگا ہے۔" اس گفتگو ادب اور معمول سے حضرت بایزید کے مقامات بلند ہوئے۔ پہلے بھی ولایت کا کمال حاصل تھا۔ اس گفتگو اور عمل سے مزید درجۂ کمال کو پہنچے [۱]

حضرت غوث پاکؒ فرماتے ہیں کہ" فقراء اور عارفین کے بارے میں باری تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے و انهم عندنا لمن المصطفين الاخيار۔ وہ ہمارے برگزیدہ اور پسندیدہ نیک انسان ہیں۔ ان کے دل ہمارے پاس ہیں۔ دنیا میں بھی آخرت میں بھی۔ جب یہ بات پوری ہو جائے گی تو ان کے آگے نہ دنیا ٹھہرے گی نہ آخرت۔ آسمان و زمین بھی ان کے مقابلے میں کاغذ کی طرح لپیٹ دیئے جائیں گے۔ غیر خدا ان کے حق میں مردہ ہے۔ وصل حق کا ایک طریقہ میں تمہیں بتاتا ہوں۔ "غریب کے دل، دعا لیا کرو، اسے کچھ دے کر، تم کو معلوم ہے؟ صدقہ ایک قسم کا معاملہ ہے خدا کے ساتھ جو غنی و کریم ہے" [۲] اگر اس کی رضا و خوشنودی کے لئے تم ایک ذرہ برابر قربانی کرو تو وہ پہاڑ برابر دے گا۔ تم قطرہ برابر دو گے تو وہ دریا برابر دے گا۔ ابھی آخرت ہی میں نہیں دنیا میں بھی دے گا۔ اے لوگو! خدا کے ساتھ اس طرح معاملہ کرنے سے تمہاری کھیتیاں شاداب ہو جائیں گی۔ تمہاری نہروں میں پانی آجائے گا۔ تمہارے درختوں کی ڈالیاں پھلوں کی کثرت سے زمین کا بوسہ لینے لگیں گی

اے اللہ تو مجھے وہ چیز نصیب کر جو تو نے صوفیوں کو نصیب کی" [۳]

علامہ اقبالؒ یورپ کے سفر سے پہلے حضرت نظام الدین اولیاءؒ کے مزار مبارک

---

[۱] مثنوی مولانا روم دفتر دوم مترجمہ مولانا قاضی سجاد حسین ص ۲۱۳ سے ۲۱۶ تک۔ [۲] گلستان سعدی، توحید و معرفت ص ۲۹۶

[۳] خطاب حضرت غوث الاعظم چودھواں خطبہ، ذی القعدہ ۵۴۵ھ بروز جمعہ بوقت صبح بعد نماز فجر در مدرسہ بغداد ص ۱۱۴-۱۱۳

پر حاضر ہوئے اور التجا سافر کے نام سے ایک نذرانۂ عقیدت و محبت پیش کیا ہے۔ اس کا دو شعر ہدیۂ ناظرین ہے

فرشتے پڑھتے ہیں جس کو وہ نام ہے تیرا
بڑی جناب تیری فیض عام ہے تیرا
تیرے لحد کی زیارت ہے زندگی دل کی
مسیح و خضر سے اونچا مقام ہے تیرا

ناظرین غور فرمائیں کہ مشائخ اور صوفیہ کا اللہ رب العزت کے نزدیک کیا مقام ہے۔ حضرت مولانا روم کی شان میں علامہ اقبال نے کہا ہے۔

من چہ گویم وصف آں عالی جناب
نیست پیغمبر و لے دارد کتاب

چونکہ مثنوی مولانائے روم کو کہا گیا ہے کہ 'ہست قرآں در زبان پہلوی'، یعنی فارسی زبان میں یہ قرآن ہے۔ اب مثنوی میں خود مولانائے روم فرماتے ہیں۔

کاں گروہیکہ رہیدند از وجود
چرخ و مہر و ماہ شاں آرند سجود
ہر کہ مُرد اندر تنِ او نفسِ گبر
مرا و را فرمانبرد خورشید و ابر

ترجمہ :۔ گروہ صوفیہ نے اپنے وجود کی نفی کر دیا ہے، اور اس کی رضا و قضا ہی ان کی زندگی ہو گئی ہے۔ اور جب ایسا ہو جاتا ہے تو وہ فنا ہو کر بقا کا درجہ حاصل کر لیتے ہیں تو چاند سورج اور ہوا ان کے آگے سجدہ ریز ہوتے ہیں۔ اور جب اس گروہ نے نفس امارہ کو مار لیا اور نفس مطمئنہ کا درجہ حاصل کر لیا جو جہاد اکبر ہے۔ تو پھر چاند اور سورج ان کی فرمانبرداری پر ہر وقت کان لگائے رہتے ہیں۔

---

[1] خطبات حضرت غوث الاعظم چودھواں خطبہ ۸ ذی القعدہ ۵۴۵ھ بروز جمعہ بوقت صبح در مدرسہ بغداد ص ۱۱۶-۱۱۸

یہ ہے مقام عارفین، صوفیہ اور مشائخ کا۔ عارف شیراز نے فرمایا ہے

گر بوسہ بر پائے مرداں زنی
بہ مرضی کہ پیش آیدت روشنی

ترجمہ:۔ اگر تم کسی مرد عارف کے پاؤں کا بوسہ اللہ کا محبوب سمجھ کر لے لو۔ تو میں اپنی بزرگی کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ تمہارے قلب کو اللہ روشن کر دے گا۔ اسی بے اختیاری اور محبت میں لوگ مشائخ کے مزارات کا احتراماً بوسہ لیتے ہیں۔ جو جائز ہے۔ یہ نہ سجدہ ہے اور نہ عبادت ہے۔ فیصلہ نیت پر ہوتا ہے۔ بلا دریافت کئے شرک و بدعت کا فتویٰ غلط ہے، احتیاط چاہئے۔

گذشتہ صفحات میں آپ نے صوفیہ کرام کی پاکیزہ زندگی، خدمت خلق، پاکیزہ تعلیمات اور اسلام کی تبلیغ و اشاعت کے متعلق مستند حوالاجات کی روشنی میں پڑھا ہے۔ اور یہ بھی آپ کی نظر سے گذرا ہے کہ ان کا مقام اللہ رب العزت کے نزدیک کتنا بلند ہے۔ وہ محبوب بارگاہ الٰہی ہیں۔ آیندہ صفحات میں آپ پڑھیں گے کہ میں نے جون پور میں انھیں بزرگان دین کے مزارات کا موقع معائنہ کیا ہے۔ ان کے مزارات مقدسہ کی حالت کیا ہے۔ مسلمانوں کی بے اعتنائی اور عدم توجہی کو بھی میں نے گذشتہ صفحات میں بیان کیا ہے۔ مسلمانوں نے ان پاک ہستیوں کے بارے میں جو سلوک روا رکھا ہے۔ اس کو دیکھنے کے بعد سر شرم سے جھک جاتا ہے۔ ان کے مزارات پر کتنی گندگی ہے اور ان ذات بابرکات کی کتنی بے حرمتی ہو رہی ہے، کہ بیان کرنے کے لئے میرے پاس الفاظ نہیں ہیں۔ جونپور کے مسلمانوں کی تباہی بربادی اور اتنے عظیم عروج کے بعد اتنا بھیانک زوال کا اصل یہی ہے کہ انھوں نے خاصان خدا کا بالکل احترام نہیں کیا ہے۔ مسلمانوں کو تلافی کے لئے ایک "انجمن تحفظ مزارات و مقابر" بنا کر از سر نو اس کی مرمت کرانا و گندگی اور جھاڑ جھنکاڑ کی صفائی اولین کام ہونا چاہئے۔ اور یہ کام نام نمود اور شہرت کے لئے نہیں بلکہ رضائے الٰہی کے لئے ہو۔ بس میری یہی دلی تمنا ہے۔

سید اقبال احمد جونپوری
۳۱ر مارچ۔ ۱۹۸۲ء

# سیّدنا حاجی وارث علی شاہؒ کا پیغام محبت

حضرت سیدنا حاجی وارث علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کا مسلک عشق و محبت تھا۔ آپ نے محبت کے متعلق مختلف ارشادات فرمائے ہیں۔ آپ نے اکثر فرمایا ہے کہ "محبت خدا کا راز ہے۔" اور یہ بھی ارشاد ہوا ہے کہ "بام حقیقت کا زینہ محبت ہے۔" کبھی ارشاد ہوا کہ "محبت اگر صادق ہوتی ہے تو مُحِب کو ہر چیز میں محبوب کا جلوہ نظر آتا ہے۔" یہ بھی ارشاد گرامی ہے کہ "محبت ہی کی وجہ سے انسان اشرف المخلوقات ہے۔" یہ بھی کہا کہ "اگر محبت ہے تو مندر و مسجد میں ایک ہی شان نظر آئے گی۔" آپ نے یہ بھی فرمایا کہ "محبت میں شیطان بھی دوست ہو جاتا ہے۔" ایک جگہ یہ بھی کہا کہ "جو محبت میں برباد ہوا وہ حقیقت میں آباد ہوا۔" فرمایا کہ "محبت میں انسان اندھا و بہرہ ہو جاتا ہے۔" یہ بھی فرمایا کہ "محبت میں عقل زائل ہو جاتی ہے۔" "اگر محبت کامل ہے تو ایمان بھی کامل ہے، اگر محبت ناقص ہے تو ایمان بھی ناقص ہے۔" حضرت حاجی صاحب کا ارشاد ہے کہ ہمارے یہاں ہندو مسلم اور سکھ و عیسائی سب برابر ہیں۔ خدا آسمان پر نہیں ہے ہم میں تم میں چھپکر سب کو دھوکے میں ڈال دیا ہے۔ یہ بھی فرمایا کہ مندر، مسجد، گرجا جہاں جائے سوائے ایک شان کے کچھ نہ دیکھے۔

حضرت حاجی صاحبؒ کا یہی اخلاق اور محبت کی تعلیم تھی جس نے اس ملک کے غیر مسلموں کو حلقہ بگوش اسلام بنا دیا۔ اور ہزاروں غیر مسلم آپ کے مرید ہوئے۔ بعض نے مسلمان ہو کر آپ سے احرام حاصل کر لیا۔ اور بعض نے اپنے آبائی مذہب کو نہ چھوڑا لیکن وارثی لباس زیب تن کر لیا۔ آپ نے ہندوؤں اور مسلمانوں کو محبت کی تعلیم دے کر سب کو ایک رنگ میں رنگ دیا تھا۔ دراصل یہی قومی یکجہتی کی صحیح تعلیم تھی اور حاجی صاحبؒ کی تعلیم کے ذریعہ جذباتی ہم آہنگی کے جذبے کو جتنا فروغ ہوا ہے اس کی اصل تصویر دیوہ شریف

کے عرس میں آج بھی نظر آئے گی۔

# فقیر کی تعریف اور فقیری

حضرت قبلہ حاجی وارث علی شاہؒ نے فقیر کی بڑی جامع تعریف فرمائی ہے ذیل میں ملاحظہ ہو۔ ۱۔ فقیر کسی کا محتاج نہیں ہوتا۔ ۲۔ دنیا کی محبت بہت بری ہے۔ دنیا فساد کا گھر ہے۔ ۳۔ اہل دنیا خدا سے دور رہتے ہیں۔ ۴۔ ایک صورت پکڑ لے وہی مرتے وقت وہی قبر میں وہی حشر میں کام آئے گی۔ اس کائنات کا نام دنیا نہیں ہے غفلت کا نام دنیا ہے۔ ۵۔ فقیر کو کسی سے ناراض نہیں ہونا چاہئے۔ ۶۔ اس سے مطلب نہیں ہے کہ کوئی اس سے خوش ہو کہ ناخوش ہو۔ ۷۔ فقیر وہ ہے جو کسی کے آگے ہاتھ نہ پھیلائے ۸۔ بڑی وضع داری یہ ہے کہ جو کرے وہ کئے جائے۔ ۹۔ پیر بہت ہیں مرید بہت مشکل سے ملتا ہے۔ ۱۰۔ فقرا غیر مکلف ہیں اور دنیا دار مکلف ہیں۔ ۱۰۔ عشق وہ ہے جو کسب سے حاصل نہ ہو۔ ۱۱۔ محبت میں ادب و بے ادبی کا فرق نہیں ہوتا۔ ۱۲۔ محبت وہ ہے جس کو کوئی ضرر نہیں پہونچا سکتا۔ ۱۳۔ منزل عشق میں فلاں فلاں نہیں ہوتی ہے۔

(خطبات وارث پاکؒ۔ روزنامہ سیاست جدید کانپور ۲۸ اکتوبر ۱۹۸۰ء)

حضرت قبلہ حاجی صاحبؒ کشف و کرامات اور تصرفات کے بادشاہ تھے وہ اپنی زندگی کے آخری ایام میں جونپور فقرائے کاملین کے مزارات کی زیارت اور ہمکلامی کیلئے تشریف لائے اور ۲۲ روز پیلی کوٹھی جونپور اور اس سے متصل آپ کی مسجد میں آپکا قیام رہا ہے۔ اس زمانہ میں حاجی محمد زکریا مرحوم کی مسجد میں ایک مولوی صاحب رہتے تھے جو حاجی صاحب سے بدظن و بدگمان تھے لوگوں نے انسے کہا کہ مولانا جایئے فقیر کامل سے مل تو آیئے فرمانے لگے کہ ارے میں اس شیطان سے ملنے جاؤں جو نہ نماز پڑھے اور نہ روزہ رکھے۔ آخر میں چند روز کے بعد لوگ انھیں حضرت حاجی صاحب کے پاس لیگئے دیکھتے ہی مولانا سے فرمایا کہ آپ کیسے شیطان سے ملنے آگئے؟ اس صریح کشف کا بڑا اثر ہوا۔ اور آپ کے حلقہ بگوش ہوگئے۔

# جونپور کے بزرگان دین اور علماء و شعراء کے مزارات کا معائنہ و چوحدی

**مزارات محلہ باغ عرب مع چوحدی**

ایک مزار بہت ہی شاندار عظیم و رفیع عہد شاہی کا معلوم ہوتا ہے۔ یہ مزار ۱۵ - ۱۵ فٹ کے مربع چبوترے پر ہے اس کے سرہانے اُتر میں بہت ہی عالی شان شمعدان قریب ۸ رفٹ اونچا اب بھی موجود ہے اس مزار کے پائینتی ایک بچے کی قبر پختہ ہے۔ اس وقت چبوترے کی دیواریں ٹوٹی ہوئی ہیں۔ مزار کے قریب کانٹے دار جھاڑی ہے۔ یہ مزار پورب میں بلوچ ٹولہ کی سرحد سے متصل ہے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم تکیہ حسنی سائیں، ۲۔ پورب بلوچ ٹولہ، ۳۔ اُتر صحن تکیہ حسنی سائیں، ۴۔ دکھن راستہ تکیہ مذکور کا ہے۔ اس قبرستان کا رقبہ تقریباً دو ایکڑ ہوگا۔ ٹوٹی ہوئی قبروں پر ہر جگہ ہنس کی کانٹے دار جھاڑی ہے۔ اگر شکستہ مزارات جن پر بطور نشانات ہنس کے خاردار درخت ہیں شمار کیا جائے تو قریب پچاسوں مزارات عہد قدیم کے ہیں جن کا زمانہ بلا مبالغہ ۴۰۰ سال قبل سے ہے، اب ان بزرگان دین کے مزارات کا کوئی پرسان حال نہیں ہے۔ اب لڑکے بھی سالانہ شب برات میں آتشبازی چھڑانے نہیں جاتے ہیں۔

**نمبر۲۔ باغ عرب**

ایک عہد شاہی کی قبرستان جو تکیہ حسنی سائیں مرحوم کے نام سے موسوم ہے جن کی وفات ۱۹۲۵ء میں ہوئی ہے۔ ایک وسیع چبوترہ تقریباً ۵۰ - ۵۰ مربع فٹ شکستہ حالت میں ہے۔ مزار بے حد قدیم ہے۔ اندر جانے کے لئے سیڑھیاں دکھن سے ہیں۔ اس وقت کل مزارات درست و شکستہ ۲۱ رعدد ظاہر ہیں اور ہر مزار سے قدامت ظاہر ہے۔ کچھ مزارات پر بہت ہی عظیم و جسیم شمعدان رہا ہے۔ ایک شمعدان کو وہاں چرنے والی گائیوں و بھینسوں نے گرادیا ہے۔ کانٹے دار ہنس نے اس عہد شاہی کے قبرستانوں و مزارات کو ہر طرف سے توڑ ڈالا ہے۔ اس قدر کانٹے ہیں کہ پاؤں

رکھنا دشوار ہو رہا تھا۔ ادھر مسلمانوں کا بالکل گذر نہیں ہوتا۔ حالانکہ اس کے سرحدی محلوں روضہ جمال خاں، بلوتح ٹلولہ اور سپاہ وغیرہ میں مسلمان ہی زیادہ آباد ہیں۔ بڑے افسوس کی بات ہے یہ محلہ باغ عرب شرقی بادشاہوں کے زمانے میں آباد ہوا ہے اور مسلمانوں کی بالکل توجہ نہیں ہے۔ اس قبرستان میں اس وقت ہینس کی کانٹے دار جھاڑی کا قبضہ و دخل ہے۔ اور خود رو چیلل کے درختوں کی بہتات ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم محلہ باغ عرب بعدہٗ محلہ روضہ جمال خاں، ۲۔ پورب تکیہ باغ عرب حسنی سائیں
۳۔ اتر موجودہ قبرستان سے متعلقہ تکیہ ہے، ۴۔ دکھن تکیہ اسی قبرستان کا ہے، اور ہر طرف ہُو کا عالم ہے۔ یہ شعر بے ساختہ زبان پر آگیا ؎

زمیں کھا گئی آسماں کیسے کیسے

میں نے غور سے اس قبرستان کو دیکھنے کے بعد یہ فیصلہ کیا ہے کہ اگر ان کے شکستہ مزارات کو شمار کیا جائے جن کو ہینس کی کانٹے دار جھاڑی نے توڑ کر اس کی جگہ پر بطور نشان مزار خود موجود ہو گئی ہے تو بلا مبالغہ میرے اندازے کے مطابق ۵۰۰ مزارات ضرور رہی ہوں گے اور اس قبرستان کی موجودہ وسعت اس کی زندہ مثال ہے۔ میری دلی خواہش ہے کہ باغ عرب کی قبرستان دیکھنے اور تاریخ سے عبرت حاصل کرنے کے لئے مسلمان ضرور آئیں۔

**نمبر۳۔ تکیہ باغ عرب** یہ تکیہ بہرام شاہ کے گھیر کے نام سے بہت مشہور ہے۔ اسی تکیہ پر چلبل کے نیچے بہرام شاہؒ کا مزار مبارک ہے۔ حضرت بہرام شاہؒ خان کے خطاب سے بہت ہی شہرت رکھتے ہیں۔ ان کے گھیر اور محلہ باغ عرب کا موقع معائنہ کرتے وقت وہاں پر موجود لوگوں اور اہل محلہ اور جنگلی سائیں نے آپ کا یہ واقعہ بیان فرمایا کہ آج سے ۶۰ - ۷۰ برس قبل کی بات ہے اور اس واقعہ کو میرے پھوپھا جنگلی سائیں مرحوم نے بتلایا کہ ایک شخص کالے خاں محلہ پورانی بازار کے رہنے والے تھے، اور وہ اونٹ گاڑی چلاتے تھے اور وہ جہانگیر خاں محلہ نصیب خاں منڈی کے اونٹ گاڑی کے گاڑی وان تھے، اور یہ سب اونٹ گاڑیاں محلہ نصیب خاں منڈی کے باڑہ میں رہتی تھیں جس کی وجہ سے آج تک یہ جگہ باڑہ

کے نام سے مشہور ہے۔ چونکہ محلہ باغ عرب ویران اور ایک کھلا ہوا میدان تھا، اور یہاں پر ببول اور جلیل کے درختان بکثرت تھے، کالے خاں حضرت بہرام شاہؒ کے گھیر کے اندر اونٹ وغیرہ چراتے تھے جہاں آپ کے مزار کے علاوہ اور بھی بہت سے بزرگوں کے مزارات ہیں۔ وہ ان کے پختہ فرش پر اونٹ لے کر چلے جاتے تھے اور اونٹ وہیں پر پیشاب و پاخانہ کرتے تھے۔ جنگلی سائیں وغیرہ نے ان کو منع کیا کہ یہاں لاکر اونٹ نہ چرائیں، بڑی بے ادبی و بے حرمتی ہوتی ہے۔ اور حضرت بہرام شاہؒ بہت جلالی ہیں۔ کالے خاں نے کہا اگر بہرام شاہ پٹھان ہیں تو ہم بھی پٹھان ہیں جو کچھ ہوگا دیکھا جائے گا ہم تو یہیں چرائیں گے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ایک روز کالے خاں کا اونٹ اس پکے فرش پر دھنسنا شروع ہوا اور گھٹنے تک دھنستا چلا گیا۔ آخر میں بہت مجمع اکٹھا ہو گیا اور کالے خاں پٹھان کی ساری پٹھانی جاتی رہی اور بہت کوشش اور کاوش اور معافی و منت و سماجت کے بعد وہ اونٹ نکالا گیا۔ اس واقعہ کی شہرت آج تک ہے۔ اور لوگ بیان کرتے ہیں اور میرے موقعہ معائنہ کے وقت بھی کئی لوگوں نے اس کو بیان کیا ہے۔

یہ قبرستان شاہی ہے، اور بزرگان دین آرام فرما ہیں۔ سب مزارات بہت ہی بلند و بالا ہیں۔ حضرت بہرام شاہؒ بہت ہی صاحب کشف و کرامات بزرگ تھے۔ اس قبرستان میں آنے کا پختہ راستہ اتر سے ہے۔ یہ راستہ ۸ فٹ چوڑا گلی ٹائپ موجود ہے اور اس کی زمین کا فرش چھوٹی اینٹوں کا ہے راستے اور اس کے دونوں طرف کی دیواروں سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ قبرستان عہد قدیم میں بہت ہی عظیم الشان رہی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم روضہ جمال خاں و کھیت مزروعہ، ۲۔ پورب قبرستان باغ عرب تکیہ حسینی سائیں
۳۔ اتر بیل کا درخت جو ایک شکستہ مزار پر ہے اور یہی اس تکیہ کی آخری حد ہے کھیت مزروعہ روضہ جمال خاں، ۴۔ دکھن کھیت مزروعہ روضہ جمال خاں ہے،
اس قبرستان کے اندر شکستہ قبریں جن کا نشان کانٹے دار ہینس کی جھاڑی سے ظاہر ہے

دوسو کے قریب ضرور رہی ہوں گی۔ جب کہ سیکڑوں سال گذرنے کے بعد بھی، ۵ مزارات ظاہر ہیں اور دکھلائی دے رہے ہیں۔ اس پر ببیل کے درختان بہت ہیں۔ اگر ۲۰۰-۳۰۰ سال کے اندر ایک بار بھی ان مزارات کی مرمت وصفائی ہوئی ہوتی تو آج بہات کچھ باقی ملتے

**آراضیات قبرستان باغ عرب**

آراضی نمبر ۲۴، ۸ ر ڈسمل، نمبر ۲۹-۲، ر ڈسمل نمبر ۸۵، ۴ ر ڈسمل، نمبر ۲۷، ۲۴ ر ڈسمل ہے

دنمبر ۸۸، ۴۱ ر ڈسمل اس کی وضاحت ضروری ہے کہ تمام محلہ جات کا آراضی قبرستان کا نمبرو رقبہ سید ظفر حسن صاحب سینیر وقف انسپکٹر شہر جونپور سے حاصل کر کے دیا گیا ہے

**مزارات معہ چوحدی محلہ بلوتح ٹولہ**

اس محلہ کی آخری سرحد پر ایک پختہ چبوترہ پر ۵ ر مزارات ہیں۔ یہ مزارات اپنی قدامت کا بہ بانگ دُہل اعلان کر رہے ہیں۔ اس میں دو مزارات سنگین اور بہت ہی قدیم ہیں۔ اور دو اینٹ و چونے کے ہیں۔ لیکن قدامت میں شک نہیں ہے مگر بہت ہی شکستہ ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم مکان محمد ادریس، ۲۔ پورب راستہ، ۳۔ اتر صحن فتح محمد انصاری و راستہ، ۴۔ دکھن مکان محمد ادریس و نور محمد انصاری۔

**نمبر ۲**

اس محلہ بلوتح ٹولہ میں دو مزارات ہیں جو ماموں بھانجے کے مزار کے نام سے مشہور ہیں، اس میں ماموں کا مزار گومتی جانے والی سڑک کے داہنے واقع ہے، وہیں پر مزار سے متصل بجلی کا ایک پول ہے، ماموں کے مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے

۱۔ پچھم زمین افتادہ چھتن ہیرجن و مکان محمد حسن عرف جنگلو، ۲۔ پورب سڑک پختہ جو گومتی کو جاتی ہے، ۳۔ اتر زمین چھتن ہیرجن و سڑک سرکاری، ۴۔ دکھن صحن محمد حسن عرف جنگلو اور بھانجے کے مزار کی چوحدی اس طور پر ہے۔ ۱۔ پچھم زمین افتادہ منگل ہیرجن و مکان مسکونہ، ۲۔ پورب کھیت مزروعہ چوتھی و منّدر، ۳۔ اتر راستہ بعدہٗ مکان جیرام ہیرجن

۴۔ دکھن نیم کا چھوٹا درخت و کھیت مزروعہ مُندر دھیرا، اس مزار کی مرمت وچبوترے کی تعمیر ۸۔ ۹ سال ہوا کہ مسماۃ فاطمہ بی بی دختر محمد حسن مرحوم ساکن محلہ سپاہ نے کرائی تھی مگر اس کا چبوترہ پھر شکستہ ہونا شروع ہو گیا ہے۔ موقع معائنہ ۲۸ جنوری ۱۹۸۲ء بروز جمعرات بوقت ۳ بجے دن ماموں بھانجے کے تفصیلی حالات گذشتہ اوراق میں آچکے ہیں۔

**نمبر ۳۔ ایضاً** ایک مزار پختہ محمد مطلوب انصاری کے مکان کے پورب میں ہے، دکھن جانب مسماۃ خیر النساء کی پرتی ہے وسواڑی پچھم دکھن میں ہے اور پورب طرف راستہ ہے۔ یہ مزار درست صاف ستھرا اور سفیدی شدہ ہے۔ مزار قدیم ہے۔ لیکن معلوم نہیں کہ کس کا ہے۔

**نمبر ۴۔ ایضاً** محلہ بلوچ ٹولہ میں ایک مزار چار فٹ اونچی چہار دیواری کے اندر ہے۔ مزار کے اندر جانے کا راستہ پورب سے ہے۔ گھیرے کے اندر اتری دیوار میں سے متصل ایک پتھر پر کتبہ فارسی میں ہے۔ بہت کوشش کے بعد بھی یہ سمجھ میں نہیں آیا کہ اس پر کیا لکھا ہے۔ لوگوں کا بیان ہے کہ یہ مزار بہت زمانے سے ہے۔ مزار درست حالت میں ہے اور لوگ زیارت و فاتحہ کے لئے آتے ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہیں۔

۱۔ پورب لچھمن بھونجہ کا مکان، ۲۔ پچھم راستہ بعدہٗ اسکول پرائمری نگر پالیکا۔
۳۔ اتر زمین افتادہ لچھمن بھونجہ، ۴۔ دکھن شیخ واحد کا کھیت ہے۔

**نمبر ۵۔ ایضاً** محلہ بلوچ ٹولہ میں شہزادہ فیروز کے روضہ کے پچھم میں بابو پیارے موہن وکیل کے مکان کے اتر میں مکان کے قریب ۵ قدم کے فاصلہ پر دو مزار ایک ساتھ اور تین مزار ایک ساتھ ہیں۔ اس کے بعد پچھم میں قدیم و شکستہ مسجد سے ملا ہوا شری پیارے موہن وکیل کے احاطہ کے اندر مندر کے اتر میں ایک مزار سنگین زمین کے برابر ہے۔ مزار کے پورب میں اس وقت ایک چھپر ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔ یہ چوحدی پانچوں مزار کی ہے۔

۱۔ پچھم میں زمین افتادہ بعدہٗ احاطہ بابو پیارے موہن وکیل، ۲۔ پورب میں زمین افتادہ ہے۔
۳۔ اتر میں مکان بابو پیارے موہن وکیل، ۴۔ دکھن میں مکان محمد یوسف وغیرہ اور املی کا قدیم درخت

ہے۔ اس میں دو مزار بہت شکستہ حالت میں ہے باقی تین مزارات درست ہیں۔ اس کی قدامت شرقی عہد کا اعلان کر رہی ہے۔

نمبر ۶۔ ایضاً | محلہ بلوچ ٹولہ میں تین مزار ایک ساتھ پچھم میں ابوالحسن خاں کے مکان کے دروازہ کے پورب میں ہے۔ اس میں تین مزار بالکل ٹوٹ گیا ہے۔ صرف ایک مزار ابھی باقی ہے۔ مزار راستہ سے ملا ہوا ہے۔ اس کا چبوترہ بھی ٹوٹ گیا ہے۔ دو مزار اور ہیں جو درست حالت میں ہیں۔ ان مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔ مزار و قبرستان کے پورب میں زمین فاروق و بشیر کی تھی، پچھم میں مکان لڈن خاں و ابوالحسن خاں کا ہے۔ اتر میں زمین افتادہ بشیر وغیرہ ہے، دکھن میں زمین فاروق وغیرہ ہے بعدہٗ راستہ نمبری اینٹ کا ہے جو پچھم کو گیا ہے۔ بعدہٗ کھیت احمد خاں مرحوم، یہ مزارات مکان کے سامنے ہیں اور ایسی ناگفتہ بہ حالت ہے

نمبر ۷۔ ایضاً | محلہ سیاہ کے چوراستے سے نئے پل پر جاتے ہوئے نشیب میں بائیں سمت سو قدم کے فاصلہ پر دو مزار ایک چبوترے پر ہیں اور بہت ہی قدیم ہیں اس مزار کے پورب پچھم و اتر دکھن ابوالحسن خاں کا کھیت تھا۔ انھوں نے عبدالرزاق قریشی ساکن محلہ ڈھالگر ٹولہ کے ہاتھ فروخت کر دیا ہے۔ مزار و چبوترہ دونوں ٹوٹ گیا تھا۔ اسکی از سر نو تعمیر شری رام لال سیٹھ نے کرائی ہے۔ مزار پر سفیدی و صفائی ہے۔ مزار پر برگد کا درخت ہے
موقع معائنہ ۲۰ جنوری ۱۹۸۲ء ۷ بجے شام بموجودگی محمد زماں خاں

نمبر ۸۔ ایضاً | محلہ بلوچ ٹولہ میں ایک قبرستان آبادی سے پچھم جانب بہت قدیم معلوم ہوتی ہے۔ اس میں ۶ مزارات پختہ و ظاہر ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ ایک مزار شیخ محمد فاروق کے مکان میں پختہ ہے۔ اس قبرستان کا رقبہ تقریباً ۳ ڈسمل ہوگا۔ بسواڑی ۶ عدد ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔ پچھم راستہ بعدہٗ کھیت رام سوارت موریہ، پورب میں آبادی ہے۔ اتر میں صحن و آبادی ہے۔ دکھن میں کھیت رام سوارت موریہ کا ہے

نمبر ۹۔ ایضاً | مقبرہ بارہ دری جمال خاں لودی جن کا تفصیلی ذکر اس کتاب میں آچکا ہے اس مقبرہ کی تعمیر کو ۴۰۰ سال گذر چکا ہے لیکن امتداد زمانہ کے بعد بھی

اس نے اپنے حسن و جمال کو برقرار رکھا ہے۔ اس میں سوائے پتھر کے بھول سے بھی معمار نے اینٹ کا استعمال نہیں کیا ہے۔ لیکن گردش زمانہ سے مقابلہ کی تاب اس میں نہیں ہے اور شکست ہونا شروع ہو گیا ہے۔ اس مقبرہ میں دو سنگین مزار تھا وسط میں جمال خاں لودی کا اور اس مزار کے پورب میں سنگین مزار آپ کی اہلیہ کا تھا۔ دوسرا مزار شکست ہو کر بے نشان ہو گیا ہے۔ تعمیر کے وقت سے اس ۴۰۰ سال کے زمانہ کے اندر سرکاری وغیر سرکاری طور پر اسکی مرمت کسی نے نہیں کرائی ہے۔ مقبرہ کے پورب میں متصل تین مزار اور بھی ہیں۔ پہلا مزار سنگین ہے اور اپنی صناعی سے لودی دور کی یاد تازہ کر رہا ہے۔ دوسرا مزار پختہ چونے کا تھا جس کو اس وقت موجودہ چلبل کے درخت نے اپنے اندر ضم کر کے اس کے وجود کو مٹا دیا ہے۔ اس وقت صرف اتر جانب مزار کے آثار باقی ہیں۔ تیسرا مزار پختہ چونے کا قدیم اس مزار اور چلبل کے بعد پورب میں ہے۔ ایک اور مزار اس مقبرہ کے دکھن میں پختہ چونے کا تھا جس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ یہ مزار آپ کی لونڈی کا ہے۔ اس وقت اس مزار کا تین حصہ ٹوٹ کر غائب ہے۔ صرف اتری حصہ باقی رہ گیا ہے۔ ان تینوں مزارات اور مقبرہ کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم تکیہ قبرستان اور چلبل کا درخت، ۲۔ پورب میں تین مزار جس میں سے ایک چلبل کے درخت میں ضم ہے بعدہٗ مکان مسکونہ ریاض احمد، ۳۔ اتر راستہ بعدہٗ مکان اُمن سائیں و مکان قاسم سائیں درخت برگد، ۴۔ دکھن ایک چلبل اور ایک نیم کا درخت ہے تکیہ اور ایک چلبل کا درخت بعدہٗ تین کوٹ بانس، پھر تکیہ و باونڈری قبرستان حضرت مُلا محمود و مُلا عبداللہ جونپوری

**آراضیات قبرستان بلوچ ٹولہ** | نمبر ۱۶، ۹۸, ڈسمل۔ نمبر ۲۲، ۱۸, ڈسمل۔ نمبر ۲۸، ۲, ڈسمل۔ نمبر ۱۳۱، ۲, ڈسمل۔ نمبر ۱۵۰، ۷, ڈسمل نمبر ۱۲۹/۲، ۲, ڈسمل۔ نمبر ۲۴، ۱, ڈسمل ہے۔

**نمبر ۱۰۔ ایضاً** | کہا جاتا ہے کہ بلوچ ٹولہ کی یہ تکیہ کاغذات میں بادل خاں کے نام سے ہے۔ اس وقت اس وسیع قبرستان و تکیہ میں ایک قبر پختہ

بہت ہی قدیم اتر جانب ہے جو گرودوارہ کی دیوار سے متصل ہے، ایک چلبل کا درخت بھی مزار کے پچھم جانب واقع ہے۔ مزار مبارک سے باوجود کہنگی کے رعب و جلال ٹپک رہا ہے۔ اس کے بعد دکھن میں ۲۵ قدم کے فاصلے پر ایک بہت ہی وسیع چبوترہ ہے، جو اس وقت شکستہ ہے۔ لیکن پھر بھی اس پر دو مزار پختہ ہیں اتنا تو چلبل کے درخت نے اس چبوترے و مزار کو توڑ کر اپنے اندر ضم کر لیا ہے۔ صرف نشانات مزار و شکستہ چبوترہ اور ایک بچے کی پختہ قبر موجود ہے۔ اس مزار و شکستہ چبوترے کے دکھن میں تین مزار بہت ہی قدیم پختہ اور نصف شکستہ حالت میں ہیں۔ چونکہ یہاں حضرت ملا محمود و عبدالستار جونپوری کا مدرسہ صوفیہ کرام کا مسکن اور خانقاہیں تھیں اور یہ تکیہ بدل خاں اسی سے متصل ہے اس لئے بلا کسی شبہ کے یہ کہا جا سکتا ہے کہ یہ تمام مزارات عہد قدیم کے علماء و صوفیہ کے ہیں۔ اور مزارات دیکھنے کے بعد یہ بات پایہ ثبوت کو پہنچ جاتی ہے۔ ان تینوں نیم شکستہ مزارت کے پورب میں ایک درخت چلبل کا ہے

ان تینوں مزارات کے پچھم میں ایک پختہ چبوترہ جو ہر طرف سے ٹوٹا ہوا ہے۔ اس وقت اس چبوترے پر تین مزارات عہد قدیم کے علماء و بزرگوں کے ہیں۔ اور چبوترہ پر دو درخت چلبل کے ہیں اور ایک درخت چلبل کا اس چبوترے اور مزار مبارک کے دکھن میں ہے اور صرف چند قدم کی دوری پر واقع ہے۔ ان تینوں مزارات شکستہ چبوترہ اور تین درخت چلبل کے پچھم نشیب میں محمد عثمان مرحوم ۱۰۵ اور ان کے بھائی محمد عمر جن کا تخلص ہنر جونپوری تھا دفن ہیں اور ان کی قبر کچی ہیں۔ نشان قبر کی وضاحت کے لئے چاروں طرف کنارے پر کھاڑیدار اینٹوں سے گھیر دیا ہے اتر والے گھیرے میں محمد عثمان مرحوم اور دکھن میں ان کے بھائی محمد عمر کی قبر ہے۔ قبر پر گندگی و گھاس پھوس، کسمپرسی اور بے توجہی دیکھ کر بہت افسوس اور عبرت ہوئی اور میں کچھ دیر کیلئے جمال خاں لودی کے مقبرے میں بیٹھ کر سوچنے لگا کہ مرحوم کی اولادیں ان کے اعزاء اور دوست احباب اور بے شمار حاشیہ نشین جو ان کی تعریفیں کرنے اور ہاں میں ہاں ملانے سے نہیں تھکتے تھے اور ہر وقت گھیرے رہتے اور عثمان بھائی عثمان بھائی کہتے اور جہاں ان کا پسینہ بہے زبانی اپنا خون بہانے میں بازیاں لے جاتے تھے، اب یہ حال ہے کہ جب سے ان کو دفن کر کے گئے کبھی قبر پر فاتحہ اور ایصال ثواب کے لئے نہ آئے اور یہی نہیں گھر پر بھی بغرض ایصال ثواب

مغفرت عثمان بھائی کا نام نہ یاد آیا اور نہ لڑکوں نے خاص طور سے ایصال ثواب کیا ہوگا۔ ان حالات کے پیش نظر بے ساختہ فردوسی ہند میر انیس لکھنوی کا یہ شعر زبان پر آگیا ؎

دنیا سے کیا کیا صاحب مال گئے
دولت نہ گئی ساتھ نہ اطفال گئے
پہونچا کے لحد تک پھر آئے سب لوگ
ہمراہ اگر گئے تو اعمال گئے

اسی بات کو عارف شیراز حضرت سعدیؒ نے کتنے انوکھے پیرائے میں کہا ہے ؎

خیرے کن اے فلاں و غنیمت شمار عمر
زاں پیشتر کہ بانگ بر آید فلاں نماند

ان اشعار کو بار بار پڑھئے اور سر دھنتے جایئے، مقام عبرت و نصیحت ہے اور قبرستان تو مکمل جائے عبرت ہے، اگر کوئی نصیحت لینے والا ہو۔ انسان دنیا کی چہل پہل اور حسن و جمال اور عیش و عشرت میں خدا کو بھول جاتا ہے حالانکہ زبان پر بظاہر خدا کا نام ہوتا ہے اور بندگی بھی اس کی کرتے نہیں تھکتا ہے۔ لیکن تحت الشعور میں دنیا کا فرمانبردار ہے۔ وہ سیکڑوں حیلوں بہانوں، جھوٹ دھوکہ فریب سے دنیا کماتا ہے اور شہرت حاصل کرتا ہے اور اس کے مرنے کے بعد، اس کے ورثاء اس کی جائداد کے وارث ہوتے ہیں اور اس کے کمائے ہوئے اس روپیے سے عیش و عشرت کی زندگی بسر کرتے ہیں اور کاروبار کو مزید بڑھاتے ہیں مکانات کی تعمیر کرلیتے ہیں اور قیامت میں حساب اس بے چارے کو دینا پڑتا ہے۔ بھلا بتلایئے کہ یہ کتنے خسارے کا کام ہے جو اس نے کیا ہے اور اپنے لئے اس نے توشۂ آخرت بھی نہ بھیجا اور اگر اس کا بینک میں کوئی کھاتہ اور اکاؤنٹ ہے بھی تو وہ اپنی جہالت اور روحانی شعور نہ ہونے کی وجہ سے سب خرچ ہو چکا ہوتا ہے اور آخر میں خدا کے سامنے وہ نادان خالی ہاتھ جاتا ہے۔ اس امر پر خوب غور فرمایئے اور شیطان کے لشکری و قارون نہ بنئے۔ بندگان خدا کی مدد کیجئے اور زبان بند رہے۔

اس قبرستان میں اس وقت ۱۲ درخت چلبل، دو درخت نیم اور ایک درخت

بہت بڑا برُن کا ہے۔ اس قبرستان میں پورب جانب ایک قناتی مسجد شکستہ و منہدم موجود ہے اس سے یہ ثابت ہوگیا کہ عہد قدیم میں یہاں بزرگان دین اور علماء کرام کا مسکن رہا ہے۔ اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم راستہ سرکاری، پورب مقبرہ جمال خاں لودی کے قبر میں شکستہ مزارات و ایک درخت چلبل بعدہٗ راستہ، اتر میں گردوارہ و مکان لچھمی خزانچی کا ہے۔ دکھن میں قبرستان حضرت مُلّا محمود و مُلّا عبد الستارؒ کی باونڈری، بعدہٗ کھیت مزروعہ لال جی بعدہٗ سڑک جو نئے پل کو گئی ہے اس قبرستان کا نمبر و رقبہ جو روضہ جمال خاں لودی کے پچھم طرف ہے کاغذات سرکاری میں اس کا نمبر ۱۶ ہے اور رقبہ ۹۸ ڈسمل ہے۔

بتعاون سید مظفر حسن سینئر وقف انسپکٹر شہر جونپور۔ موقع معائنہ مورخہ ۱۷ جون ۱۹۸۲ء بوقت ۱۱ بجے دن

# مزارات زمین سپاہ مع چوحدی

نمبر ۱۔ ایضاً سید صدر جہاں اجملؒ کا مزار مبارک ایک چہار دیواری کے گھیرے میں ہے جس کا راستہ پچھم سے واقع ہے۔ آپ کا مفصل تذکرہ گذشتہ اوراق میں گذر چکا ہے۔ یہاں چوحدی اور آپ کے مزار مبارک سے متصل اور دوسرے مزارات کا ذکر کیا جائے گا۔ اس کی چوحدی اس طرح ہے

۱۔ پورب مزارات سنگین عہد قدیم و جسیم ۱۰ عدد و ایک درخت نیم بعدہٗ وسیع زمین جو خانقاہ کا صحن تھی بعدہٗ کھیت نبی محمد عرف بدلو جس کے متعلق لوگوں کا کہنا ہے کہ یہ زمین آپ ہی سے متعلق تھی۔

۲۔ پچھم وسیع صحن خانقاہ جس میں مزارات سنگین و بلند ۱۰ عدد ہیں بعدہٗ کھیت نبی محمد عرف بدلو۔

۳۔ اتر چبوترہ و نرکٹ بعدہٗ زمین غیر مزروعہ ہے۔ ۴۔ دکھن سنگین و بلند مزارات ۶ عدد بعدہٗ مقبرہ شاہزادہ بے نام کا گرا ہوا ملبہ جو بکھرا ہے۔ اس کے بعد نرکٹ بعدہٗ کھیت نبی محمد عرف بدلو یہاں بھی کھیت میں کئی مزار ظاہر ہیں۔ ان مزارات کا تعلق حضرت شاہ اجملؒ کے متعلقین، خلفاء

اور مریدین و خدام سے ہے۔ مزارات بے حد شاندار ہیں اور واقعی شرقی عہد کی یاد تازہ کردیتے ہیں۔ لیکن افسوس تو اس امر کا ہے کہ یہ خالص مسلمانوں کا محلہ ہے اور اتنے عظیم الشان و سنگین مزارات ٹوٹ کر بکھر گئے اور کانٹے دار ہیں سنے اس کو توڑ ڈالا اور کسی کو مرمت اور صفائی کی توفیق نہیں ہوئی۔ کاش کہ مسلمان اپنے ماضی کے قدیم آثار جو بیحد قدر و قیمت کے اور سبق آموز ہیں ان کی کچھ بھی قدر پہچانتے اور نصیحت حاصل کرتے۔

**نمبر ۲۔ ایضاً** حضرت شاہ ابوالفتح سونبرسیؒ زمین سیاہ۔ نمبر قبرستان ۶۳۔ رقبہ ۲۶ ر ڈسمل کاغذات سرکاری میں درج ہے۔ اور زمین کو لوگوں نے مکان و کھیت میں شامل کرلیا ہے۔ اس وسیع زمین میں اس وقت ۲۴ عدد مزارات ظاہر ہیں۔ ان مزارات کی حالت کو دیکھ کر افسوس ہوتا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم کھیت بچہ یادو، ۲۔ پورب راستہ بعدہٗ مکان بابو رام موریہ، ۳۔ اتر راستہ ہے، ۴۔ دکھن کھیت بابو رام یادو اور پمپنگ سٹ بابو رام موریہ کا ہے

**نمبر ۳۔ ایضاً** ایک قبرستان جس میں اس وقت ۶ مزارات عہد قدیم کے بزرگوں کے ظاہر ہیں اس وقت قدیم قبرستان اہل محلہ کی عام قبرستان کی صورت میں مستعمل ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم میدان منومیاں، ۲۔ پورب کھیت سندر موریہ، ۳۔ اتر میں کھیت رام شیونندن، ۴۔ دکھن میں راستہ و کھیت مزروعہ رام آسرے۔

**نمبر ۴۔ ایضاً** ایک قناتی مسجد بہت ہی قدیم۔ جھنجھری مسجد کے اتر میں کھیت کے اندر ہے اس میں عہد قدیم میں بزرگان دین کے عام صحن مسجد میں ۴ مزارات قطار سے ہیں۔ مسجد و مزارات پر بے حد گندگی و غلاظت ہے۔ اس کو دیکھ کر اور مسلمانوں کی عدم توجہی سے بہت افسوس ہوا مسجد کی پچھمی دیوار میں بہت بڑا شگاف ہوگیا ہے۔ اس کے شاندار بلند چبوترے پر اس قناتی مسجد کے دکھن و پورب راستے میں اور جھنجھری مسجد سے اتر طرف ۵۰ قدم پر ایک مزار ہے۔ میں نے یہاں پر اگربتی جلائی اور حضرت شاہ عبدالمجید شاہ بھکر ذیبوری

سے آپ کا نام پوچھا۔ آپ نے مجھ سے بتلایا کہ آپ کا نام حضرت شاہ عظیم اللہ ہے۔ پھر کچھ سکوت کے بعد حضرت پھکڑ شاہ نے فرمایا کہ صاحب مزار فرما رہے ہیں کہ بڑے افسوس کی بات ہے کہ یہاں شراب کشید کی جاتی ہے۔ اور اس مزار کے پچھم میں جو بگین کا کھیت ہے اس میں دفن ہے۔ بہت ہی بدبو آرہی ہے۔

کلو۔ کٹے والا اور محمد زماں خاں بھی ساتھ میں تھے۔ کلو سے پھکڑ شاہ نے کہا کہ جاکر دیکھو اس کھیت میں شراب دفن ہے۔ محمد زماں خاں نے قناتی مسجد کے صحن والے پانچوں مزارات پر اگربتی جلائی۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم میں اس مسجد و مزارات کے راستہ ہے اور حضرت شاہ عظیم اللہؒ کے مزار کے پچھم میں کھیت ہے، ۲۔ پورب کھیت ہے۔ ۳۔ اتر سمت کھیت مزروعہ ہے۔ ۴۔ دکھن میں جھنجھری مسجد ہے۔

پھر ہم لوگ حضرت پھکڑ شاہ کے ہمراہ جھنجھری مسجد میں گئے شام ہوگئی تھی۔ آپ نے اس مسجد کے مرکزی محراب پر خطِ طغریٰ کی لکھاوٹ کی بہت تعریف فرمائی پھر آپ نے ارشاد فرمایا کہ مسجد سے آواز آرہی ہے کہ سال بھر میں صرف سولہ بار روشنی ہوئی ہے۔ پھر آپ نے ارشاد فرمایا کہ یہ مسجد جناتوں کا عظیم مرکز ہے۔ اس میں ۱۶ ہزار تو صرف ان کی عورتیں ہیں۔ اس مسجد کے دکھن میں دیوار کے پاس ایک شکستہ مزار دکھن کے کونے میں ہے۔ حضرت شاہ نے ارشاد فرمایا کہ صاحب مزار کا نام حضرت مولانا حافظ ضمیر احمد ہے۔ آپ عہد قدیم میں ایک عرصہ دراز تک اسی مسجد کے امام رہے ہیں۔ آپ عامل بھی تھے اور اسی وجہ سے جنات آپ کو بہت تنگ کرتے ہیں۔

موقع معائنہ ۱۸ر جون ۱۹۸۲ء بوقت ۶ بجے شام

**آراضیات قبرستان زمین سیاہ**

آراضی نمبر ۳۹، ۱۲ر ڈسمل۔ نمبر ۶۷، ۲۶ر ڈسمل نمبر ۶۱، ۲۳ر ڈسمل۔ نمبر ۲۲، ۵ر ڈسمل۔ نمبر ۱/۱۰، ۴ر ڈسمل نمبر ۴۴، ۸ر ڈسمل نمبر ۹، ۸ر ڈسمل ہے۔

**مزار محلہ سپاہ مع چوحدی** | یہاں پر پولیس چوکی کے اتر میں ایک مزار ایک چھوٹے چبوترے پر کھیت مزروعہ میں ہے۔ مزار بہت ہی صاف ستھرا اور سفیدی شدہ ہے۔ اس مزار کے پچھم میں ایک اور بھی مزار سفیدی شدہ ہے۔ اس مزار سے متصل ایک نیم کا درخت ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ قربان علیؒ کا ہے اور نیم کے درخت کے پورب والا مزار حضرت شاہ سبحانؒ کا ہے۔ مزارات کو دیکھنے کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ دونوں مزار مغلوں کے عہد شباب سے تعلق رکھتے ہیں اور عہد ماضی کی ایک عظیم یادگار ہیں۔ ان دونوں مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔پچھم کھیت مزروعہ، ۲۔پورب کھیت مزروعہ، ۳۔اتر کھیت مزروعہ، ۴۔دکھن کھیت مزروعہ بعدہٗ پولیس چوکی کی عمارت ہے۔

**آراضی قبرستان محلہ سپاہ** | آراضی نمبر ۲۹، ۳۲ر ڈسمل و آراضی نمبر ۴۴، ۲ر ڈسمل

**مزار زمین پیار علی مع چوحدی** | نئی سڑک سے کھائیں کے اتر میں دو مزار نہایت سنگین بیر کے درختان سے گھرے ہوئے موجود ہیں، یہ دونوں مزار عہد شاہی کے بزرگان سے تعلق رکھتے ہیں اور آج سے تین سو سال پہلے کے معلوم ہوتے ہیں۔ ایک بہت ہی وسیع چبوترہ تھا جس کی دیوار کا ملبہ چاروں طرف بکھرا ہوا ہے۔ یہ دونوں مزار اور اس کے علاوہ بھی اسی چبوترے پر تھے، کیونکہ چبوترہ بہت ہی وسیع ہے اور عہد شاہی کی یادگار ہے ان دونوں مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔پچھم نالہ بعدہٗ آبادی ملاح ٹولیہ، ۲۔پورب لکڑی کی ٹال و درخت بیر، ۳۔اتر نالہ و بیر کا درخت، دکھن بیر کا درخت و کھائی، مزار پر سفیدی و صفائی ہے جن کا بیر کا درخت ہے وہی دیکھ بھال کرتے ہیں۔

موقع معائنہ ۳۰ر جون ۱۹۸۲ء بروز سنیچر۔ بوقت ۹ بجے دن

**مزار روضہ جمال خاں مع چوحدی** تقریباً ۷۰ فٹ لانبے اور ۴۰ فٹ چوڑے چہار دیواری کے ایک شکستہ گھیرے میں ہندوستان کے بہت بڑے فلسفی اور طبیعات کے عالم حضرت مُلّا محمود جونپوری اور آپ کے بھانجے حضرت ملا عبد الستار رحمۃ اللہ علیہ آرام فرما رہے ہیں۔ حضرت ملا محمودؒ عالم گیر شخصیت کے مالک ہیں۔ آپ کا تذکرہ گذشتہ صفحات میں تفصیل سے آچکا ہے۔ اس قبرستان میں اس وقت ۱۰ مزارات ظاہر ہیں۔ اور سنگین مزارات کی تعداد زیادہ ہے۔ عہد قدیم میں یہ محلہ فتو پورہ کے نام سے مشہور تھا اور اسی شہرت کی بنا پر علی مہدی خاں نے انگریزی زبان میں ملا محمودؒ پر جو کتاب لکھی گئی ہے اس میں اسی نام کو لکھا ہے۔ لیکن اب لوگ اس نام کو نہیں جانتے ہیں۔ روضہ جمال خاں کی شہرت ہے۔

بڑے افسوس کی بات ہے کہ اس قبرستان میں بہت زیادہ خود رو کانٹے دار پودے ہیں اور گندگی بھی ہے، اور ان جھاڑ جھنکاڑ، کانٹے دار پیڑ اور ببول کے درختان نے ان قبروں کو توڑ دیا ہے۔ اس قبرستان میں حضرت ملا محمود رحمۃ اللہ علیہ حضرت ملا عبد الستارؒ ان کے والدین، مولوی حافظ سید عابد حسین، مولوی محمد عثمان وکیل وغیرہ خاندان کے دیگر افراد آرام فرما ہیں۔ اس وقت بھی سیکڑوں خود رو کانٹے دار پودے ہیں۔ تین طرف کی چہار دیواری گر گئی ہے۔ ۱۰ مزارات ظاہر کے علاوہ کچھ مزارات کے صرف نشان موجود ہیں۔ اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم کھیت ٹھاکر داس وکیل، ۲۔ پورب صحن تکیہ بعدہ راستہ و مکان یادو، ۳۔ اُتر تکیہ عام قبرستان و روضہ جمال خاں، ۴۔ دکھن کھیت لال جی موریہ محلہ روضہ جمال خاں ہے۔

**آراضیات قبرستان روضہ جمال خاں** آراضی نمبر ۹۰، ایک ایکڑ ۲، ڈسمل۔ نمبر ۸۵ ۱۴، ڈسمل۔ نمبر ۹۱، ۶۳، ڈسمل۔ نمبر ۹۲ ۵۶، ڈسمل ہے۔

شکریہ سید ظفر حسن سینیر سنی وقف انسپکٹر شہر جون پور

# مزارات محلہ چاچک پور مع چوحدی

نمبر۱ ایک عہد شرقی کی قبرستان جس میں مرور زمانہ کے بعد بھی ۱۲ عدد قبریں کچی ظاہر ہیں اس کا رقبہ تقریباً ۹ ار ڈ سمل ہوگا باقی مزارات کی جگہ پر خار دار بینس نے قبضہ کرکے بطور نشان قبر موجود ہے۔ ان مزارات کو دیکھ کر افسوس ہوتا ہے۔ نہ صفائی اور نہ سفیدی اور نہ کبھی کوئی فاتحہ خوانی کو آتا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم شیو پرشاد موریہ کا کھیت، ۲۔ پورب بسواڑی و کھیت، ۳۔ اُتّر راستہ سرکاری، ۴۔ دکھن کھیت نھکو پہلوان و لکھن یادو کا ہے۔

نمبر۲ ایضاً شاہی قبرستان ہے۔ اس میں امیر الامرا میر معز الملک کا شکستہ مقبرہ ہے۔ جنکا ذکر گذشتہ صفحات میں آچکا ہے۔ ۵ مزارات پختہ اندرون مقبرہ ہیں۔ اور ۵ مزارات باہر ہیں۔ مزارات اچھی حالت میں نہیں ہیں۔ دیکھ کر بے حد افسوس ہوتا ہے۔ رقبہ اندازاً ۴ ایکڑ سے زیادہ ہی ہوگا۔ باقی زمین پرتی پڑی ہے۔ اس میں جو مزارات رہے ہیں ان کا نشان بھی اس وقت باقی ہے۔ اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم کھیت معین الدین، ۲۔ پورب کھیت جنگ بہادر موریہ کا ہے، ۳۔ اُتّر کھیت عبد الغنی، معین الدین و جانکی موریہ کا ہے، ۴۔ دکھن کھیت عبد الغنی، سیتارام، دو مزار اور بھی اسی مقبرے سے بالکل پورب میں ہیں اور خار دار بینس و جھلبل سے گھرا ہوا ہے۔ ہر طرف ہو کا عالم ہے اور جائے عبرت ہے۔ پھر بھی انسان سوچنے پر تیار نہیں ہے۔ اور دنیا کی بے ثباتی سے بے خبر اس کی رعنائیوں میں گم ہے۔

نمبر۳۔ ایضاً لب دریائے گومتی ایک شکستہ چبوترے پر نشان مزار ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت عظمت شاہ مجذوبؒ کا ہے۔ سراہنے اتر میں درخت بیل و جھلبل چبوترہ مزار سے ملا ہوا ہے۔ وہاں موجود اہل محلہ نے ایک واقعہ بیان کیا ہے کہ ۱۹۶۰ء

میں بھگوتی تیلی جس کا کھیت اس مزار سے ملا ہوا ہے۔ مزار کو کھودا اور کہا کہ میاں پاکستان جاؤ بن گیا ہے اب تمہارا یہاں کیا رکھا ہے۔ بس اسی رات کو وہ اور اس کی بیوی بیمار پڑے اور پیٹ میں سخت درد تھا اور زور زور سے چلا کر کہتا تھا ارے باپ رے باپ بڑی بڑی داڑھی والے میاں کھڑے ہیں اور کہتے ہیں کہ تم جاؤ ہم تو یہیں رہیں گے۔ اور وہ تیسرے دن مر گیا۔ بیوی بھی مر گئی۔ مزار کھودا ہوا ہے۔ نشان مزار اور شکستہ چبوترہ موجود ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔ بس چبوترے کا رقبہ تقریباً ۲ ڈسمل اس وقت ہے۔

۱۔ پچھم بھگوتی تیلی دھنواسی کا کھیت، ۲۔ پورب بھگوتی تیلی کا کھیت ہے، ۳۔ اُتر درخت بیل و ببلل کا ہے ۴۔ دکھن کھیت بنواسی موریہ کا ہے۔

نمبر ۴۔ ایضاً | ایک شکستہ احاطہ و چبوترہ کنکریٹ کا ہے۔ اور عہد شرقی کی یاد تازہ کرتا ہے رقبہ اس کا ۱۹ ڈسمل کے لگ بھگ ہوگا۔ یہ مزارات چاچک پور میں لب دریائے گومتی ریلوے پُل سے پورب میں ہیں مزارات کو دیکھنے کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ کبھی کوئی ان کی زیارت اور حصول عبرت کے لئے نہیں آیا ہے۔ بڑی کسمپرسی کا عالم ہے۔ مرمت دیکھ ریکھ اور سفیدی دھنائی کا تو کوئی سوال ہی نہیں پیدا ہوتا ہے۔ اگربتی جلانا فاتحہ خوانی تو اب شرک و بدعت ہو گیا ہے اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم کھیت مزروعہ ہے، ۲۔ پورب کھیت مزروعہ ہے، ۳۔ اُتر میں کھیت ہے۔ بعدہٗ ٹیلہ ریلوے کا ہے، ۴۔ دکھن میں کھیت ہے جس میں چنا کی کاشت ہے۔ ۴ مزارات پختہ نظر آتے ہیں۔ پچھم میں ریلوے پل ۲۰۰ قدم پر ہوگا۔

موقع معائنہ مورخہ ۱۵ جولائی ۱۹۸۲ء بوقت ۵ بجے شام

نمبر ۵۔ ایضاً | یہ قبرستان چاچک پور میں ریلوے لائن سے ملا ہوا پورب میں موجود ہے اس میں اس وقت ۱۵ مزارات شکستہ جھاڑ جھنکاڑ سے گھرے ہوئے ہیں باقی مزارات کا نشان مٹ چکا ہے۔ اس کی جگہ پر ہینس کی خاردار جھاڑی ہے۔ رقبہ اس وقت ۱۲ ڈسمل ہوگا۔ دیوار بھی تھی اس کے نشانات موجود ہیں۔ اس کی چوحدی ہے حسب ذیل ہے۔

۱۔پچھم ریلوے لائن کی کھنتی ہے، ۲۔پورب قبرستان وکھیت موسہر کا ہے۔ اترقبرستان ہے، ۴۔دکھن ریلوے لائن کی کھنتی وکھیت مزدوعہ ہے۔

نمبر۶۔ ایضاً | یہ قبرستان چاچک پور میں ہے اور شاہی دور کی یاد تازہ کرتی ہے۔مزارات بہت ہی بلند و بالا ہیں۔ اس وقت ۲۰ مزارات ظاہر ہیں۔ مگر حالات بہت ہی خراب ہیں۔ یہاں پر مسلمان بالکل نہیں آتے اور آتے بھی ہیں تو احساس کمتری جمود اور بے حسی طاری ہے۔ ذرا بھی احساس نہیں ہے۔ کافی مزارات شکست ہو کر بے نشان ہو گئے ہیں۔ اس میں اس وقت ۵ درخت مہوا بہت ہی قدیم ہے۔ اسکی چوحدی حسب ذیل ہے

۱۔پچھم ریلوے لائن، ۲۔پورب کھیت چندر موریہ، ۳۔ اتر باغ چمیلی چندر موریہ وآلو شیو پرشاد، ۴۔ دکھن کنواں وکھنتی ریلوے لائن۔ اس کا رقبہ تقریباً ۶۵ ڈسمل ہوگا۔

نمبر۷۔ ایضاً | قبرستان چاچک پور۔ یہاں کافی قبریں شکستہ اور جھاڑ جھنکاڑ سے ڈھکی ہوئی ہیں۔ کچھ پتہ نہیں چلتا ہے۔ بڑے افسوس کی بات ہے کہ عہد قدیم میں یہ محلہ بزرگان دین، عارفان خدا، علماء، شعراء اور اُمراء کا مسکن رہا ہے۔ اور مسلمان اپنے ماضی سے بے خبر لایعنی کاموں میں لگے ہوتے ہیں۔ اس کا رقبہ اس وقت ۳۰ ڈسمل ہوگا۔ باقی کھیتوں کی نذر ہو گیا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔پچھم کھیت پریم موریہ جس میں پیاز ولہسن ہے، ۲۔پورب کھیت رام چندر موریہ ۳۔ اتر پریم چندر کا آلو وغیرہ، دکھن کھیت شیو پرشاد جس میں آلو ہے۔

نمبر۷۔ ایضاً | روضہ حضرت قاضی نصیر الدین گنبدیؒ۔ آپ عہد شرقی کے علماء کبار میں شمار ہوتے ہیں۔ شمالی ہند میں آپ کے علم وکمال کی بہت شہرت تھی اور آپ نے شیخیت کا جھنڈا لہرایا۔ گذشتہ صفحات میں آپکا تفصیلی ذکر موجود ہے۔ اس وقت آپ کا عالیشان مقبرہ برسوں ہوا کہ مسمار ہو گیا اس کا ملبہ بکھرا ہوا پڑا ہے۔ کوئی بھی فاتحہ خوانی یا اخراج عقیدت کو نہیں جاتا ہے۔ مقبرہ سے متصل ۷ مزارات ظاہر ہیں۔ جن کی حالت ناگفتہ بہہ ہے۔ اس کا رقبہ ۲۰ ڈسمل ہوگا۔ چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔پچھم ریلوے لائن، ۲۔پورب جے منگل موریہ کا کھیت جس میں ارہر ہے، ۳۔ اتر کھنتی ریلوے لائن، ۴۔کھنتی ریلوے لائن کی ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۲۲ جولائی ۱۹۸۲ء بوقت ۷ بجے شام بہمراہی شیخ واجد

نمبر ۹۔ ایضاً | اسی محلہ چاچک پور میں ریلوے لائن کے پچھم جانب قریب ۳۰۰ قدم کے فاصلے پر راستہ سے ملا ہوا بائیں جانب ایک کنواں ہے اور دکھن میں جلیل کے درخت کے نیچے ایک مزار پختہ ہے۔ اس مزار کو دیکھنے کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ اس کی جدید مرمت حال ہی میں ہوئی ہے لوگوں کا بیان ہے کہ مزار بہت ہی قدیم وقت کا ہے۔ بعض لوگوں کا کہنا ہے کہ یہی مزار حضرت ملا افضل استاد الملک رح کا ہے۔ اور اس کا یقین یوں ہوتا ہے کہ کتابوں میں آیا ہے کہ آپ کا مزار کچھ اونچائی پر ہے اور صرف ایک ہی مزار ہے۔ اور یہاں پر ایک ہی مزار ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔پچھم باغ بیلا وگیندا پھول دار درخت، ۲۔ پورب کھیت شری رام موریہ، ۳۔ اتر راستہ کنواں و پودر، ۴۔ دکھن شری رام موریہ کا کھیت ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۲۵ جولائی ۸۲ء بموجودگی شمس الدین چاچک پور، واجد، محمد زماں، و ماجد حسین بوقت ۵ بجے شام

نمبر ۱۰۔ ایضاً | نئی اعظم گڈھ روڈ ریلوے کراسنگ کے دائیں نشیب میں چاچک پور کی آخری حد پر نالے کے وسیع اور پختہ پل کے نشیب میں کھیت مزروعہ کے بعد ایک اونچے چبوترے پر جس کا چبوترہ بھی شکست ہو رہا ہے۔ اس وقت ایک مزار جھاڑ جھنکاڑ سے گھرا ہے اور ٹھیک حالت میں دکھائی دے رہا ہے۔ البتہ صفائی او سفیدی سے محروم۔ اس کا شمع دان ٹوٹ گیا ہے اور یہیں موجود ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔پچھم کھیت مزروعہ، ۲۔پورب کھیت مزروعہ، ۳۔ اتر کھیت مزروعہ، ۴۔ دکھن کھیت مزروعہ

موقع معائنہ ۲۵ جولائی ۱۹۸۲ء کو کیا ہے

# قبرستان معہ رقبہ و آراضی نمبر کاغذات سرکاری چاچکپور

قبرستان آراضی نمبر ۱/۲۲۲ ایک ڈسمل، ۱/۲۲۴، ۲۴، ۲ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۷، ۹۴، ۷ ڈسمل ہے۔ آراضی نمبر ۲/۶۶۵ و ۱۲/ ۶۶۶ منجملہ ۹۶ ڈسمل ہے۔ آراضی نمبر ۱/۶۰۷، ۱۵ ڈسمل ہے۔ آراضی نمبر ۵، ۸ ڈسمل و آراضی نمبر ۸، ۲۹ ڈسمل ہے۔ آراضی نمبر ۴۶۶، ۳۵ ڈسمل آراضی نمبر ۶۳۷، ۲ ایکڑ ۷۰ ڈسمل ہے۔ آراضی نمبر ۵۹، ۲۲ ڈسمل و آراضی نمبر ۵۷، ایک ڈسمل ہے۔ آراضی نمبر ۸۳، ۳۱ ڈسمل ہے۔ آراضی نمبر ۶۲۷، ۵ ڈسمل ہے۔ قبرستان آراضی نمبر ۳۶۸، ۸ ڈسمل، ۵۹۶، ایک ایکڑ ۴۹ ڈسمل و آراضی نمبر ۱۵۹، ۲۱ ڈسمل و ۳۷۶، ۲۴ ڈسمل ہے، آراضی نمبر ۴۵، ۵ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۶۲۴، ایک ڈسمل ہے۔ آراضی نمبر ۸۴۷ / ۶۶۳ ۲۶ ڈسمل ہے۔ اس طور پر کُل چاچک پور میں ۲۰ قبرستان کاغذات سرکاری میں تاحال درج ہیں۔

حصول آراضی نمبر و رقبہ محلہ چاچک پور شہر جونپور بہ تعاون خاص سید ظفر حسن صاحب پینشنر وقف انسپکٹر شہر جونپور

# مزار محلہ خواجہ دوست

ایک مزار بہت ہی قدیم عہد اکبری کی عظیم یادگار محلہ خواجہ دوست کے امام باڑہ میر سخاوت حسین تعمیر مورخہ ۶ اکتوبر ۱۸۶۳ء کے پوربی دلان کے دکھن میں ایک گھیرے کے اندر ہے۔ اس کے پچھمی حصہ میں امام باڑہ مذکور کی دیوار ہے۔ یہ مزار حضرت مُلّا شیخ محمد درویش کا ہے۔ آپ اولیاء کبار میں گذرے ہیں جن کا ذکر گذشتہ صفحات میں آچکا ہے۔ اس امام باڑہ سے ملحق ایک مسجد تعمیر کردہ سید امیر علی عرف میر چھیدا ولد سید غلام علی واقع امام باڑہ پوتی خانہ موجود ہے۔ مسجد کے دائیں بائیں پتھر پر دعائے قنوت ہے۔ بائیں جانب کا کتبہ شکست ہوگیا

ہے۔ اس مسجد کے باہری حصہ پر ایک کتبہ ہے جس میں حسب ذیل اشعار کندہ ہیں۔ اس سے
تعمیر مسجد کی تاریخ نکلتی ہے۔

للّٰہ الحمد کز امیر علی — مزرعہ آخرت ہویدا شد
ساخت مسجد پئے صلوٰۃ عوام — باعث افتخار عقبیٰ شد
بہر سال بنائے ایں مسجد — دل اہل یقیں مہیّا شد
داد ہاتف ندا ز روئے اذاں — سجدہ گہ خاص و عام اینجا شد

اس سے تاریخ تعمیر مسجد ۱۲۷۰ھ ہجری نکلتی ہے ۔

مزار مبارک حضرت مُلّا محمد درویش رحمۃ اللہ علیہ کی چوحدی حسب ذیل ہے
۱۔ پچھم دیوار امام باڑہ جو امام باڑہ کا حصہ ہے، ۲۔ پورب گلی سرکاری بعدہٗ مکان ذوالفقار حسین
۳۔ اُتر دالان امام باڑہ، ۴۔ دکھن گلی پختہ سرکاری بعدہٗ مکان ڈاکٹر کید ارناتھ ۔

**مزار محلہ مچھر ہٹہ** دو مزار سنگین بہت ہی قدیم مُنّو بابو کے مکان کے آخری جزو میں ایک دالان نما جنگلہ میں جس میں تین جنگلہ ۱۰-۱۰ فٹ کا ہے مزار کے چاروں طرف پتھر کا فرش ہے۔ مزار کی بناوٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ شرقی بادشاہوں کے عہد کا ہے۔ یہ تمام جنگلے بہت شاندار ہیں۔ مزار ہر طرف سے بند ہے۔ صرف گلی سے زیارت ہو سکتی ہے اس جنگلے میں ۶ ر سوت موٹا چھڑ لگا ہوا ہے پختہ سرکاری گلی سے متصل یہ مزارات ہیں۔ ان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم مکان مُنّو بابو بعدہٗ ۲۔ پورب مکان مُنّو بابو، ۳۔ اُتر گلی سرکاری پختہ ہے
۴۔ دکھن مکان مُنّو بابو جس میں ۳-۷ کے جنگلے لگے ہوئے ہیں۔ اور یہ مزار بھی مُنّو بابو کے اندر ہیں ہے اور سوائے مکان کے اندر سے اور کسی طرف سے مزار تک پہونچنے کی کوئی سبیل نہیں ہے۔ لوگوں کا کہنا ہے کہ پہلے یہ مزار کھلا ہوا تھا اور بہت بے حرمتی ہوتی تھی اور مُنّو بابو کے یہاں حادثات ہوئے وبلے برکتی تھی جب اس مزار پر عالیشان تعمیر ہوئی ہے۔ خیر و برکت ہے لیکن تعمیر سے باہر کی طرف سے جانے کا راستہ نہ رہ گیا جو کہ باہر سے زیارت کرنے کے

سلئے ایک دروازہ ہونا چاہئے تھا۔

موقع معائنہ ۲۷ جولائی ۱۹۸۲ء بوقت ۳ بجے دن

**مچھر ہٹہ کی گلی میں دو مزار** مانک چوک میں گلی کے اندر دو مزار واقع ہے۔ گلی سے اندر جاتے ہوئے قبرستان شہزادگان تغلق کے قبل بائیں طرف ایک مکان سے ملا ہوا سید عبدالملک کا مزار ہے۔ یہ مزار بالکل ٹوٹ چکا ہے۔ لیکن ابھی نشان مزار باقی ہے اگر مرمت ہو جائے تو عہد قدیم کی ایک یادگار باقی رہ جاتی ہے

دوسرا مزار بالکل گلی کے سامنے شری رام سمجھ سنگھ وکیل کے مکان سے متصل ہے۔ یہ مزار حضرت ملا بہرام شاہ کا ہے۔ اور حکیم شفا صاحب نے کئی واقعات کرامت صاحب مزار کے بیان فرمائیں ہیں۔ دونوں مزارات بے مرمت ہیں مسلمانوں کو بالکل توجہ اور فرصت نہیں ہے کہ اس طرف کوئی کام کریں۔ بڑے افسوس کی بات ہے اور ہر وقت آمدورفت میں ان کی مزارات پر نظر پڑتی رہتی ہے۔

# مزارات محلہ بلوا گھاٹ مع چودی

**نمبر ۱** مزار حضرت صندل شاہ جو محمد حبیب کے مکان سے ملا ہوا ہے۔ اس وقت بالکل شکست حالت میں ہے۔ محمد حبیب نظیر صاحب کے پھوپھا ہیں۔ ان کا خیال اس مزار کے تعمیر نو کا ہے۔ مزار کی موجودہ حالت اس کی قدامت پر دلالت کرتی ہے اور معلوم ہوتا ہے کہ اس کا تعلق بابر اور ہمایوں کے عہد سے ہے۔ یہ مزار بالکل مکان کے اندر ہے اور دیوار سے متصل ہے

**نمبر ۲۔ ایضاً** حضرت شاہ محمد یوسف۔ آپ کا مزار پختہ گلی میں ہے۔ یہ مکان عبدالجلیل عرف بدھو کا ہے۔ اور مزار مبارک مکان سے ملا ہوا ہے۔ مزار کے اتر و پورب سرکاری راستہ ہے۔ اس کے سامنے صحن بعدہٗ مکان علی احمد درزی کا ہے۔ مزار بہت ہی عظیم ہے سفیدی وصفائی برابر ہوتی رہتی ہے۔ اس مزار مبارک کا تعلق بزمانہ شہنشاہ اورنگ زیب ہے۔

**نمبر ۳۔ ایضاً** حضرت قاضی شاہ ثناء اللہ۔ یہ مزار ایک افتادہ زمین پر ہے۔ حضرت شاہ صاحب بہت ہی صاحب فیض وکرامت اور بابرکت بزرگ گذرے ہیں۔ آپ کا مزار مبارک

سرکاری گلی کے پورب میں کچھ بلندی پر ہے۔ آپ کے مزار مبارک کے دکھن میں علی احمد درزی کا صحن و مکان ہے۔ اس مزار کی سفیدی وصفائی ہوتی رہتی ہے۔ نظیر درزی اور ان کے رشتہ دار اور دیگر اہل محلہ مزارات کا ادب و احترام کرنا جانتے ہیں۔ اور یہاں عرس بھی ہوتا ہے۔

**نمبر۴۔ ایضاً** حضرت قاضی عبدالحلیم شاہ رحؒ۔ اپنے وقت کے بہت ہی صاحب کشف و حال اور صاحب جلال بزرگ ہیں۔ اگر آپ کے نام مبارک کے ساتھ لفظ حلیم نہ ہوتا تو پتہ نہیں آپ کے جلال کا کیا حال ہوتا۔ آپ کا مزار پرشوتم یادو کے کھیت میں ہے جب سے کہ پرشوتم سے بے ادبی وگستاخی ہوئی ہے کھیت میں پیداوار نہیں ہوتی۔ محمد نظیر نے بے ادبی کا واقعہ بیان فرماتے ہوئے کہا کہ چبوترے کے پورب میں بیر کا بہت ہی قدیم اور عظیم درخت تھا جس میں کٹلی میٹھی بیریں لگتی تھیں قریب ۱۵ سال ہوا کہ اس نے آگ لگا دیا تھا بعد کو درخت کاٹ دیا گیا۔ اسی وقت سے یہ کھیت پرتی ہے۔ اس کی چوحدی یہ ہے۔ ا۔پچھم مکان علی احمد درزی، ۲۔ پورب کھیت پرشوتم بعدہٗ مکان لالہ جی، ۳۔ اتر مکان گوری شنکر اور بھوکسو دھن، ۴۔ کھیت بعدہ مکان معصوم وغیرہ کا ہے

**نمبر۵۔ ایضاً** لواگھاٹ کی پچھم والی گلی میں گلی کے دکھن ایک ۲۰ فٹ چوڑا اور ۲۵ فٹ لانبا چبوترہ ہے۔ یہ چبوترہ پورب و پچھم میں ہے۔ اس پر تین مزار پختہ ہیں پچھم جانب والے مزار پر عالیشان شمعدان ہے۔ جلیبی کے خود رو چھوٹے اور بڑے چار درخت ہیں۔ یہ چبوترہ ۵ فٹ بلند ہے۔ اور دکھن و اتری رُخ سے ٹوٹنا شروع ہو گیا ہے۔ یہ مزارات مغلوں کے وسطی عہد کے ہیں۔ یہاں صاحب حاجت کی حاجت روائی ہوتی ہے۔ اس کے پچھم میں راستہ بعدہٗ مکان ابن حیدر۔ پورب میں مکان محمد اسمٰعیل ومحمود منصوری بعدہٗ گلی سرکاری۔ اتر گلی سرکاری بعدہٗ مکان مرزا نصیر صاحب۔ دکھن مکان ابن الحسن صاحب کا ہے۔

**نمبر۶۔ ایضاً** حاجی محمد زکریا صاحب مرحوم کے احاطہ سے لگی ہوئی گلی میں احاطہ کے بعد مکان محسن صاحب مرحوم کا ہے۔ اس مکان کے چار در کے دالان میں ۳ مزار پتھر کے بہت ہی قدیم ہیں۔ سینے پر تعویذ بنا ہوا ہے جو عہد تغلق وشرقی کی نشان دہی کرتا ہے دالان چار

فٹ اونچا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم مکان حاجی محمد محسن صاحب مرحوم، ۲۔ پورب احاطہ حاجی محمد زکریا صاحب مرحوم، ۳۔ اتر مکان رہائشی حاجی محمد محسن صاحب مرحوم، ۴۔ دکھن ایک وسیع صحن بعدہ پچھم میں گلی ہے۔ اس کشادہ پختہ سرکاری صحن کے پورب میں مکان عبدالحمید عرف حمّی مرحوم کا ہے۔ اور حمّی مرحوم کے اتر میں سرکاری پختہ گلی اس کے بعد دالان میں یہ تینوں سنگین مزارات ہیں۔ یہاں ایک بات بہت قابل اعتراض ہے کہ اگر ان مزارات کو دالان میں لے ہی لیا تھا تو پھر اس کو جتنا ڈھانک دیا ہے اور بہت تھوڑا باقی ہے۔ اس سے ہر وقت بے ادبی ہوتی رہتی ہے۔ مزار کا کم سے کم نصف حصہ دالان کے اوپر ہونا چاہئے تھا جب کہ مزار و دالان کی زمین دونوں برابر ہے۔

**نمبر ۷۔ ایضاً** حضرت شاہ فتح محمدؒ۔ آپ کا مزار محمد نظیر صاحب گدی والے کے مکان کے باہری حصے میں ہے مزار مبارک کے اوپر ایک عالیشان گنبد محمد نظیر کے والد محمد حنیف مرحوم نے دس سال قبل تعمیر کرایا ہے۔ اندر و باہر سفیدی و صفائی ہے۔ مزار مبارک بہت ہی عظمت و رفعت کا مالک ہے۔ اس پر سرخ چادر چڑھی ہوئی ہے۔ مزار سنگین ہے اور بہت ہی شاندار ہے۔ آپ عہد شرقی کے دور آخر کے اولیا کبار میں گذرے ہیں۔ ہر سال ۸ ربیع الاول کو آپ کا عرس ہوتا ہے۔ لوگ ہر جمعرات، جمعہ اور دوشنبہ کو زیارت کو آتے ہیں۔ منتیں مانتے ہیں مرادیں بر آتی ہیں۔ اس ادب و احترام نے محمد نظیر کو بہت فائدہ پہونچایا ہے اور آخرت میں بھی انشاء اللہ فائز المرام ہوں گے۔

**نمبر ۸۔ ایضاً** حضرت عبدالقدیر شاہؒ۔ آپ کا مزار محمد نظیر صاحب گدی والے کے اندرون مکان کے زنانے مکان کے اتری حصہ میں واقع ہے۔ یہ مزار بھی سنگین تھا لیکن امتداد زمانہ سے شکستہ ہو گیا تھا۔ محمد انوار صاحب جو محمد نظیر گدی والے کے بھتیجے ہیں اور اس وقت سعودی عربیہ میں رہتے ہیں محمد نظیر صاحب کے ذریعہ اس مزار کی از سر نو مرمت کرائی اور اس پر ایک کمرہ بھی تعمیر کرایا ہے جس سے مزار صدیوں کے لئے محفوظ ہو گیا ہے۔ یہ لوگ بہت خوش عقیدہ ہیں اور واقعی بزرگوں سے دلی محبت رکھتے ہیں۔ حضرت شاہ عبدالقدیر صاحبؒ اپنے وقت کے بہت ہی باکمال اور کشف و کرامت بزرگ تھے۔ خدمت سے عظمت ملتی ہے، اور پھر بزرگوں اور مزاران

باصفا کی خدمت اور ادب سے دنیا و آخرت دونوں سنورتی ہے۔ یہ لوگ زندہ ہیں اور صفات خداوندی کے مظہر ہیں۔ جو لوگ گناہوں میں ڈوبے ہوئے ہیں ان کیلئے یہ مردانِ خدا عظیم پناہ گاہ ہیں

حضرت حافظ سید شاہ علیم اللہ حبشیؒ | آپ کا مزار مبارک الحاج محمد احمد زکریا کے احاطہ میں پورب طرف ہے مزار پختہ ہے اور باونڈری ہے۔ آپکا شمار علماء روزگار اور اولیاء کبار میں ہے۔ آپکا مسلک عشق و محبت تھا بزرگان دین کے مزارات کا ادب و احترام خدا کا ادب احترام ہے کیونکہ آپ فنا فی اللہ ہیں اور فنائیت کے بعد دوئی باقی نہیں رہتی ہے۔ آپ کا تعلق مغلوں کے دور وسط سے ہے۔

## مزارات محلہ کرار کوٹ مع چوحدی

نمبر ۱ | یہ قبرستان تکیہ حضرت چاند شاہ کے نام سے منسوب ہے۔ یہ دریائے گومتی کے کنارے اونچے ٹیلے پر واقع ہے۔ بندوبست میں اس کو مقبوضہ چاند شاہ کر کے لکھا ہے۔ اس میں سید علاء الدین لاجوریؒ جو اپنے وقت کے اولیاء کبار میں گذرے ہیں وہ علم موسیقی میں مہارت تامہ رکھتے تھے اور بہت سے آلات موسیقی کے موجد بھی ہیں۔ ان کا مزار ٹیلہ کے وسط میں ایک وسیع چبوترے پر زمین دوز ہے۔ یہ قبرستان بہت ہی قدیم ہے۔ اور دیگر بزرگان دین کے بھی مزارات ہیں۔ اس وقت اس میں ۱۲ مزارات پختہ ظاہر ہیں جس میں کئی ایک مرمت کے بھی مستحق ہیں اب اس قبرستان میں عام مسلمان اپنے مُردوں کو دفن کرتے ہیں اسی قبرستان میں راقم الحروف کے والد سید عبدالقدیر مرحوم متوفی ۲۶ر دسمبر ۱۹۴۲ء اور میری والدہ سماۃ اختری بی بی مرحومہ متوفیہ ۲۷ر دسمبر ۱۹۷۸ء بھی دفن ہیں۔ اسی قبرستان میں جونپور کے مایہ ناز شاعر حفیظ جونپوری یادگار داغ بھی آرام فرما ہیں۔ اسی تکیہ پر حضرت داغ جونپوری یادگار حفیظ کا بھی مدفن ہے اسی قبرستان میں علی نجف پہلوان کا اکھاڑہ بھی اتر طرف ہے، جو مزاحیہ شاعر بھی تھے اور نجف تخلص رکھتے تھے۔ یہ تکیہ بعد کو رجب علی سائیں کے نام سے مشہور ہوئی ہے جو چاند شاہ کی اولاد میں تھے اس اکھاڑے کے پچھم میں دو مزار ایک قدیم چبوترے پر ہے، جو جوہر سائیں اور رجب علی سائیں کے کہے جاتے ہیں۔ یہ دونوں مزارات بالکل ٹوٹ گئے تھے اہل محلہ جیسی قریب قریب سب ہی مسلمان ہیں سب نے بنوانے کا وعدہ کیا لیکن کسی نے وعدہ پورا نہ کیا۔ اور اس نیک کام

کو شیوناتھ دھوبی ولد حسینی دھوبی ساکن محلہ ڈھالگر ٹولہ نے مرمت کرا کے سفیدی کرادی ہے۔ اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم نالہ برساتی خشک و خام، گومتی ندی و ایک درخت چلبل، ۲۔ پورب میں درخت برگد و کھیت ممتا، ۳۔ اُتر میں کھیت حبیب انصاری، ۴۔ دکھن میں گومتی ندی ہے۔ اس قبرستان کے وسط میں پندرہ فٹ مربع میں ایک چبوترہ تھا۔ اس پر علاء الدین لاجوریؒ کا مزار تھا اور مزار مبارک پر عالیشان گنبد تھا مگر اب منہدم ہوچکا ہے۔ لوگوں کا کہنا ہے کہ اس کے اندر زمین دوز تہہ خانہ ہے اور اصلی مزار حضرت سید صاحب کا اسی تہہ خانے میں ہے۔ اس وقت قبرستان کی حالت بے حد خراب ہے اور ہر طرف سے کھیتوں میں شامل ہورہی ہے۔ کاغذات سرکاری بندوبست حال میں اس قبرستان کا آراضی نمبر ۱/۱۳۶، ۲، رڈسمل مقبوضہ چاند شاہؒ درج ہے۔ فوری توجہ کی ضرورت ہے۔ اب اس پر مختلف خاندان کے لوگ دفن ہوتے ہیں سب کا مذہبی فریضہ ہے کہ اس کی حد بندی کرا کے اس کو چہار دیواری سے گھیر کر درخت سایہ دار نصب کرادیں۔ یہ صدقۂ جاریہ ہے

نمبر ۲۔ ایضاً ایک مزار پختہ بہت ہی لاتیا ندی جانے والے راستہ کے دائیں حفیظ خاں کے مکان سے ملا ہوا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت انور شاہ مجذوبؒ کا ہے۔ حضرت شاہ صاحب بہت ہی صاحب کشف و حال تھے۔ آپ کا زمانہ فرخ سیر کا عہد زریں ہے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم میں مکان حفیظ خاں، ۲۔ پورب میں زمین افتادہ حبیب انصاری بعدہٗ مکان حبیب انصاری، ۳۔ اتر میں راستہ سرکاری بعدہٗ مکان عبدالوہاب وغیرہ، ۴۔ دکھن میں راستہ سرکاری جو گومتی ندی کو گیا ہے۔

نمبر ۳۔ ایضاً ایک مزار کرار کوٹ جانے والی گلی میں قلعہ شاہی کی عمارت سے متصل ایک قناتی مسجد میں ہے۔ یہ مزار دکھن صحن میں سا ہے۔ مزار بہت قدیم ہے۔ کہا جاتا ہے کہ مزار سید منور شاہؒ کا ہے۔ جو تیرہویں صدی عیسوی میں اس قلعہ میں مقیم تھے اور بہت ہی عابد و

زاہد اور خاموش طبع تھے، یہ مسجد ابتداہی سے فناتی رہی ہے۔ پچھم زمین و مکان پورب گلی سرکاری جو دکھن میں ندی کو گئی ہے اتر مکان قلعہ شاہی ہے۔ دکھن زمین افتادہ ہے یہ مسجد سید منور شاہ کی تعمیر ہے۔[1]

قبرستان محلہ کرار کوٹ کا آراضی نمبر و رقبہ | قبرستان کرار کوٹ کا آراضی نمبر و رقبہ بند و بست حال میں اس طور پر درج ہے۔

قبرستان نمبر ۱۴/۱۲، ۷ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۶۳ / ۱۳۰، ۱۸ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱ / ۱۳۶ ۴۷ر ڈسمل ۔ آراضی نمبر ۸۸، ۴ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۶۴، ۲۲ر ڈسمل ہے۔

بہ تعاون جناب سید ظفر حسن صاحب سینیر وقف انسپکٹر شہر جونپور۔

## مزارات محلہ ڈھالگر ٹولہ مع چوحدی

نمبرا ۵ر مزارات ایک لائن میں جس میں ۴ر نہایت سنگین قریب ۵۰ فٹ اور ۲۰ر فٹ لابنے چوڑے شکستہ چبوترے پر بھگوان داس و نرائن داس ولد پرشادیا دو کے کھیت میں ہے۔ اس میں دو مزار سنگین پچھم میں ہے اور دو مزار سنگین پورب میں ہے، ایک مزار چونے و نمبری اینٹ کا وسط میں ہے۔ پہلے یہ وسطی مزار بھی پتھر کا تھا۔ ٹوٹ جانے کی وجہ سے اس کو بعد کو چونے سے بنا دیا گیا۔

پچھم جانب والے دونوں مزار میں سے دوسرے مزار پر ایک پتھر کا نقش و نگار سے مزین شمعدان تھا، جو شکست ہو کر مزار کے سرہانے کھیت میں موجود ہے۔ شمعدان پر لا الٰہ الا اللہ محمد الرسول اللہ کے بعد فارسی زبان میں " روشن بامن سردش می گفت بائے دلے در جوار رحمت باد،، ۱۰۹۹ھ آخر میں درج ہے۔ اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ صاحب مزار جن کا نام دریافت نہ ہو سکا۔ ہمایوں بادشاہ کے عہد میں یہاں موجود تھے۔ اور شاہ جہاں بادشاہ کے عہد میں آپ کا وصال ہوا ہے۔ سب مزارات بہت ہی وجاہت اور شان و شوکت کے مالک ہیں اتنا مدت مدید گذرنے کے بعد بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ ابھی ابھی سنگتراشوں نے اسے تراشا ہے۔ افسوس کی بات ہے کہ یہ خالص مسلمانوں کا محلہ رہا ہے لیکن کسی زمانے میں بھی

[1] تجلیات العارفین قلمی اردو ص ۱۳۲

کسی بھی مسلمان کو یہ توفیق نہ ہوئی کہ ان مزارات پر آتا اور بطور کفارہ فاتحہ پڑھ دیتا۔ اس کے چاروں طرف بھگوان داس نرائن داس کے کھیت ہیں اور اس کے پچھم میں کنواں و پودرہے۔ بے مروتی کے بارے میں کیا عرض کیا جائے۔ جن کے آباؤ اجداد ہیں جب انھیں کو فکر نہیں ہے اور احساس مردہ ہو چکا ہے تو پھر غیروں سے کیا شکایت ہے۔ یہی بہت ہے کہ اس نے مزارات کو خود نہیں توڑا ہے

**نمبر ۲ - ایضاً** | محلہ ڈھالگر ٹولہ میں ایک مزار پختہ لب سڑک چھوٹے چبوترے پر اٹالہ مسجد سے اسٹیشن روڈ جاتے ہوئے دائیں طرف ہے۔ اور بہت ہی قدیم ہے کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ احمد شاہ قادریؒ کا ہے۔ آپ بہت صاحب حال اور باکرامت بزرگ اور رحم دل ہیں۔ لوگوں کی بہت سنتے ہیں اور خدا سے حاجت روائی کے لئے کہتے ہیں۔ آپ کے مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم سڑک سرکاری و گومٹی شبیر حلوائی، ۲۔ پورب مکان بشیر وغیرہ، ۳۔ اتر مکان اختر عباس ایڈوکیٹ جو اس وقت منصف مجسٹریٹ ہیں، ۴۔ دکھن راستہ بعدہٗ مکان عبدالشکور بجّہ وان بعدہ عبدالغفور مرحوم ٹیلر ماسٹر رہائش پذیر رہے ہیں۔ اس مزار مبارک کے تین طرف مکانات ہیں۔ سفیدی، صفائی و عرس سالانہ ہوتا ہے۔ اہل محلہ کو عقیدت و محبت ہے

**نمبر ۳ - ایضاً** | محلہ ڈھالگر ٹولہ میں ایک مزار مبارک بہت ہی عظیم و جسیم مکانوں کے درمیان واقع ہے اور راستہ سے ملا ہوا ہے۔ اس سے متصل ایک بہت ہی چھوٹی قناتی مسجد ہے جس کی وجہ سمجھ میں نہیں آتی ہے کہ وہ اتنی خورد کیوں بنائی گئی ہے۔ صاحب مزار کا حال گذشتہ صفحات میں آچکا ہے۔ مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے

۱۔ پچھم مکان شیخ محمد ہارون و مسجد قناتی۔ ۲۔ پورب مکان شیخ نواب علی و شیخ جمال احمد ولد شیخ ولی محمد مرحوم۔ ۳۔ اتر راستہ بعدہٗ افتادہ زمین حاجی شیخ نواب علی و جمال احمد، ۴۔ دکھن مکان شیخ محمد ہارون حلوائی۔ مزار بالکل درست سفیدی و صفائی ہوتی رہتی ہے۔ اس کا چبوترہ بھی وسیع اور درست ہے۔

نمبر ۴۔ ایضاً | ڈھالگر ٹولہ میں نگر پالیکا انٹر کالج کے دکھن دو مزار ہیں جس میں ایک مزار علی حاتم مرحوم کے مکان سے ملا ہوا ہے۔ ان کے اس مکان میں کوئی کرایہ دار ہے۔ اور ایک مزار مکان کے پشت میں اتر جانب ایک بڑے چبوترے پر ہے۔ دونوں مزار شکست ہو رہے ہیں اور کوئی مسلمان پرسان حال نہیں ہے۔ بڑے چبوترے والا مزار بھی کسمپرسی کے عالم میں ہے۔ اس کے پورب میں ایک قبرستانی احاطہ ہے جس کے پچھم میں نیم کا درخت ہے۔ ان مزارات اور احاطہ کے اتر میں عام قبرستان ہے جو شاید محلہ نصیب خاں منڈی عرف باڑہ کے خان صاحبان کی ہے۔ لیکن اس پر کوڑا پھینکا جاتا ہے۔ لوگ رفع حاجت کرتے ہیں اور بہت گندگی ہے۔ سب دیکھتے ہیں لیکن ان کی ٹھانی متحرک نہیں ہوتی ہے۔ سرد پڑ گئی ہے اور مسلمانوں کا احساس مرچکا ہے اور غیر ضروری مسائل ان کو اصلی مسئلہ کی طرف متوجہ نہیں ہونے دیتے ہیں۔ خدا ان پر رحم کرے کہ اپنے باپ دادا کی قبرستان کو وہ صاف ستھرا رکھیں

نمبر ۵۔ ایضاً | محلہ ڈھالگر ٹولہ نئی کالونی کے گھیرے ہوئے حصے میں اشوک پانڈے چشمے والے کے مکان کے اتر میں پختہ گلی سے متصل ایک مزار بہت ہی قدیم ہے۔ شیخ محمد یوسف سہروردی مرحوم نے مجھ سے کہا تھا کہ یہ مزار حضرت شاہ امان اللہ چشتی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے، جو حضرت شیخ ابداد چشتی رحمۃ اللہ علیہ کے مریدوں میں تھے۔ ان کی وفات ۷ صفر ۱۰۹۹ھ ۱۶۹۱ء کو بعہد اورنگ زیب بادشاہ ہوئی ہے۔ بڑے ہی بافیض اور صاحب کشف و کرامت بزرگ ہیں۔ اور حاضری دینے والوں کیلئے خدا سے دعا کرتے ہیں۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم گلی۔ ۲۔ پورب مکان اشوک پانڈے مذکور، ۳۔ اتر گلی پختہ بعدہٗ مکانات، ۴۔ دکھن مکان اشوک پانڈے مذکور ہے۔ اس مزار کے پچھم میں ۵×۲۰ فٹ کا چبوترہ اور اتر دکھن ۱۵ فٹ چوڑا چبوترہ ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اشوک پانڈے مذکور اور مسلمانوں کے درمیان ایک معاہدہ اس چبوترے اور مزار کے بارے میں مورخہ ۲۹ اکتوبر ۱۹۸۲ء کو ہوا ہے۔

نمبر ۶۔ ایضاً | ایک مزار عبدالمجید خاں مرحوم لہسن والے کے احاطے میں بیر دنیم کے درخت کے نیچے مکان سے ملا ہوا ہے۔ اس مکان کو ڈاکٹر عبدالعلیم اورنگ آباد

بنارس نے حاجی محمد عثمان مرحوم ۱۰۰۵ بیر ملی مرچنٹ کے ہاتھ فروخت کر دیا ہے۔ اس مکان کے موجودہ وارث عبدالاول ۱۰۰۵ وغیرہ ہیں۔ مزار پختہ ہے سفیدی وصفائی نہیں ہے۔ یہ مزار کس کا ہے معلوم نہ ہو سکا۔ اس محلہ ڈھالگر ٹولہ میں آراضیات قبرستان کا نمبر مجھے نہیں ملا ہے۔ صرف ایک نمبر ۲۰ ہے۔ جس کا رقبہ ۲ر ڈسمل ہے درج ہے۔

## نمبر ۷۔ قبرستان شیخ التفات حسین گہر

یہ قبرستان ایک چہار دیواری کے اندر محلہ ڈھالگر ٹولہ میں نگر پالیکا انٹر کالج کے پشت پر واقع ہے

پورب و پچھم اس چہار دیواری کا طول ۸۰ ارفٹ، عرض اتر دکھن ۴۲ ارفٹ ہوگا۔ اس میں دو قبریں خام ہیں جس پر سرہانے سنگین لوح مزار ہے۔ پورب والی قبر پر وفات محمد علی باقر گہر ۲۳ر رمضان المبارک ۱۲۹۵ھ اور پچھم والی قبر پر زوجہ التفات حسین وفات ۲۱ر صفر المظفر ۱۲۹۱ھ تحریر ہے۔ احاطہ کی دیوار سے متصل پچھم میں ایک درخت نیم ہے اور احاطہ سے باہر ہے۔

اس احاطہ کے پچھم میں و اتر دکھن میں اہل محلہ کے امامیہ حضرات کی خاندانی قبرستان ہے اس قبرستان کے سامنے ایک بہت ہی کشادہ میدان ہے جس کی اتری سرحد نگر پالیکا اسکول اور دکھنی سرحد امام باڑہ شیخ التفات حسین گہر کے گیٹ و مسجد سے ملتی ہے اور پچھم میں میدان کی حد سڑک سرکاری ہے۔ ہر سال ۸ر محرم الحرام کو امام باڑہ ناظم علی خاں نصیب خاں منڈی میں مجلس عزا برپا ہوتی ہے۔ اس کے بعد طبل و علم کے ساتھ ایک جلوس ذوالجناح کا مرثیہ و نوحہ پڑھتا اور زنجیر سے ماتم کرتا ہوا ۶ر بجے شام کو اس کشادہ میدان مذکور میں آتا ہے۔ اور اس کے بعد امام باڑہ شیخ التفات حسین اور اس کے صحن میں اس جلوس ذوالجناح کا خاتمہ ہوتا ہے، اس جلوس میں ہزاروں آدمیوں کا مجمع ہوتا ہے جس میں ہندو مسلمان شیعہ و سنی مرد و زن اور بچے سب شرکت کرتے ہیں۔ ہر قسم کی دوکانیں لگتی ہیں اور بڑی لذیز پکوڑیاں چھنتی ہیں اور بڑی چہل پہل رہتی ہے اور حسن و جمال کا مظاہرہ ہوتا ہے۔ ہر طرف سر ہی سر نظر آتے ہیں۔ نگر پالیکا اسکول کی چھت اور قرب و جوار کے مکانوں پر عورتیں و لڑکے اس منظر کو دیکھنے کیلئے اکٹھا ہوتے ہیں جونپور میں ۱۲ ربیع الاول کی طرح ۸ر محرم کا یہ جلوس بھی بہت ہی مشہور ہے

# مزارات محلہ نصیب خاں منڈی مع چوحدی

نمبر ۱ ڈاکٹر محمد سبطین کے صحن کے پورب میں ایک قبر پختہ جس کی تعمیر بہت ہی عالیشان ہے چہار دیواری سے گھری ہوئی ہے۔ ایک تقریباً دس فٹ اتر دکھن اور آٹھ فٹ پورب پچھم و تین فٹ اونچے چبوترے پر ہے۔ لوح مزار بجائے سرہانے کے پچھم طرف چبوترے کے فرش پر لگا ہے۔ جس پر شیخ محمد حسن ابن شیخ عزیز الدین لکھا ہے۔ آپ محمود حسن و معین الحسن کے بڑے بھائی اور سبطین کے والد ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ بڑے سخی و فیاض تھے۔ ان کی وفات ۲۴ اگست ۱۹۳۶ء کو ہوئی ہے۔ جس مکان میں سبطین کی سکونت ہے۔ وہ انہیں کا تعمیر کردہ ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۵ / نومبر ۱۹۸۲ء

نمبر ۲۔ ایضاً نصیب خاں منڈی کی سرحد پر محلہ خاص پور میں ہریجن آبادی کے پورب چار فٹ اونچے چبوترے پر ایک مزار بہت ہی شاندار ہے۔ یہ مزار بالکل شکست ہو گیا تھا۔ اس کی مرمت رام جیت ہریجن کے لڑکے شری رنجیت سنگھ جو اس وقت بنارس میں ایڈیشنل جج ہیں اچھی طرح کرادی ہے اور چبوترہ و چہار دیواری بھی بنوادی ہے۔ اس کا تذکرہ گذشتہ صفحات میں آچکا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم مکان بنسی ہریجن، پورب کھیت مزروعہ، دکھن کھیت مزروعہ۔ اتر کھیت مزروعہ ہے

نمبر ۳۔ ایضاً محلہ نصیب خاں کی نوابی گلی میں قمر الدین عرف ناٹے ولد محمد رفیع مرحوم کے مکان مسکونہ کے اندر ایک مزار بہت ہی قدیم ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ محب اللہؒ کا ہے آپ زہد و تقویٰ میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔ اور مخلوق خدا سے کنارہ کش ہو کر گوشہ نشینی کی زندگی گذار رہے تھے۔ آخری ایام میں یہیں سکونت پذیر رہے اور یہیں پر آپ کا وصال ہو گیا۔ بہت ہی بافیض بزرگ ہیں لیکن کسی رہائشی مکان کے اندر کسی بزرگ کے مزار کی موجودگی مکین کے لئے کبھی نفع بخش ثابت نہیں ہوئی ہے۔ کیونکہ بال بچوں اور عورتوں کی وجہ سے برابر بے ادبی اور ناپسندیدہ باتیں ہوا کرتی ہیں۔ اور یہ بھی بات ہے کہ کسی چیز کی قربت آدمی کو بے ادب بنا

دیتی ہے۔ اس کی جو اہمیت و مقام ہے وہ جاتا رہتا ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ بجائے فیض کے پریشانی تباہی و بربادی اور مفلسی کا سامنا کرنا پڑتا ہے گو اس کا تعلق بزرگ کی ذات سے وابستہ نہیں ہے لیکن قدرتی امور اور مقدر یہی ہے۔ اسی طرح قبرستان کی زمین پر مکان کی تعمیر کبھی نفع بخش نہیں ہوتی ہے۔ ان باتوں سے بچنے اور احتیاط کی ضرورت ہے۔ اگر مزار ہے تو پھر ادب کو ملحوظ رکھنا ہوگا

نمبر ۴۔ ایضاً محلہ نصیب خاں منڈی۔ اس مزار مبارک کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ حضرت ملا دائم قادریؒ جو حضرت ملا محمود جونپوریؒ کی اولاد میں سے تھے، اس کا تذکرہ گذشتہ صفحات میں آچکا ہے۔ یہ مزار مبارک حکیم ڈاکٹر نشتر کے مطب کے پشت پر اتر جانب واقع ہے۔ اس وقت پرانے گاڑی خانے کو نگر پالیکا نے کٹرہ بنا دیا ہے۔ یہ مزار اسی کٹرہ کی دوکان کے اتری گوشہ میں ہے۔ حکیم منظور احمد صاحب مرحوم کا چشم دید واقعہ ہے کہ ۲ بجے شب میں تہجد کے وقت اکثر میں نے دیکھا کہ ایک آتشیں گولہ دکھن طرف سے مزار مبارک پر آیا اور پھر قبل فجر دکھن جانب واپس ہوگیا۔ مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

اپچھم دوکان نگر پالیکا جونپور، پورب متصل مزار قدیم درخت نیم بعدہٗ دیوار، اتر دیوار بعدہٗ شیخ محمود حسن ٹمبر مرچنٹ کی ٹال، دکھن راستہ و دوکان نگر پالیکا جونپور۔ ۶ نومبر ۸۲ کو موقع دیکھا ہے

نمبر ۵۔ ایضاً نصیب خاں منڈی۔ عباس خاں مرحوم کے احاطے قدیم کنویں کے آگے دو مزار ایک ساتھ چہار دیواری کے اندر ہے۔ جس میں سے ایک مزار کے بارے میں گذشتہ صفحات میں ذکر آچکا ہے۔ دوسرے مزار کے بارے میں یہ پتہ نہ چل سکا کہ یہ کس کا ہے۔ کچھ لوگوں کا بیان ہے کہ یہ مزار مولوی عبد الباسط مرحوم کا ہے۔ یہ دونوں مزارات محمد اسحٰق نقشہ نویس کے مکان کے سامنے ہیں۔ صاحب مزار بہت بافیض بزرگ ہیں۔ سفیدی و صفائی ہوتی رہتی ہے اور اکثر لوگ برائے فاتحہ خوانی حاضر ہوتے ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

اپچھم راستہ بعدہٗ مکان محمد اسحاق نقشہ نویس۔ پورب مکان۔ اتر راستہ و مکان۔ دکھن راستہ بعدہٗ مکانات ہیں۔

نمبر ۶۔ ایضاً نصیب خاں منڈی میں غلہ منڈی کے اندر سڑک سے داخل ہونے

کے بائیں راستہ کے پچھم میں قریب ۲۵ فٹ پورب پچھم اور ۱۰ فٹ اتر دکھن کے پختہ چبوترے پر ۴ مزارات ایک قطار سے ہیں مزارات پختہ ہیں اور وجاہت کے مالک اور صاف ستھرے ہیں اور معلوم ہوتا ہے کہ برابر سفیدی وصفائی ہوتی رہتی ہے۔ مزارات بہت قدیم ہیں اور منڈی کے ہندو اور مسلمان سب ہی صاحب مزار کے عقیدت مند ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم دوکان غلہ، پورب صحن و راستہ ہے۔ اتر دوکان غلہ گوبردھن ساہو۔ دکھن دوکان غلہ پرشوتم ساہو

**نمبر ۷۔ ایضاً** نصیب خاں غلہ منڈی میں اس مزار کے پورب میں صحن کے بعد چائے کی دوکان سے ملا ایک مزار سنگین ہے۔ مزار کی حالت بالکل درست ہے پھول مالا چڑھا کرتا ہے اگربتی جلا کرتی ہے۔ بڑے بافیض بزرگ ہیں۔ لوگوں نے یہاں کے صاحب مزار کے بارے میں بڑے عقیدتمندانہ خیالات کا اظہار کیا ہے۔ ہندو حضرات زیادہ عقیدت کا اظہار کرتے ہیں نئی نسل وقتی جذبات کا شکار ہے۔ یہ مزارات محفوظ ہیں۔

**نمبر ۸۔ ایضاً** غلہ منڈی کے راستہ میں دائیں طرف ایک لکڑی کی گمٹی ہے۔ یہ گمٹی نظام الدین کی ہے۔ ایک چبوترے پر سنگین مزار اس گمٹی میں ہے۔ غلے کے بورے مزار کے دائیں بائیں متصل رکھے ہوئے ہیں۔ مزار بہت ہی اچھی حالت میں ہے پتہ نہیں کہ اگربتی وغیرہ جلتی ہے یا نہیں اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم راستہ ہے۔ پورب میں دوکان پرچون جیت نرائن۔ اتر میں قبرستان گوہر سائیں۔ دکھن میں سڑک سرکاری ہے۔

**نمبر ۹۔ ایضاً** غلہ منڈی میں جانے والے راستہ کے دائیں طرف قمر الدین کی گمٹی ہے جس میں بیڑی بنتی ہے۔ مزار کے اردگرد اونچا چبوترہ بنوا کر مزار کے برابر کر دیا ہے جس سے مزار ذرا سا نظر آتا ہے۔ اور بیڑی کے کاریگران بیٹھے بیڑی بنایا کرتے ہیں اور صاحب مزار کے پاس پتہ نہیں کس قسم کی باتیں ہوتی رہتی ہیں گمٹی کے اندر مزار کو لیکر اس میں کاروبار کرنا یہ اچھی چیز نہیں ہے اس سے صاحب مزار کی بے حرمتی اور بے ادبی ہوتی ہے۔ لوگ پاک صاف بھی نہ رہتے ہوں گے اس مزار اور گمٹی کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم فٹ پاتھ و سیڑھی۔ پورب ۲ میں دوکان غلہ راجہ رام۔ اُتر ۳ میں کنواں و گدی شری شیو پال کی ہے۔ دکھن ۴ میں سڑک سرکاری ہے جو منڈی کے اندر گئی ہے یہاں پر ہر وقت چہل پہل رہتی ہے

نمبر ۱۰۔ ایضاً — غلہ منڈی۔ ایک مزار جس کا نشان چبوترہ بطور مزار کے موجود ہے کہا جاتا ہے کہ پہلے یہاں پر مزار تھا جو شکست ہوگیا ہے لیکن ابھی تک کسی کو تعمیر کی توفیق نہیں ہوئی اور توفیق بھی کیا ہوگی جب مسلمانوں نے مزار کو دوکان کی صورت دیدی ہے۔ اب چبوترہ موجود ہے اس چبوترے کا گھیرا ۱۶ رفٹ پورب پچھم و ۸ رفٹ اتر دکھن ہوگا۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔ ۱۔ پچھم راستہ۔ پورب ۲ دوکان و گوشہ مزار چبوترے والا۔ اُتر ۳ صحن ہے۔ ۴۔ دکھن دکان ہے

نمبر ۱۱۔ ایضاً — غلہ منڈی تکیہ الٰہی سائیں مرحوم جن کے بھتیجے گوہر سائیں تھے۔ یہ بہت بڑی تکیہ ہے جس میں مختلف خاندان کے لوگ دفن ہوتے ہیں۔ اس تکیہ میں پچھم طرف ایک مقبرہ ہے جس میں دو مزار بہت اچھی حالت میں ہیں کہا جاتا ہے کہ مزارات سید شبیر خاں کوتوال دقلعہ دار شاہی اور ان کی اہلیہ کے ہیں۔ انھوں نے اپنے دور یعنی شاہ عالم بادشاہ کے عہد میں ایک محلہ شبیر گنج آباد کیا ہے اور وہ بہت ہی غربا پرور و سخی اور فیاض تھے جس کی شہادت قلعہ شاہی کے گیٹ کے سامنے کا وہ کتبہ ہے جو ایک گول چبوترے پر نصب ہے۔ اس مقبرہ کے دکھن گوہر سائیں کے مکان کے گوشہ میں ایک بہت ہی قدیم اور عالیشان مزار ہے۔ باقی اس قبرستان میں جس کی سرحد دکھن میں غلہ منڈی سے ملی ہے۔ اُتر میں کھیر کے مکان سے۔ پورب قبرستان میں ۱۲ مزارات قدیم و پختہ ہیں اور سب کے سب بزرگوں کے معلوم ہوتے ہیں۔ بعد کو یہ قبرستان عام لوگوں کی ہوگئی ہے۔ پورب جانب چار گھیرا منڈیردار ہے جس میں اتر جانب الحاج حکیم نظیر احمد مرحوم جو الحاج حکیم منظور احمد مرحوم کے والد بزرگوار ہیں۔ انھیں گھیروں میں حکیم منظور احمد اور ان کے لائق فرزند حکیم ڈاکٹر ریاض احمد مرحوم کی بھی قبر ہے۔ صرف ایک پر لوح مزار ہے۔ حالانکہ سب پر ہونا چاہیے تھا

نمبر ۱۲۔ ایضاً — سبزی منڈی کے اندر دائیں جانب دو مزار پختہ اور عہد قدیم کے معلوم پڑتے ہیں معلوم ہوا ہے کہ یہ مزار امتداد زمانہ سے شکست ہوگیا تھا۔ بعد کو سبزی منڈی والوں نے اس کی مرمت کرائی

ہے۔ یہ دونوں مزار غلام کی دوکان کے پچھم و اتر میں واقع ہے۔ وہاں کے ہندو مسلمان دونوں ہی عقیدت مندانہ خیالات کا اظہار کرتے ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم دوکان سبزی کا تابعدہ راستہ و پختہ فرش اینٹ کا ہے۔ پورب دوکان لالتا و موتی لال۔ اتر دوکان ملّیٰ و چاند محمد۔ دکھن راستہ ہے

قبرستان نمبر آراضیات ورقبہ محلہ نصیب خاں منڈی | نمبر ۱۲۷، ۶ر ڈسمل۔ ۱۲۸، ۵ر ڈسمل ۱۰ ۱/۲، ۲، ۳/۴ ۳/۴ ۱۵ر ڈسمل۔ ۴/۱ ۱۱، ۱/۲ ڈسمل ہے۔

# مزارات محلہ خواجگی ٹولہ مع چوحدی

کہا جاتا ہے کہ محلہ خواجگی ٹولہ و نصیب خاں منڈی ایک جگہ ایک دوسرے میں خلط ملط ہیں اور خواجگی ٹولہ کو عرف عام میں چڑیی مار ٹولہ کہتے ہیں۔ کیونکہ اس محلہ میں پہلے بہیلیہ رہتے تھے، جو جال سے چڑیوں کو پھنساتے تھے۔ اسی وجہ سے عوام میں یہ محلہ چڑیی مار ٹولہ سے مشہور ہوا ہے اس محلہ میں ایک مزار خام مہندی کے درخت کے نیچے ہے۔ یہ درخت بہت قدیم اور مزار کے داہنے طرف ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ کا نام حضرت سلیمان شاہؒ ہے۔ اور بہت ہی بلند پایہ اور فیض رساں بزرگ سالک مجذوب گذرے ہیں اور بہت جلالی ہیں۔ آپ زبردست کشف و کرامات کے مالک تھے۔ آپ کو مہندی کا رنگ بہت ہی مرغوب تھا اسی رنگ کا لباس زیب تن فرماتے اور زہد و ورع میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔

مزار مبارک کے اتر و پورب ابو محمد صاحب وکیل نے ایک کمرے کی زمین خالی چھوڑ دیا ہے۔ کیونکہ جب وہ اس کی بنیاد کی کھودائی کرا رہے تھے تو لاش تازہ کفن میں نظر آئی وکیل صاحب نے ادب و احترام کے خیال سے اس زمین کو یوں ہی چھوڑ دیا ہے۔ لیکن اس جگہ پر خام یا پختہ قبر کو نمایاں نہ کیا۔ حضرت سلیمان شاہ عرف مہندی باباؒ صاحب ذوق و سماع بزرگ تھے آپ کا وصال ۲۶ر جمادی الثانی ۱۵۰۲ء کو ہوا تھا۔ آپ کا عرس ہر سال اسی تاریخ مذکورہ بالا میں ہوتا ہے۔ عبد النصیر ولد حسن مرحوم آپ کے عرس و لنگر اور قرآن خوانی کا انتظام کراتے ہیں۔ آپ کو

بزرگوں سے عقیدت ومحبت ہے۔ حضرت ملا دائم قادریؒ اور تحصیل شاہ گنج کے ایک عظیم بزرگ حضرت میراشاہؒ جن کا مزار مبارک موضع تانجے تسوگر مل کے پاس تالاب سے متصل ایک بلند بھیٹے پر ہے۔ ان کا عرس بھی آپ نے ۲۶ ذی قعدہ ۱۴۰۲ھ کو کرایا ہے۔ حضرت میراشاہ کا فیض آج بھی جاری ہے اگر مسلمانوں میں زبانی کے بجائے عملی عقیدت پیدا ہو جائے تو بگڑا کام بن سکتا ہے اور اللہ کے کسی ولی سے محبت خدا سے محبت ہے۔ آج بھی اولیاء اللہ کا تصرف جاری ہے عقیدتمند اپنی حاجتیں پاتے ہیں۔ مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم کھیت پرتی بعدہٗ ایک وسیع وبلند چبوترے پر دو مزارات ہیں۔

۲۔ پورب مکان ذکلاجی و ابومحمد وکیل۔ اتر کھیت پرتی۔ دکھن کھیت پرتی و مکان عبدالنصیر

نمبر ۲۔ ایضاً محلہ خواجگی ٹولہ عرف جیڑی مار ٹولہ میں۔ ایک غیر مزروعہ کھیت میں بہت ہی وسیع چبوترے پر جو تقریباً ۲۰ فٹ اتر دکھن اور ۱۵ فٹ پورب پچھم اور ۲ فٹ اونچا ہوگا اسی پر اس وقت ۲ مزارات ہیں جس میں ایک شکستہ ہے اور دوسرا والا اس کے مقابلہ میں بہر حال درست ہے۔ مزارات کو دیکھنے اور چبوترے کی وسعت وساخت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ آپ حضرات مغلیہ عہد میں گذرے ہیں اور بہت ہی صاحب وکشف وتصرف بزرگ تھے اور وہیں پر مدرسہ وخانقاہ کی عمارت بھی تھی، افسوس کہ مسلمانوں کو اس چبوترے ومزار کی مرمت کرانے کی توفیق نہ ہوئی اور انھوں نے عہد ماضی کے ان باخدا بزرگوں کو فراموش کر دیا ہے جن کی بدولت وہ کم سے کم مسلمان کہے جانے کے مستحق ہیں۔ اور میں کیا کہوں بہت قیمتی وقت گذر گیا اور بس تھوڑا باقی ہے۔ چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم کھیت پرتی۔ پورب کھیت پرتی بعدہٗ مزار مبارک سلیمان شاہ ہندیؒ

۳۔ اتر کھیت پرتی۔ ۴۔ دکھن کھیت پرتی ہے۔

نمبر ۳۔ ایضاً اسی محلہ خواجگی ٹولہ میں مسجد سے متصل پورب جانب سڑک پر ایک مزار پختہ سفیدی شدہ چبوترے پر ہے۔ یہ مزار بھی بہت قدیم ہے۔ اسی مزار کے قریب میں ایک مقبرہ ہے اور مولانا خواجگی کے نام سے مشہور ہے۔ اس روضہ مقدسہ میں بھی دو مزارات خام بہت ہی عظمت

رفعت اور شان و شوکت کے مالک موجود ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ باہر والے صاحب مزار حسن کا نام دریافت نہ ہو سکا آپ ہی کے مریدین و خلفاء میں سے ہیں۔ یہاں پر لوگوں کی آمد و رفت ہے صفائی ستھرائی ہے اگربتی سلگائی جاتی ہے۔ لوگ فیض اٹھاتے ہیں۔ چوحدی حسب ذیل ہے۔
۱۔ پچھم مسجد و مقبرہ مولانا خواجگی۔ ۲۔ پورب مکان گپتا جی، ۳۔ اتر راستہ ہے۔ ۴۔ دکھن راستہ و گلی ہے۔

**نمبر ۴۔ ایضاً** اسی محلہ خواجگی میں دو مزار ایک ساتھ بالکل سپاٹ سنگین درست حالت میں روضہ حضرت خواجگی کے اتر و پورب میں ایک قطار میں ہیں اور گلی سرکاری پختہ سے ملا ہوا ہے اور چہار دیواری سے گھرا ہے۔ صاحب مزار بہت ہی بافیض بزرگ ہیں اور آپ سے لوگوں کو بڑی عقیدت ہے۔ مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
۱۔ پچھم صحن و روضہ حضرت مولانا خواجگی ۲۔ پورب چہار دیواری بعدہ گلی پختہ سرکاری ۳۔ اتر مکان پختہ گجراتی تمباکو والے کا ہے۔ دکھن راستہ و گلی ہے۔ پختہ گلی میں آپ اگر ذرا پچھم کی طرف نظر اٹھائیں تو دونوں مزار نظر آئیں گے۔

**نمبر ۵۔ ایضاً** اسی محلہ خواجگی ٹولہ میں ایک پختہ قبر علی ولد حکیم عبد الغفور کی افتادہ زمین و کھیت میں ہے۔ قبر کے سرہانے ایک کتبہ سنگین نصب ہے۔ پتہ نہیں کہ یہ اسی قبر سے متعلق ہے کہ کہیں سے لاکر بخیال احترام و حفاظت یہاں نصب کر دیا ہے۔ اس سنگین کتبہ پر عربی زبان میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے بعد درود شریف اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ذکر و مناقب کے بعد "فیظن یکم رجب المرجب ۱۲۵۷ھ فوت کرد" اس کتبہ سے دو باتیں صاف طور پر عیاں ہیں کہ صاحب قبر کا تعلق مذہب اثناء عشری سے ہے، اور یہ کہ ان کی وفات کو آج سے صرف ۴۵ سال ہوا ہے۔ اور یہ کہ یہ کسی بزرگ یا ولیہ کا مزار نہیں ہے۔ بلکہ یہ کسی شیعہ گھرانے میں سے کسی کی قبر ہے۔ بہر حال یہ فیصلہ ناظرین پر ہے کہ یہ کتبہ اسی قبر کا ہے۔ یا کہیں سے لاکر یہاں لگا دیا گیا ہے۔ اس قبر کی چوحدی حسب ذیل ہے۔ ۱۔ پچھم زمین افتادہ و گلی سرکاری بعدہ مکان جناب شاد و ڈاکٹر الیس۔ ایچ رضوی، ۲۔ پورب دیوار احاطہ نریندر وغیرہ ولد باسدیو ساہو۔ ۳۔ اتر دیوار احاطہ نریندر وغیرہ، ۴۔ دکھن زمین افتادہ بعدہ گلی سرکاری و مکان علی حسین وغیرہ

نمبر ۶۔ ایضاً | اسی محلہ خواجگی ٹولہ میں دو مزار احاطے کے اندر پورب قبرستان مولوی عبدالعزیز مرحوم جو سابق میں اٹالہ مسجد کے موذن تھے، کے اندر پچھم جانب ایک چبوترے پر ہے۔ یہ دونوں مزار بہت ہی قدیم ہیں اور کہا جاتا ہے کہ پچھم طرف والا مزار حضرت شاہ عبدالغنیؒ اور پورب جانب والا مزار حضرت بابا شاہ عبدالہادیؒ کا ہے۔ یہ دونوں مزار ماضی کی قدیم داستان بیان کر رہے ہیں اور بہت ہی صاحب فیض و کرامات بزرگ ہیں۔ دونوں مزار پر بہت ہی چھوٹا شمعدان ہے۔ دونوں چبوترے پر ہیں۔ پورب والا مزار مرمت شدہ ہے۔ ان دونوں کی چوحدی حسب ذیل ہے
۱۔ پچھم مکان صادق پہلوان۔ پورب میں احاطہ کی دیوار و راستہ بعدہ مکان حاجی یٰسین خاں مرحوم
۲۔ اُتر مکان نظام۔ ۴۔ جھونسی ہریجن وغیرہ کے مکانات ہیں۔

نمبر ۷۔ ایضاً | محلہ خواجگی ٹولہ میں حافظ اصغر صاحب کے مکان سے متصل مزار مبارک حضرت اکبر شاہؒ کا ہے۔ تقریباً ۱۲ فٹ اتر دکھن اور پورب پچھم ۱۰ فٹ کے لانبے چبوترے پر یہ مزار واقع ہے۔ اس کے اردگرد ۹ فٹ کی بلند چہار دیواری ہے۔ ایک بہت ہی قدیم نیم کا درخت ہے اور مزار مبارک کے پائینتی ایستادہ ہے۔ اور نصف مزار کو اپنے اندر ضم کئے ہوئے ہے یہ مزار خام ہے اور چاروں طرف سے ۳ فٹ اونچی چہار دیواری بنی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ بہت ہی بافیض اور صاحب کشف و کرامت بزرگ ہیں اور آج بھی آپ کا فیض جاری ہے نیم کا یہ درخت سیکڑوں سال پرانا ہے اور تقریباً ہر مکان میں اس کی ڈال گئی ہے۔ اس سے چوروں کو چوری کرنے کا سنہرا موقع حاصل ہے۔ لیکن یہ آپ کی کرامت ہے کہ اب تک اس قسم کی کوئی واردات نہیں ہوئی ہے۔ یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ اس کی چہار دیواری گلاب قریشی نے بنوائی ہے۔ اس مزار کے پچھم میں سڑک بعدہٗ گلاب قریشی کے مکان سے ملا ہوا ایک بند احاطہ ہے جس کا دروازہ پورب سے ہے۔ پہلے خالی زمین تھی اس احاطہ میں ایک پختہ چبوترے پر ایک پختہ مزار ہے۔ یہ حضرت اکبر شاہؒ کے بھائی حضرت انور شاہ مجذوب کا ہے یہ بہت ہی بافیض و صاحب کرامت ہیں مزار پر سفیدی و صفائی ہے۔ ہر جمعرات کو لوگ حاضری بھی دیتے ہیں لیکن اس کو کھلی ہوئی جگہ چاہیے تھی۔

نمبر ۸ - ایضاً | ایک مزار کملا میٹھ کے مکان سے ملی گلی میں جانے کے بعد راستہ سے متصل قریب ۱۵×۱۵ فٹ کے مربع چبوترے پر پورب پچھم کے مکان کے وسط میں بہت ہی جسیم و قدیم ہے آپ کا نام حضرت بابا شاہ فریدؒ ہے۔ مزار کی حالت درست ہے۔ سفیدی و صفائی ہے۔ اہل محلہ کو آپ سے بڑی عقیدت ہے اور عورتیں تو بہت ہی زیادہ عقیدت کا اظہار کرتی ہیں۔ چراغ بتی ہوتی ہے۔ لوگ فیض بھی پاتے ہیں۔ مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱- پچھم مکان عبد الخالق قریشی مرحوم۔ پورب مکان عبد الخالق مرحوم، ۲- اتر مکان عبد الخالق مرحوم ۴- دکھن راستہ و پختہ گلی بعدہ مکان عبد الحلیم عرف بچے کا ہے۔ مزار درست اور صاف ستھرا ہے۔

نمبر ۹ - ایضاً | اسی محلہ خواجگی ٹولہ میں ایک مزار راستہ سے متصل ایک کھلی ہوئی کوٹھری میں بہت ہی قدیم ہے۔ کہا جاتا ہے آپ کا نام حضرت شاہ محمدؒ ہے۔ آپ حضرت شاہ فرید جن کے مزار کا ذکر اوپر ہو چکا ہے اُن کے صاحبزادے ہیں۔ آپ ایک زبردست عالم اور درویش کامل تھے آپ سے لوگوں نے بہت فیض حاصل کیا ہے۔ آپ کے مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱- پچھم مزار سے متصل مکان فاطمہ کا ہے۔ پورب عبد الخالق قریشی مرحوم، ۲- اتر مکان عبد الخالق مرحوم بعدہ گڑھی ہے۔ دکھن برآمدہ مکان مسماۃ فاطمہ بعدہ راستہ پختہ مکان و صحن عبد الحلیم بچے کا ہے

نمبر ۱۰ - ایضاً | ایک مزار بہت ہی قدیم و سنگین اسی محلہ خواجگی ٹولہ میں ہے اور عہد شاہی کی یاد تازہ کر رہا ہے۔ اس مزار کے سرہانے ایک بہت ہی جسیم مگر چھوٹا شمعدان ہے۔ صاحب مزار کا نام حضرت مولانا شاہ عبد الغفارؒ ہے۔ بہت ہی صاحب فیض و کرامات بزرگ ہیں۔ لیکن وہاں پر بیم ٹوٹی ہونے کی وجہ سے مستقل بدبو اور تعفن ہے اور مزار کو دیکھ کر اور یہاں کی گندی فضا نے ہمیں بہت متاثر کیا ہے۔ میں کیا کہوں اور یہی سوچتا ہوں کہ نہ کہوں تو بہتر ہے۔ حسب ذیل چوحدی ہے۔

۱- پچھم مکان چندریکا بیڑی والے، پورب مکان چندریکا بیڑی والے، ۲- اتر سیڑھی مزار پر جانے کے لئے ہے۔ بعدہ راستہ و عوامی اجابت خانہ سرکاری ہے، ۴- دکھن مکان چندریکا بیڑی والے کا ہے۔ یہ مزار تین طرف سے مکانوں سے گھرا ہوا ہے۔ لیکن مزار پر سفیدی و صفائی ہے اور کہا جاتا ہے کہ یہ چندریکا بیڑی والے کی عقیدت کی بدولت ہے۔ بات کچھ بھی ہو لیکن ایک پاکیزہ

روح کے لئے اس گندگی سے مسرت نہیں ہوتی ہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ ان حالات کے پیش نظر آپ نے تبدیل مکان کر لیا ہو۔ اور اُنکے فیض و برکت سے اہل محلہ محروم ہو گئے ہوں۔

**نمبر ۱۱- ایضاً** محلہ خواجگی ٹولہ میں ایک مزار پورب جانب محمد ظہور کوئیلے والے کے مکان سے ملا ہوا ہے۔ اُتر و پچھم میں جھگڑو کے مکان سے ملا ہوا، ایک ۱۰- ۸ فٹ کے چبوترے پر ہے آپ کو اہل محلہ چپ سائیں کے نام سے یاد کرتے ہیں اور صاحب فیض کہتے ہیں چوہدی حسب ذیل ہے ا۔ پچھم مکان جھگڑو، پورب مکان محمد ظہور کوئیلے والے، اُتر۳ مکان جھگڑو، ۴۔ دکھن راستہ پختہ بعدہٗ مکان عبد المجید عرف مجّو خاں مرحوم۔ اس کے کونے پر ایک بہت قدیم درخت پکڑ ہے

**آراضیات قبرستان محلہ خواجگی ٹولہ** آراضی نمبر ۲۰، ۸ ر ڈسمل۔ نمبر ۴۴، ا ر ڈسمل ہے

## مزارات محلہ رضوی خاں مع چوحدی

**نمبر ۱** محلہ رضوی خاں میں اشوک ٹاکیز کے پورب گلی میں ایک مزار پختہ ۱۲ - ۱۲ فٹ کے مربع چبوترے پر ایک گلی سے متصل واقع ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اہل محلہ آپ کو بھولو شاہ کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ مزار بہت ہی قدیم اور شاندار ہے۔ اس کے چبوترے اور مزار کی اچھی طرح مرمت کی گئی ہے۔ لوگ ایصال ثواب کے لئے ہر جمعرات کو حاضر ہوتے ہیں اگربتی سُلگاتے ہیں۔ چادر اور پھول مالا وغیرہ نذر کرتے ہیں۔ فاتحہ پڑھتے ہیں۔ لوگوں کا کہنا ہے کہ بہت ہی بافیض بزرگ ہیں کوئی بے مُراد نہیں لوٹتا۔ لوگوں کو آپ سے بڑی عقیدت ہے۔ مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے ا۔ پچھم مکان کمّو، پورب۲ مکان بملا طوائف، اُتر۳ مکان اصغر علی حجام، دکھن۴ مکان کمّو۔ یہ مزار و چبوترہ پچھم و اتر طرف کمّو کے مکان سے ملا ہوا ہے۔ میں نے اس سلسلے میں بڑے بوڑھوں اور بوڑھی عورتوں اور اہل ذوق لوگوں سے آپ کے متعلق نام وغیرہ کو دریافت کیا لیکن مذکورہ بالا نام کے علاوہ کچھ اور نہ معلوم ہو سکا۔ موقعہ معائنہ مورخہ ۸ر نومبر ۱۹۶۲ء

**نمبر ۲- ایضاً** اسی محلہ رضوی خاں میں پہلی مزار کے قریب میں دو مزار گلی کے کنارے پر واقع ہے۔ گلی کی جانب والے مزار کے متعلق اہل محلہ کا کہنا ہے کہ یہ حضرت بابا افضل شاہؒ کا ہے۔ دوسرے

والے مزار کو حضرت عادل شاہؒ کا کہا جاتا ہے۔ مزار کے پورب میں امام باڑہ و مسجد ہے۔ اس کے درمیان میں چھوٹی سی عام قبرستان واقع ہے۔ دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ لوگ یہاں دفن ہوتے ہیں۔ ان دونوں مزارات پر جمعرات اور دوسرے دنوں میں لوگ فاتحہ خوانی کے لئے حاضری دیتے ہیں۔ آج بھی مزار سے فیض جاری ہے۔ اور سفیدی وصفائی ہے۔ چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم مکان خلیل مستری، پورب۲ مسجد و امام باڑہ و عام قبرستان، اتر۳ گلی سرکاری بعدہٗ مکان لال جی مالی کا ہے۔ دکھن۴ مکان گوہر حسین حجام کا ہے اور نیم کا قدیم درخت و راستہ سرکاری ہے اور کھلا ہوا کشادہ صحن ہے۔

**نمبر۳۔ ایضاً** اسی محلہ رضوی خاں میں دو مزار مرزا قاسم بیگ و ہاشم بیگ کی افتادہ زمین پر لب گلی پختہ واقع ہیں۔ ایک بہت وسیع میدان ہے۔ ایک مزار پر شمعدان ہے مزار خراب و خستہ حال ہے۔ یہاں پر کبھی کوئی نہیں آتا ہے۔ لڑکے ہر وقت گلی ڈنڈا و گیند سب کھیلتے ہیں۔ دونوں مزار عہد قدیم کے معلوم ہوتے ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم گلی سرکاری بعدہٗ مکان، پورب۲ زمین افتادہ مرزا صاحب، اتر۳ میں تین قبریں خام لاملکو ہیں۔ ایک بہت ہی نادر درخت جلیل کا ہے بعدہٗ مکان رہائشی مرزا صاحبان کا ہے۔ اگر یہی حالت رہی تو کچھ ہی دنوں میں یہ تمام مزارات خود بخود انھیں لڑکوں کے ہاتھوں صاف ہو جائیں گے سانپ بھی مر جائے گا اور لاٹھی بھی نہ ٹوٹے گی پھر عمارت بن کر تیار ہو جائے گی۔

**نمبر۴۔ ایضاً** ایک مزار پختہ عاشق حسین کے مکان میں ہے۔ یہ مکان گلی در گلی محلہ رضوی خاں کے مغربی حصہ میں واقع ہے۔ اس میں گوپی دیپو سندھی کرایہ دار ہیں۔ یہ مزار اس مکان کی پچھمی دیوار سے ملا ہوا ہے۔ یہ مزار حضرت انور شاہ مومنؒ کا ہے۔ ان کرایہ دار سندھیوں کو بزرگوں سے والہانہ محبت وعقیدت ہے۔ یہ لوگ حبیب دفتری سے بھی گہری عقیدت رکھتے ہیں۔ یہ دونوں سندھی حضرات اجمیر شریف حضرت خواجہ غریبؒ نواز کی زیارت کو بھی جاتے ہیں۔ اور بہرائچ سید سالارؒ کے مزار پر حاضری دینا بھی ضروری سمجھتے ہیں۔ کچھوچھہ شریف حضرت مخدوم سید جہانگیر اشرف سمنانیؒ کی زیارت کو بھی جاتے ہیں۔ اور حضرت حمزہ چشتیؒ جونپوری کے مزار پر ہر جمعرات کو جاتے ہیں اور

سالانہ لنگر بھی چلاتے ہیں۔ یہ لوگ اسلامی عقائد و مذہب سے دلی عقیدت بھی رکھتے ہیں۔ اس مکان کے پورب میں گلی پختہ سرکاری ہے۔ صاحب مزار بہت ہی بافیض ہیں اور عقیدت و محبت کرنے والوں کے لئے اللہ سے دعا کرتے ہیں۔ یہ مزار شکست ہو گیا تھا اس کی مرمت انھیں لوگوں نے کرائی ہے۔ اس کا صلہ بھی ان کو ضرور ملے گا۔

**نمبر۵۔ ایضاً** شری کملا سنگھ کے اشوک ٹاکیز کی عمارت کے پورب ۳ مزار ایک قطعہ میں پختہ چہار دیواری میں ہیں اور مزار کے پورب میں بہت ہی قدیم پیپل کا درخت ہے مزار پر جانے کا راستہ دکھن جانب سے ہے۔ ۴ سیڑھی چڑھنے کے بعد چہار دیواری میں داخل ہوتے ہیں۔ ان بزرگوں کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت عثمان شاہؒ حضرت اسمٰعیل شاہؒ اور حضرت انور شاہؒ کا ہے۔ آپ حضرات ایک عارف کامل اور بلند پایہ بزرگوں میں ہیں پہلے یہ مزارات باہر تھے۔ اشوک ٹاکیز کی تعمیر کے بعد اس کی باونڈری کے اندر آگئے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ ایک مزار اور حضرت مخدوم غلام سرورؒ کا تھا جو شکست ہو گیا ہے۔ اور اب اس کا نام و نشان مٹ چکا ہے۔ چوحدی حسب ذیل ہے

۱۔ پچھم عمارت اشوک ٹاکیز، پورب۲ دیوار چہار دیواری اشوک ٹاکیز، اتر۳ دیوار بعدہ مکان دکھن۴ زمین افتادہ ٹاکیز۔ یہ تینوں مزار ۱۵۔ ۱۵ فٹ مربع کے چبوترے پر جو ۴ فٹ اونچا ہے واقع ہیں۔ چہار دیواری جدید بنی ہے لیکن پورانی چہار دیواری کا نشان اب بھی موجود ہے۔ فرش پختہ ہے۔ سفیدی و صفائی رہتی ہے۔ عظیم اللہ شاہ ڈھالگر ٹولہ نے ایک عرصہ تک یہاں صفائی کی ہے اور حاضری دی ہے۔ اس وقت مُدّی میاں بیڑی والے برابر حاضری دیتے ہیں اور صفائی کرتے ہیں۔ آپ کو بزرگوں سے بڑی عقیدت و محبت ہے۔ اس پر تعمیر کا بھی ارادہ ہے

**نمبر۶۔ ایضاً** محلہ رضوی خاں کی مسجد سرائے پہاڑ خاں میں پختہ صحن مسجد کے دکھن ایک چار فٹ لانبے چبوترے پر ۴ مزارات قطار سے ہیں۔ املی کے قدیم درخت کے نیچے ایک طویل مزار ایک بہت ہی حسین شمعدان ہے۔ یہ مزار افتخار خاں عرف پہاڑ خاں کا ہے۔ دوسرا مزار سید فقیر محمدؒ کی والدہ ہے۔ اور تیسرا مزار سید فقیر محمدؒ کا ہے۔ اور

چوتھا خام مزار پچھم میں سید بدر الدجیؒ کا ہے۔ ایک اور مزار پورب والی دیوار سے ملا ہوا تھا دیوار کے گرنے سے مزار کی بغلی ظاہر ہو گئی تھی۔ اس وقت محمد سلیمان کی کوششوں سے خام مزار موجود ہے۔ ایک مزار خام دروازے سے داخلے کے بعد سامنے ہے۔ اس مزار کے پائینتی نیم کا ایک درخت ہے جس نے نصف مزار کو اپنے اندر جذب کر لیا ہے۔ یہ تمام مزارات عہدِ مغلیہ کے وسطی اور آخری دور سے متعلق ہیں۔ ان مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے

مسجد سرائے پہاڑ خاں کے صحن کے دکھن ۵ مزارات بعدہٗ چہار دیواری اس کے بعد قدیم گورمنٹ اسکول۔ پچھم اسکول ہے۔ اترؔ مسجد مذکور کا صحن ہے۔ پورب میں املی کا بہت قدیم درخت ہے بعدہٗ سڑک سرکاری بعدہٗ مکان سجاد حسین خاں مرحوم کا ہے۔

دو مزار اور چوچبوترے کے نیچے ہے اس کے اتر میں درخت نیم و مسجد میں داخلے کا صدر دروازہ ہے پورب چہار دیواری ہے۔ بعدہ سڑک پچھم مسجد سرائے پہاڑ خاں۔ دکھن املی کا درخت قدیمی اور ۵ مزارات ہیں۔ مولوی محمد سلیمان ہی فی سبیل اللہ مسجد کی خدمت و مزارات کی دیکھ بھال و فاتحہ خوانی کرتے ہیں۔ بہت ہی سیدھے سادھے اور نیک مزاج ہیں۔ مسجد کی مرمت و صفائی اور اذان و نماز بھی آپ ہی کرتے ہیں۔

نمبر ۷۔ الیضاً | اسی محلہ رضوی خاں میں دو مزار ایک ساتھ عبد الشکور پرفیومرس جن کے بڑے لڑکے محمد یعقوب ہیں، ان کے مکان سے ملا ہوا ہے۔ ان کے باہری مردانے کمرے کے جنگلے کے سامنے ہے۔ یہ مزار شکست ہو گیا تھا جب عبد الشکور نے مکان کی تعمیر کا ارادہ کیا تو پہلے دونوں مزارات کی مرمت کرا دی ہے۔ صاحبان مزار ہم النسل ہیں اور اُن کے نام حضرت ملا شاہ محمودؒ اور حضرت ملا شاہ احمدؒ ہے۔ بہت ہی بافیض اور صاحب تصرف بزرگ ہیں۔ مزارات مبارک اب اچھے حال میں ہیں۔ ان کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم راستہ سرکاری پختہ فرش۔ پورب مکان عبد الشکور، اتر صحن عبد الشکور، دکھن مکان محمد ابراہیم مرحوم سوداگر

نمبر ۸۔ الیضاً | دو مزار سنگین نہایت قدیم اشتیاق احمد وکیل عبد الاحد وکیل کے مکان کے درمیان ہے جو گلی گئی ہے گلی کے بعد سامنے یہ دونوں مزار نظر آتے ہیں۔ ان دونوں مزار کے

پتھر میں قدیم شرقی طرز کا محراب بنا ہے۔ اس میں پچھم والا مزار نصف ٹوٹ گیا ہے۔ مزار سے متصل بہت ہی قدیم ایک درخت نیم کا ہے۔ کہا جاتا ہے پچھم والا مزار حضرت گلزار شاہؒ اور پورب والا مزار حضرت قربان شاہؒ کا ہے اور بہت ہی قدیم ہے۔ مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم زمین افتادہ، پورب۲ مکان عبد المغنی مرحوم، اتر۳ مکان، ۴۔ دکھن مکان عبد الاحد وکیل و راستہ ہے دونوں وکیل صاحبان کو چاہئے کہ وہ مزارات کی صفائی و سفیدی کا خاص خیال رکھیں اور بے ادبی اور بے حرمتی سے ان کو بچائیں اور مرمت کرادیں تاکہ بزرگوں کے یہ مزار ختم ہونے سے بچ جائیں

نمبر ۹۔ ایضاً ۔ اسی محلہ رضوی خاں میں اسحاق پر فیومرس کے مکان میں دروازے سے داخلے کے داہنی جانب ایک پختہ مزار بہت ہی قدیم ہے۔ مزار بہت ہی اچھی حالت میں ہے۔ لیکن پتہ نہیں کہ مزار معمول سے چھوٹا کیوں ہے۔ اور چار فٹ سے زیادہ طویل نہیں ہے۔ اس کے متعلق محمد اسحٰق سے دریافت کیا لیکن وہ معلومات فراہم کرنے سے معذور ہیں

نمبر ۱۰۔ ایضاً ۔ سرائے بہادر خاں کے اندر سے جو راستہ ہرلالکا روڈ کو گیا ہے۔ پکے فرش پر ڈھال کے بعد بائیں جانب چبوترے پر ایک پختہ مزار ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ نیاز احمد چشتی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے۔ اس مزار کے اتر میں ایک قناتی مسجد بھی آپ ہی کے عہد کی تھی بعد میں اس مسجد کی از سر نو مرمت اور اس پر چھت اور اس کے پورب میں ایک امام باڑہ منشی علی حسین مرحوم نے تعمیر کرایا ہے۔ منشی جی کے پوتے شیخ محمد وصی رضا جو اس وقت شیعہ انٹر کالج میں لکچرر ہیں انھوں نے اس امر کی تائید کی ہے۔ مزار درست حالت میں ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

۱۔ پچھم چبوترہ مزار کا ہے و کونہ ہے بعدہٗ فرش پختہ ہے جو راستہ سرکاری ہے۔ پورب۲ چبوترہ بعدہٗ قدیم مکان منشی علی حسین مرحوم کا ہے۔ اتر۳ راستہ پختہ بعدہٗ مسجد و عزاخانہ منشی علی حسین مرحوم، دکھن۴ احاطہ مرزا قاسم و ہاشم بیگ کا ہے۔

اس مزار کے اتر میں جو عزاخانہ و مسجد اور مزارات ہیں اس کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

مزید تفصیل نمبر ۱۱۔ ایضاً ۔ قطعہ تاریخ عزاخانہ

(اگلے صفحے پر)

بناکرد منشی علی حسین — پئے بزم سبطِ رسول خدا ست

رقم مصطفےٰ کرد عام بنائش — حسینی عزا خانہ بے بہا است (۱۳۵۲ھ)

عزاخانہ کے سامنے چبوترہ پختہ ہے اور بہت صاف ستھرا ہے۔ اس کے بعد مسجد سے متصل خام صحن ہے۔ مسجد کے اتر میں ایک پختہ چبوترے پر تین مزار پختہ قدیم قطار سے ہیں اور مزارات کے پچھم میں غسل خانہ اور استنجا خانہ ہے اور مزار کے دکھن میں متصل قدیم پختہ کنواں ہے اس مزار سے متصل مکان پختہ مرزا انیس احمد مرحوم کا ہے۔ یہ مزارات عہد ماضی کی یاد تازہ کرتے ہیں

## قطعہ تاریخ جناب منشی علی حسین مرحوم

یہ کتبہ مسجد کے باہری دیوار میں دکھن جانب ہے

منشی خوش علی حسین نیکو — مسجد پاک وصاف کرد

مصطفےٰ عام پاک تعمیرش — گونہ مکان نفیس بیت (۱۳۲۰ھ)

**نمبر ۱۲۔ ایضاً** محلہ رضوی خاں میں راجہ تری کرشن دت دوبے ڈگری کالج میں پیپل کے درخت کے نیچے دو سنگین مزارات ہیں۔ اس میں ایک مزار حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدین دولت آبادی اور دوسرا مزار ان کی اہلیہ صاحبہ کا ہے۔ یہ دونوں مزار ایک گھیرے میں ہیں اس گھیرے کے باہر دکھن طرف ایک سنگین مزار اور ہے اور دوسرا مزار پانی کی ٹنکی کے دکھن میں ہے دونوں مزارات کی بے حرمتی ہوئی ہے کیوں کہ اینٹوں کا فرش لگنے سے مزار فرش کے برابر ہوگیا ہے۔ اور تمام کالج کے لڑکے اور لڑکیاں اس مزار کو پیروں سے روندتے ہیں اور کالج کے روز بروز زوال کے یہی اسباب ہیں۔ یہ دونوں مزارات عہد شرقی کے عظیم بزرگوں کے ہیں۔ ان چاروں مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پورب باونڈری ڈگری کالج، پچھم درخت پیپل بعدہٗ ٹنکی پانی کی، اتر عمارت ڈاک خانہ، دکھن دونوں مزار اور باونڈری کی دیوار ڈگری کالج کی ہے۔ مسلمانوں کو چاہئے کہ ڈگری کالج کے منیجر سے مل کر ان دونوں مزارات کو بے حرمتی سے بچانے کا کوئی حل تلاش کریں اس بے حرمتی سے شرقی عہد کے مزارات جو تاریخ کا عظیم سرمایہ ہیں کوئی اچھا تاثر پیدا نہیں ہوتا ہے۔

ان چاروں مزارات کے علاوہ راجہ شری کرشن دت دوبے انٹر کالج کے گوشۂ اتر و پورب میں حضرت قاضی شہاب الدینؒ کے مزار کی چہار دیواری جو دونوں کالجوں کی حدِ فاصل ہے کے پار نیم کے درخت کے نیچے ایک مزار بہت ہی قدیم ہے اور کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ واحدیؒ کا ہے جو آپ کے مریدین میں ہیں اور اپنے وقت کے علماء کبار میں شمار تھا۔ یہ مزار اپنی قدامت کے باوجود شادابی کا منظر پیش کرتا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھیم میں متصل نیم کا درخت و گوشہ دیوار قاضی شہاب الدینؒ۔ پورب زمین افتادہ کالج، اتر عمارت انٹر کالج، دکھن راستہ ہے اور بعدہ عمارت انٹر کالج کی ہے۔ مزار کی حالت ٹھیک نہیں ہے۔ اوپری حصہ ٹوٹ چکا ہے لیکن اپنے استحکام کی وجہ سے زندہ اور قابل دید ہے سخت توجہ اور کالج سے اجازت لیکر اس کی مرمت ہونی چاہئے ورنہ اس عظیم اور قدیم تاریخی یادگار کو بھی مسلمان کھو دیں گے جو عظیم سانحہ ہوگا۔ زندہ قوموں کی یہی پہچان ہے کہ وہ اپنے بزرگوں کے آثار کو باقی رکھتی ہیں۔

**نمبر ۱۲۔ ایضاً** محلہ رضوی خاں میں ٹالہ مسجد کی پشت پر ایک بہت ہی جسیم مزار ہے اور کافی لمبا بھی ہے۔ یہ مزار قاضی ضمیر الحسن صاحب کے مکان کے اتر میں واقع ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ حضرت پیر بنی بنا کا مزار ہے جو اول عشق مجازی کا شکار ہوئے اور حسن و جمال پر فریفتہ ہو گئے۔ بعد کو اس مجازی عشق نے جاذبۂ حقیقی کی صورت اختیار کرلی اور عارف ہوگئے۔ آپ کا فیض آج بھی جاری ہے دیکھا گیا ہے کہ آپ کے مزار پر تاگا ناپ کر حاملہ عورتیں بطور احتیاط یا خون جاری ہونے کی صورت میں باندھتی ہیں اور ان کو فائدہ ہوتا ہے پھر ولادت کے قبل اس تاگے کو اتار دیتی ہیں۔ اتار دینے کے بعد کوئی شکایت نہیں ہوتی ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھیم درخت نیم بہت ہی قدیم ہے بعدہٗ مکان آل حسن و عبد اللطیف وغیرہ، پورب زمین افتادہ بعدہٗ ٹالہ مسجد، اتر راستہ سرکاری و مکان حسینی بہشتی، دکھن مکان قاضی ضمیر الحسن وکیل کے احاطے کی دیوار ہے جس میں نرسری اسکول ہے۔

**نمبر ۱۳۔ ایضاً** اسی محلہ رضوی خاں میں اکبری مسجد کی پشت پر شیخ لیاقت علی مرحوم کی زمین پر ایک مزار جو وسط میں خام ہے حضرت مولانا شاہ محمد عیسیٰؒ کا ہے۔ میں نے حضرت مولانا مرحوم کو جب کہ

میری عمر ۱۰ سال کی تھی ہی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ بڑا نورانی چہرہ گھنی داڑھی اور صاف رنگ کے بزرگ تھے۔ عبدالمجید خاں نمبن والے کے مکان میں سید حسن صاحب ڈپٹی کلکٹر کرایہ دار تھے اور پیر مکان کے بازو میں جو مکان ہے وہ عبدالستار وکیل مرحوم کا تھا اس میں ڈاکٹر عبدالحئی صاحب کرایہ دار تھے۔ ڈاکٹر عبدالحئی صاحب غالباً حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت تھے اور سید حسن صاحب شاید حضرت مولانا شاہ محمد عیسیٰ کے مرید تھے اکثر حضرت مولانا تشریف لاتے اور عرصہ تک ڈپٹی صاحب کے یہاں قیام رہتا تھا۔ بہت ہی متقی پرہیزگار اور پیر کامل تھے یہیں پر آپ کا وصال ہوا اور اکبری مسجد کی پشت پر متصل مسجد آپ کی وصیت کے مطابق دفن کیا گیا مزار پُر انوار کی زیارت کو آپ کے مریدین اکثر و بیشتر آتے رہتے ہیں۔

نمبر ۱۵۔ ایضاً | صدر ڈاک خانہ پیلی کوٹھی کے اندر دکھن میں افتادہ زمین اور دکھن پچھم کے کونے پر دیوار احاطہ سجاد حسین خاں مرحوم سے متصل ایک پختہ چبوترے پر جو تخمیناً ۹ ار فٹ مربع میں ہوگا دو مزار پختہ مرمت شدہ۔ مانند حال کے موجود رہا اور دونوں پر سنہ تعمیرات ہے۔ پورب والا مزار حضرت شاہ نظام الدین کا اور پچھم والا مزار حضرت شاہ امام الدین کا ہے۔ دونوں مزارات بیحد شاندار اور درست حالت میں ہیں۔ البتہ اس پر خود رو پودوں نے اپنا ڈیرا جما لیا ہے اور پیپل کے درخت کی وجہ سے جو احاطہ باؤنڈری کے اندر ہے اس کے پتوں نے گندگی پھیلائی ہے توجہ اور صفائی و سفیدی کی ضرورت ہے۔ آپ حضرات عہد مغلیہ کے باکمال عالموں اور بزرگوں میں ہیں۔ ان کی چوہدی حسب ذیل ہے۔

اتر پچھم زمین افتادہ بعدہٗ احاطہ سجاد حسین خاں مرحوم، پورب زمین افتادہ صدر ڈاک خانہ
اتر زمین افتادہ ڈاکخانہ مذکور، دکھن زمین افتادہ بعدہٗ مکانات رہائشی ہیں

موقع معائنہ مورخہ ۲۴ نومبر ۱۹۶۲ء بہمراہی محمد زماں خاں۔ بوقت ۱۲ بجے دن

نمبر ۱۔ تبخی قبرستان مخدوم نوی خاں | تبخی نمبر ۱۰۰ ار ڈسمل۔ نمبر ۵، ۱۴۰ ڈسمل اور نمبر ۹۶ ار ڈسمل ہے۔

بتعاون سید ظفر حسن صاحب سینئر وقف انسپکٹر جونپور۔

# مزارات محلہ واجد پور مع چوحدی

**نمبر ۱** | لب سڑک محلہ واجد پور میں مقبرہ میر رستم علی کے پورب جانب ایک چبوترے پر تین مزارات ہیں۔ کچھ شکست اور کچھ نیم شکست ایک ہی قطار میں ہیں۔ پھر مقبرہ کے دکھن پچھم قنادی مسجد ہے مسجد کے سامنے تین مزار نصف شکست ہیں۔ مقبرہ میر رستم علی میں دو مزار شکستہ حالت میں ہیں جن کی حالت ناگفتہ بہہ ہے اور افسوس کی بات تو یہ ہے کہ اس میں یہاں کے کسان بھینس وغیرہ رکھتے ہیں مگر صاحب مزار کوئی سبق نہیں سکھاتے اور جبر و گندے سے کام لیتے ہیں۔ اس تاریخی سرمایہ کی بربادی کی طرف کسی کی توجہ نہیں ہے اور یہ بڑے افسوس کی بات ہے۔

**نمبر ۲۔ ایضاً** | مقبرہ میر رستم علی کے اتر میں چند قدم کے فاصلے پر تین مزار بہت ہی عظیم ہیں اور دو مزار بچوں کے ہیں یہ مزارات اپنی قدامت ظاہر کر رہے ہیں۔ کسی صورت سے تین سو برس سے کم کے نہیں معلوم ہوتے۔ یہ بڑا قبرستان ہے اور سب مزار بڑی عظمت و رفعت اور شان و شوکت کے مالک ہیں۔ میں کیسے کہوں کہ مسلمانوں کی اس کی زیارت کرنا چاہئے تاکہ انھیں اپنی عدم توجہی کا احساس ہو۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم زمین پرتی بعدہٗ مکان گجراج موریہ کا، پورب[۲] کھیت گجراج موریہ کا۔ اتر[۳] میں پودر، پرتی و کنواں، دکھن[۴] کھیت گجراج موریہ و باہی ہے۔ اتنے عظیم و شاندار مزارات جھاڑ جھنکاڑ اور رینڈی کے درخت سے ڈھکے ہوئے ہیں اور سیم کی بیل چڑھی ہے۔ افسوس کی بات ہے

**آراضی نمبر و رقبہ قبرستان محلہ واجد پور** | قبرستان قدیم مقبرہ میر رستم علی نمبر ۲۶۷۔ ۲۶ ڈسمل ہے۔ باقی نمبر ۲۶۴، ۲۰ ڈسمل ہے۔

نمبر ۲۶۹، ۶۰ ڈسمل، نمبر ۲۵۱، ۶ ڈسمل، نمبر ۱۹۹، ایک ڈسمل۔ نمبر ۲۷۴، ۲۰ ڈسمل نمبر ۲۷۷، ایک ڈسمل۔ نمبر ۲۰۴، ایک ڈسمل اور نمبر ۲۰۹، ۲ ڈسمل ہے۔

# مزارات محلہ فیروز شاہ پور مع چوحدی

نمبر۱ — عیسٰی پور جانے والی سڑک کے بائیں جانب جعفر شاہ کی نو تعمیر مسجد کے صحن میں ایک مزار ہے۔ پھر مسجد کے بغل سے راستہ گیا ہے اس کو چندن شاہ کی تکیہ کہتے ہیں۔ اندر ایک وسیع قبرستان ہے۔ واجد سائیں کے مکان کے اتر مسجد کے پچھم میں ۳ مزارات ہیں ایک پر شمعدان ہے۔ ٹھیک ان تینوں مزارات کے اتر میں تین مزار پختہ ہیں۔ لیکن مٹی اینٹ دبانے سے زمین کے برابر ہو گئے ہیں۔ بہت گندگی ہے اور سب مسلمانوں کی آبادی ہے۔ افسوس کا مقام ہے۔ میں نے ان کے پوتے کو بہت غیرت دلائی لیکن اثر نہیں ہوا۔ اس تکیہ کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم مکان منور اور ایک درخت گولر بعدہٗ مکان منور، پورب مکان نور عالم و سالک ساہو، اتر میں احاطہ ننکو ساہو کا، دکھن میں مکان واجد سائیں، نور عالم واجد سائیں کے پوتے بوقت سروے موجود تھے۔ ۲۶ نومبر ۱۹۶۲ء

نمبر۲ ایضاً — فیروز شاہ پور میں ایک مزار حضرت منور شاہ کا ہے جس کا دکھنی پائیتی کا حصہ ٹوٹا ہے اور اوپری حصہ چند ہی دن کا مہمان ہے۔ نیم کے درخت وبسواڑی کے درمیان واقع ہے اور دیکھنے میں بہت قدیم معلوم ہوتا ہے۔ مزار دیکھنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہاں کبھی کوئی آتا ہی نہیں ہے۔ حالانکہ آبادی مسلمانوں کی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم قبرستان علی احمد وغیرہ بعدہٗ کھیت حاجی عبد الرشید، پورب کھیت حاجی عبد الرشید و احمد حسین وغیرہ، اتر قبرستان علی احمد وبسواڑی بعدہٗ کھیت عبد الرشید، دکھن قبرستان علی احمد اور دو درخت نیم کا ہے۔ مزار قدیم ہے مگر اگربتی وغیرہ نہیں جلتی ہے۔ توجہ کی ضرورت ہے۔

نمبر۳ ایضاً — فیروز شاہ پور کے پوربی حصہ میں ایک قبرستان سلطان زین العابدین کی مشہور ہے۔ اس کے پچھم میں ایک چبوترے پر ایک پختہ مزار ہے اس پر شمعدان بنا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ مزار مبارک عہد شاہی کے حضرت مولانا شاہ نور اللہؒ کا ہے جو ایک صاحب شریعت و طریقت

بزرگ تھے۔ اور اسی محلہ کے شاہی مدرسہ میں آپ عہدۂ تدریسی پر معمور تھے، اس مزار کی چوہدی یہ ہے پچھم کھیت زین العابدین وغیرہ۔ پورب قبرستان زین العابدین وکنواں اور ایک درخت نیم کا بہت ہی قدیم ہے اور قبرستان کے اتر میں ہے۔ اتر کھیت وکیل احمد وغیرہ، دکھن کھیت علی احمد وغیرہ کا ہے۔

**قبرستان مع آراضی نمبر ورقبہ فیروز شاہ پور** نمبر ۱۰۱، ۹ر ڈسمل۔ نمبر ۱۲۴، ۱۱ر ڈسمل اور نمبر ۱۱۴/ ۳۰ر ڈسمل ہے۔ سید ظفر حسن کے تعاون سے تحریر میں آیا۔

**تکیہ واجد سائیں چمر مڑیا جونپور** علی پور روڈ کے دائیں اور اسٹیشن روڈ کے بائیں یہ تکیہ واقع ہے۔ چمر مڑیا کی وجہ تسمیہ یہ بتائی جاتی ہے کہ پہلے ہریجن (چمار) یہاں بیٹھ کر مردہ مویشی کا چمڑا بیچتے تھے اس وجہ سے یہ تکیہ اس نام سے موسوم ہوگئی ہے۔ یہ ایک وسیع عوامی قبرستان تھی۔ اس وقت اس کا رقبہ بہت کم رہ گیا ہے۔ یہ محلہ مردان پور میں ہے۔ پورب وپچھم سے پختہ سرکاری نالہ دکھن جانب سے بہتا ہے۔ موقع معائنہ کے وقت واجد سائیں کے لڑکے فرمان علی شاہ موجود تھے جو پتھر کی تجارت کرتے ہیں۔ قبرستان کے پچھم میں تین قبریں پکی ہیں۔ لیکن کسی بزرگ کی نہیں معلوم ہوتی ہے۔ اس تین قبروں سے ایک قبر کے سراہنے پتھر پر بدا بی بی متوفی ۱۳۲۶ھ لکھا ہے۔ اس کے پورب میں منصور علی متوفی ۱۳۱۱ھ ہے۔ دو پتھر سراہنے لگا ہے مگر حروف پڑھے نہیں جاتے ہیں۔ قبر مٹی سے دب گئی ہے۔

پورب جانب تین قبر ہے۔ جس پر بہت بڑا لوح قبر ہے۔ ایک لوح قبر پر بخت علی متوفی ۱۳۳۰ھ لکھا ہے۔ یہ محمود حسن وعین الحسن کے دادا تھے، اس کے پورب لوح قبر پر حاجی محمد یعقوب لکھا ہے جو محمود حسن وعین الحسن کے چچا تھے اور متوفی ۱۳۵۲ھ کندہ ہے تیسری قبر پر شیخ عزیز الدین کندہ ہے جو محمود ڈمبر مرچنٹ وعین الحسن کے والد ہیں۔ لوح قبر پر متوفی ۱۳۶۵ھ کندہ ہے۔ چوتھی قبر پر لوح قبر تو ہے مگر مٹی سے دب گیا ہے۔ اس قبرستان کی چوہدی حسب ذیل ہے پچھم راستہ سرکاری جو علی پور دشہر کو گیا ہے۔ پورب کھیت مزروعہ، اتر کھیت، دکھن میں نالہ پختہ سرکاری ہے۔ اس محلے میں اس وقت کاغذات سرکاری میں قبرستان کا رقبہ صرف نمبر ۱۲۰/۲

۲ڈسمل درج ہے۔ باقی سب مزروعہ ہوگیا ہے۔ شہر کے مختلف خاندان کے لوگ اس میں دفن ہوتے ہیں۔ اگر باونڈری کرا دی گئی ہوتی تو یہ قبرستان تباہی و بربادی سے محفوظ رہتی۔ اسوقت بھی یہ موقع پر قبرستان ہے۔ مردے دفن ہوتے ہیں۔ لوگوں کی آمد و رفت ہے لیکن ہر مردہ قوم میں زندگی کی رُودت کیسے پھونک جائے

# مزارات محلہ ڈیرہ معائنہ عرف کرچن پور مع چوحدی

**نمبر ۱** اس کا قدیم نام ڈیرہ شاہ معین الدین ہے۔ اس میں ایک مزار بہت ہی قدیم اور جسیم ہے۔ لب سڑک دائیں جانب نیم کے درخت سے متصل ہے اور ایک ۱۰ – ۱۰ فٹ کے مربع چبوترے پر واقع ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہی مزار حضرت شاہ معین الدینؒ کا ہے جن کے نام سے یہ محلہ ڈیرہ معائنہ آباد ہوا اور بعد کو کرچن پور کا اضافہ ہو گیا ہے۔ ایک عرصۂ دراز کے بعد یہ مزار شکست ہو گیا تھا۔ کلّن نے بنوایا ہے۔ مزار سے مرمت ظاہر ہے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم راستہ بعدہٗ مزار اور تکیہ ہے۔ پورب کھیت رام لکھن۔ اُتر سڑک شری رام لکھن کا کھیت کا کونا ہے۔ دکھن پودر و کنواں اور نیم کا درخت ہے۔ یہ قبرستان بہت قدیم ہے۔ لیکن یہی بے توجہی رہی تو چند دن کی مہمان ہے۔

**نمبر ۲۔ ایضاً** اسی محلہ ڈیرہ معائنہ عرف کرچن پور میں لب سڑک دو مزار بائیں جانب سڑک سے متصل ہے۔ مزار دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ بہت قدیم ہے اور شکست ہو گیا تھا کسی نے مرمت کرائی ہے۔ سفیدی و صفائی ہے اور مزار دیکھنے میں بہت ہی بارعب ہے صاحب مزار کا نام شاہ رعایت علیؒ و عنایت علی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پچھم قبرستان جس میں ایک قبر کے لوح پر حسینی وفات ۱۹۳۶ء لکھا ہے بعدہٗ کھیت شری رام لکھن ساہو کا ہے۔ پورب سڑک بعدہٗ درخت نیم و مزار۔ اُتر قبرستان و کھیت رام نرائن موریہ و قبرستان کے بعد پیپل کا قدیم درخت ہے۔ دکھن کھیت شری رام لکھن ساہو کا ہے

معائنہ موقع مورخہ: ۲۷ نومبر ۱۹۸۲ء۔ بوقت ۲ بجے دن

نمبر ۲۔ الیضاً :- اسی محلہ میں ایک مزار خام ریلوے کالونی میں پتولال کے مکان سے دکھن میں دروازے سے متصل پچھم جانب واقع ہے۔ مزار کے پچھم متصل جلیل کا بہت ہی قدیم درخت ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ قدرت اللہؒ کا ہے۔ یہ مزار بہت قدیم اور بلندو بالا تھا۔ بعدہ کو شکست ہو گیا تھا تو کالونی کے لوگوں نے اس کو خام حالت میں کرا دیا ہے اور اس کی چہار دیواری عارضی طور پر نمبر کی اینٹ سے بنوا دی ہے۔ آپ بہت ہی بافیض اور صاحب کشف و کرامات بزرگ ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

اپچھم زمین افتادہ ریلوے۔ پورب زمین افتادہ ریلوے۔ اتر مکان پتولال۔ دکھن زمین ریلوے کی ہے۔ اور بجلی کا ایک پول بالکل مزار کے سامنے مزار سے ۱۵ قدم کی دوری پر ہے۔ موقع معائنہ ۲۷ر نومبر ۱۹۶۲ء۔ بوقت ۲ بجے دن

نمبر ۳۔ الیضاً قبرستان ڈیرہ معائنہ عرف کرشن پور۔ یہ قبرستان عام روڈ مسی پور میں دائیں جانب کچھ بلندی پر واقع ہے اس قبرستان کے پچھم واتر کے کونے پر ایک پختہ اور قدیم چبوترے کے آثار ہیں اور اس چبوترے کے قرائن یہ بتلا رہے ہیں کہ یہاں پر دو مزار تھے جن کا تعلق قدیم عہد کے بزرگوں سے ہے مگر مزید کچھ پتہ نہیں چلتا ہے نشان مزار بھی مٹ چکا ہے۔ اس وقت اس قبرستان میں سیکڑوں خام قبریں ہیں ان میں بہت سی قبریں بجھی ہوئی ہیں ... پایا جاتا ہے ان قبروں کے گھٹے ہوئے دہانے اپنی اولادوں کی عدم توجہی کی داستانیں سُنا رہے ہیں۔ افسوس کہ کوئی نہیں ہے جو بجھی ہوئی قبروں پر چند کھانچی مٹی ڈال کر ان کو بصورت قبر یا زمین کے برابر ہی کر دے۔ یہ عبرت کی جا ہے، تماشہ نہیں ہے۔ یہ قبرستان خاص طور سے محلہ ڈیرہ اگر ٹولہ کے تماکو گران کی ہے۔ جن کا ماضی میں بڑا عروج تھا بہت ہی نامور اور شہرت یافتہ لوگ ہوئے ہیں اس خاندان کے لوگ یہیں پر دفن ہیں۔ پورب جانب ایک قبر پختہ ۲ فٹ اونچے چبوترہ پر ہے۔ یہ قبر سنگین ہے اور بہت ہی خوبصورت ہے۔ اس کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کے بنوانے والوں کو مرنے والے سے والہانہ محبت رہی ہے۔ سرہانے ایک لوح قبر سنگین لگا ہے جس پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سنگ مرمر پر کندہ ہے۔ اس کے نیچے تاریخ وفات شیخ ولی محمد

مرحوم محلہ ڈھالگر ٹولہ۔ وفات مورخہ ۲۱ر دسمبر ۱۹۴۲ء مطابق ۴ محرم ۱۳۶۲ھ کندہ ہے۔ یہ چبوترہ
جس پر قبر ہے قریب ۹ فٹ چوڑا اور بارہ فٹ لانبا ہے۔ یہ قبر نواب علی وجمال کے والد کی ہے
مرحوم شیخ ولی محمد کے بڑے بھائی شیخ محمد سلیمان تھے اور محمد سلیمان پانچ بھائی تھے

اس قبرستان کا رقبہ پہلے بہت زیادہ تھا کچھ تو کھیتوں کی نذر ہو گیا باقی بلند ہونے کی وجہ
سے ہر طرف سے ٹوٹ رہا ہے۔ یہی نہیں اس قبرستان کو پچھم جانب سڑک کی طرف سے مٹی فروخت
کرنے والے کھود کھود کر مٹی لے جا رہے ہیں۔ کہنے کو تمباکو گروں کا خاندان بہت بڑا ہے اور
بڑے بڑے سورما ہیں و صاحب حیثیت ہیں لیکن کسی کی توجہ اس قبرستان کی طرف نہیں ہے۔ یہاں پر
سوائے شب برات کے کبھی کوئی ایصال ثواب تک کو نہیں آتا ہے۔ سب کے سب اپنے باپ دادا
کو بھول گئے ہیں جن کی ذات سے یہ موجود ہیں۔ جب کوئی مرتا ہے تو دفن کرنے کیلئے آتے ہیں اور
قبرستان کی حالت زار پر مگرمچھ کے آنسو بہاتے ہیں بڑے بڑے منصوبے تیار کرتے ہیں۔ اور جب
خیریت سے گھر واپس آتے ہیں تو اپنے کاروبار میں مستقبل کو بھول جاتے ہیں اور یہی چکر شاید ہمیشہ
چلتا رہے گا۔ اگر باؤنڈری اس قبرستان کی نہ کرائی گئی تو میری پیشنگوئی ہے کہ مستقبل میں اس خاندان
کو اپنے مردے دفن کرنے کے لالے پڑ جائیں گے اور سوائے گومتی کے کوئی راستہ نہ ہوگا۔

آراضی نمبر و رقبہ قبرستان ڈیرہ معائنہ عرف کرچن پور۔ قبرستان آراضی نمبر ۳۵، ۲ر ڈسمل

آراضی نمبر ۱۱۲، ۳۲ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۲۱، ۴ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۷۷، ۶ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۴۲/۲،
۴ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۵۷، ۱۶ر ڈسمل ہے۔ بشکریہ سید ظفر حسن صاحب بنیر وقف انسپکٹر شہر جونپور۔

میں نے اس قبرستان کا موقع معائنہ بہمراہ محمد زماں خاں مورخہ ۱۵ر جنوری ۱۹۸۳ء بروز
سنیچر بوقت ۶ بجے شام کو کیا اور آراضیات کا نمبر حاصل کیا ہے۔ اب کام تمباکو گران محلہ
ڈھالگر ٹولہ کا ہے کہ وہ اپنی قبرستان جہاں ان کو تاقیامت رہنا ہے اس کی حفاظت کریں
باؤنڈری کرائیں اور اپنی زندگی کا ثبوت دیں۔

# مزارات محلہ عیسیٰ پور مع چوحدی

نمبر ۱ | عیسیٰ پور روڈ پر لب سڑک داہنے ایک مزار پر بہت ہی سفیدی وصفائی ہے ۔ یہ مزار بالکل ہندو آبادی کے اندر ہے ۔ لیکن اہل محلہ کو آپ سے بڑی عقیدت ہے ۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ برکت اللہؒ کا ہے جو آج بھی اپنے فیض و برکت کا دریا بہائے ہوئے ہیں ۔ اس مزار کی دیکھ بھال اور ستھرائی وغیرہ اور لوگوں کی عقیدت اس کا ثبوت ہے ۔ چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم عیسیٰ پور روڈ ۔ پورب لکڑی کی ٹال ومکان ۔ اتر گمالو وغیرہ کا مکان ۔ دکھن ست ترائن کا مکان اور بجلی کا پول ٹھیک مزار کے سامنے ہے اور لوگ سلام کرتے ہوئے آگے بڑھتے ہیں ۔ یہاں کے ہندو حضرات بہت احترام وادب کرتے ہیں ۔

نمبر ۲ ۔ ایضاً | محلہ عیسیٰ پور میں ایک مزار لب سڑک دائیں کنویں کے دکھن سمت موجود ہے یہ زمین متھرا کلوار کی ہے ۔ صاحب مزار کو یہاں سید پیر بابا کہتے ہیں ۔ ہندو حضرات بڑی عقیدت رکھتے ہیں اور اس کی سفیدی وصفائی کراتے رہتے ہیں ۔ لوگ کہتے ہیں کہ ہم لوگوں کی مرادیں بہت پوری ہوتی ہیں ۔ ہم لوگ بابا کے سیوک ہیں ۔ مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے ۔

پچھم مکان شاردا برمی اسمیں نیم کا ایک درخت ہے ۔ پورب زمین متھرا کلوار کی بعدہٗ گلی پختہ سرکاری اتر کنواں سنگین متھرا کا ہے ۔ دکھن زمین متھرا کلوار کی بعدہٗ راستہ سرکاری ہے ۔

نمبر ۳ ۔ ایضاً | عیسیٰ پور میں ایک مزار حضرت بندگی شاہؒ کا لب سڑک باڑے کی دیوار سے ملا ہوا پختہ و بلند ایک چبوترے پر موجود ہے ۔ مزار اپنی قدامت اور شاہی دور کی شہادت دے رہا ہے ۔ منّا لال وغیرہ نے اس مزار اور اس کے چبوترے کی از سر نو مرمت کرائی ہے ۔ بہت ہی صاف ستھرا ہے سفیدی کی ہوئی ہے ۔ اگر بتی بھی جلتی ہے ۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے ۔

پچھم باڑہ منّا لال وغیرہ ۔ پورب راستہ وزمین افتادہ اور نیم کا چھتنار درخت ہے ۔ اتر میں باڑہ منّا لال وغیرہ ۔ دکھن راستہ سرکاری پختہ فرشی بعدہٗ مکان رہائشی منّا لال وغیرہ کا ہے ۔

نمبر ۴۔ ایضاً | ایک مزار پختہ بہت ہی اچھی حالت میں حضرت شاہ عنایت بڑے بابا کے نام سے موسوم ہے۔ اور بچہ لالہ کے احاطہ کے اندر ہے۔ اس کی مرمت سفیدی وصفائی اور پوری دیکھ بھال شری لال جی یادو کرتے ہیں اور لوگ ان کے فیض و کرامت کو بہت بیان کرتے ہیں اور حاضری دینا ضروری سمجھتے ہیں۔ پھول مالا چڑھاتے ہیں۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم احاطہ بچہ لالہ۔ پورب احاطہ بچہ لالہ و مکان منہدم۔ اتر احاطہ بچہ لالہ۔ دکھن احاطہ بچہ لالہ اور دو درخت نیل مزار کے پورب ہے

نمبر ۵۔ ایضاً | محلہ عیسیٰ پور میں ایک مزار بہت ہی قدیم ہے۔ لیکن مزار کا اتری حصہ ٹوٹ گیا ہے۔ مزار کی حالت درست نہیں ہے۔ یہاں کے لوگ آپ کو حضرت میاں جی کہتے ہیں اور سفیدی وصفائی بالکل نہیں ہوتی ہے۔ یہ مزار غوث علی میاں کی زمین پر واقع ہے۔ جس کیلئے جگہ گوشہ میں ہے اور کہا جاتا ہے کہ مزار غوث علی کے مورث اعلیٰ کا ہے، جو بہت ہی متقی اور پرہیزگار تھے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم مکان شیو پرشاد وغیرہ، پورب مکان غوث علی میاں۔ اتر مکان غوث علی میاں۔ دکھن کھیت مزروعہ رکھوا تھ وغیرہ کا ہے۔ غوث علی کا یہ کہنا ہے کہ یہ مزار میرے دادا کا ہے اور پھر اتنی بے اعتنائی سمجھ میں نہیں آتی ہے۔ وہ یہ بھی کہتے تھے کہ اس کو ہم اپنے مکان میں لے لیں گے۔

## مزارات محلہ سکھی دھرنی دھر پور مع چوحدی

نمبر ۱ | یہ قدیم قبرستان شاہ گنج روڈ پر ہے۔ قبرستان کا راستہ سونکروں کے مکان سے ہو کر گیا ہے۔ اس کو عرف عام میں نبھنی بھی کہتے ہیں۔ یہ قدیم میں بہت ہی وسیع قبرستان تھی اور اس میں بزرگان دین کے بہت سے مزارات تھے۔ اس قبرستان کو لوگوں نے چاروں طرف سے توڑ دیا ہے۔ یہ بلندی پر واقع ہے۔ اس میں دو فناتی مسجدیں تھیں جن کے آثار اب بھی موجود ہیں۔ اس سے یہ بات ظاہر ہو گئی ہے کہ عہد ماضی میں یہاں بزرگان دین کی سکونت رہی ہے۔ ایک قناتی مسجد کے آثار پچھم جانب قبرستان کے آغاز پر ہے۔ اسوقت اس مسجد کا صرف پچھمی حصہ اور وسطی محراب کھڑا

ہوا اپنے ماضی کی یاد دلا رہا ہے اور آج کے بے جان مسلمانوں کی عدم تعلقی پر ماتم کناں اور الوداعی سلام کا خواہاں ہے۔

دوسری قناتی مسجد قبرستان کے پوربی حصہ میں راستہ سے متصل واقع ہے۔ یہ مسجد غالباً منشی نظر الدین مرحوم اردو جونپور نامہ کے مؤلف کی تعمیر کردہ ہے۔ مسجد کی حالت ابھی زیادہ خراب نہیں ہے۔ ویرانوں اور آبادیوں کے باہر اس قسم کی مسجدوں کی موجودگی ماضی کے مسلمانوں کی دینداری ظاہر کرتی ہیں۔ اور اس زمانے میں ان مسجدوں کی ویرانی کسمپرسی سے یہ بات عیاں ہو جاتی ہے کہ مسلمانوں کا تعلق مذہب اسلام اور پیغمبر اسلام سے صرف نام کا رہ گیا ہے۔ اور بزرگانِ دین جو روحانیت کے تاجدار اور مذہب اسلام کے مبلغ اعظم تھے ان کا صرف نام زبان پر باقی ہے ان کی حرمت دلوں سے اٹھ چکی ہے۔

اس وسیع قبرستان میں ۱۵ قبریں پختہ ہیں اور ۴ قبروں پر سنگین کتبہ لگا ہے۔ دو قبریں ایک ساتھ ہیں جو پچھم جانب ہیں۔ دکھنی جانب پورب کی قبر پر ایک سنگین کتبہ ہے جس پر قطعہ تاریخ وفات حافظ حاجی عظیم الدین عرف اولیا، متوفی ۲۴ شوال المکرم یوم پنجشنبہ بوقت ظہر ۱۳۵۰ھ کندہ ہے اور بائیں جانب والی قبر پر پچھم میں حاجی خیر اللہ عرف کھیرو متوفی ۱۰ جمادی الاول یوم سہ شنبہ وقت عصر ۱۳۵۳ھ لکھا ہے۔ اس کے بعد ایک لوح قبر پر سیدہ نسیم فاطمہ متوفیہ ۱۹۶۳ء درج ہے۔ پھر اتر جانب دو قبریں ساتھ میں ہیں جس میں پچھم والی بائیں قبر کے لوح سنگین پر حافظ احمد ولد حافظ علاء الدین محلہ میر مست شہر جونپور متوفی ۱۲ جمادی الاول ۱۳۴۷ھ اور قطعہ تاریخ حضرت علامہ فخر مشرق شفیق جونپوری کا ہے

اس قبرستان کو دیکھنے کے بعد یہ اندازا ہوا کہ اس میں زیادہ تر میر مست کے مختلف خاندانوں کے لوگ اور خاص طور پر منشی نظر الدین کے خاندان کے تمام لوگ، حضرت قاضی ملت علامہ شمس الدین کو چھوڑ کر اور سب ہی لوگ مرد و زن پیر و جوان سب یہیں دفن ہیں۔ اس کے علاوہ اور دوسرے محلے کے لوگ بھی یہاں دفن ہوتے ہیں اور اس وقت یہ عام مسلمانوں کی قبرستان ہے۔ اور اس میں بے انتہا کچی قبریں ہیں جو اپنی زبان حال سے کچھ سنا رہی ہیں لیکن کوئی سننے والا نہیں ہے۔ جو اپنے عزا کو دفن کر کے گیا وہ پھر یہاں ثواب اور عبرت کے لئے واپس نہ آیا۔ جب تک کہ کوئی دوسری میت نہ ہو

یا وہ خود ہی انتقال کے بعد مجبوراً یہاں نہ لائے جائیں۔ قبرستان کی حالت بہت ہی خراب ہے۔ بہت گندگی ہے اور روز بروز عدم توجہی سے اس کا رقبہ کم ہوتا چلا جا رہا ہے اور کسی کو چہار دیواری سے گھیرنے کی توفیق نہیں ہو رہی ہے۔ اس بڑھتی ہوئی آبادی نے بھی مسلمانوں کو متوجہ نہیں کیا ہے اور وہ اب تک خواب غفلت میں مدہوش اپنے جیب کو معموں کے خاکوں سے بھرے ہوئے اردو ادب کی لازوال خدمت کر رہے ہیں۔ افسوس کہ اس قوم نے اپنے درخشاں ماضی کی تاریخ کو بھلا دیا اور مستقبل سے بے خبر ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم[۱] املی و پیپل کا درخت کنواں و پودر، پورب[۲] راستہ بعدہ درخت بیر، کروندا و کھیت مزروعہ ہے۔ اتر[۳] درخت املی بہت ہی قدیم و پیپل، کنواں و پودر و کھیت مزروعہ، دکھن[۴] کھیت و راستہ قبرستان میں آنے کا ہے

نمبر۲۔ ایضاً | اسی محلہ سکھی دھرنی دھر پور میں عیسیٰ پور روڈ پر سڑک سے متصل جیب کے احاطہ قبرستان سے متصل باہر اتر میں تھوڑی اونچائی پر ایک مزار چبوترے پر ہے۔ بہت دریافت کے بعد بھی صاحب مزار کے نام کا پتہ نہ چل سکا کہ کس کا ہے۔ مزار پختہ ہے اور مرمت شدہ معلوم ہوتا ہے چوحدی حسب ذیل ہے پچھم[۱] زمین قبرستان و درختان بیر۔ پورب[۲] عیسیٰ پور روڈ۔ اتر[۳] مکان ہے۔ دکھن[۴] میں یہ مزار احاطہ قبرستان جیب میاں سے ملا ہے۔ جیب کے اس قبرستان کی احاطہ بندی سے مسلمانوں کو سبق لیکر اسی طرح تمام قبرستانوں کی احاطہ بندی کرا کے درختان نصب کرا دینا چاہیے کہ وہ محفوظ ہو جائیں

نمبر آراضی و رقبہ قبرستان سکھی دھرنی دھر پور | آراضی قبرستان نمبر ۲۲، ۴ر ڈسمل و نمبر ۲۵۴ و نمبر ۲۵۴ و آراضی نمبر ۲۵۵ منجملہ ایک ایکڑ ۱۰ر ڈسمل ہے۔ آراضی نمبر ۱۱۲، ایک ڈسمل ہے آراضی نمبر ۱۲۶، ۲۶ر ڈسمل ہے۔ نمبر ۱۵۳، ۲ر ڈسمل، نمبر ۱۳۴، ۴ر ڈسمل، مسجد کھنڈہر کولڈ اسٹور کے پیچھے ہے جس کا آراضی نمبر ۲۵، ایک ڈسمل ہے۔

بشکریہ جناب سید ظفر حسن صاحب سینیئر انسپکٹر وقف شہر جونپور

# مزارات محلہ رسول آباد مع چوحدی

**نمبر۱** رسول آباد کی پچھمی سرحد پر ایک مزار نالے کے کونے پر بلند جگہ جو ٹیلے کی شکل میں ہے اس پر واقع ہے۔ مزار پختہ ہے مگر اس کا دکھنی پائینتی کا حصہ ٹوٹنا شروع ہوگیا ہے۔ یہاں کے لوگ آپ کو پیر سید بابا کہتے ہیں۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم نالہ و راستہ۔ پورب کھیت مزروعہ۔ اتر نالہ ہے۔ دکھن کھائیں و نالہ ہے جس سے گندہ پانی بہتا ہے

**نمبر۲۔ ایضاً** رسول آباد میں ایک مزار بلند چبوترے پر پختہ اور عہد قدیم کی یاد تازہ کر رہا ہے اور موجود ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت رسالدار شاہؒ کا ہے۔ یہ چبوترہ چاروں طرف سے لاہوری اینٹ کا بنا ہوا ہے۔ چبوترہ و مزار دونوں برابر ہیں۔ یہ مزار لب سڑک پختہ چند قدم کے فاصلے پر پچھم جانب ہے۔ اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم مکان لال جی۔ پورب راستہ پختہ فرش سرکاری۔ اتر زمین افتادہ لال جی۔ دکھن میں زمین رام نریش گپتا کی ہے۔ اور شری لال جی و شری گپتا جی کی زمین کے وسط میں آپ کا مزار مبارک ہے۔ یہ مزار بہت ہی صاحب فیض بزرگ کا ہے جن کا فیض اور تصرف آج بھی جاری ہے جس کا جی چاہے اپنی روح سے تعلق پیدا کر کے دیکھ لے۔

**نمبر۳۔ ایضاً** ایک مزار ۱۰-۱۰ فٹ مربع کی چہار دیواری میں جو ۴ فٹ اونچی ہے رسول آباد میں ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ منیر الدینؒ کا ہے۔ اس باونڈری کا چوکھٹ بازو پتھر کا ہے۔ مزار بہت ہی قدیم ہے۔ اس کے آگے و پیچھے زمین ہے۔ اس کے آگے گھور ہے اور بڑی گندگی ہے۔ حضرت شاہ صاحب سالک مجذوب اور جامع شریعت و طریقت بزرگ تھے۔ آپ کا فیض آج بھی جاری ہے۔ لیکن کوئی فیض لینے والا ہی نہیں ہے چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم زمین افتادہ۔ پورب زمین افتادہ رام اوتار بہاشے۔ اتر میں بال مارگ روڈ ہے دکھن زمین افتادہ رام پرشاد و قدیم درخت نیم بعدہ مکان بلیھد رساہو کا ہے۔ اس کی باونڈری و مزار جھگا ساہوتے ہوا ہے لیکن مزار کے پاس گھاس پھوس اور مزار کے سامنے باہر گندگی اور گھور۔ دیکھ

کہ افسوس ہوا۔ ہندو مسلمان دونوں کی توجہ کی ضرورت ہے

نمبر ۴۔ ایضاً — محلہ رسول آباد میں ایک بہت ہی قدیم مزار ایک چبوترے پر شری رادھے شیام کے احاطے میں ہے اور ہری داس کے مکان سے ملا ہوا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت غلام رسول شاہ کا ہے جن کے نام سے یہ محلہ رسول آباد عہد قدیم میں آباد ہوا ہے۔ آپ بہت ہی بافیض و صاحب کشف و کرامت بزرگ ہوئے ہیں۔ اب بھی آپ کا فیض جاری ہے اور عقیدت مند فیض یاب ہو رہے ہیں جس کا جی چاہے تو آکر حاضر ہو کر آپ کی کرامت دیکھ لے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین و احاطہ و کپول کا درخت بڑا چھتنار ہے۔ پورب مکان ہری داس جو مزار سے متصل ہے اتر زمین احاطہ مذکورہ۔ دکھن راستہ پختہ سرکاری ہے۔ یہ مزار مرمت طلب ہے۔ رسول آباد کے مسلمان توجہ فرمائیں اور میرا کہنا سننا اور تحریر کرنا سب بے سود ہے وقت ان کو مجبور کریگا اور پھر وقت ہی نہ ہوگا کہ کچھ کر سکیں۔ یہی خدا کا فیصلہ ہے جو صدا سے نافذ ہے اور صدا نافذ رہے گا۔

نمبر ۵۔ ایضاً — رسول آباد میں ایک مزار پختہ بہت ہی قدیم ننکو حجام کی زمین پر ہے۔ یہ مزار ٹوٹ رہا ہے اور ہر طرف سے شکست ہو گیا ہے۔ اس وقت اس کا ملبہ بکھرا پڑا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ شمس الدین کا ہے۔ آپ اپنے وقت کے بڑے ہی عالم فاضل اور متقی پرہیز گار تھے اور ساری زندگی درس و تدریس میں گذاری ہے۔ آج ان کی مزار کی مرمت اور فاتحہ و ایصال ثواب کی رسول آباد کے مسلمانوں پر بار ہے اور اس کام کو وہ شاید شرک و بدعت سمجھتے ہیں۔ اور جب سرکاری طور سے کھیت کی ناپ ہوتی ہے تو فرضی مزار بنا کر اپنا کھیت بچانا کار ثواب سمجھتے ہیں یہ ہیں حال کے مسلمان جن کا مستقبل کتنا روشن و تابناک ہوگا۔ اور وہ خدا کے یہاں کتنے اجر عظیم کے مستحق ہوں گے اور میں کیا کر ہی سکتا ہوں۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم زمین افتادہ سخاوت حجام بعدہٗ سڑک۔ پورب زمین افتادہ ننکو حجام جو مزار سے متصل ہے۔ دکھن مکان سخاوت حجام اس مزار کی کسمپرسی اور بکھرے ہوئے ملبہ کو دیکھ کر مسلمانوں کے انتشار اور ان کی حقیقی تصویر سامنے آجاتی ہے۔

نمبر ۶۔ ایضاً | محلہ رسول آباد میں ایک مزار لب سڑک بائیں جانب کھیت میں ہے مزار
وسط میں خام ہے۔ یہ کھیت سید منیر حسن کا ہے۔ مزار پورب میں سڑک سے متصل ہے۔ کہا جاتا ہے
کہ یہ مزار حضرت مولانا اسمٰعیل رسول آبادی کا ہے۔ آپ کا علم مسلّم تھا اور قابلیت میں اپنا جواب
نہ رکھتے تھے۔ آپ کا تذکرہ بذکر علماء گذر چکا ہے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم کھیت سید منیر حسن جس میں مزار ہے۔ پورب سڑک سرکاری جو رسول آباد کو گئی ہے۔ بعدہٗ سواری
محمد یونس خاں کی ہے۔ اتر کھیت منیر حسن۔ دکھن کھیت سید منیر حسن جس میں مزار مبارک ہے
رسول آباد کا موقع معائنہ اور چوحدی لکھتے وقت میرے ہمراہ محمد شریف صاحب رسول آبادی موجود
تھے میں ان کا متشکر ہوں۔

آراضی قبرستان رسول آباد پرگنہ حویلی جونپور | آراضی نمبر ۱/۲۳۰ ۲ ر ڈسمل۔ نمبر ۲۲۔
۱۰ ر ڈسمل ہے۔ بشکریہ جناب سید ظفر حسن صاحب سپیر وقف انسپکٹر شہر جونپور

# مزارات محلہ اکبر آدم پور مع چوحدی

محلہ رسول آباد کے پورب جانب آخری سرحد پر ریلوے لائن کے پچھم میں چند قدم کے
فاصلے پر ایک تقریباً ۱۵ - ۱۵ فٹ مربع کے چبوترے پر اس وقت ۳ ر مزارات بڑے اور سات
مزارات بچوں کے ہیں۔ اس وقت یہ چبوترہ شکست ہو گیا ہے مبلے حد گندگی اور گھاس پھوس خود رو
پودوں سے بھرا ہوا ہے کہ قدم رکھنا دشوار ہے۔ چبوترے پر ببول کی جھاڑی اور کانٹے دار
ہینس کا راج ہے۔ ممکن ہے کہ شب برأت کی شب میں مسلمان پٹاخوں اور آتشبازی کا مظاہرہ
کرنے اور صاحب مزار کو اپنا عروج دکھانے کے لئے آجاتے ہوں ورنہ یہاں پر اصلیت یہ ہے
کہ کبھی کوئی مسلمان نہیں آتا ہے اور ڈرتا ہے کہ کہیں اس کی توحید ان مزارات پر آنے اور اس
کی صفائی ستھرائی وغیرہ کرنے سے داغدار نہ ہو جائے۔ ایک درخت بہت قدیم ببول کا ہے یہ
سب مزارات تین سو ۳۰۰ سال سے کم قدیم نہیں ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم نالہ اور ریلوے کی زمین۔ پورب کھتی بعدہٗ ریلوے لائن۔ اتر زمین ریلوے لائن مزید

دکھن : زمین ریلوے کی ہے۔

# مزارات محلہ بشیشر پور عرف حمزہ چشتیؒ مع چوحدی

نمبر ۱ اعظم گڈھ جانے والی روڈ پر ریلوے لائن کے بعد بائیں جانب کھنتی کے بعد ایک ٹیلہ ہے۔ اس وقت اس بلند ٹیلے پر دو مزار ہیں۔ اور جگہ جگہ ہنس کی کانٹے دار جھاڑی ہے۔ اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہاں پر کئی ایک مزارات رہے ہیں۔ یہ مزارات عہد قدیم کے بزرگوں اور علماء کے ہیں کیونکہ یہ حصہ قبرستان حضرت حمزہ چشتیؒ سے متعلق ہے۔ اس ٹیلے پر وسط میں ایک مزار کا نشان موجود بھی ہے اور مزار کی اینٹیں نظر آ رہی ہیں۔ اور اس جگہ پر کانٹے دار ہنس بطور نشان موجود ہے

اس مزار اور ٹیلے کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم زمین قبرستان و کھیت مزروعہ۔ پورب کھیت بعدہٗ اعظم گڈھ روڈ۔ اتر قبرستان۔ دکھن کھیت بہت ہی نشیب میں ہے۔ یہ سرزمین حضرت حمزہ چشتیؒ کے مسکن ہونے کی وجہ سے عہد ماضی میں علماء و فقراء کا مسکن رہی ہے جس کی زندہ شہادت (۱) مزارات کی موجودگی ہے۔

نمبر ۲۔ ایضاً ایک پختہ مزار ایک بلند ٹیلے پر اعظم گڈھ جانے والی روڈ سے بائیں جانب سڑک سے متصل پچھم میں ۵۰ قدم پر ہے۔ اور یہ مزار دیکھنے میں عہد ماضی کی یادگار ہے۔ اس کی دیواریں کنکریٹ کی ہیں۔ اس کی قدامت نے اس کو چاروں طرف سے کاٹ کر بے سہارا کر دیا ہے۔ اور دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ بس ابھی گرنے ہی والا ہے۔ مزار کا رُخ اتر و پچھم ہے اور یہ بات بھی نہیں کہی جا سکتی کہ مزار کسی حادثے کا شکار ہو کر بے رُخ ہو گیا ہے۔ اس کا پچھمی رُخ بلند ہے اور پوربی رُخ پست ہے۔ لیکن بنیادیں کنکریٹ کی ہیں اور ابھی سالم ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم قبرستان حمزہ چشتیؒ۔ پورب کھنتی سڑک اعظم گڈھ روڈ بعدہٗ سینٹ میٹرک اسکول اتر میں نشیب مگر قبرستان ہے۔ دکھن میں کھنتی سڑک و نالہ ہے۔ مزار مبارک بالکل سڑک کے سامنے ہے اور نظر آ رہا ہے۔ اس کی اس حالت کو دیکھ کر ایک حساس دل کو ٹھیس لگتی ہے۔ لیکن جب دل

ہی سر چکا ہے تو پھر کیا علاج ہے۔ اس کی مرمت اور اس سے متعلق چبوترہ بنانا ازحد ضروری ہے۔

نمبر ۳۔ ایضاً | ایک قبر اعظم گڈھ روڈ سے روضہ حمزہ چشتی جانے والی سڑک سے متصل نشیب میں ہے۔ یہ قبر لیین قریشی ساکن محلہ سیاہ کے لڑکے کی ہے۔ جس کو کسی معاملہ میں قتل کر دیا گیا تھا۔ اس کے سرہانے ایک لوح قبر بھی ہے۔ اس پر اشعار کندہ ہیں۔ اس قبر کی اس جگہ موجودگی اس امر کا پتہ دیتی ہے کہ موضع بشیشر پور عرف حمزہ چشتی کا رقبہ قبرستان اس سرکاری سڑک تک پھیلا ہوا ہے اور قبریں بھی عوام کی ہیں مگر خام ہیں۔ ان مقابر سے اس قبرستان کی وسعت مثل آفتاب کے روشن ہے۔ جس کو توڑ کر کھیتوں میں شامل کر رہے ہیں۔ اور مسلمان تماشائی بنے ہیں۔ کسی کو خیال نہیں ہوتا ہے کہ اس کی چہار دیواری بنوانے کی فکر کرے۔

نمبر ۴۔ ایضاً | محلہ بشیشر پور عرف حمزہ چشتی میں ایک مزار بلند و وسیع ٹیلے پر اعظم گڈھ جانے والی سڑک کے بائیں ہے اور دوسری طرف روضہ حضرت حمزہ چشتیؒ جانے والی سڑک کے دکھن ۵۰ قدم کے فاصلے پر ہے۔ اور یہ مزار خلاف معمول کافی لانبا اور چوڑا ہے دیکھنے سے مزار کی قدامت ظاہر ہے۔ اس کو ہر طرف سے کانٹے دار ہنیس کی جھاڑی نے گھیر لیا ہے اوپر کا حصہ ٹوٹ گیا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین افتادہ قبرستان۔ پورب زمین افتادہ قبرستان بعدہٗ سڑک اعظم گڈھ وسینٹ بینڈک اسکول۔ اتر نشیب و قبرستان ہے۔ دکھن نشیب و زمین پرتی ہے۔ اس چبوترہ پر اور بھی مزار تھے جس کا نشان ہنیس کی جھاڑی ہے۔

نمبر ۵۔ ایضاً | اسی محلہ بشیشر پور عرف حمزہ چشتی کی ایک بہت بڑی قبرستان میں جس کو عام مسلمانوں کا مدفن کہا جاتا ہے۔ اس میں چاروں طرف بے شمار کچی ہوئی قبریں ہیں۔ اور بے شمار قبروں کے آثار ٹوٹے گھڑوں بدھنوں اور پتھروں سے ظاہر ہیں۔ جو عام طور پر تکیئے قبر کی بغلی والے حصہ میں دیئے جاتے ہیں۔ اس وسیع قبرستان میں ایک مزار کسی بزرگ کا تھا جو شکست ہو گیا ہے لیکن آثار ابھی باقی ہیں۔ اس شکستہ مزار کے دکھن میں ایک قبر زمانہ حال کی ہے۔ اس قبر کو چاروں طرف سے اینٹ سے جوڑ دیا گیا ہے اور بیچ

میں خام تھی۔ لیکن اس وقت اس کی دیوریں ٹوٹ کر بکھر گئی ہیں۔ اس قبر پر سنگ پتھر کا ایک کتبہ ہے
جس پر تاریخ وفات سخاوت حسین عرف ننگھن سوداگر بروز جمعرات ۲۴ رجب سنہ ۱۳۸۳ھ مطابق
۲۱ نومبر سنہ ۱۹۶۳ء محلہ رشید آباد جونپور کندہ ہے۔ اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم زمین قبرستان و بے شمار کچی و پکی ہوئی قبریں بعدہٗ کھیت دکنواں ہے۔ پورب زمین قبرستان
و ایک درخت پیپل ہے۔ اتر راستہ بعدہ قبرستان عوام و مزار حضرت حمزہ چشتیؒ۔ دکھن قبرستان بعدہٗ
کھیت ہے۔ حضرت حمزہ چشتیؒ کے چاروں طرف کافی وسیع رقبہ میں پختہ و خام قبریں اور مزارہی مزار
ہیں۔ اور جونپور کے عام مسلمانوں کے کثیر خاندان ہیں جو دفن ہوتے آرہے ہیں۔
نمبر ۲۔ ایضاً موضع بشیشر پور حمزہ چشتیؒ کے روضہ کے دکھن میں عام مسلمانوں کی قبریں ہیں
جس میں ۱۶ پر لوح قبر نصب ہے۔ انھیں قبروں میں راستہ کے پچھم مین کچھ اونچائی پر ایک قبر
پر بہت ہی جسیم لوحِ قبر ہے۔ جس پر دائدہ خدابخش و مولابخش مستری کندہ ہے۔ اور متوفی
سنہ ۱۳۳۵ھ درج ہے۔ اب اس قبر کے اتر میں مالی کے لئے ایک کوٹھری بنا دی گئی ہے۔ ایک مزار
پر تاریخ وفات آبادی بی بی متوفیہ سنہ ۱۳۶۱ھ ہے۔ پھر ایک لوح قبر پر شاہ عرف عبدالمنان بن عبدالرزاق
جراح ۱۲ مارچ سنہ ۱۳۹۲ھ کندہ ہے۔ ایک قبر کے لوح پر محمد سلیمان ولد علاء الدین ۲ اکتوبر سنہ ۱۹۸۱ء
ہے۔ اسی سے متصل کنویں کے دکھن عبدالستار مرحوم پان فروش محلہ رضوی خاں دفن ہیں، اور یہیں
ان لوگوں کا بھی قبرستان ہے۔

پھر اسی حصۂ قبرستان میں محمد یٰسین مرحوم کے والد محمد اسحاق قریشی مرحوم ساکن ڈھاگر ٹولہ
جونپور متوفی ۲۳ مئی سنہ ۱۹۷۳ء کا پتھر قبر پر لگا ہے۔ اور محمد یٰسین کے والد محمد اسحاق قریشی وفات
۱۴ جون سنہ ۱۹۷۲ء ایک لوح قبر پر کندہ ہے۔ اس کے بعد عظیم اللہ شاہ مرید آستانہ عالیہ ولید پور
متوفی ۹ ربیع الاول سنہ ۱۳۹۵ھ مطابق ۲۲ مارچ سنہ ۱۹۷۵ء ایک قبر کے لوح پر نصب ہے
وہیں ایک قبر پر امیر اللہ متوفی حادثہ ریلوے بروز بدھ سنہ ۱۹۶۹ء درج ہے۔ پھر مسجد کے پچھم میں
ایک نہایت ہی حسین لوح قبر نصب ہے۔ اس پر آیات قرآنی کے بعد وفات حسرت آیات منو میاں
انصاری ولد سلامت انصاری محلہ رضوی خاں وفات ۳۰ مارچ سنہ ۱۹۴۶ء بروز سنیچر کندہ ہے

شوٗ مرحوم عبدالرب انصاری کے بھائی ہیں۔ اسی قبر کے داہنے پورب میں خام قبر راقم الحروف کی نانی مسماۃ کبریٰ بی بی کی ہے۔ متوفی ۱۴/ اپریل ۱۹۴۵ء۔ اس پر کوئی لوح قبر نصب نہیں ہے۔

اس کے بعد ان قبروں کے پورب میں عیدو خاں خانسامہ وفات ۲۹/ شعبان ۱۳۲۸ھ ایک لوح پر کندہ ہے۔ پھر ایک بہت ہی صاف ستھری زرق برق قبر جس پر قابل دید رنگ مرمر کا شمعدان ہے اس پر زوجہ حاجی عبدالخالق محلہ مخدوم شاہ اڈھن ۱۲/ صفر المظفر ۱۲۹۴ھ بروز جمعرات تحریر ہے۔ پھر دو قبریں متصل ہیں۔ ایک پر بنّی بی بی دختر غفران احمد خاں محلہ اجمیری وفات ۱۹۷۳ء پھر دوسری پر محمدی بی بی اہلیہ غفران خاں مورخہ ۱۶/ جنوری ۱۹۷۴ء لکھا ہے۔ اس کے بعد ایک قبر پر تاریخ وفات غلام محمد ۲/ جولائی ۱۹۷۰ء کندہ ہے۔ ایک قبر کے پتھر پر لکھا ہے کہ موت آئی چل بسی مرحومہ ۳۰/ ستمبر ۱۲۵۴ھ ہے۔ ان پکی قبروں کے علاوہ بے شمار پکی اور کچی ہوئی اور صحیح وسالم قبریں ہیں۔ مقبرہ حضرت حمزہ چشتیؒ و مسجد کے دکھن و پچھم میں پکی و کچی قبروں کا سلسلہ بہت دور تک کئی ایکڑ میں پھیلا ہوا ہے۔ اس زمین میں مدفن کا آغاز حضرت حمزہ چشتیؒ بعہد سکندر لودی کے بعد سے ہوا ہے۔ اس کے بعد آج تک لوگ دفن ہو رہے ہیں۔ اس حصہ قبرستان جس کا ذکر ابھی ہوا ہے اسکی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم قبرستان بعدہٗ نالہ۔ پورب قبرستان جو اسی کا جزو ہے بعدہ راستہ ہے۔ اتر زمین آفتادہ و مزارات بزرگان دین، مسجد و کنواں ہے۔ دکھن میں دور تک پکی و خام قبروں کا سلسلہ پھیلا ہوا ہے۔ جس میں عام مسلمان دفن ہیں۔

موقع معائنہ ۱۵/ جنوری ۱۹۸۲ء بروز دوشنبہ بوقت ۲ بجے سے ۴ بجے تک

نمبر ۷۔ ایضاً مزار حمزہ چشتیؒ | روضہ حضرت حمزہ چشتیؒ و مسجد کے دکھن میں ایک وسیع خام چبوترہ ہے اس پر ۵ مزار بہت ہی قدیم ہیں اور ایک مزار پختہ چبوترے کے نیچے تھا جس کو توڑ دیا گیا ہے اسی چبوترے پر ایک پختہ کنواں بھی ہے۔ اس چبوترے کے دکھن میں بہت دور تک جو قبروں کا سلسلہ پھیلا ہے اس کا ذکر کیا گیا ہے۔ اسی چبوترہ پر پورب جانب مقبرہ کے دکھن گیٹ کے سامنے فخر مشرق حضرت علامہ شفیق جونپوری مرحوم کا مزار ہے۔ جس کے لوح مزار پر حسب ذیل

لکھا ہے اور باقی پڑھا نہیں جاتا ہے۔ اس کے بعد والی قبر کے لوح پر ۱۰ر فروری ۱۹۴۳ء کندہ ہے اس کے بعد والی قبر پر حکیم عبد القادر ولد کلو مرحوم ۱۰ر ربیع الثانی ۱۳۳۱ھ درج ہے۔

پھر ایک قبر کی لوح پر حافظ محمد عنایت وفات ۱۳۵۱ھ کندہ ہے۔ اس کے بعد کی لوح قبر پر ۱۹۰۵ء لکھا ہے۔ پھر ایک لوح پر ڈاکٹر محمد عثمان مرحوم وفات بروز سہ شنبہ ۷ر فروری ۱۹۵۶ء کندہ ہے۔ بازو والی قبر پر ان کی اہلیہ انصار النساء زوجہ ڈاکٹر محمد عثمان مرحوم وفات بروز جمعہ ۱۴ر جون ۱۹۴۵ء کندہ ہے۔ ڈاکٹر صاحب مرحوم ریلوے میں ڈاکٹر تھے ریٹائر ہونے کے بعد مرحوم جونپور تشریف لائے اور محمد حسن مرحوم کے مکان ڈھالگر ٹولہ میں آخر وقت تک کرایہ دار تھے اور ڈاکٹری کے ذریعہ عوام کی خدمت کرتے رہے بڑے لحیم وجسیم تھے کہ ملنا پھرنا دوبھر تھا۔ سرسید مرحوم کی طرح بہت ہی دراز ریش تھے اور داڑھی کا بال بہت ہی سن سفید تھا۔ ایل ایم پی کی ڈگری ان کے پاس تھی سماع کے بڑے شوقین تھے اور موسیقی کے فن سے اچھی طرح واقف تھے اکثر لوگوں کو درس دیتے تھے۔ بڑے ہنس مکھ اور ملنسار تھے ان کے ہاتھ میں شفا تھی۔ اللہ رب العزت اس مرد خدا کی قبر نور سے منور فرمائے آمین ثم آمین

پھر مسماۃ صدر جہاں اہلیہ شیخ امام الدین مرحوم سنگتراش ۱۳۶۵ھ ایک لوح قبر پر کندہ ہے۔ اس کے بعد مسماۃ حفیظن بی بی زوجہ محمد رحمت اللہ مرحوم محلہ خواجگی ٹولہ ۱۳۸۰ھ لکھا ہے۔ اس کے بعد علیمن بی بی خواجگی ٹولہ ۱۷ر دسمبر ۱۹۶۰ء کا نام ایک قبر کے لوح پر کندہ ہے اس کے بعد صدیق عرف ٹھنے ولد شیخ محمد شفیع ۷ر فروری ۱۹۶۳ء درج ہے۔ پھر ایک لوح قبر پر شمشیر علی خاں پیش کار وفات ۲۰ر اپریل ۱۹۱۴ء کندہ ہے۔ اس کے بعد تاریخ وفات سہیمہ خاتون زوجہ قاسم عرف بچو محلہ خواجگی ٹولہ ۱۸ر جولائی ۱۹۶۳ء کندہ ہے۔ غرضیکہ مقبرہ کے اتر و پچھم میں پکی و خام قبروں کا بے شمار سلسلہ پھیلا ہوا ہے اور یہ کام حد تحریر سے باہر ہے بہت سی خام قبریں ہیں جن کا نام ونشان مٹ گیا ہے اور پھر وہیں دوسرے لوگ دفن ہوئے ہیں۔ میں نے نمونتاً چند قبروں کا ذکر کر دیا ہے۔ کسی بزرگ کے مزار سے متصل قرب وجوار میں دفن ہونا لوگ باعث برکت خیال کرتے ہیں۔ کیونکہ جو لوگ گناہوں میں ڈوبے ہوئے ہیں بزرگوں کی قربت ان کے لئے پناہ گاہ

اشعار کندہ ہیں۔

۸۶ء کے بعد تاریخ ارتحال فخر مشرق الحاج حافظ علامہ شفیق جونپوری
از روشن صدیقی

جیف دانائے راز الفت مُرد　　شاعر وادیٔ محبت مُرد

مُرد درویش طبع و روشن دل　　سالک جادۂ طریقت مُرد

تاریخ ترحیل او بگفت روشن

جانشین جناب حسرت مُرد

۱۳۸۲ھ

از مولانا ظفر الحسن ظفر صدیقی

ذہین و عالم و حافظ شگفتہ دل خوشگو　　تری وفات سے غم آج ہے زمانے کو

تلاش مصرعۂ تاریخ تھی کہ دل نے کہا　　شفیق ؟ باغ جناں میں وہ ہیں مقیم لکھو

۱۹۶۲ء۔ نصب کنندہ عزیز ربانی عزیز

نمبر ۸۔ ایضاً　یہ سروے روضہ حضرت حمزہ چشتیؒ کے اتر وپچھم کا ہے۔ روضہ کے پچھم میں پکی قبریں ۳، ہیں۔ جس میں ایک جو روضہ سے متصل ہے اس پر لوح قبر ہے۔ لیکن چونا کلی سے پڑھا نہیں جاتا ہے۔ قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ قبر کسی عورت کی ہے۔ روضہ کے اتر کے وسیع صحن میں دالان تک کچی قبریں ۵۲، عدد ہیں۔ چار قبریں پکی اس طرف ہیں۔ املی کے درخت کے اتر میں دو کچی قبریں اور بھی ہیں۔ ۱۹، پر لوح قبر ہے۔ پچھم میں ایک قبر پر لوح قبر نصب ہے۔ اس پر تاریخ وصال محمد صلاح الدین ابن حضرت مولانا شفیق جونپوری ۱۹۶۵ء کندہ ہے۔ پھر اس کے پورب میں ایک قبر کے لوح پر محمد زکریا ۱۳۵۲ھ کندہ ہے۔ پھر اسی قطار میں بدر النسا خاتون اہلیہ ولی الدین ۱۳۵۴ھ ایک لوح قبر پر کندہ ہے۔ اسی لائن میں دوسری لوح کے قبر پر وفات زوجہ فضل الحق ۱۳۰۱ھ ہے۔ پھر دوسری قبر پر وفات محمد العابدی تخلص تمنہ ۲۰، شعبان ۱۳۶۲ھ لکھا ہے۔ پھر مولسری کے درخت کے نیچے ایک قبر پر بخشش

ہے اور وہ ہرگز بارش رحمتؒ انوار سے محروم نہ ہوں گے روضہ و مسجد کے اتر کے حصہ قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم باونڈری قبرستان عام مسلمانوں کی جس میں امتداد زمانہ کے باوجود بے شمار خام بھی ہوئی قبریں ہیں اور ایک بورڈ بھی لگا ہے۔ پورب۔ ایک درخت مُرسلی روضہ کے اتر میں ہے پھر دیوار باونڈری حدود قبرستان ہے۔ اتر میں املی کا درخت خام قبریں اور باونڈری کی دیوار و دالان زائرین کے لئے بنا ہے۔ بعدہٗ راستہ ہے۔ دکھن میں روضہ حضرت حمزہ چشتیؒ کا بعدہٗ ایک وسیع میدان میں قبرستان کا عام سلسلہ کئی ایکڑ زمین کے رقبہ میں پھیلا ہوا ہے۔ اور اس میں خام و درست شدہ قبریں بہت ہیں۔ اسی طرح اتر کا دالان کے باہر اور دالان کے پچھم میں بھی قبرستان ہے اور خام و کچی ہوئی قبروں کے نشانات بھی ہیں۔ اور لوگ دفن ہوتے ہیں۔

نمبر ۹۔ روضہ حضرت حمزہ چشتیؒ و مسجد کے کتبات روضہ مبارکہ کے اندر مزار کے پورب میں دیوار پر سنگ مرمر کا ایک کتبہ نصب ہے۔ عزیز ربانی عزیز نے ان اشعار میں اپنی عقیدت کا اظہار کیا ہے

ہے دیوانوں کی جنت محفل ہستی میں یہ روضہ قرار زندگی ہے عالم ہستی میں یہ روضہ
جناب حافظ رحمت اللہ کی عقیدت سے محبت سے بنا ہے جنوری انیس سو اسی ۱۹۸۰ میں یہ روضہ

پھر روضہ میں اتر طرف سنگ مرمر پر دوسرا کتبہ نصب ہے۔ اس کے اشعار میں عارف عرف یحییٰ قریشی نے اس طرح عقیدت و محبت کا اظہار فرمایا ہے۔ نموتاً ایک شعر جس میں روضہ کی تاریخ تعمیر ہے پیش ہے

؎ جہاں والو! یہ ہے ایثار حافظ رحمت اللہ کا ہوئی مسجد نئی اور آستانہ حمزہ چشتیؒ کا

پھر تیسرا ۳ کتبہ روضہ کے اندر مزار کے دکھن لگا ہے عقیدت واحد جونپوری نے اس طرح پیش کیا ہے

؎ خدا بخشے کہ اپنے زر سے حافظ رحمت اللہ نے کیا تعمیر ایسا آستانہ حمزہ چشتیؒ کا

اس کے بعد ۴ روضہ کے باہر صدر دکھنی گیٹ کے دائیں ہندی میں یہ کتبہ لگا ہے

حضرت حمزہ چشتیؒ جونپوری
تعمیر چودھری حافظ رحمت اللہ قریشی
کلاکار امیرالدین مستری

روضہ کے بائیں ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ روضہ کے باہر پچھم جانب محراب کے اوپر حسب ذیل کتبہ ہے
تعمیر کردہ۔ روضہ حضرت حمزہ چشتیؒ
حافظ رحمت اللہ قریشی عرف بڑھئی محلہ خواجگی ٹولہ جونپور۔ دستکار امیرالدین مستری مفتی محلہ جونپور
تعمیر روضہ۔ تعمیر کردہ۔ چودھری حافظ رحمت اللہ قریشی۔ محلہ شاہ مدار جونپور۔
روضہ کے اتر باہری حصہ میں محراب کے اوپر یہ تحریر ہے کہ "تعمیر کردہ روضہ حافظ رحمت اللہ قریشی
محلہ خواجگی ٹولہ شہر جونپور۔ دستکار امیرالدین مستری مفتی محلہ جونپور
روضہ کے باہر پوربی محراب کے داہنے حسب ذیل کتبہ کندہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
تاریخ تعمیر مقبرہ حضرت حمزہ چشتیؒ از شرافت شفیقی سبزی بازار۔ جونپور

وہ سو رہے ہیں صلی علیٰ کیا وقار ہے۔ ہر سمت نور نور ہے چھائی بہار ہے
حافظ بڑھئی رحمت اللہ ہو تیرے ساتھ یہ مقبرہ رحم کا تیری یادگار ہے

پوربی محراب کے بائیں حسب ذیل کتبہ ہے

از:۔ خنجر جونپوری

آپ ہیں خواجہ معین الدین چشتیؒ کے چراغ آپ کی روشن زمانے میں ہے غربا پروری
دیکھئے حافظ رحمت اللہ کو غلامی کا شرف بخش دی ہے آپ نے اپنی انھیں کیا دلبری

مسجد حمزہ چشتیؒ | مسجد حمزہ چشتیؒ نو تعمیر کے صدر دروازے کے دائیں حسب ذیل کتبہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ تعمیر کردہ چودھری حافظ رحمت اللہ قریشی محلہ شاہ مدار جونپور۔ معمار امیرالدین مستری مفتی محلہ جونپور۔ تاریخ یکم ذی قعدہ ۱۴۰۰ھ مطابق ۱۲ر دسمبر ۱۹۸۰ء بروز جمعہ۔
مسجد کے اندر صحن کے دائیں طرف سنگ مرمر پر ہے۔

مسجد درگاہ چشتیہ جونپور۔ از کامل شفیقی جونپوری

جو حافظ رحمت اللہ نے لگا کر اپنا سرمایہ بفضل حق اسے تعمیر کرنے کا شرف پایا
تعمیر کردہ حافظ رحمت اللہ قریشی شعبان ۱۴۰۱ھ۔ کندہ یونس لال کنواں دہلی ۶

مسجد[۳] کے اندر صحن کے بائیں جانب یہ کتبہ نصب ہے۔
مسجد حمزہ چشتی رحمۃ اللہ علیہ جونپور۔ اس کے بعد حسب ذیل اشعار سنگ مرمر پر کندہ ہیں۔

بغیر امداد اور چندہ اسے تعمیر کروایا ۔۔۔ اے حافظ رحمت اللہ تم پر کیا اللہ کی رحمت ہے
کہے گا حشر میں اللہ حافظ رحمت اللہ سے ۔۔۔ مرا گھر تو نے بنوایا ترا گھر باغ جنت ہے

کتبہ بتاریخ یکم محرم الحرام ۱۴۰۱ھ

ناظرین کرام نے ان بارہ کتبات کو ملاحظہ کیا ہوگا جو روضہ اور مسجد پر نصب ہیں تعمیر کے سلسلہ میں ان کثرت کتبات کی وجہ سمجھ میں نہیں آتی ہے اگر واقعی اس روضہ و مسجد کی تعمیر حافظ رحمت اللہ مانے کی ہے تو کس بات کا خوف دامنگیر تھا کہ ان کثیر کتبات سے اپنی تعمیر کو ثابت کرنے کی کوششیں فرمائیں۔ کتبات کی کثرت نے بہت سے شبہات کو جنم دے دیا ہے اور بہت سی باتوں کو یقین کر دا دینے کے لئے ثبوت بن گئے ہیں مگر میں اس بحث میں پڑنا نہیں چاہتا کیونکہ یہ سب رشک و حسد کی باتیں ہیں اور روضہ و مسجد کی تعمیر ایک عظیم کام ہے جس کا اعتراف ہر مسلمان کو کرنا چاہئے خواہ وہ کسی کی بھی تعمیر ہو۔ اس میں شک نہیں کہ حافظ رحمت اللہ اور امیر حسن خاں ولد فیاض خاں مرحوم نے اپنا بہت وقت اس کی تعمیر میں دیا ہے۔ لیکن کتبات کی کثرت سے یہ شبہ پیدا ہو گیا ہے اور میں نے ناظرین کے فیصلے کے لئے ان کتبات کو پیش کر دیا ہے۔ ایک تاریخ کے طالب علم کی حیثیت سے میں یہ بات وثوق سے کہتا ہوں کہ ہند و پاک کے اندر یہ واحد روضہ و مسجد ہے جس پر تعمیر کرانے والے نے اپنے نام کے سلسلے میں اتنے زیادہ کتبات نصب کرائے ہوں اور ہر طرح سے اپنی تعمیر کو ثابت کرنے کی کوشش کی ہو۔

دوسری بات قابل غور یہ ہے کہ اس روضہ کو اگر حافظ رحمت اللہ نے حضرت حمزہ چشتی سے عقیدت و محبت اور مسجد کو الفت و رضا جوئی الٰہی اور خوشنودی خدا کے لئے تعمیر کرایا ہے تو اس کی جزاء اور خدا کی بے پایاں عنایت و قربت کے لئے اسے ہر طرح پوشیدہ رکھنا اور نام و نمود کی تمنا سے دور رہنا از حد ضروری تھا۔ ان دس کتبات سے جو اظہار تعمیر کیا گیا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کی نیت میں خلوص نہیں ہے۔ بزرگوں سے ساری عقیدت اور خدا ترسی محض ڈھونگ اور

دکھادا ہے۔ روضہ ومسجد کی یہ شاندار تعمیر کسی نیک ارادے سے نہیں بلکہ شہرت اور واہ واہی کی نیت سے کرائی گئی ہے۔ جو ریاکاری میں داخل ہے۔ اِس نیت نے جو ان کتبات سے پوری طرح ظاہر ہے انھیں خدا کی اُس بے پایاں رحمت وکرم سے محروم کر دیا ہے جو انھیں آخرت میں ملنے والی تھی۔ شعرار اور اُدبار اور حاشیہ نشین یہ دنیا والے جو چاہے کہیں لیکن حقیقت یہی ہے اور اسلام کی مذہبی روح کی یہی آواز ہے کہ شہرت اور نام ونمود کی غرض سے کوئی کام کرنیوالے کو خدا کی رحمت کے امیدواروں کو حشر میں خدا کا یہی جواب ہوگا کہ ۔" یہاں نیکی کا رجسٹر تمہارے نام سے اس وجہ سے خالی ہے کہ اس کام سے تمہاری غرض شہرت ونام ونمود کی تھی اور وہ پوری ہو چکی ہے!! اس میں کوئی شک نہیں کہ جو تعمیر کی گئی ہے وہ نہایت دلکش مستحکم اور جاذب نظر ہے اور اس میں زر کثیر صرف ہوا ہے۔ لیکن افسوس کہ کور علمی ونادانی اور ان کثیر کتبات کی تعیب نے نیکی کی روح خلوص کا گلا گھونٹ دیا ہے اور گویا نیکی کے مدفن پر لوحِ مزار کے کتبے لگا دیئے ہیں، جن غائبانہ سکّوں کے ذریعہ حافظ رحمت اللہ کو خوشنودی حق اور خدا کی رضا جنت کی نعمت وراحت حاصل ہوتی وہ کھوٹے ثابت ہو گئے ہیں۔ اور اس گھوڑ دوڑ میں امراؤالدین مستری بھی کود گئے ہیں اور انھوں نے سوچا کہ اس بہتی گنگا میں ہم بھی ہاتھ دھولیں اور خون لگا کر شہیدوں میں نام کرلیں۔ لیکن معمار کے نام کی عمارت پر کثرت نے اس تعمیر کی عظمت کو ٹھیس پہنچایا ہے۔ کاش کہ دونوں حضرات ان کثیر کتبات کی غلطی پر خلوص دل کے ساتھ توبہ واستغفار کریں اور ندامت کے آنسو تنہائی میں بہائیں تو ممکن ہے خدا معاف کرکے قبولیت کا درجہ عطا کرے اور نیکی کے رجسٹر میں ان لوگوں کا نام درج ہو جائے اور یہ لوگ انعامات کثیرہ اور راحت جنت کے حقدار قرار دیئے جائیں۔

**نمبر آراضی ورقبہ قبرستان حضرت حمزہ چشتیؒ** قبرستان محلہ شیشر پور پرگنہ حویلی جونپور

نمبر ۵۶۴، ۲۷، ڈسمل اسی میں مزار حمزہ چشتی ہے۔ ونمبر ۵۶۲ ۱۳ ایکڑ ۹۲ ڈسمل قبرستان ہے نمبر ۵۶۰ ۴ ایکڑ ۲۷ ڈسمل۔ نمبر ۲۲۸، ۲ ایکڑ ۳۶ ڈسمل، نمبر ۵۶۵، ۳ ایکڑ ۴۹ ڈسمل ہے۔ کل منجملہ رقبہ کاغذات سرکاری میں ۲۴ ایکڑ ۴۱ ڈسمل ہے۔ موقعہ معائنہ مورخہ ۲۷ جنوری ۱۹۸۳ء بروز جمعرات

نمبر۱۰۔ ایضاً  محلہ بشیشر پور میں ایک مزار اعظم گڈھ روڈ پر بائیں طرف اتر میں کھائیں سے ۲۵ قدم کے فاصلے پر ایک بہت وسیع چبوترے پر ہے جس کی ابھی حال میں مرمت ہوئی ہے اُس کے اوپر تہہ بہ تہہ نمبری اینٹ کا چبوترہ بنا ہے۔ اس کے اوپر پلاسٹر شدہ چبوترہ پر ایک مزار نمبری اینٹ سے مرمت شدہ موجود ہے۔ نیچے والا چبوترہ ہر طرف سے شکست ہو کر گر گیا ہے۔ اس کے بعد چبوترے کے دکھن میں ایک باونڈری کا نشان ہے۔ مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم زمین افتادہ۔ پورب زمین افتادہ متعلقہ مزار۔ اتر باغ کی باونڈری ہے جس میں بیل کے درخت ہیں۔ دکھن زمین افتادہ پھر اعظم گڈھ روڈ ہے بعدہٗ متھرا پرشاد کے کولڈ اسٹور کی عمارت ہے۔

نمبر۱۱۔ ایضاً مزار  بشیشر پور میں اعظم گڈھ جانے والی سڑک کے بائیں پچھم چند قدم کے فاصلے پر ایک چلبل کے درخت کے متصل وسیع وبلند چبوترے پر ۴ مزار پختہ زمانہ قدیم کے بزرگوں کے اس وقت موجود ہیں۔ ان میں دو مزار بڑا ہے اور دو قبر بچوں کی ہے۔ سینس کی جھاڑی ہر طرف سے ان مزارات سے لپٹی ہوئی ہے اور توڑ رہی ہے۔ مزار کے پوربی حصے سے شریفہ کا ایک درخت بھی نکلا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم قبرستان۔ پورب نشیب وزمین افتادہ بعدہٗ اعظم گڈھ روڈ۔ اتر زمین افتادہ ہے، دکھن میں بھی زمین افتادہ ہے۔ بزرگوں کے انھیں مزارات سے متصل رنگ ریزوں کی قبرستان ہے اس میں راسمنڈل اور ڈھالگر ٹولہ کے رنگ ریز دفن ہوتے ہیں۔ چنانچہ مزارات کے پچھم جو قبرستان ہے اس میں محمد قاسم رنگ ریز مرحوم اور ان کی اہلیہ دفن ہیں۔ بڑے افسوس کی بات ہے کہ خاندان بہت بڑا ہے اور قبرستان کی زمین روز بروز گھٹ رہی ہے اور ان لوگوں کو یہ توفیق نہیں ہوتی کہ وہ اپنی قبرستان کی حد بندی کرالیں اور باونڈری بنوا دیں۔ جب وقت نکل جائے گا تو گھر گھر دوسروں کی شکایت کریں گے اور اپنی غلطی ولاپرواہی پر پشیمان نہ ہوں گے۔ وہ پھر سمجھ لیں کہ وقت اگر چلا گیا تو پھر واپس نہ ہوگا۔ اس قبرستان کا نمبر ۲۴۰۵ء، ڈسمل تھا اب صرف ۱۵ ڈسمل ہے

نمبر۱۲۔ ایضاً  اسی بشیشر پور محلہ میں ان مذکورہ بالا ۴، مزارات کے اتر پچھم جانب ایک

وسیع چبوترے پر جو اس وقت شکستہ ہو کر بے جان ہو گیا ہے اور پوربی حصہ میں تو ہنیس کی کانٹے دار جھاڑی نے اپنا مکمل قبضہ کر لیا ہے۔ اور اب اس کی شکل بالکل جھاڑی کی ہو گئی ہے اور باوجود وارث ہونے کے بھی لاوارث ہے۔ اس وقت اس پر ۳ مزار ہیں۔ یہ سب مزارات ابھی درست حالت میں ہیں، اور عہد ماضی کے بزرگوں اور عالموں کی روح پرور زندگی کی یاد تازہ کر رہے ہیں اور بآواز بلند کہہ رہے ہیں کہ میرے پاس آؤ اور عبرت و نصیحت حاصل کرو کل تمہیں بھی اسی ویرانے میں آنا ہوگا۔ ان مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم قبرستانِ عوام۔ پورب جھاڑی کانٹے دار ہنیس زمین افتادہ۔ اتر قبرستان عام و زمین افتادہ و کنواں قدیم۔ اس افتادہ زمین میں خام و بجھی ہوئی قبروں کے نشانات بھی ہیں۔ دکھن مزارات مذکورہ بالا ۴ عدد، زمین افتادہ و درخت چلبل کے ہیں۔ بڑے افسوس کی بات ہے کہ ان دونوں عام قبرستان میں گوالہ اپنی گائے بھینس اور سانڈ وغیرہ باندھتے ہیں اور اسی قبرستان میں سب پیشاب و پاخانہ کرتے ہیں اور زنگھریزوں اور دوسرے لوگوں کے باپ دادا کو روند رہے ہیں اور سخت بے حرمتی ہو رہی ہے۔ لیکن ان لوگوں کا احساس زندگی مر چکا ہے کہ کہنے کے باوجود توجہ نہیں کرتے اور کل ان کو بھی اسی خاک میں سونا ہے اور گندگی سے غسل کرنا ہے۔ یہ عبرت کی جگہ ہے اگر یہاں آئیں اور ان کے اندر انصاف و سچائی کا ذرا بھی شائبہ ہے تو فیصلہ کریں کہ ایسا کیوں ہو رہا ہے اور کون کر رہا ہے۔ کس کی وجہ سے کر رہا ہے۔

نمبر ۱۳۔ ایضاً | محلہ بشیر پور میں لب سڑک اعظم گڈھ مسجد قناتی واقع ہے۔ اس مسجد کے خام صحن میں ۳ مزار قطار سے ہیں اس میں پورب کا آخر والا مزار ٹوٹا ہوا ہے اور اس کی جگہ ہنیس نے قبضہ جما لیا ہے۔ دو مزار بہت ہی شاندار صحیح و سالم ہیں اور اپنی قدامت کا بانگ دہل اعلان کر رہے ہیں۔ اس قناتی مسجد نے یہاں پر اس امر کو قطعی ثابت کر دیا ہے کہ اس مقام پر تمام مزارات بزرگان دین کے ہیں۔ کیوں کہ عہد ماضی میں بزرگان دین کی جہاں سکونت ہوتی تھی وہاں قناتی مسجدوں کا ہونا ضروری ہے بعد کو چھت ڈالی گئی کیونکہ اس کا رواج بعد کو ہوا ہے۔ اور بہت سی قناتی مسجدیں بھی مسقف بنائی گئی ہیں۔ ان تین مزارات میں سے ایک پر

شمعدان ہے۔ پختہ چبوترے پر جانے کے لئے دکھن جانب سے پکی سیڑھی بنی ہے۔ مسجد و مزار کی چوحدی یہ ہے
پچھم قبرستان عام و ایک وسیع چبوترہ جس پر ایک شکستہ قبر ہے۔ اس کے علاوہ دو قبریں اینٹ کے
گھیرے میں ہیں۔ باقی بہت سی کچی قبروں کے آثار ملتے ہیں۔ پورب زمین افتادہ۔ اتر زمین افتادہ
بہت ہی وسیع بعدہ باونڈری باغ ہے۔ دکھن زمین افتادہ ہے بعدہ ٹیلیفون کا کھمبا ہے۔ اس کے
بعد سڑک اعظم گڈھ جانے والی و عمارت چنگی محکمہ پایکا ہے۔ یہ مسجد اور مزارات بالکل اعظم گڈھ
روڈ کے کنارے ہیں۔ اس سے متعلقہ زمین و قبرستان بھی ہے۔ اس پر مسلمان توجہ نہ کریں گے تو پچھتائیں گے

نمبر ۱۴۴۔ ایضاً — محلہ لشکر پور میں اس تناتی مسجد و قبرستان کے پورب میں اندازاً ۵۰ قدم کے
فاصلے پر چلبل کے درخت کے نیچے ایک شکستہ چبوترے پر ایک مزار پختہ جو اتر جانب سے پھٹ گیا ہے
اور ٹوٹ کر چھوٹا ہو گیا ہے موجود ہے اور بس چند روز کا مہمان ہے اس کے بعد میدان صاف ہے
نشان مٹ جانے کے بعد ثبوت نہ رہ جائیگا۔ کاش! محفوظ کر لیا جاتا! اسکی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم زمین افتادہ بعدہٗ مسجد و مزار ہے۔ پورب زمین افتادہ اس کے بعد دو درخت
نیم کا ہے۔ اتر زمین افتادہ بعدہٗ باونڈری باغ کی ہے۔ دکھن زمین افتادہ بعدہٗ اعظم گڈھ روڈ
ہے۔ اس کے بعد دوکان و کولڈ اسٹور کی عمارت ہے۔

(نوٹ، محلہ لشکر پور حمزہ چشتی کی قبرستان وغیرہ کا آراضی نمبر و رقبہ کاغذات سرکاری سے جو
جو گذشتہ اوراق میں تحریر کیا ہے وہ سید ظفر حسن صاحب سپیشل وقف انسپکٹر شہر جونپور کے
ذریعہ حاصل ہوا ہے اس کے لئے میں بے حد متشکر ہوں۔ میں نے محلہ لشکر پور کی قبرستان اور مزارات کا
موقع معائنہ ۲۷ جنوری ۱۹۸۲ء لغایت ۱۶ فروری ۱۹۸۲ء تک بہمراہ محمد نہال خاں کیا ہے
اور قبرستان کے نمبروں کی صحت عبدالرشید انصاری سے سرکاری کاغذات کے معائنہ کے لئے کرائی ہے

# خانقاہ رشیدیہ کی قبرستان شیشر پور رشید آباد

## مزارات بزرگان دین محلہ رشید آباد۔ جونپور

**نمبر۱۔ ایضاً** یہ شاہی عہد کی قبرستان ہے اور کئی ایکڑ میں پھیلی ہوئی ہے۔ اس میں ایک گڑھی پورب طرف ہے۔ اس قبرستان کا صدر دروازہ دکھن جانب ہے اور اپنی قدامت ظاہر کر رہا ہے۔ اس میں اتر سمت ایک وسیع مسجد بھی ہے۔ جس میں ترنج وقتہ اذان ونماز ہوتی ہے اس میں رہائش کے لئے کوئی مکان نہیں ہے۔ اس میں مختلف قسم کے درختان بھی ہیں۔ پچھم جانب ایک خطیرہ ہے۔ جس میں حضرت قطب الاقطاب ملّا دیوان عبد الرشیدؒ[7] اور آپ کی اہلیہ محترمہ کا مزار مبارک ہے۔ حضرت دیوان صاحب کا مزار پچھم میں خام ہے۔

اس خطیرہ کے دکھن میں صرف بزرگان دین اور علمار وحفاظ کے مزارات ہیں اور

اس میں جتنے خام مزارات ہیں وہ سب کے سب اس خانقاہ کے سجادہ نشینوں کے ہیں۔ یہ اسکی خاص علامت ہے۔ باقی غیر سجادہ نشین و مُریدین اور صاحب سلسلہ کے مزارات پختہ ہیں تباہی عہد کی اس قبرستان میں اوپری حصہ میں سب پختہ و خام مزارات ۱۶ عدد ہیں۔ جس میں گیارہ قبریں بچوں کی ہیں اور بارہ مزارات خام ہیں جو اس خانقاہ کے صاحب سجادہ کے ہیں۔ اسمیں ۱۵ مزارات شکستہ ہیں۔ اور اس کے علاوہ خام قبریں بہت ہیں۔ اس میں صرف کتبات دو مزار پر لگے ہیں۔ اس میں ایک کا لوح مزار امتداد زمانے سے گل گیا ہے۔ بہت سے کچی قبروں کا نشان مٹ گیا ہے۔ بڑے افسوس اور ندامت سے تحریر کرنا پڑ رہا ہے کہ اس قبرستان میں کیسے کیسے آفتاب و ماہتاب زیر زمین آرام کر رہے ہیں اور ایسی ایسی ہستیوں کا یہاں دفن ہے جن کا تصرف آج بھی سیکڑوں برس گذرنے کے بعد بھی ویسے ہی جاری ہے جس طرح ان کی حیات طیبہ میں تھا لیکن خود رو جنگل کے درختان چھوٹے چھوٹے جھاڑی کی شکل میں مزارات و قبرستان میں اُگے ہوئے ہیں اور بڑی بے دردی سے مزارات کو توڑ رہے ہیں۔ ان سیکڑوں خود رو درختوں کی موجودگی گھاس پھوس اور گندگی کو دیکھنے کے بعد خون کے آنسو آتے ہیں اور کسی باہری کو یہاں لیکر آنے میں شرم معلوم ہوتی ہے۔ اور یہ بات اس کے منتظمین پر ایک بدنما داغ ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ اب ان متوسلین اور عقیدت مندوں کے لئے جن کی عقیدت صرف رسمی ہے فیض کا دروازہ بند ہے

نمبر ۲- ایضاً — اس قبرستان کے پچھم نشیب میں ایک سنگین لو ہے کے ۱۵ — ۱۵ فٹ مربع گھیرے میں دو قبریں خام ہیں اور چبوترہ پختہ ہے اور پچھم والی قبر پر ایک سنگین اور بڑا ہی حسین جاذب نظر شمع دان ہے جس پر حسب ذیل تحریر کندہ ہے۔

”قطعہ تاریخ وفات۔ جناب عبدالصمد صاحب سوداگر مرحوم ۷ مارچ ۱۹۴۲ء“

آگے کی تحریر اس وجہ سے نہیں پڑھی گئی کہ یہاں گھاس پھوس نے راستہ روک لیا ہے سوداگر صاحب نماز روزہ کے پابند تھے گروا داڑھی تھی اور حضرت شاہ شاہد علیؒ خانقاہ رشیدیہ سے بیعت تھے۔ دوسری پورب والی قبر پر کوئی کتبہ نہیں ہے۔ لیکن معلوم ہوتا ہے کہ یہ قبر سوداگر صاحب مرحوم کی اہلیہ محترمہ کی ہے۔ اندر بہت جھاڑ جھنکاڑ ہے کہ ننگے پاؤں جانا مشکل ہے۔ اور ایک درخت

پھول کا جو دکھن طرف گیا ہے اس کی ایک بڑی ڈال ٹوٹ گئی ہے جس نے اور بھی راستہ روک دیا ہے۔ آپ کے صاحبزادگان اور ان کے بیٹے روپئے پیسے میں کھیل رہے ہیں یا بہت بڑے بڑے کاروبار کے مالک ہیں۔ کہ خود انھیں معلوم نہیں کہ ان کے پاس کتنی دولت ہے اور کہاں کہاں ہے لیکن زمانے کی ستم ظریفی دیکھئے کہ ایک حافظ ۵۰ روپیہ ماہوار کا بھی روزانہ قبر پر تلاوت کلام پاک اور سفیدی وصفائی و ایصال ثواب کے لئے نہ رکھ سکے۔ اس سے ان لوگوں کو جو اپنے بیٹوں کے متعلق کسی غلط فہمی میں مبتلا ہیں عبرت حاصل کرنی چاہئے۔ اور اسی طرح ان تمام لوگوں کو سبق لینا چاہئے جو ایمان بیچ کر، جھوٹ بول کر، مکر و فریب کے ذریعہ اور دوسروں کے حقوق پامال کرکے مال و زر اپنی اولاد کی محبت میں جمع کرتے ہیں اور خدا و رسول کے احکام سے منحرف ہو کر اس فانی دنیا کی زیب و زینت کو زندگی کا ماحصل سمجھ لیا ہے وہ غور کریں کہ یہاں مال و زر کی مشقت برداشت کی ہے اور وہاں حساب وعذاب کی مشقت ہے اور عیش و عشرت لڑکوں کے حصہ میں آئیگا۔ اور یہ کتنے گھاٹے اور خسارے کی بات ہے سودا ہے اس لئے اپنے جانے سے قبل توشۂ آخرت بھیج دینا چاہئے اور وہ توشہ بھی خدمت خلق اور لوگوں کے ساتھ حسن سلوک کا ہونا چاہئے اور پوشیدہ در پوشیدہ تاکہ وہ مرتے وقت اور قبر و حشر ہر جگہ کام آئے۔ لوگوں کی مصیبت اور پریشانی میں کام آؤ خدا تمہارے کام آئیگا

نمبر ۳- ایضاً عبدالصمد مرحوم کے گھیرے کے دکھن میں ایک پختہ چبوترے پر دو قبریں پختہ ہیں اب چبوترہ شکست ہو رہا ہے اور قبریں بھی امتداد زمانہ کی شکار ہو رہی ہیں۔ یہاں جھاڑ جھنکاڑ اور گھاس پھوس کا راج ہے۔ اس پر کوئی کتبہ نہیں ہے اس لئے ہم یہ نہیں بتلا سکتے کہ یہ قبریں کس کی ہیں۔ سوداگر صاحب کے گھیرے کے پچھم ایک لوہے کا کٹھرا ہے اس میں بھی بہت گھاس پھوس ہے۔ سرہانے ایک لوح مزار سنگ مرمر کا ہے۔ جس پر حسب ذیل کتبہ نصب ہے۔

قطعہ تاریخ وفات مولوی حافظ محمد صدیق صاحب امام اعلیٰ جامع مسجد جونپور

| | |
|---|---|
| حافظ صدیق نیک بردبار | عالم و عابد زہے تقوی شعار |
| شد ز دنیا در نہم ماہ صیام | سوئے جنت شادو فرحاں بادقار |

دفن بود از جمعہ شد زیر زمیں ہست در غمہا کہ ومہ اشکبار

درس قرآں بود در شغل او یقیں در صباح و شام و در لیل و نہار

از مرید آں سال رحلت بشنوید

پیر صاحب راح فی دار القرار

۱۳۴۹ھ

حافظ صاحب کے لگائے ہوئے درخت سے لوگ مستفید تو ہو رہے ہیں لیکن کبھی کوئی زیارت اور ایصال ثواب وصفائی کے لئے نہیں آتا ہے۔ اور یہیں ان لوگوں کا پول کھل جاتا ہے جو بزرگوں اور ان کے مزاروں سے خوش عقیدہ ہونے کا سوانگ رچتے ہیں اور اُن کے نام پر اپنی جیب گرم کرتے ہیں مگر حال یہ ہے کہ خود اپنے والد کے مزار پر کبھی جھانکی مارنے نہیں جاتے اور اس کے زبوں حال ہونے کی پرواہ نہیں کر رہے ہیں۔ عبرت کا مقام ہے اور تازیانۂ غیرت ہے۔ اگر واقعی کوئی بھی انسان مومن بننا چاہے تو یہ سب زندہ مثالیں ہیں۔ ان سے سبق لو اور اپنی ذات کے لئے خود کرو۔ بعد کو کچھ نہ ہوگا، سخی بنو تو خدا تمہاری مدد کرے گا۔ کیونکہ سخاوت جنت میں ایک درخت ہے۔ کسی کو کچھ دو تو بھول جاؤ۔

اس قبرستان رشیدیہ میں دو کتبے اور بھی ہیں جو حضرت ملّا دیوان عبدالرشیدؒ کے خطیرے کے پورب میں چبوترے پر ہیں دونوں مزارات کی جن پر لوح مزار ہیں حالت ناگفتہ بہ ہے اور بارش کا سارا پانی انہیں قبروں میں سما جاتا ہے۔ کتبات کی حالت بھی بہت خراب ہے۔ دیکھ کر بہت افسوس ہوا ہے۔ پچھم والے مزار کے لوح مزار پر یہ کندہ ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ تاریخ وفات حافظ عنایت اللہ خاں مرحوم رامپوری۔

آہ حافظ عنایت اللہ خاں متقی بود و مطیع سنت

در چہارم صفر کہ کردہ سفر از جہاں سوئے خلد با رغبت

گفت رضواں کہ شد ز رحمت حق رونق افزا بہ گلشن جنت ۱۳۰۵ھ

پورب والے مزار پر جو لوح مزار نصب ہے اور اس پر جو کتبہ ہے اس کے حروف گل گئے ہیں۔ لیکن قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مزار حافظ مولانا ہدایت اللہؒ رامپوری کا ہے جو مدرسہ

حنفیہ کے مدرس اعلیٰ تھے۔ جن کا تفصیلی ذکر اس کتاب کے گذشتہ اوراق میں آچکا ہے۔ حضرت مولانا ہدایت اللہ رحمہ کے فیض علم سے ایک عالم مستفیض ہوا ہے۔ انھوں نے فلسفہ اور علم کلام و فقہ کے درس میں بڑی ناموری اور شہرت حاصل کی ہے اور اپنا وطن رامپور چھوڑ کر جونپور آئے تو یہاں سے جانا گوارا نہ کیا اور اس پاکیزہ سرزمین میں دفن ہونا فخر و مباہات اور باعث خیر و برکت جانا۔ آج ان کے مزار مبارک کا یہ حال ہے۔ یہاں کے مسلمانوں نے ان کی خدمت اور دیرینہ فیض کا یہی صلہ دیا ہے لیکن کون کس سے پوچھے اور کیا کہے کہ سب ہی اس حمام میں ننگے ہیں۔

نمبر آراضیات و رقبہ درگاہ قبرستان رشید آباد | درگاہ قبرستان رشید آباد کی آراضی جس میں مذکورہ بالا قبرستان واقع ہے اس کی تفصیل یہ ہے۔ درگاہ رشید آباد۔ کھاتہ نمبر ۲۰۴، آراضی نمبر رقبہ ۵ ایکڑ ۴۱ ڈسمل وقف ذریعہ شاہ حضرت غلام معین الدین دستاویز رجسٹری شدہ مورخہ ۲۲ نومبر ۱۸۸۸ء

سروے مورخہ ۱۱ فروری ۱۹۸۳ء۔ بروز جمعہ ۴ بجے شام

یہ تفصیل ذریعہ سید ظفر حسن سینیئر سنی وقف انسپکٹر شہر جونپور سے حاصل ہوئی ہے میں آپکا بیحد متشکر ہوں۔ مولف

## مزار موضع مبارک عرف مالع پور مع چوحدی

نمبر ۱ | چھوٹی ریلوے لائن کے پورب میں گڑھئی کے بعد امرود و بیر کے باغ میں ۵ مزارات یکجا طور پر ہیں جس میں ایک مزار حضرت مخدوم سید شاہ بدرالدین اشرفی جیلانی رح کا ایک ۲۰ × ۲۰ مربع فٹ کے چبوترے پر ہے۔ یہ چبوترہ دو فٹ اونچا ہوگا۔ سرہانے ایک شمعدان بھی ہے۔ مزار پر پان کا سمبل بنا ہے اور سنگین ہے۔ اس سے خاص شرقی عہد کی ترجمانی ہوتی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ یہ عہد ماضی کی ایک مبارک یادگار ہے اور تاریخ کا ایک عظیم سرمایہ ہے جس کو ہر حال میں باقی رکھنا ہے۔

کہا جاتا ہے کہ آپ بہت ہی صاحب کشف و کرامات اور صاحب باطن بزرگ ہیں

آج بھی آپ کے مزار مبارک سے فیض کا دریا رواں ہے۔ اور یہ بہت ہی سکون کی جگہ ہے۔ آپ زائرین کو سکون قلب کی دولت عطا کر کے دنیا و مافیہا کی فکر سے بے نیاز کر دیتے ہیں۔ محمد شریف رسول آبادی حضرت مخدوم کے مزار مبارک کے قدیم خادم ہیں اور آپ ہی ۷ رجب المرجب کو آپ کے

عرس کا اہتمام سالانہ اپنی مقدرت کے مطابق کرتے ہیں۔ محمد شریف نے بتلایا کہ پہلے یہاں ببیس کی کانٹے دار جھاڑی تھی اور یہ بالکل جنگل تھا۔ میری پھوپھی مسماۃ مریم بی بی جن کو حضرت سے بے پناہ محبت تھی انھوں نے یہاں کی صفائی کرائی اور چبوترہ وغیرہ بھی تعمیر کرایا ہے اور اُن کو آپ نے بہت ہی فیض پہنچایا ہے

مزار بر چبوترہ حضرت مخدوم سید شاہ بدر الدین اشرفی ؒ و دیگر مزارات خلفاء و مریدین موضع مانع پور عرف زمین مبارک جونپور

آپ کے مزار مبارک کے پائنتی ۲ ر مزارات ایک ساتھ قطار سے ہیں اور ان تینوں مزار کے دکھن ایک مزار مبارک اور الگ ہے۔ یہ سب مزارات آپ کے خُلفاء و مُریدین کے ہیں اور دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ سب مرمت شدہ ہیں۔ یہاں حضرت مخدوم کے مزار مبارک پر ہر وقت چادر چڑھی رہتی ہے۔ ایک مزار مبارک مسماۃ جُبراجی کے کھیت میں ایک ۸ فٹ کے چبوترے پر ہے۔ اس مزار کا طول معمول سے بہت زیادہ ہے۔ اس مزار کے بارے میں کہا

جاتا ہے کہ یہ حضرت عثمان شاہ اشرفیؒ کا ہے۔

مسماۃ جھبراجی کیوٹن جس کی عمر اس وقت ۷۰ سال ہے کا بیان ہے کہ حضرت مخدوم صاحب سے ہم لوگوں کو بہت فیض پہنچا ہے۔ اس کا کہنا ہے کہ کافی عرصہ ہوا کہ جب میں یہاں بیاہ کر آئی تو میرا شوہر سخت بیمار رہا کرتا تھا اور اس پر بد روح کا سایہ تھا۔ آپ کی دعا و برکت سے وہ بالکل ٹھیک ہوگیا۔ اور میرے بال بچے و ناتی پوتے ہوئے۔ میں نے سستی کے زمانے میں ان تمام مزارات کی صفائی و مرمت کرائی اور ۸ سو روپیہ خرچ کیا ہے۔ ان پانچ مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم زمین افتادہ، متعلقہ مزار مبارک بعدہ گڑھی۔ پورب زمین افتادہ متعلقہ مزار بعدہ کھیت و بیر کا باغ ہے۔ اتر زمین افتادہ، درختان بیر و قبرستان عام۔ دکھن زمین افتادہ، و ۴ مزارات پختہ بعدہ نالہ و مسماۃ جھبراجی کا بیر کا باغ کھیت مزروعہ اور اسی کھیت کے پورب میں مزار حضرت عثمان اشرفیؒ کا ہے

ان مذکورہ بالا مزارات کا جو تذکرہ کیا گیا ہے۔ اس کی آراضیات بطور قبرستان کاغذات سرکاری میں درج ہیں سینٹری نمبر (۳۱) موضع مبارک عرف مانع پور کھاتہ نمبر ۲۸۔ آراضی نمبر ۷۱، ۲ ار ڈسمل۔ آراضی نمبر ۷۴، ۱۲ ار ڈسمل۔ جملہ رقبہ ۲۳ ڈسمل

نمبر ۲۔ ایضاً مزار اسی زمین مبارک موضع مانع پور میں ان پانچوں مزارات کے بعد پورب میں اس موضع کی سرحد پر دو مزار ایک ۲۰ فٹ پورب پچھم اور ۱۰ فٹ اتر دکھن کے پختہ چبوترے پر ہے۔ یہ چبوترہ تقریباً ۳ فٹ اونچا ہوگا۔ مزار بے حد عظمت اور شان و شوکت والا ہے اور اپنی قدامت کا اظہار کرتا ہے۔ چبوترہ و مزار مرمت شدہ معلوم ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ دونوں حضرات کے نام مبارک کی مناسبت سے اس موضع کا نام زمین مبارک و مانع پور ہوا۔ جس کی توجیہہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ ان دونوں بزرگوں میں ایک کا نام حضرت شاہ مبارکؒ اور دوسرے حضرت کا نام حضرت شاہ مومنؒ ہے۔ لفظ مومن بگڑ کر مانع ہوگیا اور اس موضع کا نام زمین مبارک عرف مانع پور ہوگیا ہے

یہ دونوں مزارات امرود و بیر کے باغ میں ہیں اور بہت ہی صاحب خیر و برکت و مبارک بزرگ ہیں۔ آج بھی آپ کا فیض مزار سے جاری ہے۔ اس وقت چبوترہ و مزار

کوتھود رو درخت اور گھاس نوڑنے میں معروف ہے۔ پچھم والے مزار پر شمعدان ہے اور یہی مزار حضرت شاہ مبارک کا ہے۔ جو مجذوب سالک گذرے ہیں۔ ان دونوں مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم گڈھا اور کھیت بابو رام کیوٹ۔ پورب باغ امرود و بیر تلسی کیوٹ۔ اتر باغ امرود و بیر کھیت مزروعہ تلسی کیوٹ۔ دکھن قبرستان حاجی عبد الستار وغیرہ محلہ مصطفےٰ آباد عرف بھنڈاری بعدہٗ کھیت لالتا کیوٹ کا ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۷ فروری ۱۹۸۳ء بہمراہ محمد زماں خاں و محمد شریف سوا ۱ بجے شام

**نمبر ۳۔ قبرستان ایرانیان موضع اکبر مع چوحدی** اس گڑھی کے اتر میں پورب جانب موضع اکبر میں ایرانیان کی قبرستان ہے۔ اس میں ۷ قبریں پختہ ہیں اور ساتوں پر کتبہ نصب ہے باقی قبریں کچی ہیں۔ یہ پختہ قبریں بڑی شاندار ہیں۔ ایک قبر کے کتبہ پر میر علی مرحوم ایرانی لکھا ہے۔ وفات ۲۸ مئی ۱۹۶۲ء ہے۔ دوسری پر نجمہ بی بی زوجہ مرزا احمد بیگ وفات ۱۹۶۲ء ہے۔ تیسری پر کچھ تحریر نہیں ہے۔ چوتھی قبر پر ملکہ بی بی زوجہ احمد خاں قوم سید ایرانی وفات ۱۹ مئی ۱۹۷۶ء جمعرات شام ۳ بجے ہے۔ پانچویں قبر پر کلثمی بی بی زوجہ نواب ۱۹۷۷ء درج ہے۔ چھٹویں قبر پر روزہ بی بی تحریر ہے۔ اور باقی پڑھا نہیں جاتا ہے۔ ساتویں قبر یہاں کے مقامی کی ہے اس پر حافظ حسن بن حمید ی مالی ۱۸ سال کی عمر میں وفات ہوئی ۱۲ پارہ کلام پاک کے حافظ تھے۔ ۷ ربیع الاول ۱۳۳۸ھ کا کتبہ نصب ہے۔ آٹھویں قبر خام ہے۔ لیکن لوح قبر نصب ہے۔ مگر اتنی گہری سفیدی ہے کہ پڑھا نہیں جاتا ہے۔ اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم زمین افتادہ بعدہٗ گڑھی۔ پورب کھیت مزروعہ۔ اتر بیر و چلبل کے درختان و کھیت۔ دکھن کھیت مزروعہ۔ سروے مورخہ ۷ فروری ۱۹۸۳ء بوقت ۳ بجے دن

**نمبر ۴۔ ایضاً مزار** زمین مبارک موضع مانع پور۔ پانچوں مزارات کے پچھم میں ریلوے لائن کے پورب کھنتی ریلوے کے بعد قدم رسول کی شکستہ عمارت کے صحن میں ۷ مزارات پختہ ہیں اس میں ایک مزار پورب سمت میں سنگین ہے۔ باقی مزارات پختہ درست و شکستہ حالت میں ہیں۔ ریلوے کی ایجاد سے قبل ہی یہاں پر قدم رسول کی عمارت تھی اور یہ قدیم قبرستان ہے

یہ بات بلاشک وشبہ کے کہی جاسکتی ہے کہ مذکورہ بالا موضع میں بزرگان دین کی سکونت ان کے مدارس اور خانقاہیں تھیں اور یہ قبرستان بزرگوں کا مدفن ہے۔ قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مزارات ۲۵۰۔ یا ۳۰۰ سال قبل کے ہیں۔ اس کی قدامت ان مزارات کو دیکھنے سے ظاہر ہوتی ہے۔ اس سنگین مزار کا زمانہ بھی قریب قریب یہی ہے جو بیان کیا گیا ہے اور یہ بات اس مزار کی صناعی سے ظاہر ہے اس کے اتر میں زمین خداوند ہے جو عام قبرستان کی صورت میں استعمال ہوتی ہے۔ اس زمین و قبرستان میں کئی درخت جلیل کے ہیں۔ امامیہ حضرات ہر اتوار کو حاضر ہوتے ہیں اور مجلس عزا برپا ہوتی ہے۔ یہاں پر ان کا ارادہ قدم رسول کی عمارت و امامباڑہ تعمیر کرنے کا ہے۔ اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم سڑک سرکاری بعدہٗ کھنتی ریلوے لائن۔ پورب گڑھی بعدہ مزار حضرت مخدوم شاہ بدرالدین اشرفیؒ؟ اتر قدم رسول کی شکستہ دیوار بعدہٗ قبرستان عام زمین خداوند۔ دکھن چبوترہ خام قدم رسول۔ اس کا آراضی نمبر قبرستان ۸۷، ۹ر ڈسمل۔ چبوترہ ۸۹، ۳ر ڈسمل ہے

# مزارات موضع میرپور مع چوحدی

نمبر ۱ حضرت شاہ بارہ ہزاری جونپور کے بہت ہی مشہور و معروف مجذوب ہیں آپ کا تفصیلی ذکر گذشتہ اوراق میں آچکا ہے۔ یہاں میرپور ہی میں آپ کی سکونت تھی۔ اس وقت یہ بہت بڑا قبرستان ایک بلند ٹیلے پر ہے۔ اور ہر طرف تاڑ کے درخت اور بلندی ونشیب ہونے کی وجہ سے اس کا بہت دلفریب منظر ہے۔ اس ٹیلے پر پورب سمت حضرت شاہ بارہ ہزاری کا خام مزار مٹی سے لیپا ہوا ہے۔ ایک مزار بہت ہی قدیم آپ کے مزار مبارک کے پچھم میں چونے و کنکریٹ کا ہے۔ مزار کو دیکھنے کے بعد اس امر کا قطعی یقین ہو جاتا ہے کہ سیکڑوں برس ہو گئے لیکن اس کی مرمت نہیں ہوئی ہے۔ اسی ٹیلہ پر حضرت شاہ کے مزار کے دکھن میں ایک چبوترہ ہے۔ اس پر چھ مزار پختہ ہیں اکثر مزار بچوں کا ہے۔ اس کے علاوہ اس ٹیلے پر بہت سے شکستہ مزارات کے نشانات موجود ہیں۔ ان مزارات سے

اس بات کو تقویت ملتی ہے کہ عہد قدیم میں میرپور رشید آباد کی صورت ایک جنگل کی تھی اور اس میں بزرگان دین اور مجذوبان امت کی سکونت تھی۔ اس جگہ پر فقاتی مسجد اور رہائش کے لئے خام جھونپڑی تھی۔ ایک پختہ مزار اس موضع میں آپ کے مزار مبارک کے پچھم میں گاؤں کے اندر ہے اور ۵۰۰ قدم کے فاصلے پر ہوگا۔ اس پر چونہ گلی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ پیر محمدؒ کا ہے۔ جو آپ کے ساتھیوں میں تھے۔ گاؤں والے بہت فیض و کرامت کا تذکرہ کرتے ہیں۔ یہ مزار اس ٹیلے پر سے نظر آتا ہے۔ اس ٹیلے اور قبرستان شاہ بارہ ہزاری کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم ایک درخت املی۔ تاڑ کا پیڑ بعدہٗ کھیت مزروعہ۔ پورب درخت کھجور و تاڑ، اُتر کنواں بارہ ہزاری، درخت تاڑ و کھیت بعدہٗ ۱۲ درخت تاڑ کے ہیں۔ دکھن دو درخت نیم دو درخت تاڑ و کھیت مزروعہ۔ اس طرف ایک خام حجرہ بھی تھا جس میں کچھ عرصہ تک حضرت شاہ عبدالمجید شاہ پھکڑ نے رہ کر عبادت فرمائی ہے۔ سروے ۱۸ فروری ۸۳ء بروز جمعہ۔ ۵ بجے شام

# مزارات محلہ مصطفےٰ آباد عرف بھنڈاری مع چوحدی

۱ ایک پختہ سفیدی شدہ مزار بھنڈاری میں مٹی کے تیل کے ڈپو کے دروازہ کی چہار دیواری سے لگا ہوا ہے۔ یہ مزار ایک پختہ چبوترے پر ہے۔ مزار بہت قدیم ہے اور کہا جاتا ہے کہ عہد ماضی کے حضرت ٹاٹ شاہ مجذوب کا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم چہار دیواری ڈپو۔ پورب زمین ڈپو بعدہٗ سڑک سرکاری۔ اُتر زمین ڈپو دکھن زمین افتادہ ڈپو۔ یہ مزار رسول آباد اور چوکیا جانے والی سڑک کے دائیں ڈپو کی چہار دیواری سے متصل ہے۔ اور راستہ سے نظر آتا ہے لوگ اکثر حاضری دیتے ہیں اور ایصال ثواب کے ذریعہ اپنے حقوق کی ادائیگی کرتے ہیں۔

نمبر ۲۔ ایضاً اس محلہ میں ایک مزار حضرت عملدار شاہؒ کا گلی میں منّے خاں کے مکان میں سیڑھی کے دائیں ایک کوٹھری میں واقع ہے۔ مزار کو دیکھنے کے بعد بے اختیار کہنا پڑتا ہے کہ یقیناً آپ کے وصال کو ۳۰۰ ۔ ۴۰۰ برس ہوا ہوگا۔ قائم علی عرف کُنّن میاں نے آپ کے

متعلق کشف و کرامات کے بہت سے واقعات بیان کئے ہیں۔ اس مزار کی چوحدی یہ ہے۔
پچھم مکان متے خاں، پورب دیوار و سیڑھی ہے۔ اتر دیوار و گلی ہے۔ دکھن مکان ہاشمی نئے میاں
کا ہے۔ اس محلہ میں آراضی، قبرستان نمبر ۷، ۹ ڈسمل۔ نمبر ۱۴، ۵ ڈسمل ہے۔

## سمادھی بابا جوسی داس لکور گہنا

اس گاؤں کو شہ داؤد پور بھی کہتے ہیں۔ جوسی داس ایک کبیر پنتھی ہریجن فقیر تھے
آپ اصل میں نوتنواں گورکھ پور کے تھے۔ سب سے پہلے آپ کی سکونت پتھنا میں تھی
جو شیخ محمد سلیمان وغیرہ محلہ ڈھالگر ٹولہ کی زمینداری تھی، اس کے بعد لوگوں کے
شدید اصرار سے موضع شہ داؤد پور عرف لکور کہنا میں مستقل سکونت اختیار کر لی اور
پھر اسی میں دفنائے گئے۔

سمادھی بابا جوسی داس موضع لکور کہنا جونپور

آپ بہت زندہ دل فقیر تھے ۱۹۲۰ء میں جونپور آئے اور ۲۳ اکتوبر ۱۹۵۵ء کو وفات ہوئی۔ آپ کے بھگتوں میں کملا ماڈواری بھی تھے۔ بنسی رام جی سے ساکن یحییٰ پور ان کے خاص چیلے تھے۔ انھوں نے ان کی زندگی کے سارے واقعات بیان کئے ہیں۔ اور شہر کے بہت سے لوگ ان کے بھگتوں میں گنے جاتے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ وہ روشن ضمیر فقیر تھے اور سائل کے سوال سے از خود آگاہ ہو جاتے تھے اور جواب دے دیتے تھے اور جو کہتے تھے وہی ہوتا تھا۔ اپنے بھگتوں کو اپنے مرنے کی پیشگی اطلاع دے دی تھی۔ اور بنسی رام جو ان کے خاص چیلے اور بہت ہی قربت رکھنے والے تھے، ان کو گھر سے بلا کر کہا کہ اب ہم جانے والے ہیں آج شام تک فلاں فلاں سامان مہیا کر لو۔ اور اب میری جگہ تیری سو ہر داس کو سمجھنا اور ان کی خدمت کرنا۔ رات کو نہا دھو کر صاف کپڑا پہنا اور کہا کہ دیکھو میری دوا دارو نہ کرنا بات پکی ہے اور بس لیٹ گئے اور ان کی آتما قفس عنصری سے پرواز کر گئی

آپ کی وفات کا ایک کتبہ لکور گہنا میں ان کی سمادھی بھون پر لگا ہے اس پر لکھا ہے کہ سمبت ۲۰۱۲ بکرمی مطابق ۲۳ اکتوبر ۱۹۵۵ء چیلا رام ناتھ بھگت یعنی اس کتبہ کے نصب کنندہ شہر کے ایک ساہوکار ہیں جو آپ کے مریدوں میں تھے۔
گجادھر داس کبیر پنتھی۔ موضع تاکھا مصرف ضلع جونپور نے راقم الحروف سے کہا کہ مجھے باباحوسی داس سے چیلا ہوئے ۵۰ برس ہوئے ہیں اور آجکل اس گدی کے ہی صاحب جانشین ہیں۔ ان کی عمر ۹۰ سال سے کم نہیں ہے اور وہ ہریجن کبیر پنتھی ہیں اور بہت ہی نیک دل انسان ہیں

میں ۱۱ فروری کو لکور گہنا ان کی سمادھی کا سروے کرتے گیا تو میں نے دیکھا کہ پورب پچھم ۸۔۸ فٹ کی کوٹھریاں پختہ بنی ہیں ان کے سامنے پختہ دالان ہے پورب والی کوٹھری میں باباحواسی داس کی سمادھی ہے۔ سمادھی اتر دکھن ہے۔ سمادھی پر ٹائل لگی ہوئی ہے۔ اور بہت ہی شاندار بنی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ خود باباحواسی داس

سنے اپنی زندگی میں اس کوٹھری وسمادھی کو بنوایا تھا۔ اندر بھی پکی کوٹھری کا ہے۔ اسی میں اپنا تمام
روزمرہ کا سامان رکھوادیا ہے اور ان کی لاش پورب کی سمت بٹھادی گئی ہے۔ ان کا منھ دکھن
طرف پڑتا ہے ہر سال بسنت کو یہاں آپ کی یاد میں میلا لگتا ہے۔ ۵۔ ۶ ضلع کے کئی ہزار لوگ
اکٹھا ہوتے ہیں اور عام طور پر ہندوستان کے ہر حصے کے لوگ کبیر پنتھی درشن کے لئے آتے
ہیں۔ اس پختہ دالان کے سامنے ایک چھپر ہے اور اس چھپر کے پورب میں ایک اور
پھوس کا چھپر ہے جس میں مہاتما لوگ جمع ہو کر بھجن وغیرہ گاتے ہیں۔ اس سمادھی بھون
کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم قبر بابا لوہر سو داس انیم کے درخت ہیں بعدہ سمادھی بابا جواہر داس وبابا
بشناتھ داس کبیر پنتھی، ۲ درخت بیل، ایک درخت اڑھول کے پھول کا، ایک درخت
گولر، ۵ درخت نیم وکٹھل کا ہے۔ پورب بیل کا درخت کنواں و پودر و زمین
جوسی داس۔ اتر ۳ درخت مہوہ، ۴ درخت بیل ان میں ایک چھوٹا ہے۔ دکھن
کنواں پختہ، بعدہ صحن و پختہ کمرہ جس میں مشین وغیرہ ہے۔ پھر سفال پوش مکان ہے، ایک
درخت کھجور کا بہت ہی اعلیٰ درجہ کا ہے۔ انار نیم و کروندے کے کئی درختان ہیں۔ بہت
خوشنما اور پر فضا مقام ہے۔ اور یہ سارے درختان بابا جوسی داس اور ان کے جانشینوں
کے لگائے ہوئے ہیں۔ یہاں کے بیل بیحد شاندار ہیں اور پھل بے حد شیریں اور
لذیذ ہوتا ہے اور پکنے کے بعد پھٹ جاتا ہے۔

**انگریزوں کی قبرستان** اسی موضع لگورگھنا میں ریلوے لائن سے متصل تقریباً
۱۰۰ — ۱۰۰ مربع فٹ باونڈری کے اندر جس کی دیواریں ۱۱ فٹ اونچی ہوں گی۔
اس کے اندر ۲۵ قبریں انگریزوں کی ہیں۔ یہ دراصل انگریزوں کی قبرستان ہے
یہ سب قبریں بہت ہی بڑی اور موٹی ہیں۔ اور مسلمانوں کی کوہانی قبروں سے بہت
ہی مختلف ہیں۔ دو قبریں چھوٹے مقبرے میں تھیں۔ تمام قبروں پر سنگ مرمر کا لوح قبر
نصب تھا جس میں مرنے والوں کے حالات کندہ تھے۔ پھر پورب میں صدر گیٹ سے متصل

ایک سنگین ٹاور ۲۵ فٹ بلند ہے اس کے چاروں طرف سنگ مرمر میں کتبات نصب تھے اس وقت وہ کتبات نہیں ہیں اور جگہ خالی ہے۔ اس میں تمام تفاصیل درج تھیں صرف ایک سنگ مزار پر جو صدر گیٹ کے سامنے ہے جیمس لکھا ہے اور یہ لکھا ہے کہ ان کی پیدائش ۱۷۶۸ء میں ہوئی اور وفات ۱۸۰۲ء میں ہے۔ تمام قبریں عہد ماضی کی نشاہی کرتی ہے۔ تمام قبریں چھوٹی لاہوری اینٹ اور چونے کی بنی ہے۔ اس میں پتھروں کا استعمال بھی کافی ہے۔

انگریزوں کی قبرستان گکورگھنا جونپور

کہا جاتا ہے کہ ۱۸۰۲ء یا اسکے آس پاس ریلوے کا کوئی حادثہ ہوگیا تھا اسی میں اتنے انگریزوں کی موت ہوگئی تھی۔ یا جنگ آزادی ۱۸۵۷ء میں جو انگریز مارے گئے ہیں یہ انھیں کی قبریں ہیں۔ یا یہ ابتدا ہی سے انگریزوں کی قبرستان رہی ہے۔ اس

میں کافی بچوں اور عورتوں کی بھی قبریں ہیں۔ لیکن یہ بات سمجھ میں نہیں آتی کہ اگر یہ
ابتدا ہی سے قبرستان مان لی جائے یا ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی سے اس کا رشتہ
جوڑا جائے تو اتنے دور دراز مقام میں جہاں آمد و رفت کی کوئی سہولت
نہیں اور نہ راستہ ہی ہے اس کی کیا ضرورت تھی جبکہ لین بازار جہاں کہ عیسائیوں
کا گرجہ گھر تھا اور وہاں تمام سہولت مہیا تھی وہاں کیونکر نہ قبرستان بنائی گئی ہے
یہاں کے لوگ اس کو ایک روز کی قبرستان کے نام سے یاد کرتے ہیں اور
اس وجہ تسمیہ سے ریلوے کے حادثہ کی تصدیق ہوتی ہے اور لوگ اس کو
ایک دن کی قبرستان بھی کہتے ہیں۔ اس وقت اس قبرستان میں خود رو پودے
گھاس پھوس اور ببول کے درختوں کا ایک جنگل ہے۔ ۱۹۴۷ء کے بعد تک
یہاں دربان رہتا تھا بڑی دیکھ بھال رہتی تھی اور اب بہت ہی ناگفتہ بہ حالت
ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت دودھ ناتھ یادو۔ پورب مرلی پال کا کھیت جو پہلے اسی قبرستان
کا باہری صحن تھا۔ اتر کھیت شری یادو بھال یادو۔ دکھن رام دھاری پال وغیرہ
کا کھیت ہے۔ وہاں کے لوگوں نے کہا کہ یہاں گیٹ پر پہلے ایک دربان رہتا
تھا اور اندر جانے کی اجازت نہ تھی۔

## مزارات محلہ تنکر منڈی مع چوحدی

مزارات نمبر ۱ ایک مزار تنکر منڈی میں شاہ گنج جانے والی روڈ سے بائیں پچھم
میں چند قدم کے فاصلے پر ایک چھوٹے سے دیواری گھیرے میں پورب جانب ہے
اسی سے پچھم میں چند قدم کے فاصلے پر حضرت شیخ وجیہہ الدین عرف فرید کا مزار
مقبرہ ہے۔ جس میں آپ کا مزار مبارک ہے۔ اس مزار کے بارے میں کہا جاتا ہے
کہ حضرت نور الدین شاہ ایک سالک مجذوب بزرگ کا ہے۔ آپ کا زمانہ

۱۷اروی صدی عیسوی ہے۔ آپ بہت ہی بابرکت اور صاحب فیض بزرگ ہیں۔ حضرت شیخ فرید کے مسمار مقبرے کے اتر میں سنگتراشوں کی قبرستان ہے۔ اس میں کئی قبروں پر ان کے ناموں کے پتھر نصب ہیں۔ لیکن اس قبرستان میں بڑی گندگی ہے۔ لوگ کھا اور کوڑا کرکٹ رکھے ہوئے ہیں۔

سروے مورخہ ۲۰ فروری ۱۹۸۳ء بہمراہ محمد زماں خاں دکلور کشے والا

نمبر ۲۔ ایضاً مزار | اسی محلہ شکر منڈی میں ایک مزار بہت ہی بلند و بالا اور جسیم و قدیم عہد شاہی کی عظیم یادگار ہے۔ مزار کی بناوٹ عہد ماضی کی یاد دلا رہی ہے۔ مزار کے سراہنے اتر میں ایک چھوٹا چھتنار نیم کا درخت ہے۔ اس مزار کے پورب میں ایک مزار پست بلا کوہان کے جدید طرز تعمیر کی نمائندگی کرتا ہے۔ یہ قبر زمانہ حال کی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم زمین متعلقہ مزار بعدہٗ راستہ و قبرستان قدیم۔ پورب کھیت مزروعہ بھگوان لالہ۔ اتر کھیت برکت اللہ و مزار سے متصل ایک درخت نیم کا ہے۔ دکھن کھیت بھگوان لال دکنواں پختہ ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ مجیب اللہؒ کا ہے۔ یہ مزار اتر میں نیچے سے ٹوٹا ہے۔

نمبر ۳۔ ایضاً مزار | اسی موضع دھنو شکر منڈی میں اس مزار مبارک کے پچھم میں راستے سے بائیں ایک بہت ہی قدیم اور وسیع قبرستان کے تمام آثار موجود ہیں اس سے اس امر کا یقین ہوتا ہے کہ اس قبرستان میں بزرگان دین کے کئی مزارات رہے ہوں گے جو اس وقت امتداد زمانہ سے معدوم ہو گئے ہیں اب بطور آثار ایک مزار بہت ہی قدیم شکستہ حالت میں موجود ہے۔ یہ مزار راستہ سے متصل واقع ہے مزار کا نصف دکھنی حصہ ٹوٹ گیا ہے جس کی وجہ سے مزار کا اتری حصہ جھکا ہوا ہے۔ اس قبرستان کا چبوترہ بھی شکست ہو گیا ہے۔ یہاں کبھی کوئی مسلمان بھول کر بھی نہیں آیا ہے۔ اس قبرستان و مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین افتادہ بعدہٗ کھیت، پورب راستہ بعدہ ایک بلند و بالا مزار حضرت شاہ

مجیب اللہ ، اتر زمین افتادہ راستہ وکھیت مزروعہ۔ دکھن زمین افتادہ وکھیت مزروعہ ہے

سروے مورخہ ۲۵ فروری ۱۹۸۳ء۔ بروز جمعہ ۲ بجے دن بہمراہ محمد زماں خاں

## مزار محلہ الفسٹن گنج مع چوحدی

ایک مزار پختہ سفیدی شدہ جس پر شمعدان ہے، بھولا ساہو پر فیوم مرس کے
دکھن سڑک سرکاری کے بعد جو گلی ہے اس میں جانے کے بعد دائیں جانب، گلی سے
ملا ہوا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ مزار حضرت دین دار شاہ کا ہے۔ یہاں پر بڑی گندگی ہے
مسلمانوں کی توجہ بالکل نہیں ہے۔ کیونکہ وہ مومن ہیں موحد ہیں اگر کسی بزرگ کی
مزار کی صفائی سفیدی، اگربتی جلاتے ہوئے اور فاتحہ پڑھتے ہوئے کوئی دیکھ لے گا تو
شرک وبدعت کا فتوی لگا دے گا تو وہ بے چارہ کہیں کا نہ رہے گا۔ اور شاید اسی
ڈر کی وجہ سے غلام نبی قریشی بھی کتراتے ہیں اور کوئی توجہ نہیں کرتے ہیں۔ اس
مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم زمین افتادہ بصورت میدان۔ پورب گلی سرکاری پختہ بعدہٗ چونے کا بھٹہ ہے۔ اتر
مکان پختہ ہے۔ دکھن زمین افتادہ ومکان پختہ ہے۔

## مزارات محلہ اردو مع چوحدی

نمبر ا۔ شاہ گنج روڈ پر اردو محلہ کے چوراہے پر جو راستہ پچھم کو جاتا ہے
اس کے دائیں سمت نور محمد آتشباز کے مکان کے اتر طرف لب سڑک دو مزارات
ایک محراب نما حصہ میں ہیں۔ اتر میں مزار سلطان احمد کے مکان سے ملا ہوا ہے۔ نور
محمد جن کی عمر اس وقت ۸۰ سال ہو گی انھوں نے مجھے بتایا کہ میرے ماموں محمد غنی آتشباز
نے یہ افتادہ زمین قبرستان کی خریدی تھی۔ اس میں یہ پختہ مزار لب سڑک جس کو مکان سے
باہر کر کے اور ایک محراب نما حصہ بنا کر رہائشی مکان سے الگ کر دیا گیا۔ قبرستان کی

مکان بناکر سکونت اختیار کرنے والا ہمیشہ پریشان رہتا ہے۔ اور یہی چیز ہمیں یہاں بھی نظر آئی۔ یہ خاندان کبھی بھی خوش حال نہیں رہا ہے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم مکان نور محمد آتشباز۔ پورب شاہ گنج روڈ بعدہ پختہ گلی، اُتر مکان سلطان محمد۔ دکھن مکان نور محمد آتشباز کا ہے۔

نمبر ۲۔ ایضاً مزار اردو محلہ میں شاہ گنج روڈ پر پانی کی ٹنکی سے اتر میں لب سڑک پورب کی پٹری پر ایک بہت قدیم سنگین مزار ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت محمد شاہ عمر بابا کا ہے جس کی قدامت اس کی بناوٹ سے ظاہر ہے۔ اس پر لوگوں نے ۱۰ فٹ چوڑا اور ۱۵ فٹ لانبا چبوترہ بنا دیا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم شاہ گنج روڈ پورب پانی کی ٹنکی کی چہار دیواری۔ اتر پانی کی ٹنکی۔ دکھن پٹری سرکاری ہے۔

نمبر ۳۔ ایضاً مزار اردو محلہ میں شاہ گنج روڈ پر محمد حسن انٹر کالج کی باونڈری سے ملا ہوا ایک مزار صدر گیٹ کے دکھن میں سو قدم کے فاصلے پر ہے۔ ایک چبوترہ تقریباً ۱۲ فٹ اتر دکھن اور پورب پچھم ہے اور اونچا قریب ۵ فٹ ہوگا۔ اسی پر مزار ہے مزار کے دائیں اسی چبوترے پر ایک قدیم درخت نیم کا ہے۔ اسی سے متصل کالج کی باونڈری کے اندر ملا ہوا، ایک درخت جلبل ہے۔ چبوترہ کے اردگرد ۴ فٹ کی بلند دیوار ہوگی۔ یہاں لوگ اپنے طور پر آپ کو گلہری شہید کہتے ہیں۔ اور اس کو پچھم جانب سڑک کے رُخ پر لکھ دیا ہے۔ لیکن اصل نام آپ کا حضرت شاہ چمن قادری ہے۔ چونکہ گلہری یہاں ہر وقت رہتی تھی اور کھاتی پیتی تھی اس لئے یہ مشہور ہوئے۔ آپ کا وصال ۱۸۵۰ء میں ۲۱ صفر المظفر کو ہوا ہے۔ روزانہ اور ہر جمعرات کو لوگ کافی تعداد میں آتے ہیں اور ان کو فیض پہونچتا ہے۔ آپ کی ذات سے بلا تفریق مذہب و ملت ہندو مسلمان سب عقیدت رکھتے ہیں۔

سروے مورخہ ۸ مارچ ۱۹۸۳ء بروز منگل ۴ بجے دن

نمبر۴۔ ایضاً مزار | محلہ اردو محبوب علی مقصود علی امام فوجدار مرس کے مکان کے سامنے لب سڑک ایک مسجد ہے۔ اس مسجد کے صحن میں پورب و پورب والے مزار کے اتر صحن مسجد میں دو مزار پختہ ہیں۔ جس مزار کے سرہانے ایک بہت ہی جسیم شمعدان ہے اور یہ اتنا بڑا ہے کہ جونپور میں اور کہیں نہیں ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ حسین چشتیؒ کا ہے۔ اور دوسرا مزار حضرت شاہ شمس الدینؒ کا ہے اور یہ مزار بہت جسیم ہے اور ایسا ہی ہے جیسا کہ ایک مزار اٹالہ مسجد کی پشت پر حضرت پیر بنی بنا کا ہے۔ ایک درخت نیم کا مسجد میں مزار مبارک کے پورب جانب ہے

یہاں پر ایک درخت شہتوت کا مزار مبارک کے پائینتی ہے۔ دو قبریں اتری دروازے کے داہنے بائیں کچی ہیں۔ صرف اینٹ سے گھیر دیا گیا ہے۔ اس میں سے ایک قبر پر لوح قبر نصب ہے۔ اس پر شیخ امام الدین ۱۳۴۱ھ تحریر ہے۔ ایک کتبہ مسجد کے باہر دکھن میں کنویں پر نصب ہے۔ اس پر شیخ حسینی ولد بدلو سمار محلہ خواجگی ٹولہ شہر جونپور ۱۸۹۵ء تحریر ہے۔

نمبر۵۔ ایضاً مزار | محلہ اردو میں مسجد مذکورہ بالا کے اتر جانب بالکل ملی ہوئی ایک بہت ہی قدیم قناتی مسجد ہے۔ جس کا پچھمی حصہ ابھی تک قائم ہے۔ اور بالکل اسی طرز کا اس مسجد کا پوربی حصہ بھی ہے۔ اس کے صحن میں دو پختہ مزار بڑا اور دو قبریں پختہ بچوں کی ہیں۔ پچھم طرف والا مزار بہت ہی جسیم ہے اور نچلہ حصہ بالکل درست ہے۔ اور اپنی قدامت اور عہد شاہی کے ہونے کا اعلان کر رہا ہے۔ دوسرا پورب والا مزار گو پچھم والے مزار سے چھوٹا ہے لیکن عام مزارات کی طرح ہے۔ یہ مزار بھی بہت ہی قدیم معلوم ہوتا ہے۔ دونوں کے پائینتی ایک قبر بچے کی ہے۔ اس کی چوحدی یہ ہے

پچھم قبرستان۔ پورب قناتی مسجد سے ملا ہوا مکان۔ اتر زمین افتادہ بعدہٗ مکان محمد شفیع۔ دکھن مکان رہائشی۔

**نمبر۶۔ ایضاً مزار** محلہ اردو میں دو مکانوں کے درمیان افتادہ زمین میں ایک مزار پختہ پورب و اتر کی طرف ہے۔ اس مزار کا نچلا حصہ شکستہ ہوگیا ہے جس سے اس امر کا اندیشہ ہے کہ اگر مرمت نہ ہوئی تو جلد یہ مزار نابود ہوجائیگا اور صاحب زمین کو زمین مل جائیگی یہاں بھی لوگ ایصال ثواب کو نہیں آتے ہیں۔ حالانکہ ہر طرف مسلمان ہی مسلمان ہیں لیکن مفلوک الحال ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم مکان محمد سلیم۔ پورب مکان عبدالسلام۔ اتر راستہ بعدہ مکان محمد عثمان۔ دکھن زمین افتادہ۔ یہ زمین جس میں مزار ہے محمد حفیظ کی ہے۔

**نمبر۷۔ ایضاً مزار** محلہ اردو کی گلی اور صادق میاں کے مکان کے اتر گلی میں اور پورب میں دھوبی کے مکان کے گوشہ پچھم میں باہر مکان کے ایک مزار بہت ہی قدیم ہے۔ یہ مزار ہر طرح سے اپنی قدامت ظاہر کر رہا ہے۔ مگر جگہ بہت ہی تنگ ہے بہت بافیض بزرگ ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ شہاب الدین رحؒ کا ہے جو حضرت شاہ اسمٰعیلؒ کے برخوردار ہیں جن کا مزار مبارک محلہ خواجگی ٹولہ گڑھی کے پورب لب سڑک ہے۔ اور اس کا چبوترہ بہت ہی وسیع ہے اور ایک درخت نیم کا ہے۔ اس مزار کی حسب ذیل چوحدی ہے

پچھم گلی جو صادق میاں اور دھوبی کے مکان سے ملی ہے۔ پورب مکان دھوبی جس کے ایک گوشہ کے باہری حصہ میں مزار ہے۔ اتر میں مکان ہے۔ دکھن میں بھی مکان ہے۔ اندر کی کوٹھری جس میں مزار ہے بہت ہی تنگ ہے کہ بیٹھنا مشکل ہے اگر اس مکان کے تعمیر کرانے والے تھوڑی جگہ اور دیتے تو ان کو دونوں جگہ جگہ ملتی اور وہ کامیاب و فائز المرام ہوتے۔

**آراضی قبرستان محلہ اردو جون پور** آراضی نمبر ۵۴، ۱ ڈسمل۔ نمبر ۵۶ ۱ ڈسمل۔ نمبر ۵۷، ۱ ڈسمل ہے

## مزار موضع سلطان پور مع چودھری

ایک مزار شکر منڈی سے اسٹیشن جانے والی سڑک کے بائیں کچھ دور کھیت میں پورب جانب ۱۲-۱۲ فٹ مربع چبوترہ پر ہے. چبوترہ بھی شکست ہو گیا ہے. مزار دیکھنے میں بہت قدیم معلوم ہوتا ہے.

کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ معروف حسن شاہؒ کا ہے. اس کے پورب میں اسی چبوترے پر ایک اور مزار تھا جو ٹوٹ گیا ہے اور اس کا ملبہ ابھی موجود ہے. چبوترہ بھی پختہ ہے. لیکن اس وقت خود رو گھاس اور جھاڑ جھنکاڑ کا قبضہ ہے. صفائی بالکل نہیں ہے. یہ مزار سمارو موریہ کے کھیت میں ہے اسکی چوحدی یہ ہے:- پچھم کھیت سمارو موریہ جس میں ایک درخت نسوڑا اور ایک درخت ببر کا ہے. پورب سمارو موریہ کا کھیت. اتر سمارو موریہ کا کھیت اور نیم کا دوشاخہ پتلا درخت ہے. دکھن سمارو موریہ کا کھیت ہے اور اس کے بعد ہی گھنی بسواڑی ہے. (سروے مورخہ ۱۲ مارچ ۱۹۸۳ء بوقت ۱۱ بجے دن)

## مزارات محلہ ارزن مع چودھری

نمبر۱ مزار | حضرت خواجہ عیسٰی بن تاجؒ کے روضہ مبارکہ کے باہر چہار دیواری میں سب سے بلند مزار حضرت مولا شاہؒ کا ہے. آپکے سراہنے ایک چوڑا اور بلند لوح مزار ہے. کہا جاتا ہے کہ حضرت خواجہؒ نے اپنی نماز جنازہ پڑھانے کی وصیت کی تھی حسن اتفاق کہ جس وقت حضرت خواجہؒ کا وصال ہوا تو آپ پنجاب میں تھے چونکہ آپ صاحب بصیر اور روشن ضمیر تھے آپکو اطلاع ہو گئی. آپ تشریف لائے اور حسب وصیت نماز جنازہ پڑھائی حضرت خواجہ کے روضہ کے باہر آپکے خلفاء، مریدین اور متعلقین کے پچاس مزارات پختہ ہیں ایک قدیم چہار دیواری میں فنائی مسجد ہے ایک بہت قدیم چلبل شاہ کا درخت ہے. بہت کافی

مزارات شکست ہو گئے ہیں۔ محمد اسرائیل عرف منگرو جنکو حضرت خواجہ اور بزرگوں سے بڑی محبت اور عقیدت ہے، انھوں نے کافی مزارات کی عوامی چندہ سے مرمت کرائی ہے وہی اس روضہ کے خادم ہیں۔ سفیدی۔ صفائی اور سالانہ عرس بھی کراتے ہیں۔ اس روضہ کے صدر گیٹ کے باہر آپ کے دربان کا مزار ہے۔

نمبر ۲۔ ایضاً مزار | حضرت خواجہ محمد عیسیٰ بن تاج ؒ کے روضہ کے پچھم آپ کی چہار دیواری سے ملی ہوئی ایک وسیع قبرستان ہے جسمیں صرف بزرگان دین ہی کے مزارات ہیں اسمیں ایک چبوترہ پچھم دکھن جانب ہے اس چبوترے پر تین مزارات قطار سے ہیں جن میں سے دو ٹوٹ گئے ہیں صرف نشان باقی ہیں۔ ایک مزار جو پچھم جانب ہے وہ موجود ہے اس پر ایک شمعدان ہے جس پر حسب ذیل کتبہ نصب ہے

| | |
|---|---|
| صاحب صبر و توکل چو عنایت مخدوم | دست بستہ زجہاں رفت سوئے جناں |
| سال فوتش دلِ من جست زروئے ابجد | یکہزار و دوصد و پنج و شش ہجری بود |

۱۲۱۱ھ مطابق ۱۷۹۷ء

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ مزار مبارک حضرت شاہ عنایت اللہ مخدوم چشتی ؒ کا ہے آپ شاہ محمد بادشاہ ناصر الدین مغل کے عہد میں جونپور تشریف لائے تھے اور یہیں کے ہو رہے۔ بڑے صاحب بصیرت اور توکل و زہد و ورع کے مالک تھے بقول حضرت شاہ عبد المجید شاہ بھکڑ جونپوری ؒ آپ ہندوستان کے گیسوئیں مخدوم۔ بڑے صاحب فیض و کمال تھے دو بار زیارت حرمین شریفین سے سرفراز ہوئے اور آنحضرت ؐ کے روضہ مبارک سے بڑا فیض روحانی پایا اور حضرت خواجہ کے روضہ کے پچھم میں سکونت اختیار کی یہیں آپکی خانقاہ اور ایک عالی شان مدرسہ بھی تھا۔

اس وسیع قبرستان میں ۱۵ مزارات پختہ ظاہر ہیں باقی مزارات ٹوٹ گئے ہیں یا اسوقت زیر زمین مدفون ہیں۔ یہ قبرستان اندازاً ۶۰ فٹ اتر دکھن اور ۱۰۰ فٹ پورب پچھم ہوگی۔ قبرستان میں بڑی گندگی ہے۔ کہیں گوبر کی کھاد کا ڈھیر ہے تو کہیں محلہ بھر کا کوڑا پھینکا جاتا ہے اور اتر طرف جہاں بزرگان دین کے سنگین مزارات

ہیں گوبر پاتھا جاتا ہے اور اپلیاں قبرستان و مزارات پر سوکھائی جاتی ہیں اور اکیسویں مخدوم کے چبوترے اور شکستہ مزارات پر مکان کا ٹھیٹھا رکھا ہوا تھا بہت کہنے سننے سے لوگوں نے اسکو ہٹایا مگر دوسری گندگی کو ہٹانے اور آئندہ نہ کرنے کا وعدہ کرتے ہیں۔ اس محلہ میں اکثریت مسلمانوں کی ہے۔ لیکن انکے دل اہل اللہ کے احترام و عقیدت سے خالی ہیں وہ ان کے مقام و مراتب سے بیخبر ہیں اور اسیوجہ سے پریشانی اور بدحالی کا شکار ہیں۔ اللہ اس قوم پر رحم کرے۔ قبرستان کے پورب میں لچھمی کا پمپنگ سٹ ہے۔ اور دکھن طرف لچھمی کے کھیت میں بھی ایک پختہ سفیدی شدہ مزار ہے۔

سروے ۱۰ مارچ ۱۹۸۳ء۔ بوقت ۱۰ بجیدن

نمبر ۲۔ ایضاً مزار

محلہ رضہ ازرن میں حضرت احمد عیسیٰ تاج رح کا مزار مبارک ایک بہت ہی قدیم درخت کھیرنی کے نیچے واقع ہے۔ اس درخت نے مزار کو بالکل اپنے اندر جذب کرلیا ہے کوئی نشان مزار باقی نہیں ہے سرہانے ایک لوحِ مزار ہے اور کھرنی کے درخت کے چاروں طرف چبوترہ ہے۔ بندوق سے اس درخت پر سانپ مارنے اور پھر فوراً ہی سانپ مارنیوالے کی موت کے واقعہ کو مجھ سے بہت سے لوگوں نے بیان کیا ہے آج بھی مزار سے فیض و تصرف جاری ہے۔

کھیرنی کے عظیم درخت کے پورب میں ایک بڑا قبرستان ہے۔ اسمیں بہت سے پختہ مزارات ہیں۔ اسوقت بھی ۱۲ مزارات درست و شکستہ حالت میں موجود ہیں۔ یہاں بھی ہر طرف کھاد مٹی اور کوڑا کرکٹ ڈھیروں پڑے ہیں مزارات کی بڑی بے ادبی اور بے حرمتی ہو رہی ہے۔ اب اس قبرستان میں عام مسلمان بھی دفن ہوتے ہیں۔ اس قبرستان کو اور مزارات کو لوگ جوتا پہنکر روندتے ہیں۔ ان کی بیحسی دیکھئے کہاں لیجاتی ہے

حضرت عیسیٰ تاج رح کے کرامات و تصرفات کے بہت سے واقعات زباں زد خاص و عام ہیں۔ جونپور کی اہم علمی اور روحانی شخصیتوں میں آپ کا شمار ہے۔ سالانہ عرس چادر بھی نہایت شان سے منایا جاتا ہے۔

نمبر ۴۔ ایضاً مزار | اسی محلہ ارزن میں روضہ حضرت خواجہ محمد عیسیٰ تاج رح کے دکھن گلی میں پتھر والی شکستہ مسجد سے پورب میں ایک مزار بہت ہی پر شکوہ ہے۔ مزار کے پورب مزار سے متصل مکان مہربان انصاری مرحوم کا ہے اور مزار کے اتر کا مکان یٰسین انصاری کا ہے پچھم صحن و راستہ بعدہٗ مکان ہے۔ مزار کے دیکھنے سے قدامت ظاہر ہوتی ہے اور یہ کہنا پڑتا ہے کہ اس کا تعلق ضرور شرقی عہد سے ہے۔

سروے مورخہ ۱۳ مارچ ۱۹۸۳ء بوقت ۴ بجے شام بموجودگی محمد اسمٰعیل

نمبر ۵۔ ایضاً مزار | محلہ اسرائیل عرف منگرو کے مکان سے پچھم گلی میں ایک پختہ چبوترہ پر ایک مزار ہے۔ یہ چبوترہ بلند اور راستہ سے متصل ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت کمل شاہ مجذوب رح کا ہے۔ آپ ایک بافیض اور صاحب کرامت بزرگ ہیں چوحدی یہ ہے پچھم زمین افتادہ چودھری کندھئی ہریجن۔ پورب راستہ بعدہٗ مکان صاحب لال چھوٹے لال ہریجن۔ اتر مکان چودھری کندھئی ہریجن۔ دکھن مکان اشوک جو راستہ سے لگا ہوا ہے۔ مزار پر سفیدی کی ہوئی اور چبوترہ صاف ستھرا ہے

نمبر ۶۔ ایضاً مزار | محلہ ارزن میں ایک مزار حضرت سلیم شاہ رح کا اسی گلی میں آگے جاکر بائیں ہاتھ گلی کے اندر ہے اور اسوقت مکان بن جانے سے ہر طرف سے گھرا ہوا ہے۔ سفیدی و صفائی ہے۔ مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم تنگ گلی۔ پورب مکان عبد السلام۔ اتر مکان احمد حلال خور اور دکھن مکان میوہ لال ساہو کا ہے

نمبر ۷۔ ایضاً مزار | ایک مزار بہت ہی قدیم محلہ ارزن میں میوہ لال ساہو کے مکان کے دکھن عبد السلام کے مکان کے اندر ہے۔ محمد اسرائیل عرف منگرو نے مجھے اس مزار سے آگاہ کیا اور بتایا کہ یہ مزار حضرت محمد اسمٰعیل شاہ کا ہے۔ پردہ کی رکاوٹیں اور دوسری پابندیاں تھیں جنکا لحاظ کرکے میں نے بچشم خود نہیں دیکھا لیکن اسکے علاوہ بھی وہاں لوگ واقف ہیں

نمبر ۸۔ ایضاً مزار | محلہ ارزن مسجد جامع الشرق (جامع مسجد) کی پشت پر لب سڑک عبد الجلیل قریشی کے مکان کے اندر ایک پختہ مزار ہے۔ میں مکان کے اندر گیا تو دیکھا کہ مکان کا اتری حصہ بلند ہے اور اسی ٹیلے نما بلندی پر کھرنی کے درخت کے نیچے اتر میں یہ مزار

واقع ہے۔ دو مزار اسکے پچھم میں اور بھی ہیں۔ سب مزار پختہ ہیں اور اپنی قدامت ظاہر کر رہے ہیں۔ وہاں عورتیں موجود تھیں انہوں نے بتلایا کہ آپکا نام حضرت فاخر شاہ ہے۔ یہ سفیدی زندہ کے

نمبر۹۔ ایضاً مزار | محلہ ارزن جامع مسجد کی پشت پر محمد نعیم درزی کے باہری صحن میں دو مزار پختہ ہیں۔ اسمیں ایک مزار پورب سمت ہے اور دوسرا اندر طرف مکان سے متصل ہے۔ کہا جاتا ہے کہ دونوں حضرات سیاح ہیں اور زیادہ تر سیر و سیاحت پر رہتے رہے۔ جب میں اس مزار کا سروے کرنے گیا تو محمد نعیم کے لڑکے موجود تھے مزارات عہد قدیم کے معلوم ہوتے ہیں۔ چونکہ ان کے احاطہ میں ہیں اس لئے انکی سفیدی صفائی اور ادب و احترام اور ایصال ثواب کی طرف توجہ ضروری ہے

سروے مورخہ ۱۳ مارچ ۱۹۸۳ء بوقت ۹ بجے صبح

نمبر۱۰۔ ایضاً مزار | محلہ ارزن کی سرحد پر ایک مزار جسکے سامنے شمعدان ہے حضرت خواجہ محمد عیسیٰ بن تاج ؒ کے روضہ کی چہار دیواری کے بعد پورب میں ۲۰۰ قدم کے فاصلہ پر کھیت کے اندر ہے۔ کھیت میں اسوقت تمباکو کی کاشت ہے اور کھیت روپ نرائن کے قبضہ میں ہے۔ محمد اسرائیل کا کہنا ہے کہ یہ کھیت جامع مسجد کا ہے یہ کھیت سید علی داؤد پور جانیوالی سڑک کے بائیں جانب واقع ہے۔ مزار پختہ اور اچھی حالت میں ہے۔ معلوم ہوتا ہے زیادہ دنوں کی سفیدی کی ہوئی ہے

نمبر۱۱۔ ایضاً مزار | روضہ ارزن میں ایک مزار پختہ بیل کے درخت کے نیچے اسی سے ملا ہوا ہے۔ کنواں پودر اور قبرستان ملا کر ۳ ر ڈسمل ہوگا یہ مزار کنکریٹ کا ہے، اور اپنی قدامت ظاہر کر رہا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ بافیض و کرامت بزرگ ہیں آپ کی کرامات کے واقعات عام لوگوں کی زبان پر ہیں۔ مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم پودر ہے جسکے پیچھے سنتورام کا تمباکو دیکھا تا ہے۔ پورب کھیت مزار و عیدہ گنگا موریہ کا ہے۔ اتر ننکو و بچو موریہ کا کھیت ہے۔ دکھن گنگا موریہ کا کھیت ہے جسمیں اسوقت گوبھی لگی ہے۔

سروے مورخہ ۱۵ مارچ ۸۳ء بوقت ۸ بجے دن

**نمبر ۱۲۔ ایضاً مزار** | چنتر ساری جانیوالی سڑک کے دائیں لب سڑک محلہ ارزن میں ایک عام قبرستان ہے۔ جس میں چار بزرگان دین کے مزارات چبوترے پر ہیں جنمیں دو مزار نصف لوٹا ہے اور دو کا چبوترہ لوٹا ہے مزارات درست ہیں۔ قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ بزرگان امت کی قدیم ہیں قبرستان تھی۔ امتداد زمانہ سے کافی مزار معدوم ہو گئے ہیں اور قبرستان کو عام سلمانوں نے اپنے استعمال میں لیکر مُردوں کو دفن کرنا شروع کر دیا ہے۔ سڑک کے کنارے والے مزار پر جلیل کا چھوٹا درخت والا درخت اسکو توڑنے لگا ہے۔ ان سب مزارات کا زمانہ ۲۰۰ ۔ ۲۵۰ برس قبل کا ہوگا اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم جانب راستہ سرکاری جو چنتر ساری کو گیا ہے۔ پورب کھیت مزروعہ و ہنس کی کانٹے دار جھاڑی ہے۔ اتر بے شمار خام قبریں عوام کی ہیں بعدہ کھیت مزروعہ ہے۔ دکھن جھاڑی ہنس کی ہے اور بسواڑی ہے اور اسی جھاڑی میں ایک پیڑ کینت کا ہے۔

سروے ۱۵ مارچ ۱۹۳۰ء بوقت ۳ بجے دن بموجودگی کلّو

**قبرستان کا آراضی نمبر** | نمبر ۱۷۹، ۱۲ ڈسمل رقبہ۔ اور نمبر ۴۵، ۱ ڈسمل ہے۔ کل رقبہ ۱۳ ڈسمل ہے

## نواب سر محمد یوسف کی کوٹھی کے گیٹ سے متصل مزار

ایک مزار بہت ہی قدیم پختہ نواب سر محمد یوسف مرحوم کی کوٹھی کے اتری و پوربی گوشہ میں صدر گیٹ سے اندر جاتے ہوئے گیٹ کے بائیں ایک بلند چبوترہ پر ہے اس کے پچھم داتر میں لوہے کا دروازہ لگا ہوا ہے۔ یہ مزار عہد قدیم کی یاد تازہ کر رہا ہے اور عہد شاہی کی ایک عظیم یادگار ہے۔ مزار کے اتر سرہانے ایک بہت ہی قدیم درخت نیم کا ہے۔ یہاں لوگ اگربتی جلانے اور ایصال ثواب کیلئے آتے رہتے ہیں کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت ٹاٹ شاہ مجذوب کا ہے۔ اسکی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم کوٹھی کا نسیٹڈ دار بر آمدہ ۔ پورب چہار دیواری بعدہٗ سڑک جو شاہ گنج کو گئی ہے ۔ اتر راستہ اندر کوٹھی میں جانے کا ہے ۔ دکھن کوٹھی ہے
سروے مورخہ ۱۸ مارچ ۱۹۸۳ء بروز جمعہ ۲ بجے شام

# مزار محلہ عالم خاں مع چوحدی

ایک مزار پختہ گھیرے میں منشی امام بخش مرحوم کی مسجد اور بیگم صاحبہ مرحومہ کی ڈیوڑھی کے سامنے ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ نور عالم کا ہے آپ اپنے وقت کے عالم دین اور بہت بافیض بزرگ ہوئے ہیں۔ یہ مزار بالکل شکستہ ہو گیا تھا اور کوئی گھیرا بھی نہیں تھا۔ کہا جاتا ہے کہ یہ برمبشور ساہو کی پتنی شریمتی جسودہ دیوی جو اکثر یہاں آتی تھیں انکی کسی مراد کے پوری ہونے کے بعد اور خواب میں بشارت پر انہوں نے مزار مبارک کی مرمت کرائی اور گھیرا بھی بنوا دیا ہے۔ اب مزار بے حرمتی سے محفوظ ہو گیا ہے اور برابر صفائی وسفیدی رہتی ہے۔ اس مزار پر سالانہ عرس بھی ہوتا ہے جسودہ دیوی بھی خاص حصہ لیتی ہیں۔ ان کو آپ سے بڑی عقیدت ہے۔

اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم پرانی کوٹھی بیگم صاحبہ مرحومہ۔ پورب زمین افتادہ و نیم کا قدیم درخت ہے۔ دکھن زمین افتادہ بعدہ کٹرہ ہے۔ یہ بھی خاص مسلمانوں کا محلہ ہے۔ لیکن اکثر لوگوں میں اللہ کے نیک بندوں کی قبروں سے عقیدت کا فقدان ہے۔ جبتک اس مزار کی چہار دیواری نہیں ہوئی تھی میں نے اپنی آنکھوں سے جو بے حرمتی دیکھی ہے اسکا تحریر کرنا مناسب نہیں ہے

# مزارات محلہ میر مست مع چوحدی

نمبر ۱۔ مزار | محلہ میر مست میں قاضی ملت حضرت علامہ شمس الدین رحمۃ اللہ علیہ کے مکان کے سامنے اتر سمت ایک بلند و وسیع چبوترے پر ۳ مزارات ایک قطار سے ہیں۔ مزارات سب کے سب پختہ اور عہد قدیم کے ہیں۔ پہلے چبوترہ و مزارات شکستہ ہو گئے تھے بعد کو اسکی مرمت اچھی طرح

گیگئی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ پورب سمت والا مزار حضرت میر مست شاہؒ کا ہے۔ جنکے نام سے یہ محلہ آباد ہے۔ گذشتہ اوراق میں آپکا تفصیلی ذکر آچکا ہے۔ اسکی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم راستہ سرکاری۔ پورب مکان عبدالخالق، عبدالسلام و محمد اسلام۔ اتر جانب راستہ سرکاری و مکان محمد ابراہیم ولد محمد اسمٰعیل عرف میکو نانبائی۔ دکھن میں سرکاری راستہ بعدہ مکان حضرت قاضی ملت علامہ شمس الدینؒ و احاطہ حاجی ملن مستری مرحوم کا ہے

نانبائیوں کا یہ خاندان عہد شاہی سے چلا آرہا ہے۔ انکے مورث اعلیٰ عبداللہ نانبائی ولد حاجی بیچن ولد محمد اسمٰعیل ولد محمد ابراہیم وغیرہ ہیں۔ حاجی بیچن و عبداللہ کا نام حضرت شاہ امیرالدینؒ خانقاہ رشیدیہ کے دستاویز سے بھی ظاہر ہے۔ یہ لوگ عہد مغلیہ کے باورچیوں میں سے تھے۔ شاہی طرز کا کھانا پکانے میں آج بھی ان کا جواب نہیں ہے۔ خانقاہ رشیدیہ جونپور کے خصوصی باورچیوں میں تھے۔ جسکی وجہ سے رہائش کیلئے انکو زمین دیگئی ہے جس پر آج رہائش پذیر ہیں انکی تنخواہ بھی مقرر تھی۔ اسوقت محمد اسمٰعیل کے لڑکے محمد ابراہیم کا فن عروج پر ہے وہ شاہی طرز کی ہانڈی کے استاد مانے جاتے ہیں اور ملک میں دور دور تک جاتے ہیں محمد اسمٰعیل اور انکے باپ دادا بزمانہ حضرت مولانا ہدایت اللہ رامپوریؒ مدرسہ حنفیہ سے بھی وابستہ رہے ہیں ـــــ مزارات پر سفیدی وصفائی ہے۔ لیکن عقیدت کا فقدان اس جگہ بھی پیدا ہوگیا ہے۔ میں نے بارہا دیکھا ہے کہ پاس پڑوس کے گھروں کے لڑکے مزار مبارک و چبوترے پر چڑھ کر بے ترمتی کرتے رہیں اور کوئی منع کرنے والا نہیں ہے۔ اسی پر چڑھ کر بکریاں بھی بول و براز کرتی ہیں۔

## نمبر ۲۔ ایضاً مزار

محلہ میر مست میں محمد حنیف عرف کا مریڈ حنوؔ کے مکان کے سامنے دکھن طرف ایک بہت ہی وسیع چبوترہ ہے اس پر ایک مزار خام اس وقت موجود ہے۔ صاحب مزار کا تفصیلی ذکر گذشتہ اوراق میں آچکا ہے۔ اس چبوترے کی وسعت

اس امر کا شاہد ہے اور قرائن سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ عہد قدیم میں اس جگہ پر اور بھی مزارات رہے ہوں گے۔ اس میں شک نہیں کہ چبوترہ اور باونڈی کی تعمیر کرانے والے نے اس کی وسعت کو تا حال محفوظ رکھ کر بڑی دانشمندی اور ادب و احترام کا ثبوت دیا۔ چوحدی اس چبوترہ و مزار کی حسب ذیل ہے۔

پچھم راستہ سرکاری بعدہ مکان۔ پورب مکان۔ اتر راستہ بعدہ مکان کامریڈ محمد حنیف دکھن مکان ہے۔ گو مزار خام ہے لیکن سفیدی و صفائی اور ادب و احترام کا پورا لحاظ اور خیال رکھا جاتا ہے۔ کامریڈ کے مکان کے سامنے کے اس مزار کی اور دیگر مزار کی طرح بیحرمتی نہیں ہوتی

**نمبر ۳۔ ایضاً مزار** محلہ میرمست میں اکبر مرحوم کے مکان کے سامنے ایک مزار پختہ عہد قدیم کا موجود ہے۔ اس مزار کا رُخ معمول کے مطابق اتر دکھن نہیں ہے اور مزار کو بغور دیکھنے کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ یہ صاحب مزار کے تصرف کا نتیجہ ہے مزار کے پاس ایک بہت قدیم درخت نیم کا ہے اور سامنے ایک چھوٹا سا صحن ہے اس کے بعد راستہ سرکاری ہے۔ اسی محلہ میرمست میں خاندانی قبرستان نواب سر عبدالمجید مرحوم کی ہے جسمیں پختہ و شکستہ ۲۵ قبریں دنیا کی بے ثباتی کی تصویر ہیں اور ایک درخت نیم کا ہے کاغذات سرکاری میرمست میں قبرستان نواب صاحب کا آراضی نمبر ۳۱ اور رقبہ ۵۴ ڈسمل

**نمبر ۴۔ ایضاً مزار** محلہ میرمست میں نرکٹ کی جھاڑی سے گھرا ہوا ایک مزار ہے۔ یہ مزار ایک بلند بھیٹے پر ہے۔ اور قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ عہد قدیم میں یہاں اور بھی مزار تھے جس کے نشان اس وقت تک باقی ہیں۔ لیکن افسوس کے مسلمانوں کی غفلت اور بے حسی کے سبب عہد قدیم کا یہ سرمایہ اور ماضی کی تاریخی یادگار برباد ہوگئی ہے۔ اس بھیٹے کا یہ تنہا باقی بچا ہوا مزار حضرت مولانا فصیح الدین صاحب قبلہ کے دکھن جانب ہے۔ مزار پر سفیدی ہے یہ مزار حضرت شیخ شمس الحق صاحب بڑے حقانیؒ کا ہے۔ اور اس میں شک نہیں کہ یہ بہت ہی صاحب فیض بزرگ ہیں۔ مزار کے پاس صفائی نہیں ہے۔ نرکٹ کی جھاڑی کی وجہ سے لوگ اجابت کے لئے جاتے ہیں یہ خالص مسلمانوں کا محلہ ہے اور صاحب مال و زر آباد

ہیں. لیکن انھیں اپنے مکان کی تعمیر و کھیتوں کی خریداری سے فرصت کہاں جو اس عظیم اور نیک کام کی طرف توجہ دیں. اس سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ اب یہاں کے لوگوں کے دل سے بھی بزرگان دین کی محبت و عقیدت جاتی رہی ہے. اس کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم کھیت سید غلام یزدانی. پورب قبرستان و ترکٹ بعدہٗ چہار دیواری روغن گر محمد اسحاق. دکھن کھیت سید غلام یزدانی. اتر قبرستان و ترکٹ بعدہ کھیت سید غلام یزدانی کا ہے.

نمبر ۵. ایضاً مزار | محلہ میر مست جونپور میں ایک مزار پختہ صفائی شدہ وسفیدی کیا ہوا حضرت مولانا فصیح الدین صاحب کے مکان کے قرب میں ہے. کہا جاتا ہے کہ آپ بہت ہی بافیض بزرگ ہیں اور آج بھی ان کے فیض کا دریا رواں ہے. چوحدی یہ ہے. کھیت سید غلام یزدانی پچھم و پورب. اتر جانب مکان. دکھن کھیت مزروعہ ہے

سروے مورخہ ۲۱ مارچ ۱۹۶۳ء ۲ بجے دن بموجودگی محمد زماں خاں

# مزارات باغیچہ عمر خاں مع چوحدی

نمبر ۱. مزار | جامع مسجد کے پوربی گیٹ سے ۲۰۰ قدم کے فاصلے پر پورب میں راستے کے دائیں جانب تقریباً ۷۰ رنٹ طول اور ۲۵ فٹ عرض چبوترہ پر ۱۱ مزارات بزرگان دین کے ہیں. اس میں دو بچوں کی قبر ہے. مزارات دیکھنے میں ہر طرف سے قدیم معلوم ہوتے ہیں. اس میں دو مزار پر شمعدان بھی ہے. ایک شمعدان پچھم میں ابتدا والے مزار پر ہے. جس پر چونے کا نیا چبوترہ بنا ہے. دوسرا شمعدان گول ہے اور اور اس میں کئی طاق ہیں. یہ مزار وسط سے کچھ آگے ہے. اس مزار کے متعلق لوگوں کا کہنا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ محمد عمرؒ کا ہے. ۱۱ مزارات میں سے ۷ مزارات ٹوٹے ہیں اور کچھ کا نشان مزار ابھی باقی ہے. مزارات بے حد شاندار اور عہد شاہی کی ایک عظیم یادگار ہیں. میرے خیال میں یہ مزارات ۴۰۰ سال قدیم ہوں گے. سب کچھ ہوتے

ہوئے بھی بے حد گندگی ہے۔ حالانکہ یہاں پر ہر وقت مسلمانوں کا گذر ہے۔ اس عدم توجہی پر بہت ہی افسوس ہوا۔ ان مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم قبرستان و سڑک۔ پورب کھیت عبد الشکور، مکان، املی و نسوڑے کا درخت ہے اتر سڑک سرکاری ہے۔ جو ایک طرف جامع مسجد کو گئی ہے۔ اور دوسری طرف اردو کے چوراہے پر۔ دکھن پودر و کھیت عبد الشکور کا ہے۔ پورب میں دوسری و تیسری مزار پر ایک بہت ہی قدیم درخت آچھی کا ہے جس کا پتہ جوڑوں اور ہر قسم کے درد پر باندھنا بہت مفید ہے۔ اس کو لینے کے لئے دور دراز سے لوگ آتے ہیں۔ کیونکہ آچھی کا درخت تعداد میں بہت کم ملتا ہے۔ یہاں پر ایک درخت کھجور کا بھی ہے۔

نمبر۲۔ ایضاً مزار | محلہ باغیچہ عمر خاں میں تین مزار ایک ساتھ ان مزارات کے دکھن میں آبادی سے متصل واقع ہیں اور تینوں پر تسمعد انا ہے۔ سفیدی، صفائی اور دیکھ بھال ہوتی ہے۔ یہ مزارات بھی بے حد سنگین اور قدیم ہیں۔ ان مزارات کی بناوٹ بتا رہی ہے کہ یہ مغلوں کا ابتدائی عہد ضرور ہے۔ لوگ برابر ایصال ثواب کے لئے آتے رہتے ہیں مزارات مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم مکان انسپکٹر۔ پورب زمین جیب خاں، ایک درخت نیم بعدہٗ مکان بیچن سیٹھ اتر زمین افتادہ جیب خاں کی ہے۔ دکھن مکان پختہ ہے۔ یہ زمین پہلے جیب خاں کی تھی جس کو انھوں نے فروخت کر دیا ہے۔ ان تین مزارات میں دو مرمت شدہ معلوم ہوتا ہے۔ وسط والا غیر مرمت شدہ ہے۔

نمبر۳۔ ایضاً مزار | باغیچہ عمر خاں میں دو مزار بہت قدیم اور سنگین جن کی بناوٹ عہد شرقی کی یاد تازہ کر دیتی ہے۔ یہ مزار منصور علی کے مکان کے پچھم میں دروازہ سے چند قدم کے فاصلے پر ہے۔ یہ مزار دیکھنے سے تعلق رکھتے ہیں اور عجیب و غریب ہیں اور کبھی ان کی مرمت نہیں ہوئی ہے۔ اپنی اصلی حالت میں ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ اس میں پچھم والا مزار حضرت شاہ نور محمد اور پورب والا حضرت شاہ عبد الغنی کا ہے۔ یہ دیکھنے میں کچھ پست ہے

اور درمیانی حصہ خام ہے۔ ۱۰×۱۰ فٹ طول و عرض میں ۲ فٹ بلند دیواریں ہوں گی مزار کے پاس جانے کا راستہ دکھن سے ہے۔ یہ بڑے ہی صاحب کشف و کرامات والے بزرگوں کے مزارات ہیں۔ ان کے فیض کا سلسلہ آج بھی جاری ہے۔

پچھم گلی پختہ بعدہ مکان غلام حسین مرحوم عرف گُٹن۔ پورب مکان منصور علی جن کی دختر تسیم بانو موجود تھیں انھوں نے مجھ سے کہا کہ ہم اس کی دیکھ بھال سفیدی وغیرہ کراتے ہیں۔ اتر مکان وسیم۔ دکھن پختہ فرش سرکاری بعدہٗ مکان مندر سیٹھو کا ہے

سروے مورخہ ۲۳ مارچ ۸۳ء ۵ بجے شام بموجودگی محمد زماں خاں تسیم بانو

**آراضی نمبر و رقبہ قبرستان و مزار** قبرستان آراضی نمبر ۳۹، ۴، ڈسمل۔ و آراضی نمبر ۴۲، ۹، ڈسمل ہے

## موضع بکتر پور میں قبرستان و مزار

اس محلہ میں ایک مزار بہت ہی شاندار پختہ شمعدان کے ساتھ بلدیو موریہ کے کھیت میں ہے۔ مزار صاف ستھرا اور درست حالت میں ہے اور دیکھنے سے بہت ہی شاندار معلوم ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار عہد شاہی کے حضرت شاہ علیم اللہ ؒ کا ہے۔ یہ مزار قابل دید ہے۔ مگر مسلمانوں کو ان بزرگوں سے کوئی تعلق نہیں رہا ہے مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت بلدیو موریہ بعدہٗ درختان بیر و نالہ ہے۔ پورب کھیت بلدیو موریہ کا ہے اتر کھیت بلدیو موریہ بعدہٗ اونچی مینڈ ہے۔ دکھن کھیت بلدیو موریہ کا ہے۔ قرائن سے معلوم ہوتا ہے کھیت مزروعہ ماضی میں بصورت قبرستان رہا ہے۔

معائنہ۔ مورخہ ۲۵ مارچ ۸۳ء بوقت ۴ بجے شام

# مزار محلہ چترساری مع چوحدی

لب سڑک بائیں طرف ایک وسیع چبوترہ شکستہ تقریباً ۲۵ فٹ طول اور ۲۰ فٹ عرض کا نشان پختہ چبوترے کا اس وقت بھی موجود ہے۔ اس چبوترہ پر اس وقت بھی دو مزار شکستہ جس کا آخری حصہ ٹوٹ کر ضائع ہوگیا ہے موجود ہے۔ لیکن اس مزار کو دیکھنے سے اس کی قدامت کا یقین ہوتا ہے۔ اس کا چبوترہ بھی ہر طرف سے پختہ تھا۔ اس جگہ ایک قدیم قناتی مسجد بھی تھی جس سے کہ یہاں بزرگان دین کی سکونت کی نشاندہی ہوتی ہے۔ اس مسجد کا دکھنی آثار مزار کے پچھم میں اب بھی بطور یادگار موجود ہے۔ اس مزار و قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم قناتی مسجد کا شکستہ دکھنی حصہ و باغ امرود و لیموں۔ پورب قبرستان و راستہ ہے۔ اتر راستہ خام ہے۔ دکھن میں باغ لیموں کا ہے۔ اس شکستہ چبوترہ پر مزار کے دکھن ۳ درخت شریفہ ومہنیں کی جھاڑی ہے اور مزار کے پچھم میں کانٹے دار مہنیں کی بڑی گھنی جھاڑی ہے۔ اور شکستہ مسجد سے ملی ہوئی بھی مہنس کی جھاڑی ہے

**قبرستان کا آراضی نمبر و رقبہ** قبرستان چترساری پرگنہ حویلی جونپور آراضی نمبر ۱۵ ۲۲ ڈسمل، آراضی نمبر ۱۱۳ ، ۲۴ ڈسمل ہے۔

# مزار موضع بشہورپور مع چوحدی

ایک مزار بہت درست حالت میں صفائی و سفیدی شدہ موتی لال موریہ کے کھیت میں ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت سید پیر بابا کا ہے۔ موتی لال موریہ نے اس مزار کی بہت اچھی طرح مرمت کرائی ہے اور آپ کے فیض کی بہت ہی تعریف کرتے ہیں۔ انھوں نے کہا کہ مزار بہت ٹوٹا پھوٹا تھا مرمت کرادیا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت بسرام موریہ۔ پورب کھیت شنکر موریہ۔ اتر کھیت بسرام موریہ۔ دکھن کھیت موتی لال موریہ کا ہے۔

## مزار موضع پھاگو پور مع چوحدی

ایک عام قبرستان جو اس وقت ۶۰ فٹ پورب پچھم و ۴۰ فٹ اتر دکھن میں ہو گی اس میں تین مزار پختہ عہد قدیم کے شاہی دور کے ہیں۔ اس میں دو مزار اس قبرستان کے اتر جانب ایک ساتھ ہیں اور ایک قبرستان کے دکھن سمت ہے۔ ابھی مزار صحیح حالت میں اور قابل دید ہیں۔ صرف دکھن والے مزار کا اوپری حصہ ٹوٹنا شروع ہوا ہے۔ اور بانس سے گھیرا ہے۔ یہاں پر مسلمانوں کے جانے کا تو کوئی سوال ہی نہیں ہے اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم راستہ خام۔ پورب کھیت مزروعہ۔ اتر کھیت و بانس کی کوٹھ ہے۔ دکھن کھیت اور کوٹھی بانس ہے۔ سروے مورخہ ۲۸ مارچ ۱۹۸۳ء بروز دوشنبہ کے دن بہ ہمراہ محمد زماں خاں

## مزارات محلہ گدن ارزانی مع چوحدی

ایک مزار محلہ گدن ارزانی میں ایک۔ قدیم قناتی مسجد کے دکھن املی کے ایک پورانے درخت کے پچھم میں نیچے ایک چھوٹے چبوترے پر واقع ہے۔ مزار کافی قدیم ہے۔ یہاں کے لوگ آپ کو پیر علاء الدینؒ کہتے ہیں۔ اس قناتی بہت قدیم مسجد کو کریم الدین نے ۱۱۳۴ھ میں تعمیر کرایا تھا۔ اس وقت اس پر بوسیدہ چھت ہے اس کو چھت دار زاہد خاں نے تقریباً ۳۰ سال قبل بنایا تھا۔ اس وقت اس کی چھت کی حالت بہت خراب ہے۔ ممکن ہے کہ کسی برسات کی نذر ہو جائے۔ اس کے وسطی محراب میں ایک پتھر کا چھوٹا سا کتبہ نصب ہے اس پر بھی معمول کے مطابق لوگوں نے چونا کلی کر دی ہے۔ بڑی صفائی و محنت کے بعد صرف اتنا پڑھا گیا ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کے بعد کریم الدین چو ارزاں سعادت۔ ساخت کرد مسجد بے نظیر است۔ پھر آگے پڑھا نہیں جاتا۔ لیکن اتنا ظاہر ہوتا ہے کہ ۱۱۳۴ھ میں تعمیر ہوئی ہے۔ اس مزار اور مسجد کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین افتادہ بعدہٗ کھیت۔ پورب زمین افتادہ بعدہٗ بسواڑی۔ اتر زمین افتادہ بعدہٗ مسجد۔ اس مسجد میں دو درخت نیم ایک درخت لیموں، ایک درخت ہارسنگھار ایک درخت چلبل، ایک درخت نسوڑا اور ایک درخت پھر دکھن کھجور کا ہے۔

نمبر ۲۔ ایضاً | محلہ گدن ارزانی میں خاص حوض کے ٹیلے نمبر ۱، ۲، ۳ کے درمیان میں اکھاڑے کے پورب و اتر میں ایک بہت ہی قدیم مزار ہے۔ اس کے پائینتی دو درخت چلبل کے ہیں۔ ان درختوں نے مزار کے اوپری حصہ کو کھود کر اتر جانب کر دیا ہے لیکن دیکھنے سے مزار بے حد قدیم معلوم ہوتا ہے اس کا ایک وسیع چبوترہ بھی تھا جو اس وقت شکستہ ہے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم ٹیلہ بعدہٗ نشیب ہے، چلبل کے درختان ہیں بعدہٗ ٹیلہ بہت بلند وبالا ہے جس پر شاہ حیدر الفتیؒ کا مزار ہے۔ پورب ایک مزار بہت ہی پرانا ہے۔ پھر ٹیلہ ہے اور بے شمار درختان چلبل، نیم، ببول، شیشم اور ریت کے ہیں۔ اتر بے شمار درختان شیشم و کولر وغیرہ کے ہیں۔ دکھن میں درختان چلبل وغیرہ کے اور کھیت مزروعہ ہے۔

نمبر ۳۔ ایضاً مزار | اسی گدن ارزانی محلہ میں ایک مزار خام زمانہ حال کے ایک مجذوب بزرگ حضرت مبارک شاہؒ کا ہے۔ یہ مزار گدن ارزانی ٹیلہ خاص حوض کے آراضی نمبر ۲ میں واقع ہے۔ شاہ صاحب کے انتقال کو تقریباً ۱۷ سال ہوئے ہوں گے۔ ان کی وفات ۱۹۶۵ء میں ہوئی ہے۔ آپ ایک بہت ہی نحیف و لاغر اور دبلے پتلے جسم کے تھے۔ میں نے اکثر ان کا شب و روز دیکھا ہے۔ اور بہت حد تک ذاتی طور سے بھی واقف ہوں۔ وہ ہر وقت بڑبڑاتے رہتے گالیاں بھی بکتے اور سڑک کا کنکر چنا کرتے تھے۔ اور اسی بڑ میں لوگوں کو کچھ کہہ بھی دیتے تھے جو پورا ہو جاتا تھا۔ وہ

صاحب فیض بزرگ تھے۔ درگاہی میاں اکثر ان کے واقعات و کرامات بیان کرتے ہیں ایک عرصہ تک وہ پچھیئہ کی جنگی کے پاس رہتے تھے پھر کچھ دنوں قلعہ کے قرب میں اور دوسرے حصہ شہر میں بھی رہے۔ آخر میں وہ محلہ گدن ارزانی میں آئے اور محلہ ڈھریانہ ٹولہ میں بھی نظر آتے تھے اور وہ حمام دروازہ والی بیٹھک شیخ بدلی میں اکثر رہتے تھے۔ درگاہی میاں نے ان کی کرامات کے واقعات اسی دور کے بیان کئے ہیں۔ انھوں نے مجھے بتایا کہ وصال کے سو سہ ماہ قبل ہی سے انھوں نے کہنا شروع کر دیا تھا ہم اب نہ رہیں گے اور ایسا ہی ہوا کہ ان کا وصال ہو گیا حضرت مبارک شاہ کے مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم قبرستان عام و ٹیلہ و درختان۔ پورب قبرستان عام ٹیلہ و درختان۔ اتر قبرستان، کھجور کے چھوٹے درخت و کھیت۔ دکھن قبرستان و درختان و کھیت ہے۔ سروے ۲۰ مارچ ۱۹۸۳ء بہمراہ درگاہی میاں

**نمبر ۴۔ ایضاً مزار** اسی محلہ گدن ارزانی میں دو مزار ایک ساتھ ایک قدیم و پختہ چبوترہ عبدالستار گورکن کے دروازے پر ہے۔ ان دونوں مزار کی قدامت میں کسی قسم کے شک و شبہہ کا اظہار نہیں کیا جا سکتا ہے۔ اس میں پورب والا مزار حضرت شاہ گدن ارزانی رح کا ہے جن کے نام پر یہ محلہ آباد ہے اور سرسبز شمعدان ہے۔ اور پچھم والا مزار حضرت شاہ نیاز ارزانی رح کا ہے۔ آپ حضرات دونوں بھائی تھے اور اپنے وقت کے اولیاء کبار میں گذرے ہیں۔ مزار پر سفیدی وصفائی ہے۔ مزار اور چبوترے کی مرمت غازی شاہ نے کرائی ہے جو کہ عبدالستار گورکن کے بڑے والد تھے۔

ان دونوں چبوترے پر والے مزار کے پورب میں چند قدم کی دوری پر دو مزار بہت ہی قدیم اور کچی ہے۔ اس پر کچی چبوترے رہے ہیں جو مٹی میں دب گیا ہے۔ یہ دونوں مزارات بھی شاہ گدن ارزانی رح کے مرید

خلفاء کے ہیں مزار کی بناوٹ بتا رہا ہے کہ ان کا تعلق عہد شرقی یا لودی کے عہد سے ہے۔ اسی طرح ایک مزار اور بھی ان دونوں چبوترے والے مزار کے دکھن میں ہے اور یہ اس سے بھی زیادہ قدیم ہے۔ لیکن افسوس صد افسوس کہ ان تینوں مزارات پر گندگی ہے۔ آس پاس کوڑا کرکٹ ہے اور غیر مرمت شدہ بھی ہیں۔ ان کی طرف توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ ان مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین افتادہ صحن و مکان اور مسجد جس کو غازی شاہ نے جدید تعمیر کرائی تھی۔ پورب آبادی و مکان اور دو مزارات بہت ہی قدیم جو شکست ہو گیا ہے اتر مکان عبدالستار گورکن وغیرہ۔ دکھن کئی قسم کے درختان اور ایک مزار شکستہ گندگی اور کوڑا کرکٹ سے اٹا ہوا بہت ہی قدیم عہد کا ہے۔ پختہ کنواں ہے۔ دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان مزارات پر مسلمانوں کی کبھی آمد نہیں ہوتی ہے۔ حالانکہ اسی طرف سے خاص حوض میں اپنے مردوں کو دفن کرنے جاتے ہیں۔ میں نے عبدالستار سے صفائی کے لئے بہت کہا ہے۔ مگر کوئی اثر نہیں ہے اس لئے ہمیں امید کم ہے کہ وہ کھودائی کے ساتھ قبر کی صفائی کا کام بھی انجام دیں گے۔

سروے مورخہ ۱۳؍ مارچ ۱۹۸۳ء بوقت ۱ بجے دن بہمراہ درگاہی

# مزارات محلہ گرزی خانی مع چوحدی

نمبر ۱۔ مزار — گرزی خانی خاص حوض کے اتری حصہ میں راستہ سے متصل ایک بیٹھے پر چبوترہ پختہ ہے۔ اس پر ایک مزار بہت ہی قدیم زمانہ سے چلا آ رہا ہے۔ اس مزار کی بناوٹ اپنی بناوٹ خود ظاہر کر رہی ہے۔ چبوترہ بھی شکست ہو رہا ہے اور مزار کا دکھنی حصہ بھی ٹوٹ رہا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ محمد عاصمؒ کا ہے جو زہد و ورع میں بے مثل تھے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم نشیب و ٹیلہ خاص حوض۔ پورب راستہ بعدہ ٹیلہ۔ اتر نشیب و ایک درخت شیشم د

ایک درخت ببول کا ہے۔ دکھن راستہ و کھیت ہے۔ مزار بہت ہی قدیم ہے

**نمبر۲۔ ایضاً مزار** گرزی خانی میں خاص حوض کے اتری ٹیلہ پر ایک بہت ہی قدیم مزار ہے۔ اس کے پچھم میں چلبل کے درختان ہیں۔ اور پچھم میں ٹیلہ ہے۔ اس کے بعد کھیت ہے۔ پھر نشیب کے بعد ٹیلہ پر ایک وسیع چبوترہ تھا اس کے اوپر کئی عدد مزارات تھے۔ اس وقت یہ چبوترہ بھی ٹوٹ گیا ہے۔ مزارات بھی غائب ہو گئے ہیں صرف نشانات باقی ہیں۔ اس کے پورب میں ایک مزار پختہ تقریباً ۲۵۰ یا ۳۰۰ برس قبل کا تھا۔ اس وقت مزار کا پورا حصہ اوپر والا پچھم سمت الٹ گیا ہے۔

اسی ٹیلہ پر ان مزارات کے پورب میں ایک چبوترہ پر دو مزار پختہ عہد شاہی کا اس وقت بھی موجود ہے۔ لیکن پورب والے مزار کا نچلا حصہ ٹوٹ گیا ہے۔ اس کے پچھم والے مزار کا پچھمی حصہ ٹوٹ گیا ہے۔ ان دونوں مزار کے اتر میں ایک درخت چلبل کا ہے۔ اسی چلبل کے درخت کے اتر میں ان دونوں مزار کے وسط میں ایک پختہ چبوترہ جس پر تکیہ بنی ہوئی ہے اور دکھن سے سیڑھی بنی ہے، ایک بہت ہی قدیم شاندار مزار ہے جس کا نچلا حصہ پورب طرف سے ٹوٹ رہا ہے۔ ان مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم درختان چلبل۔ نیم و ببول کے ہیں۔ پورب نشیب و راستہ و قبرستان عام اتر جانب کھیت خلیل میاں کا ہے۔ دکھن ٹیلہ بعدہ کھیت مزروعہ ہے۔

**نمبر۳۔ ایضاً مزار** گرزی خانی میں۔ ٹیلہ خاص حوض میں جمال خاں لوہانی کے روضہ مبارک کے پچھم میں ایک عام مسلمانوں کی قبرستان ہے۔ اسی حصہ قبرستان میں ایک مزار پختہ ایک پختہ چبوترہ پر ہے۔ چبوترہ ٹوٹ گیا ہے۔ اس کے بعد ایک قنانی مسجد بالکل شکستہ حال ہے۔ اس وقت صرف پچھمی کنارے پر اس کی پچھمی دیوار باقی ہے اور اس بات کی شہادت دے رہی ہے کہ عہد قدیم میں یہاں بزرگان دین کی سکونت تھی۔ اس کے پچھم میں ایک قبر کی لوح پر چینہ

بی بی وفات ۱۳۲۶ھ لکھا ہے۔ اس کے دکھن میں ایک پختہ چبوترہ پر ایک پختہ مزار بھی تھا۔ اس وقت چبوترہ و مزار دونوں ٹوٹ گئے ہیں۔ صرف عہد ماضی کا نشان باقی ہے۔ اس کے پچھم میں دو مزار بہت قدیم اور پختہ ایک ساتھ ہیں مزارات اپنی قدامت کی گواہی دے رہے ہیں۔ ان مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم قبرستان عام جس میں بے شمار خام ڈھنکی ہوئی قبریں ہیں۔ پورب قبرستان عام اتر میں قبرستان۔ دکھن قبرستان کے بعد کھیت مزروعہ ہے۔

منیر احمد خاں مرحوم محلہ ڈھالگر ٹولہ بش ریڈیو کی وفات بمرض فالج ۱۲/۱۳ مئی کی شب شب جمعرات کو بنارس میں ہوئی اور ۱۳ر مئی ۱۹۸۲ء بروز جمعرات بعد نماز عصر اسی حصہ قبرستان مذکورہ بالا میں دفن ہوئے اللہ عزوجل رحمت کرے۔

**نمبر ۴۔ ایضاً مزار** روضہ جمال خاں لوہانی جہاں پر شیر شاہ سوری نے رہکر تعلیم حاصل کی ہے اس کے پچھم و دکھن میں خاص حوض کے پوربی و اتری ٹیلہ پر ایک مزار کھیت مزروعہ سے متصل پچھم میں بہت چوڑا زمانہ قدیم سے موجود ہے مزار کی بناوٹ بتا رہی ہے کہ اس کا تعلق عہد شرقی کے آخری بادشاہوں سے ہے۔ یہ مزار بہت ہی جسیم ہے۔ اور اوپری حصہ شکست ہے۔ ایک بہت بڑا پختہ چبوترہ ہے۔ اس وقت یہ چبوترہ مٹی سے دبا ہے لیکن اپنی قدامت ظاہر کر رہا ہے۔ دیکھنے سے عہد شرقی کی شان و جلالت یاد آجاتی جو اب مٹی میں مل گئی ہے۔ اور عقل و بصیرت رکھنے والوں کو عبرت کا پیغام دے رہی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین ٹیلہ پھر نشیب بعدہ درخت شیشم و قبرستان عام۔ پورب کھیت مزروعہ بعدہ امرود کا باغ ہے۔ اتر کھیت مزروعہ پھر روضہ جمال خاں لوہانی ڈمپنگ سٹ ایک شکستہ تناتی مسجد کے آثار ہیں۔ دکھن راستہ اس کے بعد کھیت مزروعہ ہے ان حالات اور مزارات پاک کی بے حرمتی اور کسمپرسی دیکھ کر خون کے آنسو آجاتے ہیں۔ کوئی اللہ کا بندہ نہیں رہ گیا جو ان مزارات کی مرمت کرا دے

**نمبر ۵۔ ایضاً مزار** محلہ گزری خانی میں ایک مزار کٹھن روڈ پر لال دروازہ جانے والی سڑک کے بائیں، مندر سے دکھن میں ورماجی کے مکان سے اتر جانب نہایت سنگین اور قدیم ہے۔ مزار پر پتھر میں شرقی عہد کا خاص نشان چاروں طرف قطار سے بنا ہوا ہے۔ مزار اوپر سے نیچے تک سنگین ہے۔ اور اوپر ساری علامات وہی ہیں جو عہد شرقی سے متعلق ہیں۔ مزار کو دیکھنے کے بعد یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ اس کی مرمت کبھی نہیں ہوئی ہے۔ ایک پختہ چبوترہ تقریباً ۲۰ فٹ پورب پچھم اور ۱۲ فٹ اتر دکھن ہے یہ چبوترہ بعد کی تعمیر معلوم ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ قیام الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم پختہ چبوترہ بعدہ راستہ پختہ۔ پورب مکان رام پرشاد بعدہ سڑک کٹھن روڈ اتر مندر و دو درخت نیم کے ہیں۔ دکھن مکان ورماجی کا ہے

سروے مورخہ ۵ اپریل ۱۹۸۳ء بروز بدھ بوقت ۴ بجے شام بموجودگی محمد زاہد محمد زبیر

**نمبر ۶۔ ایضاً مزار** محلہ گزری خانی تکیہ حضرت شاہ بدلؒ میں سڑک کے داہنے کنارے ان کی تعمیر کردہ مسجد کے سامنے پورب جانب ایک چہار دیواری میں حضرت شاہ بدل رحمۃ اللہ علیہ کا مزار ہے۔ آپ اس صدی کے ایک بزرگ اور بہت ہی متقی و پرہیزگار تھے۔ آپ کی تعمیر کردہ بائیں پٹری پر جو مسجد ہے اس میں بھی ایک مزار ہے۔ آپ کے مزار کی طرح یہ بھی خام ہے اور چاروں طرف سے اینٹوں سے گھیرا ہوا ہے۔ یہ مزار حافظ نور الدین شاہ کا ہے۔ حضرت بدل شاہ کے سرہانے ایک کتبہ ہے جس پر تاریخ وفات حضر بدل شاہ مرحوم ۵ ر جمادی الثانی ۱۳۵۶ھ ہے۔ اس گھیرے اور مزار کے اتر میں ایک پختہ مکان شری ابھیراج کمہار کا ہے۔ اور آپ کے مزار کے پچھم میں سڑک کے بعد آپ کی تعمیر کردہ مسجد کے اتر میں باہر ایک درخت سہجن، بیل اور بانس کی کوٹھ ہے۔ اس وقت مسجد کے اوپری مکان میں سکونت مولوی محمد زبیر صاحب قاسمی کی ہے۔ یہ اس کے

کرایہ دار عرصے سے ہیں۔

سروے مورخہ ۱۱ر اپریل ۱۹۸۳ء بموجودگی محمد زبیر، محمد زماں اور ریاض احمد بوقت ۵بجے شام

نمبر ۲ ایک اور مزار | اسی محلہ گرزی خانی میں خاص حوض کے پچھمی ٹیلے کے دکھن میں کھیت مزروعہ کے بعد کھٹھن جانے والی سڑک کے دائیں لب سڑک ایک بہت ہی وسیع اور شکستہ چبوترے پر ایک مزار پختہ ہے۔ اس شکستہ چبوترہ کا ابھی فرش زندہ ہے۔ کہا جاتا ہے کہ مزار حضرت شاہ عنایت اللہ قادریؒ کا ہے آپ اورنگ زیب کے زمانے میں یگانۂ روزگار عالموں اور بزرگوں میں شمار ہوتے تھے۔ مزار شکست ہو رہا ہے۔ لیکن عظمت رفتہ کی علامتیں ابھی اپنے اندر محفوظ رکھے ہوئے ہے اس کے پورب و پچھم میں متصل چلبل کا درخت اور ہینس کی جھاڑی ہے۔ اسی طرح پچھم میں بھی چبوترہ پر ہینس کی جھاڑی ہے اور مزار مبارک کو توڑنے میں مصروف ہے۔ مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم سڑک سرکاری جو گھٹھن کو گئی ہے۔ پورب کھیت رفیق اللہ وغیرہ۔ اتر میں کھیت ہیرا یادو۔ دکھن جانب کھیت رفیق اللہ کا ہے۔

سروے مورخہ ۱۲ر اپریل ۱۹۸۳ء بوقت ۸ بجے صبح

نمبر ۸۔ ایضاً مزار | محلہ گرزی خانی میں پچھمی ٹیلہ خاص حوض پر دو مزار پختہ دکھنی حصہ میں ہے۔ ایک مزار پختہ چبوترہ پر چہار دیواری سے گھرا ہوا ہے اور سنگین ہے۔ اس پر نقش و نگار بنے ہیں۔ مزار مبارک جونپور کے بہت ہی مشہور و معروف بزرگ حضرت شیخ حسن طاہر تیز رو چشتیؒ کا ہے جن کا تفصیلی ذکر اس کتاب کے گذشتہ اوراق میں آچکا ہے۔ افسوس کہ یہ مزار چاروں طرف سے ہینس کی خار دار جھاڑی سے گھرا ہوا ہے۔ آج سے ۱۵، ۱۶ر سال پہلے میں نے ہینس کی جھاڑی کٹوا کر فوٹو لیا تھا لیکن اس کے بعد کبھی بھی مسلمانوں نے اس طرف توجہ نہیں دی اور پھر سے ہنس کی جھاڑی اگ آئی

اول تو مزاروں سے کچھ ملنے کا اب یقین ہی اٹھ گیا ہے اور پھر ہنیس کی کانٹے دار جھاڑی البتہ کوئی نفع بخش درخت ہوتا تو لوگ راتوں رات اٹھالے جاتے بلکہ ایک دوسرے سے لڑ پڑتے اور برسوں مقدمہ تک لڑتے۔ لیکن انھیں اہل اللہ کے تصرف کا علم نہیں ہے اور یہ نہیں جانتے کہ ان کے مزار پاک کی صفائی کتنا بڑا نیک کام ہے اور آخرت میں یہ کار نیک ان کے اس وقت کام آئے گا جب دوسری نیکیاں شہرت نام ونمود اور ریا کی وجہ سے منھ پر پھینک دی جائیں گی۔ ایسے گاڑھے وقت میں اس بزرگ کی ایما اور سفارش سے ان کا بیڑا پار ہو جائے گا۔

اس مزار کے پچھم میں بہت ہی قدیم چلبل کا درخت ہے اور بہت ہی قدیم اور بلند ہنیس کی جھاڑی ہے جس کی عمر دیکھنے میں سیکڑوں سال کی معلوم ہوتی ہے۔ ایک دوسرا مزار اس مزار کے اتر وپچھم میں ۱۵ رقدم کے فاصلے پر ہوگا۔ یہ مزار بھی پختہ ہے اور عہد مغلیہ کی ایک اہم یادگار ہے۔ ان مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم بے شمار خود رو خورد وکلاں درختان چلبل بعدہ نشیب میں کھیت مزروعہ ہے۔ پورب بے شمار درختان چلبل اور دوسرے درختان نیز کھیت مزروعہ ہے۔ اتر میں خاص حوض کے ٹیلے کا سلسلہ نشیب وفراز میں بہت ہی دور تک پھیلا ہوا ہے۔ دکھن میں بے شمار درختان چلبل ونیم وغیرہ کا ہے۔

سروے مورخہ ۱۵ر اپریل ۱۹۸۳ء بروز جمعہ بوقت ۹ بجے دن

**نمبر ۹۔ ایضاً مزار** محلہ گرزی خوانی میں پورانی بازار سے گھٹہن جانے والی روڈ پر لب سڑک دائیں جانب ایک چھوٹی سی مسجد ہے۔ یہ مسجد بھی اس وقت قریب قریب غیر آباد ہے۔ حالاں کہ مسجد کے دکھن بالکل سامنے مسلمان ہی آباد ہیں۔ مگر انھیں اسلام سے اب جیسے کوئی دلی لگاؤ نہیں رہ گیا ہے۔ اس مسجد کے باہر دکھن متصل ایک مزار خام بہت ہی قدیم ہے۔ پہلے پختہ تھا بعد کو ٹوٹ کر

یہ صورت پیدا ہوگئی ہے۔ مزار کے دکھن ملی ہوئی ثنار اللہ کی جھونپڑی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ قادر بخش رح کا ہے۔ آپ اپنے وقت کے کاملین میں تھے۔ مزار کے شکست ہونے کے بعد کسی بھی مسلمان کو بنوانے کی توفیق نہیں ہوئی حالانکہ یہ لب سڑک ہونے کی وجہ سے ہر وقت نظر پڑتی ہے۔

اس وقت مزار کو اینٹ سے گھیر دیا گیا ہے۔ یہ مسجد بھی آپ ہی کی تعمیر معلوم ہوتی ہے اور یہ یقیناً ابتدا میں قناتی تھی بعد کو مسقف کر دی گئی ہے مسجد کی حالت بہت ہی خستہ ہے بہت زیادہ مرمت طلب ہے۔ کوئی نماز وغیرہ پڑھنے نہیں آتا ہے۔ مزار کی بھی بہت بے حرمتی ہو رہی ہے۔ بچے ہر وقت روندتے رہتے ہیں اور بڑے اس پر صراحی وگھڑا رکھتے ہیں۔ کوئی ادب و احترام نہیں اور یہی وجہ ہے کہ تباہ حال رہتے ہیں۔ اس مزار و مسجد کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم سڑک سرکاری جو ملہنی وکھٹہن کو جاتی ہے۔ پورب آبادی بعدہ کھیت مزروعہ اتر مسجد مذکورہ بالا ہے۔ دکھن جھونپڑی ثنار اللہ خاں کی ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۱۵ اپریل ۱۹۸۳ء بروز جمعہ ۱۱ بجے دن

**نمبر آراضی و رقبہ قبرستان گرزی خانی** قبرستان آراضی نمبر ۶، ۲ ر ڈسمل آراضی نمبر ۱۱، ۵ ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۳، ۳ ر ڈسمل۔ نمبر ۲۴، ۲ ر ڈسمل ہے۔

## مزار محلہ سمو پور مع چوحدی

ایک مزار لب سڑک کھٹہن وملہنی جانے والی سڑک کے کنارے پچھم سمت جس کے پورب میں محلہ گرزی خانی ہے۔ یہ مزار ایک سنگین چبوترے پر واقع ہے۔ یہ چبوترہ اتر دکھن ۱۰ ر فٹ اور پورب پچھم ۸ ر فٹ ہوگا۔ مزار چاروں طرف پختہ ہے اور وسطی حصہ خام ہے۔ اس مزار کے سرہانے باہری حصہ میں ایک سنگین کتبہ نصب ہے۔ جس پر تاریخ وفات حافظ میر محسن مرحوم عرف نقیرن ۳ ر ذی القعدہ

بروز دوشنبہ ۱۳۶۲ھ ہے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم درختان پپیتہ وتمباکو۔ پورب درختان پپیتہ و فٹ پاتھ۔ اتر سڑک سرکاری ہے بعدہ کھیت گزری خالی ہے۔ دکھن کھیت تمباکو کا ہے۔
آپ حافظ نقیرن کے نام سے بہت مشہور تھے ایک زبردست عامل جن کے قبضے میں اجنا موکل تھے۔ نابینا تھے اور اکثر لال دروازے کی مسجد کے دکھنی گیٹ پر بیٹھے رہتے تھے آپ کے شاگردوں میں محمد سعید عرف جمن کوٹھیا بیر بھی ہیں جو پھونک جھاڑ کرتے ہیں اور بہت با اثر ہیں

## مزار محلہ بیگم گنج

محلہ بیگم گنج میں ایک مزار پختہ حکیم چھٹن کے کھیت میں بجلی کے پول سے متصل ہے۔ دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مزار اور چبوترہ دونوں کی مرمت ہوئی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شیخ داناشاہؒ کا ہے۔ اگربتی جلی ہوئی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ لوگ اگر روز نہیں تو جمعرات کو ایصال ثواب کے لئے ضرور آتے ہیں۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم کھیت حکیم چھٹن۔ پورب کھیت حکیم چھٹن۔ اتر کھیت حکیم چھٹن۔ دکھن سڑک سرکاری جو صدر امام باڑے کو گئی ہے۔ موقع معائنہ ۱۵ اپریل ۱۹۸۳ء بوقت ۴ بجے شام

**نمبر ۲۔ ایضاً مزار** محلہ بیگم گنج میں ایک مزار پختہ بہت ہی قدیم صدر امام باڑہ کے دکھنی گیٹ کے سامنے دکھن میں راستہ کے بعد موجود ہے۔ یہ مزار ایک وسیع پختہ چبوترہ پر تھا جو شکست ہوگیا ہے۔ اس وقت اس چبوترہ کا صرف پچھم میں آثار باقی ہے۔ اس مزار کے اتر دپچھم میں ایک قناتی مسجد امام باڑہ کے دکھنی گیٹ کے سامنے ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت عماد الدین شاہ بخاریؒ کا ہے۔ یہ مسجد بھی آپ ہی کی تعمیر کی تھی۔ آپ اکبر وجہانگیر بادشاہ کے عہد میں موجود تھے۔ اس

فناتی مسجد کا صرف پچھمی حصہ قدیم ہے اور اتری حصہ جدید تعمیر ہے اور دکھنی بھی قدیم ہے
اور دونوں تعمیر کا فرق نمایاں ہے۔ چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم زمین افتادہ و مسجد فناتی قدیم۔ پورب زمین افتادہ ایک عدد درخت ببول سڑک
سرکاری۔ اتر سڑک سرکاری و عمارت صدر امام باڑہ۔ دکھن کھیت مزروعہ شبیر حسن کا۔

سروے مورخہ ۱۰ اپریل ۱۹۸۳ء بوقت ۵ بجے شام
قبرستان بیگم گنج آراضی نمبر ۴۰، ۵، ڈسمل درج ہے

## مزارات محلہ حمام دروازہ مع چوحدی

**نمبر ایک مزار** حمام دروازہ میں باغ ہاشم کے پورب و اتر سمت نمبر ۱۵ میں یاد علی و مراد علی کے مکان سفالہ پوش کے پشت پر دو مزار ہیں۔
ایک مکان سے ملا ہوا اور دوسرا بسواڑی سے ملا ہوا ہے۔ بسواڑی نمبر ۶ میں ہے۔
ان دونوں مزار پر صفائی نہیں ہے اور نہ کوئی توجہ کرنے والا ہے۔ اس ناگفتہ بہ حالت سے افسوس ہوا

سروے ۱۰ اپریل ۱۹۸۳ء بہ موجودگی درگاہی

**نمبر ۲ ایضاً** یہ قبرستان خاندانی ہے جسکا رقبہ تقریباً ۲۰، ڈسمل ہے۔ اس میں مسجد بھی شامل ہے۔ اس میں مزار پختہ ہے جس پر شمعدان ہے
اس مسجد سے پتہ چلتا ہے کہ یہاں پر عہد قدیم میں بزرگان دین کی سکونت رہی ہے
اور بعد میں ان کے جو پختہ مزارات تھے وہ مسمار ہو گئے ہیں۔ اس میں کچی بہت سی
قبریں ہیں۔ اور اس میں سے دو پر لوح قبر بھی نصب ہے۔ چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم میں کھیت، پورب میں کھیت ہے۔ اتر میں کھیت ہے اور دکھن میں سڑک
سرکاری ہے

**نمبر ۳ ایضاً مزار** حمام دروازہ میں ایک قدیم قبرستان جس کا رقبہ تقریباً ۵ ڈسمل

اس وقت ہوگا۔ اس میں اس وقت صرف ایک مزار قدیم پورب سمت میں ہے اور
ایک مزار کا نشان پختہ فرش پر پچھم طرف ہے۔ قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ اس میں
اور بھی پختہ عہد قدیم کے مزارات رہے ہیں۔ اس وقت اس قبرستان میں بڑی گندگی
ہے۔ پاخانہ، کھاد اور کوڑا کرکٹ کا ڈھیر ہے۔ افسوس کہ مسلمان اس گندگی پر راضی
ہے اور ہنس کے گذر جاتا ہے۔ اگر اس کے دروازہ پر یہ کوڑا پھینکا جاتا تو لڑتا۔ اسکی
چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم میں کھیت عبد الخالق مستری و اجودھیا کمہار، پورب میں کھیت بیپٹ بعدہٗ
راستہ پختہ سرکاری، اتر میں کھیت جھنگوری دھوبی، دکھن میں کھیت اجودھیا وچندریکا

نمبر ۴ ایضاً مزار — محلہ حمام دروازہ میں لالہ جی وبہاری لال کے احاطہ کے
اندر جس میں پہلے تیل کا کارخانہ تھا اور ان لوگوں کا ایک
زمانہ تھا، کچھ عرصہ ہوا کہ لال جی نگر پالیکا جونپور کے چیرمین بھی رہ چکے ہیں۔ اس
احاطہ کا صدر دروازہ بے حد شاندار ہے اور اس وقت بھی دعوت دید دے رہا ہے
جب آپ اس دروازہ سے اندر جائیں اور گیٹ کے باہر قدم رکھیں اور پچھم طرف
نظر اٹھائیے تو آپ کو ایک آٹھ فٹ بلند چبوترہ نظر آئے گا جس کی وسعت اتر
دکھن تقریباً ۲۵ فٹ اور پورب پچھم ۲۰ فٹ ہوگی۔ اس کا فرش بھی عہد قدیم کا
پختہ ہے۔ اس پختہ چبوترے پر اس وقت عہد شرقی کے دو مزارات پختہ
سنگین سفیدی شدہ نظر آئیں گے۔ یہ دونوں مزارات اپنی بناوٹ سے عہد شرقی
کے دور آخر کے معلوم ہوتے ہیں۔ مزار تک جانے کا راستہ اتر سے ہے زینہ بنا ہوا ہے
اس میں اتر والا مزار جو بے حد چوڑا اور سنگین ہے اور جس پر ایک بہت
ہی جسیم تقریباً ۴ فٹ اونچا شمعدان بھی اپنے حلیہ سے قدامت ظاہر کر رہا ہے اور مزار
کے سرہانے متصل ایک قدیم پیپل کا درخت بھی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت
شاہ عبد الرحمن چشتیؒ کا ہے۔ جو حضرت شاہ لطف اللہؒ جن کا مزار مبارک

آپ کے مزار سے پورب اور اتّر میں ۲۰۰ قدم کے فاصلے پر عبیر گڈھ ٹولہ میں ہے عزیزوں میں رہیں۔ قدیم نقشہ میں حضرت شاہ لطف اللہؒ کا مزار بھی حمام دروازہ میں تھا بعد کو حمام دروازہ کا کچھ حصہ ٹوٹ کر عبیر گڈھ ٹولہ میں شامل ہو گیا ہے۔

حضرت شاہ عبدالرحمن چشتیؒ کا شمار علمار روزگار اور اولیا کبار میں ہے آپ کے علم و فضل کا ڈنکا سارے عالم میں بجا ہے اور بڑے بڑے طالبان علم و فن نے زانوئے ادب تہہ کیا ہے۔ آپ بڑے ہی بافیض اور صاحب کشف و کرامات بزرگ ہیں۔ آج تک آپ کے فیض کا سرچشمہ مزار اقدس سے جاری ہے۔ لال جی اور بہاری لال کو آپ سے بڑی عقیدت اور محبت تھی اور بڑا ادب و احترام کرتے تھے جس کی وجہ سے بہت عروج پر تھے۔ آخر میں ان سے کچھ غلطی ہو گئی اور آپ کی عدم توجہی اور ناراضگی سے زوال ہو گیا اور ایسا ہوا کہ عروج کا نام و نشان تک مٹ گیا

دوسرا پختہ اور قدیم مزار آپ کی اہلیہ بی بی مرحومہ کا ہے۔ یہ مزار بھی پختہ قدیم اور قابل دید ہے۔ آپ بھی اپنے وقت کی ولیہ تھیں اور بڑی متقی پرہیز گار اور شب زندہ دار تھیں۔ یہ دونوں مزار دیکھنے سے تعلق رکھتے ہیں۔ اور بہت ہی بارعب ہیں اور اپنی قدامت اور عظمت کا یقین دلاتے ہیں کہ دیکھنے والا متاثر اور عقیدت مند ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا ہے۔ ان مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم مکان بہاری لال۔ پورب مزارے ملی ہوئی کھلی ہوئی کوٹھری بعدہٗ گیٹ کے سامنے کا راستہ بعدہٗ مکان لال جی۔ اتّر زمین افتادہ جس پر اینٹ اور اس کے ٹکڑے کافی عرصہ سے پڑے ہیں اور گندگی ہے۔ دکھن مکان بہاری لال پھاٹک سے متصل ہے لال جی اور بہاری لال دونوں انتقال کر چکے ہیں۔

موقع معائنہ مورخہ ۲۲ اپریل ۱۹۸۳ء بروز جمعہ بوقت ۷ بجکر ۵۲ منٹ بموجودگی فیاض احمد محلہ عبیر گڈھ ٹولہ جون پور۔ قبرستان حمام دروازہ آراضی نمبر و رقبہ درج ذیل ہے۔

قبرستان نمبر ۱۱، ۸ ڈسمل، نمبر ۱۵، ۲۲ ڈسمل، نمبر ۱۴۳، ۱ ڈسمل، نمبر ۱۴۶، ۱۰ ڈسمل۔ نمبر ۱۶۹، ایک ڈسمل

نمبر ۷، ۸، ڈسمل ۔نمبر ۹، ۲۴، ڈسمل ونمبر ۳، ایک ڈسمل ہے۔

## مزارات عبیر گر ٹولہ جون پور

**نمبر۱ ایضاً مزار** محلہ عبیر گر ٹولہ میں ایک چبوترہ پختہ جو پچھم سے جلیل کے قدیم و تناور درخت کی جڑ کی وجہ سے ٹوٹ رہا ہے۔ یہ چبوترہ تقریباً اتر دکھن ۲۰ فٹ اور پورب پچھم ۱۵ فٹ ہے۔ اس کی اونچائی بھی ۲ فٹ ہوگی۔ اس پختہ چبوترہ پر بہت پختہ مزار عہد قدیم کا موجود ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت مخدوم سید غلام معین الدین راجے چشتی کا ہے جو اپنے والد حضرت مخدوم راجے محی الدین، مانک پوری سے بیعت تھے۔ آپ کا تفصیلی ذکر اس کتاب کے گذشتہ اوراق میں ہو چکا ہے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔ اس کے چبوترے کی مرمت اور حفاظت کرنے کی ضرورت ہے۔
پچھم راستہ بعدہٗ مکان عبد المنان۔ پورب مکان شمس الدین عرف شمو سائیکل مستری و مکان اچھن بینڈ ماسٹر۔ اتر مکان سجاد حسین۔ دکھن مکان اسمٰعیل ورق ساز و غوث مرحوم۔ اس چبوترہ پر ایک پیڑ جلیل بہت ہی قدیم پچھم اتر کے کونے پر ہے۔ اور چبوترہ کو توڑ رہا ہے موقع معائنہ مورخہ ۲۵ اپریل ۸۲ء بموجودگی کوثر علی، شہزادے و شمس الدین ومحمد زماں خاں بوقت ۸ بجے صبح بروز دوشنبہ کیا گیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ قدیم ایام میں مزار مبارک ایک خشتی احاطہ میں تھا جسکا ثبوت اس مزار کے اتری دیوار سے ملتا ہے جو باقی رہ گئی ہے

**نمبر۲ ایضاً مزار** اس محلہ میں رام نریش موریہ کے کھیت کے درمیان کنواں اور پودر کے پورب ان متصل کھیتوں سے اونچا ایک شکستہ چبوترہ افتادہ زمین کی صورت میں ہے۔ اس وقت یہ چبوترہ تقریباً ۴۰ فٹ طول اور ۲۵ فٹ عرض میں ہے۔ اس وقت اس پر دو مزار پختہ درست حالت میں موجود ہیں اور مزار شکستہ ہو گئے ہیں جس کا نشان مزار باقی ہے۔ موجود مزاروں میں ایک مزار پختہ کنویں کے پورب ہے اور دوسرا مزار چبوترہ پر دکھن طرف ہے۔ اگر دونوں مزاروں کی مرمت

نہ ہوئی تو یہ بھی ٹوٹ جائیں گے۔ یہ مزارات عہد مغلیہ کے دور آخر کے ہیں اور حضرت شاہ لطف اللہ کے خلفاء و مریدین ہیں۔ اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم کنواں و پوذر بعدہٗ کھیت رام نریش موریہ۔ پورب مکان بابو میاں و زمین افتادہ مسماۃ نورجہاں۔ اُتر کھیت رام نریش موریہ بعدہٗ مکان مسکونہ شیر علی و مکان کنڈہر بلّو گھوسی۔ دکھن کھیت رام نریش موریہ کا ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۲۵ اپریل ۱۹۸۳ء بروز دوشنبہ بوقت ۹ بجکر ۲۲ منٹ بموجودگی کوثر علی رام نریش موریہ اور محمد زماں خاں

نمبر۳۔ ایضاً مزار محلہ عبیر گر ٹولہ میں حضرت شاہ راحت علی وکیل مرحوم کے دروازے کے سامنے پچھم میں نیم کے درخت کے نیچے ایک پختہ عہد شرقی کا چبوترہ ہے۔ جس میں دو مزار بہت ہی بلند و بالا ایک ساتھ ہیں۔ اس میں پچھم والا مزار حضرت مخدوم بندگی شاہ لطف اللہ رح کا ہے جس پر بہت ہی طویل اور جسیم شمعدان ہے۔ اور اس مذکورہ بالا مزار کے پورب میں راز و نیاز شیخ الاسلام والمسلمین حضرت سید شاہ نظر علی رح کا مزار ہے اور آپ کے مزار کے پائینتی حضرت سید شاہ احمد علی متوکل رح کا پختہ مزار ہے۔

ان تینوں مزارات کے پچھم قبرستان میں چار مزارات پختہ عہد شاہی کے موجود ہیں۔ اس میں محمد ادریس کے مکان کے احاطہ کی باونڈری سے متصل مزار حضرت شاہ محمد عارف رح کا اور تینوں مزارات سے نمایاں ہے۔ آپ حضرت مخدوم بندگی شاہ لطف اللہ رح کی اولاد سے ہیں۔ اور سید شاہ نظر علی رح کا عقد سید محمد عارف رح کی دختر سے ہوا تھا لیکن کوئی اولاد نہیں ہوئی۔ اس کے بعد تین مزارات ایک قطار میں پختہ درست حالت میں موجود ہیں۔ پورب والا پہلا مزار حضرت شاہ بشارت علی رح اس کے بعد دوسرا درمیانی حضرت شاہ لطف علی رح اور اس کے بعد والا مزار حضرت شاہ غلام علی رح کا ہے۔ حضرت شاہ بشارت علی رح کو بیعت خلافت حضرت شاہ حید بخش رح خانقاہ رشیدیہ میر مست سے تھی

اس قبرستان اور تمام مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم مزار حضرت مخدوم بندگی شاہ لطف اللہؒ قبرستان خاندانی فیاض الدین دکنواں اور پورب۔ پورب زمین افتادہ و مکان حمید اللہ جو قدیم میں شاہ راحت علی وکیل مرحوم کا تھا اتر مکان شیخ بدنو نقارچی و مسجد نو تعمیر ہے اور مزار حضرت شاہ لطف اللہ سے متصل سکڑوں سال قدیم درخت نیم کا ہے۔ موقع معائنہ مورخہ ۲ اپریل ۱۹۸۳ء بروز دوشنبہ بوقت ۱۰ بجکر ۳۲ منٹ بموجودگی فیاض الدین احمد بدنو نقارچی و محمد زماں خاں۔

نمبر ۴ ایضاً مزار | حضرت مخدوم بندگی شاہ لطف اللہؒ کے مزار مبارک کے پچھم فیاض الدین کی قبرستان اور مذکورہ بالا مزارات نمبر ۳ کے پچھم میں جگدیش پنجابی کا ایک احاطہ ہے جس میں لیموں و امرود کے درختان ہیں اسمیں ایک مزار با ونڈری و باغ کے دکھن و پورب میں ہے۔ یہ مزار شکست ہوگیا تھا جس کو فیاض الدین نے اینٹ سے جوڑ دیا ہے ابھی پلاسٹر نہیں ہوا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ نور اللہؒ کا ہے۔

فیاض الدین کی خاندانی قبرستان کے اتر میں ایک نو تعمیر مسجد ہے۔ یہ مسجد عہد قدیم میں حضرت شاہ لطف اللہؒ کی قناتی تھی اس مسجد کو سید شاہ راحت علی وکیل مرحوم نے مسقف کرایا تھا یہ مسجد عبیر گر ٹولہ میں حضرت مخدوم بندگی شاہ لطف اللہؒ کے مزار کے قرب میں واقع ہے۔ مولوی نور الدین زیدی نے اس مسجد کی تاریخ اسطرح لکھی ہے۔

سید راحت علی خوش طالع        از وکالت یافت دنیا و دیں
کرد ایں مسجد بنا از نقد خویش        بر نفع عاقبت انجام      ہیں

اسی قدیم مسجد جس کی چھت سید شاہ راحت علی وکیل مرحوم نے بنوائی تھی اور مرمت کرایا تھا۔ سید راحت علی وکیل مرحوم کو بیعت و ارادت حضرت مولانا سخاوت علیؒ سے تھی۔ اور سید راحت علیؒ وکیل مرحوم کے دو لڑکے تھے سید حافظ ابو سعید مدرس فری اسکول جونپور انکو بیعت حضرت شاہ عبد العلیم آسی سکندر پوری سجادہ نشین خانقاہ،

رشیدیہ جونپور سے تھی اور دوسرے لڑکے سید عبدالمجید شاہ تھے جن کو بیعت وارادت
حضرت شاہ قاری مولوی عبدالقادر "ملا ٹولی" سے تھی ۔ یہ مسجد ایک عرصہ گزرنے کے بعد
قریب انہدام کے تھی۔ اس کی تعمیر نو فیاض الدین احمد جن کی اہلیہ ام حبیبہ سید ابوسعید مرحوم
کے لڑکے سید ابومحمد کی صاحبزادی ہیں انھوں نے مسجد مذکور کو دیگر مسلمانان جونپور و محلہ
سے اور دیگر حضرات جو ایسے کار خیر میں حصہ لیتے ہیں چندہ کرکے تعمیر کرایا ہے۔ لیکن ابھی
تک مسجد پر پلاستر نہیں ہوا ہے۔ اس مسجد کی دکھنی باؤنڈری کے باہر ایک پختہ کنواں ہے جو
پتھر کی پٹیہ سے ڈھکا ہے۔ رسالہ دعائے بزرگ صفحہ ۳۹-۴۰ اردو مطبوعہ ۱۳۲۵ھ
موقع معائنہ مورخہ ۲۵ اپریل ۱۹۸۳ء بروز دوشنبہ بوقت ۱۲ بجکر ۵۰ منٹ بموجودگی فیاض
الدین و محمد زماں خاں

## آراضیات قبرستان محلہ عبیر گر ٹولہ پرگنہ حویلی جونپور

قبرستان کاغذات سرکاری محلہ عبیر گر ٹولہ جون پور آراضی نمبر ۳۲- ۹، ڈسمل
آراضی نمبر ۳۹- ۱۱، ڈسمل، آراضی نمبر ۴۲- ۶، ڈسمل، آراضی نمبر ۵۱- ۱، ڈسمل، آراضی
نمبر ۵۹- ۱، ڈسمل، آراضی نمبر ۶۲- ۵، ڈسمل،
سید ظفر حسن سینئر وقف انسپکٹر شہر جونپور نے مذکورہ بالا آراضی نمبر ہمیں دیدیا ہے۔ سید اقبال احمد

## مزارات محلہ سرائے لتا مع چودھری

**نمبر ۱ ایضاً مزار** اس محلہ میں ایک مزار قدیم جس کے پچھم میں ۵، درخت کھجور اور
پورب میں دو درخت کھجور کا ہے۔ اور اس کے چاروں طرف
کھیت ہے۔ چبوترہ کو بھی لوگوں نے توڑ کر اپنے کھیتوں میں شامل کر لیا ہے۔ اور مزارات
کے نشانات بھی دیکھے جاسکتے ہیں۔ مگر اب کیا ہو سکتا ہے جب چڑیا چگ گئی کھیت

**نمبر ۲ ایضاً مزار** اسی محلہ سرائے لتا میں ایک مزار ۱۵، فٹ پورب پچھم اور ۲۵، فٹ
اتر دکھن سمت پھیلے ہوئے چبوترے پر ہوگا۔ اس کے بعد بھی

پورب میں بہت ہی دور تک پختہ چبوترے کا نشان ہے۔ مزار کے پچھم میں بہت بڑا کھجور کا درخت ہے اور ایک درخت پورب میں ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم میں امام باڑہ و مسجد۔ پورب میں کھیت۔ اتر میں کھیت و درختان کھجور۔ دکھن میں مکان محمد ہاشم کا ہے۔ ان کے لڑکے محمد ناظم ہیں۔

نمبر ۳۔ ایضاً مزار | اسی محلہ سرائے لتا میں علی جان و حسن جان مرحوم کی کوٹھی کے پچھم میں ایک خاندانی قبرستان ہے۔ ایک گھیرا ہے جس کے اندر تین قبر ہے۔ جس میں سے ایک قبر پر تصدق حسین مرحوم وفات ۱۸۶۱ء کندہ ہے دو قبر اس کے پورب میں ہے ایک پر تعداد ان ہے۔ اور اس کے بھی پورب میں ایک گھیرا ہے۔ اس میں چار قبریں پختہ ہیں۔ پھر اس کے اتر میں ایک قبر پکی ہے۔ ان دونوں قبروں میں سے ایک پر علی جان اور دوسری پر زوجہ علی جان کندہ ہے۔ زوجہ علی جان کی قبر کی لوح پر ۱۳۲۶ھ کندہ ہے اور قبر علی جان پر یہ شعر ہے ؎

ہے قبر علی جان خاں بہادر — لکھو مصطفےٰ سال بعد از تفکر

علی جان و زوجہ علی جان کی قبر کے دکھن میں مسجد ہے جس میں بہت گھاس پھوس خودرو درختان اور گندگی ہے۔ دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ برسوں ہوگیا ہے اس میں نماز پڑھنا تو بڑی بات کسی نے ایک نظر دیکھا تک نہیں ہے۔ اور یہی سبب زوال اور تباہی و بربادی کا ہے۔ مجھے اس خاندانی قبرستان اور اس مسجد کو دیکھ کر بہت افسوس ہوا اور علی جان و حسن جان مرحوم کی کوٹھی دیکھنے کے بعد بڑی عبرت پیدا ہوتی ہے کہ کیا زمانہ تھا اور اب کیا حال ہے اور دنیا کی بے ثباتی کا سماں آنکھوں کے سامنے گھوم جاتا ہے فارسی شاعر جو ایک عارف بھی ہے اس کا یہ شعر بے ساختہ زبان پر آگیا ہے۔ یہ کوٹھی ہے اور وہ ایران کے بادشاہ کسریٰ کا محل تھا ؎

پردہ داری می کند بر قصر کسریٰ عنکبوت
بوم نوبت می زند بر گنبد افراسیاب

ترجمہ:۔ مکڑی نے محل کے اندرونی حصہ میں جالا تنکر اُس کی خستگی اور زبوں حالی کو چھپادیا ہے اور زمانہ کا تغیر دیکھو کہ ایران کے بادشاہ افراسیاب کے محل پر جہاں نوبت بجتی تھی آج وہاں اُلّو بول رہا ہے۔

کیا یہ دنیا کی بے ثباتی اور بے وفائی کو سمجھنے کے لئے کافی نہیں ہے۔ عبرت حاصل کرو۔ جو وقت ہے اس میں دوسروں کے ساتھ حسن سلوک اور خدمت بلا غرض اور پوشیدہ کر کے نیکی کمالو تاکہ آخرت کے بینک میں تمہارے نام بیلنس رہے۔ بندگان خدا کی پوشیدہ مدد سے بڑی کوئی عبادت نہیں ہے۔ اس مسجد کے پشت پر بھی ایک پختہ مزار ہے اسکی چوحدی ذیل ہے پچھم کوٹھی علی جان و حسن جان خاں بہادر مرحوم پورب کھیت مزروعہ اتر کھیت و ایک پیڑ کھجور دکھن مسجد و کھیت مزروعہ

موقع معائنہ مورخہ ۳۰ اپریل ۷۳ء بہمراہ درگاہی میاں گرزی خانی ۹ بجے دن

## مزارات محلہ اجمیری مع چوحدی

نمبرا ایضاً مزار | محلہ اجمیری میں ایک پختہ چبوترہ پر ۴ مزار ہیں جس میں ایک درست اور تین ٹوٹے ہوئے ہیں۔ اب چبوترہ بھی ٹوٹ گیا ہے۔ موجودہ مزار کا عجیب منظر ہے۔ سب طرف سے کٹ کر بس مزار موجود ہے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم میں زمین افتادہ بعدہ راستہ سرکاری و مکان مفتی انوار حیدر، پورب میں افتادہ زمین کے بعد مکان رہائشی اتر میں کھیت پرتی دکھن میں زمین افتادہ بعدہ سڑک سرکاری ہے

نمبر۲ ایضاً مزار | اسی محلہ اجمیری میں ایک قبرستان قدیم جو عہد قدیم میں بزرگان دین سے منسوب تھی اور آج بھی اس قبرستان میں ۵ مزار پختہ اور قدیم موجود ہے۔ اس میں ایک قبر سنگین ہے جسمیں فن سنگتراشی کا مظاہرہ کیا گیا ہے۔ اس پر دونوں طرف پوری سورۃ انا انزلنا بہت ہی خوشخط کندہ ہے اور سرہانے کی طرف سینے پر

علی۔ محمد۔ فاطمہ۔ حسن۔ حسین کندہ ہے یہ خاندانی قبرستان ہے۔ اس قبرستان کی چوحدی یہ ہے۔ پچھم مکان انوار حیدر ایڈوکیٹ۔ پورب زمین افتادہ بعدہ راستہ۔ اتر پتھر کا ملبہ اور مکان۔ دکھن مکان لال محمد حجام و زمین افتادہ

نمبر۳ ایضاً مزار

محلہ اجمیری متصل قاضیانہ میں ایک مزار پختہ لب سڑک بائیں جانب ۴ فٹ کے تقریباً بلند و ۱۲ فٹ اور ۱۶ فٹ کے ایک چبوترے پر بہت ہی قدیم جسیم اور عظیم موجود ہے۔ سرہانے ایک شمعدان ہے۔ مزار مبارک کی از سر نو مرمت کرائی گئی ہے۔ یہاں سفیدی، صفائی اور عرس ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت محسن شاہؒ کا ہے جو اپنے وقت کے صوفیائے کاملین میں ہوئے ہیں۔ انکی چوحدی ذیل ہے پچھم مکان بال دت تمرا پوسٹ مین۔ پورب سڑک بعدہ مکان تیج بھان۔ اتر مکان و زمین زیریں و مکان منوہر لال سیٹھ۔ دکھن سیڑھی مزار و مکان مدن لال سیٹھ، تمری تمرا جی کو آپ سے بے حد عقیدت و محبت ہے میرے موقع معائنہ کے وقت آپ موجود تھے اور بڑی عقیدت و محبت سے آپ کا ذکر کر رہے تھے۔

نمبر۴ ایضاً مزار

محلہ اجمیری میں دو مزار مبارک اور بھی ہیں جسمیں ایک مزار حضرت شاہ اجمیریؒ کا ہے۔ ان دونوں بزرگوں کو حضرت خواجہ غریب نواز سے باطنی فیوض و برکات پہنچے ہیں اسی وجہ سے آپ حضرات نے اپنے کو اجمیری سے منسوب کیا ہے۔ اور یہ محلہ بھی آپ کے نام نامی اسم گرامی سے موسوم ہے حضرت شاہ اجمیریؒ کا تذکرہ تفصیلی طور پر گذشتہ اوراق میں آچکا ہے۔ دوسرا مزار حضرت شاہ مخدوم معینؒ اجمیری کا ہے۔ محلہ اجمیری میں یہ دونوں حضرات اپنے وقت کے فضلائے روزگار اور اولیاء کبار میں گذرے ہیں۔ بڑے صاحب فیض اور کشف و کرامات بزرگوں میں ہیں آج بھی آپ حضرات کے فیض و کمال کا چشمہ جاری ہے اور ہر سال آپکا عرس ہوتا ہے

اس میں ایک مزار جو بہت ہی وسیع صحن کے سامنے ہے مکان کے اندر لے لیا گیا ہے اور اس کا راستہ بھی کوئی باہر سے نہیں ہے۔ بلکہ مکان کے اندر سے ہو کر جانا پڑتا ہے

بہت ہی بلند اور وسیع چبوترہ ہے اسی پر آپ کا مزار ہے زیارت عام کے لئے سیڑھی باہر سے ہونی چاہیے تھی دوسرا مزار بھی ایک بلند اور وسیع چبوترے پر ہے۔ لیکن اس طرح مکان اور آبادی سے گھرا ہوا ہے کہ کچھ کہا نہیں جاسکتا ہے۔ یہ بات آپ کے شایان شان نہیں ہے میں اور بھی بہت کچھ لکھتا مگر لوگوں نے پست ہمتی کا ایک کوہ گراں کھڑا کردیا اور گاڑسی کے آگے کانٹا لگادی، جس کی بھی میں نے دم اٹھائی وہ مادہ ثابت ہوا اس نیک کام میں کوئی بھی کسی قسم کا تعاون دینے کے لئے تیار نہیں ہے۔ اب میں منجدھار میں ہر دن کے تھپیڑے کھا رہا ہوں اور لوگ تماشائی بنے ہنس رہے ہیں۔

**قبرستان محلہ اجمیری پرگنہ حویلی مع آراضی نمبر ورقبہ**

قبرستان آراضی نمبر ۱۲، ۱۲ ڈسمل نمبر ۱۳، ۴، ڈسمل۔ نمبر ۲۷، ۲۰، ڈسمل۔ نمبر ۵۵، ۲، ڈسمل۔ نمبر ۵۶، ۲، ڈسمل۔ نمبر ۴۷، ۲، ڈسمل۔ نمبر ۷۸، ۴، ڈسمل ہے (بشکریہ جناب سید ظفر حسن صاحب سینیر وقف انسپکٹر شہر جونپور یہ نمبران دئے جارہے ہیں)

## قبرستان ڈیرہ شاہ یوسف نمازگاہ لال دروازہ

قبرستان ڈیرہ شاہ یوسف پرگنہ حویلی جونپور آراضی نمبر ۳، ۵۲، ڈسمل۔ آراضی نمبر ۷، ۱۵۷ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۱، ۷، ڈسمل۔ آراضی نمبر ۸۴، ۵، ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۳، ۲۷، ڈسمل نماز گاہ مسجد لال دروازہ کا رقبہ آراضی نمبر ۸۰، ۷۶، ڈسمل کاغذات سرکاری میں درج ہے یہ تمام معلومات سید ظفر حسن صاحب سینیر وقف انسپکٹر شہر جونپور سے حاصل ہوئی ہیں

## قبرستان قرعہ ہٹی پرگنہ حویلی جونپور

آراضی نمبر ۲۲۸، ایک ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۵۷/۲۰۴، ۱۶، ڈسمل۔ آراضی نمبر ۵۱۱، ۶۵، ڈسمل ہے

## قبرستان خان پٹی عرف ہرکھ پور پرگنہ حویلی جونپور

قبرستان روضہ ملک بختیار، آراضی نمبر ۱۰۱، ۵ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۶۹، ۲۳ ڈسمل ہے
آراضی نمبر ۲۶۶، ۲ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۶۸، ۳ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۸۷، ۱۰ ڈسمل
آراضی نمبر ۱۶۷، ۲۸ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۶۳، ۶ ڈسمل کاغذات سرکاری میں درج ہے
یہ تمام معلومات سید ظفر حسن صاحب سینیئر وقف انسپکٹر شہر جونپور سے حاصل ہوئی ہے

## مزارات محلہ شیخ برہان الدین پور مع چوحدی

حضرت شیخ برہان الدینؒ دسویں صدی عیسوی کے اولیاء کبار میں گذرے ہیں
آپ کی مقبولیت اور شہرت اتنی بڑھی ہوئی تھی کہ آپ کے نام مبارک سے عہد مغلیہ میں
ایک محلہ برہان الدین پور قائم ہوا اور آج تک سرکاری کاغذات میں چلا آ رہا ہے
آپ کا مزار اس محلہ میں ایک ۲۵ فٹ اتر دکھن اور پورب پچھم ۲۰ فٹ اور بلند ۸ فٹ
کے چبوترے پر ہے۔ ۹ سیڑھی طے کرنے کے بعد آپ ان کے مزار تک پہنچ سکتے ہیں
اس تکیہ پر دو درخت گولر، دو درخت نیم اور ایک درخت دکھن کی منڈیر پر بیر
کا ہے۔ بہت ہی باکرامت اور صاحب فیض بزرگوں میں ہیں۔ چوحدی حسب ذیل ہے
پچھمؔ مکان عبدالخالق مستری۔ پورب مکان جمنا یادو۔ اتر کھیت جمنا یادو بعدہ ٹیلہ خاص
حوض۔ دکھن میں راستہ سرکاری ہے۔ اس مزار کی سفیدی اور صفائی عبدالخالق
مستری کرتے ہیں۔ خدا اس کا بدلہ انھیں آخرت میں دے گا۔
سروے: مورخہ ۷؍مئی ۱۹۸۳ء بروز سنیچر بوقت ۹ بجے دن

## قبرستان محلہ برہان الدین پور پرگنہ حویلی جونپور

قبرستان آراضی نمبر ۴۴، ۵ ڈسمل۔ و آراضی نمبر ۵، ۱۳ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۴، ۱ ڈسمل

۸ اراضی نمبر ۱۳۱، ۲ ڈسمل سرکاری کاغذات میں درج ہے۔

ایضاً مزار نمبر ۲

پچھم میں محلہ برہان الدین پور پرگنہ حویلی جونپور میں ملہنی روڈ کے اتر میں سرکاری اجابت خانہ کے پورب سمت راستے کے دائیں شری جمنا یادو کے کھیت میں تین مزار ہیں۔ اس میں ایک مزار شکست ہو چکا ہے۔ اس وقت صرف نشان مزار اور اس کے آثار و ملبے موجود ہیں ایک مزار بالکل درست حالت میں موجود ہے۔ یہ نہیں پتہ چل سکا کہ یہ کس بزرگ کا مزار ہے لیکن تاریخی قرائن اور تا وقت حال مزار کو دیکھنے سے واضح ہوتا ہے کہ آپ کا تعلق وسط مغل عہد سے ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم راستہ بعدہ کھیت جمنا یادو۔ پورب کھیت جمنا یادو بعدہ محمد یونس مستری۔ اتر کھیت جمنا یادو بعدہ سرکاری اجابت خانہ۔ دکھن مکان سردمیاں بعدہ ملہنی روڈ ہے۔

## مزار محلہ باغ ہاشم مع چوحدی

باغ ہاشم پرگنہ حویلی جونپور میں۔ ایک مزار بہت ہی جسیم لب سڑک محمد ایوب میاں کے احاطہ کے اندر ہے۔ جو کھاد گودام کے اتر میں واقع ہے۔ مزار کسی صاحب فیض بزرگ کا ہے اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم زمین افتادہ جس میں رینڈی کے درخت ہیں۔ پورب چہار دیواری بعدہ راستہ پختہ گودام۔ اتر سڑک ملہنی روڈ۔ دکھن چہار دیواری بعدہ کھاد کا گودام ہے۔

## مزارات کوٹھیا بیر پرگنہ حویلی جونپور مع چوحدی

نمبر ۱ ایضاً مزار کوٹھیا بیر میں لب سڑک درمیہ دپرانی بازار کے راستے میں قبرستان خاندانی علی حسن مرحوم کی ہے۔ اس میں چار قبریں نمایاں او ر ظاہر ہیں۔ قبریں اسی خاندان

کے لوگوں کی ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم مکان مصروف احمد، پورب میں کھیت، اتر میں سڑک سرکاری ہے۔ دکھن میں سڑک
سرکاری ہے جو دریبہ کو گئی ہے۔

مزار نمبر ۲ ایضاً کوٹھیا بیر پرگنہ حویلی جونپور میں دریبہ جانے والی سڑک کے بائیں سمت کھیت کے بعد ایک قدیم قبرستان ہے، جس میں تین مزار عہد قدیم کے ہیں۔ اس کی بناوٹ اور سامان عہد شاہی کی شہادت دے رہے ہیں۔ اور یہ محلہ بھی بہت ہی قدیم ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم کھیت مزروعہ توقیر حسن۔ پورب میں کچھ بستی اور ایک درخت نیم اور ایک درخت سہجن کا ہے۔ اتر کھیت مزروعہ توقیر حسن مرحوم، دکھن مکان رہائشی محمد ظہور، ایک مزار زیادہ شکست ہے اور ایک مزار کا اوپری حصہ ہٹ کر پورب آگیا ہے۔

نمبر ۳ ایضاً مزار اسی محلہ کوٹھیا بیر میں ایک تقریباً ۲۵ فٹ چوڑے اور ۳۰ فٹ لانبے چبوترہ پر ایک پختہ وسیع چبوترہ اور فرش بھی تھا۔ اب چبوترہ ومزار دونوں ٹوٹ رہا ہے۔ اس چبوترے پر اس وقت ۴ مزار بہت ہی شاندار ہیں۔ اس میں پچھم والا مزار بہت ہی بلند و بالا ہے اور چونے کے مسالے میں شرقی عہد کا نشان بنا ہے۔ یہ بات اس کی قدامت کے لئے کافی ہے۔ اس کے علاوہ تین مزار اور بھی ہیں۔ اس کے بعد والے مزار پر شمعدان ہے جو بہت ہی جسیم ہے۔ بڑے والے مزار سے متصل ایک شکستہ مزار اور ہے۔ اس چبوترے کے اوپر چاروں مزارات کے دکھن میں نشیب ہے اس میں ایک چبوترہ پر پچھم طرف پختہ ایک مزار ہے لیکن حالت بہت شکستہ ہے اس مزار کا دکھنی حصہ ٹوٹا ہوا ہے اور چبوترہ بھی ٹوٹا ہے۔
اس چبوترہ پر چار مزارات کے علاوہ کئی ایک مزار کا نشان اور بھی ہے، میری رائے میں ان مزارات کا عہد کسی بھی صورت سے ۴۰۰ سال سے کم نہیں ہے۔ انکی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم قبرستان صادق حسین کے خاندان کی ہے جس میں ایک پیڑ چلبل و مکان سید امیر حسن

پورب احاطہ صادق حسین جس میں شہتوت وغیرہ کا درخت بعدہ سرکاری کھاد گودام، اتر مسجد جو قدیم میں قناتی تھی جیسا کہ بزرگان کے سکونتی جگہ پر قناتی مسجدیں ہوا کرتی تھیں۔ اس وقت یہ مسجد انجمن کے تحت ہے جس کے منتظم ونگراں ناصر حسین ہیں۔ اس مسجد کے اتر میں باہر ایک قدیم پختہ کنواں بھی ہے۔ دکھن احاطہ صادق حسین جس میں ایک شکستہ چبوترہ پر ایک شکستہ مزار ہے بعدہ مکان سید مصطفیٰ حسین اور ایک درخت جلبل بہت ہی قدیم ہے موقع معائنہ مورخہ ۲۷ مئی ۱۹۸۳ء بوقت ۹ بجے دن بموجودگی ناصر حسین و دیگر افراد اہل محلہ

## آراضی ونمبران قبرستان محلہ کوٹھیا بیر پرگنہ حویلی جونپور

قبرستان آراضی نمبرہ ۳، ۱۱ ڈسمل۔ آراضی نمبرہ ۴، ۱۲ ڈسمل ہے۔ یہ معلومات سید ظفر حسین صاحب سینیئر وقف انسپکٹر شہر جونپور سے حاصل ہوئی۔

## مزارات محلہ ملا ٹولہ پرگنہ حویلی مع چوحدی

ایک بہت قدیم بزرگان دین کی عہد شاہی کی قبرستان جو راستہ سے متصل ہے اسی قبرستان میں جونپور کے بہت ہی مشہور ومعروف بزرگ حضرت شاہ مخدوم شیخ صدر الدین زاہدیؒ آرام فرما ہیں جن کا تفصیلی ذکر گذشتہ صفحات میں آچکا ہے۔ ایک بہت ہی وسیع چبوترہ پختہ ہے جو اس وقت شکستہ ہوگیا ہے۔ اس میں اس وقت بہ پختہ اور سنگین مزارات ہیں۔ یہ مزارات شرقی عہد سے لیکر مغلوں کے آخری دور تک کے ہیں۔ یہ بڑے بڑے علماء مشائخ کا مدفن ہے۔ سب مزارات بہت ہی بلند و بالا ہیں اور اپنے اندر ایک عظیم تاریخ رکھتے ہیں۔ بہت سے پختہ مزارات زمین کے برابر ہیں اور دن بھر لڑکے پاؤں سے روندتے ہیں اور بڑے جوتے پہنکر چلتے ہیں سخت بے حرمتی ہورہی ہے۔ اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم مکان یعقوب محمد سلیمان و مرد کا ہے۔ پورب مکان سلامت اللہ، دہرکھن بستی ہے اور ایک مزار گھیرے میں ہے۔ اس مزار کے بعد زمین افتادہ و کھیت و راستہ ہے۔ اتر میں

کھیت مزروعہ ہے۔ دکھن راستہ جو ملاٹولہ گیا ہے، اس قبرستان میں اتنا مزار ہے کہ تل رکھنے کی جگہ نہیں ہے اور سب علمار کبار اور مشائخ وقت کے مزارات ہیں احترام کے لئے اُس کی باؤنڈری بے حد ضروری ہے۔

نمبر۲ ایضاً مزار | محلہ ملاٹولہ میں ایک سنگین مزار پیپل کے درخت کے نیچے ہے اور اس پر چھوٹے چھوٹے اینٹ اور کنکر وغیرہ کے ٹکڑوں کو پھینک کر کھیت والوں نے اس طرح کر دیا ہے کہ اب مزار سمجھ میں نہیں آتا ہے میں نے کئی سال قبل سنگین مزار خود دیکھا تھا میں نے کھیت والے سے کہا بھائی کیوں اس میں کھیت کی اینٹ پھینکتے ہو۔ مگر کچھ احساس نہیں ہوا۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم کھیت احمد حسن و قدیم قبرستان، پورب پیپل کا درخت جس کے چبوترہ پر پچھم میں سنگین مزار ہے و کھیت احمد حسن، اتر کھیت معروف حسن۔ دکھن کھیت احمد حسن کا ہے۔

سروے مورخہ ۱۲ مئی ۱۹۸۳ء بوقت ۹ بجے بموجودگی احمد حسن وغیرہ

نمبر۳ ایضاً مزار | محلہ ملاٹولہ میں ایک بہت قدیم قبرستان کنوئیں سے دکھن جانب ہے۔ اس میں اس وقت دو مزار پختہ اور بہت ہی قدیم تھا دکھن والا مزار ایک اونچے شکستہ چبوترے پر ہے اور یہ سالم حالت میں اور بالکل درست ہے، پورب والا مزار شکست ہو گیا ہے کسی مسلمان کو اس کی مرمت کرا دینے کی توفیق نہیں ہوتی ہے۔ البتہ قبرستان کی زمینوں کو کھیتوں میں شامل کر رہے ہیں اور اس حالت میں سبھی بالکل نڈر بلکہ بہت دلیر ہو گئے ہیں اور مسلمان بھی کسی سے کم نہیں ہیں اس عمل کے پاداش میں کیا حشر ہوگا اس سے بے خبر ہیں۔ پھر بزرگان دین اور مردان خدا کے مزارات کے ساتھ یہ ناروا سلوک ناقابل معافی جرم ہے۔

اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم کھیت فیض محمد پورب کیت احمد حسن۔ اتر کنواں کھیت ذیپودرخت ہے اور دکھن میں کھیت مزروعہ آل حسن کا ہے

## قبرستان قدیم ملا ٹولہ جونپور

یہ قبرستان قدیم سید عاشق حسین کی خاندانی ہے یہ زمین سے ۲ فٹ بلند ہے۔ ایک پختہ چبوترہ اور تکیہ نما دیواریں تھیں اس کی دکھنی اور پچھمی دیوار منہدم ہوگئی ہے۔ صرف پورب اور اتر کی دیوار باقی ہے۔ یہ قبرستان تقریباً ۵ فٹ پورب پچھم اور اتر دکھن ۳۰ فٹ ہے۔ اگر منہدم دیواریں تعمیر کر دی جائیں تو یہ قبرستان محفوظ ہو جائے۔

یہ قدیم قبرستان آبادی کے پشت پر اور عہد جدید کے گھیرے والی قبرستان کے دکھن میں واقع ہے۔ اس میں اس وقت پختہ مزارات ۲۰ عدد ہیں۔ جس میں پورب والا مزار جس پر بیر کا جھنکاڑ رکھ کر کھنڈ اپر چڑھا دیا گیا ہے ٹوٹ گیا ہے اسی طرح ایک مزار اور بھی پورب کے شمعدان والے مزار سے پچھم میں ہے بالکل ٹوٹ گیا ہے اور چار مزار نصف شکست ہو گئے ہیں۔ اس میں ۳ پر شمعدان ہیں جس میں وسط والا شمعدان نصف ٹوٹا ہے۔ یہ تمام مزارات بہت ہی بلند و بالا ہیں اور عہد قدیم کی یاد دلاتے ہیں اس کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس میں بڑے بڑے آفتاب و ماہتاب دفن ہیں۔ اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت مختار احمد تمباکو۔ پورب راستہ و کھیت تمباکو مختار احمد۔ اتر قبرستان گھیرے والی زمانہ حال علماء ملا ٹولہ، دکھن زمین افتادہ مختار احمد بعدہ کھیت مختار احمد موقع معائنہ مورخہ ۴۰ جون ۱۹۸۳ء بروز سنیچر بوقت ۷ بجکر ۲ منٹ بموجودگی محمد عارف

## نمبر ۵ ایضاً مزار ملا ٹولہ

ملا ٹولہ کی قبرستان نمبر ۴ کے اتر میں اہل ملا ٹولہ کی گھیرے والی عہد جدید کی قبرستان ہے۔ اس میں ۱۲ قبریں ایسی ہیں جو گھیرے کے اندر ہیں اور خام ہیں اور ان کے چاروں طرف صرف دیواریں بنی ہیں اور بیل کے درخت کے نیچے دو قبریں اور ہیں اور جو صرف اینٹ سے گھری ہیں اور دکھنی حصہ ٹوٹ کر بالکل ضائع ہوگیا ہے۔ ایک گھیرا حضرت مولانا غالب صاحب کے مکان سے متصل ہے اس میں ایک کھجور کا درخت ہے۔ ایک گھیرا

پورب پچھم بہت ہی لانبا ہے جس کی دیواریں اتر دکھن کی شکست ہو گئی ہیں اس میں ایک گھیرا ہے جس پر سنگ مرمر کا لوح قبر نصب ہے۔ جس پر "ھوالرشیدالشہید" کے بعد اشعار ذیل کندہ ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ محمد مسلم ملا ٹولہ نے عبدالرشید کو بھنڈاری اپنی پر جا کر گولی مار دی تھی۔ اس سنگ مرمر پر کندہ کتبہ ملاحظہ ہو۔

## سنگ مرمر کا کتبہ

| | |
|---|---|
| بندوق سے شہید ہوئے نوجوان رشید | افسوس واقعہ یہ نہایت شدید ہے |
| اتوار کا تھا روز تھی شعبان کی ہیزدہ | ہو دل سے محو واقعہ یہ بس بعید ہے |
| حافظ ابوالبشر کے نہیں اب تک پسر | اندوہ غم اسی کا ہر اک کو مزید ہے |

لے بخت کہہ دو فاتحہ احباب سب پڑھیں

یہ دلربا مزار رشید شہید ہے

۱۳۴۹ھ از محمد قیام الدین بخت

اس گھیرے والی قبرستان کے مزارات اور قبروں کی جس طرح محمد رفیق، اشتاق اور محمد عارف نے شناخت کی وہ حسب ذیل ہے

عبدالرشید کی قبر کے پچھم میں گھیرے کے اندر والا مزار حضرت مولانا عبدالصمدؒ برادر اوسط حضرت مولانا حافظ محمد عبدالربؒ کا ہے اور قدیم سید عاشق حسین کا قبرستان کے اتر میں ایک لائن سے جو تین گھیرا ہے اس میں پچھم کے گھیرے والا مزار حضرت مولانا عبدالقدیرؒ کا ہے۔ درمیان والے گھیرے میں قبر خورشید بی بی مرحومہ زوجہ محمد ظفر صاحب الہ آبادی کی ہے۔ اس کے بعد پورب کے گھیرے میں قبر حضرت مولانا عبدالباطنؒ کی اہلیہ مرحومہ کی ہے اس کے بعد جو بڑا گھیرا ہے۔ جس میں دو قبریں ہیں ایک مولانا عبدالحمیدؒ عرف مینا میاں مرحوم اور ان کی نانی ذکیہ بی بی مرحومہ کی ہے۔ اسی قبرستان میں

پورب عبدالرشید کے قاتل محمد مسلم کی بھی قبر ہے جس کو پھانسی دی گئی تھی۔ اس کے بعد ایک گھیرا ہے جس کے پوربی اور اتری کھمبے پر ۱۲ ر مئی ۱۹۴۱ء تحریر ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ قبر لال اماں کی ہے۔ اس کے اتر میں ایک گھیرا شکستہ ہے جس میں اہلیہ محترمہ حضرت مولانا حافظ محمودؒ ابن حضرت شاہ کرامت علیؒ یعنی والدہ ماجدہ حضرت مولانا حافظ عبدالربؒ صاحب کا مزار ہے۔ اس کے اتر میں حضرت مولانا عبدالعزیزؒ پنجابی، حضرت مولانا ایوبؒ شاہ مرحوم اور حضرت مولانا محمد حسینؒ مرحوم کی کچی قبریں زمین کے برابر ہیں کہ نشان تک موجود نہیں ہے۔ حضرت مولانا پنجابیؒ کی قبر اور گندگی کو دیکھ کر بہت افسوس ہوا انھوں نے جونپور کو اپنا وطن بنا لیا تھا اور ایک عرصہ دراز تک مدرسہ کرامتیہ ملاٹولہ کے ذریعہ علم کی روشنی پھیلائی ہے۔ آپ نے اہل ملاٹولہ اور اہالیان جونپور کو بہت کافی فیض پہونچایا ہے۔ وہ ایک عالم دین تھے۔ ان کے ساتھ بے اعتنائی علماء ملاٹولہ پر ایک بدنما داغ ہے۔ ان کی قبر کو گھیرے کے اندر ہونا چاہئے تاکہ بے حرمتی نہ ہونے پائے ان کی قبر کی بے حرمتی براہ راست علم دین کی بے حرمتی ہے۔ مولانا ایوب شاہ کی قبر بھی حضرت مولانا پنجابیؒ کی قبر کے پچھم متصل ہے۔ مولانا ایوب شاہ بھی طویل القامت تھے گردا داڑھی تھی اور تیتر بٹیر اور کبوتر کے بڑے شوقین تھے۔ پچھم میں کھیت کے اندر گھیرے میں ایک قبر ہے اس کے اتری سرہانے لکھا ہے کہ ۸۶، محمد رفیع مالی ملاٹولہ وفات ۲۶ ر ذی الحجہ ۱۳۸۷ھ بروز منگل مطابق ۲۶ ر مارچ ۱۹۶۸ء مالی ہے۔" دو قبر پیپل کے پیڑ کے نیچے ہے۔ یہ قبریں حضرت مولانا ابوالحسینؒ کے بچوں مانکہ بی بی اور حسان احمد کی ہے۔

عبدالرشید مرحوم والا کتبہ کے اتر پورب والا مزار حضرت مولانا ابوالحسینؒ کی اہلیہ یعنی حضرت مولانا صوفی ظفر احمد صاحب کی والدہ محترمہ کا ہے۔ اس کے برابر میں گھیرے والا مزار حضرت مولانا عبدالحئیؒ مرحوم کا ہے اور مکان سے ملا ہوا ہے گھیرا جس میں کھجور کا درخت ہے یہ قبر آمینا بی بی مرحومہ کی ہے۔ اس کے علاوہ

اور قبروں کی شناخت نہ ہو سکی ہے۔ اس کھلی ہوئی قبرستان میں بہت سی کچی اور بجھی ہوئی قبریں بھی ہیں جس پر گندگی اور گھاس پھوس ہے۔ اس قبرستان میں ملا ٹولہ کے علماء و مشایخ آرام فرما ہیں اور اس کی جو حالت ہے اس کو دیکھ کر کوئی اچھا تاثر پیدا نہیں ہوتا ہے یہ قبرستان باونڈری کے اندر ہونی چاہئے تھی تاکہ ہر قسم کی گندگی اور بے حرمتی سے محفوظ ہے افسوس کہ علماء ملا ٹولہ کے رہائشی مکانات جہاں چند روزہ رہائش اور عارضی سکونت ہے بہت ہی کشادہ اور صاف ستھرے پر شکوہ اور بلند و بالا ہیں اور جو ابدی اور آخری آرام گاہ ہے اس کی یہ ناگفتہ بہ حالت ہے اور میں تو یہاں تک کہتا ہوں کہ کوئی شخص بھی عبرت اور نصیحت اور ایصال ثواب تک کے لئے نہ آتا ہوگا۔ اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت محمد رفیع مالی مرحوم و درخت پیپل قدیم۔ پورب کھیت مختار احمد و مکان مسکونہ مشتاق احمد و مولانا ابو طالب۔ اتر مکان حضرت مولانا نصیر احمد، دکھن قبرستان قدیم خاندانی سید عاشق حسین ملا ٹولہ بموجودگی رفیق احمد، مشتاق احمد، محمد عارف ملا ٹولہ مورخہ ۴ر جون ۱۹۸۳ء بوقت ۱۰ بجکر ۲۰ منٹ بروز سنیچر موقع معائنہ کیا گیا ہے

**ایضاً ملا ٹولہ نمبر ۶**

ایک قبرستان حضرت مولانا شاہد میاں و حضرت مولانا صوفی ظفر احمد صاحب مدظلہ العالی کی افتادہ زمین کے پچھم اور آل حسن کے کھیت مزروعہ کے اتر سمت ہے۔ جس میں ایک مزار پختہ ہے جو قدیم زمانہ کا ہے اور نیم شکستہ حالت میں پچھم جانب بسواڑی سے متصل واقع ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت غوث علی عرف غوثی شاہ کا ہے۔ باقی اس مزار کے پورب میں بہت سی کچی اور بجھی ہوئی قبریں ہیں جو عوام کی ہیں۔ افسوس کہ اس قبرستان میں مولانا شاہد میاں کی زمین سے متصل میونسپل بورڈ کی طرف سے پاخانہ پھینکا جاتا ہے اور وہیں پر اس گندگی سے متصل ملا ٹولہ کے گھرانے کے لڑکے شب و روز کرکٹ وغیرہ کھیلتے ہیں اور ان کو ذرا بھی احساس نہیں ہے قبرستان و مکان کے قرب میں پاخانہ کی موجودگی معیوب ہے اور وہ بھی علماء ملا ٹولہ کے رہائشی مکانات

کے قرب میں ہو۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم میں نالہ ہے بعدہ کھیت بدلو رام و ۶۰ر کوٹھی بانس) پورب زمین افتادہ حضرت مولانا
ظفر احمد صاحب مدظلہ العالی و مولانا شاہد میاں کی ہے جس پر کرکٹ ہوتا ہے۔ اتر کھیت
بدلو رام موریہ ورمئی موریہ، دکھن مینڈ پر نرکٹ کی جھاڑی بعدہ کھیت آل حسن محلہ ملاٹولہ
موقع معائنہ مورخہ ۲۴ر جون ۱۹۸۳ء بروز سنیچر بوقت ۱۱ بجکر ۵ منٹ بموجودگی محمد رفیق،
محمد عارف، و محمد زماں خاں۔ و بہ تصدیق حضرت مولانا صوفی ظفر احمد صاحب مدظلہ العالی۔

**ایضاً ملاٹولہ نمبر ۲**

ایک قبرستان ملاٹولہ کی مسجد احسن المساجد سے متصل پچھم اور اتر
اور مولانا شاہد میاں کے مکان کی گلی سے پورب میں متصل ہے۔ یہ
قبرستان تکونی ہے اس کا چبوترہ نہایت پختہ بلند اور مستحکم ہے۔ اس چبوترے پر فولاد کی
باؤنڈری زمین سے ۹ رفٹ بلند ہے۔ اس میں بہت ہی موٹے چھڑ والی فولادی سلاخیں
گول کام میں لائی گئی ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ اس میں حسب ذیل مزارات ہیں
حضرت مولانا حافظ عبد الرب صاحب رحمۃ اللہ علیہ سجادہ نشین خانقاہ کرامتیہ، ولادت
۱۲۹۱ھ اسم تاریخی اظفر علی وفات ۱۳۵۴ھ اور ان کی اہلیہ محترمہ صالحہ بی بی بنت حضرت
مولانا محمد محسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مولانا حافظ حسین احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ
ولادت ۱۹۱۴ء وفات ۱۹۷۵ء ان تین نیم پختہ مزارات کے علاوہ خام مزارات بھی ہیں جو
احسن المساجد سے متصل شمال میں شرقاً غرباً ایک ہی صف میں ہیں۔
ان میں پہلا مزار مقدس احسن المساجد کے شمالی حجرہ کے غربی جانب متصلاً، حضرت مولانا صوفی
ابو الحسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا ہے ولادت ۱۳۰۲ھ اسم تاریخی ابو الحسین محمد فخر الاسلام
کا ہے۔ وفات ۲ ربیع الثانی ۱۳۵۰ھ
جس حجرۂ مسجد سے متصل حضرت مولانا ابو الحسینؒ کا مزار مبارک ہے اس کو آپ نے
بغرض تخلیہ لنفس العبادۃ تعمیر کرایا تھا، اس حجرہ میں آپ نے سیکڑوں قرآن مجید ختم کیا ہے،
بڑی متبرک جگہ ہے۔

اس فولادی احاطہ والے چبوترہ کی زمین حضرت مولانا ابو الحسینؒ نے اپنی آخری آرام گاہ کے لئے خریدی تھی اور وہیں آرام فرما ہیں۔

آپ کے مزار کے پہلو میں آپ کے والد ماجد حضرت علامہ مولانا محمد محسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا مزار ہے ولادت سنہ ۱۲۶۹ھ اسم تاریخی خیر الحسنین محمد محسن ہے وفات سنہ ۱۳۲۱ھ اس قبرستان میں سب سے پہلے حضرت مولانا محمد محسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہی مدفون ہوئے

آپ کے پہلو میں آپ کے فرزند اکبر حضرت مولانا محمد عبد الملک صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا مدفن ہے ولادت سنہ ۱۳۰۱ھ اسم تاریخی محمد اعظم عبد الملک وفات سنہ ۱۳۵۴ھ

حضرت مولانا محمد عبد الملکؒ کے مزار کے جنوب میں حضرت مولانا محمد عبد القادر صاحب رحمۃ اللہ علیہ ولد اکبر فقیہ وقت حضرت مولانا شاہ رجب علی رحمۃ اللہ علیہ کا مزار ہے ولادت سنہ ۱۲۵۵ھ وفات سنہ ۱۳۳۰ھ

اس کے بعد مغربی سرے پر آخری مزار میمونہ بی بی دختر حضرت مولانا محمد محسن رحمۃ اللہ علیہ کا ہے۔ قبرستان میں کل آٹھ مزارات ہیں۔ اس گھیرے اور فولادی باؤنڈری کے بنوانے والے حضرت مولانا حافظ حسین احمدؒ پسر اکبر حضرت مولانا حافظ محمد عبد الرب رحمۃ اللہ علیہما لائق تحسین ہیں کہ انھوں نے اپنے اسلاف کے شایان شان قابل احترام کارنامہ انجام دیا ہے اس سے ان کے اسلاف کی عظمت ظاہر ہے۔ اور یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ تعمیر کنندہ علم برائے علم نہیں بلکہ برائے عمل کے راز سے آشنا و باخبر تھے۔ اس کے اندر پھول کے پودے نصب ہیں لیکن ان کے اخلاف نے ان پودوں کو آزاد چھوڑ دیا ہے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ جھاڑی کی شکل اختیار کر گئے۔ اندر بہت گھاس پھوس اور جھاڑی وگندگی ہے کہ وہاں تک جاکر صاحب مزار کی زیارت کرنا مشکل ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم راستہ بعدہٗ مکان مولانا شاہد میاں، پورب مسجد و راستہ، اتر راستہ بعدہٗ مکان مولانا محمود حسن دکھن مسجد جس کا نام حضرت مولانا صوفی ظفر احمد صاحب قبلہ نے احسن المساجد رکھا ہے موقع معائنہ مورخہ ۲۴ رجون سنہ ۱۹۸۳ء بروز سنیچر بوقت ۱۲ بجکر ۳۰ منٹ بموجودگی محمد رفیق

و محمد عارف، ابرار احمد و محمود زماں خاں اور حضرت مولانا صوفی ظفر احمد صاحب قبلہ نے ان مزارات مقدسہ کی نشاندہی کی اور تائید و تصدیق فرمائی ہے۔

**ایضاً ملا ٹولہ نمبر ۲** لا ٹولہ کی مسجد احسن المساجد کے پوربی دروازے کے سامنے ایک اتر دکھن بہت بڑی باؤنڈری ہے۔ اس کے اندر گھیرے میں تقریباً ۲۰ مزارات ظاہر ہیں اور اکثر دو دو گھیرے ایک میں ہیں۔ اندر بہت ہی گھاس پھوس اور جھاڑی ہے۔ صفائی بالکل نہیں ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ اس قبرستان میں جو لوگ دفن ہیں ان کو میں الگ الگ نشاندہی سے لکھوں۔ ان مزارات کی نشاندہی بھی حضرت مولانا صوفی ظفر احمد صاحب قبلہ نے اس طرح کی ہے۔

یہ قدیمی قبرستان ہے جس میں دیوارِ احاطہ سے متصل سڑک کی جانب، شمال شرقی کے گوشہ پر حضرت فقیہ وقت مولانا شاہ رجب علی رحمۃ اللہ علیہ خلیفہ حضرت امیر المومنین سید احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ و برادرِ اصغر عبقریٔ زمان، مرشد برحق ہادی بنگال و ہند حضرت مولانا شاہ کرامت علی رحمۃ اللہ علیہ کا مزار ہے۔ ولادت ۱۲۲۲ھ وفات ۱۲۹۶ھ احسن المساجد کے شرقی دروازے سے متصل جانب جنوب پختہ حاشیہ کے اندر حضرت مولانا حافظ محمود رحمۃ اللہ علیہ پسر اوسط حضرت مولانا شاہ کرامت علی رحمۃ اللہ و والدِ ماجد حضرت مولانا شاہ حافظ محمد عبد الرب رحمۃ اللہ علیہ کا مزار ہے ولادت ۱۲۵۶ھ وفات ۱۲۹۶ھ۔ اس کے علاوہ حضرت مولانا حافظ ابو البشر رحمۃ اللہ علیہ ولادت ۱۲۸۴ھ وفات ۱۳۱۲ھ اور حضرت مولانا عبد الاحد؟ اور حضرت مولانا محمد میاں وغیرہ کے مزارات ہیں۔ اس کے علاوہ حضرت مولانا انوار الحق صاحب مرحوم، حضرت مولانا آخر صاحب مرحوم۔ حضرت مولانا ناخر صاحب مرحوم، حضرت مولانا عبد الحی صاحب مرحوم، انجمہ بی بی مرحومہ وغیرہ دفن ہیں۔ جہاں تک تصدیق ہو سکی ہے میں نے ذکر کر دیا ہے باقی اور کون لوگ اس قبرستان میں دفن ہیں مجھے معلوم نہیں ہے۔ اس قبرستان کی چوہدی حسب ذیل ہے۔

پچھم احسن المساجد، پورب میں گلی بعدہٗ مکان حضرت مولانا عبدالباطن رح، اتر میں راستہ سرکاری بعدہٗ مکان حضرت مولانا فخرالاسلام صاحب وغیرہ، دکھن زمین افتادہ اور کنواں و پودر مختار احمد۔
موقع معائنہ بموجودگی محمد انظر، محمد خیثمہ و محمد انوار و محمد رفیع و محمد عارف مورخہ ۲۴ر جون ۱۹۸۴ء بوقت ۱ر بجکر ۱۵ر منٹ۔

## آراضیات قبرستان محلہ ملاٹولہ پرگنہ حویلی جون پور

اس محلہ میں قدیم و جدید دونوں قبرستانیں ہیں۔ اس آراضی نمبر میں وہ قبرستان بھی شامل ہے جس میں علماء ملاٹولہ اور ان کے متعلقین دفن ہیں۔ ہم نے خاندانی قبرستان کا سروے آخر میں کیا ہے۔ اور کاغذات سرکاری میں اس محلہ میں جو قبرستان درج ہے اس کا آراضی نمبر و رقبہ درج ذیل ہے۔ علماء ملاٹولہ کے مزارات کی نشاندہی کے سلسلے میں حضرت مولانا صوفی ظفر احمد صاحب قبلہ نے رہنمائی فرمائی ہے۔
قبرستان آراضی نمبر ۴۴، ۳ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۹۷، ۲۲ر ڈسمل یہ وہاں بڑی قبرستان لب سڑک ہے جس میں حضرت مخدوم شیخ صدرالدین شاہ زاہدی جیسے اولیاء روزگار بزرگ کا مزار مبارک بھی ہے۔ بہت سی پختہ قبریں اس میں زمین کے برابر ہیں اور بڑے بوڑھے اور بچے دن بھر اپنے پیروں سے روندا کرتے ہیں اور یہاں تاش بھی کھیلتے ہیں سالانہ میلاد کی محفل بھی ہوتی ہے۔ اور اس بے ادبی و بے حرمتی کا انہیں ذرا بھی احساس نہیں ہے۔ حضرت مولانا صوفی ظفر احمد صاحب اگر توجہ فرمائیں تو لوگ اس بے حرمتی سے باز آجائیں گے اور ان مزارات کی مرمت کرا کے نمایاں کرائیں کیونکہ یہ ایک نیک کام ہے اور اس میں خدا کی رضا و خوشنودی مضمر ہے۔ اس لئے کہ جس نے اپنے بزرگوں کا ادب نہ کیا وہ باادب کیسے کہا جا سکتا ہے اور جب بے ادب ہے تو پھر وہ انعام خداوندی کا کیونکر مستحق ہوگا۔ مجھے یہ منظر دیکھ کر بے حد افسوس ہوا اور میں نے یٰسین صاحب

سے کہا کہ بھائی کوئی سبیل مرمت کی نکالئے مگر ابھی تک کچھ نہیں ہو سکا ہے اور نہ ہوگا
آراضی نمبر ۱، ۲، ر ڈسمل ۔ آراضی نمبر ۱۳، ۹، ر ڈسمل ۔ آراضی نمبر ۱۹، ۵، ر ڈسمل ۔ آراضی نمبر ۱
۴، ر ڈسمل ۔ آراضی ۵۲، ۱، ر ڈسمل ۔ آراضی نمبر ۶۴، ۱۰، ر ڈسمل ہے ۔
بشکریہ سید ظفر حسن صاحب سینیئر وقف انسپکٹر شہر جونپور آراضی نمبر و رقبہ دیا گیا ہے

## مزار محلہ بازار تولہ پرگنہ حویلی جونپور

مزار مبارک حضرت مخدوم شاہ چراغ علیؒ، مزار ایک گھیرے میں ہے اور عبدالوحید کے مکان سے ملا ہوا اُتر جانب ہے ۔ مزار سے متصل ایک بہت بڑا ببلیل کا درخت ہے ۔ اس درخت نے مزار کو شکست کر دیا ہے ۔ آپ بہت ہی صاحب فیض اور کرامت والے بزرگ ہیں ۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے ۔
پچھم مکان و دالان مین عبدالوحید، پورب مکان عبدالوحید، اُتر صحن، دکھن دیوار مزار کی ہے ۔ قبرستان آراضی نمبر کاغذات سرکاری میں ۷، ۱، ا، ور رقبہ ۵، ر ڈسمل درج ہے ۔

## مزارات محلہ خالص پور مع چوحدی

**ایضاً مزار نمبر ۱** حضرت بندگی شیخ معروف چشتیؒ کے مزار کا ایک گھیرا جس کا طول ۲۰ فٹ سے اوپر اور عرض ۱۵ فٹ ہوگا ۔ اس گھیرے میں ایک وسیع پختہ چبوترہ پر آپ کا مزار مبارک ہے ۔ سرہانے شمعدان بھی ہے ۔ آپ کے پائینتی آپ کے بڑے صاحبزادے کا مزار ہے جسکا درمیانی حصہ خام ہے ۔ پھر اس کے پورب میں ایک بچے کا پختہ مزار ہے ۔ اندر بہت گھاس ہے ۔ پورب و اُتر کے کونے پر دیوار میں ایک برگد کا درخت ہے ۔ اس گھیرے کا دروازہ پچھم میں ہے ۔ دروازے کے سامنے ایک فناتی مسجد کا نشان ہے جس کا فرش خام ہے اس مسجد کے خاتمہ پر اُتر سے دکھن میں افتادہ زمین ہے ۔ اسی پر پورب میں چبوترہ پر ایک مزار ہے جو بالکل ٹوٹ گیا ہے ۔ صرف مزار کی اینٹ بطور نشان موجود ہے ۔ اُتر والا مزار نیم شکست

حالت میں موجود ہے۔ ان دونوں مزار کے پچھم میں افتادہ زمین کے بعد نشیب میں قریب ۳۰ فٹ اتر دکھن ۲۱ فٹ پورب پچھم میں کمرہ نما گھیرا ہے۔

مزار مبارک کے باہر ایک وسیع گھیرا ہے۔ اس کا پھاٹک دکھن سمت ہے ۱۰ سیڑھیاں طے کرنے کے بعد آپ اس وسیع گھیرے میں پہونچیں گے جس کے چاروں طرف دیواریں ہیں اس میں پورب کی دیوار سیلاب سے گر گئی ہے۔ دکھنی پھاٹک کے دائیں اندر پورب میں ایک مزار شکستہ حالت میں موجود ہے۔ اس مزار سے متصل پورب و دکھن میں ہینس کی خار دار جھاڑی ہے۔ اس مزار کے اتر اور روضہ کے گھیرے کے باہر پورب میں تین مزار اور بھی ہیں جس میں روضہ کی دیوار سے ملا ہوا مزار صرف صحیح و سالم ہے باقی اتر طرف والا مزار بالکل شکست ہو گیا ہے۔ اور اس کے پورب والے مزار کا اوپری حصہ درست حالت میں ٹوٹ کر باونڈری کی شکستہ دیوار کی اینٹ پر پڑا ہے۔ اس کے اتر میں بسواڑی ہے جس کا سلسلہ دور تک پھیلا ہے۔ یہ بسواڑی اس گھیرے کی دیوار کو توڑ رہی ہے۔ اس دکھنی گیٹ کے دائیں بائیں بلندی پر سیڑھی سے متصل ایک ایک کمرے کی جگہ پڑی ہوئی ہے یہاں کھڑے ہونے پر سامنے کا بڑا ہی دلکش منظر ہے جہاں تاڑ کے جھنڈ، مقبرے کی عمارات، باغات، بلندی و پستی اور دریا کی ریت اپنی طرف دعوت دید دیتی ہے۔ یہ سب مزارات عہد ماضی کے علماء و مشائخ کے ہیں۔

اس وسیع گھیرے کے باہر پچھم و دکھن میں ایک قبرستان ہے۔ اس کی پختہ دیواریں بڑی خوشنما تھیں، اس وقت ۱۳ مزار پختہ موجود ہیں۔ حضرت شیخ معروف چشتی رح کے گھیرے اور دکھن میں گیٹ اور اس سے متعلق تمام تعمیرات سر نواب عبدالمجید بار ایٹ لا مرحوم کی ہیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کو بزرگوں سے والہانہ عقیدت و محبت تھی۔ آپنے جونپور میں مساجد و مزارات کی مرمت کا کام بہت کیا ہے۔

اس کے علاوہ اس گھیرے میں باہر والی قبرستان میں اور بھی مزارات رہے ہیں۔ اس کے لئے جگہ جگہ ہینس کی خار دار جھاڑی بطور نشان قبر موجود ہے۔ قبرستان کے

اتر میں ایک مزار سے متصل ایک درخت ببول . اور قبرستان کے پورب میں ایک کوٹ
بانس ہے ۔ اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم کھیت، پورب راستہ وزمین روضہ، اتر پودر و کنواں ایک درخت تاڑ اور ایک
درخت پکڑ، دکھن کھیت ہے . سروے مورخہ ۱۱ر جون ۱۹۸۳ء بروز سنیچر بوقت ۹ بجے صبح

**قبرستان محلہ خالص پور جونپور** | مفتی محلہ کے پچھم میں کچھ فاصلے پر ایک قدیم قبرستان ہے
اس میں ایک قدیم عہد شاہی کے ایک پختہ گھیرے کے
اندر ۱۲ر مزارات پختہ موجود ہیں دو مزار سنگین اور بہت ہی شاندار بلند و بالا ہیں ان مزارات
کی قدامت اور بناوٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مزارات عہد مغلیہ کے علماء ومشائخ اور امراء
کے ہیں۔ اس میں دو مزار اور بھی پختہ ہیں جو شکست ہو گئے ہیں. اس قبرستان کی حالت
ناگفتہ بہہ ہے کوئی پرسان حال نہیں ہے . بس ایک کھلے ہوئے میدان کی صورت میں
اس وقت ہے ۔ اس میں ہر وقت جانور چرتے رہتے اور گندگی پھیلاتے رہتے ہیں
اس قبرستان کے اتر میں ۴ر مزار پختہ قدیم عہد کے اور بھی ہیں جس میں ایک مزار کے بارے
میں بتلایا گیا کہ حضرت شاہ اسحاق رحمۃ اللہ علیہ کا ہے اور یہ مزار نصف ٹوٹا ہوا ہے اور دوسرا
بھی نصف سے زیادہ شکست ہے ۔

اس کے علاوہ اس قبرستان کے اتر میں کھیت مزروعہ اور بانس کی کوٹ سے
متصل قبرستان عام ہے جسمیں عام مسلمان دفن ہوتے ہیں اور اس سے متصل اتر سمت فیض
محمد کی خاندانی قبرستان ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے ۔
پچھم میں کنواں متصل قبرستان و پکڑ کا درخت بعدہ کھیت سلیمان گھوسی و کھیت دھرم
راج، ایک مزار شکستہ ایک شکستہ چبوترے پر حضرت شاہ ماجد مجذوب کا ہے۔ پورب
کھیت معین الدین و بچو رام دھوبی و بیج ناتھ موریہ بعدہ ایک ٹیلہ قبرستان جسمیں قبریں
نہیں ہیں ایک درخت ببول کا ہے۔ اتر کھیت رحمت اللہ و حبیب اللہ دکھن کھیت
عبدالرحمان، محمد فاروق محمد اسحاق کا ہے . موقع معائنہ مورخہ ۱۷ر جون ۱۹۸۳ء بروز جمعہ

بوقت ۹ بجکر ۳۸ منٹ بموجودگی فیض محمد، رفیق احمد، محمد عارف و ابرار احمد

قبرستان آراضی نمبر و رقبہ محلہ خالص پور پرگنہ حویلی جونپور | قبرستان آراضی نمبر ۲۰۴، ۴ ڈسمل۔ آراضی نمبر

۲۰۸، ۳ ڈسمل ہے۔ اسی میں روضہ حضرت بندگی شیخ معروف چشتی ہے۔ آراضی نمبر ۲۰۵، ۶۷ ڈسمل، آراضی نمبر ۲۰۶، ۱۱ ڈسمل ہے۔

بشکریہ سید ظفر حسن صاحب سینیئر وقف انسپکٹر شہر جونپور حاصل ہوا۔

## مزارات محلہ شیخ محامد مع چوھدی

ایک قبرستان مسلح خانہ کے اتر و لب سڑک شاہی مسجد کے پچھم میں ہے جو عہد قدیم میں بزرگان دین کی آرام گاہ تھی۔ اس وقت عام مسلمانوں کی قبرستان کی صورت میں مستعمل ہے۔ اس میں شاہی مسجد کے پچھم میں سات قدیم مزارات عہد قدیم کے بزرگوں کے ہیں۔ اس میں دو مزار سالم ہے اور ۵ شکستہ حالت میں ہیں۔ باقی قبرستان عام مسلمانوں کے تصرف میں ہے اس میں مختلف خاندان کے لوگ دفن ہوتے ہیں۔ اسی قبرستان میں حاجی حافظ محمد زکریا مرحوم بلو دگھاٹ کے خاندان کے لوگ دفن ہوتے ہیں اور عبدالمجید سوداگر مرحوم کے خاندان کے لوگ دفن ہوتے ہیں۔ بہت سی قبروں پر لوح قبر ہے۔ اس میں بہت سی قبریں کچی اور پکی ہوئی ہیں۔ اس قبرستان کی چوھدی حسب ذیل ہے پچھم مکان کامل شفیقی و دیگر مکانات، پورب شاہی مسجد ملحق قبرستان بعدہٗ دوکان عبدالرزاق قریشی، اتر مکان جلا نانبائی۔ اور راستہ و مکان و احاطہ محمد مبین و معین قریشی ڈھال گر ٹولہ جونپور۔ دکھن سڑک سرکاری جو ملا ٹولہ اور پان دریبہ و پرانی بازار کو گئی ہے بعدہٗ کھیت دکھوا ہے۔ اس قبرستان میں دو درخت نیم کا بہت ہی قدیم ہے، ایک کامل شفیقی کے دروازہ پر اور دوسرا وسط میں دکھن سمت ہے۔ اس قبرستان کا آراضی نمبر ۴۶ اور رقبہ کاغذات سرکاری میں ۱۲ ڈسمل درج ہے۔

**نمبر ۲ ایضاً مزار** حضرت ملا شیخ محامدؒ کی مسجد سے قریب اترمیں ۱۰ ار قدم کے فاصلہ پر ایک شکستہ مقبرہ اور قبرستان ہے۔ اس مقبرہ میں تین مزار ہیں۔ مقبرہ کے باہر دکھن جانب عمارت سے ملحق تین مزار اور بھی ہیں جس میں ایک مزار ٹوٹا ہوا ہے۔ اسی قبرستان کے رقبہ پچھم سمت ایک درخت نیم کا قدیم ہے، مقبرہ کے باہر دو درخت نیم ایک درخت لسوڑا، شہتوت و شریفہ کے درختان ہیں۔ اس کے بعد ایک درخت گولر اور ایک درخت بیل کا ہے۔ چوحدی اس مقبرے اور مزارات کی حسب ذیل ہے۔

پچھم راستہ بعدہ احاطہ اقبال حسین پرنسپل شیعہ کالج، پورب زمین افتادہ میدان، اتر راستہ بعدہٗ احاطہ ہنومان پرشاد، دکھن زمین افتادہ و امام چوک، گولر، بیل و اشوک کے درختان بعدہ مسجد حضرت ملا شیخ محامدؒ

**نمبر ۳۔ ایضاً مزار** ایک مزار پختہ چہار دیواری میں عبدالوحید حجام کے مکان سے ملا ہوا ہے، کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت ننھے شاہؒ کا ہے۔ یہ خام تھا عبدالوحید کے بھتیجے نے اس کو پختہ کرا دیا ہے۔ لیکن نصراللہ قریشی کا کہنا ہے کہ میں نے بنوایا ہے۔ لوگ کہتے ہیں بہت صاحب فیض بزرگ ہیں۔ اس مزار کی چوحدی یہ ہے۔

پچھم مکان عبدالوحید و درخت بیر، پورب مکان نصراللہ قریشی و برکت اللہ قریشی، اتر زمین افتادہ شنکر مہاراج، دکھن مکانات آبادی ہے۔

**نمبر ۴۔ ایضاً مزار** دریبہ جانے والی سڑک سے ملے ہوئے بھولا کیوٹ کے کھیت میں ایک پختہ مزار چبوترہ پر ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ برکت اللہؒ کا ہے۔ اسی سڑک پر دائیں طرف بھگل ہرجین کے کھیت میں بھی ایک مزار ہے اور یہ مزار حضرت بابو شاہ سائیں کا ہے۔ یہ مزار شکست ہو گیا تھا بھگل ہرجین نے اس کی بہت ہی اچھی طرح مرمت کرائی ہے اور سمنٹ کا پلاسٹر کرا کے سفیدی کرا دی ہے۔ ہر جمعرات کو یہی لوگ چراغ اور اگربتی جلاتے ہیں۔ اور یہی لوگ اس مزار کی دیکھ بھال

بھی کرتے ہیں دونوں حضرات فقراء میں گزرے ہیں۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم کھیت مزروعہ۔ پورب کھیت مزروعہ بعلگ ہریجن و مسجد ملا شیخ محامد، اتر کھیت
مزروعہ، دکھن سڑک سرکاری دریہ والی۔

نمبر ۵ ایضاً مزار | ایک بہت بڑی قبرستان اسی دریہ جانے والی سڑک کے
دائیں جانب ہے۔ اس قبرستان کے پچھم میں دو مزار پختہ
بزرگان دین کے ہیں۔ اس میں دو قبریں پختہ بچوں کی ہیں۔ ان مزارات کے پورب
میں ایک گھیرا ہے۔ اس میں امامیہ مذہب کے کسی خاندان کی قبریں ہیں۔ یہ قبریں
اپنے طرز کی پختہ و صاف ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم آبادی کیوٹان بعدہ راستہ، پورب کھیت مزروعہ و مکان، اتر کھیت و مکان
دکھن سڑک سرکاری جو دریہ کو گئی ہے

نمبر ۶۔ ایضاً مزار | محلہ شیخ محامد میں ایک پختہ سفیدی شدہ مزار ناصریہ عربی مدرسہ
کے دکھن برن کیوٹ کی سکونت سے متصل ہے اس کے پائینتی نیم کا
ایک درخت ہے۔ مزار شکست ہو گیا تھا اس کی مرمت برن کیوٹ نے کرائی ہے
اور مزار قدرے چھوٹا ہو گیا ہے۔ یہ مزار ایک چبوترے پر ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت
سراج الحق مجذوبؒ کا ہے۔ اس پر ایک چھوٹا شمعدان بھی ہے۔ لوگ اس مزار پر
برابر حاضری دیتے ہیں اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم زمین افتادہ۔ پورب زمین افتادہ، اتر زمین افتادہ مدرسہ عربیہ ایمانیہ
ناصریہ و عمارت مدرسہ ایمانیہ ناصریہ کی ہے۔ دکھن زمین و آبادی بعدہ سڑک سرکاری ہے

## آراضی قبرستان شیخ محامد پرگنہ حویلی جونپور

آراضی نمبر ۱۴، ۲۶ر ڈسمل۔ نمبر ۲۸، ۱۲ر ڈسمل، نمبر ۲۹، اڈسمل، نمبر ۵، ۸ر ڈسمل
نمبر ۷، ۵۴ر ڈسمل، نمبر ۶۱، ۱۲ر ڈسمل ہے۔

# مزارات محلہ دیوان شاہ کبیر عرف تاڑتلہ

**ایضاً مزار نمبرا** دیوان شاہ کبیر کی مسجد کے اندر صحن میں دکھن سمت ۲ مزارات قطارے ہیں اس میں حضرت مخدوم شیخ رکن الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ کا مزار مبارک پچھم والا ہے۔ اور آپ کے مزار کے پورب میں ایک پیڑ نیم اور ایک پیڑ لسوڑے کا ہے۔ اس مسجد کا گیٹ لوہے کا ہے۔

مسجد کے باہر پورب و دکھن سمت املی کے درخت کے نیچے کافی مزارات ہیں کل بیس مزارات ظاہر ہیں جو مسجد کے پورب و دکھن میں ہیں۔ اور ایک مزار دکھن میں شکستہ ہے۔ اور جو ۲۰ مزارات ہیں اس میں بھی کچھ شکست ہیں اور کچھ زمین میں مٹی کے نیچے دفن ہیں۔ مسجد کے اتر میں عربی کھجور کے ۲ درختان ہیں اس کے پھل بہت لذیز ہوتے ہیں۔ ایک درخت املی کا بہت چھتنار ہے اور اس کے قریب میں بہت سے پرانے پتھر رکھے ہوئے ہیں۔ دو مزار مسجد کے اتر و پچھم میں ہیں حضرت مخدوم دیوان شاہ کبیر رح کا مزار مبارک املی کے درخت کے نیچے چبوترے پر ہے اور اس پر شمعدان ہے۔ اس کی از سر نو مرمت اور چبوترے کی تعمیر لائق تحسین ہے

اس کے علاوہ دو مزار اس مسجد کے پورب و دکھن ایک ۸ فٹ اونچے ٹیلہ پر ہیں اس ٹیلہ کو کسی نے کاٹ دیا ہے جس کی وجہ سے مزار کا کچھ حصہ بھی زد میں آگیا ہے۔ یہ مزار حضرت شاہ محمد انعام اللہ چشتی رح کا ہے۔ ان دونوں مزارات کے پچھم میں مرسلی کا درخت ہے، پورب میں پرتی زمین و قبرستان، اتر میں پرتی زمین اور پچھم میں نالہ اور دکھن میں گومتی کا گھاٹ ہے۔ دو مزار گومتی ندی کے کنارے ایک چبوترہ پر بہت ہی صاف و سفیدی شدہ ہیں۔ یہ دونوں مزار نواب کی باغ کی

دیوار کے پچھم و دکھن کے کونے پر ہیں۔ گیٹ کے پچھم میں تقریباً ایک ۱۲ر فٹ کا مربع چبوترہ ہے اسی پر یہ دونوں مزارات ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ اس کی مرمت الحاج حکیم منظور احمد مرحوم نے کرائی تھی۔ محمد سلمان انصاری برابر اس مزار پر فاتحہ خوانی کے لئے پرانی بازار سے حاضر ہوتے ہیں اور ان کو بڑی عقیدت ہے۔ یہ دونوں مزارات سہروردیہ سلسلہ کے بزرگوں کے ہیں۔

حضرت دیوان شاہ کبیر کی مسجد کے پچھم میں نالہ کے قبل ایک ٹیلہ پر مزار تھا جو امتداد زمانہ کی نذر ہو کر نیچے گر گیا ہے۔ ٹیلہ سے قدامت ظاہر ہے اور نالہ کے کے بعد بیر کے درختان کے پچھم بہت ہی بلند ٹیلہ پر ایک ٹیلہ دکھن میں ہے اسی پر ایک سنگین مزار ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ محلہ طوطی پور ہے اور یہ مزار حضرت قاضی شاہ محمد یوسف رح کا ہے جو اپنے وقت کے اعلم العلما، اور افضل الفضلا، میں شمار ہوتے تھے۔ بہت سے طالب علم لوگوں نے آپ کے سامنے زانوئے ادب تہہ کیا ہے اور مغلیہ عہد میں قاضی کے عہدہ پر فائز تھے۔ آپ کا تذکرہ گذشتہ اوراق میں آچکا ہے۔ یہ مزار سنگین ہے اور قدرتی جنگلی پھول اور جلیل کے ایک عظیم درخت سے ایسا گھرا ہے کہ بیان نہیں کیا جا سکتا ہے۔ اس درخت کی عمر بھی سو سال سے زائد کی ہوگی۔ بہت ہی بلند جگہ ہے اس پر سے چاروں طرف کا منظر دیکھائی دیتا ہے اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم میں وسیع وطویل چبوترہ و جلیل کا درخت ہے، پورب میں بیر کا باغ نشیب میں ہے۔ اتر میں کھیت مزروعہ۔ دکھن باغ بیر بعدہٗ گومتی ندی ہے اس کا آراضی نمبر ۲٬ رقبہ ۱۲ر ڈسمل ہے۔

مسجد دیوان شاہ کبیر کے پورب و دکھن میں جو مزارات نصف زمین میں ڈھکے اور نصف ظاہر ہیں اس سے بڑی بے حرمتی ہو رہی۔ اور یہ مزارات حضرت مخدوم شیخ رکن الدین سہروردی اور حضرت مخدوم شاہ دیوان محمد کبیر رح

سہروردی اور حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی عظیم بزرگوں کے خلفاء و مریدین اور متعلقین و اولاد و امجاد کے ہیں جس کو مسلمان اپنے پیروں سے روند رہے ہیں اور پتنگ بازی کے زمانے میں تو قیامت کا منظر ہوتا ہے سرہی سر اور پیر ہی پیر نظر آتے ہیں ایک ضلع کے نہیں کئی ضلع کے لوگ آتے ہیں۔ یہ بڑے افسوس اور ڈوب مرنے کی بات ہے اور یہ منظر اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ خالص مسلمانوں اور نمازیوں اور روزہ داروں کا محلہ ہے اور کوئی ان مزارات مقدسہ کی طرف رجوع نہیں کرتا۔ کسی کو بھی توفیق نہیں ہے کہ ان نصف مٹی میں ڈھکے ہوئے مزارات کی صفائی و مرمت کرا دے تاکہ یہ بے ادبی و بے حرمتی سے محفوظ ہو جائیں۔

سروے مورخہ ۲۲ جون ۱۹۸۳ء ۳ بجے شام سے ۵ بجے شام تک

**نمبر ۲ ایضاً مزار** محلہ دیوان شاہ کبیر عرف تاڑتلہ میں ۷ مزارات اس محلہ کے پچھم میں آخری حد پر ہیں۔ اس میں دو مزار بالکل درست ہیں اور ۵ مزارات بالکل ٹوٹے ہوئے ہیں۔ لیکن نشانات ظاہر ہیں۔ لیکن جو مزار جس حالت میں بھی ہیں وہ عہد ماضی کی تاریخی عظمت و رفعت کو ظاہر کر رہے ہیں۔ آج یہ حضرات بظاہر خاموش ہیں مگر اپنے فیضان سے ایک دنیا کو استفادہ پہونچا رہے ہیں۔ یہ خوش حالی اور فارغ البالی امن و امان سرسبزی و شادابی انھیں کے دم سے ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت راجہ رام موریہ، پورب کھیت راجہ رام و بابو رام وغیرہ، اتر میں کنواں پھر بعدہ کھیت راجہ رام موریہ، دکھن کھیت راجہ رام موریہ کا ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۲۲ جون ۸۳ء بوقت شام

**نمبر ۳ ایضاً مزار** محلہ تاڑتلہ میں لب سڑک بائیں سمت بلند چبوترے پر مزار ہے۔ اس میں ایک ٹوٹا ہوا ہے۔ لیکن نشان مزار بھی ظاہر ہے۔ مزارات دیکھنے میں قدیم معلوم ہوتے ہیں۔ اور وہیں پر قدیم مسجد اس امر کی نشاندہی کرتی ہے کہ عہد ماضی

میں یہاں پر بزرگوں کی سکونت تھی۔ چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم مکان پختہ قبرستان سے ملا ہوا ہے۔ پورب کھیت و نیم کا درخت ہے۔ اُتر راستہ، دکھن زمین افتادہ ملحقہ قبرستان بعدہٗ مکان مسکونہ ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۲۲ جون ۱۹۸۳ء ۴ بجے شام

| نمبر ۴ ایضاً مزار |

محلہ تاڑ تلہ میں ایک قبرستان لب سڑک بائیں جانب واقع ہے یہ قبرستان اندازاً ۳۰ فٹ مربع میں ہوگی۔ اس کا چبوترہ ۱ فٹ اونچا ہوگا۔ اس چبوترہ پر ۹ مزارات عہد قدیم کے سڑک سے قدیم دکھن سمت ہیں۔ اس میں پورب والا مزار جو مکان سے ملا ہوا ہے نصف سے زیادہ ٹوٹا ہے۔ اور چھٹواں مزار جس پر شمعدان ہے بالکل کھوکھلا ہوگیا ہے۔ ۳ مزارات کچھ شکست ہوگئے ہیں۔ باقی مزارات صحیح حالت میں ہیں۔ ایک مزار فنائی مسجد سے ملحق اتر طرف پختہ ہے اور نصف مزار مٹی سے ڈھکا ہوا ہے۔ لیکن صحیح و سالم ہے۔ اس پر قدیم میں گلابی رنگ سے جو پچیکاری ہوئی تھی اس کی جھلک باقی ہے اگر اہل محلہ ایک نظر بھول کر بھی ان مزارات کو دیکھے ہوتے تو یہ قابل افسوس حالت نہ ہوتی۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم آبادی و لکڑی کی ٹال۔ پورب مکان پختہ جس کے دو جنگلے مزار سے متصل پچھم میں ہیں اس مکان کے بعد راستہ اس کے بعد مکان ہے۔ اتر راستہ سرکاری بعدہٗ لکڑی کی ٹال تین پیڑ نیم بعدہ مکان۔ دکھن مسجد مذہب امامیہ و مکان مسکونہ ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۲۲ جون ۱۹۸۳ء شام ۵ بجے

| نمبر ۵ ایضاً مزار |

اسی محلہ تاڑ تلہ میں ایک مزار جس کے اتر دکھن اور پچھم میں کھیت ہے اور پورب طرف مکان سے ملا ہوا ہے۔ یہ مزار ایک پختہ چبوترہ پر ہے۔ اس کی مرمت ابھی حال میں ہوئی ہے۔ یہ مزار پھول چند ہریجن کے مکان سے متصل ہے۔ اس مکان کے اتر میں کچھ فاصلہ پر حضرت فاضل شاہؒ کا آستانہ مبارک ہے۔ پھول چند ہریجن سروے کے وقت موقع پر موجود تھے انھوں نے بتلایا کہ میری دادی شرمتی چورا

نے اس کی مرمت کرائی ہے۔ یہ مزار خام مکان کے اندر تھا جب مکان پختہ بنا تو اسے باہر کر دیا گیا ہے۔ یہ بہت پرانا ہے دادی کہتی تھیں کہ یہ مزار سید بھیا کا ہے۔

اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت پھول چند ہریجن، پورب مکان متصل مزار پھول چند، اُتر کھیت پھول چند۔ دکھن کھیت مزروعہ پھول چند ہریجن۔ سروے مورخہ ۲۸ جون ۱۹۸۳ء بروز منگل۔

نمبر ۶ ایضاً مزار

محلہ تارٹلہ میں سڑک سے متصل جس کے دکھن و پچھم میں پختہ سرکاری گلی ہے دو مزار عہد قدیم کے تھے جو شکست ہو گئے تھے اس کی جدید طور پر مرمت ہوئی ہے اور باونڈری کی دیواریں ہیں جس سے مزار محفوظ ہے۔ دکھن سمت لوہے کی باونڈری ہے۔ کہا جاتا ہے کہ مزار جس پر شمعدان ہے وہ حضرت شاہ عظیم اللہ رحمۃ اللہ علیہ کا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم سیتارام کی زمین افتادہ اس سے متصل گلی سرکاری ہے۔ پورب گلی سرکاری بعدہٗ مکان دھرم پال ہے۔ اُتر گلی پختہ سرکاری۔ دکھن مکان قدیم سیتارام و پختہ گلی سرکاری ہے ان دونوں مزارات کی مرمت اور اس کی باونڈری شری سیتارام اور ان کے لڑکے شری کیشو گوڑ نے کرائی ہے جن کا مکان مسکونہ مزار سے متصل ہے۔

موقع معائنہ ۲۸ جون ۱۹۸۳ء بروز منگل ۳ بجے دن

نمبر ۷ ایضاً مزار

محلہ تارٹلہ میں مذکورہ بالا نمبر ۶ والے مزار کے پچھم میں ایک گلی اُتر کی سمت گئی ہے۔ اس گلی کے پچھم میں تین مزار کندھئی یادو کی زمین پر ہے۔ یہ مزارات سنگین اور قدیم ہیں۔ ان تین مزار سے متصل دکھن میں بھینس کی ناند ہے۔ بہت کھوج کے بعد معلوم ہوا کہ بیچ والا مزار حضرت افضل شاہ کا ہے اور یہ بالکل بیچ سے ٹوٹا ہوا ہے۔ دوسرا مزار یار علی شاہ نیازی کا ہے۔ مزار پر سفیدی دھغائی ہے۔ لوگوں کے مطابق ان مزارات کی قدامت مسلم ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم مکان کندھئی یادو۔ پورب پختہ گلی سرکاری۔ اُتر مکان کندھئی یادو۔ دکھن مکان کندھئی

یادگار ہے۔ کندھی یا دو ہی ان مزارات کی سفیدی و صفائی اور دیکھ بھال کرتے ہیں

**نمبر ۸ ایضاً مزار** روضہ محلہ تاڑتلہ میں آبادی و مکانات سے گھری ہوئی ایک وسیع قبرستان بزرگان دین کی بہت ہی قدیم ہے۔ یہ روضہ حضرت شیخ مصلح الدین غزنی رح کے نام سے موسوم ہے۔ آپ کی قبر ایک چھوٹے سے گھیرے میں اس افتادہ زمین میں اتر سمت ہے۔ باقی اس روضہ میں بزرگان دین کے پختہ مزارات ہیں۔ کچھ بالکل ظاہر ہیں اور کچھ مٹی کے پٹنے سے نصف ظاہر ہیں۔ حضرت شیخ مصلح الدین کے مزار مبارک پر شمعدان بھی ہے۔

کہا جاتا ہے کہ آپ بڑے بافیض اور کشف و کرامت بزرگ ہیں۔ شرقی عہد سلطنت میں ابراہیم شاہ شرقی کی علمی سرپرستی قدر دانی اور بزرگ نوازی کا شہرہ سن کر مع اپنے مریدین کی جماعت کے جونپور آئے اور نزد دریائے گومتی اپنا ڈیرہ ڈال دیا۔ اسی روضہ میں ایک مزار حضرت شاہ محب اللہ رح کا ہے۔ قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ اس پر حضرت شاہ محب اللہ کی خانقاہ اور مدرسہ بھی تھا جو امتداد زمانہ سے بے نشان ہو گیا ہے۔ حضرت شاہ محب اللہ کا مزار سنگین ہے۔ اس وقت اس قدیم شاہی بحیہ میں ۸ مزارات ظاہر ہیں۔ حضرت شیخ مصلح الدین رح کے مزار کے پائینتی ۵ مزار پختہ سنگین قطار سے ہیں جو آپ کے خلفاء مجاز اور اولاد و امجاد کے ہیں۔ پھر اس کے بعد دو مزار پختہ ایک دوسرے کے آگے پیچھے ہیں تمام مزارات بہت ہی قدیم اپنی عظمت و رفعت کو ظاہر کر رہے ہیں۔ ان بزرگان دین کے مزارات کی بے حرمتی کس مپرسی اور مسلمانوں کی حد درجہ بے تعلقی دیکھ کر بے حد افسوس ہوا اور اس امر کا یقین ہو گیا کہ اس بگڑی ہوئی قوم میں احساس مذہبی اور ادب و احترام کا جذبہ بھی مرچکا ہے اور جس قوم نے ادب کا دامن چھوڑ دیا اس نے اپنے دین و مذہب کو برباد کر دیا۔ خدا حسن ادب دیکھتا ہے۔ ادب کرو ابھی وقت ہے اور جو وقت ہے اس کی قدر کرو ورنہ جانتے ہو کہ وقت کا انتقام خاموش ہوتا ہے اور خدا نہ کرے

کر وقت کسی سے اپنا انتقام لے۔ ان مزارات اور اس روضہ کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم مکان پرہلاد و لال چند و اشفاق وغیرہ۔ پورب مکان علمدار، سعید اور ہادی رضا وغیرہ
اتر میں زمین افتاد بعدہ مکان راج نرائن وغیرہ۔ دکھن مکان شکر اللہ جھنو و پیٹیہار کا
ہے۔ مسلمانوں سے راقم الحروف کی دست بستہ درخواست ہے کہ وہ اس قدیم قبرستان و روضہ
کو آ کر دیکھیں اور مشائخ کے مزارات کی جو بے حرمتی ہو رہی ہے اس کی صفائی کرا کے
باؤنڈری کرادیں۔ یہ تاریخ کا عظیم سرمایہ ہے۔ اس کی بربادی اس ملت پر بدنما داغ
ہے اور خدا کے نزدیک ناقابل معافی جرم ہے۔ یہ بزرگان دین اس ملت کے عظیم
محسنین ہیں۔ موقع معائنہ ۳۰ رجون ۱۹۸۳ء بوقت ۹ بجے صبح

**نمبر ۹ ایضاً مزار** اسی محلہ تاڑتلہ میں ایک مزار مبارک ڈاکٹر عبدالحق دندان ساز کے مکان کے دکھن اور کٹو مرحوم کے مکان کے پورب
میں ایک چبوترہ پر جو صحن سے ۳ فٹ اونچا اور سڑک سے ۵ فٹ کی بلندی پر ہے مزار
بہت ہی قدیم ہے کہا جاتا ہے یہ مزار مبارک حضرت شاہ شمس اللہ حقانیؒ کا ہے۔ بابر
بادشاہ آپ کا بے حد معتقد تھا اور آپ کا بہت ادب و احترام کرتا تھا۔ آپ بہت ہی رحم
دل اور صاحب فیض بزرگ ہیں۔ اور حسن ادب والوں کو بہت فیضیاب کرتے ہیں لیکن
ادب و احترام تو محبت کا تقاضہ ہے جب محبت نہیں تو کچھ بھی نہیں۔ اس مزار مبارک
کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم مکان کٹو درزی مرحوم۔ پورب مکان بٹن۔ اتر مکان عبدالحق دندان ساز۔ دکھن
بختہ گلی سرکاری ہے۔ سروے مورخہ ۳۰ رجون ۱۹۸۳ء

**نمبر ۱۰ ایضاً مزار** محلہ تاڑتلہ بڑھئی ٹولہ کی پختہ گلی میں لب سڑک ایک مزار پختہ بہت ہی قدیم بجلی کے پول سے ملا ہوا ایک چبوترہ پر واقع ہے۔ مزار سنگین
اور عہد شاہی کی ایک اہم یادگار ہے۔ قدامت کا یہ عالم ہے کہ اس کا پتھر گھس گیا ہے سرہانے
ایک چھوٹا شمعدان بھی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ ولی اللہؒ کا ہے۔ آپ بہت

ہی باکمال اور صاحب فیض بزرگوں میں ہیں۔ آپ شرقی عہد سے متعلق ہیں۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم سڑک سرکاری۔ پورب زمین افتادہ جو مکان کا صحن ہے اور اس میں قطار سے تین مزارات ہیں۔ اتر مکان بدھو حلال خور ومکان بہاری لال۔ دکھن گلی پختہ سرکاری جو پورب کو گئی ہے اور نل و مکانات سکونتی ہیں۔

**نمبر۱۱ ایضاً مزار**

مذکورہ بالا مزار نمبر۱۰ سے پورب میں چند قدم کی دوری پر تین مزار ایک قطار میں ہیں۔ آخری پورب والا مزار سلطان گیس والے مرحوم کے مکان کی سیڑھی سے متصل ہے۔ دوسرا اور تیسرا مزار کچھ ٹوٹا ہوا ہے۔ یہاں پر رہنے والے سبھی ہندو اور مسلمان ان بزرگوں سے عقیدت رکھتے ہیں سفیدی وصفائی کراتے اور اگربتی جلاتے ہیں۔ صاحب مزار کا نام گوہر شاہ مجذوبؒ وحضرت انور شاہؒ ہے۔ آپ بہت ہی بافیض ہیں اور آپ کا تعلق عہد شاہی سے ہے۔ ان تینوں مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم مزار سنگین جس کا ذکر آچکا ہے۔ پورب کلن مستری بڑھئی۔ اتر مکان بابولال گپتا و مکان گیس والے مرحوم۔ دکھن پختہ سرکاری گلی بعدہ مکان مٹھائی لال کا ہے

سروے مورخہ ۵ جولائی ۱۹۸۳ء بوقت ۴ بجے شام

**نمبر۱۲ ایضاً مزار**

ایک مزار حضرت نھے شاہؒ کا اتر نور علی، پچھم مہنگو مستری وعبدالجبار کے مکان سے گھرا ہوا ہے۔ اور مہنگو مستری کا جنگلہ خاص مزار کے اوپر ہے۔ پورب میں اونچا پختہ صحن ہے جس پر جانے کے لیے سیڑھیاں ہیں۔ آپ کا شمار عہد قدیم کے فضلائے روزگار میں ہے۔ مزار پر سفیدی وصفائی ہے۔ تاڑتلا اور مخدوم شاہ اڈھن میں عہد قدیم کے علماء وفضلا کے مزارات کی حالت دیکھ کر یہ کہنا پڑتا ہے کہ اس محلہ کے فولادی ستون نسیم صبح کے جھونکوں میں سو گئے یا باد سموم کے تھپیڑوں کی نذر ہو گئے ورنہ یہ حالت نہ ہوتی۔

**آراضی قبرستان محلہ تاڑتلہ جونپور**

آراضی نمبر ۲۶، ارڈسمل نمبر ۱/۲، ۳۴ ارڈسمل نمبر ۱/۲، ۵ ڈسمل نمبر ۱، ۲، ڈسمل ۱/۲، ارڈسمل ۱/۲، ا ڈسمل

# حضرت حاجی مولانا شاہ سید امیر علی جائسی نقشبندیؒ

غوث الوقت چراغ ربانی حضرت شاہ حاجی صوفی محمد کامل فاروقی دلیدپوریؒ روحانی فیوض و برکات اور کمالات باطنی کے حصول کے لئے سفر کے دوران بیمار ہوئے اور اسی حالت میں جونپور وارد ہوئے۔ آپ نے اپنی بلند پایہ تصنیف منیر اعظم مطبوعہ ۱۳۱۱ھ میں ایک مقام پر اس طرح فرماتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| قروں دمبدم بود شوق سفر | کہ تا در جونپور کردم گذر |
| بشہرِ جونپور گشتم علیل | درانجا نہادیم رخت رحیل |

ترجمہ:۔ "مجھے سفر کا شوق بہت تھا اسی بے قراری میں سفر کرتا ہوا میں جونپور وارد ہوا اور یہاں پر میں اچانک بیمار ہوگیا۔ میں نے سامان سفر یہاں رکھدیا اور قیام کر لیا۔" حضرت صوفی صاحب نے منیر اعظم میں حضرت شاہ صاحب کے مقامات اور ان کے کمالات باطنی کو فارسی میں اس طرح منظوم کیا ہے۔ اس سلسلہ میں فارسی اشعار ملاحظہ ہوں ؎

| | |
|---|---|
| شنیدم کہ درویش عالی مقام | بشہرِ جونپور دارد قیام |
| مبارک بود نام درویش پیر | امیر علی شاہ روشن ضمیر |
| بجائس وطن مال و اسباب داشت | خدا را گرفت و ہمہ را گذاشت |
| برائے خدا از وطن شد بعید | جونپور را در ولایت گزید |
| لب گومتی معبد کبریا | بود مسجدے مستجاب الدعا |
| بس آں سید شاہ آل رسول | دراں مسجد پاک دارد نزول |
| بود در مقام توکل فقیر | نہ جنبد گہے سوئے باب امیر |
| بہ مسجد بماند قناعت پذیر | بنانِ جویں و بساطِ حصیر |

بعلم و عمل کار دیں ساختہ | در علم شریعت برافراختہ
ولی خدا عالم ارجمند - ! | بود پیرو سنت نقشبند
دلی بُوَد در زمان قدیم | ندیم شہنشاہ عبدالعلیم
بحب و ریاضت چناں پاک شد . | کہ جس بصر چشم ادراک شد

---

ترجمہ : جونپور میں اس وقت ایک عالی مرتبہ فقیر موجود ہے ۔ اور اس عظیم فقیر کا نام حاجی سید امیر علی شاہ روشن دل ہے ۔ جن کا وطن جائس ضلع رائے بریلی ہے وہ خاندان سادات کے چشم و چراغ اور بہت ہی امیر و کبیر تھے لیکن انھوں نے تمام مال و اسباب خدا کی راہ میں لٹا دیا اور خدا کی خوشنودی و رضا کے حصول کے لئے وطن سے بے وطن ہو گئے ۔ انھوں نے سفر کرتے ہوئے جونپور میں قدم رنجہ فرمایا اور اسی کو اپنا مسکن بنایا ۔ انھوں نے جونپور میں دریائے گومتی کے کنارے مسجد مستجاب الدعوۃ ( لال ) مسجد میں سکونت اختیار کی ۔ سید امیر علی شاہ بہت ہی بلند مرتبہ اور صاحب فیض و کشف و کرامات بزرگ ہیں وہ آل رسول سے ہیں اس لئے ان کی نسبت بہت ہی قوی ہے ۔ آپ بڑے ہی متوکل ہیں اور زہد و ورع میں اپنا جواب نہیں رکھتے ہیں اور نہ کبھی کسی امیر اور رئیس کے دروازے پر جاتے ہیں ، بہت ہی قانع اور بردبار ہیں کسی سے کچھ بھی طلب نہیں کرتے ہیں ۔

آپ کی غذا جو کی روٹی اور ساگ پات ہے ۔ ان کا بچھونا بوریا اور اینٹ پتھر کی تکیہ ہے ۔ آپ علم ظاہر و باطن سے آراستہ اور جامع شریعت و طریقت ہیں آپ کا سلسلہ طریق نقشبندیہ ہے اور حضرت شاہ صوفی عبدالعلیم آسی رح کے ہمعصر ہیں ۔ آپ نے راہ سلوک و معرفت میں اتنی محنت شاقہ برداشت کی اور ریاضت و مجاہدہ کیا کہ دل کی آنکھیں روشن ہو گئیں کیونکہ آپ ہر آنے والے کے راز دل سے آگاہ ہو جاتے ہیں بہت ہی روشن ضمیر فقیر ہیں ۔

آگے نظم میں بہت سے حالات بیان فرمائے ہیں۔ اس کے بعد حضرت صوفی صاحب نے فرمایا کہ مجھے سید امیر علی شاہ نے غیبی اشارہ پر بیعت فرمایا اور خرقہ دیا، دستار فضیلت باندھی اور بابرکت ہاتھ میرے سر پر رکھا اس سلسلہ کا شجرہ دیا اور ایک کتاب جس کا نام "سرّ الشہود" تھا عنایت فرمائی اور دعا کی پھر مجھے رخصت کیا۔

## وصال اور جائے مدفن سید امیر علی شاہؒ

اس کے بعد "منیر اعظم" میں حضرت صوفی محمد کامل ؒ نے وصال کو نظم کرتے ہوئے کمال فصاحت و بلاغت کا دریا بہایا ہے کہ یہ نظم فارسی ادب کا ایک شاہکار کہی جانے کی مستحق ہے۔ فرماتے ہیں کہ اس کے بعد آپ مسجد مستجاب الدعوات سے ترک سکونت کرکے جونپور کے ایک قدیم محلہ بازید پور میں تشریف لے گئے اور یہیں پر آپ کا وصال ہوا اور اسی محلہ بازید پور میں پولس لائین کے پچھم میں ایک چبوترہ پر آپ کا مزار مبارک ہے۔ مزار مبارک پر ایک شمعدان ہے جس پر حاجی سید شاہ امیر علی قدس سرہٗ وفات بتاریخ ۱۹ ربیع الثانی ۱۲۷۴ھ کندہ ہے۔ اس چبوترہ پر دو مزار ہیں پورب والا مزار آپ کا ہے۔ اس کی چوحدی یہ ہے۔ پچھم زمین افتادہ دکا نونی پورب زمین افتادہ اتر زمین افتادہ، دکھن بڑی قبرستان ایک وسیع چبوترہ پر ہے جس پر ۲۰ مزارات ہیں اسمیں ۴ مزارات شکست ہیں ۔

بوَد قریۂ طیب دیگر ز نور — کنارہ جونپور بازید پور
چو شد جان پاکش ز فرشِ زمیں — رواں سوئے قندیلِ عرشِ بریں
دراں موضعِ رحمتِ کردگار — تنِ سید پاک راشد مزار
ترا گر بود شوقِ بہرِ کشود — ز الفاد الہام و کشف و شہود
روئے بر مزارِ شہِ پاک پیر — امیرِ علی شاہِ روشن ضمیر
بہ استادہ تو فاتحہ خواں نخست — نشینی نہو میکہ گویم درست

زہمن صورتِ فاتحہ یاد دار — درود طریقت بخوانی سہ بار
بخواں صورت فاتحہ را نخست — زبانی باہستہ بارے درست
پس اخلاص سہ بار خواں بعد ازاں — درود طریقت تو سہ بار خواں
ثوابش عطا کن بہ اہلِ قبور — نشیں بعد ازیں از ادب باحضور
نشینی بگورِ شہ نیک خو — سوئے غرب پشت و سوئے شرق رو

---

ترجمہ:۔ جونپور میں ایک گاؤں ہے بہت ہی پاکیزہ اور پرنور جو مسجد مستجابُ الدعوات کے دکھن میں بہت ہی دور ہے اور اس کا نام بایزید پور ہے۔ اسی پاکیزہ سرزمین میں سید امیر علی شاہ جائسی رح کا وصال ہوا۔ اور آپ کی روح مبارک عالم اسفل

مزار سید امیر علی شاہ جائسی نقشبندی رح بازید پور جونپور

سے عالمِ بالا عرشِ بریں کو پرواز کر گئی اور یہیں پر پولس لائن کے پچھم میں ایک چبوترے پر آپ کا مزار ہے اور کتبہ لگا ہے۔ اگر تم چاہتے ہو کہ دل کی گرہیں کھل جائیں تو تم پاکیزہ دلی کے ساتھ اس شہنشاہ کے مزار پر جاؤ اور باادب کھڑے ہو کر پہلے فاتحہ پڑھو اور جس طرح میں تمہیں بتا رہا ہوں۔ مزار مبارک پر بیٹھ جاؤ اور طریقت کا درود تین بار پڑھو اور سورہ فاتحہ کو ایک بار زبانی آہستہ سے پڑھو، پھر تینوں قُل کی تلاوت کرو اور آخر میں پھر درود شریف تین بار پڑھو اور ثواب اس کا صاحب مزار کی روح کو بخش دو اس کے بعد حضور قلب اور ادب کے ساتھ اس طرح بیٹھو کہ پچھم طرف تمہاری پیٹھ اور پورب طرف تمہارا منہ ہو اور تمام خیالات کو دل سے نکال کر صاحب مزار کی روح مبارک کی طرف اپنے دل کو متوجہ کرو توفیض روحانی حاصل ہوگا اور بارشِ نور ہوگی۔

(منیر اعظم منظوم فارسی از حضرت صوفی محمد کامل ؒ ص ۵۳ سے ۵۵ مطبوعہ ۱۳۱۱ھ)

## حضرت گلزار شاہؒ

حضرت حاجی صوفی محمد کاملؒ کا قیام ایک عرصہ تک جونپور میں رہا۔ یہاں پر آپ منصفی کے عہدہ پر فائز رہے۔ اور آپ نے اٹالہ مسجد کی از سرِ نو مرمت بھی کرائی ہے۔ آپ نے اس سرزمین کے صوفیہ اور مشائخ کی ارواح پاک سے بہت کافی فیوض و برکات حاصل کئے ہیں۔ اس سرزمین کے ایک بزرگ حضرت گلزار شاہؒ کا ذکر کرتے ہوئے اپنی فصاحت و بلاغت کا دریا بہایا ہے یہاں اس بات کا ذکر ضروری ہے کہ کسی تذکرہ یا تاریخ میں سید امیر علی شاہؒ یا حضرت گلزار شاہؒ کا ذکر نہیں ملتا ہے حالانکہ مذکورہ بالا دونوں بزرگ متاخرین صوفیہ میں گذرے ہیں اور حضرت صوفی صاحب سے ان کی ملاقات ہوئی اور بہت فیوض و برکات حاصل کیا ہے۔ فرماتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| بہ شہر جونپور کردم قیام | بہ شہرے مرا شہر با شد تمام |
| کہ شد رنگ افزا ولیٔ الٰہ | بہ شہر جونپور گلزار شاہ |
| کلاں مسجد جامع جون پور | مقدم شد از شاہ گلزار نور |

چوں رفتم دراں مسجد بے نظیر — کہ بود اندراں شاہ مردم کثیر
مودب نشستم دراں بزم گاہ — نظر سوئے من کرد و فرمود شاہ
ہمی بینم از وے دید و درست — کہ پیر کبیر تو ہمراہ تست
بگفت و باستاد آمد بہ پیش — کشید از سر پاک دستار خویش
بمن گفت از روئے لطف و کرم — کز امروز من نیز با تو شدم

ترجمہ : میں نے کچھ دنوں شہر جونپور میں قیام کیا۔ اس شہر میں مجھ کو کئی مہینہ ہو گیا تھا حضرت گلزار شاہ؟ ایک روشن ضمیر فقیر کا قیام جامع مسجد جونپور میں تھا اور آپ کے قیام سے اس مسجد کی رونق دوبالا ہو گئی تھی۔ میں اس مسجد کلاں (جامع مسجد) میں گیا تو دیکھا کہ ایک نورانی چہرے والا فقیر بیٹھا ہوا ہے اور بہت کافی لوگ جمع ہیں اور ہر طرف سے فقیر کو گھیرے ہوئے ہیں میں بھی ادب سے وہیں بیٹھ گیا۔ شاہ ؒ نے اس بھری بزم میں میری طرف نظر کی اور فرمایا کہ میں دیکھ رہا ہوں کہ تیرے ساتھ ایک بہت بڑے بزرگ ہیں اس لئے میں بھی تجھ سے محبت کرتا ہوں اور یہ کہہ کر کھڑے ہو گئے اور آگے بڑھ کر اپنے سر سے اپنی دستار اتاری اور اپنے دست کرم سے میرے سر پر باندھا اسکے بعد اپنا خرقہ وغیرہ بھی دیا۔ کہا جاتا ہے کہ کچھ دنوں کے بعد حضرت گلزار شاہ؟ اپنے وطن کشنی چلے گئے اور وہیں پر جا کر آپ کا وصال ہوا۔ یہ جگہ اودھ میں جگدیش پور کے پاس ہے جہاں ہر سال عقیدت مندان حاضر ہو کر محبت کے پھول نچھاور کرتے ہیں۔

(منیر اعظم منظوم فارسی ص ۶۵۰۶۴،۶۶ مطبوعہ ۱۳۱۱ھ طبع دوئم ۱۳۹۳ھ تاج آفسٹ الہ آباد)

## حضرت صوفی محمد کامل کے تصرف سے مردہ کا زندہ ہونا

حضرت حاجی صوفی محمد کامل ؒ کا قیام برسوں جونپور میں رہا۔ آپ نے اٹالہ مسجد جونپور کی مرمت اپنے جیب خاص سے کرائی ہے ذیل کا واقعہ اسی مسجد کی مرمت کے زمانے کا ہے۔ یہ نظم فارسی ادب کا شاہکار ہے ؎

بشہر جونپور نامی بلسے — زنام اٹالہ بود مسجدے

زتعمیر شاہان فیروز مند | بہ افراختہ تا سہ منزل بود
یکے بود مزدور ہندو نژاد | ز بالائے آں بر زمیں اوفتاد
گراں بار شہتیر چوبے کلاں | بیفتاد ناگہ ز بالا براں
زتن طائر روح پرواز کرد | بمرد و سراپا بدن گشت سرد
پدر مادرش دیگر اہل وعیال | دویدند گریاں پریشان حال
سوئے لاشہ با حیف نگریستند | باہ و فغاں زار بگریستند
سراسیمہ معمارے آمد دواں | بگفت ایں حکایت بآہ و فغاں
کہ دھوتال جاں را بمسجد سپرد | ز بالائے مسجد بیفتاد و مرد
مرا زیں خبر شد بسے اضطراب | سوئے مسجد پاک رفتم شتاب
باین حرز جستند او را علاج | ز چیزے دگر نامدش احتیاج
زتاثیرش اول سرش گرم شد | دلش گرم شد پس تنش نرم شد
دگر بار جنبد و لبہا کشاد | سیوم بار استاد و آواز داد

کہ از مذہب خود پشیماں شدم
ازاں در گذشتم مسلماں شدم

ترجمہ: شہر جونپور میں اٹالہ مسجد بہت ہی مشہور ہے۔ جس کی بنیاد فیروز شاہ تغلق نے
ڈالی تھی۔ یہ مسجد تین منزل ہے اور بہت ہی بلند و بالا ہے۔ اس مسجد کی مرمت کا کام جاری
تھا اس میں ایک مزدور دھوتال نامی ہندو تھا وہ اس مسجد پر سے گر گیا اور اس کے اوپر
ایک بہت بھاری لکڑی کی شہتیر بھی اوپر سے آگری۔ اس کے گرتے ہی اس مزدور کی
موت ہو گئی اور اس کا سارا بدن سرد ہو گیا۔ اس مزدور کے ماں باپ، اہل وعیال
عزیز واقارب لاش کے پاس آکر گریہ وزاری کرنے لگے۔ اس حالت میں ایک معمار،
بدحواس میرے پاس آیا اور کہا کہ دھوتال مسجد کے اوپر سے گر کر فوت ہو گیا ہے
مجھ کو اس خبر سے بوجہ بدنامی کے بہت پریشانی ہوئی اور میں بھاگا ہوا اٹالہ مسجد پہونچا

اور اسی جزء سے اس کا علاج کیا۔ کچھ ہی دیر کے بعد اس کا سر گرم ہوا، پھر دل میں گرمی آئی اور اس کے بعد بدن گرم ہوا۔ پھر دوسری بار کے عمل سے اس نے آنکھیں کھول دیں اور ہونٹوں کو جنبش ہوئی، تیسری بار کے عمل سے وہ اٹھ کر کھڑا ہو گیا اور آواز دے کر کہا کہ میں اپنے دھرم سے شرمندہ ہو کر توبہ کرتا ہوں اور مسلمان ہوتا ہوں۔

منیر اعظم کے ص۲۳ پر اس جزء دعا کے بارے میں یہ لکھا ہے کہ

"پاکیزگیٔ قلب و زبان کے ساتھ درود طریقت کو تین بار پڑھو، پھر سورہ فاتحہ صحت و حضور قلب کے ساتھ سات بار، بعدہٗ درود طریقت تین بار پڑھو، اور بیٹھ جاؤ اور اپنے داہنی ہاتھ کی ہتھیلی تخت، زمین پاک یا فرش پر اس تصور کے ساتھ ملو اور اپنی ہمت و کوشش کو مجتمع کر کہ میں بیماری، درد و تکلیف اور رنج و کلفت کو باہر کرتا ہوں۔ ایسا عمل کرنے سے بدن میں نور مطلق کی روشنی نمودار ہوگی اور ساری بیماریاں خاکستر ہو جائیں گی اور موت بھی بحکم الہٰی زندگی کے تابع فرمان ہو جائے گی۔ اگر ایک بار کرنے سے اثر ظاہر نہ ہوں پھر دوسری بار کرے اور اگر پھر بھی نہ ہو تو تیسری بار کرے تو دنیا کی کوئی بھی جسمانی بیماری اور آسیب وغیرہ سے شفائے کلی ہو جائے گی"

لیکن اثرات کے لئے حسب ذیل شرائط کی پابندی لازمی و ضروری ہے۔

اس کے لئے ذکر و فکر خشوع و خضوع تقویٰ طہارت، دیانت و صداقت، پاکیزگی فکر و زبان، یکسوئی قلب، استغراق اور مخلوق خدا سے انس و محبت اور دل کا ذاکر ہونا اور صوفیائے کرام کا دل سے ادب و احترام کرنا ضروری ہے۔

منیر اعظم ص۲۳، بشکریہ جناب محمد یونس صاحب ساسوں الہ آباد و جناب عبدالاول صاحب

۱۰۵ بڑی مرچنٹ جن کی وساطت سے منیر اعظم نامی کتاب کے مطالعہ کا موقع ملا اور میں نے ان واقعات کو اس کتاب میں پیش کیا ہے۔ میں نے مرمت کے لئے عبدالادل صاحب ۱۰۵ سے سید امیر شاہ کا مزار مبارک جو شکست ہو گیا ہے کہا۔ انھوں نے کہا کہ کوشش کروں گا۔ اس بات کو آج کئی سال ہو گیا اور ان کی کوشش ہی پوری نہ ہوئی۔ مجھے افسوس ہے کہ ایسے نیک کام کی اور اتنے عظیم و صاحب کرامت بزرگ کے مقدس مزار کو مرمت کرانے کی توفیق انھیں نہیں ہوئی۔ حالانکہ وہ صرف مزار کیا اس پر مقبرہ تعمیر کرا سکتے ہیں آدمی کو اپنے وقت میں جو کرنا چاہئے نہیں کرتا ہے اور جب وقت ختم ہو جاتا ہے تو افسوس کرتا ہے اور اس کام میں تو خاص رضائے الٰہی شامل رہتی اور توشۂ آخرت ہوتا۔

## مزارات محلہ مخدوم شاہ اڈھن مع چوحدی

نمبرا ایضاً مزار | ۱۰ ار مزارات پختہ بہت ہی قدیم ۳۵ - ۳۵ پورب پچھم و اُتر دکھن مربع چبوترہ پر ہیں۔ اس میں ۲ مزارات بہت شکست ہیں صرف نشان مزار موجود ہے۔ باقی مزارات نصف ٹوٹے ہیں اور کچھ بالکل درست بھی ہیں۔ مزارات اپنی عظمت ظاہر کر رہے ہیں۔ چبوترے کی دیوار قدیم عہد کے کنکر کے چٹان سے بنی تھی۔ گلی کی طرف سے مزارات بہت اونچائی پر ہیں۔ قرب و جوار میں بہت سی گوشت کی دکانیں ہیں اس وقت شکستہ چبوترے کے بڑے بڑے کنکر کے ٹکڑے موجود ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم زمین افتادہ نام مستری و عبداللہ مستری مرحوم وغیرہ و نیم کا قدیم درخت، پورب مسجد ملحق قبرستان و دکان گوشت بعدہ پختہ راستہ سرکاری، اُتر راستہ پختہ گلی بعدہ مکانات قطار سے ہیں۔ دکھن مکان جگن مستری کا ہے۔ جگن مستری کے مکان کے پورب میں مکان رمضان مستری کا ہے۔ یہ لوگ راج گیر ہیں اور اپنے فن میں درجۂ کمال رکھتے ہیں۔ ان کے خاندان کے بڑے بھائی عثمان مستری تھے جو بہت بڑی پگڑی باندھتے تھے۔

**نمبر۲ ایضاً مزار** | محلہ مخدوم شاہ اڈھن میں محمد عثمان مستری بڑہ گڑا مرحوم کے مکان سے ملا ہوا تین مزار پختہ سفیدی شدہ بائیں جانب سیڑھی کے موجود ہے مزارات سنگین اور جاہ جلال کے مالک ہیں۔ کوئی نہیں جانتا کہ بزرگ کس عہد کے ہیں لیکن مزار کی بناوٹ عہد قدیم کی یاد تازہ کرتی ہے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم مکان محمد عثمان معمار مرحوم و محمد رمضان مستری صاحب۔ پورب راستہ و فرش سرکاری ہے۔ اتر مکان مسکونہ رمضان مستری وغیرہ بعدہٗ مسجد تعمیر کردہ جان علی، سبحان علی و رحمان علی وغیرہ معماران مرحومین

# دین و دنیا کی فلاح تقویٰ اور نیکی میں ہے

نیکی کا بیج اپنے جیب میں رکھو اور ہر وقت بوتے چلو۔ تو آخرت میں ایک سرسبز و شاداب اور پھلوں سے لدا باغ ملیگا یہی جنت ہے۔ دنیا میں جو لوگ اپنی قیمتی زندگی کے لمحات کی قدر کرتے ہیں اور اپنی عزت و ضرورت کی پرواہ کئے بغیر دوسروں کیلئے ایثار و قربانی کرتے اور پوشیدہ مدد کرتے ہیں وہ یقیناً خدا کا قرب اور اعلیٰ مدارج حاصل کرتے ہیں اور انسانیت کا تقاضا بھی یہی ہے

میں اسرار الٰہی بیان کرنا چاہتا تھا لیکن عوام اور اور علماء انکار کریں گے۔ حالانکہ اسرار الٰہی ہی غیب ہے اور جب عالم غیب سے قطعی رابطہ ہو جاتا ہے تو غیب غیب نہیں رہتا شہود ہو جاتا ہے۔ اولیاء اللہ فنائیت کے بعد غیب پر مطلع ہوتے ہیں۔ اگر اب بھی غیب کا انکار کیا جائے تو گویا ولائیت کا انکار ہوگا۔ جو کلمہ طیبہ کی نفی ہے۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کو خاتم النبیین محض اس لئے نہیں کہا گیا ہے کہ آپ کے بعد کوئی نبی نہ آئے گا جیسا کہ عارف روم نے جلد ششم میں فرمایا ہے۔ بلکہ آنحضور کو اسلئے بھی خاتم کہا گیا ہے کہ آپ بادشاہ اسرار غیب تھے اور فیض رسانی میں آپ جیسا کوئی ہوا ہے اور نہ ہوگا۔ یعنی جس طرح آپ خاتم زمانی ہیں اسی طرح آپ کمالات کے بھی خاتم ہیں۔ اولیاء اللہ آپ کی روحانی اولاد اور جانشین ہیں اور آپ ہی کے عنصر سے بنتے ہیں۔ پھر غور کرو کہ کیا مراتب ہوں گے۔ جب کہ آپ کی ولایت نبی کی ولایت ہے۔

شریعت اور طریقت کا حکم ہے کہ لوگوں کی بدخلقی اور ایذا رسانی پر صبر کرو اور اس طرح بندگان خدا کو نفع پہونچاؤ اسی کو قرآن کی زبان میں عمل صالح اور تقویٰ سے تعبیر کیا گیا ہے ممکنات اور کائنات سے گذر کر ذات باری سے تعلق قائم کرنا چاہئے۔ غیر اللہ کی صحبت زہر ہلاہل ہے جو لوگ شب و روز دنیا داروں کی صحبت اختیار کرتے ہیں وہ راہب ہیں اور رہبانیت کی شریعت نے سخت مذمت کی ہے۔ کیونکہ یہ دنیا دار ڈھیلے اور پتھر ہیں۔ مقام عبرت ہے کہ جو لوگ دنیا میں اطلس و زربفت کا لباس پہنتے، زریں پٹیاں باندھتے اور گل دلالہ کی ٹوپیاں زیب کرتے اور پھولوں کی سیج پر سوتے ہیں وہ بھی موت کے بعد بے سلا کفن پہنتے اور زمین پر ہی سوتے ہیں۔ لیکن دنیا داری نے ان کو غفلت کے پردے میں لپیٹ لیا ہے اور وہ انجام سے بے خبر ہیں۔

انسانی روح جو امرِ ربّی ہے وہ خدا سے منہ پھیرے ہوئے ہے۔ انسان کی روح عالم نفوس اور عالم عقول کی چیز ہے۔ لیکن وہ اپنے کو فراموش کئے ہوئے ہے جب روح اپنی اصل کو فراموش کر دیتی ہے تو وہ عقول اور نفوس اس سے کہتے ہیں کہ تو نے ہمیں بھلا دیا ہے اور عارضی یاروں سے رشتہ جوڑ لیا ہے لیکن اب وہ کسی کی نہیں سنتا اور اندھا بہرا گونگا ہو جاتا ہے۔ روح کے جسم میں آنے کی کیفیت عوام کی فہم سے بالاتر ہے عوام اور علماء کو روح کی صرف خوشبو پہنچی ہے اور اولیاء کاملین روح کے راز سے آشنا ہیں اور اس کا دیدار کرتے ہیں۔ اسلئے ان سے اپنا رشتہ جوڑو تب خدا کے دیدار کی دولت ملیگی۔ اولیاء اللہ واصل بحق ہیں اور ان کی روح روح اعظم سے مل گئی ہے اس اتصال ربانی کو عارف رومیؒ نے اس طرح بیان کیا ہے۔

چونکہ با حق متصل گردید جاں　　ذکر آں اینست و ذکر اینست آں

ترجمہ:- ثنائیت کے بعد دوئی نہیں ہے اور ایسا اتصال ہو جاتا ہے کہ دونوں، ذاکر و مذکور، ایک ہو جاتے ہیں حتیٰ کہ کسی بھی عارف کا ذکر خدا ذکر ہوتا ہے اور خدا کا ذکر عارف کا ذکر ہوتا ہے۔

آراضی قبرستان مع رقبہ مخدوم شاہ ڈھن | نمبر ۱۹، ۲۲ ڈسمل۔ ۴۴ و ۴۵ رقبہ ۱۵، ڈسمل۔ مزار و اسکے متعلق آراضی نمبر ۴۳، رقبہ ۲۵ ڈسمل۔ نمبر ۲۱، ۲، ڈسمل ہے۔ بشکریہ سید ظفر حسن سنیئر وقف انسپکٹر جونپور

## قبرستان عہد شاہی مفتی محلہ جونپور

اس محلہ میں سڑک سرکاری اور بکرڈکے چھتنار درخت کے پچھم میں افتادہ زمین کے آخر میں ایک پختہ اور قدیم مزار عہد شاہی کا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شیخ شاہ عبدالکریم کا ہے۔ جو اپنے وقت کے کاملین روزگار اولیاء کبار میں گذرے ہیں۔ اس محلہ کے بزرگوں کا کہنا ہے کہ اس مزار پر ایک عظیم الشان گنبد تھا جو امتداد زمانہ سے منہدم ہوگیا ہے۔ مزار کے سرہانے ایک شکستہ قدیم کتبہ ہے اس سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ صاحب مزار کا نام عبدالکریم ہے۔ یہ زمین فاروق حلوائی کی ہے۔ عہد قدیم میں اس کی کیا کیفیت تھی کسی کو معلوم نہیں ہے لیکن جب اس زمین میں مزار ہے اور اس پر گنبد تھا تو زمین صاحب مزار کی ہے۔

بہر حال امتداد زمانہ سے یہ زمین جس طور پر بھی محمد حلوائی مرحوم اور ان کے لڑکے فاروق حلوائی کو ملی ہو۔ اس پر رہائشی تعمیر سے دنیا و آخرت دونوں جگہ خسارہ رہے گا بہتر یہی ہے کہ حضرت شاہ عبدالکریمؒ کا مزار ایک ۱۰-۱۰ کے مربع فٹ چبوترہ بناکر اس پر تعمیر کر کے پھر باقی زمین اگر ذاتی استعمال میں لائی جائے تو ہوسکتا ہے کہ یہ خسارہ کی بات دور ہو جائے۔ اس مزار کی موجودہ چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت بیج ناتھ و زمین افتادہ مختار احمد۔ پورب سڑک سرکاری بعدہٗ مکان عبدالمجید و شمس الدین۔ اتر زمین افتادہ مختار احمد و کھیت مختار احمد۔ دکھن زمین افتادہ نصیرالحق اس کے پورب میں مکان فاروق حلوائی کا ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۱۴ جولائی ۱۹۸۲ء بروز جمعرات بوقت ۷ بجکر ۲۰ منٹ بموجودگی محمد عارف محلہ ملا ٹولہ و محمد زماں خاں

## ایضاً مزار مفتی محلہ نمبر ۲

مفتی محلہ کی اس وسیع قبرستان جس میں کوئی باونڈری کی دیوار نہیں ہے۔ اس میں اس وقت ۲۴ قبریں پختہ ہیں اور زیادہ تر عہد قدیم کی معلوم ہوتی ہیں۔ اس میں ۱۲ عدد شکستہ حالت میں ہیں۔ اسمیں چار قبر پر لوح قبر پورب میں ہے اور ایک درمیان میں ہے جس پر عربی عبارت

کندہ ہے۔ یہ قبریں زمانۂ حال کے امامیہ حضرات کی ہیں۔ دریافت کرنے پر معلوم ہوا کہ اس وقت یہ قبرستان امامیہ حضرات کے تصرف میں ہے۔ اس میں بہت سی کچی اور پکی ہوئی قبریں بھی ہیں۔ قبرستان کھلی ہوئی ہے اس وجہ سے جانور پیشاب پاخانہ کرتے ہیں بیحد گندگی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت محمد عارف، پورب محمد صدیق و عبدالرشید کا کھیت ہے۔ اتر کھیت عبدالرشید صدیق و محمد عارف، دکھن کھیت محمد عباس و عبدالجبار۔ موقع معائنہ مورخہ ۱۴ر جولائی ۱۹۸۳ء ۸ بجکر ۱۵ منٹ بموجودگی عبدالجبار، محمد عارف و ابرار احمد

**ایضاً مزار مفتی محلہ نمبر ۳**

مفتی محلہ کی دکھنی سرحد پر ایک قدیم عہد شاہی کی قبرستان ہے جس کی دکھنی پختہ دیواریں اب بھی موجود ہیں۔ اس کے چاروں طرف پختہ دیواریں تھیں اور پختہ فرش بھی تھا جس کے آثار بہت صاف نظر آرہے ہیں۔ اس میں دو مزار پختہ اور بلند و بالا نظر آرہے ہیں یہ مزار تقریباً ۳۰×۳۰ مربع فٹ کے چبوترے پر ہیں اور عہد شاہی کے علماء و مشائخ کے ہیں۔ اس میں ایک مزار کسی بچہ کا بھی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کنواں پختہ و محلہ خالص پور و کھیت عیدو۔ پورب کھیت گوپال موریہ و عیدو میاں اتر قبرستان و کھیت عیدو میاں و گوپال موریہ۔ دکھن کھیت گوپال موریہ۔

موقع معائنہ ۱۴ر جولائی ۱۹۸۳ء بوقت ۹ بجے دن بموجودگی گوپال محمد عارف

**ایضاً مزار مفتی محلہ نمبر ۴**

اس محلہ میں ایک قدیم عہد شاہی کی قبرستان اس محلہ کی دکھنی سرحد پر واقع ہے اور جھاڑ و جھنکاڑ اور خودرو پودوں سے ڈھکی ہوئی ہے۔ اس میں جلبل و بیر کی جھاڑی ہے۔ اس میں ۶ مزارات بہت ہی بلند و بالا عہد قدیم کے ہیں اور یقیناً اس میں عہد مغلیہ کے نامور علماء اور مشائخ زمانہ آرام فرما رہے ہیں۔ اس قبرستان کا رقبہ کچھ کھیتوں میں شامل ہوگیا ہے۔ اتنی زیادہ خار دار جھاڑیاں ہیں کہ مزار مبارک تک پہونچنا مشکل امر ہے

اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم[۱] کھیت گوپال موریہ بعدہٗ راستہ ہے۔ پورب[۲] کھیت پیتانو وغیرہ۔ اتر[۳] کھیت پیتانو وغیرہ[۴]
دکھن[۴] کھیت پیتانو وغیرہ۔
موقع معائنہ مورخہ ۱۴ جولائی ۱۹۸۳ء بروز جمعرات بوقت ۹ بجکر ۴ منٹ بموجودگی گوپال محمد عارف و امتیاز احمد

**ایضاً مزار مفتی محلہ نمبر ۵** ایک قبرستان بہت ہی قدیم مذکورا بالا قبرستان نمبر ۴ کے پورب میں ہے۔ دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ قبرستان پختہ دیواروں سے گھری ہوئی تھی اور اس کا فرش بھی پختہ تھا جس کے آثار اس وقت موجود ہیں اور اپنی قدامت و عظمت کو بیان کر رہے ہیں۔ اس میں اس وقت ایک مزار پختہ عہد قدیم کا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ عنایت اللہؒ کا ہے جو اپنے عہد کے بہت ہی کاملین میں گذرے ہیں۔ اس قبرستان میں اس وقت ایک پیڑ بیر اور دو درخت جلبل کے ہیں۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم[۱] کھیت غلام نبی وغیرہ۔ پورب[۲] کھیت غلام نبی وغیرہ۔ اتر[۳] کھیت امداد علی وغیرہ بعدہٗ بھیٹہ قبرستان بلند و بالا ہے اور قبریں منہدم ہوگئی ہیں۔ دکھن کھیت رحمان علی قربان علی و سبحان علی اور دو درخت بیر ہے۔
موقع معائنہ ۱۴ جولائی ۱۹۸۳ء بوقت ۱۰ بجکر ۱۰ منٹ بموجودگی ابرار احمد، گوپال، محمد عارف و محمد زمان خان

**ایضاً مزار مفتی محلہ نمبر ۶** ایک قدیم قبرستان مذکورا بالا قبرستان نمبر ۵ کے دکھن میں واقع ہے۔ اس میں اس وقت ۵ مزارات پختہ عہد شاہی کے ہیں۔ ان میں ۳ مزارات درست حالت میں ہیں اور ۲ شکستہ ہیں۔ یہ مزارات بھی عہد شاہی کے علماء و مشائخ کے ہیں۔ اس قبرستان کی لمبائی پورب پچھم ۵۰ فٹ ہوگی اس کا رقبہ اور بھی رہا ہے جس کو لوگوں نے کھیتوں میں شامل کر لیا ہے۔ اس میں اس وقت ۵ درخت جلبل کے قد آور ہیں۔ افسوس کہ قربان علی نے اس میں ارہر بو کر مزارات کو ڈھک دیا ہے جو بہت بڑا ظلم اور جرم ہے۔ میرا ذاتی تاثر ہے کہ یہ دونوں قبرستان مسلمان کا شتکاروں

کی زد میں ہے جو بالکل نڈر ہوکر اور بہت بیدردی سے اس کو توڑ رہے ہیں اور اس کا غلط استعمال کر رہے ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت رحمان وغیرہ۔ پورب کھیت ڈلّر و پال بیوہ دیوار قبرستان قدیم۔ اتر کھیت رحمان و قربان وغیرہ۔ دکھن کھیت قربان وغیرہ بعدہ گومتی ندی۔

موقع معائنہ ۴ اجولائی ۱۹۸۳ء بوقت ۱۱ بجے بموجودگی گوپال ومحمد عارف

**ایضاً مزار مفتی محلہ نمبر ۷**

اس قبرستان نمبر ۶ کے پورب میں چند قدم کے فاصلے پر ایک سو فٹ مربع میں عہد قدیم کی باونڈری ہے۔ اس میں دکھن و پورب کی دیواریں ۸ فٹ سے زیادہ بلند کنکریٹ کی اب بھی موجود ہیں اور پچھم و اتر کی دیواریں بالکل گر گئی ہیں۔ مگر کچھ حصہ اب بھی باقی ہے۔ یہ دیواریں اور اس کے وسط میں ۲۵ فیٹ مربع کا جو پختہ چبوترہ ہے اور ۶ فٹ بلند ہے اور جس کا فرش بھی پختہ و شکستہ ہے۔ اس کا زمانہ یقیناً ۵۰۰ سال قبل ہوگا۔ اس پختہ اور بلند چبوترے پر اس وقت ایک مزار ظاہر ہے۔ باقی مزارات ٹوٹ گئے ہیں۔ اس میں جھاڑ جھنکاڑ اور جنگلی کانٹے دار درخت بیر ہے کہ کوئی بات سمجھ میں نہیں آرہی ہے کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت مخدوم محمد سعید خاں منصب دار شاہی کا ہے جو اپنے وقت کے مشائخ عظام میں تھے اور بہت بڑے رئیسوں میں گذرے ہیں۔ اعظم العلماء اور افضل الفضلاء کے خطاب عالی سے سرفراز تھے۔ اس کی قدیم دیواریں اور وسیع میدان اور اس کے وسط میں ۲۵ فٹ مربع کا چبوترہ عظمت و رفعت کو ظاہر کر رہا ہے کہ یہ عہد قدیم میں عظیم شہرت کی جگہ تھی اس وقت جائے عبرت و نصیحت ہے اور ہو کا عالم لیکن کس کو فرصت ہے کہ وہ عبرت لے۔ سب دنیا کی آرائش و زیبائش و رعنائی میں اپنے انجام کو بھول گئے ہیں کہ انھیں بھی آب آخر ایک دن اسی ویرانے میں سونا ہے اس وقت اس چبوترے پر بیر و ببلیل کے جو درو درختوں نے قبضہ جمالیا ہے اور چبوترے کو توڑنے میں مصروف ہیں اور ایسی جھاڑی ہے کہ مزار تک جانا مشکل امر ہے

اس کی حسب ذیل چوحدی ہے

پچھم وسیع دیوار احاطہ بعدہ کھیت مزروعہ۔ پورب وسیع احاطہ کی دیوار بعدہ کھیت مزروعہ بیچن گیوٹ۔ اتر کھیت مسماۃ ڈلر بیوہ۔ دکھن احاطہ کی قدیم دیوار کے بعد گومتی ندی بہتی ہے اس وسیع احاطہ کے اندر میں نے دیکھا کہ قمرالدین پال اپنے ہل بیل سے زمین جوت رہے ہیں پتہ نہیں کہ انھیں کیسے تصرف حاصل ہوا ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۱۴ر جولائی ۱۹۸۳ء بوقت ۱۲ر بجکر ۱۰ منٹ بموجودگی گوپال موریہ محمد عارف، ننکو، ابرار، محمد زماں خاں۔ میں اس قبرستان کے معائنہ اور اس کی بربادی اور اس میں ہل کی جوتائی سے دنیا کی بے ثباتی میں کھو گیا۔ مسلمانو ذرا آؤ اور دیکھو۔

**ایضاً مزار مفتی محلہ نمبر ۸**

ایک مزار اسی محلہ میں اس باؤنڈری والی قبرستان نمبر ۷ کے پورب میں کھیت مزروعہ کے بعد ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت بے نوا شاہ رح کا ہے جن کا زمانہ آج سے ۲۰۰ برس قبل ہے۔ مزار باؤنڈری میں ہے اور مرمت شدہ ہے اور سینے پر ایک چھوٹی تختی پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے نیچے محمدؐ، علیؑ، فاطمہؑ، حسنؑ، حسینؑ کندہ ہے۔ سفیدی وصفائی ہے لوگ حاضری دیتے ہیں اور مرادیں پوری کراتے ہیں۔ بہت ہی بافیض ہستی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم باؤنڈری اس سے متصل مزار پختہ حضرت دمّن شاہ رح جس پر کھجور، چلبل، اور پیپل کا چھوٹا درخت ہے۔ بعدہ کھیت دودھ ناتھ وغیرہ۔ پورب کھیت ننکو وغیرہ۔ اتر کھیت ننکو وغیرہ۔ دکھن کھیت مہادیو وغیرہ بعدہ گومتی ندی بہہ رہی ہے

**ایضاً مزار مفتی محلہ نمبر ۹**

اس قبرستان نمبر ۸ کے پورب میں چند قدم کے فاصلے پر پختہ چبوترہ شکستہ چلبل کے خودرو درختوں سے گھرا ہوا نظر آ رہا ہے۔ اس وقت اس پر عہد شاہی کے تین پختہ مزار ہیں۔ اس قدر کانٹے دار جھاڑی اور جھنکاڑ ہے کہ مزار تک کوئی پہونچ نہیں سکتا ہے۔ دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مزار اور قبرستان بہت ہی قدیم ہیں۔ اس قبرستان کے چبوترے پر اس وقت ۵ درخت

جلیل کے قد آور ہیں۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم لو در، کنواں، کھیت مزروعہ اور مزار نمبر ۹۔ پورب کھیت ننکو کیوٹ وغیرہ۔ اتر میں کھیت ننکو وغیرہ وشہید لو۔ دکھن افتادہ زمین مہادیو بعدہٗ گومتی ندی بہہ رہی ہے
موقع معائنہ مورخہ ۱۴ جولائی ۱۹۸۳ء جمعرات بوقت ۱۲ بجے دن بموجودگی ننکو کیوٹ

**ایضاً مزار مفتی محلہ نمبر ۱۰**

ایک قدیم قبرستان مذکورہ بالا قبرستان نمبر ۹ کے پچھم میں پختہ کنواں کے بعد ہے۔ اس کا چبوترہ بھی پختہ رہا ہے۔ اس پر دو مزار پختہ درست حالت میں بلند وبالا عہد شاہی کے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ نثار کا ہے جو اپنے وقت کے بلند پایہ بزرگوں اور علمار میں گذرے ہیں۔ یہ چبوترہ تقریباً ۱۵ × ۱۰ مربع فٹ میں ہے۔ اس پر خودرو پودے اور جھاڑ بہت ہیں۔ اور جلیل کے درخت ۷ عدد ہیں یہ درختان مزارات کو توڑنے میں لگے ہیں
یہ حالات اور مسلمانوں کی عدم توجہی دیکھ کر بہت ہی افسوس ہوا۔
موقع معائنہ مورخہ ۱۴ جولائی ۸۳ء بموجودگی ننکو ومحمد عارف بوقت ۱۲ بجکر ۳۰ منٹ

**ایضاً مزار مفتی محلہ نمبر ۱۱**

ایک قبرستان عہد شاہی کی عظیم یادگار جھاڑ جھنکاڑ سے گھری ہوئی ہے اور ۲۰ مربع فٹ کے چبوترے پر واقع ہے۔ اس کی دیواریں اور فرش بھی پختہ تھا۔ اس کی سیڑھی دکھن سے رہی ہے جس کے نشان اور ڈنڈے نظر آرہے رہیں۔ اس میں اس وقت ۴ مزارات اب بھی دکھلائی دے رہے ہیں اور افسوس کہ سب کے سب شکست ہوگئے رہیں اور ملبہ وہیں پر پڑا ہے۔ اس کی قدامت میں کوئی شبہ نہیں ہے یہ مزارات عہد قدیم کے علمار وشعرار اور فقرار کے رہیں۔ اس میں چار درخت ہیں ۳ جلیل کے ہیں اور ایک درخت کھجور کا دکھن وپورب قبرستان سے متصل ہے۔ اسکی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم کھیت مزروعہ بچن کیوٹ۔ پورب کھیت ننکو وغیرہ۔ اتر کھیت ننکو وغیرہ۔ دکھن کھیت بچن کیوٹ کا ہے۔

**ایضاً مزار مفتی محلہ نمبر ۱۲** ایک مزار کا واضح نشان عبدالحمید کے کھیت میں دکھنی مینڈ پر ہے اور سرہانے پتھر کا گول شمعدان سفیدی شدہ نصب ہے اور جگہ جگہ اگربتی کی جلی ہوئی تیلیاں بھی موجود ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت چاند شاہ مجذوب؟ کا ہے۔ جو اپنے وقت کے کاملین میں تھے اور اس اطراف میں عالم تفکر میں دنیا و مافیہا سے بے خبر چکر لگایا کرتے تھے۔ آپ بہت ہی سیف زبان تھے جو کہہ دیتے تھے وہ پلک جھپکتے ہی ہو جاتا تھا۔ قمر علی نو مسلم اور ابرار احمد سے اس مزار کی مرمت کے لئے کہا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم کھیت عبدالحمید مستری۔ پورب کھیت عبدالحمید مستری۔ اتر کھیت عبدالحمید مستری دکھن راستہ بعدہ پودر و کنواں بعدہ کھیت محمد عمر کا ہے۔

موقع معائنہ ۱۴ جولائی ۱۹۸۲ء بروز جمعرات بوقت ۱۱ بجکر ۲۲ منٹ بموجودگی قمر علی۔ ابرار احمد محمد زماں

**ایضاً مزار مفتی محلہ نمبر ۱۳** ایک مزار بہت ہی قدیم عہد شاہی کا پختہ پلوکیوٹ کے چھپر سے گھرا ہوا ہے اتر جانب واقع ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت ملا شاہ سعد اللہ؟ کا ہے جو عہد قدیم کے علماء روزگار اور شعرائے نامدار میں گذرے ہیں۔ آپ کا تعلق عہد مغلیہ کے ابتدائی عہد سے ہے بہت ہی صاحب فیض باکرامت بزرگ ہیں۔ آج بھی آپ کا فیض جاری ہے ہندو مسلمان دونوں حصول احتیاج کے لئے حاضر ہوتے ہیں۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم راستہ و چھپر پلوکیوٹ اور ایک درخت لسوڑا ہے۔ پورب زمین افتادہ جس پر لکڑی رکھی ہے۔ اتر زمین افتادہ و کھیت پرشاد موریہ کا ہے۔ دکھن مزار سے متصل چھپر پلوکیوٹ بعدہ آراضی آغا صاحب کی ہے۔

موقع معائنہ ۱۵ جولائی ۱۹۸۲ء بروز جمعہ بوقت ۸ بجے دن بموجودگی پلوکیوٹ محمد عارف و محمد زماں

(نوٹ) مورخین اور تذکرہ نگاروں نے عہد قدیم کے علماء و مشائخ اور شعراء کا مدفن مفتی محلہ میں لکھا ہے لیکن کسی نے بھی سروے کر کے یہ تحریر نہیں کیا ہے کہ فلاں مزار فلاں عالم

مشائخ و شعراء کا ہے۔ میں نے مفتی محلہ کے سروے میں دیکھا ہے کہ پچاسوں مزار عہد قدیم کے بہت ہی بلند و بالا شکستہ اور درست حالت میں موجود ہیں لیکن سیکڑوں سال گذرنے کے بعد یہ نشاندہی نہیں کر سکتا ہوں کہ فلاں مزار فلاں بزرگ کا ہے۔ لیکن یہ بات درست ہے کہ مزارات انھیں علماء و مشائخ کے ہیں جن کا ذکر کتابوں میں ہے۔

## آراضی قبرستان مع رقبہ مفتی محلہ پرگنہ حویلی جونپور

میں نے مفتی محلہ کا بھی موقع معائنہ کیا ہے حالانکہ

اس کتاب میں اس محلہ کے بہت کافی علماء و مشائخ اور شعراء کا تذکرہ آچکا ہے اور اس میں لکھا ہے کہ مزارات مفتی محلہ میں ہیں اور چونکہ یہ مزارات شرقی عہد سے لیکر انگریزی عہد تک کے ہیں اور اس وقت کوئی نہ نشاندہی کرنے والا ہے اور نہ کسی کو تاریخی دلچسپی ہے اور نہ اس قسم کی کتابیں ہی ہیں۔ اس لئے تضاد کے ڈر سے میں نے ان مشائخ و علماء کے صرف مزارات کی چوہدی پر اکتفا کیا اور اس محلہ کی قبرستان و مزارات کا آراضی نمبر د رقبہ سرکاری کاغذات سے اخذ کرکے درج کر دیا ہے تاکہ یہ خرد برد سے محفوظ رہے۔

آراضی نمبر ۷۶، ۲ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۹۲، ۲ر ڈسمل۔ آراضی قبرستان ۱۰۸، ۲۴۲ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۳۱، ۲ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۴۹، ۵ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۵۲ و ۱۵۴، ۵ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۵۶، ار ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۶۷، ار ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۷۱، ار ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۷۴، ۴ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۷۸، ۲ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۱۱، ار ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۱۶، ۱۱ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۲۴، ار ڈسمل آراضی نمبر ۲۸۱، ۴ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۳۰۰، ۱۲ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۲۹، ۱۸ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۲۳، ار ڈسمل ہے۔

محلہ مفتی محلہ اور محلہ مخدوم شاہ آڈھن کا آراضی نمبر د رقبہ قبرستان سید ظفر حسن صاحب سپرنٹنڈنٹ وقف انسپکٹر شہر جونپور سے حاصل کرکے درج کتاب کیا گیا ہے۔ میں نے پورے جونپور میں بزرگان دین کے مزارات و تمام قبرستان کا موقع معائنہ و نمبران آراضی قبرستان کے حاصل کرنے میں کئی سال تک پریشانیاں اٹھائی ہیں اور دوڑ دھوپ کی ہے بس خدا ہی بہتر جانتا ہے

# آراضی قبرستان معہ قبہ گوپالا پور پرگنہ حویلی جونپور

آراضی قبرستان نمبر ۲/۲۷، ۱۰ر ڈسمل، آراضی نمبر ۹۳، ۴ر ڈسمل، آراضی نمبر ۱۹۰
۲۵ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۹۵، ۵ار ڈسمل۔ آراضی قبرستان نمبر ۲۰۰، ۴۰ر ڈسمل ہے۔
بشکریہ جناب سید ظفر حسن صاحب سینیئر وقف انسپکٹر شہر جونپور درج کتاب کیا گیا ہے

# مزارات محلہ محال غازی مع چوحدی

ڈاکٹر زوار حسین کے مکان کے پچھم میں ان کے کھیت مزروعہ کے بعد ایک وسیع پختہ چبوترہ پر جس پر جلیل کے درختان ہیں۔ یہ پختہ چبوترہ عہد قدیم میں تقریباً ۵۰ فٹ پورب دپچھم اور ۳۰ فٹ اتر دکھن تھا۔ یہ اس وقت شکست ہو گیا ہے۔ یہ شاہی قبرستان پانچ بھائیوں کے نام سے اب تک مشہور ہے۔ آپ سب حضرات ولایت عظمیٰ سے سرفراز تھے اور بہت ہی صاحب فیض وکرامت ہیں۔ اس وقت بھی آپ حضرات کے فیض کا دریا رواں ہے۔ اتنا معلوم ہوا ہے کہ یہ حضرات ہرات و بدخشاں کے رہنے والے تھے۔ دہلی آئے اور امیر تیمور کے عہد میں دہلی سے وارد جونپور ہوئے اور یہ حضرات دولت، ولایت سے سرفراز اور عالم باعمل علم ظاہر و باطن سے مالا مال تھے

اس وقت صرف تین مزار شکستہ حالت میں موجود ہیں۔ دو مزار پورب میں قدیم طرز کا ہے۔ جس کا ہر حصہ مٹ چکا ہے۔ چبوترہ اور اس کا شکستہ فرش اور مزارات کو دیکھنے کے بعد عظمت و رفعت ظاہر ہوتی ہے اور یہ کہنا بجا ہے کہ اس کا زمانہ یقیناً آج سے ۴۰۰ سال قبل کا ہے۔ مزارات کے اندر بڑے بڑے خول ہو گئے ہیں اور جس میں جنگلی جانور و سانپ رہتے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ اس قبرستان میں چھوٹی اور بڑے خطرناک قسم کے سانپ رہتے ہیں اور انسانوں کی آہٹ پاکر باہر نکل آتے ہیں۔ اس وقت بڑی گندگی ہے اور قدم رکھنا مشکل ہے۔

ان مزارات کے شکستہ چبوترے پر اس وقت ۲ درخت چلبل کے بہت ہی قدیم ہیں۔ اس میں دو درخت پورب میں ہیں اور تین درخت اتر میں ہیں اور ایک درخت پچھم میں ہے۔ اس کے علاوہ ہینس کی کانٹے دار خود رو جھاڑی ہر طرف سے گھیرے ہوئے ہے۔ ان درختوں اور کانٹے دار جھاڑیوں نے اس کے پختہ و حسین فرش اور مزارات کو توڑ کر ایک قدیم یادگار کو فنا کر دیا ہے۔ یہاں پر مسلمان کبھی نہیں آئے اور نہ انھوں نے کبھی ایک نظر اس منظر کو دیکھا اور نہ صفائی اور اس کی مرمت اور دیکھ بھال کی ہے۔ تاریخ کا یہ عظیم ورثہ کس طرح برباد ہوا ایک عبرت ناک سانحہ ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت مزروعہ ڈاکٹر زوار حسین۔ پورب کھیت مزروعہ چھوٹے لال موریہ و ڈاکٹر زوار حسین۔ اتر کھیت مزروعہ شیوناتھ عرف کھچڑی عرف بھروس موریہ ساکن سمو پور دکھن کھیت مزروعہ شیوناتھ عرف کھچڑی ولد بیت موریہ کا ہے

سروے مورخہ ۲۰ جولائی ۱۹۸۳ء بوقت ۱۰ بجے دن۔ ہمراہ محمد زمان خاں

**نمبر۲ ایضاً مزار**

محال نماز کا میں حضرت قبلہ شاہ عبد المجید کے آستانہ کے اتر میں تقریباً ۲۰۰ قدم کے فاصلے پر ایک بہت ہی وسیع قبرستان ہے جو اس وقت افتادہ زمین کی صورت میں ہے۔ عہد قدیم میں یہاں ایک مسجد اور مدرسہ کی عمارت یقیناً رہی ہے جس کے آثار اب بھی موجود ہیں اور اس دور کے دردمندوں کو اور صاحب ضمیر لوگوں کو اپنی خاموش بیانی سے تعمیر کی دعوت دے رہے ہیں ــــ کاش! برباد ہونے والے ان کھنڈرات کی پکار کوئی سن سکتا اور ان کی شوکت رفتہ کو پھر سے بحال کرنے کی کوشش کی جاتی! اس کا راستہ پچھم سے رہا ہے جس کے گرے ہوئے ملبے پڑے رہے ہیں کہ کسی زمانے میں یہ ویرانہ بھی آباد رہا ہے۔ اس وقت اس قبرستان میں دو مزار نہایت سنگین اور صحیح حالت میں موجود ہیں۔ یہ مزارات قدیم ہیں اور وسطی مغل دور کی یاد تازہ کر رہے ہیں

ایک سنگین مزار اس قبرستان وافتادہ زمین کے اتر میں ہے اور دوسرا مزار اس مزار کے پائینتی ہے جس کا اوپری پتھر پچھم طرف جھکا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے اس چوحدی کے اندر اور بھی مزار رہے ہوں گے جو شکست ہو گئے ہیں۔
پچھم زمین افتادہ قبرستان اور ایک درخت ببل ہے۔ پورب زمین افتادہ قبرستان بعدہٗ کھیت تمباکو۔ اتر کی طرف بھی کھیت ہے بعدہٗ مکان۔ دکھن مزار جو پائینتی ہے بعدہٗ کھیت تمباکو اور اس کے کئی کھیتوں کے بعد حضرت پھکڑ شاہ کا کھیت و مکان مسکونہ ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۲۴ جولائی ۱۹۸۲ء بروز اتوار ۹ بجے دن

نمبر ۳۔ ایضاً مزار | محال غازی میں ڈاکٹر زوار حسین ہومیوپیتھ کے امام باڑہ میں ایک مزار پختہ جانب دکھن صدر گیٹ سے کچھ پہلے ہے۔ یہ وہی ڈاکٹر زوار حسین ہیں جن کی کوششوں سے جونپور میں ہومیوپیتھ کالج وجود میں آیا۔ آپ ایک کہنہ مشق شاعر ہیں اور ہر صنف سخن میں طبع آزمائی کی ہے لیکن قصیدہ گوئی میں خاص ملکہ حاصل ہے۔ کہا جاتا ہے کہ امام باڑہ کے صحن میں یہ مزار مبارک حضرت جنگی شاہؒ کا ہے جن کا تعلق مغلوں کے دور اول سے ہے۔ آپ بہت ہی فیض رساں اور صاحب کرامت بزرگ ہیں۔ ڈاکٹر صاحب اور دوسرے حضرات آپ کی فیض رسانی کا ذکر کرتے ہیں اور بہت ہی مستفید ہیں۔ مزار کی سفیدی و صفائی اور دیکھ ریکھ ڈاکٹر صاحب کی طرف سے ہوتی ہے اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم قناتی مسجد جو دیوار میں بنی ہے بعدہٗ کھیت مزروعہ ڈاکٹر زوار حسین۔ پورب صحن دیوار امام باڑہ بعدہٗ راستہ خام اتر عمارت امام باڑہ۔ دکھن صدر گیٹ امام باڑہ و اس سے ملحقہ دیواریں بعدہٗ راستہ ہے۔

سروے مورخہ ۲۷ جولائی ۸۳ء بروز بدھ بوقت ۵ بجے شام

نمبر ۴۔ ایضاً مزار | محلہ محال غازی میں صدر امام باڑہ جانے والی سڑک کے بائیں طرف ایک بلند وسیع چبوترے پر جس کے اوپر پتھر کا بہت کافی ملبہ بکھرا

ہوا پڑا ہے صرف ایک مزار اس وقت موجود ہے۔ اس مزار کو چاروں
طرف سے اینٹوں سے گھیر دیا ہے اور وسطہ خام ہے کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت تاج شاہ مجذوب کا ہے
جن کا تعلق عہد مغلیہ سے ہے۔ اس پر بہت ہی عظیم الشان مقبرہ تھا جو منہدم ہو گیا ہے
اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم کھیت عبد المجید۔ پورب کھیت حبیب اللہ و درخت نیم۔ اتر قبرستان بعدہ راستہ
سرکاری جو صدر امام باڑے کو جاتا ہے۔ دکھن قبرستان دلسواڑی ہے۔

سروے مورخہ ۱۴، جولائی ۱۹۳۸ء بوقت ۴ بجے شام

**آراضیات قبرستان محال غازی**

آراضی قبرستان نمبر ۲۸، ۱۵ ڈسمل۔ نمبر ۲۹ –
۹ ڈسمل کاغذات سرکاری میں درج ہیں

بشکریہ جناب سید ظفر حسن صاحب سینیر وقف انسپکٹر جونپور شہر

# مزارات محلہ بیگم گنج مع چوحدی

ایک مزار پختہ حکیم جھٹن کے کھیت میں لب سڑک صدر امام باڑہ بجلی کے پول
سے متصل ہے۔ دیکھنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ مزار و چبوترہ دونوں کی از سر نو مرمت ہوئی ہے
اس میں کوئی شک نہیں کہ مزار بہت قدیم ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شیخ داتا شاہ
کا ہے۔ اگربتی وغیرہ جلی ہوئی پڑی تھی جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ لوگ جمعرات کو حاضری دیتے
ہیں اور صاحب فیض بزرگ ہیں۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم کھیت حکیم جھٹن۔ پورب کھیت حکیم جھٹن۔ اتر کھیت حکیم جھٹن۔ دکھن سڑک سرکاری جو
صدر امام باڑہ کو گئی ہے۔ آراضی قبرستان نمبر ۴۰، ۵ ڈسمل ہے۔

## حالات کھینہ سرائے

کھینہ سرائے کھتیل داس کھتری کے نام سے منسوب ہے جو شاہان تغلق کے عہد میں موجود تھے

کہا جاتا ہے کہ یہ شاہان تغلق کی چھاؤنی تھی جس کا قدیم آثار حمام شکستہ کی صورت میں موجود ہے۔ حمام کے پورب میں ایک بزرگ کا مزار ہے اور محلہ جوگیانہ میں حضرت تاج علی شاہ رح کی تکیہ ہے۔ اسی تکیہ میں اس عہد کے ایک عظیم بزرگ حضرت تاج علی شاہ رح کا مزار مبارک بھی ہے۔ جن کا انتقال اٹھارویں صدی عیسوی میں ہوا ہے یہاں کی جامع مسجد عہد اورنگ زیب کی تعمیر کردہ ہے اس کو اُس عہد کے قاضی سید احمد رح نے بنوایا ہے اور جمعہ پہلے اورنگ زیب ہی نے یہاں پر قائم کرایا تھا۔ یہ موجودہ تعمیر بعد کو ہوئی ہے۔ حضرت قاضی سید احمد رح کے بھتیجے حضرت قاضی محمد جنید رح شاہجہاں کے عہد میں جونپور کے مفتی تھے جس کے فرمان مولوی ارشاد صاحب کے پاس موجود تھے اس مسجد کے پہلے امام جمعہ قاضی نصیر الدین صاحب تھے، اس مسجد کی تعمیر نو میر سید روشن علی رح جو میر سید نصیر الدین کے پوتے جو مولوی سید ارشاد احمد صاحب کے دادا کے نانا اور مولوی قائم علی صاحب کے چچا تھے نے کرائی ہے۔ مولوی سید ارشاد احمد صاحب کے ایک بھائی مولوی سید اشتیاق احمد صاحب محمد حسن انٹر کالج جونپور میں سائنس ٹیچر تھے۔ اس مسجد کی دوسری منزل کی تعمیر ۱۴ر مئی ۱۹۶۹ء مطابق ۲۶ر صفر ۱۳۸۹ھ یوم چہارشنبہ میں ہوئی جس کا کتبہ نصب ہے۔ جامع مسجد کے دکھنی حصہ میں ایک مزار میر سید علی شہید رح کا چبوترہ پر ہے۔ چبوترہ تہہ بہ تہہ ہے۔ یہ مزار کچھ پورب طرف جھکا ہوا ہے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم عمارت مدرسہ اہل سنت اعجاز العلوم۔ پورب گیٹ و دیوار احاطہ بعدہ راستہ سرکاری۔ اتر جامع مسجد۔ دکھن مکان حکیم صاحب

## مزارات کھیتہ سرائے

مزار میر سید منصور علی رح کا تکیہ کے پورب میں ایک گھیرے کے اندر تھا اس وقت گھیرا بھی شکست ہو گیا ہے اور مزار بھی ٹوٹ گیا ہے۔ اس کے بعد ایک

وسیع قبرستان پچھم میں ہے۔ اس میں ایک مزار میر سید روشن علیؒ کا ہے۔ آپ ہی نے جامع مسجد کی تعمیر نو ۱۲۴۹ھ میں کرائی ہے۔ بازو میں اہلیہ و صاحبزادی صاحبہ کا مزار بھی ہے۔ اسی تکیہ کے اندر ایک خام مزار کو کہا جاتا ہے۔ مولوی سید قائم علی صاحب کا ہے۔ مولانا ارشاد احمد صاحب کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ بڑے کٹر بریلوی ہیں لیکن مزارات کی حالت زار دیکھنے کے بعد یہ بات صحیح ثابت ہو جاتی ہے کہ ان کی شدت محض پر جوش تقریر دل اور وقتی جذبات تک محدود ہے۔ باقی سب زبانی جمع خرچ ہے عملاً کچھ نہیں ہے۔ اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم میں تالاب خام۔ پورب راستہ سرکاری بعدہ ۲ درخت املی کا ہے۔ اتر مکانات خام۔ دکھن املی کا درخت ۲ عدد قدیم و تالاب ہے۔

**نمبر ۲۔ ایضاً مزار**

اس تکیہ کے پورب میں راستہ سرکاری کے بعد ایک بہت بڑے احاطہ میں بلند چبوترے پر ایک مزار حضرت میر سید ابو سعیدؒ کا ہے جن کے بارے میں کہا جاتا ہے حضرت سید سالار مسعود غازیؒ کے ہمراہیوں میں تھے اور یہاں کی ایک جھڑپ میں شہادت کا درجہ پایا ہے اور اس وسیع احاطہ میں ایک پختہ چبوترہ اونچا تقریباً ۴ فٹ اور ۱۵ - ۱۵ فٹ کے مربع میں ہے اسی چبوترے پر یہ مزار مبارک ہے۔ مزار بہت ہی شاندار ہے اور سرہانے شمعدان بھی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم زمین افتادہ اور ایک درخت آم ہے اور اس گھیرے کے باہر ۲ درخت املی کے ہیں۔ پورب درخت املی بعدہ سڑک سرکاری، جو شاہ گنج اور جونپور گئی ہے اتر جنگلی ببول کے گھنے درختان ہیں۔ دکھن روضہ بہت ہی شاندار ہے لیکن کوئی مزار نہیں ہے بعدہ درختان ببول کے ہیں۔

**کیفیت سرائے کی دیگر تعمیرات و مزارات**

فاطمیان گیٹ محلہ سالار گنج لب سڑک واقع ہے۔ یہ الحاج حضرت پیر صاحب

نرالے شاہ کی تعمیر ہے۔ یہ گیٹ بہت پرشکوہ جاذب نظر اور بہت ہی عظیم الشان ہے
دائیں بائیں دو محرابیں ہیں۔ ان محرابوں نے اس تعمیر کو چار چاند لگا دیا ہے۔ اس پر
جلی حروف میں کتبات بھی ہیں۔ گیٹ کے اندر ۵ ار قدم کے فاصلے پر عہد شاہی کا ایک
کنواں ہے جو کنکریٹ سے جوڑا ہوا ہے۔ پچھم میں ایک بہت ہی خوبصورت منبر
اور ڈائس تعمیر کیا گیا ہے۔ یہیں پر عہد قدیم کے ایک بزرگ اولاد علی شاہؒ کا مزار ہے
اور لوگوں کی خاندانی قبرستان ہے

گیٹ کے دکھن حضرت چڑیا شہید باباؒ کا مزار ہے جس کو حاجی محمد نسیم نے
مرمت کرائی ہے۔ حضرت چڑیا شہیدؒ بہت ہی صاحب فیض و کرامت بزرگوں میں
گذرے ہیں جن کے فیض کا چشمہ آج بھی جاری ہے۔ گیٹ کے باہر دکھن میں عہد قدیم کا
ایک کنواں تھا جو قریب شکستہ ہو گیا تھا اس کو الحاج پیر نرالے شاہ نے از سر نو
مرمت کرایا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ پتھروں کی تراش خراش اور اچھے ساز و
سامان سے بے دریغ روپیہ خرچ کیا ہے۔ یہ ایک رفاہ عام کا عظیم الشان کام ہے جو
لائق تحسین ہے

بے سر کے شہیدؒ کا آستانہ اس کے گیٹ کے پورب موضع ڈوبھی میں واقع
ہے۔ یہ بہت عظیم الشان تعمیر ہے۔ مزار کے اتر میں ایک ۳۰ رفٹ بلند مینار ہے۔ اس
مینار پر سنگ مرمر کا ایک کتبہ پچھم طرف انگریزی میں نصب ہے جس پر تاریخ تعمیر
۱۲ ربیع الاول ۱۳۹۲ھ مطابق ۲۷ اپریل ۱۹۷۲ء درج ہے۔ یہ جگہ بڑی باغ کے نام
سے مشہور ہے۔ حضرت پیر نرالے شاہ پر حضرت بے سر کے شہید کی ابتداء سے ہی
نظر رہی ہے اور سب انھیں کی دین ہے۔

مسجد محلہ آذان شہید: اس جگہ پر پہلے ایک چھوٹی سی مسجد تھی جو شکستہ
ہو گئی تھی۔ یہ مسجد آبادی کے باہر واقع ہے۔ اس مسجد کو بھی الحاج پیر نرالے شاہ
نے از سر نو اپنے زر خاص سے مرمت کرائی ہے۔ یہ مسجد اس وقت نہایت وسیع پرشکوہ

پختہ اور جاذب نظر ہے۔ مسجد کے اندر و باہر کا فرش پختہ ہے۔ میں جب ۲۳ جولائی ۸۳ء کو موقعہ معائنہ کرنے گیا تو حافظ عبد الغفور اس مسجد کے امام و موذن تھے۔ انھوں نے مجھے بتایا کہ پیر نرالے شاہ کی طرف سے مجھے دو سو (-/200) روپیہ مہینہ تنخواہ اور کھانا ملتا ہے۔ یہ واقعی ایک نیک کام ہے۔

مزار حضرت مولانا شاہ ؒ۔ آپ کا مزار حضرت الحاج پیر صاحب نرالے شاہ کے مکان سے دکھن میں محلہ اذان شہید میں واقع ہے۔ صاحب مزار کو کفار ان سنے اذان دینے کے جرم میں شہید کر دیا تھا۔ یہ صاحب ولایت بزرگوں میں ہیں۔ امتداد زمانہ سے یہ مزار شکست ہوگیا تھا۔ اس کی از سر نو مرمت اور سائبان کی تعمیر حاجی محمد نسیم نے کرائی ہے۔ آپ کا فیض آج بھی جاری ہے۔

قدم رسول کھیتہ سرائے۔ یہ رشید تالاب سے ملحق واقع ہے۔ اس کی مرمت بھی کافی عرصہ ہوا کہ الحاج پیر صاحب نرالے شاہ نے کرائی تھی۔ لوگ زیارت کو یہاں بہت زیادہ آتے ہیں اور دسویں محرم کو تعزیہ بھی آتا ہے۔ کھیتہ سرائے میں عہد قدیم سے بزرگوں کی آمد رہی ہے۔ اور سید سالار مسعود غازی ؒ کی وجہ سے اس کی رونق دوبالا ہوگئی اور یقیناً یہاں پر کوئی مذہبی جنگ ہوئی ہے۔ جس کا پتہ تاریخوں میں تو نہیں ملتا لیکن بزرگوں کے آثار و اخبار اور واقعات سے اس کی قطعی تائید ہوتی ہے۔

موقع معائنہ مورخہ یکم اگست ۱۹۸۳ء بروز دوشنبہ بہمراہی محمد مبین صاحب بار برکھیتہ سرائے جونپور

حقیقت تو یہ ہے کہ میں نے کھیتہ سرائے کے بارے میں بہت کچھ لکھا ہے اور لکھنا چاہتا تھا۔ لیکن اس نیک کام میں روپیہ خرچ کرنا تو بڑی بات ہے کوئی اس لو کے جھکڑ شدت اور دھوپ کے شعلوں میں اپنا وقت دینے اور رہنمائی کرنے کے لیے تیار نہیں ہے۔ اس لیے یہاں کی عمارات و مزارات کے فوٹو بھی نہ پیش کر سکا ہوں اور جس تفصیل سے میں نے کھیتہ سرائے کے بارے میں لکھا تھا وہ مالی کمزوریوں کی وجہ سے نہ پیش کر سکا مجھے بے حد افسوس ہے۔ کیونکہ اس نیک کام کے لیے جس کی دُم اٹھائی وہ مادہ نکلا لوگ

صرف سستی شہرت کے بھوکے ہیں اور اولیاء کرام سے زبانی محبت صرف پیشہ ورانہ ہے۔ حقیقت سے دور کا بھی واسطہ نہیں ہے ۔اس میدان میں الحاج پیر فقیر سب چھوٹے ہو گئے

## مزارات حیدر پور مع چوحدی پرگنہ حویلی جونپور

ایک قدیم قبرستان عہد شاہی کی یادگار ۸ فٹ اونچے کنکریٹ کے قدیم چبوترے پر ہے۔ گو چبوترہ اس وقت شکستہ ہو گیا ہے لیکن اس کے اتری و پوربی آثار موجود ہیں۔ اور قدیم تاریخ کا وہ زمانہ یاد دلاتا ہے جب مسلمانوں کی حکومت تھی، یہ چبوترہ تقریباً ۶۵ فٹ پورب پچھم اور ۴۵ فٹ اتر دکھن رہا ہے۔ اس وقت اس چبوترہ پر تین مزار پختہ اور قدیم موجود ہیں۔ پورب والا مزار حضرت مخدوم عاصم جنید عالمؒ کا ہے۔ جس پر شمعدان ہے اس کے بعد ایک بچہ کا پختہ مزار ہے پھر اس کے بعد دو مزار بہت ہی قدیم زمانے کے اور بھی ہیں۔ یہ مزار کچھ ٹوٹے ہوئے ہیں۔ مزارات سے متصل اور دائیں بائیں چلبل کے درخت اور کانٹے دار ہنس کی جھاڑیاں ہیں۔ بہت سے خود رو درخت اور جھاڑ جھنکاڑ ہے۔ ان مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم کھیت بچو پرمیشور اور چبوترے پر چلبل کا ایک درخت، پورب کھیت بچو پرمیشور وغیرہ۔ اتر باغ لیموں، کروندہ، آم و نیم کے درختان ہیں۔ دکھن شمبھو ونگر د بھوجہ اور دو درخت تاڑ کے ہیں اور کئی درخت چھوٹے چلبل کے پورب میں چبوترے کی جڑ میں ہیں۔ سروے مورخہ ۲۲ اگست ۱۹۸۳ء بوقت ۱۱ بجے دن

**نمبر ۲ ایضاً مزار** حیدر پور میں ایک مزار مبارک حضرت سید امیر حیدر شاہؒ کا راجہ رام موریہ کی بیٹھک کے آم اور پیکڑ کے درخت سے دکھن ایک پختہ چبوترہ ایک سپاٹ مزار ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ قطب الدین ایبک کے زمانہ میں جونپور تشریف لائے تھے اور کچھ دنوں کے بعد آپ کے بھائی سید محب حیدر بھی تشریف لائے ہیں اور اس مقام کے جنگل کو کٹوایا اور سکونت اختیار کی ہے اور یہ

جگہ آپ کے نام مبارک حیدر پور کے نام سے موسوم ہوگئی اور آج تک کاغذات سرکاری میں درج ہے۔

آپ کے بھائی سید محب حیدرؒ کا مزار کلو میاں کے مکان سے پچھم دکھن میں ہے۔ اسی سے متصل آپ کی اہلیہ محترمہ کا مزار مبارک بھی ہے۔ یہ دونوں مزارات صابر حسین کے مکان کے پورب میں ہے اور اس میں وہ مزار جو مکان سے متصل ہے وہی سید محب حیدر کا ہے اور بعد والا مزار آپ کی اہلیہ کا ہے۔ دونوں مزار کے وسط میں ایک درخت کھجور ہے۔ یہ مکان صابر حسین بنوا رہے ہیں۔ مزار کے دکھن میں بہت بڑا احاطہ گھیر لیا ہے۔ احاطہ کے باہر دکھن میں ۶ درخت تاڑ کے ہیں۔ حیدر پور تاڑ کے لئے مشہور ہے۔ جدھر دیکھو تاڑ ہی تاڑ کے درخت ہیں اور خوب تاڑیاں نکلتی ہیں لوگ صبح و شام مزے لیکر بنگال کے ڈابھ کی طرح پیتے ہیں اور مست و بے خود رہتے ہیں۔

کلو میاں نے بیان کیا کہ قطب الدین ایبک کے زمانے میں یہاں ایک جوگی رہتا تھا۔ اور اس جوگی کے وہ آثار اب بھی ان کے مکان کے دکھن میں موجود ہے کہا جاتا ہے کہ جب امیر حیدر شاہؒ یہاں تشریف لائے تو وہ جوگی موجود تھا، وہ اپنے وقت کا بہت بڑا یوگی، بہادر قوت اور کمال وسطوت کا مالک تھا۔ لیکن حضرت امیر حیدر شاہؒ کے روحانی و باطنی کمالات اور زور آوری کے سامنے ماند پڑ گیا۔ اور پھر آپ کے بھائی سید محب حیدر کی آمد کے بعد یہاں پر آپ کے نام کا سکہ چلنے لگا۔ حضرت شاہ سید محب حیدرؒ کے مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین افتادہ صابر حسین اور ایک درخت کھجور متصل مکان اس کے کچھ دور بعد ۹ درخت تاڑ اور بے شمار چھوٹے درختان کھجور کے ہیں اور اسی افتادہ زمین کے دکھن میں دو درخت قدیم تاڑ کے ہیں۔ پورب مکان کے احاطہ کے بعد راستہ ہے اور اس کے آخر میں کنواں پختہ ہے۔ اتر کھیت منگرو کا ہے۔ دکھن راستہ اور اس کے بعد کھیت کی منڈیر پر ۵ درخت تاڑ کے ہیں اور بہت ہی قدیم ایام کے بلند و بالا ہیں۔ صابر حسین کا

احاطہ پچھم داتر جانے والے راستہ سے ملا ہوا ہے۔ حیدر پور میں آبادی کم ہے۔ سرکار نے
راستہ وغیرہ کے معاملہ میں کوئی قدم نہیں اٹھایا ہے۔ سروے کے وقت صابر حسین موقع پر
موجود نہ تھے اور سخت گرمی اور تپش سے میں بہت پریشان تھا۔ کوئی پُرسان حال نہیں ہے
معلوم ہوتا ہے کہ تاڑ اور کھجور کے رَس نے دل و دماغ کو بے خود و بے حِس کر دیا ہے
یہ درختان عجیب و غریب منظر پیش کرتے ہیں

**نمبر۲ الیفاً مزار**

محلہ حیدر پور میں ایک شکستہ چبوترہ راستہ سے متصل دائیں جو تقریباً
۲۵ - ۲۵ کا عہد قدیم میں رہا ہوگا۔ اس وقت بھی اس کی
وسعت کے آثار موجود ہیں۔ اس شکستہ چبوترے پر اتر میں ۳ مزارات ایک قطار سے
ہیں۔ اس میں پچھم والا مزار ٹوٹا ہوا ہے اور پورب والا آخری مزار بھی دکھن سے
ٹوٹا ہے۔ مزارات دیکھنے میں بے حد قدیم معلوم ہوتے ہیں اور اس سے پورے طور
پر عہد شاہی کی نشاندہی ہوتی ہے۔ اس شکستہ چبوترے پر مزار سے متصل دو درخت
ببول اور ایک درخت کھجور ہے۔ اس چبوترے پر ایک اور مزار صحیح و سالم ہے
جو ان تینوں مزار کے دکھن ہے۔ ان مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم کھیت بگن بی بی۔ پورب رام راج کمہار کا کھیت و درختان تاڑ منڈیر پر ہیں اتر
میں کھیت رام راج کمہار کا ہے۔ دکھن میں راستہ خام بعدہٗ افتادہ زمین و شکستہ چبوترہ
پر مزارات ہیں۔

**نمبر۴ الیفاً مزار**

حیدر پور میں ایک شکستہ چبوترہ جو راستہ سے بائیں چند
قدم کے فاصلہ پر ہے۔ یہ چبوترہ پختہ تھا اب ہر طرف سے ٹوٹ
گیا ہے۔ لیکن قدامت ظاہر ہو رہی ہے۔ اس پر ایک مزار پختہ پورب طرف ہے
اس کے پورب میں ایک بچے کی پختہ قبر ہے۔ چبوترہ پر چار درخت ببول کے ٹھونٹے
کے طور پر موجود ہیں۔ ایک درخت شریفہ کا اور ایک درخت سینبل کا اتر سمت
چبوترے پر ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم کھیت رام راج کہار، پورب گڑھی بعدہ مکان ولدار حسین، اتر زمین افتادہ کے بعدہ راستہ ہے۔ دکھن گڑھی بعدہ احاطہ جواد حسین کا ہے۔

**نمبر۵ ایضاً مزار** حیدر پور میں ایک شکستہ چبوترہ جو تقریباً ۲ فٹ اونچا ہوگا۔ اس وقت اس پر ایک درخت املتاس کا ہے اور پورا چبوترہ کانٹے دار ہینس کی جھاڑی اور خودرو پودوں سے گھرا ہوا ہے۔ اس پر اس وقت ۶ درخت کھجور کے ہیں۔ اس وقت چبوترے پر پورب سمت ایک مزار نصف شکستہ موجود ہے۔ یہ مزار حضرت خواجہ شاہ عظمت اللہ کا ہے جو بڑے صاحب علم و فضل اور باکمال بزرگ تھے۔ اور بھی کئی ایک مزار کا واضح نشان موجود ہے۔ اور موجودہ مزار بہت ہی قدیم ہے اور اپنی گذشتہ عظمت و رفعت کی داستان بیان کر رہا ہے

اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت مزروعہ بلٹو پال۔ پورب رام بلٹ کا کھیت و زمین افتادہ قبرستان بعدہ مزارات جو تاڑ و کھجور کے درختوں سے گھرا ہوا ہے۔ اتر کھیت بلٹو پال۔ دکھن کھیت شبیر حسن و درخت کھجور چبوترے کی منڈیر پر ہیں۔ مزارات تو شکست ہو گئے مسلمانوں کا احساس مذہبی بھی مر گیا ہے۔ اپنے شاندار ماضی و تاریخ کو فراموش کر دیا ہے۔ بس تاڑ و کھجور کے درختان اور اس تاڑی کی لبھنیاں باقی رہ گئی ہیں وہ بھی دیکھئے کب تک۔

**نمبر۶ ایضاً مزار** محلہ حیدر پور میں اس وقت عہد شاہی کا ایک قدیم قبرستان جو ۴۰ فٹ پورب پچھم اور ۲۰ فٹ اتر دکھن ہوگی۔ اس میں پختہ عہد قدیم کے دو مزارات ہیں اور افسوس کہ دونوں شکستہ ہیں۔ کبھی بھی اس کی مرمت کی طرف توجہ نہیں کی گئی۔ مزار اپنی قدامت کا اعلان کر رہے ہیں۔ اس قبرستان میں اس وقت ۱۵ درخت کھجور کے چھوٹے بڑے موجود ہیں اور ۶ درخت تاڑ کے بہت ہی بلند و بالا اور قدیم ہیں اور ایک درخت نیم کا بھی ہے اس کے علاوہ ہر طرف ہینس کی کانٹے دار جھاڑی ہے جو پورے قبرستان پر قبضہ کئے ہوتے ہے چلبل

کے خود رو درخت بھی کافی تعداد میں موجود ہیں۔ مسلمانوں کے ماضی کے پیش نظر عبرت کا مقام ہے۔ لیکن کس کو ہوش ہے کہ وہ عبرت و نصیحت حاصل کرے۔ چودھری اگی پہے پچھم قبرستان قدیم جس کا ذکر نمبرہ میں ہوا ہے۔ پورب کھیت رام بلٹ وِ شنکر ما اُتر میاں ضمیر حسن کمپاونڈر یونانی دواخانہ حکیم ڈاکٹر نشتر دکھن کھیت رام بلٹ وِ شنکر ما حیدر پور کا ماضی اتنا عظیم الشان رہا ہے کہ کیا بیان کیا جائے لیکن یہ حال ہے کہ بجائے مدرسوں، خانقاہوں، مسجدوں، قبرستانوں، مزارات کے کھیت ہی کھیت ہے اور وہ بھی کس چیز کا کھیت ہے۔ کیا کہوں اور کس سے کہوں" ایک معمہ ہے سمجھنے کا نہ سمجھانے کا"

**نمبر ۷ ایضاً مزار** | حیدر پور میں ایک مزار بہت ہی قدیم اور مرمت شدہ راستے کے داہنے اُتر طرف رام پرشاد وغیرہ کے کھیت مزروعہ میں ہے۔ یہاں کے مقامی لوگ صاحب مزار کو سید سائیں بابا کے محترم نام سے یاد کرتے ہیں اس مزار کے چاروں طرف رام پرشاد ہی کا کھیت ہے اور کھیت کے دکھن میں مزار و کھیت کے بعد راستہ ہے جو پچھم میں جمال پور گیا ہے۔ ہندو حضرات کبھی کبھی اپنی عقیدت کے اظہار کے لئے مزار پر جاتے ہیں لیکن مسلمان شرک و بدعت کے ڈر سے مزار مبارک کی طرف تاکتے تک نہیں ہیں۔ مزار کے اتر میں کھیت کے بعد آم کا باغ ہے۔ اگر مسلمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت صحابہ کرام اور اہل بیت عظام اور تابعین تبع تابعین، فقہا، محدثین، علمار راسخین اور بزرگان دین رحم اللہ علیہم اجمعین کے نقش قدم پر چل کر قبرستانوں و مزاروں کی حرمت، عقیدتمندانہ زیارت، عبرت و نصیحت کے لئے جایا کرتے تو خوف خدا پیدا ہوتا، آخرت سنورتی اور دنیا کی بے ثباتی سے متاثر ہوکر بہت سی برائیاں چھوٹ جاتیں اور اس حاضری و زیارت سے اپنوں اور غیروں کی یہ ہمت و جرأت نہ ہوتی کہ وہ قبرستانوں و مزارات کو توڑ کر کھیتوں میں شامل کریں ان پر مکانات بنائیں اور دنیا بھر کی بے حرمتی کا سامان کریں لیکن افسوس کہ اس قوم کی مت ماری گئی ہے۔ اور شرک و بدعت کا بھوت سوار ہے

**نمبر۸ ایضاً مزار** حیدر پور میں ایک قدیم شکستہ چبوترہ جو اس وقت ۲۰-۲۰ مربع فٹ میں ہوگا اور اونچائی اس کی تقریباً ۲ فٹ ہوگی اس وقت اس چبوترے کی دیوار ہر طرف سے ٹوٹ گئی ہے۔ کبھی مرمت نہیں کرائی گئی ہے اور نہ یہاں پر کبھی کوئی مسلمان آیا ہے۔ اس چبوترے پر پورب میں ایک سنگین مزار حضرت سید مبارک شاہ رحؒ کا ہے جو بہت ہی عظیم بزرگوں میں ہیں لوگ آپ کے نام مبارک کی دہائی دیتے ہیں اور بحکم خدا کامیابی ہوتی ہے۔ ایک اور مزار کے کچھ آثار پچھم میں شکستہ ملبے کے طور پر موجود ہیں لیکن اس چبوترے کی وسعت بتلا رہی ہے کہ اس پر کئی مزارات رہے ہیں جو امتداد زمانہ سے معدوم ہو گئے ہیں۔ اس شکستہ چبوترے پر ۵ درخت نیم، دو درخت چلبل، ایک درخت لسوڑا اور ایک درخت بیر کا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم کھیت مزروعہ سبھاجیت یادو، پورب کھیت کھربن یادو، اتر میں کھیت کھربن یادو دکھن کھیت کھربن یادو کا ہے۔

**نمبر۹ ایضاً مزار** پچھم میں حیدر پور کی سرحد پر جال پور میں ایک مزار پختہ بہت ہی قدیم چبوترے پر جو سنگین ہے موجود ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ مزار قدامت کی وجہ سے شکست ہو گیا تھا یہاں گاؤں کے معتقد ہندو حضرات نے مزار اور چبوترے کی از سر نو مرمت کرائی ہے سفیدی وصفائی ہے یہ مزار چک روڈ سے متصل نگراج موریہ کے گیہوں کے کھیت میں ہے۔ مزار کے سرہانے اتر میں ایک بہت ہی عظیم و قدیم لسوڑے کا درخت ہے۔ یہاں کے لوگ صاحب مزار کو سید بابا امیر الدین میاں جی کہتے ہیں اور یہ بھی کہتے ہیں کہ بہت پرانے باباجی ہیں آپ بہت ہی بافیض وبا کرامت بزرگ ہیں۔ اگربتی و چراغ مٹی کے موقع پر موجود ہیں اس سے معلوم ہوتا ہے کہ چونکہ یہاں کے ہندوؤں کو آپ سے بے حد عقیدت ہے اس لئے سفیدی وصفائی بھی رہتی ہے اور حاضری دیتے ہیں۔

اس کی چوحدی میں چاروں طرف کھیت مزروعہ ہے جس میں گیہوں کی کاشت ہے اور پورب میں کچھ قدم کے فاصلے پر شری رام جیت کا سفالہ پوش رہائشی مکان دیمپنگ سٹ ہے۔ مزار پر ایک چھوٹا سا شمعدان ہے۔ مزار کے پورب میں متصل ایک چھوٹا درخت پیپل وجود میں آگیا ہے۔ اسی طرح ایک درخت پیپل دکھن میں چبوترہ کے کونے پر ہے جو چبوترے کو توڑ رہا ہے۔

سروے مورخہ ۵ راگست ۱۹۸۳ء بوقت ۴ بجے شام

**نمبر ۱۰ ایضاً مزار**

مینی پور میں حیدر پور کی سرحد پر لب سڑک پورب میں پانچو پیر کا مزار مبارک ہے۔ ایک بہت ہی قدیم اور وسیع چبوترے پر جو ۵۰ ۔ ۵۰ مربع فٹ میں ہوگا۔ یہ چبوترہ پختہ تھا اس وقت بھی اس کا پختہ فرش ٹوٹا ہوا نظر آرہا ہے۔ چار مزارات پختہ اس چبوترے پر ایک قطار سے ہیں۔ اور ایک مزار ان مزارات کے دکھن میں ہے۔ درمیان والے مزار کے سرہانے اور پائینتی بہت ہی قدیم نیم کے درخت ہیں۔ اس قطار میں تین مزار اتنے جسیم اور بلند و بالا ہیں کہ جونپور میں کم ہی دیکھنے میں آئے ہیں۔ ان مزارات سے رعب وجلال ٹپک رہا ہے۔ اور دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مزارات عہد قدیم کے عارفین اور فقراء کاملین کے ہیں۔ اور پانچو پیر کے نام سے مشہور ہیں۔ پانچو پیر کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ حضرت پیران پیر دستگیر شیخ عبد القادر رحمۃ اللہ علیہ، حضرت خواجۂ خواجگان معین الدین چشتی اجمیری رح اور مدار العالمین حضرت بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدار رح اور حضرت سید سالار مسعود غازی رح اور سلطان، العارفین حضرت نظام الدین اولیا محبوب الٰہی رح کے تربیت یافتہ اور انہیں کی روح پر فتوح سے فیض پا کر عارف تام المعرفت ہوئے ہیں۔ اور شمالی ہند میں پانچو پیر کی ولایت کا ڈنکا ۱۷ ویں صدی عیسوی میں بج رہا تھا کہ یہاں بہ ہندوں نے مردم شماری کے ذات کے خانہ میں اپنے کو پانچو پیر کا ماننے والا پنچ پیریا لکھایا ہے۔

تیسرے بلند و بالا مزار کے دکھن میں ایک اور مزار ہے جو قدیم ہے لیکن امتداد زمانہ سے شکست ہو گیا تھا اس کی جدید مرمت ہوئی ہے۔ مزار پر سفیدی و صفائی ہے۔ پھول مالا چڑھتا ہے اور اگربتی جلائی جاتی ہے۔ وہاں پر چراغ بھی موجود تھا۔ کہا جاتا ہے صاحب مزار بہت ہی بافیض و باکرامت ہیں۔ حاضرین کی بحکم الٰہی حاجت روائی ہوتی ہے۔ ان مزارات کی دیکھ بھال سفیدی و صفائی بلئی سونکر کراتے ہیں۔ اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت بلئی سونکر بعدہٗ راستہ ہے۔ پورب کھیت بلئی سونکر۔ اتر کھیت بلئی سونکر اور دکھن کھیت بلئی سونکر کا ہے جس میں ایک درخت بیل کا ہے۔ ان مزارات کے دکھن میں اور پورب میں مکان رہائشی بلئی سونکر کا ہے۔ یہ مزارات چاروں طرف سے بلئی سونکر کے کھیتوں سے گھرا ہوا ہے۔ پچھم میں بہت ہی اونچی مینڈ سڑک سے ملی ہوئی ہے۔ سروے مورخہ، اگست ۲۰۰۳ء بہمراہ محمد زماں خاں بوقت ۱۰ بجے دن۔

# مزارات موضع صدیق پور مع چوحدی

نمبر ۱ ایضاً مزار — جونپور سے شاہ گنج جانے والی سڑک پر بائیں سمت پچھم میں صرف ۴۰۰ قدم کے فاصلے پر ایک قدیم شاہی قبرستان گنج شہیداں کے نام سے صدیق پور میں بہت مشہور ہے۔ اس قبرستان کی وسعت شاہد ہے کہ یہاں سید سالار مسعود غازی رح کی جماعت کے لوگ آئے تھے اور یہاں پر کسی جھڑپ میں کچھ لوگ شہید بھی ہوئے ہیں اور جو لوگ بچ گئے انھوں نے یہیں پر سکونت اختیار کرلی۔ یہاں پر اس وقت بھی کافی مزارات بہت ٹھیک اور بالکل درست حالت میں موجود ہیں اور بہت سے نیم شکست اور کافی مدت زمانہ گذرنے کے بعد بھی صرف نشان مزار باقی ہے۔ یہ تمام مزارات بانگ دہل اپنی قدامت و عظمت و رفعت کا اعلان کر رہے ہیں۔

قبرستان کے پچھم میں ایک کمرہ پورب وپچھم جو تقریباً ۳۰ فٹ لانبا اور ۲۰ فٹ چوڑا ہے اس کے اندر دو مزار پختہ اور سفید کی شدہ موجود ہے جس پر چادر چڑھی رہتی ہے حضرت شاہ عبد المجید شاہ بھکڑ یہاں پر زیارت و فاتحہ کے لئے برابر آتے رہتے ہیں اور آپ کا کہنا ہے کہ صاحب مزار بہت بافیض اور کشف وکرامت کے مالک ہیں۔ پچھم والا مزار حضرت سید مسعود شاہ شرف الدین رح کا ہے اور پورب والا مزار کمرے کے اندر حضرت شاہ مسعود اشرف رح کا ہے۔ پوری قبرستان اور تمام مزارات کو غور سے دیکھنے کے بعد اس امر کا یقین کامل ہو جاتا ہے کہ آپ حضرات کا زمانہ آج سے ۵۰۰ ــ ۶۰۰ برس قبل کا ہے۔ آج بھی یہاں سے فیض کا دریا رواں ہے اور عقیدت مند سیراب ہو رہے ہیں۔

مزار حضرت سید مسعود شاہ شرف الدین رح اندرون مقبرہ صدیق پور جونپور

ہر جمعرات و اتوار کو مرد و زن اور بچے کافی تعداد میں زیارت کے لیے بہت عقیدت سے حاضر ہوتے رہیں اور مرادیں مانگتے ہیں اور انکی مرادیں پوری ہوتی ہیں۔ حاضر ہونے والوں میں ۹۰ فی صد ہندو حضرات شہر اور دیہی علاقوں کے ہوتے ہیں۔ روضہ بہت صاف ستھرا اور سفیدی شدہ ہے۔ باہری حصہ نیلے رنگ سے رنگا ہے اور روضہ کی چھت پر نیلا و سبز پرچم لہرا رہا ہے اور دور ہی سے نظر آتا ہے۔ جناب مولوی تاج محمد انصاری اس کی دیکھ ریکھ عرصے سے کر رہے ہیں اور وہ ہر جمعرات کو زائرین کے لئے موجود رہتے ہیں اور نیاز و فاتحہ بھی دیتے ہیں اور دعا تعویز کے لئے بہت مشہور ہیں۔ روضہ سے ملحقہ دالان میں پورب سمت ایک مزار پختہ و سفیدی شدہ ہے۔ اسی طرح روضہ کے باہر پچھم میں روضہ سے متصل بھی ایک مزار پختہ سفیدی شدہ ہے۔ ایک شمعدان بھی ہے۔ جس پر لفظ اللہ لکھا ہے۔ اس کے بعد پچھم میں ایک پختہ مزار اور بھی ہے۔ اس پر بھی چادر چڑھی رہتی ہے۔ اس مزار کے پائینتی ایک مزار اور بھی تھا جو شکست ہو گیا ہے لیکن اس کے آثار باقیہ و ملبہ سے قدامت کا اظہار ہو رہا ہے۔

ایک مزار اور بھی اس روضہ کے باہر پورب جانب بہت ہی قدیم ایک پختہ چبوترہ موجود ہے۔ اس طور پر اس روضہ اور اس کے پچھم و پورب روضہ کے قرب میں جو مزارات ہیں جن کا ذکر اوپر آگیا ہے اس کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم دو مزار صحیح و سالم اور پختہ ہے۔ تین مزارات شکستہ جس کا ملبہ وہیں پڑا ہے بعدہٗ زمین متعلقہ قبرستان اس کے بعد کھیت مزروعہ ہے۔ پورب ایک مزار پختہ اور بہت ہی قدیم ہے۔ باقی قبرستان و افتادہ زمین متعلقہ قبرستان جس میں نمبری اینٹ کے ٹکڑے پڑے ہوئے ہیں اتر زمین افتادہ بعدہٗ کھیت مزروعہ ہے۔ دکھن میں زمین افتادہ قبرستان جس میں بہت سے قدیم اور شکستہ مزارات ہیں یا ان مزارات کے نشان قدم قدم پر موجود ہیں۔ کہ قدم رکھنا مشکل ہے

حضرت عبدالمجید شاہ پھکڑ روضہ کے اندر اور باہر فاتحہ پڑھتے ہوئے نظر آرہے ہیں

**نمبر۲ ایضاً مزار** موضع صدیق پور میں اس وسیع قبرستان کے اندر مذکور بالا روضہ کے دکھن میں ۰۰ ۵ قدم کے فاصلے پر ایک مزار مبارک بہت ہی قدیم اور شکستہ گھیرے میں ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت مولانا شاہ فتح محمدؒ کا ہے۔ یہ مزار بالکل شکست ہوگیا ہے اور اتر میں ناگ پھنی سے گھرا ہوا ہے۔ نہ کسی کو صفائی کی توفیق ہوئی اور نہ مرمت کی۔ افسوس کہ اس وقت یہ مزار مبارک بس ملبے کا ایک ڈھیر ہے۔ لیکن یہ مزار اور اس کے شکستہ آثار سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس کا زمانہ کسی بھی صورت سے ۰۰ ۵ سال سے کم نہیں ہوگا۔ اس کی موجودہ چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت پرتی ملحقہ قبرستان مذکور۔ پورب زمین افتادہ و پختہ کنواں ہے۔ اتر میں ناگ پھنی کافی تعداد میں ہے بعدہٗ زمین قبرستان اور روضہ حضرت سید مسعود شاہ شرف الدینؒ کا ہے۔ دکھن کھیت مزروعہ ملحقہ قبرستان مذکور بالا ہے

**نمبر۳ ایضاً مزار** موضع صدیق پور کی وسیع قبرستان میں اسی روضہ کے پورب و دکھن کے کونے پر ایک بہت ہی قدیم چہار دیواری ہے۔ اس چہار دیواری میں تین طرف محرابیں کھلی ہیں اور ہر رخ پر تین تین محرابیں ہیں۔ اس چہار دیواری اور اس کی محرابوں کو دیکھنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس کی تعمیر کرانے والے نے صاحب مزار سے بہت ہی عقیدت و محبت کا ثبوت دیا ہے۔ اور صاحب مزار کی عظمت و رفعت ظاہر ہوتی ہے۔ اس چہار دیواری میں تین مزار ایک قطار سے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ پچھم والا مزار حضرت شاہ غوث محمدؒ، درمیان والا مزار حضرت شاہ نور محمدؒ اور تیسرا مزار حضرت شاہ قدرت اللہؒ کا ہے۔ جس کو دیکھنے کے بعد اس امر کا یقین کامل ہوتا ہے کہ بلاشک و شبہ یہ تینوں بزرگان دین

اپنے وقت کے کاملین اور اولیاء کبار میں سے تھے اور اس میں کوئی مبالغہ نہیں کہ آپ کے وصال کو بھی کسی صورت سے ۵۰۰ یا ۶۰۰ سال سے کم نہیں ہوا ہے اور واقعی یہ گنج شہیداں ہے اور اس سلسلہ کی روایت صحیح معلوم ہوتی ہے اس گھیرے میں مزار مبارک کے پائینتی ۲ درخت پیپل کے ہیں اس میں دو درخت بہت ہی قدیم ہیں جن کی جڑوں نے اس چہار دیواری اور وسط والے مزار کو بہت ہی نقصان پہونچایا ہے۔ اس کے علاوہ دو درخت مزار پر چھوٹے ببول کے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ یہ بہت ہی پرُ فضا مقام ہے اور مزار کے پاس فاتحہ پڑھنے آپ بیٹھیں تو باوجود شدت کی گرمی کے بھی گرمی کا احساس نہیں ہوتا کیونکہ تین رخ پر کھلی ہوئی صحراؤں سے بے انتہا ٹھنڈی ہوا آتی ہے اور آدمی بہت ہی سکون محسوس کرتا ہے۔ چہار

مزارات حضرت شاہ غوث محمدؒ، حضرت شاہ نور محمدؒ، حضرت شاہ قدرت اللہؒ صدیق پور جونپور

دیواری کی بناوٹ اور اس کے سامان اور مزارات سے قدامت ٹپک رہی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین افتادہ قبرستان جس میں ایک درخت سیمن ایک درخت آم خورد ایک درخت کروندا، ایک درخت ببول کا بہت ہی گھنا ہے اور سرپت کے خود رو جھنڈ بے شمار ہر طرف پھیلے ہوئے ہیں۔ پورب ایک جنگلی ببول کا درخت، ایک مزار پختہ چبوترے پر بہت ہی قایم ہے اور سفیدی شدہ ہے۔ ایک درخت آم اور بیر کے درختان ہیں بعدہٗ قبرستان ہے۔ اتر میں زمین افتادہ قبرستان ہے۔ دکھن میں کھیت مزروعہ ٹھری لاجندر سنگھ کا ہے

**نمبر۴ ایضاً مزار** موضع صدیق پور کی وسیع قبرستان میں مذکورا بالا قدیم گھیرے کے پورب میں ایک مزار بیر کے درختان سے متصل ہے۔ یہ مزار بہت ہی شکست ہو گیا ہے اور بڑے تعجب کی بات ہے کہ اس کا پورا اوپری حصہ مجسم پتہ نہیں کہ کس طرح مزار سے پورب ۵ قدم کے فاصلے پر پڑا ہے اور صحیح و سالم ہے۔ باقی مزار بے اس کے آس پاس پھیلے ہوئے ہیں۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم زمین افتادہ قبرستان جس میں سرپت کے بے شمار جھنڈ ہر طرف پھیلے ہوئے ہیں۔ اس کے بعد وہی گھیرا ہے جس میں تین مزارات ہیں اور نیبل کے درختان ہیں۔ پورب میں زمین افتادہ ہے جو غالباً عہد قدیم میں ضرور قبرستان رہی ہے۔ اتر میں زمین افتادہ قبرستان دکھن درختان بیر و کھیت مزروعہ راجندر سنگھ ہے۔

**نمبر۵ ایضاً مزار** موضع صدیق پور کی ایک وسیع قبرستان میں ایک بھیٹے کی صورت میں قطعہ آراضی پر ایک بہت

ہی قدیم مزار جو اس وقت نصف شکست ہوگیا ہے موجود ہے۔ اس بھیٹے کو بغور دیکھنے کے بعد یہ بات بلا تردید کہی جا سکتی ہے کہ اس پر اور بھی مزارات ضرور رہے ہونگے جو امتداد زمانہ سے معدوم ہوگئے ہیں۔ اور ان کا زمانہ بھی بہت قدیم ۴۰۰۔۵۰۰ سال سے کم نہیں معلوم ہوتا ہے کہا جاتا ہے کہ یہ نصف شکستہ مزار حضرت محمدی شاہ رح کا ہے۔ جو اپنے وقت کے زبردست عالم اور انسان کامل تھے۔ اس جگہ پر پڑے ہوئے تمام آثار اس کی قدامت پر شاہد ہیں۔ اور واقعی یہ سرزمین گنج شہیداں ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین افتادہ۔ ببول کا درخت و قدیم قبرستان جس میں اس وقت بھی دو مزار ہے۔ پورب کھیت راجندر سنگھ۔ اتر قبرستان جو بہت قدیم ہے۔ دکھن کھیت مزروعہ راجندر سنگھ۔ شری راجندر سنگھ پورے سروے میں ان مزارات کے میرے ہمراہ رہے ہیں اور ساری چوحدی اور اس قبرستان کے حدود انھوں نے مجھے بتلایا ہے۔ ان کا یہ بھی بیان ہے کہ بہت سے مزارات تو میرے سامنے لوٹے ہوئے تھے لیکن اس وقت وہ شکستہ مزارات بھی نہیں ہیں بلکہ صرف آثار و نشان موجود ہیں۔ یہ ساری غلطی مسلمانوں کی ہے اگر ان کو بزرگوں اور اپنے اسلامی آثار و یادگار سے محبت ہوتی تو بھلا ایسی بربادی و بے حرمتی بھی ممکن تھی۔

**نمبر ۶ ایضاً مزار** موضع صدیق پور کے وسیع قبرستان میں ایک بہت ہی وسیع قبر چبوترہ پر ہے۔ جو اس وقت ہر طرف سے شکست ہوگیا ہے اور اس وقت اونچے نیچے بھیٹے کی شکل میں موجود ہے۔ اس چبوترے پر ایک بہت بڑا سربت کا جنگل ہے۔ اس قبرستان میں اس وقت ایک درخت بیر اور ایک درخت ببول کا ہے۔ اس پر دو مزار بہت

قدیم اور جسیم ہیں جن کی ایک ایک اینٹ پکار کر اپنا قدیم ماضی اور عظمت و رفعت کی داستاں
بیان کر رہی ہے۔ افسوس کہ مزار و چبوترہ بُری طرح شکست ہو گیا ہے لیکن کسی
مسلمان کو اپنے عظیم ماضی کے چراغ کو باقی اور روشن رکھنے کی فکر نہ ہوئی جس
کی روشنی میں اسلامی قافلے نے اپنا سفر طے کیا تھا۔ یہی لوگ تھے جن کی برکت سے
ہم لوگ اسلام سے روشناس ہو کر مسلمان ہوئے اور آج مسلمانوں نے ان کو اور
اپنی ماضی کی تاریخ کو بالکل فراموش کر دیا ہے۔ بلکہ ماضی کی طرف ایک نظر دیکھنے
کے بھی روا دار نہیں رہیں۔ لیکن خزانہ ہمیشہ ویرانے میں ہوتا ہے۔ ابھی ایک
مورخ اور تذکرہ نگار کے لئے بہت کچھ موجود ہے۔ دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے
کہ اس میں پورب والے مزار سے متصل ایک مزار اور بھی تھا جو اس وقت
ٹوٹ کر زمین کے برابر ہو گیا ہے لیکن اپنی عظمت بیان کر رہا ہے اسکی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم زمین افتادہ قبرستان۔ پورب زمین قبرستان بعدہ کھیت راجندر سنگھ و مکانہائی
کو لہی ہریجن کا ہے۔ اتر زمین افتادہ بعدہ راستہ ہے۔ دکھن زمین افتادہ قبرستان و
قبرستان کی حد ہے۔

**نمبر ۲ ایضاً مزار**

موضع صدیق پور میں روضہ حضرت سید مسعود شاہ شرف الدینؒ
کے اتر میں ایک بہت ہی وسیع چبوترے پر جو عہد
قدیم میں بلند و بالا اور پختہ تھا اس کے چونے کا فرش آج بھی شاہد عدل ہے۔ اس
وقت اس شکستہ چبوترے پر ایک مزار مبارک ہے جو بالکل سنگین ہے اور شرقی
عہد کی داستان بیان کر رہا ہے۔ اس سروے میں حضرت شاہ عبدالمجید شاہ پھکڑ
ہمراہ موجود تھے۔ انھوں نے بتلایا کہ یہ مزار حضرت شاہ ابراہیم چشتیؒ کا ہے جنکا
زمانہ آج سے بلا مبالغہ ۵۰۰ برس زائد ہے۔ اس کے پتھر خود اپنی قدامت پر
گواہ ہیں موسم کے اثرات نے قدرتی طور پر ان کے رنگ و روغن کو تبدیل کر دیا
ہے۔ چبوترے کے اوپر مزار مبارک سے ملا ہوا پورب سمت بھٹ کٹیا کا خود رو

پودا ہے جسمیں کاسنی رنگ کے پھول کھلے ہیں۔ بہت ہی پرسکون اور قابل عبادت جگہ ہے جہاں سے واپسی کیلئے طبیعت نہیں چاہتی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم زمین افتادہ قبرستان بعدہٗ کنواں ہے۔ پورب چبوترہ شکستہ مزار مبارک بعدہٗ کھیت دودھ ناتھ سنگھ۔ اتر چبوترہ مزار بعدہٗ کھیت بابو دودھ ناتھ سنگھ۔ دکھن قبرستان مزار مبارک بعدہٗ کھیت دودھ ناتھ سنگھ۔ جو نشیب میں ہے۔

سنگین مزار حضرت محمدی شاہؒ بلند بھیٹہ موضع صدیق پور جونپور

موقع معائنہ ۱۴ اگست ۱۹۸۸ء بروز اتوار صبح ۸ بجے سے ۴ بجے تک بہمراہ بابو راجندر سنگھ جنکا کھیت اس قبرستان کے تین طرف ہے۔ تاج محمد انصاری ۲۰ برس سے مجاوری کرتے ہیں۔

## آراضی قبرستان موضع صدیق پور پرگنہ حویلی جونپور

آراضی نمبر ۲۶۵، ۳۰ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۱۲، ۶۵ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۔۔۔ ۴۸۴/۴۵۲، ۲۲ ڈسمل

# مزار موضع نرہن تحصیل کراکت جونپور

آم کے باغ میں ایک پختہ چبوترہ پر دو مزار ہیں۔ دونوں قدیم اور پختہ ہیں اور دونوں پر شمعدان ہیں۔ چبوترہ قریب ۱۵ فٹ چوڑا ہوگا۔ باغ مولوی رسول احمد کا ہے مزار کو لوگ حضرت گلزار شاہؒ کا بتاتے ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم باغ مولوی رسول احمد مرحوم۔ پورب باغ و کنواں۔ اتر سڑک عیدگاہ۔ دکھن کھیت مزروعہ ہے

نمبر ۲، ایضاً مزار | موضع نرہن کراکت میں ایک مزار پختہ بہت بڑا ہے۔ یہ مزار حضرت اسمٰعیل شاہ مجذوبؒ کا ہے جنکا ذکر گذشتہ اوراق میں آچکا ہے۔ یہ مزار چار کھمبوں کے روضہ میں ہے اسکے پورب میں ایک مزار حضرت الٰہی شاہؒ کا ہے۔ دونوں مزارات ۴ فٹ اونچے اور ۴ فٹ پورب پچھم اور ۲۰ فٹ اتر دکھن کے چبوترہ پر واقع ہیں چاروں طرف باؤنڈری ہے چوحدی یہ ہے پچھم زمین افتادہ و کھیت مزروعہ۔ پورب زمین افتادہ و کھیت مزروعہ، اتر ایک پیڑ نیم اور دو درخت اور بھی جنکا نام کوئی نہیں جانتا ہے بعدہٗ زمین افتادہ و کھیت مزروعہ، دکھن مکان و زمین افتادہ و گومتی ندی ہے۔ چاروں طرف کی زمین اسی کی ملکیت ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ ۲۴ بیگہ ہے۔ گدی نشین حضرات اس خاندان کے بنارس میں رہتے ہیں ہر سال شوال کی ۲۲ تاریخ کو عرس ہوتا ہے

نمبر ۳، ایضاً مزار | کراکت موضع نرہن میں ایک پختہ و قدیم مزار زمین سے قریب ۲ فٹ کی اونچائی پر ہے اور فیض کا دریا جاری ہے لوگ استفادہ کرتے ہیں چوحدی حسب ذیل ہے پچھم کھیت مزروعہ ہے۔ پورب کھیت الگو پردھان وغیرہ۔ اتر کھیت مزروعہ ہے، دکھن کھیت مزروعہ ہے

# مزار موضع چوراگاؤں تحصیل کراکت جونپور

کراکت ریلوے اسٹیشن کے پورب میں ۱½ بیگہ کی دوری پر ریلوے لائن کے بائیں جانب ایک مزار پختہ حضرت مخدوم شاہ زندہ دلؒ کا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ کا تصرف و فیض ویسے ہی جاری ہے جس طرح حیات طیبہ میں تھا۔ آستانہ پر لوگ حاضر ہوتے ہیں اور فیض پاتے ہیں۔ روضہ ۱۵ فٹ کے گھیرے میں ہے اور چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم مسجد، پورب مکان رہائشی، زمین افتادہ ریلوے لائن۔ دکھن مکانات آبادی

نمبر ۲ ایضاً مزار | پچوراگاؤں کراکت میں ریلوے اسٹیشن میں نور تیٹ اور نیچے چبوترے پر حضرت مبارک شاہ کا مزار مبارک ہے مبارک شاہ بہت ہی مبارک اور حاضر ہونے والوں و فاتحہ پڑھنے والوں کے لئے بہت ہی رحم دل ہیں۔ آپ کے مزار مبارک کا چبوترہ پورب پچھم ۱۲ فٹ اور اتر دکھن تقریباً ۱۵ فٹ ہوگا۔ یہ پختہ بنا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم راستہ سرکاری، پورب باغ آم۔ اتر باغ ہے۔ دکھن باغ و زمین افتادہ ہے

# مزارات موضع دیوچندپور عرف چوکیہ

چوکیہ میں پورب جانے والے راستے سے دکھن میں چند قدم کے فاصلے پر شری بانکے لال کے کھیت میں ایک مزار ہے۔ مزار و چبوترہ دونوں اس وقت شکستہ حالت میں ہیں۔ قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ یہاں بھی مزار رہا ہے۔ اس وقت ہینس کی جھاڑی وگھاس پھوس سے یہ شکستہ چبوترہ گھرا ہوا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت بادشاہ شاہ کا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت بانکے لال، پورب کھیت بانکے لال، اتر کھیت بانکے لال، دکھن کھیت بانکے لال کا ہے۔ سروے بہمراہی احمد خاں موزخہ ۱۵ اگست ۱۹۸۲ء بوقت ۹ بجے صبح دوشنبہ

نمبر ۲ ایضاً مزار | موضع دیوچندپور میں سری بانکے لال کے چچا زاد بھائی سورگیہ شری مہابیر کی بیوہ مسماۃ مہارجن کے کھیت میں ایک بہت ہی قدیم خام مزار ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار عہد قدیم کے ایک بزرگ حضرت شاہ عادل کا ہے یہ مزار پہلے پختہ تھا بعد کو امتداد زمانہ سے شکست ہوگیا۔ پھر اس کی مرمت کی طرف کسی نے توجہ نہیں کی۔ اس وقت مکا کی فصل بوئی ہوئی ہے۔ میں نے اندر جاکر دیکھا کہ یہ جگہ کاشت سے چھوڑ دی گئی ہے اور خام مزار کا نشان موجود ہے۔ گھاس بہت

کافی ہے۔ اس کے چاروں طرف شریمتی مہاراجن اہی کا کھیت ہے۔ اور لب سڑک ہے۔

سروے مورخہ ۱۵ اگست ۱۹۸۳ء بروز دوشنبہ بہمراہی دنشاندہی احمد خاں

نمبر ۳ ایضاً مزار — موضع دیوچند پور عرف چوکیہ میں ساہکاری سمیتی چوکیہ کے پچھم میں ایک بلند بھیٹہ ہے جو اس وقت شکست ہونے کے باوجود کافی رقبے میں پھیلا ہوا ہے۔ احمد خاں کا بیان ہے کہ یہ ان کے خاندان والوں کی ذاتی قبرستان ہے۔ اس میں عابد حسین خاں عرف گھیسا خاں مرحوم جن کا انتقال ۱۹۱۶ء میں ہوا ہے، دفن ہیں جو احمد کے والد کے نانا تھے۔ اسی طرح رمضان خاں جو عابد حسین خاں مرحوم کے والد تھے وہ بھی اسی قبرستان میں دفن ہیں۔

اس وقت اس شکستہ بھیٹے پر کوئی قبر موجود نہیں ہے البتہ قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ خاندانی قبرستان ہے۔ احمد خاں نے بتلایا کہ اب ہمارے گھر کے لوگ حضرت حمزہ چشتی رح میں دفن ہوتے ہیں۔ احمد خاں کا کہنا ہے کہ اس قبرستان کا رقبہ ۸ر ڈسمل رہا ہے اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم حصہ قبرستان جو اس وقت گڑھے کی صورت میں ہے۔ بعدہٗ راستہ و مکانات ہیں۔ پورب عمارت ساہکاری سمیتی چوکیہ، اتر زمین افتادہ حصہ قبرستان بعدہ کھیت رام گوبند سونکر۔ دکھن راستہ خام بعدہ عمارت دھرم شالہ کی پشت اس کے بعد عظیم الشان سنگین تالاب تعمیر کردہ سندری پرشاد کھسو دھن مانک چوک جونپور۔

سروے مورخہ ۱۵ اگست ۱۹۸۲ء بروز دوشنبہ بہمراہی احمد خاں

# مزار موضع بھگوتی پور مع چوحدی

ایک مزار پختہ قریب ۱۰-۱۲ فٹ طول وعرض اور ۳ر فٹ اونچے پختہ چبوترہ پر ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ نیاز چشتی رح کا ہے۔ یہ مزار بہت ہی قدیم ہے اور ٹوٹ گیا تھا اس کی بہت شاندار مرمت بلٹو ولد سکھو ہرجن ساکن بھگوتی پور نے کرائی ہے

یہ مرمت آج سے ۱۰ سال پہلے ہوئی ہے اور چبوترہ بھی بنوایا ہے۔ اس کے علاوہ ایک مزار پختہ اور بھی بلٹو ہریجن کے مکان کے اتر میں ہے یہ مزار بھی شکست ہوگیا تھا اس کی مرمت بھی بلٹو ہریجن نے کرائی ہے۔ لیکن اس مزار کی شکل کوہانی نہیں ہے۔ بلکہ سپاٹ ہے۔ بلٹو نے مجھے ساری باتیں بتائیں اور کہا کہ ہم لوگ اس کی سالانہ سفیدی کراتے اور اگربتی و چراغ جلاتے ہیں۔ ان دونوں مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت بلٹو ہریجن بعدہٗ بلٹو ہریجن کا مکان ہے۔ پورب کنواں سنگین بلٹو ہریجن یہ کنواں بلٹو کے والد سکھو ہریجن کا تعمیر کردہ ہے۔ اتر پلو در بعدہٗ کھیت پھیکو و بلٹو وغیرہ کا ہے دکھن صحن مکان رہائشی بلٹو ہریجن اور دو درختان نیم ہیں۔ یہ مزار ہریجن بستی میں ہے۔

سروے مورخہ ۵ ار اگست ۸۳ء بہ موجودگی بلٹو ہریجن و احمد خاں بروز دوشنبہ بوقت ۷ بجے صبح

## مزارات محلہ جوگیا پور مع چوحدی

کچہری روڈ پر لال جی ٹاکیز کے آگے بائیں نشیب میں ایک گیر اپختہ چونے کا پلاسٹر شدہ اونچا ۴ فٹ اور پچھم تقریباً اور اتر و دکھن ۲۰ فٹ ہوگا۔ اس کا چبوترہ پچھم سے ٹوٹ گیا ہے۔ یہ جگہ سیلاب کی زد میں ہے۔ اسی طرح دکھن سے بھی شکست ہے ایک شمعدان پورب میں کھڑا ہے۔ اس وسیع چبوترے پر ایک مزار بھی موجود نہیں ہے صرف نشان مزار ہے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مزارات سیلاب کی نظر ہوگئے سریت کے جیسے ہیں کسی وقت یہاں پر ۴ مزارات تھے۔ یہ قدیم قبرستان نئی سڑک کی کھنتی جس پر پتھر کے ٹکڑے ہیں اس کے قرب میں واقع ہے۔ اس قبرستان و چبوترے کی چوحدی ذیل ہے

پچھم کھیت مزروعہ۔ پورب کھیت مزروعہ بعدہ کھنتی نئے پل کی و سڑک۔ اتر کھیت مزروعہ ہے۔ دکھن قبرستان دو عدد ہے جس میں ایک میں مزارات ۵ عدد ہیں اور ایک پر کوئی مزار نہیں ہے صرف شمعدان ہے۔ مسلمانوں کی توجہ اس قبرستان کی طرف بالکل نہیں ہے۔

سروے مورخہ ۵ ار اگست ۸۳ء بروز جمعرات بوقت ۴ بجے شام

نمبر ۲ ایضاً مزار | محلہ جوگیا پور میں ایک گھیرے میں قبرستان چہار دیواری سمیت اندازاً
۳۰ فٹ اتر دکھن اور پورب پچھم ۱۵ فٹ ہوگی۔ اس کی دیواریں
اتر و دکھن سے ٹوٹی ہوئی ہیں۔ اس میں تین مزار اتر سمت میں قطار سے ہے۔ جس
میں دو مزار درست و صحیح حالت میں ہیں۔ اور اپنی ماضی کی عظمت و رفعت کو بیان کر
رہے ہیں۔ پورب والے دونوں مزار بھی قدیم ہیں۔ لیکن نصف شکستہ ہوگیا ہے۔ ان
مزارات کا تعلق عہد شاہی سے ہے۔ اس کے چبوترے پر ۱۵ انچ سرپٹ کے ہیں جو
خود رو ہیں۔ اس میں ایک مزار دکھن و پورب میں صحیح حالت میں ہے اور اپنی عظمت
ظاہر کر رہا ہے۔ اس مزار کے محراب کے وسط میں اتر طرف نیچے ایک پتھر مزار میں نصب
ہے۔ اس طرح کا کتبہ مزار میں نصب شدہ اور کہیں نظر نہیں آتا ہے۔ اس کتبہ کی عبارت
پڑھی نہیں جاتی ہے۔ صرف ۱۲۴۵ھ پڑھا جا رہا ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہی صاحبِ مزار
کے وفات کی تاریخ ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم گھیرا قبرستان مذکورا بالا نمبر ا جس میں مزارات نہیں ہیں۔ صرف ایک شمعدان ہے
پورب کھیت بعدہٗ کھنی نئی سڑک کی جس پر پتھر کے ٹکڑے بچھے ہوئے بعدہٗ سڑک سنئے
پل کی ہے۔ اتر قبرستان جس میں بھی کوئی مزار نہیں ہے صرف ایک شمعدان ہے۔ دکھن کھیت
مزروعہ جس میں ایک درخت بیر چھوٹا جس میں سیم چڑھی ہے

نمبر ۳ ایضاً مزار | محلہ جوگیا پور میں کچہری روڈ پر بائیں نشیب میں جن میں دو قبرستانوں
کا ذکر ہو چکا ہے اسی سے متصل ایک قبرستان اندازاً ۳۰ فٹ اتر دکھن اور ۲۰ فٹ پورب پچھم ہے۔ اس میں کوئی مزار نہیں ہے بلکہ ایک شمعدان کھڑا
ہے اور مزارات کا پتہ دے رہا ہے۔ اس پر خود رو سرپت کے جھنڈ بہت زیادہ ہیں
اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم کھیت مزروعہ۔ پورب میں قبرستان جس میں ۵ عدد قبریں ہیں۔ اتر کھیت
مزروعہ۔ دکھن کھیت مزروعہ ہے۔

نمبر۴ ایضاً مزار | جوگیاپور میں ایک قبرستان جس کی بنیادیں کنکریٹ کی ہیں۔ یہ
قبرستان بھی کچہری روڈ پر واقع ہے۔ اس کا طول تقریباً ۲۰ فٹ
اور عرض اتر دکھن ۱۵ فٹ ہوگا۔ اس کی پچھم و دکھن کی دیواریں سیلاب سے گرگئی
ہیں۔ اس میں اس وقت ۳ مزارات اتر طرف پختہ ہیں۔ اور ۳ مزارات دکھن
طرف ہیں۔ مزارات سب کے سب پختہ ہیں اور عہد قدیم کی یاد تازہ کرتے ہیں۔ بظاہر
ان مزارات کا تعلق عہد شاہی سے ہے اور دیکھنے میں مزارات ۲۰۰ سال کے اوپر
کے معلوم ہوتے ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم کھیت مزروعہ۔ پورب کھیت مزروعہ۔ اتر کھیت مزروعہ۔ دکھن کھیت مزروعہ
بعدہٗ مکان و کچہری روڈ ہے۔ یہ قبرستان بھی مذکورہ بالا قبرستان کی طرح نشیب میں
واقع ہے۔ سروے مورخہ ۲۰ اگست ۱۹۸۳ء بوقت شام ۵ بجے

نمبر۵ ایضاً مزار | جوگیاپور میں روڈویز اسٹیشن کے پرانے اڈے پر لب سڑک
نالی سے متصل ایک انگریزی دواخانہ کے چبوترے کے نیچے ایک
پختہ مزار ہے۔ یہ مزار بھی بہت ہی قدیم ہے اور میں اس کو ۴۰ سال سے خود دیکھ
رہا ہوں۔ مزار ٹوٹ گیا تھا لوگوں نے اس کی مرمت کرادی ہے۔ بہت بافیض
بزرگ ہیں۔ لوگ تعریفیں کرتے ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم سڑک سرکاری جو بس اسٹیشن کو گئی ہے بعدہ دوکان شری کیلاش ناتھ شکل
وکیل ولد شری رام چندر شکل مختار۔ پورب نالی سرکاری بعدہٗ قطار سے دوکانیں ہیں
اتر نالی و پٹری سرکاری۔ دکھن نالی و پٹری سرکاری ہے۔

نمبر۶ ایضاً مزار | محلہ جوگیاپور میں مذکورہ بالا مزار کے آگے بس اسٹیشن جانے والی
سڑک کے بائیں سمت ایک شکستہ قدیم قناتی مسجد ہے۔ اس سے متصل
اب دوکانیں بن گئی ہیں۔ اس مسجد کے پورب و دکھن صحن مسجد میں ایک چبوترے پر
دو مزار ہیں۔ چبوترہ ٹوٹا ہوا ہے۔ پھر اسی چبوترہ سے متصل ایک دوسرے چبوترہ پر

تین مزار ہیں اور تیسرا مزار اس کا ٹوٹا ہوا ہے۔ پھر ایک مزار اور بھی اس ٹوٹے ہوئے مزار کے پورب میں ہے اور بہت ہی اچھی حالت میں ہے۔ یہ سب مزارات عہد قدیم کے ہیں اور عہد شاہی کی ایک عظیم یادگار ہیں۔ ان بزرگوں کا فیض اس وقت بھی جاری ہے مزارات پر سفیدی و صفائی ہے۔ بالکل ہندوؤں کے درمیان یہ مزارات ہیں۔ اس مسجد میں بھی سفیدی ہے۔ ان چھ یکجائی مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم قناتی مسجد بعدہ سڑک جونس اسٹیشن کو گئی ہے۔ پورب مزار و گولر کا درخت ہے بعدہٗ باؤنڈری ہے اور ایک قدیم درخت نیم کا ہے۔ اتر کنواں پختہ چھوہی دار جس کے کھمبے پتھر کے ہیں۔ بعدہ مکان مسکونہ ہے۔ دکھن جدید تعمیر شدہ دوکانیں واحاطہ ہے

سروے مورخہ ۲۶ راگست ۱۹۸۳ء بروز جمعہ بوقت ۴ بجے شام

# مزار محلہ دلازاک مع چوحدی

سرائے مرزا میرک میں کچھ آگے جانے کے بعد داہنی سمت اندر لوگوں میں جو بکر مرجیت وکیل کا مکان ہے۔ مکان کے صحن میں کھڑے ہونے کے بعد پچھم طرف ۵ مزارات پختہ ایک قطار سے ہیں۔ مزارات کے سب قدیم معلوم ہوتے ہیں مزار سے مزار سے متصل نیم کا ایک قدیم درخت ہے۔ یہ جگہ دیکھنے میں قبرستان معلوم ہوتی ہے جس کو کسی مسلمان نے فروخت کر دیا ہے۔ اور مکان و دوکان تعمیر ہو گئی ہے۔ مزارات مکان کے حدود اور احاطہ مکان میں ہیں اور تادم تحریر اسی طرح موجود ہیں۔

نمبر ۲ ایضاً مزار | محلہ دلازاک میں ایک قناتی مسجد نصف سے زیادہ شکست ہے اس کے صحن میں دو بہت ہی قدیم مزار ہیں جو عدم توجہی کی بنا پر ٹوٹ رہے ہیں۔ ایک مزار قناتی مسجد سے متصل پودر سے متصل ہے وہ بھی نصف ٹوٹا ہوا ہے۔ ان تینوں مزارات اور قناتی مسجد کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم کھیت نظام الدین۔ پورب میں کھیت محمد شفیع۔ اتر میں ایک مزار پودر

کنواں و کھیت محمد شفیع، دکھن میں کھیت مزروعہ تمباکو عبدالرشید کا ہے۔ یہ مزارات مسلمانوں کی آبادی اور کھیت میں ہیں۔ اور ایسی شکستہ حالت ہے۔ اپنے آباد اجداد کے ساتھ یہ سلوک کب روا ہے۔

## مزار محلہ گولر گھاٹ مع چوحدی

ایک قناتی مسجد لب دریائے گومتی جو نصف سے شکست ہے اور بالو سے ڈھکی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم ریت دریائے گومتی۔ پورب جانب گومتی ندی کے کنارے وہ شیوالہ جو ندی کی سمت جھکا ہوا ہے۔ اتر سمت گومتی ندی ہے۔ دکھن سمت ریت بالو بعدہ گوادٹر ملاح کا ہے

نمبر ۲ ایضاً مزار | محلہ گولر گھاٹ میں دو مزار پختہ جس کی سفیدی و صفائی ہے اور درست حالت میں ہے۔ ایک مزار کے سراہنے پتھر نصب ہے۔ ان دونوں مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم جانب راستہ بعدہ پیپل کا قدیم درخت۔ پورب صحن اور اس کے دکھن میں مکان سورگیہ شری رودرپال سنگھ وکیل۔ اتر سمت مزار سے متصل ٹین کے شیڈ کا بنا گودام ہے دکھن راستہ جو بدلا پور جانے والی سڑک میں ملتا ہے۔ یہ مزارات بالکل ہندوؤں کی آبادی میں ہیں اور زیادہ تر بالو فروخت کرنے والے ملاح رہتے ہیں۔

سروے مورخہ ۳۰ اگست ۱۹۸۳ء ۶ بجے شام

## مزار مرزا میرک رضوی مع چوحدی

سرائے خام میں جو سرائے میرزا میرک رضوی کے نام سے مشہور ہے آپ اکبر بادشاہ کے عہد میں ناظم جونپور تھے اور آپ ہی نے اپنے نام سے محلہ رضوی خاں آباد کیا تھا۔ اس سرائے کے بالکل وسط میں مرزا میرک رضوی کا

مزار ایک سنگین مقبرہ میں تھا۔ امتداد زمانے سے مقبرہ منہدم ہوگیا ہے اور وہاں پتھر کا
بے پناہ ملبہ اس وقت موجود ہے۔ اسس مقبرہ کا چبوترہ ۷ رفٹ اونچا رہا ہوگا۔ اسس
چبوترے پر اسس وقت قطار سے ۳ ر سنگین مزار ہیں اور دو مزار سنگین بچوں کا پائینتی پورب
سمت ہے یہ سب مزارات مرزا میرک کے متعلقین کے ہیں ۔ اسس کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم احاطہ دیوار مکان۔ پورب دوکان پختہ۔ دکھن سڑک سرکاری۔

سروے مورخہ ۳۰ ر اگست ۸۳ء

## پختہ سرائے میں ایک مزار

پختہ سرائے میں شاہی مسجد کے بعد پچھمی و دکھنی کوٹھری میں ایک
پختہ مزار ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت برجی شاہ بابا ایک عہد اکبری کے
مجذوب کا ہے۔ یہ مزار ایک محراب میں اس کوٹھری کے پچھم میں واقع ہے
محمد مسلم اور دوسرے لوگوں نے ہمیں بتلایا کہ آپ سرائے پختہ میں
اتری و دکھنی پھاٹک کی برجی پر بیٹھے رہا کرتے تھے اور یہ بات بہت ہی مشہور
ہے کہ ہر وقت جذب و بے خودی کا عالم رہتا تھا۔ منعم خاں خانخاناں جنھوں نے
جونپور کا شاہی پل اور مسافروں کے قیام و آرام کیلئے تعمیر سرائے
کا کارنامہ انجام دیا تھا، ان کو آپ سے بے حد عقیدت تھی۔ آپ بہت
ہی بافیض اور صاحب کمال بزرگوں میں ہیں اس مزار مبارک کی چوحدی ذیل ہے
پچھم سڑک سرکاری محلہ جہانگیر آباد۔ پورب کوٹھری گنبد نما جس میں پچھم سمت
آپ کا مزار مبارک ہے۔ اتر قطار سے سرائے کی کوٹھریاں ہیں بعدہ شاہی
مسجد سرائے پختہ۔ دکھن مکان محمد طیب و عبد الخالق وغیرہ کا ہے

## مزارات محلہ شیخ پورا مع چوحدی

حضرت قطب الاقطاب قطب بینائے دل قلندر سرانداز غوثیؒ
کے گھیرے کے اندر ۸ مزارات سنگین ہیں اور پتھر کا پختہ فرش ہے۔ چاروں
طرف سے لوہے کے چھڑ سے گھرا ہے۔ ان ۸ مزارات میں سے ۴ پر لوح
مزار نصب ہے۔ حضرت قطب بینائے دل قلندرؒ کے لوح مزار پر
ھوالبصیر کے بعد اشعار ذیل کندہ ہیں

شہ بینائے دل پاکیزہ جوہر — چو الماس خوش آب از کنز مختوم

به هجری هفت صد و هفتاد و شش سال — خراماں شدُ بشهر علم و معلوم
۷۷۶ھ

بعمری حیی ٌ اسک بر زمیں ماند — پس آنگہ شدُ بسوئے حیّ قیوم
۱۴۹ سال مدت عمر

بر آمد بست و پنجم روز شعبان — ندائے کوچ قطب الدیں مخدوم
۹۲۵ھ

آپ کے سراہنے کا شمعدان بہت ہی جسیم اور جاذب نظر و گنبد نما ہے

نمبر ۲ ایضاً مزار | دوسرا مزار مبارک حضرت محمد قطب قلندرؒ کا آپ کے مزار مبارک کے پائینتی ہے۔ اس لوح مزار پر اشعار ذیل۔ "ھوالنّور" کے بعد کندہ ہیں۔

شہِ محمد قطب کہ در جاشس — مئے بینائے دل مخلص شدُ
خرم آمد بہ ملک علیش نمود — تسع ذیقعد بدُ مرخص شد
۸۴۰ھ ۹۰ سال مدت عمر — ۹۳۰ھ

نمبر ۳ ایضاً مزار | حضرت شاہ محمد قطب قلندرؒ کے مزار مبارک کے بعد حضرت شاہ عبدالسّلام قلندرؒ کا مزار مبارک ہے۔ اس لوح مزار پر حسب ذیل اشعار کا کتبہ نصب ہے۔ "ھوالسّلام" کے بعد

شاہ عبدالسّلام راہ نما — کہ رساند ترا بہ مشہد ذات
ماند در عالمین بہ ولہ جمال — پس بر آمدیار فع الدرجات
روز دوشنبہ پانزدہ ذیقعد — جان خود کرد محو ذات و صفات
۱۵ ذیقعد ۱۱۵ سال مدت عمر

راحتُ الرّوح جد سنہ میلاد — رحلتِ جاں فرد سال وفات
۸۶۱ھ — ۹۷۶ھ

نمبر۴ ایضاً مزار | حضرت عبدالسّلام قلندرؒ کے مزار مبارک کے پائینتی مزار حضرت عبدالقدوس قلندرؒ کا ہے جس کے لوح مزار پر حسب ذیل اشعار کندہ ہیں۔ "ھوالقدوس" کے بعد

شہ دیں عبدقدوس قلندر — کہ آمد مرشد برتا و ہم بیسر
زہے عمرش کہ از نام علی یافت — زہے فقرش کہ دارد ہمچو جاگیر
۱۱۰ سال مدت عمر

بہ یکشنبہ دہ و دویم ز شوال — بہ علیین شدہ باعز و توقیر
۱۲

سنین مولدش فرخ نژاد است — وصال او از شیخ کاملاں گیر
سنہ ۹۴۲ھ — سنہ ۱۰۵۲ھ

نمبر۵ ایضاً مزار | حضرت قطب بینائے دل قلندر سرانداز غوثیؒ کے گھیرے کے باہر روضہ مبارکہ کے سامنے پورب میں ایک گھیرے میں صرف ایک مزار ہے۔ کوئی کتبہ نصب نہیں ہے۔ پھر قطب صاحب کے خطیرے کے دکھن میں ۷ مزارات ہیں۔ پھر خطیرے کے دکھن میں ۱۱ مزارات ہیں اس میں ایک نصف سے زیادہ ٹوٹا ہوا ہے اور ایک مزار جیل کی چہار دیواری کے پاس پختہ ہے اور ایک مزار پر بہت طویل لوح مزار نصب ہے جس کا ایک شعر یہ ہے۔

چوں کریم اللہ خاں ہزار افسوس — زیں جہاں روز جمعہ کرد قضا

اس سے اتنا ظاہر ہوتا ہے کہ صاحب مزار کا نام کریم اللہ خاں ہے۔ پھر حضرت قطب صاحب کے خطیرہ مبارکہ کے پچھم و دکھن پختہ ۲۰ مزارات بکھرے ہوئے ہیں اس میں ایک مزار بہت کافی ٹوٹا ہوا ہے اور یہ روضہ کے بالکل پچھم میں ہے۔ اس وقت صرف چند نظر آرہا ہے۔ اسی طرح ایک پختہ مزار لسوڑے

کے درخت کے نیچے ہے اس کا اتری دیواری حصہ قدرے ٹوٹا ہے۔ ایک خام مزار حضرت قطب صاحب کے خطیرے کے پچھمی دکھنی کونے پر گھیرے کے باہر قاضی ملت حضرت علامہ شمس الدین احمد کا ہے۔ اس قبرستان میں گھیرے کے باہر جتنے بھی مزارات ہیں سب پختہ ہیں لیکن حالت اچھی نہیں ہے۔ سب گھاس پھوس سے گھرا ہوا ہے۔ معتقدین کے اندر وہ احساس نہیں ہے جو بزرگان دین اور عارفانِ خدا سے ہونا چاہیے۔ اس سلسلہ میں ماسٹر سید اشتیاق صاحب لائق تحسین ہیں کہ وہ بہت کچھ کیا ہے۔

نمبر ۶ ایضاً مزار — محلہ شیخپورہ میں ایک قدیم قبرستان کچہری روڈ پر بائیں سمت بلندی پر جیل کے کوارٹر کے اتر میں ہے۔ یہ قبرستان تقریباً پورب پچھم ۵۰ فٹ۔ اور اتر دکھن ۲۵ فٹ میں ہے۔ اس وقت اس پر ۵ مزار بڑا اور ایک بچے کا ہے۔ اور ایک مزار کا صرف کونہ باقی ہے۔ باقی حصہ ٹوٹا ہوا ہے۔ اس وقت پورے چبوترے پر گوبر رکھا ہوا ہے اور اُپلیاں پاتھی جارہی ہیں اور وہیں پر سکھائی جاتی ہیں۔ بہت سی سرپھری عورتوں نے سکھلانے کے لئے اُپلیاں مزار پر بھی رکھدی ہیں

اس حالت اور بے حرمتی کو دیکھ کر بہت افسوس ہوا کہ یہ مزارات بیحد قدیم ہیں اور سب کے سب بزرگوں کے ہیں کہ کیونکہ عہدِ قدیم میں یہ محلہ ملکن پورہ تھا جس پر قلندری سلسلہ کے مشائخ اور فقرا آباد تھے اور آج یہ حالت کہ بالکل لب سڑک یہ بے حرمتی اور مسلمانوں کی یہ بے بس مجبور خاموشی جبکہ یہ مزارات سڑک سے نظر آتے ہیں اور خود اپنی قدامت کا اعلان کر رہے ہیں۔ اس وقت سب مزارات اور چبوترہ دونوں مرمت طلب ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم قبرستان کا ملحقہ چبوترہ، پورب راستہ جیل کی طرف جانے کا ذریعہ اُفتادہ، اتر نالی سرکاری دیکچہری روڈ۔ دکھن جیل کا پختہ کوارٹر ہے جس میں مزار کی طرف جنگلے لگے ہیں۔

سروے مورخہ ۳ر دسمبر ۱۹۸۳ء بروز سنیچر بوقت ۵ بجے شام

نمبر ۷ ایضاً مزار | محلہ شیخ پورا میں ایک مزار لب سڑک شری رام داس یا دو وکیل کے مکان کے اتر میں ہے یہ مزار ایک پختہ چبوترہ پر تھا۔ اس وقت اس چبوترہ کا اتری وپچھمی حصہ ٹوٹا ہوا ہے۔ یہ مزار دیکھنے میں بہت ہی قدیم معلوم ہوتا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین افتادہ، پورب زمین افتادہ بشکل گڑھی ہے۔ اتر میں بھی زمین افتادہ نشیب گڑھی ہے۔ دکھن سمت سرکاری سڑک ہے جو روڈ ویز بس اسٹیشن سے کچہری کو جاتی ہے۔ صاحب مزار کا نام لوگ حضرت جمال شاہ ؒ بتلاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ بہت ہی باکمال و بافیض ہیں۔

## ضلع جیل جونپور میں ۲ دو مزار

نمبر ۸ ایضاً مزار | محلہ شیخ پورہ میں جیل کے اندر پورب میں اتری دیوار کے قریب کوارٹر نمبر ۹ کے متصل دو مزار ایک ساتھ ہیں۔ یہ دونوں مزارات پختہ ہیں اور عہد قدیم کی نشاندہی کرتے ہیں۔ محلہ میاں پور کے محمد اسحاق مرحوم جن کی سائیکل کی دوکان بینی حلوائی کی دوکان سے متصل تھی ان کا بیان ہے کہ اس میں پچھم سمت والا مزار حضرت مخدوم شاہ معین الدین قلندر ؒ کا ہے اور پورب والا مزار ان کی اہلیہ بی بی عصمت ؒ صاحبہ ؒ کا ہے جو ولیہ اور مقبول بارگاہ الٰہی تھیں ان کے پاس قلندر صاحب قلم کی ایک کتاب تھی جس میں یہ تفصیل تھی مرحوم نے وہ کتاب ہمیں دکھائی تھی۔ ان کو کتابوں کے مطالعہ کا بے حد شوق تھا۔ جن لوگوں کا یہ استدلال ہے کہ یہ مزار حضرت قطب الدین قطب بینائے دل قلندر سر انداز غوثی ؒ کا ہے اور اصلی ہے چونکہ یہ جیل کے اندر پڑ گیا تھا۔ اس لئے جیل کے باہر روضہ کے اندر ایک نقلی مزار لوگوں کی زیارت و فاتحہ کے لئے بنا دیا گیا ہے وہ سراسر غلطی پر ہیں۔ کیونکہ گھیرے کے اندر حضرت قطب صاحب کے مزار کے ساتھ

۸ مزارات اور بھی ہیں جو آپ کے بیٹوں اور اعزا کے ہیں، کوئی وجہ نہیں معلوم کہ اس میں سب مزارات اصلی ہیں مگر ایک نقلی ہے۔ قطب صاحب کا مزار جیل کے اندر ہو اور باقی کل عزیزوں کا باہر ہو۔ اس میں شک نہیں کہ حضرت قطب بینائے دل قلندر غوثی رح کے مزار کے متعلق تذکرہ نگاروں میں اختلاف ہے۔ لیکن درست یہی ہے اور صاحب کشف بزرگوں کا اتفاق ہے کہ حضرت قطب بینائے دل کا مزار جیل کے باہر اسی گھیرے میں ہے اور وہی ہے جس پر کتبہ نصب ہے۔ اور یہی اصلی مزار ہے جیل کے اندر دوسرے بزرگ کا مزار ہے۔

اس وقت جیل کے اندر حضرت مخدوم شاہ معین الدین قلندرؒ اور آپ کی اہلیہ عصمت بی بی صاحبہؒ کے مزار مبارک پر سیمنٹ کی پرچھتی تعمیر کر دی گئی ہے جسکا تین رخ کھلا ہوا ہے اور دونوں مزار کا گھیرا بہت شاندار بنا دیا گیا ہے۔ ایک بہت ہی قدیم نیم کا درخت اتر سمت میں مزار سے متصل تھا اس کو اسی پرچھتی میں بڑی خوبصورتی سے لیا گیا ہے۔ لیکن اس سے پرچھتی شکست ہو سکتی ہے یہاں دونوں ہی مزارات پر بہت خوبصورت اور جاذب نظر چادر چڑھی رہتی ہے میں حضرت عبدالمجید شاہ پھکڑ جونپوری کے ہمراہ مزار مبارک پر حاضر ہو چکا ہوں۔ میرے ساتھ شری چندر سین سنگھ، شری ورما ایمپلائمنٹ آفیسر جونپور اور کوآپریٹیو بینک کے منیجر شری رام پرتاپ سنگھ بھی تھے۔

حضرت پھکڑؒ شاہ کا کہنا ہے کہ بہت ہی مستجاب الدعوات اور بافیض بزرگ ہیں۔ ہر جمعرات بعد دوپہر زیارت حکامان جیل کی اجازت سے لوگوں کو حاصل ہوتی ہے۔ جو برابر ایصال ثواب اور زیارت کے لئے حسن اعتقاد سے حاضر ہوتے ہیں اور آپ کے وسیلے سے دعائیں کرتے ہیں ان کی مرادیں بر آتی ہیں۔

معائنہ ۳ر دسمبر ۸۲ء ۹ بجے دن

# مزارات محلہ حسین آباد مع چوحدی

محلہ حسین آباد قدم رسول کے دکھن سڑک کے بعد دائیں تقریباً ایک ۲۰۔۳۰
مربع کا شکستہ چبوترہ ہے۔ اس میں اس وقت ۳ مزار پختہ ایک قطار سے ہیں
اب چبوترا چاروں طرف سے ٹوٹ گیا ہے۔ ایک باونڈری کی دیوار بھی تھی اس کا
صرف نشان اتر سمت باقی ہے۔ اب مزار بھی شکست ہونا شروع ہو گیا ہے۔ ان
مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہیں۔ یہ مزارات بہت ہی قدیم ہیں۔
پچھم زمین افتادہ جگناتھ وغیرہ جس میں ۲ درخت کھجور کے ہیں۔ ایک درخت تاڑ کا ہے
اور دو درخت سیجن کا ہے بانس کی کوٹ بھی ہے۔ پورب بانس کی کوٹ ایک درخت
کھجور ولایتی اور دو درخت ببول جگناتھ وغیرہ کا ہے۔ اتر سڑک سرکاری جو پنجہ
شریف کو گئی ہے بعدہ عمارات قدم رسول۔ دکھن ایک درخت کھجور و زمین
افتادہ جگناتھ وغیرہ بعدہ کھیت مزروعہ ٹی ڈی کالج کا ہے۔ مزار سے متصل
کانٹے دار ہنیس کا قدیم درخت مزار کو چھپائے ہے۔

نمبر ۲ ایضاً مزار و مسجد — حسین آباد سڑک کے دائیں سمت کپتان صاحب کے بنگلہ
کے باہر ایک شکستہ مسجد ہے۔ اسی مسجد کی چہار دیواری
بھی گر گئی ہے اور مسجد کی موجودہ حالت بھی بہت ہی خراب ہے۔ تین بازار کے
اقبال صاحب کا بیان ہے کہ اس مسجد کو ظفر عمر صاحب کپتان پولیس آئی پی
ایس نے انگریزوں کے دور میں آج سے ۵۰ - ۶۰ سال قبل تعمیر کرایا تھا
موصوف خود بھی ایک نواب خاندان کے فرد تھے۔ اس مسجد کے دکھن میں مسجد
سے متصل ایک سنگین مزار ایک چبوترہ پر ہے۔ اس کے متعلق بھی آپ
کا کہنا ہے کہ اور یہ کہنا بالکل درست ہے کہ یہ مزار کپتان صاحب کے

خانسامر کی ہے۔ ان کا نام محمد افضل تھا اور وہ صوم وصلواۃ کے بہت ہی پابند تھے
تقویٰ اور پرہیزگاری کے بڑے مرتبہ پر فائز تھے اور شب زندہ دار مردان خدا میں تھے
یہ مزار بہت ہی عظمت و رفعت کا مالک ہے۔ اس مسجد کا سرکار اور مسلمانان جونپور
سے عدالت دیوانی میں مقدمہ چل رہا تھا جس میں مسلمانوں کی ڈگری ہو گئی ہے
اس شکستہ مسجد کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم بنگلہ کپتان پولیس جونپور۔ پورب سڑک سرکاری جو بنارس کو گئی ہے۔ اتر زمین
افتادہ۔ دکھن زمین افتادہ ہے۔

نمبر۲ ایضاً مزار | محلہ حسین آباد لین بازار میں سڑک کے کنارے ایک مسجد سید حسن شاہ مجذوبؒ کی عہد قدیم میں تھی۔ یہ مسجد قناتی تھی جس
کی توسیع و جدید تعمیر و مسقف محمد حسن خاں صاحب مرحوم نے کرائی ہے جو اقبال
صاحب کے نانا تھے۔ اس مسجد کے باہری حصہ میں داخل ہونے والے دروازے
کے بائیں دکھن سمت ایک کوٹھری میں حضرت سید حسن شاہ مجذوبؒ کا سنگین مزار
موجود ہے۔ اس مزار کا رُخ اتر دکھن نہیں ہے۔ بلکہ یہ کہنا زیادہ صحیح ہے
کہ ہر سمت ہے۔ یہاں پر موجود بڑے بوڑھوں کا کہنا ہے کہ دو بار اس
مزار کا رخ صحیح کیا گیا لیکن پھر آپ ہی آپ ایسا ہی ہو گیا ہے۔ بعد کو
آپ نے خواب میں مطلع کیا کہ اب سمت نہ بدلا جائے تب سے اسی حالت
میں ہے۔ اور یہ کہانی سینکڑوں سال پرانی ہے۔ ہم لوگوں کے باپ دادا اور
اس مسجد کی تعمیر جدید و توسیع کرانے والے محمد حسن مرحوم نے بھی یہی بات کہی
یہ مزار دیکھنے میں بہت ہی عظمت و رفعت اور رعب و جلال کا مالک ہے
سروے مورخہ ۳ دسمبر ۱۹۸۳ء بروز سنیچر بوقت ۱۱ بجے دن

نمبر۳ ایضاً مزار | بی۔ آر۔ پی۔ کالج کے پچھم میں دو مزار ایک بہت ہی وسیع چبوترے پر ہیں۔ یہ پختہ چبوترہ ۲۰-۲۰ مربع فٹ میں ہوگا

اس کا پختہ فرش چونے کا ہے۔ اس میں ایک مزار بہت ہی شاندار اور اور سنگین ہے۔ دوسرا مزار اس مزار کے پورب میں ہے اور نصف شکستہ ہو گیا ہے۔ یہاں پر کبھی بھولے سے بھی مسلمانوں کا گذر نہیں ہوتا ہے۔ مزار شکستہ ہو گیا تھا اس کی مرمت سرکس والوں نے کرائی ہے اور انھیں کی کرائی ہوئی سفیدی بھی ہے۔ مسلمان سرکس دیکھنے آتے ہیں تب بھی فاتحہ نہیں پڑھتے بلکہ اس چبوترے پر بیٹھ کر غیب باریاں کرتے ہیں و تاش کھیلتے ہیں۔ اس کے علاوہ اس کالج کے لڑکے اس چبوترے اور مزار کے پاس کودتے پھاندتے ہیں۔ مزار بے حد قدیم ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم زمین افتادہ و نالہ بعدہ نئی سڑک۔ پورب کھیل کا میدان جس میں آر۔ پی کالج کے لڑکے فٹ بال، ہاکی اور کرکٹ کھیلتے ہیں، سرکس لگتا ہے۔ کبھی کبھی سیاستدانوں کی تقریریں ہوتی ہیں۔ اتر زمین افتادہ کالج۔ دکھن زمین افتادہ دکھیت فرزوعہ ہے۔

نمبر ۵ ایضاً مزار | حسین آباد میں بس اسٹیشن کے پچھم میں حضرت لقاشاہ جو بہت ہی مشہور و معروف مجذوب کا مزار مبارک کے ایک بہت ہی مشہور و معروف مجذوب کا مزار مبارک ایک گنبد کے اندر ہے۔ آپ کے مزار مبارک کے اتر میں تقریباً ۳ فٹ اونچے اور ۲۰ فٹ پورب پچھم اور ۱۲ فٹ اتر دکھن چبوترہ پر مسجد سے ملا ہوا تین پختہ مزار ہے۔ اور یہ مزارات سب کے سب حضرت لقاشاہؒ کے خلفا د مریدین کے ہیں۔ مزار کی بناوٹ سے قدامت ظاہر ہے۔ اور عقیدت مندان حضرت لقاشاہؒ اور ان مزارات کے اوپر فاتحہ پڑھنے اور زیارت کرنے کثرت سے آتے ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم میں ایک گلی کی طرح ہے بعدہٗ دکان ہے۔ پورب باونڈری بس اسٹیشن بعدہٗ بیل اور بیر کا درخت ہے۔ اتر میں مسجد ان مزارات سے متصل ہے۔ دکھن راستہ بعدہ روضۂ حضرت

لقاشاہ مجذوب رحمۃ اللہ علیہ کا ہے۔

## مزارات محلہ بابو پور پنجہ شریف جونپور مع چوحدی

پنجہ شریف میں داخل ہوتے ہی بائیں سمت ایک وسیع عمارت روضہ حضرت عباس علمدارؓ کی ایک تقریباً سو فٹ اتر دکھن اور ۵۰ فٹ پورب پچھم چہار دیواری کے اندر شاہ کے پنجہ کے گیٹ کے اتر میں واقع ہے۔ اسی سے ملا ہوا امام باڑہ پورب جانب ہے۔ اور ایک قناتی مسجد قدیم طرز کی ہے امام باڑہ اور مسجد کا فرش اس وقت شکستہ ہے اور بہت زیادہ مرمت طلب ہے۔ روضہ اور مسجد پر بغیر مرمت کے سفیدی اور رنگ آمیزی ہو رہی ہے اس میں مرمت کا کام ہوا ہے لیکن برائے نام۔ البتہ لوہے کا ایک نیا گیٹ لگا ہوا ہے۔ جس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ جناب ابن الحسن صاحب محلہ ڈھالگر ٹولہ نے اپنے زرخاص سے لگوایا ہے۔ پچھم طرف ایک قدیم کنواں بھی ہے۔ چوحدی حسب ذیل ہے پچھم زمین افتادہ اور ایک درخت مہوا ہے۔ پورب کھیت غیر مزروعہ ہے اتر کھیت و درخت آم ہیں۔ دکھن میں کھیت مزروعہ، روضہ کے گیٹ تک ہے اور بجلی کا پول بھی ہے۔ یہ بات سمجھ میں نہیں آتی ہے کہ اس مقدس روضہ کے صحن کو بھی جو اس کے حسن و جمال کے لئے ضروری تھا اس میں بھی فصل بو دی گئی ہے۔ اور امامیہ حضرات خاموش ہیں۔

نمبر ۲ ایضاً مزار محلہ بابو پور پنجہ شریف میں راستہ کے دائیں سمت چند قدم کے فاصلہ پر پچھم میں ایک چھوٹی سی مسجد ہے جو بہت ہی ویران اور گھاس پھوس سے اٹی ہوئی ہے اور شکست ہو رہی ہے اس میں اس وقت اندر بہت ہی گندگی ہے بھینس کا گوبر اور بھیڑی کی مینگنی ہے۔ اس کا باہری چبوترہ شکست ہے۔ مسجد کے باہر دروازے پر ایک کتبہ

پتھر کا نصب ہے۔ جس پر فارسی زبان میں اشعار ذیل کندہ ہیں۔ اوپر ۱۲۳۰ھ کندہ ہے۔ اس کے بعد یہ اشعار ہیں۔

عزیز آں مرگ آں بحر محیطاست — کہ پیدا نیست ہرگز ساحل او
عجوز دہر را حسن و وفا نیست — دل غافل نگرد مائل او
بیا بنگر بحال ایں عفیفہ — کہ بادا رحمت حق شامل او
دمے زیں پیش غافل بود از مرگ — کنوں با خاک یکساں شد گل او
دل از من گفت تاریخ وفاتش
گلستان ارم شد منزل او

مسجد کے پچھم میں متصل چبوترے پر دو مزار قدیم ہیں اور دونوں ہی نصف سے زیادہ شکست ہو گئے ہیں اور یہ چبوترہ بھی ہر طرف سے ٹوٹا ہوا ہے۔ دوسرا چبوترہ جو اس چبوترہ سے متصل ہے اس کا بھی تین حصہ ٹوٹ چکا ہے اور اس پر جو مزار تھا وہ اس وقت غائب ہے صرف نشان باقی ہے۔ ایک اور چبوترہ جو اس چبوترہ کے دکھن متصل ہے اس پر بھی دو قدیم مزار ہیں۔ پچھم والا مزار نصف ٹوٹا ہوا ہے اور اس کے پورب والے مزار کا تین حصہ شکست ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم شکستہ چبوترہ اور شکستہ مزارات بعدہ گڑھی، پورب ایک شکستہ چبوترہ پر ایک بچے کی قبر ہے۔ اتر زمین افتادہ لاوارثی ہے۔ دکھن زمین افتادہ کھیت مزروعہ ہے۔ اس کے بعد مزارات کا ایک شکستہ چبوترہ ہے۔ لیکن مزار نہیں ہے۔ اس مسجد میں خود رو سرپت کے کئی جھنڈے ہیں اور مسجد کے باہر بھی گندگی ہے۔ ہر طرف اینٹ پتھر بکھرے ہوئے ہیں۔

یہ ہے قدیم آثار قدیمہ کی زبوں حالی اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ شیعہ حضرات کا بھی مذہبی تعلق صرف رسمی ہے حقیقت سے دور کا بھی واسطہ نہیں ہے

نمبر۳ ایضاً مزار | محلہ بابو پور میں مقبرہ حسن بیگ کے اتر میں ایک وسیع اور خوبصورت قنائی مسجد ہے۔ جس کی قدیم برجیاں بتلا رہی ہیں کہ یہ مسجد بہت ہی وسیع، محبت اور اعتقاد سے تعمیر کی گئی تھی۔ اس وقت اس کا فرش بالکل ٹوٹ گیا ہے اور مسجد بھی شکست ہو گئی ہے۔ یہ مسجد مسلمانوں کی مذہب سے تعلق اور وارفتگی کی صحیح ترجمان ہے مسجد کے اندر دکھن طرف پچھم میں پتھر پر اشعار ذیل کندہ ہیں۔

چوں بنا کرد پیر بخش ایں جا — مسجد نو اساس دار بقا
گفت ہاتف مرا از روئے کرم — مسجد پیر بخش سال بنا

سنہ ۱۲۴۱ھ

اس مسجد کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم کھیت مزروعہ۔ پورب صحن کشادہ و راستہ۔ اتر کھیت مزروعہ۔ دکھن مقبرہ حسن بیگ اور درخت تاڑ

نمبر۴ ایضاً مزار | محلہ بابو پور پنجہ شریف میں ایک پورب و پچھم ۵۰ فٹ اور اتر دکھن ۲۰ فٹ کے شکستہ چبوترے پر ۱۱ مزارات ہیں ان میں ۴ مزارات شکستہ ہیں۔ اور ۷ مزارات کی حالت بھی ناگفتہ بہ ہے۔ اس میں سے صرف ایک مزار پر شمعدان ہے۔ یہ سب کے سب مزارات بہت ہی قدیم ہیں جن کا زمانہ آج سے قریب ۲۰۰ یا ۳۰۰ سال پہلے ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم کھیت مزروعہ جس میں ارہر ہے۔ پورب صحن پنجہ شریف اتر مقبرہ حسن بیگ جو شکست ہو رہا ہے۔ دکھن صحن و مزارات ہیں۔ مقبرہ حسن بیگ کے پورب میں ایک چبوترے پر صرف ایک مزار ہے۔ لیکن یہ چبوترہ اور مزار دونوں ٹوٹ رہے ہیں۔

نمبر۵ ایضاً مزار | محلہ بابو پورہ پنجہ شریف۔ روضہ پنجہ شریف کے دکھن میں کچھ دور پر ایک شکستہ مسجد کے آثار ہیں۔ جس میں دو کھجور کے درخت اور ہینس کی گھنی جھاڑی ہے۔ اس کے پچھم میں کھیت مزروعہ ہے۔ اس مسجد

کے اتر میں دو چبوترہ اور گھیرا ہے اور دونوں میں اس وقت کوئی مزار نہیں ہے
تیسرے گھیرے اور چبوترے میں بھی کوئی مزار نہیں ہے۔ اس کے بعد زمانہ حال
کی کئی عدد کچی قبریں ہیں۔ پھر اس کے بعد ایک ۱۲ر-۱۰ر فٹ مربع کا ایک
چبوترہ ہے۔ جو شکست ہو گیا ہے اس پر اس وقت صرف ایک پختہ مزار ہے
دوسرا ٹوٹ گیا ہے صرف اس کا نشان باقی ہے۔ اس کے پورب میں
زمانہ حال کی کئی کچی قبریں ہیں۔ پھر اس کے بعد ایک شکستہ چبوترہ پر ۴ شکستہ
مزارات ہیں۔ یہ مزارات اپنی قدامت کو بیان کر رہے۔ ان چاروں مزارات
کے دکھن میں ایک وسیع شکستہ چبوترہ پر بہت ہی قدیم ایک مزار ہے۔

روضہ پنجہ شریف کی عمارت (چہار دیواری) کے پچھم میں راستہ
سے متصل قریب ۲۵ - اور ۲۰ر فٹ کے مربع چبوترے پر جس کی دیوار کرگئی
ہے۔ تین مزار ہیں جس میں پورب والا مزار اتر طرف جھکا ہوا ہے۔ یہ مزار بہت
قدیم اور عظیم ہیں۔ پھر اس چبوترے کے پورب میں ایک اور وسیع چبوترہ
ہے جس کا فرش شکستہ ہے لیکن اس وقت کوئی مزار نہیں ہے۔ صرف نشان
مزار باقی ہے۔ اس چبوترے کے اتر میں چند قدم کے فاصلے پر ایک قریب
۱۵- ۱۵ر فٹ کے مربع چبوترے پر ایک دوسرا چبوترہ ہے اور اس پر ایک
بہت ہی شاندار مزار ہے۔ چار سیڑھی کے بعد مزار پر پہونچا جاتا ہے۔ یہ مزار بڑی
عظمت اور رفعت و شان و شوکت کا مالک ہے۔ اس بلند و بالا مزار کے پورب
اور پنجہ شریف کی باؤنڈری کے درمیان تین چبوترے اور بھی ہیں اس میں سے
ایک کی شکل صرف بھیٹے کی رہ گئی ہے۔ باقی ایک شکستہ چبوترے پر دو شکستہ مزار
ہیں۔ جو ابھی گردش ایام سے لڑ رہے ہیں اور مسلمانوں کی عدم توجہی اور بے تعلقی
جنھوں نے ان کو اسلام جیسی عظیم دولت سے مالا مال کیا تھا آنسو بہا رہے ہیں۔

نمبر ۶ ایضاً مزار | پنجہ شریف میں روضۂ شاہ کے دکھن میں دو چبوترے پر دو مزارات بہت نمایاں اور عظیم وجسیم ہیں۔ ایک مزار پر پتھر کا لوح مزار نصب ہے۔ یہ کتبہ ۱۲۵۸ھ کا ہے اور ان دونوں مزارات کے دکھن میں دو چبوترے تھے ایک تو خود مزارات کے ساتھ بے نشان ہو رہا ہے۔ اس کے دکھن میں بھی ایک چبوترہ ہے جس پر اس وقت دو مزار پورب جانب صحیح و سالم ہے۔ پچھم والے مزارات ٹوٹ گئے ہیں اور اس وقت صرف نشان مزار باقی ہے۔

نمبر ۷ ایضاً مزار | پنجہ شریف میں روضۂ شاہ کے باہر پورب میں چار چبوترہ ہے۔ اس میں ایک بڑا بلند چبوترہ خود بھی ٹوٹ گیا ہے اور اس وقت کوئی مزار باقی نہیں ہے۔ اس کے اتر والا چبوترہ بھی ہر طرف سے مسمار ہو گیا ہے۔ اس وقت صرف دو مزار باقی ہیں اور دونوں بری طرح ٹوٹے ہوئے ہیں اور وسط مزار سے ہینس کی جھاڑی نکلی ہے ایک چبوترہ اور بھی ہے جو پورب دیوار سے متصل ہے ایک مزار کنویں کے طور پر سریت کے جھنڈ میں گھرا ہے اور ابھی گردش ایام سے اپنی شکست قبول کرنے کو تیار نہیں ہے۔

اس کے دکھن میں اور پورب کے بند شدہ دروازے کے عین سامنے ایک مزار چھوٹے سے چبوترے پر تھا۔ اتر جانب کا چبوترہ گرنے سے یہ مزار بھی اتر کی طرف زمیں بوس ہو گیا ہے۔ یہ مزار بے حد حسین ہے مزار اپنے حسن وجمال کو باقی رکھنے کے لئے بضد ہے۔ اور گردش زمانہ سے جنگ میں مصروف ہیں۔ پنجہ شریف کی دکھنی دیوار سے متصل اور اس طرف کے بند شدہ دروازے کے باہر بجلی کے پول کے پچھم ایک ۲۵ رفٹ طول چبوترے پر ۱۴ رعدد مزارات تھا جس میں سے سب ٹوٹ گئے صرف ایک مزار باقی رہ کر تمام شکستہ مزارات

کی یاد دلا رہا ہے۔ شیعان جونپور کی لاتعلقی اور عدم توجہی پر بے حد افسوس ہوا کہ اب یہ لوگ ادب کی لازوال خدمت میں منہ بھر رہے ہیں اور ماضی کے سارے آثار ان کے یا آبا و اجداد کے نیست و نابود ہو گئے۔

نمبر۹ ایضاً مزار | روضۂ پنجہ شریف کے اندر دکھن میں اس وقت ۹، مزارات قدیم ہیں جن کا زمانہ کسی بھی صورت سے ۲۰۰ سال سے کم نہیں ہے۔ اور یہ ۹، مزارات ۸، چبوترے پر ہیں۔ اس میں باونڈری کی دیوار جو پچھم میں اس سے متصل ہے۔ اس مزار کی حالت بہت ہی ناگفتہ بہہ ہے۔ دیکھنے میں صرف چند ہی روز کا مہمان ہے اور قریب قریب سارے چبوترے ٹوٹ رہے ہیں اور ٹوٹ گئے ہیں حالانکہ ایک مدت مدید گزرنے کے بعد بھی کچھ مزارات بے حد حسین ہیں۔ روضۂ شاہ کے اندر کچھ قبریں عوام کی بھی معلوم ہوتی ہیں جیسے روضہ کے پورب قدیم مزارات سے متصل ایک قبر مرزا مصطفےٰ حسین مرحوم ابن مرزا احمد حسین مرحوم وفات تاریخ ۱۰ ارمارچ ۱۹۶۷ء بروز سنیچر کندہ ہے اور قبر زمین کے برابر ہے۔

اس قبر کے پورب میں چبوترے پر مزار کے بعد پوربی دیوار کی ایک کوٹھری میں ایک دیوار ہے۔ اس کے اوپر دیوار پر لکھا ہے روضہ حضرت امام حسین علیہ السلام۔ روضہ کے پچھم اور قناتی مسجد سے متصل اس وقت تین قبریں اور بھی ہیں جو زمین کے برابر ہیں۔ اس میں ایک قبر پر جو درمیان میں ہے پتھر میں گلدستہ ہے اور اسی میں سفید سنگ مرمر پر تاریخ وفات شاہ جہاں بی بی زوجہ اشتیاق حسین ۲۶، جون ۱۹۴۹ء کندہ ہے۔ اس کے پچھم میں ایک بچے کی قبر ہے جس پر گلدستہ سے سجا ہوا پتھر نصب ہے۔ اس پر تاریخ وفات نور نظر میاں محمد احسن پسر اشتیاق حسین محلہ بلوا گھاٹ جونپور۔ زوجہ اشتیاق حسین کے پورب میں ایک قبر اور ہے

صدر گیٹ کے بعد ٹھیک سامنے دکھن میں ایک عام قبر زمین کے برابر

ہے۔ پھر دو قبریں مسجد کے دروازے کے سامنے ہیں پھر دالان ہے حضرت بی بی کا روضہ ہے۔ قدم رسول اور شاہ کے پنجہ کے برانڈے اور باہر تمام مزارات اور عمارات وغیرہ کی شکست، اندر گندگی اور اینٹ پتھر کے ٹکڑے قناتی مسجد کی بد حالی اور تمام مسجد و مقامات مقدسہ کی زبوں حالی دیکھنے کے بعد ہم یہ کہنے پر مجبور ہیں کہ اب سنیوں کی طرح شیعوں کا بھی تعلق اپنے مقامات مقدسہ سے صرف زبانی اور رسمی ہے اور میری رائے میں یہ حالت اس حساس فرقہ پر ایک بدنما داغ ہے۔ میری یہی رائے ہے کہ شیعان جونپور پنجہ شریف کے پورے حدود کو گھیر کر قدیم آثار کی مرمت کرا دیں اور پورے رقبہ میں پھلدار درخت نصب کرا دیں جس سے آمدنی ہوا کرے۔

اب ذرا روضۂ شاہ کے باہر تشریف لایئے تو صدر گیٹ کے بالکل سامنے آپ کو ایک قدیم طرز کا کنواں نظر آئے گا۔ جو اپنی شکستہ حالی کے باوجود اس وقت بھی قابل دید ہے لیکن اب وہ بھی ہمت ہار چکا ہے اور اب دم توڑ رہا ہے۔ یہ قدیم یادگار قابل توجہ تھی اگر شیعہ حضرات اس کو سہارا دیئے ہوتے تو وہ ابھی ایک مدت تک زندگی کی جنگ میں فتحیاب ہوتا۔ اسی طرح ایک دوسرا کنواں صدر گیٹ سے متصل پختہ موجود ہے اور اپنی قدامت ظاہر کر رہا ہے لیکن اس نے خاطر مدارات اور دیکھ بھال نہ ہونے کی وجہ سے اپنا سفر شروع کر دیا ہے۔ میں کیا کیا لکھوں مسلمانوں کی کوئی کل سیدھی نہیں ہے۔ شیعہ اور سنی کی بربنائے عقائد فرقہ کی تقسیم غلط ہے اور دونوں عملی طور پر حمام میں ننگے ہیں۔ اور اس وقت مذہبی رسم و رواج میں پھنسے ہوئے تخریبی کاموں میں منہمک ہیں اور دونوں کا مذہب سے رشتہ اور تعلق صرف رسمی ہے اور محرم و ربیع الاول تک محدود ہے۔

سروے مورخہ ۱۰ ادسمبر ۱۹۸۳ء بروز سنیچر صبح ۱۰ بجے سے ایک بجے دن تک بموجودگی لکھو کرنے والا

| آراضیات قبرستان رقبہ ونمبر موضع بابو پور پنجہ شریف جونپور | آراضی نمبر ۶، ۴۲ ڈسمل |
|---|---|

آراضی نمبر ۷، ۱۳ ڈسمل۔

آراضی نمبر ۹، ۴ ڈسمل۔ منجملہ ۶۰ ڈسمل پنجہ شریف۔ بارہ دری حسن رضا بیگ آراضی نمبر ۱۳، ۱۰ ڈسمل

آراضی قبرستان نمبر ۴، ۹۵ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۵، ایک ایکڑ ۷ر ڈسمل، آراضی نمبر ۱۳۵، ۵۶ر ڈسمل
آراضی نمبر ۱۳۶، ۱ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۳۷، ۶۶ر ڈسمل تکیہ پنجہ شریف آراضی نمبر ۱۰۶، ۱۳ر ڈسمل۔
آراضی نمبر ۱۰۷، ۴ر ڈسمل۔ مسجد آراضی نمبر ۱۳۳، ۲ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲، ۲ر ڈسمل ہے۔
یہ سارے نمبران قبرستان سید ظفر حسن صاحب سنیئر وقف انسپکٹر شہر جونپور سے حاصل ہوئے ہیں

# مزاراتُ محلہ بازید پور مع چوحدی

بازید پور میں پولیس لائین کے پچھم میں ایک ۴۰ر-۴۰ر فٹ مربع میں پختہ چبوترا ہوگا۔ جس پر اس وقت ۲۰ر مزارات ہیں۔ اس میں ۲ر مزارات شکستہ ہیں۔ اس وسیع چبوترہ کے پچھم میں دو مزارات بہت بلند ہیں اس میں شمعدان والا مزار عہد اکبری کے دیوان بازید خاں کا ہے اور دوسرا والا مزار ان کے صاحبزادے اسمٰعیل خاں کا ہے جن کو اکبر نے مونگرہ بادشاہ پور کا ناظم مقرر کیا تھا۔ ان دونوں حضرات کے مکمل حالات اوراق گذشتہ میں آچکے ہیں۔ اس کے علاوہ جتنے بھی مزارات ہیں سب کے سب بے حد قدیم ہیں اور عہد ماضی کے بزرگوں کی یاد تازہ کرتے ہیں۔ ان مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کالونی رہائشی۔ پورب پولیس لائن کا پچھمی حصہ۔ اتر زمین افتادہ سرکاری۔ دکھن زمین افتادہ بعدہ کالونی اور بہت ہی قدیم املی کے درخت ہیں

**نمبر ۲ ایضاً مزار** محلہ بازید پور میں اس بڑی قبرستان کے اتر میں ایک بلند و پورب سے شکستہ چبوترے پر دو مزار ہیں اور دونوں پر شمعدان ہے۔ پورب والے مزار کے شمعدان پر حاجی سید شاہ امیر علی قدس سرہٗ العزیز بتاریخ متوفی ۱۹ر ربیع الثانی ۱۲۸۲ھ کا کتبہ نصب ہے۔ اس کتاب کے گذشتہ اوراق میں صاحب مزار کے حالات حضرت صوفی محمد کاملؒ کی کتاب منیر اعظم کے حوالہ سے تفصیل سے آچکے ہیں۔ آپ بہت ہی باکمال اور مستجاب الدعوات بزرگوں میں ہیں۔ دوسرے پچھم والے مزار کا کتبہ

پڑھا نہیں جاتا۔ دونوں مزار و چبوترے کی حالت بہت خراب ہے۔ اسکی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم زمین افتادہ وکالونی۔ پورب زمین افتادہ۔ اتر زمین افتادہ۔ دکھن بڑی قبرستان
ہے جس میں ۲۰ مزارات ہیں۔ مزار و چبوترے کی شکستگی اور ہینس کی جھاڑی، گھاس پھوس
کی بہتات اور گوبر دیکھ کر بے حد افسوس ہوا۔ مسلمان کبھی نہیں جاتا۔

**نمبر۳ ایضاً مزار** بازید پور میں ایک قدیم طرز کی مسجد بالکل راستہ کے کنارے پر
واقع ہے۔ اس کا تعلق مغلوں کے دور آخر سے معلوم ہوتا ہے
اس طرز کی یہاں کئی مسجدیں ہیں اور میری رائے میں یہ اکبری فن تعمیر سے متعلق ہے
اس طرز کی مسجدیں جونپور میں حضرت مُلّا محمود، حضرت شیخ محامد اور مولانا شاہ مظفر رح
کی ہیں۔ اور زیادہ قرین قیاس یہی ہے کہ اکبری عہد میں اس کی تعمیر دیوان بازید خاں
نے کرائی ہے۔ اگر اس مسجد کی مرمت وقت پر ہوتی رہی تو یہ یادگار ایک عرصہ تک بازید
پور میں باقی رہے گی۔

**نمبر۴ ایضاً مزار** ٹی۔ڈی کالج جونپور میں اتری گیٹ سے داخل ہونے کے بعد جب
آپ پختہ سڑک سے اس کے دکھنی گیٹ کے قریب پہونچیں گے
تو گیٹ کے ۵۰ قدم پہلے ہی داہیں سمت پچھم میں آپ کو ایک ۳ فٹ اونچا اور کافی
چوڑا شکستہ چبوترہ نظر آئے گا۔ اس پر اس وقت ۴ مزارات سفیدی صفائی شدہ
موجود ہیں۔ اور قریب جائیے تو یہ درختوں سے گھرے ہوئے دکھائی پڑیں گے یہ
چاروں مزارات پختہ ہیں اور اپنی عظمت و قدامت کو ظاہر کر رہے ہیں۔ مزارات
کے اردگرد ۵ درخت کھجور، دو درخت کٹھل ایک درخت سیرز اور آنولہ کے کئی
درختان ہیں یہ آنولہ قلمی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم عمارت ٹی ڈی کالج۔ پورب درختان آنولہ قلمی۔ اتر زمین لان ٹی ڈی کالج۔
دکھن سمت لان ٹی ڈی کالج کا ہے۔
سروے مورخہ ۱۲ دسمبر ۱۹۸۳ء بوقت ۲ بجے دن بہمراہ اقبال احمد لین بازار و محمد زماں خاں

**نمبر۵ ایضاً مزار** محلہ بازید پور میں دیوان بازید خاں کے وسیع چبوترے کے پورب واتر میں ایک بہت ہی وسیع شکستہ چبوترہ کا نشان موجود ہے. جس پر اس وقت دو مزار بہت ہی قدیم ہیں۔ قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ ماضی قریب میں اس میں اور بھی مزارات ضرور رہے ہوں گے۔ اسکی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم زمین افتادہ بعدہ مزار حاجی سید امیر علی شاہ؟ جس پر پچھم میں ایک مزار اور بھی ہے پورب پولیس لائن کا پچھمی حصہ، اتر زمین افتادہ بعدہٗ باونڈری و نیم کا درخت. دکھن زمین افتادہ پولیس لائن.

**نمبر۶ ایضاً مزار** محلہ بازید پور میں ایک قبرستان تقریباً ۹۰ فٹ پورب پچھم اور ۴۵ فٹ اتر دکھن ہے. اس چبوترے کی بلندی ۹ فٹ ہے. اس کی دیواریں کنکریٹ کی ہیں جو اپنی قدامت میں عہد شرقی بادشاہوں کی نمائندگی کرتی ہیں۔ اس قبرستان پر بظاہر ۶ مزارات ہیں۔ اس کا پختہ فرش تھا جو اس وقت ٹوٹ گیا ہے۔ اس کی شکستہ دیواریں ۴ فٹ چوڑی ہیں. بہت ہی گھاس پھوس اور گندگی ہے کہ یہاں پر ننگے پاؤں قدم رکھنا دوبھر ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے.
پچھم راستہ و کھیت مزروعہ ، پورب کھیت مزروعہ، اتر قبرستان بعدہ کھیت مزروعہ ہے. دکھن ایک قبرستان بہت ہی وسیع ہے. لیکن ایسی کانٹے دار گھاس اور گندگی ہے کہ جانا مشکل ہے.

**نمبر۷ ایضاً مزار** محلہ بازید پور میں ایک بہت ہی قدیم اور وسیع قبرستان ہے جو تقریباً ۹۰ فٹ اتر دکھن اور ۷۵ فٹ پورب پچھم ہے
اس قبرستان کے وسط میں چبوترے پر ایک چبوترہ ہے. جس پر ایک سنگین مزار بہت ہی قدیم ہے۔ مزار کی بناوٹ اور پتھر کی تراش اور خراش عہد ماضی کی نشاندہی کر رہی ہے
اس مزار اور اس کے چبوترے کی بناوٹ چوحدی حسب ذیل ہے.
پچھم درخت کھجور و کھیت جے رام موریہ. پورب کھیت رام ناتھ موریہ۔ اتر میں ایک

وسیع قبرستان ہے۔ دکھن میں پیپل کا ایک قدیم درخت وکنواں وکھیت ہری کرشن
کلوار و بابو رام وغیرہ۔

نمبر ۸ ایضاً مزار | محلہ بازید پور میں ایک مزار پختہ بہت ہی بلند و بالا بھیٹے پر ہے
کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت سید جلال شاہؒ کا ہے۔ آپ ایک
مجذوب کامل تھے اور اسی ویرانے میں اس بھیٹے پر شب بیداری کرتے تھے۔ یہ بھیٹا ۲۰ فٹ
بلند ہوگا۔ مٹی کاٹنے سے اب مزار مبارک تک پہونچنے کا کوئی راستہ نہیں ہے۔ مزار
کنکریٹ سے بنا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ یہ بھیٹا محلہ ڈھالگر ٹولہ کے شفیق مرحوم وغیرہ کا
تھا۔ اگربتی جلانے لوگ آتے ہیں اور مجبوراً اسی بھیٹے میں لگا دیتے ہیں۔ اس مزار
اور بھیٹے کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم کھیت پرتاپ یادو۔ پورب کھیت پرتاپ یادو۔ اتر کھیت اسمٰعیل انصاری وکنواں
ہے۔ دکھن کھیت پرتاپ یادو۔ مزار سے متصل ۲۰ فٹ کی بلندی پر اس وقت ۴
درخت نیم کے ہیں۔

سروے مورخہ ۱۲ دسمبر ۱۹۸۳ء بوقت ۵ بجے شام

# مزارات موضع سیدن پور مع چوحدی

امامیہ مسجد موضع سیدن پور مرمت کردہ از بندۂ خدا کے پورب میں ۵ مزارات
پختہ اور قدیم ایک قطار سے ہیں۔ اس میں دوسرا مزار شکست ہوگیا ہے اور صرف
درمیان کا حصہ باقی ہے چار مزارات بھی مرمت طلب ہیں۔ یہ مزارات اپنی قدامت سے
عہد شاہی کی یادگار ہیں اور عظمت ماضی کی نشاندہی کرتے ہیں۔ ان مزارات کو دیکھنے
کے بعد عہد شاہی کے بزرگوں کی ایک تصویر نگاہوں میں گھوم جاتی ہے۔
موضع سیدن پور بھی عہد قدیم میں بزرگوں کی آماجگاہ رہا ہے۔ اس موضع کو
آباد کرنے والے حضرت سیدن شاہ تھے جو اپنے وقت کے کاملین میں گذرے ہیں۔ کہا

جاتا ہے کہ آپ کی چوکھٹ پر حاجت مندوں کی ایک بھیڑ لگی رہتی تھی اور لوگ اپنی مرادیں حاصل کرتے تھے۔ یہ ۵ مزارات ایک ۴۰ فٹ پورب پچھم اور ۲۵ فٹ اتر دکھن چبوترے پر ہیں۔ اب چبوترہ بھی شکست ہوگیا ہے۔ ان ۵ مزارات کے علاوہ اور بھی کئی مزار کے نشانات ملتے ہیں۔ افسوس کہ مسلمانانِ سیدن پور نے آج تک اس کی مرمت نہیں کرائی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم مسجد امامیہ۔ پورب درختان آم و مکان۔ اتر درختان آم و گڈھئی۔ دکھن زمین افتادہ و آم کے درخت ہیں۔

**نمبر۲ ایضاً مزار** موضع سیدن پور میں ایک مزار پختہ حضرت سیدن شاہؒ کا دین محمد کے کھیت کے دکھن میں ہے۔ آپ نے اس موضع کو آباد کیا تھا۔ یہ مزار ایک چھوٹے چبوترے پر ہے۔ مزار پختہ ہے اور عہد شاہی کی ایک عظیم یادگار ہے۔ مزار کی کس مپرسی اور زبوں حالی دیکھ کر افسوس ہوا۔ اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم کھیت دین محمد۔ پورب گڑھا و کھیت مزروعہ دین محمد۔ اتر کھیت دین محمد۔ دکھن میں بھی دین محمد کا کھیت ہے۔

**نمبر۳ ایضاً مزار** موضع سیدن پور میں ایک مزار مبارک سٹی اسٹیشن کے پلیٹ فارم کے سامنے ریلوے لائن کے اتر میں کھنتی کے بعد ایک بہت ہی قدیم نیم کے درخت کے نیچے ہے۔ مزار مبارک کا اتری حصہ بالکل شکست ہوگیا ہے۔ یہ مزار ایک بلند و شکستہ چبوترہ پر ہے اور جھاڑ جھنکاڑ سے گھرا ہوا ہے۔ یہ مزار بہت ہی قدیم ہے کہا جاتا ہے کہ مزار مبارک حضرت احمد شاہؒ کا ہے۔ آپ بہت ہی صاحب کشف و کرامت بزرگ تھے۔ مزار پر پہونچنے کے لئے میں نے بہت ہی کوشش کی مگر کامیابی نہ ہوسکی۔ کانٹے دار جھاڑی نے راستہ روک لیا۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم گڑھا و درخت آم و بیل وغیرہ، پورب گڑھا دین دیھاگ کی زمین ہے۔ اتر گڑھا ہے بعدہٗ ریلوے لائن و پلیٹ فارم سٹی اسٹیشن جونپور۔ دکھن درخت سوڈ درختان آم و

بانس کی کوٹھی ہے۔

**آراضیات قبرستان موضع سیدن پور پرگنہ حویلی جونپور** آراضی نمبر ۵۶۷، ۲۷ر ڈسمل۔

آراضی نمبر ۵۷۶، ۲۳ر ڈسمل۔

آراضی نمبر ۵۸۶، ایک ایکڑ ۹ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۵۸۹، ۱۶ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۶۶۵، ۱۲ر ڈسمل

اور آراضی نمبر ۷۴، ۱۴ر ڈسمل و مزارات حضرت سید سیدن عرف سیّدن اور کنواں ہے۔ مزار

حضرت شہاب الدین شاہ، مزار حضرت پہلوان شاہ کا ہے۔

از تعاون سید ظفر الحسن صاحب پینیئر وقف انسپکٹر شہر جونپور

## مزارات موضع سُلطان پُور مع چوحدی

سلطان پور متصل سیدن پور میں ایک مزار حضرت سلطان شاہ رح کا سیدنپور

جانے والی سڑک کے داہنے سمت واقع ہے۔ آپ کا مزار مبارک ۱۵ – ۱۵ر فٹ کے

ایک چبوترے پر ہے۔ یہ لب سڑک اور تقریباً ۵ فٹ اونچا ہے۔ اس چبوترے کا فرش خام

ہے۔ ایک پر ایک چبوترہ ۵ – ۸ر فٹ کا ہے۔ اسی پر آپ کا مزار مبارک ہے یہ مزار

بے حد قدیم ہے اور بہت ہی صاحب فیض بزرگ کا ہے۔ اس مزار سے عہد شاہی کے

بزرگوں کی نمائندگی ہوتی ہے۔ خام فرش پر گھاس پھوس بہت ہے۔ چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم کھیت مزروعہ۔ پورب راستہ جو سیدن پور کو گیا ہے۔ اتر کھیت مزروعہ ہے۔ دکھن

زمین افتادہ بعدہٗ کھیت مزروعہ ہے۔ آپ کے چبوترے سے باہر اتر سمت ایک پیڑ ببول ہے

**نمبر ۲ ایضاً مزار** موضع سلطان پور میں ایک مزار آبادی کے اندر منّی لال کے مکان کے

اتر میں پورب سے متصل واقع ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ کا نام مبارک

بابا سید اجمال شاہ ہے۔ بہت ہی نامور اور قدیم بزرگوں میں ہیں۔ اس مزار کی از

سر نو مرمت مہیش رام ہریجن نے کرائی ہے۔ اس وقت بھی مزار کچھ شکستہ ہے۔ اور

اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کنواں پختہ تعمیر کردہ مہیش رام ہریجن۔ پورب صحن مکان و پودر اور ایک درخت نیم کا ہے۔ اتر میں پودر، و مکان اور دو درخت نیم ہے۔ دکھن میں ایک درخت نیم و مکان منی لال

نمبر۳ ایضاً مزار | موضع سلطان پور دُرویشری خان میں ریلوے لائن کے اتر میں سو قدم کے فاصلے پر ایک پختہ گھیرے کے اندر دو پختہ قبریں ہیں۔ گھیرے کے دکھن میں چبوترے کے اوپر کنیل کا ایک درخت ہے۔ قبریں صاف ستھری اور سفیدی شدہ ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ یہ دونوں قبریں ہریجن کبیر پنتھی سادھوؤں کی ہیں جنکے کہنے کے مطابق انھیں دفن کر کے پختہ قبریں بنا دی گئی ہیں۔ اتر میں دیوار پر مہدئ دیوی گرام سیدن پور ۸ جنوری ۱۹۷۰ء لکھا ہے۔ اس کی چوحدی حب ذیل ہے

پچھم کھیت مزروعہ۔ پورب نالی پختہ و ٹیوب ویل۔ اتر کھیت ہریجن۔ دکھن کنواں درخت کنیل و ایک پرام

نمبر۴ ایضاً مزار | سلطان پور میں ایک مزار خام بہت ہی قدیم جس کی لوگوں نے مرمت کیا ہے محکمہ جنگلات کی باؤنڈری کے اندر واقع ہے اور کچھ اونچائی پر ہے۔ اس کے پچھم سمت چلبل کا ایک چھوٹا سا درخت ہے۔ محکمہ جنگلات والوں نے اس مزار مبارک کی حرمت کے پیش نظر اس کو عارضی طور پر بطور نشاندہی گھیر دیا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ سید بابا کا ہے۔ اس کی چوحدی حب ذیل ہے۔

پچھم تعمیر بن وبھاگ جس میں ٹیوب ویل ہے۔ پورب نرسری بن وبھاگ۔ اتر نرسری بن وبھاگ۔ دکھن کھیت مزروعہ ہے

نمبر۵ ایضاً مزار | موضع سلطان پور میں ایک پختہ قبر ریلوے لائن کے داہنے اتر میں چند قدم کے فاصلے پر بن وبھاگ کی نرسری سے متصل ایک ہریجن کبیر پنتھی سادھو کی ہے۔ اس پر چھوٹا سا شمعدان بنا ہے۔ یہ قبر بہت ہی صاف ستھری اور سفیدی شدہ ہے۔ یہ ایک چھوٹے چبوترے پر ہے۔ اسکی چوحدی حب ذیل ہے

پچھم بن وبھاگ کی نرسری۔ پورب نرسری بن وبھاگ۔ اتر نرسری بن وبھاگ دکھن نرسری بن وبھاگ بعدہٗ ریلوے لائن۔

نمبر۶ ایضاً مزار | موضع سلطان پور میں عہد قدیم کے ایک عظیم بزرگ حضرت مخدوم ببول شاہ کا مزار مبارک ہے۔ یہ مزار ریلوے لائن سے اتر میں ۱ قدم کے فاصلے پر ایک ۱۵-۱۵ کے چبوترے پر ہے۔ مزار پختہ ہے سفیدی و صفائی شدہ ہے۔ چبوترہ کا فرش البتہ کچا ہے۔ آپ بہت ہی صاحب فیض و کرامات بزرگ ہیں۔ لکن میاں جو میرے ہمراہ سیدن پور و سلطان پور کے سروے میں تھے آپ کے بہت سے واقعات بیان کرتے ہیں۔ ہر جمعرات کو زائرین یہاں بہت آتے ہیں اور مرغ وغیرہ چڑھتا ہے۔ اس وقت بھی تازہ مرغ کے پر ہر طرف بکھر ہوتے ہیں اور اگربتی کے پیکیٹ کا کاغذ بھی پڑا ہے۔ مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم زمین افتادہ ریلوے لائن۔ پورب زمین افتادہ ریلوے و کنواں ہے۔ اتر زمین افتادہ ریلوے۔ دکھن راستہ و ریلوے لائن ہے

نمبر۷ ایضاً مزار | محلہ نئی گنج میں الہ آباد بائی پاس روڈ کے بائیں جانب ۱۰ قدم کے فاصلے پر افتادہ زمین میں ایک ۸-۹ کے مربع فٹ چبوترہ پر ایک پختہ مزار ہے۔ چبوترہ ڈبل اور پختہ ہے۔ لوگوں کا بیان ہے کہ یہ مزار بہت قدیم ہے اور حضرت قایم شاہ کا ہے اور آپ کا معروف نام جمن شاہ ہے۔ آپ بہت ہی باکمال اور صاحب کرامت والے بزرگ ہیں۔ آپ کا عہد آج سے تین سو سال قبل ہے۔ مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین افتادہ بعدہ کھیت و سرپت ہے۔ پورب زمین افتادہ۔ اتر کھائیں بعدہ گرانٹس روڈ ہے۔ دکھن زمین افتادہ و مکان ہے۔

سروے مورخہ ۱۸ ستمبر ۱۹۸۳ء بروز اتوار بوقت ۶ بجے شام

نمبر۸ ایضاً مزار | محلہ نئی گنج میں ایک مزار پختہ جو حال کا مرمت شدہ ہے۔ آم کے درخت کے نیچے میوہ لال سونکر کے باغ میں کروندہ و لیموں کے درخت سے متصل ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت جمال شاہ مجذوب کا ہے، جو

بہت قدیم ہونے کی وجہ سے ٹوٹ گیا ہے۔ مرمت میں یہ مزار بالکل سپاٹ کر دیا گیا ہے۔ اب اس کی کوہانی شکل نہیں ہے۔ کچھ لوگ اس کو گوہر سائیں بابا کا مزار بھی کہتے ہیں۔ اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم باغ لیموں شدہ لال کا ہے۔ پورب مکان و باغ امرود میوہ لال کا ہے۔ اتر میں امرظے کا درخت ہے۔ دکھن کھیت مزروعہ اور سرپت کا جٹا ہے۔

## مزارات محلہ تاراپور تکیہ مع چوحدی

نمبر ۱ ایضاً مزار | ایک مسجد قناتی عہد قدیم کی بدارپور روڈ کے دائیں سمت سڑک سے سو قدم کے فاصلے پر ہے۔ مسجد ابھی اچھی حالت میں ہے۔ اس کے صحن کے آخر میں ایک مزار پختہ درست حالت میں موجود ہے۔ اور عہد ماضی کی نشاندہی کر رہا ہے اور کسی بزرگ کا ہے۔ مزار و مسجد قناتی کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم کھیت نواب خاں۔ پورب کھیت نواب خاں بعدہٗ کھیت غازی خاں۔ اتر کھیت نواب کا ہے۔ دکھن کھیت عبدالستار کا ہے۔

نمبر ۲ ایضاً مزار | محلہ تاراپور تکیہ میں ایک مزار پختہ عہد قدیم کا جس کا جسم تمعدان آج بھی سر اٹھائے اپنی عظمت رفتہ کا اعلان کر رہا ہے۔ یہ مزار مذکور بالا قناتی مسجد کے پشت پر پچھم میں ہے۔ یہ نہ معلوم ہو سکا کہ کس بزرگ کا مزار ہے۔ اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم کھیت اکبر خاں۔ پورب مسجد قناتی۔ اتر کھیت مزروعہ کندھئی۔ دکھن کھیت مزروعہ اکبر خاں کا ہے۔

نمبر ۳ ایضاً مزار | محلہ تاراپور میں بدلاپور روڈ پر بائیں نالے کے بعد مندر کے صدر گیٹ کے پچھم میں ایک مزار پختہ قدرے شکستہ حالت میں موجود ہے اور اس کے بعد ٹین کے شیڈ کے پچھم میں دیوار سے متصل تین مزار اور بھی ہیں ایک مزار

مٹی سے تھوڑا ڈھکا ہوا ہے اور شکست بھی ہوگیا ہے۔ ان مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم زمین قبرستان جس میں دو قبریں ہیں بعدہ راستہ ہے۔ پورب مندر کی عمارت زمین
کی چھت والی ہے۔ اتر زمین قبرستان بعدہٗ نالہ ہے اور بدلاپور جانے والی سڑک ہے
دکھن گوشہ مندر مذکور کا و زمین افتادہ قبرستان بعدہ راستہ ہے۔

نمبر۴ ایضاً مزار — محلہ تاراپور میں قریب ۳۰ - ۳۰ کے ایک پختہ چبوترے پر جس کی دیواریں ابھی موجود ہیں لیکن اس وقت کوئی قبر موجود نہیں ہے
لوگوں کا کہنا ہے کہ ساری قبروں کو بدعقیدہ مسلمانوں نے اپنے ذاتی مفاد کے لئے توڑ کر
چبوترے کو ہموار کر دیا ہے۔ اس وقت سپاٹ چبوترہ ہے جس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم کھیت مولوی محمد شفیع۔ پورب کھیت مولوی محمد شفیع بعدہ راستہ۔ اترکھیت مولوی محمد
شفیع۔ دکھن کھیت مولوی محمد شفیع کا ہے۔

نمبر۵ ایضاً مزار — محلہ مالی پور تاراپور سے متصل قریب ۲۵ - ۲۵ فٹ کے ایک مربع چبوترے پر ایک مزار حضرت شاہ نظیر شاہ کا ہے۔ اس شکستہ
چبوترے و مزار کی مرمت مقامی ہندو حضرات نے کرائی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ
بہت ہی بافیض بزرگوں میں ہیں مزار کے پورب و اتر دو درخت بیر کے ہیں جس کے
اوپر کاس تور کی آگے کی طرح بیل چڑھی ہے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم زمین پرتی ہے۔ پورب زمین افتادہ پرتی بنجر ہے۔ اتر زمین افتادہ ہے۔ دکھن زمین
بنجر پرتی پڑی ہے

نمبر۶ ایضاً مزار — محلہ تاراپور میں بدلاپور روڈ کے بائیں سمت پچاس قدم کے فاصلہ پر ایک بڑی مستحکم قناتی مسجد ہے۔ اس مسجد کے کشادہ
صحن میں چار مزارات عہد قدیم کے بزرگوں کے ہیں اور سب کے سب مزار ایک
قطار میں ہیں۔ ان مزارات پر بے حد گھاس اور خود رو پودے اُگے ہوئے ہیں
تعجب ہے کہ اس قناتی مسجد و مزارات کے چاروں طرف مسلمانوں کے کھیت ہیں لیکن

مزار و مسجد کی حرمت کا قطعی خیال نہیں ہے اور نہ سفیدی و صفائی کی توفیق ہوئی ہے
اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم کھیت، پورب کھیت، اتر کھیت بعدہٗ بدلاپور روڈ۔ دکھن کھیت ہے۔ جس
میں آلو کھنڈا بویا ہے۔
سروے مورخہ ۲۳ دسمبر ۱۹۸۳ء بروز جمعہ بوقت ۵ بجے شام ہمراہ کلوکشر والے

نمبر۷ ایضاً مزار

محلہ تاراپور تکیہ میں دو مزار بدلاپور روڈ پر لب سڑک کے
دائیں تاڑ کے درخت سے متصل واقع ہے۔ مزار اپنی قدامت
کو ظاہر کر رہا ہے۔ دونوں مزارات پختہ ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ
عظمت اللہ اور حضرت شاہ رحمت اللہ کا ہے۔ دونوں مزار اپنی کسمپرسی کو ظاہر
کر رہے ہیں۔ ان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم راستہ بعدہٗ کھیت یعقوب میاں۔ پورب کھیت اکبر خاں و تاڑ کا درخت ہے
اتر کھیت عبدالستار وغیرہ۔ دکھن نالہ سرکاری بعدہٗ سڑک سرکاری جو بدلاپور گئی ہے

نمبر۸ ایضاً مزار

محلہ تاراپور تکیہ میں دو مزار پختہ بدلاپور روڈ کے دائیں سمت
لب سڑک واقع قریب ۳۵ فٹ پورب پچھم اور اتر دکھن
۲۵ فٹ کا ایک چبوترہ ہے۔ اس پر سمنٹ کی جالی کی دیواریں چاروں سمت بنی
ہیں اور اندر جانے کا راستہ دکھن طرف سے ہے۔ دونوں مزار سفیدی شدہ اور صاف
ستھرا ہے۔ اس میں پورب والا مزار حضرت شاہ قیام الدین ؒ کا اور پچھم والا مزار
حضرت شاہ جلال الدین ؒ کا بتلایا جاتا ہے۔ اس میں بتلایا جاتا ہے کہ دیکھ بھال
کے لئے ایک صاحب رہا کرتے ہیں بہت ہی با فیض و صاحب فیض و تصرف ہیں نہایت
کامل بزرگ ہیں۔ لوگ برابر حاضری کے لئے آیا کرتے ہیں چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم کھیت یعقوب۔ پورب کنواں۔ اتر کھیت یعقوب میاں۔ دکھن سڑک سرکاری
جو بدلاپور کو گئی ہے۔

نمبر۹ ایضاً مزار — محلہ تاراپور تکیہ میں غوثی سائیں کے مکان کے پچھم میں اور بسواڑی کے درمیان دو مزار ہے۔ مزار نصف ٹوٹا ہے۔ مزار کے قریب میں نمبری اینٹ کا آدھا رکھا ہوا ہے اور پائنتی گھڑی رکھی ہوئی ہے۔ صفائی بالکل نہیں ہے اور مسلمانوں کی آبادی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم مکان خام غوثی۔ پورب بسواڑی۔ اتر قدیم قبرستان جس پر مٹی پڑی ہے اور دو مزار پختہ ظاہر ہیں۔ اس کے بعد بانس کی کوٹھی ہے۔ دکھن صحن و راستہ ہے۔

نمبر۱۰ ایضاً مزار — محلہ تاراپور تکیہ میں ایک مسجد بہت ہی وسیع قناتی مسجد منہدم ہے اور صرف پچھم کی دیوار باقی رہ گئی ہے۔ یہ مسجد اپنی قدامت کو ظاہر کر رہی ہے پچھم کی دیوار بھی شکست ہو رہی ہے۔ اس کے صحن میں پورب کے کونے تک ۶ مزارات پختہ ہیں۔ مسجد کی دیوار سے ملا ہوا دو مزار اور بھی ہے جو ٹوٹا ہوا ہے لڑکے اس کے اوپر چڑھ کر بے حرمتی کرتے اور بڑے ان کو روکتے تک نہیں۔ دو مزار نصف شکست اور دو مزار پختہ درست حالت میں ہے۔ ایک مزار سنگین اور بہت ہی عظیم صحن مسجد میں ہے۔ اس مزار کو دیکھنے سے عہد قدیم کی یاد تازہ ہو جاتی ہے۔ دوسرا ایک بہت ہی شاندار مزار تاڑ کے درخت کے پورب میں ہے اس پر بہت ہی جسیم ۶ فٹ کا شمعدان ہے۔ اس کے پورب والا مزار ٹوٹ رہا ہے اور مسلمانوں کو بالکل توجہ نہیں ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم مسجد کے بسواڑی تاڑ اور گولر کے درخت ہیں۔ پورب مسجد کے اس عظیم مزار کے بعد گولر اور تاڑ کے درخت ہیں بعدہ راستہ و یعقوب کا کھیت ہے۔ اتر بسواڑی اور تاڑ کا درخت ہے۔ دکھن راستہ بعدہ مکان سکونتی پھسر راستہ ہے۔

نمبر۱۱ ایضاً مزار — محلہ تاراپور تکیہ میں ایک مزار بہت ہی عظیم، قدیم اور جسیم و پختہ ہے لیکن اس مزار کو پیپل کے تین درختوں نے شکست کر دیا ہے اور اب یہ مزار ان درختوں کی جڑ پر قائم ہے۔ پورب میں اس مزار سے متصل دو درخت

نیم اور ایک درخت تاڑ کا ہے۔ اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم زمین افتادہ غوثی سائیں۔ پورب درختان تاڑ، راستہ، قبرستان، بسواڑی و درخت تاڑ کے دو عدد موجود ہیں۔ اتر زمین کا متا سنگھ وکیل کی ہے۔ دکھن زمین افتادہ و بسواڑی کا ہے۔ ان مزارات کی مرمت اور دیکھ بھال کی اشد ضرورت ہے۔

نمبر ۱۲ ایضاً مزار | محلہ تارا پور تکیہ میں ایک مزار بہت ہی قدیم اور عظیم ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ حضرت شاہ عنایت اللہ مرحوم کا ہے جو اپنے وقت کے مشائخ اور علماء میں تھے۔ یہ مزار پختہ ہے اور لوگ زیارت کو آتے ہیں۔ اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم میں بسواڑی ہے۔ پورب گڑھی و بسواڑی ہے۔ اتر گور کا دو درخت ہے دکھن صحن قنائی مسجد شکستہ چبوترہ و مزار ہے۔

نمبر ۱۳ ایضاً مزار | محلہ تارا پور تکیہ میں تقریباً ۱۵-۱۲ فٹ کے ایک چبوترے پر جو پتھر کا ہے۔ ایک مزار سنگین کسی بچے کا ہے۔ موقع پر ایک معمر بزرگ جین سائیں موجود تھے جن کا مکان اسی تکیہ میں ہے انھوں نے ہمیں بتلایا کہ اس پر مقبرہ تھا جو منہدم ہوگیا ہے۔ اور میرے خیال میں یہ بات اور تعمیر زمانہ حال کی معلوم ہوتی ہے۔ اس کی چوحدی بھی جین سائیں نے مجھے بتلائی ہے وہ اس طرح ہے
پچھم کھیت یعقوب۔ پورب کھیت یعقوب۔ اتر کھیت یعقوب۔ دکھن کھیت یعقوب کا ہے

نمبر ۱۴ ایضاً مزار | محلہ تارا پور تکیہ میں بدلا پور روڈ پر شری شنکر جی کے مندر کے اتر سڑک پار کرنے کے بعد یک قنائی مسجد ہے۔ اس مسجد کے خام صحن میں پورب سمت میں دو مزار پختہ ہیں۔ اس پر پڑھنے والے مزار کے سرہانے شمعدان بھی ہے۔ ایک مزار پختہ اور بھی ہے جو ان دونوں مزار کے دکھن جانب ہے۔ مزارات اچھی حالت میں ہیں اور مسجد بھی اچھی درست حالت میں ہے۔ لیکن دونوں ہی مرمت طلب ہیں۔ امتداد زمانہ کا اس پر اثر ہے

ان مزارات اور مسجد کو دیکھنے کے بعد یہ اندازہ ہوتا ہے کہ اس کا زمانہ آج سے تقریباً ۳۰۰ سال قبل ہوگا۔ اس مسجد و مزار کے چاروں طرف کھیت مزروعہ ہے۔ ایک مزار اور بھی اس قناتی مسجد و مذکور بالا اور مزار کے پورب و دکھن پرتی زمین پر ہے۔ اور اس مزار کے پورب و دکھن کچھ تعمیراتی بلے بھی موجود ہیں۔ ان مزارات کے تین طرف کھیت مزروعہ ہے۔

آراضیات قبرستان تارا پور پرگنہ حویلی جونپور

آراضی نمبر ۲۹، ار ڈسمل۔ آراضی نمبر ۴۵، ار ڈسمل۔ آراضی نمبر ۷۸، ۳ر ڈسمل آراضی نمبر ۸۰، ۲ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۴۱، ۵ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۵۵، ار ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۶۹، ۴ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۸۰، ار ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۸۳، ۷ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۸۵، ۲ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۸۶، ۳ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۸۸، ۱۶ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۹۱، ار ڈسمل آراضی نمبر ۱۹۲، ۲ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۹۴، ۲ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۵۳، ۲۶ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۱، ۳۰ر ڈسمل ہے۔ بشکریہ سید ظفر حسن صاحب۔ وقف انسپکٹر شہر جونپور

## مزارات محلہ کٹگھرا پرگنہ حویلی مع چوحدی

نمبر ا الیناً مزار

محلہ کٹگھرا میں ایک مزار بہت ہی قدیم بلند و جسیم بدلا پور روڈ کے دائیں چند قدم کے فاصلہ پر موجود ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت واحد شاہ کا ہے۔ جو اپنے وقت کے علما جلیل اور صوفیائے کبار میں گذرے ہیں۔ اس مزار کو دیکھنے سے عہد ماضی کی یاد تازہ ہو جاتی ہے۔ اس مزار مبارک کی چوحدی حب ذیل ہے۔

پچھم ایک درخت نیم اور ایک درخت چلبل بعدہٗ زمین جوکھو رام، پورب زمین جوکھو رام اتر کھیت جوکھو رام۔ دکھن زمین افتادہ جوکھو رام کی ہے۔ یہ مزار ایک بلند جگہ پر سڑک سے ۱۰ فٹ اونچائی پر ہے۔

**نمبر۲ ایضاً مزار** محلہ کٹگھرا میں ایک مزار تقریباً ۲۵ ر فٹ پورب پچھم اور ۲۰ ر فٹ اتر دکھن شکستہ چبوترے پر واقع ہے۔ یہ مزار اب بھی شکست ہو رہا ہے۔ ۶ ، ۷ مزارات کے نشانات اور بھی تھے لیکن اس وقت مزار کے نشان کے بطور جہاں جہاں مزار تھا قدرت نے اس کی نشاندہی کیلئے ہینس کی جھاڑی پیدا کردی ہے۔ ایک بہت ہی قدیم درخت چلبل کا چبوترے پر مزار سے متصل پچھم سمت موجود ہے اس مزار مبارک چوحدی ذیل میں واقع ہے۔

پچھم راستہ و کھیت شوکت میاں۔ پورب کھیت رجی۔ اتر کھیت رجی۔ دکھن کھیت رجی کا ہے

**نمبر۳ ایضاً مزار** محلہ کٹگھرا میں ایک مزار پختہ بدلاپور روڈ سے اتر سو قدم کے فاصلہ پر ایک شکستہ اور کھودے ہوئے چبوترے پر محمد سوچن کے کھیت میں واقع ہے۔ مزار چبوترے کے پورب میں ہے۔ اس مزار سے ملا ہوا پورب میں چلبل کا درخت ہے۔ مزار ٹوٹ گیا ہے اور جھاڑ جھنکاڑ سے بھرا ہے۔ اس مزار پر کسی مسلمان کا زندگی میں گذر نہیں ہوا ہے۔ اس کی چوحدی حب ذیل ہے۔

پچھم کھیت محمد سوچن۔ پورب کھیت محمد سوچن۔ اتر کھیت روزن وغیرہ۔ دکھن کھیت محمد سوچن کا ہے بعدہ جوکھو رام ہریجن کا ہے۔

**نمبر۴ ایضاً مزار** محلہ کٹگھرا میں بدلاپور روڈ سے دائیں سڑک سے ۵۰ ر قدم کے فاصلے پر اتر میں کچھ بلندی پر ایک نیم شکستہ مزار چلبل کے پیڑ کے نیچے ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار بابا یعقوب شاہ کا ہے جو اپنے وقت کے کاملین میں تھے اور لوگوں نے آپ کے مزار مبارک سے بہت ہی فیض پایا ہے۔ اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت رجئی ہریجن۔ پورب کھیت رجئی ہریجن۔ اتر کھیت رجئی ہریجن۔ دکھن کھیت رجئی ہریجن۔ اور یہ مزار بھی رجئی ہریجن کے کھیت ہی میں ہے۔

**نمبر۵ ایضاً مزار** محلہ کٹگھرا میں بارہ دری قلیج خاں بڑی عظیم الشان شکستہ حالت میں موجود ہے۔ اس بارہ دری کے متعلق گزشتہ اوراق میں تذکرہ کیا گیا ہے۔ یہ بارہ دری دومنزلہ ہے۔ اوپر نصف فرش پر بھی ٹوٹا ہوا ہے قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ بارہ دری کے وسط میں بھی مزارات رہے ہیں۔ اس وقت صرف دو مزار باقی ہیں۔ جو قلیج خاں اور ان کے لڑکے جیس قلیج خاں کے ہیں حقیقت میں گومتی ندی کے پرسکون دکھنی کنارے پر یہ بہت ہی پرفضا مقام ہے۔ آدمی یہاں آ کے پرعبرت میں کھو جاتا ہے۔ اور اس کو سکون حاصل ہوتا ہے۔ اس کی چوحدی حب ذیل ہے پچھم کھیت جو کھو رام ہریجن۔ پورب مسان گھاٹ و دھرم شالہ مردہ رکھنے کے لئے ہے۔ مسان گھاٹ اور دھرم شالہ کے متعلق وہاں موجود لوگوں نے بتلایا کہ تعمیر اس کی رام ناتھ تسلی والے نے کرائی ہے۔ اتر گومتی ندی ہے جو بارہ دری سے آ کر ٹکراتی ہے اور یہ عمل تین سو برس سے بھی زیادہ عرصہ سے جاری ہے۔ دکھن کھیت جو کھو رام ہریجن کا ہے۔ کٹگھرا کے مزارات کے سروے کے وقت میرے ہمراہ شری اچھے لال ہریجن عمر ۱۸ سال انٹر فائینل بی آر پی کالج جونپور سب بتلا رہے تھے اور انھوں نے اس کی چوحدی بتلائی ہے۔

**نمبر۶ ایضاً مزار** محلہ کٹگھرا میں ایک مزار پختہ ایک شکستہ قناتی مسجد کے صحن میں جس کی صرف اتری دیوار اس وقت کھڑی اپنی قدامت کو ظاہر کر رہی ہے۔ مزار بہت ہی شاندار اور قدیم ہے۔ اور صفائی سفیدی شدہ ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ فتح اللہ سرمست مجذوبؒ کا ہے۔ بہت ہی با فیض و صاحب کرامت بزرگ ہیں۔ آج بھی آبادی سے اس ویرانے میں جو لوگ عقیدت کے ساتھ آتے ہیں اور حاضری دے کر ایصال ثواب کرتے ہیں ان کی حاجتیں برآتی ہیں۔ اس کی چوحدی حب ذیل ہے۔
پچھم چھپر جو اینٹ کی دیواروں پر رکھا ہے۔ اس ڈوم کی رہائش رہتی ہے جو مردوں کو

مسان گھاٹ میں آگ دیتا ہے۔ بعدہ مسان گھاٹ۔ پورب نالہ و پیڑ ببول کے درختان ہیں۔ اتر زمین بعدہ گومتی ندی رواں ہے۔ دکھن زمین افتادہ اور وہ پتلی سڑک ہے جو مسان گھاٹ جاتی ہے۔

سروے مورخہ ۲۴ ستمبر ۱۹۴۳ء بوقت ۵ بجے شام

نمبر۷ ایضاً مزار | محلہ کٹگھرا میں ایک مزار پختہ جو دکھن ۵ فٹ اور پورب پچھم ۱۵ فٹ کے چبوترے پر ہے۔ یہ مزار قدیم ہے اور عہد ماضی کی یاد تازہ کر رہا ہے۔ مذکورہ بالا چبوترہ شکست ہو رہا ہے۔ یہ مزار باغ کے اندر واقع ہے اس کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم باغ امرود و پیر سلطان رضا وکیل کا ہے۔ پورب باغ امرود و پیر سلطان رضا وکیل کا ہے۔ اتر گومتی ندی ہے۔ دکھن سلطان رضا وکیل کا باغ ہے۔

نمبر۸ ایضاً مزار | محلہ کٹگھرا میں ایک قبرستان بہت ہی وسیع ہے اور امامیہ مذہب کے ماننے والوں کی ہے۔ یہ قبرستان بدلاپور روڈ پر لب سڑک روڈ کے دائیں جانب واقع ہے۔ اس کا چبوترہ شکست ہو گیا ہے۔ قبرستان میں ایک پختہ چبوترہ کربلا وسط میں ہے۔ اس چبوترہ کے وسط میں دفن تعزیہ کیلئے ۵ فٹ گہرا کنواں ہے۔ یہاں پر سب قبریں سپاٹ ہیں۔ ایک قبر پر سراہنے سنگ مرمر کی تختی پر مرزا ظفر عباس لکھا ہے

ظفر عباس مرزا عباس ایڈوکیٹ مرحوم کے لڑکے تھے جو اشعار اس پر کندہ ہیں ان سے ظاہر ہوتا ہے کہ ان کا انتقال مرزا عباس کی زندگی ہی میں ہو گیا تھا۔ تاریخ وفات یکم مارچ ۱۹۴۱ء ہے۔ ایک دوسری قبر پر کسی خاتون کے نام کا کتبہ نصب ہے۔ اسس قبرستان کے پورب اور اتر کھیت مزروعہ ہے۔ اور دکھن میں بدلاپور روڈ ہے۔ میرے خیال میں اس میں کوئی مزار اس وقت عہد قدیم کے بزرگ کا نہیں ہے۔ اس قبرستان کے تین جانب کھیت ہونے کی وجہ سے قبرستان کے

کٹنے اور ضائع ہونے کا اندیشہ ہے۔ اس کی حفاظت کے لئے باؤنڈری بہت ہی ضروری ہے۔

سروے مورخہ ۲۸ ستمبر ۱۹۸۳ء بوقت ۸ بجے صبح

**نمبر ۹ ایضاً مزار** | محلہ کٹگھرا میں بدلاپور روڈ پر بائیں سمت مہابیر باغ سے متصل شری شنکر جی کے مندر کے گیٹ کے پورب سڑک سے اونچائی پر نالے کے کنارے گیٹ کی دیوار سے متصل ۵ مزارات ایک قطار سے ہیں۔ مزارات سب کے سب پختہ ہیں لیکن شکست ہو گئے ہیں۔ اور کچھ مزارات تو ایسے بھی ہیں جن کا نصف حصہ شکست ہو گیا ہے۔ یہاں چاروں طرف مسلمانوں کی آبادیاں ہیں لیکن کسی نے ان بزرگان دین کے مزارات کی مرمت کی طرف توجہ نہیں دی ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ مسلمانوں کو بزرگوں سے اب دلی تعلق اور عقیدت نہیں رہی ہے۔ ورنہ ایسی بربادی دیکھنے میں نہ آتی۔ ان مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم میں مندر کے گیٹ کی دیوار۔ پورب میں کھیت مزروعہ۔ اتر میں نالہ سرکاری بعدہٗ بدلاپور روڈ ہے۔ دکھن میں شری شنکر جی کے مندر کی باؤنڈری کی دیوار اور ایک درخت پیپل اور ایک درخت جامن ہے۔

سروے مورخہ ۳۰ ستمبر ۱۹۸۳ء بوقت ۴ بجے شام بہمراہی محمد زماں خاں

**آراضیات قبرستان محلہ کٹگھرا پرگنہ حویلی جونپور** | آراضی نمبر ۵۸۲، ۱ ڈسمل آراضی نمبر ۵۸۹، ۴۱ ڈسمل۔ و نمبر ۴۹۶، ۴ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۴۷۱، ۱۱ ڈسمل و نمبر ۴۲۶، ۱۸ ڈسمل و نمبر ۳۰۷، ۵ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۲۴، ۳ ڈسمل و نمبر ۵۰۴، ۳ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۳۰۵، ۴ ڈسمل و نمبر ۳۴۴، ۲ ڈسمل و نمبر ۳۹، ۸ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۴۴۷، ۲ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۴۹۷، ۱۸ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۴۹۲، ۱۱ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۴۹۳، ۱ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۷۲۸، ۷ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۷۴۶، ۱ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۷۴۷، ۱ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۵۳۱، ۴ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۸ ۵

۲۵ ,۰ ڈسمل۔ آراضی ۶۹۴ ، ۱۳ ,۰ ڈسمل ۔ آراضی نمبر ۵۳۰ ، ۳ ,۰ ڈسمل و نمبر ۵۳۱ ۴ ,۰ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۶۴۰ ، ۳ ,۰ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۵۶۶ ، ۷ ,۰ ڈسمل۔

یہ نمبران آمراضیات قبرستان بذریعہ سید ظفر حسن صاحب وقف سینئر انسپکٹر شہر جونپور حاصل ہوئے ہیں۔

# مزارات محلہ مالی پور مع چوحدی

نمبر ۱ ایضاً مزار — عیدگاہ شاہی جونپور کے اتر میں عیدگاہ کی دیوار سے چند قدم کے فاصلہ پر ایک قدیم قبرستان ہے جس میں ۵ مزارات ایک ساتھ ہیں۔ اور دو مزار ایک ساتھ ہیں۔ اور ایک قبر اور بھی ہے جس پر چبوترہ بنا ہے۔ یہ قبر نجف علی شاہ نجف کی ہے۔ اس پر ایک لوح قبر نصب ہے۔ لوح پر وفات نجف علی شاہ مورخہ ۲۵ ,جنوری ۱۹۵۴ء لکھا ہے۔ آپ صاحب دیوان شاعر ہیں اور آپ کے چار دیوان ہیں۔ آپ برج بھاشا کے شاعر تھے اور سکونت کہاں؟ کٹی قاضی قطبی؟ تھی۔ لوح قبر کے اشعار ملاحظہ ہوں۔

ہے نجف استاد کی بھی شاعری اک یادگار — جسکی ہیں تائید کرنے کے لئے دیوان چار
برج بھاشا میں کیا پیدا انر الاسوز و ساز — تھا وہی لاریب میدان قلم کا شہسوار

لکھدیا سن عیسوی میں اس کی تاریخ وفات
سو رہا ہے بن میں اقلیم سخن کا تاجدار

اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم کھیت مزروعہ، پورب کھیت مزروعہ۔ اتر کھیت مزروعہ۔ دکھن راستہ بعدہ دیوار قبرستان

نمبر ۲ ایضاً مزار — محلہ مالی پور میں عیدگاہ شاہی کی اتری دیوار سے ملی ہوئی ایک قدیم قبرستان ہے۔ جس کے پچھم میں ایک شکستہ مسجد بھی ہے۔ اسی کے پورب میں صحن مسجد پر قطار سے ۶ مزارات تھے۔ اس میں کچھ مزارات ٹوٹ گئے ہیں۔

صرف نشان مزار باقی ہے۔ اس میں دو قبریں بچے کی بھی ہیں۔ اس وقت اس قبرستان اور مزار کی حالت ناگفتہ بہہ ہے۔ اور اب مرمت کا کوئی سوال ہی نہیں پیدا ہوتا اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین عیدگاہ شاہی بودہ شکستہ مسجد۔ پورب راستہ دکھیت مزروعہ۔ اتر قبرستان پختہ جس میں ۸ رقبریں پختہ ہیں جس میں ایک نجف علی شاہ کی ہے۔ دکھن عیدگاہ کی دیوار بعدہٗ مزار حضرت مولانا الہ داد چشتیؒ۔

# قبرستان محلہ عمر پور ہر مندھن پور

نمبرا قبرستان | اس محلہ میں یہ قبرستان عیدگاہ شاہی کے اتر میں حضرت مولانا الہ داد چشتیؒ کے مزار مبارک کے وسیع گھیرے میں جس کا گھیرا وچبوترہ بھی وسیع ہے اور چار فٹ کی دیوار چاروں طرف ہے یہ ایک عریض چبوترے پر واقع ہے۔ گھیرے کے باہر ۲۷ رعدد پختہ قبریں موجود ہیں۔ اور یہاں پر خام قبروں کا تو شمار ہی نہیں ہے۔ اس قبرستان میں مسلمانان شہر جون پور کے مختلف خاندان دفن ہوتے ہیں۔ اس قبرستان میں ۸ ار قبروں پر لوح قبر نصب ہے۔

اس میں عیدگاہ شاہی کی آتری دیوار سے ملی ہوئی ایک قبر سجاد حسین مرحوم تاجر عطر وتیل جونپور کی ہے۔ وفات ۱۵ ر مارچ ۱۹۳۴ء لکھا ہے۔ اس کی چار قبروں کے بعد ایک قبر کی لوح پر محمد حسین خاں صاحب مرحوم تاجر عطر وتیل متوفی ۲ ر محرم الحرام ۱۳۶۲ھ بوقت ۴ ر صبح ایک سنگ مرمر پر کندہ ہے۔ اسی قبر کے سامنے مسماۃ کلثوم بی بی وفات ۱۹ ر جولائی ۱۹۳۹ء لکھا ہے۔ اس کے آگے پچھم کے کونے پر ایک عظیم الشان روضہ جنت النساء بیگم زوجہ سید شاہ امجد حسین اشرفی جیلانی لین انسپکٹر جونپور وفات ۲۷ محرم الحرام ۱۳۶۳ھ سنگ اسود پر کندہ ہے۔ اس روضہ سے متصل سید امجد حسین مرحوم کی تعمیر کردہ ایک مسجد بھی ہے۔ اور نیچے ۸ ر کوٹھریاں ہیں اور صحن میں پچھم و دکھن جانب ایک پختہ کنواں

صدقہ جاریہ بامید حصول ثواب جنت النساء بی بی مرحومہ خود کیلئے تعمیر کیا ہے اس کے علاوہ صحن کے اتر میں آمد و رفت کے لئے ایک وسیع زینہ بھی آپ ہی کا تعمیر کردہ ہے۔ یہ تمام چیزیں اس وقت موجود ہیں اور مرمت طلب ہیں۔ موصوف کے دادا سید سرتاج علی صاحب نے ایصال ثواب کے لئے ایک حافظ اور صفائی کے لئے مہدی حسن کو مقرر کیا تھا اور وہی اس کی دیکھ بھال کرتے تھے لیکن چند ماہ بعد یہ سودا ان کو مہنگا پڑا اور انھوں نے اس کو بھی بند کر دیا ہے۔ اس وقت مسجد کنواں اور دیگر تعمیرات سب کی سب مرمت طلب ہیں جس کی بقا کیلئے امجد حسین مرحوم نے وقف بھی کیا تھا لیکن کچھ کام نہ آیا۔

اس سے اور اس طرح کے بہت سے واقعات اور حالات سے اہل خیر حضرات عبرت و نصیحت حاصل کریں اور جو توشۂ آخرت بھیجنا ہے یا آسمانی بینک میں اکاونٹ جمع کرتا ہے وہ اپنے سفر آخرت سے پہلے کرلیں اور آل اولاد یا کسی عزیز رشتہ دار کا بھروسہ نہ کریں سب بھول جاتے ہیں اور کوئی کسی کو یاد نہ تو رہتا ہے اور نہ کوئی کسی کے بارے میں کچھ کرتا ہے۔ جو اپنے لئے کچھ نہیں کرتا وہ دوسروں کے لئے کیا کرے گا اور یہ سب اپنے انجام سے بے خبری کا نتیجہ ہے۔ جو خود خدا کا نہ ہوا وہ کسی کا کیا ہوگا۔ اس پر غور اور عمل کرو۔ اگر تم نجات چاہتے ہو تو انجام پر نظر کرو۔

اس روضہ کے پورب و دکھن ایک قبر پر حاجی علی حسین مرحوم خوشبو ساز محلہ رو ہٹہ جونپور وفات ۳ رمئی ۱۹۸۰ء سنگ مرمر پر تحریر ہے۔ اس قبر کے پورب و دکھن پائینتی میں انعام حسین خاں کی قبر ہے۔ کہا جاتا ہے کہ مرحوم کی دلی خواہش تھی کہ وہ حضرت مولانا الہ داد جشتیؒ اور اپنے جگری دوست حاجی علی حسن مرحوم کے قرب میں دفن ہوں اور ان کی یہ دیرینہ آرزو ان کے لڑکوں نے پوری کر دی ہے۔ بہر حال انعام حسین خاں مرحوم کی یہ محبت اگر عارف باللہ حضرت مولانا الہ داد جشتیؒ شارح ہدایہ شریف اور اپنے جگری دوست حاجی علی حسین مرحوم سے

بے غرض اور صرف خدا کیلئے رہی ہے تو وہ آخرت میں ایک پھلدار درخت کی صورت میں ظاہر ہوگی۔ کیونکہ جو جس سے محبت کرتا ہے وہ اسی کے ساتھ ہوگا۔
روضہ جنت بی بی مرحومہ کے اتر میں ایک لوح پر مولوی عبدالغفار صاحب چریاکوٹی وکیل متوفی ۲۶ر جون ۱۹۳۰ء کندہ ہے۔ حضرت مولانا الہ داد چشتیؒ کے مزار مبارک کے اتر میں ایک لوح قبر پر جناب محمد علی صاحب ابن حاجی قدرت علی مرحوم ساکن محلہ میر مست جونپور وفات ۱۲ر دسمبر ۱۹۶۳ء تحریر ہے۔ ایک اور قبر گھیرے میں ہے اور پکی ہے۔ اس کے لوح قبر پر زیب النساء زوجہ محمد حنیف سب انسپکٹر وفات ۱۷ر نومبر ۱۹۴۵ء کندہ ہے۔ حضرت مولانا عبداللہ چشتیؒ ابن حضرت مولانا الہ داد چشتیؒ کا مزار مبارک ایک وسیع چبوترہ پر ہے۔ آپ کا یہ مزار مبارک بامداد منشی قدرت رضا کو توال مرحوم شہر جونپور اور محمد حسین خاں مرحوم و محمد مہدی سوداگر چرم مرحوم و رمضان سنگ فروش مرحوم باہتمام حاجی علی حسین خوشبو ساز مرحوم مہتمم مسجد شیر جونپور کے ذریعہ ۱۳۳۵ھ میں تعمیر ہوا ہے۔
حضرت شاہ عبداللہ چشتیؒ کے مزار مبارک کے اتر میں پہلی قبر دختر منشی قدرت رضا کو توال کی ہے۔ لوح قبر پر وفات ۱۵ر مارچ ۱۹۱۹ء کندہ ہے۔ اس کے بعد ایک خام قبر منشی قدرت رضا کو توال کی ہے لوح قبر پر وفات ۲۴ر فروری ۱۹۱۲ء بروز جمعہ کندہ ہے۔ حضرت شاہ عبداللہ چشتیؒ کے مزار مبارک کے اتر میں ایک لوح قبر پر شیخ الہی بخش ولد حیات محمد ساکن محلہ رضوی خاں وفات ۲۳ر ذی قعدہ ۱۳۳۲ھ کندہ ہے اس کے پورب جانب دوسرے لوح پر شیخ محمد یونس ولد شیخ الہی بخش مرحوم محلہ رضوی خاں ۱۰ر شوال ۱۳۳۴ھ مطابق ۱۹۱۶ء کندہ ہے۔ ایک لوح قبر پر فاطمہ بی بی بنت حاجی علی حسین۔ وفات ۶ر رجب ۱۳۳۴ھ درج ہے۔ عیدگاہ شاہی کے اتر میں ملی ہوئی قبرستان کی چوہدی حسب ذیل ہے۔
پچھم روضہ جنت النساء بی بی مرحومہ کے بعد رہائشی مکان داد پر مسجد تعمیر کرد

سید امجد حسین مرحوم۔ پورب زمین عیدگاہ شاہی و راستہ۔ اتر میں زمین عیدگاہ شاہی بعدہٗ کھیت مزروعہ محلہ مالی پور گھرا ہے۔ دکھن عیدگاہ شاہی ہے۔ اس قبرستان میں پختہ و خام قبریں ہیں اور شہر کے مختلف خاندانوں کے لوگ برابر دفن ہوتے رہتے ہیں۔ اس لئے یہ جگہ آبادی کا منظر پیش کرتی ہے۔ کیا خوب کہا ہے فخر مشرق حضرت علامہ شفیق جونپوری مرحوم نے ؎

نہیں معلوم یہ شہر خموشاں کیسی بستی ہے

زمیں آباد ہو جاتی ہے ویرانی نہیں جاتی

سروے مورخہ ۵ ر اکتوبر ۱۹۸۳ء بوقت ۵ ربجے شام

نمبر۲ ایضاً مزار — محلہ عمر پور، ہر بندھن پور میں عیدگاہ شاہی کے دکھن میں الہ آباد روڈ کے دائیں سمت بہت ہی قدیم ایک شکستہ چبوترے پر ایک مزار ہے۔ جس کی دیکھ بھال لکھن وغیرہ کرتے ہیں اس کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم قبرستان ہے۔ پورب راستہ و زمین افتادہ۔ اتر راستہ ہے۔ دکھن الہ آباد روڈ ہے

نمبر۳ ایضاً مزار — محلہ عمر پور، ہر بندھن پور ایک چبوترہ الہ آباد روڈ پر بائیں جانب ہے اس چبوترے پر دو مزار ہیں جس میں ایک ٹوٹا ہے۔ بہت ہی گھاس پات اور گندگی ہے۔ کوئی کبھی فاتحہ پڑھنے اور زیارت کرنے نہیں آتا ہے۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت و سڑک ہے۔ پورب کھیت چندبہادر سنگھ۔ اتر الہ آباد روڈ۔ اور دکھن جانب کھیت چندبہادر کا ہے۔

نمبر۴ ایضاً مزار — محلہ عمر پور مالی پور ایک مزار پختہ ایک شکستہ چبوترہ پر پختہ ہے لیکن خود رو پودوں اور جھاڑ جھنکاڑ سے گھرا ہوا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ بہت ہی صاحب فیض بزرگ ہیں۔ مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم مڑئی شکھ رام سونکر۔ پورب میں دیوار یتیم خانہ۔ اتر میں چہار دیواری دکان خانہ

دکھن میں چہار دیواری و کھیت عبدالحمید مرحوم مختار بعدہٗ مقبرہ منہدم مرزا ہندو بیگ کا ہے

نمبر ۵ ایضاً مزار — محلہ عمر پور مال پور میں ایک مزار خام ایک چبوترے پر ہے اس کے سرہانے ایک معمولی سا شمعدان ہے اور پھول کا درخت ہے۔ اس قبر کے متعلق کچھ پتہ نہ چل سکا کہ کس کی ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم کنواں و زمین افتادہ جس میں بکرڑ کا درخت ہے۔ پورب کھیت و کنیل کا درخت اتر پوکھر کنواں، دکھن راستہ و قبر عبدالشکور ولد محمد یعقوب رنگریز محلہ رضو یخاں وفات ۱۹۲۹ء۔ سروے مورخہ ۱۰ اکتوبر ۱۹۸۳ء بروز دوشنبہ بوقت ۱۲ بجے دن۔

نمبر ۶ ایضاً مزار — محلہ عمر پور ہر بند ھن پور بابا جی کی کٹیا ہنومان مندر آم کے باغ میں پورب و اتر قبرستان ایک شکستہ تناتی مسجد میں واقع ہے۔ پورب جانب دو مزار پختہ ہیں۔ اس تناتی مسجد کا پچھمی حصہ بہر حال ابھی اپنے وجود اور قدامت کی شہادت دے رہا ہے۔ اس میں ایک درخت چلبل کا پچھم میں ہے پورب میں دو درخت ڈھٹھوری کے ہیں۔ اس کی سیڑھی پورب سے ہے۔ کشن مستری کا کہنا ہے کہ وہ اس مزار مبارک پر فاتحہ وغیرہ پڑھنے کے لئے جمعرات کو جاتے ہیں۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم درختان آم اس کے بعد ایک بہت ہی قدیم درخت پیپل کا ہے اور اسکی جڑ میں پچھم جانب ایک مزار پختہ ہے۔ اس مزار کو پیپل کے اس درخت نے توڑ دیا ہے پورب میں زمین افتادہ و درخت آم اور اس کی مینڈ پر درخت بیل ہے۔ قبرستان سے متعلق ہے۔ اتر میں قبرستان خام ہے۔ دکھن میں درختان آم و اشوک و کنواں ہے

نمبر ۷ ایضاً مزار — محلہ عمر پور ہر بند ھن پور میں مقبرہ حضرت قاضی خلیل رح کے مقبرہ کے پورب میں دروازے پر ایک قدیم پختہ مزار ہے اور ایک پختہ مزار مقبرہ میں ہے۔ باہر ایک بچے کی بھی پختہ قبر ہے جو باونڈری کے اندر ہے اس کے بعد عبدالرحیم شاہؒ کا آستانہ مبارک ہے۔ اور اسی سے متصل ایک بچہ کا بھی

مزار ہے۔ ان دونوں بزرگوں کا تفصیلی ذکر اس کتاب کے گذشتہ اوراق میں آچکا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت مزروعہ ہے۔ پورب مقبرہ کے بعد کھیت میوہ موریہ وغیرہ کا ہے۔ اتر جانب میں کھیت میوہ موریہ کا ہے۔ دکھن میں کھیت میوہ موریہ وغیرہ کا اور ایک درخت آمڑا اور ایک درخت بیل کا ہے۔

سروے مورخہ ۱۱؍اکتوبر ۱۹۸۲ء ۷ ؍بجے دن

نمبر ۹ ایضاً مزار | محلہ عمر پور روہٹہ میں ایک مزار پختہ بہت ہی قدیم اور سرہانے شمعدان ہے لیکن مزار مبارک کا رخ اتر دکھن نہیں ہے بلکہ کچھ پورب سمت ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار مبارک حضرت شاہ محمد عمرؒ کا ہے جو اپنے وقت کے علمارِ کبار اور مشائخ عظام میں گذرے ہیں۔ اور آپ کی عظمت و برکت میں یہ محلہ عمر پور آپ کے نام مبارک پر بسایا گیا ہے۔

بہت ہی بافیض اور صاحب کرامت بزرگ تھے۔ منشی محسن رضا جو یہاں کے قدیم باشندے ہیں بہت سے واقعات آپ کی کرامات اور تصرفات باطنی کے بیان کرتے ہیں۔ مزار پر سفیدی و صفائی ہے اور یہ مزار بالکل آبادی کے اندر اور مکانات سے گھرا ہوا راستہ میں ہے۔ اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین افتادہ مملوکہ محسن رضا صاحب۔ پورب صحن و زمین مملوکہ محسن رضا۔ اتر مکان شہاب الدین۔ دکھن میں پھلواری و باغ و مکان مسکونہ منشی محسن رضا کا ہے۔ منشی جی ایک کہنہ مشق اور صاحب دیوان شاعر ہیں۔ آپ نے ہر صنف سخن میں طبع آزمائی کی ہے۔ آپ نے وضعداری اور رکھ رکھاؤ کی روایت کو اپنی زندگی سے کامیابی کے ساتھ وابستہ رکھا ہے۔ آپ کو بزرگوں سے خاص عقیدت و محبت ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۱۱؍اکتوبر ۱۹۸۲ء

مورخہ ۸؍دسمبر ۱۹۸۲ء بروز بدھ جناب محسن رضا صاحب کا انتقال ہوگیا۔ اور تدفین ۹؍دسمبر

سنہ ۱۹۸۲ء عمل میں آئی۔ مرحوم بہت ہی منکسر مزاج تھے۔ سادہ زندگی تھی دوست اور ملنے جلنے والوں کا حلقہ بہت ہی وسیع تھا۔ ایک عرصہ دراز تک نگرپالیکا جونپور میں ملازم رہے۔ ایک معروف شاعر تھے آپ نے فخر مشرق علامہ شفیق جونپوری سے مشق سخن کیا تھا۔ ہر صنف سخن میں طبع آزمائی کی ہے۔ نظموں اور غزلوں کا ایک مجموعہ جس کا نام "زخمہ" ہے آپ کی شاعری کی یادگار رہے۔

آپ کو اردو زبان و ادب سے بے حد لگاؤ تھا۔ زندگی بھر اس کی خدمت میں لگے رہے۔ شہر کی ادبی نشستوں میں برابر شرکت فرماتے رہے۔ آپ نے ہمیشہ وضعداری کو نباہا اور اس میں کبھی فرق نہیں آنے دیا۔

کہا جاتا ہے کہ آپ بیمار نہیں تھے اور دو روز پہلے حسب معمول دوستوں سے ملاقات کی ہے۔ بمرض فالج آپ کا انتقال ہوا۔ یہ حملہ اتنا شدید تھا کہ جانبر نہ ہو سکے اور اسی روز سفر آخرت پیش آگیا۔ جونپور ایک کہنہ مشق ادیب و شاعر سے محروم ہو گیا۔ اپنے آبائی قبرستان میں دفن ہوئے۔ بسلسلہ شعراء آپ کا ذکر آچکا ہے۔

**نمبر ۹ ایضاً مزار** محلہ عمر پور ہر بند حسن پور میں الہ آباد روڈ پر بائیں جانب ایک پختہ گھیرے میں دو قبریں پختہ ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ پچھم والی قبر مسماۃ نجم النساء بی بی دختر محسن رضا صاحب وفات ۱۹، دسمبر سنہ ۱۹۵۹ء کی ہے واقعہ یوں ہے کہ ۱۵، دسمبر سنہ ۱۹۵۹ء کو مسماۃ نجم النساء کے یہاں ایک بچی کی ولادت ہوئی تب میں ٹٹنس ہو گیا اور بہت دوڑ دھوپ اور کوشش ہوئی لیکن بے سود۔ آخر میں ۱۹، دسمبر سنہ ۱۹۵۹ء کو ماں بیٹی دونوں کا انتقال ہو گیا۔ اس بچی کی قبر پورب طرف ہے اس گھیرے کے آخر میں ایک اور قبر ہے جس پر ایک لوح نصب ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ قبر فضیلت بی بی محسن رضا کی پھوپھی کی ہے۔ ان مذکورہ بالا قبروں کی چوحدی مع گھیرے کے حسب ذیل ہے

پچھم زمین افتادہ اور ایک درخت بسواڑی۔ پورب زمین افتادہ۔ اتر الہ آباد روڈ دکھن زمین افتادہ غیر مزروعہ ہے۔ محسن رضا کا کہنا ہے کہ یہ میری خاندانی قبرستان ہے جس کا آراضی نمبر ۱۵۹ رقبہ ۲ ر ڈسمل ہے۔ اسی قبرستان میں محسن رضا مرحوم بھی ۹ دسمبر ۱۹۸۲ء کو دفن ہوئے ہیں۔

نمبر ۱ ایضاً مزار — محلہ عمر پور ہر بندھن پور میں الہ آباد روڈ پر اتر جانب ایک قدیم قبرستان ہے۔ اس میں ایک چبوترے پر پچھم طرف ایک پختہ مزار ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ حسن چشتی کا ہے۔ جس پر سفیدی وصفائی ہے اور ۱۹۸۲ء میں کمن مستری اور دیگر اہل محلہ نے آپ کا عرس بھی کیا ہے بڑے ہی بافیض وصاحب کشف و کرامات بزرگ ہیں۔ اس مزار کے پورب میں سامنے ۱۰ - ۱۵ قدم کے فاصلے پر ایک ۵ فٹ بلند چبوترہ ہے۔ اس چبوترے پر بھی دو مزارات پختہ ہیں اس میں ایک مزار درست اور دوسرا شکست ہے افسوس کہ اس چبوترہ کے سہارے لوگوں نے سرہری کا پولا کھڑا کر دیا ہے۔

ان دونوں مزارات و چبوتروں کے اتر میں ایک بلند و وسیع چبوترہ ہے اس پر اس وقت بظاہر کوئی مزار نظر نہیں آرہا ہے۔ لیکن بڑے بزرگوں اور خود کمن مستری جن کو بزرگوں کے مزارات پر حاضری اور بزرگوں سے خاص عقیدت و محبت ہے ان کا بیان ہے کہ اس چبوترہ پر دو پختہ مزارات تھے اور قرائن سے ان کی بات کی تائید بھی ہوتی ہے۔ اس پر کافی خودرو پودے اور گھاس ہے۔ ان تینوں چبوتروں اور اس قبرستان اور مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین افتادہ قبرستان بعدہ بیل واسم کے درختان و شکستہ مسجد جو بابا جی کی کٹیا میں ہے۔ پورب زمین افتادہ مزار اور کمن مستری کا سکونتی مکان ہے اتر قبرستان عام عیدگاہ شاہی جونپور ہے۔ دکھن جانب سڑک پختہ الہ آباد روڈ ہے۔ اس قبرستان اور مزارات کی دیکھ بھال کمن مستری و دوسرے اہل محلہ کے

**نمبر۱۱ ایضاً مزار** | محلہ عمر پور ہر بندھن پور میں عیدگاہ شاہی کی پشت پر بسواڑی
کے پچھم میں ایک ۹ر فٹ بلند اور ۲۵ر-۲۵ر فٹ کے
مربع چبوترے پر دو مزار بہت ہی قدیم ہیں۔ پورب والے مزار کو چلبل کے درخت
نے توڑ دیا ہے۔ پچھم والا مزار صحیح وسالم ہے۔ اس کے بعد دو مزار بچوں کے ہیں اس
چبوترے پر سرپت کے جھنڈ جابجا ہیں اور دوسرے خودرو پودے ہیں۔ اس
کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم کھیت مزروعہ ہے۔ پورب بسواڑی ایک عدد زمین افتادہ۔ اتر کھیت مزروعہ
دکھن زمین بعدہ باباجی کی کٹیا جس میں درختان آم و ایک شکستہ قناتی مسجد ہے۔

**نمبر۱۲ ایضاً مزار** | محلہ عمر پور ہر بندھن پور میں ایک شکستہ چبوترہ جو تقریباً
۳۰ر فٹ پورب پچھم اور ۲۰ر فٹ اتر دکھن ہوگا۔ دو
مزار پختہ عہد قدیم کے بزرگوں کے معلوم ہوتے ہیں۔ اور دو مزار چھوٹے ہیں۔ اس
میں سے ایک بڑے مزار کو چلبل کے درخت نے توڑ دیا ہے جس سے مزار کا ملبہ اور
ٹوٹا ہوا حصہ ادھر ادھر پھیلا ہوا ہے۔ اس قبرستان و مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے
اس چبوترے پر اس وقت ۲۵ر جھنڈ سرپت کے ہیں کانٹے دار جھاڑی
گھیرے ہوئے ہے۔ دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس سنسان اور ویران جگہ میں
کبھی کسی مسلمان کا اپنے آثار قدیمہ کو دیکھنے تک کیلئے گذر نہیں ہوتا۔ ممکن ہے کہ
شب برات کو آتشبازی چھڑانے کے لئے آتے ہوں۔ ویسے شکار کے لئے میں نے
دیکھا ہے ٹہلتے رہتے ہیں۔ پتہ نہیں کہ یہ لوگ کس چیز کا اور کیسا شکار کھیلتے ہیں۔ اور یہ نہیں
سوچتے ہیں کہ خود شکار ہو کر جال میں پھنستے ہیں۔ ابھی وقت تھا کہ سوچتے تو باہر آجاتے
مگر کم لوگ ایسے ہیں جو وقت پر کام کرنا جانتے ہوں۔ اور ان کی نظر بھی انجام پر ہو

**نمبر۱۳ ایضاً مزار** | محلہ عمر پور ہر بندھن پور میں عیدگاہ شاہی کے پچھم میں ایک
بہت ہی بلند اور وسیع وعریض پختہ چبوترہ پر مزار حضرت منڈل

شاہ کا ہے۔ ۹ شاہی سیڑھیوں کو طے کرنے کے بعد آپ اس چبوترہ پر پہونچے
گے۔ یہ چبوترہ تقریباً ۲۰ فٹ پورب پچھم اور ۵۰ فٹ اتر دکھن میں ہوگا۔ پھر
اس چبوترے پر ایک اور چبوترہ ۲۵×۲۵ فٹ میں ہوگا اسی پر حضرت صندل شاہؒ
کا مزار مبارک ہے۔ سرہانے اور پائینتی دو قد آدم سنگین کتبے لگے ہوئے ہیں۔ اس میں
قد آدم سنگین کتبہ لوگوں نے توڑ کر برابر کر دیا ہے۔ اب یہ وسیع چبوترہ بھی شکست
ہو رہا ہے۔ آپ کا تفصیلی ذکر اس کتاب کے گذشتہ اوراق میں آچکا ہے۔ چوحدی ذیل ہے
پچھم کھیت مزروعہ۔ پورب زمین افتادہ بعدہ قبرستان عام عیدگاہ شاہی۔ اتر کھیت مزروعہ
اور ایک بہت ہی قدیم درخت نیم کا ہے اور ایک مسجد کا چبوترہ کونے پر بہت
ہی گھیرے میں ہے۔ دکھن کھیت مزروعہ وزمین افتادہ۔

سروے مورخہ ۲۱ اکتوبر ۱۹۸۳ء بوقت ۱۰ بجے دن

نمبر ۱۴ ایضاً مزار

محلہ عمر پور سہرا مندھن پور میں عیدگاہ شاہی سے ملا ہوا پچھم میں
مسلمانوں کا عام قبرستان ہے۔ جس میں اس وقت بے شمار قبریں
عام عام مسلمانوں کی ہیں اور کتنی ماضی میں رہی ہیں جو شمار وقطار سے باہر ہیں۔ اس میں
کچھ قبریں پختہ بھی ہیں۔ جس پر لوح قبر بھی ہے۔ اس قبرستان کے اتر جانب ایک قبر
پر یہ لوح قبر نصب ہے۔ مولوی عبدالوحید صاحب ماسٹر گورنمنٹ اسکول جونپور ٹیچر
تاریخ وفات ۱۳ ارمئی ۱۹۴۴ء کندہ ہے۔ چونکہ آپ شاعر بھی تھے۔ اس لئے مرحوم کا ایک
شعر بھی اسی لوح قبر پر ہے ؎

اے نکیرین کم سخن ہے وحید وہ سوال وجواب کیا جانے

اسی طرح ایک قبر کے لوح پر محمد کریم شہید جاں نثار صحابہ بھی کندہ ہے۔ اور حضرت داغ
مرحوم کے اشعار بھی کندہ ہیں۔ اس میں ایک شعر مخلص کا درج ذیل ہے ؎

دعا کر داغ اس قتیل جفا پر کرے رحم پروردگار صحابہؓ

مرحوم اصحاب رسول کے شیدائی اور تارڈیہ کے رہنے والے تھے آخر میں اپنی جان صحابہ پر نثار کر دیا!

مرحوم شیعہ سنی سخت نزاع میں حضرت دیوان شاہ کبیر کی مسجد کے سامنے ایک جذباتی شیعہ کا شکار ہو گئے اور خنجر کے زخم سے جانبر نہ ہو سکے اور شہادت کا درجہ پایا۔ فرنگیوں کا عہد حکومت تھا اس واقعہ کے بعد پورے شہر میں گرفتاری کی گئی تھی۔

ایک لوح قبر پر محمد اسلام شو میکر چہار سو بازار جونپور وفات ۱۹۵۴ء اور ایک شعر کندہ ہے ؎

تم پہ ہو رحمت حق کا وہ نزول　　　　سر پہ ہو سایۂ دامان رسولؐ

محمد اسلام مرحوم اکرم شیراز ادبی متنفذ جونپور کے والد تھے۔ لیکن مشغلہ وغیرہ کی تو دنیا ہی نرالی ہے یہاں کون کس کو پوچھتا ہے۔ سب وقت کے پجاری ہیں اور پھر بھی وقت کو فراموش کر دیتے ہیں۔ غرضیکہ اس قبرستان میں اتر پچھم میں ۲۵ قبریں ایسی ہیں جن پر لوح قبر نصب ہے اور تاریخ وفات کے ساتھ شعر وغیرہ بھی کندہ ہیں۔ یہاں طوالت کے خیال سے اس کو تحریر نہیں کیا گیا ہے۔ اس عام قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم ایک بلند اور وسیع اور عریض چبوترے پر مزار مبارک حضرت صندل شاہؒ۔ پورب کچھی دیوار عیدگاہ شاہی۔ اتر قبرستان اور آبادی کنواں و بسواڑی۔ دکھن الہ آباد روڈ و آبادی ہے۔

**نمبر ۱۵ ایضاً مزار** | محلہ عمر پور ہر بندھن پور میں عیدگاہ شاہی سے پچھم اور حضرت صندل شاہؒ کے مزار مبارک کے دکھن و پورب ایک تقریباً ۱۲ - ۱۲ فٹ مربع کے چبوترے پر دو مزار تھا جس میں ایک کو چلبل کے خود رو جھنگاڑ نے توڑ کر بے نشان کر دیا ہے اور خود مزار کی جگہ پر موجود ہے۔ پورب جانب والا مزار بھی شکست ہو گیا ہے چبوترہ و مزار اپنی قدامت ظاہر کر رہے ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین افتادہ غیر مزروعہ۔ پورب زمین افتادہ غیر مزروعہ بعدہٗ کھائیں ہے۔ اتر زمین افتادہ دکھن جانب کھیت مزروعہ ہے۔

**نمبر ۱۶ ایضاً مزار** | محلہ عمر پور ہر بندھن پور میں عیدگاہ شاہی کے پچھم جانب و حضرت صندل شاہؒ کے روضہ کے پچھم و اتر میں ایک ۲۵ - ۲۵ فٹ کے چبوترے

پر جو ٹوٹ گیا ہے اور بہت ہی گندگی ہے کہ یہاں پر بیٹھنا مشکل ہے۔ اس وقت تین مزار بہت ہی قدیم ہیں اور ایک مزار بچے کا ہے۔ اس میں ایک بڑا والا مزار پچھم سمت والا جلبل کے درخت نے توڑ دیا ہے۔ اس وقت دو مزار صحیح و سالم ہیں۔ کنکریٹ کا چبوترہ اور پختہ مزار کی بناوٹ عہد شاہی اور بزرگان دین کے ہونے کا اعلان کر رہی ہے۔ اس چبوترے و مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم راستہ، نیم کا ایک درخت، کھیت و کھائیں پر سریت کے پیڑ اور ایک درخت قدیم جلبل کا ہے۔ پورب کھیت مزروعہ۔ اتر زمین افتادہ۔ دکھن قبرستان سے متصل زمین افتادہ جس میں لوگ رفع حاجت کرتے ہیں بعدہٗ ایک بہت بڑا جلبل کا درخت ہے۔ مزار والے چبوترے پر بڑا درخت جلبل تین عدد ہے۔ سریت کا جُھنڈ و جھاڑ ہے۔ پچھم والے مزار کو ایک جلبل کے درخت نے ہضم کر لیا ہے۔

سروے مورخہ ۲۵؍اکتوبر ۱۹۸۲ء بوقت ۱۲ بجے دن

**نمبر ۱۷ ایضاً مزار**

محلہ عمر پور، ہر بندھن پور میں حضرت منال شاہ ؒ کے مزار مبارک کے پچھم میں کھیت مزروعہ کے بعد ایک ۲۰ × ۲۰ رفٹ کے مربع وسیع چبوترے پر کہ جس پر اس وقت کوئی مزار نہیں ہے۔ لیکن اس پر کافی مزارات رہے ہیں۔ یہ جہاں فانی کا ایک عبرت انگیز منظر پیش کر رہا ہے۔ یہ چبوترہ قدیم عہد شاہی کی یادگار ہے اس وقت اب بھی اس چبوترے پر، درخت چھوٹے بڑے جلبل کے ہیں اور ایک درخت بیر کا ہے۔ ان درختوں نے بڑی بے دردی سے ان مزارات کا نام و نشان مٹا ڈالا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم بیر کا ایک چھوٹا درخت اور کھیت مزروعہ۔ پورب کھیت مزروعہ۔ اتر کھیت مزروعہ دکھن میں کھیت مزروعہ ہے۔

**نمبر ۱۸ ایضاً مزار**

محلہ عمر پور الہ آباد روڈ پر بائیں مسلم یتیم خانہ مرزا یاور بیگ مرحوم کے احاطہ میں مسجد کے دکھن تقریباً ۳۰ رفٹ اتر دکھن اور

۵×۲ فٹ پورب پچھم کے چبوترے پر تین مزار پختہ اور قدیم اس وقت موجود ہیں، جس میں سے ایک پورب و دکھن کے کونے والا مزار نصف ٹوٹ کر گر گیا ہے۔ جس میں ایک درخت کھنیار کا مزار کے پورب میں ہے۔ ایک درخت نیم مزار کے دکھن اور ایک پیڑ نیم کا اور بھی ہے۔ جو پورب میں چبوترے پر ہے۔ باقی چلبل کے خود رو درخت دس عدد ہیں۔ جو مزار و چبوترے کو توڑنے میں مصروف ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم دو قبریں ہیں اس میں ایک مزار نصف پختہ ہے۔ جس کے لوح پر شیخ کریم بخش لکھا ہے۔ ایک قبر خام ہے، درخت گولڈ مہر کا ہے بعدہٗ چہار دیواری یتیم خانہ ہے پورب زمین افتادہ یتیم خانہ دلان ہے۔ ایک پتھر کی بڑی چوکی ہے۔ ایک درخت یوکلپٹس کا ہے۔ اتر نیم کا درخت زمین افتادہ یتیم خانہ کے بعدہٗ الہ آباد روڈ ہے دکھن راستہ بعدہٗ دیوار یتیم خانہ ہے۔

مسجد یتیم خانہ کے پوربی و اتری کونے پر ایک ملی ہوئی چھوٹی قبر ہے جو کسی بچے کی ہے۔ اس کے بعد اس سے متصل الحاج مرزا حیدر بیگ مرحوم ولد مرزا یاور بیگ مرحوم کی قبر ہے۔ یہ ایک قریب ۸ فٹ لانبے اور ۴ فٹ چوڑے چبوترے پر ہے۔ اس پر سنگ مرمر کا پتھر نصب ہے۔ اس پر بسم اللہ الرحیم کے بعد کلمہ طیبہ کندہ ہے۔ اس کے بعد لکھا ہے کہ الحاج مرزا حیدر بیگ ولد مرزا یاور بیگ پیدائش جولائی ۱۸۸۲ء وفات یکم اپریل ۱۹۶۳ء

مرزا حیدر بیگ مرحوم اپنے وقت کے بڑے ذہین طباع وکیلوں میں تھے مرحوم کی بار میں بڑی عزت تھی اور عدالتیں بھی ان کا احترام کرتی تھیں وہ مقدمہ پیش کرنے اور مسودہ تیار کرنے میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔ بہت اچھی بحث کرتے اور کبھی مثل کے باہر نہیں بولتے تھے۔ اس لئے عدالتوں میں ان کی بات کا بڑا وزن اور اعتبار و وقار تھا۔ وہ قانونی جرح کرتے اور انگریزی زبان کے ماہرین میں سے تھے بحث زیادہ تر انگریزی میں ہی کرتے اور بڑی نپی تلی زبان بولتے۔ مرزا صاحب نے

اپنے اخلاق و قابلیت سے بڑی عزت و شہرت اور دولت حاصل کی۔

مرزا حیدر بیگ کی قبر سے متصل پورب میں ایک چبوترے پر ایک ساتھ دو قبریں ہیں۔ پچھم والی قبر مرزا یاور بیگ مرحوم بانی یتیم خانہ کی ہے۔ آپ نے جونپور میں بطور صدقہ جاریہ ایک عظیم کام انجام دیا ہے۔ جو ہر لحاظ سے قابل ستائش ہے آپ کی قبر کے بعد پورب میں ایک قبر اسی سے متصل ہے اور دونوں قبروں کے وسط میں ایک چھوٹا سا شمعدان ہے۔ کہا جاتا ہے کہ دوسری قبر مرزا یاور بیگ مرحوم کے کسی دوست کی ہے۔ آج کل انتظام یتیم خانے کا مرزا حیدر بیگ صاحب مرحوم کے صاحبزادے جناب مرزا قیصر بیگ کے ہاتھ میں ہے۔ مرزا قیصر بیگ صاحب ایک نیک دل اور سادہ مزاج اور مخیر مسلمانوں میں ہیں۔ اسی کے اندر وہ ایک نرسری اسکول بھی چلا رہے ہیں۔ وہ ایڈوکیٹ اور ریٹائرڈ کمشنر ہیں مگر وکالت نہیں کرتے ہیں۔ سروے مورخہ ۳۱ اکتوبر ۱۹۸۲ء بروز اتوار ۲ بجے شام

نمبر ۱۹ ایضاً مزار محلہ عمر پور ہر بندھن پور میں مرزا پور روڈ پر پانی ٹنکی چوراہے کے کچھ پہلے بائیں سمت ایک مزار مبارک تین کونے والے چبوترے پر لب سڑک واقع ہے۔ مزار مبارک و چبوترہ دونوں شکست ہو گیا تھا اس کی از سر نو مرمت ہوئی ہے۔ یہ مزار بہت ہی قدیم ہے اور حضرت شاہ عبد الغنیؒ کا یہ مزار مبارک ہے جن کا تعلق عہد شرقی سے ہے۔ آپ کے لئے کہا جاتا ہے کہ بہت ہی بافیض اور صاحب کشف و کرامات بزرگوں میں ہیں اہل محلہ کو آپ سے بے حد عقیدت ہے۔

یہ مزار دامودر گپتا کے مکان کے سامنے ہے۔ مزار کے سڑک والے سمت کی دیوار میں ایک کتبہ سنگ مرمر کا نصب ہے۔ یہ کتبہ ہندی زبان میں ہے اس پر تحریر ہے کہ "جناب محمد غنی خاں صاحب شہید بابا کی مزار ہے"۔ اس کا انتظام سفیدی و صفائی اور عرس کرانے والے محمد خاں و مدنوی خاں

محلہ احمد خاں منڈی شہر جونپور ہیں۔ اس کی چوہدی حسب ذیل ہے۔
پچھم سڑک مرزاپور روڈ بعدہ نیم کا قدیم درخت ہے۔ پورب مکانات و راستہ گلی
ایک دوسرے مزار پر جانے کا ہے۔ اتر صحن مکان۔ دکھن دوکان دامودر گپتا۔
صحن ہے۔ یہاں کے سونکر آپ کے بہت ہی عقیدت مند ہیں۔

نمبر۲۰ ایضاً مزار | محلہ عمر پور ہر بندھن پور ہیں مذکورا بالا مزار سے پورب
گلی کے بعد ایک سہ گوشہ جگہ ہے۔ اس میں ایک چھوٹا
چبوترہ کنکریٹ کا عہد قدیم کا ہے جس کا تعلق بلاشبہ عہد شرقی سے ہے
اس پر ایک مزار بہت ہی شان و شوکت اور عظمت و رفعت والا موجود ہے یہ مزار
سنگین ہے اور بہت صاف ستھری حالت میں صفیدی شدہ ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ
مزار حضرت شاہ محمد یٰسین ؒ کا ہے جو اپنے وقت کے علمائے کاملین اور صوفیائے
واصلین میں گذرے ہیں۔ بہت بافیض اور مستجاب الدعوات بزرگ ہیں۔ برابر
حاضر ہونے والوں کے لئے خدا سے دعا کرتے ہیں۔ اس کی چوہدی حسب ذیل ہے
پچھم گلی و مکان و مزار حضرت شاہ عبدالغنی رح۔ پورب مکان جس میں آپ کے مزار
کے سامنے جنگلا ہے۔ اتر مکان، دکھن مکان ہے۔ مزار تین طرف سے مکانوں سے
گھرا ہے اور پچھم سمت گلی ہے۔

نمبر۲۱ ایضاً مزار | محلہ عمر پور ہر بندھن پور میں سڑک کے دائیں مرزاپور
روڈ پر ایک مزار کچھ اونچائی پر جس کا چبوترہ پہلے بہت ہی
وسیع تھا اور شکست ہو کر بکھر گیا ہے۔ یہ مزار بہت ہی قدیم اور سنگین ہے۔ اب
بھی یہ ٹوٹ رہا ہے۔ اس وقت اس مزار پر پھولوں کا ہار پڑا ہے اور جلے ہوئے
چراغ کا دیا موجود ہے۔ معلوم ہوا کہ یہ سب یہاں کے سونکروں کی عقیدت و محبت
کا ثبوت ہے۔ گھاس پھوس اور خود رو پودے بھی ہیں۔ سونکر لوگ ہی اس
کی دیکھ ریکھ کرتے ہیں۔ اس کی چوہدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت مزروعہ جیالال سونکر کا ہے۔ پوربٹ درختان بیر جیالال سونکر و زمین افتادہ جیالال سونکر۔ اتر درخت بیر جیالال وغیرہ۔ دکھن قبرستان و کھیت موجودہ و کھڑ بھڑ سونکر کا ہے بعدہ گڑھا و سڑک سرکاری بائی پاس روڈ الہ آباد۔

نمبر ۲۲ ایضاً مزار | محلہ عمر پور متصل سید نپور میں ایک مزار پختہ ایک صاحب کشف و کرامات بزرگ حضرت سید عثمان شاہ بابا" کا ایک وسیع قبرستان میں ایک شکستہ چبوترے پر ہے۔ اس وقت مزار کا چبوترہ شکست ہو کر پھٹ گیا ہے۔ مزار مبارک اس وقت چبوترے پر پورب طرف ہے ایک چھوٹا درخت پیپل کا ہے اور مزار کے بالکل سر اپنے سایہ کئے ہوئے کھڑا ہے آپ کا تعلق عہد قدیم سے ہے۔ بچئی یادو ولد گھر بن یادو ہی ہمیشہ آپ کی خدمت اور مزار کی دیکھ بھال کرتے رہیں۔ اس مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم زمین افتادہ مزار بعدہٗ کھیت انگنوں یادو کا۔ پورب ایک پیڑ نیم و زمین متعلق مزار بعدہٗ کھیت بچئی یادو کا ہے۔ اتر کھیت انگنوں یادو۔ دکھن زمین متعلقہ مزار جس میں تنہری انگنوں یادو نے ۷ درخت نیم اور ۵ درخت آم نصب کیا ہے۔

آراضیات قبرستان محلہ عمر پور رہر بندھن پور پرگنہ حویلی جونپور | قبرستان آراضی نمبر ۱ ۲۰ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲ ایک ایکڑ ۴۳، ۷ ڈسمل. نمبر ۱۰ ، ۲ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۳۳، ۳ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۷، ۴۱، ا ڈسمل۔ آراضی نمبر ۶۴۴، ۱۴ ڈسمل جس میں روضہ حضرت صلاح الدین خلیل ؒ کا ہے آراضی نمبر ۶۳، ا ڈسمل۔ آراضی نمبر ۶۶، ۱۴ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۴۱، ۲ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۵، ۸ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۶، ۳ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۴-۹، ا ڈسمل ہے۔ آراضی نمبر ۴۳، ا ڈسمل آراضی نمبر ۵۰۸، ا ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۲۲، ۲ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۴۴، ۲ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۴ ا ڈسمل۔ آراضی نمبر ۹۸، ا ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۰۷/۱، ۲ ڈسمل۔ آراضی نمبر ۶۱۶، ۴ ڈسمل۔ یہ نمبران مذکورہ بالا سید ظفر حسن صاحب سینئر وقف انسپکٹر جونپور سے حاصل ہوئے ہیں

# مزارات محلہ کٹگھرا فیض باغ

فیض باغ (باغ کہنہ) کی باونڈری کے باہر پچھم میں دیوار سے متصل تقریباً ۳۰ - ۲۰ فٹ کے مربع چبوترے پر چار مزارات بہت قدیم عہد شاہی کے معلوم ہوتے ہیں۔ قدیم زمانے میں یہ جگہ علماء اور مشائخ کا مسکن رہی ہے۔ ان پختہ مزارات سے عظمت ٹپک رہی ہے۔ اس قبرستان میں ادنیٰ کی کانٹے دار جھاڑی۔ جلبیل کے خودرو چھوٹے پودے۔ شریفہ اور دوسرے درختان موجود ہیں اور مزارات اور اس کے چبوترے کو توڑنے میں مصروف ہیں۔ سرپت کے جھنڈ کی وجہ سے داخلہ اور مزارات تک پہونچنا مشکل ہے۔ قبرستان کی موجودہ حالت دیکھ کر بے حد افسوس ہوا۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم زمین افتادہ و باغ آم و بیر وغیرہ۔ پورب زمین افتادہ بعدہٗ چہار دیواری فیض باغ۔ اتر کھیت مزروعہ جنگل یادو۔ دکھن زمین غیر مزروعہ و درخت آم قلمی ہے۔

نمبر ۲ ایضاً مزار — فیض باغ تارا پور، باغ کہنہ فیض باغ کے پچھم میں تقریباً ۵۰ فٹ پورب پچھم اور ۳۰ فٹ اتر دکھن کے چبوترے پر خس کی دیوار کنکریٹ کی بہت ہی قدیم ہے۔ دو مزارات عہد قدیم کے بالکل صحیح حالت میں ہیں۔ یہ مزارات اپنی عظمت و رفعت کو آج بھی ظاہر کر رہے ہیں۔ اور اسی مزارات والے چبوترے پر دو مزار اور بھی ہیں جو شکستہ حالت میں ہیں۔ ایک مزار بچے کا پختہ ہے۔ اس چبوترے پر دونوں موجود مزارات کے سرہانے ایک درخت پیپل کا ہے۔ ایک بیر کا درخت مزار کے پچھم میں ہے۔ دکھن میں ایک درخت چھوٹا ببول کا ہے۔ ایک درخت کھجور کا اتر میں ہے۔ اور ایک درخت پچھم میں مہندی کا ہے۔ باقی ہر طرف سے سرپت و ادنیٰ کے جھنڈ اور جھاڑ ہیں جو اس قبرستان کو اپنی آغوش میں سمائے ہوئے ہیں۔ کہ کسی انسان کا گذر مشکل ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے پچھم باغ بیر و آم مسمی روپئی ساکن لین بازار۔ پورب زمین افتادہ بعدہ چہار دیواری فیض باغ اتر درخت آم مسمی روپئی و قبرستان عہد شاہی۔ دکھن باغ لوٹو یادو، اس قبرستان کی

باؤنڈری دیوار ہر طرف سے شکستہ ہو گئی ہے۔ اس کا پختہ فرش بھی ٹوٹ کر ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا ہے۔ اس بربادی اور مسلمانوں کی عدم توجہی کا جتنا بھی ماتم کیا جائے کم ہے۔ آج کل مسلمان تخریبی کاموں میں ایسا الجھے ہوئے ہیں کہ تعمیر کا سوال ہی نہیں۔ مذہب کی روح مر گئی ہے اور مراسم پرستی کے ماتم میں مصروف ہیں۔ سب کے سب لیتے تابناک ماضی کو فراموش اور عید و بقر عید کی نئی جگہوں پر نماز پڑھنے پر مصر اور روکنے پر صف آرا ہیں۔ جائز و ناجائز کے فتووں پر فتنے شائع ہو رہے۔ اور گروہ بندی ہے۔ اور اسی میں دینی مدارس اور ان کے علماء بھی ملوث ہیں۔ گھٹا ٹوپ اندھیرا ہے اور قیامت کی گھڑی ہے۔

نمبر۳ ایضاً مزار | فیض باغ کے پچھم میں تقریباً ایک ۴۰ x ۴۰ فٹ مربع کے پختہ چبوترے پر جو ۲ فٹ اونچا ہے اس وقت دو مزار درست حالت میں ہیں اور تین مزار شکستہ ہیں۔ اس وقت سب مزار ۵ رہیں۔ باقی کا نشان بھی مٹ چکا ہے۔ اس میں سے تین مزار کا نشان کچھ واضح ہے۔ یہ مزارات بہت قدیم ہیں اور عہد شاہی کی نمائندگی کرتے ہیں۔ اس قبرستان کی دیواریں کنکریٹ کی ہیں۔ چھ زینہ طے کرنے کے بعد قبرستان کے چبوترے پر پہونچا جا سکتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ درخت کھجور سے متصل مزار حضرت شاہ فیروز رحمۃ اللہ علیہ کا ہے جن کے پچھم ایک چھوٹا لسوڑے کا پیڑ ہے آپ کے باطنی فیض اور روحانی کمالات کی بہت شہرت ہے۔ بہت ہی صاحب تصرف بزرگ ہیں۔ اس وسیع قبرستان کے چبوترے پر ۳ ر درخت نیم، ایک درخت چیلبل، ایک درخت لسوڑا، ایک درخت کھجور، ایک درخت پچھم میں ایسا ہے کہ کچھ سمجھ میں نہیں آتا کس چیز کا ہے۔ اس قبرستان پر بہت زیادہ جھاڑ جھنکاڑ ہے کہ قدم رکھنا بھی دشوار ہے۔ سارا پختہ فرش بھی ٹوٹ چکا ہے۔ چہار دیواری گر چکی ہے اور کچھ حصہ اپنی قدامت کے ثبوت میں باقی ہے اور موجود ہے۔ دیکھ کر دل بھر آیا اور مسلمانوں کی عدم توجہی اور بدبختی پر آنسو آ گئے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم باغ امرود، پورب باغ آم۔ اتر باغ امرود۔ دکھن ایک درخت چلبل اور ایک

قدیم درخت چلبل چبوترے کی دیوار میں ہے۔ اس کے بعد باہر نیم و چلبل اور بیر کا پیڑ بعدہٗ کھیت مزروعہ۔ معائنہ مورخہ ۲۱ دسمبر ۱۹۸۳ء بروز بدھ

## مزارات موضع قلیچ آباد مع چوحدی

موضع قلیچ آباد بدلاپور روڈ کے بائیں ایک شکستہ چبوترہ جس کا طول وعرض تخمیناً ۴۰ × ۲۵ رہا ہوگا اس وقت ایک بلند بھیٹہ بدلاپور روڈ ہی سے نظر آتا ہے مزار اب شکست ہو رہا ہے۔ یہاں کے ہندو حضرات آپ سے بہت عقیدت رکھتے ہیں یہاں کے لوگ آپ کو سید محمد بابا سائیں کے نام سے یاد کرتے ہیں اور اگربتی جلاتے پھول مالا چڑھاتے اور چراغ جلاتے ہیں۔ اس وقت بھی تازہ گیندے کا ہار مزار پر چڑھا ہوا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ کا فیض جاری ہے اور عقیدت مندوں کی امیدیں برآتی ہیں۔ اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت مزروعہ۔ پورب کھیت مزروعہ جس میں فصل ایکھ ہے۔ اتر بیر ببول بعدہٗ کھیت مزروعہ ہے۔ دکھن ببول کا درخت اور ایک کھیت مزروعہ ہے۔ اس وسیع اور شکستہ چبوترے پر کئی چھوٹے درختان نیم ہیں اور کئی ایک ببول کے اور پورب جانب اس چبوترے پر کسی نے ایک درخت امرود، ایک درخت شہتوت کا لگا دیا ہے۔ اس چبوترے پر سرپت کا جنگل ہے۔ ان حالات کو دیکھتے ہوئے یہ کہنا درست ہوگا کہ یہاں مسلمانوں کی آمد بالکل نہیں ہے۔ اور یہ سارے آثار جو ہمارے اجداد نے اپنی جانیں دیکر قائم کئے تھے ہماری غفلت سے ملیامیٹ ہو رہے ہیں اور یہ بڑے شرم و افسوس کی بات ہے۔ یہ مزار اور اس کا وسیع چبوترہ ہندو حضرات کے تصرف میں ہے۔

نمبر ۲ ایضاً مزار | ایک مزار پختہ سڑک سے چند قدم کے فاصلے پر قلیچ آباد جاتے وقت بائیں سمت ہے۔ یہاں کے ہندو حضرات نے ہمیں بتلایا کہ یہ مزار پختہ تھا درمیان میں ٹوٹ گیا تھا ہم لوگوں نے اسے نیم پختہ دوبارہ بنا دیا ہے۔ یہ مزار حضرت مبارک

سائیں بابا کا ہے۔ اس کے پورب پچھم اور دکھن میں کھیت مزروعہ ہے اور بعد میں ایک خام مکان اور سڑک سرکاری ہے۔

نمبر۳ ایضاً مزار — موضع قلیچ آباد میں جانے والی سڑک سے چند قدم کے فاصلے پر بائیں جانب بیر کے درخت کی آڑ میں ایک چبوترے پر دو مزار ہیں۔ اس کے چاروں طرف دیواریں تھیں جو گر گئی ہیں۔ اور پچھم جانب والی مزار ٹیڑھی ہو کر گر گئی ہے یہاں پر نیم کا ایک درخت تھا جس کو عبدالوہاب میاں قلیچ آباد کٹوا کر لے گئے اور ۵۰۰ نمبری اینٹ گرا دیا تھا۔ جھاؤلال سونکر کا بیان ہے کہ ہم لوگوں نے مل کر اس کا چبوترہ بنوایا ہے اور سفیدی وصفائی بھی کراتے ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم زمین افتادہ بعدہٗ سمارو سونکر، پورب زمین و مکان جھاؤلال سونکر۔ اتر درختان بیر برساتو سونکر۔ دکھن درختان بیر برساتو سونکر

نمبر۴ ایضاً مزار — موضع قلیچ آباد میں ایک مزار بھولے شاہ'' کا بہت قدیم زمانے کا ہے۔ اس وقت اس کے نشان کے طور پر ایک پتھر جو کور موجود ہے جس پر خطِ طغریٰ میں قرآن کریم کی آیات مبارکہ ابھرے حروف میں کندہ تھیں امتداد زمانہ سے حروف شکست ہوگئے ہیں۔ اس کی عمر کا اندازہ ۴۰۰ - ۵۰۰ سال کا معلوم ہوتا ہے اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم، اتر اور دکھن سمت میں شری راجدیو کا کھیت ہے۔ مزار کا شمعدان کنارے پڑا ہوا ہے۔ سرہانے اتر جانب کھیت کی منڈیر پر برگد کا ایک قدیم درخت ہے۔ پورب میں بھی شری راجدیو کا ہی کھیت ہے۔ غرضیکہ یہ مزار مبارک شری راجدیو کے کھیت میں واقع ہے۔ اور قلیچ آباد کے رہنے والے مسلمانوں کی طرف، جو جائز وناجائز کے مسئلہ میں الجھے ہوئے ہیں، دیکھ رہا ہے۔

نمبر۵ ایضاً مزار — موضع قلیچ آباد میں ایک مزار پختہ بلند چبوترے پر چہار دیواری کے اندر ہے۔ یہ مزار بھی بہت قدیم ہے اور کافی جسیم ہے۔ کہا جاتا ہے

کر یہ مزار حضرت شاہ ہدایت اللہؒ کا ہے جو اپنے وقت کے مشہور و معروف بزرگوں میں گذرے ہیں۔ حاجی ناصر علی انصاری میرے ہمراہ تھے انھوں نے بتلایا کہ آپ بہت ہی صاحب فیض و کشف و کرامات ہیں۔ یہاں پر ہندو مسلمان سب عقیدت سے حاضر ہوتے ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت مزروعہ۔ پورب راستہ بعدہٗ کھیت شری مہراج۔ اتر کھیت مزروعہ سونکر کا ہے۔ دکھن میں کھیت ہریجن کا ہے

| نمبر ۶ ایضاً مزار | تکیہ قلیچ آباد کے نام سے یہ جگہ مشہور ہے۔ یہاں پر بہت پہلے

۱۰ – ۱۲ مزارات پختہ تھے اس کے چاروں طرف آبادی یادو حضرات کی ہے۔ یہ قبرستان بھی انھیں کے استعمال میں ہے جس سے بے ادبی و بے حرمتی کا ہونا امر یقینی ہے۔ پھر بھی اس وقت ۴ مزارات ظاہر ہیں پختہ اور قدیم زمانے سے موجود ہیں۔ ان بزرگوں کے مزاروں کی دیکھ ریکھ کرنے والا کوئی نہیں ہے۔ ان کے نام کیا ہیں اس کا بھی پتہ نہیں چل سکا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم کھیت مزروعہ۔ پورب راستہ بعدہٗ کنواں رکھو بیر موریہ کا ہے۔ اتر کھیت مزروعہ دکھن کھیت مزروعہ بعدہٗ کہاروں کی آبادی ہے۔ ایک قدیم درخت نیم اور نیا درخت نیم کا ہے

سروے ۱۸ دسمبر ۱۹۸۴ء

| نمبر ۷ ایضاً مزار | موضع قلیچ آباد میں تین مزار پختہ عہد ماضی کے موجود ہیں۔ یہ مزارات عہد قدیم کی نشانی ہیں اور بزرگوں کے مسکن ہونے کی علامت میں

اور ان کی یاد تازہ کرتے ہیں۔ جبکہ قلیچ آباد میں قلیچ خاں کی حکومت تھی اور یہ موضع بھی آپ ہی کے نام سے مشہور ہے اور عہد جہانگیری میں آباد ہوا تھا۔ مزارات کی چوحدی حسب ذیل ہے
پچھم بسواڑی۔ پورب راستہ اور ایک پیڑ نیم کا ہے۔ اتر کھیت مزروعہ شہدیو و سکھدیو یادو کا ہے۔ دکھن راستہ بعدہٗ آبادی ہریجن اور ایک درخت نیم کا قدیم ہے

| نمبر ۹ ایضاً مزار | قلیچ آباد میں ایک وسیع قبرستان میں دو مزارات بہت ہی قدیم ہیں اور

اس کا چبوترہ کنکریٹ کا ہے۔ دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ زمانہ ۵۰۰ سال قبل کا ہے جس کا تعلق عہدِ شرقی سے ہے۔ صاحب مزار کا نام حضرت شاہ قیام الدین چشتیؒ اور حضرت شاہ نظام الدین چشتیؒ ہے۔ مزار کا چبوترہ ٹوٹ گیا ہے پچھم والا مزار پورب طرف جھکا ہوا ہے۔ اور پورب والا مزار بھی اب شکست ہو گیا ہے۔ چوحدی حسب ذیل ہے پچھم زمین قبرستان بعدہٗ رام جیت چوہان۔ پورب زمین افتادہ بعدہٗ نالہ ہے۔ اتر میں زمین افتادہ و کھیت مزروعہ دیا شنکر لال۔ دکھن نالہ و کھیت مزروعہ ہے۔

سروے ۲۷ دسمبر ۱۹۸۲ء ۱۰ بجے دن

نمبر ۱۰ ایضاً مزار | قلیچ آباد کے پوربی حصہ میں ایک وسیع قبرستان میں ایک قناتی مسجد ایک بہت وسیع اور بلند ٹیلے پر واقع ہے۔ اس مسجد کے صحن کے اتری حصہ میں ۳ پختہ مزارات بہت ہی بلند و بالا ہیں، اسی طرح دکھن جانب ۲ مزارات پختہ بہت ہی عظیم و پُر شکوہ ہیں سبھی مزارات ایک پختہ چبوترے پر واقع ہیں۔ یہ بہت ہی پر فضا مقام ہے۔ قناتی مسجد ہونے کی یہ خاص علامت ہے کہ یہ بزرگان دین کی مرکزی جگہ تھی۔ اور یہیں پر آپ حضرات سکونت پذیر تھے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل پچھم مسجد قناتی۔ پورب گیارہ درخت کیت کے، چار درخت نیم بعدہٗ گومتی ندی ہے اتر ۸ درخت نیم۔ ایک درخت جلیل اور دو درخت شیشم کے ہیں جس میں ایک درخت خشک ہو گیا ہے۔ دکھن قبرستان عام، دو درخت نیم۔ ایک درخت جلیل اور ایک چھوٹا درخت املی کا ہے۔ قناتی مسجد اور مزارات گھاس پھوس سے بھری ہے۔ اس سروے میں محمد اشرف انصاری ہمارے ساتھ تھے۔ سروے مورخہ ۲۸ دسمبر ۱۹۸۳ء ۱۱ بجے دن

نمبر ۱۱ ایضاً مزار | نگر قلیچ آباد میں مسجد قناتی و ۷ عدد مذکورہ بالا مزارات کے پیچھے پچھم جانب ایک چار فٹ بلند اور قریب ۲۰ فٹ پورب پچھم اور بارہ فٹ اتر دکھن کے چبوترے پر دو مزارات نہایت ہی پختہ اور بلند و بالا ہیں۔ دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ عہد شاہی کے ہیں۔ یہاں کے لوگ ان بزرگوں کو صاحب فیض کہتے

ہیں۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم زمین افتادہ اور ۳ر درخت نیم کا ہے۔ پورب مذکورہ بالا مسجد فنائی بعدہ ۷ر مزارات ہیں۔ اتر زمین افتادہ اور نیم کے ۳ر درخت ہیں۔ یہ زمین اور درخت قبرستان سے ہی متعلق ہیں۔ دکھن زمین قبرستان عام ہے۔

سروے مورخہ ۲۱ر دسمبر ۱۹۸۳ء بوقت ۱۲ بجے دن بہمراہ محمد اشرف

## آراضیات قبرستان قلیچ آباد پرگنہ حویلی جونپور

آراضی نمبر ۱۲، ۹۸ر ڈسمل
آراضی نمبر ۴۰، ۳ر ڈسمل۔

آراضی نمبر ۳۹، ۱۷ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۵۶، ایک ایکڑ ۲ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۰۵، ۸ر ڈسمل آراضی نمبر ۲۳۰، ۵۴ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۲۶۴، ۷ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۴۸۱، ۱۴ر ڈسمل آراضی نمبر ۵۰۵، ایک ایکڑ ۷ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۵۵۲، ۲ر ایکڑ ۴۴ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۵۵۴، ۴ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۵۷۶، ۹۰ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۵۹۷، ۳۳ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۵۷۸، ۴۸ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۵۷۹، ۲۷ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۵۸۰، ۵۴ر ڈسمل آراضی نمبر ۶۱۰، ۱ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۱۰۱/۷، ۱۶ر ڈسمل۔ آراضی نمبر ۳۹، ۱ر ڈسمل۔

# قبرستان محلہ شہاب الدین پور پرگنہ حویلی جونپور

ایک قدیم قبرستان راج کالج کی فیلڈ کے پورب و اتری گوشہ میں کلب گھر کی باونڈری کی دیوار سے متصل واقع ہے۔ اس وقت یہ قبرستان اور بے والی و وارث ہے اس وقت دو قبریں بہت ہی قدیم پختہ چونے کی بنی ہوئی نصف سے زیادہ شکستہ اتر جانب ایک کے بعد ایک موجود ہیں۔ اور پورب طرف ٹریکٹر کے کارخانے سے متصل ہیں دو پختہ قبروں کے واضح نشان پختہ شکستہ پچھم سمت ہیں اور اسی کے قریب لوگ رفع حاجت کرتے ہیں۔ مگر ہمارے مسلمانوں کی بے حسی اور بے بسی کہ اف نہیں کر سکتے۔ گندگی آئی ہوئی ہے مگر کوئی توجہ نہیں ہے۔ اس کے علاوہ بھی اس قبرستان میں کچی بھی ہوئی تین

چار قبریں ہیں۔ اور باقی قبروں کا نشان مٹ چکا ہے۔

محمد شریف صاحب رسول آباد کا کہنا ہے کہ یہ میری آبائی قبرستان ہے۔ اسی قبرستان میں میرے باپ دادا اور خاندان کے دوسرے لوگ دفن ہیں۔ موقع معائنہ سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ یہ قدیم قبرستان ہے۔ کاغذات سرکاری میں قبرستان کا نمبر ۱۰۱ اور رقبہ ۱۲ر ڈسمل ہے۔ اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم باونڈری پولیس کلب بعدہٗ درختان۔ پورب ٹریکٹر کے کارخانے کی پچھمی دیوار۔ اُتر باونڈری پولیس کلب بعدہٗ عمارت کلب۔ دکھن کو راستہ فیلڈ پر جانے کا ہے اور جدید تعمیر شدہ مکان دکھن جانب ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۲۹ر دسمبر ۸۳ء بروز جمعرات بوقت ۱ بجے دن

آراضی قبرستان محلہ شہاب الدین پور پرگنہ حویلی جونپور

آراضی نمبر ۱۰۱، ۱۳ر ڈسمل۔
آراضی نمبر ۲/۱۶۴، ۵ر ڈسمل
آراضی نمبر ۱/۱۹۱، ۳۱ر ڈسمل، آراضی نمبر ۱۳، ۴ر ڈسمل ہے۔ بہ شکریہ سید ظفر الحسن صاحب

# موضع ہری پور مع چوحدی

کلکٹر جونپور کے بنگلہ کے دکھن میں جو افتادہ زمین ہے اور خود رو جنگلی درختوں اور ہینس کی کانٹے دار جھاڑیوں سے گھری ہوئی ہے۔ اسی جگہ ایک شکستہ چبوترہ پر جو عہد قدیم کا ہے۔ یہ چبوترہ پورب پچھم ۲۰ر فٹ اور دکھن ۵ر فٹ ہوگا۔ اس پر دو مزارات عہد قدیم کے ہیں۔ اس میں پورب والا مزار حضرت شاہ غوث محمدؒ اور پچھم والا مزار حضرت شاہ نور محمدؒ کا حسب نشان لگا ہی حضرت شاہ محمد یوسفؒ ہے

دونوں حضرت چشتیہ و قادریہ سلسلہ کے بزرگوں میں گذرے ہیں۔ مزارات کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ دونوں کی زمانہ حال میں کسی عقیدت مند نے مرمت کرائی ہے یہ جگہ آج بھی آبادی سے بہت دور اور پر سکون ہے۔ یہاں پر کافی تعداد میں اگر بتی لگے

ڈبے اور موم بتیاں ملی ہیں جس سے معلوم ہوتا ہے کہ فاتحہ پڑھنے یہاں پر لوگ ضرور آتے ہیں۔ قرب و جوار کے ہندو حضرات نے بھی عقیدت کا اظہار کیا ہے اور بہت سے لوگوں کی مرادیں بھی بر آئی ہیں۔ آپ باکرامت اور صاحبِ تصرف بزرگوں میں ہوئے ہیں اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

(۱) پچھم دو درخت نیم قدیم متصل مزار بعدہٗ زمین افتادہ کھیت (۲) پورب خود رو درختان کانٹے دار جھاڑیاں و زمین افتادہ) (۳) اتر زمین افتادہ و جھاڑی و درختان جلیل خود رو و کیت بعدہٗ راستہ جو دیوانی کچہری کو گیا ہے اور جدید عمارت عدالت دیوانی کی ہے۔ (۴) دکھن جھاڑی ہنس و درختان جلیل وغیرہ کے ہیں۔

موقع معائنہ مورخہ ۴ جنوری ۱۹۸۳ء بہمراہ محمد زماں خاں بروز بدھ بوقت ۳ بجکر ۴ منٹ

تارٹلہ | ۰ ایک مزار مبارک عہد قدیم کا شریمتی لیلا دیوی اور بلا بیز بیفرد ش کے مکان سے ملا ہوا ہے۔ یہ مزار بہت ہی تنگ جگہ میں واقع ہے کہا جاتا ہے کہ یہ مزار نبی رسول شاہ کا ہے جو اپنے عہد کے کاملین اور صاحب فیض و تصرف بزرگوں میں گذرے ہیں۔ پہلے یہ مزار خام اور شکستہ تھا۔ ابھی حال میں جمال صاحب وغیرہ نے اس کو پختہ کرایا ہے اس میں اہل محلہ کا تعاون ضرور رہا ہے۔ مزار مبارک سے فیض کا چشمہ آج بھی جاری ہے۔ بشرطیکہ کوئی صاحب عقیدت فیض کا خواہاں ہو۔ اس مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

(۱) پچھم مکان شریمتی لیلا دیوی (۲) پورب مکان بلا وغیرہ (۳) اتر مکان بجنتہ (۴) دکھن راستہ سرکاری پختہ اینٹوں کا فرش ہے بعدہٗ مکان و دواخانہ شری کیپٹن شرما و مسز کیپٹن شرما اور دیگر مکانات ہیں۔ سرد ۹ جنوری ۱۹۸۳ء بجے صبح دوشنبہ

# رام باغ میں مزارات

سور گیہ شری متھرا پرشاد کے کولڈ اسٹوریج جس کو انھوں نے چار پانچ سال ہوئے چندولی کے کسی ٹھاکر صاحب اور یادو جی کے ہاتھ فروخت کر دیا ہے اس کی عمارت کے دکھن میں پچھم کے کونے پر ایک تقریباً ۴۰ فٹ اتر دکھن اور ۱۵ فٹ سے زیادہ عرض پورب پچھم اور ۸ فٹ اونچے پختہ چبوترے پر جس کا راستہ اعظم گڑھ روڈ پچھم سمت بالکل سڑک سے ہے ۷ مزارات پختہ ہیں۔ یہ مزارات لب سڑک ہیں۔ اس میں تین مزارات سیڑھی سے جانے کے بعد اتر جانب ہیں اور چار مزارات اسی چبوترے پر ان تین مزارات کے دکھن میں ہیں اس میں ایک مزار اسی خاندان کے کسی بچے کا ہے۔

قدیم چبوترے کے آثار بھی بہت کچھ لب سڑک پچھم والی دیوار میں باقی ہیں جس سے بہت کچھ اس مزارات کی قدامت کا اندازہ ہوتا ہے اس میں تو کوئی شک نہیں کہ ان بزرگوں کا زمانہ مغلوں کا ابتدائی عہد ہے۔ اور حضرت سید حمزہ چشتی رح کے آخری عہد سے متعلق ہے ان ساتوں مزارات اور اس کے چبوترے کی دیواروں کی مرمت و تعمیر نو شری بجنا تھ کہار جن کی چائے و پان کی دکان کافی دنوں سے اسی مزار و چبوترے سے متصل لب سڑک ہے کی کوششوں سے اس گولڈ اسٹوریج کے نئے مالکان نے کرائی ہے۔ شری بیجناتھ جی بہت ہی صاف ذہن کے مالک ہیں انھیں ولیوں اور سنتوں سے دلی عقیدت و محبت ہے اور یہی اس کی سفیدی و صفائی کراتے ہیں اور روزآنہ عقیدت سے حاضری دے کر اگربتی جلاتے ہیں انھوں نے اس پر پھول دار پودے بھی لگا رکھے ہیں۔

سیڑھی سے جانے کے بعد تین مزارات میں چبوترے پر جو دو مزاریں ایک ساتھ ہیں اس میں پہلا مزار جو دکھن میں ہے وہ حضرت شاہ ابراہیم چشتی رح کا ہے اور دوسرا والا مزار حضرت شاہ خدا بخش مجذوب رح کا ہے۔ باقی دکھن والے مزارات میں پہلا مزار حضرت شاہ اکبر علی قادری رح کا ہے باقی مزارات جو اس چبوترے پر ہیں۔ آپ کے خلفا و مریدین کے

ہیں۔ یہ بزرگان دین اپنے وقت کے کاملین و مردان حق میں تھے اور صاحب کشف وکرامات ہیں

موقع معائنہ مورخہ ۱۱ جنوری ۱۹۶۳ء بروز بدھ بوقت ۸ بجے صبح

# کالی کُتّی میں مزار

اصل میں اس محلہ کا نام عہد قدیم میں قاضی قطبی تھا۔ حضرت قاضی سید خواجہ قطب الدینؒ اپنے وقت کے نامور عالموں اور فقیہوں میں گذرے ہیں۔ آپ سادات بخارا میں سے ہیں۔ آپکے والد حضرت خواجہ زین الدین بعہد امیر تیمور دہلی آئے وہاں سے بدایوں پہنچے اور رہائش اختیار کر لی حضرت خواجہ کی ولادت باسعادت بدایوں میں ہوئی۔ وہیں سن شعور کو پہنچے اور علوم و فنون کا تکملہ فرمایا اس کے بعد حسین شاہ شرقی جونپوری کے عہد میں یہاں کے بزرگوں و علمار کا آوازہ سن کر جونپور آئے۔ حسین شاہ شرقی نے آپ کی علمی برتری اور ذہانت کے پیش نظر بڑی قدر دانی کی۔ اور ۷ سال تک عہدۂ قضا پر معمور رہے اور پھر جونپور سے واپس نہ گئے

آخر میں عشق الٰہی دامن گیر ہوا اور عہدۂ قضا سے مستعفی ہو کر حضرت خواجہ عیسیٰ تاج چشتیؒ کے سامنے زانوے ادب تہہ کیا اور علوم باطنی کی طرف رجوع ہوئے اور زبردست مجاہدہ اور ریاضت شاقہ برداشت کے بعد درجہ ولایت پر فائض ہوئے۔ آپ کی سکونت بالکل ویرانے میں مخلوق خدا سے الگ تھلگ تھی۔ جس محلہ میں آپ کی سکونت تھی وہ محلہ قاضی قطبی کے نام سے مشہور ہوا اور بعد کو بگڑ کر بجائے قاضی قطبی کے کالی کُتّی ہو گیا۔ اس محلہ میں قدیم گلی سے جانے کے بعد جو نئی بستیاں بنی ہیں اس کے پورب بائیں جانب نالے کے کنارے ایک فناتی مسجد ہے اسی مسجد کے صحن میں پورب جانب آپ کا مزار مبارک ہے۔ وہ نئی سڑک جو روڈویز بس اسٹیشن کو جاتی ہے۔ پچھم سمت نظر ڈالنے پر دکھائی پڑتا ہے اور سفیدی شدہ ہے۔

بجز تجلیات العارفین قلمی شکستہ اوراق کے اور کسی کتاب میں آپ کا ذکر نہیں ملتا ہے آپ بہت ہی خاموش طبع اور سیف زبان بزرگوں میں ہوئے ہیں۔ مخلوق خدا کو آپ کی ذات بابرکات سے بہت ہی زیادہ فیض پہنچا ہے اور بہت ہی زیادہ کرامات کا ظہور ہوا ہے۔ آپ کا وصال

۱۷ / رجب المرجب بعمر ۱۲۳ سال ۱۸۵۱ء میں ہوا ہے۔ آپ کے نام سے ایک محلہ قاضی قطبی آپ کی عظیم یادگار ہے اور بگڑ کر کالی کئی کے نام سے درج کاغذات سرکاری ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۱۴ جنوری ۱۹۸۲ء بروز جمعرات بوقت ۹ بجے صبح

**تکیہ جان علی شاہ رح**

جان علی شاہ رح تقریباً ایک صدی کے قبل مشہور و معروف حکیموں میں گذرے ہیں آپ حکیم شاہ ثناء اللہ جو صاحب ولایت اور کشف و حال بزرگ تھے اور جن کا تقریباً خام مزار حکیم محمد سعید صاحب کے قدیم دروازے کے سامنے ہے انہیں کے شاگرد رشید تھے جان علی شاہ صرف ایک حکیم ہی نہیں تھے بلکہ پابند شریعت و طریقت بزرگوں میں آپ کا شمار ہوتا ہے اور زہد و ورع میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔ آپ نے مخلوق خدا کی بہت خدمت کی ہے کہ ایک مدت مدید گذرنے کے بعد بھی لوگ آپ کو یاد کرتے ہیں۔ اور تکیہ جان علی شاہ رح کی کافی شہرت ہے

آپ کا خام مزار مسجد سے متصل پورب پچھم کے گھیرے میں ہے اور پورب سے تیسری خام قبر آپ ہی کی ہے۔ یہ گھیرا حکیم محمد سعید صاحب نے تعمیر کرا کے بزرگوں اور اپنے آباؤ اجداد سے عشق و محبت کا جو عملی ثبوت پیش کیا ہے وہ قابل ستائش ہے۔ پورب سے پہلی قبر آپ کے صاحبزادے کی ہے جو ۵ مارچ ۱۹۸۲ء کی رات میں ۲ بجے ڈاکوؤں کے ہاتھوں سے شہادت پائی ہے۔ اس لڑکے کا نام محمد اسعد محمود تھا جس کی عمر ۱۷۔ ۱۸ سال کے قریب تھی اور انٹرمیڈیٹ کا طالب علم تھا۔ کہا جاتا ہے کہ حکیم صاحب کا یہ لڑکا بڑا خوش اخلاق ملنسار نماز روزہ کا پابند اور مہمان نواز تھا۔ کیا مرضیٔ مولا تھی یہ موت و زندگی اسرار خداوندی ہیں اس سے تو انسان کامل اور عارف باللہ المعرفت جو مقام الوہیت اور فنا میں ہے اور اس پر خدا نے بطور خونبہا تمام اسرار کائنات عیاں کر دیے ہیں اور اب وہ بجائے رازداں کے تمام تر راز ہو گیا ہے وہی جان سکتا ہے۔ خوب کہا ہے مولوی عبدالحمید صاحب ظفر آبادی نے سے

اٹھا کر پردۂ ہستی کو یہ کیا کر دیا میں نے  کہ خود اپنے ہاتھ ہی اپنے کو رسوا کر لیا میں نے

تکیہ جان علی شاہ اور حکیم محمد سعید صاحب کے مکان کے دکھن پچھم میں ایک ٹیلہ ہے جس کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ عہد قدیم میں اس جگہ اہل اللہ کی سکونت ضرور رہی ہے۔ اس عہد کی

ایک قناتی مسجد شکست حال میں باقی ہے اور مسجد کے پچھم نشیب میں ایک قدیم کنواں ہے
اس کنویں کا منہ بہت ہی کم چوڑا ہے جو اپنی قدامت خود بیان کر رہا ہے ۔ بعد کو آبپاشی کے
لیئے اس کنویں کی از سر نو مرمت ہوئی ہے۔ قناتی مسجد کے صحن میں ایک مزار سنگین شکستہ حالت
میں ہے۔ اس مزار کے بارے میں شیخ محمد یوسف مرحوم ظفرآبادی کا کہنا ہے کہ یہ حضرت شاہ
عطاء اللہ چشتی قادری[رح] کا ہے جن کا تعلق مغلوں کے دور وسطے سے ہے۔ اور ایک دوسرا مزار
پورب میں ہے جس کو چلبل کے تناور اور عظیم درخت نے اپنے اندر ضم کر کے مزار کو دو اور
حصوں میں تقسیم کر دیا ہے۔ جس کا آخری حصہ نظر آ رہا ہے۔ یہ مزار حضرت شاہ ولایت علی[رح] کا ہے
دونوں حضرات اپنے وقت کے اولیاء کاملین میں گذرے ہیں۔ باقی اس وسیع ٹیلہ پر خود رو درختان
اور ہنس کی جھاڑی ہے۔ یہ ٹیلہ عبدالرب صاحب درزی کا ہے اور موضع دھرنی دھر پور میں واقع ہے
اور تکیہ جان علی شاہ بھی اسی موضع میں ہے

موقع معائنہ مورخہ ۲۴ اپریل ۸۳ء بروز منگل بوقت ۸ بجے صبح بموجودگی عبدالرحمن نقشہ نویس

**مزار حضرت طوطی شاہ[رح]** | حضرت قاضی شاہ محمد یوسف[رح] جن کا ذکر اس کتاب میں
آ چکا ہے اور جن کا مزار بھی دیوان شاہ کبیر[رح] کی مسجد کے پچھم میں نالہ کے بعد ایک بلند ٹیلے پر ہے طوطی
آپ کے غلام کا نام تھا جنھوں نے اپنے نام سے ایک چھوٹا سا شہر کے قلب میں محلہ بھی آباد کیا۔ یہ محلہ
آج بھی محلہ شیخ محامد اور مفتی محلہ کے درمیان واقع ہے۔ حضرت طوطی شاہ اپنے وقت کے سالک مجذوب
گذرے ہیں اور آپ کا شمار دور آخر کے بزرگوں میں ہوتا ہے۔

آپکا اپنے وقت میں طوطی بولتا تھا اور لوگ خدمت میں حاضر ہو کر اپنے مقاصد دلی کو حاصل
کرتے تھے۔ اسی محلہ میں آپ کی سکونت تھی۔ سال وصال معلوم نہ ہو سکا۔ آپ کا مزار مفتی محلہ و ملا ٹولہ جاتے
ہوئے کیوٹانے میں بائیں جانب ایک کیوٹ کے چھپر کے اتر چبوترے پر ہے۔ مزار کے قریب میں ایک
چھوٹا درخت نیم اور ایک درخت بکڑا کا ہے۔ مزار شکستہ ہو گیا تھا۔ اس کی مرمت انھیں لوگوں نے
کرائی ہے۔ بالکل کیوٹانے کی آبادی کے اندر ہے۔ بروز ... ۵ مئی ۸۳ء بوقت ۸ بجے صبح

**مزار حضرت مخدوم شاہ مکرم چشتی[رح]** | محلہ ڈھالگر ٹولہ میں لب سڑک راجہ جونپور کی باونڈری کی دیوار

کے پچھم میں آپ کا مزار ایک چبوترے پر عہد قدیم سے ہے۔ آپ اپنے وقت کے صوفیاء کبار میں
اور فضلاء روزگار میں تھے۔ حضرت شیخ محمد یوسف مرحوم نے آپ کے تعارف میں نام اور آپ کے متعلق
چند امور پر روشنی ڈالی ہے۔ آپ کا شمار علماء روزگار اور فضلاء نامدار میں تھا اور تمام علوم ظاہری
سے بہرہ ور تھے مغلوں کے دور آخر میں جونپور آئے جبکہ یہاں پر علماء کرام کی مسند درس بچھی ہوئی
تھی آخر میں ۱۱ شعبان ۱۲۸۰ھ میں آپ کا وصال ہوا اور اپنے مکان مسکونہ کے باہری قطعہ زمین
پر دفن کئے گئے۔ چوحدی حسب ذیل ہے۔ پچھم صحن و مکان کمار وغیرہ کیوٹ۔ پورب سڑک سرکاری اتر
دیوار راجہ صاحب جونپور۔ اتر صحن کمار وغیرہ کیوٹ اور ایک درخت قدیم نیم۔ دکھن مکان ہر دے نرائن
جنوبی مزار کو پھونیا بمزار تین طرف سے ۴ فٹ دیوار سے گھرا ہوا ہے صرف پورب طرف سڑک کے رخ پر
مزار کھلا ہوا ہے۔ موقع معائنہ مورخہ ۱۰ مئی ۱۹۸۴ء بروز جمعرات بوقت ۵ بجے شام

**حضرت سید ابراہیم شاہ چشتی رح** آپ کا مزار بچہ الحاج حافظ محمد زکریا مرحوم کی مسجد کے پورب
محلہ ڈھالگر ٹولہ میں ہے۔ آپ حکمت و دانائی کے امام اور اپنے وقت کے بہت بڑے خطاط تھے۔ مزار پر
ایک بہت ہی وسیع چبوترہ تھا جو امتداد زمانہ سے کم ہوتا جا رہا ہے اور اس وقت مزار کے سامنے تعمیر
ہونے کی وجہ سے روپوش ہو رہا ہے اور چبوترہ بھی بالکل سمٹ کر رہ گیا ہے۔ ایک شمعدان سرہانے ہے جس
پر فارسی زبان میں کتبہ ہے لیکن شکست ہونے کی وجہ سے پڑھا نہیں جاتا ہے۔ آپ کا شمار فاضل روزگار اور
اولیاء کبار میں تھا۔ اس میں شک نہیں کہ مزار مبارک کے قرب میں مسلمان ہی آباد ہیں اور ان ہی کا کھیت
باڑی بھی ہے لیکن کبھی کسی کو مرمت کی فکر نہ ہوئی۔ حالانکہ اہل اللہ اور خاصان خدا سے محبت اور ان کا ادب
اور ان کے آثار و مزارات مقدس کی طرف توجہ خدا سے محبت اور خوشنودی و رضا کا سبب ہے۔

**حضرت یاد علی شاہ دریائی رح** آپ فقیر کامل اور شوریدہ سر جونپور کے متاخرین درویشوں میں
گزرے ہیں۔ آپ موضع چوبنڈ کے رہنے والے تھے جہاں کی زمین ولایت و درویشی کے لئے قطعی بنجر ہے۔ آپ
دریائی شاہ کے نام سے ہی مشہور ہیں۔ دریائی کی وجہ تسمیہ یہ بتلائی جاتی ہے کہ ایک مجذوب کامل حضرت مستان شاہ رح
دریائے گومتی کے کنارے رہتے تھے آپ کو ان سے اس درجہ عقیدت ہو گئی کہ آپ تارک الدنیا ہو کر انھیں کے
ساتھ دھرم پور کے آگے دریائے گومتی کے کنارے رہنے لگے اور جذب غالب آگیا اور پھر اسی راہ کے ہو کر رہ گئے

حضرت دریائی شاہؒ اٹھارہویں صدی عیسوی کے بزرگوں میں ہیں اور یہ وہ دور ہے جب اس دیار میں عشاقوں کا جمگھٹ تھا۔ نرہن کراکت میں حضرت اسمٰعیل شاہؒ ولید پور میں حضرت صوفی محمد کاملؒ اور جونپور میں حضرت سید امیر علی شاہ جائسیؒ و حضرت شاہ عبدالعلیم آسیؒ تھے۔ حضرت دریائی شاہ کے کشف و کرامت کے بہت سے واقعات اہل چورسنڈ آج بھی بیان کرتے ہیں۔ آپ کے وصال کو قریب ۱۶۵ سال ہو چکے ہیں۔

میں نے مورخہ ۱۲ر مئی بروز سنیچر بوقت ۹ بجے دن چورسنڈ میں حضرت دریائی شاہؒ کے پوتے محمد ادریس صاحب سے ملاقات کی تھی ان کی عمر قریب ۹۰ سال کی ہوگی۔ انھوں نے بیان کیا ہے کہ میرے والد حفظہ اللہ نے بتلایا کہ میرے دادا دریائی شاہؒ نے وصال کے پہلے یہ وصیت کی کہ مجھ اسی جگہ دفن کیا جائے۔ پھر ۶ ماہ بعد میرا جسم نکال کر اور قبر کو پختہ کر کے پھر دفن کر دیا جائے۔ ان کی ہدایت کے مطابق میرے والد نے جسم اطہر کو نکال کر وصیت پوری کرنی چاہی تو دیکھا کہ کفن تک میلا نہیں ہوا ہے لاش تر و تازہ اور خشک ہے۔ ناخن اور بال بڑھے ہوئے تھے۔ پھر لاش کو وہیں دفن کر کے قبر پختہ کر دی گئی۔ اس واقعہ کو ۱۵۰ر سال سے اوپر ہوا ہے۔ مجھے بے حد تعجب ہوا ہے کہ حضرت دریائی شاہؒ کی اس کھلی ہوئی کرامت کے بعد بھی محمد ادریس صاحب پر کوئی اثر نہ ہوا۔ اور انھوں نے توحید کے نشہ میں مزار کے ساتھ یہ نار وا سلوک کیا کہ ۵ر سال پہلے انھوں نے اس پختہ مزار پر مٹی ہٹوا دی ہے تاکہ مزار نظر نہ آئے اور کوئی اس صاحب کرامت مجذوب کے مزار مبارک سے اپنی حاجتیں اور مرادوں کے بارے میں فیض پانے کا ان کے خیال کے مطابق مشرکانہ فعل نہ کرے۔ مٹی ہٹوانے کی وجہ بتاتے ہوئے محمد ادریس صاحب نے کہا کہ لوگ جمعرات کو خاص کر اور ہر روز عام طور سے آیا کرتے پھول مالا چڑھاتے، اگربتیاں جلاتے اور مرادیں مانگتے تھے اس لئے میں نے مٹی ڈلوا کر برابر کر دیا ہے کیونکہ یہ شرک و بدعت ہے۔ حضرت دریائی شاہ عارف باللہ تھے انھوں نے زندگی بھر مخلوق خدا کی خدمت کی اور ان کے فیض کا سرچشمہ آج بھی جاری ہے اور آج بھی ان کے عقیدت مند موجود ہیں۔ اہل چورسنڈ کو اہل اللہ کے ساتھ یہ نار وا سلوک نہ کرنا چاہئے تھا۔ یہ سخت بے ادبی و بے حرمتی ہے اور اہل دل ایصال ثواب کی دولت سے محروم ہو گئے ہیں در جو لوگ فنا فی اللہ اور بقا باللہ کا درجہ حاصل کر چکے ہیں ان کے لئے زندگی اور موت دونوں برابر

ہیں۔ اگر ان سے زندگی میں دعا کے لئے کہا جا سکتا ہے تو وصال کے بعد بھی کہا جا سکتا ہے اور یہ نہ شرک ہے اور نہ بدعت ہے۔ عارف باللہ کا کیا مقام و مرتبہ ہے حضرت ملا عبد الرحمان جامیؒ فرماتے ہیں ؎

مقامیکہ نشان کف پائے تو بود　　　سالہا سجدۂ صاحب نظراں خواہد بود

حضرت عارف رومیؒ کا ارشاد گرامی ہے ؎

اگر بوسہ بر پائے مرداں زنی　　　بہ مرضی کہ پیش آیدت روشنی

اور میں اولیاء اللہ کے مقامات اور ان سے خدائی اتصال کے بارے میں کیا کہوں یہ ماننے والے نہیں ہیں کیوں کہ ان کے قلب پر مہر کر دی گئی ہے۔

زمین میں دفن دریائی شاہ کا مزار مبارک آپ کی تعمیر کردہ عظیم الشان قناتی مسجد کے اتر و پورب کے کونے پر چند قدم کے فاصلے پر موجود ہے۔ قناتی مسجد کا فرش پختہ تھا جو گھاس پھوس سے بھرا ہوا ہے۔ اب کوئی اللہ کا بندہ چورنڈ میں نہیں ہے جس کو زندگی میں ویرانہ اور تنہائی پسند ہو۔ ورنہ یہ مسجد تمام دنیائی شاغل سے الگ بہت پُر سکون جگہ میں واقع ہے۔ جہاں زندگی کے بعد کے تمام مناظر موجود ہیں۔ آپ کی مٹی میں ڈھکی ہوئی قبر کے پائینتی ایک چھوٹا درخت انجیل کا ہے۔ مزار کے پچھم میں نسوڑے اور جلیبل کا خود رو درخت ہے انھیں جنگلی درختوں گھاس پھوس اور کانٹوں گری ہوئی پتیوں کے بیچ ایک گڈھا ہے اسی کے اندر پختہ مزار دفن ہے جس کو محمد ادریس کے والد حفیظ اللہ مرحوم نے حسب حکم دریائی شاہؒ بنوایا تھا۔

قناتی مسجد کے دکھن باولی ہے جو دریائی شاہؒ نے وضو اور غسل کے لئے کھدوایا تھا اور قناتی مسجد کے پچھم میں بڑی پوکھر ہے جس کی وسعت پچھم میں حد نظر تک ہے اور پانی لہریں لے رہا ہے۔ آپ کے مزار مبارک کا گڈھا چاروں طرف سے نیم، کھجور، ڈیٹھوری، جلیبل، آم و نسواڑی سے گھرا ہوا ہے جو سب کے سب خود رو ہیں اور اس کا سلسلہ دور تک پھیلا ہے اس کے اتر و پچھم میں بڑی پوکھر ہے اس پوکھری سے متصل کھیت عبد الرؤف مرحوم کا ہے جن کے لڑکے عبد الحئی و رفیع الدین ہیں پورب میں بھی انھیں کا کھیت ہے۔ یہاں پر صرف خود رو جھاڑی سے گھری ہوئی جگہ محمد ادریس کی ہے جس میں قبرستان و قناتی مسجد و خود رو درختان و نسواڑی ہے۔ اس کے آس پاس دوسروں کے کھیت ہیں۔

کہا جاتا ہے کہ بڑی پوکھر کے پچھم میں شہداء حضرات کے مزارات تھے جن کا تعلق عہد قدیم سے ہے

لیکن اہل چورنڈ کے عدم تعلق کی وجہ سے اس وقت کوئی نشان باقی نہیں ۔ مسلمانوں کی اتنی بڑی یکجائی آبادی اس امر کی غماض ہے کہ یہاں پر عہد قدیم میں اہل اللہ کی جماعت تبلیغ اسلام کیلئے ضرور آئی اور انھوں نے اپنی اخلاقی قوت اور روحانی کمالات سے لوگوں کو شرف با اسلام کیا پھر کوئی عظیم جنگ ہوئی جس میں یہ لوگ شہید ہوئے جن کی قبریں آج بتائی جاتی ہیں ۔ لیکن اہل چورنڈ نے اپنی قدیم تاریخ کو فراموش کر دیا ہے اور عیش و عشرت میں گرفتار ہو گئے ہیں ورنہ یہ لوگ اہل اللہ کی قدر کرتے اور ان کے مبارک مزارات سے عقیدت مندانہ وابستگی اور حصول فیض کرتے نہ کہ توحید کے نشہ میں ان سے بے اعتنائی اور لاتعلقی کا مظاہرہ ہے ۔ در اصل یہ لوگ توحید کی روح اور خدا کی رضا و خوشنودی کے راز سے ناواقف ہیں ۔

مجھے حضرت دریائی شاہؒ عارف باللہ کے مزار مبارک کے ساتھ اس بے حرمتی کے سلوک سے بے حد افسوس ہوا ۔ اپنے محسنین کے ساتھ ایسا طریقہ اہل اسلام کے لئے روا نہیں ہے ۔ اہل چورنڈ کو یہ مزارات کراکے ظاہر کرانا چاہئے ۔ یہ ناقابل معافی جرم ہے ۔ موقع معائنہ مورخہ ۱۲ مئی ۱۹۹۴ء بروز سنیچر موجودگی ابرار احمد، شرف الدین و محمد سفیان محمد اسرار و سراج الدین شاہ ، چورنڈ و ، جونپور

**حضرت مخدوم سید چاند شاہؒ** مطرب عشق و محبت کے متوالے عہد تیموری میں دہلی سے جونپور کی شہرت سنکر ۔ یہاں آئے اور فقراء کے جمگھٹ سے بہت ہی مسرور ہوئے ۔ آپ نیشاپور کے سادات میں سے ہیں تاتاری فتنہ سے تنگ آکر حضرت مخدوم صلاح الدینؒ وارد دہلی ہوئے ۔ آپ علوم ظاہر و باطن کے آفتاب تھے جس کی روشنی سے بہت سے طالبان علم و فن نے استفادہ کیا ۔ آخر میں ایسا جاذبہ حق طاری ہوا کہ درس و تدریس اور تمام علائق دنیاوی سے کنارہ کش ہو کر آبادی سے دور مجردانہ زندگی اور گوشہ نشینی اختیار کرلی ۔ گومتی ندی سے دکھن چاندپور کے ویرانے کو پسند فرمایا اور وہیں منتقل رہنے لگے غور فرمایئے کہ جیتے جی دنیا سے قطع تعلق ایک عاشق ہی کر سکتا ہے

آپ بہت ہی قناعت پسند اور مرتاض بزرگوں میں ہوئے ہیں ۔ حضرت شیخ بہار الدین چشتیؒ جونپوری جو اکابر اولیاء میں گذرے ہیں اور حضرت خواجہ محمد عیسیٰ تاجؒ جونپوری کے اجل خلفاء میں تھے آپ نے بیعت کی اور ایسی ریاضت و مجاہدہ کیا اور فقر و فاقہ کی زندگی گذاری کہ مقصود حقیقی حاصل ہو گیا موضع چاندپور آپ ہی کے نام مبارک سے موسوم ہوا ہے ۔ آپ سے آخر وقت تک بہت کشف و کرامت

کا صدور ہوا ہے اور آج بھی مزار مبارک سے فیض کا چشمہ جاری ہے اور کشود کار ہوتا ہے۔

آپ کا مزار مبارک چاندپور میں مرزا پور روڈ پر کولڈ اسٹور سے پہلے راستے سے بائیں ایک چبوترے پر موجود ہے۔ یہ قبرستان پہلے نئی گنج کے مسلمانوں کی تھی انھوں نے فروخت کر دیا۔ آپ کا مزار پختہ اور سفیدی کا شدہ ہے مزار کے پائنتی ایک بہت قدیم ریٹھی کا درخت ہے۔ پچھم میں اور بھی درختان میں اور پورب میں زمین افتادہ ہے۔ موقع معائنہ مورخہ ۱۷ مئی ۱۹۸۴ء

**بدلاپور میں مزار** بدلاپور تھانے کے سامنے پورب میں سڑک کے بعد مزار یں ہیں۔ یہ دونوں ہی مزاریں زمانۂ قدیم کی ہیں۔ ایک مزار حضرت مخدوم سید نجم الدین شاہ چشتیؒ کا ہے۔ جو اپنے وقت کے کاملین میں ہوئے ہیں۔ اور بادشاہ فرخ سیر کے زمانے میں جونپور تشریف رکھتے تھے اور بہت سیر و سیاحت کرتے تھے۔ بدلاپور جو اس وقت جنگل کی صورت میں تھا مقیم ہوگئے۔ دوسرا مزار ایک مجذوب کامل حضر چراغ علی سائیںؒ کا ہے۔ دونوں حضرات بہت ہی سیف زبان تھے۔ دونوں مزار پختہ ہیں اور سفیدی و صفائی برابر ہوتی رہتی ہے۔ موقع معائنہ مورخہ ۱۶ مئی ۱۹۸۴ء

**بخشا میں مزار** آپ کا مزار بخشا تھانے کی باؤنڈری کے اندر ہے۔ آپ بہت ہی صاحب جذب و حال بزرگوں میں گذرے ہیں۔ حضرت شیخ محمد یوسف مرحوم نے بتلایا کہ آپ حضرت مولانا الٰہ داد چشتیؒ کے خلفاء میں تھے۔ بڑی محنت شاقہ برداشت کی ہے۔ اور بہت ہی شوریدہ سر بزرگوں میں تھے ہر وقت جلال طاری رہتا بات بہت کم کرتے اور ملنے جلنے سے گریز کرتے۔ لیکن جو زبان سے کہہ دیتے وہ ضرور پورا ہوتا تھا۔ آپ کی وفات عہد اورنگ زیب میں ہوئی ہے۔

تھانے کے سامنے والی مسجد آپ ہی کی یادگار ہے۔ لیکن آپ کے عہد میں فقاتی بغیر چھت کی تھی۔ بعد کے لوگوں نے سقف بنوا دیا ہے۔ موضع بخشا آپ ہی کے نام سے آباد ہوا ہے۔ آپ بہت ہی صاحب فیض بزرگوں میں ہیں۔ حاضر و ایصال ثواب کرنے والوں سے بہت خوش رہتے ہیں۔ آپ کی فیض رسانی اور کرامت کے بہت سے قصے مشہور ہیں۔

**تھانہ سوجان گنج سے متصل مزار** آپ کا نام مبارک سید سبحان شاہؒ ہے۔ آپ عہد قدیم کے بڑے باکمال اور علم ظاہر و باطن سے آراستہ تھے۔ کہا جاتا ہے کہ آپ حضرت مخدوم شاہ ادھن چشتیؒ

کے مشہور و معروف خلفاء میں ہیں۔ آپ پر جذب غالب تھا لیکن پابند شریعت و طریقت تھے اور اپنے اخلاق کریمانہ اور باطنی تصرف و کمالات سے غیر مسلموں کو مشرف بہ اسلام کیا ہے اور اس اطراف میں اسلام پھیلایا ہے آپ بہت ہی زندہ دل درویشوں میں تھے آپکی ذات بابرکات سے بلا اختلاف مذہب و ملت فیض پہنچا ہے۔ آپکے متعلق کرامات کے بہت سے واقعات منسوب ہیں۔ سوجان گنج آپ ہی کا آباد کردہ ہے جو اصل میں سُبحان گنج تھا بعد میں سبحان بگڑ کر سوجان ہو گیا۔ آج بھی مزار مبارک سے فیض جاری ہے

موقع معائنہ مورخہ ۲۰ر مئی ۸۴ء

# موضع دھرنی دھر پور میں مزارات

ایک پختہ چبوترہ ۲۵ر فٹ اتر دکھن و ۳۲ر فٹ ۶ر انچ پورب پچھم پر عہد قدیم کا یہ قبرستان ہے جس کا آراضی نمبر ۳۲۵ اور رقبہ ۲ر ڈسمل کاغذات سرکاری میں درج ہے اسکی دیواریں جو کنکر بٹ کی ہیں ابتدا ز مانہ سے سکتہ ہو رہی ہیں گو کہ چبوترہ پختہ چونے کا ہے لیکن گھاس پھوس سے بھرا ہوا ہے اور یہ سب ملکر چبوترہ کو توڑنے میں مصروف ہیں اسوقت اس چبوترہ پر دو پختہ مزارات ہیں۔ یہ چبوترہ ۲ر فٹ اونچا ہے اور اسکی سیڑھیاں دکھن سے ہیں کل ۷ زینے تھے ۲ر ٹوٹ گئے ہیں ۵ باقی ہیں چبوترے کی عظمت و رفعت عہد قدیم کے بزرگوں کی شان و مقبولیت کا پتہ دے رہی ہے اور یہ امر ثابت ہوتا ہے کہ اسکا تعلق ضرور مغلوں کے عہد نصف اول سے ہے اور کسی بھی صورت سے ۴۰۰ سال سے کم قدیم نہیں ہے اور یہ اولیاء کاملین اور عارفین باللہ کا مسکن ہے اس چبوترے اور اسکے جو مزارات ہیں ان کی چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم زمین افتادہ قبرستان بعدہٗ کھیت بعدہٗ عمارت ہری کولڈ اسٹوریج پورب آبادی مُہران۔ اتر قبرستان جسمیں ۱۷ر قبر خام درست حالت میں ہیں۔ یہ شیخ عبدالرحمان نقشہ نویس اور عبدالجبار صاحب راعین وغیرہ سبزی منڈی کی خاندانی قبرستان ہے

ہے ۔ اس قبرستان میں دو خام قبروں پر لوح قبر نصب ہے پورب والی قبر عبد الجلیل مرحوم
کی ہے جو حاجی یوسف علی مرحوم سبزی منڈی کے لڑکے تھے ۔ لوح پر سن وفات سنہ ۱۳۵۱ھ
درج ہے دوسری خام قبر جو اس قبر سے متصل پچھم میں ہے اور لوح قبر بہت ہی نادار
ہے یہ قبر حاجی یوسف علی مرحوم کے نواسے کی ہے ۔ جسکے لوح پر سنہ ۱۹۴۸ء تحریر ہے یہ قبریں
بکڑ کے درخت سے متصل ہیں ۔ ان خام قبروں کے پچھم میں نیم کا درخت اسی قبرستان میں ہے
اسکے آڑ میں خام قبر شیخ عبد الرحمن نقشہ نویس کے والد شیخ منور علی مرحوم کی ہے ۔ جن
کی وفات سنہ ۱۴۰۲ھ میں ۱۲؍ شعبان کو ہوئی ہے ۔ دکھن میں اسی قبرستان سے متعلق
زمین ہے بعدہٗ ایک پختہ کنواں و سڑک ہے ۔

قبرستان مذکورہ بالا کے آڑ میں ایک اور قبرستان ہے جس میں عہد قدیم کا
کنکریٹ کا ایک چبوترہ پچھم سمت کھیت مزروعہ سے متصل ہے جو یقیناً ۳۰۰ - ۴۰۰ سال
قبل کی تاریخ بیان کر رہا ہے اس چبوترے کا نمبر آراضی ۲۵۵ اور رقبہ ۱ ڈسمل
ہے ۔ اسوقت اس قدیم چبوترے پر کوئی سالم مزار نہیں ہے لیکن تین مزارات کا
نشان کنکریٹ اور چونے کی شکل میں بہت ہی نیچے ہے ۔ اس قبرستان میں ایک
قبر ہے جس پر لوح قبر نصب ہے اس لوح سے ظاہر ہے کہ یہ قبر حاجی محمد حنیف عرف متن
مرحوم ساکن محلہ رضوی خاں شہر جونپور کی اہلیہ مرحومہ کی ہے جو لقمان نیتا کی والدہ تھیں
لیکن حاجی محمد حنیف کی قبر حسب وصیت ان کے رہائشی مکان کے سامنے ہے ۔

ایک اور مزار پختہ چھوٹے چبوترے پر ہری کولڈ اسٹوریج کی ٹنڈ
کی پوربی دیوار سے متصل ہے جس کے پورب میں چبوترے سے متصل ببول کا درخت ہے
یہ مزار بھی عہد قدیم کے کسی مرد کامل کا ہے ۔ ان قبرستانوں اور مزارات کے پچھم میں کھیت
کے اندر ایک قناتی مسجد لاہوری اینٹوں کی ہے جس کے صحن میں بھی ایک پختہ مزار ہے در
شکستہ کسی مرد کامل کا ہے مسجد کی حالت بہت خراب ہے مگر ابھی اس کی سانس
چل رہی ہے ۔ اسس نے شکست کے آثار کو قبول کر لیا ہے ۔

یہاں پر خاص طور پر یہ امر ذہن نشین رکھنا ضروری ہے کہ جہاں بھی بزرگان دین اور عارفین باللہ کی سکونت رہی ہے وہاں فنائی مسجدیں ضرور رہی ہیں کیونکہ سارے صوفیہ کرام اور مشائخ عظام نے زیادہ طور پر شہر کے ہنگامہ سے الگ تھلگ ویران اور سنسان جگہ کو رہائش کیلئے پسند کیا ہے تاکہ امن و چین سے عبادت و ریاضت کر سکیں۔ اور ان کو دنیا داروں کی صحبت حاصل نہ ہو اور ظاہر ہے کہ یہ جگہ عہد قدیم میں بالکل ویران و سنسان اور آبادی سے الگ تھی جب کہ اسوقت بھی ویرانی برس رہی ہے۔ اس لئے یہاں پر جو اسوقت مزارات ہیں وہ قطعی طور سے اولیاء کرام کے ہیں اس میں کوئی شک نہیں ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۲۲ مئی ۱۹۸۴ء بروز منگل بوقت ۸ بجکر ۱۰ منٹ بموجودگی جناب شیخ عبد الرحمٰن نقشہ نویس جونپور۔ آراضی قبرستان دھرنی دھر پور نمبر ۲۵۴۔ ایک ایکڑ ۱۲ ڈسمل قبرستان و آبادی مہران۔ اس قبرستان میں سب قبریں خام ہیں اور مختلف خاندان کے لوگ دفن ہوتے ہیں۔

## زمین ابوالخیر میں مزار

جامع مسجد کے پورب میں سرکاری اجابت خانے کے پوربی و دکھنی کونے پر کونے کی پٹان کے نشیب میں ایک چھوٹی قبر کسی مربر اور وہ خاندان کے لڑکے کی ہے شیخ عبد الرحمٰن نقشہ نویس کا کہنا ہے کہ یہ زمین ابوالخیر ہے۔ اس قبر کے سینے پر گولائی کے اندر لفظ "اللہ" کندہ ہے اور نیچے پان کا نشان چاروں طرف بنا ہے جس سے عہد شرقی کی ترجمانی ہوتی ہے۔

یہ سنگین قبر ایک عرصہ دراز تک نگر پالیکا جونپور کے پھینکے ہوئے کوڑے کے ڈھیر میں روپوش رہی ہے اسوقت بھی پائینتی کوڑے کا ڈھیر ہے اور قبر نشیب میں پڑی ہے مری ناقص رائے میں لفظ اللہ کے احترام میں اس قبر پر ۴ فٹ کے رقبہ میں باؤنڈری ضروری ہے تاکہ یہ آئندہ ہر قسم کی بیحرمتی سے محفوظ رہے اور کبھی بھی طور پر روپوش نہ ہو

موقع معائنہ مورخہ ۲۲ مئی ۸۴ء بوقت ۹ بجے صبح بروز بدھ

## غفلت اور ہوشیاری پر ایک نظر

ہوشیاری خاصہ ولایت ہے اور عوام پر غفلت کے بادل چھائے ہوئے ہیں۔ انسان کے سامنے سیکڑوں حادثات اور اموات کے واقعات آتے ہیں اور خود اسکے اعزار اولاد، باپ اور ماں بھائیوں اور بہنوں اور اہل محلہ کی اموات ہوتی ہیں اور وہ جنازہ کے ساتھ شہر خموشاں قبرستان جاتا ہے لیکن اس پر کوئی تاثر نہیں ہوتا اور نہ ماضی کی تاریخ سے کوئی سبق ہی لیتا ہے اور پھر حرص و ہوا، دنیا کی چہل پہل عیش و عشرت اور رنگ و روغن میں ڈوب جاتا ہے۔ خود قبر میں پیر لٹکائے ہے اور نہایت وسیع اور مستحکم تعمیر میں لگا ہوا ہے اور اپنے انجام سے بے خبر ہے۔ خوب کہا ہے عارف رومی نے ؎

ایں جہاں ویراں شدے اندر زماں ۞ حرصہا بیروں شدے از مردماں
استمین ایں عالم اے جاں غفلت است ۞ ہوشیاری ایں جہاں را آفت است

تشریح:- اگر انسان کو غم سے سکون نہ ملے تو مشاغل زندگی میں خلل پڑ جائے انسان میں سے اگر حرص و ہوا نکل جائے تو یہ دنیا ویران ہو جائے۔ یہ حقیقت ہے کہ عالم دنیا کی چہل پہل اور رونق غفلت سے ہے اور ہوشیاری اور نتائج سے باخبری اس عالم کے لئے آفت ہے۔ مشہور مقولہ ہے۔"

اگر احمق نہ ہوتے تو یہ دنیا تباہ ہو جاتی ہے ہوشیاری اور آخرت کا احساس ہو جائے تو دنیا بے حقیقت ہو جائے گی حرص و حسد کی بنیاد ہی پر دنیا کا کاروبار چل رہا ہے۔ اب بزرگان دین پر نظر ڈالو کہ یہ ہوشیاری اور آخرت کا احساس اور انجام پر نظر ہونے کی وجہ سے دنیا اور اس کی چہل پہل اور رونق سے الگ ہو کر ویرانے کی زندگی کو اختیار کیا اور ذکر و فکر میں ہی مشغول ہو کر اسی کے ہو گئے اور اپنے اختیار سے جیتے جی دنیا کو چھوڑ دیا۔ اور غافل انجام سے بے خبر تعمیر کرتا چلا جا رہا ہے اور دنیا کی رونق کو دوبالا کرتا ہے اور اپنی ذات سے بے خبر ہے اور وہ وہ کام کرتا ہے جس کا کچھ نتیجہ آخرت میں نہ ملے گا۔ فائدہ دوسرے

اٹھائیں گے اور حساب کا پشتارہ اس کے اوپر لادا جائیگا۔ یہ کیسی جہالت ہے

## شاہ امام علی و فتح علی کے مزارات

یہ قبرستان محلہ حمام دروازہ میں گلی نما سڑک سے پچھم کھیت مزروعہ کے بعد واقع ہے۔ جس کا نمبر بندوبست میں ۲۵ اور رقبہ پورب پچھم ۷۰ فٹ اور اتر دکھن ۶۰ فٹ ہے۔ چبوترہ پختہ تھا جو ہر طرف سے ٹوٹا ہوا ہے۔ یہ عبدالرؤف خاں ساکن محلہ کرار کوٹ کی آبائی قبرستان ہے۔ اس میں اسوقت دو قبریں پختہ ہیں پچھم والی قبر فتح علی شاہ کی ہے اور پورب والی قبر امام علی شاہ کی ہے جو فتح علی شاہ کے والد تھے۔

خورشید احمد خاں جو عبدالرؤف خاں کے لڑکے ہیں وہ موقع پر موجود تھے انھوں نے مجھ سے کہا کہ فتح علی میرے پردادا تھے اور راجہ بنارس کے یہاں قاضی تھے اس قبرستان کے دکھنی و پچھمی کونے پر ایک اور قبرستان ہے جو اس قبرستان سے ملحق ہے اور یہ بھی امام علی فتح علی کی ہے۔ اس کا رقبہ بھی اتر دکھن ۲۸ فٹ اور پورب پچھم ۴۰ فٹ ہوگا۔ ایک منہدم شدہ مسجد کے آثار ہیں جس کا آراضی نمبر بندوبست حال میں ۴۲-۴۴ ہے۔ اسوقت قبرستان میں جھڑ بھڑوا کا جنگل ہے۔ چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم کھیت اجودھیا پرشاد، پورب کھیت عبدالخالق ونگا، اتر کھیت منشی دھوبن مسجد و مکان، اور سرکاری کاغذات میں پورب سڑک سے ایک راستہ اسی قبرستان سے ملا ہوا ۸ فٹ چوڑا پچھم کو گیا ہے۔ دکھن قبرستان و مسجد منہدمہ کے بعد کھیت اجودھیا پرشاد کہار کا ہے۔

موقع معائنہ مؤرخہ ۲۷ مئی ۱۹۳۸ء بروز سنیچر بموجودگی اجودھیا پرشاد کہار و عبدالرحمٰن نقشہ نویس و خورشید احمد خاں۔

## حضرت رسول شاہ و تاجدار شاہ چشتی کے مزارات مبارک

یہ عہد شاہی کی ایک عظیم یادگار قبرستان ہے جو موضع بشیشر پور پچھم میں واقع ہے۔ یہ قبرستان ایک ٹیلہ پر ہے۔ جو کھیت مزروعہ سے نشیب میں ہے ۱۲ فٹ اونچائی پر ہوگی۔ اور حضرت سید حمزہ چشتیؒ کے روضۂ مبارک سے پچھم میں

ایک فرلانگ دوری پر واقع ہے۔ اور پورب میں ہری کولڈ اسٹور تک سے قریب
ڈیڑھ فرلانگ کی دوری ہوگی۔ اس میں اس وقت ۵ر مزارات پختہ درست
حالت میں اور سفیدی شدہ ہیں۔ ۳ر مزارات ایک ساتھ ہیں جو اس قبرستان
کے دکھن میں واقع ہیں اس میں ایک درخت چلبل اور ایک درخت نیم کا ہے
ان تینوں مزارات کے اتر میں دو مزار پختہ اور ہیں جس میں پورب والا مزار جو تعویز
نما ہے حضرت رسول شاہ کا ہے اور اس سے پچھم والا مزار حضرت شاہ تاجدار کا بتا
کہا جاتا ہے کہ دونوں حضرات اولیاء کاملین میں گذرے ہیں اور بہت بافیض ہیں
آپ حضرات کا تعلق مغلوں کے دور وسط سے ہے اور آپ کے دکھن میں تینوں مزارات
ہیں وہ آپ کے خلفاء و مریدین کے ہیں جن کے ناموں کا پتہ نہ چل سکا۔

ایک درخت نیم کا پچھم دکھن کے کونے پر ہے اور ایک درخت نیم کا
پچھم و اتر میں اسی ٹیلہ پر تھا جس کو ابھی حال میں لوگ کاٹ لے گئے ہیں اس قبرستان
اور ٹیلہ کے پچھم و دکھن میں افتادہ زمین کا بہت ہی وسیع رقبہ ہے جو غیر مزروعہ ہے
جس کا سلسلہ دکھن میں بیروں کے درختان تک چلا گیا ہے وہاں بھی ایک بلند ٹیلہ
ہے مگر کوئی قبر نہیں ہے۔ درمیان میں دو درخت نیم کا ہے یہ اس قبرستان
سے ملحق ہے اور اسی کا ایک جزو معلوم ہوتا ہے۔

ان ۵ر مزارات والے ٹیلہ کے پچھم میں افتادہ غیر مزروعہ زمین کا سلسلہ
پچھم میں نشیب تک ہے جہاں اسکی سرحد پر دو درخت نیم اور تاڑ کے نوزائیدہ درختان ہیں
ان ۵ر مزارات کے پچھم و اتر میں ۲۵ر قدم کے فاصلے پر عہد قدیم کا جب بزرگان دین
کی یہاں پر سکونت تھی ایک پختہ کنواں ہے جس سے اب کھیتوں کی آب پاشی ہوتی ہے
کنویں کے بعد نشیبی حصہ ہے۔ قناتی مسجد ضرور تھی جو منہدم ہوگئی اور لوگ ملبہ اٹھا لے
گئے ہیں۔ کنویں کے بعد نشیب ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم نشیب میں کھیت مزروعہ ہے اور نالہ ہے۔ پورب نشیب بعدہ لطیف آباد
ایک فرلانگ کی دوری پر روضہ حضرت سید حمزہ چشتی رح اتر زمین افتادہ

و کھیت مزروعہ ایک درخت پیپل اور ایک قدیم کنواں بعدہٗ نشیب دکھن نشیب دکھیت مزروعہ و درختان بیر بعدہٗ قدیم کنواں پختہ موربان دکھیت موریان وغیرہ کا ہے۔
موقع معائنہ مورخہ ۲۷ مئی ۱۹۸۴ء بروز اتوار بموجودگی عبدالرحمٰن نقشہ نویس بوقت ۸½ بجے صبح۔

## مزار مبارک حضرت بازید اکبر شاہؒ

حضرت شیخ محمد یوسف صاحب مرحوم کی نشاندہی کے مطابق ایک مزار بازید پور میں پوکھرے و مندر کے اتر میں آبادی سے متصل ایک بلند ٹیلے کی کگر پر واقع ہے۔ یہ مزار اپنے وقت کے صاحب حال بزرگ کا ہے جو زیادہ تر بے خبر خستہ حال گھوما کرتے تھے اور ذکر و فکر میں اپنا وقت گذارتے تھے۔ ایک دم مجردانہ زندگی تھی۔ خدا رسیدہ درویش تھے۔ بس یادِ خدا ہی کھانا پینا تھی۔ ہر وقت جذب غالب رہتا۔ جو منہ سے نکل جاتا فوراً پورا ہوتا تھا۔

آپ بہت بافیض و کشف و کرامت بزرگ تھے اور خدمت گذاروں کی طرف خصوصی توجہ تھی۔ آپ نے بلا اختلاف مذہب و ملت مخلوق خدا کی خدمت کی ہے۔ آپ کا مزار شکست ہوگیا تھا۔ مزار سے متصل جو آبادی ہے۔ ان لوگوں کو بابا نے سپنے میں کہا کہ ہماری مرمت کراؤ اور کپڑا پہناؤ ہم ننگے ہیں نہیں تو پھر ہم نہیں جانتے ہیں۔ لوگ چپ رہے۔ تو پھر کہا کہ تم نہیں سانپ کاٹ لے گا اور تم چلے جاؤ گے۔ اب وہاں کے لوگوں نے اس کی از سر نو مرمت کرادی ہے، اور اس جنگل میں کوئی ڈر خوف نہیں ہے۔ مزار سفیدی و پلاسٹر شدہ ہے چوحدی یہ ہے پچھم کھیت مزروعہ۔ پورب کھیت مزروعہ۔ اتر کھیت مزروعہ۔ دکھن مندر و پوکھرا ہے بکّو سہوائن کا۔

موقع معائنہ مورخہ ۲۷ مئی ۱۹۸۴ء بروز اتوار ۹ بجے دن

## شہاب الدین پور میں مزار

چھوٹی لائن جونپور سے متصل پورب میں مسجد سے دکھن ۳۰ قدم کے فاصلے پر ۱۰ فٹ بلند و شکستہ چبوترہ جو اس وقت شکستہ بھیٹے کی صورت میں ہے تین مزار پختہ ہیں۔ اس میں ایک قبر پختہ بچے کی ہے۔ قدیم میں چبوترہ بہت ہی وسیع تھا لیکن اس وقت اپنی وسعت کھو چکا ہے اور اتر سے ایک دیوار بنا کر اور بھی محدود کر دیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے عہد قدیم سے یہ قبرستان ہی ہے۔

حضرت شیخ محمد یوسف سہروردیؒ کی نشاندہی کے مطابق پچھم والا مزار حضرت شاہ شہابؒ الدین کا ہے جن کے نام سے یہ محلہ بھی موسوم ہے اور پورب والا مزار حضرت ملا شاہ امام الدین کا ہے۔ اور یہ مسجد جو اس وقت مسقف اور دو منزلہ ہے پہلے انھیں بزرگوں کی قنائی تھی بعد میں مولا کے وارثوں کی طرف سے تعمیر نو ہوئی ہے۔ ان مزارات سے دکھن موضع مانع پور و زمین خداوند ہے اور یہ جگہ پرسکون و آبادی سے دور ہونے کے سبب قدیم سے ہی بزرگوں کا مسکن رہی ہے

آپ دونوں حضرات کاملین وقت سے تھے اور انھوں نے مغلوں کے دور آخر میں رشد و ہدایت کا جھنڈا لہرایا اور فیض کا دریا بہایا ہے۔ حضرت شاہ شہاب الدینؒ کا وصال مورخہ ۲۱ ربیع الاول ۱۱۷۱ھ بعہد بہادر شاہ بادشاہ دہلی ہوا ہے اور ملا شاہ امام الدین کا وصال ۱۲ صفر ۱۲۲۲ھ میں ہوا ہے اور دونو حضرات مسجد سے دکھن دفن ہوئے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ان مزارات کی مرمت بعد کو ہوئی ہے اور مزارات کو ضرورت سے زیادہ چھوٹا کر دیا گیا ہے۔ ضرورت ہے کہ اس کے چبوترے اور مزارات کی مرمت از سر نو کرائی جائے تاکہ عہد ماضی کی یہ عظیم یادگار باقی رہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۲ جون ۸۴ء بروز سنیچر بوقت ۹ بجے دن

بموجودگی محمد زماں خاں

# قناتی مسجد و قبرستان سرائے مجاہد

ایک قناتی مسجد اتر دکھن ۲۲ رفٹ اور پورب پچھم ۱۶ رفٹ ہے اس کا صحن پختہ وخام ملاکر ۱۵ رفٹ ہوگا۔ دیواریں پختہ اور ۷ رفٹ اونچی ہوں گی چونے کا پلاسٹر مسجد و دیواروں پر ہے اور کچھ گلابی رنگ کی پچکاری کا کام بھی اندرونی محراب پر ہے لیکن اتنا پھیکا ہوگیا ہے کہ نہ ہونے کے برابر ہے۔

تاریخی آثار و قرآئن سے ظاہر ہوتا ہے کہ مسجد دو سو سال قدیم ہوگی اس کے فرش اور صحن کے وسعت کی دیواریں جو چبوترے کی صورت میں ہیں ابھی اس کے پختہ آثار بھی موجود ہیں۔ اس مسجد کے صحن پر ایک پختہ مزار قدیم چونے کے پلاسٹر کا موجود ہے اس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ یہ مزار حضرت شاہ شرف الدین مجاہد چشتی رح کا ہے جو حضرت شیخ معروف چشتی رح کے خلفاء و مریدین میں گذرے ہیں جن کا مزار مبارک خالص پور کے ایک گھیرے میں ہے جو نواب عبدالمجید مرحوم کا بنوایا ہوا ہے۔ اس قناتی مسجد سے ملا ہوا بلکہ نصف صحن مسجد میں ایک قبر پختہ بچے کی ہے جس کا اوپری حصہ شکست ہوگیا ہے۔

بعض لوگ اس قناتی مسجد کو چوڑا میں کہتے ہیں جو غلط ہے چوڑا نام کا کوئی موضع یا محلہ کاغذات سرکاری میں نہیں ہے ان محلہ جات اور مواضعات کی تفصیل چہار سو چوڑا ہے سے اس طور پر ہے۔ تارٹلہ۔ طوطی پور۔ مفتی محلہ۔ خالص پور، بیمراج پور۔ سرائے مجاہد۔ بجے مندر (رام چوڑا) اصل محلہ بجے مندر ہے جس کو عوام غلطی سے چوڑا کہتے ہیں۔ اور یہ مسجد قناتی سرائے مجاہد میں واقع ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پورب کھیت لال جی موریہ اور جامن کا دو قد آور درخت ہے

پچھم میں ناہموار زمین اور دو درختان آم اتر میں زمین پرتی غیر مزروعہ بہاری موریہ بعدہٗ کھیت مزروعہ نندلال دسوارت قوم موریہ وکیوٹ۔ دکھن میں درختان آم انتو لال موریہ کا ہے اس کے بعد بسواڑی کا جنگل ہے جو کہا جاتا ہے کہ بجے مندر میں واقع ہے۔ پھر گومتی ندی بہتی ہے۔ گومتی ندی اس قناتی مسجد سے دکھن میں ایک فرلانگ پر بہتی ہے۔ اور بہت ہی نشیب و فراز ہے غرضکہ میری تحقیق کے مطابق یہ قناتی مسجد ۱۷ ویں صدی عیسوی کے نصف آخر کی تعمیر ہے اور یہ مغلوں کا دور آخر ہے۔ اور اسکا تعلق شاہ شرف الدین مجاہدؒ سے ہے

اس قناتی مسجد سے پچھم میں ۱۵۰ قدم کے فاصلے پر ایک بھیٹے نما چبوترہ قدرے بلندی پر ۵ مزارات پختہ ایک قطار سے ہیں۔ یہ مزارات بھی سرائے مجاہد میں واقع ہیں۔ یہ چبوترہ اتر دکھن ۲۵ فٹ اور پورب پچھم ۳۵ فٹ کے قریب ہوگا مزارات میں صرف پورب والا مزار بڑا ہے۔ باقی مزارات چھوٹے ہیں اس کا راز سمجھ میں نہیں آرہا ہے۔ یہ بھی نہیں کہا جاسکتا کہ یہ ایک عوامی قبرستان رہی ہے۔ کیونکہ پختہ گھیرے اور چبوترے کا نشان موجود ہے۔ گو کہ دکھن سے یہ گر کر بھیٹے کی صورت میں ہے۔ اس کا زمانہ میرے خیال میں ۲۰۰ سال سے زیادہ کا نہیں معلوم ہوتا ہے کیونکہ پختہ قبروں کی بناوٹ اس کی نشاندہی کرتی ہے جو بالکل ظاہر ہے۔ یہ مزارات سرائے مجاہد کی آخری سرحد پر واقع ہیں اور چوحدی حسب ذیل ہے

پچھم کھیت رام ناتھ موریہ بعدہٗ موضع بجے مندر چوڑا۔ پورب کھیت بابو رام موریہ۔ اتر نشیب میں کھیت بابو رام موریہ۔ دکھن میں درختان آم و جامن

---

ع موقع معائنہ مورخہ ۱۱ جون ۱۹۸۴ء مطابق ۱۰ رمضان بروز دوشنبہ بوقت ۷ بجے صبح بموجودگی ابرار احمد مفتی محلہ اور بھائی لال کیوٹ جن کا بیر کا درخت قناتی مسجد کے اتر میں ۲۰۰ قدم پر سرائے مجاہد میں واقع ہے اور مجھے بھائی لال کیوٹ ہی نے اس قناتی مسجد کی چوحدی بتلائی ہے اور ساتھ میں موجود رہے ہیں

قدیم یا بو رام موریہ مزار کے چبوترے سے متصل چبوترے پر قبروں کے درمیان میں درختان چلبل ہیں اور ہینس کی کانٹے دار جھاڑی ہے۔

ان مزارات کے پچھم میں ذرا آپ آگے بڑھئے تو نشیب کے بعد قدرے بلندی پر سرائے مجاہد کی آخری سرحد اور موضع بجے مندر (چوہڑا) میں مینڈ کی گگر پر جس کے اتر میں بانس کی کوٹ کا جنگل ہے ایک پختہ مزار بہت کسمپرسی میں ہے۔ مزار کی بناوٹ سے مغلوں کا عہد ظاہر ہے۔ بانس کی کوٹ کے بعد دکھن میں پرتی غیر مزروعہ زمین ہے اس کے پچھم میں پھر بنسواڑی کا جنگل ہے۔ بھائی لال کیوٹ جو میرے ساتھ تھے انھوں نے مجھ سے بتایا کہ پچھم کے بسواڑی کے جنگل میں بہت سی پختہ قبریں تھیں جن کا نشان اس وقت نہیں ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ یہ قبریں مجاہدین کی تھیں جن کے نام سے یہ محلہ آباد ہے۔

موقعہ معائنہ مورخہ ۱۱ جون سنہ ۱۹۸۴ء بموجودگی ابرار احمد و بھائی لال بوقت ۸ بجے صبح

اس قنائی مسجد سے ۲۰۰ قدم کے فاصلے پر پورب میں بیر و دیگر درختان کے درمیان ایک پرتی زمین میں بہت ہی وسیع خام باونڈری ہے جو تقریباً ۵۰ فٹ اتر دکھن اور ۶۰ فٹ پورب پچھم میں ہوگی۔ اس باونڈری میں ایک پختہ چبوترہ ہے جو ۲۰ فٹ اتر دکھن اور ۱۵ فٹ پورب پچھم ہوگا اس پر ۵ قبریں پختہ ایک قطار میں موجود ہیں جس میں ۲ قبر پچھم سمت والی چھوڑ کر باقی سب شکستہ ہیں اور اوپری حصہ موجود نہیں ہے۔ ایک قبر پختہ اس پختہ چبوترے کے اوپر اتر میں کچھ فاصلہ پر ہے اور ایک پختہ قبر اس پختہ چبوترے کے اوپر ہے اس کے بارے میں چندر بلی کیوٹ نے جو موقع پر موجود تھے بتایا کہ ان ۵ قبروں کے دکھن متصل چبوترہ تھا مگر اس وقت کوئی نشان باقی نہیں ہے۔

اس قبرستان اور اس کی وسعت سے بھی اندازہ ہوتا ہے کہ یہاں پر مسلمان کافی تعداد میں موجود رہے ہوں گے اور سرائے مجاہد کی نشاندہی ہوتی ہے حالانکہ اسوقت موضع سرائے مجاہد بالکل مزروعہ ہے یا درختان ہیں مسلمانوں کی

آبادی کا کہیں دور تک بھی نشان نہیں ہے۔ بس ان کی قبرستانیں و ثقافتی مسجد ہی ان کی آبادی کی تصدیق کرنے کے لئے باقی رہ گئی ہیں۔ یہاں کی ساری زمینیں غیر مسلموں کے قبضہ میں ہیں۔ اس قبرستان کے بارے میں ایک بوڑھی عورت نے بتلایا کہ یہ سوگندھیوں کی ہے۔ لیکن اس کا خام اور وسیع صحن قبروں سے بالکل پاک وصاف ہے اور کہیں بھی خام قبر کا کوئی نشان نہیں ہے۔ البتہ یہ بات تعجب خیز ہے کہ اس قبرستان کا خام صحن درختوں اور مزروعہ ہونے سے بچا ہوا ہے۔ چوحدی یہ ہے پچھم درختان بیر وغیرہ جگ موہن کیوٹ۔ پورب بسواڑی جگ موہن کیوٹ بعدہ راستہ (کھور) بعدہٗ بسواری و مکان مسفالہ پوشش بابو نندن کیوٹ۔ اتر بسواڑی و دیگر درختان جگ موہن کیوٹ۔ دکھن درختان بیر و امرود و مہوہ وغیرہ جگ موہن کیوٹ محلہ تاڑتلہ شہر جونپور

موقع معائنہ مورخہ ۱۱ جون ۱۹۸۴ء بوقت ۱۰ بجے دن بروز دوشنبہ بموجودگی شری چندر بلی کیوٹ و ابرار احمد مفتی محلہ وہری چند سونکر عمر ۷۰ سال۔

## حضرت شاہ غلام رسول مجذوبؒ

آپ کا مزار مبارک قلعہ شاہی کے اندر مسجد کے پورب چلبل و پیپل کے درخت کے اندر واقع ہے۔ آپ عہد فیروز شاہ کے بہت ہی کشف و کرامت والے بزرگ تھے۔ آپ کا ذکر سوائے تجلیات العارفین اردو قلمی کے اور کسی دوسری کتاب میں نہیں ہے۔ آپ اپنے وقت کے اولیاء کاملین میں تھے اور عہد فیروز شاہ سے ابتدائی عہد ابراہیم شاہ شرقی جونپوری تک بقید حیات تھے اور عہد فیروز شاہ میں کچھ دنوں تک عہدہٗ قضا کو بھی زینت دی ہے حضرت ملک العلماء قاضی شہاب الدین سے گہرے تعلقات بھی تھے۔

بعد کو تارک الدنیا ہوگئے۔ آپ بہت ہی جلالی فقراء میں ہیں گستاخی کو بالکل ہی برداشت نہیں کرتے ہیں مخلوقات خدا کی حاجت روائی

میں مشہور ہیں کچھ عرصہ ہوا کہ حضرت مبین شاہؒ ایک فقیر منش بزرگ عرصۂ دراز تک آپکے مزار مبارک کے پاس میں جھونپڑی ڈالے شب و روز رہا کرتے تھے۔ وہ دراز گیسو تھے قدناٹا تھا۔ گیروے رنگ کا کرتا اور لنگی پہنے کھٹ پٹی ان کے پاؤں میں ہر موسم میں رہتی تھی۔ وہ تمباکو بہت پیتے تھے۔ اور لوگ چھیڑتے تو گالیاں بہت بکتے تھے اور وہ پھر یکایک ایسا غائب ہوئے کہ نظر نہیں آئے۔

آپ کا مزار اور اس کا چبوترہ شکست ہوگیا تھا راقم الحروف نے ڈائرکٹر جنرل محکمہ آثار قدیمہ حکومت ہند دہلی کی توجہ اس کی شکستہ حالی اور مجذوب صاحب کے کمال کی طرف دلائی تو آپکے مزار کے گھیرے کی دیواریں، مزار اور اس کے چبوترے کی مرمت کرائی گئی۔

## حضرت محمد ناصحؒ

آپ کا مزار مبارک قلعہ شاہی کی اتری دیوار سے متصل ہموار جگہ پر واقع ہے۔ آپ حضرت شاہ غلام رسول کے صاحب زادے ہیں۔ آپ کا تعلق عہد شرقی سے ہے۔ آپ کا شمار اپنے وقت کے اعظم العلماء و افضل الفضلاء میں تھا۔ تجلیات العارفین قلمی میں حضرت محمد یوسف مرحوم نے لکھا ہے کہ پابند شریعت و طریقت اور بڑے مستجاب الدعوات تھے۔ زیادہ تر گوشہ نشینی کی زندگی گذارتے مخلوق خدا کے ہجوم سے گھبراتے۔ آپ کا مزار شکست ہو رہا ہے۔ محکمہ آثار قدیمہ کو چاہیئے کہ اس قدیم یادگار کو باقی رکھنے کیلئے اس کی مرمت کرائے

مروے ۹ مئی ۱۹۸۴ء۔ بروز بدھ۔ بوقت ۵ بجے شام

## حضرت بابا شاہ الہی بخش

آپ عہد ہمایوں کے ایک خدا رسیدہ بزرگ ہیں۔ سیر و سیاحت کرتے ہوئے جونپور وارد ہوئے اور مشایخ جونپور سے بھی کافی فیض حاصل کیا ہے۔ آخر میں بھونرا جی پور کے جنگل میں ایک ٹیلہ پر بیٹھ گئے اور اپنی مشیخیت کا جھنڈا لہرایا۔ تجلیات العارفین کے بیان کے مطابق آپ جونپور کے فقراء کاملین کے زمرے میں ہیں۔ آپ کا جذب سلوک پر غالب تھا۔ آپ نے مخلوق خدا کو بہت ہی فیض یاب کیا ہے۔ آج بھی مزار مبارک سے فیض

جاری ہے۔ ۵ رجب المرجب ۱۰۶۸ء کو آپ کا وصال ہوا ہے اور بھونراجی پور کے
اسی ٹیلے پر آپ دفن ہوئے۔

آپ کا مزار مبارک شکست ہوگیا تھا جب ساریس کے کارخانہ کی تعمیر ہوئی
تو آپ کے مزار کی بھی از سر نو مرمت کرائی گئی۔ آپ کا مزار مبارک اعظم گڈھ جانیوالی
سڑک کے بائیں ساریس کے کارخانہ سے متصل ایک ٹیلہ پر ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۱۱ مئی ۱۹۸۴ء بروز جمعہ بوقت ۴ بجے
شام بموجودگی کلورکشہ والے۔

## حضرت شیخ برہان الدین جونپوری رح

آپ کاملان وقت سے تھے صاحب کشف و کرامت اور
علم ظاہر و باطن میں مرتبہ عظیم اور شان رفیع رکھتے تھے۔ آپ حسین شاہ شرقی جونپوری
کے دور آخر میں جونپور آئے اور شاہان شرقی کے محلات خاص حوض کے دکھن میں
قیام کیا۔ آپ بہت ہی صاحب تصرف درویش ہیں اور اس قدر مخلوق خدا میں محبو
ہوئے کہ آپ کے نام سے ایک محلہ شیخ برہان الدین پور قائم ہوگیا اور کاغذات
سرکاری میں درج ہے۔ مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے

ایک ۳۵ فٹ اتر دکھن، اور پورب پچھم ۲۰ فٹ اور قریب ۸ فٹ بلند
بالا چبوترے پر جس پر نو سیڑھیاں ہیں آپ کا مزار مبارک پختہ ہے۔ آپ کے مزار کے
اتر و پورب میں دو درخت گولر اور دو درخت نیم اور دکھن کی مینڈ پر ایک درخت
برکا ہے۔

پچھم مکان عبدالخالق مستری۔ پورب مکان جمنایا دو۔ اتر
کھیت جمنا یادو بعدہ ٹبلہ خاص حوض۔ دکھن راستہ جو سرکاری
سڑک سے ملا ہوا ہے۔ مزار مرمت شدہ صاف ستھرا ہے
اور سفیدی شدہ ہے۔ اسکی دیکھ بھال عبدالخالق مستری کرتے ہیں

موقع معائنہ مورخہ ۱۲ مئی ۱۹۸۴ء بروز سنیچر بوقت صبح ۸ بجے بموجودگی کلورکشہ والے۔

## حضرت مخدوم شاہ مبارک چپ

آپ مجذوب سالک یگانۂ روزگار فقرا، جونپور میں بڑے عظیم مراتب کے مالک تھے۔ آپ عربی النسل ہیں اور عہد شرقی میں حضرت بہرام شاہ کے وقت میں موجود تھے۔ مولوی خیرالدین فارسی جونپور نامہ کے مصنف اور گزیٹر جونپور نے محلہ جات کے ذکر میں آپ کو لکھا ہے۔ آپ نے چپ رہنے کا عہد کرلیا تھا اور آخر وقت اس پر قائم رہے اور اسی لئے شاہ چپ کہلائے۔ بہت ہی صاحب فیض بزرگوں میں گذرے ہیں۔ مزار مبارک کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

آپ کا مزار مبارک جھنجھری مسجد سے پچھم میں باغ عرب کی سرحد جونپور میں ہے واقع ہے۔ ایک بلند چبوترہ ۱۰-۱۰ کا ہے اور ۵ رفٹ اونچا ہے۔ مزار بڑا ہی جسیم اور قد آور شمعدان ہے۔ پورب کھیت بعدہ جھنجھری شاہی مسجد پچھم باغ عرب کا میدان تکیہ حسینی سائیں اور اتر راستہ و کھیت۔ دکھن کھیت بعدہ کچھ ہی دور پر گومتی ندی بہتی ہے۔ آپ کے مزار پر عہد قدیم کا چونے کا پلاسٹر بہت ہی قدیم اور حسین گوناگوں نقش و نگار سے مزین ہے۔ اب یہ چبوترہ بھی شکست ہو رہا ہے۔ مسلمانوں کو اپنے بزرگوں سے کوئی سروکار نہیں رہ گیا ہے۔ اب وہ روٹی کپڑا مکان اور بڑے بڑے کاروبار کی فکر میں سرگرداں و غلطاں ہیں اور ایسا انہماک ہے کہ موت کا تصور ہی ساقط ہو گیا ہے اور مستقل قیام کا یقین کامل ہے بس انھیں مذہب کی چمک دمک اور شور و شغب سے تعلق ہے

موقع معائنہ مورخہ ۱۲ر مئی ۸۴ء بروز سنیچر بوقت

۱۰ بجکر ۴۲ منٹ بموجودگی محمد زماں خاں

## حضرت بابا قدرت شاہ مجذوب رح

آپ ایک مجذوب اور شوریدہ سر فقیر تھے۔ آپ کل د شریب سے بے نیاز جنگلوں اور ویرانوں کی خاک چھانتے اور بزرگان دین کی ارواح مبارکہ سے فیض باطن حاصل کرتے ہوئے عہد شاہ جہاں میں وارد جونپور ہوگئے

یہاں مجذوب اور فقیروں کا جمگھٹ دیکھ کر یہاں کے ہو کر رہ گئے۔

کہا جاتا ہے کہ آپ کی زبان ہر وقت چلا کرتی تھی۔ اور اپنے آپ ہی سے باتیں کرتے اور ہنستے بولتے رہتے اور اپنی انگلیوں کو نچایا کرتے تھے آپکی فقیرانہ زبان اور رمز و اشارے کو سب سمجھ نہ پاتے تھے۔ ضرورت مند آتے اور اپنی باتیں کہا کرتے اور آپ اپنے میں مست ہنسا کرتے، چونکہ بہت ہی سیف زبان تھے اس لئے باتوں باتوں میں ایک دو لفظ کہہ دیا کرتے۔ خدا کی یاد میں ہر وقت مستغرق رہتے تھے۔[1]

آپ کا وصال ۱۴ رجب المرجب ۱۰۷۷ھ مطابق ۱۶۶۶ء بعہد اورنگ زیب بادشاہ ہوا۔ اور محلہ خاص پور متصل نصیب خاں منڈی پوربی دکھنی حصے پر دفن ہوئے۔ مزار کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

۱۔ پورب کھیت، پچھم مکان بنسی ہریجن، اتر کھیت، دکھن کھیت

کچھ عرصہ ہوا کہ مزار و چبوترہ شکست ہو گیا تھا۔ شری رام جیت ہریجن کے لڑکے شری رنجیت سنگھ اڈیشنل جج نے اس مزار کی مرمت کرائی اور چبوترہ بھی بنوا دیا ہے۔ دروازہ بھی لگوا دیا ہے۔ آپ ہی کی طرف سے سالانہ عرس کی تقریب بڑے ہی تزک و احتشام سے ہوتی ہے۔ غربا، فقرا، اور دوست احباب کھانا بھی کھاتے ہیں۔ یہ پورا گھرانہ بزرگوں کا بے حد عقیدت مند ہے اور ان کی ترقی کا یہی راز ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۱۷ جون ۱۹۸۴ء مطابق ۱۶ رمضان ۱۴۰۴ھ بروز اتوار بوقت ـــــ صبح بموجودگی محمد زماں خاں صاحب۔

---

[1] تجلیات العارفین اردو قلمی ص۲۰۸، شیخ محمد یوسف سہروردی ظفرآبادی

## سلطان شاہ سید

ایک بہت بلند تقریباً ۲۵ فٹ کا بھیٹا ہوگا اس پر چان ماری کے پورب میں آپ کا مزار مبارک کنکریٹ کا بہت قدیم ہے۔ اس وقت کسی طرف سے اوپر جانے کا کوئی راستہ نہیں ہے کسی بڑی سیڑھی کے ذریعہ ہی اوپر جایا جاسکتا ہے۔ مزار مبارک شکست ہوگیا ہے ہندو لوگ سید پیر بابا کہتے ہیں اور مسلمان سید جلال کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ ادھر کے سب بھیٹے شفیق مرحوم محلہ ڈھالگر ٹولہ کے تھے کیونکہ یہ محلہ بازید پور ہے وہاں کے لوگ کہتے ہیں کہ ان کا کھیت مکان و بھیٹا تھا۔ اس کی مٹی کاٹ کر سڑک سرکاری میں چلی گئی ہے۔ میں نے دیکھا کہ اب بھی بہت لوگ حاضری دیتے ہیں اور بھیلے کے نیچے ہی اگر بتی جلا دیتے ہیں۔ اس ٹیلہ پر دو مزار ہیں ایک مزار کا ذکر آچکا ہے۔ اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم میں کھیت پرتاپ یادو بعدہٗ چان ماری کا بھیٹہ ہے
پورب کھیت پرتاپ یادو کا جو پہلے بھیٹا تھا۔ اتر کھیت محمد اسمٰعیل
انصاری و کنواں ہے۔ دکھن کھیت پرتاپ یادو کا ہے۔
اس ٹیلے پر مزار سے متصل چار پیڑ نیب کا ہے اور باقی
جھاڑ جھنکاڑ ہے۔ المرقوم ۳۰ جون ۸۴ء بروز سنیچر ۱۱ بجے دن

## حضرت سید حسام الدین شاہ ؒ

سید گلی ضامن صاحب نے ہمیں بتایا کہ اس خاندان کے مورث اعلیٰ مدینہ سے ہندوستان آئے تھے اور دہلی میں سکونت اختیار کی تھی۔ پھر ہنگامہ امیر تیمور سے شکستہ خاطر ہو کر بعہد شاہان شرقی جونپور آئے اور یہیں پر سید حسام الدین صاحبؒ کی ولادت ہوئی ہے۔

آپ علم ظاہر و باطن میں یکتائے روزگار تھے۔ آپ کی علمیت اور کرامت اور باطنی تصرفات کا شہرہ دور دور تک پہنچا ہوا تھا۔ اور یہی وجہ ہے کہ دیار و امصار کے لوگوں نے فیض خوب اٹھایا ہے۔

اس خاندان کو شاہ جہاں بادشاہ کی طرف سے معافی کے فرامین اور جاگیرات دی گئیں۔ سید علی ضامن جن کی عمر اس وقت ۷۵ سال کی ہے مجھے موقع پر تمام باتوں سے آگاہ کیا۔ آپ کی سکونت کرنجہ خورد میں ہے

مزار حضرت سید حسام الدین شاہؒ موضع ملنا پور جونپور

اور وہاں کے ذی وقار لوگوں میں آپ کا شمار ہے۔ اس موضع کی ایک وسیع قناتی مسجد کے صحن میں ۴ مزارات ہیں۔ اور دکھن جانب ۳ مزارات ایک قطار سے ہیں۔ اور ایک مزار دکھن و پچھم میں ایک چبوترے پر ہے۔ پچھم والا پہلا مزار ہے بہت ہی نقش و نگار سے مزین ہے۔ اس پر اللہ اکبر مرد

آبدم مُ سنہ ۱۲۰۴ ہجری کندہ ہے اور یہی سال وصال ہے اور یہ زمانہ بیدار بخت بادشاہ دہلی کا ہے جو سنہ ۱۷۸۹ء کے مطابق ہے۔ چوحدی حسب ذیل ہے۔

پورب زمین افتادہ بعدہٗ خاندانی قبرستان علی ضامن۔ پچھم زمین افتادہ قبرستان بعدہٗ کھیت مزروعہ رام بلی یادو۔ اتر کھیت مزروعہ فنہد تیو توریہ و رام بلی یادو۔ دکھن زمین افتادہ ورانسہ بعدہٗ کھیت بیجو موریہ کا ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۲۵ر جولائی سنہ ۱۹۸۴ء بروز بدھ ۹ بجے دن

## حضرت کمال الدین شاہ مجذوبؒ

آپ اپنے وقت کے کاملین فقرا میں گذرے ہیں ایک عرصۂ دراز تک جونپور میں بھی قیام رہا ہے اور حضرت کڑک شاہ مجذوبؒ جو عید گاہ شاہی میں رہتے تھے بڑا ہی یارانہ تھا۔

کڑک شاہؒ جہانگیر کے عہد میں گذرے ہیں۔ حضرت کمال الدین شاہؒ کو فیض باطنی حضرت شاہ مبارک بنارسیؒ سے پہنچا ہے اور حضرت شیخ مبارک بنارسیؒ حضرت شیخ شمس الحق بڑے حقانی کی اولاد سے تھے۔

آپ اکثر مست الست ملہنی اور اس کے اطراف میں پھرا کرتے تھے۔ تن بدن اور کپڑے کا ہوش نہ تھا۔ جہاں پر اس وقت مزار ہے وہیں پہ حضرت شاہ قاضی کفایت اللہ کا مدرسہ بھی تھا اور یہاں پر ایک بہت ہی وسیع مزارات کے پچھم میں قناتی مسجد ہے۔ آپ کا مزار جونپور سے ملہنی جاتے ہوئے بائیں جانب لب سڑک ہے ایک ۳۵ فٹ مربع چبوترہ ہے۔ جس کی دیواریں شکست ہو گئی ہیں۔ ۱۰ مزارات بڑے اور دو مزار چھوٹا ہے۔ ایک مسجد قناتی ہے اس قبرستان کی چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم مسجد قناتی بہت ہی حسین بعدہٗ پکھری ہے۔ پورب میں کھنتی ہے سڑک ہے اور بعدہٗ پیچ روڈ جو ملہنی کو گئی ہے۔ اتر دکھن پچھم میں زمین افتادہ بعدہٗ مویشی اسپتال ہے۔ دکھن میں زمین افتادہ بعدہٗ کھیت ہے

منگرو بڑ ئی نے یہاں مزارات میں سب سے بڑا و بلند مزار حضرت کمال الدین شاہ مجذوب رح کا ہے۔ اس کے بعد والا مزار حضرت شاہ قاضی کفایت اللہ کا ہے۔ باقی مزارات آپ حضرات کے خلفاء و مُریدین کے ہیں۔ دو درخت ببول کے ہیں۔

موقع معائنہ مورخہ ۲۵؍جولائی ۱۹۸۴ء بروز بدھ ۱۱؍بجے دن

مزار حضرت کمال الدین شاہ مجذوبؒ موضع طہنی جونپور

## حضرت پھیرتے شاہ مجذوبؒ

آپ کا نام عبدالرحیم شاہ ہے لیکن گاؤں و اطراف وجوانب کے لوگ پھیرتے شاہ کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ اس کی وجہ تسمیہ کے بارے میں گاؤں کے لوگوں نے ہمیں بتلایا کہ موضع کٹکا پور کی کوئی عورت روٹھ کر سسرال سے اپنے گھر جا رہی تھی جب وہ عورت آپ کے مزار کے پاس آئی تو آواز آئی کہ "کہاں جات ہو پھر جا" اس عورت نے اس کے جواب میں کہا کہ "تو ہیں کاہے نا پھر جانیو ہم نہ پھرتے" بس اس عورت کا اتنا کہنا تھا کہ آپ کا مزار بجائے اتر دکھن کے کچھ رخ پورب پچھم ہو گیا ہے

مزار حضرت پھیرتے شاہ و حضرت اسمٰعیل شاہ موضع کٹکا پور جونپور

یہ دونوں مزار سنگین ہیں اور موضع گنگا پور میں بیجا پور جانے والی سڑک کے دائیں جانب لب سڑک چند قدم کے فاصلے پر ہیں۔ دونوں پر شمعدان ہے دوسرا والا مزار حضرت سید اسمٰعیل شاہ کا ہے۔ گاؤں والے بیحد معتقد ہیں یہاں کے ہندو حضرات نے ایک وسیع چبوترہ بنوا کر مزار کی مرمت کرادی ہے یہ مزار عہد شاہ جہانی کی ایک یادگار ہے۔ حضرت پھیرتے شاہ ایک مجذوب کامل تھے۔ اُن کا آم کا باغ گاؤں والوں کے بیان کے مطابق اسی گاؤں میں رہبگہ کے قریب تھا جو بادشاہ وقت کی طرف سے بطور گذر اوقات دیا گیا تھا لیکن اسوقت تو کچھ بھی نہیں ہے۔ بس اس ویرانے میں آپ کی قبر ہے یہ تغیرات زمانہ ہیں عبرت و نصیحت کے لئے لیکن سب کی آنکھیں بند ہیں اور کان بہرے ہیں جب کوس رحیل بجیگا بیداری تب آئے گی۔

چوحدی حسب ذیل ہے۔

پچھم درخت کٹھل بعدہٗ سڑک سرکاری، پورب کھاتہ دسرت بیجو یادو۔ دکھن کھائیں دسرت۔ موقع معائنہ مورخہ ۲۵ جولائی ۱۹۸۴ء بروز بدھ بوقت ۲ بجے دن۔

## حضرت بابا نہال شاہ مجذوب

آپ ایک مجذوب کامل اور خدا رسیدہ بزرگ عہد فرخ سیر بادشاہ دہلی میں گذرے ہیں۔ آپ ایک عرصہ دراز تک فقرا جونپور کی صحبت بابرکت میں رہ کر باطنی فیوض و برکات اور کمالات حاصل کئے آخر میں مستقل سکونت کے لئے اس اطراف کے ویرانے کو پسند فرمایا اور موضع شکار پور کے ویرانے میں بود و باش اختیار کرلی۔

آپ کے وقت میں شیر زماں خاں جونپور کے ناظم تھے۔ آپ کا مزار مبارک موضع شکار پور میں بیجا پور جانیوالی سڑک کے بائیں نشیب میں ایک بلند ٹیلہ پر واقع ہے۔ مزار پر گلابی اور فیروزی رنگ میں بوٹے بنے ہوئے ہیں

اور باوجود قدامت کے بھی متاثر کئے بغیر نہیں رہتے۔ اور یہ پچیکاری روضۂ شیر زماں
خاں سے ملتی ہے جن کا مقبرہ کنگھوہ میں لب دریائے گومتی ہے۔ آپ کا
مزار ۲۰-۲۰ فٹ کے مربع چبوترہ پر ہے۔ اب یہ چبوترہ ہر طرف سے ٹوٹ گیا
ہے۔ اس کی مرمت کرانا ضروری ہے ورنہ تاریخ کی یہ یادگار بھی ختم ہو جائیگی۔

مزار مبارک حضرت بابا نہال شاہ مجذوبؒ موضع سکار پور جونپور

اس کی چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم کھیت مزروعہ اور اینٹ کا بھٹہ ہے۔ پورب زمین افتادہ بعدہٗ کھیت
مزروعہ ہے۔ اتر میں کھیت مزروعہ بعدہٗ سڑک سرکاری ہے۔ دکھن میں
کھیت مزروعہ جس میں متکا بہت زوردار ہے۔ مزار سے ملی ہوئی پورب

میں ہینس کی جھاڑی اور دکھن سمت ببول کے درخت ہیں۔ اس شکستہ چبوترے پر چاروں طرف سریّہ کا جنگلا لگا ہوا ہے۔

موقع معائنہ مورخہ ۲ جولائی ۱۹۸۴ء بروز بدھ بوقت ۱۲ بجے دن

## حضرت مخدوم شاہ محمد علیؒ

آپ مجذوب سالک اور علم ظاہر و باطن سے آراستہ پابند شریعت و طریقت بزرگوں میں ہوئے ہیں۔ آپ کی ذات باعث نعمت و برکت تھی آپ لودیوں کے آخری دور میں اپنی شخصیت کا جھنڈا لہرائے ہوئے تھے اور مخلوق خدا کی بہت فیض رسانی فرمائی ہے۔

اہل جونپور آپ کے مراتب اور برکات سے آگاہ نہیں ہیں اور آپ کا ذکر بجز تجلیات العارفین اردو قلمی حضرت شیخ محمد یوسفؒ کے اور کہیں نہیں ملتا ہے۔ آپ کا مزار پُر انوار منشی امام بخش مرحوم کی مسجد کے اُتر نالے کی ایک تنگ کوٹھری میں بسم اللہ قریشی کی دوکان سے متصل ہے متواتر سیلاب کی وجہ سے کوٹھری میں نمی اور گندگی رہتی ہے۔ مزار مبارک پر چادر چڑھی رہتی ہے اہل حاجت حاضری دیتے ہیں اور مرادیں حاصل کرتے ہیں۔ عبدالمجید شاہ نے کوٹھری کے سامنے افتادہ زمین پر دیوار کشید کرکے آگے لوہے کا گیٹ لگوا دیا ہے۔ یہ تعمیری کام ۸۳ء میں ہوا ہے آپ کا وصال ۱۸ ار شعبان ۹۳۷ھ میں ہوا ہے [1]

## حضرت مخدوم شاہ عبداللطیف چشتیؒ

آپ کا مزار مبارک محلہ رضوی خاں میں شنکر پرشاد کیوٹ کی لکڑی کی ٹال کے پچھم اور اشوک ٹاکیز کی باؤنڈری سے متصل ہے اور ایک دوسرا مزار مبارک تنگ حضرت مخدوم شاہ خدا

---

[1] تجلیات العارفین قلمی اردو ص ۹۷

بخشؒ کا شنکر پرشاد کیوٹ کے مکان کے اندر اور اشوک ٹاکیز کے ٹینک سے لگا ہوا ہے۔ ان دونوں مزارات کا سلسلہ اشوک ٹاکیز کے اندر جو مزارات ہیں انھیں سے متعلق ہے۔ سلاطین جونپور قلمی اور دو سید غوث وکیل میں صرف اتنا تحریر ہے کہ آپ حضرات اولیاء کاملین اور فقرائے زمانہ میں سے تھے اور بہ عہد حسین شاہ شرقی جونپوری موجود تھے

شنکر پرشاد کیوٹ کا بیان ہے کہ مزارات ٹوٹے تھے ہماری دادی کو خواب میں مرمت کے لئے کہا گیا تو دادی نے مرمت کرا دیا۔ اندر والے مزار کے بارے میں بتایا کہ مکان کی تعمیر کے وقت مزار کی جگہ چھوڑ کر تعمیر ہوئی ہے۔ شنکر پرشاد کا کہنا ہے کہ تب سے ہم لوگ بڑے آرام سے ہیں سفیدی صفائی ہم لوگ کرتے ہیں اور چراغ بتی جلاتے ہیں اور پھول مالا چڑھاتے ہیں۔

تجلیات العارفین میں ہے کہ دونوں بزرگ سالک مجذوب تھے آپ حضرات بہت ہی مرتاض اور متوکلانہ زندگی بسر کرتے تھے۔ اہل خدمت نے آپ کی ذات بابرکت سے فیض اٹھایا ہے۔ آپ کے وصال کا سن معلوم نہ ہو سکا۔

موقع معائنہ مورخہ ۷ راگست ۱۹۸۴ء بروز منگل بوقت ۱۱ بجے دن بمو جودگی شنکر پرشاد کیوٹ

## حضرت بابا سید اکبر شاہؒ

آپ کا شمار اپنے وقت کے کاملین وصالحین میں تھا۔ آپ پر شوریدہ سری غالب تھی۔ آپ ویرانہ زیادہ پسند فرماتے تھے۔ بزمانہ اکبر بادشاہ جونپور کے فقراء کی شہرت سنکر آئے تھے اور بہت فیض یاب ہوئے۔ آپ بہت ہی کشف وکرامت والے بزرگ تھے۔ آج بھی مخلوق خدا کی حاجت روائی کی طرف زیادہ متوجہ رہتے ہیں اور فیض اسی طرح جاری تھا جیسے حیات مبارکہ میں

جاری تھا۔

آپ کا وصال کب ہوا معلوم نہ ہو سکا۔ آپ کا مزار مبارک محلہ خواجگی ٹولہ میں حافظ اصغر صاحب مرحوم کے مکان سے ملا ہوا اتر طرف ہے۔ حافظ قاری اصغر صاحب ایک بہت ہی متدین متقی و پرہیزگاروں میں تھے۔ دو تاحیات اٹالہ مسجد میں جمعہ کے پیش امام تھے۔

۴ فٹ اونچے اور تقریباً بارہ فٹ اتر دکھن اور پورب پچھم ۱۰ فٹ کے لانبے اور چوڑے چبوترے پر چاروں طرف سے ۹ فٹ کی بلند چہار دیواری سے گھرا ہوا آپ کا خام مزار ایک ۲ فٹ اونچی دیواروں میں موجود ہے پائینتی نیب کا بہت قدیم درخت ہے۔ سیکڑوں سال کا معلوم ہوتا ہے۔ اس درخت نے مزار کے نصف حصہ کو اپنے میں ضم کر لیا ہے۔ ان دیواروں کو جناب گلاب قریشی نے بنوایا ہے

## حضرت داتا شاہ مجذوب رح

آپ عالم علوم شریعت و طریقت تھے آپ نے ملا خیر محمدی سے بہت کافی روحانی فیوض و برکات کا حصول کیا۔ لیکن جذب کی کیفیت سلوک پر غالب رہی۔ آپ نے ہمیشہ آبادی سے دور ویرانہ کو پسند کیا۔ آپ نے بڑی ریاضت شاقہ اور کثیر مجاہدہ فرمایا اور ہر وقت ذکر و فکر میں گم رہتے تھے حتیٰ کہ بھوک پیاس اور لباس کا بھی خیال نہ فرماتے۔ حضرت حمزہ حبشی رح اور شاہ محمد درویش رح کے ہمعصر تھے۔ ان لوگوں کی باطنی توجہ سے مالا مال ہو گئے۔

آپ کی ذات بابرکات سے مخلوق خدا کو بہت فیض پہنچا ہے اور وہ فیض آج بھی جاری ہے۔ آپ اتنے بافیض بزرگ ہیں کہ اگر آج بھی کچے برتن میں پانی آپ کے مزار پر اگربتی جلا کر رات کو رکھ دیا جاوے اور پھر وہی پانی پتھری کے مریض کو پلایا جائے اور ۴۰ روز یہ عمل جاری رہے تو بحکم خدا پتھری ختم ہو جائے گی۔ آپ کا مزار مبارک اعظم گڈھ جانے والی کملا پتی

ترپاکھٹی روڈ سے پُل کے بعد داہنے طرف نشیب میں ایک چبوترے پر ہے
موقع معائنہ ۷ اگست ۸۴ء.

## حضرت شاہ حسین گرم دیوان رح

آپ ایک خدا رسیدہ بزرگ اور علوم ظاہر و باطن میں یکتا اور یگانۂ روزگار تھے۔ آپ کو بیعت و خلافت حضرت شیخ بہار الدین رح جونپوری سے حاصل تھی. کہا جاتا ہے کہ آپ پر جذب غالب تھا اور زبان مثل تلوار کے چلتی تھی. جو کہدیتے وہ ہو جاتا تھا۔ ویرانہ پسند تھا۔ حسین آباد کے جنگل میں پھرا کرتے تھے۔ اور بہت ہی متوکل اور خدا ترس تھے۔ کچھ لوگ آپ کو حضرت گرم دیوان کے نام سے یاد کرتے ہیں. اور کچھ ہندو حضرات آپ کو " سید بابا جھلملیا بیر بابا" کے نام سے جانتے ہیں اور یہی زیادہ مشہور ہے

مقبرہ سید حسین شاہ گرم دیوان حسین آباد جونپور

لیکن آپ کا نام سید حسین تھا اور حسین آباد موضع آپ کے نام مبارک سے منسوب ہوا ہے۔ چونکہ آپ گرم ہوتے یعنی جلال طاری ہوتا اسی وجہ سے گرم کا اضافہ ہوا ہے۔ آپ کا مزار مبارک دیوانی کچہری کے راستے کے سامنے داہنی طرف لب سڑک ہے۔ آپ کے مقبرے کے گیٹ پر یہ عبارت ہندی زبان میں لکھی ہے کہ "سید بابا جھلملیا دیپا ما پھیکو کھٹک بنوایا" لیکن کچھ معتبر لوگوں کا بیان ہے کہ فضل احمد ایک ڈپٹی کلکٹر جونپور میں تھے ان کی شادی کو ۲۰-۲۲ سال ہو گیا تھا مگر لاولد تھے کسی نے ان کی توجہ آپ کی طرف مبذول کرائی اور آپ حاضری دینے لگے۔ آپ نے توجہ روحانی کی اور ان کے یہاں ایک لڑکا پیدا۔ چونکہ آپ کا مزار مبارک بہت کسمپرسی کے عالم میں تھا اور پھیکو کھٹک بھی آپ کا بے حد معتقد تھا۔ آپ نے موجودہ تعمیر اسی کے ذریعہ سے کرائی اور بعض وجوہ کی بنا پر اپنے نام کے بجائے پھیکو کھٹک کا نام تعمیر میں تحریر کرایا ہے۔ چودھری حسب ذیل ہے

پورب سڑک سرکاری جو بنارس ظفرآباد کو گئی ہے۔ پچھم کھیت پھیکو کھٹک۔ اتر مکان کھپریلہ۔ دکھن زمین افتادہ وکھیت۔ بعدہٗ بنگلہ وانجنیر ودکان انجنیئر آپ کے مقبرے سے متصل عظیم درخت جلیل کا ہے اور باہری صحن میں دکھن جانب آم کا چھوٹا درخت ہے۔ ہندو حضرات بہت عقیدہ رکھتے ہیں۔ اور دن بھر آنے والوں کا تانتا بندھا رہتا ہے۔

## حضرت بابا میر مست مجذوبؒ

آپ بادۂ عرفان میں مست الست اکثر ویرانوں اور جنگلوں کا چکر لگانے اور خورد و نوش سے بے نیاز ہو کر صبح کہیں کرتے اور شام کہیں۔ اکثر بزرگوں کی ملاقات کو جاتے اور وہی مجذوبیت کی باتیں کرتے تھے۔ کہا جاتا ہے کہ حضرت شاہ بارہ ہزاریؒ سے یارانہ بہت تھا اور میرپور و رشید آباد میں پڑے رہتے تھے اگر کسی نے کچھ دے دیا تو کھا لیا ورنہ یاد الٰہی

ے انچا اشتہا کو پوری کرتے۔ بہت ہی صاحب فیض تھے اور سماع کی محفلوں میں بہت جاتے صاحب وجد و حال تھے۔

وصال سے کچھ پہلے آپ نے اسی جگہ پر مستقل سکونت اختیار کرلی اور ہر وقت دھونی رمائے رہتے مخلوق خدا کو آپ کی ذات سے بہت فیض پہونچا ہے لوگ آپ سے بہت محبت کرتے اور آپ کی بے حد خدمت کرتے تھے۔ آپ کی محبت کی عظیم یادگار آپ کے نام سے محلہ میر مست ہے۔ آپ کی وفات ۱۷ رجب سنہ ۱۱۲۴ھ مطابق سنہ ۱۷۱۲ء میں ہوئی آپ کا مزار محلہ میر مست جونپور میں حضرت شمس العلماء مولانا شمس الدینؒ کے مکان کے سامنے ہے۔ ایک بلند و وسیع چبوترے پر اونچا مزار پورب والا آپ ہی کا ہے[1]

## حضرت فاضل شاہ

آپ اولیاء متاخرین میں بہت ہی مشہور و معروف اور روشن ضمیر و صاحب کشف و کرامات ہوئے۔ پابند شریعت و طریقت تھے۔ آپ دلوں کے بھید کو خوب جانتے تھے اور اکثر راز کو ظاہر کردیا کرتے تھے۔ حاجت مندوں کی حاجت روائی اور مخلوق خدا سے شفقت و محبت میں مشہور رہے۔ آپ میں کسی قسم کا کوئی بھید بھاؤ نہ تھا۔ آج بھی مزار مبارک سے فیض جاری ہے[1]

آپ کا مزار مبارک مذبح خانہ کلاں جانے والی سڑک سے بائیں مرجع خلائق ہے۔ مزار چینی کے ٹکڑوں سے مزین ہے اور ٹین کی پرچھتی پڑی ہوئی ہے اور اب ٹین کی پرچھتی کی جگہ پختہ تعمیر کردی گئی ہے۔ چوحدی یہ ہے پچھم قبر حسین علی قریشی بعدہٗ مزار مبارک حضرت رودرا شاہ مجذوب بعدہٗ قبرستان و مذبح خانہ۔ پورب مکان مسکونہ۔ اتر سڑک سرکاری جو ملا ٹولہ کو گئی ہے۔ دکھن سوکھا ہوا املی کا درخت در زمین افتادہ۔ اسی سے متصل

---

[1] تجلیات العارفین قلمی شیخ محمد یوسف سہروردی ظفرآبادی صـ۲۴

ایک قناتی مسجد ہے اس کے پشت پر ایک مزار حضرت باقی شاہ مجذوبؒ کا ہے آپ بھی بہت ہی صاحب فیض بزرگوں میں ہیں۔ ہر جمعرات کو حضرت فاضل شاہ حضرت منصور عرف رُوڑا شاہ مجذوبؒ اور حضرت باقی شاہ مجذوبؒ کے مزار مبارک پر چادر چڑھی رہتی ہے۔ اور لوگ زیارت و فاتحہ اور حاجت روائی کے لئے آتے ہیں۔ حضرت فاضل شاہ کا عرس ہر سال ۱۴ ذی الحجہ کو بڑی شان و شوکت سے ہوتا ہے قرآن خوانی ہوتی ہے۔ فقراء و مساکین کھاتے ہیں اور شب میں محفل سماع آراستہ ہوتی ہے

موقع معائنہ مورخہ ۱۷ دسمبر ۱۹۸۴ء بموجودگی محمد زماں خاں

مزار مبارک حضرت فاضل شاہ "مذبح خانہ کلاں جونپور" ڈمین والی چھتی کا فوٹو

## حضرت مخدوم شاہ محمد تراب علی چشتیؒ

آپ کو ارادت و خلافت حضرت مخدوم شیخ بہاء الدین

چشتی جونپوریؒ سے تھی۔ حضرت تراب علی شاہؒ ہمایوں بادشاہ کے دورِ حکومت میں بغرض تبلیغ اسلام ترک سکونت کر کے اس دیار میں آئے اور اس اطراف کے لوگوں کو اپنے باطنی کمالات اور اخلاق نبوی سے مشرف با اسلام کیا ہے۔ آج بھی مسلمانوں کا اس اطراف میں جماؤ آپ ہی کی کوششوں کا رہین منت ہے
آپ نے اپنی حیات طیبہ میں بلا اختلاف مذہب و ملت مخلوق خدا کی بیحد خدمت اور حاجت روائی کی ہے۔ آج بھی مزار مبارک سے فیض جاری ہے۔ جلی ہوئی اگربتی اور مٹی کے چراغوں سے ظاہر ہے اور عبدالشکور محمد پور رنو پٹی جنکا مکان قرب میں واقع ہے انکا بیان بھی ہے کہ ہر جمعرات کو یہاں میلہ لگتا ہے اور ہندو مسلمان مرد و زن اپنی ضروریات کے لیے آتے ہیں اور ان کی مرادیں پوری ہوتی ہیں
آپ کا مزار مبارک بدلاپور جانیوالی سڑک پر نوپڑواں سے ایک کلومیٹر دور بائیں سمت واقع ہے مزار ۱۵ فٹ پورب پچھم اور ۸ فٹ اتر دکھن کے گھیرے میں ہے۔ چہار دیواری صابر دھوبی ساکن برے پٹی نے مراد پوری ہونیکی خوشی میں بنوا دی ہے اور گھیرے کا دروازہ پورب میں بے کیواڑ کا ہے۔ چوحدی حسب ذیل ہے۔
پچھم مکان عبدالشکور حجام پورب زمین افتادہ سکین یادو، اتر مسجد فاتی و کھائیں بعدہ سڑک سرکاری جو بدلاپور اور جونپور کو گئی ہے۔ دکھن درختان آم انور و بچو وغیرہ اور ایک عدد پختہ کنواں جسکے منہ پر خود رو درختان ہیں۔
موقع معائنہ مورخہ ۹ اپریل ۱۹۸۴ء بروز منگل بہمراہ جناب انور انصاری صاحب ۷ بجکر ۵ منٹ پر عبدالشکور حجام کی موجودگی میں سروے مکمل کیا۔

## حضرت مخدوم شاہ شمس الدین دریائیؒ

آپ کا شمار جونپور کے اولیاء چشتیہ کے علماء میں ہے اور حضرت مخدوم سید علی داؤدؒ سے آپ کو بیعت و ارادت تھی۔ کمالات باطنی کے حصول کے بعد تبلیغ اسلام کے لئے بابر بادشاہ کے ابتدائی دور میں اس اطراف میں تشریف لائے اور ایک عرصہ تک بلکچھا میں دریائے گومتی کے کنارے رہے

اسی لئے دریائی مشہور ہوئے ہیں اسکے بعد آپنے کھٹہن میں قیام کیا اور آخر میں ہٹی
نریندر پور جانیوالی سڑک پر موضع چھتوپور میں مستقل سکونت اختیار کرلی اور یہی جگہ
آپ کا مدفن ہوگئی۔ مزار مبارک ہٹی نریندر جاتیوقت بائیں سمت نالے کے بعد واقع
ہے مزار سے متصل ایک پختہ کنواں شاہی عہد کا ہے۔ مزار پختہ اور سفیدی شدہ ہے ہر جمعرات
کو لوگ حاضری کیلئے آتے ہیں۔ کھٹہن اور اسکے اطراف کے مواضعات میں جو مسلمان ہیں
آپ ہی کی تبلیغ اشاعت اور باطنی کمالات کا فیض ہے آپ مخلوق خدا کیساتھ محبت اور
اپنائیت کا برتاؤ کرتے تھے۔ میں نے دیکھا آج بھی مزار کے قریب سے گذرنیوالے ہاتھ
جوڑ کر سلام عرض کرتے ہیں۔ فیض جاری ہے لوگ سیراب ہوتے ہیں
موقع معائنہ مورخہ ۹ اپریل ۱۹۸۵ء بروز منگل بموجودگی مدعی میاں ہری ہر پرتاپ سنگھ جی

## پنجہ شریف جونپور میں ضریح اقدس کی تنصیب سعید

مورخہ ۱۲ اپریل ۱۹۸۵ء ۸ بجے صبح ایک عظیم
الشان اجتماع کا انعقاد زیر سرپرستی سرکار حجۃ الاسلام حضرت مولانا محمود الحسن صاحب
قبلہ امام جمعہ و جماعت جونپور رہا۔ پنجہ شریف جونپور کی مقدس درگاہ ابوالفضل العباس
کی مرمت تزئین و آرائش اور تعمیر جدید کا کام ایک عرصہ سے ہو رہا ہے۔ اسکا اہم
گیٹ ابن الحسن صاحب کی توجہ کا رہین منت ہے اسی اجتماع میں سرکار حجۃ الاسلام
حضرت مولانا سید زاہد احمد صاحب قبلہ مجتہد لکھنؤ نے اپنے دست مبارک سے ضریح انور
اقدس حضرت عباسؑ میں نصب کیا ہے۔ حضرت مولانا محمد طاہر صاحب قبلہ نے
ایصال ثواب کی ایک مجلس میں فن خطابت کا خوب خوب جوہر دکھایا

امامیہ حضرات کی خاندان رسالت سے عقیدت و محبت اور ضریح اقدس کی
تنصیب اگر بے ریا اور نام و نمود سے پاک صاف ہے تو وہ آخرت میں ضرور رنگ
لائیگی اور ایک اچھا توشۂ آخرت ثابت ہوگی۔ کیونکہ اخلاص خدا کے قرب کا بنیادی
پتھر ہے اور معرفت کی کنجی ہے۔ محبت اور اخلاص زبانی نہیں عملی ہونا چاہئے جس میں
بال برابر ریا نہ ہو۔

# فہرست کتابیات

اُن کتابوں کی فہرست جن سے "تاریخ سلاطین شرقی اور صوفیائے جونپور" کو قلم بند کرنے میں مدد لیگئی ہے مع صفحات کے ہے۔ کتاب کے ہر صفحہ پر حوالہ درج ہے اور آخر میں یہ فہرست ہے۔

| نام کتاب | نمبر شمار |
| --- | --- |
| برسی براؤن رپورٹ شرقی آرکیٹکچر انگریزی | ۱ |
| بھارت کا اتہاس۔ ایشوری پرشاد ص ۲۵۳ | ۲ |
| کیرت لتا ص ۳۲ مصنف ودیاپتی ٹھاکر ہندی ص ۳۵-۶۶-۶۷ | ۳ |
| ملا محمود انگریزی ایڈیشن پروفیسر مہدی علی خاں ص ۳۰ ص ۳۱ ص ۴۷ ص ۵۴ ص ۳۷۳ | ۴ |
| عہد اسلامی کا ہندوستان۔ سید ریاست علی ندوی ص ۲۷۷-۲۸۱ | ۵ |
| سبحۃ المرجان فارسی، میر غلام علی آزاد بلگرامی۔ | ۶ |
| تاریخ راج بنارس اردو ص ۱۰ و ۱۲ حکیم مظہر حسین۔ | ۷ |
| کنگھم رپورٹ انگریزی سروے آف انڈیا۔ | ۸ |
| گزیٹر جونپور انگریزی۔ مسٹر ایچ آر نیول | ۹ |
| جغرافیہ جونپور اردو مطبوعہ سنہ ۱۹۳۴ء ص ۹۰ | ۱۰ |
| تاریخ آئینہ اودھ مطبوعہ آگرہ اردو۔ | ۱۱ |
| مرقع بنارس اردو | ۱۲ |
| تجلیات العارفین قلمی اردو شیخ محمد یوسف سہروردی | ۱۳ |

| نمبر شمار | نام کتاب |
|---|---|
| ۱۴ | چراغ نور تاریخ ظفرآباد جونپور اردو میر علی ضامن ترمذی |
| ۱۵ | جغرافیہ دار السرور قلمی اردو ۔ ذوالفقار حسین مرحوم |
| ۱۶ | منتخب التواریخ ۔ ملا عبدالقادر بدایونی ۔ فارسی ص ۱۵۲-۱۵۳ |
| ۱۷ | آئین اکبری ۔ ابوالفضل فارسی مطبوعہ |
| ۱۸ | گزیٹیر پرتاب گڈھ انگریزی ص ۱۴۴ تا ۱۴۹ |
| ۱۹ | گزیٹیر مرزاپور حصہ دوئم ص ۲۰۰-۲۰۲ مطبوعہ ۱۹۱۱ء الہ آباد انگریزی |
| ۲۰ | ولیمرس رپورٹ انگریزی : ۶۸ ۳۳ ۔ ۱۰ او امطبوعہ ۲۶ رمئی ۱۸۸۰ء الہ آباد |
| ۲۱ | تاریخ فرشتہ ۔ مصنف محمد قاسم اردو ایڈیشن ۔ |
| ۲۲ | تاریخ عتبی فارسی مطبوعہ |
| ۲۳ | تاریخ روضۃ الصفا ۔ |
| ۲۴ | تاریخ ہند ۔ مسٹر الفسٹن گورنر بمبئی ۔ |
| ۲۵ | محمد قاسم سے بابر تک ۔ اردو ۔ علامہ نیاز فتحپوری |
| ۲۶ | منتخب التواریخ ۔ ملا عبدالقادر بدایونی اردو ایڈیشن |
| ۲۷ | آئینہ تاریخ عماص ص ۹۰-۹۱ |
| ۲۸ | قوموں کا عروج و زوال مذاہب کی روشنی میں اردو |
| ۲۹ | تاریخ ہند لالہ لاجپت رائے حصہ اول |
| ۳۰ | جونپور کا اتہاس ۔ شری بھاسکر ہندی ۔ |
| ۳۱ | طبقات اکبری ۔ خواجہ نظام الدین احمد فارسی |
| ۳۲ | جونپور نامہ قلمی فارسی مولوی خیرالدین محمد مرحوم مملوکہ لائبریری مہاراجہ رام نگر بنارس |
| ۳۳ | موج کوثر ۔ شیخ محمد اکرام ۔ مطبوعہ پاکستان |

| نمبر شمار | نام کتاب |
|---|---|
| ۳۴ | تاریخ ہفت اقلیم قلمی فارسی |
| ۳۵ | تجلیٔ نور قلمی فارسی حصہ سوئم نایاب |
| ۳۶ | گزیٹیر جونپور انگریزی |
| ۳۷ | سیر الملوک مُلا محمد اصفہانی |
| ۳۸ | شمس سراج |
| ۳۹ | گزیٹیر اُڑیسہ |
| ۴۰ | منتخب التواریخ بدایونی ص ۲۴۹ |
| ۴۰ | عمدۃ الکلام فی تاریخ سلاطین اسلام ص ۳۶۶ |
| ۴۲ | امپریل گزیٹیر آف انڈیا جلد دوئم ص ۳۷۴ |
| ۴۳ | جغرافیہ دار السرور قلمی فارسی |
| ۴۴ | تاریخ ہند مولوی ذکاءاللہ اردو |
| ۴۵ | دی پٹھان کنگس انگریزی ایڈیشن |
| ۴۶ | تجلیٔ نور قلمی حصہ سوئم فارسی ص ۵۷، ۵۹ نایاب |
| ۴۷ | ہسٹری آف انڈیا۔ ڈاکٹر ڈبلو ڈبلو ہنٹر ص ۱۱۰ |
| ۴۸ | منتخب التواریخ بدایونی ص ۱۱۸ فارسی |
| ۴۹ | سفرنامہ ابن بطوطہ سیاح اردو ص ۳۱۴ |
| ۵۰ | تذکرۃ الکرام فی تاریخ خلفائے عرب الاسلام ص ۶۶۲ اردو |
| ۵۱ | تاریخ مبارک شاہی فارسی ص ۱۵۷ |
| ۵۲ | حیات شبلی اردو ص ۱۳۹ |
| ۵۳ | فضل اللہ عمری اردو ص ۶۸ |

| نمبر شمار | نام کتاب |
| --- | --- |
| ۵۴ | مرأۃ الاسرار قلمی فارسی |
| ۵۵ | مرأۃ آفتاب نما قلمی فارسی |
| ۵۶ | آثار صنادید ۔ سر سید احمد خاں اردو باب ۳ ص ۲۶ |
| ۵۷ | الدر المنظوم ص ۸۱ |
| ۵۸ | جملات شاہی قلمی ورق ص ۵ |
| ۵۹ | اردو زبان کا اصل مولد سندھ اردو |
| ۶۰ | تاریخ اوچ ص ۱۰۱ |
| ۶۱ | مناقب الولایت قلمی ص ۱۱۳ فارسی |
| ۶۲ | اردو نثر کا آغاز اور ترقی ص ۴ |
| ۶۳ | سبع سنابل میر عبد الواحد بلگرامی ص ۴۲ |
| ۶۴ | تذکرہ صوفیا سندھ اردو ص ۴۲ |
| ۶۵ | مخدوم جہانیاں جہاں گشت اردو ص ۲۴۳ |
| ۶۶ | تاریخ آئینہ اودھ ابو الحسن مانکپوری ص ۱۶۴۔۱۶۵ |
| ۶۷ | ظہور قطبی قلمی ورق ۷۴ |
| ۶۸ | تجلیات العارفین اردو قلمی شیخ محمد یوسف سہروردی ص ۴۶ |
| ۶۹ | اخبار الاخیار ۔ شیخ عبد الحق محدث دہلوی |
| ۷۰ | انیس العاشقین فارسی |
| ۷۱ | منبع الانساب |
| ۷۲ | غرابت نگار فارسی مطبوعہ |
| ۷۳ | خزانۃ الجلالی |

| نمبر شمار | نام کتاب |
|---|---|
| ۷۴ | تجلی نور قلمی فارسی نایاب ص ۶۹-۷۰ |
| ۷۵ | شرقی سلطان آف جونپور انگریزی باب دوم ص ۲۰ |
| ۷۶ | طبقات ناصری فارسی جلد سوم ص ۲۷۳ |
| ۷۷ | تاریخ حقی ص ۳۷۲ |
| ۷۸ | تاریخ فرشتہ جلد دوم ص ۵۹ |
| ۷۹ | عبدالباقی نہاوندی جلد اول ص ۹۷ ص ۱۵۰ |
| ۸۰ | بندرابن ص ۴۳ |
| ۸۱ | حسن یحییٰ ص ۴۱ |
| ۸۲ | شمس سراج عفیف ص ۱۴۸-۱۴۹ ص ۵۵ |
| ۸۳ | مرقع عالم اردو ص ۵ حضرت مولانا شرف الدین بی اے |
| ۸۴ | گزیٹر جونپور ص ۱۹۱ و ۱۹۵ او ۲۱۰ |
| ۸۵ | گزیٹر بنارس ص ۱۹۱ تا ۱۹۳ |
| ۸۶ | امپریل گزیٹر آف انڈیا جلد دوم ص ۳۷۴، ۳۷۵ |
| ۸۷ | گزیٹر غازیپور ص ۱۵۹ |
| ۸۸ | گزیٹر مرزاپور ص ۲۰۹ |
| ۸۹ | پرتاب گڈھ گزیٹر ص ۱۴۹، ۱۵۰ |
| ۹۰ | گزیٹر فیض آباد جلد سوم ص ۱۵۲ |
| ۹۱ | باندہ گزیٹر ص ۱۶۳ جلد اول |
| ۹۲ | گزیٹر الہ آباد جلد سوم ص ۱۶ |
| ۹۳ | گزیٹر مین پوری ص ۱۴۹، ۱۵۰ |

| نمبر شمار | نام کتاب |
|---|---|
| ۱۳۳ | راجگانِ ہند مولوی نجم الغنی خاں رام پوری اردو |
| ۱۳۴ | تاریخ ہند مولوی ذکاراللہ اردو ص ۴۰۶ |
| ۱۳۵ | تاریخ فرشتہ جلد دوئم ص ۴۸۸ فارسی |
| ۱۳۶ | البیرونی کتاب الہند ۔ پروفیسر سخاؤ ص ۱۹۵ |
| ۱۳۷ | بھارت کا اتہاس ہندی۔ ڈاکٹر الیشوری پرشاد ص ۵ |
| ۱۳۸ | گزیٹیر الہ آباد ص ۱۶۰ |
| ۱۳۹ | امپریل گزیٹیر آف انڈیا جلد دوئم ص ۳۷۴ |
| ۱۴۰ | مین پوری گزیٹر ص ۱۵ |
| ۱۴۱ | چچ نامہ میر علی شیر قانع تتوی فارسی |
| ۱۴۲ | تحفۃ الکرام اردو ایڈیشن |
| ۱۴۳ | تاریخ معصومی فارسی |
| ۱۴۴ | گزیٹر ملتان |
| ۱۴۵ | منتخب التواریخ بدایونی ص ۱۶۷-۱۹۳-۱۹۴ |
| ۱۴۶ | جنرل کھنگھم رپورٹ بھاگ ص ۵۰۴ |
| ۱۴۷ | کیرتی لتا ہندی ودیاپتی ٹھاکر ص ۵۳،۵۴ |
| ۱۴۸ | منتخب التواریخ ملا عبدالقادر بدایونی جلد اول اردو ص ۲۵۴ |
| ۱۴۹ | امپریل گزیٹر آف انڈیا جلد اول ص ۲۳-۲۶ |
| ۱۵۰ | محمد قاسم سے بابر تک ۔ علامہ نیاز فتحپوری اردو ص ۱۴۷-۱۴۸ |
| ۱۵۱ | لطائف اشرفی فارسی ۔ ملفوظات حضرت جہانگیر اشرف سمنانی ؒ |
| ۱۵۲ | تاریخ ہند والفورڈ انگریزی ۔ |

| نمبر شمار | نام کتاب |
| --- | --- |
| ۱۵۳ | منتخب التواریخ بدایونی اردو ص ۱۱۱-۱۶۷ |
| ۱۵۴ | دائرۃ الاسلامیہ دلائیڈن، ۱۳ سنہ ۱۹ء |
| ۱۵۵ | مناقب غوثیہ اردو مطبوعہ آگرہ ۳۳ سنہ ۱۹ء |
| ۱۵۶ | تاریخ گوالیار فضل علی اردو |
| ۱۵۷ | توحید و معرفت اردو ص ۳۵۶ تا ۳۶۰ |
| ۱۵۸ | سیر المتاخرین فارسی |
| ۱۵۹ | تمدن ہند شمس العلما مولوی سید علی بلگرامی ص ۹۴-۹۵ |
| ۱۶۰ | تجلیات العارفین قلمی اردو نایاب ص ۴۵ |
| ۱۶۱ | فضل اللہ عمری اردو ترجمہ ص ۶۸ |
| ۱۶۲ | دی پٹھان کنگس انگریزی |
| ۱۶۳ | تاریخ دوادی مسٹر ایلیٹ جلد ۴ ص ۴۷۵-۴۷۶ |
| ۱۶۴ | سیر المتاخرین فارسی ص ۴۱۱ |
| ۱۶۵ | تزک بابری فارسی ایڈیشن |
| ۱۶۶ | حاشیہ منتخب التواریخ بدایونی جلد اول ص ۱۱۸-۱۲۱ ص ۳۱۰ |
| ۱۶۷ | کنگ آف دی ایسٹ مولوی فصیح الدین بدایونی کلکٹر جونپور ۲۲ سنہ ۱۹ء |
| ۱۶۸ | بیان الانساب سادات زیدیہ فارسی ص ۱۳۰-۱۳۱ |
| ۱۶۹ | آثار بنارس اردو ایڈیشن ص ۸۰-۸۱ |
| ۱۷۰ | چراغ نور تاریخ ظفر آباد جونپور اردو علی ضامن ترمذی ص ۲۷ |
| ۱۷۱ | گزیٹیر اٹاوہ ص ۱۲۷ تا ۱۲۹ انگریزی |
| ۱۷۲ | آئین اکبری ابوالفضل فارسی ص ۴۱۱ ایضاً ص ۱۳۹ |

| نمبر شمار | کتاب |
|---|---|
| ۱۷۳ | تاریخ آئینۂ اودھ ابوالحسن مانکپوری ص ۱۸۸ |
| ۱۷۴ | طبقات اکبری جلد سوئم ص ۲۸۳ و جلد اول ص ۳۰۶-۳۰۷ |
| ۱۷۵ | کٹلاک آف دی کوئنس اِن دی انڈین میوزیم کلکتہ جلد دویم ص ۲۰۷ |
| ۱۷۶ | طاہر ص ۶۰۵ و ص ۲۱۲ |
| ۱۷۷ | بادی ص ۲۸۴ |
| ۱۷۸ | نورالحق ص ۳۷۵ |
| ۱۷۹ | حسن ص ۴۱۵ |
| ۱۸۰ | تاریخ مشتاقی ص ۱۱ |
| ۱۸۱ | بدایونی جلد اول ص ۳۰۵ و ص ۱۶۳-۱۶۴ و ص ۲۰۴ |
| ۱۸۲ | سفرنامہ ابن بطوطہ جلد دوئم ص ۲۴۴ |
| ۱۸۳ | مرآۃ مسودی۔ بدایونی جلد اول ص ۱۶۱ و ص ۲۰۶ |
| ۱۸۴ | گزیٹر غازیپور ص ۱۵۹ |
| ۱۸۵ | گزیٹر فیض آباد جلد اول ص ۱۵۳ |
| ۱۸۶ | اورنگ زیب اور شیواجی اردو ایڈیشن ص ۱۵-۱۶ |
| ۱۸۷ | اخبار بلٹز اردو مورخہ ۱۶ر اکتوبر ۱۹۷۶ء ص ۱۶ |
| ۱۸۸ | احوال جونپور قلمی فارسی میر کاظم علی (نایاب) مملوکہ جناب مولوی خیرالدین صاحب بازار بھوا جونپور |
| ۱۸۹ | بنگال گزیٹر ص ۲۴۳ |
| ۱۹۰ | منتخب التواریخ حاشیہ ص ۲۳۹ تا ۲۴۱ |
| ۱۹۱ | گزیٹر جونپور ص ۱۵۶ تا ۱۶۴ |

| نمبر شمار | کتاب |
|---|---|
| ۱۹۲ | سلاطین جونپور قلمی ص ۳۴-۳۸ |
| ۱۹۳ | تاریخ آئینۂ اودھ ص ۱۷۹-۱۹۱-۱۹۲ مطبوعہ نولکشور سنہ ۱۸۶۷ء |
| ۱۹۴ | تاریخ ہند مولوی ذکاء اللہ ص ۴۱۲-۴۱۱ |
| ۱۹۵ | ہندوستان پر اسلامی حکومت ص ۴۹۰-۴۸۹ |
| ۱۹۶ | خطبۂ صدارت حکیم عبدالحمید دہلوی |
| ۱۹۷ | اخبار پیغام مورخہ ۹ ستمبر سنہ ۱۹۶۱ء کالم ۳ ص ۴ |
| ۱۹۸ | اخبار بلٹز مورخہ ۱۶ اکتوبر سنہ ۱۹۷۶ء ص ۱۶ |
| ۱۹۹ | سفرنامہ رائے بہادر لالہ امین چند |
| ۲۰۰ | منتخب التواریخ بدایونی ص ۲۰۷-۲۰۸ |
| ۲۰۱ | گزیٹیر بنارس ص ۱۹۱ |
| ۲۰۲ | منتخب اللباب خافی خاں جلد اول حاشیہ ص ۹۱ |
| ۲۰۳ | بدایونی ص ۲۱۷-۲۲۰ و ص ۵۵ |
| ۲۰۴ | گزیٹیر الہ آباد ص ۱۶۳ |
| ۲۰۵ | فیض آباد گزیٹیر ص ۱۵۳ |
| ۲۰۶ | شیر شاہ افغان |
| ۲۰۷ | صولتِ شیر شاہی |
| ۲۰۸ | منتخب التواریخ جلد اول ص ۳۷۳ |
| ۲۰۹ | آثار الصنادید ص ۵۶ سر سید احمد خاں مرحوم |
| ۲۱۰ | کالکا رنجن قانون گو ص ۹ |
| ۲۱۱ | سید حسن عسکری بہار کی خبریں آزادی نمبر سنہ ۱۹۶۲ء |

| نمبر شمار | نام کتاب |
|---|---|
| ۲۱۲ | سلطان شیر شاہ سوری۔ ڈاکٹر حسن آرزو ص۳۱ تا ۳۶ |
| ۲۱۳ | منتخب اللباب جلد اول ص۱۷۶-۱۸۶ |
| ۲۱۴ | دربار اکبر محمد حسین آزاد ص۱۲۵ و ص۱۴۱ |
| ۲۱۵ | بدایونی ص۳۳۶-۳۳۷ |
| ۲۱۶ | شمس سراج عفیف ص۹۲ مطبوعہ حیدر آباد |
| ۲۱۷ | بدایونی جلد دوم ص۲۶۸-۲۷۰ |
| ۲۱۸ | ذخیرۃ الخوانین فارسی جلد اول ص۶۴-۶۵ |
| ۲۱۹ | پی سی ولیم رپورٹ ص۳۳۶۸-۱۰۰ ، ۱ ص۱۲۲ دفعہ ۱۳۵ مطبوعہ الہ آباد سنہ ۱۹۰۴ء |
| ۲۲۰ | گزیٹر الہ آباد جلد سوم ص۱۰۱ |
| ۲۲۱ | نزہۃ الخواطر جلد چہارم ص۴۳ |
| ۲۲۲ | دیار پورب میں علم اور علماء ص۴۴ ، ص۸۱،۸۱ ، ص۱۰۹-۱۱۰ |
| ۲۲۳ | مرآۃ الاسرار قلمی بحوالہ حدائق البیان ص۳۳۲ |
| ۲۲۴ | تذکرۃ العلماء فارسی مولوی خیر الدین محمد ص۴۴ و ص۱۴-۱۵ ، ص۵ تا ۱۸ ص۴۸ ص۱۱۲-۱۱۱ ، ۴۴-۴۵ |
| ۲۲۵ | حیات شبلی۔ سید سلیمان ندوی ص۵۶ |
| ۲۲۶ | سمات الاخیار ص۶۲ ص۳۲ ص۵۶،۵۷ ص۶۸ تا ۷۵ ص۵۸ مصنفہ حکیم مولوی محمد عبد المجید صاحب کاتب مصطفائی مطبوعہ ۲۲ دسمبر سنہ ۱۹۲۶ء |
| ۲۲۷ | مآثر الکرام جلد اول ص۲۳۳ |
| ۲۲۸ | تاریخ فرخ آباد اردو جلد دوم ص۳۲-۲۷ |
| ۲۲۹ | تاریخ اودھ نجم الغنی خاں جلد اول ص۱۹۲-۱۸۱ |
| ۲۳۰ | عہد بنگش الطاف علی ص۱۱۹-۱۱۶ |

| نمبر شمار | نام کتاب |
|---|---|
| ۲۳۱ | شرقی راج جونپور کا اتہاس ص۲۸۱-۲۸۰ |
| ۲۳۲ | گل رعنا مولانا عبدالحئی ص۱۵۳ |
| ۲۳۳ | گزیٹیر گونڈہ VOL XLIV ص۱۳۶ تا ۱۴۷ سنہ ۱۹۰۵ء |
| ۲۳۴ | گزیٹیر جونپور مسٹر H.R. نیول ص۱۱۳ الہ آباد |
| ۲۳۵ | مقدمہ ماثر الکرام اردو ص۲۱۴ مولوی عبدالحق بابائے اردو۔ |
| ۲۳۶ | فیض آباد گزیٹیر ذکر ٹانڈہ ص۲۷ |
| ۲۳۷ | فیض آباد گزیٹیر ذکر فیض آباد VOL. XLIII ص۱۵۲ تا ۱۷۵ مطبوعہ الہ آباد سنہ ۱۹۰۵ء |
| ۲۳۸ | خاندانی کاغذات متعلق ۱۸۵۷ء مملوکہ ذوالفقار جہاں |
| ۲۳۹ | جونپور کا اتہاس شری تریپوراری بھاسکر ہندی |
| ۲۴۰ | مشاہیر جونپور قلمی فارسی حصہ سوئم ص۶۹-۷۰ و ص۷۶-۷۷ |
| ۲۴۱ | تذکرۃ الامرار سوئم فارسی قلمی ص۷۲-۷۳ و ص۷۷ |
| ۲۴۲ | تجلی نور قلمی فارسی ص۷۲-۷۳ |
| ۲۴۳ | تاریخ محمدی فارسی |
| ۲۴۴ | منتخب التواریخ بدایونی فارسی جلد اول ص۱۷۳ |
| ۲۴۵ | ڈاکٹر فرہر جلد اول ص۶۱-۶۲ گزیٹیر جونپور ص۲۴۶ |
| ۲۴۶ | جونپور نامہ فارسی قلمی۔ مہاراجہ رام نگر لائبریری خیرالدین ص۳۶ |
| ۲۴۷ | صبح صادق۔ سید حسن عسکری، تاریخی کاروائی کانگریس سینٹیوں میٹنگ علی گڑھ جلد اول سنہ ۱۹۶۰ء ص۳۵ |
| ۲۴۸ | گزیٹیر جونپور ص۲۳۸ و ص۲۴۳ سے ۲۶۴ ص۲۴۶، ص۱۳۶ |
| ۲۴۹ | جونپور نامہ فارسی قلمی خیرالدین ص۵۲ و ص۶۶ و ص۳۶ و جونپور نامہ ص۲ گزیٹیر جونپور ص۲۴۸ |

| نمبر شمار | نام کتاب |
| --- | --- |
| ۲۵۰ | مرأۃ المداری فارسی صـ ۱۴ تا ۱۶ |
| ۲۵۱ | منومنٹل اینٹی کیوٹیز جلد دوئم صـ ۱۶۹-۱۷۰ و صـ ۲۲۵ |
| ۲۵۲ | سفینۃ الاولیاء داراشکوہ فارسی صـ ۲۲۲-۲۲۳ |
| ۲۵۳ | تاریخ ہند۔ بلاک مین |
| ۲۵۴ | احسن التواریخ۔ غلام احمد شوق فریدی |
| ۲۵۵ | خلاصہ ایوان مفصل حصہ اول مطبوعہ ۱۹۲۶ء صـ ۱۴۷ |
| ۲۵۶ | ضمیمہ قومی آواز۔ مؤرخہ ۲۱ نومبر ۱۹۸۳ء صـ ۳ کالم ۱ تا ۲ سعادت علی |
| ۲۵۷ | آئین اکبری فارسی۔ ابوالفضل صـ ۵۱۷ |
| ۲۵۸ | سیالکوٹ گزیٹر صـ ۲۲۸ |
| ۲۵۹ | ذخیرۃ الخوانین جلد اول۔ ڈاکٹر سید معین الدین فارسی صـ ۶۶-۲۱ |
| ۲۶۰ | بدایونی صـ ۴۱۳ و صـ ۱۶۳ |
| ۲۶۱ | اکبر نامہ جلد اول صـ ۲۷۱ |
| ۲۶۲ | بدایونی۔ جلد سوئم صـ ۹۸ |
| ۲۶۳ | آئین اکبری صـ ۷۶ |
| ۲۶۴ | ماثر الامراء جلد اول صـ ۶۳ |
| ۲۶۵ | ریاض الشعراء |
| ۲۶۶ | منتخب التواریخ بدایونی صـ ۳۳۶ |
| ۲۶۷ | احوال جونپور فارسی قلمی۔ مملوکہ مولوی خیر الدین |
| ۲۶۸ | گزیٹر فیض آباد صـ ۱۵۴ تا ۱۵۶ مطبوعہ الہ آباد ۱۹۰۴ء |
| ۲۶۹ | تذکرۃ الامراء حصہ سوئم فارسی قلمی صـ ۹۰-۹۱ و صـ ۱۹۵ |

| نام کتاب | نمبر شمار |
|---|---|
| شرقی منومنٹ انگریزی۔ مولوی فصیح الدین بدایونی کلکٹر جونپور سنہ ۲۲ء ص ۱۵ و ۸۷ ص ۹۷ ص ۱۹ | ۲۷۰ |
| تذکرۃ الامراء و العمارات جلد سوئم فارسی ص ۷۴-۷۵ | ۲۷۱ |
| مساجد جونپور انگریزی کا اردو ترجمہ | ۲۷۲ |
| تاریخ راج بنارس۔ حکیم مظہر علی اردو ص ۵۵ | ۲۷۳ |
| بلونت نامہ۔ خیر الدین محمد قلمی فارسی نسخہ راجہ رام نگر ورق ص ۲۵ | ۲۷۴ |
| منتخب التواریخ بدایونی۔ جلد دوئم ص ۱۰۵-۱۰۶ و ص ۳۱۸ | ۲۷۵ |
| تجلیٔ نور قلمی فارسی حصہ سوئم مطبوعہ سنہ ۱۹۰۵ء ص ۹۷ و ص ۱۱۰ تک و ص ۱۸۲ و ص ۸۲-۸۳ و ص ۱۴۰ | ۲۷۶ |
| معاصر الامراء ص ۸ | ۲۷۷ |
| سیرۃ المتاخرین ص ۱۹۱ | ۲۷۸ |
| قیصر التواریخ | ۲۷۹ |
| شرقی آرکی ٹیکچر۔ ڈاکٹر فوہرر | ۲۸۰ |
| جغرافیہ جونپور فارسی حصہ اول ص ۳۷ تا ۴۱ | ۲۸۱ |
| عمدۃ الکلام فی تاریخ سلاطین اسلام | ۲۸۲ |
| اسلامک کلچر جلد ۱۹ | ۲۸۳ |
| اسلامی کتب خانے | ۲۸۴ |
| تاریخی جائزے از ڈاکٹر محمد یٰسین | ۲۸۵ |
| جونپور نامہ فارسی۔ خیر الدین محمد ص ۴۱ دوسرا ایڈیشن سنہ ۱۸۹۹ء | ۲۸۶ |
| جغرافیہ جونپور حصہ اول فارسی ص ۴۴ مطبوعہ اردو سنہ ۱۸۶۲ء | ۲۸۷ |
| چراغ نور اردو ص ۱۳۵ و ص ۱۶ مولوی نور الدین مطبوعہ سنہ ۱۹۳۲ء | ۲۸۸ |

| نمبر شمار | نام کتاب |
|---|---|
| ۲۸۹ | دلی سلطنت ہندی ایڈیشن ڈاکٹر اشیر بادی لال |
| ۲۹۰ | احوال سلاطین فارسی قلمی میر کاظم علی محلہ بازار بھواجونپور |
| ۲۹۱ | پرتھوی راج راسو پر نقد و تبصرہ۔ پروفیسر محمود خاں شیرانی ص ۴۲۱۔۴۲۲ |
| ۲۹۲ | آئین اکبری ابوالفضل فارسی د ص ۲۰۴ |
| ۲۹۳ | کیرت لتا ہندی ودیاپتی ٹھاکر ص ۳۲ |
| ۲۹۴ | تجلیات العارفین قلمی اردو ص ۴۵ شیخ محمد یوسف سہروردی |
| ۲۹۵ | سلاطین جونپور قلمی اردو۔ مولوی سید غوث علی وکیل |
| ۲۹۶ | ڈکشنری مونیر ولیم انگریزی دہلی موزیم دہلی۔ |
| ۲۹۷ | مسلم رول ان انڈیا انگریزی۔ پروفیسر حبیب |
| ۲۹۸ | سروے آف انڈین ہسٹری ص ۱۳۳ |
| ۲۹۹ | ہندوستان کے عہد وسطی کی ایک جھلک ص ۴۴۳ تا ۴۴۷ |
| ۳۰۰ | قومی تہذیب کا مسئلہ۔ از ڈاکٹر سید عابد حسین مرحوم |
| ۳۰۱ | فرگوسن رپورٹ انگریزی |
| ۳۰۲ | خسرہ کھتونی بندوبست حال |
| ۳۰۳ | نقل رجسٹر جمع بندی موضع عمر خاں سنہ ۱۲۵۴ ف مطابق سنہ ۱۸۸۶ء |
| ۳۰۴ | فیصلہ مقدمہ نمبر ۵۳ منفصلہ ۱۴ اگست سنہ ۱۸۸۴ء باجلاس منشی احمد علی صاحب بہادر۔ |
| ۳۰۵ | (EIAPS. P42PL. XII. ARIE. 1955-56. No. P82- ARIE, 1962-63. P.24) |
| ۳۰۶ | "تنقیح الکلام فی تاریخ بلگرام" علی گڈھ ایڈیشن سنہ ۱۹۲۷ء |
| ۳۰۷ | (EIAPS. 1962, PP44-45. PL. XII Sb, AIRE 1958-59) |

| نمبر شمار | کتاب |
|---|---|
| ۳۰۸ | (D,197, TANQIHUL-KALAM FITARIKUHLBILG-_RAM P.123) |
| ۳۰۹ | ( اینول رپورٹ آف انڈیا۔ (EIAPS. 1962 PP52 PLXUP |
| ۳۱۰ | سپلیمنٹ سنہ ۱۹۵۳ء ۱۹۵۴ء CPI جنرل آف دی ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال XLOII 1873 PP 306-07 |
| ۳۱۱ | (EIAPS. P. 43 PTXIIG ARE 1953-1954 No G,93) |
| ۳۱۲ | EIAPS. 1962, PP. 50-51, PLXVD, AREE, 1955-56 - D. 87, JASB, X NII (1873) P.P. 306 |
| ۳۱۳ | (EIABS. 1955-56 P. P12 PL III2, ARIE 1955-56 No. D, 91 JASASXLII (1873) P. 305, EPIGRA, PHIA - IN DIGA, VOL. 33 P 293) |
| ۳۱۴ | (EIAPS. 1962, P.49, PL. XIVP, ARIE, 1961-62) |
| ۳۱۵ | (EIAPS. P. 47, PL. XII D, ARIE, 1958-59 D196, - BILGERAM) |
| ۳۱۶ | غرابت نگار صـ ۱۳۶ (ARIE, 1963, D, P.P. 321 |
| ۳۱۷ | رائل ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال سنہ ۱۸۷۳ء صـ ۳۱۰ - ۳۲۹ - (ARIE, 1963-64. D. 3) |
| ۳۱۸ | مفتاح التاریخ صـ ۱۳۶ واقعات دارالحکومت دہلی۔ جلد سوم صـ ۲۱۱ اینول رپورٹ آف دی آرکیالاجیکل سروے آف انڈیا نادرن سرکل سنہ ۱۹۰۶ء صـ ۲۱ |
| ۳۱۹ | جغرافیہ جونپور فارسی حصہ اول صـ ۵۱-۵۲، صـ ۵۵-۵۶، صـ ۳۶ |
| ۳۲۰ | شرقی مونمنٹ انگریزی صـ ۳۹-۴۰، صـ ۸۳، ۱۰۶، صـ ۴۹، ۳۶، ۶۴-۶۵ |
| ۳۲۱ | جغرافیہ دارالسرور قلمی صـ ۲۱۵-۲۱۶ |
| ۳۲۲ | تاریخ منعمی فارسی قلمی۔ کتب خانہ دارالعلوم دیوبند |

گیا اور اس کتاب کے سلسلہ میں استفادہ کیا ہے۔

(۸) لائبریری مہاراجہ صاحب بنارس رام نگر میں تو قلمی کتابوں کا ایسا نادر و نایاب ذخیرہ ہے کہ اس دیار و امصار میں دیکھنے کو نہیں آیا۔ وہیں جونپور نامہ قلمی مولوی خیرالدین محمد فارسی، تذکرۃ العلماء فارسی قلمی، بلونت نامہ قلمی فارسی، اور تاریخ بدایوں فارسی قلمی خود مصنف کے ہاتھ کا تحریر کردہ موجود ہے۔ اس لائبریری میں یہ بیش بہا قلمی ذخیرہ ۲۰-۲۰ فٹ کے آئرن سیف میں تزدان کے اندر ہے اور جو نادر و نایاب ہے۔ بہت بڑا کٹلاگ ہے لیکن میں جب بھی گیا ہوں راجہ صاحب سے درخواست کیا تو اجازت حاصل ہو گئی ہے اور خود ہی کتابوں کو اپنے ہاتھ سے میں نے نکالا اور رکھا ہے کیونکہ کوئی لائبریرین نہیں تھا۔ اس کے علاوہ میں نے بنارس ہندو یونیورسٹی کی لائبریری سے بھی استفادہ کیا ہے اور مجھے راجہ رام شاستری ودیا پیٹھ کے وائس چانسلر اپنے ساتھ لے گئے تھے اور بنارس کے دیگر کتب خانوں کی بھی خاک چھاننی پڑی جس میں مدنپورہ کی لائبریری قابل ذکر ہے۔ بنارس مطالعہ کیلئے مجھے کئی بار جانا اور رہنا پڑا ہے۔ اور کئی گھرانوں سے بھی کتابیں ہم کو ملی ہیں جس سے میں نے فائدہ اٹھایا ہے۔ اب کتابوں کے وہ قدر دان نہیں رہے۔

(۹) ندوۃ العلماء لائبریری لکھنؤ میں بھی مجھے بہت ساری کتابیں تاریخی، ادبی اور تذکرہ کے مطالعہ کا موقعہ ملا ہے اور میں دو بار وہاں گیا ہوں اور مولانا ابوالعرفان صاحب ندوی کی وساطت سے مطالعہ میں بڑی آسانیاں فراہم ہوئیں اور یہیں پر مفکر اعظم ہند حضرت مولانا سید ابوالحسن علی میاں ندوی سے بھی شرف نیاز حاصل ہوا ہے۔ یہ کتب خانہ بھی بہت ہی نادر کتابوں پر مشتمل ہے جس سے تشنگان علم سیراب ہوتے ہیں۔

(۱۰) امیرالدولہ لائبریری لکھنؤ کا تذکرہ بھی بہت ضروری ہے۔ میں نے یہاں بھی کتابوں سے کافی استفادہ کیا ہے۔ اسی طور پر بہت سے ذاتی کتب خانوں کو بھی دیکھنے اور حسب منشار مواد فراہم کرنے کا موقع ملا ہے۔ جہاں پر نادر قلمی کتابیں زمین پر رکھی ہوئی تھیں اور برسوں سے گرد کی تہہ جمی تھی جس کا کوئی پرساں حال نہیں تھا۔ یہاں پر فارسی کے شعراء ہند و ایران کے

دواوین کی کثرت تھی مگر کس مپرسی کی شکایت کس سے کی جائے کہ صاحب علم اور اہل فن حضرات زمین کی زینت بنے ہوئے ہیں

(۱۱) پبلک لائبریری الہ آباد کا تذکرہ بھی بیحد ضروری ہے یہاں پر انگریزی کتابوں کی کثرت ہے۔ خاص طور سے شمالی ہند کے گزیٹر جو انگریزی زبان میں ہیں انگریزوں کے تحریر کردہ ہیں اور ضلعی معلومات کا بیش بہا ذخیرہ ہیں۔ اسی طور پر جونپور کی دیوانی کچہری اور انگلش آفس لائبریری میں بھی آتر پردیش کے گزیٹر موجود تھے۔ لیکن یہ بیش بہا کتابیں رفتہ رفتہ عدم توجہی کی وجہ سے ضائع ہو رہی ہیں مجھے ان ہی جگہوں پر اور بیاریا پبلک لائبریری میں شمالی ہند کے گزیٹر کے مطالعہ کا موقع ملا ہے اور اس کام میں میرا بہت وقت صرف ہوا ہے جس کو تحریر کرنا تضیع اوقات ہے۔

(۱۲) رائل ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال بھی ہندوستان کی بہت عظیم لائبریری ہے اور اس میں ہر زبان کا بہت بڑا ناقابل تسخیر ذخیرہ ہے۔ اس میں انگریزی کی نادر و نایاب کتابوں کے علاوہ ہندوستان کے ہر صوبہ کے گزیٹر بھی موجود ہیں اور اردو فارسی اور عربی کا بیش بہا اور قیمتی ذخیرہ اور عمارتوں کے کتبات کے چربے موجود ہیں مجھے اس کتاب کے سلسلہ میں اس میں استفادہ کا موقع ملا ہے لیکن اپنی کم آہنگی کی وجہ سے پورا فائدہ نہ اٹھا سکا۔

(۱۳) رضا لائبریری رامپور کا شمار شمالی کی عظیم لائبریریوں میں ہے اور اس میں مخطوطات اور قلمی ذخائر اور تاریخی دستاویزوں کا بیش قیمت سرمایہ موجود ہے۔ فارسی عربی اور اردو شعراء کے دواوین کے علاوہ بزرگان دین کے مکتوبات و ملفوظات اور تذکرہ کا بھی بیش بہا ذخیرہ ہے۔ یہ ایک ایسی لائبریری ہے جہاں تشنگان علم و فن بجا طور پر سیراب ہو سکتے ہیں۔ میں نے جناب مولانا عرشی صاحب مرحوم کے زمانے میں ان کی زیارت کی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ مولانا موصوف خود ایک لائبریری تھے۔ اور ذہانت و فطانت میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔ بہت بڑے فنکار، سخن سنج تھے اور تاریخ و ادب میں امانت

کا درجہ رکھتے تھے۔ آپ ایک عظیم مبصر اور نقاد تھے۔ صدیوں کے بعد ایسا مبصر نقاد اور علم کا تاجدار عالم وجود میں آتا ہے۔

(۱۴) خدا بخش لائبریری پٹنہ کا شمار ہندوستان کی عظیم لائبریریوں میں ہے اس میں ہر زبان کا ہر موضوع پر بیش قیمت قلمی نادر و نایاب اور مطبوع ذخیرہ موجود ہے مجھے بعض مشکل مقامات اور موضوعات کے سلسلہ میں اور خاص طور سے تصوف پر استفادہ کی ضرورت پڑی ہے۔ اگر آدمی فارغ البال ہے اور کئی زبان پر یکساں عبور رکھتا ہے تو اس سرمایہ سے بہت فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ لیکن اب نہ علمی سرپرستی ہے اور نہ فارغ البالی۔ اور قدر دانی کا بھی قحط ہے۔

(۱۵) اسی طرح اس کتاب کی تیاری میں مجھے بہت سی عظیم شخصیتوں کے ذریعہ کتاب کی فراہمی اور ان سے استفادہ کرنیکا موقع ملا ہے۔ اس میں حضرت سید محمد جونپوری مہدی کے بارے میں حضرت مولانا سید محمود صاحب مدظلہ العالی چنچل گوڑہ حیدر آباد جن کی وساطت سے کتابوں کی نشاندہی اور پھر حیدر آباد اور دوسری جگہوں پر کتابوں کی فراہمی اور حوالے کے سلسلہ میں جو دشواریاں پیش آئی ہیں انکا تذکرہ بہت ہی طولانی ہے۔

دوسری شخصیت جناب ڈاکٹر سید غوث عالم الجعفری المداری کی ہے جنہوں نے حضرت سید بدیع الدین زندہ شاہ قطب المدار مکنپوریؒ کے تفصیلی حالات کے قلمبند کرنے میں کتابوں کی نشاندہی کی اور یہ کہ وہ کہاں دستیاب ہوں گی اس کے بارے میں پوری رہنمائی کی ہے۔ "تاریخ سلاطین شرقی اور صوفیائے جونپور" کی تیاری میں ۱۵ اسو کتابوں کا مطالعہ اور صرف ۵۲۸ کتابوں کا حوالہ دے سکا ہوں۔ میں نے عاریتہً کتاب کبھی نہیں لی۔ خرید کر پڑھا یا لائبریریوں میں مطالعہ کیا اور اسمیں بہت بڑا راز ہے